قد افلح من زکّٰھا (سورۃ الشمس آیت 9)　　قد افلح من تزکّٰی (سورۃ الاعلیٰ آیت 14)

" الاحسان " ان تعبد الله کانك تراہ (رواہ البخاری ومسلم)

تصوف خدا شناسی اور تعلق باللہ کا ایک ذریعہ ہے



# علمائے اہل حدیث کا ذوق تصوف

مولانا اسحاق بھٹی کی بیعت اخلاص

صوفیاء کرام کے زہد کا انسائیکلوپیڈیا

اشاعت اسلام میں صوفیاء کا کردار

غزنوی علماء کا ذوق تصوف

انتباہ فی سلاسل اولیاء اللہ تصوف کا علمی شاہکار

علمائے اہلحدیث اور مرشد کامل کی ضرورت

افکار غزالی ...... کتب تصوف کی تلخیص

مولانا عتیق اللہ ستیانہ بنگلہ کی کرامات

اہل اللہ کی گستاخی ہم اہلحدیث کا مسلک نہیں

اہلحدیث کے مرشدین اور ان کے علمی مراکز

متصوف علمائے اہلحدیث کے علمی مراکز

**پسند فرمودہ**

فضیلۃ الشیخ ذہبی دوراں، آیت من آیت اللہ، بابائے تاریخ، مولانا محمد اسحاق بھٹی حفظہ اللہ تعالیٰ

فضیلۃ الشیخ ولی باکمال یادگار اسلاف حضرت مولانا صوفی عائش محمد حفظہ اللہ تعالیٰ (خادم خاص ولی کامل مولانا صوفی محمد عبداللہ رحمہ اللہ)

فضیلۃ الشیخ شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد الیاس اثری حفظہ اللہ تعالیٰ

فضیلۃ الشیخ شیخ الحدیث حضرت مولانا عبدالرشید ہزاروی حفظہ اللہ (ستائیس سال ولی کامل مولانا صوفی محمد عبداللہ رحمہ اللہ کی صحبت میں رہنے والے)

فضیلۃ الشیخ شیخ الحدیث حضرت مولانا عبدالرشید مجاہد آبادی حفظہ اللہ

فضیلۃ الشیخ حضرت مولانا حافظ حمید اللہ اعوان صاحب حفظہ اللہ پڑپوتے حضرت عارف باللہ زبدۃ العارفین مولانا غلام رسول رحمہ اللہ تعالیٰ

فضیلۃ الشیخ یادگار اسلاف، نشانی غزنوی خاندان مولانا جنید غزنوی حفظہ اللہ تعالیٰ

فضیلۃ الشیخ یادگار اسلاف نشان تصوف حضرت مولانا ڈاکٹر حماد اللہ لکھوی حفظہ اللہ تعالیٰ ڈبل M.A، LLB (PHD)

مرتب

فضیلۃ الشیخ حضرت حکیم محمد طارق محمود چغتائی مجذوبی حفظہ اللہ تعالیٰ

قد افلح من زکّٰها (سورة الشمس آیت 9)　　قد افلح من تزکّٰی (سورة الاعلیٰ آیت 14)

” الاحسان “ ان تعبد الله كانك تراه (رواه البخاری ومسلم)

# علمائے اہل حدیث کا ذوق تصوف

پسند فرمودہ

- ذہبی دوراں، آیت من آیت اللہ، بابائے تاریخ، مولانا محمد اسحاق بھٹی حفظہ اللہ تعالیٰ
- ولی باکمال یادگار اسلاف حضرت مولانا صوفی عائش محمد حفظہ اللہ تعالیٰ (خادم خاص ولی کامل مولانا صوفی محمد عبداللہ رحمہ اللہ)
- شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد الیاس اثری حفظہ اللہ تعالیٰ
- شیخ الحدیث حضرت مولانا عبدالرشید ہزاروی حفظہ اللہ (ستائیس سال ولی کامل مولانا صوفی محمد عبداللہ رحمہ اللہ کی صحبت میں رہنے والے)
- شیخ الحدیث حضرت مولانا عبدالرشید مجاہد آبادی حفظہ اللہ
- حضرت مولانا حافظ حمید اللہ اعوان صاحب حفظہ اللہ پڑپوتے حضرت عارف باللہ زبدۃ العارفین مولانا غلام رسول رحمہ اللہ تعالیٰ
- یادگار اسلاف، نشانی غزنوی خاندان مولانا جنید غزنوی حفظہ اللہ تعالیٰ
- یادگار اسلاف نشان تصوف حضرت مولانا ڈاکٹر حماد اللہ لکھوی حفظہ اللہ تعالیٰ ڈبل M.A، LLB (PHD)

مرتب

فضیلۃ الشیخ حضرت حکیم محمد طارق محمود چغتائی مجذوبی حفظہ اللہ تعالیٰ

ناشر
دفتر مرکز روحانیت وامن 78/3 قرطبہ چوک، نزد قرطبہ مسجد، مزنگ چونگی لاہور
042-37552384

نام کتاب ۔۔۔۔۔۔ علمائے اہل حدیث کا ذوق تصوف (جلد اول)

مرتب ۔۔۔۔۔۔۔ فضیلۃ الشیخ حضرت حکیم محمد طارق محمود مجذوبی چغتائی حفظہ اللہ تعالیٰ

ناشر ۔۔۔۔۔۔۔۔ دفتر مرکز روحانیت وامن 78/3 قرطبہ چوک، نزد قرطبہ مسجد، مزنگ چونگی لاہور

سن اشاعت ۔۔۔۔ اگست 2013ء

قیمت ۔۔۔۔۔۔۔۔۔ 2100/=

## خط و کتاب کا پتہ

دفتر مرکز روحانیت وامن 78/3 قرطبہ چوک، نزد قرطبہ مسجد، مزنگ چونگی لاہور
042-37552384,37597605,37586453

کتاب مکمل خلوص خیر خواہی اور پاکیزہ تصوف کے سچے جذبے کو سامنے رکھ کر مرتب کی گئی ہے۔ لہٰذا خلوص سے پڑھیں، پھیلائیں اور اگر اس ضمن میں آپ کے پاس کوئی مواد ہو تو ضرور عنایت فرمائیں۔

حتی الامکان کوشش کی گئی ہے کہ الفاظ، آیات اور احادیث میں کوئی غلطی نہ ہو، لیکن پھر بھی ہم ہر پل اپنے آپ کو قابل اصلاح سمجھتے ہیں۔ آپ کی تحقیقی نظر کہیں بھی کوئی غلطی یا قابل اصلاح پہلو کی طرف جائے اطلاع کیجئے، شکر گزار رہیں گے۔

# قارئین سے ضروری استدعا

یہ کتاب محض رضائے الٰہی اور اصلاح امت کیلئے مرتب کی گئی ہے کوئی گروہ یا مسلک اس کتاب کو کسی کے خلاف کیچڑ اچھالنے' طنز یا اختلاف کا ذریعہ نہ بنائے۔ ہمارا مقصد ہرگز ایسا کرنا نہیں۔ ایسا کرنے والا اس امت کا خیر خواہ ہرگز نہ ہوگا کیونکہ فضیلۃ الشیخ حضرت حکیم صاحب حفظہ اللہ کی ہمیشہ بلاتفریق مذہب وفرقہ امت کی خدمت کرنے کی کوشش رہی ہے۔ لہٰذا یہ کتاب دراصل ان سچے لوگوں کی سچی زندگی کا حاصل ہے جو ہمارے لیے اصلاح وتزکیہ کا نمونہ چھوڑ کر گئے ہیں۔ اس کتاب کو بالکل بھی اختلاف کا ذریعہ نہ بنائیں۔

**نوٹ:** جلد دوئم کی کوشش جاری ہے آپ حضرات کو اس موضوع سے متعلق کوئی تحریری یا تقریری بات معلوم ہو یا کوئی کتاب آپ کے پاس موجود ہو تو اطلاع ضرور فرمائیں، آپ کی اصل کتاب عکس لینے کے بعد واپس کردی جائے گی۔ شکریہ! (ادارہ)

# (تقاریظ علمائے اہل حدیث)



| | | |
|---|---|---|
| 1 | **کتاب ''علمائے اہل حدیث کا ذوق تصوف'' محققانہ، مخلصانہ، مبارک کاوش**<br>مولانا حمید اللہ اعوان حفظہ اللہ قلعوی پڑپوتے مولانا غلام رسول رحمہ اللہ (گوجرانوالہ قلعہ میہاں سنگھ، خطیب جامع مسجد رحمانیہ) | ۱ |
| 2 | **تصوف دل کو سنوارنے اور پاکیزگی کا نام**<br>مولانا فضیلۃ الشیخ صوفی محمد عائش حفظہ اللہ تعالیٰ (مدرسہ سیدین شہیدین چک 36 گ ب تحصیل جڑانوالہ، ضلع فیصل آباد پاکستان) | ۷ |
| 3 | **شیخ الحدیث مولانا عبدالرشید مجاہد آبادی حفظہ اللہ کا ذوق تصوف**<br>فضیلۃ الشیخ، شیخ الحدیث مولانا عبدالرشید مجاہد آبادی حفظہ اللہ (مدرس جامعہ الدراسات الاسلامیہ، مغلپورہ، ساکن آئی. بی. ایل. کالونی) | ۸ |
| 4 | **تصوف تصحیح قلوب واذھان کا ذریعہ**<br>فضیلۃ الشیخ، شیخ الحدیث مولانا حافظ محمد الیاس اثری حفظہ اللہ (مدیر مرکز العلوم الاثریہ، گلبرگ کالونی نوشہرہ روڈ گوجرانوالہ) | ۱۵ |
| 5 | **مولانا اسحٰق بھٹی حفظہ اللہ کا احسان وشکریہ**<br>ذہبی دوراں، مولانا محمد اسحٰق بھٹی حفظہ اللہ تعالیٰ، سانده (لاہور) | ۱۹ |
| 6 | **مشفق، بااخلاق اور تصوف پسند انسان**<br>سید فاروق محمدی | ۳۰ |
| 7 | **کرامات کے غیر مطبوعہ خطوط**<br>میاں غضنفر اللہ وٹو (فاروق ٹاؤن فیصل آباد) | ۳۳ |
| 8 | **تاثیر نگاہ ولی......جو فرمایا وہ ہوگیا**<br>خوشی محمد غازی، ریٹائرڈ سیکرٹری مارکیٹ کمیٹی (پنجاب) | ۳۵ |
| 9 | **باکمال ولی کی چند کرامات**<br>قاری حفیظ الرحمٰن سندھو (جامعہ تعلیم الاسلام، ماموں کانجن کے حوالے سے) | ۳۶ |
| 10 | **صوفی صاحب رحمہ اللہ کی بائیس کرامات**<br>حکیم رانا مدثر محمد خاں، 485 گ ب سمندری (فیصل آباد) | ۳۸ |

| نمبر | عنوان | صفحہ |
|---|---|---|
| 11 | **اہل اللہ کی صحبت اکسیر اعظم**<br>یادگار اسلاف، نشانی غزنوی خاندان مولانا جنید غزنوی حفظہ اللہ تعالیٰ | ۴۴ |
| 12 | **نشانی تصوف ڈاکٹر حماد لکھوی حفظہ اللہ تعالیٰ کا ذوق تصوف**<br>ڈاکٹر حماد لکھوی حفظہ اللہ تعالیٰ Ph.d، ڈبل L.L.B،MA | ۵۰ |
| 13 | **تصوف بھلا دینے پر نہایت افسوس......!**<br>فضیلۃ الشیخ مولانا سید ثناء اللہ گیلانی بن سید بارک اللہ گیلانی: خطیب جامع مسجد مکی اہلحدیث دھرنگ، تحصیل کاموں نکے (گوجرانوالہ) | ۵۱ |
| 14 | **بڑوں کا تصوف............ہم سب کی ضرورت**<br>فضیلۃ الشیخ مولانا سید ثناء اللہ شاہ گیلانی حفظہ اللہ امام وخطیب جامع مسجد اہل حدیث، دھرنگ (گوجرانوالہ) | ۶۱ |
| 15 | **تصوف......شریعت اسلامیہ کا ایک اہم حصہ**<br>پروفیسر مولانا سید ضیاء الرحمٰن گیلانی حفظہ اللہ روحانی مرکز موترہ، ڈسکہ سیالکوٹ (7 مئی 2013ء) | ۶۵ |
| 16 | **روحانیت وتصوف ہماری کھوئی ہوئی میراث**<br>پروفیسر مولانا رضوان الٰہی حفظہ اللہ، فاضل جامعہ سلفیہ فیصل آباد، گورنمنٹ پوسٹ گریجویٹ کالج کمالیہ | ۷۲ |
| 17 | **دین سارے کا سارا ادب ہے**<br>مولانا حافظ محمد بلال حفظہ اللہ، خطیب جامع مسجد عباد الرحمٰن (شرقپور) | ۷۴ |
| 18 | **کچھ ہماری زباں سے، تصوف کے بارے میں**<br>مولانا قاری محمد خالد محمود حفظہ اللہ، فاضل مرکز الدعوۃ السلفیہ، ستیانہ بنگلہ، مدرس مسجد اہل حدیث مینار والی | ۷۵ |
| 19 | **کیا اہل حدیث اولیاء کو نہیں مانتے......!**<br>قاری افضال احمد حفظہ اللہ، فاضل "مرکز الدعوۃ السلفیہ" ستیانہ بنگلہ، مدرس وخطیب جامع مسجد مبارک اہل حدیث شرقپور | ۷۷ |
| 20 | **اللہ والوں کی اللہ کے ساتھ یاری**<br>فضیلۃ الشیخ مولانا نذیر احمد سبحانی حفظہ اللہ، خطیب جامع مسجد زینت اہل حدیث (لاہور) | ۷۹ |
| 21 | **"اہل حدیث کا ذوق تصوف" قرآن وسنت کی روشنی میں!!!**<br>حمید اللہ خان عزیز، ایڈیٹر: ماہنامہ مجلّہ "تفہیم الاسلام" (احمد پور شرقیہ) | ۸۵ |

| | | |
|---|---|---|
| 22 | **تصوف ہے لذتِ آشنائی کا نام**<br>حافظ یوسف سراج، ریسرچ ڈیپارٹمنٹ پیغام ٹی وی، کالم نگار، روزنامہ ''نئی بات'' | ۹۹ |
| 23 | **اسلاف کے قرض کی ادائیگی**<br>(از: حافظ محمد فہیم علوی حفظہ اللہ، مدیر ماہنامہ علم و آگہی) | ۱۰۱ |
| 24 | **بہاولپور کے مفتی اعظم کا ذوق تصوف**<br>(از: مولانا حافظ محمد عباس حفظہ اللہ تعالیٰ، خطیب جامع مسجد چبوترہ بازار، احمد پور شرقیہ) | ۱۰۲ |
| 25 | **تصوف کی حقیقت، ظاہری و باطنی پاکیزگی**<br>(از: مولانا فضیلۃ الشیخ ایوب حفظہ اللہ تعالیٰ، فاضل جامعہ محمدیہ، گوجرانوالہ) | ۱۰۶ |
| 26 | **''ذوق تصوف'' ایک بہترین اور نایاب کتاب**<br>(از: مولانا محمد یونس کلیم حفظہ اللہ تعالیٰ، خطیب جامع مسجد اہل حدیث نوشہرہ سانسی روڈ گوجرانوالہ | ۱۰۷ |
| 27 | **دل کی درستگی تصوف کا حاصل**<br>قاری محمد بلال تبسم، فاضل جامعہ اسلامیہ گوجرانوالہ، خطیب جامع مسجد حاجی عبدالغنی، ٹاؤن الیاس کالونی (گوجرانوالہ) | ۱۰۸ |
| 28 | **تصوف کی حقیقت ہماری تحقیقی نگاہ میں**<br>(از: فضیلۃ الشیخ مولانا حکیم محمد اشرف آزاد، فاضل جامعہ سلفیہ، فیصل آباد) | ۱۰۹ |
| 29 | **تصوف صفتِ احسان کی کوشش کا نام**<br>حضرت حکیم حافظ مولانا محمد آصف صاحب، مدرس مدرسہ بدرالھدیٰ واہنڈو (گوجرانوالہ) | ۱۱۳ |
| 30 | **تصوف اور روحانی عملیات ہر عالم کی ضرورت**<br>فضیلۃ الشیخ مولانا حکیم سید عبداللہ گیلانی حفظہ اللہ، خطیب جامعہ مسجد قدس قذافی پارک مریدکے (شیخوپورہ) | ۱۱۴ |
| 31 | **کتاب ذوق تصوف ہر شخص کی ضرورت**<br>مولانا محمد اسد اللہ منیر حفظہ اللہ تعالیٰ، فاضل جامعہ سلفیہ | ۱۱۵ |
| 32 | **روحانیت اور تصوف چھوڑ دینے کا نقصان**<br>(از: محترم رضوان علی بن مقصود علی، ایم فل علوم اسلامیہ) | ۱۱۶ |

| | | |
|---|---|---|
| 33 | **ذوق تصوف کا اظہار......قابل ستائش کاوش**<br>مولانا محمد اویس قرنی حفظہ اللہ تعالیٰ، فاضل جامعہ سلفیہ (فیصل آباد) | ۱۱۷ |
| 34 | **تجاہل عارفانہ یا تغافل مجرمانہ**<br>مولانا حافظ محمد ذیشان حفظہ اللہ تعالیٰ، وائس چیئر مین فیتھ ایجوکیشن فاؤنڈیشن FEF | ۱۱۸ |
| 35 | **تصوف مکارم اخلاق اور روحانی اقدار کے احیاء کا ذریعہ**<br>قاری محمد آصف مدثر حفظہ اللہ تعالیٰ (فیصل آباد) | ۱۱۹ |
| 36 | **تصوف کا حاصل "الاحسان ان تعبداللہ کانك تراہ"**<br>حافظ محمد اقبال بن ثناء اللہ حفظہ اللہ ایم اے عربی، اسلامیات | ۱۱۹ |
| 37 | **بڑوں کا اخلاق ہم سب کی ضرورت**<br>قاری محمد حنیف عاجز (شرقپور) | ۱۲۰ |
| 38 | **بزرگوں کی روحانی قوت**<br>حافظ محمد اسامہ یاسر صاحب، قلعہ میہاں سنگھ | ۱۲۵ |
| 39 | **تصوف چھوڑ دینا......نہایت افسوس ناک پہلو (سوزانِ دل)**<br>ڈاکٹر محمد عثمان مبشر سلفی حفظہ اللہ: جامع مسجد مینار والی اہلحدیث، شرقپور شریف (شیخوپورہ) | ۱۲۸ |
| 40 | **مرشد جی کی بے مثال سادگی اور انکساری**<br>مولانا محمد بشیر قصوری حفظہ اللہ، خطیب جامع مسجد برکات اہل حدیث (شرقپور) | ۱۳۱ |
| 41 | **تصوف ہماری ضرورت، اسلاف کی روایت**<br>(از: حافظ غلام مصطفیٰ حفظہ اللہ، انچارج شفاء الرحمٰن فری ڈسپنسری) | ۱۳۳ |
| 42 | **کرامات، روحانیت اور نسبت ایک حقیقت**<br>(از: مولانا حافظ حمید اللہ سدید حفظہ اللہ سے ملاقات ڈاکٹر محمد عثمان سلفی) | ۱۳۴ |
| 43 | **تزکیۂ و تصوف ضروری ہی نہیں بلکہ بہت ضروری**<br>(از: حکیم عبدالوحید سلیمانی حفظہ اللہ تعالیٰ ابن مولانا عبداللہ رحمہ اللہ روڑی والے) | ۱۵۵ |

| | | |
|---|---|---|
| 44 | **تصوف پر علمی و تحقیقی مزاج**<br>(از: ڈاکٹر سعید اختر صاحب حفظہ اللہ تعالیٰ فرزند ارجمند حکیم محمد عبداللہ رحمتہ علیہ جہانیاں والے) | ۱۵۸ |
| 45 | **جماعۃ الدعوہ کے مرکزی رہنما کی شفقت اور قدر دانی**<br>بشکریہ ہفت روزہ جرار، مولانا امیر حمزہ حفظہ اللہ تعالیٰ، شمارہ نمبر ۲۵ جمعۃ المبارک ۴ شعبان المعظم ۱۴۳۴ھ بمطابق ۱۴ جون ۲۰۱۳ء | ۱۶۳ |
| 46 | **اہل سلف سے انصاف**<br>ملک محمد حسن ریٹائرڈ بجٹ اینڈ اکاؤنٹس آفیسر (شرقپور شریف) | ۱۸۳ |
| 47 | **صفت احسان ہر مسلمان کی ضرورت**<br>ماسٹر مختار احمد سلفی، دھرنگ تحصیل کامونکی (گوجرانوالہ) | ۱۸۴ |
| 48 | **تصوف شریعت کی مکمل تابعداری کا نام**<br>خادم اہل حدیث زاہد اقبال صاحب فوڈ سپیشلسٹ | ۱۸۶ |
| 49 | **تصوف کے معاملے میں یہ بے توجہی کیوں......!**<br>محمد یٰسین سلفی (فیصل آباد) | ۱۸۸ |
| 50 | **کتاب علمائے اہل حدیث کا ذوق تصوف اشد ضرورت**<br>ظفر علی محمدی (فیصل آباد) | ۱۸۹ |
| 51 | **کتاب ذوق تصوف اک مایہ ناز کارنامہ**<br>مولانا محمد مصطفیٰ ربانی حفظہ اللہ تعالیٰ، خطیب مسجد کوثر اہل حدیث عظیم گراؤنڈ درس بڑے میاں مغلپورہ، لاہور<br>فاضل التحصیل: دار العلوم المحمدیہ لوکوشاپ مغلپورہ (لاہور) | ۱۸۹ |
| 52 | **حال دل**<br>فضیلۃ الشیخ حضرت حکیم محمد طارق محمود چغتائی حفظہ اللہ تعالیٰ | ۱۹۲ |


☆☆☆☆☆

# علمائے اہل حدیث کی پسندیدگی اور قیمتی آراء

## تقاریظ، اقتباسات، تائیدات، تاثرات

علمائے اہل حدیث نے امت کی نبض کو جانچتے ہوئے محسوس کیا کہ موجودہ نسل کی اصلاح صرف اسی طرز پر ہوسکتی ہے جو طرز اسلاف علماء اہل حدیث نے اختیار کی وہی انداز اور طرز صرف اور صرف طرز تصوف یعنی تزکیۂ نفس ہے۔

اہل حدیث علمائے کرام، اہل حدیث محققین عظام، اہل حدیث اکابر ملت اور اہل حدیث مخلصین نے کتاب "علمائے اہل حدیث کے ذوق تصوف" کو نہایت پسندیدگی کے ساتھ ملاحظہ فرما کر تائید و تحسین فرمائی، دعاؤں سے نوازا ان حضرات کے آراء گرامیہ کے اقتباسات پیش کیے جاتے ہیں، تفصیل ملاحظہ فرمائیں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# (تقاریظ علمائے اہل حدیث)

## کتاب ''علمائے اہل حدیث کا ذوق تصوف'' محققانہ، مخلصانہ، مبارک کاوش

(از: مولانا حمید اللہ اعوان حفظہ اللہ قلعوی پڑپوتے مولانا غلام رسول رحمہ اللہ گوجرانوالہ قلعہ میہاں سنگھ، خطیب جامع مسجد رحمانیہ)

عارف باللہ حضرت مولانا غلام رسول رحمہ اللہ کا نام گرامی علمائے اہل حدیث میں قلم کی مہارت، الفاظ کے چناؤ اور خطابت کی روانی کا محتاج نہیں۔ آپ خصوصاً علمائے اہل حدیث اور بالعموم برصغیر پاک و ہند کے نامور عالم تفسیر وفقہ پر عبور رکھنے والے محقق تھے۔ دین کے مختلف شعبوں میں آپ کی خدمات نہایت گراں قدر اور متاخرین کیلئے روشنی کا مینارہ ہیں۔ علمائے اہل حدیث میں آپکا مقام نہایت ہی بلند ہے۔

مولانا رحمہ اللہ کی انفرادیت اور خصوصیت یہ بھی تھی کہ صرف علم تک محدود نہیں تھے بلکہ علم کی حقیقت یعنی تصوف میں بھی بھرپور رسوخ رکھتے تھے، سلسلہ نقشبندیہ میں بیعت اور مجاز تھے۔ آپ کی زندگی پر بہت کام کیا گیا اور بہت کچھ لکھا گیا۔ ماضی قریب میں نامور محقق اور مؤرخ مولانا اسحٰق بھٹی حفظہ اللہ نے آپ کے پڑپوتے مولانا حمید اللہ اعوان حفظہ اللہ کے اسرار پر آپ کی سوانح مرتب فرمائی ہے جو کہ قابل دید ہے۔ مولانا حمید اللہ حفظہ اللہ میں بھی تصوف کا ذوق بہت نمایاں نظر آتا ہے اس وقت آپ اسی مسجد میں خطابت کے فرائض انجام دے رہے ہیں جس کی بنیاد عارف باللہ مولانا غلام رسول رحمہ اللہ نے رکھی تھی۔ کتاب ''علمائے اہل حدیث کے ذوق تصوف'' پر آپ نے نہایت ہی پسندیدگی کا اظہار فرمایا اور وقت کی اہم ضرورت قرار دیا۔ اپنے تاثرات کو کچھ یوں قلمبند فرماتے ہیں۔

**ہمہ کمالات شخصیت:۔** 2013ء مئی کا مہینہ تھا تاریخ 5، دن اتوار کا تھا غالباً 8 بجے صبح سات افراد مسجد رحمانیہ المعروف مولانا غلام رسول رحمہ اللہ میں تشریف لائے تمام شخصیات شلوار قمیص میں ملبوس معززانہ وضع قطع اور سنت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے مزین، چہرے سے صالحیت کے آثار نمایاں تھے۔ آنے والے معزز مہمانان گرامی سے میرا تعارف نہ تھا دوران گفتگو انہوں نے اپنا تعارف کرایا میرا نام حکیم محمد طارق محمود اور یہ تمام میرے رفقاء کار ہیں جن میں دو علماء بھی تھے تعارف حاصل کرتے ہی دل میں خوشی کی لہر سرایت کر گئی کہاں میں اور کہاں یہ معزز ہستیاں۔

حکیم صاحب کا غائبانہ تعارف بذریعہ ''ماہنامہ عبقری'' مجھے پہلے سے تھا جب انھیں اپنے روبرو پایا حیران تھا کہ ماہنامہ عبقری کے ایڈیٹر، باعمل شخصیت، مصنف کتب کثیرہ، ایک روحانی تحریک کے روح رواں بلکہ میر کارواں، لاکھوں افراد کے دلوں کو موہ لینے والے، خلق خدا کے جسمانی وروحانی مسائل کے حل کیلئے ہمہ تن کوشاں، انتہائی مصروف ترین شخصیت مع اپنے رفقاء کار میرے ہاں آنا کیسے ممکن ہوا۔ انہی سوچوں میں گم تھا بات چیت جاری تھی کہ قاری طاہر محمود نے میزبانی کے فرائض نبھانے شروع کر دیئے ہم سب مسجد کے ہال محراب میں موجود مولانا غلام رسول رحمہ اللہ کے یادگار منبر شریف کے پاس بیٹھے تھے۔ حکیم صاحب بار بار اصرار فرماتے کہ اپنی زبانی مولوی صاحب کی کرامتیں سنایئے ایک دو میں نے بیان کیں پھر آپ ہی فرمانے لگے ہمارا یہاں آنا بھی مولوی صاحب کی کرامت ہی ہے۔ سب محظوظ ہوئے...... بلاشبہ حکیم صاحب نے بہت ہی عقیدت، محبت اور شفقت کا اظہار فرمایا آپ کی کیفیت دیدنی تھی دوران گفتگو مولانا کے تذکرہ پر بار بار آپ کی آنکھیں بھیگ

جا تیں۔آپ نے از راہ شفقت ومہربانی اپنے دواخانہ کی چند ادویات بطور تحفہ دیں ہفتہ عشرہ کے بعد اپنے ایک ساتھی کو گاڑی دے کر مجھے لاہور اپنے دواخانہ میں بلایا وہاں انہوں نے مجھے پانچ گھنٹے تک ٹھہرایا نہایت عزت واحترام سے پیش آئے۔میز بانی بھی خوب کی دوران گفتگو اپنی نئی تصنیف ''علمائے اہل حدیث کا ذوق تصوف'' کا تذکرہ فرمایا میں نے اس پر نگاہ ڈالی ساتھ ہی حکیم صاحب نے مذکور کتاب کیلئے تقریظ بھیجنے کا وعدہ لے لیا واپسی پر آپ نے نسیم ہدایت کے جھونکے اور اپنے ''خطبات عبقری'' کی دو جلدیں اعزازی طور پر مرحمت فرمائیں۔

تقریظ کیلئے کافی تذبذب کا شکار رہا کہ تحریر میرا امیدان نہ میں اس قابل، جانے کیوں اپنی کمزوری بے بضاعتی کو جانتے ہوئے بھی حضرت حکیم صاحب کے سامنے انکار کی جرأت نہ کر سکا۔خیال تھا کہ حکیم صاحب بھول جائیں گے مگر آپ کی بذریعہ ٹیلی فون یاددہانی نے تقریظ کیلئے قلم اٹھانے پر مجبور کر دیا مجھے امید ہے کہ میری بے ترتیب اور بے ربط تحریر کو حکیم صاحب قبول فرمالیں گے۔

**تصوف سے ناآشنا......حقیقت کیا جانیں......!** مؤلف نے اہل حدیث علمائے ربانی کی روشن اور بابرکت زندگیوں کے اس اہم ترین پہلو'' علمائے اہل حدیث کا ذوق تصوف'' کی تیاری پر بے شمار کتابوں کی ورق گردانی کے بعد اپنا مبارک قلم اٹھا کر بلاشبہ بڑی سنجیدہ، محققانہ اور مخلصانہ کوشش فرمائی ہے۔کاش اہل حدیث علماء میں سے کوئی اس عنوان پر قلم اٹھاتا۔مولانا ابوالکلام دہلوی اہل حدیث عالم دین انہوں نے اس ضرورت کو پورا کرنے کی ٹھان رکھی ہے دیکھیں ان کی کوششیں کب ثمر بار ہوتی ہیں مولانا اپنے خط بنام شیخ عارف جاوید محمدی تحریر فرماتے ہیں کہ'' سلفیوں کی بابت دشمنوں کی اڑائی ہوئی ہوائی ہے کہ انہیں علم باطنی میسر نہیں......وہ اہل ظاہر ہیں......،طریقت سے ناواقف ہیں......،صرف شریعت سے واقف ہیں! میں واشگاف الفاظ میں کہتا ہوں یہ لوگ تصوف سے نابلد ہیں میرا ارادہ ہے کہ ان خطوط کو شائع کر دوں اور ان پر مبسوط مقدمہ لکھوں تا کہ دنیا باخبر ہو جائے کہ اہل حدیث کے یہاں علم طریقت اور تصوف ہے مگر وہ جومبنی بر کتاب وسنت ہے اور اہل حدیث کو مطعون کرنیوالوں کو بتایا جائے کہ

لذت بادہ ناصح کیا جانے　　　ہائے کم بخت تو نے پی ہی نہیں

**مناظر اسلام کا ذوق طریقت:۔** رسالہ'' شریعت اور طریقت''،جس میں شریعت اور تصوف کی تحقیق اور اولیاء اللہ سے محبت کی اہمیت مذکور ہے'' مصنفہ'' مناظر اسلام مولانا ابوالوفاء ثناء اللہ امرتسری رحمہ اللہ مصنف ''تفسیر ثنائی'' مذکور رسالہ مطبع اہل حدیث امرتسر سے 30 دسمبر 1909ء میں شائع کیا۔مولانا ''التماس مصنف'' میں تحریر فرماتے ہیں:''اس مسئلہ کی غلط فہمی سے کہ شریعت کو طریقت سے کیا نسبت اور تعلق ہے مسلمانوں میں سخت افراط وتفریط ہو رہی ہے۔بعض بلکہ اکثر جہال تو اس بہانے سے کہ شریعت ظاہر ہے اور ظاہر بینوں کیلئے ہے، تمام احکام شریعہ کو جواب دے بیٹھتے ہیں شریعت مطہرہ کے کسی حکم کا ادب ان کے دل میں نہیں ہے۔حتیٰ کہ نماز روزہ کو بھی جو نشان اسلام سمجھے جاتے ہیں یہ نالائق ٹٹی (پردے) کی آڑ میں شکار کھیلنے والے صاف صاف لفظوں میں جواب دے دیتے ہیں اور کھلے منہ بغیر مطلب سمجھنے کے ایسے ایسے راگ الاپتے ہیں کہ۔　وضو کا توڑ دے کوزہ شراب شوق پیتا جا　　نہ رکھ روزہ نہ مر بھوکا نہ جا مسجد نہ دے سجدہ

ایسے ہی ظالموں جاہلوں کے زخم اٹھا کر بعض اہل شریعت طریقت اور تصوف سے منکر ہو جاتے ہیں اور یہ سمجھتے ہیں کہ یہی نمازیں جو ہم سیدھی ٹیڑھی پڑھتے ہیں بس یہی اصل اسلام ہے۔یہی پیغمبر علیہ السلام کی تعلیم کا خلاصہ اور اصل ہیں مگر بغور دیکھیں تو دونوں کی رائے غلط۔گو پہلے فریق کی تو اغلط بلکہ کفر تک پہنچتی ہے اس لیے میں نے چاہا کہ اس رسالہ میں شریعت اور طریقت کی نسبت تعلق بتلاؤں جو پیغمبر علیہ السلام نے ان دونوں میں بتلایا ہے اس مسئلہ کی اصل بنیاد حدیث جبرائیل علیہ السلام ہے جو بخاری ومسلم کی روایت سے مشکوٰۃ کے شروع میں منقول ہے۔

مولانا رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ علوم حقہ اور معارف اور علماء راسخین کا جو انبیاء علیہم السلام کے حقیقی وارث ہیں کہ دونوں (علمائے ظاہر اور صوفیاء) کے حصوں کو جمع کر لیتے ہیں۔یعنی احکام ظاہری کی پابندی کے علاوہ باطنی صفائی بھی ان میں اعلیٰ درجہ کی ہوتی ہے مولانا رحمہ اللہ نے

اپنے رسالہ شریعت اور طریقت میں ایک نظم بھی درج فرمائی ہے:

ارے لوگو! زبان اپنی کو روکو　　بزرگوں سے نہیں انکار ہم کو
خدا لعنت کرے اس روسیاہ پر　　کہ جس کے دل میں ہو بغض پیمبر علیہ السلام
جسے کچھ بغض ہوئے اولیاء سے　　ہمیشہ ابر لعنت اس پر برسے
پر اتنا اور بھی سن رکھیے حضرت　　جو حق پر نہ چلے اس پر بھی لعنت

''ربنا اغفرلنا ولاخواننا الذین سبقونا بالایمان ولا تجعل فی قلو بنا غلا للذین امنواربنااِنك رؤوف رحیم ''۔آمین۔

**تصوف کے نام سے چڑنے والے:** تیرہ صدیوں پر محیط مسلم معاشرہ جن افراد کی بدولت زندہ اور قائم رہا ہے ان میں مفسرین قرآن، محدثین کرام، فقہائے عظام، ماہرین تزکیۂ واحسان نے ذکر اللہ اور تعلق باللہ کے ذریعے مسلمانوں کو دنیا پرستی، نفس پرستی اور خدا فراموشی کے بڑھتے ہوئے سیلاب کی روک تھام کے سلسلہ میں نہایت اہم اور نا قابل فراموش کردار ادا کیا ہے۔عصر حاضر میں حکیم طارق محمود چغتائی حفظہ اللہ بھی اسی سلسلہ کی سنہری زنجیر ہیں، جنہوں نے نہایت جانفشانی اور عرق ریزی سے کام لیتے ہوئے ''علمائے اہل حدیث کا ذوق تصوف'' پر قلم اٹھا کر تصوف کے نام سے چڑنے والوں کو آئینہ دکھایا ہے۔اس کا اجر عظیم انہیں ذات باری تعالیٰ ضرور عطاء فرمائے گی۔میں ذاتی طور پر حکیم صاحب جیسی انسان دوست اور اشاعت اسلامی میں مصروف شخصیت سے متاثر ہوں مختصر عرصہ اور جوانی میں وسیع تر دینی وسماجی خدمات لائق تحسین ہیں۔حکیم صاحب نے اپنی بے پناہ مصروفیات کے باوجود ''علمائے اہل حدیث کا ذوق تصوف'' کے عنوان سے نہایت دلچسپ مع حوالہ جات بیش قیمت کتاب تصنیف کرنے کا حق ادا کیا ہے۔

کتاب مذکور میں سلف صالحین کی زندگیوں کے عملی نمونے پیش کر کے انعام یافتہ شخصیات کے راستہ کو واضح کر دیا ہے، یہ کتاب نئی نسل کیلئے مفید اور معلومات افزا ہے بلکہ میرے خیال میں چراغ راہ ہے۔ ؎

ایــن سعــادت بــزوربــازو نیسـت　　تـا نـه بخشنده خدائـے بخشنده

**نسلوں کیلئے مشعل راہ کتاب:**۔اللہ کے مقبول بندوں کی سیرت و کردار کو محفوظ رکھنا، آئندہ نسلوں کیلئے عملی زندگی اختیار کرنے کا ذوق وشوق پیدا کرنا ہے، اللہ والوں کا تذکرہ تبلیغ دین کا بہترین ذریعہ ہے اہل اللہ کا ذکر خیر پڑھنے والوں کے دل کو قوت بخشتا ہے۔راہ حق پر ثابت قدم رہنے میں مدد دیتا ہے۔سورہ ہود میں ارشاد ربانی ہے''**وکلا نقص علیك من انبآء الرسل مانثبت به فؤادك وجاء ك فی هذه الحق وموعظة و ذکری للمؤمنین** ''اور رسولوں کی خبروں میں سے ہر (خبر) ہم تمہیں سناتے ہیں جس کے ذریعے ہم تمہارے دل کو زیادہ مطمئن کرتے ہیں (تا کہ ان کی طرح تم بھی کافروں کے ایذاؤں پر صبر کرتے رہو) اور ان (خبروں) میں تمہارے پاس حق (کا بیان) آ گیا اور ایمان والوں کیلئے نصیحت اور یاد رکھنے والی بات (آ گئی)۔ ؎

اب جس کے جی میں آئے وہی پائے روشنی　　ہم نے تو دل جلا کے سرعام رکھ دیا

**کتاب کا بنیادی مقصد:**۔مذکور کتاب کا بنیادی مقصد تزکیۂ نفس ہے۔تزکیۂ واحسان دین کا ایک اہم شعبہ ہی نہیں بلکہ عین کمال دین ہے۔تزکیۂ واحسان کی دولت جتنی نصیب ہوگی اتنا ہی اس کا دین کامل ہے۔تزکیۂ واحسان قرآنی اصطلاح ہے''قد افلح من تزکّٰی'' بے شک وہ شخص کامیاب ہوا جو (ایمان و نیک عمل کے ذریعے) پاکیزہ بن گیا۔" قد افلح من زکّٰها" بے شک وہ کامیاب ہوا جس نے اپنے نفس کو پاکیزہ بنالیا۔ارشاد ربانی ہے"واحسنوا ان الله یحب المحسنین "(البقرہ195)۔احسان کرو بے شک اللہ احسان کرنے والوں سے محبت فرماتا ہے۔دوسرے مقام پر ارشاد فرمایا'' ان رحمة الله قریب من المحسنین ''(الاعراف56) بے شک اللہ کی رحمت خلوص

والوں کے قریب ہے۔یقیناً ہمارے اکابرین کے مجاہدات اور ریاضتیں قرآن وسنت کی تعلیمات کے عین مطابق تھیں۔ذات باری کے ساتھ شخصی تعلق قائم رکھنا تزکیۂ واحسان ہے۔ جوشخص تمام فکروں سے آزاد ہوکر بس آخرت ہی کو اپنی سوچ فکر کا محور بنالے تو اللہ تعالیٰ اسے دنیا و آخرت کی فکر سے کافی ہوجاتا ہے۔'' الیس اللہ بکاف عبدہ " (الزمر 36)۔کیا اللہ اپنے (ایمان والے) بندے کو کافی نہیں؟عالی ہمت اور مضبوط عزم اللہ کی بہت بڑی نعمت ہے۔

**تزکیۂ واحسان کی اہمیت وافادیت:۔** اسلام چاہتا ہے کہ اس کے صحیح پیروکار جب معاشرہ میں جائیں یا لوگ ان کے پاس آئیں تو انہیں دیکھ کر اللہ یاد آجائے ،اللہ کی یاد ذاکر کو نیکی کے جذبات سے لبریز کردیتی ہے۔اللہ کے بندے کو اس کا حقیقی بندہ بنادیتی ہے،مقصد زندگی سے بھرپور شناسائی حاصل ہوتی ہے،قلب ونفس کو اطمینان نصیب ہوتا ہے جو فلاح اُخروی اور رضائے الٰہی کیلئے مطلوب ومقصود ہے۔فرمان الٰہی سے انحراف جہنم اور قانون خداوندی کی پابندی جنت ہے۔توفیق عمل اللہ تعالیٰ کی طرف سے ایک عطا ہے توفیق یہ ہے کہ انسان اپنے اندر بوقت عمل قدرت واطاعت پائے جس سے انسان احکام الٰہی کیلئے مطیع اور فرمانبردار ہوجائے۔عمل دنیا وآخرت میں دونوں جگہ کا توشہ ہے عمل کے بغیر کوئی منزل طے نہیں ہوتی۔تزکیۂ واحسان کے حصول کیلئے اہمیت اس بات کی ہے کہ اس پر عمل پیرا ہوجائے، یہ صرف پڑھنے پڑھانے اور بیان کرنے والی چیز نہیں بلکہ صحبت صالح اختیار کرنے ،عمل کرنے اور اپنانے کی چیز ہے۔زہدوتقویٰ ،خشیت الٰہی ،ایثاروقربانی دلوں کی پاکیزگی اور تزکیۂ نفس ناپید ہوتا چلا جارہا ہے آج ہم دھواں دار تقاریر تو کرتے ہیں جب موقع اور عمل کا وقت آتا ہے تو ڈھیر ہوجاتے ہیں۔زہدو قناعت،ذکر الٰہی کی فضیلت خوب بیان کی جاتی ہے مگر عملی زندگی دنیا سنوارنے کی بھاگ دوڑ اور فضول بحثوں میں گزرجاتی ہے۔

**ہمارے بڑوں کا ذوق تصوف:۔** مولانا محمد حنیف ندوی رحمہ اللہ اہل حدیثوں کے بہت بڑے سکالر اور باعمل شخصیت کے مالک مولانا سید داؤد غزنوی رحمہ اللہ کے بارے میں اپنے چند تاثرات میں تحریر کرتے ہیں،سید رحمہ اللہ مسلمانوں کی بے عملی کو دیکھ کر اپنے دل میں ایک درد محسوس کرتے تھے جس کا وقتاً فوقتاً اظہار بھی فرماتے۔مولانا حنیف ندوی رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ'' پاکستان بن جانے کے بعد مولانا سید داؤد غزنوی رحمہ اللہ کی تمام تر توجہ جمعیت اہل حدیث کی تنظیم پر مرکوز رہی نامناسب نہ ہوگا اگر میں اس مسئلہ پر نظریہ اہل حدیث کے مخصوص ذہن ومزاج کے بارے میں ان تصورات کی چہرہ کشائی کا فریضہ انجام دوں جو اکثر خلوتوں میں ہمارے زیر بحث رہے۔میں دوسرے،تیسرے روز شرف ملاقات کیلئے حاضری دیتا اگر میں کسی وجہ سے نہ جاتا تو بلاوا آجاتا اور کبھی کبھی خراماں خراماں خود بھی میرے ہاں تشریف لے آتے بہر حال ہم جب بھی ملتے یہ اہتمام کیا جاتا کہ گفتگو اور بات چیت کیلئے مکمل یکسوئی حاصل ہو۔خلوت کے یہ لمحات خشک بحثوں سے گزر کر آخر تصوف،احوال آخرت اور قلب وروح کے جائزہ پر ختم ہوجاتے۔ مجھے یہ یاد نہیں اس اثناء میں ہم میں سے کس کی آنکھیں پہلے اشکبار ہوتیں البتہ اتنا خوب یاد ہے کہ دونوں روتے اور دیر تک روتے رہتے''۔

**آج ہمارا حال......نہایت قابل غور!:۔** نظریہ اہل حدیث سے متعلق ان کے ذہن میں تضادات کا ایک واضح نقشہ تھا اور وہ دل و جان سے چاہتے تھے کہ اس سے خلاصی حاصل کرنیکی جدوجہد میں اہل حدیث علماء کو شرکت کی دعوت دی جائے۔مثلاً فکر ونظر کا پیمانہ جسے ہم مسلک اہل حدیث سے تعبیر کرتے ہیں ایک طرف تو اس بات کا مقتضی ہے کہ ہمارا تعلق پورے اسلام سے ہو کتاب وسنت کے بیان کردہ مکمل نظام حیات سے ہو جس میں عقائد سے لے کر عبادات تک اور عبادات سے لے کر معاملات واخلاق تک ہر ہر شے داخل ہو اس شرط کے ساتھ کہ ہم اس نظام حیات کو براہ راست کتاب اللہ،سنت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور سلف کی تصریحات سے اخذ کریں۔ظاہر ہے یہ نقطہ نظر کسی درجے میں بھی جزوی اسلام کا قائل نہیں اور فرقہ وارانہ تعصّبات کا حامی نہیں بلکہ ایک طرح کی کلیت اور وسعت و جامعیت اپنی آغوش میں لیے ہوئے ہے لیکن ہمارا یہ حال ہے کہ ہم بہت بحث ومناظرہ کی وجہ سے مسائل کی ان چندگنی چنی دیواروں میں محصور ہوکر رہ

گئے ہیں جن کو گروہی عصبیت اور تنگ نظری نے پیدا کیا ہے۔ چنانچہ آج اہل حدیث کے معنی ایسے گروہ کے نہیں کہ جن کی نظر اسلام کے پورے حکیمانہ نظام پر ہو جن کے عمل سے اسلام کی تمام اخلاقی، اجتماعی اور روحانی قدروں کا خصوصیت سے اظہار ہوتا ہو اور جو روزمرہ کی عام زندگی میں ہر ہر قدم پر کتاب وسنت کی تصریحات کے متلاشی ہوں۔ آج اہل حدیث کے معنی اس کے برعکس ایک ایسے شخص اور جماعت کے ہیں جن کی دلچسپیوں کا محور ومرکز عموماً صرف چند مسائل، چند بحثیں اور چند فرسودہ مناظرانہ کاوشیں ہیں جماعت اہل حدیث کے مزاج کے موجودہ کیفیت سے بھی مولانا سید رحمہ اللہ کافی پریشان تھے۔

**''تصوف'' تعلق باللہ کا نام:۔** سید رحمہ اللہ کے نقطہ نظر سے اسلام چونکہ تعلق باللہ اور اس کے ان انعکاسات کا نام ہے جو معاشرہ اور فرد کی زندگی میں لطائف اخلاق کی تخلیق کرتے ہیں اس لیے تحریک اہل حدیث کا اولین مقصد یہ ہونا چاہیے کہ جماعت میں محبت الٰہی کے جذبوں کو عام کرے، تعلق باللہ کی برکات کو پھیلائے اور اطاعت وزہد، اتقاء وخشیت اور ذکر وفکر کو رواج دے لیکن ہماری محرومی وتیرہ بختی ملاحظہ ہو کہ عوام تو عوام خواص تک تصوف واحسان کی ان لذتوں سے ناآشنا ہیں حالانکہ کچھ زیادہ عرصہ نہیں گزرا ہے کہ خواص تو خواص ہمارے عام عوام تک زہد وورع کا بہترین نمونہ سمجھتے جاتے تھے۔

**تصوف عملی زندگی کا نمونہ:۔** معاشرے کے جس طبقہ کو عوام الناس کیلئے بہتر نمونہ بننا تھا وہ بھی صرف گفتار کا غازی بن پایا ہے ٹھیک ہے لوگ حوالے مانتے ہیں مگر حوالوں سے زیادہ عمل چاہتے ہیں عمل، عمل اور صرف عمل۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے حوالے نہیں عملی زندگیاں پیش کی تھیں۔ اس وقت ایک کتاب اللہ اور اس کی عملی تفسیر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی حیات مبارکہ تھی بقول حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا ''کان خلقه القرآن'' بس یہی دو چیزیں تھیں جنہوں نے لوگوں کی زندگیاں تبدیل کر کے رکھ دیں۔

خود نہ تھے جو راہ پر اوروں کے ہادی بن گئے　　　وہ کیا نظر تھی جس نے مُردوں کو مسیحا کردیا

آج جلسوں، عرسوں اور اجتماعات کی بھرمار ہونے کے باوجود عمل کہیں کھو کر رہ گیا ہے اس لیے آج اس بات کی اشد ضرورت ہے کہ لوگوں کی عملی تربیت کی جائے ساری مشکل بس پہلا چراغ جلانے میں ہوتی ہے ایک چراغ جل گیا تو ایک سے بہت سے چراغ جلائے جاسکیں گے لیکن یہ بھی حقیقت ہے کہ شعلہ بیانیوں، اعتراضات جڑنے اور فتووں سے وقتی طور پر مرعوب تو کیا جاسکتا ہے عملی تبدیلی صرف بیانوں سے نہیں بلکہ راسخ علم، مضبوط ارادہ وعزم، عمل مسلسل، ایثار وقربانی، ذکر وفکر، تلاوت وتدبر قرآن، کردار واخلاق، بے لوث محبت واخوت والی باتوں سے آتی ہے۔

یقین محکم، عمل پیہم، محبت فاتح عالم　　　جہاد زندگانی میں یہ مردوں کی ہیں شمشیریں

**صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا تزکیہ نفس:۔** نبی علیہ السلام کے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو صحابیت کا لازوال شرف نصیب ہوا اس لیے کہ انہوں نے حضور نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی صحبت اور عمل سے براہ راست فیض پایا اور یہی وصف ان پر غالب رہا۔ جس شخص کو بھی ایمان کی دولت نصیب ہوئی وہ ایمانی دولت کے ساتھ نبی علیہ السلام کی زیارت کا شرف پا گیا آپ کی نگاہ مبارکہ سے اس کا تزکیۂ ہو گیا، وہ سب سے ممتاز ہو گیا، اعلیٰ ترین مقام شرف صحابیت سے متصف ہو گیا۔ نبی علیہ السلام نے تمام صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اور تابعین عظام کو بھی تزکیۂ کی اجازت عطا فرمادی۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''جس نے ایمان کے ساتھ میرے صحابی (رضی اللہ عنہ) کی زیارت کی وہ جنتی اور جس نے صحابہ کی زیارت کرنیوالے تابعی کی زیارت کی وہ بھی جنتی''۔ سبحان اللہ۔

تصوف وسلوک ایک الہامی نظام ہے جیسا کہ اذان کے واقعہ میں حضرت عبداللہ بن زید اور حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہما کے ساتھ پیش آیا کہ دونوں کے خواب یکساں نکلے دونوں کو خواب میں کلمات اذان کی تلقین کی گئی اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کی تصویب فرمائی اور اذان کو شرعی حیثیت دے دی جو آج تک تمام عالم اسلام میں رائج ہے۔ (حوالہ: تصوف وسلوک، تالیف: مولانا ابوالحسن ندوی رحمہ اللہ)

**تصوف کا حاصل ......قلب سلیم اور نفس مطمئنہ:**۔قلب سلیم اور نفس مطمئنہ ہر مسلمان کی آرزو ہے بلکہ اُخروی کامیابی کی ضمانت ہے۔اطمینان قلب کیلئے انبیاء علیہم السلام بھی طالب رہے،اللہ کے نبی ﷺ نبوت سے پہلے بھی ایمان کی کیفیت سے سرشار ہوتے ہیں،نبوت کے بعد ایمان کے درجات میں مزید اضافہ ہوتا رہتا ہے۔جس طرح کلی کے پھول بننے کا ایک سفر ہے یا ہلال کے بدر بننے کا ایک وقت ہے اسی طرح سلوک یا باطن کے مدارج ہیں اوران کے درمیان میں ایک مسلسل جدوجہد ہے۔انبیاء علیہم السلام کا سفر ایمان سے مکمل ایمان کی طرف ہوتا ہے، یقین سے مکمل یقین ہوتا ہے اللہ تعالیٰ اپنے علم اور حکمت کے مطابق یہ منزلیں ان سے طے کرواتے ہیں لیکن پیغمبر اللہ تعالیٰ سے حد درجہ کی محبت رکھنے کی وجہ سے ہر اگلی منزل کی فکر میں رہتے ہیں اس لیے کبھی کبھی آئندہ آنے والی کیفیتوں کا سوال کرتے ہیں۔مثلاً ''اور یاد کرو جب ابراہیم علیہ السلام نے کہا کہ میرے رب! مجھے دکھادے تو مردوں کو کس طرح زندہ کرے گا فرمایا کیا تم اس پر ایمان نہیں رکھتے ہو؟ بولے! ایمان تو رکھتا ہوں لیکن چاہتا ہوں کہ میرا دل مطمئن ہوجائے''القرآن۔

**اطمینان کسے کہتے ہیں؟:**۔اطمینان کسی چیز کے اپنی جگہ پر بالکل ٹھیک ٹھیک ٹک جانے کو کہتے ہیں۔خدانخواستہ اگر ہڈی ٹوٹ جائے جب تک وہ ٹھیک طرح جڑتی نہیں اس وقت تک اطمینان حاصل نہیں ہوتا جب جڑ جائے اپنی جگہ پر ٹھیک ٹک جائے تو فوراً درد بند، بے چینی بے قراری ختم اور اطمینان وسکون نصیب ہوجاتا ہے۔چراغ کی لو اگر ہوا کے باعث بالکل سیدھی ہو اس کا کسی طرف جھکاؤ نہ ہو تو ہم یہ کہیں گے کہ چراغ کی لو میں اطمینان آ گیا۔اسی طرح ایک مومن صادق کا دل جب اللہ تعالیٰ کی صفات کے بارے میں اسی طرح یکسو ہوکر حالات کے تغیر کے باعث اس کی دل جمعی اور توکل الی اللہ میں کوئی فرق نہ آئے تو ایسے ہی دل کو قلب مطمئن یا نفس مطمئنہ کہتے ہیں۔

**اطمینان قلب کی اہمیت:**۔اطمینان قلب وہ دولت ہے جو عقل وخرد کی کاوشوں یا مال واولاد کی کثرت کے باعث یا عہدہ منصب سے حاصل نہیں ہوتی اس کی طلب حقیقی مومن کی روح کو توڑ ڈالے گی۔حضرت ابراہیم علیہ السلام کا اطمینان قلب مشاہدہ سے کرایا گیا اب نبی علیہ السلام کے امتی کیلئے اطمینان قلب اور مشاہدہ صرف اور صرف ذکر الٰہی سے ہے۔ارشاد باری تعالیٰ جو لوگ ایمان لاتے ہیں اور جن کے دل اللہ تعالیٰ کے ذکر سے مطمئن ہوتے ہیں آگاہ ہوجاؤ! کہ اللہ تعالیٰ کے ذکر ہی سے دلوں کو طمانیت حاصل ہوتی ہے۔(الرعد 28)

جب تک ایک آدمی طلب صادق کے ساتھ اللہ تعالیٰ کی طرف متوجہ نہیں ہوتا ایمان لانے کا امکان ہی پیدا نہیں ہوتا۔طلب صادق وہ معتبر ہے جس کا نتیجہ اللہ تعالیٰ کو ماننا اور ماننا بھی ایسا جس کے بعد دل کا ہر کانٹا نکل جائے، شک ختم ہوجائے، دل کے اندر روشنی کا ایسا دیا جل اٹھے کہ دل کی تمام تاریکیاں دور ہوجائیں اور ذکر الٰہی سے ایک ایسی قوت فیصلہ پیدا ہوجائے جو تذبذب اور شکوک وشبہات کے تمام راستوں کو بند کردے کیونکہ جب تک دل شکوک وشبہات کی آماجگاہ بنا رہتا ہے اس میں شک اور ریب کے کانٹے اگتے رہتے ہیں۔اس وقت تک قلب میں ایمان ویقین کی قوت سرایت نہیں کرتی تو نتیجتاً دل میں وہ پختگی پیدا نہیں ہوتی، جو تمام وسوسوں اندیشوں کا خاتمہ کردے اور وہ اطمینان پیدا نہیں ہوتا جو ایمان لانے والی شخصیت کو مطمئن کردے اور دلی چین اور آسودگی بخش دے۔

**ذکر اللہ کی ضرورت واہمیت:**۔یہ ایمان ویقین یہ پختگی یہ اطمینان یہ استقامت یہ قوت صرف اور صرف اللہ تعالیٰ کے ذکر سے پیدا ہوتی ہے۔یہ ذکر قلب کا فعل زبان کا ورد اور زندگی کا عمل اور سینے کا نور ہے اور شخصیت کا رویہ بھی ہے جو خطرات مشکلات، مصائب اور پریشانیوں میں وہ سہارا بنتا ہے جس کے ساتھ ٹیک لگانے والا کبھی ڈولتا نہیں۔ذکر الٰہی افضل ترین اعمال میں سے ہے، ذکر الٰہی زندگی کی جان ہے، وہ زندہ انسان جو ذکر الٰہی سے غافل اور محروم رہے اگرچہ عام دیکھنے والوں کی نظر میں تو اسے زندہ شمار کیا جاتا ہے لیکن حقیقت میں وہ مردہ ہے، بے جان ہے، زندگی کی برکتوں سے یکسر محروم ہے۔حیات انسانی کی وہی گھڑیاں وہی لمحات سروری اور ابدی ہیں جو اپنے خالق کی یاد اور محبت میں بسر ہوئی یا ہوتی ہیں، زندگی کے وہ لمحے جب انسان ذکر الٰہی سے محروم ہوتا ہے وہ فانی ولا حاصل ہوتے ہیں بلکہ خسارے میں

ہیں، ایسی زندگی بسر کرنے والے کو سوائے حسرت وندامت کچھ نہیں ملتا۔

ایک شخص نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے کہا شریعت کے احکام (میری کمزوری کی وجہ سے) مجھ پر غالب آ چکے ہیں لہٰذا نبی علیہ السلام مجھے کوئی آسان کام بتادیں جس پر میں ہمیشہ عمل پیرا رہوں حضور علیہ السلام نے فرمایا ''لایزال لسانك رطبا بذكر الله'' (ترمذی) تمہاری زبان ہمیشہ اللہ تعالیٰ کے ذکر سے تر رہے۔

خود نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم ہر وقت اللہ کا ذکر کرتے رہتے تھے۔ (بخاری شریف) جیسا حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا بیان کرتی ہیں '' كان النبي صلى الله عليه وسلم يذكر الله على كل احيانه '' نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم ہر وقت اللہ کو یاد کرتے تھے۔

انسانی زندگی کا جائزہ لیا جائے تو وہ ایک لمحہ بھی اللہ کے بغیر نہیں گزار سکتا۔ پیدا اسی نے کیا، رزق وہی دیتا ہے، ہماری جانوں کی حفاظت وہی کرتا ہے، ہم قدم قدم پر اپنے پروردگار کے محتاج ہیں اس کے بغیر زندہ نہیں رہا جا سکتا، لوٹ کر بھی اسی کے پاس جانا ہے، اس لیے انسان کے پاس اس ذات عالی کا دامن تھامنے کے علاوہ کوئی چارہ نہیں '' ولذكر الله اكبر'' (العنکبوت) اللہ کا ذکر بہت بڑی چیز ہے، اللہ کے ذکر کو سب سے بڑی نیکی قرار دیا گیا ہے، خلوت میں یاد کرنیوالا اور اللہ کے ڈر سے آنسو بہانے والے کو روز محشر جب کوئی سایہ نہ ہوگا عرش عظیم کا سایہ نصیب ہوگا۔

**منفرد اور نہایت اہم کتاب:۔** '' کتاب علمائے اہل حدیث کا ذوق تصوف'' اس لحاظ سے ہمارے معاشرے کی اہم ضرورت ہے اس کتاب سے ایسے تمام لوگ استفادہ کر سکتے ہیں جو دوسرے نظریات کے برعکس اپنے حقیقی خالق و مالک کی بندگی میں رہنے کی نہ صرف تمنا رکھتے ہیں بلکہ خلوص نیت کے ساتھ عمل صالح کو حقیقی ذریعہ نجات جانتے اور مانتے ہیں۔ مجھے خوشی ہے کہ مجھ سمیت اور میرے دور کے داعیان کتاب و سنت کو زیر نظر ایسی کتاب ملنے جا رہی ہے جو پڑھنے والوں کی زندگیاں تبدیل کرنے کا ذریعہ ثابت ہونگی۔ حضرت حکیم محمد طارق محمود مجذوبی چغتائی حفظہ اللہ نے '' علمائے اہل حدیث کا ذوق تصوف '' تصنیف کر کے ایک منفرد اور نہایت اہم ضرورت کو پورا کیا ہے جس کی عصر حاضر میں اشد ضرورت تھی میری دلی دعا ہے کہ مولا کریم اس کتاب کے مصنف اور پڑھنے والوں کو اپنی طرف جذب فرمالے اور عمل صالح کی ہمت و توفیق اور زیادتی نصیب فرمائے۔ آمین بجق یارب العالمین۔ (مولانا) حمید اللہ اعوان قلعوی نبیرہ عارف باللہ مولانا غلام رسول رحمہ اللہ

خطیب جامع مسجد رحمانیہ مولانا غلام رسول رحمہ اللہ، قلعہ اسلام تحصیل وضلع گوجرانوالہ

☆☆☆☆☆

## تصوف دل کو سنوارنے اور پاکیزگی کا نام

از: مولانا فضیلۃ الشیخ صوفی محمد عائش حفظہ اللہ تعالیٰ

(مدرسہ سیدین شہیدین چک 36 گ ب تحصیل جڑانوالہ، ضلع فیصل آباد پاکستان)

صوفی عائش محمد حفظہ اللہ کا شمار ان اکابرین میں ہوتا ہے جنہیں دیکھ کر واقعی خدا یاد آ جائے۔ ستیانہ چک 36 میں سیدین شہیدین (سید احمد و شاہ اسمٰعیل شہید رحمہما اللہ) کے نام سے ایک دینی ادارہ چلا رہے ہیں۔ عارف باللہ مستجاب الدعوات ولی کامل صوفی محمد عبداللہ رحمہ اللہ کے صحبت یافتہ ہیں۔ اہل اللہ کی صحبت کو نہایت ہی ضروری قرار دیتے ہیں۔ بروز بدھ لوگوں سے ملاقات کیلئے اپنے مدرسے میں تشریف فرما ہوتے ہیں۔ میں اسی دن آپ کی خدمت بغرض میں کتاب کے بارے میں تاثرات معلوم کرنے کیلئے حاضر ہوا تو فرمایا کہ مولانا عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ نے ایک رسالہ اثبات بیعت کے سلسلے میں لکھا ہے...... جب آپ کی خدمت میں یہ سوال کیا گیا کہ کیا بیعت اصلاح ضروری ہے تو آپ حفظہ اللہ نے

فرمایا اس کی مثال تو اس طرح ہے جیسے شادی کے بغیر عورت کی حیثیت ہوتی ہے اسکو آپ کیا نام دیں گے......! اسکے ساتھ اسلاف میں باہمی رواداری، امن وآشتی کے کچھ واقعات بھی ارشاد فرمائے اور آپ کی زندگی میں اخلاقیات کا یہ باب بہت نمایاں نظر آتا ہے۔ (مدرسہ سیدین شہیدین چک 36 گ ب تحصیل جڑانوالہ، ضلع فیصل آباد پاکستان)

(ملاقات: پروفیسر رضوان الٰہی، فاضل جامعہ سلفیہ)

"قد افلح من تزکی، وذکر اسم ربہ فصلی" سید الاولین والآخرین حضرت محمد مصطفیٰ احمد مجتبیٰ ﷺ نے ارشاد فرمایا "الا ان فی الجسد مغضۃ اذا صلحت صلح الجسد کلہ واذا فسدت فسد الجسد کلہ الا وھی القلب" (بخاری)

یعنی دل کی اصلاح پر سارے اعضاء کی اصلاح اور درستگی کا انحصار ہے دل کی اصلاح اور تزکیہ قلوب اتنا اہم اور نازک مسئلہ ہے۔

صحیح بخاری شریف میں ہے، جن تین اشخاص کے ساتھ جہنم کی آگ بھڑکائی جائے گی ان میں ایک عالم دین ہوگا جس نے ساری عمر قرآن پاک کی تلاوت اور تعلیم وتدریس کا شرف حاصل کیا ہوگا۔

دوسرا: ہر قسم کا مال اللہ کی راہ میں صدقہ کیا ہوگا۔ تیسرا وہ جس نے ساری زندگی "قتال فی سبیل اللہ" کا فریضہ سرانجام دیا ہوگا حتیٰ کہ شہادت کی خلعت سے سرفراز ہوا۔ جب یہ تینوں اللہ رب العلمین کے دربار میں حاضر ہوں گے تو اتنے بڑے بڑے نیک اعمال سرانجام دینے کے باوجود فرمان باری تعالیٰ ہوگا۔ "لیقال انک قاری، لیقال انک لجواد، لیقال انک لجریٔ" "تم نے اس لیے عمل کیا کہ کہا جائے کہ تو بڑا مولانا صاحب ہے...... اس لیے عمل کیا کہ کہا جائے تو بڑا سخی ہے...... اس لیے عمل کیا کہ تو بڑا دلیر ہے...... دل کی دھڑکنوں میں حب جاہ اور دنیا کی شہرت وناموری تھی۔ وہ شہرت جو ملنا تھی تو نے حاصل کر لی اب ہمارے دربار میں سوائے جہنم کی آگ کے اور کچھ نہیں چنانچہ "علی رؤوس الاشھاد" حکم ہوگا......

ان تینوں کو منہ کے بل گھسیٹ کر جہنم میں ڈال دیا جائے۔ فرمان مبارک ہے" اخلاص فی العمل یکفیك القلیل" اخلاص کے ساتھ تھوڑا عمل بھی کافی ہو جاتا ہے اور اس اہم موضوع پر تصنیف فرمانے والے علما ومحدثین بھی خوش نصیب ہیں اور وہ علماء ومحدثین کرام جو کتاب وسنت کے نقش قدم پر چلتے ہوئے دل کی اصلاح کی طرف سے متوجہ ہوتے ہیں وہ بھی انشاء اللہ دنیا وآخرت میں سرخرو ہوں گے۔

"یرید اللہ بکم الیسر ولا یرید بکم العسر" بات کو مشکل بنا کر پیش کرنا کہ (تزکیۂ نفس) بڑا پہاڑ ہے اور سمندر ہے جسے عبور کرنا ممکن نہیں۔ یہ بات دین میں صحیح نہیں ہے۔ دل کی اصلاح جتنا اہم موضوع ہے اتنا ہی اللہ تعالیٰ نے اپنے فضل وکرم اسے آسان بنایا ہے۔" والذین جاھدوا فینا لنھد ینھم سبلنا، وان اللہ لمع المحسنین" صرف کتاب اللہ اور سنت سید الاولین والاخرین صلی اللہ علیہ وسلم کے مطابق تھوڑی توجہ کی ضرورت ہے نیت کی اصلاح کی فکر کی ضرورت ہے۔

(مولانا صوفی محمد عائش حفظہ اللہ تعالیٰ: مدرسہ سیدین شہیدین چک 36 گ ب تحصیل جڑانوالہ، ضلع فیصل آباد پاکستان)

☆☆☆☆☆

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## شیخ الحدیث مولانا عبدالرشید مجاہد آبادی حفظہ اللہ کا ذوق تصوف

(فضیلۃ الشیخ، شیخ الحدیث مولانا عبدالرشید مجاھد آبادی حفظہ اللہ

مدرس: جامعہ الدراسات الاسلامیہ، مغلپورہ۔ ساکن آئی۔ بی۔ ایل۔ کالونی)

شیخ الحدیث مولانا عبدالرشید مجاہد آبادی صاحب حفظہ اللہ تعالیٰ عصر حاضر کے اہل حدیث اولیاء اللہ میں شمار کیے جاتے ہیں۔ مولانا صاحب چونکہ پہلے سکھ تھے پندرہ برس کی عمر میں اسلام قبول کیا (مولانا حفظہ اللہ کے بقول) میرے

پیرومرشد، میرے مربی اور میرے استاد حضرت میاں محمد باقر صاحب رحمہ اللہ جھوک دادو والے تھے۔ جنہوں نے مجھے مسلسل ۲ سال اپنی صحبت صالحہ میں رہنے کی سعادت بخشی۔ لاہور آنے کے بعد تقریباً ۱۲ سال ولی کامل مولانا سید محمد داؤد غزنوی رحمہ اللہ کی معیت میں ان کے مدرسے دارالعلوم تقویۃ الاسلام (شیش محل روڈ) میں فرائض تدریس سر انجام دیئے۔ پھر اپنے شیخ حضرت میاں محمد باقر رحمہ اللہ کے حکم سے مغلپورہ چلے گئے۔ بعدازاں عزیز پلی کے مقام پر ایک مدرسہ جامعہ الدراسات الاسلامیہ قائم کیا اور ابھی تک وہاں بخاری شریف پڑھانے کی سعادت حاصل کر رہے ہیں۔ آپ کے ساتھ کچھ عرصہ قبل بھی ملاقات کا شرف حاصل ہوا تھا جس میں انہوں نے تصوف، ذکر الٰہی، اخلاق حسنہ اور شیخ کی محبت اور ان کی دعاؤں کے ثمرات پر سیر حاصل گفتگو فرمائی (وہ گفتگو بھی اس کتاب میں آچکی ہے)۔ ۲۰ رمضان المبارک مؤرخہ ۳۰ جون بروز منگل کو بعد نماز عصر ہم آپ ہی کے گھر آئی۔ بی۔ ایل۔ کالونی میں دوبارہ ملاقات کرنے کی سعادت حاصل ہوئی اس وقت آپ کے فرزندار جمند جناب عبدالرؤف صاحب بھی موجود تھے ۔مولانا صاحب نے ''کتاب علمائے اہل حدیث کا ذوق تصوف'' کو بہت پسند فرمایا اور عاشقانہ انداز میں ایک عجیب بات فرمائی کہ شفاف تصوف میں کیا قباحت ہے......! **یہ تو سراسر ذکر الٰہی کی شراب پینے کا نام ہے۔** پھر نہایت غمگین لہجے میں اہل حدیثوں کی موجودہ صورتحال کا بیان فرمایا خاص طور پہ علمائے اہل حدیث کی بے اعتدالی اور تصوف وتزکیۂ سے بے زاری کو شکستہ دلی سے بیان کیا۔ مولانا صاحب حفظہ اللہ کی شخصیت میں اپنے شیخ ومرشد حضرت میاں محمد باقر رحمہ اللہ کیلئے کمال ادب وعشق پایا جاتا ہے۔ آپ کا اخلاق اور رویہ دیدنی تھا اس ملاقات کی روداد قارئین کی نظر کی جاتی ہے ۔(ملاقات ڈاکٹر عثمان، ودیگر احباب)

**اہل اللہ کی قلبی تاریں:** میں نے مولانا داؤد غزنوی رحمہ اللہ کے مدرسے میں بارہ سال تک پڑھایا ہے۔ میں تو پڑھا کر واپس آجاتا تھا، طلباء بتایا کرتے تھے کہ مولانا اوپر والی منزل میں نماز تہجد ادا کرتے تھے تو دعا میں مولانا کی چیخیں نیچے والے ہال میں سنی جاتی تھیں اور صبح فجر کے بعد مسلسل دو گھنٹے تشہد کی حالت میں بیٹھ ذکر الٰہی کرتے۔ شیخ ابن تیمیہ رحمہ اللہ نے فرمایا ہے کہ دشمنوں نے مجھے قید کروادیا اور میری منقولہ وغیر منقولہ جائیداد ضبط کر لی لیکن میرے دل کے اندر ایک اور جائیداد اور دولت ہے جس پر وہ قبضہ نہیں کر سکتے اگر وہ تلواریں لے کر اس دولت کو نکال سکتے تو انہوں نے اس بھی گریز نہیں کرنا تھا۔ لیکن چونکہ ایسا نہیں ہوسکتا اس لیے قید خانے میں رہنے کے باوجود بھی میری قلبی تاریں اللہ کے ساتھ ملی ہوئی ہیں۔

**علماء پر اللہ کا احسان:** حضرت سفیان ثوری رحمہ اللہ کا ایک قول ہے کہ اگر ہمارے علماء کے پاس مال نہ ہوتا تو وقت کے بادشاہ انہیں ناک صاف کرنے والا رومال ہی بنا لیتے اور انہیں ہر جائز وناجائز مقصد کیلئے استعمال کرتے۔ لیکن اللہ کا احسان ہے کہ اس نے انہیں مال بھی دیا ہے تاکہ ان کا دین قائم رہے۔

**ماں کا جوتا، قبولیت کا ذریعہ (علم لدنی):** اللہ جب راضی ہوجاتا ہے تو جو باتیں کتابوں میں بھی نہیں لکھی ہوئیں اللہ پاک ان باتوں کا اپنے اس بندے کو القاء کر دیتا ہے۔ حافظ ابن حجر رحمہ اللہ نے فتح الباری میں لکھا ہے کہ جو عالم باعمل ہوگا اس پر اللہ پاک ان باتوں کا الہام کرتا ہے جو کتابوں میں بھی نہیں لکھی ہوئیں۔ اسی لیے ایسے اعمال یا وظائف جو اہل اللہ لوگوں کو دیتے ہیں ان کی دلیل نہیں مانگنی چاہیے۔ میں نے ایک بار مجاہد آباد میں ایک خطبہ جمعہ کے دوران کہا کہ جس بندے کی دعا قبول نہ ہوتی ہو وہ اپنی ماں کا جوتا سر پہ رکھ کے دعا مانگے، اس کی دعا قبول ہوگی انشاء اللہ اور ساتھ یہ بھی کہا کہ اہل حدیثو! یہ میرے دل کی آواز ہے مجھ سے دلیل نہ مانگنا کہ اس کا قرآن یا حدیث سے ثبوت پیش کرو۔ اس مجلس میں نذیر احمد حلوائی نام کا بندہ بھی درس سن رہا تھا اسے کوڑھ کا مرض لگ گیا تھا۔ کچھ دن بعد وہ آکر کہنے لگا کہ حضرت

صاحب میں نے آپ کا درس سنا تھا چونکہ مجھے کوڑھ کا مرض تھا میں علاج کروا کروا کر مایوس ہو چکا تھا کیونکہ ڈاکٹروں نے مجھے لاعلاج قرار دے دیا تھا لیکن جب آپ کی بتائی ہوئی ترکیب کے مطابق تہجد کے وقت میں نے اپنی ماں کا جوتا سر پہ رکھ کر دعا مانگی تو اللہ پاک نے مجھے شفاء دے دی اب میں آپ کے سامنے بھلا چنگا بیٹھا ہوں۔ میں نے اسے جواب دیا کہ اصل میں تو نے اپنی ماں کے جوتے کو سلام کیا تھا رب نے تجھے سلامتی عطا کر دی۔

**ماں کی خدمت، نفلی عبادت سے افضل:** ایک بار میں نے اپنے سامعین سے یہ بھی کہا کہ ایک بندہ تہجد پڑھتا رہے اور ایک بندہ رات کے وقت اپنی ماں کے پاؤں دبائے شاید اس تہجد پڑھنے والے کو اتنا ثواب نہ ملا ہو جتنا ماں کی خدمت کرنے والے کو ملے گا۔ جس بندے کے والدین فوت ہو چکے ہوں اگر وہ چاہتا ہے کہ اسے اتنا ہی فیض ملے جتنا والدین کی زندگی میں ملتا تھا تو اسے چاہیے کہ اپنے والدین کیلئے کثرت سے دعا کرے۔ جب اللہ پاک دیکھے گا کہ یہ اپنی والدہ اور والد کا اتنا احساس کرتا ہے تو فرمائے گا ٹھیک ہے ہم اسے نواز دیتے ہیں۔

**والدین کی ناراضگی کا وبال:** میرے پاس ایک بندہ آیا جو ماں باپ کی بہت بے ادبی کرتا تھا اور اس کے والدین اس سے ناراض ہو کر ہی اس دنیا سے چل بسے۔ پہلے وہ لکھ پتی تھا لیکن اب وہ اجڑ گیا ہے۔ ایک دن میرے پاس آ کر کہنے لگا کہ میرا سارا کاروبار برباد ہو گیا ہے، گھر میں تنگدستی کا راج ہے کیا اس کا کوئی حل نکل سکتا ہے۔ میں نے اسے کہا تو کوئی وظیفہ نہ پڑھ، کوئی ذکر نہ کر، بس ہر وقت چلتے پھرتے اپنے ماں باپ کے لئے دعائے مغفرت کرتا رہا کر، انشاءاللہ تعالیٰ تیرا مسئلہ حل ہو جائے گا۔ لیکن بدقسمتی سے وہ ابھی تک اکڑا ہوا ہے اور ابھی تک محروم ہے۔

ایک مشہور کتاب ''البدایہ والنہایہ'' میں ایک واقعہ حضرت جریج رحمہ اللہ کا ہے جو بہت بڑے ولی اللہ تھے۔ لیکن نماز میں مصروفیت کی وجہ سے ماں کی بات نہ سن سکے، ماں نے بددعا دی کہ جا تو تب تک نہیں مرے گا جب تک کسی بدکار عورت کا چہرہ نہ دیکھ لے۔ اور ماں کی بددعا حضرت جریج رحمہ اللہ کو لگ گئی۔ اس واقعے کے آخر میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اللہ کی قسم جس کے ہاتھ میں میری جان ہے اگر اس کی ماں کے منہ سے یہ بات نکل جاتی کہ تو زنا کر کے مرے گا تو اس نے زنا کر کے ہی مرنا تھا کیونکہ ماں کی بددعا قبول ہوتی ہے، بیڑا غرق ہو جاتا ہے اس بندے کا جس کے دل میں ماں باپ کے لئے میل آ جائے۔

**باادب بانصیب بے ادب بے نصیب:** ہمارے دلوں میں تو حسد، بغض ایک دوسرے سے نفرت، بڑوں کی بے ادبی اور تذلیل پیدا ہو چکی ہے، ہم ذکر سے خالی ہو چکے ہیں، ہم نے تو صرف توحید کو اٹھا رکھا ہے۔ مولانا تھانوی رحمہ اللہ ایک بات فرمایا کرتے تھے کہ بریلوی باادب اور بے ایمان، اہل حدیث بے ادب اور باایمان جبکہ دیوبندی باادب اور باایمان ہوا کرتے ہیں۔ یہ بات تو ماننی پڑے گی کہ ہمارے اندر ادب ختم ہو چکا ہے، میری ایک بات کو غور سے سن لو جتنی دیر تک اپنے خطیب یا واعظ کے ساتھ سامعین کا دل صاف نہ ہو گا اتنی دیر تک اس کی باتیں انہیں نفع نہیں دیں گی، وہ تمام نفع بخش باتوں سے محروم رہیں گے کیونکہ ان کے دل میں فساد ہی فساد ہے۔ جس طرح قرآن میں ارشاد ہے ''اذا جاءك المنافقون ......'' کہ ان کے پاس صرف قول ہی قول ہے دل میں کچھ نہیں ہے۔ بھلا منافقین کی پٹاری میں ایسا کونسا سانپ تھا جسے انہوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی مخالفت میں نہیں چھوڑا۔ سنو جس کے چہرے پر بڑی سی سفید داڑھی ہو، پیشانی پہ محراب اور دیکھنے سے یہ محسوس ہوتا ہو کہ یہ جنت البقیع سے اٹھ کر آیا ہے لیکن اگر اس کے دل میں کھوٹ ہو تو اس کے پیدا ہونے کا ہی کوئی فائدہ نہیں اس سے بہتر تھا کہ اس کی ماں اسے جنم ہی نہ دیتی۔ ہو عالم دین اور ہو دوغلا یہ کیسے ممکن ہے؟

**نفس کا دھوکا:** چند دن پہلے میں نے کہا کہ ہم علماء تقریر کرتے ہیں تو لوگ سن کر کہتے ہیں سبحان اللہ، علماء کے دل میں خیال پیدا ہوتا ہے کہ پتا نہیں میں کہاں پہنچ گیا ہوں جو میری سبحان اللہ ہو رہی ہیں۔ عرش سے آواز آتی ہے کہ اے مولوی ذرا خیال کر بات تو ہماری ہو رہی ہے، ذکر بھی ہمارا کیا جا رہا ہے، تو کیوں اترا رہا ہے ذرا اپنی بات کر کے تو دیکھ مسلسل چار گھنٹے بھی کرتا رہے گا تو ایک بار بھی کوئی سبحان اللہ نہیں پڑھے گا۔ ہمارا حال تو یہ ہے کہ خود کبھی گھر میں بیٹھ کر چاہے ایک بار بھی سبحان اللہ نہ پڑھا ہو لیکن لوگوں سے کہتے ہیں کہو سبحان اللہ۔

کبھی اکیلے رب سے بیٹھ کر کہا کرو چاہے میں بیٹھا ہوں یا چل رہا ہوں بس ہر حال میں تجھے اچھا لگوں۔اگر تجھے ہی اچھا نہیں لگتا لوگ مجھے اچھا کہتے رہیں تو کیا فائدہ مجھے تو تیری تصدیق چاہیے۔

**اہل اللہ کا اعزاز واکرام:** جب قبر میں سوالات کیے جاتے ہیں اور بندہ ان کا جواب دے دیتا ہے تو آسمان سے فوراً آواز آتی ہے اے فرشتو! تم نے پوچھ تو لیا ہے بس کردو میرے یار کو چھوڑ دو، آرام کرنے دو، اس نے سچ کہا ہے، اب تو ہر طرف دکھاوا ہی دکھاوا ہے۔شاید اتنی خنزیروں سے نفرت نہ کی جاتی ہوگی جتنی ریا کاروں اور شہرت پسندوں کی جاتی ہے لیکن جو اس کا بن جائے پھر وہ جبرائیل سے فرماتا ہے" انــی احبـــہ "،فلاں گلی میں فلاں گھر میں ایک ہمارا یار رہتا ہے میرا اس کے ساتھ پیار پڑ گیا ہے تم بھی اس کے ساتھ پیار کرو پھر ہر طرف آسمانوں اور زمین میں اعلان کر دیا جاتا ہے کہ اللہ اسے خود اپنا یار کہہ رہا ہے اور دیکھنا جس نے میرے ولی سے دشمنی کی پھر ہم کہتے ہیں کہ اے میرے دوست اب تو خاموش رہ اب اس کا جواب ہم خود دیں گے۔اصحاب کہف کی مثال ہمارے سامنے ہے جنہیں فرمایا گیا تم سوئے رہو۔جب تمہاری کروٹیں بدلنے کا وقت آئے گا تو یہ کام بھی ہم خود ہی کریں گے تا کہ آنے والی نسلوں کو پتہ چلے کہ جو ہمارا یار بنتا ہے پھر ہم اس کا اس طرح خیال رکھتے ہیں۔

**تزکیۂ نفس کی ضرورت واہمیت:** اب تو تزکیۂ نفس کرنا کروانا لوگ پاگل پن سمجھتے ہیں حافظ محمد یحییٰ صاحب عزیز میر محمدی نور اللہ مرقدہ ہمارے یار تھے۔میاں محمد باقر رحمہ اللہ کے بعد میں سب سے زیادہ متاثر انہی سے ہوں انہوں نے ایک دن فرمایا کہ جنتی ایک دن بیٹھا ہوا ہوگا اللہ پاک فرمائے گا کہ فلاں دن تم نے فلاں گناہ کیا تھا وہ کہے گا یا اللہ آپ نے بخشا نہیں۔اللہ پاک فرمائے گا کہ بخشا ہے اسی لئے تو یہاں ڈیرا لگائے بیٹھا ہے! اگر اللہ پاک ہم سے پیار کرتا ہی نہیں تو ہماری کیا اوقات، اگر چہ بے شمار کوٹھیاں ہوں، لاتعداد گاڑیاں ہوں، لوگ کہیں کہ واہ واہ لیکن سارے جہان سے مانگتا رہے گا، اللہ کی طرف متوجہ نہیں ہوگا۔

**فقیری کیا ہے؟** مولانا تھانوی رحمہ اللہ سے کسی نے پوچھا کہ فقیری کیا چیز ہے۔فرمایا: لوگوں سے توڑ لینا اور اللہ سے جوڑ لینا۔اختلاط مع الانام کم ہونا چاہیے، میں بھی لوگوں سے کہا کرتا ہوں کہ اگر اکیلے رہنے سے گھبراتے ہو تو بتاؤ قبر میں کس کو ساتھ لے کر جاؤ گے وہاں تو اکیلے ہی جانا پڑے گا نا!۔

اس وقت ہر طرف علم بہت زیادہ ہے مگر جو علم رب سے تعلق بننے کے بعد ملتا ہے وہ کسی کتاب سے حاصل نہیں ہوتا۔ہم نے صرف رفع الیدین کو مسئلہ بنایا ہوا ہے، اگر چہ ہمیں خود کرنا نہ آتا ہو۔

**استغفار کی اہمیت:** شیخ ابن قیم رحمہ اللہ کو کسی نے پوچھا کہ میں سبحان اللہ پڑھوں یا استغفار کیا کروں اس میں افضل کام کونسا ہے۔اس عالم دین نے جواب دیا کہ کپڑے میلے ہوں تو خوشبو لگانے سے الٹا بدبو پیدا ہوگی لیکن اگر اجلے، صاف ستھرے اور دھلے ہوئے ہوں، ان کی میل اتری ہوئی ہو تو خوشبو لگانے سے وہی کپڑا مہکے گا۔گناہ کر کر کے بندے کا دل داغ دار اور کالا سیاہ ہو جاتا ہے اسے پہلے استغفار کے صابن سے پاک کر کے اجلا کپڑا بنا کے پھر سبحان اللہ پڑھو تا کہ تاثیر پیدا ہو۔سورہ نوح کی روشنی میں استغفار کے ثمرات یہ ہیں کہ اگر جیب خالی ہو تو اللہ اسے بھر دے گا اگر گود خالی ہو تو اللہ اسے بھر دے گا۔

حافظ محمد یحییٰ صاحب عزیز محمدی رحمہ اللہ ایک بات اکثر فرمایا کرتے تھے کہ جب بندہ اللہ اکبر کہتا ہے تو بندے کا کام تعریف کرنا ہے، لیکن وہ پہلے یہ مسنون دعا کیوں پڑھتا ہے" اللهم باعد بيني وبين خطايا ی ......" حالانکہ اس دعا میں تعریف تو ہے نہیں اصل میں اس لیے پڑھتا ہے کہ میں گناہ کر کر کے پلید ہوا پڑا ہوں۔جب میں نے خود کو تول کر دیکھا تو سوچا پہلے گناہ تو صاف کرواؤں کہیں یہ نہ ارشاد ہو جائے کہ پہلے اپنی زبان تو پاک کر کے آ پھر ہماری تعریف کرنا۔آگے اسی دعا میں فرمایا "ونقنی من الخطایا......" اس میں صرف سفید کپڑے کا نام اس لیے آیا کہ کالے کپڑے پر داغ کا پتہ نہیں چلتا جبکہ سفید کپڑے پر ایک چھوٹا سا دھبہ بھی نظر آتا ہے۔پھر فرمایا:" اللهم اغسل خطایای

......'' یہ اس لیے فرمایا کہ گناہوں کی میل ڈھل جائے حالانکہ میل تو گرم پانی سے دور ہوتی ہے لیکن یہاں ٹھنڈے پانی کا سوال کیا جارہا ہے وہ اس لیے کہ میں گناہ کرکر کے جہنم کے انگارے بنا بیٹھا ہوں تو ٹھنڈے پانی سے انہیں ٹھنڈا کردے۔

**حب جاہ کا بھیڑیا:** ہر بندے کا اندر باہر ٹھیک ہونا چاہیے ورنہ وہ فراڈیا ہے۔ جب بھی کسی مولوی کو کوئی چیز مارے گی تو وہ حرص اور جاہ و مرتبت کی خواہش مارے گی کہ میرا نام لیا جائے کچھ لوگوں کو دین کی بات سن کرا تنا وجد نہیں آتا جتنا اپنی تعریف سن کر آتا ہے آج تک جس طرح کے مقرر، خطیب اور واعظ ہیں کیا سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم جیسا کوئی آسکتا ہے؟۔محدثین نے ہر قسم کے باب قائم کیے ہیں، کتابوں میں تو باب الحلوہ تک کا ذکر آگیا ہے کہ میٹھی چیز پسند فرماتے تھے۔لیکن یہ باب کیوں قائم نہیں کیا گیا کہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم تقریر سن کر سبحان اللہ کہتے تھے۔سید عطاء اللہ شاہ بخاری رحمہ اللہ تقریر کیا کرتے تو لوگ کہتے واہ شاہ جی! لیکن جب انگریز انہیں گرفتار کرنے آیا تو لوگ کہنے لگے جاؤ شاہ جی ہم آپ کے ساتھ نہیں ہیں۔

حدیث کا مفہوم ہے کہ میری امت میں ایسے لوگ پیدا ہونگے جن کی زبانیں شہد سے زیادہ میٹھی ہونگی لیکن دل انکے خنزیر جیسے ہونگے یعنی اوپر سے بھیڑ ہونگے اور اندر سے بھیڑیے، بھیڑ تو حلال ہے جب کہ بھیڑیا حرام۔

**تصوف پر لکھنا سعادت ہے:** ذکر الٰہی کی شراب پینے کا نام اگر تصوف ہے تو کوئی حرج نہیں۔کتاب ''علمائے اہل حدیث کا ذوق تصوف'' کے بارے میں ضعف اور کمزوری کے باعث میں خود تو تبصرہ نہیں لکھ سکتا لیکن یہ باتیں جو میں کر رہا ہوں اگر شامل کتاب ہو جائیں تو میرے لیے سعادت ہے۔

**بڑے پن سے بچنا:**۔محمد بن نصر مروزی رحمہ اللہ امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ کے شاگرد رشید تھے انہوں نے اپنی کتاب ''قیام اللیل'' میں لکھا ہے کہ حضرت داؤد علیہ السلام نے ایک دن فرمایا کہ یا اللہ! جتنا میں نے آپ کا ذکر کیا ہے اتنا آج تک کسی نے نہیں کیا ہوگا۔(یہ بات میں سنی سنائی نہیں کر رہا بلکہ میں نے خود کتاب میں پڑھا ہے) اللہ پاک نے فرمایا کہ فلاں جگہ ایک مینڈکی کے پاس جائیں وہ آپ کو بتائے گی۔ جب وہ اس مینڈکی کے پاس تشریف لے گئے اور اس کے ساتھ بات کی تو مینڈکی کہنے لگی کہ حضرت صاحب آپ نے ایک رات لگا کے اللہ پاک سے کہہ دیا لیکن میں جب سے پیدا ہوئی ہوں میری زبان کبھی بھی اللہ کے ذکر سے خالی نہیں رہی، اس کا حق ادا کون کر سکتا ہے۔

**قلب پہ محنت کی ضرورت:**۔جس کے اندر غرور آگیا تو میری بات یاد رکھنا! جس کی گردن میں کبر کا سریا داخل ہوا پڑا ہے اسے اللہ تعالیٰ نے تب تک نہیں مارنا جب تک اس کا سریا نہ نکال دے اور اسے ذلیل و رسوا کر کے اس کی گردن نیچے نہ کردے۔یوں فرمایا: '' اللھم اجعل فی عینی صغیرا ......'' یا اللہ جب میں خود کو ٹٹولوں تو خود کو ذرہ سمجھوں لیکن لوگ مجھے پہاڑ سمجھیں۔اللہ میرے اندر کا مولوی باہر کے مولوی سے بہتر بنادے، ویسے باہر بھی میرا اچھا کر لیکن جو چیز تو نے دیکھنی ہے وہ خوبصورت ہو۔ایک دن میں سوچ رہا تھا کہ ہم کپڑے اس لیے استری کرتے ہیں کہ لوگ دیکھیں گے لہٰذا اس کی سلوٹیں دور کرلیں۔اللہ فرماتا ہے جو چیز لوگوں نے دیکھنی ہے اس پہ تو سلوٹ برداشت نہیں کرتے مگر جو چیز میں نے دیکھنی ہے اس میں کبھی غور ہی نہیں کیا کہ کتنے بل پڑے ہوئے ہیں۔کہیں حسد کے بل، کہیں بغض کے اور کہیں عناد کے بل، بتاؤ کبھی چوروں کے گھر بھی چراغ جلے ہیں جو مولوی غدار، بے ایمان، خائن، دھوکے باز اور فراڈیا ہو، ہر وقت پیسہ پیسہ کرتا ہو بھلا وہ بھی کوئی انسان ہے۔

**چشمۂ فیض سے گر ایک اشارہ ہو جائے:**۔حضرت میاں محمد باقر رحمہ اللہ کا بیٹا حافظ محمد زکریا رحمہ اللہ بہت نیک انسان تھا میں نے اسے دیکھا ہوا تھا جب وہ فوت ہوا تو حضرت رحمہ اللہ کو بہت غم آیا۔ایک کمرے میں داخل ہو گئے اور مسلسل یہ بات فرمانے لگے: اللہ! اسی تیرے تے راضی، اللہ! اسی تیرے تے راضی، یعنی یا اللہ ہم تجھ پے راضی ہیں۔راوی کا بیان ہے کہ دو گھنٹے متواتر یہی الفاظ کہتے رہے آخر ایک بندہ اندر جا کے کہنے لگا کہ میاں صاحب کیا فرما رہے ہیں اب بس کر دیں۔فرمایا میں کہہ رہا ہوں کہ ہم تو تجھ پہ راضی ہیں ایک بار تو بھی فرما دے

کہ باقر میں بھی تجھ پہ راضی ہو گیا تو میرا کام بن جائے گا۔ بات تو اس کی رضا پہ ختم ہوتی ہے، جو اتنی دینی کتابیں بازاروں میں فروخت ہوتی ہیں لوگوں کا نام چلتا ہے یہ سب کیا ہے، سب اللہ کا کمال ہے۔ خطیب کہے کہ میرے خطبے کی وجہ سے، انتظامیہ کہے کہ ہمارے انتظام کی وجہ سے مسجد آباد ہے اللہ فرماتا ہے دونوں خاموش ہو جاؤ یہ سب ہمارا فضل ہے جو ہم نے تمہیں چن لیا، فضل کے بغیر کچھ نہیں۔

**اولیاء بھی فضل کے محتاج ہیں:**۔ محبوب سبحانی شیخ عبدالقادر جیلانی رحمہ اللہ ایک مرتبہ ذکر میں مصروف تھے اچانک آواز آئی اے عبدالقادر ہم تجھ پہ راضی ہیں جا آج سے تیری سب فرض نمازیں معاف۔ شیخ نے فوراً "لاحول والا قوۃ الا باللہ العلی العظیم ......" پڑھا۔ فرمایا: فرض نمازیں تو انبیاء کو بھی معاف نہیں ہوئیں یہ ضرور شیطانی چکر ہے۔ یہ پڑھنا تھا کہ وہ سارا نور کا ہالہ ختم ہو گیا اور پھر آواز آئی کہ میں نے ستر ولیوں کی نماز اس طرح چھڑوائی ہے تو اپنے علم کی وجہ سے بچ گیا۔ شیخ نے فوراً فرمایا: اپنے علم کی وجہ سے نہیں اللہ کے فضل کی وجہ سے بچا ہوں۔ بات تو فضل پہ ختم ہوتی ہے۔

**خود کون عبادت کرتا ہے......!:**۔ کون بات کرسکتا ہے اگر ایک چھوٹا سا آبلہ منہ میں بن جائے تو بولتی بند ہو جاتی ہے۔ اللہ پاک فرماتا ہے کہ اب بول کے دکھا۔ حضرت زکریا علیہ السلام نے جب بیٹا پیدا ہونے کی نشانی پوچھی تو فرمایا گیا کہ مسلسل تین دن رات میرا ذکر کرو گے تو زبان چلے گی لیکن دنیاوی باتوں کیلئے زبان نہیں چلے گی۔ پھر ایسا ہی ہوا، متواتر تین دن رات اللہ کے ذکر کیلئے تو ان کی زبان چلتی رہی لیکن دنیاوی بات نہیں کر سکے۔ معلوم ہوا کہ زبان پہ بھی اللہ کا قبضہ ہے۔ یہ بات نہیں کرنی چاہیے کہ میں آیا ہوں تیرے دربار پہ بلکہ احسان تو اس کا ہے جس نے تیری ٹانگوں میں طاقت پیدا کر کے تجھے اپنے دربار میں کھڑا ہونے کی توفیق بخشی۔

**نعمتوں کی قدردانی:**۔ فرمایا: اگر کوئی بندہ اللہ کی نعمتیں کھائے مثلاً کسی نے مچھلی کھائی تو کھانے کے بعد کہنے لگا کہ مجھے مزہ نہیں آیا اس وقت مچھلی زبان حال سے کہتی ہے اللہ نے جس دن مجھے پیدا کیا تھا اسی دن مجھے القاء کیا گیا تھا کہ ہم نے تجھے ابن آدم کے فائدے کیلئے بنایا ہے۔ تو نے مجھے شکار کیا میں نے کوئی اعتراض نہیں کیا، تو نے میرے ٹکڑے ٹکڑے کیے میں نے کوئی اعتراض نہیں کیا، تو نے مجھے آگ کے سپرد کیا تب بھی کوئی اعتراض نہیں کیا، اب تو مجھے کھا کر ناشکری کر رہا ہے اس پہ مجھے تو کوئی اعتراض نہیں لیکن کہیں ایسا نہ ہو کہ کل قیامت کے دن رب کہے تیرے پیدا کرنے کا بھی مجھے مزہ ہی نہیں آیا تو پھر کیا کرو گے۔ اگر اللہ نے ہی تجھے رد کر دیا تو پھر کونسی ایسی عدالت ہے جہاں تیری شنوائی ہوگی۔

**اہل اللہ کا مقام اور قبر سے جنتی خوشبو:**۔ جب ہم شیخ الحدیث حافظ عبدالمنان نور پوری رحمہ اللہ کا جنازہ پڑھ کے فارغ ہوئے تو گوجرانوالہ کے کچھ احباب میرے پاس بیٹھ گئے اور پوچھنے لگے کہ اس جنازے کے بارے میں آپ کے کیا تاثرات ہیں۔ میں نے کہا میرا گمان تو یہ ہے کہ اللہ پاک نے فرمایا ہوگا اے نور پوری، میں نے تجھے تو بغیر جنازے کے ہی بخش دیا ہے ہاں جن لوگوں نے تیرا جنازہ پڑھا ہے ہم نے انہیں معاف کر کے ان کا کام بھی سنوار دیا ہے۔

نیت کی اصلاح بہت ضروری ہے امام بخاری رحمہ اللہ کی اصلاح نیت کی وجہ سے ان کی قبر کی مٹی سے تین دن تک خوشبو آتی رہی۔ مزہ تو تب ہے کہ قبر کی مٹی ہمارے وجود کے ساتھ لگنے سے خوشبودار ہو جائے۔ میری خوش قسمتی ہے کہ میرے مسلسل دو سال حضرت میاں محمد باقر رحمہ اللہ کی صحبت میں گزرے میرے پیر و مرشد بھی وہ تھے، میرے مربی اور استاد بھی وہ تھے، الحمدللہ، اللہ پاک نے میرا سب سے پہلا استاد ایسے بندے کو بنایا جن کا دل صاف تھا اور جن کی نظر پاک تھی۔ یہی وجہ تھی کہ ان کی صالحیت کا عکس مجھ پر پڑتا تھا۔

**میرے شیخ کی کرامات:**۔ ایک دفعہ حضرت کی بھینس گم ہو گئی دو ڈھائی ماہ تک ڈھونڈنے کے باوجود بھی بھینس نہ ملی۔ آخر کار جس بندے نے بھینس چوری کی تھی وہ اسے واپس لے کر حضرت کی خدمت میں حاضر ہو گیا اور کہنے لگا میاں صاحب یہ بھینس آپ کی ہے فرمایا ہاں! کہنے لگا میرا باڑہ چوری کی بھینسوں سے بھرا ہوا ہے لیکن جب سے یہ بھینس گئی ہے تب سے اس نے تمام بھینسوں کو آگے لگایا ہوا ہے، اسے سنبھالنا میرے بس کا کام نہیں، مہربانی کر کے آپ اسے قابو کریں۔

وہ میرے روحانی شیخ تھے، ایک دفعہ میں نے عرض کی حضرت! میں غریب ہوں فرمایا لگتا ہے تمہیں مشکوٰۃ شریف بھول گئی ہے۔اس میں ایک واقعہ آتا ہے کہ ایک بندے نے کہا میں غریب ہوں۔فرمایا: کیا تیری بیوی ہے، تو کہنے لگا جی ہاں، پوچھا کیا تیرا مکان ہے، کہنے لگا جی ہاں، فرمایا: " انت رئیس " پھر پوچھا کیا تیرا خادم بھی ہے، کہنے لگا جی ہاں، فرمایا: " انت من الملوك " تیرا شمار تو بادشاہوں میں ہوتا ہے اب میں بھی تجھ سے یہی پوچھتا ہوں کہ کیا تمہاری بیوی ہے میں نے عرض کیا جی حضرت، فرمایا کوئی کوٹھڑا ہے جس میں رہائش ہو؟ میں نے عرض کیا جی حضرت، پھر فرمایا یہ جو تیرے پاس سائیکل ہے یہ تیری خادم ہی ہوئی نا تو اسے جہاں چاہے لیے پھرتا ہے۔فرمایا: یہ تو ایسا غریب ہے جو امیروں سے پانچ سو سال پہلے جنت میں جائے گا، تو غریب تو نہیں ہے۔

**مرشد و شیخ سے والہانہ محبت:۔** میرے شیخ کی وفات کو چالیس سال ہو گئے ہیں، مجھے چونکہ اپنے شیخ کے ساتھ بہت پیار ہے ان کی باتیں میرے اندر بیٹھی ہوئیں ہیں یہ کبھی نکل ہی نہیں سکتیں۔ یہ پیار اتنا ہے کہ جب بھی میں ان کا تذکرہ کروں تو میرے ایمان کا نور بڑھ جاتا ہے، ان کی باتیں پلے سے باندھی ہوئی ہیں تو اللہ نے دین کی خدمت لی ہے۔ایک دن فرمانے لگے کہ یہ لڑکے مجھ سے پوچھتے ہیں کہ عبدالرشید تیرا کیا لگتا ہے؟ میں نے انہیں جواب دیا ہے کہ لوگ کہتے ہیں کہ یہ باقر کا مرید ہے میں نے کہاں میاں صاحب اگر آپ نے مجھے اپنے مریدوں میں شامل کر لیا ہے تو پھر میں جو بھی نیکی کروں گا اس کا سب سے پہلے آپ کے نامہ اعمال میں اندراج ہوگا کیونکہ میرے تو سب سے پہلے شیخ، مرشد، مربی اور استاد آپ ہی ہیں۔

میرے شیخ اتنے نیک بندے تھے کہ کبھی کسی کو اس کی کوتاہی کی وجہ سے نہیں ٹوکتے تھے، ایک دفعہ تاندلہ منڈی کے مدرسے میں ایک طالب علم نے ایک کپ چائے پیش کی جس میں چینی نہیں ڈالی حضرت نے وہ پھیکی چائے چپ کر کے نوش فرمالی۔ کچھ دیر بعد چینی ڈال کے چائے پیش کی گئی وہ بھی پی گئے یہ سوال نہیں کیا کہ پہلے پھیکی چائے کیوں دی اور اب میٹھی کیوں دی ہے۔

**اہل اللہ کا گستاخ اللہ کی پکڑ میں:۔** شاہ محمد نمبردار نے ایک دن بلاوجہ حضرت کو گالیاں دیں شیخ خندہ پیشانی سے برداشت کر گئے اسے کچھ نہیں کہا۔لیکن شاہ محمد نمبردار پہ اللہ کی پکڑ آ گئی، اس کی راتوں کی نیند اڑ گئی اسے نیند آتی ہی نہیں تھی۔آخر حضرت کی خدمت میں حاضر ہو کر کہنے لگا میاں صاحب معاف ہی کر دیتے۔حضرت نے پوچھا کہ کیا بات ہوئی جو معاف کروں یعنی اسے محسوس تک نہیں کروایا۔وہ خود ہی کہنے لگا کہ جو میں نے اس دن آپ کی عزت اچھالی تھی اسی کی پکڑ میں آیا ہوا ہوں جب تک آپ نہیں فرمائیں گے کہ میں نے تجھے معاف کیا تب تک میری خلاصی نہیں ہو سکتی۔حضرت نے فرمایا بھئی ٹھیک ہے جاؤ معاف کیا، یہ فرمانا تھا کہ اس کی تکلیف رفع ہو گئی اور اسے پھر سے نیند آنے لگی۔

**دوستوں کے دوست کی قدر:۔** ایک دفعہ حضرت ہمارے گھر میں تشریف لائے میں اس وقت پیچھے والے کمرے میں موجود تھا میرے بیٹے عبدالرؤف سے فرمانے لگے کہ تیرا باپ ہمارا یار ہے۔ یہ سن کر میری خوشی کی کوئی انتہا نہ رہی، میں نے کہا کہ آپ نے اگر مجھے اپنے دوستوں میں شامل کر لیا ہے تو اس سے بڑی سعادت میرے لیے کیا ہے۔ایک اللہ کا بندہ کسی کو دوست بنا لے تو اور کیا چاہیے۔ایک دن فرمانے لگے تیرا واقف کار یا دوست تیرے پاس آئے تو تو اس کی مہمان نوازی کرتا ہے، لیکن اس دوست کے ساتھ اگر کوئی اور بھی آ جائے تو کیا اس کی بھی مہمان نوازی کرے گا۔میں نے عرض کیا جی حضرت بالکل ایسے ہی ہے، فرمایا: ایسے ہی اللہ والوں کی مثال ہے۔اگر کوئی اہل نہ بھی ہو تو اللہ والوں کی وجہ سے اس کی بھی قدر ہوتی ہے کہ یہ ہمارے دوست کا دوست ہے۔اسی لیے تو حدیث میں یہ دعا آئی ہے " اللهم انی اسئلك حبك ......" اور جو تیرے پیارے ہیں میں ان کا بھی پیار مانگتا ہوں۔

**میرے مرشد میرے محسن:۔** لوگ تو نیکو کاروں کو ڈھونڈتے ہیں کہ یا اللہ کسے نیک دے متھے لائیں لیکن اللہ پاک گنہگاروں کو بھی تلاش کرتا ہے۔اللہ پاک بھی صرف نیکو کاروں کی تلاش میں لگ جائے تو پھر گنہگاروں کو کون پوچھے گا۔" لاتقنطوا من رحمة الله"۔ایک دفعہ میرے شیخ کے بیٹے میرے پاس آ کر کہنے لگے کہ جتنا ذکر تم میرے باپ کا کرتے ہو اتنا کوئی اور نہیں کرتا۔میں نے کہا کہ میں اپنے شیخ کا نمک

حلال ہوں، مجھے ان کی بات کیے بغیر چین نہیں آتا، میری ان کے ساتھ لوگی ہوئی ہے، میں ان کے حق میں کثرت سے دعا کرتا ہوں، جنہوں نے میری تقدیر ہی بدل دی، میں تو ٹیچر بننے جا رہا تھا لیکن میرے شیخ نے بروقت رہنمائی فرما کر مجھے دین کے رستے پر لگا دیا۔

**بڑے در کے فقیر بن جاؤ......!:۔** جو نمائشی مولوی ہوتے ہیں انہیں اگر گاڑی مل جائے تو اللہ پاک فرماتے ہیں کہ اگر تو نے ہمیں کہا ہوتا تو نہ جانے کتنی گاڑیاں دے دیتے۔ فقیر فقیر سے مانگے تو مزہ نہیں آتا'' انتم الفقراء الی اللہ ...... ''فقیر فقیر سے کیوں مانگے۔ کوئی چھوٹا فقیر ہے کوئی بڑا فقیر ہے فرق تو بس اتنا ہی ہے نا آج کل کہا جاتا ہے کہ میں حسین رضی اللہ عنہ کا فقیر ہوں۔ میں نے ایسے ایک بندے کو کہا کہ تو جن کا فقیر ہے وہ بھی اللہ کے فقیر ہیں ان کے ابا جان حضرت علی کرم اللہ وجہہ بھی اللہ کے فقیر ہیں ان کی اماں جان حضرت فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا اور نانا جان حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم بھی اللہ کے فقیر ہیں۔ جب سبھی اللہ کے فقیر ہیں تو پھر ہمیں بھی اسی کے در کا فقیر بن جانا چاہیے۔ فرمایا: اللہ میں تیرے دروازے کا فقیر ہوں مجھے اپنے دروازے سے خالی اور نامراد نہ لوٹانا۔

**مرے مرشد کی ایک خاص نصیحت:۔** ایک بات بتاؤں؟ اللہ فرماتا ہے'' ادعونی استجب لکم ......'' تم مانگتے رہو مانگتے رہو اگر نہ مل رہا ہو تو اپنی کمی سمجھنا کہیں اس کا شکوہ نہ کر بیٹھنا۔ اگر چیونٹی کہے کہ میں اونٹ کا مقابلہ کرونگی تو غلطی اسی کی ہے خود ہی روندی جائے گی۔ فرمایا: جو میرے فیصلے پر راضی نہیں میرے دیئے ہوئے کی قدر نہیں کرتا جزع وفزع کرتا ہے ہم سے بگاڑ پیدا کرتا ہے۔ تو اللہ پاک فرماتا ہے اگر تو ایسا کرنے پہ آ گیا ہے تو پھر وہاں چلا جا جہاں نیچے ہماری زمین نہ ہو اور اوپر ہمارا آسمان نہ ہو۔ مزہ تو تب ہے کہ ہماری مملکت سے باہر نکل جا۔ جتنی زندگی ہم نے گزار لی ہے اس پر ندامت کرتے رہنا چاہیے۔ میرے شیخ حضرت میاں محمد باقر رحمہ اللہ فرمایا کرتے تھے کہ اللہ سے ڈرتے رہنا، ڈرتے رہنا۔ اگر کہیں کوئی کمی رہ جائے تو فوراً ہاتھ جوڑ کے توبہ کر لینا اور اپنے عجز کا اعتراف کر لینا۔

(ملاقات: ڈاکٹر عثمان ودیگر احباب، فضیلۃ الشیخ، شیخ الحدیث مولانا عبدالرشید مجاھد آبادی حفظہ اللہ
مدرس: جامعہ الدراسات الاسلامیہ، مغلپورہ۔ساکن آئی۔بی۔ایل۔کالونی)

☆☆☆☆☆

## تصوف تصحیح قلوب واذھان کا ذریعہ

(از: فضیلۃ الشیخ، شیخ الحدیث مولانا حافظ محمد الیاس اثری حفظہ اللہ،
مدیر مرکز العلوم الاثریہ، گلبرگ کالونی نوشہرہ روڈ گوجرانوالہ)

تعارف:۔ حضرت شیخ الحدیث مولانا حافظ محمد الیاس اثری صاحب حفظہ اللہ موضع سیدھاں والی میں پیدا ہوئے وہاں سیلاب کی تباہ کاریوں کی وجہ سے بدوملہی ضلع نارووال آ گئے۔ اپنی عصری تعلیم بدوملہی سے مکمل کی پھر دینی تعلیم حاصل کرنے کی غرض سے مولانا محمد یوسف گکھڑوی رحمہ اللہ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور قرآن پاک حفظ کیا اور تعلیم حدیث حاصل کرنے کی غرض سے نارنگ منڈی ضلع شیخوپورہ میں حضرت مولانا شمشاد سلفی کے مدرسہ میں داخل ہوئے اور یہاں سے فراغت کے بعد حضرت مولانا ابوالبرکات رحمہ اللہ کے مدرسہ جامعہ اسلامیہ گوجرانوالہ میں داخل ہوئے اور وہاں سے علم حدیث سے مزید مستفید ہوئے۔ علوم اور فنون کی کتب پڑھنے کے لئے کچھ دیوبندی اساتذہ سے بھی فیض علم حاصل کیا ان اساتذہ میں مولانا قاضی حمید اللہ، حضرت مولانا جلال الخالق اور حضرت مولانا قاری محمد اشرف صاحب شامل ہیں۔ اس کے بعد آپ جامعہ اسلامیہ گوجرانوالہ میں کئی سال تک پڑھاتے رہے۔ مولانا ابوالبرکات رحمہ اللہ کی وفات کی وجہ سے یہ مدرسہ نہ چل سکا تو حافظ صاحب جامع مسجد مکرم میں چلے گئے اور وہاں پر

جامعہ اسلامیہ سلفیہ کے نام سے مدرسہ شروع کیا اور وہاں 1991ء تا 1996ء تک پڑھاتے رہے۔ 1997ء میں مرکز العلوم الاثریہ قائم کیا جو کہ بنیادی طور پر تبلیغی مرکز تھا لیکن کچھ طلباء نے بھی آکر پڑھنا شروع کر دیا اور تبلیغی مرکز مدرسہ کی صورت اختیار کر گیا۔ شیخ الحدیث کی وجہ سے تبلیغی مرکز یہاں سے ٹمبر مارکیٹ میں منتقل ہوگیا۔ اس وقت حضرت مولانا حافظ محمد الیاس اثری صاحب مدرسہ مرکز العلوم الاثریہ میں تدریس کے فرائض انجام دے رہے ہیں اور اس کے ساتھ تبلیغی مرکز میں بھی نا قابل فراموش خدمات ادا کر رہے ہیں۔

''الحمدلله وحده، والصلوٰة والسلام علی من لانبی بعده امابعد فاعوذ بالله من الشيطان الرجيم، بسم الله الرحمن الرحيم فلولا نفرمن كل فرقة منهم طائفة ليتفقهوا فی الدين'' (سورہ توبہ نمبر 122)۔ اس آیت میں تفقہ فی الدین یعنی دین کو پڑھنے کا حکم ہے۔ یہاں تفقہ فی الدین سے مراد ہے کہ ان تمام امور کو سمجھنا جن کے کرنے کا حکم دیا گیا ہے اور ان تمام امور کو جاننا جن سے بچنا ضروری ہے۔ اس آیت کی رو سے ایسا علم جاننا فرض عین ہے کیونکہ باطنی اعمال کو اختیار کرنا ہر شخص پر فرض عین ہے تو ان کا علم بھی سب پر فرض ہے۔ علماء نے ان امور کی تین قسمیں بتائی ہیں: (۱) علم العقائد یعنی ایمان و یقین کا حصول (۲) اسلام یعنی اعمال ظاہرہ کی پابندی، (۳) علم الاحسان یعنی علم تصوف کا حصول۔

ان تینوں علوم کا نام دین ہے جیسا کہ حدیث جبریل علیہ السلام اس امر کی دلیل ہے، علم الاحسان قلوب واذھان کی اصلاح کا بہترین ذریعہ ہے اگر اس کا ادراک ہو جائے تو آدمی چوبیس گھنٹے اپنے آپ کو اللہ کی عدالت میں کھڑا ہوا تصور کرنے لگ جائے گا گویا یہ علم: اعمال باطنہ اور محرمات باطنہ کے جاننے کا نام ہے۔

**باطنی امراض دور کرنا ہر مسلمان کی ضرورت:**۔ یاد رکھنا کہ آجکل جس کو علم تصوف کہا جاتا ہے اس میں بہت ساری واہی وتباہی باتیں شامل کر دی گئی ہیں ان کو سیکھنے کا حکم نہیں ہے بلکہ صرف وہ حصہ ہی سیکھنا ہے جس میں اعمال باطنہ (فرض ہوں یا واجب) کی تفصیل موجود ہو مثلاً عقائد صحیحہ کا علم یا پھر صبر، شکر، توکل اور قناعت وغیرہ کا جاننا ضروری ہے یا پھر غرور وتکبر، حسد وبغض، عناد وبخل اور حرص دنیا وغیرہ کی حرمت کو جاننا ضروری ہے۔ علم تصوف کی اصل حقیقت اور بنیاد صرف اتنی ہی ہے جس کا جاننا ہر مسلمان پر ضروری ولازمی ہے۔

**لفظ تصوف کی تحقیق:**۔ لفظ تصوف اپنی ماہیت کے اعتبار سے یا تو ''صوف'' یعنی اونٹ کی اون، سے لیا گیا ہے۔ مقصد یہ ہوا کہ اس فن کے حامل لوگ اون کے بنے ہوئے کپڑے پہنا کرتے تھے گویا دنیاوی عیش پرستی اور ٹھاٹھ باٹھ سے دور رہتے تھے۔ ۲: یا صفوۃ القلب سے ماخوذ ہے کہ وہ لوگ دل کے بہت صاف، پاکیزہ اور صالح ہوتے تھے، یہ معنی احسان کے لفظ سے زیادہ مناسبت رکھتا ہے۔

۳: یا پھر صفتہ سے بنا ہے یعنی ''اصحاب صفہ'' کی طرف ان کی نسبت کی جاتی تھی یعنی دین پڑھنے اور پڑھانے والے لوگ، دین کو غالب کرنے کی محنت کرنے والے احباب ہیں۔

**تصوف صحیح کی محنت کا نتیجہ:**۔ اپنی ظاہری حیثیت سے تو یہ لفظ بہت پرکشش ہے اور لوگوں کے دلوں میں اس کی عظمت مسلم ہے، پھر ان ظاہری معانی کے اعتبار سے ان لوگوں نے کچھ رکھ رکھاؤ کے ذریعے لوگوں کو اپنی طرف بھی مائل کر رکھا تھا ایک حد تک تو یہ علم بہت مفید تھا کہ اس کے ذریعے دلوں کی صفائی، باطنی طہارت، فرائض کی پابندی، نوافل پر التزام اور تعلق باللہ جیسے اہم اور نمایاں قسم کے شعبہ جات موجود تھے، یہی وجہ تھی کہ صالح، نیک بزرگ اور اولیاء اللہ جہاں مل بیٹھتے تھے تو ان کے ارد گرد صحیح دین اور قرآن وسنت کی روشنی پھیلنی شروع ہو جاتی تھی آہستہ آہستہ وہ علاقہ بقعہ نور بن جاتا تھا جیسا کہ گوجرانوالہ شہر میں حضرت مولانا محمد اسماعیل صاحب سلفی مرحوم تشریف لائے تو شہر میں صرف ایک مسجد تھی اور جب وہ 1968ء میں اس دنیائے ناپائدار سے رخصت ہوئے تو ان کی محنت سے 65 مساجد میں جمعہ کا خطبہ ہوتا تھا، اور اب تقریباً اندرون شہر تین صد مساجد ہیں، الحمدللہ۔

**صحیح تصوف سے آگاہی کا ذریعہ:۔** یہ مذکورہ تمام صفات ہمارے اکابرین اور اسلاف میں موجود تھیں۔ انہوں نے اس علم وفن کے بعض گوشوں کو واضح بھی کیا ہے اور اس کو پسند بھی کیا ہے جیسا کہ زیر نظر کتاب ''علمائے اہل حدیث کا ذوق تصوف'' سے آپکو اچھی طرح آگاہی حاصل ہوگی کہ اصل تصوف، خرافات سے پاک، زبان کی شفافیت، قلب کی صفائی اور تزکیۂ نفس کا نام ہے۔ ہمارے حضرت مرحوم (شیخ الکل حافظ محمد محدث، وفات 1985ء) کا تصوف سے بڑا گہرا تعلق تھا، ان کے دل ودماغ کی کیفیت اور روحانیت کا یہ عالم تھا کہ انکو گناہ گار سے بدبو آجایا کرتی تھی جیسا کہ ''نقوش عظمت رفتہ'' میں مورخ اہل حدیث مولانا محمد اسحاق بھٹی حفظہ اللہ نے بھی درج کیا ہے۔

**توجہ کیا ہوتی ہے......؟:۔** حضرت مرحوم کی زبان ہر وقت ذکر اللہ میں مصروف رہتی تھی۔ میرے ایک عزیز مولانا محمد صدیق صاحب مرحوم خطیب کوٹ بھیلاں نزد نارنگ منڈی کا بھی حضرت مرحوم سے بڑا تعلق تھا انہوں نے یہ واقعہ سنایا کہ ایک مرتبہ حضرت مرحوم حافظ فرحاج کے ہمراہ قلعہ محمد یہ (قلعہ دیدار سنگھ) ضلع گوجرانوالہ جارہے تھے کہ حافظ فرحاج نے پوچھا کہ حافظ جی! توجہ کیا ہوتی ہے؟ تو ہمارے حضرت مرحوم نے بڑی جاندار آواز سے کہا: ''اللہ اکبر'' یہ آواز سن کر حافظ فرحاج بے ہوش ہوگئے۔ جب منزل پر پہنچے تو حضرت مرحوم نے فرمایا کہ حافظ فرحاج پتہ چلا کہ توجہ کیا ہوتی ہے؟ یہ ان کے تعلق باللہ کی دلیل کی تھی۔ جیسا کہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے واقعات میں ملتا ہے کہ ان کے نعرۂ تکبیر سے بھی ایوان کفار لرزا ٹھتے تھے۔

**بے غسل کی بدبو محسوس فرمالینا (کرامت):۔** ابھی اوپر آپ نے پڑھا ہے کہ ہمارے حضرت مرحوم کو گناہ گار سے بدبو آجایا کرتی تھی ہمارے دوست بھائی عبدالمجید صاحب تانگہ بان (یہ صاحب حضرت کو گھر سے مدرسہ لے جایا کرتے تھے) کا بیان ہے کہ آپ تانگے پر بیٹھے ہوئے تھے کہ ایک آدمی سامنے سے گزرا تو آپ نے اپنے منہ پر کپڑا رکھ لیا۔ ساتھ بیٹھے قاری عبدالشکور صاحب نے پوچھا تو فرمایا یہ گندہ آدمی ہے اس نے ابھی واجبی غسل نہیں کیا۔

**توجہ کی بدولت نماز میں حضوری مل جانا:۔** میں نے حضرت کو بہت قریب سے دیکھا ہے حتی کہ ان کی معیت میں سفر بھی کیا ہے انہوں نے دوران سفر کوئی بات نہیں کی الا یہ کہ ہم نے کوئی سوال کیا ہو تو اس کا جواب دیا ہوگا۔ یہی ان کے باطن کی صفائی کا سبب تھا۔

ایک مرتبہ ایک آدمی ان سے ملنے کیلئے آیا اور کہنے لگا کہ نماز ادا کرتے ہوئے لطف نہیں آتا دعا فرمائیں یا کوئی وظیفہ بتائیں؟ آپ نے اس کی کمر پر ہاتھ مارا اور فرمایا جا مسجد میں جا کر نفل ادا کر! وہ نفل ادا کر کے آیا تو کہتا ہے کہ حافظ جی! نماز میں جو آج لطف آیا ہے کبھی بھی نہیں آیا۔

**نکتہ:** یاد رکھنا کہ یہ علم غیب نہ تھا بلکہ یہ تعلق باللہ کی بناء پر تھا۔

**امام مسجد کے حق میں جو کہا وہ ہوگیا......!:۔** ہمارے ایک دوسرے استاد حضرت حافظ محمد یوسف صاحب مرحوم گکھڑوی تھے۔ ہماری جماعت کے مصروف مبلغ جناب مولانا محمد صادق صاحب عتیق حفظہ اللہ سرپرست مرکزی جمعیت اہلحدیث گوجرانوالہ ایک دن چوک نیائیں سے اردو بازار کی طرف جارہے تھے ادھر سے حضرت گکھڑوی مرحوم تشریف لارہے تھے انھوں نے مولانا عتیق حفظہ اللہ سے پوچھا کہ آج کل آپ ایمن آباد شہر میں خطیب ہیں؟ انہوں نے عرض کیا کہ حضرت! میں گوجرانوالہ شہر میں مسجد مبارک گلے گھڑیلیاں والا میں خطیب ہوں۔ تو انہوں نے سوال کیا کہ وہاں کون خطیب ہے؟ تو مولانا نے اپنے ساتھ ایک ساتھی کی طرف اشارہ کیا کہ یہ وہاں خطیب ہیں۔ حضرت حافظ صاحب نے اناللہ پڑھی اور اس سے نفرت کا اظہار کیا اور پھر اس کے بارے میں جو کچھ فرمایا آئندہ ایسا ہی ہوا۔

**شب قدر کی نشاندہی (کرامت):۔** ایک مرتبہ حضرت گکھڑوی مرحوم نے فرمایا کہ کل جو رات گزری ہے یہ قدر والی رات تھی، سننے والے نے اس بات کو کوئی اہمیت نہ دی پھر یہی بات ہمارے حضرت مرحوم محدث گوندلوی سے پوچھی گئی تو آپ نے فرمایا ٹھیک ہے کل والی رات ہی قدر والی رات تھی۔ آپ اندازہ فرمالیں کہ، یہ لوگ کس قدر نیکی، تقویٰ کے قریب تھے اور گناہ سے کتنے دور اور معصیت سے کتنے متنفر تھے۔

**یقینی پھانسی کا رکوا دینا (کرامت):۔** گوجرانوالہ شہر کے قریب ایک گاؤں ہے قاضی کوٹ، وہاں کا بم کیس تاریخ میں مشہور ہے، اس

سلسلے میں ہمارے ایک جماعتی کو سزائے موت ہوگئی، وہاں کے لوگ حضرت مولانا محمد اسماعیل صاحب سلفی کی خدمت میں حاضر ہوئے اور ساری کہانی سنائی اور دعاء کی درخواست کی۔حضرت شیخ صاحب نے فرمایا دعا کیلئے ابھی حافظ محمد یوسف صاحب کے پاس جاؤ! حافظ صاحب ان دنوں مولانا سلفی کے مکان کے قریب رہائش پذیر تھے۔ بقول ان کے بیٹے حافظ عطاء السلام ابا جی فرمانے لگے: اٹھاؤ ہاتھ! بڑے رقت آمیز لہجے میں آدھا گھنٹہ دعا کی اور فرمانے لگے کے جاؤ اس کو پھانسی بالکل نہیں ہوگی۔الحمدللہ ایسا ہی ہوا۔

**''لواقسم علی الله لابرهٗ'' کے مصداق اہل اللہ:۔** ہمارے ایک اور استاد محترم شیخ الحدیث مولانا ابوالبرکات احمد رحمہ اللہ الاحد اپنے ایک ساتھی محمد عالم کی بچی کی شادی میں شریک تھے ان کا دوسرا بھائی عبدالرحمٰن حضرت کا شاگرد تھا وہ باہر سے بھاگا بھاگا اندر آیا: استاد جی آپ باہر چلیں باہر بارش ہورہی ہے مقصد یہ تھا کہ دعاء کریں کہ بارش بند ہوجائے۔ چنانچہ استاد محترم باہر بارش میں جا بیٹھے اور محمد عالم سے فرمایا کہ عبدالرحمٰن نے تو مجھ سے خوش طبعی کی ہے مگر میں باہر آ گیا ہوں انشاءاللہ بارش نہیں ہوگی۔ پھر ایسا ہی ہوا۔ یاد رکھنا! یہ وہ لوگ ہیں''لواقسم علی الله لابرهٗ'' کے مصداق ہیں کہ اگر وہ اللہ پاک پر ایمان ویقین رکھ کر پورے اعتماد سے حلف اٹھا کر کوئی بات کہہ دیں تو اللہ پاک ایسا ہی کر دیتے ہیں۔

ایسے واقعات حضرت صوفی محمد عبداللہ رحمہ اللہ نامور عالم دین حافظ محمد یحیٰی صاحب عزیز میر محمدی مرحوم، حافظ عبدالغفور صاحب مرحوم ہنجانوالی ضلع گوجرانوالہ، حضرت میاں باقر جھوک دادو اور لکھوی وغزنوی خاندان کے معروف ہیں۔

دفیعہ: ہمارے ہاں جو پروپیگنڈا کیا جاتا ہے کہ فلاں بزرگ نے اتنے لاکھ افراد کو کلمہ پڑھایا ہے فلاں نے اتنے لاکھ مسلمان کیے ہیں۔قطع نظر اس سے کہ ان بزرگوں کے نظریات وعقائد کیا ہے، چلو دو منٹ کے لئے تسلیم کر لیتے ہیں کہ ان بزرگوں نے بھی دین کی اشاعت میں حصہ لیا ہے، مگر یاد رکھنا! کہ ان حضرات کی ساری کوششیں اور تمام عملیات (اگر وہ سنت کے مطابق ہوں تو) صرف انفرادی اصلاح اور ذاتی وشخصی تربیت کی حد تک تو تسلیم کیے جاسکتے ہے، مگر یہ فکر حضرات انبیاء کرام علیہم السلام کی فکر کے بالکل خلاف ہے اور نہ ہی یہ روح اسلام کے موافق ہے۔

دوم: اگر یہ باور کرلیا جائے کہ انہوں نے دین کا کام کیا ہے تو اور لوگوں کو کلمہ پڑھایا جائے تو یاد رکھنا! کہ انہوں نے جن لوگوں کو مسلمان کیا ہے یہ وہی مسلمان ہیں جو غیر شرعی رسم ورواج کے دلدادہ اور بڑے پابند ہیں اور عقائد کے اعتبار سے بھی وہ بہت کمزور ہیں اور پھر پڑے والی تباہی تو ہمات کے شکار ہیں۔ وضع میں تم ہو نصاری تمدن میں ہنود یہ وہ مسلمان ہیں جنہیں دیکھ کر شرمائیں یہود

سوم: یاد رکھنا! اگر ان بزرگوں نے اپنے مریدوں کی تربیت کتاب وسنت کے مطابق کی اور محنت سے انکے قلوب واذھان میں عقیدہ توحید رسالت صلی اللہ علیہ وسلم اور تصور قیامت داخل کیا ہوتا اور ان کے ذہنوں کو توحید الٰہی سے پالش کیا ہوتا ہے تو آج ان کی قبور کا طواف نہ ہوتا، وہاں سجدے نہ کئے جاتے، ان کے تمام نذر ونیاز نہ دی جاتی، ان کو کارساز تصور نہ کیا جاتا، ان کو متصرف وکرنے والا نہ سمجھا جاتا تو ان کے تمام وظائف پڑھے جاتے، نہ ان کی مقابر پر چلے کاٹے جاتے۔

میرے عزیزو! اگر انکو کلمہ طیبہ کا صحیح مفہوم ذہن نشین کرایا گیا ہوتا تو رسم ورواج کے پھندے جکڑے ہونے کی بجائے انکا تعلق دین و شریعت سے ہوتا، آج کل جو کچھ مزارات پر ہورہا ہے اللہ کی پناہ!!!

نکتہ: لوگوں کی اصلاح وتربیت اور صحیح دین پر چلنے اور چلانے کا نام تصوف ہے۔

(شیخ الحدیث مولانا حافظ محمد الیاس اثری حفظہ اللہ تعالیٰ، مدیر مرکز العلوم الاثریہ، گلبرگ کالونی نوشہرہ روڈ، گوجرانوالہ)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

**تصوف کے معاملے میں بے اعتنائی:۔** محترم جناب ماسٹر مختار احمد صاحب میرے پاس تشریف لائے انہوں نے کتاب کا مسودہ اور مخطوطہ دکھایا جس کا عنوان ''علمائے اہل حدیث کا ذوق تصوف'' ہمارے اکابر میں سے بہت سارے علماء نے اس فن کو چھوا ہے۔علم تصوف

اپنی ماہیت کے اعتبار سے ایک ذریعہ تھا دل کی صفائی کا اور اعمال میں جان ڈالنے کا۔مگر اس میں بہت ساری چیزیں ایسی داخل وشامل کر دی گئی تھیں جن کا اس سے تعلق نہیں ہے جبکہ بہت سارے مکاشفات کا تذکرہ ملتا ہے ہاں یہ علم اپنی جگہ مسلم ہے،مگر آج بعض لوگوں کی طرف سے جس کو تصوف کہا جا رہا ہے وہ حقیقت میں تصوف نہیں ہے، کیونکہ اس میں تزکیۂ قلب کا بہت کم تصور پایا جاتا ہے۔ جو کچھ ہم نے سمجھا وہ یہ ہے کہ اس علم کو اس حد تک سیکھنا ضروری ہے جس سے عقائد صحیح ہو جائیں اور یاد رہے کہ عقیدہ توحید کا تعلق بھی باطن سے ہے اور یہ بھی باطنی علم ہے اس میں صبر، توکل، شکر، قناعت وغیرہ ایک خاص درجے میں سیکھنا ضروری ہے۔

( بذریعہ ملاقات ارشاد فرمائے تاثرات، ملاقات ماسٹر مختار احمد سلفی

فضیلۃ الشیخ، شیخ الحدیث مولانا محمد الیاس اثری، مدیر مرکز العلوم الاثر، گلبرگ کالونی نوشہرہ روڈ گوجرانوالہ )

☆☆☆☆☆

## مولانا اسحٰق بھٹی حفظہ اللہ کا احسان وشکریہ

( از: ذہبی دوراں، مولانا محمد اسحٰق بھٹی حفظہ اللہ تعالیٰ، سانده، لاہور )

**تعارف:۔** تاریخ نویسی، تحقیقی معیار، اسماء الرجال میں دسترس، بلا کی ذہانت اور قلمی مہارت ان تمام اوصاف کی جامع شخصیت کا نام مولانا محمد اسحٰق بھٹی حفظہ اللہ ہے جنہیں بلا مبالغہ ذہبی دوراں کہنا حقیقت کے آئینے میں پورا اترتا ہے۔آپ کی تحقیقی اور قلمی دنیا سے شناسائی تو جامعہ سلفیہ میں تعلیم کے دوران ہی ہوگئی تھی اس وقت ہی سے دلی خواہش تھی کہ کسی طرح جماعت اہل حدیث کے اس عظیم محسن، بحر بیکراں کی مجلس میں حاضری اور بالمشافہ ملاقات کی سعادت نصیب ہو۔ جب اس خواہش کا تذکرہ اپنے چند سلفی دوستوں کے سامنے ہوا تو بلا تاخیر انہوں نے بھی آپ سے ملاقات کا اظہار کیا چنانچہ 3 جولائی 2013ء کو بدھ کے روز بعد نماز مغرب آپ کی خدمت میں حاضری نصیب ہوئی۔آپ بہت گرم جوشی اور پیار سے ملے، تمام دوستوں سے خیر وعافیت پوچھی اور موسم کے مطابق مشروب سے تواضع کی۔ گفتگو شروع ہوئی تمام شرکاء نے آپ کو علم کا سیل رواں پایا اور ایک ایسا دریا جس کی طغیانی کے سامنے بند باندھنا مشکل ہی نہیں بلکہ مشکل تر ہے۔جس موضوع کو چھیڑا معلومات کے انبار لگا دیئے۔اسلاف کے تاریخی، علمی اور تحقیقی واقعات بتانے میں آپ کے حافظے نے آپ کا پورا ساتھ دیا اور بیان واقعہ میں کہیں بھی جھول آنے نہ دیا۔آپ تاریخی واقعات دن اور سن کے ساتھ اس طرح بتا رہے تھے جیسے آپ کے سامنے کوئی کھلی کتاب موجود ہو۔آپ کی زبان سے اسلاف کی عظمت میں بیان ہونے والا ایک ایک جملہ برق رفتاری سے محبت اور عظمت کا سفر طے کرتے ہوئے ہمیں یہ سوچنے پر مجبور کر رہا تھا کہ ہمارے بڑے کیسے باکمال تھے جنہوں نے کوئی محاذ اور میدان خالی نہیں چھوڑا۔اللہ تعالیٰ آپ کو صحت کاملہ کے ساتھ ہمارے سروں پر قائم رکھے اور آپ جماعت اہل حدیث کی اسی طرح علمی اور تحقیقی خدمت فرماتے رہیں۔قریباً دو گھنٹے جاری رہنے والی اس نشست کا قارئین کے سامنے خلاصہ پیش کیا جا رہا ہے۔آپ کی اس تمام گفتگو کو ریکارڈ کر کے بطور تبرک و یادگار محفوظ کر لیا گیا ہے۔( **راقم: پروفیسر رضوان الٰہی، فاضل جامعہ سلفیہ، فیصل آباد** )

**باکمال اسلاف کا تذکرہ:۔** اسلاف کا تذکرہ کرتے ہوئے فرمایا: مولانا فضل الٰہی وزیر آبادی رحمہ اللہ بہت بڑے عالم تھے، انہوں نے 5 مئی 1951ء کو وفات پائی میں ان کے جنازے میں شریک تھا۔ مولانا فضل الٰہی رحمہ اللہ سید احمد شہید اور مولانا اسماعیل دہلوی شہید رحمہما اللہ کی جماعت مجاہدین کے اخلاف میں سے تھے وہ 20 یا 22 سال کی عمر میں مجاہدین کے پاس چلے گئے تھے۔ وہ امیر عبدالکریم کا دور تھا

اور انہوں نے ان سے بیعت جہاد کی۔مولانا ممدوح انگریزی حکومت کے شدید مخالف تھے۔وہ قید بھی ہوئے اور قید سے رہا بھی ہوئے ۔پاکستان بننے سے بہت پہلے ان کے وارنٹ گرفتاری جاری ہو چکے تھے۔ان پر الزام ملک معظم کی بغاوت اور اس کی رعایا کو قتل کرنے کا تھا جس پر ان کیلئے 302 کا مقدمہ بنایا گیا۔اس وقت وہ ہندوستان میں ہی تھے کہ امیر جماعت نے ان کو ہندوستان کی جماعت مجاہدین کا امیر بنادیا۔امیر کا مطلب یہ تھا کہ وہ یہاں سے رقم اکٹھی کریں تاکہ اس سے اسلحہ خریدا جائے اور انگریزوں سے جنگ کی جائے،افرادی قوت بھی فراہم کی جائے......غرض اسی قسم کے دیگر کام تھے،جن کی انجام دہی ان کے سپرد تھی وہ زیادہ تر بنگال میں رہے لیکن گرفتار نہ ہو سکے۔اس کی وجہ یہ تھی کہ وہ ہیئت بدلتے رہے۔

ستمبر 1939ء میں دوسری جنگ عظیم شروع ہوئی تھی جو جولائی 1945ء میں ختم ہوئی جنگ کے بعد پھر کانگریسی لیڈروں کو رہا کر دیا گیا۔ مولانا ابوالکلام آزاد کانگرس کے صدر تھے۔مولانا فضل الٰہی وزیرآبادی رحمہ اللہ مولانا ابوالکلام آزاد سے ملے کہ وہ وائسرائے سے کہہ کر ان کو مقدمات سے خلاصی دلا دیں۔اس وقت کانگرس کی انگریزوں سے آزادی برصغیر کے بارے میں گفتگو ہو رہی تھی اسی دوران ملک آزاد ہو گیا۔ اب مولانا فضل الٰہی کا خیال یہ تھا کہ حکومت مسلمانوں کی بن گئی ہے انہیں کوئی خطرہ نہیں ہے چنانچہ وہ پاکستان آگئے اور اپنے آبائی شہر وزیرآباد پہنچ گئے۔وہ طویل مدت کے بعد وہاں گئے تھے لیکن ان کی گرفتاری کے وارنٹ بہت پہلے سے جاری تھے ان پر انگریزی حکومت نے دو بڑے الزام عائد تھے،ایک یہ کہ یہ عوام میں انگریزوں کے خلاف نفرت پھیلاتے ہیں دوسرا لوگوں کو اس بات پر اکساتے ہیں کہ انگریزی رعایا کو قتل کیا جائے۔

مولانا داؤد غزنوی رحمہ اللہ اس وقت ایم ایل اے تھے۔ اس زمانے میں ایم پی اے کو، ایم ایل اے کہا جاتا تھا(یعنی ممبر لیجسلیٹو اسمبلی)مولانا داؤد غزنوی رحمہ اللہ نے اس وقت جو بیان جاری کیا وہ 5اگست 1948ء کے نوائے وقت میں چھپا۔وہ بیان یہ تھا کہ مولانا فضل الٰہی تو وہ عظیم شخصیت ہیں جو ہمیشہ آزادی کے لئے لڑتے رہے لیکن اس کے باوجود مسلم لیگی حکومت نے ان کو گرفتار کر لیا ہے جو بالکل غلط ہے۔اس بیان کے چند روز بعد ان کو رہا کر دیا گیا۔مولانا داؤد غزنوی کے علاوہ کسی مسلم لیگی نے مولانا فضل الٰہی کے حق میں بیان نہیں دیا۔

1945ء میں جب الیکشن ہو رہے تھے،میں اس وقت ضلع فیروز پور کے ایک اسکول میں پڑھا تا تھا جس کا نام مرکز الاسلام تھا جہاں مولانا محی الدین لکھوی اور ان کے چھوٹے بھائی مولانا معین الدین لکھوی قیام فرما تھے،مولانا محمد علی لکھوی رحمہ اللہ 145یکڑ زمین مدرسے کیلئے وقف کر کے مدینہ منورہ میں قیام پذیر ہو چکے تھے۔الیکشن سے پہلے مولانا محمد علی لکھوی رحمہ اللہ نے اپنے دونوں بیٹوں مولانا محی الدین اور مولانا معین الدین کو خط لکھا کہ مسلم لیگ کے ٹکٹ پر نواب افتخار حسین ممدوٹ الیکشن لڑے گا تم نے اس کا مقابلہ کرنا ہے۔ یہ بلا مقابلہ کامیاب نہ ہو۔ یہ مولانا محی الدین لکھوی رحمہ اللہ کا جوانی کا زمانہ تھا۔مجلس احرار نے ان کو ٹکٹ دیا۔اس زمانے میں ایک جماعت یونینسٹ پارٹی تھی جس کی طرف سے سردار محمد سرور بودلہ الیکشن لڑنا چاہتے تھے جو اسی علاقے کے رہنے والے تھے۔وہ بارہ دیہات کے مالک تھے اور نواب ممدوح کے زبردست حریف تھے وہ لکھوی حضرات کے عقیدت مند تھے وہ ان دونوں بھائیوں کے پاس آئے اور درخواست کی کہ آپ نواب ممدوح کے خلاف الیکشن نہ لڑیں مجھے لڑنے دیں۔نواب ممدوٹ کے 80 گاؤں تھے،نواب صاحب کی لکھویوں سے گڑ بڑ رہتی تھی لیکن ممدوٹ کے مملوکہ دیہات کے لوگ لکھویوں کے مرید تھے۔

**لکھوی خاندان میں بیعت اصلاح کا سلسلہ:۔** لکھوی خاندان میں بیعت اصلاح کا سلسلہ 1720ء سے چل رہا تھا۔میاں احمد رحمہ اللہ ان کے بڑے تھے۔مولانا فضل الٰہی رحمہ اللہ کو کلکتہ میں پتہ چلا کہ مولانا محی الدین لکھوی مسلم لیگ کے مقابلے میں الیکشن لڑ رہے ہیں تو انہوں نے وہاں سے چوری چھپے اپنا خاص آدمی بھیجا کہ مسلم لیگ کا مقابلہ نہ کرو،مسلم لیگ اسلامی حکومت بنائے گی، یہاں صدر، وزیراعظم ،گورنر، جج اور پولیس والے سب علماء کرام ہوں گے اور خلافت راشدہ آجائے گی،اور خلفائے اربعہ جیسی حکومت قائم ہوگی۔چنانچہ مولانا فضل

الٰہی کے حکم سے انہوں نے الیکشن نہیں لڑا۔ جس آخری دن فیروز پور کے ڈی سی او آفس میں کاغذات کی جانچ پڑتال تھی، مولانا وہاں نہیں گئے۔ بعد میں نواب صاحب کے ایک آدمی کی مولانا محی الدین سے ملاقات ہوئی تو اس نے کہا کہ آپ نہیں آئے ہم آپ سے بہت خوف زدہ تھے۔ اس کی وجہ یہ تھی کہ اس علاقے میں لکھوی علماء کا بہت اثر تھا۔ بہر حال لکھوی خاندان میں بیعت کا سلسلہ حافظ احمد سے جاری ہوا۔

**لکھوی خاندان کی بیعت نقشبندیہ:۔** حافظ احمد رحمہ اللہ کے بیٹے حافظ بارک اللہ رحمہ اللہ تھے جنہوں نے 110 سال عمر پائی اور لکھو کے میں رہے وہ حضرت شاہ غلام علی رحمہ اللہ کے مرید تھے، شاہ غلام علی دراصل بٹالہ گورداس پور کے رہنے والے تھے اور حضرت مرزا مظہر جان جاناں رحمہ اللہ کے مرید تھے۔ حضرت مرزا مظہر جان جاناں رحمہ اللہ کو شیعوں نے شہید کر دیا تھا۔ حافظ بارک اللہ رحمہ اللہ نے شیخ شاہ غلام علی رحمہ اللہ سے فیض حاصل کیا، ان سے بیعت ہوئے اور وہاں درسی کتابیں پڑھیں اور مشہور عالم ہوئے اور انہوں نے کئی کتابیں بھی لکھیں۔ حافظ بارک اللہ رحمہ اللہ کے بیٹے حافظ محمد لکھوی تھے جنہوں نے سات جلدوں میں تفسیر محمدی لکھی۔ یہ پنجابی نظم میں ہے اور کسی زمانے میں بہت پڑھی جاتی تھی۔ ان کے بیٹے مولانا عبدالرحمٰن لکھوی رحمہ اللہ تھے جو افغانستان کے شہر غزنوی جا کر مولانا عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کے حلقہ بیعت میں شامل ہوئے تھے۔ مولانا محی الدین عبدالرحمٰن لکھوی کے بیٹے مولانا محمد علی لکھوی تھے اور مولانا محمد علی لکھوی رحمہ اللہ کے دو بیٹے تھے مولانا محی الدین اور معین الدین رحمہما اللہ تھے۔ مولانا محی الدین رحمہ اللہ 27 فروری 1998ء کو فوت ہوئے اور مولانا معین الدین لکھوی نے 9 دسمبر 2011ء کو وفات پائی مولانا محی الدین عبدالرحمٰن لکھوی ان کے فرزند گرامی مولانا محمد علی لکھوی اور ان کے فرزند مولانا محی الدین کی اگر کوئی شخص بیعت کرنا چاہتا تو وہ اسے اپنے حلقہ بیعت میں شامل کرتے تھے۔

**کتاب کرامات اہل حدیث کا جدید ایڈیشن:۔** کتاب ''کرامات اہل حدیث'' جدید طبع شدہ مولانا عبدالمجید سوہدروی رحمہ اللہ کے پڑپوتے نعمان فاروقی مجھے دے گئے تھے۔ مولانا عبدالمجید کے بیٹے حافظ محمد یوسف تھے، ان کے بیٹے مولانا محمد ادریس فاروقی اور ان کے بیٹے محمد نعمان ہیں جو دارالسلام میں کام کرتے ہیں۔ ''کرامات اہل حدیث'' کے مصنف مولانا عبدالمجید سوہدروی تھے۔ اس کے جدید ایڈیشن میں مختلف علمائے اہل حدیث کی کرامات کا اضافہ کیا گیا ہے۔

**صوفی کا اطلاق نیک اور پرہیز گار شخص پر:۔** ہمارے ہاں صوفی کا اطلاق نیک اور پرہیز گار شخص پر ہوتا ہے۔ تصوف کا لفظ حدیث میں نہیں ہے یہ لفظ بعد میں ایجاد ہوا ہے۔ لیکن اصحاب تقویٰ کے لئے استعمال کیا جاتا ہے۔ اگر کوئی شخص تقویٰ شعار ہے اور اسے صوفی کہا جاتا ہے تو اس میں کوئی حرج نہیں۔ میں اس تصوف کا قائل ہوں جو نیکی اور صالحیت پر دلالت کرتا ہے۔

**شفاف تصوف کے قائل ہونے کی وجہ:۔** سوال: آپ تصوف کے کیوں قائل ہیں؟

جواب: میں کیوں کا جواب نہیں دے سکتا۔

سوال: کیا تصوف کے متعلق ان خیالات کی وجہ سے آپ کو ہمارے اہل حدیث بھائیوں نے معاف کر دیا؟

جواب: میں کسی کو کچھ نہیں کہتا۔ میں نے حضرت سید محمد شریف گھڑیالوی رحمہ اللہ کی چھوٹی عمر میں بیعت کی تھی وہ فوت ہو گئے۔ ان کے پوتے سید محمد ابراہیم حفظہ اللہ منڈی جہانیاں ضلع خانیوال رہتے ہیں۔ مجھے آج بھی ان کا محبت اور خلوص بھرا فون آیا تھا۔ میں اس خاندان کے افراد سے عقیدت رکھتا ہوں، ان میں سے بہت سے حضرات مجھے ملتے رہتے ہیں۔

**مرشد کامل کی روحانی بصیرت:۔** سوال: آپ نے اپنی ایک کتاب میں ایک جگہ ذکر فرمایا ہے کہ جب آپ چھوٹی عمر میں سید محمد شریف گھڑیالوی رحمہ اللہ کی مجلس میں جانے سے کتراتے تھے۔ اس کی وجہ کیا تھی؟ آپ نے تھوڑا سا اس بات کو اشارۃً لکھا ہے کہ وہ گناہ گاروں کے گناہ دیکھ لیا کرتے تھے۔

جواب: میں نے سید محمد شریف رحمہ اللہ کے بارے میں نہیں بلکہ حضرت حافظ محمد گوندلوی رحمہ اللہ کے بارے میں لکھا ہے کہ مجھے ایک عالم دین نے بتایا تھا کہ انہیں گناہ گار سے بدبو آنے لگتی ہے۔ میں سمجھتا تھا کہ میں گناہ گار ہوں۔ مجھے ان سے دور رہنا چاہیے۔

پھر ہنستے ہوئے کہا! چھوٹی عمر میں گناہ کم ہی ہوتے تھے جیسے جیسے عمر بڑھتی جاتی ہے اسی طرح گناہ بھی بڑھتے جاتے ہیں۔

سوال: حافظ صاحب رحمہ اللہ کیسے معلوم کر لیتے تھے کہ یہ بندہ گناہ گار ہے؟۔

جواب: ہنستے ہوئے ............ اللہ ہی جانے...... امام محمد بن سیرین رحمہ اللہ تابعی تھے خوابوں کی تعبیر دیا کرتے تھے۔ ان کے پاس ایک شخص آیا اس نے کہا: میں نے خود کو اذان دیتے ہوئے دیکھا ہے۔ فرمایا توحج کرے گا۔ دوسرا شخص آیا اس نے بھی یہی کہا کہ میں نے خود کو خواب میں اذان دیتے ہوئے دیکھا ہے۔ حضرت امام نے فرمایا: تو چوری میں پکڑا جائے گا۔ پاس بیٹھے ہوئے ایک تیسرے شخص نے ان سے کہا: حضرت! دونوں اشخاص نے خواب ایک ہی بتایا اور آپ نے تعبیر دونوں کو مختلف بتائی ہے۔ فرمانے لگے کہ پہلے شخص کی شکل دیکھ کر میں نے یہ اندازہ لگایا کہ یہ نیک آدمی ہے، یہ حج کرے گا۔ میں نے آیت "واذن في الناس بالحج يأتوك رجالاوعلى كل ضامريأتين من كل فج عميق" کی رو سے، جس میں حج کا حکم دیا گیا ہے اس آیت سے تعبیر دی ہے کہ یہ نیک شخص حج کرے گا۔ دوسرے کی تعبیر میں نے سورۂ یوسف ''ثم اذن مؤذن ايتها العير انكم لسٰرقون" سے لی کہ اس نے کہا تھا کہ تم چور ہو تم بادشاہ کا پیالہ لے کر جا رہے ہو۔ وہ آیت میرے سامنے رہی۔ اس کی شکل دیکھ کر کہا کہ چوروں جیسی ہے، اور وہ واقعی چور تھا۔

میں نہیں پہچان سکتا کون کیسا آدمی ہے آپ بھی نہیں پہچان سکتے۔ لیکن ایک روحانی روشنی ضرور ہے۔ نیک آدمی کو معلوم ہو جاتا ہے کہ یہ کیسا آدمی ہے۔ ایسا کیوں ہو جاتا ہے؟ اس کا جواب میں نہیں دے سکتا۔ بس نبی کریم ﷺ کا یہ فرمان سنا سکتا ہوں کہ'' اتقوا فراسة المومن '' نہ کوئی اور اس کا دے سکتا ہے۔ اب دیکھیں مجذوب ہیں، ان کی دنیا کچھ اور ہے۔ کتنے لوگوں کے حالات ہیں ہم پڑھتے ہیں کہ مجذوب اس طرح بیٹھا تھا اور لوگوں کو برا بھلا کہہ رہا تھا۔ اس کا لباس بھی صحیح نہیں تھا اور پھر اچانک پکارنے لگا کہ کپڑے لاؤ، کپڑے لاؤ، نیک آدمی آ گیا ہے۔ اس طرح کے واقعات مولانا عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ اور مولانا غلام رسول رحمہ اللہ کے حالات میں ہم پڑھتے ہیں کہ وہ کہیں جا رہے تھے اور ان کی مجذوبوں سے ملاقات ہوئی۔ اب یہ کیسے پہچان لیتے ہیں کہ وہ نیک شخص ہے؟ میرے پاس اس کا کوئی جواب نہیں............

**باطنی علم کا وجود اور میری بیعت اصلاح:۔** سوال: اس کا مطلب یہ ہوا کہ ظاہری آنکھ کے علاوہ ایک باطنی آنکھ بھی ہے۔

جواب: ہاں! باطنی علم بھی ہے۔ یہ تو اللہ کی دین ہے۔ اس ذات نے اگر کسی میں ایسے آثار پیدا کر دیئے ہیں تو پتا چل جاتا ہے۔ میں اس گروہ سے عملاً تعلق نہیں رکھتا، میں تو راوی ہوں جو پڑھا وہ بیان کر دیا۔ مجھ میں اولیاء کی کشفی نگاہ والی بات نہیں ہے۔ مجھے بعض لوگ بہت بڑا فقیہ سمجھتے ہیں۔ ایک مرتبہ علی گڑھ مسلم یونیورسٹی کے وائس چانسلر کا خط آیا کہ یہاں ہم فقہ پر ایک سیمینار کر رہے ہیں، آپ تشریف لائیں اور فقہ پر مقالہ پڑھیں۔ میں نے جواب میں خط لکھا کہ میں فقیہ نہیں ہوں مگر مقالہ پڑھ دوں گا اور آنے کی کوشش بھی کروں گا۔ کچھ عرصہ قبل اسی قسم کا سیمینار اسلام آباد میں ہوا تو کچھ لوگ علی گڑھ سے آئے۔ بہت احترام سے ملے۔ وہ میرے وہاں جانے سے پہلے میرا انتظار کر رہے تھے کہ میں کب آتا ہوں۔ جب میں سیمینار میں پہنچا تو کہنے لگے: ہم نے آپ کا علی گڑھ سیمینار میں بہت انتظار کیا، آپ نہیں آئے۔ میں نے کہا کہ مجھے ویزا ہی نہیں ملا تھا اس لئے حاضر نہیں ہو سکا۔ ان شاء اللہ جب بھی ملا ضرور حاضری دوں گا۔ میرا خود بھی وہاں جانے کو بہت جی چاہتا ہے۔ جن گلیوں میں بچپن میں گھومتے رہے اس آبائی اپنے وطن کو دیکھنے کو بڑا جی چاہتا ہے۔

میں نے پہلی بیعت بارہ تیرہ سال کی عمر میں کی تھی۔ اس وقت تو مجھے اس سلسلے میں کچھ بھی علم نہیں تھا۔ میرے دادا مجھے شاہ محمد شریف گھڑیالوی رحمہ اللہ کی خدمت میں لے گئے۔ اس وقت مجھے یہ بھی یاد نہیں کہ بیعت کے وقت مجھے مرشد نے کیا کیا نصیحتیں کیں۔ یہی کہا ہوگا کہ

نماز پڑھا کر اور گناہ سے بچا کر۔ اس بیعت کے کچھ عرصہ بعد میرے مرشد فوت ہو گئے۔ میں نے دوبارہ ضلع فیروز پور میں موضع چھپیاں والی میں مولانا کمال الدین ڈوگر رحمہ اللہ کے ہاتھ پر بیعت کی۔ یہ بہت پرہیز گار شخص تھے ضلع فیروز پور کی تحصیل مکتسر کے رہنے والے تھے۔ اس وقت میری عمر پندرہ سولہ سال تھی۔ مولانا کمال الدین رحمۃ اللہ علیہ نے مجھے جو نصیحتیں کیں ان میں سے تین یہ ہیں، ایک نماز پابندی سے پڑھنی ہے اور دوسری روزے رکھنے ہیں اور تیسری نصیحت یہ کہ کثرت سے اللہ پاک کا ذکر کرنا ہے۔

**بیعت اصلاح لینے والے اہل حدیث مرشدین کرام:۔** سوال: آپ نے ہفت اقلیم میں لکھا ہے کہ ہمارے اسلاف میں بیعت کا سلسلہ جاری تھا مثلاً حضرت عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ، مولانا غلام رسول قلعوی رحمہ اللہ، مولانا کمال الدین رحمہ اللہ اور بھی چند حضرات کے نام آپ نے تحریر فرمائے ہیں۔ اس سلسلے میں تھوڑی سی وضاحت فرمائیں۔

جواب: جی ہاں! میں نے اس کتاب میں اپنے اسلاف میں سے جن حضرات کے یہاں سلسلہ بیعت رائج تھا ان کا کچھ تذکرہ کیا ہے۔ بات یہ ہے کہ وہ زمانہ کچھ اور قسم کا تھا، اب مادیت لوگوں پر غالب آ گئی ہے، اس کی وجہ ریڈیو، ٹیلی ویژن وغیرہ بھی ہیں۔ پہلے یہ باتیں نہ تھیں نہ ریڈیو تھا نہ ٹیلی ویژن تھا۔ مادیت ہم پر اتنی غالب آ گئی ہے کہ اسے ہم ترک نہیں کر سکتے۔ ہمارے بیٹے بیٹیاں ہیں، ان کی شادیاں کرنی ہیں۔ لوگ ان کی تعلیم دیکھتے ہیں۔ زندگی کا رخ بدل گیا ہے، معاشرت بدل گئی ہے، سوسائٹی بدل گئی ہے، سماج بدل گیا ہے۔ اس لیے اب وہ باتیں نہیں رہیں۔

**اہل حدیث ہی اولیاء اللہ ہیں:۔** سوال: کیا ہمارے اسلاف کی زندگی ہمارے لئے مشعل راہ بن سکتی ہے؟۔

جواب: آپ ان کی باتیں بیان کرتے رہیے، میں بھی بیان کرتا رہتا ہوں، لیکن کسی پر کوئی اثر نہیں ہوگا کوئی برائی کو برائی سمجھے گا تو اسے چھوڑ دے گا اور نیکی کی طرف راغب ہوگا۔ آپ کی کتاب ''علمائے اہل حدیث کا ذوق تصوف'' پڑھی جائے گی، کچھ لوگ تو یہ اثر لیں گے کہ ہمارے بڑے کتنے متقی اور صالح لوگ تھے اور کچھ لوگ مخالفت بھی کریں گے کہ یہ تو بریلویوں والا قصہ ہے۔ اس کا مطلب یہ ہوا کہ ان کے نزدیک اولیاء اللہ بریلوی تھے۔ کوئی اہل حدیث ولی اللہ نہ تھا میرا نقطہ نظر یہ ہے کہ اہل حدیث ہی اولیاء اللہ ہیں جو خود بھی قرآن وحدیث پر عمل کرتے ہیں اور لوگوں کو بھی اس پر عمل کی تلقین کرتے ہیں۔......!!

**کتاب علمائے اہل حدث کا ذوق تصوف کی توثیق:۔** سوال: کتاب ''علمائے اہل حدیث کا ذوق تصوف'' کے بارے میں آپ کی کیا رائے ہے؟

جواب: میں نے ابھی یہ کتاب نہیں پڑھی لیکن میں سمجھتا ہوں کہ آپ نے کتاب ترتیب دے کر ایک اچھا کام کیا ہے، خود میں بھی اپنی کتابوں میں اہل اللہ کے تذکرے کرتا ہوں تو مجھے خوشی ہوتی ہے۔ میں نے بھی اسی طرح رہنمائی لی ہے۔ میرے پاس کئی لوگ آتے ہیں جن میں اہل علم بھی ہوئے ہیں، وہ وظائف پوچھتے ہیں، مجھے کچھ معلوم ہو تو بتا دیتا ہوں اور یہ بھی عرض کرتا ہوں کہ یہ وظیفہ مجھے فلاں شخص نے بتایا اور یہ فلاں نے۔ وہ اگر کہیں کہ ہمیں بھی یہ وظیفہ پڑھنے کی اجازت ہے میں کہتا ہوں ضرور پڑھو۔

**اظہار وظائف وتصوف:۔** سوال: آپ کو اپنے اسلاف کے تصوف اور وظائف کا ذکر کرتے ہوئے کوئی مشکلات تو پیش نہیں آتیں؟

جواب: میں اسی تصوف کا ذکر کرتا ہوں جو قرآن وحدیث کے مطابق ہے، اور انہی وظائف کی بات کرتا ہوں جو قرآن وحدیث میں مذکور ہیں اور انہی صوفیائے کرام کے واقعات بیان کرتا ہوں جو اللہ کے نیک اور پرہیز گار بندے ہیں، اس لیے مجھے اس سلسلے میں کسی قسم کی مشکلات پیش نہیں آتیں، نہ کبھی کسی نے میرے سامنے کوئی اعتراض کیا، تاہم مجھے معلوم ہوا ہے کہ بعض لوگ اِدھر اُدھر کی باتیں کرتے ہیں لیکن میں اللہ کی مہربانی سے صحیح بات کرتا ہوں۔ اس لیے مجھے کسی شخص کی باتوں کی کوئی پرواہ نہیں۔ میں مبنی بر صحت باتیں لکھتا ہوں معاملات میں بھی

میرا یہی رویہ ہے۔ میں مسلم لیگ کی سیاست کو نہیں مانتا، نہ کبھی مانی ہے نہ کبھی ان کو ووٹ دیا، اور نہ کبھی میں مسلم لیگی تھا۔ اور یہ بات میں صاف طور پر کہتا ہوں۔ میرے سب دوستوں کو اس نقطہ نظر کا علم ہے کہ میں مسلم لیگی نہیں ہوں۔ اگر مجھ سے کوئی پوچھتا ہے کہ میں ووٹ کس کو دوں تو میں اسے جواب دیتا ہوں کہ جس کو تمہارا دل چاہے ووٹ دو۔ میں نے اپنے گھر کے کسی فرد کو کبھی نہیں کہا کہ فلاں کو ووٹ دو اور فلاں کو نہ دو۔ میری بیوی مسلم لیگ کو ووٹ دیتی تھی۔ میرے گھر کے بعض اور افراد بھی مسلم لیگ کو ووٹ دیتے ہیں۔ بعض دوسری جماعتوں کو بھی دیتے ہیں۔ میں اس پر خوش ہوتا ہوں کہ میرے گھر کے تمام افراد اپنی اپنی سمجھ کے مطابق سیاسی جماعتوں کا تجزیہ کرتے اور جسے اپنے علم کے مطابق سہی سمجھتے ہیں ووٹ دیتے ہیں لکیر کے فقیر نہیں ہیں۔

بہر کیف میں جیسا بھی ہوں سب کے سامنے ہوں، گوجرانوالہ علمائے کرام کا شہر ہے یہ حضرات اور وہاں کے دیگر حضرات جو مجھے تھوڑا بہت جانتے ہیں، مجھ پر بے حد شفقت فرماتے ہیں اگر میں یہ عرض کروں کہ اس شفقت میں احترام کا پہلو بھی پایا جاتا ہے تو غلط نہ ہوگا۔ کچھ عرصہ بیشتر میرا بازو فریکچر ہوگیا تھا اس کی اطلاع حافظ عبدالمنان نور پوری رحمہ اللہ کو ہوئی تو انہوں نے ٹیلی فون پر فرمایا فکر نہ کرو، اللہ تعالیٰ آپ کے درجات بلند فرما رہا ہے، اللہ تعالیٰ آپ کے درجات میں اضافہ کر رہا ہے۔ چار پانچ مرتبہ انہوں نے یہی کلمات دہرائے۔ اللہ تعالیٰ نے آپ کو یہ سزا نہیں دی بلکہ آپ کے درجات بلند ہو رہے ہیں۔ اسی طرح مولانا عبدالحمید ہزاروی حفظہ اللہ اور مولانا محمد مالک حفظہ اللہ جب بھی ملتے ہیں احترام کے ساتھ ملتے ہیں حالانکہ وہ شیخ الحدیث ہیں۔ میں تو ایک قلم کا مزدور ہوں میرے باتوں سے کوئی اتفاق کرتا ہے اور کوئی اختلاف، میں سب کو دعا دیتا ہوں اور سب کی بھلائی چاہتا ہوں۔

کبیرا کھڑا بازار میں مانگے سب کی خیر     تا کا ہو کی دوستی تا کا ہوسے بیر

**شفاف تصوف کے اظہار سے نہ گھبرائیں:۔** اگر آپ تصوف کے بارے میں خود کو برسر حق سمجھتے ہیں تو اس پر پکے رہیں، اگر اس پر آپکا ضمیر مطمئن نہیں تو اسے چھوڑ دیں۔ حدیث پاک کی روح سے اپنے دل سے فتویٰ لیں'' جو احکام قرآن وحدیث میں مذکور ہیں ان کو مانیں اور ان پر عمل کریں۔ ارکان اسلام یعنی نماز، توحید، روزہ، زکوۃ، حج اور دیگر احکام پر عمل کو ضروری قرار دیں۔

نیز اللہ سے دعا کریں، میرا تجربہ ہے کہ دعا قبول ہوتی ہے، آپ خود اپنے لیے دعا کریں۔ قرآن پاک کی بات کبھی غلط نہیں ہوسکتی ''اجیب دعوۃ الداع اذا دعان............'' میں پکارنے والے کی پکار کو سنتا ہوں۔

اللہ سبحانہٗ وتعالیٰ اپنے نہ ماننے والوں کی بھی سنتا اور ان کو فائدہ پہنچاتا ہے۔ اعوانوں کے بڑے قطب شاہ تھے۔ ان کے پاس کچھ لوگ بیٹھے ہوئے تھے کہ ایک سوالی آیا تو انہوں نے اسے چوّنی دے دی۔ کچھ لوگوں نے کہا یہ تو نشہ کرتا ہے، آپ کے پیسوں سے نشہ کرے گا۔ فرمانے لگے: میں نے تو اسے آج ایک چونی دی ہے۔ آسمان کی طرف ہاتھ اٹھا کر فرمایا: اس سے پوچھو جو روزانہ دیتا ہے۔

**بزرگوں کی دعاؤں کا نتیجہ:۔** ایک دفعہ حضرت صوفی عبداللہ رحمۃ اللہ علیہ کا مجھے خط آیا کہ ریاست بہاولپور میں مجاہدین کو کچھ زمین ملی ہے۔ یہاں سکول بن گیا ہے لیکن ماسٹر کوئی نہیں اور ڈاک خانہ بھی نہیں ہے میرا خیال ہے کہ تم یہ کام کروا سکتے ہو۔ اگر تمہاری معرفت یہ کام ہوجائے تو تمہارے لیے دعائیں کریں گے۔ اس وقت مولانا محمد ابراہیم میر سیالکوٹی کے ایک عزیز میر عبدالجلیل اس محکمے کے ڈائریکٹر جنرل تھے میں نے ان سے بات کی اور کام ہوگیا۔ صوفی صاحب نے میرے لیے ضرور دعا کی ہوگی۔ میں یہ جو تھوڑا بہت لکھ رہا ہوں یہ اللہ کی بارگاہ میں بزرگوں کی دعاؤں کی وجہ سے ہے، میں تو کچھ بھی نہیں ہوں۔ میرے استاد حضرت مولانا عطاء اللہ صاحب مجھے فرمایا کرتے تھے ''جیسے تم ہو مجھے معلوم ہے''۔

**صوفی صاحب مستجاب الدعوات بزرگ:۔** مجھے یقین ہے بزرگوں کی دعائیں میرے لیے اللہ نے قبول فرمائی ہیں۔ میرے

دادا جان کی دعاؤں نے بھی اثر کیا ہے۔ میں صوفی عبداللہ صاحب رحمہ اللہ کی بیعت نہیں کر سکا۔ یہی پروگرام بنا تا رہا کہ آج بیعت کیلئے جاؤں گا.....کل جاؤں گا۔ اس کے لئے بھی عرض کروں گا میں صوفی صاحب رحمہ اللہ کو مستجاب الدعوات بزرگ سمجھتا ہوں۔ اب میں اپنے ایک خواب کی بات کرتا ہوں۔

مولانا غلام رسول مہر نے مجاہدین پر کتابیں لکھی ہیں۔ ان کے نام سید احمد شہید، جماعت مجاہدین، سرگزشت ہیں۔ مولانا غلام رسول صاحب اہل حدیث تھے۔ اکتوبر 1956ء میں میں نے مولانا غلام رسول رحمہ اللہ کی کتابوں پر بڑے شوق سے ایک ایک لفظ پڑھ کر تبصرے کیے۔ تبصرے پڑھ کر مولانا غلام رسول مہر نے مجھے خط لکھا میں اپنی آخری کتاب لکھ رہا ہوں۔ اس کے متعلق تمہارے ساتھ کچھ گفتگو کرنا چاہتا ہوں۔ مجھے بتاؤ میں کب آؤں۔ میں سمجھ گیا کہ مولانا کا مقصد مجھے بلانا ہے۔ میں نے انہیں جواب دیا کہ جمعیت اہل حدیث کی کانفرنس گوجرانوالہ میں 15,14,13 اکتوبر 1956ء کو ہو رہی ہے۔ میں اس میں مصروف ہوں اس سے فارغ ہو کر آپ کی خدمت میں حاضر ہو جاؤں گا۔ چنانچہ کانفرنس کے بعد میں ان سے ملا۔ میں نے انہیں بعض لوگوں کے متعلق کچھ معلومات دیں جو شائع ہوئیں۔

**میرے سچے خواب رہنمائی کا ذریعہ:۔** ''الاعتصام'' کا دفتر دارالعلوم تقویۃ الاسلام شیش محل روڈ میں تھا۔ میں نے 20 اکتوبر 1956ء کو خواب دیکھا کہ میں حسب معمول چار بجے کے بعد دفتر سے نکلا ہوں۔ سامنے ایک شخص آتے دکھائی دیئے ان کی ڈاڑھی سفید ہے اور سفید ہی ان کا لباس ہے۔ ہاتھ میں لاٹھی ہے، گورا چٹا رنگ، بارعب شخصیت......دل میں خیال آیا کہ یہ سید احمد شہید رحمۃ اللہ علیہ ہیں۔ اس کے ساتھ ہی خیال گزرا کہ یہ فارسی بولیں گے اور مجھے فارسی بولنے کی مشق نہیں ہے (ترجمہ کر لیتا ہوں پڑھ لیتا ہوں لیکن بولنے کی مجھے مشق نہیں ہے) پھر فوراً ذہن میں آیا کہ چلو کوئی بات نہیں۔ یہ پرانی فارسی بولیں گے میں یہ فارسی بول سکوں گا۔ اتنے میں وہ میرے قریب آجاتے ہیں اور میں ان کے قریب ہو جاتا ہوں۔ میں نے انہیں السلام علیکم کہا اور ہم نے مصافحہ کیا تو انہوں نے فرمایا کہ مولانا غلام رسول مہر صاحب کی کتابوں پر جو تبصرہ کیا ہے، وہ مجھے بہت پسند آیا ہے۔ آپ نے بہت اچھا تبصرہ کیا ہے۔ دو تین مرتبہ انہوں نے اسی قسم کے الفاظ فرمائے۔ میں ان کے فرمان کا نیازمندی سے جواب دیتا ہوں کہ بہت بہت شکریہ آپ نے میری کوئی چیز پسند فرمائی اور یہ میرے لیے بڑی سعادت کی بات ہے۔ اب میری آنکھ کھل گئی اور خواب ختم ہو گیا۔

میں نے سوچا یہ خواب تعبیر طلب ہے۔ دو جلیل القدر عالم میرے مہربان تھے جو خوابوں کی صحیح تعبیر دیتے تھے۔ خواب کی تعبیر ایسا فن ہے جس کا ذکر قرآن مجید میں سورہ یوسف میں فرمایا گیا ہے۔ بہر کیف ان دو علماء میں سے ایک مولانا محمد حنیف ندوی رحمہ اللہ تھے جن سے روزانہ شام کے وقت دہلی مسلم ہوٹل میں ملاقات ہوتی تھی اور ایک شاہ محمد جعفر پھلواروی رحمہ اللہ تھے۔ شام کو میں نے مولانا محمد حنیف ندوی رحمہ اللہ سے خواب بیان کیا تو انہوں نے مجھ سے پوچھا کہ سید شہید احمد رحمہ اللہ نے آپ سے اردو میں بات کی تھی، میں نے ہاں میں جواب دیا۔ تو انہوں نے فرمایا کہ خواب کی تعبیر یہ ہے کہ آپ اردو میں شخصیات سے متعلق ایسا کام کریں گے جو مولانا غلام رسول مہر نے کیا اور آپ کا کام لوگ اسی طرح پسند کریں گے جس طرح جماعت مجاہدین کے بارے میں مولانا غلام رسول مہر کی کتابیں پسند کی جاتی ہیں۔

میں نے عرض کیا میں اس طرح کا کام کہاں کر سکتا ہوں۔ میرے تو حالات ہی اس قسم کے نہیں ہیں۔ میں تو وہابیوں کے اخبار کا ایڈیٹر ہوں۔ کسی سے لڑائی کسی سے جھگڑا۔ زندگی ایسے ہی گزر جائے گی۔ فرمانے لگے: یہ تو مجھے معلوم نہیں لیکن خواب کا مطلب یہی ہے۔ اس تعبیر سے مجھے خوشی ہوئی۔ تھوڑے دنوں کے بعد شاہ محمد جعفر پھلواروی (مرحوم) سے ملاقات ہوئی تو ان سے بھی میں نے خواب میں بیان کیا اور وہ تعبیر بتائی جو مولانا محمد حنیف ندوی نے دی تھی۔ انہوں نے فرمایا تعبیر بالکل صحیح ہے آپ اپنی تصانیف میں پرانی فارسی کتابوں کے حوالے دیں گے۔

اس کے بعد 16 دسمبر 1953ء کو مولانا داؤد غزنوی رحمہ اللہ فوت ہو گئے۔ ہم دارالعلوم تقویۃ الاسلام کے ہال میں بیٹھے ہوئے

تھے، وہاں قاضی عبدالباقی صاحب آئے جو قاضی محمد سلیمان منصور پوری مصنف ''رحمتہ العالمین'' کے پوتے تھے انہوں نے اِدھر اُدھر دیکھا۔ میں سمجھ گیا کہ مجھے تلاش کر رہے ہیں۔ میں ان کے پاس آیا تو مجھے اور مولانا محمد حنیف ندوی کو ایک ہوٹل میں لے گئے۔ وہاں ہم نے چائے پی، قاضی عبدالباقی نے مجھے کہا: مولانا داؤد غزنوی رحمہ اللہ کے ساتھ آپ کا بہت اچھا وقت گزرا ہے۔ تم نے پندرہ سال ان کے ساتھ گزارے ہیں۔ وہ تم پر شفقت فرماتے تھے۔ اب اخبار الاعتصام جو نئی انتظامیہ آئے گی تم ان کے ساتھ نہیں چل سکتے، تم اپنا اور انتظام کرو۔

میں نے کہا میں نے اس اخبار پر اتنی محنت کی ہے، مجھے کون نکال سکتا ہے۔ اخبار چلایا ہے پندرہ سولہ سال بے حد محنت کی ہے لیکن چند روز کے بعد وہی بات ہوئی جو قاضی عبدالباقی نے کہی تھی۔ اخبار کی انتظامیہ کے ساتھ میرے اختلافات پیدا ہو گئے جو بہت بڑھ گئے۔ میری تنخواہ بھی بند ہو گئی۔ آخر کار میں نے تیس مئی 1965ء کو اخبار کی صدارت سے استعفیٰ دے دیا۔

اس وقت میں روز نامہ ''امروز'' میں لکھا کرتا جو اپنے دور کا بہت بڑا اخبار تھا مجھے اس سے معقول آمدنی ہو جاتی تھی۔ 20 اکتوبر 1965ء کو تین آدمی میرے گھر پر آئے، میں اس وقت گھر پر نہیں تھا۔ ایک مولانا محمد حنیف ندوی صاحب دوسرے رئیس احمد جعفری صاحب اور تیسرے اسماعیل ضیاء صاحب جو بعد میں پیپلز پارٹی کے ٹکٹ پر صوبائی اسمبلی کے رکن منتخب ہوئے۔

جس خواب کا میں نے تذکرہ کیا یہ 20 اکتوبر 1956 کا تھا اور 20 اکتوبر 1965ء کو یہ تین آدمی میرے گھر میں پیغام دے گئے کہ ادارہ ثقافت اسلامیہ میں ملازمت کیلئے کل آجائیں۔ 21 اکتوبر کو میں گیا تو مجھے اپوائمنٹ لیٹر مل گیا۔ میں نے شخصیات پر کام شروع کر دیا۔ نو سال کے بعد اس خواب کی تعبیر ملی۔ فوراً میرے دل میں آیا قرآن نے صحیح کہا ہے'' فی بضع سنین ........ بضع '' کا لفظ تین سے نو تک بولا جاتا ہے۔ یہ خواب 20 اکتوبر 1956 کا تھا جو 21 اکتوبر 1965 کو پورا ہوا۔ تو بات یہ ہے کہ خواب کی بھی ایک حقیقت ہے۔

**شفاف تصوف اور سچی کرامات کا اظہار درست ہے:۔** بات یہاں آ کر رکتی ہے کہ یہ جو کتاب ''علمائے اہل حدیث کا ذوق تصوف '' کے نام سے آپ لکھ رہے ہیں اگر آپ مطمئن ہیں......تو ٹھیک ہے۔ میں نے بھی جو اپنی کتابوں میں واقعات لکھے ہیں، ان لوگوں کے لکھے ہیں جن کو یہ پیش آئے ہیں۔ ہاں ''تذکرہ صوفی محمد عبداللہ رحمہ اللہ'' میں ایک بات لکھنے میں مجھ سے غلطی ہوئی، میں نے اس پر اخبار ''الاعتصام '' میں معذرت کر لی ہے۔ دراصل وہ میری غلطی نہیں تھی بلکہ واقعہ بتانے والے نے غلطی کی۔ وہ یہ ہے کہ صوفی عبداللہ صاحب رحمہ اللہ ایک گاؤں میں گئے جو کہ منڈی یزمان کے قریب ہے۔ وہاں ایک آدمی صوفی صاحب کو اپنے گھر لے گیا اور کہنے لگا یہ میری بھینس ہے اور بہت اچھی بھینس ہے لیکن صرف کٹے ہی دیتی ہے کٹیاں نہیں دیتی۔ صوفی صاحب رحمہ اللہ نے بھینس کی دم تین بار کھینچی اور کہا دے کٹی۔ دے کٹی۔ دے کٹی۔ یہ واقعہ مجھے فیصل آباد سے ایک شخص نے بتایا تھا اور میں نے اسی طرح لکھ دیا تھا۔

اس کے بعد جامع تعلیم الاسلام ماموں کانجن کے استاد قاری عبدالحفیظ سندھو کا فون آیا اس نے بتایا کہ جس شخص کی وہ بھینس تھی وہ کہتا ہے کہ صوفی صاحب رحمہ اللہ نے بھینس کی دم پکڑ کر کہا بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اور پھر اللہ سے یہ دعا کی۔ یا اللہ دے کٹی، یا اللہ دے کٹی، یا اللہ دے کٹی۔ میں نے جب یہ وضاحت سنی تو کہا بالکل ٹھیک ہے یہ میری غلطی ہے۔ لیکن اس کے ساتھ بتانے والے کی بھی غلطی ہے اور ساتھ ہی مجھے بھی سوچنا چاہیے تھا کہ صوفی صاحب نے ضرور ہی اللہ کا نام لیا ہوگا لیکن میں نے سوچا نہیں۔ پھر اس کے بعد میں نے فوراً ''الاعتصام'' میں اعلان کیا کہ یہ واقعہ لکھنے میں مجھ سے غلطی ہوئی ہے اور صحیح واقعہ اس طرح ہے کہ صوفی صاحب رحمہ اللہ نے اللہ سے مانگا تھا، بھینس سے نہیں مانگا تھا۔ مولانا حافظ زبیر علی زئی صاحب بھی میرے پاس آئے تھے۔ انہوں نے اس واقعے پر ''الاعتصام'' میں میرے اعتذار نامے کو سراہا اور کہا کہ آپ نے اچھا کیا جو یہ وضاحت لکھ دی۔ ان کے ساتھ مکتبہ اسلامیہ اردو بازار لاہور کے مولانا محمد سرور صاحب بھی تھے۔

اسی طرح کشف کا معاملہ ہے جیسا کہ میں نے اپنی کتاب میں صوفی صاحب رحمہ اللہ کا ایک واقعہ لکھا ہے کہ ایک شخص کے بیل گم ہو گئے وہ

بہت پریشان ہوا۔حضرت صوفی صاحب رحمہ اللہ کی خدمت میں آکر اپنی پریشانی بیان کی تو انہوں نے فوراً فرمایا تمہارے بیل فلاں جگہ پر کھڑے ہیں۔اس شخص نے جب وہاں جا کر دیکھا تو واقعی بیل وہیں کھڑے تھے۔میں نے صوفی صاحب رحمہ اللہ کے بارے میں یہ بات سنی تھی کہ وہ فرمایا کرتے تھے کہ کشف کوئی مشکل کام نہیں ہے لیکن میں نے اب کشف کی طرف توجہ دینا چھوڑ دی ہے۔اب میں صرف دعا کرتا ہوں۔

یہ اللہ کا فضل ہے کہ جب میری کتاب ''تذکرہ صوفی عبداللہ رحمہ اللہ'' چھپ گئی تو بعد میں اہل حدیث دوستوں نے پندرہ بیس واقعات مزید بھیجے ہیں۔

**دعائے ولی پر مرضی کی نوکری مل جانا:۔**(کرامت) ایک آدمی نے مجھے خط لکھا کہ آپ کی کتاب ''تذکرہ صوفی عبداللہ'' میں نے پڑھی بہت اچھی کتاب ہے۔انہوں نے لکھا کہ بھوئے آصل (ضلع قصور) کے قریب رہتا ہوں۔اپنی تعلیم مکمل کرنے کے بعد میں صوفی صاحب رحمہ اللہ کی خدمت میں حاضر ہوا اور عرض کیا کہ حضرت میرے لیے دعا کریں اللہ تعالیٰ مجھے نوکری عطا فرمادیں۔صوفی صاحب رحمہ اللہ نے دعا کی اور تھوڑے دنوں کے بعد مجھے محکمہ منڈیات میں نوکری مل گئی۔اس نوکری سے مجھے بہت خوشی ہوئی لیکن وہ نوکری پنشن ایبل نہیں تھی۔میں پھر صوفی صاحب رحمہ اللہ کی خدمت میں حاضر ہوا اور عرض کی حضرت اس نوکری پر تو پنشن نہیں ملے گی۔فرمانے لگے اللہ وہ بھی کردے گا۔چنانچہ تھوڑے دنوں بعد حکومت نے اعلان کر دیا کہ ان ملازمین کو بھی پنشن ملا کرے گی۔

**اشاعت کرامات کی فکر:۔**صوفی صاحب کی کرامات (یا قبولیت دعا) کے سلسلے میں آنے والے خطوط کی فوٹو کاپی میں نے پبلشر کو دے دی ہے اور کہا ہے کہ ان کو کتاب میں شامل کر کے شائع کیا جائے۔اگر وہ نہیں چھاپیں گے تو میں کسی اور پبلشر کو دے دوں گا۔مجھ سے بعض اور پبلشر بھی کتاب مانگ رہے ہیں۔یہ کتاب بہت تھوڑے عرصے میں دو مرتبہ چھپ چکی ہے۔اگر یہ اتنی ہی بری تھی تو فوراً ہی کیوں بک گئی......! بعض لوگوں نے دو دو سو کی تعداد میں کتابیں خرید کر تقسیم کیں۔مولانا عبدالقادر ندوی مرحوم (سابق صدر جامعہ تعلیم الاسلام ماموں کانجن) نے سیکڑوں کی تعداد میں کتاب خریدی اور شائقین کو پڑھنے کے لئے دی۔

**دور حاضر میں بیعت اصلاح کی ضرورت:۔**سوال:موجودہ دور میں بیعت اصلاح کے سلسلے میں آپ کی کیا رائے ہے؟

جواب:میرے خیال میں بیعت لینے میں کوئی حرج نہیں جس آدمی کو آپ اچھا اور نیک جانتے ہیں اس کی بیعت کرلیں۔لیکن میں یہ بھی نشان دہی بھی نہیں کرسکتا کہ فلاں کی بیعت کریں۔ویسے مجھے آج کل مولانا عائش محمد حفظہ اللہ اچھے لگتے ہیں۔نیک آدمی ہیں،ان کی دعا قبول ہوتی ہے۔میرا خیال ہے کہ کہ کوئی شخص بیعت کرلے تو اس میں کتاب وسنت کی اطاعت کا جذبہ دوسروں کی بہ نسبت زیادہ ہوتا ہے۔آپ نے کس کی بیعت کرنی ہے۔یہ آپ کی مرضی ہے۔یہ مشورہ میں نہیں دے سکتا۔

**مولانا محمد اسماعیل سلفی رحمہ اللہ کی بیعت:۔**مولانا محمد اسماعیل سلفی رحمہ اللہ نے 1921ء میں مولانا ابوالکلام رحمہ اللہ کی بیعت کی تھی یہ انہوں نے خود لکھا ہے۔یہ بیعت میاں عبدالعزیز مالواڑہ بارایٹ لا کے مکان پر لاہور میں ہوئی اور وہاں پر داؤد غزنوی رحمہ اللہ بھی موجود تھے۔

**مولانا غلام رسول مہر رحمہ اللہ کی بیعت:۔**مولانا غلام رسول مہر رحمہ اللہ نے بھی بیعت کی تھی۔مولانا محی الدین قصوری رحمہ اللہ سے جو کہ مولانا عبدالقادر قصوری رحمہ اللہ کے بیٹے تھے اور انہوں نے صوفی ولی محمد رحمہ اللہ کی بیعت کی جو کہ فتوحی کے رہنے والے تھے اور جماعت مجاہدین سے تعلق رکھتے تھے۔فتوحی والا گاؤں گنڈا سنگھ کے قریب ضلع قصور میں ہے۔

صوفی ولی محمد مرحوم کے بعض واقعات بڑے دلچسپ ہیں کہ ایک شخص نے بتایا کہ صوفی ولی محمد رحمہ اللہ کا ایک ملنے والا قبر کی جزا سزا کو نہیں مانتا تھا۔صوفی صاحب نے اسے بہت سمجھایا لیکن یہ بات اس کی سمجھ میں نہیں آرہی تھی۔ایک دن کھانا کھانے کے بعد صوفی ولی محمد صاحب نے اسے کہا کہ تم میرے سر کے ساتھ سر لگاؤ اور سو جاؤ۔اس نے ایسا ہی کیا،جب وہ سو کر اٹھا تو جزا سزا کا قائل تھا۔یہ کیا معاملہ تھا اس کے متعلق میں کچھ نہیں کہہ سکتا۔

سوال: آج کے اہل حدیث بیعت سے کیوں گھبراتے ہیں؟

جواب: یہ ان کا مسئلہ ہے۔ ان سے پوچھیں، میرا نہیں ہے۔

**بیعت جہاد اور بیعت اصلاح:۔** سوال: یہ کہا جاتا ہے کہ شاہ اسماعیل شہید اور سید احمد شہید رحمہما اللہ کی جو بیعت تھی وہ بیعت جہاد تھی، بیعت اصلاح نہیں تھی؟

جواب: بیعت جہاد میں ہی بیعت کی ساری اقسام آ جاتی ہیں۔ ڈاکٹر اسرار احمد صاحب بھی بیعت لیتے تھے۔ ایک دن از راہ کرم وہ میرے غریب خانے پر تشریف لائے۔ ان کے ساتھ تنظیم اسلامی کے بعض اور ارکان بھی تھے۔ انہوں نے مختلف باتیں ارشاد فرمائیں۔ کہنے لگے: اسلام کا غلبہ ہونا چاہیے۔ میں نے کہا کہ اسلام کا غلبہ میرا مسئلہ نہیں ہے کیونکہ اسلام مغلوب ہی نہیں۔ غالب اس کو کرنے کی کوشش کی جاتی ہے جو مغلوب ہو۔ ہاں مسلمان کمزور ہیں، اگر آپ اسلام کو مغلوب سمجھتے ہیں تو اسے غالب کرتے رہیں۔ میں تو اسے مغلوب نہیں سمجھتا۔ پھر فرمایا کہ آپ نے کسی کی بیعت کی ہے؟ میں نے کہا کی ہے۔ کہنے لگے وہ زندہ ہیں؟ میں نے کہا وہ فوت ہو گئے۔ کہنے لگے آپ نے دوبارہ بیعت کی۔ میں نے کہا ہاں دوباہ بھی کی تھی، وہ بھی فوت ہو گئے۔ کہنے لگے تو آپ پھر میری بیعت کر لیں۔ میں نے کہا: اب تو میں خود بیعت لیتا ہوں۔

فرمایا آپ میرے پاس دس دن آ کر رہیں۔ میں نے کہا ڈاکٹر صاحب میں دس دن کیا دس ماہ، دس سال آپ کی خدمت میں رہنے کے لئے تیار ہوں لیکن میرے افکار نہیں بدلیں گے، نہ سیاسی افکار بدلیں گے نہ مذہبی۔ میں وہابی ہوں اور وہابی ہی رہوں گا۔ میں جن چیزوں کا قائل ہوں ان کا ہی قائل رہوں گا۔ آپ مجھے لاکھ سمجھاتے رہیں۔ میں نے اخبار پڑھ کر یا لوگوں کی باتیں سن کر افکار نہیں بنائے۔ میں نے پڑھ کر مطالعہ کر کے افکار بنائے ہیں، سیاسی افکار بھی میں نے پڑھ کر قائم کئے اور میں قید میں بھی رہا ہوں، مجھ سے ایک ایک جماعت سے متعلق پوچھیں، یہ کب بنی انشاء اللہ سب کا بتاؤں گا۔ کانگریس کے بارے میں پوچھیں، مسلم لیگ کا پوچھیں سب کچھ عرض کروں گا، مذہبی جماعتوں کے متعلق پوچھیں ان کے متعلق بھی بتاؤں گا، میں نے پڑھ کر اپنا ایک ذہن بنایا ہے۔

اسی طرح پڑھ کر میں نے سمجھا ہے کہ وہابیت صحیح ہے، اہل حدیث برسر حق ہیں۔ اب میرے پاس سو دیوبندی آ جائیں شیخ الہند رحمہ اللہ اٹھ کر آ جائیں میں نہیں مانوں گا۔ مولانا حسین احمد مدنی رحمہ اللہ کو میں نے دیکھا ہے، ان کی باتیں سنی ہیں، مولانا کفایت اللہ صاحب جو بہت بڑے عالم تھے انہیں مفتی اعظم کہا جاتا تھا ان کی مجالس میں دلی میں بیٹھا ہوں۔ مولانا احمد سعید دہلوی رحمہ اللہ کی مجلس میں بیٹھا ہوں، اسی طرح مولانا حفظ الرحمٰن سیوہاروی صاحب سے باتیں کرنے اور ان کی مجلس میں بیٹھنے کی سعادت حاصل کی ہے لیکن مسلکی اعتبار سے میں ان حضرات سے ہرگز متاثر نہیں ہوں۔ میں کسی سے یہ نہیں کہتا کہ وہ نماز میں رفع الیدین کرے یا آمین بالجہر پکارے لیکن میں ان مسائل پر عمل کرتا ہوں اور برملا کرتا ہوں۔

میرے نزدیک صحیح مسئلہ یہی ہے کہ رفع الیدین کرنی چاہئے اور سورہ فاتحہ نماز میں پڑھنی چاہیے، کیونکہ حدیث میں ہے کہ سورہ فاتحہ کے بغیر نماز نہیں ہوتی، یہ صحیح حدیث ہے۔ لیکن اگر کوئی کہے میں نے سورہ فاتحہ نہیں پڑھنی تو نہ پڑھے۔ میں نے کسی کا ٹھیکہ نہیں لیا۔ میں جو بات کر رہا ہوں وہ یہ ہے کہ میں نے جو خیالات بنائے ہیں وہ خوب پڑھ کر اور تحقیق کے بعد بنائے ہیں۔

**نیک لوگوں کی دعا جلد قبول ہونا:۔** نیک لوگوں کی دعاؤں کا نظریہ یہ بھی میں نے پڑھ کر بنایا ہے کہ دعا نیک لوگوں کی جلد قبول ہوتی ہے۔ اللہ کے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم دعا کرتے تھے۔ قرآن کہتا ہے کہ دعا قبول ہوتی ہے۔ دو اوقات میں خاص طور پر دعا قبول ہوتی ہے۔ ایک فرائض کے بعد اور ایک آدھی رات کے بعد۔ اب یہ ہماری بدقسمتی ہے کہ رات کی نماز نہ پڑھیں۔ حدیث میں فرمایا گیا ہے جو ہاتھ دعا کے لئے اٹھائے جائیں اللہ انہیں خالی نہیں لوٹاتا۔ اسی طرح وظائف کا معاملہ ہے۔ حدیث میں آیا ہے یہ یہ وظائف نماز کے بعد پڑھو...... صبح

اور شام کی نماز کے بعد ''بسم اللہ الذی لایضر مع اسمہ'' تین تین بار پڑھیں، فلاں وظیفہ سات مرتبہ پڑھیں وغیرہ وغیرہ۔

میں آپ سے کہہ رہا تھا کہ میں خود مطالعہ کر کے اور پڑھ کر یہاں تک پہنچا ہوں۔ فقہ کی بہت کتابیں میں نے پڑھی ہیں اور درساً درساً پڑھی ہیں۔ جو میں نے فقہ پر لکھا ہے مثلاً '' برصغیر میں علم فقہ '' میری کتاب ہے۔ اس قسم کی کتاب کسی حنفی عالم نے نہیں لکھی۔ میں نے یہ مواد کئی سو سال قبل کی قلمی کتابوں سے لیا ہے۔ اس قسم کی کتاب نہ مولانا محمد قاسم نانوتوی صاحب نے لکھی ہے، نہ مولانا حسین احمد مدنی صاحب نے حالانکہ قلمی کتابیں ان کے زمانے میں بھی موجود تھیں لیکن نہیں لکھ سکے۔ یہ قلمی کتابیں میں نے بڑی محنت سے تلاش کیں اور ان سے اپنی پسند کا مواد لیا اور پھر اسے کتابی شکل میں جمع کیا۔

میں نے فقہ کی اکاسی کتابوں کا تعارف کروایا ہے، ان میں سے بعض فارسی زبان میں ہیں اور بعض عربی زبان میں۔ میں نے نماز روزہ کے مسائل پر بحث نہیں کی بلکہ معاشرتی مسائل بتائے ہیں اور یہ بتایا کہ اسلام دو چیزوں کا نام ہے ایک عبادات اور دوسرا معاملات۔ میں نے معاملات پر بحث کی ہے۔ قلمی کتابیں تلاش کرنا کوئی آسان کام نہیں ہے، یہ کام کوئی سر پھرا ہی کر سکتا ہے۔ علمائے کرام نے آسان کام کو اپنا لیا ہے کسی کو کافر کہا، کسی کو وہابی کہا، کسی کو بزرگوں کا بے ادب قرار دیا اور سمجھ لیا کہ دین کی خدمت کا فریضہ ادا ہو گیا۔ میں اس قسم کی سطحی باتیں بالکل نہیں کرتا۔

ایس ایم اکرام ادارہ ثقافت اسلامیہ کے ڈائریکٹر تھے۔ انہوں نے مجھے کہا کیا آپ قلمی کتاب پر کام کر لیں گے؟۔ میں نے کہا ہاں کروں گا۔ کہا فتاویٰ غیاثیہ کا پنجاب یونیورسٹی لائبریری میں قلمی نسخہ موجود ہے اس پر کام کرو۔ قاضی عبدالنبی کوکب اورینٹل سیکشن کے لائبریری کے انچارج تھے۔ وہ غائبانہ طور پر مجھے جانتے تھے میں بھی انہیں جانتا تھا۔ میں نے انہیں بتایا کہ میرا یہ مسئلہ ہے۔ وہ کہنے لگے فتاویٰ غیاثیہ ہے تو سہی لیکن مل نہیں رہا ہے۔ میں نے کہا کہ قلمی کتاب کہاں جا سکتی ہے کسی الماری میں ہی ہوگی۔ بہر حال میں کئی دن بالالتزام لائبریری گیا لیکن کتاب نہ ملی۔

چیف لائبریرین عبدالرحیم صاحب تھے۔ ایک روز میں اپنے دفتر گیا تو رحیم صاحب میرے ڈائریکٹر اکرام سے ملنے آئے ہوئے تھے۔ مجھے دیکھتے ہی کہنے لگے اسحاق صاحب آپ روزانہ ہماری لائبریری جاتے ہیں اور ہمیں ملتے ہی نہیں۔ میں نے کہا رحیم صاحب ایک کتاب چاہئے تھی، وہ مل نہیں رہی وہ سمجھ گئے۔ میں نے کسی کی شکایت نہیں کی وہ فرمانے لگے کہ کل صبح لائبریری آ جانا، میں نے کہا ضرور آؤں گا۔ میں دوسرے دن گیا تو سسٹم ہی بدلا ہوا تھا، قاضی عبدالنبی کو کسی اور سیکشن میں بھیج دیا گیا یہاں جو متعلقہ آدمی تھا اسے فتاویٰ غیاثیہ کے متعلق کہا تو وہ کہنے لگا یہ میز پر پڑی ہے۔ آپ اور کوئی خدمت بتائیں۔ میں نے شکریہ ادا کیا۔

فتاویٰ عالم گیری میں نے پڑھی ہے۔ اس میں کوئی ایسی چیز نہیں ہے۔ اہل حدیث ویسے ہی اس پر اعتراض کرتے ہیں وہ ایسے ہی ہے جیسے عام فقہ کی کتابیں ہوتی ہیں فرق صرف یہ ہے کہ بہت سی فقہ کی کتابوں کو اکٹھا کر کے ایک کتاب بنا دی گئی ہے۔ میں نے فتاویٰ عالم گیری کی کتاب '' القضا '' پر لکھا ہے۔ میں بتانا یہ چاہتا ہوں کہ میں نے فقہ کی کتابیں بہت پڑھی ہیں لیکن میں متاثر کسی سے نہیں ہوں، بس اسے علم کی حد تک ہی پڑھا ہے کہ میری معلومات میں اضافہ ہو جائے اس سے متاثر نہیں ہوا۔ حدیث کو چھوڑ کر دوسری کتابوں سے ہرگز متاثر نہیں ہو سکتا۔

ایک مرتبہ ایک دیوبندی عالم میرے پاس تشریف لائے۔ کہنے لگے آپ کی مہربانی کہ آپ نے ہمارے بزرگوں پر کام کیا ہے۔ مجھے بڑا غصہ آیا، میں نے کہا کہ آپ جیسے لوگ بزرگوں کے بارے میں تعصب پھیلاتے ہیں جوان حضرات کو اپنے کھاتے میں ڈالتے ہیں۔ جب یہ سارے بزرگ آپ ہی کے ہیں تو کسی نے ان کی عزت خاک کرنی ہے۔ کیا یہ بزرگ آپ نے اپنے گھر میں پیدا کیے ہیں۔ اگر یہ آپ کے بزرگ ہیں تو ان کے حالات کیوں نہیں لکھتے؟ آپ لوگ کوئی علمی کام نہیں کرتے بس دوسروں کے خلاف تعصب پھیلاتے ہیں۔

**تصوف کا مطالعہ اور کسی کو صوفی کا لقب دینا:۔** سوال: آپ نے تصوف اور سیاست کے بارے میں کون سی کتابیں پڑھی ہیں؟

جواب: سیاست کے موضوع پر میں نے بے شمار کتابیں پڑھی ہیں، لیکن اسے چھوڑیے، صرف تصوف کی بات کرتے ہیں۔ اس سلسلے میں

بھی مجھے کئی کتابیں پڑھنے کا موقع ملا۔ایک دن میں حضرت مولانا سید محمد داؤد غزنوی کی خدمت میں حاضر تھا کہ میری کسی گزارش پر انہوں نے فرمایا: آپ تو صوفی ہوگئے ہیں اور آپ نے یہ خالص صوفیانہ بات کی ہے۔ یہ الفاظ فرما کر وہ اٹھے اور ایک الماری سے نکال کر مجھے مولانا اشرف علی تھانوی رحمہ اللہ کی کتاب ''التکشف'' عنایت فرمائی۔ وہ کتاب میں نے پڑھی۔ سچی بات یہ ہے کہ میں اس سے زیادہ متاثر نہیں ہوا۔ عین ممکن ہے میں وہ کتاب سمجھ نہ سکا ہوں۔اصل تصوف میرے نزدیک وہی ہے جو خالص کتاب وسنت پر مبنی ہو اور صوفی وہ ہے جو کتاب وسنت کے احکام پر عامل ہو۔مرحومین سے صوفی ولی محمد (فتوحی والا) مولانا صوفی محمد علی لکھوی، صوفی عبداللہ (ماموں کانجن) مولانا محی الدین لکھوی (ان کے حالات میں سے مستقل کتاب لکھی ہے جو ابھی شائع نہیں ہوئی)۔صوفی نذیر احمد کاشمیری ان لوگوں کو باقاعدہ صوفی کہا جاتا تھا اور یہ واقعی صوفی یعنی بے حد صالح لوگ تھے۔موجودہ علماء میں بھی بعض حضرات کو صوفی کہہ کر پکارا جاتا ہے۔مثلاً حضرت مولانا عبداللہ ویروالوی مرحوم ومغفور کے دارالقرآن والحدیث کے کے مدرس صوفی گلفراز صاحب، جامعہ ابوبکر کراچی اور جامعہ تعلیم الاسلام ماموں کانجن کے صوفی عائش محمد۔اگر کسی کو صوفی کہنا اور اس کی صوفیت کی نسبت کرنا غلط ہوتا اپنے عالم وفاضل لوگ ہرگز صوفی کہلانا پسند نہ فرماتے۔اسی طرح حضرت مولانا غلام رسول مرحوم ومغفور قلعوی قلعہ میہاں سنگھ والے بہت بڑے عالم اور مستجاب الدعوات بزرگ تھے۔ میں نے ان کے حالات میں'' تذکرہ مولانا غلام رسول قلعوی'' کے نام سے مستقل کتاب لکھی ہے۔جس میں ان کی قبولیت دعا اور کرامات کے بہت سے واقعات تحریر کیے ہیں ۔غزنوی اور لکھوی علمائے کرام سے متعلق کے تذکار بھی اس فقیر نے لکھے ہیں اور مزید لکھ رہا ہوں۔اس گوشہ فقیر سے جو قلمی کام ہوسکتا ہے اللہ کی مہربانی سے وہ کام کرنے کی کوشش کرر ہا ہوں۔''وما توفیقی الا باللہ العلی العظیم ''۔

## مشفق، بااخلاق اور تصوف پسند انسان

اخلاق کی مٹھاس اور گفتار کی چاشنی کتابوں میں پڑھی اور لوگوں سے سنی تو ضرور تھی لیکن اس کا عملی مشاہدہ ذہبی دوراں مولانا اسحٰق بھٹی حفظہ اللہ کی مجلس میں حاضری سے نصیب ہوا۔

کتاب'' علمائے اہل حدیث کے ذوق تصوف'' کے سلسلے میں مولانا اسحاق بھٹی حفظہ اللہ کی خدمت میں کئی بار حاضری دینے کا شرف حاصل ہوا مگر انہوں نے کبھی بھی ناراضگی کا اظہار نہیں کیا بلکہ ہر ملاقات میں آپ کے اخلاق کو اچھے سے اچھا پایا۔اتنی بڑی شخصیت، اتنا بڑا نام لیکن اتنا اچھا اخلاق میں نے زندگی میں نہیں دیکھا۔سچ لکھا جائے تو اس حدیث مبارکہ کا مفہوم اب سمجھ میں آیا کہ''تم میں سے بہتر شخص وہ ہے جس کا اخلاق سب سے بہتر ہے''۔مورخہ ۲۰۱۳ـ۸ـ۴، بمطابق ۲۵ رمضان المبارک بروز اتوار کو بعد نماز عصر کچھ دیر گفتگو ہوئی جس میں آپ نے''صوفی اور تصوف'' کے بارے میں مختصر مگر جامع تاثرات ارشاد فرمائے یہ تاثرات اور گذشتہ تمام ملاقاتیں میں موبائیل میں ریکارڈ کرتا رہا کیونکہ ایسی علمی اور تحقیقی ہستیاں پھر نہیں ملتیں یہ علمی انسان اس قحط الرجال کے دور میں ایک سرمایہ ہیں۔دوران گفتگو آپ کے بھتیجے بھی موجود تھے جو کہ آج کل پنجاب یونیورسٹی میں پڑھ رہے ہیں۔گفتگو کا وہ ریکارڈ من وعن پیش خدمت ہے: آپ کی اس تمام گفتگو کو ریکارڈ کر کے بطور تبرک و یادگار محفوظ کر لیا گیا ہے۔(سید فاروق محمدی)

**صوفی کون ہوتا ہے؟**:۔صوفی اللہ کے نیک بندوں کو کہتے ہیں۔دنیا میں ایسے لوگ بھی موجود ہوتے ہیں جو اگر اللہ کی قسم اٹھا لیں تو اللہ پاک ان کی قسم کی لاج رکھتے ہوئے وہ کام کر دیتے ہیں۔تصوف ہی سے لفظ صوفی نکلا ہے، اگر تصوف غلط ہے تو صوفی کہلانا بھی غلط ہوتا۔صوفی عبداللہ صاحب رحمہ اللہ ماموں کانجن والے صوفی تھے، اس کے علاوہ مولوی ولی محمد (فتوحی والا) بھی صوفی تھے، وہ اہل حدیث تھے اور مجاہدین کے ساتھی بھی تھے۔اس نیک آدمی کا ایک واقعہ مشہور ہے کہ ان کا ایک ملنے والا یوم حشر کو نہیں مانتا تھا وہ اسے سمجھاتے رہتے مگر وہ نہ مانتا۔ایک

دن وہ ان کے پاس آیا تو ظہر کی نماز کے بعد اسے کھانا کھلایا، پھر جب سونے لگے تو صوفی ولی محمد صاحب رحمہ اللہ نے اسے فرمایا کہ اپنا سر میرے سر کے ساتھ ملا کر سو جاؤ، جب وہ سو کر اٹھا تو معافی مانگنے لگا۔ یوم حشر پر ایمان لے آیا، یہ کیسے ہوا اللہ ہی بہتر جانتا ہے۔ بہرحال یہ پورا واقعہ میں نے اپنی کتاب ''گزر گئی گزران'' میں لکھا ہے۔ اسی طرح مولانا محی الدین عبدالرحمٰن لکھوی رحمہ اللہ بھی صوفی تھے، جب وہ بیعت ہونے کیلئے مولانا عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کی خدمت میں حاضر ہوئے تو انہوں نے نام پوچھا فرمایا: میرا نام محی الدین ہے۔ یہ سن کر مولانا عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ فرمانے لگے: میرا نام محمد اعظم تھا، حالانکہ اعظم تو اللہ کے نبی ہیں محمد ﷺ، لیکن جب یہ نام میرا رکھ دیا گیا تو میں نے عاجزی کا اظہار کرتے ہوئے اپنا نام عبداللہ رکھ لیا۔ اسی طرح پتہ نہیں آپ بھی احیائے دین کرتے ہیں یا نہیں، لہٰذا آپ بھی اپنے نام کے ساتھ عبداللہ رکھ لیں تاکہ عاجزی ظاہر ہو۔ پھر انہوں نے اپنا پورا نام محی الدین عبدالرحمٰن رکھ لیا۔

**صوفی کی آمد کا صوفی کو الہام:۔** یہ بھی بہت عجیب واقعہ ہے کہ جب آپ بیعت ہونے کیلئے مولانا عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کے پاس جا رہے تھے تو مولانا عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کو پہلے ہی الہام ہو گیا۔ فوراً اپنے گھر والوں سے کہا کہ کوئی اللہ کا نیک بندہ آنے والا ہے، اچھے کھانے کا انتظام کرو، میں ان کو لینے جا رہا ہوں۔ یہ واقعہ بھی میں نے اپنی کتاب میں لکھا ہے۔

**صوفی اہل حدیث کا مدرسہ:۔** اس کے علاوہ فیصل آباد میں دار القرآن والحدیث کے نام سے مولانا عبداللہ رحمہ اللہ نے ایک بہت بڑا مدرسہ بنایا، جن کے شاگرد ہیں مولانا گلزار احمد۔ لیکن اپنے علاقے میں وہ صوفی گلزار احمد کے نام سے مشہور ہیں۔ اگر صوفی کہلانا ناجائز ہوتا تو ان کے استاد مولانا عبداللہ رحمہ اللہ انہیں صوفی نہ کہتے۔ تصوف اور صوفی ایک ہی لفظ ہے۔

**نیپال میں لفظ صوفی کی اہمیت:۔** پچھلے دنوں مجھے نیپال سے ایک خط آیا، خط لکھنے والے ایک بہت بڑے ادارے کے مدرس ہیں، ان کے والد بھی مدرس تھے۔ انہوں نے لکھا کہ میں آپ کی کتابیں بہت عرصے سے پڑھ رہا ہوں۔ آپ سے ملاقات کی بہت خواہش ہے، لیکن ابھی تک آپ سے ملاقات نہیں ہو سکی، اب جو خط لکھ رہا ہوں اس میں مجھے ہمت نہیں ہو رہی تھی کہ میں آپ کو کیسے مخاطب کروں۔ یہاں کے بعض احباب نے مجھے کہا کہ بھٹی صاحب سادہ، نیک اور صوفی آدمی ہیں۔ لہٰذا انہیں صوفی کے نام سے مؤدب ہو کر مخاطب کرو۔ چنانچہ انہوں نے مجھے صوفی کہہ کر مخاطب کیا ہے۔ اگر تصوف غلط ہے تو صوفی کہنا بھی غلط ہوتا، اگر صوفی کہنا غلط ہوتا تو اتنے بڑے عالم دین مجھے صوفی کیوں کہتے۔

**دینی مدارس کے بانی صوفی عبداللہ (رحمہ اللہ):۔** صوفی عبداللہ صاحب رحمہ اللہ نے دو مدرسے جاری کیے، ایک اوڈاں والا میں اور دوسرا ماموں کانجن میں جن میں بے شمار طالب علم پڑھتے ہیں۔ اب بھی تین سو طالب علم قرآن پاک حفظ کر رہے ہیں۔ وہاں کے امیر میرے پاس آتے ہیں جو کہ مکہ یونیورسٹی (جامعہ ام القریٰ) سے فاضل ہیں۔ (پاکستان کی مشہور درسگاہ جامعہ سلفیہ فیصل آباد کا سنگ بنیاد بھی صوفی عبداللہ صاحب رحمہ اللہ نے ہی رکھا تھا)۔

**کرامت اور استدراج میں فرق:۔** مولانا عبدالمجید سوہدروی رحمہ اللہ نے اپنی کتاب ''کرامات اہل حدیث'' میں علمائے اہل حدیث کی بہت سی کرامات بیان کی ہیں۔ کرامت بیان کرنے میں کوئی حرج نہیں، ایک ہوتی ہے کرامت اور ایک ہوتا ہے استدراج، دونوں میں بہت فرق ہے۔ امام ابن تیمیہ رحمہ اللہ نے لکھا ہے، استدراج کافر اور ہندو سے بھی ہو سکتا ہے۔ مثلاً ہمیں معلوم ہوتا ہے کہ فلاں شخص ہوا میں اڑ رہا ہے حالانکہ یہ بات غلط ہے۔ اسی طرح کچھ جنات کے بھی اثرات ہوتے ہیں۔

**چند کرامات کا تذکرہ:۔** مولانا غلام رسول رحمہ اللہ (قلعہ میہاں سنگھ) کے بارے میں میں نے کئی واقعات لکھے ہیں کہ جنات ان کے تابع تھے۔ ایک دفعہ ان کے پاس ایک حجام آ کر کہنے لگا معلوم نہیں اتنے عرصے سے میرا بیٹا غائب ہے۔ آپ خاموش رہے، اس نے پھر یہی کہا، آپ پھر خاموش رہے، اس نے تیسری بار یہ بات کی تو اس سے فرمایا کہ تمہارا بیٹا گھر میں بیٹھا ہے۔ اسی طرح ایک دفعہ ایک نمبردار آ کر کہنے لگا حضرت میرا کنواں خراب ہو گیا ہے، میں غریب آدمی ہوں براہ کرم میرے ساتھ چلیں۔ آپ رحمہ اللہ کے جانے سے اس کا کنواں دوبارہ چل پڑا۔

اسی طرح حضرت کے مخالفین میں سے کسی نے ان کے پاس ایک شخص بھیجا، وہ شخص آ کر حضرت کے سامنے بیٹھا رہا، عصر کی نماز پڑھنے کے بعد کہنے لگا مجھے اجازت دیں۔ میں نے واپس جانا ہے، آپ نے فرمایا ابھی بیٹھ جاؤ۔ وہ کہنے لگا سورج غروب ہونے کو ہے مجھے جانے ہی دیجئے، آپ نے فرمایا ٹھیک ہے چلے جاؤ اور وہ چند ہی لمحات میں واپس پہنچ گیا، یہ بھی ان کی کرامت تھی۔ کرامتیں اپنی جگہ ہوتی ہیں اور کچھ بزرگوں کے قابو میں جنات بھی ہوتے ہیں۔ ایک دفعہ ایک آدمی ان سے کہنے لگا میں نے جنات کو دیکھنا ہے، پھر کچھ دن بعد کہنے لگا کہ میں لاہور جارہا ہوں، آپ نے فرمایا تمہیں راستے میں جنات ملیں گے، کہنے لگا نہیں حضور اب کوئی ضرورت نہیں مجھے یقین ہو گیا ہے یہ نہ ہو کہ میں ڈر جاؤں۔

اسی طرح لکھوی خاندان کی کرامات بھی مشہور ہیں، وہ سب واقعات میں نے اپنی کتابوں میں لکھے ہیں۔

**آج کا دور مادیت کا دور ہے:۔** کچھ دور ایسے ہوتے ہیں جن میں نیکی کا غلبہ ہوتا ہے، آج کے دور میں نیکی کا غلبہ نہیں ہے۔ یہ مادیت کا دور ہے، پہلے جو لوگ تھے ان پر نیکی کا غلبہ رہتا تھا اور مادیت مغلوب رہتی تھی اللہ کی مدد ان کے ساتھ ہوتی تھی۔

**مستجاب الدعوات صوفی:۔** ایک آدمی نیک ہے، بہت زیادہ وظیفہ پڑھتا رہتا ہے، اللہ اس کی دعائیں قبول کرتا ہے تو ہمیں اس میں کیا اعتراض ہے اور پھر شواہد بھی ملتے ہیں۔ مثلاً پچاس آدمی کہتے ہیں کہ میرے ساتھ یہ واقعہ ہوا، یہ واقعہ ہوا تو کیا اب سارے ہی جھوٹ بول رہے ہیں اور بول بھی صرف اسی ایک شخص کے بارے میں رہے ہیں، کسی اور کے بارے میں کیوں نہیں کہتے۔ صوفی عبداللہ صاحب رحمہ اللہ کے پاس جب بھی کوئی شخص دعا کیلئے جاتا تو اسے یقین ہو جاتا تھا کہ دعا قبول ہو چکی ہے اور واقعی اللہ پاک ان کی دعا قبول فرماتے تھے۔

**مجذوب کی دنیا:۔** نیک لوگوں کی اور ہی دنیا ہوتی ہے، کئی لوگ مجذوب کو نہیں مانتے اور کہتے ہیں کہ ہم کسی ایسے شخص کو نہیں جانتے۔ اس کا مطلب ہرگز یہ نہیں ہے کہ جو چیز ہم نہیں جانتے وہ دنیا میں نہیں ہے۔ بے شمار چیزیں ایسی ہیں جنہیں ہم نہیں جانتے کیا اب وہ ساری چیزیں اس دنیا میں نہیں ہیں۔ ایسے مجذوب لوگ یقیناً موجود ہیں، ان کا لوگوں کے ساتھ میل جول دوسروں سے مختلف ہوتا ہے۔ پہلے میں لوہاری میں رہتا تھا ہم لوگ روزانہ انارکلی جاتے تھے وہاں ہوٹل پر مولانا حنیف ندوی رحمہ اللہ بھی آجایا کرتے تھے اور بھی کافی لوگ آتے تھے۔ ایک لمبے تڑنگے آدمی کو ہم روزانہ دیکھتے تھے جو سفید لباس پہنے ہوئے ہوتا، اس کے پاس ایک گٹھڑی ہوتی تھی جسے وہ بغل میں رکھتا اور انارکلی کے چکر لگاتا رہتا۔ اکثر لوگوں کو دیکھ کر ان کے پیچھے بھاگتا مگر ان کے پاس جا کر رک جاتا، انہیں کچھ نہ کہتا نہ ہی کچھ بولتا۔ مولانا حنیف ندوی رحمہ اللہ نے بہت عجیب بات فرمائی۔ فرمایا: معلوم ہوتا ہے یہ کسی بس یا ریل میں سفر کر رہا تھا، دوران سفر اس کی گٹھڑی گم ہو گئی، اس کو دھچکا لگا اور اس لیے اب وہ لوگوں کے پاس جا کر دیکھتا ہے کہ کہیں چوری کرنے والا یہ تو نہیں۔ اسی طرح ایک اور آدمی تھا جس کے ہاتھ میں ایک روٹی کا ٹکڑا ہوتا تھا جسے وہ آسمان کی طرف کرتا تھا۔ ہمارے ساتھ ایک مولانا تھے وہ فرمایا کرتے تھے کہ یہ مجذوب ہے۔

اس طرح کچھ مجذوب جنگلوں میں نکل جاتے ہیں لوگ ان پر اعتراض کرتے ہیں کہ وہ باجماعت نماز یا جمعہ نہیں پڑھتے۔ یہ اعتراض بھی ٹھیک ہے لیکن اصل میں وہ پاگل نہیں ہوتے، ایک روحانی اثر ہوتا ہے جو انہیں دنیا سے الگ تھلگ رکھتا ہے۔ ان کی سمجھ میں یہ دنیا غلط ہے، اس لیے وہ کسی ایسی جگہ رہتے ہیں جہاں دنیا کے آثار نہ ہوں اور وہ ہر وقت اللہ کی یاد میں مستغرق رہیں۔ وہ مادیت سے الگ ہونا چاہتے ہیں اور چاہتے ہیں کہ جنگل میں اپنی ایک الگ دنیا بسائیں جہاں ان کے اور اللہ کی یاد کے درمیان کوئی چیز حائل نہ ہو۔ ویسے بھی اگر ایک شخص جنگل میں ہے تو وہ سفر کی حالت میں ہوتا ہے اس پر جمعہ فرض نہیں۔ لیکن اگر کوئی شخص مقروض ہونے کیوجہ سے جنگل میں نکل جائے تو وہ غلط ہے، اسے حالات کا مقابلہ کرنا چاہیے نہ کہ یوں فرار ہونا چاہیے۔ اللہ ہمیں نیکی کی توفیق عطا فرمائے۔ اگر ہم اس مقام پر نہیں پہنچے تو کم از کم اس کی مخالفت بھی نہیں کرنی چاہیے۔ (ملاقات: سید فاروق احمد رضوی صاحب)

## کرامات کے غیر مطبوعہ خطوط

کتاب علمائے اہل حدیث کا ذوق تصوف کے سلسلے میں حضرت مولانا اسحٰق بھٹی حفظہ اللہ سے ملاقات ہوئی، آپ نے چیدہ چیدہ مقامات سے کتاب کا مسودہ ملاحظہ فرمایا اور تحسین فرماتے ہوئے اسلاف کے شفاف اور پاکیزہ تصوف، بیعت لینے والے حضرات میں سے معروف لوگوں کا تذکرہ بھی کیا، آپ نے اپنی بیعت اصلاح جو کہ سید محمد شریف گھڑیالوی رحمہ اللہ سے تھی اس کا ذکر بھی فرمایا۔ اسکے ساتھ آپ نے علمائے اہل حدیث کے باکمال ولی اور عارف باللہ صوفی محمد عبداللہ رحمہ اللہ کی ان کرامات کا بھی ذکر فرمایا جو آپ کو اپنی معروف سوانح صوفی محمد عبداللہ شائع کرنے کے بعد خطوط کی شکل میں موصول ہوئے، آپ اس بات کے بڑے مشتاق ہیں کہ اگلے جدید ایڈیشن میں ان کرامات کو ذکر کریں۔ آپ کے برادر محترم سعید بھٹی صاحب نے وہ غیر مطبوعہ خطوط مولانا اسحٰق بھٹی حفظہ اللہ کی موجودگی میں ہمیں لاکر دیئے عکس لینے کے بعد وہ انھیں واپس کردیے گئے۔ قارئین کی دلچسپی کے لیے کتاب ''علمائے اہل حدیث کا ذوق تصوف'' کا حصہ بنائے جارہے ہیں۔ آپ کی اس تمام گفتگو کو بطور تبرک و یادگار کے محفوظ کرلیا گیا ہے۔

(از طرف میاں غضنفر اللہ وٹو، فاروق ٹاؤن فیصل آباد)

**اہل اللہ کی سوانح نگاری کا ذوق:۔** بخدمت اقدس بابائے تاریخ وادب جناب مولانا محمد اسحاق بھٹی صاحب حفظہ اللہ تعالیٰ: نہایت آداب وسلام کے بعد عرض ہے کہ دل چاہتا ہے کہ آپ کی زیارت کیلئے حاضر ہوتا مگر ابھی کچھ دیر ہے یکم مئی 2006ء کو میں رحمانیہ دارالکتب امین پور بازار فیصل آباد مولانا محمد رمضان سلفی حفظہ اللہ کے پاس حاضر ہوا تو حسب عادت پوچھا جناب بھٹی صاحب کی کوئی نئی کتاب آئی ہے ......انہوں نے آپ کی کتاب بنام سوانح صوفی محمد عبداللہ رحمہ اللہ دکھائی میں نے خرید لی، پڑھنے سے پہلے ہی مجھے یقین تھا کہ بابائے تاریخ اہل حدیث جس شخصیت پر لکھتے ہیں ان کے متعلقات تمام شخصیات کا بھی تعارف کرواتے ہیں جس کا تعلق کسی بھی طریقہ سے اس شخصیت سے رہا ہو۔ کتاب پڑھنے پر میرا یقین اب عین الیقین ہو چکا تھا، دل بے قرار ہوا کہ لاہور جانے کیلئے اگر وقت نہیں ملتا تو چند حروف آپ کی خدمت عالیہ میں پیش کروں یہ کتاب بھی آپ کی پہلی تصانیف کی طرح اپنی مثال آپ ہے بالخصوص اس میں حضرت صوفی صاحب رحمہ اللہ کے علاوہ جماعت مجاہدین کا تعارف کروایا گیا ہے۔ مولانا فضل الٰہی وزیرآبادی رحمہ اللہ کا نام تو سنا تھا مگر پڑھا آپ کی اس کتب میں ہے۔ اس دور کے کتنے ہی اساتذہ کرام وتلامذہ عظام کے حالات مختصر اور جامع بیان کیے گئے ہیں۔ اسلاف کے حالات ان کے اخلاف تک پہنچانا ویسے تو ہر صاحب علم کی ذمہ داری ہے مگر جسے اللہ توفیق دے اس کا سہرا نہ صرف جماعت اہل حدیث میں سے بلکہ عالم اسلام میں سے آپ ہی کی سر ہے۔ اس طرح کسی نے بھی اپنے اکابر کو تحریر میں اخلاف کیلئے محفوظ نہیں کیا جس طرح کہ آپ کو اللہ نے توفیق نصیب فرمائی ہے۔ اللہ تعالیٰ آپ کی صحت، علم وعمل میں برکات نازل فرمائے اور اس سرمایہ چشمہ علم وادب سے ہمیں مستفیض ہونے کی توفیق نصیب فرمائے۔ ویسے تو بندہ آپ کی تحریر اور تعارف سے 1978ء میں آشنا ہوا تھا جب میں جامعہ سلفیہ میں چوتھی کلاس میں پڑھتا تھا اس وقت میں نے اپنے گاؤں میں ماموں جی کے پاس اردو قومی ڈائجسٹ دیکھا جس میں مولانا سید محمد داؤد غزنوی رحمہ اللہ کے حالات بیان تھے اور غزنوی خاندان کا جب ذکر آیا ہمارے آبائی مربی امام عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ کے ذکر کے ساتھ ہمارے گاؤں فیروز وٹواں اور وٹو برادری کا ذکر پڑھ کر مجھے بہت خوشی ہوئی اس کے بعد الاعتصام میں کبھی کبھی آپ کا مضمون پڑھنے کو مل جاتا۔ تاہم زیارت کی تمنا ابھی باقی تھی۔

**میرے شیخ کے حالات میری خوشی کا سبب:۔** جب میں نے 2000ء میں آپ کی کتاب ''بزم ارجمنداں'' پڑھی جس میں مولانا ابوالکلام آزاد، مولانا محمد صدیق لائلپوری رحمہ اللہ جو میرے شیخ ہیں۔ مولانا امرتسری رحمہ اللہ، حافظ محمد عبداللہ محدث روپڑی رحمہ اللہ اور دیگر

شیوخ اسلام کو میں نے حرفاً حرفاً پڑھا۔اپنے اکابرین کی خدمات اسلام پڑھ کر ایمان کو تازگی نصیب ہوئی۔اس کے فوراً بعد ہی آپ کی کتاب ''نقوش عظمت رفتہ'' مل گئی وہ اس سے بھی بڑھ کر تھی پھر تو بندہ مجبور ہوگیا کہ ایسے محسن جماعت اہل حدیث کی زیارت ضرور کی جائے۔

**راویان کرامات سے شناسائی:۔** جنوری 2000ء کو بندہ نے آپ کی اقامت گاہ پر زیارت کا شرف حاصل کیا۔اس کے بعد فون پر کبھی دل اداس ہوتا تو سلام عرض کرتا رہا ہوں جس کو آپ انتہائی شفقت سے قبول فرما لیتے ہیں یہ آپ کی شفقت ہے۔اس کے بعد بندہ دوبارہ زیارت کیلئے 29 دسمبر 2005ء کو صبح 9 بجے حاضر ہوا تھا، رات جامع قدس میں مولانا مفتی عبداللہ عفیف حفظہ اللہ تعالیٰ کے پاس ٹھہرا تھا۔بات تو عرض کر رہا تھا کہ آپ سے کب متعارف ہوا بات طول پکڑ گئی۔عریضہ پیش کر رہا تھا کتاب پڑھ کر بچوں بچیوں کو حضرت صوفی صاحب رحمہ اللہ کی کرامات سنائیں جو آپ نے نور اں کی بات سے شروع کر کے مولانا عفیف حفظہ اللہ تعالی کے والد کے دعائے صحت پر 59 کرامات درج کی ہیں۔ان میں بہت سے واقعات کے راوی ہمارے دوست محمد اشرف جاوید صاحب ہیں اور محمد رمضان سلفی صاحب ہیں۔

**ایک نہایت مستند کرامت کی تصدیق:۔** اس میں کسی قسم کا شک نہیں کہ صوفی صاحب بھی مستجاب الدعوات تھے ایک کرامت بھی میرے پاس امانت ہے چاہتا ہوں کہ آپ کی خدمت عالیہ میں پیش کروں۔1982ء میں بندہ فاضل عربی کا امتحان دینا چاہتا تھا 81ء میں جامعہ سلفیہ سے فارغ ہو چکا تھا تاہم نصاب فاضل عربی کی کتب کے حصول اور اساتذہ سے رہنمائی کیلئے دارالعلوم رحمانیہ فاروق آباد (شیخوپورہ) کچھ دیر قیام کیا وہاں ایک استاذ محترم محمد صدیق ارچند والے ہمیں حماسہ اور موطا امام مالک رحمہ اللہ پڑھاتے تھے۔حضرت صوفی صاحب رحمہ اللہ کا ذکر شروع ہوا تو مولانا موصوف نے ایک واقعہ بطور کرامت بیان کیا اور جس کے ساتھ یہ واقعہ گزرا تھا ان کا نام حکیم نور محمد ڈی ٹائپ کالونی فیصل آباد ہے کہ بندہ جب 1988ء میں فیصل آباد آیا حکیم صاحب کی خدمت میں حاضر ہو کر اس واقعہ کا اشارہ دیا اور ساتھ عرض کی کہ میں آپ کی زبان سے سننا چاہتا ہوں۔تو حکیم صاحب نے فرمایا میں آپ کو پوری کرامت تفصیل سے بیان کرتا ہوں۔

کرامت بیان کرنے سے پہلے حکیم صاحب کا مختصر تعارف یہ ہے کہ ڈی ٹائپ فیصل آباد کے رہنے والے یہ حکیم صاحب کسی دوسرے مسلک سے تعلق رکھتے تھے اور اسی کرامت کی وجہ سے اہل حدیث ہوئے اپنی بیٹیاں اہل حدیثوں کے گھر بیاہیں۔ان کی ایک بیٹی حافظ محمد سلیمان (مدرس کلیہ دارالقرآن والحدیث) کے گھر ہے ایک بیٹی قاری محمد عارف امام مرکزی جامع مسجد اہل حدیث امین پور بازار کی اہلیہ ہیں۔ ان کے ایک نواسے جو کہ ایک اور بیٹی سے ہیں عالم دین ہیں ان کا نام محمد اویس قرنی ہے اور سرگودھا کسی اہل حدیث مسجد میں خطیب ہیں۔حکیم نور محمد رحمہ اللہ نے تمام زندگی سنت نبوی ﷺ کے مطابق گزاری آخری ایام میں وہ اپنا بیشتر مستقل مسجد محمد اہل حدیث کوارٹر منڈی فیصل آباد میں لے گئے اور وہیں عشاء کی نماز کے بعد 17 اگست 1992ء بروز جمعرات مالک اجل کو لبیک کہہ گئے۔

18 اگست 1992ء جمعتہ المبارک کی نماز کے بعد ان کی نماز جنازہ ان کے داماد حافظ محمد سلیمان صاحب حفظہ اللہ نے پڑھائی۔

حکیم صاحب نے جو کرامت ہم سے بیان کی اور کہنے لگے میں ایک بزرگ کا بہت ہی زیادہ معتقد تھا۔جب وہ فوت ہوئے تو میں جنازہ پر گیا بعد از تدفین واپس آیا تو صدمہ کی وجہ سے دل میں درد ہونے لگا آہستہ آہستہ یہ مرض بڑھتا گیا یہاں تک کہ ایک سال گزر گیا بہت علاج کئے، اوروں سے کروائے مگر بے سود۔ایک سال کے بعد درد نا قابل برداشت ہونے لگا کسی نے بتایا کہ اس کا علاج اوڈاں والا میں ایک بزرگ صوفی محمد عبداللہ صاحب رحمہ اللہ ہیں وہ کر سکتے ہیں۔10 مئی 1963ء بروز جمعتہ المبارک کو جب میں اوڈاں والا پہنچا تو خطبہ جمعہ ہو رہا تھا مولانا عبدالعزیز راشد فیصل آبادی اس وقت وہاں طالب علم تھے وہ جمعہ کا خطبہ ارشاد فرما رہے تھے۔بعد از نماز جمعہ حضرت صوفی صاحب ایک چھپر کے نیچے چارپائی پر بیٹھے تھے اور لوگ موجود تھے کوئی آتا السلام علیکم کہتا اور بیٹھ جاتا یا چلا جاتا۔میں بھی قریب ہوا سلام عرض کیا اٹھ کر مجھ سے ہاتھ ملایا۔نہ میں نے کچھ بتایا نہ ہی انہوں نے پوچھا، ہاتھ ملاتے ہی مجھے اپنے سینے سے لگا گیا اور دایاں ہاتھ میری کمر پر رکھا کچھ دیر پڑھتے رہے مجھے ایسا محسوس ہوا کہ جیسے دل کے درد پر کافور رکھ دیا گیا ہے، مکمل سکون نصیب ہوگیا۔اس کے بعد خود چارپائی پر بیٹھ گئے

اور مجھے ساتھ والی چارپائی پر بیٹھنے کا فرمایا۔ مجھے بھوک لگی تھی اور پیاس بھی شدت کی مجھے پوچھے اور بتائے بغیر ایک آدمی کو کھانا لانے کا کہا جب میں کھانا کھا چکا اب میں بالکل صحت یاب تھا۔ میں نے چاہا کہ صوفی صاحب رحمہ اللہ کو اپنا تمام معاملہ تو پیش کروں جب میں نے کچھ کہنا چاہا تو فرمانے لگے یہ سب کچھ اللہ کی طرف سے ہے۔ میں خاموش ہو گیا اپنا نام اور پتہ بتایا اور دوبارہ آنے کا وعدہ کیا واپسی کی اجازت چاہی تو فرمایا نماز سنت کے مطابق پڑھا کریں۔ گھر آکر میں نے تمام اہل خانہ کو بتایا کہ آج کے بعد ہم اہل حدیث مکتبہ فکر کے مطابق نماز اور تمام زندگی گزاریں گے اور اب تک بحمد اللہ ہم قرآن وسنت کے مطابق ہی زندگی گزارنے کی کوشش کر رہے ہیں۔ اس کے بعد حضرت صوفی صاحب رحمہ اللہ کے پاس کئی دفعہ حاضر ہوا صوفی صاحب بھی کئی بار ہمارے ہاں تشریف لاتے اور ہمیں خدمت کا موقع ملتا رہا۔

**میلے کپڑے شفایابی کا ذریعہ (کرامت):۔** یہ بات حکیم صاحب نے ہم سے بیان کی اس کے بعد ہمیں چائے پلائی اور فرمایا میرے پاس دو باتیں اور بھی ہیں اگر آپ شوق رکھتے ہوں تو بیان کروں ہم نے کہا جی ضرور۔ فرمایا: جب صوفی صاحب بیمار ہوئے تو سول ہسپتال میں داخل تھے مجھے معلوم ہوا خیریت معلوم کرنے کیلئے حاضر ہوا ہسپتال میں رہتے ان کو چند ہو گئے تھے۔ کھدر کے سفید کپڑے پہن رکھے تھے جو کافی میلے تھے، میں سائیکل پر گھر آیا، اپنے دھلے کپڑے لے گیا۔ عرض کی: حضرت یہ کپڑے بدل لیں تاکہ ان کپڑوں کو دھویا جائے۔ پہلے تو نہ مانے میرے اصرار پر کپڑے تبدیل کیے، دھونے والے کپڑے میں گھر لایا ان کو سوڈا وغیرہ میں ڈال دیا گیا یعنی بھگو دیا اسی رات میری بیوی کے پیٹ میں شدید درد ہوا کوئی دوائی اثر نہ کرتی تھی اس نے مجھے بتائے بغیر صوفی صاحب کے بھگوئے کپڑوں کے پانی سے ایک چلو پانی پی لیا اللہ نے شفاء دی۔ بعد میں میری اہلیہ نے بتایا کہ اس طرح میں نے صوفی صاحب کے کپڑوں کی میل والا پانی پیا ہے۔ دوسرے دن میں کپڑے لے کر حاضر ہوا یہ ہمارا واقعہ بتایا تو آپ رحمہ اللہ نے ناراضگی کا اظہار کیا اور ساتھ کہا اللہ اس کو معاف کرے۔

**استعمال شدہ کپڑے کی برکات (کرامت):۔** ایک دفعہ حضرت صوفی صاحب رحمہ اللہ ہمارے گھر آئے کھانا وغیرہ کھایا بعد میں وضو کیا میرے صافے (سر کا کپڑا) کے ساتھ صوفی صاحب نے ہاتھ منہ صاف کیا اور میں نے یہ کپڑا بغیر دھوئے اپنے مطب میں رکھا جب کوئی مریض دردسر کی شکایت کرتا تو یہ کپڑا میں اس کے سر پر رکھ دیتا اللہ اسے شفاء نصیب فرماتا۔ بہت دیر تک یہ نسخہ میں استعمال کرتا رہا آخر کسی نے گھر میں مجھے بتائے بغیر یہ کپڑا دھو دیا۔

**اشاعت کرامات کا اشتہار اور تین کرامات کا اظہار:۔** یہ تین کرامات حکیم صاحب نے بیان کیں مجھے افسوس ہے کہ میں نے آپ کا اشتہار الاعتصام میں نہ پڑھا ورنہ یہ پہلی فرصت میں بھیجتا اور پہلے ایڈیشن میں چھپ جاتیں۔ اس کے علاوہ ایک سال قبل بندہ کو آپ نے فرمایا تھا کہ اپنا تعارف تفصیل سے لکھ کر بھیجیں بندہ اس قابل نہ تھا۔ مگر آپ کی شفقت اور نظر کرم کی بنیاد پر چند الفاظ لکھے ہیں بندہ قلم کاریوں کی لطافت ونزاکت سے نہ آشنا ہے امید ہے کہ آپ امام القلم ہونے کے ناطے برداشت کرلیں گے کیوں کہ بڑے لوگوں کا ظرف قوت برداشت بڑا ہوتا۔ (آپ کا خادم: میاں غضنفر اللہ وٹو، گلی نمبر 2 فاروق ٹاؤن (فیصل آباد)

☆☆☆☆☆

## تاثیر نگاہ ولی...... جو فرمایا وہ ہو گیا

(از: خوشی محمد غازی، ریٹائرڈ سیکرٹری مارکیٹ کمیٹی پنجاب)

**واجب الاحترام مولانا اسحاق بھٹی صاحب!** السلام علیکم! میں ملازمت کی تلاش میں تھا۔ میں جناب صوفی محمد عبداللہ صاحب رحمہ اللہ کی خدمت میں حاضر ہوا۔ صاحب موصوف ماموں کانجن تشریف فرما تھے۔ میں وہاں حاضر خدمت ہوا نہایت پیار وشفقت سے ملے، میں نے ملازمت کیلئے دعا کی درخواست کی۔ کافی دیر دعا فرماتے رہے اور فرمایا کہ اللہ پاک پنشن والی ملازمت دے دے۔ لیکن جو مجھے ملازمت ملی اس محکمہ میں پنشن نہیں تھی۔ میں سوچتا کہ ولی اللہ نے دعا فرمائی ہے لیکن یہ ملازمت پنشن والی نہیں ہے۔ لیکن کچھ دن بعد حکومت نے میرے

محکمے مارکیٹ کمیٹیز پنجاب کی پنشن منظور کر دی۔اس طرح اس ولی کامل کی دعا جو صرف میرے لیے تھی اس دعا کی وجہ سے محکمہ کے دیگر ملازمین کو تا قیامت فائدہ پہنچتا رہے گا۔اسے کہتے ہیں تاثیر نگاہ ولی۔

اس کے علاوہ میرے گاؤں میں دو اصحاب کے صرف بیٹیاں ہی تھیں ولی کامل کی دعا سے انکے ہاں کئی بیٹے پیدا ہوئے جو کہ اب خود صاحب اولاد ہیں۔میرے گاؤں میں ہی ایک صاحب کیلئے دعا کی تو اللہ پاک نے انہیں کروڑ پتی بنا دیا ہے۔اسکے علاوہ بہت سی کرامات سنی ہیں لیکن میں نے صرف چشم دید ہی لکھی ہیں۔

**کیفیت حضوری قبولیت کی وجہ:۔** جناب بھٹی صاحب! میں آپ کی خدمت میں یہ عرض کرنا چارہا ہوں کہ جب صوفی صاحب رحمہ اللہ میرے لئے ملازمت کی دعاء فرما چکے تو اس کے کچھ دیر بعد میں نے ایک اور عرض کی تھی،تو صوفی صاحب رحمہ اللہ فرمانے لگے آپ پہلے ہی بتا دیتے کیونکہ اس وقت میں اللہ رب العزت کے دربار میں حاضر ہوا تھا۔

جناب عالیٰ! میں جوان سے بوڑھا ہو گیا ہوں لیکن مجھے آج تک ایسی اللہ کی بارگاہ میں حاضری والی ہستی نہیں ملی۔آپ حکم فرمائیں کہ میں آپ کے پاس کب حاضر ہوں یا آپ رہنمائی فرما دیں کہ میں کس کے پاس حاضر ہوں بہت شکریہ۔میرے ایڈریس پر آپ بیرنگ خط ہی لکھ دیں تا حیات مشکور رہوں گا۔بہت بہت شکریہ!(حاجی خوشی محمد غازی،ریٹائرڈ سیکرٹری مارکیٹ کمیٹی پنجاب، چک نمبر 18،ڈاکخانہ خاص تحصیل چونیاں ضلع قصور براستہ کوٹ رادھا کشن)

☆☆☆☆☆

## باکمال ولی کی چند کرامات

(از: قاری حفیظ الرحمٰن سندھو

جامعہ تعلیم الاسلام،ماموں کانجن کے حوالے سے)

**دم سے ناکارہ بازو کا شفاء پاجانا(کرامت):۔** ۱۔حمید فلور ملز ملتان کے مالک کی بیٹی کا ایک بازو کسی وجہ سے ناکارہ ہو گیا تھا،مشہور تھا کہ یہ جنات کی وجہ سے ہے۔اس کے والد کی درخواست پر صوفی صاحب رحمہ اللہ نے اسے مسلسل دو دن دم کیا،اس کا ناکارہ بازو حرکت کرنے لگا اور کارآمد ہو گیا۔حمید فلور ملز کے مالک ہمیشہ جامعہ تعلیم الاسلام کی مالی امداد کرتے رہے۔(راوی قاری حفیظ الرحمٰن ملتانی)

**تعویذ میں برکت......ولی کا دعا کا نتیجہ(کرامت):۔** ۲۔محترم جناب قاری محمد ایوب فیروز پوری رحمہ اللہ کے ایک بھائی مولوی محمد حسین تھے وہ مولانا محمد حنیف مہاجر مکی کے گہرے دوست تھے۔مولانا محمد حنیف پہلے ان کو لے کر صوفی صاحب رحمہ اللہ کے پاس (مولانا محمد اسحاق ملتانی کے مکان کے پر) گئے اور عرض کیا کہ ان کے لیے دعا کریں اللہ تعالیٰ اس کو لوگوں کیلئے باعث شفاء بنا دے......صوفی صاحب رحمہ اللہ نے دعا کی اللہ تعالیٰ نے انہیں اپنی مخلوق کیلئے شفاء کا ذریعہ بنا دیا۔ان کے دم اور تعویذ میں تاثیر پیدا ہو گئی۔(راوی قاری حفیظ الرحمٰن ملتانی)

**چور کا انکشاف آپکی سچی کرامت:۔** ۳۔مارچ 1972ء میں مولانا محمد اسحاق ملتانی کے والد گرامی مہر دین نے وفات پائی۔صوفی صاحب رحمہ اللہ تعزیت کیلئے ملتان گئے،حاجی غلام قادر ہزاروی بھی ساتھ تھے۔مولانا موصوف کے محلے کے ایک گھر میں چوری ہو گئی،جن کی چوری ہوئی تھی انہوں نے ایف آئی آر میں حاجی غلام قادر کا نام درج کرا دیا تھا۔جب یہ بات صوفی صاحب رحمہ اللہ کے علم میں آئی تو انہوں نے فرمایا! ہم یہیں ٹھہریں گے چور آج رات دوبارہ آئے گا۔انکے اس انکشاف پر گھر کا مالک پستول سرہانے رکھ کر سو گیا۔صوفی صاحب رحمہ اللہ نے دعا کی کہ یا اللہ چور کو ظاہر کر دے۔صوفی صاحب رحمہ اللہ کے قول کے مطابق دوسری رات پھر چور آیا تو مالک بیدار ہو گیا اور اس نے چور پر پستول تان لیا۔اب مالک اور چور گتھم گتھا ہو گئے اس دوران چور بھاگنے لگا تو مالک نے اس کے ہاتھ کے انگوٹھے پر

دانتوں سے کاٹ لیا اور وہ کسی طرح جان چھڑا کر بھاگنے میں کامیاب ہو گیا۔

اگلی صبح جب اس چور کے متعلق باتیں شروع ہوئیں اور اس کو جس کا انگوٹھا کاٹ لیا گیا تھا تلاش کرنا شروع کر دیا تو وہ محلے ہی کا ایک لڑکا نکلا۔ صوفی صاحب رحمہ اللہ کی دعا قبول ہوئی اور اللہ کریم نے چور کو ظاہر کر دیا۔

**پریشانی میں ولی کی رہنمائی (کرامت):۔** ۴۔مولانا محمد اسحاق ملتانی رحمہ اللہ 1952ء میں اوکاڑہ سے ترک سکونت کر کے ملتان چلے گئے تھے، جس مکان کو خریدنے کیلئے انہوں نے بیعانہ مالک مکان کو دیا تھا وہ لیت ولعل سے کام لے رہا تھا اور مسلسل پریشانی کا باعث بنا ہوا تھا۔اس طرح کئی روز گزر گئے کسی طرح یہ بات صوفی صاحب رحمہ اللہ کے علم میں آئی تو انہوں نے دعا فرمائی اور مولانا محمد اسحاق صاحب سے کہا کہ وہ اس شخص کے پاس جائیں تو سارے معاملات طے ہوں جائیں گے اور رکاوٹیں دور ہو جائیں گی، اللہ تعالیٰ مہربانی کرے گا۔

چنانچہ وہ علی الصبح اس شخص کے پاس جا رہے تھے اور وہ شخص ان کی طرف آ رہا تھا اور کہہ رہا تھا کہ وہ ان کا رات سے انتظار کر رہا ہے آؤ اور مکان کا انتقال کروالو۔صوفی صاحب رحمہ اللہ کی دعا قبول ہوئی اور مولانا محمد اسحاق رحمہ اللہ کا مسئلہ حل ہو گیا۔

**ولی کامل کے مقام کی غیبی رہنمائی:۔** ۵۔مولانا محمد اسحٰق ملتانی، مولانا عبداللہ محدث لائل پوری رحمہ اللہ کے شاگرد تھے۔مولانا عبداللہ صاحب رحمہ اللہ اوکاڑہ سے ملتان گئے اور مولانا کے مطب پر پہنچے، وہ اپنے استاد محترم کی اچانک آمد پر نہایت خوش ہوئے اور حیران بھی مولانا عبداللہ صاحب رحمہ اللہ نے فرمایا کہ صوفی صاحب رحمہ اللہ کے پاس سونا بنانے کا نسخہ ہے۔آپ ان کے پاس جائیں اور نسخہ دریافت کریں وہ آپ کو ضرور بتا دیں گے۔استاد محترم کا حکم ملتے ہی شاگرد مکرم نے اوڈاں والا کیلئے رخت سفر باندھا۔روانگی سے قبل مولانا عبداللہ صاحب رحمہ اللہ نے انہیں ہدایت کی کہ پہنچ کر یہ وظیفہ (کوئی وظیفہ بتایا تھا) پڑھنا شروع کر دیں۔صوفی صاحب رحمہ اللہ آپ سے خود دریافت کریں گے تو پھر آمد کا مقصد بتا دیں۔ چنانچہ ایسا ہی ہوا، صوفی صاحب رحمہ اللہ نے خود پوچھا، اسحاق کی گل اے (اسحاق کیا بات ہے؟) ان کے استفسار پر انہوں نے ساری بات کہہ دی۔صوفی صاحب رحمہ اللہ نے فرمایا! لوگ میرے بارے میں یہی تاثر رکھتے ہیں لیکن یہ بات غلط ہے، جو سونا میرے پاس تھا وہ وہی اذکار وظائف ہیں جو میں نے تم کو بتا دیئے ہیں وہی میرا سونا ہے۔

ان کا یہ جواب سن کر وہ واپس چلے گئے اور یہ جواب مولانا عبداللہ صاحب رحمہ اللہ کے گوش گزار کیا۔انہوں نے فرمایا کہ ایک مرتبہ پھر جائیں۔

مولانا محمد اسحاق نے فرمایا کہ مجھے استخارہ کرنے کی مہلت دی جائے بعد میں چلا جاؤں گا۔مولانا کے کہنے سے انہوں نے استخارہ کیا اور سوتے میں دیکھا کہ شیشے کا ایک مضبوط، خوبصورت اور عالی شان کمرہ ہے اس کے اندر نہایت خوبصورت روشنی ہے اس میں ایک تخت نما کرسی پر صوفی صاحب رحمہ اللہ تشریف فرما ہیں اور ذکر الٰہی میں مشغول ہیں اور اردگرد سونے کے ڈھیر پڑے ہیں۔

صبح ہوئی تو رات کو جو کچھ شاگرد نے خواب میں دیکھا تھا استاد محترم کو بتایا تو انہوں نے فرمایا! بس کرو! اب ان کے پاس اس مقصد کیلئے نہ جاؤ، اللہ تعالیٰ نے ہمیں ان کا مقام و مرتبہ دکھا دیا ہے۔

**صرف ایک دعا نے زندگی پلٹ دی......!:۔** ۶۔قیام پاکستان کے بعد حکومت نے جماعت مجاہدین کو مجاہد آباد (لودھراں) میں جو زمین الاٹ کی تھی اس کے انتقال کیلئے صوفی صاحب رحمہ اللہ ملتان متعلقہ افسر کے پاس گئے انہیں بتایا گیا تھا کہ افسر بڑا رشوت خور ہے۔صوفی صاحب رحمہ اللہ رات کو مولانا محمد اسحاق ملتانی کے مکان میں ٹھہرے اور رات کو دیر تک دعا میں مصروف رہے۔صبح ہوئی تو وہ مولانا محمد اسحاق کو لے کر متعلقہ افسر کے دفتر کی طرف روانہ ہوئے وہ اپنے دفتر سے باہر نہایت پریشان تھا۔علیک سلیک کے بعد اس نے بتایا کہ وہ بابا جی کا شدت سے انتظار کر رہا تھا آیئے تشریف رکھیے۔

صوفی صاحب رحمہ اللہ نے بیٹھتے ہی شلوکے کی جیب میں ہاتھ ڈالا اور افسر سے کہنے لگے یہ مجھ سے بھی لے لو، جو تم لوگوں سے لیتے ہو۔ یہ کہتے ہوئے صوفی صاحب رحمہ اللہ نے روپے نکالے خدارا نہ نکالیے، نہ نکالیے، میں جل مروں گا۔نہ نکالیے، وہ بار بار یہی کلمات دہرا رہا تھا،

اس کی استدعا پر صوفی صاحب رحمہ اللہ نے جیب سے ہاتھ نکال لیا۔افسر مذکور نے فوری طور پر ان کا کام مکمل کر دیا۔

طویل مدت کے بعد مولانا محمد اسحٰق ملتانی کا پاک گیٹ (ملتان) کے قریب اس افسر سے سر راہ ٹاکرا ہوگیا۔مولانا نے اپنا تعارف کرایا اور دریافت کیا کہ اس روز کیا بات تھی آپ بار بار کہہ رہے تھے نہ نکالیے میں جل مروں گا۔

اس نے کہا آپ نے مجھے کون سی بات یاد کرادی ہے۔خدارا آپ اس کے بارے میں مجھ سے مت پوچھیں، اس کا علم صرف مجھے یا میرے خدا کو ہے کہ اس دن اگر میں باباجی سے روپے لے لیتا تو جل کر خاک ہوجاتا اب بھی کبھی وہ منظر یاد آجاتا ہے تو رونگٹے کھڑے ہوجاتے ہیں۔

**پے در پے چار بیٹوں کا حصول (کرامت):**۔۷۔حافظ عبدالرزاق (فاضل جامعہ تعلیم الاسلام، ماموں کانجن) اپنے والد محترم حافظ محمد اسماعیل کے حوالے سے بیان کرتے ہیں حافظ محمد اسماعیل مدرسہ تعلیم الاسلام، اوڈاں والا میں زیر تعلیم رہے تھے، آج کل وہ جامعہ مسجد عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ نواں شہر شورکوٹ میں خطیب ہیں، ان کے ایک بھائی احمد بخش (ساکن موضع بڈھوآنہ، ضلع جھنگ ہیں) احمد بخش کے نرینہ اولاد نہ تھی پانچ بیٹیاں تھیں۔وہ صوفی صاحب رحمہ اللہ کی خدمت مس حاضر ہوئے اور نرینہ اولاد کیلئے دعا کی درخواست کی۔انہوں نے حسب عادت دعا فرمائی تو اللہ کریم نے احمد بخش کو پے در پے چار بیٹے عطا کیے۔

**پریشانی میں فراوانی کے غیبی اسباب (کرامت):**۔۸۔میرے نانا رانا محمد اسلم خاں بیان کرتے ہیں کہ ایک مرتبہ وہ بیل گاڑی سے جامعہ تعلیم الاسلام کیلئے گندم چھوڑنے گئے، صوفی صاحب رحمہ اللہ آرام فرمارہے تھے اور کہہ رہے تھے یا اللہ! اساتذہ کو وظائف بھی دینے ہیں طلباء کے لئے کتابیں بھی خریدنی ہیں اور اکل وشرب کا بندوبست بھی کرنا ہے وغیرہ...... یا اللہ! اپنے کسی بندے کو بھیج دے۔

وہ بتاتے ہیں کہ وہ ابھی وہیں تھے کہ ایک آدمی آیا اور مدرسے کیلئے بیس ہزار روپے نقد دے گیا۔تھوڑی دیر بعد ایک عورت زیورات کی ایک پوٹلی صوفی صاحب رحمہ اللہ کے حوالے کر گئی۔اسی وقت صوفی صاحب رحمہ اللہ نے مولوی عبدالرب صاحب کو کتابیں خریدنے کیلئے رقم دے کر ملتان بھیج دیا۔(قاری حفیظ الرحمٰن سندھو، جامعہ تعلیم الاسلام: ماموں کانجن)

☆☆☆☆☆

## صوفی صاحب رحمہ اللہ کی بائیس کرامات

(از: حکیم رانا مدثر محمد خاں، 485 گ ب سمندری: فیصل آباد)

**صوفی صاحب کے خصوصی معالج کی شہادت:**۔حکیم نور الٰہی صاحب 1932ء میں چک نمبر 491 گ ب جنڈاں والا تحصیل سمندری ضلع لائل پور میں پیدا ہوئے۔قریبی گاؤں چک نمبر 496 گ ب کے سکول میں لوئر مڈل تک تعلیم حاصل کرنے کے بعد مارچ 1944ء میں مدرسہ تعلیم الاسلام اوڈاں والا میں داخل ہوئے۔1951ء میں سند فراغ حاصل کی اور 1952ء میں پنجاب یونیورسٹی سے مولوی فاضل کا امتحان پاس کر کے طبیہ کالج لاہور میں داخل ہوئے۔اساتذہ کی جماعت میں مولانا محمد صادق خلیل رحمہ اللہ، مولانا محمد ابراہیم رحمہ اللہ، مولانا خدا بخش رحمہ اللہ، مولانا محمد اسحاق چیمہ رحمہ اللہ، مولانا عطاء اللہ حنیف بھوجیانی رحمہ اللہ، مولانا محمد یعقوب ملہوی رحمہ اللہ، پیر محمد یعقوب قریشی رحمہ اللہ، حکیم مولوی حافظ جلیل احمد انصاری رحمہ اللہ، حکیم فضل الٰہی مرحوم، حکیم فقیر محمد رحمہ اللہ، حکیم عطاء اللہ (علیگ) سوہدروی رحمہ اللہ اور ڈاکٹر محمد شریف رحمہ اللہ شامل ہیں۔1955ء میں کالج سے حکیم حاذق کی سند حاصل کی اور 1956ء سے تادم تحریر منڈی ماموں کانجن میں طبابت کرتے ہیں۔طبیہ کالج میں حصول علم کے دوران مولانا محمد اسحاق بھٹی حفظہ اللہ سے بھی اکثر ملاقات رہتی تھی۔حکیم صاحب کی خدمات کا ایک پہلو یہ ہے کہ وہ صوفی صاحب رحمہ اللہ کے خصوصی معالج رہے۔

**قبولیت دعا کا غیبی اشارہ:۔** حکیم صاحب نے بتایا کہ صوفی صاحب رحمہ اللہ گھنٹہ گھنٹہ دعا کرتے رہتے تھے دعا کرانے والے اور آمین کہنے والے تھک جاتے تھے لیکن کیا مجال کہ صوفی صاحب رحمہ اللہ کے ہاتھ نیچے آئیں جب ان کو یقین ہو جاتا کہ دعا قبول ہو گئی ہے تو پھر دعا ختم کرتے تھے انہوں نے مزید بتایا کہ جب صوفی صاحب رحمہ اللہ ایک خاص انداز سے یا اللہ اللہ اللہ...... بار بار پکارتے تو سمجھ جاتا کہ دعا قبول ہو رہی ہے۔

**حصول کشف کا وظیفہ:۔** حکیم نور الٰہی صاحب کو صوفی صاحب رحمہ اللہ نے ایک وظیفہ بتایا تھا کہ وہ ''یا علیم علمنی یا خبیر اخبرنی یا مبین بینی یارشید ارشدنی '' کا وظیفہ پڑھا کریں حکیم صاحب اس کی پابندی کرتے تھے اس کا کمال یہ تھا کہ اللہ پاک انہیں گم شدہ اشخاص یا اشیاء کے بارے میں معلوم کرا دیتا تھا۔ حکیم صاحب کے بقول صوفی صاحب رحمہ اللہ نے ان کو بتایا کہ بعض علماء کے کہنے سے انہوں نے یہ عمل ترک کر دیا تھا۔ اب حکیم صاحب کے حوالے سے صوفی صاحب رحمہ اللہ کی قبولیت دعا کے چند واقعات ملاحظہ فرمائیے، جو انہوں نے مجھے سنائے۔

**ہندو کے حق میں مقبول دعا (کرامت):۔** ۱۔ اوڈاں والا کے نواح میں (اڈا مرید والا کے قریب) ایک گاؤں چک نمبر 199 گ ب ہے۔ قیام پاکستان سے قبل وہاں کے ایک ہندو کی بیوی ناراض ہو کر میکے چلی گئی اسے بتایا کہ اوڈاں والا میں ایک بزرگ صوفی محمد عبداللہ صاحب رحمہ اللہ فروکش ہیں ان کی خدمت میں جاؤ اور دعا کیلئے درخواست کرو۔ جب تک وہ دعا نہ کریں واپس نہ آنا۔ اس نے ایسے ہی کیا۔ بالآخر صوفی صاحب رحمہ اللہ نے اس سے کہا کہ وہ اپنے گھر چلا جائے اللہ کے فضل سے اس کی بیوی اس کے گھر پہنچنے سے قبل وہاں موجود ہو گی، وہ گھر پہنچا تو واقعی اس کی بیوی آ چکی تھی۔

**گمشدہ بیل کی کشفی اطلاع (کرامت):۔** ۲۔ قیام پاکستان سے کچھ عرصہ قبل ایک دن زوردار سیاہ آندھی آئی، جن لوگوں کے مویشی کھلے میدانوں میں چر رہے تھے ان میں بہت سے ادھر ادھر ہو گئے۔ اوڈاں والا کے کسی شخص کا ایک قیمتی بیل بھی گم ہو گیا تھا۔ اس کے مالک نے کئی دن کی تلاش کے بعد صوفی صاحب رحمہ اللہ سے اپنی پریشانی کا اظہار کیا۔ انہوں نے اس کی بات سنی اور کچھ دیر بعد اسے بتایا کہ اس کا بیل چک نمبر 199 گ ب کے فلاں مربعہ میں گندم گاہنے کے لئے لگایا گیا ہے، جاؤ اور اپنا بیل وہاں سے لے آؤ انشاء اللہ۔ انہوں نے وہاں جا کر دیکھا تو واقعی بیل اسی حالت میں تھا جو صوفی صاحب رحمہ اللہ نے ان کو بتائی تھی۔

**گمشدہ کتاب کی کشفی اطلاع (کرامت):۔** ۳۔ اوڈاں والا کے ایک شخص کا نام بوٹا لوہار تھا، وہ کیمیا گری میں بہت دلچسپی رکھتا تھا ایک مرتبہ اس شخص کی کیمیا گری سے متعلق ایک قیمتی اور نایاب کتاب گم ہو گئی۔ وہ بہت پریشان ہوا اس کے صوفی صاحب رحمہ اللہ سے تعلقات تھے اس نے یہ واقعہ صوفی صاحب رحمہ اللہ سے ذکر کیا۔

انہوں نے اسے بتایا کہ تمہاری کتاب فلاں جگہ موجود ہے، واقعی کتاب وہاں موجود تھی۔ بخاری شریف میں ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا'' ان من عباداللہ من لو اقسم علی اللہ لابرہ '' (ترجمہ بے شک اللہ تعالیٰ کے بندوں سے ایسے بھی ہیں کہ اگر وہ کسی معاملے میں قسم کھائیں تو وہ اس کو سچا کر دیتا ہے)۔

**رزق حرام کی بدبو محسوس ہو جانا (کرامت):۔** ۴۔ ایک مرتبہ صوفی صاحب رحمہ اللہ نے حکیم نور الٰہی سے کہا کہ وہ انکو بذریعہ بائیسکل چک نمبر 485 گ ب چھوڑ آئیں۔ وہ ان کو لے کر چل پڑے جب چک نمبر 484 گ ب سے گزر کر 485 گ ب کی جانب روانہ ہوئے تو صوفی صاحب رحمہ اللہ نے انہیں سائیکل روکنے اور شیشم کے ایک بڑے درخت کے نیچے آرام کرنے کا کہا یہاں انہوں نے حکیم صاحب کو بتایا کہ وہ بہت پریشان ہیں۔ استفسار پر پریشانی بیان کی اور بتایا کہ تقسیم ہند سے قبل اس علاقے کے باشندوں کا رزق حلال تھا، اب اس میں حرام کی آمیزش ہونے لگی ہے۔ لوگ ملازمتیں اختیار کرنے کے بعد بڑے بڑے مناصب پر پہنچ چکے ہیں، رشوت خوری کا سلسلہ بھی شروع ہے اور سودی لین دین بھی رواج پکڑتا جا رہا ہے۔ صوفی صاحب رحمہ اللہ نے بتایا کہ اگر انہیں کسی ایسے گھر سے جن کے کسب میں حرام کی آمیزش ہو کھانا کھانے کا اتفاق ہو جائے تو اشیاء خورد و نوش سے عجیب سی بدبو آتی ہے اور پھر وہ کسی بہانے سے اس کھانے سے بچ جاتے

ہیں۔اللہ تعالیٰ نے صوفی صاحب کو اکل حرام سے بچائے رکھا تھا تب ہی تو وہ مستجاب الدعوات تھے اگر اکل حرام کے مرتکب ہو جاتے تو اللہ کے دربار میں ان دعاؤں کو قبولیت حاصل نہ ہوتی۔

**ڈاکو کی توبہ اور اولاد نرینہ کا حصول (کرامت):۔** ۵۔تاندلیاں والا کے نواحی گاؤں سے تعلق رکھنے والا ایک ڈاکو تھا، اسے ہاتھی کہا جاتا تھا وہ بڑا کڑیل جوان طویل قامت اور طاقت ور تھا۔ وہ شادی شدہ تھا لیکن اولاد سے محروم۔اس کی والدہ نے صوفی صاحب رحمہ اللہ کی خدمت میں حاضر ہو کر بیٹے کیلئے اولاد کی دعا کی درخواست کی انہوں نے حسب معمول طویل دعا کرائی۔دعا قبول ہوئی اسے اللہ تعالیٰ نے بیٹا عطاء فرمایا اور وہ خود بھی سابقہ روش سے تائب ہو کر نمازی اور پرہیز گار بن گیا۔

**دعا کرتے ہی بارش برس جانا (کرامت):۔** ٦۔ایک مرتبہ بارش کی شدید ضرورت تھی لوگوں نے صوفی صاحب رحمہ اللہ سے درخواست کی کہ وہ بارش کیلئے اللہ کے حضور دعا فرمائیں انہوں نے دعا کیلئے ہاتھ اٹھائے دعا جاری تھی کہ پندرہ بیس منٹ بعد مغرب کی جانب سے گھٹائیں آئیں اور ہوا چلنے لگی، آناً فاناً بارش ہونے لگی، تھوڑی دیر میں سارا علاقہ جل تھل ہو گیا۔

**ناامیدی میں نعمت اولاد کا حصول (کرامت):۔** ۷۔ایک مرتبہ ایک شخص گوجرانوالہ سے جامعہ تعلیم الاسلام ماموں کانجن میں صوفی صاحب رحمہ اللہ کی خدمت میں حاضر ہوا وہ بوڑھا ہو چکا تھا اور بہ ظاہر اولاد کے اسباب منقطع ہو گئے تھے اس نے صوفی صاحب رحمہ اللہ سے عرض کیا کہ وہ اس کیلئے دعا کریں تا کہ اللہ تعالیٰ اسے صاحب اولاد کر دے۔

صوفی صاحب نے حسب معمول طویل دعا کی تقریباً ایک سال بعد وہ شخص پھر صوفی صاحب کی خدمت میں حاضر ہوا اور بتایا کہ اللہ تعالیٰ نے اسے بیٹا عطاء فرمایا ہے پھر اس نے دارالعلوم تعلیم الاسلام کیلئے سات ہزار روپے دیئے اور چلا گیا۔

**ٹوٹتی منگنی کا فوراً شادی میں تبدیل ہو جانا (کرامت):۔** ۸۔ایک مرتبہ موڑ کھنڈا کے قریب کسی گاؤں کا ایک شخص صوفی صاحب رحمہ اللہ کی خدمت میں حاضر ہوا اس نے بتایا کہ اس نے اپنے گاؤں میں اپنے بیٹے کی منگنی کی ہے لیکن بعض لوگ چاہتے ہیں کہ رشتہ پایہ تکمیل تک نہ پہنچ سکے۔چنانچہ ان کے کہنے سے لڑکی والوں نے رشتے سے جواب دے دیا ہے لیکن وہ چاہتا ہے کہ بیٹے کی شادی وہیں ہو۔

صوفی صاحب رحمہ اللہ نے دعا فرمائی اور وہ چلا گیا جب وہ گھر پہنچا تو اسے بتایا گیا کہ لڑکی کا والد تین باران کے گھر کا چکر لگا چکا ہے اور تمہارا انتظار کر رہا ہے۔

یہ شخص عشاء کے قریب گھر پہنچا تھا لڑکی کے والد کو اس کی اطلاع ہوئی تو فوراً پہنچا اور کہنے لگا جلدی کرو اور نکاح لے لو اسی وقت نکاح کی تیاری شروع ہو گئی اور رات دس بجے کے قریب نکاح ہو گیا۔رکاوٹ ڈالنے والے خائب ہوئے اور صوفی صاحب رحمہ اللہ کی دعا قبول ہوئی۔

**گمشدہ زیور کا مل جانا (کرامت):۔** ۹۔حکیم نور الٰہی کے ماموں چوہدری عبدالحمید مرحوم (ساکن چک نمبر 480 گ ب تحصیل سمندری) کی بیوی کا زیور گم ہو گیا اس کا تعلق سکونت 479 گ ب سے تھا۔زیور کی گمشدگی کی وجہ سے سارا گھر پریشان تھا اسی دوران صوفی صاحب رحمہ اللہ 480 گ ب میں گئے چوہدری عبدالحمید مرحوم نے ان کو یہ واقعہ سنایا۔چند دنوں کے بعد وہ 479 گ ب کی طرف جا رہے تھے کہ چودھری صاحب بھی ان کے ساتھ ہو لیے۔راستے میں انہوں نے صوفی صاحب رحمہ اللہ کو پھر یہ یاد دلایا صوفی صاحب رحمہ اللہ نے فرمایا کہ ان کا زیور اللہ کے فضل و کرم سے پانچ چھ روز بعد مل جائے گا۔انشاء اللہ واقعی انہیں پانچ چھ روز بعد زیور مل گیا اور ساری الجھنیں جو اس کے گم ہونے سے پیدا ہوئی تھیں ختم ہو گئیں۔

**راوی کرامت کا تعارف:۔** حکیم حاجی عبدالحئی ناصر 1933ء میں اوڈاں والا میں پیدا ہوئے، انکے والد مولانا اللہ بخش مرحوم (وفات 1943ء، 1362ھ) کا تذکرہ ''کتاب سوانح صوفی عبداللہ'' (ص 146) میں مذکور ہے۔دادا حکیم حافظ عبداللہ روپڑی رحمہ اللہ تھے، حکیم عبدالحئی صاحب نے دینی تعلیم کیلئے اپنے گاؤں کے مدرسہ تعلیم الاسلام میں داخلہ لیا اس کے بعد علم طب پڑھا اور حکیم تاج محمد نقشبندی اور ڈاکٹر

عبدالحمید سے استفادہ کیا۔ 1954ء میں 189 گ ب تلی (ضلع ٹوبہ ٹیک سنگھ) میں اقامت اختیار کرلی اور طبابت کی ابتداء یہاں سے کی وہ ایک مستند طبیب مبلغ اسلام اور مخلص رہنما کی حیثیت سے ممتاز مقام کے حامل ہیں۔انہی حکیم حاجی عبدالحیٔ ناصر کے حوالے سے چندواقعات سنیئے!

**گمشدہ زیور کی کشفی اطلاع (کرامت)** ۱۰۔اوڈاں والا میں صوفی صاحب رحمہ اللہ کے قیام کے بالکل ابتدائی دور کا واقعہ ہے ایک عورت صوفی صاحب رحمہ اللہ کی خدمت میں حاضر ہوئی اور کہا کہ میرا زیور گم ہوگیا ہے میں بہت پریشان ہوں زیور برآمد ہوجائے۔صوفی صاحب رحمہ اللہ نے دعا کی اس کے بعدانہوں نے عورت کو بتلایا کہ تمہارا زیور تمہارے ہی گھر فلاں مقام میں مدفون ہے جاؤاور اسے نکال لووہ عورت گھر گئی اور صوفی صاحب رحمہ اللہ کے بتائے ہوئے مقام کوکھودا تو واقعی زیوروہاں سے نکلا۔

**گمشدہ شخص کیلئے بے خطا عمل (کرامت)**:۔۱۱۔حکیم عبدالحیٔ صاحب کے ایک چھوٹے بھائی کا نام عبدالقدوس ہے وہ کئی سال گھر سے غائب رہا حکیم صاحب صوفی صاحب سے ملاقات کیلئے 189 گ ب تلی سے اوڈاں والا گئے انہوں نے ایک ایک کرکے تمام افرادخانہ کے حالات دریافت کیے انہیں مولانا اللہ بخش (وفات 1943ء، 1362ھ) کے گھرانے سے بڑا انس تھا۔جب انہیں معلوم ہوا کہ مولانا اللہ بخش کا بیٹا عبدالقدوس مل نہیں رہا تو انہیں سخت رنج ہوا۔فرمایا میری صحت ٹھیک نہیں ہے وگرنہ میں انشاء اللہ اس کا پتہ کرلیتا۔پھر انہوں نے حکیم صاحب سے کہا کہ تمہارے گھر کا کوئی فرد روزانہ ہرنماز کے بعد قرآن مجید کی یہ آیت ''افحسبتم انما خلقنا کم عبثاً وّانکم الینا لاترجعون'' پانچ سو مرتبہ پڑھے دو تین دن میں معلوم ہوجائے گا کہ کہاں ہے۔مولانا اللہ بخش کی بھاوج اور حکیم صاحب کی تائی نے صوفی صاحب رحمہ اللہ کے بتائے ہوئے پرعمل کیا۔چند دن کے بعد انہوں نے خواب میں دیکھا کہ مفقود عبدالقدوس ایک چھپر کے نیچے موٹے بان کی بنی ہوئی چارپائی پرسویا ہوا ہے۔وہ ٹمبر مارکیٹ کا علاقہ ہے جس شہر میں وہ موجود تھا ان کی تائی نے وہ شہر دیکھا ہوا تھا لیکن بیداری کے بعد ذہن سے محو ہوگیا تھا ابھی اسی شش و پنج میں تھے کہ کون سا شہر ہے۔لیاقت پور سے حکیم صاحب کے تایا زاد بھائی عبدالواحد کا خط آیا کہ عبدالقدوس مل گیا ہے اور وہ صادق آباد میں ہے حکیم صاحب صادق آباد پہنچے تو دیکھا کہ عبدالقدوس اسی حالت اور مقام میں تھا جو ان کی تائی کو دکھایا گیا تھا وہ کم وبیش آٹھ نو سال گم رہا تھا۔

حکیم عبدالحیٔ صاحب نے بتایا کہ انہوں نے گم شدہ اشخاص کو دریافت کرنے کا یہ عمل بہت سے لوگوں کو بتایا کبھی ناکامی نہیں ہوئی۔ ''الحمد لله علیٰ ذٰلك''۔

**کبڑے شخص کا فوراً شفاء پاجانا (کرامت)** ۱۲۔حکیم عبدالحیٔ ناصر نے بتایا کہ وہ ایک کتاب خریدنے کیلئے ماموں کانجن جارہے تھے صوفی صاحب رحمہ اللہ بھی مختصر راستے سے ماموں کانجن جارہے تھے حکیم عبدالحیٔ صاحب بھی بھاگ کر صوفی صاحب رحمہ اللہ کے ساتھ ہولیے، راستے میں چک نمبر 495 گ ب لال ترہانہ کے ایک شخص کا ڈیرہ تھا وہ کبڑا تھا۔اس نے صوفی صاحب رحمہ اللہ سے عرض کیا کہ وہ اس کی کمر پر ہاتھ پھیریں تاکہ وہ سیدھی ہوجائے۔صوفی صاحب نے اس کی کمر پر ہاتھ پھیرنا شروع کیا اور کچھ پڑھ کر پھونکنے لگے، حکیم صاحب فرماتے ہیں کہ انہوں نے اپنی آنکھوں سے دیکھا کہ جیسے جیسے صوفی صاحب رحمہ اللہ ہاتھ پھیر رہے تھے اس کی کمر سیدھی ہورہی تھی حتیٰ کہ وہ بالکل سیدھی ہوگئی اور کبڑا پن اللہ کے فضل سے بالکل ٹھیک ہوگیا۔صوفی صاحب رحمہ اللہ نے اسے نماز کی پابندی کی نصیحت کی اور اپنی منزل کی طرف روانہ ہوئے۔

**گرفتار شخص کا فوراً خلاصی پاجانا (کرامت)**:۔۱۳۔ چک نمبر 189 گ ب تلی کے نواح میں ایک گاؤں ترکھوہا ہے وہاں کی ایک عورت حکیم عبدالحیٔ ناصر کے پاس آئی اس نے بتایا کہ ان کا ایک آدمی ملتان سے واپس آتے ہوئے آوارہ گردی کے مقدمے میں ناجائز طور سے گرفتار کرلیا گیا تھا۔اس واقعہ پر دوسال کا عرصہ گزر چکا ہے اور تاریخ بھی نہیں نکلی۔حکیم صاحب رحمہ اللہ نے اسے صوفی صاحب رحمہ اللہ کی خدمت میں (جامعہ تعلیم الاسلام ماموں کانجن میں) بھیج دیا وہ صوفی صاحب رحمہ اللہ کی خدمت میں حاضر ہوئی اور اپنا مقصد بتایا۔انہوں نے حسب معمول دعا کی جب وہ واپس گھر پہنچی تو مقدمے کی تاریخ کی اطلاع موصول ہوچکی تھی مقررہ تاریخ میں وہ ملتان کی عدالت میں حاضر

ہوئے اوران کا آدمی پہلی ہی پیشی پر بری کر دیا گیا۔

**اورقفل ٹوٹ گیا......!!(کرامت):۔**۱۴۔ قیام پاکستان سے قبل صوفی صاحب رحمہ اللہ کواوڈاں والا سے گرفتار کرلیا گیا تھااور یہاں کے چند آدمی بھی ان کے ساتھ گرفتار ہوئے تھےان میں سے ایک حاجی عطاء اللہ مرحوم تھے۔ان لوگوں کو پولیس نے بیکانیر کی جیل میں بند کر دیا تھا،جیل میں انہیں قلیل ترین مقدار میں خوراک دی جاتی تھی تا کہ روح اور جسم کا رشتہ برقرار رہے۔ایک دن حاجی عطاء اللہ نے صوفی صاحب رحمہ اللہ سے کہا! آپ کہا کرتے تھے کہ تالے کھل جاتے ہیں جیل کا تالا کب کھلے گا؟ صوفی صاحب رحمہ اللہ نے جواب دیا اتنی جلدی نہیں کھلے گا اس کے لئے کچھ وقت لگے گا۔

ایک دن اچانک صوفی صاحب رحمہ اللہ نے حاجی عطاء اللہ سے کہا نکلو!اللہ کے حکم سے تالا کھل چکا ہےاب کیوں نہیں نکلتے ہو نکلو جلدی کرو۔

دیکھا تو واقعی تالا کھل چکا تھا یہ سب لوگ جیل سے فرار ہونے میں کامیاب ہوئے،رات کو سفر کرتے اور دن چھپ چھپا کر گزارتے ہوئے کئی دن کے بعد اوڈاں والا پہنچے۔

**چالیس میل پیرا کی کرنا(کرامت):۔**۱۵۔صوفی صاحب رحمہ اللہ نے ایک مجلس میں ذکر کیا کہ وہ اکثر مرکز مجاہدین چمر کنڈ کی طرف سے فراہمی زر وافرادی قوت اور ترسیل خطوط کے سلسلے میں ہندوستان کے دورے پر ہوتے تھے،ایک مرتبہ پولیس ان کو پکڑنے کیلئے ان کے تعاقب میں تھی،آگے ایک بڑی نہر آ گئی انہوں نے پانی میں چھلانگ لگادی،حکیم صاحب کہتے ہیں کہ صوفی صاحب رحمہ اللہ نے خود بتایا کہ انہوں نے چالیس میل کی مسافت پانی میں تیرتے ہوئے گزاری اور گرفتاری سے بچنے میں کامیاب ہو گئے اس سے معلوم ہوا کہ صوفی صاحب رحمہ اللہ بہت اچھے پیراک تھے۔

**جو دعا کی......وہ قبول ہوگئی(کرامت):۔**۱۶۔ چک نمبر 483 گ ب پکا کھوہ تحصیل سمندری ضلع فیصل آباد میں ایک پرہیز گار بزرگ عبدالغنی رحمہ اللہ تھے وہ صوفی صاحب رحمہ اللہ کے عقیدت مند تھے وہ اپنے پہلے بیٹے کو اس کے بچپن میں کندھوں پر اٹھا کر صوفی صاحب رحمہ اللہ کی خدمت میں اوڈاں والا میں پہنچے اور اس کے لئے دعائے خیر کی درخواست کی۔صوفی صاحب رحمہ اللہ نے بچے کو گود میں بٹھا کر دعا کی،صوفی صاحب رحمہ اللہ کی دعا اللہ تعالیٰ نے قبول فرمائی۔اللہ تعالیٰ نے اسے نیکی کی توفیق بھی دی اور مال و دولت بھی وافر عطا فرمایا۔انہیں حاجی محمد ایوب کہا جاتا ہے عرصہ دراز سے بسلسلہ کاروبار سعودی عرب میں مقیم ہیں۔یہ واقعہ مجھے عبدالغنی مرحوم کے سب سے چھوٹے بیٹے رانا محمد داؤد خاں نے اپنے والد محترم کے حوالے سے بتایا۔حاجی محمد ایوب کے نانا حاجی عبدالرحمٰن مرحوم اور دادا ملا عبدالمجید مرحوم مدرسہ تعلیم الاسلام اوڈاں والا کے مخلص خادمین میں سے تھے۔

**بے اولاد شخص کو اولاد کثیر مل جانا(کرامت):۔**۱۷۔اہل حدیث عالم مولانا عبدالرحمٰن ذہبی کے والد حاجی اللہ دتا مرحوم (ساکن 422 گ ب کٹو تاندلیانوالہ) کے پاس ایک شخص ملازمت کرتا تھا اس کا نام فلک شیر تھا وہ شادی شدہ تھا لیکن اولاد سے محروم۔ایک دن صوفی صاحب رحمہ اللہ وہاں گئے تو حاجی صاحب مرحوم نے فلک شیر سے کہا کہ یہ نیک آدمی ہیں اور اللہ تعالیٰ ان کی دعا قبول کرتا ہے ان سے اپنے لیے دعا کراؤ۔

اس نے صوفی صاحب رحمہ اللہ سے دعا کی درخواست کی انہوں نے دعا فرمائی اس کے بعد اللہ تعالیٰ نے فلک شیر کو کثیر اولاد سے نوازا، ان کے آٹھ نو بیٹے اور تین چار بیٹیاں ہوئیں،ان کے ایک بیٹے کا نام حافظ عبدالستار صراف ہے وہ تاندلیانوالہ کے محلّہ ممتاز آباد میں مقیم ہیں۔ انہوں نے یہ واقعہ مولانا قاری حفیظ الرحمٰن صاحب اور مولانا محمد امین شاہد کو بتایا اور انہوں نے مجھے سنایا۔

**دعا کرتے ہی بارش برس جانا(کرامت):۔**۱۸۔ایک مرتبہ صوفی صاحب رحمہ اللہ چک نمبر 480 گ ب (تحصیل سمندری) میں موجود تھے ان دنوں سخت گرمی پڑ رہی تھی بارش کی از حد ضرورت تھی لیکن بارش نہیں ہو رہی تھی،وہاں کے لوگوں نے صوفی صاحب رحمہ اللہ کی خدمت میں بارش کیلئے درخواست کی۔صوفی صاحب رحمہ اللہ نے کپڑے تبدیل کیے اور ایک چھوٹا تہبند باندھ کر مسجد کے صحن میں کھڑے

ہوکر بارگاہ الٰہی میں دعا کی۔ابھی دعا ختم نہ ہوئی تھی کہ یکا یک گھٹائیں چھا گئیں اور بارش ہوگئی، آٹھ دن تک بارش ہوتی رہی۔آٹھویں دن لوگوں نے صوفی صاحب رحمہ اللہ سے عرض کیا کہ دعا کریں کہ بارش تھم جائے صوفی صاحب رحمہ اللہ نے پھر وہی تہبند باندھی اور مسجد کے صحن میں کھڑے ہوکر دعا شروع کی تو بارش رک گئی۔

یہ واقعہ مجھے جامعہ تعلیم الاسلام کے فاضل مولانا محمد امین شاہد (شعبہ تبلیغ جامع تعلیم الاسلام، ماموں کانجن) نے سنایا، وہ جامعہ کیلئے فراہمی زر کے سلسلے میں وہاں جاتے رہتے ہیں وہاں کے لوگوں نے یہ واقعہ انہیں سنایا تھا۔

**بانجھ درخت کا خوب پھل دینا (کرامت)**:۔۱۹۔چودھری حمید اللہ کاہلوں (ساکن 89 ڈی بی یزمان ضلع بہاول پور) نے مولانا محمد امین شاہد مبلغ جامعہ تعلیم الاسلام کو اپنی زمین میں کھجور کا ایک درخت دکھایا اور اس کے متعلق بتایا کہ یہ درخت پھل نہیں دیتا۔صوفی صاحب رحمہ اللہ یہاں تشریف لائے تو ان سے دعا کی درخواست کی گئی صوفی صاحب رحمہ اللہ نے پانی پر دم کر کے اس کی جڑوں میں ڈلوا دیا چودھری صاحب نے بتایا کہ اس درخت نے اسی سال پھل دیا اور بہت دیا اور اب تک دیتا ہے۔

**بنجر زمین کا شاداب ہوجانا (کرامت)**:۔۲۰۔انہی چودھری حمید اللہ کاہلوں نے مولانا محمد امین شاہد کو بتایا کہ اس کی زمین بنجر تھی کوئی فصل پیدا نہ ہوتی تھی ،ایک مرتبہ صوفی صاحب رحمہ اللہ سے فصل کی پیداوار کیلئے دعا کی درخواست کی ،صوفی صاحب رحمہ اللہ نے حسب عادت دعا فرمائی یہ گندم کی کاشت کا موسم تھا،صوفی صاحب رحمہ اللہ نے گندم کا بیج خود زمین میں ڈالا اسے کسان کی زبان میں چھٹا دیا اور فصل ہونے لگی۔وہ اسے صوفی صاحب کی کرامت اور اللہ کا خاص فضل قرار دیتے ہیں وہ آج تک جامعہ تعلیم الاسلام کیلئے بڑھ چڑھ کر مالی امداد کرتے ہیں ان کی بھینس نے بھی صوفی صاحب رحمہ اللہ کی دعا کے بعد کئی کٹیاں دیں۔لوگ جامعہ تعلیم الاسلام ماموں کانجن کے بہت بڑے معاون ہیں۔

**تبدیلی حالات اور بیعت اصلاح (کرامت)**:۔۲۱۔تحصیل سمندری کے چک نمبر 484 گ ب میں ایک شخص غلام چشتی مرحوم تھے وہ قیام پاکستان کے زمانے میں ضلع جالندھر سے ترک سکونت کر کے آئے تھے انکی مالی حالت اچھی نہ تھی کسی طرح ان کا صوفی صاحب رحمہ اللہ سے تعلق پیدا ہوگیا۔جلد ہی وہ ان کے حلقہ مبایعین میں شامل ہوگئے۔انہوں نے صوفی صاحب رحمہ اللہ سے حالات کی تبدیلی کیلئے دعا کی درخواست کی۔انہوں نے دعا کی اور دعا قبول ہوئی اللہ تعالیٰ نے انہیں بہت دولت دی اور اپنی راہ میں خرچ کرنے کی توفیق بھی دی۔انکے ایک بیٹے کا نام رانا غلام باری ہے وہ بسلسلہ کاروبار امریکہ میں مقیم ہیں اختلاف مسلک کے باوجود چک نمبر 484 کی جامع مسجد محمدی اہل حدیث کی تعمیر نو انہوں نے اپنے خرچ پر کرائی اور کئی سال سے اس مسجد کے امام وخطیب کے اخراجات بھی اپنی گراہ سے ادا کر رہے ہیں۔انہوں نے ایک قطعہ اراضی مدرستہ البنات کو دینے کا عندیہ ظاہر کیا ہے،اس سارے منصوبے کے روح رواں مدرسہ ہذا رانا محمد اقبال خاں ایم اے علوم اسلامیہ ایم ایڈ ہیں۔اللہ کریم ان سب کو خوش وخرم رکھے اس واقعہ کی اطلاع مجھے جناب غلام چشتی مرحوم کے بھانجے محترم رانا گلزار احمد خان نے دی ہے۔انہوں نے یہ بھی بتایا کہ میاں جی چشتی صاحب ہمیشہ دولت کی اس ریل پیل کو اللہ کا فضل وکرم اور صوفی صاحب رحمہ اللہ کی دعاؤں کا نتیجہ قرار دیتے تھے۔

**یقینی تبادلے کا رک جانا (کرامت)**:۔۲۲۔چوک اعظم (لیہ) میں ایک عالم دین مولانا محمد اسمٰعیل مقیم ہیں انہوں نے ایک ایکڑ رقبہ مدرسے کیلئے وقف کیا ہے۔وہ مدرسہ تعلیم الاسلام اوڈاں والا کے ابتدائی عہد کے فیض یافتگاں میں سے ہیں بعض سرکاری امتحانات پاس کرنے کے بعد وہ وہاں کے ایک ہائی سکول میں عربی کے استاد مقرر کیے گئے۔سکول میں انہوں نے حق کا پرچار شروع کر دیا۔ہیڈ ماسٹر کو ان کا یہ عمل ناگوار گزرا اور مخالفت پر اتر آیا،ڈرایا دھمکایا اور دور دراز علاقے میں ان کا تبادلہ کرادیا۔

مولانا محمد اسمٰعیل صوفی صاحب رحمہ اللہ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور اپنی پریشانی کا اظہار کیا صوفی صاحب رحمہ اللہ نے دعا کی اور فرمایا کہ وہ اسی سکول میں تدریسی خدمات انجام دیں گے اور وہیں مدت ملازمت پوری کر کے ریٹائر ہوں گے۔جب وہ واپس گھر پہنچے تو محکمہ

تعلیم کا ایک آدمی ان کے پاس آیا ان کو چٹھی دی اس میں لکھا تھا کہ محمد اسماعیل صاحب کا تبادلہ بعض انتظامی وجوہات کی بناء پر منسوخ کیا جاتا ہے اور وہ وہیں تدریس کے فرائض انجام دیں گے جہاں پہلے مدرس تھے وہ یہ چٹھی لے کر سکول میں حاضر ہوئے اور ہیڈ ماسٹر کی خدمت میں پیش کی وہ حیران اور پریشان ہوا۔

مولانا محمد اسماعیل نے وہیں مدت ملازمت گزاری اور وہیں سے ریٹائر ہو کر پنشن پائی۔صاحب واقعہ نے یہ واقعہ مولانا محمد امین شاہد کو سنایا اور انہوں نے مجھ سے بیان کیا، مولانا محمد امین شاہد 1999ء سے اس جامعہ کے شعبہ تبلیغ سے وابستہ ہیں اور بڑی تندہی سے اپنے فرائض انجام دے رہے ہیں۔تحریر الیکم ،حکیم رانا مدثر محمد خاں، 485 گ ب سمندری (فیصل آباد)

☆☆☆☆☆

## اہل اللہ کی صحبت اکسیر اعظم

(از: یادگار اسلاف، نشانی غزنوی خاندان مولانا جنید غزنوی حفظہ اللہ تعالیٰ)

برصغیر پاک وہند میں غزنوی خاندان کی خدمات ناقابل فراموش ہیں، علمائے اہلحدیث میں سے دینی، علمی اور تزکیۂ نفس یعنی تصوف کی خدمات واشاعت کا بہت بڑا سہرا اسی خاندان کے سر ہے۔یہ خاندان نہ صرف اہل حدیث حضرات کے بانیان بلکہ اس پاک گروہ کو سنوارنے اور سنبھالنے والوں میں شمار ہوتا ہے۔عصر حاضر میں مولانا جنید غزنوی حفظہ اللہ اپنے اسلاف یعنی غزنوی خاندان کی یادگار اور نشانی ہیں جو اپنے بڑوں کی نہج پر کسی نہ کسی طرح اپنے ورثے کو سنبھالے ہوئے ہیں، آپ تزکیۂ نفس کیلئے کسی کامل اللہ والے کی صحبت کو نہایت اہمیت کی نگاہ سے نہ صرف دیکھتے ہیں بلکہ ساتھ ساتھ اللہ والوں کے آداب واحترام کو ملحوظ رکھنے کے بھی بہت فکر مند نظر آتے ہیں۔دعا ہے اللہ کریم آپ کو اپنے اسلاف کی طرز پر نہ صرف اپنے ورثے کو سنبھالنے اور محفوظ رکھنے کی توفیق عطا فرمائے بلکہ اسے زیادہ سے زیادہ لوگوں میں پہنچا کر لوگوں کی اصلاح اور تزکیۂ کا ذریعہ بنائے۔آپ نے کتاب ''علمائے اہل حدیث کے ذوق تصوف'' کے بارے میں اپنے تاثرات کو کچھ یوں قلمبند فرمایا ہے:

**تزکیۂ نفس ہر انسان کی ضرورت:۔**"یتلو علیکم آیاتنا ویزکیکم ویعلمکم الکتاب والحکمة" یہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے مشن کی اہم کڑیاں ہیں اور یہ بہت اہم آیت ہے کہ قرآن مجید میں تین چار مقامات پر آئی ہے۔اس لیے اس پر غور ہونا چاہیے۔وہ آدمی جو دین کی خدمت کرنے کا ارادہ رکھتا ہے اور حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے مشن کو اپنانا چاہتا ہے۔اہل علم " العلماء ورثة الانبياء" کے تحت اس آیت سے بہت کچھ سیکھتے ہیں۔جس طرح قرآن کی آیات کو پڑھے اور سنائے بغیر کوئی بات نہیں بنتی۔''یتلوا علیکم آیاتنا'' اسی طرح قلب کی صفائی کے بغیر بھی معاملہ ادھورا رہ جاتا ہے۔''ویزکیکم'' بلکہ جذبات کو صاف کیے بغیر علم بھی ساتھ نہیں دیتا۔ہمارا عام مشاہدہ ہے کہ کتنے لوگ قرآن وسنت کے احکامات سے واقف ہوتے ہیں، شراب کی حرمت کو جانتے ہیں یعنی عقلی، علمی انقلاب آچکا ہوتا ہے مگر پھر شراب پیتے ہیں ایسا کیوں ہوتا ہے......؟ اسی لیے کہ جذبات کی تطہیر نہیں ہوئی ہوتی۔بہت سے بھائی سود کی قباحت سے آگاہ ہوتے ہیں مگر کاروبار پھر بھی سود میں لتھڑے ہوئے ہوتے ہیں۔اس کی بھی وہ ہی وجہ ہے کہ ذہن جانتا ہے مگر تزکیے کے مرحلے سے نہ گزرنے کی وجہ سے ساری خرابی ہوتی ہے۔آیات کی ترتیب دیکھئے! کتاب وسنت کی تعلیم سے پہلے فرمایا کہ تمہارا تزکیۂ کرتے ہیں، پہلے تمہارے دل کے برتن کو مانجھتے ہیں، اس کو صاف کرتے ہیں پھر یہ جو نور ہے کتاب وسنت کا، اس برتن میں ڈالتے ہیں کیونکہ اگر گندے برتن میں اسے ڈال دیں گے تو جب باہر آئے گا تو یہ بھی آلودہ ہو جائے گا اور وہ آلودگی اس نفس کی ہوگی جو صاف نہیں ہوا تھا۔

**اہل اللہ کی صحبت کی برکات:۔** کلام میں متکلم کی تاثیر ہوتی ہے،تحریر میں بھی لکھنے والے کا اثر ہوتا ہے،اگر اس کو دیکھنے سے خدا یاد آتا ہے تو اسے پڑھنے میں بھی ایسی کیفیت پیدا ہوتی ہے۔درسخن محنفی منم چوں بوئے گل در برگ گل.... ہر کہ دیدن میل دارد درسخن بیند مرا۔۔۔میں اپنے کلام میں اس طرح چھپا ہوا ہوں جیسے پھول کی خوشبو اس کی پتی میں بسی ہوئی ہوتی ہے۔ ہر وہ شخص جو دیکھنا چاہتا ہے اس کو چاہیے کہ میرے کلام میں مجھے دیکھے۔ان حضرات کی صحبت تو اکسیر ہوا کرتی تھی،لوگوں کی حالتیں بدل جاتی تھیں صرف ان کی معیت میں نماز پڑھنے سے عجیب رنگ ہو جاتا تھا کیونکہ اللہ تعالیٰ کی رحمت آبشار کی طرح ان پر گرتی تھی اور کچھ چھینٹے ساتھ کھڑے ہونے والوں پر بھی پڑ جاتے تھے اور پھر لوگ ان سے پوچھا کرتے تھے خدا کیلئے ہمیں بھی بتاؤ یہ نماز تم نے کہاں سے سیکھی ہے۔وہ اپنے پاس بیٹھنے والوں کو وہ گر سمجھاتے تھے جس سے اللہ کی محبت تیز ہوتی تھی اور آدمی کو" والذین آمنوا اشد حبا للہ " کا مقام حاصل ہوتا تھا۔وہ ذکر بھی سکھاتے فکر بھی سکھاتے اور پھر محبت کی تیزی کیلئے دعا بھی بتاتے تھے کے یوں کہو" اللھم انی اسئلك حبك وحب من یحبك "اے اللہ میں تجھ سے تیری محبت کی بھیک مانگتا ہوں اور ہر اس آدمی کی محبت بھی مجھے دے جس کو تو نے اپنا درد دیا ہے۔اس لیے یہ فرمایا تھا کہ ان کی زیارت کرو تمہیں خدا یاد آئے گا۔ یہ ایسے ہی انسانوں کی تحریریں ہیں۔اب انہیں ایسی ہی نیت سے پڑھنا چاہیے اور ساتھ ساتھ اللہ تعالیٰ سے دعا کرنی چاہیے کہ یا اللہ جس طرح تیرے ان بندوں کی محبت اکسیر تھی ان کی تحریروں کو ان کا قائم مقام بنا دے اور ہمارے لیے فیض رسانی کا ذریعہ بنا دے (آمین)۔

(سید جنید غزنوی،لاہور)

## قلعہ میہاں سنگھ میں تزکیہ واحسان اجتماع سے خطاب

مولانا حمید اللہ سدید حفظہ اللہ (پڑپوتے عارف باللہ مولانا غلام رسول رحمہ اللہ ) کی کوششوں سے ہر سال ''تزکیہ نفس''عنوان سے قلعہ میہاں سنگھ میں کانفرنس منعقد ہوتی ہے جس میں ملک بھر سے مختلف علمائے کرام اورعوام الناس شریک ہوتے ہیں،اس اجتماع کا بنیادی مقصد لوگوں کو پاکیزہ اور شفاف تصوف جس کا حاصل تزکیہ نفس، اصلاح باطن، درستگی اخلاق،اور حصول اخلاص وآداب ہے کو فروغ دینا ہے۔اس اجتماع میں بیان کیلئے مولانا جنید غزنوی رحمہ اللہ کو''صفت احسان کی ضرورت واہمیت'' کا موضوع دیا گیا جس پر آپ نے نہایت تحقیقی،علمی اور پر مغز گفتگو فرماتے ہوئے باہم رواداری اور پیغام محبت کو عام کرنے پر زور دینے کے ساتھ ساتھ اپنی جماعت اہلحدیث سے کچھ شکوہ بھی کیا ہے۔اس تقریر کے اقتباسات پیش خدمت ہیں:

**صفت احسان کا مستند احادیث سے ثبوت:۔** ہمیں بزرگوں نے یہ سکھایا ہے کہ آدمی جب بھی وعظ کرتا ہے تو اس کا سب سے پہلا مخاطب وہ خود ہوتا ہے اس کا اولین مخاطب اس کا نفس ہونا چاہیے تو اس طرح اس سب سے مقصود خود اپنی اصلاح ہے، مجھے کہا گیا ہے کہ میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی وہ لمبی حدیث میں جو لفظ''احسان'' ہے اس سے متعلق کچھ عرض کروں" الاحسان ان تعبد اللہ کانك تـراہ'' احسان کہتے ہیں اس کو کہ اللہ تعالیٰ کی عبادت اس طرح کرو گویا کہ اس کو دیکھ رہے ہو اگر تم اسے نہیں دیکھ رہے تو وہ تو تمہیں دیکھ ہی رہا ہے۔جس طرح مسلم شریف اور نسائی شریف میں حضرت عمر رضی اللہ یہ روایت کرتے ہیں کہ ہم حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس بیٹھے ہوئے تھے کہ ایک مسافر آیا جس کے کپڑے صاف ستھرے اور بے داغ تھے اور وہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے قریب دوزانو ہو کر بیٹھ گیا اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے مختلف سوال پوچھنے لگا کہ'' ما الاسلام ''اسلام کیا ہے؟ آپ ﷺ نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ کے سوا کسی کی عبادت نہ کرنا، نماز پڑھنا زکوۃ ادا کرنا اور اگر استطاعت ہو تو اللہ کے گھر کی زیارت کیلئے جانا، یہ اسلام ہے۔ پھر اس نے پوچھا " ما الایمان ''ایمان کیا ہے؟ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اللہ پر ایمان لانا،اس کے فرشتوں پر ایمان لانا اس کی کتابوں پر،اس کے رسولوں پر اور جو تقدیر کا خیر وشر ہے اس پر ایمان لانا۔پھر اس نے سوال کیا کہ " ما الاحسان ''احسان کیا ہے؟ تو حضور اکرم صلی اللہ

علیہ وسلم نے جواب ارشاد فرمایا: الاحسان ان تعبد الله کانك تراہ'' احسان کہتے ہیں اس کو کہ اللہ تعالیٰ کی عبادت اس طرح کرو گویا کہ اس کو دیکھ رہے ہو اگر تم اسے نہیں دیکھ رہے تو وہ تو تمہیں دیکھ ہی رہا ہے۔اس کے بعد وہ شخص چلا گیا تو صحابہ رضی اللہ عنہم نے پوچھا یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یہ شخص کون تھا؟ حضور ﷺ نے فرمایا: یہ جبریل امین علیہ السلام تھے جو تمہیں تمہارا دین سکھانے کیلئے آئے تھے۔ یعنی میرے اور ان کے درمیان جو گفتگو ہوئی وہ تمہیں دین سکھایا جارہا تھا۔

میں ایک بات آپ سے عرض کروں کہ ہم اپنی درس گاہوں میں صحاح ستہ پڑھانے لگے ہیں کہ دیکھو اس کا صرف کیا ہے......اس کا نحو کیا ہے...... یہ فاعل ہے یہ مفعول ہے۔حدیث شریف کا دورہ کرتے ہیں اور بہت زور صرف ونحو پر لگاتے ہیں، اس کا انکار نہیں ہے میں تو خود صرف ونحو کا اور عربی زبان کا ادنیٰ سا طالب علم ہوں۔لیکن عرض یہ کررہا ہوں کہ سارا زور اس پر لگا دیا اور حدیث شریف کے جو معارف ہیں جو خزانے ہیں اور جو ہیرے اور جواہرات ان میں چھپے ہوئے اور جو سمندروں کو کوزوں میں بند کیا گیا ہے۔اس کو ہم نے سمجھا ہی نہیں یہ کتنے افسوس کی بات ہے......!

**منصب تبلیغ کیلئے حکمت کی ضرورت:۔** اور ان معارف اور حقائق کی طرف غور نہ کیا اور طالب علموں کو نہ سمجھایا کہ کیا کچھ لکھا ہے اور دیکھئے کتنی باریکیاں ہیں اور کتنی لطافتیں ہیں۔حدیث شریف سے جو ایک بات سمجھ میں آرہی ہے وہ یہ بھی ہے کہ جو تبلیغ ہے یہ ہمیشہ براہ راست نہیں ہوتی ہے، یہ نہیں ہے کہ جو آدمی سامنے بیٹھا ہے ہمیشہ براہ راست اسی سے بات کرے، یہ نہیں ہے کہ دوسرے کے سر پر ڈنڈا چلایا جائے اور یہ تبلیغ ہے ''ادعُ الی سبیل ربك بالحکمة''، تبلیغ کے لئے بڑی باریکی چاہیے، بڑی لطافت چاہیے اور دیکھئے حدیث شریف میں ایسا بھی ہوتا ہے کہ دو ایسے انسان جن کے درمیان طبعی مناسبت ہو وہ آپس میں گفتگو کررہے ہوں اور تبلیغ تیسرے آدمی کی ہو رہی ہو اس سے بات کوئی نہ ہو میں نے عرض کیا ہے کہ یہ جو براہ راست کسی دوسرے کی کھلی اڑانا (توہین کرنا) یا دوسرے کے سر پر پھاوڑا چلانا یہ امر بالمعروف کی کونسی شکل ہے، یہ بھی تو سیکھو حدیث کی کتابوں میں بین السطور کیا خزانے چھپے ہوئے ہیں۔سوال جبرئیل امین علیہ السلام کس سے کررہے ہیں، حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے کوئی بات نہیں ہورہی اور حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سارے جوابات جبریل امین علیہ السلام کو دے رہے ہیں صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو ایک جواب بھی تو نہیں دیا اور آخر میں فرمایا:'' یعلمکم دینکم ''تمہیں تمہارا دین سکھایا جارہا تھا۔ سوال ایک بھی تم نے نہ کیا جواب ایک بھی براہ راست نہیں دیا گیا۔لیکن'' یعلمکم دینکم ''سکھایا تمہیں جارہا تھا تبلیغ تمہیں ہو رہی تھی۔یہ بھی طریقہ ہے'' ادع الی سبیل ربك......'' آپ نے ملاحظہ کیا......!۔

**حدیث جبرئیل علیہ السلام میں ادب کی تعلیم:۔** حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ آئے اور دوزانو ہو کر قریب بیٹھ گئے مؤدب بیٹھ گئے یہ بھی سیکھنے کی چیز ہے کہ جب بزرگوں کے پاس جاتے ہیں تو اس طرح گردن اکڑا کر نہیں بیٹھ جاتے اور ان کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر گفتگو شروع نہیں کرتے، یہی طریقہ سکھایا کہ دوزانو ہو کر قریب بیٹھنا مؤدب ہے۔یہ بھی سیکھنے کی چیزیں ہیں جو چھوڑ دی گئی ہیں کیا متنبّی کافی ہے......حماسہ کافی ہے......حدیث کی طرف آؤ تو دوستو! یہ معارف ہیں چھپے ہوئے انہیں بھی تو کھوجنے کی کوشش کرو...... یہ جو موتی ہیں تہہ میں پڑے ہوئے انہیں بھی تلاش کرو......خزانہ پڑا ہوا ہے حدیث کی کتابوں میں۔

**الاحسان شریعت کی اصطلاح:۔** ''الاحسان'' یہ اصطلاح ہے شریعت کی اصطلاحات کے معاملے میں معنی وہی معتبر ہوتے ہیں جو اس فن کے ماہرین اور محققین نے اپنے ذہنوں میں جما رکھے ہیں اور صدیوں سے جما رکھے ہیں اور وہ لوگوں کو بھی وہی بتاتے ہیں۔قانون کی اپنی اصطلاحات ہیں، سیاست کی اپنی اصطلاحات ہیں اور ان اصطلاحات کے وہی معنی ہیں جو اس فن کے ماہرین نے اپنے ذہنوں میں جمائے تھے اور بتائے تھے۔یہ طالب علموں کی بات کررہا ہوں۔تو یہ جو احسان ہے عربی زبان میں اس کا معنی ہے کسی کام کو اچھے طریقے سے

کرنا، سنوار کر کرنا، خوبصورتی سے کرنا اور سلیقے سے کرنا یہ احسان ہے۔ اور شریعت کی اصطلاح میں عبادت کو سنوار کر سلیقے کے ساتھ سرانجام دینا یہ احسان ہے۔ عبادت سلیقے سے اور اچھے طریقے سے کرنا، خشوع سے عبادت میں سلیقہ پیدا ہوتا ہے، عبادت میں قرینہ پیدا ہوتا ہے، جھکا ہوا ''خشعت الاصوت'' آوازیں اس وقت پست ہونگی جھکی ہونگی۔

**تصوف عجز و نیاز اور بندگی کا حصول:۔** عجز و نیاز کا طاری ہونا دل پر دماغ پر روح پر بندگی کا طاری ہونا یہ ہے خشوع۔ دوستو! جس طرح ذہن پر اور روح پر خشوع طاری ہوتا ہے اسی طرح اعضاء اور جسم پر بھی خشوع طاری ہوتا ہے۔ یہ نہیں ہوتا کسی شخص پر خشوع طاری ہو اور گردن اکڑی ہوئی ہو اور اعضاء جھکے ہوئے ہوں اس کے حضور۔ خشوع اس طرح ہے کہ جھکا ہوا دل بھی ہو اور روح بھی۔ ہم نے کچھ مسائل کو لے لیا ہے اور سارا زور انہیں پر لگا دیا ہاتھ کہاں باندھنے ہیں......؟ آمین کے دلائل کیا ہیں......؟ یہ مسائل اٹھا لیے پوری زندگیاں انہیں پر صرف کر دیں کہ جیسے صحاح ستہ میں یہی تھا اور کچھ نہیں تھا۔ ''فویل للمصلّین ............ صلاتهم ساهون '' قدافلح المومنون الذین هم فی صلاتهم خاشعون '' یہ بھی لکھا ہے قرآن پاک میں کہ کامیابی ان مومنوں کو ملی جن کو نماز میں خشوع حاصل تھا۔ ہم سارا زور چند مسائل اٹھا کر انہی پر لگا دیں اور ساری زندگی صرف کر دیں ہلاکت ہے ان نمازیوں کیلئے جو نمازوں میں کھڑے تو ہوتے ہیں مگر غفلت کی حالت میں ہوتے ہیں۔ اس کا بھی تو کچھ فکر کرو کہ خشوع کیا ہے......؟ اور کہاں سے حاصل ہوگا......؟ خشوع صرف یہ نہیں ہے کہ دماغ جھکا ہوا ہو، روح جھکی ہوئی ہو، اعضاء سے بھی ظاہر ہو رہا ہے خشوع طاری ہوتا تو ہم نے داڑھی کو بھی نہ کھجایا ہوتا اور جسم کے کسی دوسرے حصے کو بھی نہ کھجایا ہوتا اور دوسری کوئی حرکات فاضلہ نہ کی ہوتیں......!! اگر سنت سے اتنی محبت تھی۔ یہ چند اختلافی مسائل ہی صرف صحاح ستہ کی کتابوں میں لکھے ہوئے ہیں کہ ساری زندگی بندہ ان کے پیچھے ہی لگا رہے۔

''فویل للمصلّین ......... صلاتهم ساهون'' بربادی ہے ان نمازیوں کیلئے جو نماز میں کھڑے ہوتے ہیں اور نماز سے غافل ہوتے ہیں۔ '' ان تعبد الله کا نك تراه ......... ''اس کی عبادت اس طرح کرو گویا کہ اسے دیکھ رہے ہو اور بات کو سمجھو ٹھوکر مت کھاؤ اس آدمی کو غلط فہمی ہوئی جس نے یہ سمجھا کہ اللہ تعالیٰ کو دیکھنا ایسا ہے کہ اس کا کوئی نمونہ بنانا ہے۔ اس کی کوئی شکل بنانی ہے، یہ تو ممکن نہیں یہ تو ہو ہی نہیں سکتا، اس آدمی کو ٹھوکر لگی، ان تعبدالله کانك ...... کے الفاظ پر غور کرو گویا کہ تم اسے دیکھ رہے ہو یہ نہیں کہا کہ تم اسے دیکھ رہے ہو ''کانك'' گویا کہ تم دیکھ رہے ہو اس کا ہیولہ بنانا اس کا نمونہ بنانا یہ کہاں سے ہوسکتا ہے یہ تو ممکن ہی نہیں!!

'' لاتضربوا الله الامثال ......'' قرآن مجید ہے اس کی کوئی مثال مت دو، تشبیہ کے سارے دروازوں کو تو بند کر دیا گیا '' لیس کمثله شی '' مت کہو وہ ایسا ہے اس جیسا تو کوئی ہو ہی نہیں سکتا اس کے بعد لا تدرکه الابصار ...... آنکھیں اس کا احاطہ نہیں کر سکتیں، وہی ہے جو آنکھوں کا احاطہ کرتا ہے ''ان تعبد الله کانك تراه......'' یہ ہو ہی نہیں سکتا کہ اس کی شکل بنائی جائے جو بھی شکل بنائی جائے گی وہ تو اپنے تخیل کا کرشمہ ہوگا۔ وہ تو اپنے خیالات کا تراشہ ہوا بت ہوگا، ہم خود تراشیں گے اور پھر اس کو سجدہ کر دیں گے اور اس کو کہیں گے ہم بڑی عبادت کرتے ہیں اور وہ تو نہ ہوگا۔ '' لقد رای من آیت ربه ......'' سب سے بڑا قرآنی تجربہ حضور پاک صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ بیان کرتا ہے کہ یہ ٹھیک ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ٹکٹکی باندھ کر دیکھا مگر کس چیز کو دیکھا، یہاں یہ نہیں کہا کہ اپنے رب کو دیکھا تھا حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے وہ ختم المرسلین ہو کر قرآن ان کے بارے میں یہ کہے تو کس کی یہ مجال ہے کہ ہیولا بنائے اللہ تعالیٰ کا اپنے ذہن میں، تو اس بات کو سمجھا '' تعبد اللہ......'' اس کی عبادت ایسے کرو گویا کہ اسے بھی تو دیکھو کہ یہ کیا لکھا ہوا ہے، گویا تم اسے دیکھ رہے ہو، اللہ تعالیٰ کا پیکر تراشا نہیں جا سکتا غیر کا خیال لانا جرم ہے۔ تو پھر نماز میں اور عبادت میں خیال کو رکھنا کہاں ہے۔ یہ ذہن تو خاموش نہیں رہتا ہے یہ تو ایسا نہیں ہے یہ تو چیزوں کی طرف بھاگے گا یہ خالی نہیں رہے گا، تو ذہن کو کہاں رکھنا ہے تو اس معاملے میں حدیث کی طرف لوٹیے آپ ﷺ فرماتے ہیں نماز کے دوران متوجہ رہیں نماز کی طرف اور اپنے جی میں کہیں۔ اللہ کی ذات کا تصور تو ہو نہیں سکتا تصور تو صفات کا ہی ہوسکتا ہے نماز میں الفاظ کی

طرف متوجہ کرو اپنے جی کو نماز میں جو الفاظ کے معانی ہیں ان کی طرف توجہ کریں نماز میں اللہ کی صفات کا تصور کرنا ان الفاظ میں ڈوبنا اللہ تعالیٰ کی مناجات میں ڈوبنا، یہ سب خشوع ہے نماز میں۔

خشوع کی تعریف کرنا کہ اللہ تعالیٰ کا ہیولا بنایا جائے یا نماز میں اس قدر محویت کرنا کہ اسے خبر تک نہ لگے کہ آس پاس کیا ہو رہا ہے یہ غلط ہے۔ یہ تعریف نہ قرآن میں ہے نہ حدیث میں ہے لغوی اعتبار سے بھی غلط ہے۔ اس کیفیت کا انکار نہیں ہے۔ ہم نے اپنی 1400 سال کی تاریخ میں پڑھا ہے، کہ یہ کیفیت طاری ہوتی ہے استغراق اور محویت کی نماز کے دوران، حضرت علی رضی اللہ عنہ کے اوپر یہ کیفیت طاری ہوتی تھی انکے جسم میں تیر لگتا تھا اور فرماتے تھے کہ جب میں نماز پڑھوں تو تب نکالنا جب نماز سے فارغ ہوتے تو اپنے ساتھیوں سے پوچھتے کہ تیر نکالا نہیں تو وہ کہتے حضرت تیر تو ہم نکال چکے ہیں لیکن آپ کو خبر نہ ہوئی۔ استغراق کی اس کیفیت کا انکار نہیں، لیکن خاتم المرسلین فرماتے ہیں کہ میں نماز میں ہوں اور میرا دل یہ چاہتا ہے کہ قرآن مجید کی تلاوت کو لمبا کر دوں، اور پھر کسی بچے کے رونے کی آواز میرے کان میں آتی ہے، اور تلاوت کو مختصر کر دیتا ہوں کہ اس کی ماں کو تکلیف نہ ہو۔ حضور پاک صلی اللہ علیہ وسلم پر استغراق اور محویت کی وہ کیفیت طاری نہ ہوتی ہو کہ پتہ ہی نہ چلے کہ آس پاس کیا ہو رہا ہے، یہ قبول ترین نماز ہے دوستو وہ کسوٹی نہیں استغراق کی کہ خبر تک نہ ہو کیا ہو رہا ہے۔ جس وقت آدمی توجہ الی الخالص میں ہوتا ہے اس وقت بھی مخلوق پر شفقت کو نہ بھولے اور جس وقت مخلوق کے ساتھ مشغول ہو اس وقت بھی اس کا رابطہ اللہ تعالیٰ سے منقطع نہ ہو یہ تکمیل ہے۔ قصداً کوئی خیال دل میں آئے یہ ہے خشوع کے منافی ارادتاً کوئی خیال جی میں نہ آئے، غیر ارادی خیال دل میں آ جانا نماز میں خشوع کے منافی نہیں ہے۔ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم فرماتے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم ہمارے دل میں خیال ایسے آتے ہیں ہم ان کو زبان پر لانے سے بہتر سمجھتے ہیں کہ جل کر کوئلہ ہو جائیں۔ تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے پوچھا کہ تمہیں واقعی ایسے خیال آتے ہیں تو فرمایا یہ تو پکے ایمان کی نشانی ہے، تمہارے پاس تو کوئی دولت آ گئی ہے کہ خزانہ آ گیا ہے جو چور اور ڈاکو تمہارے پیچھے پڑ گئے ہیں۔ شیطان تمہیں گمراہ نہیں کر سکا، اور اب وہ تمہارے دل میں وسوسے ڈالتا ہے تمہیں پریشان کرتا ہے تو ہم یہ کیسے کہیں کہ غیر ارادی وسوسے نہ آئیں یہ خشوع کے خلاف ہے۔ اللہ کی رحمت کا ورود ہو رہا ہو شدت سے اور جذب ہو رہا ہو تو پھر آپ چاہیں بھی تو نہیں دیکھ سکتے پھر توجہ ہٹائی نہیں جا سکتی۔

**اہل اللہ کی صحبت اور معیت کا کمال:۔** سوال یہ ہے کہ رحمت کا ورود کس طرح ہو......؟ رحمت کا ورود ہوتا ہے محبت کی شدت سے، رحمت کا ورود ہوتا ہے عجز و نیاز کی شدت سے، بندگی سے، جھکنے سے اور رحمت کا ورود ہوتا ہے اللہ والوں کی صحبت سے اور ان کی معیت میں نماز پڑھنے سے وہ لوگ جنہوں نے زندگیاں کھپا دیں اس کے آستانے پر ان کی معیت میں نماز پڑھنے پر رحمت کا ورود ہوتا ہے۔ جن کی صبح و شام اس کے حضور گڑگڑاتے گزرتی ہے یاد رکھو اللہ تعالیٰ کی رحمت آبشار کی طرح ان کے سروں پر برستی ہے اور ہم جیسے لوگ جو ان کی معیت میں کھڑے ہوتے ہیں چند چھینٹے ہم پر بھی پڑ جاتے ہیں۔ حضرت عبدالواحد (غزنوی) رحمہ اللہ کے معیت میں جو لوگ نماز پڑھتے تھے تو دوسرے لوگ ان لوگوں سے پوچھتے تھے یہ نماز کا رنگ تم نے کہاں سے سیکھا ہے۔ ان کی نماز کی رنگتیں ہی کچھ اور تھیں، معیت میں نماز پڑھنے سے صحبت میں رہتے ہیں۔

**اہل اللہ کو تلاش کیجئے:۔** یہ قحط الرجال کا دور ہے یہاں وہ لوگ نہیں ملتے ہیں کس کی معیت میں جا کے نماز پڑھیں یہ قحط الرجال کا دور ہے، اور جہاں جو آدمی ملتا ہے اسی کو پکڑ لو اور یہ مت ڈھونڈو اور مت سوچو کہ کوئی ایک آدمی ایسا ملے کہ سب کچھ اسی میں ہو کہ نماز بھی وہی سکھائے۔ اللہ اللہ کرنا بھی وہی سکھائے، تفسیر بھی سکھائے حدیث بھی سکھائے اور فقہ بھی سکھائے یہ قحط الرجال کا دور ہے، ایسا آدمی نہیں ملتا نماز کہیں سے سیکھو، اللہ اللہ کرنے کیلئے کسی کا دروازہ کھٹکھٹاؤ، تفسیر کسی سے پڑھو، حدیث کا فہم کسی دوسرے سے حاصل کرو، فقہ کسی اور سے جا کے سیکھو، مختلف دروازوں کو اس دور میں کھٹکھٹانا پڑتا ہے، مختلف لوگوں کی جوتیاں اٹھانا پڑتی ہیں، زندگی لگانا پڑتی ہے پھر جا کے کہیں کچھ سمجھ میں آتا ہے تو یہ خشوع و خضوع ہے۔

**اہل اللہ کی صحبت حصول خشوع کا ذریعہ:۔** یہ چند باتیں جو میں نے کی ہیں نظریاتی اعتبار سے کی ہیں، میں چند اشارے آپکو عملی

اعتبار سے بھی دوں کہ یہ خشوع کیسے پیدا ہوتا ہے۔ حضرت عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ جو لوگ ان کے پاس بیٹھتے تھے انہیں خشوع پیدا کرنے کا طریقہ سکھایا کرتے تھے، اور ان طریقوں کو حضرت مولانا عبدالجبار (غزنوی) رحمہ اللہ نے اپنے قلم سے لکھ دیا اور اس ناچیز کے پاس وہ قلمی مخطوطہ لائبریری میں موجود ہے، وہ فرماتے ہیں کہ دیکھو اپنے دل کو وضو میں ہی حاضر کرلو وضو غفلت کی حالت میں مت کرو نماز کا خشوع وہ وضو میں سکھا رہے ہیں اپنے دل کو حاضر کرلو ورنہ ممکن نہیں ہے کہ تمہیں نماز میں خشوع حاصل ہو۔

میں پہلے عرض کر چکا ہوں کہ سیکھنا ہے تو ان کے پاس جا کے سیکھو جنہوں نے اپنی صبحیں اور شامیں اس کے آستانے پر لگائی ہیں۔

حضرت عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ حدیث پڑھنے مولانا نذیر حسین محدث دہلوی رحمہ اللہ کے پاس گئے تو میاں نذیر حسین دہلوی رحمہ اللہ نے فرمایا کہ یہ مولانا عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ سمجھتے ہیں کہ یہ میرے شاگرد ہیں حقیقت میں یہ میرے استاد ہیں۔ مجھے نماز نہیں پڑھنی آتی تھی یہ ان کی صحبت کا فیض ہے کہ میاں نذیر حسین رحمہ اللہ کی نماز سیدھی ہوگئی ہے میری نماز میں خشوع پیدا ہوگیا ہے ہم نے نماز پڑھنا ان سے سیکھی ہے۔

تو فرمایا کہ دل کو وضو میں ہی پکڑ و اس کو سکھاؤ۔

**اہل اللہ کی مجالس کا ایک اہم ادب:** ۔اللہ کی قسم یہ ہمارے لئے ہیرے اور جواہرات چھوڑ گئے ہیں، مولانا عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ اور مولانا غلام رسول رحمہ اللہ دونوں حدیث پڑھنے دہلی گئے ہیں کیونکہ یہ علم سیکھنے سے آتا ہے خود کو پامال کرنے سے آتا ہے، اللہ کیلئے اپنے اندر تواضع پیدا کرنی چاہیے، شیخ حبیب اللہ قندھاری رحمہ اللہ کے پاس اسی میل کا سفر کر کے حضرت مولانا عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ جایا کرتے تھے اور حبیب اللہ قندھاری رحمہ اللہ منع فرماتے تھے کہ مجھے بڑی شرم آتی ہے آپ کیوں آتے ہیں غزنوی رحمہ اللہ فرماتے تھے کہ مجھے روحانی فیض حاصل ہوتا ہے کیوں نہ آؤں یہ چیزیں ایسے ہی نہیں آتی ہیں۔

مولانا عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ فرماتے ہیں ساتھ حدیث کو بھی ملا لو، وضو بسم اللہ پڑھ کر شروع کرو اور حدیث کے مطابق حوائج بشری سے فارغ ہو جائیں۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم فرما گئے ہیں کہ رات کا کھانا اور رات کی نماز دونوں اکٹھے ہو جائیں تو پہلے کھانا کھالیا کرو کیونکہ خشوع پیدا کرنا ہے نماز میں۔ دیکھو بات کہاں سے شروع ہو رہی ہے کہ تم کمزور ہو تمہاری توجہ بٹتی رہے گی۔ نماز کے دوران دماغ میں روٹی ہی گھومتی رہے گی خشوع قائم نہیں ہوگا۔

تو فرماتے ہیں کہ جب ہاتھ دھوتے ہو تو یہ نیت کرلیا کرو کہ یا اللہ میں نے سب سے ہاتھ دھو لئے اور میں نے سب کو خیر آباد کہہ دیا۔ میں نے سب کی چھٹی کرادی اے میرے پالنہار اس طرح وضو کرنے سے کیا خشوع پیدا نہ ہوگا۔ آنکھوں سے آنسو امڈ نہ آئیں گے۔

فرمایا جب میں وضو کرتا ہوں تو وضو کا پانی میری آنکھوں کے پانی سے مل جاتا ہے تو اس دن میری نماز رنگین ہو جاتی ہے یہ ہے خشوع اور یہ ہے ''احسان''۔ فرماتے ہیں کہ جب کلی کرو یہ کہو کہ تیرا نام لیتے ہوئے مجھے حیاء آتی ہے پانی سے کلی کیا کروں......؟ میں تو اگر گلاب کے عرق اور مشک سے کلیاں کروں تو پھر بھی مجھے تیرا نام لیتے ہوئے حیاء آتی ہے۔ کیونکہ تیرا نام بہت پاکیزہ ہے۔

جب چہرہ دھونے لگتے ہو تو سوچو'' انی وجهت وجهی للذی فطر السموات '' یا اللہ میں نے ہر طرف سے چہرہ کو ہٹا لیا ہے نہ ادھر دیکھوں گا نہ ادھر دیکھوں گا میں اب صرف تیری جانب ہی دیکھا کروں گا یہ ہے وہ نماز اس طرح خشوع پیدا ہوتا ہے۔

اس طرح مکمل وضو نماز اور دعا کا طریقہ بتایا، ایسا کرنے سے نماز میں لذت اور خشوع وخضوع پیدا ہوتا ہے اس کے علاوہ کچھ بھی اچھا نہیں لگتا۔

یہ وہ نماز ہے جو برائیوں سے روکتی ہے، ڈاکٹر سے دوائی لیں اور دو دن کھانے کے بعد اگر اثر نہ دکھائے تو فکر ہوتی ہے کہ اس نے اثر کیوں کیا اگر نماز برائی سے نہ روکے تو اس کی فکر کرنی چاہئے کہ اس میں کیا کمی ہے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے پوچھا کسی شخص کی گھر کے سامنے نہر بہہ رہی ہو اور وہ پانچ مرتبہ اس میں نہائے تو کیا اس کے جسم پر کوئی میل کچیل رہ سکتی ہے عرض کیا صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے یا حضرت یہ ممکن نہیں۔ تو آپ ﷺ نے فرمایا نمازی کی حالت بھی یہی ہے یعنی اللہ کی رحمت سے پانچ نمازوں میں اس کی روحانی پاکیزگی ہو جاتی ہے۔

(یادگار اسلاف، نشانی غزنوی خاندان مولانا جنید غزنوی حفظہ اللہ تعالیٰ کا قلعہ میہاں سنگھ میں تزکیۂ واحسان اجتماع سے خطاب)

## نشانی تصوف ڈاکٹر حماد لکھوی حفظہ اللہ تعالیٰ کا ذوق تصوف

(از: ڈاکٹر حماد لکھوی حفظہ اللہ تعالیٰ Ph.d، ڈبل MA،L.L.B، ملاقات۔سید فاروق محمدی)

علماء اہل حدیث میں ایک بہت بڑا نام ڈاکٹر حماد لکھوی حفظہ اللہ تعالیٰ کا ہے، لکھوی خاندان کی دینی خدمات کا زمانہ گواہ ہے آپ اپنے خاندان کے اس مشن کو بخوبی آگے لے کر چل رہے ہیں۔حضرت مولانا محی الدین لکھوی رحمہ اللہ کے بیٹے ہیں، آپ کے دادا مولانا محمد علی رحمہ اللہ اور آپ کے پردادا محی الدین لکھوی رحمہ اللہ ہیں جو کسی تعارف کے محتاج نہیں آپ کے دادا اور پردادا دونوں ہی جنت البقیع میں مدفون ہوئے۔لکھوی خاندان کی دینی خدمات کا احاطہ کرنے کیلئے ایک عرصہ درازچاہیے، اس سلسلے میں کئی مقالہ جات (M.A PHD THESIS) بھی لکھے جا چکے ہیں جو کہ ملک کی مختلف یونیورسٹی میں موجود ہیں، ان میں سے کچھ کی تفصیل کچھ اس طرح ہے۔

مقالہ پی ایچ ڈی (PHD)، حافظ محمد بارک اللہ لکھوی کا تفسیری منہج (پنجاب یونیورسٹی)

مقالہ پی ایچ ڈی (PHD)، لکھوی خاندان کی دینی خدمات (کراچی یونیورسٹی)

مقالہ M.A حافظ محمد لکھوی کی دینی خدمات وغیرہ۔

آپ ابھی پنجاب یونیورسٹی میں ایسوسی ایٹ پروفیسر ہیں، آپ (universty of glascow (uk میں post graduate resaerch felow رہ چکے ہیں۔ اسلام کے متعلق یو کے کے مختلف شہروں، London،Glassgow،Oldham،Manchister،Birmingum میں آپ کئی لیکچرز دے چکے ہیں۔لندن کے ٹی وی چینل پر مختلف ٹاک شوز میں شامل ہو چکے ہیں، اس کے علاوہ گلاس گو (Glassgow) کے ریڈیو چینل پر آپ کے پروگرام نشر ہو چکے ہیں۔

آپ نے پی ایچ ڈی (PHD) ڈبل M.A اور LLB جیسی بڑی اسناد پنجاب یونیورسٹی سے حاصل کیں۔ آپکے ستائیس ریسرچ پیپر دنیا کے کئی ملکوں سے شائع ہو چکے ہیں، جن میں ,canada, malysia, france usa بھی شامل ہیں۔الغرض آپ کے علم کا احاطہ کرنا بڑا مشکل ہے پاکستان میں آپ کئی دینی سرگرمیوں میں شامل ہیں۔اس کے علاوہ مختلف ٹی وی چینل دنیا ٹی وی، پیغام ٹی وی پر آپ کے پروگرام نشر ہو رہے ہیں۔کتاب ''علمائے اہلحدیث کا ذوق تصوف'' کے سلسلے میں میری ملاقات آپ سے پنجاب یونیورسٹی میں ہوئی، آپ نے اس کتاب کا سرسری جائزہ لیا، کچھ واقعات کی تصحیح کی اس کتاب کے سلسلے میں مزید رہنمائی کیلئے کئی علماء کے بارے میں بتایا اور فرمایا کے کئی واقعات مجھے یاد ہیں مگر رمضان المبارک اور دیگر مصروفیات کی وجہ سے واقعات کے احاطہ اور ضبط تحریر سے قاصر ہوں۔آپ نے فرمایا کہ آپ نے بزرگوں کے تذکرے کئے ہیں یہ تذکرے ہونے چاہئیں اس کے بہت اثرات ہوتے ہیں۔کتاب کی تحسین کرتے ہوئے فرمایا کتاب میں یہ بڑی خوبی ہے کہ ہر بات باحوالہ ہے اس کتاب کے انشاء اللہ اچھے اثرات ہونے چاہئیں۔ بیعت کا تذکرہ کرتے ہوئے فرمایا کے میرے والد صاحب محی الدین لکھوی رحمہ اللہ میرے دادا مولانا محمد علی لکھوی رحمہ اللہ سے بیعت تھے جسے اس کتاب میں آپ نے ''بیعت تصوف'' کا نام دیا ہے۔ میرے دادا مولانا محمد علی رحمہ اللہ نے میرے والد صاحب محی الدین لکھوی رحمہ اللہ کو حکم دیا تھا کہ تم بیعت لیا کرو اس لئے میرے والد صاحب ساری زندگی بیعت لیتے رہے اور میں بھی اپنے والد صاحب سے بیعت ہوں۔

آپ سے کوئی آدھا گھنٹہ رہنے والی ملاقات میں میں نے آپکو انتہائی شفیق اوراعلیٰ اوصاف کا مالک پایا، اس ملاقات کو قارئین کی نظر کرتا ہوں۔(سید فاروق احمد محمدی)

**ہمارے دادا کا سچا الہام:۔** کتاب ہذا میں صفحہ نمبر 486 پر جو واقعہ آپ نے لکھا ہے اس کی تفصیل کچھ اس طرح ہے، یہ واقعہ مرزا غلام احمد قادیانی کی کتاب حقیقت الوحی کے پہلے ایڈیشن میں تھا بعد میں یہ واقعہ نکال دیا گیا اس کی وجہ یہ ہے کہ یہ پورا واقعہ مرزائیوں کے خلاف جاتا ہے، اصل واقعہ کچھ اس طرح ہے۔ مرزا نے الہام کے جواب میں لکھا تھا کہ مجھے تمہارے بارے میں الہام ہوا ہے کہ'' ان شانئك هوالابتر '' کہ تمہارا جو دشمن ہے اس کی نسل آگے نہیں بڑھے گی اس بنیاد پر اس نے پیشن گوئی کردی کہ مولوی محی الدین عبدالرحمٰن یعنی میرے دادا رحمہ اللہ کی نسل آگے نہیں بڑھے گی، اس وقت ہمارے پردادا کی نرینہ اولاد نہیں تھی۔ مرزا کی زندگی میں ہمارے دادا مولانا محمد علی کی ولادت ہوئی یہ جو آپ نے لکھا ہے نہ'' ارجمند ابھی چار برس کے تھے'' مرزائیوں نے جا کر مرزا سے پوچھا آپ تو کہتے تھے نسل آگے نہیں چلے گی؟ مرزا نے کہا اس سے آگے نہیں چلے گی۔ ہمارے دادا اللہ ان کی مغفرت فرمائے، کہتے تھے کہ میں مرزا کے جھوٹے ہونے کا ثبوت ہوں اور اب ہم بھی یہی کہتے ہیں۔ اللہ کا شکر ہے ہم اتنے بڑھے ہیں کہ گننے کے لیے وقت چاہئے یہ ہے اصل الہام آپ اس واقعہ کو میرے refrence (سند) سے بھی لکھ سکتے ہیں کہ یہ واقعہ میں نے اپنے والد اور اپنے چچا سے سنا۔ آپ حقیقت الوحی دیکھیں تو جگہ جگہ لکھا ہے مولوی محی الدین لکھوی کے والد کہیں لکھا ہے مولوی عبدالرحمٰن لکھوی کے والد وغیرہ۔ مرزا کے ساتھ بہت خط و کتابت ہوئی ہے ہمارے پردادا کے ساتھ اس لئے جگہ جگہ ذکر کرتا ہے اسی طرح الہام کا ذکر بھی اس نے کیا اور جھوٹا پڑ گیا۔

**حوصلہ افزائی اور رہنمائی:۔** علمائے اہل حدیث کے ذوق تصوف کے عنوان کو تقویت دینے والے کئی واقعات'' فیوض المحمدیہ'' سے مل جائیں گے۔ اس کے علاوہ مولانا اسحاق بھٹی صاحب حفظہ اللہ تعالیٰ سے ملیں، انہوں نے 27,28 کتابیں لکھی ہیں، اہل حدیث کے جتنے علماء کا تذکرہ انہوں نے کیا ہے کسی نے نہیں کیا اس کے علاوہ'' مولانا محی الدین عبدالرحمٰن رحمہ اللہ کے الہامات'' کا تذکرہ سے ایک فارسی رسالے میں اس کا ترجمہ کیا ہے مولانا اسحاق بھٹی صاحب نے آپ وہ لے لیں عنوان کو تقویت مل جائے گی۔ جزاک اللہ۔

(ملاقات: سید فاروق محمدی، ڈاکٹر حماد لکھوی حفظہ اللہ تعالیٰ، پی ایچ ڈی PHD، ڈبل M.A، LLB ایسوسی ایٹ پروفیسر)

☆☆☆☆☆

## تصوف بھلا دینے پر نہایت افسوس......!

(فضیلۃ الشیخ مولانا سید ثناء اللہ گیلانی بن سید بارک اللہ گیلانی، خطیب جامع مسجد مکی اہلحدیث دھرنگ، تحصیل کامونکے ضلع گوجرانوالہ)

**زاہدین سب سے بڑے عقلمند:۔** ارشاد باری تعالیٰ ہے: میں نے تمام جن وانس کو صرف اپنی عبادت کیلئے پیدا کیا ہے، میں ان سے رزق کا مطالبہ نہیں کرتا اور نہ میری یہ خواہش ہے کہ یہ مجھے کھلائیں۔(الذاریات ۵۶۔۵۷) یہ آیت اس بات کی وضاحت کرتی ہے کہ جن و انس کی تخلیق کا مقصد صرف اور صرف اللہ تعالیٰ کی عبادت ہے۔

لہٰذا ان کیلئے ضروری ہے کہ وہ اپنے مقصد حیات پر توجہ دیں اور زہد وتقویٰ کو اختیار کرتے ہوئے دنیاوی اسباب عیش وآرام سے احتراز برتیں کیونکہ یہ دنیا دار فانی ہے ہیشگی کا گھر نہیں، یہ ایک عارضی ٹھکانہ ہے عیش وآرام کی جگہ نہیں، کٹ جانے والا گھاٹ ہے، ہیشگی کا گھر نہیں، اس لئے اہل دنیا میں سے سب سے بیدار مغز وہ ہیں جو سب زیادہ اس کی عبادت کرنے والے ہیں اور لوگوں میں سب سے زیادہ عقلمند بھی وہی ہیں جو سب سے زیادہ زہد وتقویٰ والے ہیں۔

اللہ تعالیٰ نے فرمایا: دنیا کی زندگی کی مثال ایسی ہے جیسے ہم نے آسمان سے پانی برسایا پھر زمین کا سبزہ اس کی وجہ سے خوب گھنا ہوا

نکلا۔ کچھ آدمیوں کے کھانے کا، کچھ جانوروں کا، یہاں تک کہ جب زمین نے اپنا سنگار پورا کرلیا اور دلہن کی طرح بن سنور گئی اور وہاں کے رہنے والے سمجھے کہ اس پر پوری دسترس رکھتے ہیں ناگہاں دن کو یا رات کو ہمارا حکم (عذاب) آ پہنچا تو ہم نے اسے کاٹ کر ایسا کر دیا گویا کہ کل وہاں کچھ تھا ہی نہیں جو لوگ غور فکر کرنے والے ہیں ان کیلئے ہم اپنی نشانیاں اسی طرح کھول کھول کر بیان کرتے ہیں۔ (یونس۲۴) کسی شاعر نے خوب کہا ہے!

ان للہ عبادا فطنا طلقوا الدنیا وخافوا فتنا

نظروا منها فلما علموا انها ليست لحی وطنا

جعلوها لجة واتخذوا صالح الاعمال فیها سفنا

یقیناً اللہ کے کچھ بندے بڑے عقلمند ہیں انہوں نے دنیا کو چھوڑ دیا اور اس کے فتنوں سے خوف زدہ رہتے ہیں، انہوں نے دنیا کا بغور مشاہدہ کیا جب انہیں اس کی حقیقت کا علم ہو گیا کہ یہ کسی زندہ شخص کا وطن نہیں تو انہوں نے اسی دار فانی کو ایک سمندر قرار دے لیا اور انہوں نے اس سمندر میں نیک اعمال کو کشتیاں بنا لیا۔

**سچا تصوف بالکل بھی بدعت نہیں......!** مولانا اسحاق بھٹی حفظہ اللہ اپنی کتاب ''نقوش عظمت رفتہ'' تذکرہ مولانا سید داؤد غزنوی رحمہ اللہ میں لکھتے ہیں:

> مجھے بہت سے ارباب علم اور اصحاب کمال سے ملنے ان سے باتیں کرنے اور تھوڑا یا زیادہ وقت ان کی صحبت ورفاقت میں رہنے کے مواقع میسر آئے ہیں لیکن میرا تجربہ اور مشاہدہ یہ ہے کہ مولانا داؤد غزنوی رحمہ اللہ متعدد معاملات میں بہت سے علماء وزعماء سے فائق تر تھے اور اپنی منفرد حیثیت رکھتے تھے، وہ باجماعت نماز پڑھتے تھے لیکن خود امامت کرانے سے پرہیز کرتے تھے، نماز میں انتہائی خشوع وخضوع کی کیفیت ان پر طاری ہو جاتی تھی، ہر نماز کے بعد وظائف پڑھتے اور ہاتھ اٹھا کر لمبی دعا مانگتے تھے، نماز فجر، نماز مغرب ونماز عشاء کے بعد بالخصوص وظائف کا سلسلہ بہت طویل ہوتا تھا، ننگے سر نماز پڑھنا اور نماز کے بعد ہاتھ اٹھا کر دعا نہ مانگنا ان کے نزدیک نہایت ناپسندیدہ فعل تھا ، رات کو اگرچہ کتنی ہی دیر سے سوتے مگر نماز تہجد بالالتزام پڑھتے ، وہ تخت اب بھی ان کے گھر میں موجود ہے جس پر وہ تہجد ادا کرتے اور وظیفے پڑھتے تھے، لیکن اب وہ تخت نشین کہیں نظر نہیں آتا تہجد کے بعد اللہ تعالیٰ کے حضور گڑگڑا کر دعا مانگتے تھے اور نماز فجر کیلئے نیچے ہال میں تشریف لاتے وقت سیڑھیوں پر ان کے جوتوں کی کھنکھناہٹ کی آواز آتی اور جب اترتے ہوئے طلباء کو آواز دیتے لڑکو اٹھ جاؤ......! تو سب طلباء آواز سنتے ہی چارپائیوں سے جلدی سے اٹھ جاتے۔ اہل علم کی بہت قدر کرتے تھے، تمام مکاتب فقہ کے علماء کو احترام کی نگاہ سے دیکھتے تھے۔ وہ خانوادہ تصوف کے چشم و چراغ تھے، اس لئے بنیادی طور پر صحیح معنوں میں صوفی تھے، حضرت الامام مولانا عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ کے فرزند ارجمند اور حضرت مولانا سید عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کے پوتے تھے۔ عالی قدر باپ اور بلند مرتبت دادے کا زہد وتقویٰ اور فضل وکمال ان کی ذات میں سمٹ آیا تھا اور اس اعتبار سے وہ ان کے صحیح جانشین تھے۔ نہایت افسوس ہے کہ اب دعا و وظائف اور تصوف کی روایت جماعت اہل حدیث میں ختم ہو گئی ہے بلکہ میں نے سنا ہے کہ بعض برخود غلط لوگ اسے بدعت قرار دیتے ہیں ''انا للہ وانا الیہ راجعون'' (نقوش عظمت رفتہ ص۲۲ تا۲۳)۔

**کیا اب ہمیں ضرورت نہ رہی......!!** بات یہ ہے کہ ہمارے پرانے عالموں اور بزرگوں کی حالت ایسی تھی کہ

انہیں ہر وقت اللہ کی ضرورت رہتی تھی وہ اسی کے محتاج تھے ہر شے اسی سے مانگتے اور ہر وقت مانگتے تھے، نماز کے بعد بھی اور دیگر اوقات میں بھی، ہاتھ اٹھا کر بھی اور بغیر ہاتھ اٹھائے بھی، وہ غریب تھے، نادار تھے اور اللہ کی بارگاہ میں گڑگڑاتے تھے، دور حاضر کے عالموں کے پاس سب کچھ موجود ہے زمینیں بھی، کاروبار بھی کوٹھیاں بھی، موٹریں بھی اور بڑی بڑی ملازمتیں بھی، ان کے بیٹے سمندر پار یونیورسٹیوں میں پڑھتے ہیں اور کماتے بھی ہیں رہی سہی کسر جہادوں نے پوری کر دی ہے اب یہ کروڑوں میں کھیلتے اور اربوں کے خواب دیکھتے ہیں انہیں کیا ضرورت ہے اللہ سے ہاتھ اٹھا کر مانگنے کی اور اس کے احسان مند ہونے کی یہی وجہ ہے کے ادھر سلام پھیرا اور ادھر یہ کوتل گھوڑے کی طرح اچھل کر کھڑے ہو گئے۔

**کچھ اپنوں کی داستان غم......!** ہاتھ اٹھا کر دعا مانگنا تو رہا ایک طرف گوناں گو مصروفیتوں کی بناء پر ان بیچاروں کیلئے نماز پڑھنا مشکل ہے یہ تو ان کی بہت بڑی قربانی ہے کہ کسی نہ کسی طرح بے پناہ مصروفیات سے تھوڑا سا وقت نکال کر دو چار رکعت نماز پڑھ لیتے ہیں اور نماز ہی میں ان کو کھر کنے اور جسم کے مختلف حصوں پر ہاتھ پھیرنے کو وقت ملتا ہے اور یاد آیا کہ ''کھرک فی الصلوۃ'' بھی ایک مسئلہ ہے اس پر بھی عمل ہونا چاہیے پھر یہ بات بھی ان کے نزدیک محقق ہو گئی ہے کہ نماز کے بعد ہاتھ اٹھا کر دعا کرنے کی روایات کے راوی ضعیف ہیں۔ اس تحقیق کے بارے میں اس فقیر پر تقصیر کی مؤدبانہ گزارش ہے کہ کیا وہ راوی ہم سے بھی ضعیف ہیں جو بات بات میں غلط بیانی کرتے، قدم قدم پر جھوٹ بولتے اور ہر معاملے میں دوسروں کو دھوکہ دیتے ہیں۔ یہاں یہ یاد رہے کہ وظائف ادعیہ تین قسم کے ہیں: ایک وہ جو قرآن مجید میں مذکور ہیں۔ دوسرے وہ جس کا کتب احادیث میں ذکر فرمایا گیا ہے۔ اور تیسرے وہ جو بزرگان دین سے منقول ہیں اور بعض امور و معاملات میں مجرب ہیں۔ ہمارے بزرگ علماء ان تینوں پر عامل رہے ہیں اور اب بھی اللہ کے نیک بندے جن کو اللہ نے توفیق دی ہے ان پر عامل ہیں۔

**وظائف کے نام سے چڑنے والے......:۔** وظیفے کے عمل اور لفظ سے بعض دوست آخر گھبراتے کیوں ہیں اگر ان کے بچوں کو سکول سے وظیفہ ملے تو بڑے خوش ہوتے ہیں اور گھر گھر بتاتے پھرتے ہیں کہ ان کے بچے ماشاء اللہ اتنے ہوشیار ہیں کہ وظیفہ لے رہے ہیں اور اگر اللہ اور رسول اللہ ﷺ کا بیان کردہ وظیفہ پڑھنے کو کہا جائے تو غلط ہے یہ عجیب منطق ہے کہ حکومت سے وظیفہ حاصل کرنا بالکل درست اور اللہ کے نام کا وظیفہ پڑھنا قطعی بدعت۔ سچی بات ہے اگر کوئی وظیفہ دل لگا کر اور متوجہ الی اللہ ہو کر پڑھا جائے تو بے عمل سے بے عمل کو بھی ایسے معلوم ہوتا ہے جیسے قلب پر سکون اور اطمینان کی بارش ہو رہی ہے اور کیفیت عالم بالکل بدل رہی ہے۔ میرے جیسا بے عمل مولانا (داؤد غزنوی) رحمہ اللہ کے سامنے تصوف کی بات کرتا تو خوش ہوتے ایک مرتبہ معلوم نہیں کس ترنگ میں اس موضوع کا کوئی کلمہ بے خبری میں میرے منہ سے نکل گیا سن کر انتہائی مسرت کا اظہار کیا اور فرمایا مولوی اسحاق! آپ تو صوفی ہو گئے ہیں یہ کہہ کر اپنی نشست سے اٹھے اور حضرت مولانا اشرف علی تھانوی رحمہ اللہ کی مشہور کتاب ''التکشف'' جو تصوف سے متعلق ہے از راہ کرم میرا نام لکھ کر مجھے عنایت فرمائی اور اس کے مطالعہ کی تاکید کی۔ (ص ۲۵)

**تصوف اور اوراد و وظائف درست ہیں:۔** میں اوراد و وظائف کو بھی صحیح سمجھتا ہوں تصوف و سلوک کو بھی مبنی برصحت قرار دیتا ہوں بزرگوں کی دعاؤں اور ان کی قبولیت کا بھی قائل ہوں اور جو لوگ ان سے انکار کرتے ہیں ان

کے لیے دعا گو ہوں۔'' اللھم اھد قومی فانھم لایعلمون ''(ص۴۹)

**طبقات صوفیاء میں امام بخاری رحمہ اللہ کا شمار** یہ بات کچھ کم حیرت سے نہیں دیکھی جائے گی کہ مشہور محقق علامہ شعرانی رحمہ اللہ نے امام المحدثین کو ان صوفیوں میں شمار کیا ہے جن کا تصوف مانا ہوا ہے اور جن کی پیروی کی جاتی ہے علامہ موصوف اپنی اس قابل قدر تصنیف کے بارے میں (جس میں انہوں نے امام صاحب ودیگر صوفیائے کرام واولیاء اللہ کے حالات انتخاب فرمائے ہیں) لکھتے ہیں:'' لخصت فیہ جماعۃ من الاولیاء الذین یقتدی بھم من الصحابۃ والتابعین الی قرن التاسع وبعض العاشر '' خلاصہ یہ ہے کہ میں نے اس کتاب میں صحابہ اور تابعین اور نویں صدی تک کے تمام تر اور دسویں صدی کے بعض ان اولیاء اللہ کی جماعت کو منتخب کیا ہے جن کی اقتداء کی جاتی ہے۔

یہ کتاب علامہ موصوف کی مشہور کتاب ''الطبقات الکبریٰ'' کا ایک حصہ ہے اس کا نام محقق موصوف نے ''لواقح الانوار فی طبقات الاخیار'' رکھا ہے۔ علامہ کے قول سے واضح ہے کہ اس کتاب کا موضوع ہی علامہ نے مانے ہوئے اولیاء اللہ کے وجود قدسیہ کو قرار دیا ہے پھر علامہ نے اپنی اس تالیف کی غایت یہ بتائی'' مقصودی من ھذالتالیف فقہ طریق القدوم من فی التصوف من اداب المقامات والاحوال لاغیر'' یعنی میرا مقصود اس تالیف سے سلف کا طریقہ بتانا ہے کہ ان کا طریقہ تصوف میں کیا تھا۔ ان کے مقامات ان کے احوال کیسے تھے۔

**امام صاحب کے بارے میں دو جماعتیں:۔** امام بخاری رحمہ اللہ کو طبقات صوفیاء میں شمار کرنے کو دو جماعتیں سخت حیرت کی نگاہ سے دیکھیں گی۔ ان میں پہلی جماعت موجودہ صوفیوں کی ہے اس لئے کہ موجودہ زمانے کے عملی تصوف اور مروجہ صوفیت پر نظر کرتے ہوئے یہ جملہ کے امام بخاری رحمہ اللہ مانے ہوئے کامل صوفی تھے نہایت بے جوڑ سی بات معلوم ہوتی ہے۔ امام بخاری رحمہ اللہ کے دربار میں نہ عرس تھا، نہ محفل قوالی، نہ آنکھیں بند کرنی، نہ غیر شرعی چلہ کشی نہ رسم گاگر، نہ مردوں سے مدد مانگنی، نہ کوئی دربار، نہ رسمی قل، نہ فاتحہ نہ مریدوں کے نذرانوں پر گزارہ، نہ قبروں کے چڑھاوا اور دھمال، نہ قیام مولود، نہ مجلس مولود کی ہیئت کذائی، نہ گلے ملا ملا کر غزلیات گانے، نہ اہل حال کا اچھل کود، نہ وحدت وجود کا عقیدہ، نہ صلوۃ غوثیہ۔ نہ مراقبہ، نہ کشف قبور، بلکہ صرف احادیث رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا درس اسی کی پابندی اسی کا چرچہ تھا جو موجودہ تصوف کی بیخ وبنیاد کا استحصال کرتا ہے۔

**دوسری جماعت کا تاثر:۔** دوسری جماعت اہل حدث کی ہے امام بخاری رحمہ اللہ کے متعلق یہ جماعت یقین کرتی ہے کہ وہ سیرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے دلداہ تھے اسی کی تدوین اور اشاعت و پابندی میں اپنی عمر کا سارا حصہ تمام کردیا بدعات سے محترز تھے اسی وجہ سے جس قدر نئے فرقے پیدا ہوگئے تھے ان کو امام صاحب بدعتی اور محدث کہتے تھے اور ان کا رد نہایت جوشی سے صحیح بخاری میں لکھا ہے یہاں تک کہ اعمال کے جزو ایمان ہونے کا صراحتاً حدیثوں میں تذکرہ وارد ہوا۔ اس وجہ سے جو اس کا قائل نہ ہوتا اس کو امام صاحب مرجی کہتے امام صاحب کی اسی طرز زندگی پر نظر کرتے ہوئے کیونکر کہا جاسکتا ہے کہ وہ صوفی تھے کیونکہ تصوف بھی ایک محدث چیز ہے امام صاحب کو صوفی کہنا امام صاحب کے دامن تقدس پر بدعت کا دھبہ لگانا ہے۔

**تصوف کی منشا اور مفہوم:۔** اس میں کیا شک ہے کہ تصوف جس نے آج اپنے اتباع کو حد سے زیادہ بدنام کر رکھا ہے کسی زمانہ میں بڑی خیر و برکت اور بہت ہی محمود چیز تھی احکام شرعی کی سختی کے ساتھ پابندی، ایثار نفس، ہدایت مخلوق میں سعی کرنی، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی سنتوں کی پیروی کا شوق، مصائب پر صبر واستقامت، جہاد کیلئے ہمہ تن مستعد رہنا، اپنے نفس کا انتقام نہ لینا، مکارم اخلاق کا پھیلانا، دنیا سے بے رغبتی، پابندی تقویٰ، بدعات سے اجتناب، غرض شریعت نے جن باتوں کو عزم امور (تاکیدی باتیں اور اصلی مقاصد فرمائی ہیں) انہیں کا اصل مرقع تھا ان کو کون محمود نہ کہے گا۔ اصحاب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم انہیں باتوں سے خاک سے اکسیر اور میں سے کندن بن گئے۔ ان کا تصوف نام رکھنا اصطلاح جدید تو بے شک ہے لیکن مقصود واضح ہو جانے پر مضائقہ نہیں۔

**''ولا مشاحۃ فی الاصطلاح'':۔** ''ولا مشاحۃ فی الاصطلاح'' اس کا عالم ایک عام قانون ہے۔ ''تفسیر'' اس عام قانون سے

تصوف کیونکہ مستثنیٰ رہ سکتا تھا، اختلاط اقوام و مذاہب وامتداد زمانہ سے اس نے بھی کئی رنگ اختیار کیے، اگر ہمارے وہ برادران جو صاف اور بےلوث مسلمان رہنا پسند فرماتے ہیں ہمیں اجازت دیں تو ہم کہہ سکتے ہیں (گو اصطلاح جدید ہے) کہ ابتدائی حالت تصوف کی وہی تھی جس کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور آپ کے اصحاب رضی اللہ عنہم نے عملی برتاؤ سے دیکھا جو آج تک کتب احادیث و دفاتر حدیثیہ میں بےکم و کاست محفوظ ہے۔ جب تک فلسفہ یونان نے مسلمانوں میں زور نہیں پکڑا تھا رومن کیتھولک کا اختلاط نہیں ہوا تھا۔ تصوف اپنی اصلی صورت پر باقی تھا۔ لیکن فلسفہ کی یورش رومن کیتھولک کے اختلاط نے تصوف میں بہت بڑا اثر کیا۔ وحدت وجود خاص فلسفہ یونان کا مسئلہ ہے تصوف کا جزو اور لازمی امر مانا گیا متعدد کا انا الحق اور ایک دوسرے صوفی شاعر کا یہ شعر

پنجه در پنجه خدداریم　　　ماچه پروائے مصطفیٰ داریم

اسی تصوف کا نتیجہ ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یا دوسرے بزرگان دین کو حاضر و ناضر جاننا مخلوق کو خالق میں اور خالق کو مخلوق میں گھٹ میل کرنا۔ اسی کے تخیلات کا نتیجہ ہے ''فصوص الحکم'' و تالیفات محقق طوسی وغیرہ اسی فلسفہ کے اختلاط کے نتائج ہیں۔ تصوف نے فلسفہ یونان سے وہ وہ دقیق ابحاث لیے جو عام ذہنوں سے کہیں بالاتر تھے اسی وجہ سے تصوف بہت مشکل امر سمجھا گیا اور یہ بات بتائی گئی کہ یہ علم حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ اور حضرت علی کرم اللہ وجہہ کے واسطے سے سینہ بہ سینہ آتا ہے جو جس قدر فلسفی تھا اسی قدر کامل صوفی سمجھا گیا اور تصوف ایک دقیق فن شمار کیا گیا یہ ہے تصوف کا دوسرا دور جو درحقیقت فلسفہ یونان کا ہے اس کے بعد تصوف نے ہندو برہمنوں، جوتشیوں، جوگیوں، گبروں کے اختلاط سے ایک تیسرا رنگ اختیار کیا تصور شیخ جو کہ ''ماهذه التماثيل التي انتم لها عاكفون'' کا پورا فوٹو ہے۔ جزو تصوف قرار دیا گیا ہے۔ اپنے ایجاد کردہ ریاضیات عملیات اور زیادہ تر جوگیوں، برہمنوں، گبروں کے عملیات ریاضات کی مشاقی سے سروکار رہ گیا۔ اس کے علاوہ عرس کرنا مردوں کو پکارنا، قبروں پر غلاف چڑھانا، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور دوسرے بزرگوں کو غیب دان یقین کرنا، قوالی کرانی، کشف قبور کیلئے مراقبہ کرنا، غرض اسی طرح کی بیسیوں باتیں ہیں جو آج کل تصوف کی جان سمجھی جاتی ہیں جس شخص میں یہ باتیں نہیں ہیں نہ عام طور سے لوگ اسے صوفی جانتے ہیں نہ وہ اپنے آپ کو صوفی سمجھتا ہے یہ تصوف کا تیسرا دور ہے۔

تصوف کی پچھلی دو صورتوں کے لحاظ سے ایک ایسے محدث کو صوفی کہنا جو تنقید رجال میں متشدد ہو، تنقید حدیث میں سخت شروط کا پابند ہو، فن تاریخ میں مقدم قوم ہو، امام المحدثین کے لقب سے ممتاز ہو، احادیث کے خلاف عمل کرنے والے کو سخت نفرت کی نگاہ سے دیکھتا ہو کیا یہ حیرت بخش نہیں ہے......!

**امام بخاری رحمہ اللہ مقتدائے صوفیاء:۔** علامہ موصوف لکھتے ہیں: وہ صوفی بزرگان اولیاء اللہ جن کی آج عالم میں پیروی کی جاتی ہے اور مانے ہوئے صوفی ہیں ان میں امام بخاری بھی ہیں (رضی اللہ عنہم) امام بخاری ان علماء عاملین میں سے ہیں جن کے تذکرے کے وقت خدا کی رحمت و برکت نازل ہوتی ہے۔

**امام بخاری کا مقام تقویٰ:۔** امام بخاری رحمہ اللہ صائم الدھر ہمیشہ روزہ رکھنے والے تھے، اسی خیال سے کہ بیت الخلاء میں بار بار جانے سے بےستر ہونا پڑتا ہے خداوند عالم سے وجاع حیاء چاہئے آپ نے غذا کم کرنی شروع کر دی چند روز میں عادت کرتے تھے یہ نوبت پہنچی کہ ایک خرما یا ایک بادام پر گزارا دینے کی عادت ہو گئی ۱۹۴ھ میں ولادت ہوئی، ۲۵۶ھ میں عید الفطر کی شب میں وفات پائی، سمرقند سے دو میل کے فاصلے پر قریہ خرتنگ میں مدفون ہوئے۔

**امام بخاری کا مقام فنائیت:۔** امام بخاری رحمہ اللہ فرماتے ہیں میرے نزدیک میری مدح اور ذم کرنے والے دونوں برابر ہیں اور فرماتے ہیں کہ مجھے امید ہے کہ میں خدا سے ایسی حالت میں ملوں گا کہ مجھ سے اس امر کا سوال نہ ہوگا کہ تو نے فلاں شخص کی غیبت کی تھی، کبھی آپ بیع و فروخت کے معاملہ میں نہیں پڑے (دوسرے لوگ انجام دیتے) انتہا درجے کے پرہیزگار تھے اندھیر میں سوتے اور راتوں کو بیسیوں

بار اٹھ کر چقماق سے چراغ روشن کر کے احادیث لکھتے یا صحیح حدیثوں پر نشان دیتے اور سو رہتے۔

**دیگر کمالات:۔** رات کو اٹھ کر تہجد کی نماز تیرہ رکعت پڑھتے۔ان میں ایک رکعت وتر علیحدہ پڑھتے اور رمضان کی راتوں کو ثلث قرآن روزانہ اکیلے تہجد کی نماز میں پڑھتے اور تیسرے روز قرآن ختم کرتے فرماتے تھے کہ ہر ختم قرآن پر دعا قبول ہوتی ہے۔امام بخاری رحمہ اللہ جب کوئی حدیث صحیح بخاری میں شامل فرمائی تو شکرانہ کی دو رکعت پڑھیں۔اپنے والد کے مال سے کھاتے رہے اس وجہ سے کہ ان کے والد کا مال غیر مشتبہ تھا،ان کے علاوہ امام صاحب کے اوراوصاف بکثرت ہیں اور مشہور ہیں علامہ شعرانی رحمہ اللہ نے امام صاحب کے ولی اللہ اور برگزیدہ خدا ہونے کے وجوہات نہایت اختصار کے ساتھ تلخیص کئے ہیں۔امام صاحب کے وہ حالات مفصل معلوم ہیں جو تصوف کے روح رواں ہیں مثلاً احادیث کی تحقیق،تنقیہ،جمع،نشر میں عمر عزیز کو ختم کر دینا۔سیرۃ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا دلدادہ ہونا،ساری عمر اسی دھن میں رہنا،اس میں تکلیفوں کو راحت جاننا بدعات اور خلاف طریقہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو نفرت کی نگاہ سے دیکھنا،اس کی تردید کرنی اشاعت حدیث اور فقہ الحدیث میں سرگرم رہنا،سنن کی پابندی میں مضبوط رہنا وغیرہ وغیرہ۔

**خاندان گیلانی کا زہد و تقویٰ:۔** میرے والد محترم جناب مولانا سید بارک اللہ بن سید محمد حسین شاہ صاحب گیلانی رحمہ اللہ اپنے دادا جان جناب سید عبدالرحمٰن گیلانی کا واقعہ سنایا کرتے تھے فرماتے تھے کہ سید عبدالرحمٰن گیلانی حافظ قرآن تھے اور آخری عمر میں ان کی بینائی جاتی رہی سب لوگ ان کو بڑے شاہ جی کہتے تھے میں چونکہ اپنے بھائیوں میں بڑا تھا لہٰذا ان کو مسجد لے جانے اور لانے کی ذمہ داری میری تھی بہت اچھی آواز سے قرآن پاک کی تلاوت کیا کرتے تھے،مستجاب الدعوات تھے،لوگ دعا کیلئے ان کے پاس حاضر ہوتے رات کو تہجد ادا فرماتے میں ان دنوں ابھی چھوٹا ہی تھا،ایک رات میری آنکھ کھل گئی تو وہ مصلیٰ پر بیٹھ کر رو رہے تھے لیکن میری سمجھ میں نہ آیا کہ میرے دادا جان کیوں روتے ہیں پھر جب وہ یہ واقعہ بیان کرتے تو خود بھی روتے کہ اب بڑھاپے میں آ کر سمجھ آئی ہے کہ وہ خوف خدا سے رویا کرتے تھے۔

حافظ عبدالغفور صاحب آف ہنجانوالی بہت بڑے عالم تھے ان کے ہاں مدرسہ جاری تھا ہمارے والد محترم ان کے شاگرد تھے انہوں نے اور حافظ محمد اسحاق صاحب آف منڈیالہ تیگہ نے حافظ صاحب سے اکٹھے تعلیم حاصل کی تھی۔حافظ عبدالغفور صاحب جید عالم دین تھے،ان کے للّٰہیت تقویٰ کا یہ عالم تھا کہ جب قرآن پڑھتے تو یوں معلوم ہوتا کہ وقت کا گزرنے کا احساس ختم ہو گیا ہے۔فرماتے کہ ایک مرتبہ حافظ عبدالغفور صاحب دھرنگ تشریف لائے تو تین گھنٹہ متصل خطاب فرمایا جب وعظ کا سلسلہ ختم ہوا تو ایسے معلوم ہوا کہ ابھی تھوڑی دیر قبل تو وعظ شروع ہوا کہ ابھی ختم ہو گیا۔

**ڈاکوؤں کی توبہ اور بیعت ہو جانا:۔** ایک دفعہ حافظ عبدالغفور صاحب رات کسی گاؤں سے جلسہ سے واپس تشریف لا رہے تھے کہ راستے میں ڈاکو بیٹھے تھے حضرت حافظ صاحب اپنی گھوڑی پر تشریف لا رہے تھے رات کا سماں تھا اور گھوڑی پر بیٹھے اونچی آواز سے تلاوت قرآن پاک میں مصروف تھے جب ڈاکوؤں نے قرآن سنا تو تائب ہو گئے اور حافظ صاحب کا بڑا اکرام کیا اور عمر بھر مرید رہے۔

اسی مدرسے کے ایک عالم فاضل سید عبدالغنی شاہ صاحب بخاری تھے وہ بھی متبحر عالم دین اور ولی اللہ تھے ان کے ہمارے والد محترم کے بڑے برادرانہ تعلقات تھے ان کی آواز میں ایسی تاثیر تھی کہ جب قرآن پڑھتے تو عوام جھوم جاتے ان کے متعلق بتایا کرتے تھے کہ شاہ صاحب کے پاس لفظ اللہ کندہ کیا ہوا موجود تھا جس کو سامنے رکھ کر اس کے اوپر نگاہ ٹکا کر سو مرتبہ لفظ اللہ دل کی گہرائیوں سے پڑھتے اور یہ روزانہ ان کا معمول تھا۔

**تسبیح کے استعمال میں والہانہ ذوق:۔** حضرت حافظ عبداللہ صاحب سے انہوں نے خاص ورد وظیفے سیکھے تھے جو ان کے دروزانہ کے معمولات میں تھے نماز فجر کے بعد دیر تک ذکر واذکار میں مصروف رہتے ان کا ناغہ نہ ہونے دیتے ایک مرتبہ ہماری پھوپھی جان نے بتایا کہ ان کے بیٹے کی شادی تھی تو اس شادی کی تقریب میں بڑے لیٹ پہنچے۔پوچھنے پر بتایا کہ گھر سے روانہ ہوتے وقت اپنی تسبیح بھول گیا دوران سفر یاد آیا تو بس سے اتر کر گھر گئے اپنی تسبیح لی تو پھر سفر دوبارہ شروع کیا وہ کہنے لگے کہ اگر آپ کی تسبیح رہ جاتی تو پھر کیا حرج تھا انہوں نے کہا کہ پھر آج کے اذکار رہ جاتے اور مجھے سکون نصیب نہ ہوتا۔

**اہل اللہ کی زیارت کی سعادت:۔** مولانا محمد طفیل جنہوں نے دینی تعلیم ہمارے والد بزرگوار سے حاصل کی ان کا بیان ہے کہ ایک مرتبہ مولانا محی الدین لکھوی کی زیارت کیلئے ان کے ہاں ہم دونوں گئے دو دن اور دو راتیں ہم انکے پاس رہے تو بہت سارا روحانی فائدہ حاصل کیا۔شاہ جی کہنے لگے مولوی طفیل دل مطمئن ہے کہ ایک ولی اللہ کی زیارت نصیب ہوئی ہے اور روح شاد ہوئی ہے۔

**100 مرتبہ درود شریف کا وظیفہ:۔** ایک مجلس میں فرمانے لگے کہ میں اور چوہدری حاجی اللہ دادآف دھرنگ سید محمد داؤد غزنوی رحمہ اللہ کی زیارت کیلئے ان کی علمی درس گاہ جامعہ مدرسہ تقویۃ الاسلام گئے شاہ جی سے ملاقات ہوئی شاہ صاحب نے بڑی شفقت اور پیار کے ساتھ کچھ نصیحتیں فرمائیں۔ جب وقت رخصت آیا تو میں نے عرض کی شاہ صاحب کوئی خاص وظیفہ بتائیں سید داؤد غزنوی رحمہ اللہ فرمانے لگے شاہ صاحب اللہ نے نماز پڑھنے کا حکم دیا ہے لیکن خود آپ نماز نہیں پڑھتا، اللہ پاک نے زکوۃ کا حکم دیا ہے لیکن خود زکوۃ ادا نہیں فرماتا، اللہ پاک نے روزہ کا حکم دیا ہے لیکن خود آپ روزہ نہیں رکھتا، اللہ پاک نے حج کا حکم دیا ہے لیکن خود آپ حج نہیں کرتے درود شریف ایسا عمل ہے کہ اسی کا حکم دینے سے پہلے اپنا اور فرشتوں کا عمل بتلایا پھر ایمان والوں کو درود شریف پڑھنے کا حکم دیا اس لئے آپ درود ابراہیمی پڑھا کریں۔ پھر ان کا معمول رہا کہ روزانہ 100 سو بار درود شریف ابراہیمی ضرور پڑھتے۔

**سوا لاکھ مرتبہ درود شریف کا وظیفہ:۔** فرمایا کرتے کہ میں نے اپنے گھر میں بیٹھ کر باوضو سوا لاکھ بار درود شریف ابراہیمی پڑھا ہے فللہ الحمد ایک مرتبہ مرید کے مسجد کی تعمیر کا سلسلہ جاری تھا برآمدے اور صحن کے لینٹر کی تیاری تھی جب دیواریں چھت تک پہنچ گئیں تو رقم ختم ہوگئی ظاہری اسباب بھی نہ تھے پریشانی آ گئی کئی دن تک سلسلہ یونہی رہا ایک صبح مجھے مخاطب کر کے کہا کہ بیٹا آج کام ہو جائے گا ان شاء اللہ میں نے دریافت کیا کہ مسئلہ حل ہوگیا ہے فرمانے لگے میں نے آج رات اپنے رب سے دعا مانگی ہے اور انتہائی عاجزی کے ساتھ گزارش کی ہے جب صبح ہوئی تو میری دل نے گواہی دے دی ہے کہ رات والی دعا شرف قبولیت حاصل کر گئی ہے اور آج اللہ کی بارگاہ سے سبب پیدا ہو جائے گا۔ شام ہونے سے قبل ان کے پاس ایک آدمی آیا اور کہنے لگا شاہ صاحب مستری صاحب کو کہو کہ کام کرے چند دنوں کے بعد لینٹر ڈالا جائے گا۔

فرمایا کرتے تھے کہ میں نے جب بھی اللہ کی بارگاہ اقدس میں دعا کی ہے اللہ پاک نے ضرور قبول کی ہے 1996ء میں میں پہلی مرتبہ زیارت حرمین سے مشرف ہوا تو باب بلال پر بیٹھ کر بیت اللہ شریف کے دیدار سے اپنی آنکھوں کو منور کر رہا تھا رمضان المبارک کا آخری عشرہ تھا میرے پاس چند لوگ بیٹھے ایک مسئلہ پر تکرار کر رہے تھے ان کا تعلق مرید کے شہر سے تھا جب مسئلہ حل نہ ہوا تو کہنے لگے قریب ہی شاہ صاحب بیٹھے ہیں ان سے حل کروالیں مسئلہ پوچھ لیں ان کے سوال پر میں نے ان کو تفصیل کے ساتھ مسئلہ بتلا دیا۔قریب ہی ایک بزرگ عینک لگائے تلاوت قرآن مجید میں مصروف تھے انہوں نے مسئلہ اور اس کا حل توجہ سے سنا اور پھر پوچھنے لگے شاہ جی کہاں سے آئے ہیں ان احباب نے بتایا مرید کے شہر سے تو وہ ہمارے پاس آ کر بیٹھ گئے قرآن پاک الماری میں رکھ دیا اور مجھے مخاطب کر کے پوچھنے لگے کہ آپ کا گاؤں کونسا ہے میں نے بتایا دھرنگ کہتے ہیں پھر تو تم سید بارک اللہ شاہ کے بیٹے ہو میں نے کہا ہاں جی!

**آیۃ کریمہ کے چلے پر بخشش کی بشارت:۔** حاجی صاحب کا تعلق گوجرانوالہ شہر کے ساتھ ساتھ اصغر کالونی نزد نگار پھاٹک جی ٹی روڈ کے رہنے والے تھے کہنے لگے میرا نام حاجی محمد یوسف ہے اور تمہارے ابا جان میرے بڑے گہرے دوست تھے میں نے کہا کہ آپ کا ذکر خیر تو سنا تھا غائبانہ تعارف تو تھا آج بیت اللہ شریف میں بالمشافہ ملاقات ہوگئی ہے۔ حاجی صاحب نے باب بلال پر بیٹھے ہوئے ایک واقعہ سنایا فرمانے لگے کہ ایک سال شاہ جی نے ہماری مسجد گوجرانوالہ بطور خطیب امام خدمات سرانجام دیں کبھی گاؤں آجاتے اور اکثر وہیں رہتے ۔گرمیوں کے دن تھے رمضان المبارک تشریف لے آیا آخری عشرے میں شاہ صاحب رحمہ اللہ مسجد میں اعتکاف میں بیٹھ گئے دن اور راتیں گزرنے لگیں اور جب رمضان المبارک کی آخری راتیں آ گئیں ایک رات نماز تراویح سے فراغت کے بعد ہم اپنے خیموں میں چلے

گئے غالباً یہ آخری طاق رات کا واقعہ ہے میں نے معتکفین حضرات کو تمام رات بیدار رہنے کی تلقین کی اور اپنے خیمے میں چلا گیا جب رات آدھی سے زیادہ بیت گئی تو اکثر اعتکاف والے اپنے اپنے خیموں میں سو گئے کہ اچانک لائٹ چلی گئی ابھی لائٹ گئی ہوئی تھی کہ میں اپنے خیمہ میں جاگ رہا تھا کہ مسجد میں ایک نورانی نور سے بقعہ نور بن گئی اور آواز آئی بارک اللہ شاہ جنتی ہے میں نے یہ آواز سن لی بڑا حیران ہوا ساتھ ہی باہر نکلا دیکھ تو باہر کوئی نہ تھا لائٹ بھی نہیں تھی خیر میں خاموشی کے ساتھ خیمے میں آ گیا میں نے شاہ جی کی ہچکیوں کی آواز سنی خیر خاموشی رہا صبح میں نے دریافت کیا تو شاہ جی ٹال گئے جب میرا اصرار حد سے بڑھ گیا تو کہنے لگے کہ ایک شرط پر آپ کو بتاؤں گا کہ میری زندگی میں اس راز پر پردہ پڑا رہے میں نے وعدہ کر لیا تو کہنے لگے میں نے ایک وظیفہ شروع کیا تھا آج رات اس کی تکمیل ہوگئی ہے میں نے اس وظیفہ کا پوچھا تو آیت کریمہ بتلائی جو کئی لاکھ بار پڑھی تھی۔

صوفی عبداللہ صاحب ماموں کانجن والے ان کے ساتھ تو بڑا تعلق اور پیار تھا جب تک زندہ رہے ان کے ساتھ روحانی تعلق رہا ہر سال مدرسہ کی سالانہ کانفرنس میں ضرور شرکت کرتے صوفی عبداللہ صاحب ولی اللہ تھے اور مستجاب الدعوات ان کی دعاؤں کی قبولیت کے واقعات زبان زد عام ہیں۔ شروع میں ہمارے والد محترم کی اولاد نرینہ نہ تھی سات بیٹیاں ہی تھی کسی نے کہا کہ شاہ جی صوفی محمد عبداللہ صاحب صاحب سے دعا کروائیں اللہ آپ کو بیٹے عطا فرمائے گا ان کا بیان ہے کہ میں ایک دن لاہور آیا تو پتہ چلا کہ صوفی عبداللہ صاحب رحمہ اللہ کوٹ رادھا کشن میں شاہ صاحب والی مسجد میں آئے ہوئے ہیں تو میں لاہور سے سیدھا کوٹ رادھا کشن پہنچ گیا۔ شاہ جی والی مسجد میں پہنچ گیا وہاں صوفی صاحب موجود تھے میں نے عرض کی تو فرمایا کہ آپ بھی رات مسجد میں قیام کریں بوقت تہجد دعا کروں گا جب وقت دعا شروع ہوگئی بڑی عاجزی کے ساتھ دعا کی اور میرے لئے طلب اولاد نرینہ کی اور کہا یا اللہ شاہ جی کو بیٹا دے بیٹا دے بیٹا دے چار مرتبہ کہا۔ صوفی صاحب مستجاب الدعوات تھے ان کی دعا بارگاہ رب العلمین میں قبولیت کا درجہ پا گئی۔ پھر اللہ تعالیٰ نے صوفی صاحب کی دعا سے چار فرزند عطا فرمائے۔

**والد محترم کا ذوق عملیات:۔** ہمارے والد مکرم عملیات کے ماہر تھے اور ہم نے بار بار دیکھا کہ دور دراز سے دکھی لوگ آتے آپ ان کو دم کرتے وظیفہ بتاتے لوگ شفا پاتے اور دعائیں دیتے جاتے۔ والد محترم کا یہ معمول تھا کہ نیک علماء کی زیارت کو جاتے اور اکثر و بیشتر سفر کرتے رہے وہ فرماتے کہ علماء اہل حدیث اولیاء الرحمٰن ہیں ان کی زیارت کو جانا باعث اجر وثواب ہے اور چند احادیث جو تحریر کر دی گئی ہیں۔

## نیک لوگوں کی زیارت اور ان سے دعا کروانے کے دلائل احادیث کی روشنی میں

**زیارت صالحین کیلئے پہلی دلیل:۔** (1)عن انس بن مالك رضي الله عنه قال قال ابو بكر رضي الله عنه لعمر رضي الله عنه بعد وفاة رسول الله صلي الله عليه وآله وسلم انطلق بنا الى ام ايمن نزورها كما كان رسول الله صلي الله عليه وآله وسلم يزورها فلما انتهيا اليها بكت فقالا لها مايبكيك اما تعلمين ان ماعندالله خيرلرسول الله صلي الله عليه وآله وسلم فقالت ما ابكي ان لااكون اعلم ان ماعندالله خير لرسول الله صلي الله عليه وسلم ولكن ابكي ان الوحيي قدانقطع من السماء فهيجتهما على البكاء فجعل يبكيان معها''(رواہ مسلم)

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کے بعد حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے کہا کہ ام ایمن رضی اللہ عنہ کے پاس جانے کیلئے ہمارے ساتھ چلیں ہم بھی انکی زیارت کریں جس طرح رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان کی زیارت کیا کرتے تھے بس جب دونوں انکے پاس پہنچے تو وہ رو پڑیں انہوں نے ان سے کہا کہ آپ کیوں روتی ہیں؟ آپ نہیں جانتی کہ اللہ تعالیٰ کے پاس جو کچھ ہے وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کیلئے بہتر ہے لیکن میں تو اس لئے روتی ہوں کہ آسمان سے وحی کا سلسلہ منقطع ہو گیا ہے۔ ام ایمن رضی اللہ عنہ کی اس بات نے ان دونوں کو رونے پر مجبور کر دیا اور وہ بھی ام ایمن رضی اللہ عنہا کے ساتھ رونے لگے۔

ام ایمن رضی اللہ عنہا حبشہ کی رہنے والی خاتون اور جناب عبداللہ بن عبدالمطلب کی خدمت گار تھی وہ حضرت عبداللہ کی وفات کے بعد حضرت آمنہ رضی اللہ عنہا کے گھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ولادت ہوئی تو آپ کی پرورش اور نگہداشت کرتی ہیں اور بعد میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو آزاد کر دیا اور زید بن حارثہ رضی اللہ عنہ سے ان کا نکاح کر دیا اور انہیں کے بطن سے حضرت اسامہ بن زید رضی اللہ عنہ پیدا ہوئے۔

اس حدیث سے ثابت ہوا کہ کسی نیک اور عالم شخص کی زیارت کیلئے جانا اور اس سے دعا کروانا جائز ہے۔

(2) **زیارت صالحین کی تیسری دلیل:۔** ''عن ابی هريرة رضی الله عنه عن النبی صلی الله عليه وسلم ان رجلازار اخاله فی قرية اخریٰ فاوحی الله تعالیٰ علی مدرجته ملکا فلما اتی عليه قال این ترید قال ارید اخالی فی هذه القرية قال هل لك عليه من نعمة تربها عليه قال لاغيرانی احببته فی الله تعالیٰ قال فانی رسول الله بان الله قد احبك كما احببته فيه ''(رواہ مسلم)۔

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ایک آدمی کسی دوسری بستی میں اپنے بھائی کی زیارت کیلئے گیا تو اللہ تعالیٰ نے اس کی راہ میں ایک فرشتے کو بٹھا دیا جب وہ اس کے پاس پہنچا تو اس نے پوچھا تم کہاں جانا چاہتے ہو اس نے کہا میں اس بستی میں اپنے بھائی کے پاس جا رہا ہوں فرشتے نے پوچھا کیا تم پر اس کا تم پر کوئی احسان ہے جس وجہ سے تم یہ تکلیف کر رہے ہو اس نے کہا نہیں ایسی تو کوئی بات نہیں میں تو صرف اللہ تعالیٰ کی رضا جوئی کیلئے اس سے محبت کرتا ہوں اور کوئی غرض نہیں فرشتے نہ کہا میں اللہ تعالیٰ کا قاصد ہوں یقیناً اللہ تعالیٰ بھی تم سے ایسے ہی محبت کرتا ہے جس طرح تم اس سے محبت کرتے ہو۔

اللہ تعالیٰ کیلئے ایک دوسرے سے محبت کرنا اور ایک دوسرے سے ملاقات کرنا اللہ تعالی کی رضا کے لئے محبت کرنا بھائی چارہ خونی اور نسبی رشتے سے زیادہ فوقیت رکھتا ہے۔

جو شخص اللہ تعالی کیلئے کسی سے محبت کرتا ہے تو اللہ تعالیٰ اس شخص سے محبت فرماتے ہیں نیز اہل اطاعت کیلئے اللہ تعالیٰ محبت ثابت ہوتی ہے یہ محبت ویسے ہی جیسے اللہ تعالیٰ کی شان کے لائق ہے۔

**(3) زیارت صالحین کی تیسری دلیل:۔** ''وعنه قال قال رسول الله صلی الله عليه وسلم من عاد مريضاً اوزاراخاله فی الله ناداه مناد بان طبت وطاب ممشاك وتبوات من الجنة منزلا''(رواہ الترمذی)

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جس شخص نے کسی مریض کی تیمارداری کی یا اللہ تعالیٰ کی رضا کیلئے اپنے کسی بھائی کی زیارت کی تو ایک پکارنے والا آواز دیتا ہے تجھے مبارک ہو اور تیرا چلنا مبارک ہو اور تم نے جنت میں گھر بنالیا۔ اس حدیث مبارکہ سے بھی ثابت ہوا عیادت اور کسی مسلمان بھائی کی زیارت کے لئے جانا بڑے درجے والا عمل ہے۔

**(4) صالحین سے محبت کی چوتھی دلیل:۔** ''عن ابن مسعود رضی الله عنه قال جاء رجل الی رسول الله صلی الله عليه وسلم فقال يا رسول الله صلی الله عليه وسلم كيف تقول فی رجل احب قوما ولم يلحق بهم فقال رسول الله صلی الله عليه وسلم المرء مع من احب''۔(بخاری ومسلم)

حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ایک آدمی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا تو اس نے کہا کہ اے اللہ کے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم آپ اس شخص کے بارے میں کیا فرماتے ہیں جو کچھ لوگوں سے محبت کرتا ہے لیکن وہ (نیک اعمال میں) ان کے ساتھ نہیں ملا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: آدمی ان کے ساتھ ہوگا جن سے اسے محبت ہوگی۔

**(5) صالحین سے دعا کی دلیل:۔** اُسیر بن عمرو یا اُسیر بن جابر سے روایت ہے کہ عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کے پاس جب بھی اہل یمن سے مجاہدین کی مدد کرنیوالے قافلے آتے تو ان سے پوچھتے کیا تم میں اویس بن عامر ہیں؟ حتیٰ کہ ایک قافلے میں اویس آ گئے تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ان سے پوچھا کیا آپ اویس بن عامر ہیں؟ انہوں نے کہا جی ہاں! حضرت عمر رضی اللہ نے ان سے پوچھا ''مراد'' اور قرن''

قبیلے سے تمہارا تعلق ہے؟ انہوں نے کہا: جی ہاں! پھر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا کیا تمہیں برص کا مرض تھا اور اب درہم برابر جگہ کے سوا باقی تم بالکل ٹھیک ہو گئے ہو؟۔ انہوں نے کہا جی ہاں! حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے پوچھا تمہاری والدہ حیات ہیں؟ انہوں نے کہا: جی ہاں! حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا: میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا آپ نے فرمایا اویس بن عامر جو مراد گھرانے اور قرن قبیلے سے ہے اہل یمن کے ان نمازیوں کے ساتھ جو مجاہدین اسلام کی مدد کرتے ہیں تمہارے پاس آئے گا اور اسے برص کا مرض ہوگا جو درہم برابر جگہ سے سوا باقی سب ٹھیک ہو چکا ہوگا اس کی والدہ ہوگی اور وہ اس کے ساتھ بہت اچھا سلوک کرتا ہوگا اگر وہ اویس اللہ تعالیٰ پر قسم کھالے تو وہ اسے پورا کردے گا، اگر تم اس کے اپنی مغفرت کی دعا کرواسکو تو کرالینا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اپنے لئے مغفرت کی دعا کی درخواست کی تو انہوں نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی مغفرت کی دعا کی پھر حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ان سے پوچھا تم کہاں جانا چاہتے ہو؟ انہوں نے کہا کوفہ۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا کہ میں تمہارے لئے وہاں کے عامل کے نام خط نہ لکھ دوں انہوں نے کہا کہ مجھے فقراء، غرباء اور غیر معروف لوگوں کے پاس رہنا زیادہ پسند ہے بس جب اگلا سال آیا تو اہل کوفہ کے معزز لوگوں میں سے ایک آدمی حج کرنے آیا تو اس کی حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے ملاقات ہوئی تو انہوں نے اس سے حضرت اویس رحمہ اللہ کے بارے میں دریافت فرمایا میں نے اسے اس حالت میں چھوڑا ہے کہ اس کا گھر بوسیدہ اور مال و متاع نہایت قلیل ہے حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے ہوئے سنا اویس بن عامر جو مراد گھرانے اور قرن قبیلے سے تعلق رکھتا ہے اہل یمن کے ان نمازیوں کے ساتھ جو مجاہدین اسلام کی مدد کرتے ہیں تمہارے پاس آئے گا اور برص کا مرض ہوگا جو درہم برابر جگہ کے علاوہ باقی بالکل ٹھیک ہو چکا ہوگا اس کی والدہ ہوگی اور یہ اس کے ساتھ بہت اچھا سلوک کرتا ہوگا اگر وہ اللہ تعالیٰ پر قسم اٹھالے تو اللہ اسے پورا کردے اگر تم اس سے اپنی مغفرت کی دعا کرا سکو تو ضرور کروالینا۔ پس وہ شخص حج کے بعد اویس رضی اللہ عنہ کے پاس گیا تو ان سے کہا کہ میرے لئے مغفرت کی دعا کریں حضرت اویس رضی اللہ عنہ نے ان سے کہا تم تو ابھی ایک سفر سے آرہے ہو لہٰذا تم میرے لئے مغفرت کی دعا کرواور انہوں نے کہا کیا تمہاری حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے ملاقات ہوئی ہے اس شخص نے کہا جی ہاں! پس حضرت اویس رضی اللہ عنہ نے اس شخص کیلئے بھی مغفرت کی دعا کی پس اس طرح لوگوں نے ان کے مقام کو پہچانا پھر وہ اپنے سامنے کی طرف چل پڑے۔ (مسلم)

ان تمام احادیث مبارکہ سے ثابت ہوتا ہے کہ نیک آدمی کی ملاقات کو جانا باعث اجر و ثواب ہے۔ امیر المؤمنین حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ جن کو زبان نبوت سے جنت کی بشارت مل چکی تھی اویس قرنی رضی اللہ کی ملاقات کو گئے اور اپنے لئے بخشش مغفرت کی دعا کرائی اس حدیث مبارکہ سے یہ بھی ثابت ہوا کہ اعلیٰ ادنیٰ سے دعا کرواسکتا ہے اب حضرت عمر رضی اللہ عنہ اعلیٰ ہیں جبکہ اویس قرنی تابعی رضی اللہ عنہ ہیں ان سے بخشش کی دعا کروا رہے ہیں۔

اس سے یہ بھی واضح ہوا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو اہل خیر کے متعلق بتایا کہ وہ ان سے دعا کروائیں اور ملاقات کریں۔

**اہل حدیث کے کامل اولیائے رحمٰن:۔** علماء اہل حدیث قرآن وسنت پر عمل کرنے والے دین کی سچی سچی دعوت پھیلانے والے تھے کوئی دھمکی کوئی لالچ ان کو راہ حق سے پھیر نہ سکی، دین حنیف پر سختی سے عامل تھے کتاب وسنت ان کا معیار تھا، حق بات پر ڈنکے کی چوٹ پر سختی سے عامل تھے، کتاب وسنت ان کا معیار تھا حق بات کو ڈنکے کی چوٹ پر کہنا یہ ان کا شیوہ تھا جو بات قرآن وسنت سے ثابت ہے اس کا اقرار کیا اور جو بات بدعات میں شامل تھی اس کی سختی کے ساتھ تردید کی۔ زہد و تقویٰ، اخلاص للّٰہیت، جذبہ ایثار قربانی ان کی شان تھی ذکر الٰہی ان کی خوراک تھی ایسے نیک پاک طینت علماء اہل حدیث میں کئی صاحب کرامت بزرگ بھی تھے جن سے کرامتیں ظاہر ہوئیں اور لوگوں نے ان کے صاف باطن کی گواہی دی اگر قرآن وسنت پر عمل کرنے والے علماء اولیاء اللہ نہیں تو پھر کون ہے جو ولی الرحمٰن ہے۔

**شفاف تصوف کے ہم قائل ہیں نہ کہ......:۔** تصوف اسلام کی حقیقی تعلیمات کا دوسرا نام ہے اس میں جو آمیزش کر دی گئی ہے ہم اس کے قائل نہیں ہیں وحدۃ الوجود، وحدۃ الشہود، حلول، عرس، میلے، قوالیاں اور دیگر خرافات کے نہ ہم پہلے قائل تھے نہ اب ہیں استمد ادلغیر اللہ کے پہلے بھی انکاری تھے اب بھی ہیں نیک لوگ زندہ ہوں تو ان سے دعا کے قائل وفاعل ہیں جب وہ فوت ہو جائیں تو ان کے لئے دعا کرتے ہیں۔(سید ثناء اللہ گیلانی بن سید بارک اللہ گیلانی، خطیب جامع مسجد مکی اہل حدیث دھرنگ، تحصیل کاموں کے ضلع گوجرانوالہ)

## بڑوں کا تصوف............ہم سب کی ضرورت

(از: فضیلۃ الشیخ مولانا سید ثناء اللہ شاہ گیلانی حفظہ اللہ

امام وخطیب جامع مسجد اہل حدیث، دھرنگ، گوجرانوالہ)

مولانا سید ثناء اللہ شاہ گیلانی حفظہ اللہ بن مولانا سید بارک اللہ شاہ گیلانی رحمہ اللہ ماشاء اللہ باعمل عالم دین ہیں گزشتہ کئی برس سے سیالکوٹ کے قریبی گاؤں دھرنگ میں اپنے والد صاحب رحمہ اللہ کے نقش قدم پہ چلتے ہوئے قرآن وحدیث کا درس دے رہے ہیں۔شاہ صاحب رحمہ اللہ مولانا عبدالرشید صاحب مجاہد آبادی حفظہ اللہ کے شاگرد رشید ہیں اور اپنے اسلاف اولیاء اللہ سے حد درجہ عقیدت رکھتے ہیں علمائے اہل حدیث کا ذوق تصوف ان کی روحانیت اور رواداری کے بہت سے واقعات آپ اپنی مختلف مجالس میں بیان فرماتے رہتے ہیں انہی مجالس کے کچھ اقتباسات پیش خدمت ہیں۔

**تصوف تعلق باللہ اور کیفیت احسان کی ذریعہ:** تعلق باللہ، اتباع سنت اور عبادات میں کیفیت احسان کے حصول کا دوسرا نام تصوف ہے۔قرآن پاک میں تصوف کو تزکیۂ نفس کے نام سے تعبیر کیا گیا ہے۔علمائے اہل حدیث کا یہ طرہ امتیاز رہا ہے کہ وہ دینی مدارس میں جہاں قرآن وسنت کی تعلیم کو ضروری سمجھتے وہاں پر آنے والے طالب علم کے باطن کی صفائی کیلئے اس کا تزکیۂ نفس بھی کرتے تا کہ وہ حاصل کیے گئے علم پر سب سے پہلے خود عمل کر کے پھر مجسمہ اخلاق بن کر دوسروں کو عمل پر لائے اور تبلیغ دین میں جن مشکلات کا سامنا کرنا پڑے انہیں سعادت سمجھتے ہوئے صبر کے ساتھ برداشت کرے حیف در حیف کے آج ہمارے دینی مدارس میں ؎

رہ گئی رسم اذاں روح بلالی نہ رہی　　فلسفہ رہ گیا تلقین غزالی نہ رہی

اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ آج ہمارے علماء اہل حدیث لوگوں کو دین کی معلومات تو دے رہے ہیں مگر معمولات یعنی دین پر عمل نہیں آ رہا۔ بندہ ناچیز نے جن اہل حدیث صوفیاء کے تذکرے اپنے بڑوں سے سنے یا جن نیک سیرت، عامل دین اسلاف کو دیکھنے اور ان کی صحبت صالحہ سے فیضیاب ہونے کی سعادت حاصل کی ان کے واقعات بیان کرنا باعث اعزاز وکار ثواب ہے۔

**والد صاحب کی آنکھوں دیکھی کرامت:۔** میرے والد صاحب علیہ الرحمۃ کا نام سید بارک اللہ گیلانی بن سید محمد حسین بن عبدالرحمٰن رحمہما اللہ ہے۔ ہمارے پر دادا عبدالرحمٰن صاحب رحمہ اللہ انڈیا کے پہلے گاؤں ساون بھید کے رہنے والے تھے جو کہ امرتسر کے پاس ہے۔ ہمارے والد صاحب رحمہ اللہ کے ہاں یکے بعد دیگرے سات بیٹیوں کی پیدائش ہوئی۔اللہ پاک کی جو مرضی ہو وہی ہوتا ہے مگر یہ فطری بات ہے کہ جس کی مسلسل سات بیٹیاں ہوں اسے پریشانی ضرور ہوتی ہے ہمارے دادا سید محمد حسین رحمہ اللہ فرمایا کرتے تھے بارک اللہ! تم دوسری شادی کر لو لیکن والد صاحب رحمہ اللہ فرماتے کہ جس رب نے بیٹیاں عنایت فرمائی ہیں وہ بیٹا دینے پر بھی قادر ہے۔

نذیر احمد سبحانی صاحب جو ماشاء اللہ ابھی بھی حیات ہیں ان کا اردو بازار میں بہت بڑا کتب خانہ ہوتا تھا۔ والد صاحب رحمہ اللہ کی ان کے ساتھ گہری دوستی تھی وہ ان سے کتابیں لیا کرتے تھے اور ہر سال رمضان المبارک میں حساب کر کے پیسے ادا کر دیا کرتے تھے۔ والد صاحب رحمہ اللہ اپنا واقعہ بیان کرتے تھے کہ ایک دفعہ مجھے کسی کتاب کی اشد ضرورت تھی لیکن وہ پورے اردو بازار میں نہیں مل رہی تھی پھر پرانی

کتابیں بیچنے والے ایک آدمی کے پاس وہ کتاب نظر آئی تو وہ کہنے لگا شاہ جی! میرے پاس تو یہی پرانی کتاب ہے آپ کو پسند آتی ہے تو خرید لیں۔ والد صاحب رحمہ اللہ نے کتاب خرید لی اور جب اس کا سرورق پڑھا تو اس پر اس آدمی کا نام لکھا ہوا تھا جس نے یہ کتاب خرید کر اپنی لائبریری کی زینت بنائی تھی اور جس عالم دین نے کتاب لکھی تھی ان کا نام بھی درج تھا۔ والد صاحب رحمہ اللہ فرمایا کرتے کہ میرے ذہن میں آیا یہ کتاب کسی ایسے عالم دین نے لکھی ہے جس بے چارے کی اولاد نہیں تھی۔ اسی لیے اس نے یہ کتاب لکھی اور یہ بازار میں آکر فروخت ہوئی۔ تو سوچنے لگے کہ اصل اولاد تو بیٹے ہی ہوا کرتے ہیں بیٹیاں تو اپنے اپنے گھروں میں چلی جائیں گی پھر میرا وارث کون ہوگا اصل وارث تو بیٹے ہی ہوا کرتے ہیں! کہتے ہیں کہ میں یہ سوچ سوچ کر روتا رہا اور روتے روتے پیدل چل کر اسٹیشن تک پہنچا کیونکہ اس زمانے میں تانگے بھی کم ہوا کرتے تھے۔ پھر جب اگلی مرتبہ اردو بازار میں نذیر احمد سبحانی صاحب کے پاس گئے تو انہوں نے فرمایا شاہ جی! کوٹ رادھا کشن میں جو شاہ صاحب والی مسجد ہے اس میں صوفی محمد عبداللہ صاحب رحمہ اللہ تشریف لائے ہوئے ہیں آپ ان کے پاس جا کر اپنے لیے دعا کروائیں۔ والد صاحب فرماتے تھے کہ میں وہاں چلا گیا شام کا وقت تھا صوفی صاحب رحمہ اللہ وہاں جلوہ افروز تھے ان سے ملاقات ہوئی بیٹے کیلئے دعا کی درخواست کی تو فرمانے لگے کہ آپ تہجد کے وقت میرے پاس آجانا تو والد صاحب رحمہ اللہ نے عرض کی حضرت! میں آج رات اسی مسجد میں ہی قیام کروں گا۔ خیر تہجد کے وقت دونوں حضرات اٹھے نوافل ادا کیے اور صوفی صاحب رحمہ اللہ نے دعا کیلئے ہاتھ بڑھائے ان کے دعا مانگنے کا طریقہ ایسا تھا کہ اللہ پاک سے باتیں کرتے ہوئے عرض کرتے جاتے کہ یا اللہ تو بارک اللہ کو بیٹا دے تو کیوں نہیں دیتا یا اللہ بارک اللہ کو دے دے، اس کو بیٹا دے دے، ایسا چار دفعہ فرمایا اور فرماتے ہوئے چار دفعہ والد صاحب رحمہ اللہ کے کندھے پر تھپکی دی۔ اللہ پاک کا فضل وکرم دیکھیں کہ اس نے والد صاحب رحمہ اللہ کو مجھ سمیت چار بیٹے عطا فرمائے۔

یہ اللہ پاک کا خاص فضل ہے اور ولی کی سچی کرامت۔ جو اللہ پاک کے سچے ولی ہیں اس کے توحید پرست، متبع سنت نیک بندے ہیں ہم تو ان کی کرامت مانتے ہیں۔ اگر کسی ولی اللہ سے کرامت کا صدور نہ بھی ہو وہ پھر بھی ولی اللہ ہے جیسے کسی نبی علیہ السلام کے پاس معجزہ ہو تو بھی وہ نبی ہیں اور نہ ہو تب بھی نبی ہیں بعض اوقات معجزہ یا کرامت اللہ پاک اپنے نبیوں اور ولیوں سے دکھا دیتے ہیں اور بعض دفعہ نہیں بھی دکھاتے۔

**استقامت بڑی کرامت:۔** ہندوستان میں ایک اللہ کے ولی تھے جن کا بہت شہرہ تھا کسی آدمی نے ان کا چرچا سنا تو سوچا کہ چل کر اس ولی اللہ کی زیارت ہی کر آئیں۔ وہ ان کی خدمت میں حاضر ہوا اور وہاں کئی دن قیام کیا پھر جب واپس جانے لگا تو کہنے لگا حضرت! میں نے تو سنا تھا کہ آپ بڑے اللہ کے ولی ہیں اور میں تو آپ کی کوئی کرامت دیکھنے آیا تھا لیکن میں تو مایوس ہو کر واپس لوٹ رہا ہوں۔ انہوں نے فرمایا بھئی آپ نے یہاں کتنے دن قیام کیا کہنے لگا 10/8 دن۔ فرمایا ان آٹھ دس دنوں میں میرے اندر کوئی خلاف شرع بات دیکھی تو کہنے لگا نہیں فرمایا اس سے بڑی کرامت تو اور کیا چاہتا ہے کہ اللہ تعالیٰ مجھے اپنے نبی ﷺ کی سنت پر چلا رہا ہے اپنے نبی ﷺ کے طریقے پر چلا رہا ہے اور یہی اللہ تعالیٰ کی سب سے بڑی مہربانی ہے۔

**کامل تعلق غیبی رہنمائی کا ذریعہ:۔** حضرت صوفی محمد عبداللہ صاحب رحمہ اللہ بڑے باکرامت ولی اللہ بزرگ ہیں ہمارے والد صاحب رحمہ اللہ نے ہی بیان کیا کہ ایک دفعہ صوفی صاحب رحمہ اللہ کے جامعہ محمدیہ اوڈاں والا میں جہاں وہ پڑھایا کرتے تھے چھٹیوں کا وقت آگیا۔ ان دنوں حضرت صوفی صاحب رحمہ اللہ کو بخار چڑھا ہوا تھا وہ چارپائی پر دھوپ میں لیٹے ہوئے تھے، سب طلباء اور اساتذہ اکٹھے ہو کر صوفی صاحب رحمہ اللہ کی خدمت میں حاضر ہو گئے تا کہ اساتذہ کو تنخواہیں دیں اور طلباء کو کرایہ وغیرہ دے کر رخصت فرمائیں۔ لیکن صوفی صاحب رحمہ اللہ کے پاس پیسے تھے نہیں وہ لیٹے لیٹے اللہ پاک سے باتیں کرنے لگے۔ فرمایا: مجھے تو سخت بخار چڑھا ہوا ہے سب طالب علم لائن لگائے کھڑے ہیں، اب میں کیا کروں اساتذہ کو تنخواہیں کہاں سے دوں؟۔ ہمارے والد صاحب رحمہ اللہ کا بیان ہے کہ صوفی صاحب رحمہ اللہ ابھی لیٹے ہوئے تھے تو اتنے میں ایک آدمی آیا اور عرض کرنے لگا کہ مجھے فلاں صاحب نے بھیجا ہے مدرسے کی خدمت کیلئے یہ رقم قبول

فرمالیں۔ جب صوفی صاحب رحمہ اللہ نے دیکھا تو اتنی ہی رقم تھی جتنی ضرورت تھی۔ نہ اس سے کم تھی نہ زیادہ۔

**والد صاحب کی جنات سے سچی ملاقاتیں:۔** میرے والد صاحب رحمہ اللہ امرتسر کے مدرسہ غزنویہ میں پڑھتے تھے جو کہ سید محمد داؤد غزنوی رحمہ اللہ کا مدرسہ ہے والد صاحب رحمہ اللہ نے طب کی تعلیم بھی حاصل کی اور عملیات کا کام بھی کیا۔ وہ جنات کے عامل تھے، ان کی حکمت کی ایک دکان تھی میں نے خود دیکھا کہ اکثر ان کے پاس کوئی مریض لایا جاتا جس پر وہ دم کرتے تو جن حاضر ہو جاتا اور پھر بعض دفعہ تو جن کے ساتھ کلام بھی کرتے اور پھر والد صاحب رحمہ اللہ اس جن کو چلے جانے کا حکم دیتے تو وہ ان کی بات مان لیا کرتے تھے۔ یہاں ہماری مسجد میں بھی جنات کا بسیرا ہے والد صاحب رحمہ اللہ کہتے تھے کہ نہ تم ہمیں کچھ کہو نہ ہم تمہیں کچھ کہیں گے۔ فرماتے تھے کہ جب صبح کے وقت یہاں تعلیم ہوتی ہے تو جنات کے بچے بھی بیٹھ کر تعلیم حاصل کرتے ہیں۔ ہمارے گھر میں بھی ابھی تک جنات موجود ہیں بعض دفعہ تو اپنی موجودگی کی اظہار بھی کرواتے ہیں۔ ہماری والدہ والد صاحب سے شکایت کیا کرتیں تو والد صاحب رحمہ اللہ ہنس پڑتے اور فرماتے کہ بیگم یہ آپ کو کچھ نہیں کہیں گے گھبرایا نہ کریں۔ ایک دفعہ کچھ لوگ ایک بچے کو لیکر آئے جس پر جنات تھے والد صاحب رحمہ اللہ نے دم پڑھا تو جنات حاضر ہو کر بات کرنے لگے والد صاحب رحمہ اللہ نے فرمایا اس کے اندر سے نکل جاؤ۔ وہ کہنے لگے کہ ہم چلے تو جائیں گے لیکن کوئی نشانی دیکر جائیں گے مثلاً دیوار گرا کر جائیں گے یا دروازہ توڑ کر جائیں گے لیکن والد صاحب رحمہ اللہ نے فرمایا کہ بغیر کسی نقصان کے یعنی نشانی دیئے بغیر جاؤ خیر وہ نکل گئے اسی طرح ایک بار لاہور سے بھی مریض کو لایا گیا تھا جس پر جنات قابض تھے۔

**حدیث کا مثالی ادب واحترام:** ہمارے استاد مولانا عبدالرشید صاحب مجاہد آبادی حفظہ اللہ کا بیٹا فوت ہوا تو میں تعزیت کیلئے ان کے پاس حاضر ہوا۔ میرے ساتھ ایک بریلوی پیر صاحب بھی تھے وہ راستے میں کہہ رہے تھے کہ چلو آج آپ کے استاد صاحب کو بھی دیکھ لیتے ہیں استاد صاحب کے ساتھ تقریباً آدھا گھنٹہ ہماری مجلس رہی بعد میں وہ دوست کہنے لگے کہ دنیا اللہ والوں سے خالی نہیں ہوئی۔ مولانا عبدالرشید صاحب مجاہد آبادی حفظہ اللہ مولانا سید داؤد غزنوی صاحب رحمہ اللہ کے تذکرے سنایا کرتے تھے کہ جب وہ مجلس میں بیٹھتے تھے تو اللہ تعالیٰ کی سکینہ نازل ہوتی تھی اور مجلس میں شریک تمام لوگوں کے دل نرم ہو جایا کرتے تھے۔ وہ اپنے مدرسہ غزنویہ شیش محل روڈ میں ''موطا امام مالک رحمہ اللہ'' پڑھایا کرتے تھے۔ ایک دفعہ ایسا ہوا کہ صدر ایوب خان ان سے ملنے کیلئے مدرسے میں حاضر ہوا۔ ان کے مدرسے میں شروع سے ہی اصول ہے کہ باہر ایک چوکیدار بیٹھتا ہے۔ اس وقت بھی محافظ چوکیدار نے جا کر سید صاحب رحمہ اللہ کو اطلاع دی کہ صدر مملکت آپ سے ملاقات کا خواہاں ہے سید صاحب رحمہ اللہ اس وقت حدیث کا درس دے رہے تھے فرمایا: انہیں مہمان خانے میں بٹھائیں۔ سبق پڑھانے سے فارغ ہو کر سید صاحب رحمہ اللہ مہمان خانے میں تشریف لائے اور فرمایا کہ آپ محسوس نہ کیجئے گا۔ میں رسول اللہ ﷺ کی حدیث پڑھا رہا تھا تو میرے ضمیر نے یہ گوارا نہیں کیا کہ درس حدیث چھوڑ کر آؤں وہ بہت خوش ہوا اور عرض کرنے لگا کہ میں بھی کسی ایسے ہی اللہ والے کی تلاش میں تھا۔

**اک کرامت بستی کی ہدایت کا ذریعہ:** ایک دفعہ جلسے میں حافظ عبدالوہاب روپڑی صاحب نے خطاب کیا اور واقعہ سنایا کہ حافظ عبدالقادر روپڑی صاحب رحمہ اللہ ابھی نئے نئے ہندوستان کے مدرسے سے پڑھ کر آئے تھے وہاں راستے میں ایک بہت بڑا گاؤں تھا جہاں کا پانی کڑوا تھا۔ وہ مختلف جگہوں پر کنواں کھودتے لیکن پانی کڑوا ہی نکلتا۔ وہاں سکھوں کی بھی آبادی تھی، ہندو بھی رہتے تھے، عیسائی اور مسلمان بھی اسی گاؤں میں آباد تھے۔ بالآخر سب نے متفقہ فیصلہ کیا کہ سکھ اپنے گرو کو بلائیں، عیسائی اپنے پادری کو بلالیں، ہندو اپنے پنڈت کو بلالیں اور مسلمان اپنے اولیاء اللہ کو بلالیں۔ جن کے عمل یا دعا سے پانی میٹھا نکل آیا سارا گاؤں وہی مذہب اختیار کر لے گا۔ مسلمانوں کے سوا سب نے اپنے اپنوں کو بلایا اور وہ آکر خوب زور لگاتے رہے لیکن کچھ فائدہ نہ ہوا آخر کار حافظ عبدالقادر روپڑی اور حافظ عبداللہ محدث روپڑی رحمہما اللہ دونوں وہاں گئے اور ایک مخصوص جگہ دیکھ کر فرمایا کہ یہاں پر مصلیٰ بچھا دو پانی منگوا کر وضو کیا اور مصلے پر دیر تک دعا کرتے تھے۔ دعا کرتے ہوئے عرض کرنے لگے کہ یا اللہ تیری توحید کا مسئلہ ہے تو پانی میٹھا کر دے تو سارا علاقہ مسلمان ہو جائے گا بڑی دیر تک یہی دعا مانگتے رہے اتنی

لمبی دعا مانگی کہ لوگ اکتا گئے۔آخر کار چہرے پر ہاتھ پھیرے اور فرمایا اس جگہ کھدائی کرو جب کھودا گیا تو وہاں سے پانی میٹھا نکل آیا الحمد للہ سارا علاقہ مسلمان ہو گیا۔ یہ واقعہ حافظ عبدالوہاب روپڑی صاحب نے خود سنایا تھا۔

**مولانا داؤد غزنوی کا حلقہ بیعت:۔** مولانا سید داؤد غزنوی صاحب رحمہ اللہ کا حلقہ بیعت وارادت بہت وسیع تھا، ہمارے والد صاحب رحمہ اللہ صوفی عبداللہ صاحب رحمہ اللہ سے بیعت تھے اور ہمارے بعض حضرات حافظ محمد یحییٰ عزیز میر محمدی رحمہ اللہ سے بیعت تھے ،رائیونڈ کے پاس قصور روڈ پر ایک ایک گاؤں ہے میر محمد یہ وہاں کے رہنے والے تھے بہت نیک بزرگ تھے۔ایک دفعہ ہمارے گاؤں کے قریب جلسہ ہونا تھا والد صاحب رحمہ اللہ نے مجھے حافظ محمد یحییٰ عزیز میر محمدی صاحب رحمہ اللہ کو لینے کیلئے بھیجا۔ جب میں انہیں لیکر بس میں واپس آ رہا تھا تو بس میں موسیقی لگی ہوئی تھی حافظ صاحب رحمہ اللہ نے ناراضگی کا اظہار فرمایا۔ میں نے بس کے کنڈ یکٹر کو کہا کہ موسیقی بند کروادو تو کہنے لگا کہ آپ کو اترنا ہے اتر جائیں گانے بند نہیں ہو سکتے۔ابھی تھوڑی دور ہی بس گئی تھی کہ ٹیپ ریکارڈ خراب ہو گیا اور موسیقی بند ہو گئی۔الحمد للہ یہ ولی کی زندہ کرامت تھی۔

اسی طرح ایک بہت نیک بزرگ حافظ محمد یحییٰ صاحب شرقپوری رحمہ اللہ تھے وہ بھی وقت کے بہت بڑے ولی تھے۔ میں ان کی زیارت کیلئے ان کی خدمت میں حاضر ہوا تو انھوں نے مجھے نصیحتیں فرمائیں کہ علم پر توجہ دیں، جو پڑھا ہے اس پر عمل کریں، اپنے اساتذہ کا احترام کریں گے تو علم ملے گا۔

ان کے علاوہ مجھے محمد ادریس صاحب رحمہ اللہ کی زیارت کرنے کی بھی سعادت نصیب ہوئی ہے وہ بھی بڑے بزرگ تھے انہوں نے 60 سال کی عمر میں قرآن حفظ کیا تھا وہ کاتب بھی تھے، حدیث کی کتابت کیا کرتے تھے۔مولانا عطاء اللہ حنیف رحمہ اللہ کی سنن نسائی کی شرح انہی کے قلم سے لکھی گئی ہے اس کے علاوہ مولانا عبدالرحمٰن صاحب مبارک پوری نے ترمذی کی جو شرح لکھی ہے ''تحفۃ الاحوذی'' وہ بھی محمد ادریس صاحب رحمہ اللہ کاتب نے ہی لکھی تھی۔ خدا رحمت کند ایں عاشقان پاک طینت را

بندہ ناچیز پر بھی اللہ پاک کا بہت بڑا احسان ہے اس نے اپنے دین کی خدمت کرنے پر مامور کیا ہوا ہے جو کہ محض اس کا فضل وکرم ہے اس کریم سے آج تک جو بھی مانگا ہے اس نے سب کچھ عنایت فرمایا ہے۔'' الحمد لله علی ذالك ''۔

ایک مرتبہ میں سائیکل پر بیٹھا کہیں جارہا تھا میری عادت ہے کہ کہیں بھی جاتا ہوں تو آیت الکرسی پڑھتا رہتا ہوں وہ گرمیوں کے دن تھے میں ایک پل کے نزدیک پانی پینے کیلئے رکا کیونکہ وہاں کے نلکے کا پانی بہت ٹھنڈا ہوتا ہے ایک دم فائرنگ کی زوردار آواز آئی میں ایک گندم کاٹنے والے کے پاس بیٹھ گیا بعد میں پتہ چلا کہ وہ ڈاکو تھے جنہوں نے سب کو لوٹا مگر اللہ پاک نے آیت الکرسی کی برکت سے مجھے محفوظ رکھا۔

اس میں ہمارا کوئی کمال نہیں ہاں جن بزرگوں کی صحبت میں رہنے اور ان کی خدمت کرنے کا موقع ملا یہ سب انہی کی دعاؤں کا فیض نظر آتا ہے۔زیر نظر کتاب ''علمائے اہل حدیث کا ذوق تصوف'' مؤلف کی عظیم کاوش ہے اللہ پاک اسے بھی قبول فرمائے۔ کتاب ھذا میں انہی بزرگان کے حالات وواقعات کو جمع کرنے اور انہیں اپنی اصل صورت میں لوگوں تک پہنچانے کی سعی کی گئی ہے۔دعا ہے کہ اللہ پاک بزرگوں کی خدمت کیلئے کی جانے والی محنت شاقہ کو قبول فرماتے ہوئے اس کتاب کو لوگوں کی ہدایت اور اخلاص وعمل کا ذریعہ بنائے اور ہمیں بھی کیفیت احسان کا کوئی ذرہ عطا فرمائے۔آمین۔''الراجی الی رحمة ربی وغفرانه ''

(مولانا ثناء اللہ شاہ گیلانی، امام وخطیب جامع مسجد اہل حدیث، دھرنگ گوجرانوالہ

مورخہ 12 اپریل 2013ء، ملاقات: ڈاکٹر محمد عثمان سلفی ودیگر احباب)

☆☆☆☆☆

## تصوف......شریعت اسلامیہ کا ایک اہم حصہ

(از: پروفیسر مولانا سید ضیاء الرحمٰن گیلانی حفظہ اللہ

روحانی مرکز موترہ، ڈسکہ سیالکوٹ 7 مئی 2013ء)

موصوف جواں عمر عالم ہیں لیکن علمی صلاحیت اور روحانیت کا ذوق آپ کو اپنے اجداد سے ورثے میں ملا ہے موترہ ڈسکہ سیالکوٹ میں آپ روحانی علاج کے حوالے سے بہت معروف ہیں۔آپ کا گیلانی خاندان علمائے اہل حدیث میں نہایت مشہور ہے، علمی خدمات کے ساتھ ساتھ یہ خاندان اصلاح نفس اور تزکیۂ باطن کی کوششوں میں بہت نمایاں رہا۔ پروفیسر مولانا سید ضیاء الرحمٰن گیلانی حفظہ اللہ تعالیٰ کا سلسلہ نسب سلسلہ قادریہ کے مشہور و معروف بزرگ شیخ عبدالقادر جیلانی رحمتہ اللہ علیہ سے ملتا ہے جن کی تین کتابیں بہت معروف ہیں۔(1) غنیۃ الطالبین (2) فتوح الغیب (3) فیوض یزدانی۔اللہ موصوف کی زندگی علم، عمل اور تقویٰ میں برکت عطا فرمائے کہ اس وقت میں آپ اپنے اسلاف کی نشانی ہیں اور اللہ آپ سے خوب اپنے دین کی خدمات انجام لیتا رہے۔

قبلہ حضرت حکیم محمد طارق محمود چغتائی مجذوبی حفظہ اللہ

السلام علیکم ورحمۃ اللہ برکاتہ: آپ کے حکم کے مطابق کتاب ''علمائے اہل حدیث کا ذوق تصوف'' کی تقدیم حاضر خدمت ہے۔کئی باتیں ایسی تھیں جن کو لکھنا ناگزیز تھا۔تحریر کردی گئی ہیں۔

جزاك الله خيرا فقیرالی اللہ پروفیسر سید ضیاء الرحمٰن گیلانی

**اہل اللہ کی شان ومقام:**۔''ان الحمد لله، نحمده، ونستعينه، ونستغفره، ونعوذ بالله من شرور انفسنا، ومن سيئات اعمالنا، من يهده الله فلا مضل له، ومن يضلله فلاهادي له، واشهد ان لااله الا الله وحده لا شريك له، واشهد ان محمد اعبده ورسوله، وبعده انما يخشى الله من عباده العلماء ''۔ اللہ سے ڈرنے والے اہل علم (علماء) ہی ہیں۔

زیر نظر فرمان سے یہ بات ہماری سمجھ میں آتی ہے کہ اللہ سے ڈرنے کیلئے اس کی عبادت و بندگی کرنے کیلئے اس کی دی گئی تعلیمات پر عمل پیرا ہونے کے لئے ''جاننا'' ایک ضروری عمل ہے۔آگاہی کے بنا آدمی انسان نہیں بن سکتا۔سورۃ التین میں ارشاد باری تعالیٰ ہے۔

''والتين والزيتون وطورسينين، وهذاالبلدالامين، لقد خلقنا الانسان فى احسن تقويم''

**ترجمہ:**۔قسم ہے تین کی، قسم ہے زیتون کی اور طور سینا، کی اور اس امن والے شہر کی البتہ تحقیق ہم نے پیدا کیا انسان کو بہت خوبصورت چہرے والا (عزت وشرف والا)۔اب اس چہرے کو تروتازہ رکھنے کیلئے اس میں نورانیت کو قائم و دائم رکھنے کیلئے بندگی کی اشد ضرورت ہے، یقیناً جو اللہ والے ہوا کرتے ہیں ان کے چہرے مبنی برسچائی اور نورانیت سے بھرپور ہوا کرتے ہیں۔جیسے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے چہرے کو دیکھ کر ایک اجنبی بڑھیا نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی صداقت کی گواہی دے دی تھی، پوچھنے پر بتلانے لگی کہ یہ چہرے کبھی جھوٹ نہیں بولا کرتے۔ یہ مبنی برحق چہرے آج بھی دنیا میں قائم ہیں اور قیامت تک انہوں نے رہنا ہے بس فرق یہ ہے کہ ان پر نبوت نہیں نازل ہوئی یہ چہرے اللہ والوں کے ہیں۔یہی وہ لوگ ہیں جو آدھی آدھی رات کو اٹھ کر اپنے پروردگار سے باتیں کرتے ہیں، آہ وزاری میں وقت گزارتے ہیں۔نوافل اور سجود کی کثرت کرتے ہیں۔ان کا مقام قرآن بیان کرتا ہے:'' الا ان اولياء الله لا خوف عليهم ولا هم يحزنون '' خبردار! بے شک اللہ کے جو دوست ہیں ان پر کوئی خوف اور ڈر نہیں اور نہ ہی وہ حیران اور پریشان ہوتے ہیں۔

خوف دنیا کے چھن جانے کا ہوتا ہے وہ اس سے پہلے ہی بیزار ہوتے ہیں۔غم دنیا سے گزر جانے کا ہوتا ہے وہ پہلے ہی تیار ہوتے ہیں۔

اس لئے ان دونوں عوارضات سے وہ مبرا ہوتے ہیں۔

**تصوف شریعت اسلامیہ کا اہم حصہ:۔** اہل حدیث جماعت میں اہل حدیث اہل علم اولیاء کی کبھی بھی کسی بھی وقت کمی نہیں رہی۔ کیونکہ خالصتاً قرآن وحدیث کی داعی یہی جماعت اور اس کے اکابر ہیں۔اسی جماعت کے چیدہ چیدہ سرکردہ اکابرین جن کا اسلامی تصوف کے ساتھ تعلق ہے اسی کو حضرت مصنف حفظہ اللہ نے اپنی اس تصنیف میں اجاگر کیا ہے۔اور آپ ہی کے حکم سے کچھ گزارشات اس کتاب کیلئے تحریر کرنے کی جسارت کررہا ہوں۔ میں سمجھتا ہوں کہ اس کی چنداں ضرورت تو نہیں لیکن پھر بھی اس چڑیا کا خیال آتا ہے جو آتش نمرود میں اپنی چونچ سے پانی ڈال کر کہتی ہے کہ خواہش بس یہی ہے کہ محبان ابراہیم علیہ السلام میں میرا بھی نام آجائے۔تصوف شریعت اسلامیہ کا ایک حصہ ہے جس سے روگردانی کرنا کسی بھی صورت مناسب نہیں۔ ہاں! موجودہ تصوف کو دیکھ دیکھ کر یوں محسوس ہوتا ہے کہ یہ اسلام کی دعوت نہیں ہوسکتی بلاشبہ ایسا ہی ہے۔

**تصوف کی بنیاد،قرآن وسنت:۔** اس کی وجہ یہ ہے کہ جو بھی مذہب اس دنیا میں اللہ نے نازل فرمایا ہے اس مذہب میں تو کوئی شک وشبہ نہیں شک تو بس اسی میں ہوتا ہے جو لوگ اپنے پاس سے اعمال کر کے اس کو مذہب یا دین کا حصہ بنا لیتے ہیں۔اسی طرح کا معاملہ کچھ تصوف کے ساتھ بھی ہے حالانکہ اسلامی تصوف کی بنیاد ہی قرآن وسنت پر ہے۔

پروفیسر یوسف سلیم چشتی مرحوم رقمطراز ہیں:اسلامی تصوف قرآن وحدیث سے ماخوذ ہے اور اس کے اجزائے ترکیبی یہ ہیں:

''(۱)توحید خالص،(۲)تبلیغ دین،(۳)اتباع شریعت،(۴)خدمت خلق،(۵)جہاد(اسلامی تصوف میں غیر اسلامی نظریات کی آمیزش۔ص۹)

آگے تحریر کرتے ہیں:اس میں کوئی شک نہیں کہ چوتھی صدی ہجری کے بعد مسلمانوں میں غیر اسلامی بھی راہ پا گیا۔اور یہ تصوف چونکہ عجمی یا غیر اسلامی تھا اس لئے اس کے اجزائے ترکیبی اسلامی تصوف کے ضد تھے۔یعنی(۱)شرک،(۲)رہبانیت،(۳)تخریب دین،(۴)اباحت مطلقہ،(۵)نفاق اور مداہنت(حوالہ مذکورہ بالا)

**اسلامی تصوف کے سب سے بڑے داعی:۔** چنانچہ جہاں تک اسلامی تصوف کی بات ہے اس کے سب سے بڑے داعی تو امام الانبیاء حضرت محمد رسول ﷺ ہیں۔اس لئے کہ بنیادی تعلیمات جو اسلام کی ہیں وہی تصوف کی ہیں۔ پھر حضرات صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی جماعت ہے اسی طرح تابعین اور تبع تابعین ائمہ محدثین،مفسرین جن کا تعلق خالصتاً قرآن وسنت سے رہا ہے۔وہ سب کے سب تصوف کے دعویدار نظر آتے ہیں۔

حضرت امام ابن تیمیہ رحمہ اللہ کی عبادت کے بارے میں علامہ محمد یوسف کوکن عمری بیان کرتے ہیں کہ امام موصوف فرائض وسنن اور نوافل کے پورے پابند تھے،ان کی نظروں کے سامنے ہمیشہ آنحضرت ﷺ کی عبادات ہوتی تھیں وہ پرخلوص عبادت ہی کو دل ودماغ کے تزکیۂ اور تصفیے کا بہترین ذریعہ سمجھتے تھے اور یہ محسوس کرتے تھے کہ عبادت سے دل کے اندر جلا پیدا ہوتی ہے اور ایک مومن اللہ کے نور سے کائنات کی بہت سی چھپی ہوئی چیزوں کو دیکھنے لگتا ہے۔اس سلسلے میں امام ابن تیمیہ رحمہ اللہ کی مختلف کتابوں کے علاوہ حافظ ابن القیم رحمہ اللہ کی مشہور ومعروف کتاب ''مدارج السالکین''، دیکھنی چاہیے اس سے اندازہ ہوتا ہے کہ ایک صوفی صافی کی زندگی کس نہج اور طریقہ پر ہونی چاہیے۔(حیات ابن تیمیہ ص ۵۹۸۔ملخصاً)

**امام ابن تیمیہ رحمہ اللہ کا عفوودرگزر:۔** امام ابن تیمیہ رحمہ اللہ کا شمار ائمہ اہل حدیث کے بڑوں میں ہوتا ہے شریعت اسلامیہ کا کوئی بھی میدان جس کے سرخیل امام موصوف نہ ہوں نظر نہیں آتا۔امام موصوف کے عفوودرگذر ہی کی چند مثالیں پیش خدمت ہیں۔

امام موصوف کی زندگی ہمیشہ ہنگاموں سے بھری رہی۔ ہمیشہ مخالفت کے طوفان اٹھتے رہے اور ختم ہوجاتے تھے،قضاۃ وعلماء وفقہاء ان کے مخالف رہے اور ان کو نیچا دکھانے کی کوشش کرتے رہے ان کے خلاف آوازے کسے،بارہا گالیاں دیں ان کو مارا پیٹا،ان کے قتل کی سازش

کی، ان کو قید میں ڈالوایا۔ مگر انہوں نے کبھی کسی سے انتقام لینے کی کوشش نہ کی۔ سب کو صدق دل سے معاف کر دیا۔ (حوالہ مذکور)

**آج کے علمائے اہل حدیث اور تصوف:** آج کے اہل حدیث علماء پتہ نہیں کیوں غیر اسلامی تصوف کے ساتھ ساتھ عین اسلامی تصوف کی بھی نفی کرتے نظر آتے ہیں۔ واللہ اعلم۔ کشف وکرامت اور فہم وفراست کا سرے سے انکار ہی کرتے چلے جاتے ہیں، اکابرین علمائے اہل حدیث کی زندگیوں اور ان کی کتابوں پر اگر نظر دوڑائیں تو جتنا اسلامی تصوف ان کے ہاں ہمیں ملتا ہے اس کی مثال ہمیں کہیں نظر نہیں آتی بلکہ ہمارے آج کے علماء ان کتابوں اور ان کے مصنفین کی نفی کر دیتے ہیں اگر ہم صحیح اسلامی تصوف کی دعوت نہ دینگے تو یقیناً اس کے مقابلے میں گمراہی آئے گی اور اس کا سارے کا سارا وبال ہم علمائے دین پر ہوگا۔

**امام ابن تیمیہ رحمہ اللہ کا کشف وکرامت:۔** امام ابن تیمیہ رحمہ اللہ کی کشف وکرامت اور فراست کے چند ایک واقعات پیش خدمت ہیں۔ علامہ محمد یوسف کوکن عمری رقمطراز ہیں۔ امام موصوف کا خیال تھا کہ پرخلوص عبادت کرنے سے مومن کے دل میں جلا (روشنی) پیدا ہو جاتی ہے اور آئندہ ہونے والے واقعات کو دیکھ سکتا ہے۔ ان کے شاگردوں کا بیان ہے کہ امام موصوف کے اندر کشف کرامت اور فراست کی صفت بدرجہ اتم موجود تھی۔ حافظ ابن قیم رحمہ اللہ اپنی کتاب ''مدارج السالکین'' (جلد دوم ص، ۲۵۰) میں لکھتے ہیں کہ میں نے شیخ الاسلام کی فراست کے عجیب وغریب واقعات مشاہدہ کیے ہیں جو واقعات میرے مشاہدے میں نہیں آئے وہ میں نے ثقہ لوگوں کی زبانی سنے ہیں اس سے بہت زیادہ ہیں جو میرے مشاہدے میں آئے ہیں ان کی فراست کے واقعات بیان کرنے کیلئے ایک ضخیم کتاب کی ضرورت ہے۔

**پیشنگوئی کا پورا ہو جانا (کرامت):۔** ان کی زندگی کے مستند واقعات اس پر شہادت دیتے ہیں کہ ان کے اندر کشف، فراست کی کیفیت کامل طور پر پائی جاتی تھی۔ قازان نے دو مرتبہ ملک شام پر حملہ کیا اور امام موصوف نے پہلی مرتبہ مسلمانوں کو شکست کی پیشنگوئی کی تھی جو صحیح ثابت ہوئی دوسری مرتبہ انہوں نے جیت کی خبر دی تھی جو سچ ثابت ہوئی۔

**اسباب قید میں رہائی کی پیشنگوئی (کرامت):۔** جب ۷۰۵ھ میں امام موصوف عقائد کے متعلق جوابدہی کیلئے مصر طلب کئے گئے تو عقیدت مندوں نے ان کے متعلق قتل کئے جانے کا خوف ظاہر کیا انہوں نے کہا خدا کی قسم دشمن اپنے مقصد میں کامیاب نہیں ہو سکتا، لوگوں نے دریافت کیا پھر کیا ہوگا؟ تو انہوں نے کہا میں قید میں ڈالا جاؤں گا اور میری یہ قید لمبی ہوگی میں اس کے بعد برسر عام کتاب وسنت کی حمایت کروں گا۔ چنانچہ ایسا ہی ہوا۔ (حوالہ مذکورہ بالا)

**روحانیت کی ضرورت واہمیت:۔** مومن کا اگر باطن روشن نہیں تو اس کے اعمال میں فرق ہے۔ وہ اپنے اعمال ٹھیک کرے، روحانیت ایسے ہی ہے جیسے جسم کے اندر روح، روحانیت تبھی حاصل ہو سکتی ہے جب شریعت اسلامیہ پر مکمل عمل کیا جائے، بدعات اور خرافات سے بچا جائے۔

**کچھ ذاتی حالات:۔** میرے ذمہ جو کام لگایا گیا تھا وہ ہے حضرت مفتی اعظم محدث کبیر شیخ الحدیث استاذ العلماء ابوالخیر سید محمد اکرم گیلانی نور اللہ مرقدہ کی حیات کے واقعات جو مبنی برحقیقت ہوں اور ہمارے اس مضمون پر مکمل اترتے ہوں۔ 2012ء کی گرمیوں کی صبح تھی حکیم صاحب حفظہ اللہ نے بندہ حقیر کو شرف میزبانی بخشا اور اس موضوع پر سیر حاصل گفتگو فرمائی۔ میں نے ان سے وعدہ کیا میں جہاں تک ہو سکے گا مکمل تعاون کرونگا۔، چنانچہ 2 مئی 2013ء بروز جمعرات کتاب کی کمپیوٹر کمپوزنگ دیکھی اسی وقت کاغذ قلم لے کر بیٹھ گیا ہوں اور دماغ کے کمپیوٹر میں محفوظ فائلز اس صفحہ پر مشتمل کر رہا ہوں۔ کچھ لکھنے سے پہلے یہ تذکرہ کرنا مناسب ہوگا کہ میرا ددھیال جن کا تعلق الحمدللہ گیلانی سادات سے ہے ان کا شجرہ نسب حضرت سیدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کے توسط سے حضرت نبی کریم ﷺ سے جا ملتا ہے۔ جبکہ نھیال کا تعلق کاظمی سادات سے ہے اور ان کا تعلق حضرت سیدنا امام حسین رضی اللہ عنہ سے جا ملتا ہے۔

**خاندانی تذکرہ:۔** کتاب ھذا میں جا بجا میرے نھیال کی خدمات کا تذکرہ بہ عنوان سید محمد شریف شاہ گھڑیالوی رحمہ اللہ کی خدمات سے ملے گا۔ بلکہ کتاب کے آخر میں مکمل شجرہ نسب بھی تحریر کیا گیا ہے۔ سید شریف شاہ گھڑیالوی رحمہ اللہ کی دو صاحبزادیاں تھیں بڑی کا نام سیدہ مریم

بی بی اور چھوٹی کا نام سیدہ امۃ اللہ بی بی ہے۔اول الذکر کی بڑی بیٹی سیدہ ثریا بیگم بندہ ناچیز کی حقیقی ماں ہے۔ "اللھم نور قبورھن"
اس حوالے سے سید شریف شاہ رحمہ اللہ سے ننھیالی تعلق بڑا مضبوط ہے۔

**سید اکرم گیلانی رحمہ اللہ کا تعارف:۔** حضرت سید محمد اکرم گیلانی مرحوم ومغفور کا حلیہ سب سے پہلے پیش خدمت ہے تا کہ شخصیت کا لحاظ بھی رہے۔

درمیانہ قد، بھرا بھرا جسم، سر پر جناح کیپ، آنکھوں پر نظر کا چشمہ، مناسب حد تک بڑھی ہوئی داڑھی، باریک اور چھوٹی مونچھیں، آنکھوں سے چھلکتی ذہانت وقابلیت، خاموش طبع، خوش لباس وخوش وخرم، ویس کوٹ اچکن اور گاؤن (جبہ) کا استعمال، باٹا یا سروس کمپنی کے جوتوں کا استعمال، سادہ مزاج مگر پرخلوص، علم کا بحر بیکراں اور علماء کی صفوں میں خاصے ممتاز یہ ہیں جی نامور عالم دین اور مسلک اہل حدیث حقہ کی متاع جمیل، سید محمد اکرم گیلانی رحمہ اللہ جو علم وآگہی کا نور پھیلاتے ہوئے اس جہاں سے رخصت ہوئے۔"اناللہ وانا الیہ راجعون"
(ماخوذ از علم وعمل کا آفتاب-سید محمد اشرف شاہ)

حضرت جی نے اپنی ساری عمر درس وتدریس میں گزاری ہے نماز روزہ کے پابند، شب زندہ دار تھے، رمضان المبارک میں معمول تھا کہ تہجد کے نوافل میں مکمل قرآن سنایا کرتے تھے، ہروقت قرآن وحدیث سے زبان تر رہا کرتی تھی۔

**جنات میں والد محترم کا ادب:۔** ایک دفعہ درس بخاری دے رہے تھے کہ حضرت مولانا خالد گرجاکھی مرحوم کے بڑے صاحبزادے حافظ محمد گرجاکھی جو کہ والد مرحوم کے کلاس فیلو بھی تھے تشریف لائے، آنے کا مقصد بیان کیا کہ میرا ایک مریض ہے۔حافظ صاحب چونکہ عامل بھی تھے اور دم وغیرہ بھی کیا کرتے تھے کہتے ہیں اس مریض کو جنات کی شکایت ہے اور اسے جنات کہتے ہیں کہ ہم نے مریض سے نہیں نکلنا، جب تک شاہ صاحب ہمیں نہ کہیں گے چنانچہ حافظ صاحب والد محترم کا پیغام لے کر گئے اور اس طرح مریض کی خلاصی ہوئی۔

**جنات میں آپکی خدمت کرنے کا جذبہ:۔** کئی دفعہ یہ واقعہ مجھے سنایا کرتے تھے کہ جنات میری ٹانگیں اور پاؤں دباتے ہیں ایک دفعہ جب جامعہ اسلامیہ گوجرانوالہ کے سالانہ امتحان کے سلسلے میں وہاں گئے تو نماز ظہر کے وقفے میں کہنے لگے: میں مسجد کے ہال میں ہی لیٹ گیا تھک بہت گیا تھا کہ اچانک کسی نے میری ٹانگیں دبانی شروع کر دیں، دیکھنے میں کوئی نظر نہ آیا میں سمجھ گیا پھر بڑی آہستہ سی آواز میں نے کہا کہ چلے جاؤ یہ مناسب نہیں چنانچہ وہ روتے ہوئے گئے اور جا کر میری نانی مرحومہ سیدہ مریم بی بی کو شکایت کی کہ بھائی صاحب ہمیں خدمت سے روکتے ہیں۔

**برکت کا آنکھوں دیکھا حال (کرامت):۔** جامعہ اسلامیہ کا ہی ایک واقعہ پیش خدمت ہے کہ امتحانات لینے کیلئے وہاں گئے ہوئے تھے، سامنے حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ والی مشہور حدیث جس میں دودھ کا ایک پیالہ اور پینے والے سارے اصحاب صفہ، اس واقعہ کے عینی شاہد جو وہاں موجود تھے اور امتحان دے رہے تھے وہ بیان کرتے ہیں کہ شیخ الجامعہ شیخ راشدی صاحب نے کولڈ ڈرنک بھیجی اور حضرت شاہ صاحب فرمانے لگے لو جی، آج حدیث ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کا عملی مظاہرہ بھی کرتے ہیں۔چنانچہ ہم کلاس میں 12 یا 13 لڑکے تھے سبھی نے اس بوتل کو پیا آخر میں حضرت شاہ صاحب نے بھی خوب سیر ہو کے پی، یوں ایک کولڈ ڈرنک کو ہم سب نے پیا اور وہ ختم نہ ہوئی، اگلے دن پھر امتحان کے سلسلے میں ہم حضرت صاحب کی خدمت میں حاضر تھے کہ چائے کا ایک کپ آپ کیلئے آیا۔آپ کے حکم سے سبھی نے پیا اور آخر میں حضرت صاحب نے خود لیا۔(بروایت برادر اکبر حکیم سید عطاء الرحمٰن گیلانی)

**اللہ والوں کی شان:۔** یہ اللہ والے بڑے عجیب ہوتے ہیں کیونکہ ان کی ڈائریکٹ (براہ راست) لو اللہ سے لگی ہوتی ہے۔اس کے رسول ﷺ کی محبت میں فنا ہوتے ہیں اسی لئے انہی کی تعریف میں فرمان رسول ﷺ ہے۔اللہ جل جلالہ ارشاد فرماتا ہے"جو شخص میرے کسی ولی سے دشمنی رکھے میں اس کو یہ خبر کئے دیتا ہوں کہ میں اس سے لڑوں گا"اور"میرا بندہ جن جن عبادتوں سے میرا قرب حاصل کرتا ہے ان میں سے کوئی عبادت مجھ کو اس سے زیادہ پسند نہیں ہے جو میں نے اس پر فرض کی ہے اور میرا بندہ (فرض ادا کرنے کے بعد) نفل عبادتیں کر کے مجھ

سے اتنا قریب ہو جاتا ہے کہ میں اس سے محبت کرنے لگتا ہوں پھر تو یہ حال ہوتا ہے کہ میں ہی اس کا کان ہوتا ہوں جس سے وہ سنتا ہے اور اس کی آنکھ ہوتا ہوں جس سے وہ دیکھتا ہے اور اس کا ہاتھ ہوتا ہوں جس سے وہ پکڑتا ہے اور اس کا پاؤں ہوتا ہوں جس سے وہ چلتا ہے اگر مجھ سے کچھ مانگتا ہے تو میں اس کو دیتا ہوں وہ اگر کسی (دشمن یا شیطان) سے میری پناہ چاہتا ہے تو میں اس کو محفوظ رکھتا ہوں اور مجھ کو کسی کام میں جس کو میں کرنا چاہتا ہوں اتنا تردد نہیں ہوتا جتنا اپنے مسلمان بندے کی جان نکالنے میں ہوتا ہے وہ تو موت کو (بوجہ جسمانی تکلیف) برا سمجھتا ہے اور مجھے اس کو تکلیف دینا برا لگتا ہے۔ (صحیح بخاری الرقاق و تیسیر الباری، ترجمہ اور حاشیہ علامہ وحید الزمان)

اس حدیث قدسی میں نیک بندوں کی تعریف وتوصیف کا تذکرہ ہے جب اللہ سے لو لگائی جاتی ہے تو یقیناً اللہ بھی اپنے بندوں کو مایوس نہیں کرتا بلکہ احادیث سے یہ بات ثابت ہے کہ بعض اللہ کے بندے ایسے ہیں جو اللہ پر قسم اٹھا لیتے ہیں تو اللہ ان کی قسم کی لاج رکھتے ہوئے ان کی بات کو پورا کر دیتا ہے۔

**رات کی تنہائی میں جنات سے ملاقات:۔** اسی طرح کا ایک واقعہ میرے ساتھ پیش آیا جس مکان میں میں اب رہائش پذیر ہوں یہ مکان حضرت والد صاحب کی زندگی میں تعمیر ہو چکا تھا اور ہم لوگ اس میں شفٹ ہو چکے تھے۔ تیاری مکمل ہونے کو تھی کہ رنگ والا مستری بہت پریشان تھا ایسا ہوا کہ ڈرائنگ روم میں رنگ وروغن فائنل ہو چکا تھا کہ اچانک رات کو دیوار کے روشندان سے خون کے چھینٹے چھت کے ساتھ لگے ہوتے تھے۔ صبح آ کر چھت کو صاف کر کے پھر رنگ مکمل کیا۔ ایسا تقریباً 2 مرتبہ ہوا تیسرے دن حضرت شاہ صاحب خود آئے ٹھیکیدار نے سارا ماجرا گوش گذار کیا تو پوچھا کہ تم نے چھوٹے شاہ صاحب (یعنی کہ بندہ ناچیز) سے بات نہیں کی وہ کہنے لگا بات کی ہے لیکن وہ خاموش رہے ابھی یہ بات جاری تھی کہ شام کے وقت مزدور اندر آیا اور کہنے لگا شاہ جی گھر کا مین گیٹ بند نہیں ہو رہا اس میں 2 انچ تک فرق آ رہا ہے۔ جبکہ اس گیٹ کو لگے ہوئے تقریباً اڑھائی سال مکمل ہو گئے تھے یہ گیٹ مکمل طور پر ٹھیک بند بھی ہوتا تھا اور کھولا بھی جاتا تھا۔

حضرت صاحب نے تمام مزدوروں کی چھٹی کروائی اور مجھ سے فرمایا کہ آج کی رات میں اسی مکان میں گزاروں گا چنانچہ آپ نے رات گزاری اس کا حفاظتی حصار باندھا سورۃ البقرہ کی تلاوت کی تو اگلے دن گیٹ بند ہوا لیکن اس کا فرق نہیں نکل سکا اور رنگ پر خون کے چھینٹے پڑنے کا عمل بھی رک گیا۔

**گمشدہ بیٹے کا فوراً مل جانا (کرامت):۔** ہمارے ایک واقف کار پیپلز کالونی میں رہتے ہیں۔ میں اور اباجی مرحوم ان کے گھر گئے ان کا چھوٹا بیٹا گھر سے پچھلی رات کو بھاگ گیا تھا وہ لوگ بہت پریشان تھے ان کو دلاسہ دیا کہ ابھی آ جاتا ہے آپ پریشان نہ ہوں۔ اور واقعی جیسا آپ نے فرمایا تھا وہ لڑکا عشاء کے وقت گھر موجود تھا۔

**آیت کے دم سے پریشانی دور ہو جانا:۔** ہمارے ساتھ ہی ایک قصبہ ہے ''جا کے چیمہ'' وہاں کے حافظ ارشد صاحب ایک دن آئے اور کہنے لگے حضرت جی میرے گھر کی کھڑکیاں روزانہ رات بہت زیادہ بجتی ہیں یہ سلسلہ تقریباً ایک سال سے ہے بہت دم وغیرہ کرائے ہیں لیکن افاقہ نہیں ہوتا اسے ایک آیت کریمہ لکھ کر دی اور دم کرنے کو کہا آج دس بارہ سال گزر گئے ہیں اس بات کی پھر دوبارہ شکایت نہیں ہوئی۔

**اپنوں سے نہایت ہی دکھی صدا......!** قارئین! باتیں بہت زیادہ ہیں ایک مکمل کتاب صرف اور صرف ان کی کرامات کی بن سکتی ہے عرض کرنے کا مقصد یہ ہے کہ ہم اہل حدیثوں نے ان باتوں پر یقین کرنا اور عمل کرنا چھوڑ دیا ہے جس کی بناء پر عوام الناس سچے اور کھرے دین کو چھوڑ کر مشرک قبر پرستوں اور غیر مسلم عیسائیوں ہندو عاملوں کے پاس جا کر اپنا علاج کرواتے ہیں جہاں پر ان کے ایمان اور عقیدے پر ڈاکہ ڈالا جاتا ہے یہ سب کچھ اس لئے ہے کہ ہم نے اسلامی تصوف کو بھی چھوڑ دیا ہے۔

**ایک واقعہ ایک سبق......!:** ایک واقعہ آپ کے گوش گزار کرنا چاہتا ہوں۔ اتفاق سے آج سے تقریباً 5 سال پہلے گوجرانوالہ ضلع کے ایک مشہور گاؤں میں چلا گیا جو کہ نوشہرہ ورکاں کی سڑک پر واقع ہے وہاں ایک شیعہ عامل ہے میں ایک دوست کے ساتھ وہاں گیا وہ عامل مجھے

دیکھ کر بڑی عزت وتکریم سے پیش آیا تعارف ہوا مجھے حلیہ سے ہی پہچان کر کہنے لگا آپ اہل حدیث ہیں اور سید بھی آپ دم وغیرہ کیوں نہیں کرتے آپ کے دم نہ کرنے کی وجہ سے آپ کو پتہ ہے کہ کیا نقصان ہوتا ہے؟ بتانے لگا کہ گوجرانوالہ کے ایک مشہور حاجی صاحب ہیں جو کہ بڑے پکے اہل حدیث ہیں۔ وہ رہتے بھی فیروز والا روڈ پر ہیں ان کی بہو کے ہاں نرینہ اولاد نہیں تھی علاج کیلئے میرے پاس آئے اور مدعا بیان کیا میں نے حقہ کی راکھ اس کی ہتھیلی پر رکھی اور کہا اس کو کھالو بیٹا ہی ہوگا۔ اس سے کھائی نہ جائے، سخت ہوگئی تھی، چنانچہ زبردستی اسے کھلائی اور چند تعویزات دیئے اللہ کا کرنا ایسا ہوا کہ اس کے ہاں بیٹا پیدا ہوا۔ وہ حاجی صاحب اپنے کنبے قبیلے کیساتھ مٹھائی لے کر آئے اور مبارک باد دی مجھے ہدیہ وغیرہ دینا تھا، دیا۔ میں نے کہا: حاجی صاحب یہ ساتھ قبر ہے میرے بزرگ لیٹے ہوئے ہیں جائیں وہاں پر جا کر فاتحہ پڑھ آئیں وہ حاجی صاحب ہچکچائے میرے اصرار پر چلے گئے چونکہ درباروں میں جانے کیلئے دروازے چھوٹے رکھے جاتے ہیں اس لئے جھکنا تو پڑتا ہی ہے وہ حاجی صاحب گئے اور فاتحہ پڑھ کر آئے واپسی کہنے لگے شاہ جی میرے بارے میں کسی سے بات نہ کرنا کہ میں آپ کے پاس آیا تھا۔

یہ واقعہ لکھنے کا مقصد صرف یہ ہے کہ ہر دور میں روحانیت کی ضرورت رہی ہے ہم خود اس پر عمل پیرا نہیں ہونگے یقیناً لوگ تو علاج کے لئے جائیں گے اور وہاں اپنا ایمان اور عقیدہ بیچ کر آئیں گے۔

**روحانی علاج ...... ہمارا ایمان بچانے کا ذریعہ:۔** مثال کے طور پر عورتوں میں بہت سے امراض پائے جاتے ہیں مثلاً اٹھراء اور اولاد نرینہ کا نہ ہونا ان امراض کا علاج صرف روحانی طور پر ہی ممکن ہے۔ میڈیکل سائنس اس کے علاج سے قاصر ہے۔ اسی طرح جنات جادو اور تعویذات کے اثرات کا علاج صرف اور صرف روحانی طور پر ہی ممکن ہے جسے اگر صحیح عقیدے والا عامل مل جائے تو یقیناً مریض کی دنیا کی بھی سنورتی ہے اور آخرت بھی، اگر غلط عقیدے والا مل جائے تو تباہی و بربادی پھر مقدر بن جاتی ہے۔

## والد محترم کے مجرب روحانی عملیات

**آیۃ الکرسی پڑھنے کا عمل:۔** حضرت شیخ الحدیث ابوالخیر سید محمد اکرم گیلانی نور اللہ مرقدہ کے چند مجرب عمل آپ کی خدمت میں پیش ہیں۔

آپ کا معمول تھا کہ 11 مرتبہ ہر فرض نماز کے بعد آیت الکرسی پڑھتے۔

فائدہ: اس عمل کے کرنے سے کوئی بھی انسان ناگہانی حادثاتی صورت کا شکار نہیں ہوتا۔ میں نے جب ان کی وفات ہوئی تو اس عمل کا مشاہدہ خود اپنی آنکھوں سے کیا تھا وہ ایسے کہ بیٹھے بیٹھے مجھ سے باتیں کرتے ہوئے گاڑی میں آپ کی گردن لڑھک گئی اور وہیں وفات پاگئے۔ انا للہ وانا الیہ راجعون، حضرت شاہ صاحب مرحوم فرماتے ہیں کہ اس مبارک آیت کا نام آیت الکرسی ہے کتاب اللہ میں یہ سب سے افضل آیت ہے، اس آیت میں اللہ تعالیٰ نے اپنی توحید اور صفات کو بیان فرمایا ہے ہر فرض نماز کے بعد اس کو پڑھنے سے جنت ملے گی۔ رات کو سوتے وقت پڑھنے سے شیطان اور چور سے حفاظت ہوتی ہے۔ جن جادو، ٹونے والا کثرت سے اس کی تلاوت کرے گا تو تمام آفتوں سے محفوظ رہے گا۔ ان شاء اللہ۔ اس کی تلات پر دوام کرنے سے بہت سے فوائد حاصل ہوتے ہیں۔

**سورہ آل عمران کا عمل:۔** 2۔ ''قل اللهم مالك الملك تؤتي الملك من تشاء وتنزع الملك ممن تشاء و تعز من تشاء وتذل من تشاء بيدك الخير انك على كل شئ قدير'' (آل عمران) حضرت جی بیان فرماتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ کا اسم اعظم اس آیت میں ہے جس سے دعا قبول ہوتی ہے اسی آیت کی کثرت سے تلاوت کرنے والے کا اگر پہاڑ کے برابر بھی قرضہ ہو تو اتر جائیگا (ان شاء اللہ)۔

**سورہ بنی اسرائیل کا عمل:۔** 3۔ ''وقل الحمد لله الذى لم يتخذ ولدا ولم يكن له شريك فى الملك ولم يكن له ولى من الذل و كبيره تكبيرا'' (بنی اسرائیل)

حضرت جی بیان فرماتے ہیں کہ نبی کریم ﷺ نے اس مبارک آیت کا نام آیت العزت رکھا ہے۔ جو مصیبت زدہ یا آفات میں گھرنے والا کثرت سے اس کی تلاوت کرے گا۔ اس کی حالت سدھر جائے گی مصائب اور فقر وفاقہ دور ہو جائے گا۔ نبی کریم ﷺ اپنے گھر کے تمام چھوٹے

بڑے افراد کو یہ آیت سکھلاتے تھے۔ حضرت جی فرماتے ہیں کہ ان آیات مبارکہ کے بارے میں جو کچھ لکھا گیا ہے۔ یہ مجرب ہے کثرت سے ان کا وظیفہ کرنے والا انشاءاللہ ہر قسم کی آفات سے محفوظ رہے گا۔ (حضرت شاہ جی مرحوم مغفور کا فیضان آج بھی جاری وساری ہے)

**باہمی تنازعات اک المیہ......!** میں نے حضرت شاہ جی مرحوم ومغفور کو جب بھی دیکھا نماز جمعہ، دروس یا خطاب وغیرہ کے بعد ہاتھ اٹھا کر دعا مانگتے ہوئے دیکھا۔ ہمارے اہل حدیثوں میں ان مسائل پر بڑی بحث شروع ہوگئی ہے ایسا لگتا ہے جیسے علم الکلام اور محدثین کے مابین مناظرات کا دور پھر واپس پلٹ آیا ہو۔ خواہ مخواہ چھوٹے چھوٹے مسائل پر ہم الجھ کر رہ گئے ہیں حالانکہ ہمارے سلف صالحین ہمیشہ سے ہی اپنے اللہ سے مانگنے کو ترجیح دیا کرتے تھے۔ اور اجتماعی طور پر بھی اپنے اللہ سے مانگا کرتے تھے بلکہ حجت کے طور پر دلیل ہوتی تھی کہ قرآن کی کوئی بھی دعا ایسی نہیں جہاں اجتماعیت کا تذکرہ نہ ہو۔

**ٹوپی اتارنے پر زناٹے دار تھپڑ:۔** ہمارے اسلاف میں سے کوئی بھی ایسے عالم دین یا بزرگ نہیں گزرے جنہوں نے ننگے سر پر دوام کیا ہو بلکہ ہمہ وقت سر پر ٹوپی ورومال رکھتے تھے۔ ایک دفعہ شیخ الحدیث استاذ العلماء مولانا عبدہ الفلاح رحمہ اللہ ہمارے جامعہ رحمانیہ گوجرانوالہ تشریف لائے۔ بزرگ ہونے کے ناطے حضرت ابا جی مرحوم نے اپنی مسند پر بٹھایا اور طلباء کو ان کو دبانے کیلئے کہا میں بھی کم سنی میں تھا۔ سر کو دبانا شروع کر دیا ان کے سر پر کپڑے کی ٹوپی تھی میں نے اتار دی تاکہ صحیح طرح دبا سکوں اسی اثناء میں مجھے ابا جی مرحوم کی طرف سے ایک زناٹے دار تھپڑ لگا میں روتا ہوا اٹھ کے والدہ صاحبہ کے پاس آ گیا سارا ماجرا ان کو سنایا تو بڑے پیار سے والدہ صاحبہ نے سمجھایا کہ کسی کے سر سے ٹوپی نہیں اتارتے یہ عزت ہوا کرتی ہے۔ وہ اور آج کا دن میں نے کبھی بھی قصداً بڑے تو بڑے کبھی اپنے بیٹوں طلحہ یا حسن کے سر سے بھی ٹوپی نہیں اتاری۔

حضرت شاہ صاحب مرحوم ومغفور کی بھی عادت بن چکی تھی سر پر استرے سے بال اتر وایا کرتے تھے اور ٹوپی یا رومال اپنے سر پر رکھا کرتے تھے۔ آج ہمارے اہل حدیثوں کی یہ پہچان بن گئی ہے کہ حلیہ سنت نبوی ﷺ جیسا مثلاً شلوار ٹخنوں سے اونچی، چہرے پر خوبصورت مکمل داڑھی لیکن سر برہنہ، اللہ تعالیٰ ہمیں سمجھ عطا کرے۔

قارئین کرام! یہ مضمون بہت لمبا ہے اس پر جتنا بھی لکھا جائے اتنا ہی کم ہے اللہ جزاء عطا کرے مصنف کو جنہوں نے اس حساس موضوع پر لکھنے کی کوشش کی میں حیران تھا ۲۵۰۰ سے زائد صفحات پر مشتمل اتنی ضخیم کتاب کیسے لکھ لی ہے؟ جب عین الیقین ہوا تو پتہ چلا کہ کتنی محنت کی گئی ہے۔

**دنیائے تصوف کا روشن باب:۔** حضرات! یہ کتاب دنیائے تصوف میں ایک روشن باب کا اضافہ ہے میں امید کرتا ہوں یہ اس سلسلے کی آخری کڑی ثابت نہ ہو، اس کے بعد بھی یہ سلسلہ چلتا رہے آخر میں حضرت استاذی المکرّم پیر سید محمد اکرم گیلانی رحمہ اللہ کا مکمل شجرہ نسب دیا جاتا ہے تاکہ لوگوں میں عام یہ بات مشہور ہے کہ سید اہل حدیث نہیں ہوسکتا اس کا ازالہ ہو سکے۔

**شجرہ نسب خاندان سادات گیلانی:۔** ابوالخیر سید محمد اکرم گیلانی رحمہ اللہ بن حضرت سید محمد حسین گیلانی رحمہ اللہ بن حضرت سید عبدالرحمٰن گیلانی رحمہ اللہ بن حضرت سید محبوب شاہ رحمہ اللہ بن حضرت سید احمد شاہ رحمہ اللہ بن حضرت سید علی اکبر المعروف شاہ رحمہ اللہ بن حضرت سید ہاشم شاہ رحمہ اللہ بن حضرت سید میراں جمال شاہ رحمہ اللہ بن حضرت سید گل شاہ رحمہ اللہ بن حضرت سید مہر شاہ رحمہ اللہ بن حضرت شمس الدین محمد ثانی رحمہ اللہ بن حضرت سید عبدالقادر ثالث رحمہ اللہ برادر اکبر حضرت سید موسیٰ پاک شہید رحمہ اللہ بن حضرت سید حامد گنج بخش اوچی رحمہ اللہ بن حضرت سید عبدالرزاق اوچی رحمہ اللہ بن حضرت سید عبدالقادر ثانی اوچی رحمہ اللہ بن حضرت سید محمد غوث بندگی گیلانی اوچی رحمہ اللہ بن حضرت سید شمس الدین محمد کلاں حلبی رحمہ اللہ بن حضرت سید مسعود حلبی رحمہ اللہ بن حضرت سید احمد حلبی رحمہ اللہ بن حضرت سید علی صوفی رحمہ اللہ بن حضرت سید عبدالوہاب سیف الدین رحمہ اللہ بن پیران پیر حضرت سید عبدالقادر گیلانی بغدادی رحمہ اللہ بن حضرت سید ابو صالح رحمہ اللہ بن حضرت سید موسیٰ ثالث رحمہ اللہ بن حضرت سید عبداللہ ثالث رحمہ اللہ بن حضرت سید یحییٰ زاہد رحمہ اللہ بن حضرت سید محمد زاہد رومی رحمہ اللہ بن حضرت سید داؤد دالا میر رحمہ اللہ بن حضرت سید عبداللہ ثانی رحمہ اللہ بن حضرت سید موسیٰ الجون اول رحمہ اللہ بن حضرت سید

عبداللہ محض اول رحمہ اللہ بن حضرت سیدنا حسن مثنیٰ رحمہ اللہ بن حضرت سیدنا امام حسن رضی اللہ عنہ بن سیدنا حضرت علی المرتضیٰ کرم اللہ وجہہ زوج حضرت سیدہ فاطمۃ الزہراء رضی اللہ عنہا بنت آقائے نامدار حضرت محمد رسول اللہ ﷺ۔ ''ھذا عندی واللہ اعلم بالصواب''

(پروفیسر مولانا سید ضیاء الرحمٰن گیلانی سلفی، ڈیرہ سادات، اڈاموترہ، ڈسکہ سیالکوٹ۔)

☆☆☆☆☆

## روحانیت وتصوف ہماری کھوئی ہوئی میراث

(از: پروفیسر مولانا رضوان الٰہی حفظہ اللہ، فاضل جامعہ سلفیہ فیصل آباد، گورنمنٹ پوسٹ گریجویٹ کالج کمالیہ)

گنوادی ہم نے جو اسلاف سے میراث پائی تھی　　ثریا سے زمین پر آسمان نے ہم کو دے مارا

''ھوالذی بعث فی الامیین رسولامنھم یتلواعلیھم ایاتہ ویزکیھم ویعلمھم الکتاب والحکمۃ وان کانوامن قبل لفی ضلل مبین'' اللہ رب العزت تو وہ ذات ہے جس نے (عرب کے) ناخواندہ لوگوں میں انہی (کی قوم) میں سے (یعنی عرب میں سے) ایک پیغمبر بھیجا جو ان کو اللہ کی آیتیں پڑھ پڑھ کر سناتے ہیں اور ان کو (عقائد باطلہ اور اخلاق ذمیمہ سے) پاک کرتے ہیں اور ان کو کتاب اور دانشمندی (کی باتیں جس میں سب علوم ضروریہ دینیہ آگئے) سکھلاتے ہیں اور یہ لوگ (آپ کی بعثت سے) پہلے کھلی گمراہی میں تھے۔

**تزکیۂ نفس اسلام کا لازمی حصہ:** تزکیۂ نفس ان چار مقاصد میں سے ایک ہے جن کی تکمیل نبی اکرم صلی اللہ علیہ والہ وسلم کے منصب نبوت میں شامل تھی اور تصوف تزکیۂ نفس کا دوسرا نام ہے اور تزکیۂ نفس رسول اللہ صلی اللہ علیہ والہ وسلم کی سنت مبارکہ کی پیروی اور اتباع سے حاصل ہوتا ہے۔ دوسرے لفظوں میں طریقت شریعت سے جدا اور علیحدہ نہیں ہے۔ بقول شاہ ولی اللہ رحمہ اللہ دین اسلام کی دو حیثیتیں ہیں ایک ظاہری اور ایک باطنی۔ یعنی ظاہری اعمال کی ادائیگی سے دل پر جو اچھے اثرات مرتب ہوتے ہیں ان کا حصول اور بقاء صوفیاء کا نصب العین رہا ہے۔

معروف صوفی بزرگ ابوالقاسم قشیری رحمہ اللہ رسالہ ''قشیریہ'' میں ذکر کرتے ہوئے فرماتے ہیں کہ

**تصوف کی حقیقت اور تاریخ:** ''تصوف کی حقیقت رسول اللہ ﷺ، صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین، تابعین اور تبع تابعین رحمہم اللہ کے عہد میں موجود تھی لیکن اس حقیقت کا کوئی دوسرا مخصوص نام نہ تھا۔ اس لئے کے صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین نے رسول اللہ ﷺ کی صحبت کے سوا کسی اور نام کو اپنے لیے پسند نہیں کیا۔ اس لیے کہ ان کے لئے اس سے بڑھ کر کوئی اور فضیلت نہ ہوسکتی تھی۔ صحابہ رضی اللہ عنہم کی صحبت میں رہنے والوں کو تابعین کہا گیا انہوں نے اسی نام کو نہایت ہی شرف والا نام سمجھا پھر ان کے بعد کے لوگوں کو تبع تابعین کہا گیا اس کے بعد لوگوں میں اختلاف پیدا ہوا اور ان لوگوں کو جنہیں دینی امور سے خاص لگاؤ تھا انہیں زاہد اور عابد کہا جانے لگا۔ جب بدعتیں رونما ہوئیں تو ہر فرقے والوں نے کہا کہ عابد اور زاہد ان میں پائے جاتے ہیں۔ اب کی بار اہلسنت میں سے جن لوگوں نے اپنے آپ کو اللہ کیلئے وقف کر دیا تھا اور اپنے دلوں کو غافل ہونے سے محفوظ رکھا تھا اپنے لئے ایک الگ نام ''تصوف'' رکھ لیا۔ ان بزرگوں کیلئے یہ نام دوسری صدی ہجری سے پہلے مشہور ہو چکا تھا''۔

**تصوف اسلام سے جدا نہیں:** اسلام میں تصوف کے نام سے کسی علیحدہ مذہبی رکن کا وجود نہیں، اس لئے اسلام کے ابتدائی دور میں تصوف کا لفظ بھی موجود نہیں تھا۔ البتہ تصوف کے یہ پہلو کہ توحید پر پختہ ایمان رکھنا، شریعت پر خلوص دل سے عمل پیرا ہونا اور اس کی تبلیغ اشاعت کرنا، خلق خدا سے شفقت سے پیش آنا درحقیقت اسلام کی روح کو پیش کرتے ہیں۔ رسول اللہ ﷺ اور صحابہ کرام رضوان اللہ عنہم اجمعین کی زندگیاں اس روح اسلام کا کامل مظہر تھیں۔ مزید یہ کہ ہر دور کے زہاد، عباد اور صوفیاء اجتماعی فرائض یا معاشرتی ضروریات پوری کرنے کی

صلاحیت سے عاری تھے نہ قرآن کے بنیادی اصول ''راہ اعتدال'' سے منحرف ہوکر دنیا اور اسباب دنیا سے کنارکش ہوئے۔ بلکہ صوفیاء کرام نے توکل وقناعت، ایثار وقربانی اور صبر وشکر کو اتباع سنت میں اختیار کیا اور اسے اپنی زندگیوں میں مستقل حیثیت دی۔

**اکابر صوفیاء کے مجاہدات کی بنیاد:** اکابر صوفیاء کے مجاہدات، ریاضات اور مراقبات کی بنیاد کتاب وسنت پر تھی۔ وہ اسلامی علوم کے متبحر عالم، مفسر، محدث فقیہہ اور متکلم تھے اور وہ اپنے تبحر علمی سے چینی، یونانی، ہندی، یہودی اور مسیحی تصوف کی کمزوریوں اور خامیوں کو واضح کرتے اور اگر مسلمانوں میں سے کوئی شخص غیر اسلامی تصوف کی طرف مائل ہوتا تو اس پر سخت تنقید کرتے۔ اس سلسلے میں سید الطائفہ حضرت جنید بغدادی رحمہ اللہ کا وہ بیان جو ابوطالب المکی رحمہ اللہ نے ''قوت القلوب'' میں نقل کیا انتہائی ایمان افروز ہے:

''میں نے پہلے حدیث اور فقہ حاصل کی اس کے بعد المحاسبی رحمہ اللہ کی صحبت اٹھائی اور یہی میری کامیابی کا راز ہے۔ جس شخص نے تصوف سے پہلے قرآن حفظ نہ کیا ہو اور حدیث میں سند حاصل نہ کی ہو اسے دوسروں کی رہنمائی کا کوئی حق نہیں۔''

تصوف میں انہی چور دروازوں سے بہت سے فتنے داخل ہوئے جن سے تاریخ، حدیث، فقہ، تفسیر، ادب اور فلسفہ میں داخل ہوئے تھے اور صوفیاء پر یہ الزام کہ صوفیوں کا گروہ اہل علم کے خلاف چل رہا ہے۔ ہر دور میں صوفیاء کرام اس نوعیت کی مخالفانہ تنقید کا نشانہ بنتے رہے۔ سید مناظر احسن گیلانی نے اپنی کتاب ''مقالات احسانی'' میں شیخ عبدالوہاب شعرانی اور شاہ اسماعیل شہید رحمہما اللہ کے حوالے سے اس کا اچھا جواب دیا ہے۔ شیخ عبدالوہاب شعرانی رحمہ اللہ نے اس قدیم اعتراض کا جواب دیتے ہوئے فرمایا: ''فقہ کے آئمہ مجتہدین جس طرح کتاب وسنت کی کلیات سے جزئیات پیدا کرکے ان پر فرض، واجب، سنت، مستحب، مکروہ یا حرام اور خلاف اولیٰ ہونے کا حکم لگاتے ہیں آخر تصوف کے آئمہ عارفین کتاب وسنت کے اس حصے میں جن سے ان کے مسائل کا تعلق ہے اگر جزئیات پیدا کریں اور ان پر حکم لگائیں تو اس پر تعجب کیوں کیا جائے۔''

**عبقات کا حوالہ:۔** شاہ اسماعیل شہید رحمہ اللہ ''عبقات'' میں فرماتے ہیں: ''اجتہاد کا دائرہ کار ہمارے نزدیک صرف اس فن کیلئے مختص نہیں جس کا نام اسلامی فقہ رکھ دیا گیا ہے بلکہ ہر دینی فن میں لوگوں نے اجتہاد سے کام لیا ہے۔ البتہ شریعت میں جن امور کی تصریح کی گئی ہے ان کے ساتھ ان مسائل اور قوانین کو مربوط کرنے میں جن کا تصریحی ذکر شرعی نصوص میں نہیں ملتا یعنی مسکوت کو منطوق کے ساتھ مربوط کرنے میں ہر فن کے لوگوں کا خاص خاص طریقہ ہے۔ یعنی فقہ ہو یا تصوف یا علم کلام یہ سارے علوم شرعی ہیں اور ان دینی علوم کے سارے آئمہ کی تائید غیب سے کی گئی، ان کی تقلید کرنے والے حق ہی کے پیرو ہیں''۔

پروفیسر یوسف سلیم چشتی نے اپنی مایہ ناز کتاب ''تاریخ تصوف'' میں مخالفین تصوف کی بے اعتدالی کا تذکرہ یوں کیا ہے:

جو تصوف مسلمانوں میں شائع ہوا اس کی دو قسمیں ہیں۔ (۱) اسلامی تصوف جو قرآن وحدیث اور آثار صحابہ سے ماخوذ ہے۔

(۲) غیر اسلامی تصوف جسے اس بوتل سے تشبیہ دے سکتے ہیں جس کے لیبل پر شربت گلاب لکھا ہو مگر اندر عرق بھنگ وافیون بھرا ہو۔

بدقسمتی سے تصوف کے مخالفین نے تصوف پر اعتراض کرتے وقت غیر اسلامی تصوف کو مدنظر رکھا اس طرح حق وصداقت کا خون ہی نہیں کیا بلکہ لاکھوں مسلمانوں کو تصوف کی برکات سے محروم رکھا۔ ان نادان دوستوں نے قبائح تو مدنظر رکھے غیر اسلامی تصوف کے اور ہدف بنالیا اسلامی تصوف کو، ان حق ناشناسوں نے تصوف کی اسلامی اور غیر اسلامی قسم کو یکسر نظر انداز کردیا۔

**تصوف کیلئے اہل اللہ کی ضرورت:** تصوف کی حقیقت سمجھنے کیلئے ضروری ہے اہل اللہ کی صحبت اختیار کی جائے کیونکہ اولیاء اللہ کی صحبت اور باتوں میں جذب وتاثیر کی غیر معمولی قوت ہوتی ہے۔ تصوف تو انسان میں ایسی روحانی تبدیلی پیدا کرتا ہے جو اس کے جملہ اخلاق اور خصلتوں کو بدل ڈالے اور انسان مکارم اخلاق اور روحانی اقدار کا پیکر بن جائے۔ تصوف دل کی نگہبانی کا نام ہے کیونکہ انسان بظاہر جسم اور نفس سے مرکب ہے مگر درحقیقت دل کا نام ہے اور اگر دل مسلمان نہ ہوسکا تو عبادات اور زبان سے خدا کا اقرار دونوں بے معنی ہیں بقول اقبال رحمہ اللہ

خرد نے کہہ بھی دیا لا الہ تو کیا حاصل　　دل ونگاہ مسلماں نہیں تو کچھ بھی نہیں

**تصوف ہمارے اکابرین کی میراث:۔** ہم نے اپنے اکابر سے ملنے والی میراث میں سے جن چیزوں کو گنوادیا ان میں تزکیۂ نفس، احسان وسلوک اور وہ اعمال ووظائف بھی شامل ہیں جو ہمارے اسلاف کی بابرکت زندگیوں کا حصہ رہے ہیں اس کا دوسرا نام تصوف ہے۔یعنی توحید خالص، تبلیغ دین، اتباع دین، خدمت خلق، جہاد، اتحادواتفاق اوراخوت ومحبت، یہ عناصر تصوف کی روح ہیں جن پر ہمارے اکابرین اور سلف صالحین عمل پیرا تھے۔

**تصوف علماء اہل حدیث کی شان:۔** تصوف اور روحانیت ہماری شان تھی مگر مدت ہوئی ہم نے اس سے منہ موڑ لیااور عوام کو بھی اس کی برکات سے محروم کردیا اور نتیجہ ہمارے سامنے ہے۔آج مادی دور میں لوگ روحانیت اور اعمال ووظائف سے منہ موڑ کر طرح طرح کی روحانی اورنفسیاتی بیماریوں میں مبتلا ہیں۔ ہمارے اکابرین اہل حدیث علماء جو کبھی اس میدان کے شہسوار تھے ان کے وابستگان ان تمام روحانی سرگرمیوں سے منہ موڑ چکے جو کبھی سلفی علماء کی شان ہوا کرتی تھیں اور تصوف کا لفظ تو جیسے ہمارے لئے ایک گالی بن کر رہ گیا۔

**ذوق تصوف وقیع کاوش اور مینارنور:** ان حالات میں محترم حکیم محمد طارق محمود چغتائی حفظہ اللہ کی ایک وقیع کاوش ’’علمائے اہل حدیث کا ذوق تصوف‘‘ ایک روشنی کی کرن نہیں بلکہ ایک مینارہ نور ہے جس کی نورانی کرنوں سے آنے والی نسلیں ہمیشہ اپنی تاریک راہوں کو منور کرتی رہیں گی۔

اس ضخیم کتاب میں آپ نے علمائے اہل حدیث کا ذوق تصوف علمائے اہل حدیث ہی کی کتابوں سے اجاگر کیا ہے گویا محترم حکیم محمد طارق محمود چغتائی حفظہ اللہ زبان حال سے کہہ رہے ہوں۔

اگر چاہوں تو نقشہ کھینچ کر الفاظ میں رکھ دوں — مگر تیرے تخیل سے فزوں تر ہے وہ نظارا

اللہ رب العزت سے دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ محترم حکیم محمد طارق محمود چغتائی حفظہ اللہ کی عمر، صحت میں برکت عطاء فرمائے ان کی کاوشوں کو اپنی بارگاہ میں سند قبولیت سے نوازے۔

(العبدالضعیف پروفیسر رضوان الٰہی، فاضل جامعہ سلفیہ فیصل آباد، گورنمنٹ پوسٹ گریجویٹ کالج کمالیہ)

☆☆☆☆☆

## دین سارے کا سارا ادب ہے

(از: مولانا حافظ محمد بلال حفظہ اللہ، خطیب جامع مسجد عبادالرحمٰن، شرقپور)

مولانا حافظ محمد بلال صاحب حفظہ اللہ جامع مسجد مینار والی شرقپور سے قرآن پاک حفظ کیا۔ پھر مرکز الدعوۃ السّلفیہ ستیانہ سے سند فراغت حاصل کی۔ بعدازاں قرآن پاک کا نور پھیلانے کیلئے واپس شرقپور شریف چلے گئے اور ان دنوں جامع مسجد عبادالرحمٰن میں درس قرآن اور نمازوں کی امامت کے فرائض سرانجام دے رہے ہیں۔ حافظ صاحب کو مولانا محمد یحییٰ شرقپوری رحمہ اللہ کی زیارت، اور مولانا عتیق اللہ صاحب سلفی کی صحبت کا اعزاز حاصل ہے۔

کتاب ’’علمائے اہل حدیث کا ذوق تصوف‘‘ کے بارے میں فرماتے ہیں:

**دین سارے کا سارا ادب ہے ......:۔** ہمارے بزرگ اسلاف کی زندگیاں آداب کا نمونہ تھیں حضرت صوفی محمد عبداللہ صاحب ماموں کانجن والے ایسے باکمال درویش تھے کہ جب وہ فوت ہوئے تو ان کی قبر کی مٹی بھی معطر تھی اور لوگ تبرکاً وہ مٹی اپنے گھروں میں لے جانے لگے بعدازاں ان کی قبر مدرسہ کے اندر منتقل کردی گئی۔آج تک لوگ حضرت صوفی صاحب رحمہ اللہ کے نام کو بھی سلام کرتے ہیں۔اور ان کے ساتھ ادب وعقیدت کا ایسا رشتہ قائم ہے کہ ابھی تک جب ماموں کانجن میں سالانہ اجتماع ہوتا ہے تو لوگ اس جلسے کو ’’صوفی صاحب

رحمہ اللہ کا میلہ'' کے نام سے یاد کرتے ہیں اور اس دن اپنی گائے بھینسوں کا سارا دودھ جلسے میں ہدیہ کرتے ہیں حالانکہ یہ لوگ صرف اہل حدیث نہیں ہوتے بلکہ ان میں بریلوی، دیو بندی، اہل حدیث، شیعہ سب شامل ہوتے ہیں کیونکہ حضرت صوفی صاحب رحمہ اللہ نے ساری عمر رواداری کو قائم رکھا۔ لوگ دور دراز سے حضرت صوفی صاحب رحمہ اللہ کے پاس دعا کروانے آتے تھے اور حضرت صوفی صاحب رحمہ اللہ بغیر کسی مسلکی تفریق کے سب کیلئے مخلص ہو کر دعا مانگتے تھے اور لوگوں کے مسائل اللہ پاک سے حل کرواتے تھے۔ مرکز الدعوۃ السّلفیہ میں قیام کے دوران ہم نے مولانا عتیق اللہ سلفی صاحب حفظہ اللہ کو حضرت صوفی صاحب رحمہ اللہ کے نقشِ قدم پر چلتے دیکھا۔ ایک دفعہ جبکہ استاد محترم مولانا سلفی صاحب کہیں گئے ہوئے تھے ساہیوال سے لوگوں سے بھری ہوئی ایک گاڑی آ کر رکی ان سب لوگوں نے بتایا کہ ہم یہاں صرف مولانا عتیق اللہ صاحب سلفی کی زیارت کے لئے حاضر ہوئے ہیں اور ان سے دعا کروانا چاہتے ہیں۔

**ادب ہمارے بڑوں کی میراث:۔** مولانا عتیق اللہ صاحب کی زندگی میں ''ادب اور احتیاط'' یہ دو بڑے واضح پہلو ہیں۔ قرآن کا ادب کرتے ہیں اور قرآن کے طالب علموں کا بھی حتیٰ کہ ہم نے کئی بار خود مشاہدہ کیا کہ مولانا سلفی صاحب اپنے ہاتھوں سے بچوں کی پڑی ہوئی جوتیاں سیدھی کر کے ترتیب سے رکھ رہے ہوتے تھے۔ ایک مرتبہ ایک عجیب واقعہ پیش آیا۔ ہوا یوں کہ کوئی صاحب مدرسے کو باقاعدگی سے بہت بھاری رقم کا چندہ دیا کرتے تھے ایک دفعہ وہ گاڑی پر بیٹھ کر مدرسے میں آئے اس وقت ارد گرد بچے کھیل رہے تھے کھیلتے ہوئے کسی طالب علم کا گیند ان صاحب کی گاڑی کو لگا تو انہوں نے طالب علم کو منہ پر تھپڑ مار دیا جب استاد محترم مولانا سلفی صاحب کو واقعے کا پتہ چلا تو وہ جلالی مزاج میں تشریف لائے اور آ کر ان صاحب کے سابقہ حساب کے مطابق دیا ہوا تمام چندہ انہیں واپس کرتے ہوئے فرمایا کہ ہم جن کی جوتیاں سیدھی کرنا سعادت سمجھتے ہیں آپ ان کے منہ پر تھپڑ مارتے ہیں؟ یہ بے عزتی شاید آپ نے اس وجہ سے کی کہ آپ چندہ دیکر مدرسے پر یا طالبعلموں پر احسان کرتے ہیں حالانکہ آپ کا ان پر کچھ احسان نہیں۔ آپ کا معاملہ اللہ پاک کے ساتھ ہے۔ بہر حال آئندہ آپ کا چندہ قبول نہیں کیا جائے گا۔

ان کی زندگی کی دوسرا پہلو رزق کی احتیاط ہے مولانا نے کبھی بھی مدرسے کا کھانا نہیں کھایا کیونکہ فرماتے ہیں کہ مدرسے میں لوگ اپنی زکوٰۃ، صدقات دیا کرتے ہیں اور یہ مال میرے لیے کھانا جائز نہیں۔ ہم طلباء نفلی روزے رکھا کرتے تھے ایک دفعہ ہم سب بیٹھے افطاری کر رہے تھے اتنے میں مولانا سلفی صاحب بھی تشریف لے آئے کسی طالب علم نے مولانا کو افطاری کیلئے کھجور دی تو انکار فرما دیا۔ حالانکہ ان کا روزہ تھا اسی طرح ایک دن کوئی طالب علم اپنی جیب خرچ میں سے کینو خرید کر کھا رہا تھا اس نے مولانا صاحب کو بھی کھانے کی دعوت دی تو مولانا نے کینو قبول فرما لیا۔ وہ بچہ کہنے لگا کہ ٹھہریں ذرا میں آپ کو نمک (مدرسے کے کچن میں سے) لا دیتا ہوں تو فرمایا رہنے دو تم مجھے زکوٰۃ کا مال کھلانا چاہتے ہو؟

جب انسان کے اندر رزق کی اتنی احتیاط اور اتنا ادب ہوگا تو یقیناً اس کی دعائیں قبول ہوں گی مولانا سلفی صاحب سے بھی لوگ آ کر دم بھی کرواتے ہیں۔ دعائیں بھی کرواتے ہیں وظائف بھی پوچھتے ہیں۔ مولانا بعض اوقات چینی پر دم کر کے دیا کرتے تھے جس سے لوگوں کو شفاء ملتی۔ (ملاقات: ڈاکٹر محمد عثمان سلفی)

☆☆☆☆☆

## کچھ ہماری زباں سے، تصوف کے بارے میں

(از: مولانا قاری محمد خالد محمود حفظہ اللہ، فاضل مرکز الدعوۃ السّلفیہ ستیانہ بنگلہ، مدرس مسجد اہل حدیث مینار والی)

محترم قاری محمد خالد محمود صاحب مرکز الدعوۃ السّلفیہ ستیانہ بنگلہ سے فارغ التحصیل ہونے کے بعد اپنے آبائی علاقے شرقپور شریف (ضلع شیخوپورہ) چلے گئے اور اس وقت سے آج تک وہاں کی تمام اہل حدیث مساجد کے تمام

شعبہ جات پر انچارج ہیں، اور روزانہ صبح وشام جامع مسجد مینار والی اہل حدیث میں بچوں کو قرآن پاک کی تعلیم بھی دیتے ہیں کتاب ''علمائے اہل حدیث کا ذوق تصوف'' کی تعریف میں قاری صاحب لکھتے ہیں کہ

| | |
|---|---|
| ہم نے ہر دور میں تقدیس رسالت کی ہے | وقت کی تیز ہواؤں سے بغاوت کی ہے |
| چھوڑ کر سلسلہ رسم سیاست کا فسوں | ہم نے فقط نام محمد ﷺ سے محبت کی ہے |

**حاملین توحید ادب سے دور کیوں......!:۔** مولانا صوفی محمد عبداللہ صاحب رحمہ اللہ فرمایا کرتے تھے جن کے پاس توحید ہے وہ ادب سے کورے ہیں اور جن کے پاس ادب ہے وہ توحید سے کورے ہیں۔صوفی صاحب رحمہ اللہ کا یہ فرمان بالکل سچ نظر آتا ہے کیونکہ ادب واقعی ہم اہل حدیثوں میں ختم ہو چکا ہے۔ بڑے افسوس سے یہ کہنا پڑ رہا ہے کہ اہل حدیث مقتدی میں اپنے امام کا اور شاگرد میں اپنے استاد کا ادب مفقود ہو کر رہ گیا ہے اور اسی بے ادبی کی وجہ سے ہم نے اپنے بزرگوں کے اقوال اور ان کے اعمال سے منہ موڑ لیا ہے۔

**باکمال مرشد کے تربیت یافتہ علمائے کرام:۔** ہمارے بزرگ اہل حدیث حضرات کے تقویٰ، اخلاص، اتباع سنت اور تعلق مع اللہ کا تو یہ عالم تھا کہ حافظ محمد گوندلوی رحمہ اللہ فرمایا کرتے تھے کہ اگر اللہ پاک نے مجھ سے پوچھ لیا کہ کیا لائے ہو تو میں پورے اطمینان سے عرض کروں گا کہ میں نے اپنے پیچھے دو یحییٰ دین کی خدمت کیلئے چھوڑے ہیں (۱) مولانا محمد یحییٰ شرقپوری اور دوسرے حافظ محمد یحییٰ عزیز میر محمدی رحمہما اللہ۔ جب مولانا محمد یحییٰ شرقپوری رحمہ اللہ کی حیات طیبہ پر نظر ڈالی جائے تو ان کے اس مقام کے پیچھے حضرت میاں محمد باقر رحمہ اللہ (جھوک دادو والے) کی تربیت نظر آتی ہے جن کے بارے مولانا موصوف فرماتے تھے کہ میرے مربی مرشد حضرت میاں محمد باقر رحمہ اللہ ہیں۔حضرت میاں صاحب رحمہ اللہ کی تبلیغ دین کا رنگ اردگرد کے دیہات پر ایسا چڑھا کہ آج تک وہاں کے دیہاتوں کی شلواریں سنت کے مطابق نصف پنڈلی تک اونچی ہوتی ہیں۔

**مولانا سلفی رحمہ اللہ کی بیعت اصلاح:۔** ہم نے اپنی زندگی میں ایسے متقی، متبع سنت اور درویش صفت انسان مولانا عتیق اللہ سلفی صاحب دیکھے ہیں کہ جن کے اتباع سنت کا یہ عالم ہے کہ اپنی پوری زندگی میں انہوں نے کبھی بھی مسواک والی سنت ترک نہیں کی اور تعلق باللہ ایسا ہے کہ ان کی ساری زندگی کبھی نماز تہجد نہیں چھوٹی اگرچہ وہ سفر میں ہی کیوں نہ ہوں۔مولانا سلفی صاحب ہمارے استاد بھی ہیں۔ان کی زندگی میں بھی دیکھا جائے تو انہوں نے صوفی محمد عبداللہ صاحب رحمہ اللہ کے مدرسہ میں تعلیم حاصل کی تھی اور حضرت میاں محمد باقر صاحب رحمہ اللہ کے ہاتھ پر نیکی پر کاربند رہنے اور گناہوں سے بچنے کی بیعت کی تھی اور واقعی ان کی زندگی میں ان دونوں بزرگوں کی صحبت صالحہ کا رنگ واضح نظر آتا ہے۔

**اہل اللہ کی زیارت اور ذکر کے انوارات:۔** مولانا سلفی صاحب رحمہ اللہ ہمیں یہ واقعہ سنایا کرتے تھے کہ مجھے اہل اللہ کی زیارت کا جنون کی حد تک شوق ہوا کرتا تھا ایک دفعہ میں نے گھر میں کھیر بنوائی اور اسے لیکر مدرسہ غزنویہ (شیش محل روڈ) میں جا پہنچا۔(تمام بزرگ اولیائے کرام وقت کا بہت خیال رکھا کرتے تھے انہوں نے ہر کام کیلئے باقاعدہ وقت کے مقرر کیا ہوا ہوتا تھا، استاد محترم مولانا سلفی صاحب کی زندگی میں بھی ہم نے یہی ترتیب دیکھی)۔مولانا سلفی فرماتے تھے کہ جب میں مدرسہ غزنویہ میں گیا تو پتہ چلا کہ سید صاحب رحمہ اللہ ذکر میں مصروف ہیں کیونکہ یہ ان کے ذکر کا وقت ہے فرماتے ہیں کہ میں نے سید صاحب رحمہ اللہ کے خادم سے کہا کہ جا کر عرض کرو۔''مولوی عتیق اللہ سلفی 36 چک سے حاضر خدمت ہوا ہے اور ملاقات کی اجازت چاہتا ہے'' لہٰذا مولانا سلفی صاحب کو اجازت دیدی گئی فرماتے تھے کہ جونہی میں کمرے میں داخل ہوا تو مجھے کمرے میں ذکر الٰہی کے انوارات واضح محسوس ہوئے اور خود سید صاحب رحمہ اللہ کا وجیہ اور بارعب چہرہ ذکر کے انوارات سے منور ہو کر تمتما رہا تھا۔

**ذکر اہل اللہ کی روحانی غذا:۔** ذکر الٰہی تو ہمارے بزرگوں کی غذا ہوا کرتی تھی۔صوفی محمد عبداللہ صاحب رحمہ اللہ کے بارے ایک

واقعہ سنا ہوا ہے کہ انہیں عارضہ قلب لاحق ہو گیا اس وقت کے ڈاکٹروں نے پوچھا کہ ایسا کونسا سخت کام آپ کرتے ہیں یا ایسی کونسی بڑی غم والی بات آپ سوچتے رہتے ہیں جس کا اثر آپ کے دل پر پڑتا ہے اور آپ دل کے مریض بن گئے ہیں تو صوفی صاحب رحمہ اللہ نے فرمایا بھئی میں تو کوئی محنت والا کام نہیں کرتا ہاں روزانہ صرف دس پارے قرآن کی تلاوت کرلیا کرتا ہوں۔ ڈاکٹروں نے کہا کہ آپ رحمہ اللہ کو آرام کی ضرورت ہے اتنی زیادہ تلاوت نہ کیا کریں نہیں تو آپ رحمہ اللہ کی زندگی کو خطرہ ہے تو فرمایا کوئی بات نہیں تلاوت تو مجھ سے نہیں چھوٹ سکتی۔

یہ تو صرف تلاوت کا حال ہے اور جو باقی معمولات ذکر واذکار کے تھے وہ سن کر عقل انسانی دنگ رہ جاتی ہے۔ اسی لیے تو ان کا اللہ پاک کے ساتھ ایسا تعلق بن چکا تھا کہ اپنی دعائیں وہ جھگڑ کر منوالیا کرتے تھے اور جب انہیں کسی زمیندار نے کہا کہ حضرت! میری بھینس صرف کٹے ہی دیتی ہے تو اس بھینس کی بسم اللہ پڑھ کر دم پکڑ کر صوفی صاحب رحمہ اللہ نے چار مرتبہ دعا کی اور واقعی بھینس نے اس کے بعد یکے بعد دیگرے چار کٹیاں دیں۔

اصل میں سب کچھ کرنے والا اللہ پاک ہی ہے لیکن اس واقعے کے پیچھے دلیل ایک حدیث قدسی سے ملتی ہے جس کا مفہوم ہے کہ انسان جب نوافل کے ذریعے میرا قرب پالیتا ہے تو میں اس کا ہاتھ، پاؤں، آنکھ اور کان بن جاتا ہوں۔ یعنی جب بندہ اپنے رب کی مرضی کو پورا کرنے کی فکر میں ہر وقت مگن ہو جاتا ہے تو رب کریم بھی اپنے بندے کی مرضی کو پورا فرما دیتے ہیں۔ کتاب ''علمائے اہل حدیث کا ذوق تصوف'' اس وقت کی اشد ضرورت ہے تا کہ اس کتاب کا مطالعہ کر کے ہر بندے کے اندر یہ شوق اور تڑپ پیدا ہو کہ جس طرح ہمارے بزرگوں نے دین پر عمل کر کے اللہ پاک کی ولایت حاصل کی اور پھر اللہ پاک نے ان کی دنیا بھی سنواری اور آخرت میں بھی انشاء اللہ خیر ہی کی امید ہے ہم بھی انہی راہوں کو اختیار کر کے دنیا و آخرت میں سرخرو ہوں۔

محمد ﷺ کی غلامی بڑا صلہ دے گی  گلاب کی طرح چہرہ کھلا دے گی
مت چھوڑنا کبھی دامن مصطفےٰ ﷺ کا  یہ محبت آپ کو خدا سے ملا دے گی

اللہ پاک اس کتاب کو قبول فرمائے اور اس پرفتن دور میں لوگوں کو اللہ پاک کے ساتھ جوڑنے کا ذریعہ بنائے۔ اللہ پاک ہمیں دنیا و آخرت کی کامیابیاں، کامرانیاں، برکتیں اور عافیتیں عنایت فرمائے۔ (آمین)

محمد خالد محمود سلفی، جامع مسجد مینار والی شرقپور (ضلع شیخوپورہ) مورخہ 29 اپریل 2013ء (ملاقات: ڈاکٹر محمد عثمان سلفی)

☆☆☆☆☆

## کیا اہل حدیث اولیاء کو نہیں مانتے......!

(از: قاری افضال احمد حفظہ اللہ، فاضل ''مرکز الدعوۃ السّلفیہ'' ستیانیہ بنگلہ، مدرس وخطیب جامع مسجد مبارک اہل حدیث شرقپور)

جناب قاری افضال احمد حفظہ اللہ مولانا عتیق اللہ سلفی صاحب حفظہ اللہ کے مدرسہ ''مرکز الدعوۃ السّلفیہ'' ستیانیہ بنگلہ نزد فیصل آباد سے فارغ التحصیل ہوئے اور دین فطرت کی خدمت اور تبلیغ کیلئے شرقپور شریف تشریف لے گئے۔
اب پچھلے کئی سالوں سے جامع مسجد مبارک اہل حدیث میں تدریس وخطابت کے فرائض سرانجام دے رہے ہیں۔
زیر نظر کتاب ''علمائے اہل حدیث کا ذوق تصوف'' کے بارے میں اپنی رائے کا اظہار ان الفاظ میں کر رہے ہیں۔

**کیا اہل حدیث اولیاء کو نہیں مانتے ......!** اہل حدیث اولیاء اللہ کو نہیں مانتے...... اہل حدیثوں میں کوئی ولی یا بزرگ نہیں گزرے...... اہل حدیث وظائف یا دم درود کے قائل نہیں...... یہ چند اعتراضات اہل حدیثوں کے بارے میں کیے جاتے ہیں۔ حالانکہ حقیقت کے ساتھ ان کا کوئی تعلق نہیں۔ ہمارے اسلاف میں بہت زیادہ اولیاء اللہ گزرے ہیں۔ لکھوی خاندان میں تو بے شمار صاحب کرامات

بزرگ گزرے ہیں، یہ سب بزرگ اولیاء کرامات بزرگ گزرے ہیں یہ سب بزرگ اولیائے کرام شفاف تصوف کے قائل تھے۔خود بھی دم کرتے تھے اور لوگوں کو بھی وظائف دیتے تھے۔

**گمشدہ شخص کے بارے میں غیبی اطلاع:۔** ہمارے اسلاف میں تو ایسے ایسے مستجاب الدعوات بزرگ گزرے ہیں کہ سبحان اللہ "مرکز الدعوۃ السّلفیۃ" میں ہمارے ایک استاد تھے سید عبدالشکور شاہ اثری رحمہ اللہ ان کے اوپر ہروقت فکر آخرت اور خشیت الٰہی کا غلبہ رہتا تھا۔ مغرب کی نماز میں اکثر ایسی آیات کی تلاوت فرماتے جن میں موت اور آخرت کا ذکر ہوتا۔ مثلاً ہم نے خود کئی بار ان کے پیچھے نماز ادا کی جس میں وہ تلاوت کرتے ہوئے جب اس آیت پر پہنچے " وجاءت سكرة الموت بالحق " تو اس آیت کو بار بار دہراتے اور بہت زیادہ روتے۔ چونکہ ہم ان سے "مسلم شریف" پڑھا کرتے تھے لہٰذا دوران سبق کئی بار ایسا ہوا کہ جونہی قبر، آخرت کے متعلق کوئی موضوع شروع ہوتا استاد محترم کے آنسو جاری ہو جاتے اور سامنے پڑی کتاب کے صفحات تر ہونے لگتے۔ ایک دفعہ ہمارے مدرسے کے باورچی فاروق صاحب کو ایجنسی کے نامعلوم افراد اغواء کر کے لے گئے کسی کو ان کے متعلق کچھ خبر نہ تھی تمام اساتذہ اور طلباء ان کی طرف سے سخت فکرمند تھے اور ان کیلئے دعائیں کرتے رہتے تھے تقریباً ایک ہفتے بعد جب مایوسی کے سائے لہرانے لگے تو مولانا عتیق اللہ سلفی صاحب نے سید عبدالشکور شاہ صاحب رحمہ اللہ کو فرمایا کہ آپ خصوصی دعا فرمادیں تاکہ فاروق صاحب واپس آجائیں۔

سید عبدالشکور صاحب رحمہ اللہ نے عصر کی نماز پڑھا کے لمبی دعا کروائی اور دعا کے بعد فرمایا کہ مجھے امید ہے انشاء اللہ آج رات کو فاروق صاحب آجائیں گے اور واقعی رات گیارہ بجے فاروق صاحب مدرسے میں موجود تھے۔ جب ان سے پوچھا گیا تو انہوں نے بتایا کہ مجھے کسی نامعلوم مقام پر لے جا کر مجھ پر بہت تشدد کیا گیا لیکن آج پتہ نہیں ان لوگوں کو کیا ہوا انہوں نے مجھے گاڑی میں ڈالا اور پتوکی پھینک گئے مجھے مدرسے کے ایک استاد صاحب کا فون نمبر یاد تھا میں نے پتوکی سے کال کروائی اور پھر مجھے یہاں پہنچا دیا گیا۔

**جنات کا شاگردی اختیار کرنا:۔** سید عبدالشکور صاحب رحمہ اللہ کے پاس جنات بھی پڑھنے آیا کرتے تھے۔ ہمارے ایک ہم جماعت مختار صاحب بیان کرتے تھے کہ ایک دن استاد محترم کلاس میں اکیلے بیٹھے تھے جب میں ان کی خدمت میں حاضر ہوا تو میں نے دیوار پر کچھ سائے حرکت کرتے ہوئے دیکھے اور عرض کی کہ استاد جی! یہ کیا چیز ہے فرمایا جس طرح تم مجھ سے پڑھتے ہو اسی طرح یہ جنات بھی میرے پاس پڑھنے آتے ہیں۔

**باطنی آنکھ کا کھل جانا:۔** ایک دفعہ سید عبدالشکور شاہ صاحب رحمہ اللہ دوسرے اساتذہ کے ساتھ گاڑی پر بیٹھے اوکاڑہ جارہے تھے کہ راستے میں ایک ویران علاقے میں جا کر گاڑی خراب ہوگئی۔ سب اساتذہ گاڑی سے نیچے اتر آئے تو سید عبدالشکور صاحب رحمہ اللہ نے فرمایا بھئی یہاں تو بہت زیادہ آبادی ہے جہاں آکر گاڑی خراب ہوئی ہے۔ سب نے کہا کہ شیخ! یہاں تو ہر طرف کھیت ہی کھیت نظر آرہے ہیں تو فرمایا میں جنات کی بات کررہا ہوں مجھے ہر طرف ان کی بستیاں دکھائی دے رہی ہیں۔ یقیناً اللہ پاک نے ان کی آنکھوں سے پردہ ہٹایا ہوا تھا جو وہ جنات کو بھی دیکھ لیا کرتے تھے اور باقاعدہ انہیں تعلیم دیا کرتے۔ افسوس کہ پچھلے سال وہ ہمیں داغ مفارقت دے گئے۔ " انا لله وانا اليه راجعون "

**باکمال ولی کا تیر بہدف دم:۔** اسی طرح کے بے شمار حقیقی واقعات لکھوی علماء کی زندگیوں میں بھی ملتے ہیں۔ مولانا عبدالرشید مجاہد آبادی صاحب حفظہ اللہ کی خدمت سے بہت فائدہ ہوا ہے وہ اپنے شیخ حضرت میاں محمد باقر صاحب رحمہ اللہ کی کرامات سنایا کرتے ہیں جنہیں سن کر ایمان تازہ ہو جاتا ہے۔ مولانا محمد یحییٰ شرقپوری رحمہ اللہ بھی حضرت میاں محمد باقر رحمہ اللہ کے فیض یافتہ تھے۔ مولانا محمد یحییٰ صاحب شرقپوری رحمہ اللہ کا ہر قسم کے درد کیلئے ایک تیر بہدف دم مجھے ملا ہے۔ واقعہ یہ ہے کہ ایک دن مجھے بہت درد ہورہا تھا تو ہماری مسجد کے ایک بابا جی رشید صاحب نے درد والی جگہ پر ہاتھ رکھ کر کچھ پڑھا اور پھونک ماردی۔ میرا درد فوراً ختم ہوگیا میں نے پوچھا کہ بتائیں تو سہی آپ نے پڑھا

کیا ہے جو میرا درد بالکل غائب ہو گیا ہے۔تو کہنے لگے یہ وظیفہ مجھے مولانا محمد یحییٰ صاحب شرقپوری رحمہ اللہ نے عنایت فرمایا تھا کہ جو بندہ فرائض کا اہتمام کرے اور روزانہ فجر کے بعد ایک تسبیح "لقد جاء کم رسول من انفسکم عزیز علیہ ماعنتم حریص علیکم بالمؤمنین رؤوف رحیم "پڑھ لے۔یا بہتر ہے صبح وشام ایک ایک تسبیح پڑھے۔پھر جس کو بھی دم کرنا ہو صرف سات بار یہ آیت پڑھ کر دم کر دے انشاءاللہ درد ختم ہو جائے گا۔

**بڑوں کی کرامات افسانے نہیں حقیقت......!** اس دن سے میرا یہی معمول ہے اور الحمدللہ میں جس بیمار کو دم کر دوں یا کسی کی درد والی جگہ پر ہاتھ رکھ کر دم کروں تو اللہ پاک اسے فوراً شفاء دے دیتا ہے ان سب واقعات کے بعد عرض ہے کہ کتاب ''علمائے اہل حدیث کا ذوق تصوف'' میں ذکر کردہ واقعات افسانے نہیں بلکہ حقیقت ہیں۔درد دل کی محنت کو زندہ کرنے کی ایک کوشش ہے، ایک بھولے سبق کی یاد دہانی ہے جسے ہمارے بڑوں نے یاد رکھا لیکن ہماری موجودہ نسل اس سے نہ آشنا ہوتی جا رہی ہے۔یہ ہماری گمشدہ میراث ہے جسے نہایت بہترین انداز میں پیش کیا گیا یہ کتاب آج کے دور کی اشد ضرورت ہے اور مجھے یقین ہے کہ انشاءاللہ اس کتاب سے ہمارے اہل حدیث علماء کے ساتھ ساتھ عام لوگوں کو بھی بہت فائدہ ہوگا۔اللہ پاک اس کتاب کو اپنی بارگاہ میں قبول فرما کرامت کی اصلاح کا ذریعہ بنائے۔آمین۔

(قاری افضال احمد، مدرس وخطیب جامع مسجد مبارک اہل حدیث شرقپور، مورخہ 23 اپریل، 2013ء، ملاقات: ڈاکٹر محمد عثمان سلفی)

☆☆☆☆☆

## اللہ والوں کی اللہ کے ساتھ یاری

(از: فضیلۃ الشیخ مولانا نذیر احمد سبحانی حفظہ اللہ، خطیب جامع مسجد زینت اہل حدیث لاہور)

مورخہ 13-05-06 کو گورنمنٹ چشتیہ ہائی سکول سیکرٹریٹ لاہور میں واقع جامع مسجد زینت اہل حدیث میں بعد نماز مغرب مولانا نذیر احمد سبحانی حفظہ اللہ سے ملاقات کا شرف حاصل ہوا۔مولانا سبحانی صاحب کو کثیر تعداد میں اسلاف اہل حدیث کی زیارت، خدمت، صحبت اور معیت کا اعزاز حاصل ہے۔اور ماشاءاللہ ان کا حافظہ اتنا قوی ہے کہ وہ تمام بزرگوں کے نام پتے کے ساتھ ساتھ ان کی اولاد کے ناموں سے بھی واقف ہیں۔اردو بازار میں تقریباً 40 سال سبحانی اکیڈمی کے نام سے مکتبہ چلاتے رہے ہیں۔عالم باعمل ہیں اور ذکر سے اتنا شغف ہے کہ انہوں نے نماز کے بعد پہلے تسلی سے تمام اذکار کیے پھر گفتگو کا سلسلہ شروع فرمایا۔دوران گفتگو انہوں نے پرانی یادوں کو تازہ کرتے ہوئے جن جن کا تذکرہ فرمایا ان سب کے واقعات ان شاءاللہ تفصیل کے ساتھ درج ذیل ہیں۔

**اللہ والوں کی اللہ کے ساتھ یاری:** مجھے اللہ تعالیٰ نے حمد ونعت لکھنے اور پڑھنے کی توفیق بخشی ہوئی ہے ہم پہلے چونیاں میں رہا کرتے تھے بعد میں 1957ء میں لاہور آ گئے یہاں آ کر میں نے مدرسہ غزنویہ شیش محل روڈ میں داخلہ لے لیا جہاں مولانا سید محمد داؤد غزنوی رحمہ اللہ پڑھایا کرتے تھے۔آہ! سید داؤد غزنوی رحمہ اللہ......مولانا سید محمد داؤد غزنوی رحمہ اللہ بہت بارعب شخصیت کے مالک تھے، ان کے چہرے سے ہیبت وجلال ٹپکتا تھا کوئی بندہ ان کے رعب کی تاب نہ لاتے ہوئے آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر بات نہیں کر سکتا تھا۔بقول مولانا عبدالرشید صاحب مجاہد آبادی حفظہ اللہ کہ یہ جو رعب وجلال ہے یہ روپے پیسوں سے نہیں بلکہ اللہ تعالیٰ کیساتھ یاری لگانے سے حاصل ہوتا ہے جب تک انسان کے دل میں اللہ کے عشق کا چراغ نہ جلے اور اس کی محبت کی آگ نہ بھڑکے تب تک کام نہیں بنتا۔

**ہر پریشانی کیلئے ''حرزِ اعظم'' کا لاجواب وظیفہ:** ذکر کرنا تو غزنوی خاندان پر ختم ہو جاتا ہے بس......! سید محمد داؤد غزنوی صاحب رحمہ اللہ کے ہاتھ میں تسبیح ہوتی تھی وہ بہت زیادہ ذکر کیا کرتے تھے حتیٰ کہ روزانہ فجر کے بعد خود بھی بیٹھ جاتے ہیں اور ان کے دونوں بیٹے مولانا محمد

ابوبکر غزنوی اور مولانا محمد عمر غزنوی رحمہا اللہ بھی بیٹھ جاتے اور اشراق تک مسلسل ذکر کرتے رہتے اور اس دوران دوزانو ہو کر التحیات کی شکل میں مؤدب ہو کر بیٹھتے۔ پھر جب سورج نکل آتا تب نوافل پڑھ کے اپنے اپنے کام میں مصروف ہو جاتے۔ مولانا داؤد غزنوی صاحب رحمہ اللہ جب چینیاں والی مسجد میں جمعہ پڑھایا کرتے تو ان کے اوپر ایک بڑا سا بلب جل رہا ہوتا تھا جس کی روشنی میں واضح نظر آتا کہ خطبہ کے دوران مولانا خشیت الٰہی کے غلبے سے رو رہے ہوتے اور ان کے آنسو ابل ابل کر موتیوں کی شکل میں ان کی داڑھی کو تر کرتے رہتے۔ الحمد للہ مجھے یہ شرف حاصل ہے کہ میں مولانا رحمہ اللہ کی خدمت کرتا ان کو مٹھیاں بھرتا تھا۔ وہاں میں نے ایک بات دیکھی کہ جو بندہ بھی سید صاحب رحمہ اللہ کے پاس کوئی وظیفہ پوچھنے آتا تو سید صاحب اسے اپنا کتابچہ ''حرز اعظم'' دے دیتے ہر قسم کے مسائل کے حل کیلئے وہ بہت مجرب وظیفہ ہے۔

**تینوں مسالک کے سربراہوں کا آپس میں پیار:** ۔ سید محمد داؤد غزنوی صاحب رحمہ اللہ کو حضرت مولانا احمد علی لاہوری رحمہ اللہ اور حضرت مولانا ابوالحسنات رحمہ اللہ سے بہت پیار تھا اور وہ دونوں بھی سید صاحب رحمہ اللہ سے حد درجہ محبت و مودّت رکھتے تھے سید صاحب رحمہ اللہ انہیں ملنے کیلئے تشریف لے جاتے اور کبھی وہ خود ملنے کیلئے تشریف لے آتے۔

**فقہی اختلاف میں راہ اعتدال:** ۔ مزے کی بات یہ تھی کہ جب مولانا احمد علی لاہوری رحمہ اللہ تشریف لاتے تو ان کے ساتھ ان کے چار پانچ خدام بھی ہوا کرتے تھے۔ حضرت لاہوری رحمہ اللہ انہیں پہلے سے ہی سمجھا کر لاتے کہ دیکھو ہم سید صاحب رحمہ اللہ کے پاس جا رہے ہیں وہ نماز میں آمین بلند آواز میں کہتے ہیں لہٰذا تم بھی آمین اونچی آواز میں ہی کہنا۔ پھر جب سید صاحب رحمہ اللہ حضرت لاہوری رحمہ اللہ سے ملنے جاتے تو چونکہ سید صاحب رحمہ اللہ کے ساتھ بھی خادم ہوا کرتے تھے لہٰذا سید صاحب رحمہ اللہ بھی اپنے خدام کو سمجھا کر لے جاتے کہ دیکھو ہم حضرت لاہوری رحمہ اللہ کے پاس جا رہے ہیں وہ نماز میں آمین آہستہ آواز میں کہتے ہیں آپ بھی آہستہ آواز میں ہی آمین کہنا۔

**خاندان غزنویہ کی بے مثال نماز:** نماز کے اندر خشوع وخضوع اور کیفیت احسان میں بھی غزنوی خاندان اپنی مثال آپ تھا۔ سید محمد داؤد غزنوی رحمہ اللہ کے چچا مولانا عبدالواحد غزنوی رحمہ اللہ مسجد چینیاں والی میں امامت کروایا کرتے تھے اور نماز میں خود بھی روتے اور تمام مقتدیوں پر بھی ان کیفیات کا ورود ہوتا رہتا اور جو بندہ صرف ایک نماز ان کے پیچھے پڑھ لیتا وہ عمر بھر کیلئے انہی کا بے دام غلام بن کر رہ جاتا اور کم از کم آٹھ دن تک اس پر اس نماز کا اثر رہتا یہی کیفیت مولانا محمد یوسف صاحب راجووال کی ہے وہ بھی بہت بڑے ولی اللہ بزرگ ہیں ان کی صحبت میں بھی تھوڑی دیر بیٹھنے سے بندہ آٹھ دن تک اپنے اندر انوارات محسوس کرتا رہتا ہے۔ افسوس کہ مولانا محمد یوسف صاحب ان دنوں ضعیف العمری کے باعث چارپائی پر بے سدھ پڑے ہوئے ہیں جب میں پچھلے دنوں ان سے ملنے گیا تو انہوں نے لیٹے لیٹے مجھے اپنے سینے سے لگا لیا اور میں بہت دیر تک ان سے لپٹا رہا۔ ایک بڑا دلچسپ واقعہ ہے کہ کشمیری بازار میں ایک بریلوی حافظ اسماعیل صاحب رہتے تھے جو بھاٹی دربار میں نماز پڑھنے جایا کرتے۔ ایک دفعہ ان کے کسی اہل حدیث دوست نے کہا کہ آپ محلے کی مسجد چھوڑ کر اتنی دور جایا کرتے ہیں کبھی ہماری مسجد میں بھی نماز پڑھیں وہ کہنے لگے جی پہلے آپ میرے ساتھ داتا دربار پر چل کر نماز پڑھیں۔ وہ کہنے لگے ٹھیک ہے لہٰذا دونوں دوست دو، تین دن وہاں جا کر نماز پڑھتے رہے پھر اہل حدیث دوست نے کہا کہ آج آپ نے عشاء ہماری مسجد میں ادا کرنی ہے۔ لیکن وہ بریلوی دوست نہ آیا اگلے دن اس نے بتایا کہ میں آپ کی مسجد میں داخل ہونے ہی والا تھا کہ سامنے سے ہمارے امام مسجد قادری صاحب آ گئے لہٰذا میں جھجک کی وجہ سے نہ آ سکا۔ ان شاء اللہ آج ضرور آؤں گا لہٰذا جب وہ نماز پڑھنے گئے تو دونوں دوستوں نے مل کر نماز ادا کی نماز کی امامت چونکہ ولی کامل مولانا عبدالواحد غزنوی صاحب رحمہ اللہ نے کروائی تھی اس لیے جب نماز سے فارغ ہو کر اہل حدیث دوست نے کہا کہ آؤ چلیں تو حافظ اسماعیل صاحب نے پوچھا کہاں؟ میں مولانا صاحب رحمہ اللہ کو ملے بغیر نہیں جا سکتا اور اس دن کے بعد وہ پکا اسی مسجد کا نمازی بن گیا۔

**حضرت لاہوری رحمہ اللہ ایک باکمال ولی اللہ:** کشمیری بازار میں حافظ یوسف صاحب گکھڑوی کی کتابوں کی ایک دکان تھی جس کا نام اہل حدیث اکیڈمی تھا میں نے وہاں سات سال کام کیا حافظ صاحب گکھڑوی رحمہ اللہ دکانداری میں میرے استاد ہیں انہوں نے مجھے

کاروبار میں خیر و برکت کیلئے دو نصیحتیں فرمائیں جن پر میں تقریباً 47 سال عمل کرتا رہا۔(۱) جب بھی کچھ بیچو اس کا صرف ایک فکس ریٹ مانگو زیادہ بحث میں نہ پڑو تاکہ وقت ضائع نہ ہو۔(۲) جونہی اذان کی آواز آئے فوراً دکان بند کردو۔ وہیں کشمیری بازار میں ایک باکمال ولی اللہ مولانا احمد علی صاحب لاہوری رحمہ اللہ جلوہ افروز تھے مولانا لاہوری رحمہ اللہ کو جیسا کہ پہلے بھی بیان کیا جاچکا ہے سید محمد داؤد غزنوی صاحب رحمہ اللہ سے بہت محبت تھی وہ ہر سال عید کی نماز منٹو پارک میں سید صاحب رحمہ اللہ کے پیچھے پڑھا کرتے تھے۔

**حضرت لاہوری رحمہ اللہ کی وسعت ظرفی (رواداری):۔** مولانا حکیم عبدالمجید سوہدروی رحمہ اللہ کی اہلیہ کا انتقال ہوگیا کچھ دن بعد انہوں نے جلسے میں شرکت کیلئے قصور جانا تھا وہ سوہدرہ سے قصور جانے کیلئے جب لاہور پہنچے تو سوچا یہاں ایک بہت بڑی نیک ہستی حضرت لاہوری رحمہ اللہ رہتے ہیں کیوں نہ ان سے جا کر اہلیہ کی مغفرت کی دعا کروائیں۔ ان کے ساتھ ایک دوست بھی تھے دونوں حضرت لاہوری رحمہ اللہ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور دعا کیلئے درخواست کی۔ حضرت لاہوری رحمہ اللہ بہت خوشی سے انہیں ملے اور انہیں دعائیں دیں پھر وہ قصور چلے گئے۔ رات کو جلسہ تھا اگلے دن واپسی پر سوچا کہ کل حضرت لاہوری رحمہ اللہ سے ملاقات کر کے دل کو بہت سکون ملا ہے کیوں نہ آج بھی ان کی زیارت کرتے جائیں لہٰذا دونوں دوست پھر حضرت لاہوری رحمہ اللہ کی خدمت میں حاضر ہوگئے۔ حضرت لاہوری رحمہ اللہ نے پرجوش استقبال فرمایا اور پوچھا کہ رات والا جلسہ کیسا رہا۔ خیر خیریت پوچھ کر انہیں بٹھا کر فرمایا میں ذرا تھوڑی دیر میں آتا ہوں۔

یہ فرما کر اپنے گھر تشریف لے گئے اور جا کر اپنی صاحبزادی سے فرمایا بیٹی! ایک بہت نیک سیرت مولوی صاحب آئے ہوئے ہیں میرا دل چاہتا ہے کہ آپ کا نکاح ان کے ساتھ کردوں۔ عصمتوں والی بیٹی نے فرمایا اباجان آپ کی جیسے منشاء ہوگی مجھے وہی منظور ہے۔ پھر حضرت لاہوری رحمہ اللہ باہر تشریف لائے اور مولانا عبدالمجید سوہدری رحمہا اللہ سے فرمایا میں اپنی بیٹی کا نکاح آپ سے کرنا چاہتا ہوں۔ مولانا عبدالمجید رحمہ اللہ حیران ہوکر سوچ میں پڑ گئے۔ ساتھ بیٹھے ہوئے دوست نے کہا کہ فوراً ہاں کردو۔ وقت کے ایک بہت بڑے ولی اللہ تمہیں اپنی لخت جگر دے رہے ہیں اور کیا چاہیے لہٰذا اسی وقت ان کا نکاح ہوگیا اور حضرت لاہوری رحمہ اللہ نے اپنے جگر گوشے کو رخصت فرمادیا۔

**سخی نانا جان کے سخی نواسے:۔** ابھی کچھ عرصہ پہلے مکہ مکرمہ میں مجھے مولانا عبدالمجید سوہدری رحمہ اللہ کے بیٹے جو کہ حضرت لاہوری رحمہ اللہ کے نواسے ہیں وہ مجھے ملے اور فرمایا سبحانی صاحب! میں چاہتا ہوں کہ اہل حدیث علماء جو بوڑھے ہوچکے ہیں اور ضعیف العمری کے باعث بستر پر پڑے ہیں ان سب کی خدمت میں ماہانہ 2/2 ہزار روپے ہدیہ بھیجا کروں۔ آپ کو چونکہ تمام علماء کا پتہ ہے لہٰذا براہ مہربانی آپ ایسے علماء کی لسٹ تیار کر کے مجھے دیں تاکہ ان کی خدمت کی جاسکے۔ میں نے پوچھا کہ اندازاً کتنے علماء کا نام شامل کرلوں؟ تو کہنے لگے چاہے سو علماء کا نام شامل کرلیں یہ سن کر میں حیران رہ گیا کیونکہ دو لاکھ روپے ماہوار ہدیتاً دینا بہت بڑی بات ہے۔

لیکن میری کم مائیگی کہ میں صرف بیس علماء کا ہی پتہ لگا سکا اور جب انہیں لسٹ تیار کر کے دی تو انہوں نے اپنا اگلا کام یعنی ہدیہ دینا شروع کردیا۔

**حدیث رسول اللہ ﷺ کے ادب کا آنکھوں دیکھا حال:** یہ اس دور کا واقعہ ہے جب میں مدرسہ غزنویہ شیش محل روڈ میں ابھی ابتدائی جماعت میں پڑھتا تھا۔ سید محمد داؤد غزنوی صاحب رحمہ اللہ بڑی جماعت کو ''موطا امام مالک'' پڑھایا کرتے تھے۔ ایک دن سید صاحب رحمہ اللہ بیٹھے پڑھا رہے تھے کہ ضلع کا ڈی سی مدرسے میں داخل ہوا اور سید صاحب رحمہ اللہ سے ملاقات کیلئے سیدھا اندر آگیا۔ سید صاحب رحمہ اللہ نے اپنے مخصوص جلالی انداز میں فرمایا وہیں بیٹھ جائیں۔ یہ بات یقیناً ڈی سی کو اپنی شان کے خلاف محسوس ہوئی ہوگی لیکن پھر بھی وہ ضبط کر کے سائیڈ پر بیٹھ گیا جب سید صاحب رحمہ اللہ سبق پڑھا چکے تو خود آگے بڑھے اور ان کے شایان شان ان کا استقبال فرمایا۔ اور فرمایا کیا آپکو پتہ ہے کہ میں کونسی کتاب پڑھا رہا تھا؟ تو ڈی سی کہنے لگا نہیں فرمایا میں رسول اللہ ﷺ کی حدیث کی کتاب ''موطا امام مالک'' پڑھا رہا تھا۔

یہ امام مالک رحمہ اللہ وہ عظیم ہستی ہیں جو مسجد نبوی شریف میں بیٹھ کر حدیث کا درس دیا کرتے ایک دن دوران درس تمام طلباء نے دیکھا کہ امام صاحب رحمہ اللہ کے چہرے کا رنگ بار بار بدل رہا ہے لیکن امام صاحب رحمہ اللہ مسلسل درس دیتے رہے جب درس دے چکے تو ایک

طالب علم کو بلا کر فرمایا کہ دیکھو میری کمر پر کیا ہے جب دیکھا گیا تو وہاں ایک بچھو تھا جس نے کمر پر کئی مرتبہ ڈنگ مارا ہوا تھا لیکن یہ حدیث کا ادب تھا کہ امام صاحب رحمہ اللہ نے درس منقطع کرنا گوارا نہیں کیا۔ میں بھی انہی کی کتاب کا درس دے رہا تھا۔ یہ واقعہ سن کر ڈی سی کا سارا انقباض جاتا رہا اور وہ اس بات پر پھولے نہیں سمارہا تھا کہ سید صاحب رحمہ اللہ جیسے بارعب بزرگ اس کا استقبال کر رہے ہیں۔

**جھوک دادو کے باکمال ولی کی زیارت:** میرے دوران تعلیم میاں محمد باقر صاحب رحمہ اللہ بھی مدرسہ غزنویہ میں تشریف لایا کرتے تھے۔ میاں صاحب رحمہ اللہ حافظ عبدالمنان وزیرآبادی رحمہ اللہ کے شاگرد تھے اور درویش صفت ولی اللہ تھے اگر کوئی ان سے کوئی وظیفہ مانگتا تو اسے استغفار پڑھنے کا حکم دیتے۔ قرآن بہت خوبصورت آواز میں پڑھا کرتے اور قرآن کا ترجمہ بھی ایسے دلنشیں انداز میں کرتے کہ یوں معلوم ہورہا ہوتا جیسے قرآن آج ہی نازل ہورہا ہے۔ موجودہ دور میں ان کے اہل شاگرد رشید مولانا عبدالرشید صاحب مجاہد آبادی حفظہ اللہ کا انداز بیان اپنے استاد حضرت میاں صاحب رحمہ اللہ جیسا ہے۔ حضرت میاں صاحب رحمہ اللہ کا لوگ اتنا ادب واحترام کرتے تھے کہ جب انکے بیٹے حافظ محمد ذکریا صاحب رحمہ اللہ نے ''مشکوۃ شریف'' کی شرح ''مرأۃ المفاتیح'' لکھی تب اس کو چھاپنے کیلئے وہ مولانا عطاءاللہ حنیف صاحب رحمہ اللہ کے پاس آئے یہ بہت بڑی کتاب ہے۔ مولانا عطاءاللہ حنیف صاحب رحمہ اللہ نے فرمایا کہ میاں صاحب اس کے کاغذ کا خرچہ بھی کہیں سے بندوبست کر کے دیں۔ حضرت میاں صاحب رحمہ اللہ کے کندھے پر رومال رکھا ہوتا تھا وہ اپنے گاؤں جھوک دادو میں گئے اور ایک طرف سے شروع ہو گئے اور ہر گھر کا دروازہ کھٹکھٹا کر وہاں کی عورت کو بہن جی یا باجی کہہ کر پکارتے اور فرماتے دین کی خدمت کے لئے آج مردوں سے کچھ نہیں لینا عورتوں سے ان کا زیور لینا ہے۔ ان کے اندر اتنا اخلاص تھا کہ عورتیں اپنی بالیاں اور اپنے لاکٹ یا چوڑیاں اتار اتار کر ان کو دیتی جاتیں۔ جو عورت پوری بالی یا پوری چین نہ دے سکتی وہ آدھی کاٹ کر دے دیتی اور یوں میاں صاحب رحمہ اللہ کا رومال سونے سے بھر گیا۔ میاں صاحب رحمہ اللہ نے وہ سارا سونا آ کر مولانا عطاءاللہ حنیف رحمہ اللہ کے سامنے رکھ دیا تو انہوں نے فرمایا میاں صاحب! اس کو خود جا کر بیچیں اور رقم لیکر آئیں اس زمانے میں آٹھ ہزار روپے کلو کے حساب سے سونا فروخت ہوا میاں صاحب رحمہ اللہ کے پاس نہ جانے کتنے کلو سونا تھا پھر وہ کتاب چھپ گئی میں اپنے مکتبہ سبحانی اکیڈمی پر بھی وہ کتاب بیچتا رہا ہوں۔

**مولانا محمد یحییٰ صاحب شرقپوری رحمہ اللہ:** مولانا محمد یحییٰ صاحب شرقپوری رحمہ اللہ نے امرتسر کے مدرسہ غزنویہ سے علم حاصل کرنا شروع کیا تھا اور لاہور کے مدرسہ غزنویہ میں تکمیل کی۔ میں انہیں جوانی کے زمانے سے ہی دیکھتا آیا ہوں وہ بہت خوبصورت جوان تھے۔ ان کی سیاہ داڑھی اور سر پر پگڑی ہوا کرتی تھی۔ سبحانی اکیڈمی اردو بازار میں بھی وہ مسلسل میرے پاس آیا کرتے تھے اور مجھ پر بہت شفقت فرماتے۔ شیخ الحدیث حافظ مسعود عالم صاحب ابھی بالکل چھوٹے تھے اور اپنے والد مولانا محمد یحییٰ صاحب رحمہ اللہ کی انگلی پکڑ کر میری دکان پر آیا کرتے تھے ان کے خاندان کے ساتھ ابھی تک میرے بہت اچھے مراسم ہیں میں جب کبھی تبلیغ دین کے سلسلے میں برطانیہ جاتا ہوں تو وہاں میرا قیام ان کے بیٹوں حافظ حمود الرحمٰن، حافظ نعیم الرحمٰن اور مانچسٹر میں حافظ ذکریا صاحب کے پاس ہوا کرتا ہے۔ 83ء میں جب میں حج پر گیا تو وہاں حرم شریف میں مجھے بہت صالح بزرگ نظر آئے میں ان کے قریب بیٹھ گیا اور ان کی خدمت میں سلام عرض کر کے پوچھا آپ کون ہیں؟ فرمانے لگے پاکستان میں مولانا محمد یحییٰ شرقپوری کا نام سنا ہے میں ان کا سسر حاجی محمد رفیق ہوں۔ (حاجی محمد رفیق صاحب ریاست فرید کوٹ کے تھے معروف مصنف تاریخ نویس مولانا محمد اسحاق بھٹی حفظہ اللہ بھی وہیں کے ہیں)۔

**اسباب موت میں غیبی رہنمائی اور خلاصی:** ''والذین جاھدوا فینا لنھدینھم سبلنا'' حافظ عبدالمنان صاحب وزیرآبادی رحمہ اللہ کا ایک ایمان افروز واقعہ میں نے ان کی سوانح میں پڑھا تھا کہ حافظ صاحب رحمہ اللہ نابینا تھے۔ بچپن میں جب انہیں علم کی پیاس محسوس ہوئی تو انہیں پتہ چلا کہ دریائے چناب کے کنارے ایک گاؤں ہے وہاں کے مدرسے میں دین کا علم سکھایا جاتا ہے۔ لہٰذا حافظ صاحب رحمہ اللہ کھونڈی پکڑے زمین کو ٹٹولتے ٹٹولتے چل پڑے۔ چونکہ نابینا تھے اس لیے کسی نے بھی ان پر کوئی خاص توجہ نہ دی۔ دریائے چناب کے

کنارے کنارے چلتے رہے۔ظہر کے وقت نکلے تھے اور جب عصر کا وقت ہوا تو دریا کے پانی سے وضو کرنے کیلئے کنارے پر بیٹھ گئے ابھی وضو شروع کیا ہی تھا کہ کنارے کی مٹی دریا میں ٹوٹ کر گر پڑی اور حافظ صاحب رحمہ اللہ ہاتھ پاؤں مارنے لگے لیکن بے سود۔

پانی کے بہاؤ کی طرف بہنے لگے اللہ پاک نے انہیں ڈوبنے سے محفوظ رکھا اور پانی کو ہی ان کی سواری بنا دیا۔مغرب کا وقت ہوا پھر عشاء کا وقت گزرا اور پھر تہجد کا وقت آ گیا۔وہ مرد درویش ساری رات پانی میں رہا ایک جگہ جا کر کنارے کو ہاتھ لگا تو فوراً باہر نکل آئے باہر نکل کر جب زمین کو ٹٹولا تو مصلے پر ہاتھ لگا جب سارا جائزہ لیا تو وہ چھوٹی سی مسجد بنی ہوئی تھی۔حافظ صاحب رحمہ اللہ نے عصر،مغرب اور عشاء کی قضاء نمازیں ادا کیں اتنے میں فجر کی اذان کی آواز قریبی گاؤں سے آئی تو فجر پڑھ کر وہیں بیٹھے ذکر کرنے لگے اچانک کسی آدمی کے کھانسنے کی آواز آئی تو اسے بلا کر پوچھا کہ فلاں گاؤں کہاں ہے۔اس نے کہا حافظ جی! آپ اسی گاؤں کے سامنے بیٹھے ہیں۔لہٰذا حافظ صاحب رحمہ اللہ تھوڑا سا آگے چل کر گاؤں کے مدرسے میں پہنچ گئے اللہ پاک نے اپنے غیبی حفاظتی نظام کے ذریعے انہیں میلوں لمبا سفر بھی طے کروا دیا اور انہیں کچھ نقصان بھی نہیں پہنچا۔ابھی کچھ عرصہ پہلے مولانا محمد یحیٰی صاحب شرقپوری رحمہ اللہ کے سالے حافظ عبدالرحمٰن عتیق صاحب حافظ عبدالمنان وزیرآبادی رحمہ اللہ کی مسجد میں ہی خطابت کی خدمت انجام دیتے ہوئے فوت ہوئے ہیں۔

**مرد قلندر عارف باللہ صوفی باصفا کی کرامت:** حضرت صوفی عبداللہ صاحب رحمہ اللہ بھی مدرسہ غزنویہ میں تشریف لایا کرتے تھے۔ وہ تو اللہ پاک کے اتنے لاڈلے ولی تھے کہ اپنی دعائیں ضد کر کے اور جھگڑ کر منوالیا کرتے تھے۔ایک دفعہ جبکہ ان کا مدرسہ ابھی اوڈاں والا گاؤں میں تھا طالب علم دور سے سفر کر کے پیدل ہی مدرسے میں جایا کرتے تھے۔صوفی صاحب رحمہ اللہ دعا منگوایا کرتے کہ یا اللہ یہ جو تیرے دین کے طالب ہیں انہیں پیدل سفر کر کے مدرسے میں آنا پڑتا ہے تو ٹرین کو مدرسے کے قریب سے ہی گزار دے۔جب صوفی صاحب رحمہ اللہ یہ دعا منگوایا کرتے تو لوگ مذاق اڑایا کرتے تھے کہ بھلا یہ کیسے ہوسکتا ہے کہ ٹرین مدرسے کے قریب سے گزرے۔لیکن اللہ پاک اپنے خاص بندوں کی باتیں ضرور قبول فرمایا کرتا ہے اب موجودہ مدرسہ جو ماموں کانجن میں ہے دیکھا جائے تو مدرسے کے بالکل قریب سے ٹرین گزر رہی ہے یہ صوفی صاحب رحمہ اللہ کی کرامت تھی۔

**عارف باللہ کا انداز مجذوبانہ:۔** اللہ پاک صوفی صاحب رحمہ اللہ کے مدرسے کا انتظام غیب کے خزانوں میں سے کرتا تھا جب بھی صوفی صاحب رحمہ اللہ کو کسی چیز کی ضرورت ہوتی وہ مصلٰی لیکر قریبی جنگل میں چلے جاتے اور جا کر دعا مانگتے کہ یا اللہ! تو نے مجھے جس کام پر مامور کیا ہے اب اس کا انتظام بھی خود ہی فرما۔مجھے دے نا! دیتا کیوں نہیں۔سبحان اللہ ایسے یقین سے جب بندہ اللہ پاک سے مانگتا ہے تو اللہ پاک بھی فرشتوں کے سامنے اپنے اس بندے پر فخر کرتے ہیں اور صوفی صاحب رحمہ اللہ یہ فرمایا کرتے تھے یا اللہ میں اور کس سے مانگوں میں نے بس تجھی سے لینا ہے اور کسی کے در پر نہیں جانا۔یقیناً اللہ پاک کو اس بات پہ بہت خوشی ہوتی ہے کہ میرا بندہ صرف میرے در پر پڑا ہوا ہے اب میں ہی اس کی ضرورتیں پوری کروں گا۔

**تالے کا خود بخود کھل جانا (کرامت):۔** ایک بار نہ جانے کہاں سے گندم سے بھرا ہوا ٹرک صوفی صاحب رحمہ اللہ کے مدرسے کے باہر آ کر رکا جس میں سو من سے بھی زیادہ گندم تھی۔چوکیدار نے جب گیٹ کا تالا کھولنے کیلئے چابی ڈھونڈی تو چابی نہ ملی وہ بہت پریشان ہوا اس نے ہر جگہ ڈھونڈ لیا لیکن بے سود۔آخر کار صوفی صاحب رحمہ اللہ کو عرض کیا کہ چابی نہیں مل رہی اور ٹرک باہر کھڑا ہے صوفی صاحب رحمہ اللہ نے فرمایا کوئی بات نہیں تم جا کر تالے کے نیچے جھولی پھیلا کر کھڑے ہو جاؤ اور پڑھو بسم اللہ الرحمٰن الرحیم، چوکیدار نے ایسا ہی کیا اور جونہی بسم اللہ پڑھی تالا خود بخود ٹوٹ کر اس کی جھولی میں آ گرا اور یوں ٹرک اندر آ گیا یہ بھی صوفی صاحب رحمہ اللہ کی لاجواب کرامت تھی۔

**بڑوں میں باہمی آشتی و محبت:۔** ہمارے بڑے جتنے بھی علماء تھے وہ آپس میں نفرتوں کی بجائے محبت کا درس دیتے تھے اور خود بھی اسی رواداری پر عمل پیرا تھے۔سید عطاء اللہ شاہ بخاری رحمہ اللہ بھی اہل حدیث حضرات کے ہاں جا کر خطاب کر لیا کرتے تھے اور اہل حدیث دیوبندیوں

اوراور بریلویوں کے ہاں چلے جایا کرتے تھے۔مولانا عنایت اللہ شاہ گجراتی رحمہ اللہ (دیوبندی عالم دین) کو بھی اہل حدیث اپنے اسٹیج پر بلایا کرتے تھے۔مولانا غلام اللہ خاں رحمہ اللہ جو کہ دیوبند کے مشہور مناظر تھے وہ بھی اہل حدیثوں کے جلسے میں جا کر تقریر کیا کرتے تھے لیکن اب تو ہر طرف نفرتوں کا درس دیا جا رہا ہے ایک دوسرے کے ہاں خطاب کرنا تو درکنار ایک دوسرے کی مسجد میں نماز پڑھنے کو ہی ناجائز قرار دیا جا رہا ہے۔

**اسلاف میں کسی کو بھی ننگے سر نہیں پایا:** اب تو اللہ معاف فرمائے ننگے سر رہنا فیشن بن گیا ہے: الحمد للہ مجھے بہت سارے علماء کو دیکھنے ان کی صحبت میں رہنے اور خدمت کرنے کا موقع ملا ہے جن میں سے چند ایک کے نام درج ذیل ہیں۔

مولانا عبدالرشید صاحب مجاہد آبادی (میں کچھ عرصہ ان سے بھی پڑھتا رہا ہوں) سید محمد داؤد غزنوی رحمہ اللہ، سید محمد عبدالواحد غزنوی رحمہ اللہ، سید محمد ابوبکر غزنوی رحمہ اللہ، سید محمد سلیمان غزنوی رحمہ اللہ، سید محمد عثمان غزنوی رحمہ اللہ، سید محمد عمر غزنوی رحمہ اللہ، مولانا عطاء اللہ حنیف بھوجیانی رحمہ اللہ، حضرت مولانا احمد علی لاہوری رحمہ اللہ، مولانا ابوالحسنات رحمہ اللہ، مولانا عنایت اللہ شاہ گجراتی رحمہ اللہ، مولانا غلام اللہ خان صاحب رحمہ اللہ، مولانا محمد یوسف صاحب راجووال رحمہ اللہ، حضرت میاں محمد باقر رحمہ اللہ، حضرت صوفی محمد عبداللہ رحمہ اللہ، حافظ محمد گوندلوی رحمہ اللہ، حافظ عبداللہ محدث روپڑی رحمہ اللہ، حافظ عبدالقادر روپڑی رحمہ اللہ، علامہ احسان الٰہی ظہیر رحمہ اللہ (ان کے جلسوں میں مسلسل 20 سال مختلف جگہوں پر جاتا رہا ہوں) مولانا محمد حسین شیخوپوری رحمہ اللہ، مولانا محمد یحیٰ شرقپوری رحمہ اللہ، سید عطاء اللہ شاہ بخاری رحمہ اللہ، مولانا شرف الدین دہلوی رحمہ اللہ (جو کہ حضرت میاں سید نذیر حسین دہلوی رحمہ اللہ کے شاگرد تھے) حافظ عبدالرحمٰن عتیق رحمہ اللہ، مولانا سید بارک اللہ شاہ گیلانی رحمہ اللہ، حافظ محمد یوسف صاحب گکھڑوی رحمہ اللہ، حکیم عبدالمجید سوہدروی صاحب رحمہ اللہ اور مولانا محمد اسماعیل سلفی صاحب رحمہ اللہ ان تمام علمائے کرام پر اللہ تعالیٰ کی کروڑوں رحمتیں برسیں۔میں نے کسی ایک کو بھی ساری عمر ننگے سر نہیں دیکھا۔

جب ہم سید داؤد غزنوی رحمہ اللہ کے مدرسے میں پڑھا کرتے تھے تو تمام طلباء کو سختی سے حکم تھا کہ سر ڈھانپ کر رکھیں۔اب تو مدرسوں میں کسی طالب علم کا سر ننگا ہوتا ہے تو کسی کی داڑھی نہیں ہوتی اور کوئی عجیب وغریب قسم کے بال رکھے ہوئے نظر آتا ہے اب تو ذکر کیلئے ہاتھ میں تسبیح پکڑنے پر بھی فتوی لگایا جاتا ہے اور نماز کے بعد ہاتھ اٹھا کر دعا مانگنے پر بھی اختلاف ہو گیا ہے۔اللہ پاک سے دعا ہے کہ وہ ہم سب کے حال پر کرم فرمائے اور ہمیں اپنے اسلاف کے نقش قدم پر چلنے کی توفیق عطا فرمائے۔

" اللهم اجعلنا مسلمين لك ومن ذريتنا امة مسلمةً لك اللهم وفقنا لما تحب وترضى واغفرلنا وارحمنا برحمتك يا ارحم الراحمين"۔(آمین)

**خوبصورت انداز میں اختلافی مسائل کا ازالہ:** ایک بہت دلچسپ اور سبق آموز واقعہ ہے کہ مولانا عبدالواحد غزنوی صاحب رحمہ اللہ کو گلی میں بچے دیکھ کر زور سے نعرہ لگاتے یا رسول اللہ ﷺ تو مولانا رحمہ اللہ فوراً فرماتے صلی اللہ علیہ وسلم جب دو تین مرتبہ ایسا ہوا تو ایک دن نعرہ لگانے پر مولانا رحمہ اللہ نے بچوں کو فرمایا یہ جو آپ نعرہ لگاتے ہیں اس کا مطلب تو بتائیں۔اے اللہ کے رسول ﷺ اس سے کیا مراد ہے، ہم جب کہتے ہیں اے اللہ تو پھر آگے دعا بھی مانگتے ہیں آپ اللہ کے رسول ﷺ کو پکار کر خاموش ہو جاتے ہیں آگے بھی تو کچھ کہیں اور ہاں میں درود شریف پڑھ کر دس نیکیاں کما لیتا ہوں دس گناہ مٹ جاتے ہیں اور دس درجات بلند ہو جاتے ہیں آپ ان سب انعامات سے بھی محروم رہے ہیں بس اس دن کے بعد بچوں کو بات سمجھ آ گئی اور انہوں نے کبھی نعرہ نہیں لگایا۔

اسی طرح قاری اظہار احمد تھانوی صاحب رحمہ اللہ چوبرجی کوارٹرز میں صبح کی سیر کیا کرتے تھے وہاں بھی بریلوی طالب علم جب انہیں دیکھتے تو زور سے کہتے یا رسول اللہ ﷺ ایک دن قاری صاحب رحمہ اللہ نے فرمایا بھئی میرا نام اظہار احمد ہے میں رسول اللہ نہیں ہوں آپ مجھے دیکھ کر یا رسول اللہ ﷺ پکارتے ہیں حالانکہ میں تو اظہار احمد ہوں۔اس طرح بڑے خوبصورت اور سادے انداز میں ہمارے اسلاف اختلافی مسائل کا ازالہ کر دیا کرتے تھے۔(مولانا نذیر احمد سبحانی حفظہ اللہ خطیب جامع مسجد زینت اہل حدیث لاہور، ملاقات: ڈاکٹر محمد عثمان سلفی)

## ''اہل حدیث کا ذوق تصوف'' قرآن وسنت کی روشنی میں!!!

(از: حمید اللہ خان عزیز، ایڈیٹر: ماہنامہ مجلّہ ''تفہیم الاسلام''، احمد پور شرقیہ)

**اہل حدیث کی تاریخ:** ہم تصوف کے حوالے سے اہل حدیث کا نقطہ نظر بیان کرنا چاہتے ہیں۔قبل ازیں ضروری معلوم ہوتا ہے کہ اہل حدیث کی تاریخ پر ایک طائرانہ نظر ڈال لی جائے۔اہل حدیث کی تاریخ اتنی ہی قدیم ہے جتنی کہ خود اسلام کی ہے۔اصحاب صفہ (مدرسہ نبویہ ﷺ کے درویش طالب علم) سے لے کر تاریخ کے ہر دور میں قرآن وحدیث کے خدام موجود رہے ہیں۔اور اس پاک باز گروہ نے اسلام کی حفاظت کا فریضہ سرانجام دیا کیونکہ پیغمبر اسلام محمد ﷺ کا فرمان ذیشان ہے ''يحمل هذا العلم من كل خلف عدوله (السلسلة الصحيحة: 545/1)(یعنی قابل اعتماد اور ثقہ لوگ اس علم کو پڑھتے اور پڑھاتے اور آگے پہنچاتے ہیں۔)''لاتزال طائفة من امتي على الحق ظاهرين لايضرهم من يخذلهم حتي ياتي امر الله''۔(ترمذی حدیث نمبر 2155)(میری امت میں سے ایک گروہ قیامت تک حق پر قائم رہے گا ان کو پریشان کرنے والے ان کا کچھ نہیں بگاڑ سکیں گے)

امام ترمذی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ علی ابن مدینی رحمہ اللہ نے فرمایا: هم أهل الحديث ''یہ گروہ اہل حدیث کا ہے'' حافظ ابن حجر رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:۔اہل حدیث میں طائفہ منصورہ ہے اگر حدیث پر عمل کرنے والے طائفہ منصورہ نہیں تو اور کون ہوں گے؟ اور پھر امام احمد رحمۃ اللہ علیہ کا قول نقل فرماتے ہیں کہ انہوں نے طائفہ منصورہ کی تشریح میں فرمایا:'' ان لم يكن هم اصحاب الحديث فماادري من هم''......!اگر یہ لوگ اہل حدیث نہیں تو پھر مجھے نہیں معلوم، اہل حدیث کون ہیں؟

اہل حدیث اور محدثین عظام سے ہمیشہ وہ مہتم بالشان گروہ لیا گیا ہے جس نے عملاً ونقلاً حدیث مصطفیٰ ﷺ کی حجیت کو اقوال الرجال پر ثابت کیا۔چنانچہ شیخ الاسلام ابن تیمیہ رحمہ اللہ فرماتے ہیں:''و نحن لا نعني بأهل الحديث المقتصرين على سماعه أو كتابة او روايته، بل نعني بهم كل من كان احق بحفظه ومعرفة فهمه ظاهراً وباطناً، واتباعه باطناً و ظاهراً''۔ (مجموع فتاوی: 95/4)''ہم اہل حدیث سے مراد صرف وہ لوگ ہی نہیں لیتے جو احادیث کا سماع کرتے، اسے لکھتے اور روایت کرتے ہیں بلکہ ہمارے نزدیک وہ تمام لوگ اہل حدیث ہیں جو احادیث کو یاد کرتے، ان کے معانی ومطالب سیکھتے اور ان پر عمل کرتے ہیں۔

اہل حدیث شیوخ الحدیث کا امت مسلمہ پر احسان عظیم ہے کہ وسائل کی کمی سہولیات کی عدم دستیابی کے باوجود انہوں نے صحیح دین امت کے ہر پیر وجواں تک پہنچانے کیلئے اپنی زندگیاں وقف کر دیں۔اللہ تعالیٰ نے جماعت اہل حدیث کو دیگر جماعتوں کے مقابلے میں یہ عظمت عطاء فرمائی ہے کہ ان کا منہج قرآن وسنت پر مبنی ہے۔

### ہم اہل حدیث اور تصور تصوف

**تصوف ظاہر وباطن کے تزکیۂ کا نام:**۔تاریخ اہل حدیث کے مختصر بیان کے بعد تصوف اور بالخصوص اس کے متعلق اہل حدیث کا نقطہ نظر بیان کرتے ہیں اہل علم کی جماعت نے تصوف کے اصطلاحی معنوں سے مراد لیا ہے:''اپنے ظاہر وباطن کا تزکیۂ اور تصفیہ کرنا'' یعنی اپنے نفس کو نفسانی کدورتوں اور رذائل اخلاق سے پاک وصاف کرنا اور فضائل اخلاق سے مزین کرنا ان معنوں میں تصوف ہماری اسلامی زندگی کیلئے نہایت ہی اہم ہے اور ایسے حضرات کو صوفیاء کے نام سے پکارا گیا ہے۔جنہوں نے اپنے عمل وکردار اور دعوت کے ذریعے لوگوں کو اتباع سنت کا عملی پیکر بننے کی تبلیغ کی۔یہ نہایت ہی مستحسن امر ہے کہ گمراہ وبے دین اور بے راہ روی کا شکار مسلمانوں کو ظاہر سے زیادہ اندر کے تزکیۂ اور تصفیۂ کی طرف توجہ دینی چاہیے۔

اللہ تعالیٰ نے اپنے رسول محمد ﷺ اور کتاب لاریب قرآن مقدس کے ذریعے جس قدر احکام نازل فرمائے۔ان کو دل وجان سے تسلیم کرنا اور پھر پوری زندگی اس پر مداومت عمل اختیار کرنا مسلمانوں پر فرض ہے۔شریعت اسلامیہ کا یہ تقاضا ہے کہ جن چیزوں سے اسے روکا

گیا ہے لازم ہے کہ ان کے قریب بھی نہ پھٹکے، کیوں کہ اس کے بغیر انسانی دل و دماغ اور روح پاکیزہ نہ ہوگی نہ اس کے خیالات وخواہشات میں پاکیزگی کا عنصر پیدا ہوگا اور نہ ہی اس کے اخلاق واطوار اور عادات میں نیکی اور کمال پیدا ہوگا اور نہ ہی اس کا ضمیر مطمئن ہوگا۔اس طرح انفرادی اور اجتماعی زندگی میں امن وسکون کی لہریں منہ موڑ جائیں گی اور اصلاح احوال کا تو سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔

اس لیے اسلامی عقائد وافکار پر پختہ یقین بندہ مومن کی انفرادی زندگی کا لازمہ حیات ہے۔کلمہ اسلام لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ کے اقراری سامان کیلئے انتہائی ضروری ہے کہ وہ اپنے معبود حقیقی کی پہنچان کرے بلاشرکت غیرے اسے واحد لاشریک سمجھے اور کفر وشرک کی تمام چھوٹی بڑی گندگیوں سے اپنے دل ودماغ کو صاف ستھرا رکھے۔اللہ سبحانہٗ وتعالیٰ کا ارشاد ہے:''یاایھا الناس اعبدوا ربکم الذی خلقکم والذین من قبلکم لعلکم تتقون۔الذی جعل لکم الارض فراشاوالسماء بناء وانزل من السماء مآءً فاخرج بہ من الثمرات رزقا لکم فلاتجعلوا للہ اندادا وانتم تعلمون "۔ (البقرہ۔۲۱،۲۲)''اے لوگو!اپنے اس پروردگار کی عبادت کرو جس نے تم کو پیدا کیا اوران لوگوں کو بھی جو تم سے پہلے گزر چکے ہیں تا کہ تم پرہیزگار بن جاؤ، وہ پروردگار ایسا ہے جس نے تمہارے لیے زمین کو فرش اور آسمان کو چھت بنایا اور آسمان سے پانی برسا کر تمہارے کھانے کیلئے طرح طرح کے میوے پیدا کیے۔پس کسی کو اللہ کا ہمسر اور شریک نہ بناؤ۔حالانکہ تم جانتے ہو۔ (کہ اس جیسا کوئی نہیں ہے)

**تصوف توحید ربانی اور سنت پر التزام کا نام:۔** اسلامی تصوف میں توحید کا تصور اس قدر بنیادی ہے کہ اگر یوں کہا جائے تو بے جانہ ہوگا کہ تصوف درحقیقت توحید ربانی اور اطاعت محمد مصطفیٰ ﷺ پر پختہ یقین کا نام ہے۔(تفصیل آگے آرہی ہے)

یہاں اس بات کا ذکر کرنا ازحد ضروری ہے کہ ہمارے کلمہ گو حضرات نے اسلام کے چند اہم عقائد میں افراط وتفریط سے کام لیا ہے وہاں تصوف کے حوالے سے بھی غلو کر گئے۔اس غلوعقیدت کی وجہ سے وہ اسلامی تصوف کے فلسفہ سے ہٹ کر غیر اسلامی تصوف کا شکار ہو گئے۔ اس کے ساتھ ہی اہل حدیث مکتب فکر کو مطعون ٹھہرانا شروع کر دیا کہ یہ حضرات تصوف کو نہیں مانتے۔یا ان میں اولیاء نہیں ہوگزرے یا یہ کہ وہ کرامات کے منکر ہیں۔بات دراصل سوچنے اور سمجھنے کی ہے۔اہل حدیث کا دیگر مکاتب فکر کے عالی قدر علماء سے تصور تصوف پر صرف اتنا اختلاف ہے کہ ہم سمجھتے ہیں تصوف کے دائرہ کار کا تعین قرآن وحدیث کی روشنی میں ہونا چاہیے۔اہل حدیث صوفیاء نے سب سے اہم ترین کام اسے سمجھا کہ اللہ تعالیٰ کی توحید اور اس کے پیارے رسول کریم ﷺ کی سنت کی حجیت کو تمام مذاہب وادیان اور فرقوں پر غالب کیا جائے۔۔۔!

توحید وسنت سے بھرپور زندگی گزارنے کیلئے شرک وبدعت اور رسومات جاہلیہ کا رد ازحد ضروری ہے۔لیکن اسلام کے بنیادی عقائد کے اولیاء کے ساتھ تزکیۂ نفس اور خدمت خلق اللہ بھی لازمی امر ہے۔

اہل حدیث کے عظیم شیوخ، نیک بزرگوں اور صالحین نے لوگوں کے عقائد کی تطہیر فکر ونظر کیلئے انہیں مسنون اذکار واوراد کو روزمرہ زندگی کا معمول بنانے کی تلقین کی۔کیوں کہ اذکار مسنونہ انسانی فکر کو باطنی غلاظتوں سے پاکیزہ کر دیتے ہیں یعنی جس کے قلب ونظر میں دنیا کے معاملے میں حرص، جاہ وحشمت ہی مطلوب ومقصود ہو......انسانی قلب اسلامی تعلیمات، روایات اور احکامات کو تسلیم کرنے کا مسکن نہیں بن سکتا جب تک اس حریم بیت سے انسانی فکر وخیال کے تراشیدہ بتوں کو نکال کر پاک نہ کیا جائے۔

بیان میں نکتہ توحید آتو سکتا ہے  ترے دماغ میں بت خانہ ہو تو کیا کہیے

**غلط فہمی کی اصلاح......!:۔** اسلامی تصوف جو خالصتاً توحید وسنت کی دعوت کے عین مطابق ہے لیکن آج تصوف کے نام پر عقیدہ توحید کی دھجیاں بکھیری جارہی ہیں (تفصیل کا یہ موقع نہیں) خاص طور سے اہل اسلام میں اسلام کے بنیادی عقائد اور اس کے اثرات پر کامل یقین نہ ہونے کی بناء پر اسلام کے نام پر وثنیت اور کھلے عام بت پرستی کا پرچار کیا جارہا ہے۔صوم وصلوٰۃ، حج وزیارت، نذرونیاز، صدقہ و خیرات، دعا وپکار، نداء واستعانت، ان تمام امور عبادت میں اللہ وحدہٗ لاشریک کی ذات سے روگردانی اختیار کر کے کھلے بندوں اللہ کی زندہ اور

مردہ مخلوق کو عقیدت ومحبت اور بندگی کا مرکز گردانا جارہا ہے۔

اسی طرح غیر شرعی تصوف کے ذریعے شریعت اسلامیہ کی پاکیزہ دعوت کے مقابلے میں ایک نئے شرکیہ اسلام کو متعارف کرایا گیا ہے۔آہ......!!!!افسوس! آج ملت اسلامیہ کے روح رواں زمانہ قدیم کی جاہلانہ شرکیہ بدعی رسموں کو کتاب وسنت کی روشن تعلیمات کے خلاف ہی نہیں سمجھتے بلکہ اسے عین اسلام کا درجہ دے دیا گیا ہے۔اناللہ واناالیہ راجعون

**متصوفین اہل حدیث کا ذکر خیر:** اس حقیقت میں شمہ برابر بھی شک وشبہ نہیں کہ ہر دور میں اس جماعت سے وابستہ نامور اولیاء اللہ، عظیم صلحاء، نابغہ روزگار اصفیاء، زمانہ روزگار اتقیاء ہوگزرے۔ جو عرفان وایقان، معرفت وتصوف، اخلاق ومحبت، تربیت وکردار اور انسان دوستی کے مظہر اور تبلیغ حق وصداقت کے سرچشمہ تھے۔

پرانے زمانے کے علمائے اہل حدیث کی دعوت وتبلیغ اور تصوف وسلوک کے میدان میں خدمات کا مطالعہ کیا جائے تو ہم دیکھتے ہیں کہ ان کے ہم عصر علمائے کرام اور زعمائے ملت میں کوئی ایک بھی ان کا براہ راست مخالف ومعاندنہ تھا اگر چہ چند نفوس اپنی طبعی خاصیت اور دیگر عوامل کی بنا پر ان سے تھوڑا بہت اختلاف کرتے تھے لیکن ان کے علوم وتقویٰ اور اخلاص وعمل سے کسی کو انکار نہ تھا۔

**علمائے اہل حدیث کے کامل مرشدین کرام:**۔ اولیائے اہل حدیث کی تاریخ پر ایک نظر ڈالیں تو صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین سے لے کر امیر المؤمنین فی الحدیث حضرت امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ تک پھر انکے بعد آنے والے یا ہم عصر محدثین کرام اور اہل اللہ رحمہم اللہ تعالیٰ سے لے کر برصغیر ہند میں حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ' حضرت شاہ عبدالقادر محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ' حضرت شاہ اسحاق دہلوی رحمۃ اللہ علیہ' حضرت میاں نذیر حسین محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ' حضرت مولانا سید عبداللہ غزنوی رحمۃ اللہ علیہ' حضرت سید مولانا عبدالجبار غزنوی رحمۃ اللہ علیہ' حضرت مولانا سید عبدالرحیم شاہ امرتسری رحمۃ اللہ علیہ' حضرت مولانا غلام رسول قلعوی رحمۃ اللہ علیہ' حضرت حافظ محمد لکھوی رحمۃ اللہ علیہ' حضرت محی الدین عبدالرحمان لکھوی رحمۃ اللہ علیہ، حضرت معین الدین لکھوی رحمۃ اللہ علیہ، حضرت سید محمد شریف گھڑیالوی رحمۃ اللہ علیہ، حضرت مفتی عبدالقہار دہلوی رحمۃ اللہ علیہ، حضرت مولانا عبدالواحد الہاشمی الفاروقی رحمۃ اللہ علیہ بہاول پوری، حضرت مولانا عبدالحق الہاشمی رحمۃ اللہ علیہ بہاول پوری، حضرت مولانا عبدالرزاق الفاروقی احمد پوری رحمۃ اللہ علیہ، حضرت میاں محمد باقر رحمۃ اللہ علیہ، حضرت صوفی عبداللہ رحمۃ اللہ علیہ، حضرت مولانا عبدالقادر رحمۃ اللہ علیہ آف چک لوہاراں احمد پور۔ حضرت سید مولا بخش کوموی رحمۃ اللہ علیہ، حضرت مولانا عبدالمتین جھنگوی رحمۃ اللہ علیہ، حضرت مولانا سلطان محمود محدث جلال پوری رحمۃ اللہ علیہ، حضرت مولانا عبدالرزاق سلفی عنایت پوری رحمۃ اللہ علیہ، حضرت مولانا محمد یحییٰ میر محمدی رحمۃ اللہ علیہ، حضرت مولانا محمد علی جانباز رحمۃ اللہ علیہ وغیرہ...... کے اسماء گرامی رخشندہ وتابندہ ہیں۔

**تزکیۂ باطن کی عملی کوشش:**۔ اسلامی تصوف کی قائل وفاعل ان معزز ومکرم ہستیوں کے ارفع واعلیٰ نظام اصلاح سارس نے جہاں عوام الناس کی اخلاقی قدروں کو بلند وبالا کیا وہاں ایمان وایقان کی پرنور شعاعوں کو ان کے قلوب واذہان میں سرایت کر کے توحید شناسی کی فضاء قائم کی۔ انہوں نے مخلوق اللہ کو اللہ اور اس کے رسول ﷺ کی اطاعت گزاری کا درس دیا اور مخلوق کو اس اصول کے تحت ملانے کی سعی بلیغ کی۔ ''تو برائے وصل کردن آمدی'' اس امر میں کلام نہیں کہ انبیائے کرام کے بعد اولیاء اللہ پروردگار عالم کے خاص مقرب اور برگزیدہ بندے ہیں۔

**اہل اللہ کی تعلیمات مینارہ نور:**۔ ان کے پاکیزہ ومصفٰی قلوب میں اطاعت الٰہی بھی تھا اور محبت مولیٰ بھی ان میں دینی استقامت درجہ کمال کو پہنچی ہوئی تھی احکام باری تعالیٰ انہیں دل وجان سے عزیز تھے۔ ان معزز ومحترم ہستیوں نے ہر دور اور ہر زمانے میں عرفان وایقان کی قندیلیں روشن کیں اور مخلوق اللہ کو صحیح اور سچے راستے پر گامزن کرنے کی مسلسل جدوجہد کرتے رہے۔ یہی ان کا مطمع نظر تھا یہی ان کا مقصد حیات تھا اور یہی ان کا فکر وخیال کا محور تھا۔ اس صفت اولیٰ کے سبب ان کی یہ شان تھی جس کی طرف خود اللہ تعالیٰ نے اشارہ فرمایا ہے '' الا ان اولیاء اللہ لاخوف علیھم ولا ھم یحزنون '' ایسی بلند مرتبت ہستیوں کی ارفع واعلیٰ زندگی، انکی گراں مایہ تعلیمات اور ان کے

اقوال وملفوظات بے بہا کو قلم بند کرنے کا دستور ہمیشہ سے رہا ہے یہ رشحات قلم مسلمانان عالم کیلئے مینارہ نور کا درجہ رکھتے ہیں ان کے مطالعہ سے دلوں پر جمی ہوئی مادیت کی دبیز تہیں کھرچ جاتی ہیں اور ذہن مجلّٰی و مصفّٰی ہوتا چلا جاتا ہے۔

**پاکیزہ تصوف کے اثرات:۔** اہل حدیث کی دعوت کتاب وسنت اور پاکیزہ تصوف کے اثرات کے متعلق علامہ مولانا محمد اسحاق بھٹی حفظہ اللہ کے خوشہ چین جناب حماد شاکر لکھتے ہیں: خاندان ولی اللّٰھی کے گل سرسبد شاہ اسماعیل رحمۃ اللہ علیہ نے اپنے مرشد سید احمد شہید رحمۃ اللہ علیہ کی قیادت میں رب کی زمین پر رب کے نظام کی جوتگ وتاز کی وہ سرزمین ہند کا روشن ترین باب ہے......۔ولی اللّٰھی چشمہ نور سے ایک ایسی شمع بھی روشن ہوئی جسے سید نذیر حسین محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ کہا جاتا ہے۔اس شمع سے جن چراغوں نے کفرستان ہند کو نور توحید سے منور کیا، ان میں سید عبداللہ غزنوی رحمۃ اللہ علیہ، حافظ محمد لکھوی رحمۃ اللہ علیہ اور مولانا غلام رسول قلعوی رحمۃ اللہ علیہ کے نام بہت ممتاز اور منور ہیں۔حسن اتفاق کہیے کہ ان تینوں روشن چراغوں نے اپنے اپنے حلقے میں خطۂ پنجاب کو نور توحید سے منور فرمایا۔چنانچہ خطۂ پنجاب میں بدعات ورسومات اور نفور اور عقیدہ توحید کی تبلیغ میں جو شخصیات سب سے زیادہ اثر انداز ہوئیں وہ علمائے غزنویہ اور علمائے لکھویہ کے بزرگ تھے۔

**دو لائق احترام متصوف خاندان:۔** یہ دونوں لائق احترام خاندان پنجاب کے مسلمانوں کی عقیدتوں کا مرکز ومرجع رہے اور دونوں خاندانوں نے مسلمانوں کا جہاں عقیدہ درست کیا وہاں سنت سے محبت کی بنیادیں بھی تعمیر کیں۔انہوں نے جس طرح عام مسلمانوں کو بدعات ورسومات سے آگاہ کر کے اس سے ان کو بچایا، اسی طرح ان مرشد ورہنما خاندانوں نے مسلمانوں کو اللہ تعالیٰ سے محبت کرنا بھی سکھایا۔ اس کو یاد رکھنے اور یاد کرتے رہنے کے طریقے بھی بتائے۔اللہ کے حضور جھکنے' گڑگڑانے، اس سے مانگنے اور سوال کرنے کے ڈھنگ بھی سکھائے اور راضی بہ رضا رہنے کی تربیت بھی فرمائی۔رحمۃ اللہ علیہم۔

افسوس یہ ہے کہ ہمارے حلقوں کی موجودہ نسل کی اکثریت بغض تصوف کی اس انتہاء تک پہنچ گئی کہ وہ متقدمین کے ذکر واذکار تو کجا مسنون اذکار سے بھی 'محتاط' یا کنارہ کش ہوگئی اور مسنون اذکار کا دوام بھی چھوڑ گئے اور اللہ کے ان ناسمجھ اور ناشکرے بندوں نے اس مالک سے مانگنا اور سوال دعا کرنا بھی چھوڑ دیا جو مانگنے والے سے خوش اور نہ مانگنے والے سے ناراض ہوجاتا ہے۔اناللہ وانا الیہ راجعون۔

(سوانح صوفی محمد عبداللہ،ص۵،۶۔طبع اول فروری 2006ء مکتبہ دار الکتب السلفیۃ، لاہور)

یہ بات بالکل صحیح ہے کہ ہمارے بعض لوگ بلکہ علمائے اہل حدیث کی اکثریت نے مسلمانوں کی تعلیم وتربیت کیلئے مدارس عربیہ قائم کیے۔ ذکر واذکار کے ذریعے ان کا تزکیۂ نفس کیا وہاں انہوں نے جہاد بالسیف کی عملی تربیت اور مجاہدین اسلام کی نازک ترین خدمات سرانجام دیں۔

علماء مجاہدین اور اولیاء کی اس جماعت نے اللہ تعالیٰ سے محبت کی، اللہ تعالیٰ سے اپنا تعلق جوڑا، اس پر مان کیا، اتنی عبادت اور ریاضت کے بعد وہ مستجاب الدعوات بن گئے۔وہ اللہ سے دعائیں کرتے اللہ ان کی پکاریں قبول کرتا۔

مولانا محمد اسحاق بھٹی حفظہ اللہ قبولیت دعا کے حوالے سے صوفی محمد عبداللہ رحمہ اللہ کے متعلق لکھتے ہیں:''صوفی صاحب نہایت عاجزی کے ساتھ دعا کیا کرتے تھے اور دعا میں اتنی دیر لگاتے کہ بسا اوقات خود دعا کرانے والا اکتا جاتا۔لیکن وہ دعا میں مگن ہوجاتے اور مختلف الفاظ میں اللہ سے مانگتے رہتے جس کا نتیجہ یہ ہوتا کہ اللہ ان کا ہاتھ خالی نہیں لوٹاتا تھا۔''

(صوفی محمد عبداللہ از محمد اسحاق بھٹی صفحہ 19،طبع اول فروری 2009ء مکتبہ دار الکتب السلفیۃ لاہور)

## اسلاف رحمہم اللہ تعالیٰ کا ذوق دعا......!!!:

اللہ تعالیٰ سے دعا کرنے کا ذکر قرآن مجید میں آیا ہے اور فرمایا گیا ہے کہ اللہ دعا کرنے والے کی دعا قبول کرتا ہے۔''وقال ربکم ادعونی استجب لکم''(المؤمنون 60)(اور تمہارے پروردگار نے کہا ہے کہ تم مجھ سے دعا کرو میں تمہاری دعا قبول کروں گا) لیکن دعا

کرنے والا اللہ کا عبادت گزار اور فرماں بردار بندہ ہو۔ "هوالحی لا اله الا هو فادعوه مخلصين له الدين۔ الحمدلله رب العالمين " (المومن 65) (وہ اللہ تعالیٰ زندہ ہے، اس کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں، تم خالص اسی کو پکارو، ہر طرح کی تعریف اللہ ہی کو سزاوار ہے جو تمام جہانوں کا پروردگار ہے) اس مضمون کی اور آیات بھی ہیں۔

**دعا کیلئے آداب کی ضرورت:۔** اس میں کوئی شبہ نہیں کہ اگر انسان اللہ کی طرف پوری طرح متوجہ ہو کر دل کی گہرائیوں سے دعا کرے تو دعا ضرور قبول کی جاتی ہے۔ دعا کے کچھ آداب ہیں جو احادیث رسول ﷺ میں بیان فرمائے گئے ہیں یہ بھی وضاحت فرمائی گئی ہے کہ دعا کن الفاظ میں کرنی چاہیے کس جذبے اور داعیے سے کرنی چاہیے۔ بارگاہ خداوند میں ہاتھ کس طرح اٹھانے چاہئیں اور کس عجز والحاح کے ساتھ اللہ کے حضور دست سوال دراز کرنا چاہیے۔ اگر دعا کے آداب واصول کو ملحوظ خاطر رکھ کر اللہ سے کچھ مانگا جائے تو وہ ضرور مانگنے والے کو عطا فرماتا ہے۔

**با کمال ولی کی مقبول دعا:۔** مشکوٰۃ شریف میں ترمذی ابوداؤد اور امام بیہقی کی الدعوات کے حوالے سے حضرت سلمان فارسی رضی اللہ تعالیٰ عنہٗ سے نبی کریم ﷺ کی ایک حدیث مروی ہے جس کے الفاظ یہ ہیں:۔''ان ربكم حيي كريم يستحي من عبده اذا رفع يديه ان يرده صفرا ''۔یعنی بے شک تمہارا رب بے حد حیا والا ہے، کرم کرنے والا ہے جب اس کا کوئی بندہ اس کے سامنے ہاتھ پھیلاتا ہے تو اسے اس کا ہاتھ خالی لوٹاتے ہوئے شرم آتی ہے۔

ذہبی دوران علامہ محمد اسحاق بھٹی حفظہ اللہ تعالیٰ جماعت اہل حدیث کے انتہائی محترم و بزرگ شخصیت صوفی عبداللہ رحمۃ اللہ علیہ کے متعلق لکھتے ہیں:''صوفی صاحب کی خدمت میں قرب وجوار اور دور دراز کے علاقوں سے لوگ آتے اور دعا کراتے تھے۔ ہر دعا کرانے والا یقین کر لیتا تھا کہ دعا ضرور قبول ہوگی۔ کوئی اولاد کیلئے دعا کی درخواست کرتا تھا' کوئی کاروبار میں برکت کا خواہاں ہوتا تھا، کسی کی کوئی اور دنیوی یا دینی تمنا ہوتی تھی۔ اس مرد درویش کی دعا میں اللہ تعالیٰ نے ایسی تاثیر بھر دی تھی کہ فوراً عرش الٰہی پر پہنچتی اور قبولیت کا درجہ پاتی۔ یہاں پر عرض کرنا ضروری ہے کہ صوفی صاحب نے کبھی یہ نہیں کہا کہ میری دعا قبول ہوتی ہے نہ یہ فرمایا کہ مجھ سے دعا کراؤ۔ البتہ بعض حضرات کی پریشانی کا پتا چلا تو یہ ضرور ان سے کہا کہ تم مجھے بتاتے تو اللہ سے پریشانی رفع ہونے کی دعا کرتے۔ اس قسم کی بات کہنے میں کوئی حرج نہیں ہے''(صوفی محمد عبداللہ از محمد اسحاق بھٹی)

## 4۔قبولیت دعا اور ظہور کرامات کے چند واقعات

اس بات کا تذکرہ سابقہ اوراق میں گزر چکا ہے کہ اللہ تعالیٰ نیک اور صالح لوگوں کی دعاؤں کو رد نہیں کرتا اور بعض اوقات تو ایسا ہوتا ہے کہ ادھر اللہ تعالیٰ کے دربار میں دعا کیلئے ہاتھ بلند کیے اور عاجزی وانکساری سے اپنی حاجت پیش کی۔ ادھر قبولیت کے آثار سامنے آنا شروع ہو گئے۔ اللہ کے حضور جو پکار لگائی، اللہ نے اسے شرف قبولیت سے نواز دیا۔ ان سطور میں ہم اپنے بزرگ علماء کی قبولیت دعا اور کرامات کے چند واقعات درج کرتے ہیں:

**چنبل کی تکلیف دور ہو جانا (کرامت):۔** مولانا غلام رسول قلعوی رحمۃ اللہ علیہ کے سوانح نگار مولوی عبدالقادر لکھتے ہیں کہ قلعہ میہاں سنگھ میں ایک حافظ قرآن بچوں کو قرآن مجید پڑھاتے تھے۔ ان کے چہرے پر چنبل ہو گیا تھا' بہت علاج کرایا لیکن افاقہ نہ ہوا' ایک دن انہوں نے مولانا سے دعا کیلئے عرض کیا تو دیکھ کر فرمایا:''کوئی علاج نہیں کرایا؟'' کہا:''بہت علاج کرائے اور کرار ہا ہوں مگر بجائے فائدے کے مرض بڑھ گیا ہے اور روز بروز بڑھ رہا ہے' اب خدائی علاج چاہتا ہوں'' مولانا نے اسی وقت دم کیا اور فرمایا:''متواتر تین دن دم کراؤ'' حافظ صاحب نے مولانا کے فرمان کے مطابق تین دن دم کرایا اور چنبل کی تکلیف بالکل ختم ہو گئی۔

**سیدھوں کا راستہ لا الہ الا اللہ (کرامت):۔** ایک مرتبہ مولانا غلام رسول رحمہ اللہ ضلع گجرات کے کسی گاؤں میں جا رہے تھے کہ ایک سکھ نے ان سے پوچھا:''موضع ڈنگا کا راستہ کون سا ہے؟'' فرمایا:''بھائی مجھے ڈنگوں کا راستہ تو یاد نہیں البتہ سیدھوں کا یاد ہے'' اس نے کہا: ''سیدھوں کا ہی بتا دو'' فرمایا''سیدھوں کا راستہ ہے لا الہ الا اللہ'' ادھر مولانا رحمہ اللہ کی زبان سے یہ کلمہ نکلا اور ادھر سکھ کی زبان پر یہ کلمہ جاری

ہو گیا اور اس نے اسلام قبول کر لیا۔'' ڈنگا پنجابی کا لفظ ہے جس کے معنی ہیں ٹیڑھا' الٹا' غلط' صحیح اور سیدھے راستے کے برعکس۔

یہ دو واقعات مولانا غلام رسول قلعوی رحمۃ اللہ علیہ کے ہیں اب دو واقعات حضرت صوفی محمد عبداللہ رحمۃ اللہ علیہ کے ملاحظہ فرمایئے جن کا تعلق استجابت دعا سے ہے۔

**جو مانگتے مل جاتا (کرامت):۔** جن حضرات کو ماموں کانجن میں صوفی صاحب رحمہ اللہ کے قائم کردہ جامعہ تعلیم الاسلام کو دیکھنے کا اتفاق ہوا ہے۔ انہیں معلوم ہے یہ کتنی بڑی عمارت ہے۔ کتنی جگہ میں پھیلی ہوئی ہے اور اس کی تعمیر میں کتنی رقم خرچ ہوئی ہوگی۔ بار ہا ایسا ہوا کہ اثنائے تعمیر میں شدید مالی مشکلات پیش آئیں۔ صوفی صاحب نے اللہ سے التجا کی کہ اتنے بڑے کام پر تو نے مجھ بوڑھے اور کم زور آدمی کو لگا دیا ہے۔ میں اکیلا اس کو کیسے مکمل کر سکتا ہوں تو پیسے دے گا تو کام چلتا رہے گا...... اللہ تعالیٰ صوفی صاحب کی التجائیں قبول فرماتا اور مشکل حل ہو جاتی۔ وہ اس طرح اللہ سے التجا کرتے اور دعا مانگتے تھے جیسے اللہ سے براہ راست مخاطب ہیں۔

**دعا کرتے ہی خالی خزانہ بھر جانا (کرامت)......!** قاری عطاء اللہ جو ماموں کانجن میں معلم تھے بیان کرتے ہیں کہ ایک دن جامعہ کے ارکان انتظامیہ' صوفی صاحب رحمہ اللہ کی خدمت میں حاضر تھے اور انہیں بتا رہے تھے کہ خزانہ بالکل خالی ہے۔ صوفی صاحب یہ سن کر بڑے فکرمند ہوئے۔ اسی وقت بارگاہ خداوندی میں ہاتھ پھیلا دیئے۔ دعا کا آغاز ان الفاظ سے کیا:۔'' اے میرے اللہ! اگر تو نے پیسے نہیں دینے تھے تو اتنی بڑی عمارت مجھ سے کیوں بنوائی اور کیوں اتنے استادوں اور طالب علموں کو یہاں اکٹھا کیا؟ اب میں کیا کروں؟ ابھی وہ دعا مانگ ہی رہے تھے کہ ایک شخص آیا اور اس نے چھ ہزار روپے چندہ دیا۔ اس کے بعد دو تین دنوں میں چالیس ہزار روپے جمع ہو گئے۔ قاری عطاء اللہ بتاتے ہیں کہ میں اس وقت وہاں موجود تھا اور صوفی صاحب کی زبان سے یہ دعائیہ الفاظ میں نے خود سنے۔

(ان حوالہ جات کیلئے صوفی عبداللہ رحمۃ اللہ علیہ کے متعلق لکھی گئی کتاب کا مطالعہ از حد مفید رہے گا)

سابقہ سطور میں یہ بات بیان کی جا چکی ہے کہ اہل حدیث اسلامی تصوف (جس کا ماخذ قرآن وسنت ہے) کے قائل وفاعل ہیں لیکن غیر شرعی تصوف کے شدید خلاف ہیں جس نے توحید کی جگہ شرک اور سنت کی جگہ بدعات کو متعارف کرایا۔

**ہمیں اہل اللہ اسلاف پر فخر ہے:۔** آج جن اولیائے اہل حدیث کی سوانح عمریاں' کرامات' ذکر واشغال' بیعت وعہد' ملفوظات و ارشادات' دانش وران قوم نے تاریخ قرطاس پر رقم کیے ہیں۔ واقعتاً ان کے حالات زندگی کو حیطہ زندگی میں لانا چاہیے تھا۔ وہ اس کا بجا طور پر استحقاق رکھتے تھے۔ ہم تحدیث نعمت کے طور پر عرض کرتے ہیں کہ ہمیں ان کی طرف نسبت پر فخر ہے:۔؎

اولئك آبائي فجئني بمثلهم اذا جمعتنا ياجرير المجامع

## مقام ولایت ومعرفت کے چند درجات

ہمارے بزرگوں نے یہ مقام کیسے حاصل کیا؟: اصل میں انہوں نے ذات باری تعالیٰ کی معرفت کے حصول کیلئے اس کی بارگاہ میں خصوصی تقرب حاصل کیا یہ تقرب الٰہی کیسے حاصل ہوتا ہے؟ اس کے کتنے درجات ہیں؟ اہل حدیث کے ذوق تصوف کو بیان کرنے کیلئے اس موضوع کی وضاحت کرنا ضروری ہے تا کہ غیر شرعی تصوف کے حاملین اور اسلامی تصوف کے داعین کے مابین فرق واضح ہو جائے۔ اس کیلئے ہم جامعہ اسلامیہ مدینہ منورہ کے سابق استاذ فضیلۃ الشیخ ابو بکر الجزائری کی درج ذیل عنوان کے تحت ایک تحریر ان کی کتاب ''مومن کے عقائد'' سے مستعار لیتے ہیں۔ وہ لکھتے ہیں: اللہ کی معرفت اور اس کے حصول کے مختلف درجے ہیں' حق پرست چاہیں تو ذاتی مجاہدے اور محنت سے ان مراحل کو طے کر کے کمال کے مرتبے کو پہنچ سکتے ہیں۔ نیز یہ امر بھی واضح ہے کہ جس قدر معرفت الٰہی نصیب ہوگی اسی درجہ کا تقویٰ اور تقرب' خوف وخشیت' عقیدت ومحبت اور جذبہ بندگی بندے کے دل میں پیدا ہوگا۔

**معرفت الٰہی کا پہلا درجہ:** جدید سائنس اور اس کے مختلف علم جیسے طبیعات' علم حیات اور کیمیا کے ماہرین جن کے سامنے کائنات

کھلی کتاب کی مانند ہوتی ہے اور جو مختلف اشیاء اوران کے حقائق پر طویل ریسرچ میں عمریں کھپا دیتے ہیں مختلف تجربات اور کافی غور وخوض کے بعد ان میں سے بعض خوش نصیب ہستیوں کو یہ توفیق ہوتی ہے کہ وہ اللہ کے وجود اوراس کی وحدانیت کو تسلیم کر لیتے ہیں۔اس کی صناعی،اس کی قدرت اوراس کی حکمت وتدبیر کا زبان ودل سے اقرار کر لیتے ہیں لیکن چونکہ اللہ کی کتاب یعنی قرآن مجید اوراس کے پیغمبر یعنی حضور نبی اکرم ﷺ اوران کی تعلیمات کی کوئی خبر یا اس سے ادنیٰ واقفیت بھی انہیں میسر نہیں ہوتی،اس لیے انہیں کامل ایمان نصیب نہیں ہوتا جس کا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ ابتدائی معرفت کا ادنیٰ درجہ حاصل ہونے کے باوجود وہ ایک طرح سے اندھیرے میں رہتے ہیں اس لیے کہ کتاب وسنت کا علم نہ ہونے کی وجہ سے انہیں باری تعالیٰ کے اسماء اوراس کی صفات کی واقفیت نہیں ہوتی نہ ان کے دلوں میں اس کی محبت' عقیدت اوراس سے خوف و خشیت کے جذبات پیدا ہوتے ہیں جس سے دلوں میں نیکی کی رغبت اور بدی سے نفرت پیدا ہوتی ہے اور بندہ اللہ کی بندگی اوراس کی عبادت کی طرف مائل ہوتا ہے تب جا کر کہیں صحیح معرفت الٰہی اور یقین میں پختگی پیدا ہوتی ہے چونکہ ان لوگوں کے دلوں میں اللہ پر کسی درجہ کا ایمان و یقین پایا جاتا ہے اوراس کی وجہ سے ان کے اندر اللہ کی کسی قدر عظمت اور محبت پیدا ہو جاتی ہے اس لیے اس ایمان کے صلے میں دنیا میں انہیں دلی راحت وسکون میسر ہوتا ہے اور اللہ نے چاہا تو آخرت میں دوزخ کے عذاب سے محفوظ رہیں گے۔

**معرفت الٰہی کا دوسرا درجہ:۔** اللہ کی معرفت کے دوسرے درجے میں وہ روایتی اور خاندانی مسلمان شامل ہیں جن کے کان بچپن ہی سے اللہ کے وجود اوراس کے اسماء وصفات سے آشنا ہوتے ہیں اور جن کے تحت الشعور میں اللہ اوراس کے نبیوں پر ایمان سرایت کیے ہوتا ہے لیکن چوں کہ یہ ایمان انہیں بلاکسی محنت اور تلاش وجستجو کے حاصل ہوتا ہے اس لیے اس طبقہ کا ایمان بھی متوسط اور اللہ کی معرفت بھی انہیں کم نصیب ہوتی ہے اوراس لحاظ سے ان کے اندر اللہ کا خوف،محبت،ذوق عبادت،تقویٰ اوراس سے نزدیکی پیدا ہوتی ہے۔

**معرفت الٰہی کا تیسرا درجہ:۔** اس زمرہ میں وہ مومنین صادقین اور علماء امت شامل ہیں جنہیں شریعت مطہرہ اور دستور الٰہی کا علم اوراس کا فہم نصیب ہوتا ہے جس کا سرچشمہ براہ راست اللہ کی کتاب اوراس کے نبیوں کی تعلیمات ہوتی ہیں نیز ذات باری کے وجود اوراس کی معرفت کا یقین مختلف عقلی ونقلی دلائل سے انہیں حاصل ہوتا ہے یہی وجہ ہے کہ یہ طبقہ اللہ کی معرفت کے اونچے درجہ پر فائزہ ہوتا ہے اور عام مسلمانوں کے مقابلے میں علماء کا یہ گروہ محبت وبندگی اور خشیت الٰہی کے جذبے سے سرشار ہوتا ہے چنانچہ اسی گروہ کے متعلق باری تعالیٰ کا ارشاد ہے'' انما یخشی اللہ من عبادہ العلماء'' (فاطر ۲۷) ''اور اللہ سے وہی بندے ڈرتے جو (اس کی عظمت کا) علم رکھتے ہیں''

**معرفت الٰہی کا چوتھا درجہ:۔** یہ نورانی اور مقدس ترین گروہ انبیاء ومرسلین علیہم السلام کا گروہ ہے جو اہم امتیازات اور زبردست معجزات کے حامل ہوتے ہیں۔یہی وہ بابرکت گروہ ہے جو معرفت کے سب سے اونچے اور بلند مرتبے پر فائز ہوتا ہے جن کی ہمسری اور برابری کا کوئی شخص دعویٰ نہیں کر سکتا چنانچہ فضل وکمال کے جملہ اوصاف جیسے اللہ پر ایمان' اس کی محبت' اس کا خوف' اس کی بندگی' اس کی راہ میں استقامت اور مصائب پر صبر' غرض جملہ مکارم اخلاق علی وجہ الکمال ان کے اندر موجود ہوتے ہیں۔ظاہر ہے یہ مقام بلند انہیں اس لیے حاصل ہوتا ہے کہ رسالت ونبوت کے نازک اور بلند ترین منصب پر فائز ہونے سے پہلے اور بعد میں زندگی کی کسی اسٹیج پر ان سے کوئی چھوٹا بڑا گناہ یا قصور سرزد نہیں ہوتا۔نیز یہ وہ مقدس ہستیاں ہوتی ہیں جن کے منہ میں حق تعالیٰ اپنا پاک کلام ڈالتا ہے۔بندوں کی ہدایت اور رہنمائی کیلئے انہیں منتخب کرتا ہے اپنی معرفت' اس پر کامل یقین اوراس پر مستزاد فہم وفراست اور بالغ نظری اپنے دست خاص سے انہیں عطا فرماتا ہے۔اپنے اسماء و صفات اور تمام اشیاء کا علم انہیں عطا فرماتا ہے جس کی وجہ سے ان کا ایمان کامل اور یقین راسخ ہوتا ہے اوراس سب کا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ حق تعالیٰ کی محبت' اس کی اطاعت وبندگی کا جذبہ سب سے زیادہ ان کے دلوں میں موجزن ہوتا ہے چنانچہ نبیوں کے پیشوا اور خاتم المرسلین حضرت محمد ﷺ نے انبیاء ورُسل علیہم السلام کے بعد سب سے مقدس گروہ یعنی جماعت صحابہ (رضوان اللہ علیہم اجمعین) کو خطاب کرتے ہوئے فرمایا تھا: ''اللہ کی قسم! میں تم سے زیادہ اللہ کو پہچانتا ہوں' اوراس سے ڈرتا ہوں'' (بخاری ومسلم بحوالہ مومن کے عقائد از ابوبکر الجزائری' صفحہ نمبر 59 سے 63)

**اسلامی تصوف کے بنیادی نکات:۔** اسلامی تصوف کے ماہر٬ علم حدیث سے بہرہ ور اہل حدیث علماء، صوفیا و اتقیاء نے تزکیۂ نفس کیلئے اسلام کے جن بنیادی عقائد و تعلیمات کی تلقین کی وہ یہ ہیں: ☆ توحید باری تعالیٰ ☆ اطاعت رسول اللہ ﷺ ☆ تزکیۂ نفس (اپنے نفس کو رذیل کاموں سے پاک کر کے عمدہ اخلاق سے آراستہ کرنا٬ نیز اپنے باطل عقائد و افکار کی تطہیر کرنا) ☆ برداشت اور رواداری ☆ خدمت خلق اللہ۔

**قرآن وحدیث کی روشنی میں تجزیہ......!!:** اب ہم ان دعوتی نکات کا قرآن وحدیث کی روشنی میں تجزیہ پیش کرتے ہیں تاکہ یہ بات ثابت ہو سکے کہ جن اہل حدیث بزرگوں کو معروف معنوں میں صوفی کہا جاتا ہے ان کی دعوت اول و آخر قرآن وحدیث تھی۔ خاکسار نے اس موضوع پر معروف عالم دین، صاحب کرامت بزرگ مولانا غلام رسول قلعوی رحمہم اللہ کے ارشادات، افکار اور ملفوظات کا بطور خاص انتخاب کیا ہے۔ جن کے متعلق ذہبی دوراں، عالم اسلام کے مایہ ناز محقق، بقیۃ السلف علامہ محمد اسحاق بھٹی حفظہ اللہ رقمطراز ہیں: ''بے شبہ مولانا غلام رسول قلعوی جلیل القدر عالم وخطیب اور ممتاز مدرس تھے۔ ان کی تبلیغی مساعی اور خدمت دین کا دائرہ بہت وسیع اور بہ درجہ غایت مؤثر تھا وہ ''آیة من آیات الله'' تھے۔ سراپا عمل اور تقویٰ وطہارت کا بلند ترین نمونہ تھے۔

مولانا غلام رسول کے مواعظ سے جتنے لوگ متاثر ہوئے اور جتنی تعداد میں غیر مسلم دائرہ اسلام میں داخل ہوئے ان کے معاصرین میں سے کسی کے مواعظ سے نہیں ہوئے۔ ان سے جتنی کرامات کا ظہور ہوا اتنا کسی سے نہیں ہوا۔ مصنف اور مؤلف بے شمار ہیں٬ واعظوں اور خطیبوں کی بھی کمی نہیں لیکن جو خصائص وخصائل، اللہ تعالیٰ نے مولانا غلام رسول رحمہ اللہ کی ذات گرامی میں ودیعت فرمائے تھے۔ ان کے ہم عہد علماء میں سے کسی کے حصے میں نہیں آئے'' (تذکرہ مولانا غلام رسول قلعوی رحمہ اللہ۔ ص 332، 333)

## اولیاء اہل حدیث کے دعوتی نکات

**اہل اللہ اور توحید کی اہمیت:۔** عقیدہ توحید جسے تمام عقیدوں میں سب سے زیادہ بلند و برتر مقام حاصل ہے یعنی اللہ کو اکیلا٬ یکتا ماننا اور اس کی ذات وصفات اور ربوبیت میں کسی غیر کو شریک نہ کرنا ہی توحید کہلاتا ہے۔

اگر انسان توحید کو چھوڑ کر شرک کر بیٹھے تو اس کی تمام عبادتیں اور نیک اعمال اکارت ہو جاتے ہیں اور وہ ذلت و گمراہی کی کھائیوں میں گرتا چلا جاتا ہے اللہ تعالیٰ نے شرک کے بارے میں واضح اعلان کر دیا ہے کہ: " ان الشرك لظلم عظيم " (لقمان 31) بے شک شرک ظلم عظیم ہے دوسری جگہ مشرک کے متعلق اپنا فیصلہ سناتے ہوئے فرمایا:" انه من يشرك بالله فقد حرم الله عليه الجنة " (المائدہ:۷۲) ''اللہ نے مشرک پر جنت حرام قرار دے رکھی ہے''۔ شرک ایسی بری بلا ہے کہ ہر ذی شعور اور صاحب عقل اس کی مذمت ہی کرتا ہے کیونکہ ہر شخص کی عقل اسے بزبان حال کہتی ہے کہ ہم جنس برابر کی پرستش اور اپنے محکوم و ماتحت کی پرستش نہایت غیر موزوں ہے اور عقل ہرگز یہ فتویٰ نہیں دے سکتی کہ اپنے ہم جنس کی پرستش کی جائے۔ بزرگان اہل حدیث نے جس عقیدے کو دعوت و تبلیغ کے میدان میں سب سے پہلے موضوع بنایا وہ عقیدہ توحید ہے۔ انہوں نے کفرستانِ ہند میں توحید کا علم بلند کیا اور ظلمت کدہ علاقوں میں تشریف لے گئے اور توحید باری تعالیٰ بیان کی۔ عقیدہ توحید کے متعلق مولانا غلام رسول قلعوی رحمہ اللہ کی تعلیم ملاحظہ فرمائیں:۔

۱۔ ہم خدا خواہی وہم دینائے دوں — ایں خیال است و محال است و جنون

اگر اللہ کو چاہے اور (اس کے ساتھ) کمینی دنیا کو بھی، تو یہ (محض تیرا) خیال ہے جو محال اور دیوانگی ہے''

۲۔ مسلمانوں میں جہاد کی تبلیغ سے پہلے ''عقیدہ توحید'' پر خاص طور سے زور دیا جائے۔

''عقیدہ توحید'' خالص نہ ہوگا تو جہاد سمیت تمام عبادات ناکارہ ہو جائیں گے۔

۳۔ شرک اور غلط رسوم کو دلائل کی قوت سے رفع کریں۔

غلام اتنی نہ کر غفلت حیاتی پر نہ ہو غرہ — خدا کی یاد کر ہر دم جو آخر کام آنا ہے

قرآن مجید میں عقیدہ توحید کو یوں بیان کیا گیا ہے'' قل ان صلوتی ونسکی ومحیای ومماتی لله رب العالمین۔ لاشریك له وبذالك امرت وانا اول المسلمین۔'' (اے پیغمبر ﷺ) یہ بھی کہہ دو کہ بے شک میری نماز اور میری تمام عبادت اور میرا جینا اور مرنا اللہ کیلئے ہے جو سارے جہان کا پروردگار ہے جس کا کوئی شریک نہیں اور مجھے اس بات کا حکم دیا گیا اور میں اللہ کے فرمانبرداروں میں پہلا فرمانبردار ہوں''

سورۂ اخلاص میں توحید کا درس ان الفاظ میں دیا گیا ہے:قل هوالله احد۔ الله الصمد۔ لم یلد۔ ولم یولد۔ ولم یکن له کفوا احد۔ '' (اے پیغمبر ﷺ) لوگوں سے فرما دیجئے کہ وہ اللہ ایک ہے' اللہ بے نیاز ہے' نہ اس کے کوئی اولاد ہے' نہ وہ کسی کی اولاد ہے اور نہ کوئی اس کے برابر کا ہے۔''

**اہل حدیث صوفیاء اور اطاعت رسول ﷺ کی اہمیت :۔** اہل حدیث صوفیاء اور اتقیاء کے نزدیک پیغمبر اسلام ﷺ کی اطاعت اور آپ ﷺ کے اسوۂ حسنہ کی پیروی کیے بغیر اللہ تعالیٰ کی معرفت اور نجات کا حصول ناممکن ہے: چنانچہ حضرت مولانا غلام رسول قلعوی مرحوم لکھتے ہیں:

ثابتی نال توں پکڑ میاں دامن پاک جناب رسول ﷺ والا
رات سخت اندھیری ہے بدعتاں دی سنت احمدی ﷺ کیا خوب چالا
کوئی فکر کریئے ویلا گزر گیا جیہڑی گزری تے اج سنبھال بھالا

مزید فرماتے ہیں:

حال اپنا کہنوں جا دساں اینھاں دماں دا کچھ وساناہیں ربا تیج کے بہت کوچڑی نوں باہجوں فضل تیرے کوئی واہ ناہیں
کئی راہ کولڑے پین بڑے' باہجوں شرع محمدی ﷺ راہ ناہیں

آگے لکھتے ہیں:۔

شادیاں نال تو مست پھریں تیرے ساہ گنے عزرائیل میاں گھڑی گھڑی کرینید یاں سال گزرے تیری کچھ نہ بنی سبیل میاں
بھلا دس کیا جواب دیسیں جدوں پچھے کا رب جلیل میاں دامن پکڑ جناب رسول ﷺ والا سب چھوڑ کے جتاں حیل میاں

ان اشعار میں مولانا غلام رسول رحمہ اللہ اطاعت رسول ﷺ کو آخرت کی کامیابی کا زینہ قرار دے رہے ہیں اور اس بات پر زور دے رہے ہیں کہ موت ہمارا تعاقب کر رہی ہے۔ اس لیے نیک اعمال کی فکر کرنی چاہیے۔ وہ فرماتے ہیں کہ پیغمبر محمد ﷺ کی پیروی کے بغیر اللہ تعالیٰ کی معرفت اور تصفیہ قلب نہیں ہوسکتا۔

اطاعت رسول ﷺ کے سلسلے میں مولانا قلعوی رحمہ اللہ کے مزید کچھ ارشادات ملاحظہ کریں۔ لکھتے ہیں: میرے عزیز! انسان کی سعادت اس میں ہے کہ آنحضرت ﷺ کے فرمان پر عمل کرے اور جس چیز سے روکا جائے (اس سے) خود کو بچائے۔ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:''ماآتکم الرسول فخذوه ومانهاکم عنه فانتهوا ''۔ (الحشر۔۷)''تمہیں رسول ﷺ جو عطا فرمائیں وہ لے لو اور جس سے تمہیں منع کریں اس سے باز رہو۔''

حضرت مصطفیٰ ﷺ کا مخالف مردود ہوگا۔ (حضرت مصطفیٰ ﷺ کا طریقہ محمود ہوگا) اگر حضرت مصطفیٰ ﷺ کے سوا نجات ملتی اور سنت رسول اللہ ﷺ کے علاوہ کامیابی ہوتی تو پھر جہنم کو کس لیے پیدا کیا گیا (اور) کافروعید (عذاب) کے مقدر کیوں بنے؟

(تذکرہ مولانا غلام رسول قلعوی۔ از۔ مولانا محمد اسحاق بھٹی حفظہ اللہ۔ صفحات 351 سے 354، طبع مولانا غلام رسول رحمہم اللہ ویلفیئر سوسائٹی۔ قلعہ میہاں سنگھ ضلع گوجرانوالہ)

**اہل اللہ کے جذبہ اطاعت رسول ﷺ کا قرآن سے ثبوت:۔** قرآن مجید میں اس عنوان کو اس انداز سے اجاگر کیا گیا ہے:۔"قل ان کنتم تحبون الله فاتبعوني یحببکم الله" (آل عمران 31) (اے محمد ﷺ) فرما دیجئے کہ اگر تم اللہ سے محبت کا دم بھرتے ہو تو میری اتباع کرو۔ (اس کے نتیجے میں) اللہ تعالیٰ تم سے محبت کریں گے"

یعنی اللہ تعالیٰ کی معرفت ومحبت کا معیار اتباع سنت واطاعت رسول ﷺ میں مضمر ہے۔ قرآن مجید میں اس مقام کو سورت النساء میں اس طرح بیان کیا گیا ہے:"من یطع الرسول فقد اطاع الله" (النساء 80) "جس بندے نے اللہ کے رسول ﷺ کی اطاعت کی، گویا اس نے اللہ کی اطاعت کی۔" اللہ تعالیٰ نے رسول اللہ ﷺ کی پیروی کو اپنی محبت واطاعت اس لیے بھی قرار دیا ہے کہ رسول اللہ ﷺ جو کچھ بولتے ہیں، وہ وحی الٰہی ہی ہوتا ہے چنانچہ ارشاد ہوتا ہے:"ومایںطق عن الھوی، ان ھوالا وحی یوحی"۔ (النجم۔۳،۴) "رسول اللہ ﷺ اپنی مرضی سے لب کشائی نہیں کرتے بلکہ وہ (دین کی باتیں اور اسلام کے احکامات کے متعلق جو کچھ تمہیں دے رہے ہیں) اللہ کی وحی ہے۔ جو ان کی طرف بھیجی جاتی ہے"

**احادیث مبارکہ میں اہمیت:۔** قرآن مجید کے ساتھ احادیث مبارکہ میں بھی نبی کریم ﷺ کے بے شمار ارشادات گرامی موجود ہیں جن سے یہ بات ثابت ہوتی ہے کہ ایک فرد انسانی جب تک اپنی خواہشات کو رسول اللہ ﷺ کے حکم کے آگے ترک نہ کر دے اور آپ ﷺ کی ذات مبارک سے دنیا کی ہر چیز سے بڑھ کر محبت والفت نہ کرے اس وقت تک وہ کامل مومن نہیں بن سکتا۔

صحیح مسلم میں آپ ﷺ کا یہ فرمان ذیشان موجود ہے:"لایؤ من احد کم حتیٰ اکون احب الیه من والدہ وولدہ والناس اجمعین"۔ (صحیح بخاری، کتاب الایمان، ص۶، حدیث ۱۵، القشیری، ابوالحسین، مسلم بن حجاج، صحیح مسلم، الریاض، دارالسلام نشر والتوزیع، طبع دوم، 2000ع، ص41، حدیث169) "تم میں سے کوئی بھی شخص اس وقت تک مومن نہیں ہوسکتا جب تک وہ اپنے والدین، اولاد اور سب لوگوں سے زیادہ میرے ساتھ محبت نہ رکھے"۔

ایک دوسری حدیث میں آتا ہے:"لایؤ من أحد کم حتیٰ یکون ھواہ تبعالما جئت به" (مشکوٰۃ المصابیح۔ص۳۰)

**علمائے اہل حدیث کا ذوق تزکیۂ وتصوف:۔** درویش صفت، نیک سیرت و پاکیزہ کردار واخلاق کے مالک اہل حدیث علماء و صوفیاء کی دعوت وتبلیغ کے مقاصد میں لوگوں کا تزکیۂ نفس کرنا اور باطل افکار کی تطہیر کرنا ہے۔ چنانچہ اس بارے جماعت اہل حدیث کے عظیم بزرگ "آیة من آیات الله" مولانا غلام رسول قلعوی رحمہ اللہ فرماتے ہیں:"عزیز! اپنے عزیز اوقات کو برباد نہ کریں اور اپنے نفیس سانسوں کو نیکی میں بسر کریں، کوشش کریں کہ خود کو کسی ایسے مرد (صالح) کی خدمت میں پہنچائیں جو زنگ آلود دلوں کو آئینے کی مانند صاف کرنے والوں میں سے ہو" ایک جگہ سرکش نفس کو جھنجھوڑتے ہوئے کہتے ہیں:

خیز غافل بال ہمت باز کن — سوئے جائے اصلیت پرواز کن
طوطی شیریں مقالی چند چند — باشی اندر حبس زاغاں پائے بند

"اٹھو اے غافل! ہمت کے پر کھول (اور) اپنے اصلی گھر کی جانب پرواز کر۔ تو شیریں زبان طوطی ہے، کب تک کوؤں کے قید خانے میں بند رہے گا۔"

جب محض اللہ سبحانہ، کی عنایت سے، کسی کی کوشش کے بغیر ایک بشارت عظمیٰ کا شرف نصیب ہوگیا، اس کھانے کا مزہ چکھو ذائقہ کا ذوق لگا اور تلچھٹ کی لذت طلب حلق تک پہنچ گئی تو پھر افسوس ہے کہ (زندگی) بے مقصد مصروفیات میں برباد کریں اور نفسانی خواہشات کے سرور میں گزاریں۔

**اولیائے کرام کا تزکیۂ نفس قرآن کی روشنی میں:۔** تزکیۂ نفس کے سلسلے میں مولانا قلعوی رحمہم اللہ کی تعلیمات کا مختصر حصہ بیان

کرنے کے بعد ہم دیکھتے ہیں کہ قرآن وحدیث میں اس کے متعلق کیا کچھ فرمایا گیا ہے:۔اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید میں سیدنا حضرت ابراہیم علیہ السلام کی ایک دعا ذکر کی ہے:''ربنا وابعث فیھم رسولاً منھم یتلوا علیھم ایتك ویعلمھم الکتاب والحکمة ویز کیھم ''۔(بقرہ129)

''اے ہمارے رب! میری اولاد میں ان میں سے ہی ایک رسول بھیج' جو انہیں تیری آیات پڑھ کر سنائے اور انہیں کتاب وحکمت کی تعلیم دے اور ان کے اندر کا تزکیۂ کرے۔''ابراہیم علیہ السلام کی دعا سے نبی ﷺ کی بعثت کے تین اہم مقاصد معلوم ہو رہے ہیں۔

☆ تلاوت آیات ☆تعلیم کتاب وحکمت ☆ تزکیۂ نفس ۔قرآن مجید میں رسول اللہ ﷺ کی بعثت میں انہی تین باتوں کو دہرایا گیا ہے:''ھوالذی بعث فی الامیین رسولاً منھم یتلوا علیھم ایاتہٖ ویز کیھم ویعلمھم الکتاب والحکمة وان کانوا من قبل لفی ضلال مبین''۔ (الجمعة ۲)''وہ اللہ تعالیٰ ہے' جس نے ناخواندہ لوگوں میں ان میں سے ہی ایک رسول (ﷺ) بھیجے جو انہیں اللہ کی آیات پڑھ کر سناتے ہیں اور ان کا تزکیۂ کرتے ہیں اور انہیں کتاب وحکمت کی تعلیم دیتے ہیں اگر چہ وہ اس سے پہلے کھلی ہوئی گمراہی میں پڑے ہوئے تھے۔''

قرآن کی اس آیت سے ظاہر ہو رہا ہے کہ پیغمبر اسلام ﷺ کا مقصد لوگوں کو اللہ کی آیات سنانا' انہیں کتاب وحکمت کی تعلیم دینا اور ان کا تزکیۂ نفس کرنا تھا۔اگر بادی النظر میں دیکھا جائے تو آپ ﷺ کی بعثت ونبوت کا اصل مقصد تزکیۂ نفس ہی تھا کیوں کہ تزکیۂ نفس صرف تلاوت قرآن اور کتاب وسنت کی تعلیم سے ہی ممکن ہوسکتا ہے اگر تعلیم وتربیت انسان کا تزکیۂ قلب اور نفس کو پاکیزہ کاموں پر آمادہ نہ کر سکے تو تعلیم وتعلم وغیرہ سب بے معنی ہو کر رہ جائے گی۔جیسا کہ مولانا قلعوی رحمہ اللہ کے اشعار سے واضح ہوا۔قرآن مجید کا ایک اور مقام ملاحظہ ہو:قد افلح من زکاھا، وقد خاب من دساھا۔ (الشمس:۹،۱۰)''بے شک وہ شخص کامیاب ہوگیا جس نے اپنے نفس کو پاک کیا اور وہ ناکام ونامراد ہوگیا جس نے اپنے نفس کو مٹی سے آلودہ کر دیا''۔قرآن وحدیث سے یہ بات اظہر من الشّمس ہے کہ تمام اہم عبادات نماز' روزہ' زکوٰۃ وحج کا مقصد وحید لوگوں کا تزکیۂ نفس وتطہیر قلب ہے۔

**نماز بطور تزکیۂ قلب:۔** نماز کے بارے میں فرمایا:'' ان الصلوٰة تنھٰی عن الفحشاء والمنکر''(العنکبوت 45)''بے شک نماز بے حیائی اور برے کاموں سے روکتی ہے''ایک حدیث میں آتا ہے:''من لم تنھه صلوٰته عن الفحشاء والمنکر فلاصلوٰة له''(ابن ابی حاتم)''جس کی نماز اسے بے حیائی اور برے عمل سے نہ روکے،اس کی نماز،نماز ہی نہیں''

**روزہ بطور تزکیۂ نفس:۔** اسی طرح رمضان المبارک کے روزوں کے متعلق ارشاد باری تعالیٰ ہے:''یاایھا الذین امنوا کتب علیکم الصیام کما کتب علی الذین من قبلکم لعلکم تتقون''۔(بقرہ183)''اے ایمان والو!تم پر ماہ رمضان مبارک کے روزے فرض قرار دیئے گئے ہیں جیسا کہ تم سے پہلے لوگوں پر فرض ہے تاکہ تمہارے اندر تقویٰ وپرہیز گاری پیدا ہوجائے''روزے کے متعلق حدیث میں آتا ہے:من لم یدع قول الزور والعمل به فلیس لله حاجة ان یدع طعامه وشرابه (ابوعیسیٰ: جامع ترمذی' دارالسلام نشر و التوزیع، الریاض، طبع اول1999ءحدیث ۷۰۷)''جس نے برے قول اور برے عمل کو نہ چھوڑا،اس کے بھوکے پیاسے رہنے کی اللہ کو کوئی ضرورت نہیں''

**زکوٰۃ بطور تزکیۂ نفس:۔** زکوٰۃ اسلام کا اہم ستون ہے،اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں:خذ من اموالھم صدقة تطھرھم وتز کیھم (توبہ۱۰۳)''ان کے اموال سے صدقہ (زکوٰۃ) وصول کیجئے جس کے ذریعے ان کے اندر کا تزکیۂ اور تطہیر کیجئے۔''زکوٰۃ اور صدقات کے متعلق ایک حدیث میں ہے:واتقو الشح، فان الشح اھلك من کان قبلکم، حملھم علی ان سفکوا دماء ھم، واستحلوا محارمھم۔ (صحیح مسلم بحواله مشکوٰة المصابیح۔ج1،ص۱۶۴)''(زکوٰۃ وصدقات دیا کرو) اور نفس کی کنجوسی وبخل سے اپنے آپ کو بچاؤ' کیونکہ بخل وکنجوسی (نفس السانی کا ایک رذیل خلق ہے جس) نے تم سے پہلوؤں کو ہلاک کر ڈالا کہ انہوں نے خون ریزیاں کیں اور حرام چیزوں کو

حلال گردانا'' قرآن وحدیث کی تعلیم سے زکوۃ وصدقات اور انفاق فی سبیل اللہ سے انسان کا تزکیۂ نفس ہوتا ہے۔

**حج بطور تزکیۂ نفس:۔** حج بیت اللہ نہایت شاندار عبادت ہے، ارشاد ہوتا ہے:فمن فرض فیھن الحج فلا رفث ولا فسوق ولا جدال فی الحج۔(بقرہ 197)''جو شخص حج کے مہینوں میں حج کی نیت کرے اُسے چاہیے کہ خواہش سے چھیڑ چھانی کرنے ، کسی کی نافرمانی کرنے اور لڑائی جھگڑے کرنے سے اپنے آپ کو بچائے'' وتزودوا فان خیر الزاد التقوی (بقرہ 197)۔ان آیات کی تشریح میں بخاری کی ایک حدیث ہے۔آپ ﷺ نے فرمایا:''من حج لله فلم یرفث ولم یفسق رجع کیوم ولدته امه ''(صحیح بخاری، کتاب الحج، حدیث ۱۵۲۱،صحیح مسلم، کتاب الحج حدیث ۳۲۹۱)''جس نے اللہ کی رضا کیلئے حج کیا اور اس میں اپنے آپ کو گناہ اور نافرمانی سے بچایا وہ گناہوں سے ایسے پاک صاف ہو کر لوٹا جیسے گویا اس کی ماں نے آج اسے جنم دیا ہے''

اسلام کے ان چار ارکان اربعہ سے یہ بات پایہ ثبوت کو پہنچ چکی کہ تمام عبادات کا اصل مقصد عرفان حق و علم ہے جو تزکیۂ وتطہیر قلب ہی کے ذریعے ممکن ہے اور اس چیز کا درس علمائے اہل حدیث دیتے رہے اور فی زمانہ بھی ان کی دعوت وارشاد کی غرض وغایت یہی ہے۔فللہ الحمد۔(اب کچھ باتیں مؤلف کتاب کے متعلق)

**دنیا بھر میں محبت اور امن کے علمبردار:۔** عالم اسلام آج جن پرآشوب زمانے سے گزر رہا ہے بدترین داخلی انتشار اور خارجی دباؤ کے باعث وطن عزیز زندگی اور موت کی کشمکش میں مبتلا ہے۔اس پورے ماحول میں کہیں سے بھی امن رواداری اور بقائے باہمی کی آواز بلند نہیں ہو رہی۔بقول اقبال

| | |
|---|---|
| بوئے گل لے گئی بیرون چمن راز چمن | کیا قیامت ہے کہ خود پھول ہیں غماز چمن |
| ایک بلبل ہے کہ محو ترنم اب تک | اس کے سینے میں ہے نغموں کا تلاطم اب تک |

ان حالات میں ایک شخصیت ہے، جس کی فکری اور عملی کاوشیں ملکی اور بین الاقوامی سطح پر اسلام کے حقیقی پیغام امن ومحبت کی خوشبو پھیلا رہی ہیں یہ آواز...... پاسبان ملت......حضرت حکیم محمد طارق محمود مجذوبی چغتائی حفظہ اللہ کی ہے،جنھوں نے نفرتوں بھرے خونی منظر نامے کو اپنے مرکز امن وروحانیت کے ذریعے پرامن روحانی معاشرے میں بدلنے کی کوشش کی ہے۔جس نے بین المسالک رواداری لے کر بین المذاہب ہم آہنگی کو فروغ دیا۔حضرت حکیم صاحب نے اسلام کے علم ودانش اور اعلی تصوراتی محاذوں کے خلاف حملوں کا مقابلہ مخاصمت یا غیض وغضب کی فضا میں نہیں، تعلیم وتعلم اور علم وادب کو فروغ دے کر کیا ہے۔

| | |
|---|---|
| ہوا گو تند وتیز لیکن چراغ اپنا جلا رہا ہے | وہ مرد درویش جس کو حق نے دیئے ہیں انداز خسروانہ |

**اہل اللہ کی خدمت میں حاضری کا جذبہ:۔** حضرت حکیم محمد طارق محمود مجذوبی چغتائی حفظہ اللہ سابقہ ریاست بہاولپور کے قدیم ترین شہر احمد پور شرقیہ میں پیدا ہوئے' یہیں پلے بڑھے' جوان ہوئے' تصوف اور روحانیت کا درس تو ان کو والد گرامی حضرت حکیم محمد رمضان چغتائی صاحب مرحوم ومغفور سے ورثہ میں ملا تھا۔لیکن ان پر اللہ تعالیٰ کا خاص کرم نوازی یہ ہوئی کہ انہیں اپنے دور کے اعاظم رجال علمائے کرام حضرت علامہ مولانا محمد عبداللہ خان رحمۃ اللہ علیہ،حضرت مولانا عبدالرزاق فاروقی رحمۃ اللہ علیہ،حضرت مولانا حکیم فیض اللہ خان رحمۃ اللہ علیہ (خاکسار کے دادا)،حضرت مولانا شرف الحق رحمۃ اللہ علیہ،حضرت مولانا اللہ بخش رحمۃ اللہ علیہ،حضرت مولانا عبداللہ مجذوب رحمۃ اللہ علیہ و دیگر حضرات علماء کرام کی محبت سے مستفید ومستفیض ہونے کا موقع میسر آیا۔

**مرکز روحانیت وامن کا قیام:۔** بہاول پور (احمد پور شرقیہ) کی دھرتی کا یہ سعادت مند سپوت علم وادب کے میدان میں جب پختہ کار ہو گیا تو قدرت نے انہیں امن عالم کیلئے راست فکر کا نمائندہ بنا کر لاہور بھیج دیا۔مزنگ چونگی کے قریب مرکز امن وروحانیت کی بنیاد رکھی۔مرکز کی اساس دعوت الی اللہ کے اس اسوہ رسول ﷺ اور اسوہ صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین پر تھی۔ماہنامہ عبقری کا اجراء بھی اس سلسلے کی

ایک کڑی تھی۔اوراس کی نتیجہ خیزی دنیا نے دیکھی کہ تھوڑے ہی عرصے میں یہ دعوت صرف پاکستان میں نہیں بلکہ دنیا کے کونے کونے میں پہنچی۔

اک نیا عہد زمانے کو دکھانا ہوگا　　شب کو دن دشت کو گلزار بنانا ہوگا
ہم خزاؤں کے تھپیڑوں سے بھی ٹکرائیں گے　　اب تو گلشن میں بہارو تمہیں آنا ہوگا

وطن عزیز میں آپ کی کاوش کا مطمع نظر ایک ایسے معاشرے کا قیام ہے جہاں ہر طرح کی فرقہ پرستی اور کشاکش کا خاتمہ کر کے باہمی ہم آہنگی اور امن وآشتی کی فضا کو فروغ دیا۔

**نفرتوں کے الاؤ میں پیغام امن ورواداری:۔** آپ کی خدمات کا دائرہ کار انتہائی وسیع ہے۔مرکز امن وروحانیت کے ذریعے درج ذیل حوالے سے جدوجہد بہت اہم ہے☆اعتقادی سطح پر اعتدال کا فروغ ☆مذہبی سطح پر اعتدال کا فروغ ☆سماجی سطح پر اعتدال وہم آہنگی کا فروغ۔

**کتاب ذوق تصوف ایک تاریخی کارنامہ:۔** اس پرفتن اور مادیت پرستی کے دور میں ہمارے ممدوح حکیم صاحب کا یہ تاریخی کارنامہ ہے۔اس پر بجا طور پر مبارکباد کے مستحق ہیں۔کیوں کہ نفرتوں، بغاوتوں اور بغض وعناد کے برپا طوفانوں میں علم وادب کے ایسے گہوارے کی ضرورت تھی۔جو دلوں کو دوبارہ جام محبت سے لبریز کرسکے جو'' الابذکر اللہ تطمئن القلوب۔'' کی صدا لگا کر دل کی کھیتیوں میں توحید کی جوت لگا سکے......!!!

خاکسار راقم الحروف حضرت حکیم صاحب حفظہ اللہ کی علمی، تصنیفی، تالیفی اور تاریخی خدمات کا مداح ہے۔اس وقت آپ 150 کے لگ بھگ کتب کے مؤلف ومصنف ہیں۔ماشاءاللہ۔

مئی 2013ء کی بات ہے لاہور جا کر ان کے مرکز روحانیت وامن اوراس کے تمام شعبہ جات دیکھنے کا موقع ملا۔حکیم صاحب کا درس سنا۔ان کی محفل ذکر میں شمولیت اختیار کی۔مرکز میں قائم ''تسبیح خانہ'' میں توحید کے انوار دیکھے۔تجلیات سنت کا نظارہ کیا۔عظیم الشان لائبریری میں علم وادب کا فیضان تقسیم ہوتے دیکھا۔جدید سہولیات سے آراستہ دواخانے کی چار منزلہ لیبارٹری کا دورہ کیا۔درس سننے کیلئے آنے والی خواتین کی الگ عالی شان بلڈنگ دیکھی جہاں باپردہ خواتین کا ہجوم تھا جو تزکیہ کیلئے الگ راستے سے آئی تھیں۔

میرے ہم سفر، حکیم صاحب کے دیرینہ ساتھی جناب حاجی محمد اصغر کھوکھر صاحب ہمراہ تھے۔ان کی اور میری حکیم صاحب موصوف سے الگ خصوصی نشست ہوئی، باہمی امور کا تبادلہ خیال ہوا، خاکسار نے چند سوالات پوچھے............! مومنانہ فراست، حکمت وتدبر سے لبریز جوابات ان کی بارگاہ سے وصول ہوئے۔عرض کیا......! حکیم صاحب! یہ فرمائیں' انتہاء پسندی اور دہشت گردی کا علاج آپ کس طرح کریں گے؟۔فرمایا......! ہم اللہ تعالیٰ کے ساتھ رشتہ عبدیت، اس کے رسول ﷺ کے ساتھ رشتہ محبت واطاعت، قرآن کی ابدی اور حتمی ہدایات کی طرف بنی نوع انسان کا تعلق اور فروغ تعلیم وشعور کا جذبہ لوگوں میں پیدا کر رہے ہیں یہ وہ قوت ہے جو کبھی انتہاء پسندی کی طرف جانے نہیں دیتی''۔

جناب حکیم محمد طارق محمود چغتائی صاحب حفظہ اللہ کی یہ باتیں سوفیصد درست ہیں کیونکہ محبت اور نفرت ایک جگہ اکٹھی نہیں ہوسکتیں۔ ان کے نزدیک روحانیت وتصوف وہ طرز عمل اور طریقہ تربیت ہے جو انسانیت سے محبت کے درس پر مبنی ہے۔یہاں آکر پتا چلا کہ موصوف گرامی ''اہل حدیث کے ذوق تصوف'' پر پوری تندہی سے کام کر رہے ہیں۔

**مولانا غلام رسول رحمہ اللہ کے پڑپوتے سے ملاقات:۔** مرکز کے مہمان خانے میں مشہور عالم دین مولانا غلام رسول قلعوی رحمۃ اللہ علیہ کے حقیقی پڑپوتے (میرے ہم نام) حضرت مولانا حمید اللہ اعوان سدید حفظہ اللہ سے ملاقات ہوئی۔آپ بھی حضرت حکیم محمد طارق محمود مجذوبی چغتائی صاحب کی خصوصی دعوت پر تشریف لائے تھے۔جناب مولانا حمید اللہ اعوان صاحب سے ٹیلی فونک رابطہ تو تھا لیکن ملاقات کا شرف حاصل نہ تھا۔لیکن آج انہیں سلام عرض کرنے اور کچھ گزارشات پیش کرنے کا موقع فراہم ہوگیا۔آپ اعلیٰ ظرف کے مالک متین شخصیت ہیں۔

اصل واقعہ یہ ہے کہ اعوان صاحب کے جد امجد مولانا غلام رسول قلعوی رحمۃ اللہ علیہ (وفات 1874ء الموافق 1291ھ) کے متعلق 528 صفحات پر ایک کتاب چھپی ہے۔ اس کے مصنف علامہ مولانا محمد اسحاق بھٹی حفظہ اللہ ہیں۔ حضرت مولانا غلام رسول قلعوی رحمہ اللہ کے ریاست بہاول پور کے عالم نبیل علامہ ابومحمد عبدالحق الہاشمی العمری رحمہ اللہ مہاجر مکی کے اکابر سے تعلقات استوار رہے۔ چنانچہ خاکسار نے بھٹی صاحب کے حکم پر یہ حالات مرتب کر کے بھیجے۔ ان حالات کو بیان کرنے کیلئے پورا ایک باب مختص کیا گیا ہے باب نمبر 24: ''مولانا غلام رسول رحمہ اللہ اور احمد پور شرقیہ کا ہاشمی خاندان''

کہنے کا مقصد یہ ہے کہ مولانا غلام رسول رحمہ اللہ کے پڑپوتے مولانا حمید اللہ اعوان سدید صاحب سے مجھے ملنے کی بہت دید تھی۔۔۔اور یہ تمنا حکیم صاحب کے مرکز روحانیت دامن میں جا کر بار آور ثابت ہوئی......!

اعوان صاحب سے میری ملاقات اور گفتگو جاری تھی کہ حکیم صاحب نے اپنی ایک زیر طبع کتاب کا مسودہ منگوایا جولیگل سائز کے کم از کم 2000 سے زائد صفحات پر مشتمل تھا۔ یہ انتہائی غیر معمولی مسودہ علماء اہل حدیث کی خدمت تصوف کے موضوع پر تھا۔

میں نے اور میرے واجب الاحترام بزرگ اعوان صاحب نے اس ضخیم مسودے کے جستہ جستہ مقامات دیکھے۔ مولانا عبداللہ غزنوی رحمۃ اللہ علیہ، مولانا غلام رسول قلعوی رحمۃ اللہ علیہ، مولانا عبدالمجید سوہدروی رحمۃ اللہ علیہ و دیگر ذی وقار اسلاف کے حالاتِ زندگی، ملفوظات، افکار، ارشادات کا گنجینۂ آباد ہوتا نظر آیا...... بے شبہ اس کہکشاں کا ہر ستارہ رشد و ہدایت اور جہد و عمل کا استعارہ تھا۔ چراغ سے چراغ جلتا رہا......اور یوں اکناف عالم میں دینی تعلیم واقدار کے احیاء اور اقامت دین کی تحریکیں مسلسل جاری وساری ہیں اور رہیں گی۔ ان شاءاللہ۔

بآں گروہ کہ از ساغر وفا مستند سلام مابہ رسایند ہرکجا ہستند

اس نشست میں مجھے حضرت حکیم صاحب نے اور مولانا حمید اللہ اعوان سدید صاحب نے حکم دیا کہ آپ کتاب پر مقدمہ لکھیں میں نے عرض کیا: خاکسار ابھی طفل مکتب ہے۔ یہ مجوزہ کتاب تاریخ اہل حدیث کی نادر و نایاب شخصیات کی تبلیغی کاوشوں سے متعلق ہے۔ اس لیے یہ کام حضرت مولانا حمید اللہ اعوان صاحب کو ہی کرنا چاہیے۔

چنانچہ احمد پور شرقیہ لوٹنے کے بعد احمد پور شرقیہ سے برادر محمد ساجد صاحب، فیصل آباد سے پروفیسر رضوان الٰہی صاحب رابطے میں رہے......ان سب حضرات کا یہی کہنا تھا کہ ''اہل حدیث کے ذوق تصوف'' پر کچھ نہ کچھ ضرور لکھا جائے۔

اسی طرح قلعہ اسلام (ضلع گوجرانوالہ) سے مکرم مولانا حمید اللہ اعوان صاحب حفظہ اللہ (جن کا میرے دل میں بہت احترام ہے) نے مجھے تین مرتبہ فون کر کے کتاب کے متعلق لکھنے پر اصرار فرمایا۔ سچی بات یہ ہے کہ جس طرح بعض معاملات میں حضرت حکیم محمد طارق محمود مجذوبی چغتائی صاحب کو انکار کرنا مشکل ہوتا ہے۔ اسی طرح بقیۃ السلف مولانا حمید اللہ صاحب کی بزرگانہ شفقت کے آگے انکار پر اصرار کرنا میری مجال نہ تھی۔

چنانچہ یہ چند صفحات جو میں نے لکھے ہیں ان بزرگوں سے محبت والفت کے ثبوت کیلئے کافی ہیں مجھے تاریخ دانی کا کوئی زعم ہے نہ میرا مطالعہ حرف آخر ہے۔ میں نے صرف اتنی کوشش کی ہے کہ تصوف کے سلسلے میں علمائے اہل حدیث کے دعوتی نکات کو قرآن وحدیث کی روشنی میں پیش کروں۔ تاکہ ہماری نوجوان نسل اور دینی وتحریکی کارکنان علم تاریخ کے بحر بیکراں میں غوطہ زن ہو کر اپنے بزرگوں کی بے مثال جدوجہد سے واقف ہو کر حریت فکر کے اس ورثے کے امین بن سکیں بقول مودہ اقبال۔

یاد عہد رفتہ مری خاک کو اکسیر ہے میرا ماضی میرے استقبال کی تفسیر ہے

**کتاب ذوق تصوف ایک خزینہ ہے:۔** میں سمجھتا ہوں ''اہل حدیث کا ذوق تصوف'' کی مختلف جہات ہیں اور ہر جہت الگ سے کام کی متقاضی ہے۔ یہ ایک خزینہ ہے، جسے نسل نو کو منتقل کر کے حضرت حکیم صاحب نے پوری ملت اسلامیہ پر احسان کیا ہے۔ زیر نظر کتاب

کے مؤلف موصوف کا شماران معدودے چند حضرات میں ہوتا ہے جنہیں اولیاء الرحمٰن اورصوفیان کرام سے خصوصی لگاؤ ہے۔آپ کے تلامذہ، متنسبین کی ایک طویل فہرست ہے جس میں ایک سے بڑھ کرایک گوہر کامل شامل ہے۔آپ زندہ دل اور زندگی سے بھر پور شخصیت ہیں۔قدیم اسلاف اولیاء اللہ کی نسبتوں کو عام کرنے کیلئے بڑی خاموشی اور پراثر انداز سے کام کررہے ہیں۔غیر ضروری بحثوں میں الجھاؤان کے مزاج کے منافی ہے۔آپ وفاداری بشرط استواری کی ایک عمدہ مثال ہیں۔جس کسی اہل علم سے رابطہ ہوا' تعلق قائم ہوااسے نبھانے اور مزید وسعت دینے میں کوشاں رہے۔

وہی جواں ہے قبیلے کی آنکھ کا تارا　　شباب جس کا ہے بے داغ، ضرب ہے کاری
اگر ہو جنگ تو شیرانِ غالب سے بڑھ کر　　اگر ہو صلح تو رعنا غزالِ تاتاری

حضرت حکیم محمد طارق محمود مجذوبی چغتائی حفظہ اللہ کے متعلق بہت سی باتیں مزید کہنے کو جی چاہتا ہے اگر طوالت کا ڈر نہ ہوتا تو میں ان کی فلاحی خدمات پر روشنی ڈالتا۔بشرط زندگی آئندہ کسی نشست میں مل بیٹھیں گے......اوراس موضوع پر بات کریں گے۔ہماری دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ حکیم صاحب کی خدمات کو قبولیت سے نوازے اور آپ کی تگ ودو سے اقوام عالم میں دین اسلام کی حقیقی تعلیمات کا چہرہ نکھر کر سامنے آئے۔آمین۔ یارب العالمین۔(حمید اللہ خان عزیز،ایڈیٹر: ماہنامہ مجلّہ تفہیم الاسلام،احمد پور شرقیہ ضلع بہاولپور:۱۳۔۰۷۔۰۱)

☆☆☆☆☆

## تصوف ہے لذتِ آشنائی کا نام

(از: حافظ یوسف سراج، ریسرچ ڈیپارٹمنٹ پیغام ٹی وی، کالم نگار، روزنامہ ''نئی بات'')

انگریزی ادبیات میں ایک لفظ ہے Irony۔حفظ میں ہمارے ایک قاری صاحب ہوتے تھے۔انگریزی ادبیات کی یہ اصطلاح تو خیر وہ نہ جانتے تھے، البتہ اس اصطلاح کو برتنا خوب جانتے تھے۔کلاس میں جب انہیں کسی بڑے طالب علم کو سزا دینا ہوتی سب سے چھوٹے بچے کو اسے سمجھانے بھیج دیتے۔اب سب سے زیادہ عمر والے طالب علم کو ننھا سا بچہ سمجھا رہا تھا کہ وہ ٹھیک ہو جائے اور سبق ٹھیک یاد کیا کرے وغیرہ وغیرہ۔ حالانکہ اس ننھے ناصح کو خود وہ عقل نہیں ہوتی تھی جو وہ ایک سمجھدار اور عمر میں اپنے سے تین گنا طالب کو سکھا رہا ہوتا تھا۔اب یہ تو کوئی اس بڑے ''خطا کار'' سے پوچھے کہ اس پر کیا بیتتی ہوگی۔میرا خیال ہے اگر سامنے قاری صاحب موجود نہ ہوتے تو عین ممکن ہے وہ مغلوب الغضب اور مغلوب الغیرت ہو کر اس ننھے مصلح کو اٹھا کے دیوار سے دے مارتا۔یہ دراصل قاری صاحب کی دونوں سے Irony ہوتی تھی۔دراصل کسی شخص کو اس نام یا کام سے یاد کرنا جس کی اس میں صلاحیت ہی نہ ہو یہ Irony کہلاتا ہے۔میرا خیال ہے کہ تصوف کی کتاب پہ لکھنے کا مجھے حکم دیا جانا بھی کسی Irony سے کم نہیں۔بہر حال حکم صادر ہوا اور ظاہر ہے آپ اپنی زندگی میں کچھ مہربانوں کو کبھی انکار نہیں کر سکتے۔انسان بھی کس آسانی سے وعدہ کر لیتا اور کس مشکل سے پھر یہ اسے بھگتتا ہے اصرار پھر اتنا بڑھتا ہے کہ آپ کو اپنا دامن Irony کے تیروں کے سامنے تار تار ہونے کو پیش کر دینا ہی پڑتا ہے۔اب صورتحال یہ ہے کہ لال شہباز قلندر کے نام سے معروف ہونے والے عثمان مروندی رحمہ اللہ کی زبانی مجھے اپنا تماشا لگا دینا پڑ رہا ہے۔

بیا جاناں تماشا کن کہ در انبوہ جانبازاں　　بصد سامان رسوائی سرِ بازار می رقصم

''میرے محبوب! دیکھ لے کہ تیرے عشاق کے ہجوم میں یہ خاکسار بھی رسوائی کا تسلی بخش ساماں کیے محو رقص ہو گیا ہے''۔

**تصوف اپنی خواہشات کو موم کر دینے کا نام:** جہاں تک تصوف کی بات ہے تو تصوف میرے نزدیک لذت آشنائی کا نام ہے۔وہ عشق بلا خیز جو انسان کو دو عالم سے بیگانہ کر دے اور جو سینے میں پلتی سرکش خواہشوں کو اتنا موم کر دے کہ وہ برضا ورغبت محبوب کی چاہ میں ڈھلتی چلی جائیں۔تصوف یہ ہے کہ بندہ اپنی خواہشات اور آرزوؤں ہی کی نہیں بلکہ اپنی جان کی قیمت پر بھی محبوب کے اشارۂ ابرو کی لاج رکھنا سیکھ

لے اور پھر اسے بوجہ اپنی زندگی کا حاصل سمجھے۔ کبھی دو تصوفوں کی بات بھی ہوتی ہے۔ یعنی عربی تصوف اور عجمی تصوف، یہ بھی درست ہے کہ تمام اداروں کی طرح عصر حاضر میں تصوف پر بھی کٹھن وقت آیا ہے۔ اس حوالے سے ابوالحسن ندوی رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ پہلے تصوف ہوتا تھا مگر اس کا نام نہ رکھا گیا تھا لیکن آج تصوف کا نام تو ہے مگر اس میں وہ حقیقی جان اور آن نہیں ملتی۔ بہر حال تصوف محبوب حقیقی کی لگن میں مگن ہو جانے کا نام ہے، محبوب سے یہاں ظاہر ہے حقیقی محبوب مراد ہے، اس سلسلے میں کچھ لوگ تو اتنے کھلے ڈلے نکلے کہ انہوں نے ایسے تصور جاناں ہی سے جان چھڑالی جو چھوٹی اگر چہ پھر بھی نہیں کہ اسے نہ ماننے میں بھی سو طرح کے ماننا آجاتا ہے۔ دراصل انسانی وجود کا ''ہارڈ ویئر'' ہی ایسا ہے کہ یہ محبوب کو ماننے کے ''سافٹ ویئر'' کے بغیر متوازن اور کارآمد رہ ہی نہیں سکتا۔ دراصل عہد الست میں محبوب سے جو گفتگو ہوئی اس کی لذت و کشش ہر آن محبّ کو محبوب کی تلاش وجستجو میں کھپائے رکھتی ہے۔ پھر اس راہ کے کچھ مسافران محبت وہ تھے جنہوں نے دو محبوب تخلیق کر لیے۔ ایک یزداں اور دوسرا اہرمن۔ یزداں بھلائیاں دینے والا اور اہرمن بھلائیاں سمیٹ لینے والا اور یہ دونوں ہی برابر طاقت کے پہلوان بتائے جاتے ہیں۔ اب مجھے یہ نہیں معلوم کہ جب دینے اور لینے کے مسئلہ پر جب اہرمن و یزداں دونوں ہی اکھاڑے میں اتر آتے ہوں گے تو جیتتا کون ہوگا۔ خیر یہ تو ناداں تھے جو دو پر قناعت کر گئے، کچھ نے تو خداؤں کو دھان کی پنیری میں بدل ڈالا، وہ خدا بوئے اور وہ الہٰ کاشت کئے کہ الامان والحفیظ! ایک ڈھونڈو، ہزار ملتے ہیں۔ مثلاً آپ اگر پڑوسی ملک کی سرحد پار کریں تو وہ آپ کو فخر سے یہ کہتے ہیں، اتنے کروڑ دیوی دیوتاؤں کی سرزمین پر خوش آمدید! خدا سازی کا فلسفہ یہاں بڑا سادہ ہے، جو ڈرائے وہ بھی خدا اور جو لبھائے وہ بھی خدا۔ ان سب خدا پرستوں اور خدا سازوں سے الگ کچھ لوگ وہ ہیں جو وحدت کے قائل ہیں۔ انہی لوگوں کو یہ کتاب قصہ کہتی ہے اور یہی چیز توحید کہلاتی ہے، اگر چہ خود توحید بھی بڑی پہلو دار کر لی گئی۔ اس توحید کا ایک رنگ یورپ کے فلسفیوں مثلاً والٹیر وغیرہ نے اپنایا۔ اس کے تحت وہ اس کائنات کا خدا تو مانتے ہیں مگر یہ نہیں مانتے کہ وہ رسول اور کتابیں بھی بھیجتا ہے۔ گویا یہاں آسانی مہیا کر لی گئی کہ خدا کو تو مانو مگر خدا کی نہ مانو۔ ایک توحید جو تثلیث و توحید کا یہ ایسا چکر ہے کہ آج تک خود ماننے والوں کی سمجھ میں نہ آسکا، اوروں کو تو خیر وہ کیا سمجھا سکتے۔ لگتا یہ ہے کہ انہی کے حق میں غالب کی دعا قبول ہوگئی ہے۔

بک رہا ہوں جنوں میں کیا کیا کچھ　　　کچھ نہ سمجھے خدا کرے کوئی

ایک توحید وہ ہے جو الہامی کتابوں نے پیش کی اور آج جس کا جوہر، خلاصہ اور رفیع الشان ومظاہر آخری الہامی کتاب قرآن مجید پیش کرتا ہے۔ یہی وہ توحید ہے، آج مسلمان جسے مانتے ہیں، یہ بھی مگر طے ہے کہ عملی زندگی میں اسے ثابت کر دکھانا ہے بڑا مشکل۔ مادیت اور اعداد و شمار کے اس دور میں کتنا مشکل ہے کہ ایک طرف کروڑوں خدا اور دوسری طرف صرف ایک الہٰ۔ دھچکا سا لگتا ہے اور کئی دفعہ تو یہ دھچکا ایک خدا کے ماننے والوں کو بھی زیر وزبر کر دیتا ہے۔ یہ محض لکھنے کی حد تک نہیں بلکہ ملک کے طول وعرض میں دیکھنے کی بھی بات ہے۔ چنانچہ اعتقاداً ایک ماننے کے باوجود بھی عملاً ہمارے، بہت سے آستانے اور ٹھکانے وجود میں آگئے ہیں۔ جو دراصل کبھی توحید کی رہنمائی کیلئے وجود میں آئے تھے مگر ہماری کم ظرفی اور بے خبری ہے سنگ راہ کو منزل بنا چھوڑا۔ خیر یہ ایک الگ دردبھری کہانی ہے، بہر حال ایک کو جان جاناں اور محبوب ماننا ہی توحید ہے اور یہی دراصل انسانیت کی آزادی کی معراج ہے۔ اقبال کہتا ہے۔

وہ ایک سجدہ جسے تو گراں سمجھتا ہے

**حقیقی تصوف کی کرشمہ سازیاں:** بزرگوارم حکیم محمد طارق محمود چغتائی حفظہ اللہ جو ''عبقری'' نامی ماہنامے کے مدیر بھی ہیں کی یہ کتاب دراصل اسی ایک کو ایک ماننے کے نتائج بتاتی ہے۔ جب کوئی اسے اپنی زندگی میں اکیلا کر دکھاتا ہے تو پھر وہ ذات لاشریک انسان کو اپنی قدرت کے کیا کرشمے دکھاتی ہے، یہ کتاب اسی کی سرگزشت ہے۔ کس طرح وہ اپنے ماننے والوں کے لب گداز سے، چشم حیرت سے، ہاتھ غنا سے اور دل آسودگی سے بھر دیتا ہے۔ دیکھنے اور پڑھنے کی چیز ہے۔ ماننے اور محبت کرنے والوں کو کس طرح اسباب مہیا ہوتے، طوفانوں سے ان کی کشتی کس طرح بچ نکلتی اور پھر اس کی قربت کی طلب میں جسم وجاں پر کیا کیا قیامت ہو گزرتی اور پھر اس قیامت میں کیا لذت ہمکتی ہے، یہ

سب تصوف حقیقی کی ادنیٰ کرشمہ سازیاں ہیں۔ بہت سے اللہ والوں کا، بہت سی کتابوں سے یہاں تذکرہ اکٹھا کیا گیا ہے، جس سے وصل کی آسودہ حکایت اور ہجر کی صبر آزما شکایت آشکار ہوتی ہے۔ یہاں یہ بھی عرض کردوں کہ وصل یار کے طریقے صد ہزار ہوسکتے ہیں اور اس راہ کے ہر راہی کو الگ راستہ پیش آسکتا ہے۔ محبوب کی عنایت طالب کی طلب اور ظرف کے لحاظ سے مختلف ہوسکتی ہے پھر جو منزل تک پہنچادے ہر وہ راستہ معتبر اور محترم ہوتا ہے مگر اس معاملے میں آسان ترین، خوبصورت ترین اور محفوظ ترین راستہ وہی ہے جو فاران کی چوٹیوں سے دنیا کو مخاطب کرنے والے محمد عربی ﷺ نے محبوب حقیقی سے سیکھا اور پھر اپنے محبت وعنایت تمام انسانوں کو سکھا دیا۔

**مؤلف اور کتاب کے حق میں دعا:۔** یہی اس کتاب کا طرۂ امتیاز بھی ہے۔ ہم محبوب سے محبت مانگتے ہیں اور محبوب کبریا کے نشانات قدم کے ذریعے سے مانگتے ہیں۔ گو جانتے ہیں قطعاً اس قابل نہیں، کسی غلاظت بھرے جوہڑ کی گندی مخلوق جتنی حیثیت بھی نہیں رکھتے۔ اس کے باوجود مگر مانگتے ہیں اور پورے اعتماد سے مانگتے ہیں۔ اس اعتماد کی کچھ حیثیت ہے تو صرف یہی کہ اسی کے ہیں، کچھ فخر رکھتے ہیں تو یہ کہ اس کے محبوب سے نسبت رکھتے ہیں۔ باقی کچھ پلے نہیں۔ ویسے اگر یہی وہ مان لیا جائے تو پھر کچھ اور کی ضرورت بھی نہیں۔ اللہ اس کاوش کو انسانوں کی محبوب سے ملاقات اور مؤلف کی نجات کا ذریعہ بنادے۔ آمین۔

(حافظ یوسف سراج، ریسرچ ڈیپارٹمنٹ پیغام ٹی وی، کالم نگار، روزنامہ ''نئی بات'')

☆☆☆☆☆

## اسلاف کے قرض کی ادائیگی

(از: حافظ محمد فہیم علوی حفظہ اللہ، مدیر ماہنامہ علم وآگہی)

تبصرہ نگار فاضل درس نظامی نے پنجاب یونیورسٹی سے اسلامیات اور اردو میں ماسٹرز کیا اور پاکستان کے معروف کثیر الاشاعت دینی جریدے ماہنامہ ''علم وآگہی'' کے ایڈیٹر ہیں۔

**ذوق تصوف منفرد موضوع کا احاطہ:۔** ''علمائے اہل حدیث کا ذوق تصوف'' کا موضوع ایک مدت سے توجہ کا طلب گار تھا، تصوف پر بہت سے لوگوں نے اب تک بہت کچھ لکھا ہے۔ جس میں تاریخ تصوف، تعارف تصوف، تصوف کے ارکان کی تفصیل کے علاوہ اس کے حق میں اور اس کے خلاف بہت کچھ اہل قلم نے اپنا حصہ ڈالا ہے۔ یہ کتاب ایک منفرد موضوع کا احاطہ کرنے والی ایک منفرد تصنیف ہے جس میں ماضی قریب وبعید کے علمائے اہل حدیث کے تصوف کے رجحانات کا بہت تفصیل سے جائزہ لیا گیا ہے۔ اسلاف کا تذکرہ اس انداز میں کرنا کہ ایک خاص پہلو مدنظر رہے بہت تحقیق طلب کام ہے۔ اس طرح ایک طرف تو تاریخ مرتب ہو جاتی ہے جبکہ دوسری طرف احسان شناسی کے جذبات بھی دل میں موج زن نظر آتے ہیں۔ بالآخر دین ہم تک انہی کی محنت اور کوشش سے پہنچا ہے۔

مکاتب فکر میں ایک دوسرے کے اسلاف کی تعریف وتوصیف بلکہ تذکرہ تک میں یک گونہ بخل کا پہلو پایا جاتا ہے لیکن فاضل مصنف نے اپنی اس کاوش سے اس تاثر کو کم از کم اپنی ذات کی حد تک زائل کردیا ہے۔ کسی کی خوبی کا اعتراف کرنا بذات خود ایک بہت بڑی خوبی ہے۔

تصوف اپنے معروف معنوں میں جس طرح خلق میں جانا جاتا ہے اس طرح یقیناً معنوں میں نہیں ہے۔

بدلتے دنوں نے اس میں بہت سی خرافات کو داخل کردیا۔ علمائے اہل حدیث حتی المقدور اپنے عقیدہ وعمل کی بنیاد خالص قرآن وسنت کی تعلیمات پر رکھتے ہیں اس لئے تصوف کی طرف رجحان سے گریز ایک فطری بات تھی۔ علمائے اہل حدیث میں ہر اچھی چیز کو قبول کرنے کا داعیہ بدرجہ اتم پایا جاتا ہے۔ لہٰذا جب تزکیۂ نفس کی بات چلے، تعلق مع اللہ کا ذکر ہو، اذکار مسنونہ پر پابندی اور استقامت کی فضیلت جب دل ودماغ میں جگہ پکڑے، دعا اور نماز یقین وایمان کو آسمان کی بلندیوں پر لے جائیں اور زندگی کے ہر شعبے میں تزکیۂ نفس کی دعوت کو عام کرنے کی بات

ہوتو علمائے اہل حدیث میں ایک طویل ناموں کی فہرست موجود ہے۔جنھوں نے مروجہ تصوف کوقرآن وسنت کی کسوٹی پر رکھ کرخلق خدا کی اصلاح کا بیڑا اٹھایا۔اس رویے کوکچھ اپنوں نے بھی ناپسند کیا لیکن ان کی استقامت دیدنی تھی۔

**علمی طور پر مقروض کردینے والی کتاب:۔** فاضل مصنف نے بہت تفصیل اور محبت کیساتھ ان رجحانات کا جائزہ لیا ہے اگر یہ کہا جائے تو غلط نہ ہوگا کہ مصنف کی اس کاوش نے اہل حدیث کوعلمی طور پر مقروض کردیا ہے۔اب انتظار اس بات کا ہے کہ اہل علم میں سے کون اس قرض کوکب ادا کرتا ہے......؟ (حافظ محمد فہیم علوی، مدیر ماہنامہ ''علم وآگہی''، فیصل آباد)

☆☆☆☆☆

## بہاولپور کے مفتی اعظم کا ذوق تصوف

(از: مولانا حافظ محمد عباس حفظہ اللہ تعالیٰ، خطیب جامع مسجد چبوترہ بازار، احمد پور شرقیہ)

مولانا حافظ محمد عباس حفظہ اللہ تعالیٰ خطیب جامع مسجد چبوترہ بازار احمد پور شرقیہ قدیم زمانے کی بھولی بسری تاریخ کوٹٹولتے بھی ہیں ذوق بھی رکھتے ہیں۔موصوف کا قلم اپنے اسلاف جو ریاست بہاولپور کے سب سے بڑے عالم اور مفتی شرعی تھے ان کے ذوق تصوف کوکچھ یوں نمایاں کررہا ہے۔

**ریاست بہاولپور کے مفتی شرعی:۔** احمد پور شرقیہ بلکہ ریاست بہاولپور میں سب سے بڑے اہل حدیث علماء کرام میں سے مولانا محمد احمد صاحب رحمہ اللہ تھے وہ ریاست بہاولپور کے اس وقت مفتی شرعی تھے۔(یہ وہ دور تھا جب نواب صادق محمد خاں رابع جو کہ حضرت خواجہ غلام فرید رحمہ اللہ کے ہم عصر بلکہ خواجہ غلام فرید رحمہ اللہ نواب بہاولپور کے مرشد طریقت بھی تھے) مولانا محمد احمد صاحب رحمہ اللہ نواب صاحب کے محل میں صادق گڑھ پیلس کے اندر نماز بھی پڑھایا کرتے اور بخاری خواں بھی تھے۔بخاری خواں کا مطلب یہ ہے کہ نواب صاحب نے کچھ علماء مقرر کیے ہوئے تھے۔جو وہاں بخاری شریف جاکر پڑھایا کرتے تھے۔نواب صاحب کا یہ ذوق تھا کہ وہ بھی ان علماء کی مجالس میں بخاری شریف پڑھتے اور دعا کرنے کے بعد واپس آجاتے تھے۔مولانا محمد احمد صاحب رحمہ اللہ ان تمام علماء کے ہیڈ آف بخاری خواں تھے۔

**مولانا بشیر احمد کا ذوق ثناء خوانی:۔** مولانا محمد احمد رحمہ اللہ کے بعد یہ منصب عظیمہ ان کے بیٹے مولانا بشیر احمد صاحب رحمہ اللہ کے ذمے آیا مولانا بشیر احمد صاحب کی یہ خوبی تھی کہ احمد پور شرقیہ سے جب پیدل ڈیرہ نواب تک جاتے تھے تو روزانہ راستے میں جاتے ہوئے ایک نعت کہہ لیتے تھے۔کاغذ اور قلم ان کی جیب میں ہوتا تھا جس کی وجہ سے وہ ایک نعت لکھ لیتے تھے۔اور یہ شوق ان کو اس لیے پیدا ہوا کہ جب انہوں نے شرکیہ قسم کی نعتیں سنیں تو دل میں شوق پیدا ہوا کہ کیوں نہ میں نبی پاک ﷺ کی شان میں ایسی نعتیں لکھوں جو قرآن وسنت کی روشنی میں ہوں تو پھر اس شوق کے ساتھ یہ نعت لکھ لیتے تھے۔جب واپس آتے اس نعت کا باذوق لوگوں سے تذکرہ کرتے۔آپ کے محلے میں آپ کے عقیدت مندوں کی ایک جماعت بنی ہوئی تھی یہ لوگ دیگر ثناء خواں حضرات کو بلاکر آپ کی یہ نعتیں یاد کرواتے پھر جمعہ کی رات کومسجد بڈھن خان والی میں محفل نعت منعقد کرتے تھے اور وہی نعتیں خوبصورت آواز میں سنائی جاتیں۔مولانا رحمہ اللہ گھر سے کوئی نہ کوئی شیرینی پکوا کر لے جاتے تھے محفل ثناء خوانی کے بعد دعا ہوتی اور دعا کے بعد وہ شیرینی وغیرہ تقسیم کی جاتی۔

آپ نے ایک بکری پال رکھی تھی صرف اس لیے کہ یہ نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت ہے کیونکہ آپ ﷺ نے بکریاں چرائی تھیں۔ مولانا نماز عصر پڑھنے کے بعد اس بکری کو باہر لے جاتے تھے اس کو چرا پھرا کر واپس لے آتے تھے۔

**مولانا بشیر احمد کی بیعت نقشبندیہ اور خلافت:۔** مولانا محمد احمد صاحب رحمہ اللہ بڑے محقق اہل حدیث تھے۔آپ کے بیٹے مولانا محمد

بشیر احمد صاحب رحمہ اللہ نے حضرت خواجہ مولانا شاہ فضل علی قریشی نقشبندی مسکین پوری رحمۃ اللہ علیہ سے ملاقات کی سعادت حاصل کی کیونکہ وہ یہاں قبے والی مسجد میں اکثر تشریف لایا کرتے تھے مولانا بشیر احمد پر ان کی مجالس تصوف کا بہت اثر ہوا آپ ان کی قلبی کیفیات سے بہت ہی متاثر ہوئے بالآخر سلسلہ نقشبندیہ میں بیعت ہو گئے۔ بیعت کیا ہوئے پھر آپ کے مرشد نے تکمیل اسباق نقشبندیہ کے بعد سلسلہ نقشبندیہ کی خلافت بھی عطا فرمائی۔ حضرت مولانا عبدالمالک صاحب صدیقی کی ہمشیرہ مولانا بشیر احمد صاحب کی زوجہ تھیں۔ اس طرح مولانا عبدالمالک صاحب اور مولانا بشیر احمد صاحب رشتے میں سالہ بہنوئی تھے۔ بعد میں مولانا عبدالمالک صدیقی رحمہ اللہ خانیوال تشریف لے گئے تھے۔

**مولانا عبدالمالک پر نقشبندی مرشد کی مجالست کا اثر:۔** حضرت مولانا عبدالمالک صاحب بھی اہل حدیث تھے، ٹالیاں والی مسجد جو حضرات اہلحدیث کی قدیم مسجد ہے اس میں جا کر اذانیں بھی دیا کرتے تھے۔ اپنے بہنوئی کے شب روز کے مراقبےاور قلبی کیفیات کا آپ پر بہت ہی اثر ہونے لگا بالآخر جب کہ ایک مرتبہ حضرت مولانا شاہ فضل علی قریشی رحمہ اللہ قبے والی مسجد میں تشریف لائے ہوئے تھے۔ تو مولانا عبدالمالک صاحب نے اپنے بہنوئی مولانا بشیر احمد صاحب سے اپنی فرمائش کا اظہار کیا کہ مجھے بھی اپنے مرشد کی مجلس میں لے چلیں سنا ہے کہ بڑے اونچے پائے کے بزرگ ہیں۔ انہوں نے کہا ٹھیک ہے۔ مولانا عبدالمالک رحمہ اللہ بھی اپنے بہنوئی کے ساتھ ان محافل میں حاضر ہونا شروع ہو گئے آپ کا رابطہ ان سے جڑتا چلا گیا نقشبندی اشغال، اسباق اور مراقبے کے ذریعے تربیت کا انداز آپ کو بہت ہی پسند آیا۔ اس طرح جب بھی وقتاً فوقتاً حضرت خواجہ صاحب رحمہ اللہ یہاں تشریف لاتے تو مولانا عبدالمالک ان محافل میں بے ساختہ کھنچے چلے آتے مولانا عبدالمالک صاحب آمین بالجہر کیا کرتے تھے۔ ایک مرتبہ انہوں نے آمین بالجہر میں زیادہ مبالغہ کیا تو بقول خود مولانا عبدالمالک صدیقی رحمۃ اللہ علیہ وہ فرماتے تھے کہ مجھے حضرت نے فرمایا کہ عبدالمالک! آمین کہا کرو اذان نہ دیا کرو۔ حضرت مولانا خواجہ فضل علی شاہ رحمۃ اللہ علیہ کی توجہات اور صحبت کا ان پر بہت ہی اثر ہوا۔

**موچی کی سازش اور خواجہ صاحب رحمہ اللہ کی کرامت:۔** نواب صاحب نے مولانا محمد احمد صاحب رحمہ اللہ کو ایک مرتبہ ریاست بدر کر دیا تھا۔ ریاست بدر کرنے کا واقعہ یہ ہے کہ احمد پور شرقیہ میں ایک موچی تھا اسکا نام مہتر اللہ ڈیوایا تھا یہ اپنے فن میں بڑا ماہر تھا۔ نواب صاحب کے جوتے وغیرہ اسی کے پاس ہی بنا کرتے تھے لیکن یہ اپنے مذہب میں بڑا غالی تھا اور اصحاب ثلاثہ پر تبرا کو اپنے ایمان کا حصہ سمجھتا تھا ایک مرتبہ اس مہتر اللہ ڈیوایا نے نواب صاحب کی جوتی سی کر اس کے چمڑے کے اندر اصحاب ثلاثہ کے نام لکھ کر لگا دیئے تھے۔ نواب صاحب جب اس کو پہنتے تھے تو سر چکراتا تھا طبیعت خراب ہو جاتی تھی۔ نواب دراصل موجی آدمی تھے ایک دن ان کو خیال آیا کہ اس جوتی کو اکھاڑ دو۔ جوتی کو اکھاڑا تو اصحاب ثلاثہ کے نام نکلے۔ چنانچہ نواب صاحب نے کہا کہ موچی کو پکڑو۔ موچی پکڑا گیا۔ موچی جب آیا تو اس نے ہاتھ جوڑے پاؤں پر گر پڑا اس نے کہا سائیں میں تو ان پڑھ آدمی ہوں، جاہل ہوں مجھے کیا پتہ؟ یہ آپ کے مولوی احمد صاحب جو ہیں انہوں نے مجھے ایک تعویذ دیا تھا اور کہا تھا کہ یہ خیر و برکت کا تعویذ ہے نواب صاحب کیلئے دے رہا ہوں۔ تو میں نے یہ تعویذ آپ کے شاہی چپل میں لگا دیا۔

موچی کی اس بات پر نواب صاحب نے بغیر تحقیق کئے غصے میں آ کر یہ آرڈر کر دیئے تھے کہ مولوی احمد کو میری ریاست سے نکال دو یعنی اس کو ریاست بدر کر دو۔ نواب صاحب نے ان کو سزا اس لیے نہیں دی کہ وہ علم اور علماء کے قدر دان تھے کہتے تھے کہ تم عالم ہو مولوی ہو میں اور تو کچھ نہیں کرتا لہٰذا ریاست سے چلے جاؤ۔ ان کو ریاست بدر کر دیا گیا۔ مولوی صاحب یہاں سے لودھراں چلے گئے لودھراں میں قیام کے دوران کبھی کبھی چھپ چھپا کر رات کو اپنے گھر آ جاتے اور گھر والوں کو مل کر پھر چلے جاتے تھے۔ اسی دوران حضرت خواجہ غلام فرید رحمۃ اللہ علیہ جو کہ پیر تھے نواب صاحب کے وہ نواب صاحب کے پاس تشریف لے آئے انہوں نے آ کر پوچھا کہ صادق!۔ نواب صاحب نے کہا جی حضور! خواجہ صاحب رحمہ اللہ نے فرمایا کہ وہ مولوی احمد کہاں ہے؟ ان کو بلاؤ، ہم وعظ سننا چاہتے ہیں۔ نواب صاحب اپنے مرشد کا بہت ہی

زیادہ ادب کرتے تھے اب وہ پریشان ہوئے کہ ان کو کہاں اور کیسے تلاش کیا جائے بہر حال تکمیل حکم مرشد کی خاطر انہوں نے فوراً فوجی دستہ بھیجا کہ انکو تلاش کرواوران کو لے آؤ۔ جب یہ دستہ ان کے گھر گیا تو وہ وہاں تو نہ ملے۔۔۔گھر والے مزید پریشان ہو گئے کہ پتہ نہیں شاید کوئی اور آفت آ گئی ہے یہ تمام باتیں ہم کو ہماری نانی اماں صاحبہ ( جو کہ مولانا بشیر احمد رحمہ اللہ کی اہلیہ تھیں ) بتاتی تھیں۔ چنانچہ لودھراں سے مولانا احمد صاحب رحمہ اللہ کو محل واپس بلایا گیا جیسے ہی یہ محل میں داخل ہوئے تو سامنے ہی خواجہ صاحب تشریف فرما تھے مولوی صاحب کو دیکھتے ہی فرمایا: صادق! یہ تیری ریاست کا بہت بڑا عالم دین ہے اس کی قدر کیا کر! حالانکہ ان کو پتہ نہیں تھا کہ نواب صاحب تو ان کو ریاست بدر کر چکے ہیں۔لہٰذا انتظامات شروع ہو گئے مسجد کی صفائی ہوئی مغرب کی نماز خواجہ غلام فرید رحمۃ اللہ علیہ،نواب صاحب اور تمام رعایا نے مولوی صاحب کے ہی پیچھے محل میں ادا کی۔اس کے بعد انہوں نے قرآن پاک کا درس دیا جو وعظ فرمایا خواجہ صاحب رحمہ اللہ اس میں شریک تھے۔اور اس وعظ سے بڑے متاثر ہوئے اس کے بعد نواب صاحب نے وہ ملک بدری کے آرڈر کینسل کر دیئے بعد میں جب تحقیق کی تو ثابت ہوا کہ مولانا محمد احمد صاحب کا کوئی قصور نہیں تھا اور یہ ساری سازش موچی کی ہے۔اس ہی کی بدمعاشی ہے۔اب یہ تفصیل مجھے اپنے بڑوں اور نانی صاحبہ سے معلوم نہ ہو سکی کے نواب صاحب نے اس موچی کے ساتھ بعد میں کیا کیا گیا۔اسی طرح حسب سابق معمولات چلتے رہے مولانا محمد احمد صاحب رحمہ اللہ اپنی تمام زندگی یہ شاہی خدمات انجام دیتے رہے ان کے دنیا سے رخصت ہو جانے کے بعد انکے فرزند مولانا بشیر احمد صاحب رحمہ اللہ والد کی جگہ مقرر ہوئے ان کو بھی بخاری شریف کا ہیڈ ( نگران ) بنا دیا گیا۔

**بہاولپور تاریخ کے مفتی اعظم:۔** شہزادہ سعید رشید عباسی جو کہ نواب صاحب کے آخری بیٹے ہیں ان کو قرآن پاک مولانا بشیر احمد صاحب نے ہی پڑھایا ہے۔احمد پور شرقیہ بلکہ ریاست بہاولپور کی تاریخ میں سب سے بڑے جو اہل حدیث ہیں وہ مولانا محمد احمد صاحب رحمہ اللہ تھے۔ان کے بیٹے مولانا بشیر احمد صاحب تھے۔مولانا محمد بشیر احمد صاحب کے دو بیٹے تھے:ا۔حافظ محمد امین صاحب اور ان کے بڑے بھائی علامہ عبدالقدیر صمدانی صاحب وہ پہلے فوت ہو گئے تھے۔حافظ محمد امین صاحب فاضل ہائی سکول میں استاد رہے، وہاں سے ریٹائر ہوئے اور انہوں نے مجلس احرار اسلام کے پلیٹ فارم پر حضرت مولانا ابوذر بخاری کے ساتھ مل کر ملتان میں اچھا خاصا کام کیا ہے۔

**مولانا عبدالعزیز کا تعویذات سے شغف:۔** احمد پور شرقیہ میں علمائے اہل حدیث میں سے تعویذ دینے والے مولانا عبدالعزیز صاحب تھے کیونکہ ان کا زیادہ تر تعلق مولانا داؤد غزنوی رحمہ اللہ کے ساتھ تھا۔اور غزنوی خاندان تعویذات کے قائل ہیں۔

**امام اعظم کی ہمارے بڑوں میں تعظیم:۔** مولانا حافظ محمد امین صاحب یہ فرمایا کرتے تھے کہ میرے پاس ایک کتاب تھی جو مولانا ابوبکر غزنوی رحمہ اللہ وائس چانسلر اسلامیہ یونیورسٹی نے لکھی تھی۔اسکا نام ''سیدی وابی'' تھا۔اس کتاب میں جو ایک جملہ تھا کہ ''ہماری جماعت کو حضرت امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کی بددعا کھا گئی ہے''۔

**مولانا عبدالرزاق کا تعارف:۔** مولانا عبدالرزاق صاحب واضح مسلک اہل حدیث رکھنے کے باوجود باہمی رواداری اور پیغام خیر سگالی کے بڑے قائل تھے۔لوگوں کے ہاں آنا جانا تھا بعض اوقات ختم میں بھی چلے جاتے تھے۔بعض اوقات شیعہ کی مجلس میں جا کر حضرت امام حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہٗ کی شہادت پر بیان کر دیا۔بریلویوں کی مسجد میں جا کر اہل اللہ اور بزرگوں کی شان بیان کر دیں۔کیونکہ میرے ساتھ وہ ہائی سکول میں کولیگ بھی رہے ہیں۔

**مولانا شرف الحق اعتدال پسند شخصیت:۔** مولانا شرف الحق صاحب مولانا عبدالعزیز صاحب کے نواسے تھے۔مولانا شرف الحق کے والد کا نام حافظ کریم بخش تھا۔مولانا شرف الحق معتدل مزاج تھے،اس لیے کہ وہ غزنوی حضرات کے پاس پڑھتے رہے تھے۔مولانا داؤد غزنوی رحمہ اللہ ان کے استاد تھے اور یہ اعتدال اسی وجہ سے آپ کو بھی حاصل ہوا تھا۔مولانا عبداللہ صاحب رحمہ اللہ کے ساتھ ان کی بہت دوستی اور گہرا تعلق تھا۔علمی گفتگو کے سلسلے میں اکثر یہ مولانا عبداللہ صاحب رحمہ اللہ کے پاس آتے جاتے تھے لیکن اس گفتگو میں بالکل بھی شدت نہیں

ہوتی تھی۔ آپ فرماتے تھے کہ مولانا عبداللہ رحمہ اللہ کی تحریر میں بھی غضب کا سحر تھا، پڑھنے والا پڑھتا ہی رہ جاتا تھا بعض اوقات ایسے ایسے مسائل جس میں میں الجھ جاتا تھا میں جا کر مولانا سے بات کرتا تھا تو مجھے مولانا کے جواب سے فوراً تشفی ہو جاتی تھی۔

**حافظ کریم بخش صاحب کا تعارف:۔** حافظ کریم بخش صاحب بازار کے اندر تسبیح سونے کی مالا وغیرہ پرویا کرتے تھے۔ جس کو ہمارے علاقے میں پٹولی کہا جاتا تھا۔ ان کے بھائی رازق بخش تھے جو عباسیہ محلے میں رہتے تھے اور وہ والد تھے حافظ عبدالحفیظ وغیرہ کے۔

**مدرسہ حمیدیہ کا تاریخی پس منظر:۔** مولانا عبدالعزیز صاحب جن کا تذکرہ میں نے پہلے کیا ہے وہ میرے پردادا تھے۔ ان کے دو بیٹے تھے: مولانا عبدالحمید صاحب اور مولانا محمد نذیر صاحب۔ مولانا محمد نذیر صاحب میرے دادا تھے اور یہ مولانا عبدالحمید صاحب ان کے چھوٹے بھائی تھے، انہوں نے تعلیم حاصل کرنے کے بعد کچھ عرصہ یہ کھٹیکاں والی مسجد میں بھی پڑھایا۔

شروع میں مولانا عبدالحمید صاحب ٹیچر تھے جب انھوں ٹیچنگ کو چھوڑ دیا تو اس کے بعد مدارس کے ذریعے فروغ دین کے جذبے کو اپناتے ہوئے اس طرف متوجہ ہوئے۔ مدارس کیلئے چندہ وغیرہ بھی کیا کرتے تھے آج جو احمد پور شرقیہ میں مدارس حمیدیہ کے نام چھ سات مدرسے چل رہے ہیں۔ یہ سب ان ہی کی کاوشوں کا نتیجہ ہیں۔

مولانا عبدالحمید صاحب معتدل مزاج اہل حدیث تھے۔ اوران کے اعتدالی مزاج کا کھلا ثبوت یہ ہے کہ ان کے جتنے بھی مدارس ہیں وہ سب حنفیوں کے پاس ہیں کوئی بھی اہل حدیث کے پاس نہیں۔ مولانا عبدالحمید کے بعد اب مدرسہ ان کے بھانجے، مولانا شرف الحق صاحب کے چھوٹے بھائی حافظ نورالحق جو کہ بہت مخلص اور متقی انسان ہیں مسلکاً اہل حدیث ہیں لیکن وہ بہت معتدل ہیں بلکہ انتہائی معتدل ہیں۔ اس وقت آپ ہی یہ مدارس چلا رہے ہیں۔

**شرح جامی کا قلمی نسخہ:۔** میرے پردادا مولانا عبدالعزیز صاحب رحمہ اللہ کی لائبریری مثالی لائبریری تھی اس میں بہت نایاب قسم کی کتابیں تھیں۔ مولانا عبدالعزیز صاحب کے والد مولانا محمد احمد صاحب تھے اور مولانا محمد احمد صاحب کے والد مولانا محمد موسیٰ صاحب رحمہم اللہ تھے۔ مولانا محمد موسیٰ صاحب رحمہ اللہ نے قلمی ایک کتاب لکھی تھی ''شرح جامی'' اور وہ اپنے بیٹے کے لیے لکھی تھی کہ میرا بیٹا اس میں سے پڑھے گا۔ یہ قلمی کتاب میں نے نہیں دیکھی بلکہ میرے استاد حضرت مولانا عبداللہ صاحب رحمہ اللہ فرمایا کرتے تھے کہ میں نے ان کے کتب خانے میں شرح جامی کا یہ قلمی نسخہ دیکھا تھا۔ اب پتہ نہیں وہ ہے یا نہیں۔

**مولانا خلیل احمد رحمہ اللہ کی خیر خواہی:۔** حضرت مولانا خلیل احمد سہارن پوری رحمۃ اللہ علیہ کے سوانح نگار ''تذکرۃ الخلیل'' کے مصنف مولانا عاشق الٰہی صاحب ہیں۔ مولانا خلیل احمد سہارنپوری رحمہ اللہ بہاولپور میں جامع عباسیہ میں پڑھایا کرتے تھے غالباً وہ صدر مدرس تھے۔ اس دور میں ان کے مخالفین نے مولانا رحمہ اللہ کو قتل کرنے کی ایک سازش کی تھی۔ اس قتل کی سازش کا پتہ مولانا محمد احمد صاحب رحمہ اللہ کو چل گیا۔ مولانا محمد احمد صاحب نے سوچا کہ اب میں کسی طرح مولانا خلیل احمد سہارن پوری رحمہ اللہ کو اس سازش کی اطلاع کر دیتا ہوں تاکہ ان کی جان بچ جائے۔ تو وہ قینچی موڑ پر جا کر کھڑے ہو گئے عصر کے وقت وہاں ایک رتھ والا (مراد تانگہ نما سواری) جا رہا تھا۔ اُس رتھ بان کو بلایا اُس کو کہا کہ بھئی ایک کام ہے اگر وہ تم کر دو تو انشاء اللہ قیامت والے دن میں بھی اس بات کی گواہی دوں گا اور اللہ پاک تمہیں ضرور بخش دیں گے اس کام سے ایک بہت بڑے عالم دین کی جان بچ جائے گی۔ اُس رتھ بان نے کہا ٹھیک ہے مجھے بتائیں وہ کام کیا ہے۔ تو مولانا نے ایک کاغذ پر رقعہ لکھا اور سورۃ القصص کی آیت ۲۰ '' ان الملاء یاتمرون بك لیقتلوك فاخرج انّی لك من النّٰصحین'' لکھ کر رتھ بان کو دے دی۔ یہ آیت نبی پاک ﷺ کے بارے میں ہے جس کا مفہوم یہ ہے کہ ایک گروہ آپ کو قتل کرنے کے درپے ہے میں آپ کا بڑا خیر خواہ ہوں آپ کیلئے بہتر ہے کہ آپ یہاں سے چلے جائیں۔ چنانچہ وہ رتھ بان رات کو اڑھائی یا تین بجے کے قریب مکان کو تلاش کرتا ہوا پہنچ گیا۔ اس نے جا کر یہ رقعہ مولانا خلیل احمد سہارنپوری رحمہ اللہ کو دیا کہ یہ احمد پور شرقیہ کے مولوی محمد احمد صاحب رحمہ اللہ نے آپ کیلئے دیا ہے۔

جب آپ نے یہ رقعہ پڑھا۔تو پڑھتے ہی اپنا سامان جو کہ نہایت ہی مختصر تھا مثلاً چادر، لوٹا، تسبیح اور ضرورت کی چند ایک چیزیں لی اور ریلوے اسٹیشن پر پہنچ گئے۔ چار بجے سمہ سٹہ سے ایک ٹرین جاتی تھی امرتسر وہ ٹرین بہاولپور کے اسٹیشن پر رکی۔ یہ وہاں سے بیٹھے اور امرتسر چلے گئے۔ اس طرح اللہ تعالیٰ نے ان کی جان بچالی۔مولانا عاشق الٰہی رحمۃ اللہ علیہ نے ''تذکرۃ الخلیل'' کے اندر یہ تذکرہ اس انداز سے کیا ہے کہ احمد پور شرقیہ کے ایک کتب فروش مولوی محمد احمد رحمہ اللہ نے مولانا خلیل احمد سہارنپوری رحمہ اللہ کی جان بچالی۔

میرے استاد محترم مولانا عبداللہ صاحب رحمہ اللہ نے اس نوعیت کے ساتھ جب اس واقعے کو پڑھا تو بہت افسوس کا اظہار کیا اور مجھے فرمایا کہ صاحب کتاب پر مولانا محمد احمد صاحب رحمہ اللہ کی اصل نوعیت واضح نہ ہوسکی لہٰذا تم ایسا کرو کہ مولانا عاشق الٰہی صاحب کو ایک خط لکھو اور یہ وضاحت کرو کہ مولوی احمد صاحب رحمہ اللہ کتب فروش نہیں تھے بلکہ ریاست بہاولپور کے مفتی شرعی یعنی مفتی اعظم تھے۔آئندہ ایڈیشن میں اس کی تصحیح فرمالیں۔

اس وقت میں کہاں اتنے مسلکی اختلافات تھے یہ نواب صاحبان سارے جو ہیں یہ سب ان کے پیچھے نمازیں پڑھتے تھے۔حتیٰ کہ قاضی عظیم الدین صاحب جو بہاولپور جامع مسجد صادق کے علماء دیوبند میں سے بڑے عالم تھے وہ یہاں ڈیرہ نواب میں عید کی نماز پڑھانے آیا کرتے تھے۔قاضی عظیم الدین کے بعد یہ مسئلہ کھڑا ہوگیا کہ اب ڈیرہ نواب میں عید کی امامت کون کرائے گا۔تلاش شروع ہوئی تلاش کرتے کرتے اس وقت صلاح الدین وغیرہ کا ایک خاص آدمی تھا شوکت عبداللہ وہ ہر ایک کو بڑے عزت واحترام سے ملتا تھا اس نے مولانا محمد عبداللہ صاحب رحمہ اللہ سے کہا کہ عید کی نماز آپ پڑھایا کریں تو شروع میں تو مولانا نے انکار کیا کہ میں باہر کا آدمی ہوں میں عیدین کے موقع پر اپنے گھر چلا جاتا ہوں۔لیکن اگر نواب صاحب کا حکم ہے تو پھر میں ضرور پڑھادوں گا کوئی حرج نہیں۔

**تیر بہدف استخارہ:** حافظ غلام سرور صاحب جو مسجد اقصیٰ اہلحدیث میں اذان دیا کرتے تھے۔ پیشے کے اعتبار سے نسوار بیچتے تھے۔ان کے ایک بھائی نور محمد تھے جو سلسلہ نقشبندیہ سے تعلق رکھتے تھے اور وہ درزیوں کا کام کرتے تھے۔مولانا حضرت عبدالمالک صدیقی رحمۃ اللہ علیہ کی دکان میں حافظ نور محمد صاحب بیٹھتے تھے، حافظ صاحب کا استخارہ تیر بہدف تھا بڑے نیک آدمی تھے۔ان کے پاس استخارہ کروانے کیلئے لوگ بہت آتے تھے اور واقعی انکا استخارہ تیر بہدف تھا۔

**نعش کا جنت البقیع منتقل ہوجانا:۔** مولانا بشیر احمد صاحب رحمہ اللہ نعت گوئی کے بہت بڑے شاعر تھے ان کو مدینہ شریف جانے کا شوق بھی تھا لیکن وہ جا نہیں سکے۔ جب ان کی وفات ہوئی ان کی وفات کے بعد ان کے ایک قریبی دوست تھے جو ان کی قبر پر گئے اور وہ مراقبہ کے بڑے ماہر تھے جب ان کی قبر پر انہوں نے مراقبہ کیا تو اس کے بعد انہیں پتہ چلا کہ ان کی قبر خالی ہے۔دوسری دفعہ کیا تو انہیں پتہ چلا کہ انہیں یہاں سے جنت البقیع میں شفٹ کر دیا گیا ہے۔(مولانا حافظ محمد عباس حفظہ اللہ تعالیٰ، خطیب جامع مسجد چبوترہ بازار، احمد پور شرقیہ)

☆☆☆☆☆

## تصوف کی حقیقت، ظاہری وباطنی پاکیزگی

(از: مولانا فضیلۃ الشیخ ایوب حفظہ اللہ تعالیٰ، فاضل جامعہ محمدیہ، گوجرانوالہ)

تعارف: مولانا محمد ایوب صاحب دھرنگ ضلع گوجرانوالہ میں پیدا ہوئے۔عصری تعلیم گاؤں کے سکول سے حاصل کی پھر قرآن وحدیث کے علم سے بہرہ مند ہونے کے لئے جامعہ رحمانیہ ضلع گوجرانوالہ میں داخل ہوئے اور وہاں شیخ الحدیث مولانا سید محمد اکرم گیلانی رحمہ اللہ سے چار سال تک علم حاصل کیا اور اس کے بعد جامعہ محمدیہ ضلع گوجرانوالہ میں زیر تعلیم رہے اور استاذ الاساتذہ حافظ عبدالمنان نورپوری رحمہ اللہ سے سند فراغت پائی۔اور اب

عرصہ چھ سال سے جامع مسجد عثمان غنی رضی اللہ عنہ اہلحدیث بیرون کھیالی گوجرانوالہ میں قرآن وحدیث کا نور عوام الناس میں پھیلا رہے ہیں۔(اللھم زد فزد)

**تصوف سے ناآشناؤں پر نہایت افسوس......!** نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم امابعد' برادر اکبر ماسٹر مختار احمد سلفی صاحب سے حکیم محمد طارق محمود صاحب حفظہ اللہ کے بارے میں غائبانہ تعارف ہوا۔ برادر اکبر اکثر حکیم صاحب حفظہ اللہ کے امت مسلمہ کے لئے تفکر اور امت کی بھلائی کیلئے کوششوں کا تذکرہ کرتے رہتے ہیں اور اب حکیم صاحب حفظہ اللہ تعالیٰ کی حق اور علمائے حق کو اجاگر کرنے کے لئے محنت کو دل کی اتھاہ گہرائیوں سے تصور کرتا ہوں اور اہل علم اور اہل حق کو یہی بات اپیل کرتی ہے کہ بلالومۃ لائم حقیقت کو قبول کرلیا جائے۔حقیقت کیا ہے......وہ یہ ہے ہمارے پیرومرشد امام اعظم حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم ہمارے تزکیے کیلئے تشریف لائے، قرآن بھی آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے بارے میں کہتا ہے کہ "کما ارسلنا فیکم رسولا منکم یتلوا علیکم آیا تنا ویزکیکم" جب آپ ہمارے لیے ظاہری وباطنی طہارت کا سبق لیکر آئے،لفظ طہارت کہہ لیں یا تصوف کہہ لیں ایک ہی بات ہے۔طہارت کا معنی بھی پاکیزگی اور صفائی ہے،اسی طرح تصوف کا معنی بھی اپنی ظاہری وباطنی صفائی ہے۔مگر افسوس کہ اکثر جو اپنے آپ کو اہل علم سمجھتے ہیں وہ لفظ تصوف کے اصلی اور حقیقی معنی سے واقف نہ ہونے کی بناء پر بدکتے ہیں اس کی شاید ایک وجہ یہ بھی ہے کہ اس دور میں تصوف کی آڑ میں شرک وبدعت ریاکاری اور رہبانیت کو رواج دیا گیا اور اسی کو تصوف کا نام دے دیا گیا تو نہ سمجھنے والوں نے اسی کو تصوف کی شرائط سمجھ لیا اور گندگی سمجھ کر نفرت کرنے لگے۔جب کہ حقیقت یہ نہ تھی......!

**"تصوف" تعلق باللہ کا ذریعہ:۔** تصوف عقیدے اور اعمال کی طہارت اور صفائی کا نام تھا،اعمال وافعال کی طہارت کا نام تھا،کردار کی صفائی کا نام تھا اسی بات کو سمجھانے کیلئے حکیم صاحب حفظہ اللہ تعالیٰ نے سلف صالحین کی کتب سے ثابت کیا ہے کہ اصل اسلامی تصوف یہ تھا جس پر ہمارے سلف صالحین نے عمل کیا یعنی تعلق باللہ پیدا کیا اور لوگوں کو بھی یہی سبق دیا شریعت کی پابندی توحید وسنت کا پیروکار بننے اور بنانے کی تلقین کی۔ برادران اسلام! اسی عقیدہ توحید وسنت کی پیروکاری اور اپنی ظاہری وباطنی طہارت کو تصوف کہتے ہیں کیونکہ قرآن کے مطالعے سے پتہ چلتا ہے کہ شرک کرنے والا پلید ہے۔تو پتہ چلا قبروں پر چڑھاوے،قبروں والوں کو پکارنا،خلاف شریعت چلنا یہ پلیدگی ہے جب یہ کام نجس ہیں تو طہارت اور صفائی والے کام اس کے برعکس ہونگے اس لیے اب سمجھئے شرک غلاظت ہے توحید پاکیزگی ہے۔شیطان کی پیروی غلاظت ہے تو رحمان کی پیروی پاکیزگی ہے۔رسم ورواج پر چلنا غلاظت ہے ذلت ہے شریعت پر چلنا پاکیزگی ہے۔آئیے! برادران اسلام حقیقت کو جاننے کے بعد اللہ تبارک وتعالیٰ سے دعا ہے کہ اللہ رب العالمین ہمیں حق پہچاننے کی اور حق پر قائم رہنے کی توفیق عطا فرمائے۔آمین۔(خادم العلم والعلما ایوب، فاضل جامعہ محمدیہ گوجرانوالہ، جامع مسجد عثمان غنیؓ اہلحدیث بیرون کھیالی: گوجرانوالہ)۔

☆☆☆☆☆

## "ذوق تصوف" ایک بہترین اور نایاب کتاب

(از: مولانا محمد یونس کلیم حفظہ اللہ تعالیٰ،خطیب جامع مسجد اہل حدیث نوشہرہ سانسی روڈ گوجرانوالہ

حافظ محمد یونس کلیم صاحب موضع دھرنگ ضلع گوجرانوالہ میں پیدا ہوئے،عصری تعلیم اپنے گاؤں کے سکول سے حاصل کی اور پھر دینی مدرسہ ریاض القرآن والحدیث مجاہد آباد رام گڑھ لاہور میں داخل ہوئے۔ پہلے حفظ قرآن سے مستفید ہوئے اور بعد میں درس نظامی کی تکمیل اسی مدرسہ سے کی پھر دین اسلام کی تبلیغ میں مصروف ہوگئے اس وقت جامع مسجد اہل حدیث نوشہرہ سانسی روڈ گوجرانوالہ میں خطیب ہیں۔

نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم امابعد۔ بھائی مختار صاحب نے کتاب "علمائے اہلحدیث کا ذوق تصوف" پر تاثرات دینے کے لئے

کہا ہے تو عرض یہ ہے کہ علمائے اہلحدیث میں تصوف کی حقیقت کو واضح کرنے کیلئے یہ ایک بہترین کتاب ہے اور بہت ہی عمدہ موضوع پر لکھی گئی ہے۔ اللہ تعالیٰ نے انبیائے کرام علیہم السلام کو معجزات عطاء فرمائے تو صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اور اولیائے عظام رحمہم اللہ کو کرامات عطا فرمائیں۔

" ان اکرمکم عنداللہ اتقاکم "اللہ کے نزدیک سب سے زیادہ عزت والے متقی لوگ ہیں۔ تقویٰ، پرہیزگاری، تزکیہ نفس اور تصوف سب ایک ہی چیز کے مختلف نام ہیں، یہ بہت اچھا موضوع اور اس کی بہت ضرورت تھی، اللہ تعالیٰ سورۃ الشمس میں فرماتے ہیں" قد افلح من زکّٰھا وقدخاب من دسّٰھا " کامیاب ہوا وہ جس نے نفس پاک کیا اور ناکام ہوا وہ جس نے نفس کو خراب کرلیا۔ "کتاب علمائے اہل حدیث کا ذوق تصوف "اپنے موضوع کے اعتبار سے اس دور میں ایک نایاب کتاب ہے جس سے نئی نسل اپنے اسلاف کے عقائد و اعمال سے آگاہ ہوگی۔

(مولانا محمد یونس کلیم حفظہ اللہ تعالیٰ: خطیب جامع مسجد طٰہٰ اہلحدیث نوشہرہ سانسی روڈ گوجرانوالہ)

☆☆☆☆☆

## دل کی درستگی تصوف کا حاصل

از: قاری محمد بلال تبسم، فاضل جامعہ اسلامیہ گوجرانوالہ

(خطیب جامع مسجد حاجی عبدالغنی، ٹاؤن الیاس کالونی گوجرانوالہ)

حافظ قاری محمد بلال صاحب حفظہ اللہ تعالیٰ موضع گوناعور ضلع گوجرانوالہ میں پیدا ہوئے، عصری تعلیم گاؤں کے سکول سے ہی حاصل کی اس کے بعد حصول دینی تعلیم کے شوق میں جامعہ اسلامیہ گوجرانوالہ میں داخل ہوئے اور وہیں سے سند فراغت حاصل کی اور اشاعت دین پر کمر بستہ ہوگئے اور اس وقت الیاس کالونی گوجرانوالہ کی جامع مسجد اہلحدیث میں خطابت فرما رہے ہیں۔

نحمدہ ونصلی علٰی رسولہ الکریم امابعد، اعوذباللہ من الشیطین الرجیم، بسم اللہ الرحمن الرحیم

تصوف سے مراد یہ ہے کہ انسان کے اعمال ظاہر کی طرح باطنی طور پر بھی پاکیزہ ہوں۔ انسان کے افعال، کردار اور اعمال کا ظاہر اور باطن ایک ہو، اس طرح شرعی حدود و قیود کے اندر رہتے ہوئے اپنے اعمال میں اخلاص پیدا کرنے کا نام ہی تصوف ہے۔ رسول پاک صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا " لا رھبانیۃ فی الاسلام "اسلام میں رہبانیت نہیں ہے لیکن کچھ لوگوں نے اسی رہبانیت کو اختیار کر کے تصوف کا نام دے دیا ہے جو کہ غلط ہے حالانکہ تصوف شریعت پر اخلاص کے ساتھ عمل کرنے کا نام ہے۔ حضرت عقبہ بن عامر رضی اللہ عنہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے اور عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نجات کس چیز میں ہے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اپنی زبان کو روک کر رکھ، اپنے گھر میں زیادہ وقت گزارا اور اپنے گناہوں کو یاد کر کے رویا کر۔ یعنی جس طرح حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے تصوف کا تصور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو دیا ہے وہی تصور علمائے اہل حدیث اور ہمارے اسلاف کا ہے۔ اب جو کوئی بھی اس منہج پر چلے گا اس کی زندگی بہتر سے بہتر بن سکتی ہے۔ اسی منہج پر اہلحدیث گامزن ہیں اور انشاء اللہ قیامت تک رہیں گے و آخر دعونا۔

(قاری محمد بلال تبسم، فاضل جامعہ اسلامیہ گجرانوالہ، خطیب جامع مسجد حاجی عبدالغنی، ٹاؤن الیاس کالونی گوجرانوالہ)

☆☆☆☆☆

## تصوف کی حقیقت ہماری تحقیقی نگاہ میں

(از: فضیلۃ الشیخ مولانا حکیم محمد اشرف آزاد، فاضل جامعہ سلفیہ، فیصل آباد)

تعارف: تبصرہ نگار جامعہ سلفیہ سے فارغ التحصیل ہیں، فیصل آباد کی معروف دینی وسماجی شخصیت ہیں، حکمت و جراحت اور درس وتدریس کے شعبے میں خدمات سرانجام دے رہے ہیں۔ موصوف حفظہ اللہ تعالیٰ جامعہ سلفیہ کے سابق ناظم بھی رہ چکے ہیں۔

**لقب صوفیاء کی تحقیق:۔** ''بسم اللہ الرحمٰن الرحیم'' تصوف اور صوفی کا لفظ 200ھ سے کچھ ہی پہلے مشہور ہوا امام قشیری رحمہ اللہ ''الرسالۃ القشیریۃ فی علم التصوف'' میں فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی رحلت کے بعد جس لقب سے اس زمانہ کے افاضل یاد کیے جاتے تھے وہ ''صحابہ'' تھا کسی دوسرے لقب کی انہیں ضرورت ہی نہیں تھی کیونکہ صحابیت سے بہتر کوئی فضیلت نہ تھی جن بزرگوں نے صحابہ رضی اللہ عنہم کی صحبت اختیار کی وہ اپنے زمانہ میں ''تابعین'' کہلائے اور تابعین کے فیض یافتہ حضرات اپنے زمانہ میں ''اتباع تابعین'' کے ممتاز لقب سے یاد کیے جاتے تھے۔ اس کے بعد زمانہ کا رنگ بدلا اور لوگوں کے احوال ومراتب میں نمایاں فرق آنے لگا جن خوش بختوں کی توجہ دینی امور کی طرف زیادہ تھی ان کو ''زہاد'' اور ''عباد'' کے ناموں سے یاد کیا گیا۔ کچھ ہی عرصہ بعد بدعات کا ظہور ہونے لگا اور لوگوں میں افتراق وانتشار پھیل گیا اور ہر فریق نے اپنے زہد کا دعویٰ شروع کر دیا۔ زمانہ کا یہ رنگ دیکھ کر خواص اہل سنت نے جو اپنے قلوب کو یاد حق تعالیٰ سے غافل نہیں ہونے دیتے تھے اور جو اپنے نفوس کو خشیت الٰہی سے مغلوب رکھتے تھے ابنائے زمانہ سے علیحدگی اختیار کر لی اور ذکر وفکر میں مشغول رہے اسی زمانہ میں خلافت عباسیہ کے دور میں یونانی فلسفہ اور افلاطون کی کتابوں کے تراجم عربی زبان میں کیے گئے۔ یونانی ادب میں ایک لفظ ''شیوصوفیا'' استعمال ہوتا ہے اس کا معنی ''حق کا متلاشی'' حکمت الٰہی کا طالب'' ہے اس طرح یہ لفظ عربی ادب میں داخل ہوا اور کثرت استعمال کی بناء پر ان بزرگوں کو صوفیاء کے محترم لقب سے پکارا جانے لگا۔

**صوفی قلب کو غیر اللہ سے پاک کرنے والا:۔** بلا شبہ تحصیل علم کے ساتھ ساتھ وصول الی الحق کیلئے کچھ وقت مخلوق سے کٹ کر ذکر و فکر میں صرف کرنا ضروری ہے جیسا کہ امام غزالی رحمہ اللہ اپنی کتاب ''المنقذ من الضلال'' میں ''القول فی طریق الصوفیہ'' کے عنوان کے تحت فرماتے ہیں: ''ثم انی فرغت من هذا العلوم اقبلت بهمتی علی طریق الصوفیة وعلمت ان طریقتهم انما تتم بعلم وعمل و کان حاصل علمهم قطع عقبات النفس والتنزه عن اخلاقها المذمومة و صفا تها الخبیثة حتی یتوسل بها الی تخلیة القلب عن غیر الله تعالیٰ و تحشیه بذکر الله'' یعنی جب میں ان علوم سے فارغ ہوکر صوفیہ کے طریقہ کی طرف متوجہ ہوا تو مجھے معلوم ہوا کہ ان کا طریقہ علم وعمل سے تکمیل کو پہنچتا ہے ان کے علم کا حاصل نفس کی گھاٹیوں کا قطع کرنا اخلاق ذمیمہ اور صفات خبیثہ سے پاک اور منزہ ہونا ہے تاکہ اس کے ذریعہ قلب کو غیر اللہ سے خالی کیا جائے اور اس کو ذکر اللہ سے آراستہ کیا جائے۔ صوفیہ کی تعلیمات صرف تزکیۂ نفوس اور تصفیۂ اخلاق ہی کی حد تک محدود نہیں بلکہ یہ ''علم قرب'' بھی عطا کرتی ہیں۔ جس کے نتیجہ کے طور پر صوفی اپنی قومیت سے فنا ہوکر حق تعالیٰ کی قبولیت سے باقی ہوتا ہے۔ صوفی کے دل میں اللہ من حیث الباطن اور نظر میں اللہ من حیث الظاہر بس جاتا ہے اور اس کا علم وعمل من اللہ ہو جاتا ہے۔

**تصوف کا پہلا سبق......اخلاق حسنہ کی تکمیل:۔** تصوف کا پہلا سبق یا پہلا قدم یہ ہوتا ہے کہ وہ کس طرح ہویٰ کے پنجہ سے نجات پائے یعنی اپنے ذاتی نفسی علم سے نکل کر اللہ کے علم میں داخل ہو، صوفی کی یہ تعلیم مرتبہ دین کی تعلیم ہے اس کا خلاصہ صرف دو لفظوں میں ادا کیا جا سکتا ہے۔ اللہ ہی ہمارے الٰہ ہیں یعنی وہی ہمارے معبود ہیں، مسجود ہیں، مقصود ہیں، ہمارے رب ہیں، مستعان ہیں، ہم اللہ ہی کی عبادت کرتے ہیں اور ان ہی سے تمام مرادات وحاجات میں مدد چاہتے ہیں'' ایاك نعبد وایاك نستعین'' عبادت واستعانت کے نقطہ نظر سے ہم

ماسوی اللہ سے کٹ جاتے ہیں اور فقر و ذلت یا بندگی کی نسبت اللہ ہی سے جوڑ لیتے ہیں۔حق تعالیٰ کی معبودیت اور ربوبیت پر یہ یقین انسان کو تمام صفات رذیلہ سے پاک اور تمام اوصاف حمیدہ سے آراستہ و پیراستہ کر دیتا ہے۔اس کا قلب کفر و شرک و نفاق و بدعت و فسق و فجور سے پاک ہو جاتا ہے اور ایمان و توحید، صدق و حسنہ سے مزین تصوف ابتداً اسی تطہیر قلب کا نام ہے۔اسی تطہیر قلب کو صوفیائے کرام حسن خلق یا اخلاق کریمہ کے الفاظ سے تعبیر کرتے ہیں۔

**صوفیاء......قرب الٰہی کے حاملین:**۔جب مرتبہ دین میں ہم کو یہ علم عطا ہوتا ہے کہ اللہ ہی ہمارے الہٰ ہیں ان ہی کی عبادت کرنی چاہیے اور ان ہی سے اعانت طلب کرنی چاہیے تو اکثر دلوں میں یہ سوال پیدا ہوتا ہے بلکہ ناگزیر طور پر پیدا ہوتا ہے کہ اللہ جن کی ہم عبادت کرتے ہیں اور جن سے یقین و افتقار کی نسبت جوڑتے ہیں کہاں ہیں؟ تصوف دراصل اسی سوال کا جواب قرآن و سنت کی روشنی میں دیتا ہے اور اسی کو علم قرب بھی کہتے ہیں۔تصوف دراصل علم قرب ہی ہے۔اور صوفی جو علم قرب سے واقف ہوتا ہے ذات خلق سے ذات حق کے قرب و اقربیت، احاطت اور معیت، اولیت اور آخریت، ظاہریت اور باطنیت کے راز کو جانتا ہے اور نہ صرف جانتا ہے بلکہ اس کو اللہ کا ادراک فی الانفس بھی حاصل ہوتا ہے اور اب اس کا نفس ہی فانی ہو جاتا ہے اور اسی لیے ہم اس کو مقرب کہہ سکتے ہیں۔سورۃ الواقعہ میں تین جماعتوں کا ذکر کیا گیا ہے اصحاب الیمین، اصحاب الشمال اور مقربین۔علم کے لحاظ سے دو جماعتیں قرار دی گئی ہیں اور ذات کے لحاظ سے ایک۔علم یا تو ہدایتی علم ہوگا یا اضلالی۔جو لوگ علم ہدایتی کے پیروکار ہیں وہ علم اللہ ہے جو دین میں ملتا ہے وہ اصحاب الیمین ہیں "فسلام لك" کے مختصر جملہ میں ان کے انجام و عاقبت کی خبر دی گئی ہے اور جو علم اضلالی کے متبع ہیں وہ علم نفسی ہے جس کو ہویٰ سے تعبیر کیا گیا ہے جس کی اتباع کا انجام ہلاکت و ضلالت بتایا گیا ہے جو اصحاب الشمال ہیں''فنزل من حميم وتصلية جحيم'' کے مختصر الفاظ سے ان کے انجام کو ظاہر کیا گیا ہے۔

اب ذات کے اعتبار سے ایک ہی جماعت ہو سکتی ہے اور وہ مقربین کی جماعت ہے یہ لوگ نہ صرف اللہ کا علم رکھتے ہیں بلکہ اللہ کو بھی اپنے ساتھ رکھتے ہیں، ان پر سر معیت کھل گیا ہے۔وہ اللہ کو اپنے سے قریب و اقرب پاتے ہیں، اپنا ظاہر و باطن پاتے ہیں، اول و آخر پاتے ہیں محیط پاتے ہیں اور ساتھ دیکھتے ہیں روح و ریحان و جنت نعیم سے ان کو بشارت دی گئی ہے۔اسی بات کو دوسرے الفاظ میں یوں سمجھو کائنات من حیث کل کو پیش نظر رکھ کر تم حقیقت کا اظہار اس طرح کر سکتے ہو، خالق و مخلوق، معیت خالق با مخلوق جو لوگ خالق کو اللہ جانتے اور مانتے ہیں اسی کی عبادت کرتے ہیں اور اپنی مانگ کا تعلق اسی سے رکھتے اور" اياك نعبد واياك نستعين "پر قولاً عملاً ثابت ہیں اور اس صراط مستقیم کے رہرو ہیں وہ اصحاب الیمین ہیں اور ان کیلئے دنیا و آخرت میں سلامتی ہے۔ان کے ساتھ موت کے بعد مغفرت اور جنت کا وعدہ کیا گیا ہے۔جو لوگ مخلوق کو الہٰ جانتے ہیں اور مانتے ہیں اپنی احتیاجات و مرادات کو مخلوق ہی سے وابستہ سمجھتے ہیں اور انہی کے آگے اپنا ہاتھ پھیلاتے ہیں اور ان ہی کے آگے اپنی ذلت اور فقر، عبادت و استقامت کا اظہار کرتے ہیں وہ''اصحاب الشمال ہیں ضالین اور مغضوبین'' ہیں یہ ہالکین کا طبقہ ہے۔

جو لوگ نہ صرف خالق ہی کو الہٰ جانتے ہیں اور مانتے ہیں بلکہ خالق اور مخلوق کے ربط و معیت کا علم بھی رکھتے ہیں، راز معیت اور سر وحدت سے باخبر ہیں وہی مقربین ہیں انکے لئے روح و ریحان کا وعدہ ہے اور یہ مقربین کو صرف رویت حق ہی سے مل سکتی ہے اور یہ مقربین بعد موت ہی جنت قرب میں داخل ہو جاتے ہیں۔

**صوفیاء توحید کے حاملین:**۔صوفی (مقرب) کتاب و سنت کے بتلانے سے اپنے فقر سے واقف ہو جاتا ہے وہ جاننے لگتا ہے کہ ملک و حکومت، افعال و صفات و وجود اصالۃً حق تعالیٰ ہی کے لئے ہے اور یہ ان تمام اعتبارات کے لحاظ سے''فقیر'' ہے۔'' يايها الناس انتم الفقراء الى الله ''اس لیے وہ جان لیتا ہے کہ حق تعالیٰ ہی''حی'' ہیں ظاہراً و باطناً'' هو الحی القيوم ''وہی علیم و قدیر ہیں ظاہراً و باطناً وہی''سمیع و بصیر'' ہیں ظاہراً و باطناً وہی السمیع البصیر ہیں۔

مقابلہ کریں حدیث قرب فرائض سے اپنے فقر کے امتیاز سے اسے خود بخود اپنی امانت کا امتیاز حاصل ہو جاتا ہے اور وہ جاننے لگتا ہے کہ

اس میں وجود انا، صفات وافعال، مالکیت اور حاکمیت من حیث الامانۃ پائے جاتے ہیں۔لہٰذا صوفی حق تعالیٰ ہی کے وجود سے موجود ہوتا ہے ان ہی کی حیات سے زندہ ہوتا ہے ان ہی کے علم سے جانتا ہے ان ہی کی قدرت وارادے سے قدرت وارادہ رکھتا ہے۔ان ہی کی سماعت سے سنتا، بصارت سے دیکھتا، اور کلام سے بولتا ہے۔حدیث قرب نوافل گویا اس کے متعلق صحیح ہوجاتی ہے جس میں تصریح کی گئی ہے۔'' کنت سمعه الذی یسمع به وبصره الذی یبصر به ویده الذی یبطش بها ورجله الذی یمشی بها '' (رواہ البخاری)

اس طرح کہا جاسکتا ہے کہ صوفی کا کان آنکھ، ناک، ہاتھ، پاؤں حق کے ہوجاتے ہیں، حق تعالیٰ کیلئے ہماری چیزیں نہیں اور حق کی چیزیں ہمارے لیے اصالۃً نہیں اگر ہم خلق کی چیزیں حق تعالیٰ کیلئے ثابت کریں تو کفر لازم آتا ہے اور اگر حق تعالیٰ کی چیزیں خلق کیلئے ثابت کریں تو شرک لازم آتا ہے اور اگر حق تعالیٰ کی چیزیں حق تعالیٰ ہی کے لئے ثابت کریں تو توحید حاصل ہوتی ہے۔

اس کے باوجود حق تعالیٰ کی چیزیں خارج میں ہمارے لیے ثابت ہیں اور اب سوال یہ ہے کہ اعتبارات ذوات خلق سے کس طرح متعلق ہوئے اور ان میں تحدید کس طرح پیدا ہوئی کیونکہ ہم دیکھتے ہیں کہ حق تعالیٰ کے یہ تمام اعتبارات ہم میں ہیں فرق صرف اتنا ہے کہ حق تعالیٰ کے لئے کامل ومطلق وقدیم ہے اور ہمارے لیے ناقص ومقید وحادث ہے ذات حق بالذات موجود ہے، قائم بالذات ہے، اپنے وجود میں کسی کی محتاج نہیں، اور حیات وعلم، ارادہ وقدرت، سماعت وبصارت وکلام جملہ صفات وجودی سے موصوف ہے، اس کے برخلاف ذوات اشیاء فی نفسہ شان عدلیت رکھتی ہے کیونکہ ان میں وجود ذاتی نہیں اور یہ اپنی اصل وماہیت کے اعتبار سے صور علمی ہیں اس لیے بالغیر ثبوت علمی یا وجود ذہنی رکھتی ہیں۔وجود ذاتی نہ ہونے کا نام عدم ہے۔عدم اضافی عدم حقیقی نہیں اور پھر ان کی ذوات عدلیہ ہیں نہ صفت حیات ہے نہ علم، نہ ارادہ، نہ قدرت، نہ سماعت، نہ بصارت نہ کلام، بلکہ یہ ذوات عدلیہ جملہ صفات عدلی سے متصف ہیں۔مثلاً آپ اپنی ہی ذات کو لے کر غور کریں یہ ایک صورت علم الٰہی ہے بالذات نہیں، بالغیر موجود ہے۔یعنی خارجاً معدوم ہے اور علماً ثابت ہے یہ ذوات معدوم زندہ نہیں کیونکہ اس میں حیات نہیں تو اس کی صفت موت ہوئی جو ضد ہے حیات کی اس میں علم نہیں تو اس کی اصلی صفت جہل ہوئی اس طرح وہ مجبور ومضطر ہے یعنی جملہ صفات عدلی سے متصف ہے۔اب جو ذات وجود وصفات وجود یہ سے عاری ہو وہ فعل کا مصدر کیسے بن سکتی ہے اور فعل اس کا ذاتی کب بن سکتا ہے۔ البتہ اس میں قابلیات امکانیہ وفعلیہ کا تصور کیا جاسکتا ہے۔جن کو کسبیات بھی کہا جاتا ہے یہی اس کی ذاتیات ہیں، جو ذات وجود وصفات و افعال سے محروم ہو، جو محض ثابت فی العلم ہو اس کے آثار کا ترتب بھی ناممکن ہے۔یہ ہے ذات حق اور ذات خلق کا فرق ذوات خلق خارجاً مخلوق ہیں اور داخلاً معلوم ہیں، غیر ذات حق ہیں اس ذات حق کی تنزیہ مستحق ہوگئی اور سبحان اللہ حاصل ہوا اس تنزیہ کی تحقیق کے بعد ہمارا حق تعالیٰ سے جو تعلق قائم ہوا اس کو بھی اچھی طرح ذہن نشین کرلینا چاہیے۔حق تعالیٰ ہمارے مولیٰ ہیں اور ہم اس کے عبد، وہ حاکم ہیں ہم محکوم، وہ رب ہیں ہم مربوب، وہ مالک ہیں ہم مملوک، وہ الہ ہیں ہم مالوہ ہیں، وہ عالم ہیں اور ہم معلوم ہیں، وہ خالق ہیں ہم مخلوق ہیں۔اس لیے یہ کسی طرح ممکن نہیں کہ ذات حق کی خلق ہوجائے اور ذات خلق کی حق بن جائے۔

**فتوحات مکیہ کا اقتباس:** ۔فتوحات مکیہ میں شیخ ابن عربی رحمہ اللہ فرماتے ہیں:'' انه لیس للعبد فی العبودیة نهایة حتیٰ یصل الیها ثم یرجع ربا کما انه لیس للرب حد ینتهی الیه ثم یعود عبدا فالرب رب بلانهایة والعبد عبد بلانهایة '' یعنی عبد کے واسطے عبودیت میں کوئی نہایت نہیں ہے کہ جس پر پہنچ کر وہ رب ہوجائے اور جیسے کہ رب کے لئے کوئی حد نہیں کہ وہ ختم ہوجائے اور وہ عبد بن جائے اس لیے رب رب ہے بغیر نہایت اور عبد عبد ہے بلانہایت۔اب عرفان نفس کیلئے ہمیں قرآن پاک کی رہنمائی کافی ہے کائنات کی ساری چیزوں کی علاوہ '' شے '' کا اطلاق ہماری ذات پر بھی ہوتا ہے اب اشیاء کی تخلیق کے وقت اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے۔'' واذا اراد شیئا ان یقول له کن فیکون '' جن شے کا حق تعالیٰ ارادہ فرماتے ہیں اسے کہتے ہیں ہوجا پس وہ ہوجاتی ہے۔

ظاہر ہے خطاب '' شے '' سے ہورہا ہے امر کن کی مخاطب '' شے '' ہے اب یہاں دو احتمال ہیں یا تو '' شے '' خارج میں موجود ہے یا معدوم

پہلی صورت میں امر کن کا خطاب تحصیل حاصل ہے۔ موجود شے کا موجود ہو جانا بے معنی ہے دوسری صورت میں اگر ''شے'' معدوم محض ہے تو ہر خطاب باطل ہوگا۔ معدوم مخاطب کیسے ہو سکتی ہے لہٰذا ناگزیر ہے کہ جس شے کو ارادہ الٰہی خارجاً و ظاہراً موجود کرنا چاہتا ہے جو امر کن کی مخاطب ہے علماً تو ثابت ہو با وجود ذہنی یا علمی اور خارجاً معدوم ہو بوجود عینی اشیاء کی اسی عدمیت خارجی پر اللہ تعالیٰ کا یہ فرمان دلالت کرتا ہے۔

'' وقد خلقتك من قبل ولم تك شيئا '' قبل از خلق تو کوئی شے نہ تھا یعنی معدوم تھا وجود خارجی نہ رکھتا تھا میں نے تجھے خلق کیا۔

گویا صور علمیہ کی ذات مقوم یا معروض کے اعراض ہیں اب سوال؟ یہ پیدا ہوتا ہے کہ اور دقیق اور اہم سوال ہے کہ ذوات اشیاء جو معلومات حق ہیں صور علمیہ حق ہیں۔ جو از قبیل اعراض ہیں بالغیر علماً ثابت ہیں وجود اور اعتبارات وجود کے کس طرح حامل ہو گئے؟۔

کن فیکون کا راز کیا ہے؟۔ کیا سر تخلیق کا انکشاف ممکن ہے۔

اسی راز کو پانے کے لئے انسان ہمیشہ سے سرگرداں رہا ہے اور یونانی کتب کے ترجمہ کے بعد 200ھ سے ذرا پہلے اور دوسری صدی ہجری مکمل ہونے کے بعد عالم اسلام میں یہ بحث کہ صفات عین حق ہیں یا غیر حق، قرآن پاک صفت خدا ہے یا مخلوق اور معیت حق اور معیت خالق بہ مخلوق کیا ہے اور اللہ کا محیط ہونا اور استوی علی العرش ان تمام مسائل کا حل عقل سے تلاش کیا جانے لگا۔ ظاہر ہے عقل یہ کام نہیں کر سکتی لہٰذا بہت سے لوگ جس کی عقل میں ذات وصفات اور محیط و معیت حق کا مسئلہ نہ سما سکا وہ ان تمام آیات قرآنی اور احادیث مبارکہ کے انکاری ہو گئے اور حکومت وقت (عباسی خلفاء) کے ساتھ مل کر عالم اسلام میں ایک فتنۂ عظیم پیدا کرنے کا موجب بنے اور اس گروہ زندقہ کا علمی مقابلہ کرنے کیلئے علماء حق میدان میں اترے کسی نے جیلیں کاٹیں، کسی نے کوڑے کھائے کسی کی جائیدادیں ضبط ہوئیں اور آخر کار حق کی فتح ہوئی اس سارے فتنہ وفساد کا موجب معتزلہ ہے لیکن سیاسی طور پر مغلوب ہونے کے باوجود انکے عقائد ونظریات ختم نہ ہو سکے۔

**زہاد صوفیاء:۔** دوسری طرف صوفیاء میں اس لیے زہاد پیدا ہوئے جنھوں نے '' شے'' کو غیر ذات حق نہیں بلکہ عین ذات حق قرار دیا۔ حق ہی حق ہے، غیر حق ذاتاً و وجوداً معدوم ہے باعتبار شئے ہمہ اوست صحیح عقیدہ مان لیا گیا ذات شی اور غیرت شئ کی نفی کا لازمی نتیجہ اباحت وزندقہ تھا۔ اتباع شریعت کی اب کوئی ضرورت نہ رہی شریعت وطریقت کا تضاد اول مرتبہ پیش کیا گیا۔ اور اس طرح شریعت کا جوا نکال پھینکنے کی کوشش کا آغاز ہوا، شریعت کو ناقصین کا شعار قرار دیا گیا، کاملین کو اسکی اتباع کی ضرورت نہیں بتائی گئی۔ حق تعالیٰ کے سواء غیر کا تصور تک ناممکن اب حق تعالیٰ آمر ہیں نہ کہ مامور، غیریت کے ماننے تک تو ضرور شریعت کی ضرورت ہے، جب غیریت کا ارتفاع ہو گیا اور حق ہی حق رہا تو اب شریعت کی پابندی کیسی ہے؟ جمال کا اتباع عورتوں کا کام ہے جلال کا اتباع مردوں کا شریعت کا علم تو سفینہ ہے لیکن علم طریقت علم سینہ ہے جو سینہ بسینہ چلا آ رہا ہے راز پوشیدہ ہے سر مکنون ہے اور اس نظریہ کو صوفیہ میں پذیرائی ہوئی اور اب حالت یہ ہے کہ برصغیر پاک وہند میں ہزاروں نہ لاکھوں ایسے طریقت خانے موجود ہیں جہاں شریعت نام کی کوئی چیز نہیں اور ولایت دن رات تقسیم کی جا رہی ہے لیکن ان تمام حالات کے باوجود ان دونوں انتہاؤں کے ساتھ ساتھ اہلسنت کا ایک گروہ بھی موجود رہا جنھوں نے اپنے ہر قول وفعل وعمل کی روشنی قرآن وسنت سے حاصل کی اللہ کو اللہ اور مخلوق کو مخلوق مانا البتہ اس سر مکنون کو پالنے کیلئے سب سرگرداں رہے اس کے لئے مجاہدے، مراقبے اور اشغال اختیار کیے گئے اور حصول مقصود سے قبل بہت سے کمالات لوگوں سے مشاہدہ میں آئے اور ان مشاہدات کو کرامات اولیاء کے نام سے شہرت ملی۔

**تصوف میں یہ مقصود نہیں......!:۔** خواص نے تو اپنے سفر کو جاری رکھا لیکن لاتعداد سالکین نے کمالات کو جو محض توابع ہیں اور حصول مقصود کے ساتھ ساتھ خود بخود پیدا ہوتے ہیں اصل مقصود قرار دے لیا۔ لذات واحوال، کشف، کوفی، تصرفات وکرامات، وجد وحال، رویائے صادقہ، وغیرہ سالک کی غایت قرار پائے اور ان کو تقویٰ کی علامت خاص خیال کیا جانے لگا ان کمالات کے حصول کیلئے غیر مسنون مشقوں اور شغلوں کی ابتداء ہوئی۔ ہندو یوگیوں اور سنیاسیوں تک سے بھی اشغال وغیرہ سیکھنے میں دریغ نہیں کیا گیا اور اس طرح بندی مرسام اور یونانی تخیلات ونظریات کا ایک معجون مرکب پیدا ہوا جو اسلامی تصوف کے نام سے مشہور ہوا جس کا مقصود صاحب تصوف وکرامات ہونا تھا اور بس اور

اس فوق البشر قوت وطاقت کی خواہش کا حاصل اپنے نفس کو مخلوق کی نظر میں برتر بنانے اور ان کے قلوب کو مسخر کرنے کے سوا اور کیا ہوسکتا تھا اور حقیقی تصوف اسلامی تو انسان کا ہوی اور نفس کے پنجے سے نجات حاصل کرنا اور یافت وشہود حق قائم کرنا، خلق سے فانی ہوکر حق سے بقا پانا سکھاتا ہے۔ بھلا ان اوراد واشغال اور کرامات وتصرفات کو اصل اسلامی تصوف سے کیا نسبت!

**تصوف تسخیر نفس نہ کہ تسخیر کائنات:۔** ایک مرتبہ سید ابوبکر غزنوی رحمہ اللہ نے دوران درس کا واقعہ سنایا کہ ہمارے مدرسہ غزنویہ لاہور میں سالانہ چھٹیاں ہونے کو تھیں کہ ایک استاد محترم کی الماری کے تالے کی چابی گم ہوگئی بہت پریشان ہوئے سامان اور کپڑے الماری میں تھے کہ اتنے میں مدرسہ کا ایک طالب علم آیا اور اس نے کہا استاد محترم میں تالا کھول دوں؟ فرمایا چابی گم ہوگئی ہے کیسے کھولو گے؟ طالب علم نے کچھ پڑھا اور تالے کی طرف اشارہ کیا تالا ٹوٹ کر زمین پر جا گرا عجب کرامت پورے مدرسہ میں شہرت ہوئی اور یہ خبر حضرت عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ تک بھی پہنچ گئی آپ نے اس لڑکے کو بلا کر پوچھا (فارسی میں) چہ مے خواندی؟۔ کیا پڑھا تھا۔ گفت (حزب البحر مے خواندم) کہا میں نے حزب البحر پڑھی تھی (حیرا) کیسے۔

گفت (اللھم سخرلی ھذا البحر کما سخرت البحر لموسیٰ[۴])

اے اللہ! اسے میرے لیے یوں مسخر کردے جس طرح تو نے سمندر کو موسیٰ علیہ السلام کیلئے کیا تھا، یہ سن کر سید صاحب رحمہ اللہ جوش میں آ گئے اور طالب علم سے فرمایا: ازخدا خدائی مے خواہی؟ خدا سے خدائی مانگتا ہے۔ توبہ کن و بندگی مے خواہ۔ توبہ کر اور عاجزی مانگ۔

کیا خوب فرمایا شیخ الاسلام ابن تیمیہ رحمہ اللہ نے " والفقرلی وصف ذات لازم ابداً کما الغنیٰ ابداً وصف لہٗ ذاتی " فقر (عاجزی) میری ذاتی اور لازمی وصف ہے جیسا کہ بے نیازی اسکی ذاتی اور ابدی صفت ہے، عبدیت وعاجزی ہی تصوف کا مقصود ہے اور انسان کیلئے ایسا مقام ہے جس سے بلند کوئی مقام نہیں۔ حضرت علامہ اقبال رحمہ اللہ، شاعر مشرق، حکیم الوقت کے شعر پر یہ گزارشات ختم کی جاتی ہیں۔

متاع بے بہا ہے دردو سوز آرزو مندی　　　مقام بندگی دے کر نہ لو شان خداوندی

(حکیم محمد اشرف آزاد فاضل جامعہ سلفیہ، فیصل آباد)

☆☆☆☆☆

## تصوف صفتِ احسان کی کوشش کا نام

(از: حضرت حکیم حافظ مولانا محمد آصف صاحب،
مدرس مدرسہ بدرالھدیٰ واہنڈو، ضلع گوجرانوالہ)

تعارف:۔ حافظ مولانا محمد آصف صاحب واہنڈو ضلع گوجرانوالہ میں پیدا ہوئے اور عصری تعلیم اپنے قصبے واہنڈو سے ہی حاصل کی اس کے بعد حفظ قرآن کی غرض سے موضع دھرنگ کی مسجد اہلحدیث میں داخلہ لیا اور قرآن کریم کے مقدس نور سے اپنے سینے کو منور کیا حفظ القرآن کے بعد جامع بدرالھدیٰ واہنڈو ضلع گوجرانوالہ میں درس نظامی میں داخلہ لیا اور جامعہ سے بہترین پوزیشن کے ساتھ درس نظامی کی سند حاصل کی۔ پھر 2009ء میں حکمت کا کورس کیا۔ اب آپ جامع الھدیٰ واہنڈو میں تدریس کے فرائض سرانجام دے رہے ہیں اور اس کے ساتھ حکمت کی پریکٹس بھی کر رہے ہیں۔

**تصوف حصول صفت احسان کا نام:۔** تصوف کو سمجھنے کیلئے ہمیں حدیث جبریل علیہ السلام میں لفظ ''احسان'' کو دیکھنا ہوگا۔ جبریل علیہ السلام نے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم احسان کیا ہے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ عبادت اس

یقین کے ساتھ کرنا کہ بندہ اپنے اللہ کو دیکھ رہا ہے اگر یہ نہ ہو سکے تو کم از کم یہ تصور تو ہو کہ اللہ سبحانہ وتعالیٰ اسے دیکھ رہے ہیں، اور تصوف کی بھی یہی حقیقت ہے سلف صالحین نے اپنے اعمال اسی تصور کے ساتھ ادا کئے ہیں۔ اور ہمیں بھی اس کی مشق کرنی چاہئے، کیونکہ قرآن وحدیث کے مطابق اپنے اعمال کا تزکیہ کرنے کا نام ہی تصوف ہے۔ احسان کی تعریف یہی ہے کہ آپ کے اعمال ظاہری اور باطنی طور پر ایک جیسے ہونے چاہئیں۔ مثلاً نماز، روزہ کا جس طرح ظاہر خوبصورت ہو اسی طرح باطن بھی ان کا پاکیزہ بنایا جائے۔

**تصوف حصول اخلاص کا ذریعہ:۔** کچھ لوگوں نے رہبانیت کو تصوف کہنا شروع کر دیا ہے جو کہ غلط ہے کیونکہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے گھریلو زندگی کو ترک نہیں کیا، بلکہ دین ودنیا کو ساتھ چلایا ہے۔ اس دائرہ کار کے اندر رہتے ہوئے تقویٰ، احسان یا تصوف اختیار کرنا درست ہے کیونکہ ان سے عبادات میں اخلاص آجاتا ہے۔ والسلام (حافظ محمد آصف مدرس مدرسہ بدر الھدیٰ واہنڈو، ضلع گوجرانوالہ)

☆☆☆☆☆

## تصوف اور روحانی عملیات ہر عالم کی ضرورت

(از: فضیلۃ الشیخ مولانا حکیم سید عبداللہ گیلانی حفظہ اللہ، خطیب جامعہ مسجد قدس قذافی پارک مرید کے، ضلع شیخوپورہ)

تعارف: مولانا حکیم سید محمد عبداللہ گیلانی صاحب حفظہ اللہ تعالیٰ 1964ء کو موضع دھرنگ ضلع گوجرانوالہ میں پیدا ہوئے، عصری تعلیم اپنے گاؤں سے ہی حاصل کی آپ کے والد مولانا حکیم سید بارک اللہ شاہ صاحب رحمہ اللہ علاقہ بھر میں سب سے بڑے عالم دین تھے۔ عصری تعلیم حاصل کرنے کے بعد پہلے جامعہ محمدیہ گوجرانوالہ اور پھر مجاہد آباد رام گڑھ لاہور میں داخل ہو کر درس نظامی کی تکمیل حاصل کی۔ پھر موضع ننگل ساہداں میں سکول ٹیچر کے فرائض سرانجام دینے لگے اور اس کے ساتھ ہی طب یونانی میں حکمت کی سند بھی حاصل کر لی۔ اس وقت جامع مسجد قدس اہل حدیث قذافی پارک مرید کے میں خطابت بھی فرما رہے ہیں اور ساتھ ہی مطب بھی چلا رہے ہیں۔

قرآن وحدیث کی روشنی میں پاکیزگی حاصل کرنے کیلئے جو اعمال کئے جائیں وہ تصوف ہے۔ اللہ کے نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے وظائف بتائے ہیں اگر اس سے ہٹ کر ہم کوئی اور تصور تلاش کریں تو وہ تصور درست نہیں ہے تصوف صوفیانہ طرز عمل کو کہتے ہیں۔ قرآن وحدیث کے مطابق وظائف کئے جائیں اور دم کرنے میں بھی کوئی قباحت نہیں ہے۔ ہر آدمی کو اور خاص طور پر علماء کو یہ اعمال کرنے چاہئیں۔

اس دور میں جتنی بھی پریشانیاں ہیں مثلاً جنات اور جادو وغیرہ تو یہ اعمال نہ کرنے کی وجہ سے ہیں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے فرمودہ اذکار جو صبح وشام کے ہیں وہ نہ کرنے کیوجہ سے لوگ پریشان ہیں جب لوگ یہ اعمال کرتے تھے تو اس وقت لوگ ان پریشانیوں سے محفوظ تھے۔

**میرے دو آزمودہ وظائف:۔** دراصل یہ مادہ پرستی کا دور ہے، جب مادہ پرستی عام ہو جائے تو روحانی قوتیں کمزور ہو جاتی ہیں، آج کے دور میں اعمال کی کمی صرف اسی وجہ سے ہے اعمال نہ کرنے کی وجہ سے روحانی قوتیں کمزور ہو گئی ہیں اور دنیا وآخرت کی کامیابی کیلئے اعمال ضروری ہیں۔ ہمارے ہاں ایک چوہدری عبدالرؤف ہیں میرا درس قرآن پورا سال ہی چلتا رہتا ہے ایک دفعہ میں نے بتایا کہ دنیا جہان کے مسائل " لاحول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم " پڑھنے سے حل ہو جاتے ہیں۔ چوہدری عبدالرؤف نے اس پر عمل شروع کر دیا، تقریباً ایک سال بعد درس دیتے ہوئے میں نے یہی عمل پھر بتایا تو چوہدری عبدالرؤف نے کہا کہ ایک سال پہلے بھی آپ نے یہی وظیفہ بتایا تھا اس وقت سے میں اس پر عمل کر رہا ہوں مجھے اللہ تعالیٰ نے 9 لاکھ کا نفع دیا ہے میں سمجھتا ہوں کہ یہ اس عمل کی برکت ہے۔

میرے پاس تو جو بھی آئے جو بھی مسئلہ لے کر آئے میں اسے " حسبی اللہ لاالہ الا ھو علیہ توکلت وھو رب العرش العظیم " پڑھنے کیلئے کہتا ہوں اور اللہ تعالیٰ لوگوں کے مسائل حل فرماتے ہیں۔

**حضرت لاہوری رحمہ اللہ اور رزق حلال کی اہمیت:۔** حضرت مولانا محمد صدیق صاحب کوٹ پیناں (نارنگ منڈی) کے رہنے والے تھے اور یہ مولانا احمد علی لاہوری رحمہ اللہ سے بیعت تھے ان کے ساتھ وظائف پر بات ہوئی تو فرمانے لگے کہ میں ایک دفعہ مولانا لاہوری رحمہ اللہ کیلئے چاول بطور تحفہ لے کر خدمت میں حاضر ہوا تو فرمانے لگے صدیق یہ تو نے خود کاشت کیے تھے میں نے کہا نہیں میرے مقتدیوں نے میری خدمت کی اور میں نے آپ کی خدمت میں پیش کر دیئے۔ کہنے لگے یہ تکلف نہیں کرنا چاہئے تھا، میں بات سمجھ گیا۔

اگلے سال میں نے اپنے مقتدیوں سے ایک بیگھہ زمین لے کر خود کاشت کی اور دھان کی فصل کاٹ کر چاول بنائے اور دوبارہ حضرت لاہوری رحمہ اللہ کی خدمت میں حاضر ہوا تو انہوں نے دوبارہ پوچھا محمد صدیق یہ چاول تو نے خود کاشت کئے تھے تو میں نے عرض کیا جی حضرت میں نے خود کاشت کئے اس پر بہت خوش ہوئے اور کہنے لگے یہ کام درست ہے۔ لہٰذا میرا خیال یہ ہے کہ ہر عالم دین کو اعمال بھی کرنے چاہئیں اور رزق حلال کا خاص خیال رکھنا چاہئے کیونکہ اسی سے برکتیں آتی ہیں۔

(سید محمد عبداللہ بن مولانا سید بارک اللہ شاہ صاحب رحمہ اللہ، خطیب جامعہ مسجد قدس قذافی پارک مرید کے، ضلع شیخوپورہ)

☆☆☆☆☆

## کتاب ذوق تصوف ہر شخص کی ضرورت

(از: مولانا محمد اسد اللہ منیر حفظہ اللہ تعالیٰ، فاضل جامعہ سلفیہ)

تبصرہ نگار معروف دینی درس گاہ جامعہ سلفیہ سے فارغ التحصیل ہیں اور الفرمان گرائمر سکول فیصل آباد میں مدیر التعلیم کی ذمہ داریاں ادا کر رہے ہیں۔

**تصوف میں میانہ روی کا سبق:۔** دین اسلام، دوسرے تحریف شدہ ادیان کے مقابلے میں فطرت انسانی کے قریب تر ہے۔ اسلام نے حضرت انسان کو خدا تعالیٰ کی بندگی کا فریضہ سونپنے کے ساتھ ساتھ معاشرتی زندگی میں ذمہ داریاں نبھانے کا پابند کیا ہے۔ اسلام نے جہاں مادہ پرستی سے روکا ہے وہاں رہبانیت کی بھی نفی کی ہے۔ غرض یہ کہ اسلام نے ہر معاملہ میں میانہ روی اپنانے کا حکم دیا ہے اور افراط وتفریط کا شکار ہونے سے منع کیا ہے۔ ہمارے معاشرے کی قابل افسوس بات یہ کہ ہم بڑی ہی آسانی سے تمام معاملات میں افراط وتفریط کا شکار ہو جاتے ہیں، تصوف کا معاملہ بھی کچھ اسی طرح کا ہے۔

**تصوف میں تفریط کے شکار لوگ:۔** اسلام نے روحانیت کا سبق دیا ہے اور روحانی طور پر اعلیٰ مراتب حاصل کرنے کیلئے ذکر ودعا اور عبادت کا تحفہ انسانیت کو دیا ہے۔ فرائض کے علاوہ نوافل کی بھرپور حوصلہ افزائی کی گئی ہے، ہندوؤں اور عیسائیوں کے رہبانیت کے نظام سے متاثر ہو کر مسلمانوں کے ایک گروہ نے روحانیت اور تصوف کے اسلامی نظام میں من گھڑت چیزیں، بدعات اور خرافات کو شامل کر لیا، جس کے سبب تصوف کا نظام بدعات، خرافات اور من گھڑت واقعات کا مجموعہ بن گیا۔ جبکہ دوسری طرف ردعمل کے طور پر ایک دوسرے گروہ نے توحید وسنت کا علم بلند کرنے کے نام پر تصوف میں شامل خرافات کا رد کرنے کی بجائے پورے نظام کو ہی رد کر دیا۔ جس کی بناء پر یہ گروہ تفریط کا شکار ہوا اور ذکر ودعا اور عبادت کی تاثیر سے محروم ہو گیا۔

**تصوف ایمان میں تازگی کا سبب:۔** مؤلف نے ''علمائے اہل حدیث کا ذوق تصوف'' کے نام سے جو کاوش کی ہے وہ قابل قدر ہے، علماء اہلحدیث کی روحانیت پر مبنی زندگی کے واقعات پڑھ کر ایمان تازہ ہو جاتا ہے۔

ماضی کی طرح بے شک آج بھی اہل ایمان اور علما اہل حدیث موجود ہیں، جو روحانیت اور تصوف کے جائز حد تک قائل ہیں۔ ایسے لوگ سرمایہ اہلحدیث ہیں، ضرورت اس امر کی ہے کہ روحانیت کے سلسلہ میں پیش قدمی کی جائے اور مادہ پرستی کے دور میں مسائل میں الجھی ہوئی

قوم کے روحانی مسائل کا مداویٰ اسلامی روحانی نظام کے مطابق کیا جائے نہ کہ یہ میدان شرک وبدعات کے پھیلنے کیلئے خالی کر دیا جائے۔ ذکر اور دعا کی تاثیر پر ذاتی زندگی کا ایک تجربہ قارئین کی نذر کر رہا ہوں۔

**قبولیت دعا کا آنکھوں دیکھا حال:۔** میں چھوٹا مانانوالہ سے ملحق آبادی 80 مربع میں رہائش پذیر ہوں اور الفرمان گرائمر سکول کے نام سے سکول چلا رہا ہوں۔ مالی مشکلات درپیش ہونے کے سبب سکول کا آغاز ایک چھوٹی سی بلڈنگ میں کیا۔ وقت کے ساتھ ساتھ سکول نے ترقی کی اور جگہ کم پڑ گئی، اور کشادہ ماحول والی بلڈنگ کی تلاش شروع ہوگئی۔ تلاش وبسیار اور جستجو کے باوجود پوری آبادی میں کرایہ پر مناسب بلڈنگ دستیاب نہ تھی۔ چند ایک مکان سکول کیلئے موزوں تھے مگر مالکان کا بلڈنگ کو کرایہ پر دینے کیلئے رضا مند ہونا محال تھا کیونکہ وہ خود اس میں رہائش پذیر تھے۔ مانانوالہ کے ہی رہائشی ابوانس شہید کے بھائی حافظ عبدالخالق صاحب جو کہ جماعۃ الدعوۃ کے مسئول ہیں ان کی زوجہ محترمہ نے ہماری ہی آبادی میں 80 مربع میں عورتوں کا مدرسہ بنایا ہوا ہے۔

2013ء کے سالانہ امتحان کے رزلٹ کی تقریب میں محترمہ باجی صاحبہ کو مدعو کیا گیا اور تقریب کے آخر میں سکول کے لئے مناسب جگہ کے انتظام کے لئے دعا کا کہا گیا۔ محترمہ باجی صاحبہ نے خلوص کے ساتھ دعا کی تو جو معاملہ مہینوں سے لٹکا ہوا تھا، چند دن بعد حل ہوگیا اور سکول کو ایک شاندار بلڈنگ مناسب کرایہ پر دستیاب ہوگئی۔ اس بلڈنگ کے متعلق کبھی سوچا بھی نہ تھا کہ یہ بلڈنگ سکول کو مل جائے گی۔

محترمہ باجی صاحبہ مکہ مکرمہ گئی تھیں تو بیت اللہ پر پہلی نظر پڑتے ہی انہوں نے اللہ تعالیٰ سے دعا کی تھی کہ یا اللہ میری دعاؤں کو شرف قبولیت سے نوازنا۔ اس مقبول دعا کے نتیجے میں باجی صاحبہ کی دعائیں قبول ہوتی ہیں۔

اللہ تعالیٰ نے محترمہ باجی صاحبہ کو صحت وعافیت اور امن وایمان والی لمبی زندگی عطاء فرمائے اور ان سے اپنے دین کا کام لیتا رہے، آمین۔

**حصول روحانیت کیلئے کمربستہ ہوجائیں:۔** قارئین سے التماس ہے کہ وہ اپنے اندر روحانیت کو بیدار کرنے کیلئے کمربستہ ہوجائیں کیونکہ قرآن وہی ہے۔ اس کی تاثیر بھی وہی ہے علاوہ ازیں دعائیں، اذکار اور عبادات اپنی بھرپور تاثیر کے ساتھ موجود ہیں، ضرورت اس امر کی ہے کہ ہم اپنے روحانی درجے کو بلند سے بلندتر کرنے کی کوشش میں مصروف ہوجائیں۔

روحانیت کے اس سفر میں مؤلف کی کاوش بہترین محرک کا کام دے سکتی ہے قارئین اس کے مطالعہ سے بھرپور استفادہ کریں۔

اللہ تعالیٰ ہم سب کا حامی وناصر ہو (آمین)

(محمد اسد اللہ منیر: فاضل جامعہ سلفیہ)

☆☆☆☆☆

## روحانیت اور تصوف چھوڑ دینے کا نقصان

(از: محترم رضوان علی بن مقصود علی، ایم فل علوم اسلامیہ)

تبصرہ نگار فاضل درس نظامی ہیں، ایم فل معروف یونیورسٹی سے کیا اور آج کل درس وتدریس کے شعبے سے منسلک ہیں۔

**انسان جسم اور روح کا مرکب:۔** " ان الحمدلله والصلوٰة والسلام علی من لانبی بعده اعوذ بالله من الشيطان الرجيم، بسم الله الرحمن الرحيم، ان ناشئة الليل هي اشد وطأواقوم قيلا " (المزمل:٦)

بلاشبہ رات کو اٹھنا (نفس کو) خوب کنٹرول کرتا ہے اور بات کو خوب درست کرنے والا ہے (راست گوئی پیدا کرتا ہے)

اسلام ایک مکمل ضابطہ حیات ہے جو انسانوں کی رہنمائی کیلئے جبرائیل علیہ السلام کے ذریعے انبیاء ورسل پر نازل کیا گیا۔

اس حقیقت سے ہر کوئی واقف ہے کہ انسان دو چیزوں، بدن اور روح سے مرکب ہے، تولا محالہ اسلام بنی نوع انسان کے بدن اور روح ہر دو کی مناسب نشو ونما، درستگی اور حفاظت کا سامان کرتا ہے، اسلام نے جہاں چوری، قتل، زنا اور تہمت و بہتان بازی کی سزائیں مقرر کر کے انسانوں کے جان و مال کو محفوظ کرنے کے اقدامات کیئے، اس کے ساتھ ساتھ انسانیت کے روحانی دشمن ''شیاطین'' کے حملوں سے بچنے اور نفس امارہ پر قابو پانے کیلئے نبی مکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے اذکار و وظائف کی کثرت اور ان پر ہیشگی و دوام کی بار بار تلقین کی ہے اور درحقیقت یہی اصل تصوف اور روحانیت ہے کہ انسان بدن کی نشو ونما کیساتھ ساتھ اپنی روح کے نشو ونما کے لئے بھی محنت و کوشش کرے۔

حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا قیام اللیل پر ہیشگی کرنا اور امت کو اس کی ترغیب دلانا درحقیقت روحانیت ہی کا درس ہے۔

**روحانیت اور تزکیۂ ایک زندہ حقیقت:۔** معزز قارئین! روحانیت، تزکیۂ نفس اور تطہیر قلب ایسی حقیقت ہیں جن کو ایک لمحہ کیلئے بھی نظر انداز نہیں کیا جاسکتا۔ بقول دل پاک نہیں تو پاک ہوسکتا نہیں انسان ورنہ ابلیس کو بھی آتے تھے وضو کے فرائض بہت

یہ ایک تلخ حقیقت ہے کہ جب تک روحانیت اور تصوف علماء کی توجہ اور التفات کا مرکز رہا اس وقت تک امت راہ راست پر رہی، لیکن! جب حقیقی علماء اور انبیاء کرام و محدثین عظام کے ورثاء نے اس پر توجہ کم کر دی تو یہ جوگیوں، نام نہاد عاملوں، چلہ کشوں اور شعبدہ بازوں کے گھناؤنے اور دجل و فریب پر مبنی کاروبار کی نذر ہوگیا۔ انہوں نے اس عظیم میدان میں بلا شرکت غیرے ڈیرے ڈالے اور اس کو دھوکہ دہی کے ذریعے بھاری بھرکم نذرانے ہتھیانے کا ذریعہ بنالیا۔

**ذوق سلیم کی نشاۃ ثانیہ کا ذریعہ:۔** محترم مؤلف کی یہ کتاب علمائے حق میں اس ذوق سلیم کی نشاۃ ثانیہ کے لئے ایک خوبصورت سعی ہے۔ بلاشبہ یہ کتاب ''علمائے اہلحدیث کا ذوق تصوف'' قابل التفات اور اہل علم کی پوری پوری توجہ حاصل کرنے کی حقدار ہے۔

**حقیقی تصوف کی علمبردار کتاب:۔** اس کتاب کی دیگر خصوصیات کے ساتھ ساتھ ایک انتہائی اہم اور قابل ذکر خصوصیت یہ ہے کہ مؤلف حفظہ اللہ نے اس کتاب میں سلفی منہج کے حامل اکابرین کی روحانیت اور حقیقی تصوف پر لکھی گئی کتب کی عکس بندی کر کے ان کو اس ضخیم کتاب کا حصہ بنایا اور ان میں سے اکثر وہ کتب ہیں جو عرصہ دراز سے مفقود یا غیر مطبوع چلی آرہی ہیں۔ تقریباً دو ہزار سے زائد صفحات پر مشتمل یہ عظیم و ضخیم کتاب، بلا مبالغہ ایک اہم کاوش، علمائے صالحین کی خدمت اور روحانیت وتصوف کے موضوع پر ایک اہم مصدر و مرجع کی حیثیت کی حامل ہے۔ اللہ تعالیٰ مؤلف کی اس کاوش کو قبول فرمائیں اور ان کی حسن نیت پر ان کو سعادت دارین سے نوازیں۔ آمین۔

(رضوان علی بن مقصود علی: ایم فل علوم اسلامیہ، سبجیکٹ اسپیشلسٹ اسلامیات)

☆☆☆☆☆

## ذوق تصوف کا اظہار......قابل ستائش کاوش

(از: مولانا محمد اویس قرنی حفظہ اللہ تعالیٰ، فاضل جامعہ سلفیہ، فیصل آباد)

تبصرہ نگار جامعہ سلفیہ سے فارغ التحصیل ہیں، ایم فل جی، سی یونیورسٹی فیصل آباد سے کیا اور آج کل درس و تدریس کی ذمہ داریاں ادا کر رہے ہیں۔

'' الحمدلله والصلوة والسلام علی رسول الله باسمه تعالیٰ امابعد'' یہ کتاب جس کا عنوان ''علمائے اہل حدیث کا ذوق تصوف'' ہے اس کے مؤلف حکیم محمد طارق محمود چغتائی حفظہ اللہ ہیں علمائے اہل حدیث کے بارے میں مؤلف کی کاوش قابل ستائش ہے اللہ تعالیٰ نیتوں اور مقاصد کو خوب جاننے والا ہے۔

**اسلوب کتاب کی تحسین:۔** کتاب کے جس حصے کو میں نے ملاحظہ کیا ہے اس میں انہوں نے اہل حدیث کے اکابرین مثلاً شاہ ولی اللہ

دہلوی رحمہ اللہ اور ان کے خاندان کے مزید بزرگوں کا تعارف ان کے اعمال اور اس طرح شاہ اسماعیل شہید رحمہ اللہ صوفی عبداللہ رحمہ اللہ اور غزنوی خاندان کے علماء کا تذکرہ اور ان کی سوانح حیات ان کے ذکر و اعمال اور ان کی کرامات کا تذکرہ بڑے اچھے انداز میں کیا ہے۔ الفاظ کا استعمال سادہ ہے اور مناسب جملوں اور پیراگرافوں سے مؤلف نے اس کتاب کو مزین کیا ہے اللہ رب العزت حکیم صاحب کو جزائے خیر عطا فرمائے۔

اگر چہ کرامات جن کا مؤلف نے تذکرہ کیا ہے ہمارے لیے حجت یا دلیل نہیں بن سکتیں لیکن ان بزرگوں کی ولایت پر دلیل ضرور ہیں۔

آج لوگوں نے تصوف فقط ترک دنیا اور مختلف قسم کے چلے کاٹنے اور ایک مخصوص طرز فکر کو اپنا کر اسکی دعوت دینا ہی سمجھ لیا ہے جبکہ حقیقت میں تصوف تزکیہ نفس، زہد و ورع، تقویٰ اور دین کی مکمل پیروی کا نام ہے۔

**زہد و تقویٰ ہم سب کی ضرورت:۔** ہمارے اسلاف زہد و ورع اور تقویٰ کے اعتبار سے ہم سے بہت آگے تھے آج ان کا عمل اور کردار ہمارے لیے مشعل راہ ہے جس کو ہم اپنا کر اپنی زندگیوں میں نکھار پیدا کر سکتے ہیں اور اللہ کے ہاں پسندیدہ بن سکتے ہیں۔'' هذا من عندي والله اعلم بالصواب''۔ (العبدالفقیر محمد اویس قرنی فاضل، جامعہ سلفیہ فیصل آباد)

☆☆☆☆☆

## تجاہل عارفانہ یا تغافل مجرمانہ

(از: مولانا حافظ محمد ذیشان حفظہ اللہ تعالیٰ، وائس چیئر مین فیتھ ایجوکیشن فاؤنڈیشن FEF)

تعارف: تبصرہ نگار ایک دینی اور رفاہی تنظیم کے نائب صدر ہیں اس تنظیم کے تحت ہفتہ وار قرآنی دروس، تجوید القرآن کلاسز، عربی زبان اور فہم قرآن سے متعلقہ کورسز کروائے جاتے ہیں جبکہ رفاہی میدان میں اس تنظیم کا دائرہ کار بلاسود قرضے، مفت عصری تعلیم، قدرتی آفات میں متاثرین تک امداد کی فراہمی، بیواؤں کی کفالت اور مستحق طلبہ کی مالی اعانت تک پھیلا ہوا ہے۔

**ذوق تصوف پر آشوب دور میں ٹھنڈی ہوا:۔** ''نحمده و نصلي على رسول الله الكريم'' کے بعد عرض ہے کہ محترم حکیم محمد طارق محمود چغتائی صاحب کی کتاب نایاب ''علمائے اہلحدیث کا ذوق تصوف'' کا جستہ جستہ مطالعہ کرنے کا موقع ملا۔ یقین جانیے جیسے جیسے کتاب پڑھتا گیا دل کیف و سرور کی ایک عجیب سی کیفیت سے لبریز حکیم صاحب کی درازیٔ عمر اور علم و عمل کی بڑھوتری کی دعاء میں مگن رہا۔ ایسا موضوع کہ جس سے ہمارے برصغیر کے علمائے اہلحدیث نے تجاہل عارفانہ نہیں بلکہ تغافل مجرمانہ کی روش اختیار کی اور جس طرح ایک اعزاز کو اعتراض بنا دیا گیا وہ ایک افسوس ناک امر ہے۔ ایسے نایاب موضوع پر حکیم صاحب کا قلم اٹھانا اس پر آشوب دور میں ایک ٹھنڈی ہوا کے جھونکے سے کم نہیں، مؤلف نے جس محنت، محبت، اخلاص اور عرق ریزی سے مواد جمع کیا ہے اس پر وہ مبارک باد کے مستحق ہیں۔

**کتاب کی دیگر خصوصیات:۔** لکھا تو بہت جا رہا ہے مگر ایسا با مقصد لکھنا جس سے اولاد آدم کی اصلاح باطن اور موجبِ فلاح دارین ہو تو ایسی تحریر کے کیا کہنے مؤلف نے کتاب کو مفید اور مدلل بنانے کیلئے نہ صرف حوالہ جات کتب کا استعمال کیا ہے بلکہ اکثر مقامات پر مذکورہ کتاب کے صفحے کا عکس ہی پرنٹ کر دیا ہے تا کہ کسی شک و شبہ کی گنجائش باقی نہ رہے۔ آخر میں میری یہ دعاء ہے کہ اللہ سبحانہ وتعالیٰ حکیم صاحب کی اس کاوش کو قبول فرما کر قبولیت عامہ سے نوازے۔ (آمین)

(احقر حافظ محمد ذیشان، وائس چیئر مین فیتھ ایجوکیشن فاؤنڈیشن FEF)

☆☆☆☆☆

## تصوف مکارم اخلاق اور روحانی اقدار کے احیاء کا ذریعہ

(از: قاری محمد آصف مدثر حفظہ اللہ تعالیٰ، فیصل آباد)

تعارف: تبصرہ نگار ایک دینی اور رفاہی تنظیم فیتھ ایجوکیشن فاؤنڈیشن میں ناظم تبلیغ کی ذمہ داریاں ادا کر رہے ہیں اس تنظیم کے تحت ہفتہ وار دروس قرآن، تجوید القرآن کلاسز عربی زبان اور فہم قرآن سے متعلقہ کورسز کروائے جاتے ہیں جبکہ رفاہی میدان میں اس تنظیم کا دائرہ کار بلاسود قرضے مفت عصری تعلیم قدرتی آفات میں متاثرین تک امداد کی فراہمی بیواؤں کی کفالت اور مستحق طلبہ کی مالی اعانت تک پھیلا ہوا ہے۔

**تصوف وتزکیہ باہم مترادفات:۔** انسان کے جملہ اخلاق اور خصلتوں کو بدل ڈالنے والی ایسی روحانی تبدیلی جس کے نتیجے میں انسان مکارم اخلاق اور روحانی اقدار کا پیکر بن جائے تصوف کہلاتی ہیں، اور اس کا دوسرا نام تزکیہ ہے جو نفوس انسانی کو اعلیٰ صفات سے آراستہ کر کے رذائل سے پاک کرتا ہے۔ یہ وہی احسان ہے جس کو زبان نبوت ﷺ نے اسلام اور ایمان کے بعد ایک خاص درجہ دیا اور ہر صاحب ایمان کیلئے اس کیفیت ومقام کو مطلب گردانا، اس کے شاندار نمونے اور مثالیں صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی زندگی میں نظر آئے جس کے نتیجے میں وہ مثالی معاشرہ وجود میں آیا جس کی مثال پیش کرنے سے تاریخ عاجز ہے اور ایسی عدل پسند حکومت وجود میں آئی جس کی نظر کہیں نہیں ملتی۔

روحانی طور پر ایسی طاقتور شخصیتیں جو سلوک وتصوف کے جامع کمالات، تلاوت آیات، تعلیم کتاب وحکمت اور تزکیہ نفوس کا کام کریں، ان کی ہر دور میں ضرورت رہی ہے اور رہے گی جو حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد نفس وشیطان کی مخالفت اللہ کی راہ میں مجاہدہ اور تجدید عہد کو اپنا شعار بنائیں۔

**قابل قدر کاوش:۔** محترم مصنف کی یہ قابل قدر کاوش دراصل ایسی ہی درد دل سے کی گئی ایک سعی ہے جس کا مقصد بھی دین کے اس اسم پہلو کو اجاگر کرنا ہے اور اس کی اہمیت کو واضح کرتا ہے جو شریعت کا فقہ باطن ہے اور الا ماشاء اللہ معطل ہو چکا ہے۔

(قاری محمد آصف مدثر حفظہ اللہ تعالیٰ، فیصل آباد)

☆☆☆☆☆

## تصوف کا حاصل ”الاحسان ان تعبدالله كانك تراه“

(از: حافظ محمد اقبال بن ثناء اللہ حفظہ اللہ ایم اے عربی، اسلامیات)

”الاحسان ان تعبدالله كانك تراه فان لم تكن تراه فانه يراك“ احسان یہ ہے کہ خدا کی عبادت ایسے کرو گویا تم اسے دیکھ رہے ہو اگر یہ کیفیت ممکن نہ ہو تو یہ کیفیت بناؤ کہ وہ تمہیں دیکھ رہا ہے۔

اسلام دین فطرت ہے اس میں افراط ہے نہ تفریط اور یہی اس کا حسن ہے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی تعریف کرتے ہوئے قرآن مجید میں ارشاد فرمایا گیا ”ويضع عنهم اصرهم والاغلل التي كانت عليهم“ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے لوگوں کے کندھوں سے بھاری بوجھ اتار کر انہیں شاد کام کر دیا انہیں زنجیروں سے آزاد کر دیا جن میں وہ جکڑے ہوئے تھے۔

**تصوف اور کیفیت احسان میں کوئی فرق نہیں:۔** نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے لوگوں کو اسی راستے پر چلایا جو اللہ نے ان کیلئے صراط مستقیم بنایا تھا اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے قرآن وحکمت کے ساتھ ساتھ ان کا تزکیہ کیا نفرت کی جگہ محبت اور افتراق کی جگہ اعتماد کا سبق دیا۔ قرآن مجید میں اس طرح اس کا ذکر کیا گیا ”واذكروا نعمة الله عليكم اذكنتم اعداء فالف بين قلوبكم فاصبحتم بنعمته اخواناً“ اور اللہ کی اس نعمت کو یاد کرو جو اس نے تم پر کی جب تم دشمن تھے اس ذات نے تمہارے دلوں کو ملا دیا اور تم اس کی نعمت سے بھائی بھائی بن گئے۔

جب لوگوں کے دلوں پر دوبارہ زوال اور بگاڑ آنا شروع ہوا ان کے دلوں میں نفرت وکدورت نے جنم لیا تو انکے تزکیۂ کیلئے دوبارہ کوشش شروع ہوئی اور اب کی مرتبہ اسے احسان کے نام کی بجائے تصوف کے نام سے جانا گیا۔

**فقہ کی طرح تصوف کا نام:۔** تفسیر، حدیث اور فقہ کی طرح اس کا بھی ایک اصطلاحی نام تصوف تجویز کیا گیا اور صوفیاء نے یہ کام کیا انہوں نے لوگوں کے عمل کے ساتھ ساتھ ان کی روح یعنی نیت پر بھی توجہ دی کی کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا تھا '' انما الاعمال بالنیات '' اعمال کا دارومدار نیت پر ہے بھرپور توجہ دی گئی جبکہ شریعت سے انحراف نہیں کیا بلکہ اس میں توحید، اتباع سنت، تزکیۂ نفس، اتباع دین اور لوگوں سے مل جل کر رہنا اور ساتھ ساتھ جہاد اور تجارت سب کچھ شامل تھا۔ ایک طرف یہ لوگ (صوفیاء کرام) تزکیۂ نفس میں مشغول رہتے اور دوسری طرف تاجر، رات کو تہجد گزار تھے اور دن کو مجاہد، حضرت عبداللہ بن مبارک رحمہ اللہ کے نام سے کون واقف نہیں انہوں نے سال کو چار حصوں میں تقسیم کیا ہوا تھا، تین مہینے تجارت کرتے تھے، تین مہینے طلباء کو تعلیم دیتے، تین مہینے حج وعمرہ میں صرف کرتے اور باقی تین مہینے اللہ کے راستے میں جہاد کرتے۔

یہی وہ لوگ ہیں جنہوں نے ایک طرف تفسیر، حدیث کی خدمت کی اور دوسری طرف نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے اسوہ پر چلتے ہوئے '' ویزکیھم '' پر عمل کیا اور لوگوں کے دلوں کو پاک صاف کیا اور '' ویضع عنھم اصرھم '' پر عمل کرتے ہوئے شرک وبدعت اور نفرت و کدورت کے بوجھ اتار دیئے۔

**ذوق تصوف ایک کامیاب کوشش:۔** '' علمائے اہل حدیث کا ذوق تصوف '' نامی تالیف دراصل اسی سلسلہ کو زندہ کرنے کی ایک قابل قدر کوشش ہے اللہ رب العزت اس کے مؤلف حکیم محمد طارق محمود چغتائی صاحب حفظہ اللہ کو علم وعمل میں برکت اور دارین کی سعادتوں سے مستفید فرمائے۔ والسلام حافظ محمد اقبال بن ثناء اللہ (ایم اے عربی، اسلامیات)

☆☆☆☆☆

## بڑوں کا اخلاق ہم سب کی ضرورت

(از: قاری محمد حنیف عاجز، شرقپور)

نام قاری محمد حنیف عاجز ولد برکت علی قوم رحمانی محلّہ حکیم گڑھی شرقپور ابتدائی تعلیم ناظرہ قرآن مجید طالب حسین صاحب مدرس مدرسہ ام المدارس شرقپور سے حاصل کی اور میٹرک تک تعلیم گورنمنٹ ہائیکیٹ سیکنڈری سکول سے پھر گورنمنٹ کالج شرقپور میں داخلہ لیا اور ساتھ ساتھ ترجمہ قرآن مجید بھی مولانا شفیق الرحمٰن خادم صاحب سے پڑھا اسی دوران پنجاب یونیورسٹی میں ملازمت اختیار کر لی۔

**مولانا محمد یحیٰی شرقپوری رحمہ اللہ کا حسن اخلاق:۔** ۱۹۹۱ میں میں نے جامعہ مسجد محمدیہ اہلحدیث بڑا اڈا لاریاں شرقپور میں بطور مدرس امام اور خطیب کے فرائض سنبھالے۔ ایک دفعہ سردیوں کا موسم تھا میں صبح اذان سے پہلے مسجد کے قریب ایک حمام میں نہانے کیلئے گیا وہاں ایک اوباش لڑکا کالو شاہ بھی موجود تھا کسی مسئلے پر بات چیت ہوئی اس نے اس وقت شراب پی رکھی تھی نشے میں اس نے میرے ساتھ بڑی بدتمیزی کی اور گندی گالیاں دیں۔ میں نے مسجد میں آکر اپنے نمازیوں سے اسکا ذکر کیا لیکن کسی نے بھی اس بات پر توجہ نہ دی میں اپنے شیخ مولانا محمد یحیٰی صاحب رحمہ اللہ سے ملا اور یہ واقعہ بیان کیا اور ساتھ ہی کہا کہ میں کل جمعہ نہیں پڑھاؤں گا کیونکہ میرے ساتھ بدتمیزی ہوئی ہے کسی نے اس کا نوٹس نہیں لیا۔ مولانا نے مسجد سے سرکردہ نمازیوں کو بلایا اور ڈانٹ ڈپٹ کی کہ تمہارا فرض تھا تمہارے خطیب کی اس نے بے عزتی کی ہے تم اسے پوچھتے اور مجھے بلایا اور سمجھایا پھر شیخ صاحب نے اپنی روداد سنائی اور کہا بیٹا میں نے یہاں شرقپور میں اللہ کے دین کیلئے

بڑے دکھ برداشت کیے ہیں یہ تو بات ہی کوئی نہیں صبر کیجئے ۔ جب میں شرقپور میں آیا ملک حسن علی BA جامی صاحب مجھے لے کر آئے اس وقت پورے شرقپور میں تقریباً 7,6 آدمی تھے جن کو توحید کی سمجھ تھی یہ مسجد جو آج کل مینار والی مسجد کے نام سے مشہور ہے فرمانے لگے یہ صرف 2 مرلے کی مسجد تھی میں آیا مسجد کی صفائی کی، صفیں نئی لا کر بچھائیں اور اذان و جماعت شروع کر دی۔ ظہر اور عصر کے وقت میں اکیلا ہی نماز پڑھتا اور مغرب کے وقت 7,6 آدمی مسجد میں آتے اور باجماعت نماز ہوتی ۔ آہستہ آہستہ میں نے بازار جا کر دکانداروں کو قرآن کا درس دینا شروع کر دیا اور لوگ ساتھ ملتے گئے ۔ کچھ حضرات نے اس دوران ایک اوباش قسم کا آدمی جس کا نام الہ بخش تھا اسے اکسایا کہ جو کوئی وہابی کو مارے گا سیدھا جنت میں جائے گا۔ اس نے چاقو لیا اور صبح کی نماز کے بعد مسجد میں آ گیا مولانا صاحب قرآن کا درس دے رہے تھے چند آدمی سننے والے تھے ان میں وہ بھی بیٹھ گیا درس کے بعد کہنے لگا مولوی صاحب ذرا لیٹ جایئے اور مجھے خدمت کا موقع دیں، میں نے بڑا انکار کیا لیکن وہ زبردستی مجھے قندھوں سے دبانے لگا بازو اور ٹانگیں دبائیں میری خوب خدمت کی میری طبیعت بالکل ہلکی اور ہشاش بشاش ہو گئی پھر وہ میرے سامنے بیٹھ گیا اور کہنے لگا مولانا مجھے معاف کر دیجئے ۔ میں نے کہا بھائی تو نے کون سا جرم کیا ہے جس کی معافی مانگ رہا ہے؟ اس نے اپنے ازار بند سے چاقو نکالا اور کہنے لگا دیکھئے میں آپ کو قتل کرنے کیلئے آیا تھا آپ کے خلاف مجھے اس طرح بھڑکایا گیا، میری قسمت اچھی تھی میں نے آج پہلی دفعہ قرآن سنا ہے اللہ آپ کو جزائے خیر عطاء فرمائے اس دن سے وہ بڑا مؤدب بن گیا۔

**دعا کرتے ہی اسباب بن جانا:۔** مولانا محمد یحیٰی شرقپوری رحمہ اللہ فرماتے تھے مسجد بن رہی تھی میرے ایک دوست نے مجھے کہا لاہور ایک مخیّر آدمی ہے اس کے پاس جاتے ہیں وہ مسجد کے سلسلے میں تعاون ضرور کرے گا۔ مولانا فرماتے ہیں کہ میرا دل نہیں چاہ رہا تھا لیکن اس کے اصرار پر میں اس کے ساتھ چلا گیا جب لاہور اس کے گھر گئے تو اس نے بڑا مایوس کن جواب دیا اور ہم واپس آ گئے ۔ مسجد کا کام رک گیا تھا، گرمیوں کا موسم تھا دوپہر 12 بجے کے بعد میں نے وضو کیا اور اپنے مکان کی چھت پر دھوپ میں جا کر نماز کی نیت باندھی دو رکعت نماز پڑھی لمبا قیام رکوع اور سجدے کیے اللہ سے رو کر دعا کی کہ یا اللہ یہ تیرا گھر ہے تو نے ہی اسے پایہ تکمیل تک پہنچانا ہے آئندہ میں شہر شرقپور سے باہر جا کر کسی سے سوال نہیں کرونگا اللہ کے سامنے گڑگڑایا، رویا، نماز سے فارغ ہوا ہی تھا کہ کسی نے دروازہ کھٹکھٹایا میں نے نیچے آ کر دروازہ کھولا ایک آدمی کھڑا تھا اسے اندر بلایا اس نے پوچھا کہ مولانا مسجد کا کام کیوں رکا ہوا ہے، میں نے کہا جو فنڈ جمع تھا وہ ختم ہو گیا ہے اللہ دے گا پھر شروع کر دینگے، مجھے یاد نہیں کہ مولانا نے شاید 10000 روپے کا بتایا جو اس آدمی نے دیے کہ مولانا کام شروع کریں میں پھر آؤں گا۔ مولانا فرماتے ہیں میں نے پوچھا آپ کا نام پتہ اس نے کہا کہ میرا نام کچھ نہیں اور نہ ہی آپ نے میرے بارے کسی سے ذکر کرنا ہے۔

**مثالی تقویٰ ہم سب کیلئے:۔** اس طرح کا ایک اور واقعہ مولانا نے ہمیں سنایا، مولانا نے ایک دفعہ بتایا کہ کچھ حضرات میرے قتل کے درپے تھے ایک دفعہ میں تین دن تک اپنے گھر میں ہی نماز پڑھتا رہا وہ نیچے قتل کرنے کیلئے ہتھیار لے کر بیٹھے رہے اور آپ کے تقویٰ کا یہ عالم تھا کہ آپ نے تہجد کی نماز کبھی نہیں چھوڑی تھی بیمار ہو گئے تو پھر کبھی پڑھتے کبھی رہ جاتی میں تو کہوں گا کہ مولانا کے تقویٰ کا نتیجہ ہے کہ ان کی اولاد آج ملک پاکستان میں بھی اور بیرون ملک بھی دین کی خدمت میں مصروف ہے اور یہ تقویٰ صرف مولانا کا ہی نہیں ان کی اہلیہ بھی اس میں شریک ہیں۔ حافظ نعیم الرحمٰن صاحب نے اپنی والدہ کی وفات پر تحصیل والی گراؤنڈ میں روتے ہوئے بتایا تھا کہ ہماری والدہ ہمیں کہا کرتی تھیں کہ بیٹا میں نے آپ سارے بھائیوں کو وضو کے بغیر کبھی دودھ نہیں پلایا ان کے تقویٰ اور پرہیزگاری کا نتیجہ ہے کہ آج ان کی اولاد لوگوں کے سامنے ایک نمونہ ہے۔ حضرت مولانا محمد یحیٰی رحمہ اللہ کے 6 بیٹے ہیں بیٹی کوئی نہیں سب سے بڑے بیٹے حافظ مسعود عالم صاحب حفظہ اللہ، نمبر دو پروفیسر محمود الحسن بزمی، نمبر تین حافظ محمد داؤد، نمبر چار حافظ حمود الرحمٰن، نمبر پانچ حافظ زکریا سعود، نمبر چھ حافظ پروفیسر نعیم الرحمٰن صاحب جو کہ آج کل مدینہ یونیورسٹی میں بطور استاد تعینات ہیں۔ یہ تمام سعادتیں میرا خیال ہے کہ حضرت مولانا صاحب کا دینی لگاؤ اللہ سے اور اس کے دین سے محبت اور پیار کا ثبوت ہیں۔

**دعا کرتے ہی اہلیہ کا شفاء پا جانا:۔** غالباً 1998ء میں میری بیوی بیمار ہوگئی اور اس حالت میں 7 دن تک سو نہ سکی مولانا میرے ساتھ بڑی شفقت فرمایا کرتے تھے ایک مسجد میں مجھے کہنے لگے بیٹا آپ کچھ پریشان دکھائی دے رہے ہیں میں نے وجہ بتائی تو اسی وقت میرے گھر تشریف لائے اور میری اہلیہ کو دم کیا اور شفاء کیلئے دعا فرمائی اور ساتھ ہی تسلی دی کہ بیٹا یہ بیماریاں اور پریشانی انسان کے گناہوں کا کفارہ بنتی ہیں اللہ بیماری دے کے انسان کے گناہ معاف فرما دیتے ہیں اللہ شفاء دے گا دعا فرمائی اور چلے گئے۔ اگلی رات میری بیوی بڑے آرام سے ساری رات سوئی اور اللہ نے شفاء بھی عطا فرمائی۔

**حافظ عبدالمنان نور پوری رحمہ اللہ صاحب کرامت بزرگ:۔** حضرت مولانا حافظ عبدالمنان نور پوری رحمہ اللہ تین بھائی تھے بڑے بھائی شادی کے بعد فوت ہوگئے دوسرے نمبر پر حافظ صاحب اور انکے تیسرے بھائی محمد بشیر ابھی زندہ ہیں۔ حافظ صاحب کا نام جو والدین نے رکھا وہ محمد شفیع تھا۔ وہ میری ساس کے ماموں کے بیٹے تھے میرے سسر نے بتایا کہ میں شادی کے چند روز بعد اپنی بیوی کے ہمراہ حافظ صاحب کے گھر گیا اور انکے والد نے کہا بیٹا رحمت اللہ یہ سکول پڑھنے کیلئے نہیں جاتا اسے کچھ سمجھاؤ میں نے بھی سمجھایا منت سماجت کی مگر محمد شفیع نہ مانا اور کہا ماسٹر صاحب نے مجھے مارا ہے میں پڑھنے نہیں جاؤں گا میں نے کہا ماموں جان اس کو دینی تعلیم کیلئے مدرسے میں داخل کروا دو تو میرے مشورے کے مطابق ماموں جان جامعہ محمدیہ گوجرانوالہ میں لے گئے استاد جی نے پوچھا بیٹا نام کیا ہے تو عرض کی میرا نام محمد شفیع ہے انہوں نے کہا محمد شفیع نہیں آج کے بعد تیرا نام عبدالمنان ہوگا۔

بہرحال حافظ صاحب نے جامعہ محمدیہ سے قرآن حفظ کیا پھر اس کے بعد درس نظامی کی کتابیں پڑھیں اللہ پاک نے انہیں مثالی حافظہ دیا ہوا تھا۔ مولانا محمد اسماعیل سلفی رحمہ اللہ جامعہ میں جمعہ کا خطبہ دیا کرتے تھے ایک دفعہ مخالفین نے سلفی صاحب کے خلاف تھانے میں رپٹ درج کروائی کہ سلفی صاحب نے اپنی تقریر میں یہ کہا ہے وہ کہا ہے...... پولیس آگئی۔ سلفی صاحب نے کہا عبدالمنان کو بلاؤ یہ میری ٹیپ ریکارڈر ہے سلفی صاحب نے کہا بیٹا ان کو میری جمعہ کی تقریر سناؤ یہ میرے اوپر الزام لگا رہے ہیں کہ سلفی نے یہ کچھ کہا ہے حافظ صاحب نے لفظ بالفظ ساری تقریر پولیس والوں کو سنا دی۔

**دعا کرتے ہی گاڑی مل جانا (کرامت):۔** حافظ صاحب درس نظامی سے فارغ ہونے کے بعد جامعہ محمدیہ میں ہی بطور استاد حدیث پڑھانے لگے حافظ صاحب کا اللہ پر توکل اس طرح تھا کہ ایک دفعہ رمضان کے مہینے میں گجرانوالہ میں ہی کسی مسجد میں درس قرآن کے لیے گئے مدرسے کی طرف سے گاڑی ملی ہوئی تھی کہیں آنے جانے کیلئے درس قرآن سے فارغ ہوئے باہر نکلے تو گاڑی غائب تھی ساتھیوں نے کہا حافظ صاحب تھانے اطلاع کر دیں رپٹ درج کروا دیں حافظ صاحب نے فرمایا ٹھہرو رپٹ درج کرواتا ہوں واپس مسجد میں گئے دو رکعت نفل پڑھے اللہ سے دعا کی باہر آئے تو کچھ دیر بعد حافظ آباد سے فون آگیا کہ حافظ صاحب آپ کی گاڑی تھانے میں کھڑی ہے خود آئیں گے یا ہم بھیج دیں یہ حضرت حافظ صاحب کی کرامت سمجھ لیں یا اللہ پر توکل اور بھروسہ۔

**ہوائی جہاز کا رک جانا (کرامت):۔** ایک دفعہ حافظ مسعود عالم صاحب اور حافظ عبدالمنان صاحب نے درس قرآن کیلئے کراچی جانا تھا۔ ائیر پورٹ پر پہنچے مغرب کا وقت تھا مسجد میں گئے قضاء حاجت سے فارغ ہو کر مسجد میں وضو کیا اور ادھر اذان ہوگئی، ڈرائیور آیا کہ حافظ صاحب جہاز بالکل تیار ہے جلدی آجائیں حافظ صاحب نے فرمایا کہ اللہ کے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا حکم ہے کہ جب اذان ہو جائے اور تم مسجد میں ہو تو نماز پڑھنے کے بغیر نہ جاؤ لہٰذا میں تو نماز پڑھ کر آؤں گا جہاز جاتا ہے تو جائے۔ حافظ صاحب نماز پڑھ کر گئے تو جہاز کسی وجہ سے ایک گھنٹہ لیٹ تھا پھر اسی جہاز میں بیٹھے اور کراچی گئے۔

**نامحرموں سے اجتناب:۔** تقویٰ کا یہ عالم تھا کہ آپ نے کبھی اپنی تصویر نہیں اتروائی تھی ایک دفعہ میں نے شرقپور اپنے بیٹے (احتشام الٰہی ظہیر) کی شادی پر دعوت دی نہ آسکے شادی کے بعد ایک دفعہ پھر رابطہ کیا فرمانے لگے چلو میں آپ کا شکوہ دور کر دوں گا اور ساتھ ہی وعدہ

دے دیا ہم نے کہا کہ درس قرآن بھی ہو جائے کہنے لگے ٹھیک، میں بھی آؤں گا آپ کی مامی بھی آئے گی، ہم نے اشتہار کی بات کی تو فرمایا اشتہار پر صرف حافظ عبدالمنان نور پوری لکھنا ہے تیسرا کوئی لفظ نہ ہو۔ جامع مسجد مینار والی میں عشاء کی نماز کے بعد فوراً خود ہی منبر پر تشریف فرما ہوئے گفتگو کے آغاز میں فرمانے لگے کہ کوئی دوست یا بزرگ موبائل پر میری تصویر نہ بنائے اگر کوئی ایسا کرے گا تو کل قیامت والے دن میں بری ذمہ ہوں، درس قرآن کے بعد گھر آئے کھانا کھانے کیلئے بیٹھ گئے ایک عورت آئی کہنے لگی بابا جی سے ملنا ہے۔ کہنے لگی حافظ صاحب شفقت کا ہاتھ پھیر دیں اور اس نے سر آگے کر دیا۔ حافظ صاحب فرمانے لگے شریعت نے غیر محرم سے چہرہ چھپانے کا حکم دیا تو ہاتھ لگوا رہی ہے۔ یعنی اتنا تقویٰ تھا اور یہ چیز ان میں خاندانی چلی آ رہی تھی۔

**دوران سفر ایک حیرت انگیز کرامت:۔** حافظ صاحب کے دادا جان کا واقعہ ہے وہ گھوڑے پر گھاس لا دے ہوئے گھر کو آ رہے تھے تین آدمی پولیس والے تھے کہنے لگے بابا جی کدھر جانا ہے کہنے لگے یہ سامنے بستی نور پور جانا ہے انہوں نے کہا بابا نیچے اتر ہم تھکے ہوئے ہیں گھوڑا ہمیں دے۔ کہا بیٹا لے لو تم ہمارے مہمان ہو تم بیٹھ جاؤ میں پیدل آ جاؤں گا پولیس والے گھوڑے پر بیٹھ گئے اور گھاس بابا جی کے سر پر رکھ دیا تھوڑی دور گئے پولیس والوں نے پیچھے مڑ کر دیکھا کہ گھاس بابا جی کے سر سے دو فٹ اوپر اور بابا جی نیچے چل رہے ہیں وہ گھوڑے سے نیچے اترے اور بابا جی کے قدموں میں پڑ گئے کہ بابا جی ہمیں معاف کر دو اور اپنی سواری لو ہم آپ کو خود سواری پر بٹھاتے ہیں۔ میں نے پہلی دفعہ حضرت حافظ صاحب کی زیارت اس وقت کی جب میری اہلیہ کی تائی فوت ہوئی حافظ صاحب تشریف لائے اور نماز جنازہ حافظ صاحب نے پڑھائی چہرہ بڑا پرنور اور پروقار تھا اور پھر آپ کی شخصیت کا انداز تب ہوا جب حافظ صاحب کے جنازہ کیلئے گوجرانوالہ گئے اس سے پہلے بھی جنازے دیکھے تھے حافظ محمد عبداللہ اور مولانا محمد حسین شیخوپوری رحمہما اللہ اور مولانا محمد شریف الہ آبادی اور حافظ محمد یحییٰ میر محمدی رحمہما اللہ کے جنازے بھی دیکھے تھے لیکن جب حضرت حافظ رحمہ اللہ کا جنازہ دیکھا تو پتہ چلا کہ حافظ صاحب کتنی عظیم شخصیت تھے اتنا بڑا جنازہ آج تک نہیں دیکھا تھا۔

## عارف باللہ مستجاب الدعا صوفی محمد عبداللہ صاحب رحمہ اللہ (ماموں کانجن)

**قید خانے سے غیبی خلاصی کے اسباب (کرامت):۔** مولانا محمد حسین شیخوپوری رحمہ اللہ کے بیٹے مولانا عطاء الرحمٰن رحمہ اللہ نے کتاب ''والدی و مشفقی'' میں یہ واقعہ لکھا ہے کہ والد محترم ختم نبوت کی تحریک کے ایام میں کراچی کانفرنس پر گئے ختم نبوت کے حوالہ سے خطاب فرمایا تو مولانا کے خلاف مقدمہ درج ہو گیا۔ جج احمدی تھا اور بڑا سخت تھا مولانا کو جیل میں بند کر دیا گیا، مولانا عطاء الرحمٰن صاحب لکھتے ہیں ہمیں پتہ چلا میں گیا اور بڑی محنت اور کوشش کے بعد والد گرامی کو مہینے ڈیڑھ مہینے کے بعد رہائی ملی ضمانت پر جج نے تاریخ دے دی۔ مولانا کو کسی نے بتایا کہ آپ بابا جی صوفی عبداللہ صاحب کے پاس جائیں اور ان سے دعا کروائیں، مولانا گئے بابا جی کے پاس لوگ کافی تعداد میں بیٹھے ہوئے تھے کافی گھنٹے بیٹھنے کے بعد مولانا کی باری آئی تو مولانا نے اپنا مدعا پیش کیا، بابا جی فرمانے لگے بیٹا رات مسجد میں ٹھہریں اور غالباً تہجد کے وقت کا ٹائم دیا۔ شیخوپوری صاحب فرماتے ہیں میں ساری رات نہ سویا کہ اگر سو گیا تو یہ نہ ہو کہ جاگ نہ آئے اور وقت ہاتھ سے نکل جائے میں نے دیکھا تہجد کے وقت بھی کافی لوگ دعا کروانے کیلئے موجود ہیں دوسرے لوگوں کیلئے دعا فرماتے رہے میری باری آئی تو بابا جی نے ہاتھ اٹھائے اور اللہ کی بارگاہ میں عرض کرنے لگے یا اللہ اس نوجوان نے تیری رضا کیلئے تیرے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی عظمت بیان کی ہے اللہ اسکی دستگیری فرما، مولانا فرماتے ہیں بابا جی نے اس طرح دعا فرمائی گویا کہ اپنے رب سے جھگڑ کر مانگ رہے ہیں دعا کے بعد فرمایا بیٹا جاؤ اللہ کرم فرمائے گا۔ غالباً تیسرے دن تاریخ تھی مولانا تاریخ پر گئے کیا دیکھا وہ جج عدالت سے باہر آ کر مولانا کا استقبال کر رہا ہے اور مولانا کو بری کر دیا اور مجھے اچھی طرح یاد ہے کہ وہ جج بھی مسلمان ہو گیا۔

**مصلیٰ کے نیچے ضرورت کے پیسے آجانا:۔** مولانا شیخ محمد سعید الفت رحمہ اللہ نے اپنی کتاب میں شعروں میں یہ واقعہ لکھا ہے کہ مدرسہ اور مسجد کا کام ہورہا تھا مستری اور مزدور لگے ہوئے تھے۔ غالباً جمعرات والے دن اساتذہ، مستری اور مزدور اپنی تنخواہیں اور مزدوری لینے کے لئے آگئے بابا جی فرمانے لگے کہ آج پیسے نہیں ہیں کل آجانا، رات کو اٹھے اور ایک طالب علم بیان کرتا ہے کہ میں نے دیکھا بابا جی تہجد کیوقت دعا کررہے ہیں کہ یا اللہ یہ میرا ذاتی کام نہیں یہ تیرا گھر ہے اور تیرے دین کا کام ہے میں کہاں سے ان کو پیسے دوں میرے پاس تو کوئی نہیں اگر تو اپنے دین کا کام چلانا چاہتا ہے تو مجھے پیسے دے میں کہاں سے دوں اس طرح اللہ سے مانگ رہے ہیں جیسے کوئی کسی سے جھگڑ رہا ہو، صبح ہوئی مصلے پر بیٹھے ہوئے آواز دی کہ بلاؤ اساتذہ، مستری اور مزدوروں کو مصلیٰ اٹھایا اور سب کو ان کی مزدوری دی۔

## شیخ القرآن مولانا محمد حسین شیخوپوری رحمہ اللہ

مولانا محمد حسین شیخوپوری رحمہ اللہ کی شخصیت کسی تعارف کی محتاج نہیں آپ ایک زمیندار گھرانے سے تعلق رکھتے تھے والد کا نام چوہدری بلند خان تھا یہ ان کے اکلوتے بیٹے تھے۔ دادا جان نے اپنے ایک دوست کے کہنے پر اہلحدیث مدرسے میں دینی تعلیم حاصل کرنے کیلئے داخل کروادیا، ہندوستان میں بوہلیاں والا کے نام سے ایک بستی میں رہتے تھے 13 سال کی عمر میں شادی کردی گئی ہاتھوں پر مہندی لگی ہوئی تھی مدرسے میں گئے تو دوسرے بچے مذاق کرتے کہ دیکھو پینڈو دین سیکھن آیا اے۔

آپ کے دادا جان بڑے خوش تھے کہ میرا پوتا پڑھ رہا ہے ابھی ایک یا ڈیڑھ سال مدرسے میں جاتے ہوئے گزرا تھا کہ گاؤں والی مسجد کے مولوی صاحب نہیں تھے جمعۃ المبارک کا دن تھا نمازی پریشان تھے کہ جمعہ کون پڑھائے۔ مولانا منبر پر بیٹھ گئے اور اپنی پرسوز آواز میں مختصر سی تقریر کی لوگ سن کر جھوم رہے تھے اور دادا جان کی خوشی کی انتہاء ہوگئی۔ جمعہ کے بعد لوگوں نے مبارکبادیں دیں۔ اب تو مولانا جب مدرسے سے چھٹی گزارنے کے لئے گھر آتے دادا جان قریب کسی نہ کسی بستی میں لے جاتے کہ بیٹا ان کو وعظ سناؤ اور مولانا دادا جان کے حکم پر تقریر کرتے بس تھوڑے ہی عرصہ میں پورے علاقہ میں جانے پہچانے گئے۔ بس پھر تعلیم کے ساتھ ساتھ خطابت بھی ایسی چمکی کہ خطیب پاکستان کے نام سے مشہور ہوئے ملک کے طول و عرض میں تقریریں کیں اور مولانا کا خطاب ایسا پر اثر ہوتا تھا کہ سامعین پر جادو کی طرح اثر انداز ہوتا تھا۔

ہمارے شرقپور کا غالباً 1975ء کا واقعہ ہے جامع مسجد مولوی محمد شفیع والی میں میرے استاد محترم مولانا شفیق الرحمٰن خادم رحمہ اللہ خطیب تھے مولانا محمد یحییٰ رحمہ اللہ کی صدارت میں جلسہ ہوا، سٹیج مسجد کے باہر لگایا گیا سٹیج کا رخ بازار کی طرف تھا جلسہ شروع ہوا تلاوت کلام پاک کے بعد حافظ نعیم الرحمٰن صاحب نے مولانا ابراہیم خادم مرحوم کی ایک نظم پڑھی اس وقت حافظ نعیم الرحمٰن صاحب 7,5 سال کے بچے تھے انکے بعد شیخ محمد سعید الفت فیصل آبادی رحمہ اللہ نے ایک نظم پڑھی۔ بہر حال دیگر خطابات کے بعد حضرت شیخ القرآن کا خطاب شروع ہوا میری آنکھوں کے سامنے آج بھی وہ منظر آتا ہے ملکانے دروازے کے باہر آٹے والی چکی جواب بھی ہے اس کے تھڑے پر ہمارے محلے کا دکاندار جس کی کریانے کی دکان ساتھ ہی تھی۔ محمد صدیق ٹوپی مرحوم، دوسرا میرا چچازاد بھائی محمد شریف اور تیسرا حاجی امیر علی بولا یہ تینوں تھڑے پر بیٹھے ہوئے تھے جب مولانا قرآن کی آیت پڑھتے تو یہ جھومتے اور شعر سن کر بھی ان کی کیفیت یہی ہوتی اور جب مولانا پنجابی میں کوئی مثال پیش کرتے تو ہنستے۔ رات کو خطاب سنا اور صبح میرا چچازاد بھائی محمد شریف رحمہ اللہ جو کہ عرس پر آٹا گوندھا کرتا اور 9 مارچ کو جو جماعت آتی ہے اس کے ساتھ ننگے پاؤں شیر گڑھ جاتا اور میرے بڑے بھائی سے اکثر بحث کیا کرتا کہنے لگا رات اللہ کا قرآن سنا دودھ کا دودھ اور پانی کا پانی ہوگیا۔ مولانا کی یہ تقریر سن کر اہل حدیث ہوگیا پھر جب کبھی کوئی مسلک کی بات ہوتی تو کھل کر حق کی بات کرتا اور مجھے کہا کرتا تھا کہ مولانا شیخوپوری رحمہ اللہ کی تقریر علاقے میں کہیں بھی ہو مجھے ضرور ساتھ لے کر جانا۔

مولانا نذیر احمد سبحانی صاحب نے ہمیں یہ واقعہ سنایا غالباً قصور کے علاقہ میں کسی بستی کے نوجوان نے مولانا شیخوپوری رحمہ اللہ کی ایک

تقریر سنی پھر چند کیسٹیں حاصل کیں سنتا رہا، ذہن کے دریچے کھل گئے، نمازی بن گیا اس کے دوستوں نے اس کے والد کو کہا کہ چودھری صاحب تمہارا بیٹا تو وہابی ہو گیا ہے اس نے بیٹے کو بلایا اور پوچھا، اس نے کہا ہاں ابا جان یہ ٹھیک کہہ رہے ہیں وہ اپنی بستی کا چودھری تھا اور مالدار آدمی تھا، کہنے لگا: پتر واسے گولی مار دو قتل کر دو۔ بیٹا کہنے لگا ابو جی مجھے مروا دینا میرا کوئی انکار نہیں لیکن میری ایک آخری خواہش وہ پوری کر دو پوچھا وہ کیا اس نے کہا مجھے ایک جلسہ کروا لینے دو باپ نے اجازت دے دی۔ اس نے مولانا شیخو پوری سے وعدہ لیا اور اپنے حالات نہ بتائے موقع آیا مغرب کے بعد حضرت شیخ القرآن کا خطاب ہوا اس مسجد کا مولوی تقریر کے دوران اٹھا اور کہنے لگا لوگو یہ مولوی وہابی ہے بے ایمان ہے وغیرہ وغیرہ، چودھری نے مولوی کو بٹھایا مولانا شیخو پوری صاحب نے فرمایا چودھری صاحب عشاء کے بعد تقریر ہوگی، مولوی صاحب کو بھی بٹھاؤ یہ میرا پستول ہے آپ کو دیتا ہوں تقریر میں کروں گا اگر قرآن وحدیث کے خلاف کوئی بات کہوں مجھے گولی مار دینا۔ چودھری صاحب نے اعلان کر دیا کہ عشاء کی نماز کے بعد کوئی آدمی نہ جائے تقریر ہوگی بلکہ پوری بستی میں کوئی بندہ گھر نہ رہے سب جلسے میں آؤ اور خطاب سنو۔ مولانا نے عشاء کی نماز کے بعد عظمت مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم کے عنوان پر خطاب فرمایا ساتھ ساتھ مسلک اہلحدیث کی دعوت اور عقیدہ بیان کیا تقریر کے بعد چودھری اٹھا اور کہنے لگا لوگو اگر یہ مولوی وہابی ہے تو اس بستی میں سب سے پہلا وہابی میں ہوں اور اس مولوی کو کہا کہ مولوی صاحب نکل جاؤ ہماری مسجد اور بستی سے تو نے ساری عمر ہمارا مال بھی کھایا اور ایمان بھی برباد کیا اور حضرت شیخ القرآن کو کہا مولوی آپ ہمیں لا کر دیں پھر مولانا صاحب نے ان کے لیے امام اور خطیب کا انتظام کیا پھر ہر سال اس بستی میں تقریر کیلئے جاتے۔ مولانا شیخو پوری کے واقعات تو بڑے ہیں کیونکہ ہمارا ان سے بڑا تعلق رہا ہے میرے سسر مولانا کے منہ بولے بھائی بنے ہوئے تھے اور میرا نکاح بھی بلکہ میری 5 سالیوں کا نکاح بھی مولانا نے پڑھایا تھا بس اسی پر اکتفا کرتا ہوں۔ (قاری محمد حنیف عاجز شرقپوری: ملاقات ڈاکٹر محمد عثمان سلفی)

☆☆☆☆☆

## بزرگوں کی روحانی قوت

(از: حافظ محمد اسامہ یاسر صاحب، قلعہ میہاں سنگھ)

ابتدائیہ:۔ حافظ محمد اسامہ یاسر صاحب مولانا غلام رسول صاحب رحمہ اللہ (قلعہ میہاں سنگھ والے) کے پڑپوتے کے بیٹے ہیں۔ اپنے بزرگوں کی مسجد میں ہی امامت کرواتے ہیں، سینے میں نہایت غمگین دل رکھتے ہیں کہ ہم اہل حدیثوں نے اپنا راستہ کیوں چھوڑ دیا، مورخہ 13-05-03 بروز جمعہ کو ان کے ساتھ انکی مسجد جامع مسجد رحمانیہ اہل حدیث قلعہ میہاں سنگھ میں ہی ملاقات ہوئی جس میں انہوں نے درج ذیل گفتگو بہت درد بھرے لہجے میں کی۔ اس ملاقات کے دوران انکے تایا زاد بھائی ارشد صاحب بھی موجود تھے، تفصیل درج ذیل ہے۔

**ہم میں اور اہل اللہ میں فرق:۔** ہمارے بزرگ مولانا غلام رسول صاحب رحمہ اللہ کے پاس جو کوئی بھی صرف 15/10 منٹ کے لئے بھی بیٹھ جاتا تو ساری عمر اس کی تہجد نہیں چھوٹتی تھی اس کی وجہ یہ تھی کہ پہلے علماء اپنے دلوں پر محنت کیا کرتے تھے، وہ ہر پل ہر سانس ذکر کرتے رہتے تھے، آج ہم کہاں یہ سب کرتے ہیں۔ ہماری مثال تو ایسے ہے جیسے بجھا ہوا چراغ ہوتا ہے جو نہ خود روشن ہوتا ہے نہ کسی اور کو روشن کر سکتا ہے۔

**اللہ والوں کی زبان کی تاثیر:۔** اللہ والوں سے پوچھ پوچھ کر چلنا چاہیے، کسی اللہ والے کے پاس ایک بندہ آکر کہنے لگا کہ حضرت میں قرآن کی تلاوت کرنا چاہتا ہوں، فرمایا پہلے تجھے ہم اللہ تعالیٰ کا ایک نام دیتے ہیں اس کا ذکر ہر وقت کیا کر پھر بتانا چند دن بعد جب وہ بندہ دوبارہ آیا تو ان اللہ والوں نے فرمایا کہ اب تو قرآن پڑھ لیا کر، اب جو اس نے قرآن پڑھنا شروع کیا تو واقعی قرآن کی تلاوت کا اس پر اثر ہوا، اور وہ کہتا تھا کہ حضرت اب تو مجھے قرآن کے سارے الفاظ کے اندر واقعی ایک نور نظر آتا ہے جو میرے اندر اترتا ہے۔

**ہماری بے ادبی اور محرومی کی چند مثالیں:۔** آج ہم پر قرآن کا اثر کیوں نہیں ہوتا......!! ہمارا تو یہ حال ہے کہ ہم جتنی مرضی تلاوت

کرلیں ہم پر کوئی اثر نہیں ہوتا، اس کی وجہ یہی ہے کہ دلوں پہ زنگ جما ہوا ہے جسے پہلے دور ہی نہیں کیا جاتا۔ ایک اللہ والے فرمایا کرتے تھے کہ مجھ سے ساری عمر مکمل سورۃ زلزال نہیں پڑھی گئی، جونہی پڑھنا شروع کرتا ہوں قیامت کی ہولناکیوں کے خوف سے غشی آجاتی ہے اور میں بے ہوش ہوجاتا ہوں۔ لیکن ہمارا تو یہ حال ہوا پڑا ہے کہ رمضان میں بھی اور غیر رمضان میں بھی ہمارے حافظ صاحب سورۃ فاتحہ سے لیکر سورۂ الناس تک سارا قرآن پڑھ جاتے ہیں، لیکن نہ پڑھنے والے کو قرآن کا نور حاصل ہوتا ہے نہ سننے والوں کو ہی کچھ فائدہ ہوتا ہے، قرآن تو ہمارے سامنے ہوتا ہے لیکن دلوں میں نہیں اترتا، اللہ معاف فرمائے میں نے اکثر ایسا بھی ہوتے دیکھا کہ قرآن اور حدیث کی کتابیں سامنے کھول کر لوگ لایعنی گفتگو میں مصروف ہوجاتے ہیں۔

**میرے والد صاحب کی نصیحت:** میرے والد صاحب مولانا حمید اللہ سدید حفظہ اللہ نے جب مجھے گوجرانوالہ کے مدرسے میں داخل کروایا تو نصیحت فرمائی کہ دیکھ تو نے علم صرف اس نیت سے حاصل کرنا ہے کہ اللہ راضی ہوجائے بس۔ حضرت نظام الدین اولیاء رحمہ اللہ نے 7 سالہ درس نظامی کا کورس متعارف کروایا تھا، ان کے مدرسے میں بہت سے طالبعلم علم حاصل کرنے آئے ہوئے تھے ایک دن انہوں نے سوچا کہ دیکھا تو جائے کہ طالب علموں پر پڑھے ہوئے علم کا کتنا اثر ہورہا ہے، اس کے لئے وہ مختلف طالب علموں کے پاس گئے اور جاکر پوچھا بیٹا تم یہ علم کیوں حاصل کرر ہے ہو۔ کسی نے جواب دیا کہ میرا باپ مولوی ہے میں بھی علم حاصل کر کے مولوی لگ جاؤں گا، کسی نے کہا میرا باپ مفتی ہے میں بھی اس کی مسند پہ بیٹھنا چاہتا ہوں (غرض کہ کسی نے علامہ احسان الٰہی ظہیر احمد اور کسی نے علامہ یزدانی رحمہما اللہ بننے کی خواہش ظاہر کی) جب شیخ نظام الدین رحمہ اللہ نے یہ سنا تو بہت رنجیدہ خاطر ہوئے اور فرمایا کہ یہ مدرسہ بند کردو ہمیں علم پڑھانے کا کوئی فائدہ نہیں ہورہا، لیکن اسی دوران ایک ایسا طالب علم بھی دیکھا جو پورے انہماک سے پڑھنے میں مصروف تھا شیخ رحمہ اللہ نے جاکر اس سے بھی یہی سوال پوچھا کہ علم کیوں پڑھ رہے ہو؟ تو وہ جواب میں کہنے لگا میں تو صرف اس لئے پڑھ رہا ہوں کہ میرا اللہ راضی ہوجائے مجھے اور کچھ نہیں چاہیے۔ شیخ نے فوراً اپنا حکم واپس لیتے ہوئے فرمایا کہ یہ مدرسہ تب تک جاری رکھو جب تک اس طالب علم کی تکمیل نہیں ہوجاتی۔

**نماز میں کیفیت احسان کا دوسروں پر اثر:۔** مولانا سید محمد عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کے بارے میں کہا جاتا ہے کہ ایک دفعہ وہ کھڑے سری نماز پڑھا رہے تھے کہ پیچھے کھڑے سارے نمازیوں پر کیفیت احسان طاری ہوگئی اور سارے کا سارا مجمع رونے لگا، حالانکہ یہ جہری نماز نہیں تھی جس میں قرآن سن کر یہ کیفیت بنتی ہے۔ یہ تو ان کی سری نماز کی تاثیر تھی۔ شیخ الکل سید نذیر حسین دہلوی رحمہ اللہ فرماتے تھے کہ عبداللہ حدیث مجھ سے پڑھ گیا اور نماز پڑھنا مجھے سکھا گیا۔

**جب باطنی آنکھ کھلتی ہے......:۔** انسان جب کثرت سے اللہ کا ذکر کرے تو اس کے دل کا زنگ اتر ہی جاتا ہے جس طرح اگر ایک گاڑی ساری رات گیراج میں کھڑی رہے تو بھی اس کے شیشے پر صبح کے وقت ہلکی سی دھند چھائی ہوتی ہے یہی حالت ہمارے دل کی ہے جس پر دنیاوی میل چڑھ جاتی ہے اور پھر دل بیمار ہوجاتا ہے، مگر جب اسے ذکر کے ذریعے صاف کیا جائے تو یہ مجلّٰی و مصفّٰی بن جاتا ہے اور پھر جب باطنی آنکھ کھل جاتی ہے تو ذکر کرتے ہوئے مزہ آتا ہے، پھر دورد شریف پڑھنے کو دل کرتا ہے پھر دین پہ چلنا آسان دکھائی دیتا ہے اور جب باطنی آنکھ کھلتی ہے تو پھر مراقبے میں انسان کو ہر چیز، ہر ذرہ ذرہ ذکر کرتا ہوا اللہ کی تسبیح بیان کرتا ہوا دکھائی اور سنائی دیتا ہے، یہ دیکھ کر انسان کو خود پر مزید ندامت ہوتی ہے کہ یہ بے جان ذرات جب ہر وقت اللہ کا ذکر کررہے ہیں تو پھر میں تو اشرف المخلوقات ہوں اس مقام پر ہوتے ہوئے بھی میں ان چیزوں سے کتنا گرا ہوا ہوں۔

**ذکر خفی اور مراقبے کا کمال:۔** پیارے آقا سرورکونین صلی اللہ علیہ وسلم نے تو 1400 سال پہلے ہی نشاندہی فرمادی تھی یہ فرماتے ہوئے ''الاوھی القلب'' کہ اگر دل بگڑ جائے تو سارا نظام بگڑ جاتا ہے لہذا دلوں پر محنت کرو، مراقبے کا ثبوت بھی اس قرآنی آیت سے ملتا ہے'' واذکر ربك فی نفسك'' کہ رب کا ذکر دل میں کرو۔ یوں فرمایا کہ ذکر خفی یعنی قلب کا ذکر زبان کے ذکر سے 70 درجے فائدہ بخش ہے۔

**تکمیل تصوف کیلئے ماہرین کی خدمت میں حاضری:۔** قرآن میں جو آیت آئی ہے ''یتلوا علیھم ایٰتنا ویزکیھم ویعلمھم ......'' یعنی پیغمبر علیہ السلام آیات کی تلاوت بھی کرتے تھے، تزکیۂ نفس بھی کرتے تھے اور کتاب وحکمت کی تعلیم بھی دیتے تھے اب ہم نے تزکیۂ نفس کو چھوڑ دیا ہے اور اسے بدعت کہنا شروع کر دیا ہے اب تو ہماری مثال ایسے ہوگئی ہے جیسے کوئی مغرب کی نماز کے 3 فرضوں کی بجائے صرف 2 فرض پڑھ کر کہے کہ میں نے نماز ادا کر لی ہے، حالانکہ اس کی نماز قطعی نامکمل ہے، کتاب وحکمت کی تعلیم اور تلاوت قرآن کیلئے جس طرح مدارس قائم ہیں، تزکیۂ وتصوف کیلئے بھی اس شعبے کے بندے کے پاس جانا پڑے گا تا کہ وہ روحانی معالج ہمارا علاج کر کے تزکیۂ کرے۔

**تنقید بے جا صرف تصوف میں ہی کیوں......!!:۔** میں آج کے اہلحدیث لوگوں سے کہا کرتا ہوں کہ اگر ہم نے بیعت نہ کی اور ہر بندے کے اندر خامی تلاش کر کے اسے رد کر دیا تو پھر کیا ہم عیسیٰ علیہ السلام کے آنے پر انکے ہاتھ پر بیعت کریں گے؟ ایک بزرگ فرمایا کرتے تھے کہ جس بندے کو کسی کی بات پر بھی یقین نہ ہو وہ کم از کم درود شریف پڑھنا شروع کر دے، اگر کسی کی راہ پر نہیں چلنا تو یہ کام تو کرو۔

**بزرگوں کی روحانی قوت:۔** ''تذکرہ مولانا غلام رسول قلعوی رحمہ اللہ'' کتاب کے اندر مولانا اسحاق بھٹی صاحب حفظہ اللہ نے ہمارے بزرگوں کی ایک کرامت لکھی ہے کہ ایک دفعہ مولانا غلام رسول صاحب رحمہ اللہ بیٹھے سر منڈوا رہے تھے، کچھ دن بعد عید تھی، سر منڈواتے ہوئے انہیں اپنے سر پر کچھ گرتا محسوس ہوا، دیکھا تو حجام رو رہا تھا اور اس کے آنسوان کے سر پر گر رہے تھے، فرمایا کیا ماجرا ہے کیوں روتے ہو، وہ کہنے لگا جی میرے جوان بیٹے کو گم ہوئے اتنا عرصہ ہو گیا ہے، اب کچھ دن بعد عید ہے تو میری اہلیہ بھی بیٹے کے غم میں پریشان ہے اور خود میں بھی اسی کی جدائی میں رو رہا ہوں ہمارے بزرگ نے یہ سنا تو فرمایا ذرا ٹھہرو، یہ فرما کر حضرت قریبی حجرے میں تشریف لے گئے اور وہیں بیٹھ کر مراقبہ فرمایا، کچھ دیر بعد باہر آ کر فرمایا جاؤ تمہارا بیٹا گھر میں بیٹھا ہے، وہ حجام بے یقینی کے عالم میں گھر گیا تو جا کر دیکھا تو واقعی بیٹا موجود تھا۔ اس نے پوچھا تم کہاں تھے بیٹا کہنے لگا کہ میں تو سندھ کے علاقے میں روٹیاں لینے کیلئے بازار جا رہا تھا کہ ایک بابا جی میرے سامنے آئے ان کا آدھا سر منڈا ہوا تھا اور آدھے پر بال تھے انہوں نے جانے کیسے مجھے یہاں لا کر بٹھا دیا ہے۔

یہ واقعہ لکھنے کے بعد بھٹی صاحب حفظہ اللہ ہمارے والد صاحب کے پاس آ کر کہنے لگے کہ چونکہ مولانا غلام رسول صاحب رحمہ اللہ کے جنات غلام تھے یہ کسی جن کی قوت لگتی ہے جو پل بھر میں بیٹا گھر پہنچ گیا۔ ابا جی نے فرمایا کہ یہ کسی جن کی نہیں مولوی صاحب رحمہ اللہ کی روحانی قوت تھی، حضرت سلیمان علیہ السلام کے امتی نے پل بھر میں تخت حاضر کر دیا تھا تو کیا امام الانبیاء علیہ السلام کا امتی اپنی روحانی قوت سے اتنا کام بھی نہیں کر سکتا۔ درحقیت یہ باتیں سمجھ سے ماوراء ہوتی ہیں انہیں عقل سے نہ ہی پرکھا جائے تو بہتر ہے۔

**مجذوب پر تجلیات اور حضوری کا انکشاف:۔** ایک اور واقعہ ہمارے بزرگوں کا مشہور ہے کہ ایک دفعہ ایک بندہ آ کر کہنے لگا کہ مولوی صاحب میرے بیٹے کو پتہ نہیں کیا ہو گیا ہے ہر وقت چپ رہتا ہے اور خلاؤں میں گھورتا رہتا ہے۔ مولوی صاحب نے فرمایا کہ اسے میرے پاس لاؤ۔ جب اسے بلایا گیا تو وہ نہ آیا پھر مولوی صاحب نے فرمایا کہ بیٹے کو میرا نام لیکر کہنا کہ تجھے مولوی غلام رسول بلاتے ہیں جب اسے یہ کہا گیا تو وہ آ گیا۔ آ کر چپ چاپ بیٹھ گیا لیکن جونہی اس نے مولوی صاحب کو دیکھا تو فوراً بولا۔ یہ بابا بھی وہاں پر تھا اتنا کہہ کر پھر جنگلوں کی طرف بھاگ گیا کچھ دنوں بعد وہ فوت ہو گیا۔ اس لڑکے کا باپ مولوی صاحب سے آ کر پوچھنے لگا کہ اس دن سے اپنے بیٹے کے یہ الفاظ مجھے یاد آ رہے ہیں کہ یہ بابا بھی وہاں موجود تھا تو یہ کیا ماجرا ہے۔ مولوی صاحب نے بہتیرا ٹال مٹول سے کام لیا لیکن اس نے کہا کہ آپ ضرور بتا دیں۔

آخر مولوی صاحب نے فرمایا کہ تیرے بیٹے کا باطن قدرتی طور پر اتنا شفاف ہو گیا تھا کہ اسے حضور ﷺ کی زیارت جاگتی آنکھوں سے ہوا کرتی تھی اور چونکہ اس فقیر (مولوی صاحب) کی بھی حضوری مجلس نبوی ﷺ میں ہوتی ہے اس لیے اس نے مجھے بھی وہاں دیکھا تھا لیکن چونکہ اس کے پیچھے کسی درویش کا ہاتھ نہیں تھا اس لیے وہ اتنی تجلیات برداشت نہ کر سکا اور پہلے تو اپنے حواس کھو بیٹھا اور پھر اس نے دم توڑ دیا۔

(ملاقات: ڈاکٹر محمد عثمان سلفی)

## تصوف چھوڑ دینا.....نہایت افسوس ناک پہلو

### سوزانِ دل

ڈاکٹر محمد عثمان مبشر سلفی حفظہ اللہ: جامع مسجد مینار والی اہلحدیث، شرقپور شریف، ضلع شیخوپورہ)

**اہل دل کی زبان کی تاثیر:۔** شرقپور شریف (ضلع شیخوپورہ) کی جامع مسجد مینار والی (اہلحدیث) میں ایک رات حضرت حافظ محمد یحییٰ عزیز محمدی رحمہ اللہ درس قرآن ارشاد فرمانے کیلئے تشریف لائے ہوئے تھے اور اپنے مخصوص دھیمے اور سادہ لہجے میں قرآن، تلاوت قرآن اور حافظ قرآن کے فضائل ومناقب بیان فرما رہے تھے، ان کی آواز مسجد کے لاؤڈ سپیکر کے ذریعے اردگرد گھروں میں بھی پہنچ رہی تھی، ان میں ایک گھرانہ ایسا بھی تھا جو پچھلے کئی سالوں سے دین سے بالکل ناواقف تھا، اس گھرانے کے افراد کے نزدیک قرآن صرف رمضان میں اور نماز صرف عید کی پڑھنے کا رواج تھا، باقی ان کی تمام زندگی میں دنیاوی رواج کا راج تھا، مگر حضرت حافظ صاحب رحمہ اللہ کی آواز میں کوئی ایسی جادوئی تاثیر تھی کہ اس گھرانے کی زندگی میں اچانک ہلچل مچ گئی۔

کہتے ہیں کہ مرد دین کو صرف گھر کی چوکھٹ تک لاسکتا ہے مگر عورت دین کو گھر کے اندر جگہ دے سکتی ہے، کچھ ایسا حال اس گھرانے میں ہوا کہ وہاں کی خاتون نے سوچا کہ زندگی وہ نہیں ہے جو ہمارے گھر میں گزرتی آرہی ہے بلکہ زندگی تو اللہ والی راہوں پر چلنے کا نام ہے، اس کے ساتھ ہی درس ختم ہونے سے پہلے پہلے یہ فیصلہ کرلیا کہ میں اپنے بیٹے کو اللہ کا قرآن سکھاؤں گی اور کچھ دنوں بعد ان کا بیٹا اسی مسجد میں بیٹھا قرآن پاک حفظ کررہا تھا۔ ایک کے بعد دوسرے بیٹے کو بھی میٹرک کے امتحان سے فارغ ہونے پر حافظ قرآن بننے کے لئے مسجد بھیج دیا۔ ان کے ساتھ ساتھ دوسرے بیٹوں کی زندگی میں بھی پانچ وقت نماز اور مسنون اعمال کی جاگ لگ گئی اور دیکھتے ہی دیکھتے یہ گھرانہ اللہ پاک نے اپنی یاد کیلئے قبول فرمالیا۔

**کچھ اپنوں کی باتیں:۔** یہ واقعہ بیان کرنے کا مقصد یہ ہے کہ ایسی کونسی چیز حافظ محمد یحییٰ عزیز میر محمدی رحمہ اللہ کے پاس تھی جو آج کے علماء کے پاس نہیں ہے، اللہ پاک گستاخی معاف فرمائے میرے خیال میں آج کے علماء حضرت حافظ صاحب رحمہ اللہ سے زیادہ احادیث اپنے دروس میں بیان کرتے ہیں، اور شاید آج کے علماء وقراء حضرات کا تلفظ اور قرآن بھی حضرت صاحب رحمہ اللہ سے بہتر ہو مگر آج کا چلتا پھرتا اہلحدیث اندر سے کھوکھلا ہو چکا ہے، ہر مدرسے کے باورچی سے لیکر شیخ اہلحدیث تک تمام علماء لوگوں کی نظروں میں اپنی قدر کھو چکے ہیں، بڑے افسوس سے کہنا پڑ رہا ہے کہ ہم اہلحدیثوں میں اپنے امام وخطیب صاحب کا وہ مقام نہیں ہے جتنی عزت بریلوی اور دیوبندی حضرات اپنے اپنے علماء کی کرتے ہیں۔

**ہماری عزت تو جانور بھی کرتے تھے:۔** اہلحدیث علماء کی تو بے زبان جانور بھی عزت کرتے تھے اسی کتاب ''علمائے اہل حدیث کا ذوق تصوف'' میں حافظ محمد حنیف صاحب (الہ آبادی) واقعہ بیان کررہے ہیں کہ مولانا محی الدین لکھوی رحمہ اللہ کو ایک بارات کے وقت کسی سواری کی ضرورت تھی کسی نے عرض کیا کہ حضرت! میرے پاس ایک اونٹ ہے مگر وہ بڑا سرکش ہے کسی کو بھی اپنے اوپر نہیں بیٹھنے دیتا، فرمایا اسے لے آؤ، جب وہ سرکش اونٹ لایا گیا تو مولانا محی الدین لکھوی رحمہ اللہ نے اس کی گردن نیچے کرکے اس کے کان میں فرمایا دیکھ! تیرے اوپر محی الدین سوار ہونے لگا ہے، یہ فرما کر تسلی سے سوار ہوگئے مگر اونٹ کی کیا مجال جو سرکشی کرتا، بات دراصل یہ ہے کہ ہمارے اسلاف نے پہلے خود کو کسی کے سپرد کرکے اپنا تزکیۂ نفس کروایا تھا، پھر جب ان کے نفوس کا تزکیۂ ہوگیا تب پھر انسان بھی ان کی مانتے تھے، جانور بھی ان کی مانتے تھے، جنات بھی ان کی مانتے تھے اور خود اللہ جل شانہ بھی ان کے اٹھے ہوئے ہاتھوں کو خالی نہیں لوٹاتا تھا۔

**تصوف میں باکمال ہستیاں:۔** لکھوی خاندان میں تزکیۂ وتصوف شروع سے چلا آرہا ہے، وہ سب بیعت کرتے بھی تھے اور بیعت

ہوتے بھی تھے،اسی طرح حافظ محمد یحییٰ عزیز محمدی رحمہ اللہ نے بھی سید محبوب علی شاہ رحمہ اللہ کے ہاتھ پہ بیعت کر کے تصوف وسلوک کی منازل طے کی تھیں۔ یہی وجہ تھی کہ ان کے ایک چھوٹے سے درس قرآن سے پورے گھرانے کی زندگی بدل گئی۔حضرت صوفی محمد عبداللہ رحمہ اللہ کا سلسلہ بیعت وارادت بہت وسیع تھا،غزنوی خاندان سارے کا سارا تصوف کا شہسوار ہے۔

**تصوف چھوڑ دینا......نہایت افسوس ناک پہلو!** تصوف سے مراد دراصل خالص اتباع سنت ہے،نفس کی سرکشی کو دبا کر اپنی زندگی میں اعمال کے خوب صورت چراغ جلا لینے کا نام تصوف ہے،شرک و بدعت سے اپنی عبادات کو پاک کر لینے کا نام تصوف ہے، یوں فرمایا تصوف دو چیزوں کا نام ہے یہ کہ میری زندگی گناہوں سے پاک گزرے اور میری نمازوں میں خیالات دنیوی حائل نہ ہوں بلکہ سراسر کیفیت احسان کے ساتھ میری نمازیں ادا ہو جائیں۔لیکن افسوس......! آج ہم نے اسی تصوف کو چھوڑ کر اپنے اسلاف کی زندگیوں میں سے تصوف کے پہلو کو بھی منظر عام پر لانا بند کر دیا۔

**ہم اپنے بڑوں سے بے نیاز کیوں ہو گئے......!!** آج ہمارے علماء بڑے اطمینان سے ایک بات کرتے ہیں کہ ہمارے اسلاف بزرگوں کی تحقیق اتنی لطیف نہیں تھی اسی لیے وہ ضعیف اور من گھڑت روایات بھی بیان کر جاتے تھے۔راقم ان سب علماء سے عاجزی کے ساتھ سوال کرتا ہے کہ اگر چہ ہمارے اسلاف کی موجودہ علماء جتنی تحقیق نہیں تھی مگر کیا آج کے علماء تحقیق میں حافظ ابن قیم رحمہ اللہ سے بھی بڑھ گئے ہیں جنھوں نے سلوک پر پوری کتاب مدارج السالکین لکھ ڈالی۔کیا صوفی محمد عبداللہ صاحب رحمہ اللہ اہلحدیث نہیں تھے جو لوگوں کو بیعت کیا کرتے تھے،وہ جو خود بھی ہر وقت ہاتھ میں تسبیح رکھتے تھے اور اپنے پاس آنیوالوں کو بھی ذکر کے ذریعے اللہ سے مانگنے اور اپنی دنیاوی ضرورتیں پوری کروانے کیلئے وظائف دیتے تھے،آج ہمارے محقق علماء لوگوں کو صرف معلومات دے رہے ہیں جبکہ ہمارے باعمل اسلاف بزرگوں نے لوگوں کو معمولات دیئے تھے یعنی جن کی تبلیغ سے لوگوں کی زندگی میں عمل آیا کرتا تھا۔

**بڑوں کی بے مثال انکساری:۔** تبلیغ سے ایک واقعہ یاد آ رہا ہے۔غالباً پچھلے سال ولی کامل حضرت مولانا محمد یحییٰ شرقپوری رحمہ اللہ کی اہلیہ کے جنازے میں راقم بھی شریک تھا، جنازے کے بعد ایک صاحب (جو چہرے مہرے سے نہایت شریف النفس، دیندار اور مالدار نظر آتے تھے) نے اپنا واقعہ سنایا کہ میں شرقپور شریف کے نواحی گاؤں غازی پور سے آیا ہوں، ہمارے بڑوں کے پاس مولانا محمد یحییٰ شرقپوری رحمہ اللہ تبلیغ کے سلسلے میں تشریف لایا کرتے تھے اور آ کر ہمارے بڑوں کو نماز کی تلقین کرتے۔ ہمارے بڑے ان کی نصیحت کو ایک کان سے سن کر دوسرے سے نکال دیا کرتے۔مگر مولانا رحمہ اللہ تشریف لاتے رہے اور سلسلہ تبلیغ جاری رکھا۔ایک دن مولانا رحمہ اللہ نہ جانے کس کیفیت میں آئے اور......آ کر اپنی پگڑی اتار کے ہمارے بڑوں کے قدموں میں رکھ دی اور فرمایا اس سے آگے میں کچھ نہیں کر سکتا،نماز پڑھا کریں،وہ دن اور آج کا دن ہمارے بڑوں میں بھی اور باقی سب میں بھی فرض نماز تو کیا کبھی تہجد بھی نہ چھوٹی۔

**مرشد باکمال کی صحبت کا نتیجہ:۔** آہ......مولانا محمد یحییٰ شرقپوری رحمہ اللہ! آج بھی ان کا نورانی چہرہ میرے سامنے آ رہا ہے،سفید لباس،سر پر سفید رومال،راقم ان دنوں جامع مسجد مینار والی میں ناظرہ قرآن پڑھنے جایا کرتا تھا۔مولوی صاحب فجر کے بعد دیر تک بیٹھے ذکر میں مصروف رہتے اور جب گھر جانے لگتے تو......استاد محترم حافظ عبدالمجید صاحب حفظہ اللہ ہم دونوں بھائیوں کو فرمایا کرتے کہ اٹھو جلدی سے مولوی صاحب (مولانا محمد یحییٰ) کی جوتی پکڑ کے دروازے میں رکھو اللہ پاک قبول فرمائے ہم مولوی صاحب کی جوتی پکڑ کے مولوی صاحب کے آگے دروازے میں رکھتے اور مولوی صاحب رحمہ اللہ ہمیں دعائیں دیتے ہوئے گھر تشریف لے جاتے۔مولانا محمد یحییٰ شرقپوری رحمہ اللہ کے بارے سنا ہے کہ رمضان میں مسجد میں اجتماعی افطاری کے بعد خالی برتن جب دھلنے کیلئے مولوی صاحب رحمہ اللہ کے گھر جاتے تو مولوی صاحب رحمہ اللہ کمال ادب و عاجزی سے اپنے گھر والوں کو فرماتے کہ ان پلیٹوں میں لگا ہوا گھی انگلی سے صاف کر کر کے اکٹھا کرو اور اسے گھر کے کھانے میں شامل کرو، یہ اللہ کے مہمانوں کا جوٹھا ہے اسے ضائع نہ ہونے دینا۔میں اکثر سوچا کرتا کہ اتنی عاجزی

مولوی صاحب رحمہ اللہ کے اندر صرف کتابیں پڑھنے سے کیسے آسکتی ہے، وہی کتابیں آج ہمارے علماء پڑھتے ہیں مگر مولوی صاحب رحمہ اللہ کی زندگی میں تو اللہ کی محبت، نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی سچی غلامی، ہر وقت اٹھتے بیٹھتے اللہ کا ذکر، سر پر پگڑی یا رومال اور ننگے سر رہنے سے بیزاری، ان کی تبلیغ میں اخلاص، انکی زبان میں تاثیر اور وہ کیفیت کہ انہیں دیکھنے سے اللہ یاد آ جاتا تھا۔ یہ سب کچھ آخر ہمارے موجودہ علماء میں کیوں ختم ہو گیا ہے، جب شعور کی آنکھ کھلی تو وہی جواب سامنے آیا کہ مولوی صاحب رحمہ اللہ کے مربی، مزکی و مرشد حضرت میاں محمد باقر رحمہ اللہ (جھوک دادو والے) تھے جن سے مولوی صاحب رحمہ اللہ کا تزکیۂ نفس ہوا تھا تب جا کے انہیں یہ سب کمالات حاصل ہوئے۔ مولوی صاحب رحمہ اللہ کی زندگی تصوف کی نمایاں تصویر تھی، خود مولوی صاحب رحمہ اللہ کے بیٹے قاری نعیم الرحمٰن صاحب نے ایک دفعہ جمعہ پڑھاتے ہوئے فرمایا کہ ابا جی ہمیں گھر میں شیخ سعدی رحمہ اللہ کی کتابیں گلستان سعدی اور بوستان سعدی پڑھا کر ان کا ترجمہ سمجھاتے، شیخ سعدی رحمہ اللہ کے بارے ہر شخص جانتا ہے کہ وہ ایک سچے صوفی تھے۔

**باہمی رواداری بھی چلی گئی......!:۔** جامعہ عزیزیہ ساہیوال کے قاری محمد بلال عزیزی صاحب ایک دن نہایت غم سے فرمانے لگے کہ عثمان بھائی آپ کو پتہ ہے؟ ہمارے اہلحدیثوں میں اب تلاوت قرآن بھی ختم ہو گئی ہے، ہمارے اسلاف علماء کا دیوبندی علماء سے بہت زیادہ محبت والا رشتہ ہوا کرتا تھا، جب تحریک ختم نبوت صلی اللہ علیہ وسلم چلی تھی تب اہل حدیث اور دیوبندی علماء نے مل کر ہی تو اس کی بنیاد رکھی تھی، اہلحدیث مدارس میں دیوبندی حضرات تجوید وقرأت پڑھایا کرتے تھے، اب کہاں گئیں وہ رفاقتیں......؟ کہاں گئیں وہ الفتیں......؟ اب تو منبر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر کھڑے ہو کر بھی انتشار پھیلایا جاتا ہے، اب تو مسند تدریس پر بھی اختلافات کا درس دیا جاتا ہے اب تو دین محمدی صلی اللہ علیہ وسلم کو صرف اختلافی مسائل کی حد تک مقید کر دیا گیا ہے۔

اے خاصائے خاصان رسل صلی اللہ علیہ وسلم وقت دعا ہے — امت پہ تیری آ کے عجب وقت پڑا ہے
وہ دین جو بڑی شان سے نکلا تھا عرب سے — پردیس میں وہ آج غریب الغرباء ہے

**اس میں بیچارے صوفیائے کرام کا کیا قصور......!!:۔** قربان جائیں صوفیاء رحمہم اللہ پر جن کی تعلیمات میں سچا درس ہدایت ہے حضرت سید علی بن عثمان الہجویری رحمہ اللہ کو آج ہمارے علمائے اہلحدیث تنقید کا نشانہ بناتے ہوئے یہاں تک کہہ جاتے ہیں کہ جو شرک وبدعت انکی قبر پر جا کے لوگ کر رہے ہیں (نعوذ باللہ) وہ خود بھی اسی طرح کرتے ہوں گے اور اسی چیز کو وہ پھیلا کر کے گئے ہیں۔ ایسا کہنے والے خدارا اللہ سے ڈر جائیں، راقم نے خود ان کی کتاب کشف المحجوب کا مطالعہ اہلحدیثی نظر کیساتھ کیا ہے لیکن انکی پوری کتاب میں سراسر توحید وسنت کا خالص سبق دیا گیا ہے، بدعت کا جتنا رد حضرت شیخ رحمہ اللہ نے کشف المحجوب میں کیا ہے اس کے مطالعے کے بعد ایک سلیم العقل انسان کم از کم ان پر ایسی تنقید نہیں کر سکتا۔ رہی بات ان کی قبر پر ہونیوالی خرافات کی تو اس کے بارے میری یہی رائے ہے کہ جس طرح حضرت سیدنا عیسیٰ علیہ السلام کے بعد لوگوں نے انکے بارے میں کیا کیا القاب وضع کیے شیخ علی ہجویری رحمہ اللہ کے ساتھ بھی اسی طرح ہوا، نہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے فرمایا تھا کہ مجھے اللہ کا بیٹا کہو نہ شیخ علی ہجویری رحمہ اللہ نے فرمایا کہ مجھے داتا گنج بخش کہا جائے۔

ویسے بھی کتاب ''علمائے اہلحدیث کا ذوق تصوف'' کے مطالعے سے یہ بات عیاں ہو رہی ہے کہ ہمارے اسلاف اہلحدیث علماء نے حضرت سید علی ہجویری رحمہ اللہ کی تعلیمات کو سراہا ہے اور ان کی بزرگی کو تسلیم کیا ہے، جب کہ ہمارے موجودہ علماء تو شیخ ہجویری رحمہ اللہ کا نام بھی بہت بے ادبی سے لیتے ہیں۔ (الا ماشاء اللہ)

**اظہار تشکر:۔** اللہ پاک کی کروڑوں رحمتیں ہوں فضیلۃ الشیخ حضرت حکیم محمد طارق محمود چغتائی صاحب حفظہ اللہ پر، جنہوں نے آج کے اس ایمان ساز دور میں ہم اہلحدیثوں پر احسان فرمایا اور ہمیں عقائد سے بہرہ ور کرنے کی سعی کی، یقیناً اس کیلئے انہیں بہت کمر توڑ محنت کرنا پڑی ہوگی کیونکہ ہمارے اسلاف کی زندگیوں میں جہاں جہاں بھی تصوف کا پہلو واضح ہوتا تھا اس کتاب کو دفن کر دیا گیا، ابھی حال ہی میں معلوم

ہوا ہے کہ مولانا داؤد غزنوی صاحب رحمہ اللہ نے ''معارف اللطائف'' کے نام سے ایک پوری کتاب رقم کی تھی جس میں صوفیاء کی اصطلاح میں تمام لطائف کا ذکر اور تفصیل درج ہے مگر اس کتاب کا مدفن پتہ نہیں کونسی لائبریری بنی ہوئی ہے، منظر عام پر تو اس کتاب کو نہیں لایا گیا۔

**ذوق تصوف حقیقت پر مبنی کتاب:۔** ''علمائے اہلحدیث کا ذوق تصوف'' یقیناً حقیقت پر مبنی کتاب ہے جس میں ہر واقعے کے ساتھ اس کی اصل کتاب کا حوالہ دیا گیا ہے، دعا ہے کہ اللہ پاک اس کتاب کو قبول فرماتے ہوئے ہمارے موجودہ علمائے اہلحدیث اور عام اہلحدیثوں میں ذوق تصوف پیدا فرمائے اور حضرت مؤلف حفظہ اللہ کو دنیا و آخرت کی کامیابیاں، کامرانیاں، آسانیاں، عافیتیں، رحمتیں اور برکتیں عطا فرمائے۔آمین۔''فجزاهم الله عنا وعن جميع المؤمنين خير الجزاء''۔

(ڈاکٹر محمد عثمان مبشر سلفی: جامع مسجد مینار والی اہلحدیث شرقپور شریف ضلع شیخوپورہ)

☆☆☆☆☆

## مرشد جی کی بے مثال سادگی اور انکساری

(از: مولانا محمد بشیر قصوری حفظہ اللہ، خطیب جامع مسجد برکات اہل حدیث: شرقپور)

تعارف: مولانا محمد بشیر قصوری صاحب حفظہ اللہ پچھلے کئی سالوں سے شرقپور شریف کی جامع مسجد مبارک اہلحدیث میں خطیب تھے اور پھر وہیں کی جامع مسجد برکات اہل حدیث میں منتقل ہو گئے۔ ان دنوں اسی مسجد میں خطابت فرما رہے ہیں اور شرقپور شریف میں ہونے والے اہلحدیث اجتماع میں پیش پیش ہوتے ہیں۔ زیر نظر کتاب ''علمائے اہلحدیث کا ذوق تصوف'' کے بارے ان کے تاثرات درج ذیل ہیں۔

**متصوف خاندان کی خدمات:۔** ضلع قصور علمی اعتبار سے خاص اہمیت کا حامل ہے، خاص طور پر لکھوی خاندان کی تبلیغی کاوشیں سرفہرست ہیں، لکھوی خاندان کے فیض یافتگان علمائے کرام آج قصور، لاہور، اوکاڑہ اور گوجرانوالہ کے علاوہ پورے ملک میں خدمت دین میں مصروف عمل ہیں۔ میں یہاں چند گھرانوں کا تذکرہ کرنا چاہتا ہوں جو دین حنیف کی تبلیغ اور دعوت توحید کے پرچار کیلئے اپنی جانیں نچھاور کر کے شجر اسلام کی آبیاری کرتے رہے، ان میں سب سے پہلے لکھوی خاندان ہے جس کی دینی وملی خدمات سے لوگ اچھی طرح واقف ہیں۔ اس خاندان کے جد امجد حافظ محمد بارک اللہ لکھوی رحمہ اللہ، سید محمد عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کے ہم عصر اور ہم درس تھے، یہ دونوں شیخ الکل حضرت میاں سید نذیر حسین دہلوی رحمہ اللہ کے شاگرد تھے۔

**متصوف بزرگ کے کارنامے:۔** حضرت حافظ محمد لکھوی رحمہ اللہ نے تفسیر محمدی کے نام سے ایک تفسیر لکھی جس میں پنجابی نظم کی صورت میں ترجمہ کیا گیا ہے۔ اس تفسیر کا اصل مآخذ علامہ بغوی رحمہ اللہ کی تفسیر ''معالم التنزیل'' ہے۔ اس تفسیر میں حضرت حافظ صاحب رحمہ اللہ نے بہت زیادہ وظائف اور عملیات بھی لکھے ہوئے ہیں جو کہ فی الواقع مجرب ہیں، اسی طرح حافظ محمد لکھوی صاحب رحمہ اللہ نے زینت الاسلام کے نام سے کتاب لکھی جو کہ قصور کے اکثر گھرانوں میں خواتین کو کثرت سے پڑھائی جانے والی کتاب ہے۔

**ہمارے خاندان بھر کے مرشد کامل:۔** ہمارے پورے خاندان کا سلسلہ بیعت (جن میں میں اور میرے والد صاحب مولانا عبدالعزیز حفظہ اللہ شامل ہیں) حضرت مولانا محی الدین لکھوی رحمہ اللہ کے ساتھ ہے، ہمارے شیخ مولانا لکھوی رحمہ اللہ علم وعمل کے روشن مینار اور ولی کامل تھے۔ ان کی شخصیت میں سادگی اور نظریں جھکی ہوئی تھیں، زبان پر ہر وقت اللہ کا ذکر جاری رہتا تھا۔

**مرشد جی کی بے مثال سادگی اور انکساری:** ایک دفعہ جب مولانا محی الدین لکھوی رحمہ اللہ کے بیٹے نے گاڑی لی تو مولانا رحمہ اللہ کو فرنٹ سیٹ پر بٹھا کر ایک جگہ جمعہ پڑھانے لے گئے۔ مولانا رحمہ اللہ سارے راستے آگے کو سر جھکائے بیٹھے رہے اور منزل پر پہنچ کر گاڑی سے

اترتے ہی فرمایا کہ یا تو اسے فوراً بیچ دو، یا پھر میں کبھی بھی اس پہ سفر نہیں کروں گا۔ اس کی سیٹ پر بیٹھ کر دل میں عجب پیدا ہوتا ہے اور تکبر کا خطرہ ہے۔ لہٰذا میں تو اس پر سواری نہیں کروں گا۔

**آدھی رات کے وقت مرشد کا فرمان:۔** راقم الحروف نے جب چینیا والی مسجد سے سند فراغت حاصل کی تو اس خوشی میں اپنے گاؤں میں ایک جلسہ کرایا جس میں استاد محترم مولانا رحمت راشد صاحب، مولانا محمد ابراہیم خلیل صاحب اور حضرت مرشدی مولانا محی الدین لکھوی صاحب رحمہ اللہ نے خطاب کرنا تھا۔ لیکن جب تقریباً آدھی رات کے وقت مولانا لکھوی صاحب رحمہ اللہ کے خطاب کا وقت ہوا تو شیخ جلال میں آگئے اور فرمایا رات اللہ پاک نے سونے کیلئے بنائی ہے تقریروں کیلئے نہیں بنائی۔ ہم صبح درس دیں گے، لہٰذا پھر واقعی صبح فجر کے بعد درس ارشاد فرمایا اور دعائے خیر و برکت فرمائی۔

**مرشد کی دعا سے مجھے زندگی ملی:۔** میرے والد صاحب مولانا عبدالعزیز حفظہ اللہ کی اولاد میں سے یکے بعد دیگر 7 بچے فوت ہوئے تھے، جونہی بچہ یا بچی 13/12 سال کی عمر کو پہنچتے فوت ہو جاتے۔ جب میں پیدا ہوا تو والد صاحب نے جا کر مرشد جی رحمہ اللہ سے دعا کیلئے درخواست کی اور ساتھ مجھے بھی لے گئے۔ حضرت مرشدی مولانا محی الدین لکھوی رحمہ اللہ نے دعا کیلئے ہاتھ اٹھا کر عرض کی یا اللہ پہلے پودے سب اکھڑ گئے ہیں اس پودے کو پھل دار درخت بنا دے، اس کی حفاظت فرما اور اسے عالم دین بنا۔ آج ان کی دعاؤں کی برکت ہے کہ اللہ پاک نے مجھے زندگی بھی دی آگے میری اولاد بھی ہے الحمدللہ، اور اللہ پاک دین کا کام بھی لے رہا ہے۔

**بکثرت مریدین:۔** مولانا محی الدین اور مولانا معین الدین لکھوی رحمہما اللہ دونوں بھائیوں کے ضلع قصور میں بہت زیادہ مرید ہیں۔

**سکھوں کی بنائی ہوئی مسجد:۔** کنگن پور میں راقم الحروف کے سگے پڑنانا جان مولانا عبدالقادر صاحب رحمہ اللہ گزرے ہیں جو کہ بابا جی سوئے والے کے نام سے مشہور ہوئے۔ والد صاحب بتایا کرتے ہیں کہ بابا جی کی اکثر راتیں عبادت میں گزرتی تھیں، وہ ساری ساری رات بیٹھ کر ذکر کیا کرتے تھے اور ان کے پاس کثیر تعداد میں جنات قرآن پڑھنے آتے تھے، کنگن پور کا علاقہ کوٹ بسم اللہ کے بانی بابا جی خود ہیں۔ آج بھی اس جگہ بابا جی کی بنائی ہوئی مسجد جامع محمدی اہلحدیث موجود ہے یہ مسجد 1947ء سے پہلے کی بنی ہوئی ہے کہا جاتا ہے کہ جن دنوں مسجد کی تعمیر کا کام ہو رہا تھا وہاں سے کچھ سکھ مزدور گزرے انہوں نے دیکھا کہ مسلمانوں کی مسجد بن رہی ہے تو انہوں نے فرمائش کی کہ ہمیں بھی خدمت کا موقع دیا جائے۔ بابا جی رحمہ اللہ نے اجازت دے دی تو دو دن سکھ مزدوروں نے بغیر کسی اجرت کے وہاں مزدوری کی اور مسجد کی تعمیر میں حصہ ملایا۔

**بذریعہ تعویذات لوگوں کی دادرسی:۔** راقم الحروف پچھلے پندرہ سالوں سے شرقپور شریف ضلع شیخوپورہ میں امامت وخطابت کی ذمہ داری انجام دے رہا ہے۔ ہمارے والد صاحب بھی لوگوں کو دم وغیرہ کیا کرتے ہیں اور میں بھی دم کرتا ہوں اور ضرورت پڑھنے پر تعویذ بھی لکھ دیتا ہوں۔

**پھوڑے پھنسی کیلئے آزمودہ عمل:۔** میرے والد صاحب مولانا عبدالعزیز حفظہ اللہ کسی کو پھوڑے پھنسی کیلئے اس طرح دم کرتے ہیں کہ اس پھوڑے کے گرد شہادت والی انگلی گھماتے ہوئے سات بار یہ آیت پڑھتے ہیں تو اللہ پاک شفاء دے دیتا ہے،" ام ابرموا امرا فانا مبر مون"

**کتاب ذوق تصوف کے حق میں دعا:۔** یہ کتاب جو آپ کے ہاتھوں میں ہے اللہ پاک اس کی تالیف کرنیوالے اس کو چھپوانے والے اور اس کیلئے محنت وکوشش کرنیوالوں کیلئے ذریعہ نجات بنائے۔ آمین ثم آمین۔

(طالب دعا وغفران، احقر خادم کتاب وسنت بشیر احمد قصوری، شرقپور شریف، ملاقات، ڈاکٹر محمد عثمان سلفی)

☆☆☆☆☆

## تصوف ہماری ضرورت، اسلاف کی روایت

(از: حافظ غلام مصطفیٰ حفظہ اللہ ، انچارج شفاء الرحمٰن فری ڈسپنسری)

تعارف:۔حافظ غلام مصطفیٰ صاحب حفظہ اللہ شرقپور میں بننے والی جماعت اہلحدیث یوتھ فورس کے سرگرم کارکن ہیں اور مولانا محمد یحییٰ شرقپوری رحمہ اللہ کی فری ڈسپنسری کے انچارج ہونے کے ناطے دن رات مریضوں کی خدمت میں مصروف ہیں۔اس کے ساتھ انہیں قلم کی دنیا سے بھی لگاؤ ہے جس کیلئے وہ ''ماہنامہ الاعتصام'' کیلئے کچھ نہ کچھ لکھتے رہتے ہیں۔ چونکہ انہیں مولانا محمد یحییٰ شرقپوری رحمہ اللہ کے خاندان سے قریبی نسبت ہے اس لیے انہوں نے مولانا رحمہ اللہ کی اہلیہ محترمہ مرحومہ کے واقعات بھی قلمبند کیے ہیں۔

**تزکیۂ نفس کی اہمیت اور ضرورت:۔** سیدنا ابراہیم علیہ السلام نے دعا فرمائی تھی کہ ''اے ہمارے رب ان میں ایک ایسا رسول ﷺ بھیج جو انہی میں سے ہو، وہ تیری آیات پڑھ کر لوگوں کو سنائے ، ان کو کتاب وحکمت کی تعلیم دے اور ان کا تزکیۂ نفس کرے بے شک تو غالب حکمت والا ہے''۔اس آیت میں خالق ارض وسماء نے نبی علیہ السلام کی ایک صفت ''مزکی'' بیان کی ہے کہ وہ لوگوں کا تزکیۂ نفس کرتے ہیں تزکیۂ نفس سے مراد لوگوں کی ظاہری و باطنی برائی کو صاف کر دینا اور ان کو خرافات، بدعات اور تمام رسوم ورواج سے نکالنا ہے۔پیغمبر آخر الزمان صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا ایسا تزکیۂ کیا کہ وہ آنیوالے لوگوں کیلئے مثال بن گئے۔

**دور حاضر میں تزکیۂ نفس کا طریقہ:۔** اللہ رب العزت نے صحابہ رضی اللہ عنہم کے ایمان کو دوسروں کیلئے کسوٹی قرار دیا۔آج چودہ صدیاں گزرنے کے بعد بھی اگر تزکیۂ نفس کرنا ہو تو اس کیلئے بھی وحی الٰہی سے ہی مدد لی جائے گی اور اپنے اسلاف کی راہوں پر ان کی مانتے ہوئے چلنا پڑے گا۔

**حقیقی تصوف حقیقی نور کا ذریعہ:۔** برصغیر پاک وہند میں علمائے اہلحدیث نے جس قدر لوگوں کا رخ قرآن وسنت کی طرف موڑا ہے، وہ اپنی مثال آپ ہے انہوں نے ہندووانہ طور طریقوں اور جاہلانہ رسم ورواج سے پاک کر کے لوگوں کو قرآن وسنت کی خوشبو سے معطر کر دیا۔

اس سعی وکاوش میں کہیں غزنوی خاندان کو ملک بدر کیا گیا اور کہیں وزیر آبادی صاحب رحمہ اللہ کو ظلم وتشدد کا نشانہ بنایا گیا۔لیکن انہی بزرگوں کے فیض یافتہ مولانا محمد یحییٰ شرقپوری اور حافظ محمد یحییٰ عزیز میر محمدی رحمہما اللہ نے بھوک وافلاس کی پروا کیے بغیر لوگوں کو حقیقی تصوف سے روشناس کروایا اور ان کا تزکیۂ نفس کیا تا کہ لوگ اندھیروں سے نکل کر حقیقی نور کو پا جائیں۔

**تصوف کے راہی علمائے سلف:۔** اس میدان میں کہیں حضرت میاں محمد باقر رحمہ اللہ پیش پیش نظر آتے ہیں تو کہیں سندھ کا راشدی خاندان ہمارے یہ تمام اسلاف صاحب کرامات تھے۔

**باکمال مرید کی صالحہ ولیہ اہلیہ:۔** حضرت مولانا محمد یحییٰ شرقپوری رحمہ اللہ کی اہلیہ مرحومہ مغفورہ جن کا نام بی بی غلام فاطمہ تھا، اگر انہیں کوئی فاطمہ کہہ کر پکارتا تو وہ فرماتیں کہ میں تو غلام فاطمہ ہوں مجھے غلام فاطمہ ہی کہو۔ میں جب بھی ان کے گھر گیا میں نے حضرت بی بی رحمہا اللہ کو مصلےٰ پر بیٹھے دیکھا، کہتے ہیں کہ نیک مائیں ہی نیک اولاد پیدا کرتی ہیں یہی وجہ ہے کہ ان کے تمام بیٹے دین کی خدمت میں مصروف ہیں اس کے پیچھے جہاں مولانا محمد یحییٰ شرقپوری رحمہ اللہ کی دعاؤں کا فیض نظر آتا ہے وہیں ان کی نیک باعصمت اہلیہ کا کردار بھی عیاں ہے۔فرمایا کرتی تھیں کہ میں نے اپنی اولاد کو کبھی بغیر وضو کے دودھ نہیں پلایا اور جب میں چھوٹی سی بچی ہوا کرتی تھی الحمدللہ تب سے اللہ پاک نے مجھے تہجد کی توفیق عنایت فرمائی ہوئی ہے جو کہ سفر وحضر میں کبھی قضا نہیں ہوئی، وفات کے دن بھی حضرت بی بی رحمہا اللہ نے تہجد کی نماز ادا کی ہوئی تھی۔

**سچا تصوف دینے والوں پر کروڑوں رحمتیں:۔** اللہ پاک کی کروڑوں رحمتیں علمائے اسلاف پر ہوتی رہیں جنہوں نے ہمیں سچا

تصوف دیتے ہوئے زندگیاں قربان کردیں۔آمین۔

(حافظ غلام مصطفیٰ:انچارج شفاء الرحمٰن فری ڈسپنسری،گاؤں پرانی بھینی نزد شرقپور شریف،ضلع شیخو پورہ۔ملاقات:ڈاکٹر محمد عثمان سلفی)

☆☆☆☆☆

## کرامات،روحانیت اور نسبت ایک حقیقت

(از:مولانا حافظ حمید اللہ سدید حفظہ اللہ سے ملاقات ڈاکٹر محمد عثمان سلفی)

تعارف:۔صوفی باصفاء عاشق حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم، زبدہ العارفین مولوی محمد عبداللہ المعروف مولانا غلام رسول صاحب رحمہ اللہ (قلعہ میہاں سنگھ) کے پڑپوتے مولانا حافظ حمید اللہ سدید صاحب حفظ اللہ اس وقت اپنے پڑداداجی کے منبر پر جلوہ افروز ہیں۔ان کا نسب نامہ کچھ یوں ہے''مولانا حمید اللہ بن مولانا عبدالرحمٰن بن مولانا عبدالعزیز بن مولانا غلام رسول بن مولانا عبدالرحیم رحمہم اللہ۔مورخہ 13-05-05 بروز اتوار کو قلعہ میہاں سنگھ میں مولانا غلام رسول صاحب رحمہ اللہ کی مسجد میں حاضری کا شرف حاصل ہوا مسجد میں جگہ جگہ ایسی احادیث نبوی صلی اللہ علیہ وسلم لکھی ہوئی ہیں جن میں حقوق العباد اور حسن اخلاق کا درس دیا گیا ہے۔ایک حدیث قدسی جو اپنے موضوع کے اعتبار سے بہت انوکھی محسوس ہوئی اس کا مفہوم یہ ہے: اللہ تعالیٰ نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے فرمایا میں نے پانچ چیزوں کو پانچ چیزوں میں رکھ دیا ہے لوگ انہیں کہیں اور ڈھونڈتے ہیں۔بھلا وہ کیسے پائیں گے۔(۱)اپنی رضا کو مخالفت نفس میں رکھ دیا ہے لیکن لوگ اسے موافقت نفس میں تلاش کرتے ہیں، بھلا کیسے پائیں گے؟(۲)میں نے آرام کو جنت میں رکھ دیا ہے لیکن لوگ اسے دنیا میں تلاش کرتے ہیں، بھلا کیسے پائیں گے؟(۳)علم وحکمت کو بھوک میں رکھ دیا گیا ہے لوگ اسے سیری میں تلاش کرتے ہیں، بھلا کیسے پائیں گے؟(۴)میں نے تونگری کو قناعت میں رکھ دیا ہے لوگ اسے مال میں تلاش کرتے ہیں، بھلا کیسے پائیں گے؟(۵)عزت کو اطاعت میں رکھ دیا گیا ہے لوگ اسے بادشاہوں کے دروازے پہ تلاش کرتے ہیں بھلا کیسے پائیں گے؟

اسی طرح بہت خوبصورت اشعار کی صورت میں ایک دعا لکھی ہوئی تھی جو قارئین کی پیش خدمت ہے۔

جو ملے حیات خضرؑ مجھے اور اسے میں صرف ثناء کروں — تیرا شکر پھر بھی ادا نہ ہو تیرا شکر کیسے ادا کروں

تیرے لطف کی کوئی حد نہیں گنوں کسطرح کہ عدد نہیں — نہیں کوئی تیرے سوا میرا کسے یاد تیرے سوا کروں

تیرے در پہ خم رہے سر میرا تیری رحمتوں پر گزر میرا — میں کہا کروں تو سنا کرے تو دیا کرے میں لیا کروں

میں بہت ہی عاجز و بے نوا تیرے آگے میری بساط کیا — کوئی بھول ہو تو معاف کر مجھے بخش دے جو خطا کروں

میرے اک دامن عمر میں ہیں نہ جانے کتنی ندامتیں — میرا خاتمہ بھی بخیر ہو یہی رات دن میں دعا کروں

اپنے در کا مجھے گدا رکھنا — مجھ پہ باب کرم کھلا رکھنا

حافظ حمید اللہ سدید صاحب حفظہ اللہ پچھلے 33 سالوں سے اس مسجد کی خدمت پر مامور ہیں۔اللہ پاک نے انہیں اپنی معرفت سے خوب نوازا ہے۔تقریباً5 گھنٹے ان کے ساتھ تفصیلی گفتگو ہوئی جس میں حافظ صاحب نے اپنے بزرگوں کی کرامات، ان کی توجہات کی برکات، ان کی دعاؤں کے فیوض وثمرات اور مسجد میں مشاہدہ کیے گئے انوارات وتجلیات پر بہت تفصیل سے بیان فرمایا، دوران گفتگو اللہ پاک کی کائنات کے راز اور تکوینی امور کے چند واقعات بھی

سامنے آئے جو یقیناً عام عقل انسانی میں نہیں سما سکتے۔ ان امور کو عقل کی کسوٹی پہ پرکھنے والوں کو ہمیشہ مایوسی کا سامنا کرنا پڑا ہے لیکن بہر حال حقیقت، حقیقت ہی ہے وہ چاہے ہماری سمجھ میں آئے یا نہ آئے۔ مزے کی بات یہ ہے کہ عقل سے ماوراء یہ سب باتیں سنانے والے اور آپ کی خدمت میں پیش کرنے والے الحمدللہ اہلحدیث ہیں۔ اللہ پاک ہمیں شرح صدر عنایت فرمائے آمین۔ حافظ صاحب سے گفتگو کے دوران قاری طاہر محمود صاحب مدرس مسجد ہذا بھی موجود تھے، قاری صاحب پچھلے 8 سالوں سے شعبہ حفظ سے منسلک ہیں۔ اب حافظ صاحب کی گفتگو انہی کے الفاظ میں آپ کے پیش خدمت ہے۔

**میرے مربی مولانا سید محمد ابوبکر غزنوی رحمہ اللہ:۔** میں اس زمانے میں لاہور اپنے رشتہ داروں کے ہاں رہا کرتا تھا جس زمانے میں ابھی سید محمد ابوبکر غزنوی رحمہ اللہ حیات تھے۔ میں ان کی خدمت میں باقاعدگی سے حاضر ہوا کرتا تھا اور ان کی محفل ذکر میں بھی شرکت کرتا تھا۔ وہاں بڑے بڑے انجینئر، ڈاکٹر اور یونیورسٹی کے طلباء آیا کرتے تھے۔ ڈاکٹر غلام مرتضٰی ملک رحمہ اللہ اور ڈاکٹر راشد رندھاوا صاحب بھی شرکت کیا کرتے تھے، مولانا سید ابوبکر صاحب رحمہ اللہ کے پاس بیٹھنے اور ان کی باتیں سننے سے ایمان تازہ ہو جاتا تھا میں انکے سامنے دوزانو ہو کر بڑے ادب سے بیٹھا رہتا کیونکہ میرا ان کے ساتھ لگاؤ عشق کی حد تک تھا، مجھے ان کی محافل ذکر میں شرکت کرنے سے بہت زیادہ فائدہ ہوا۔

**دلوں کا زنگ اتارنے والا صیقل:۔** جو اصل صوفی ہوتا ہے وہ ہمیشہ اپنے معتقدین کو ذکر کرنے کی ترغیب دیتا ہے تا کہ ذکر کرنے سے دلوں پہ لگا ہوا زنگ اتر جائے اور دلوں میں نرمی پیدا ہو جائے۔ جب دل میں نرمی پیدا ہو جائے گی پھر انسان خود بخود اعمال کرنے پر آمادہ ہو جاتا ہے سید ابوبکر غزنوی رحمہ اللہ فرمایا کرتے تھے کہ قرآنی آیت " فاذکرونی اذکر کم " کا وہ مفہوم نہیں ہے جو عام طور پر کیا جاتا ہے کہ تم مجھے یاد کرو گے تو میں تمہیں یاد کروں گا بلکہ اللہ پاک کے یاد کرنے سے مراد یہ ہے کہ وہ پھر عمل کی طاقت عطا فرمائے گا۔ یعنی جب بندہ اللہ کا ذکر کثرت سے کرے گا تو پھر اللہ پاک اسے توفیق عمل سے نوازے گا اور اصل مطلوب عمل ہے۔

**ذکر اللہ زندگی میں تبدیلی کا ذریعہ:۔** مولانا سید ابوبکر غزنوی صاحب رحمہ اللہ اپنا واقعہ بیان کرتے تھے کہ جب میں ابھی کالج میں پڑھا کرتا تھا تو بری صحبت میں رہنے کی وجہ سے مجھ پر بھی اس کا رنگ چڑھ گیا اور میں نے سگریٹ پینا شروع کر دی حتیٰ کہ نماز پڑھنا بھی چھوڑ دی۔ میرے والد مولانا سید محمد داؤد غزنوی رحمہ اللہ میری وجہ سے بہت پریشان رہا کرتے ان کے پاس ایک نیک بزرگ (غالباً حضرت میاں محمد باقر صاحب رحمہ اللہ) تشریف لایا کرتے تھے۔ ایک دن والد صاحب رحمہ اللہ نے ان بزرگوں سے فرمایا کہ میں اپنے اس بیٹے کی وجہ سے بہت پریشان ہوں اور میرا سارا واقعہ عرض کر دیا۔

ان بزرگوں نے مجھے قریب بلا کر پیار سے فرمایا کہ بیٹا کیا تم میری ایک چھوٹی سی بات مانو گے؟ میں نے عرض کیا جی ہاں۔ فرمایا! آپ ہر وقت ہر حالت میں اللہ، اللہ کہتے رہا کرو، میں نے سوچا یہ تو معمولی سی بات ہے یہ تو میں ضرور کروں گا۔ اور پھر میں نے ہر وقت چلتے پھرتے اللہ، اللہ، کہنا شروع کر دیا۔ اللہ کا نام جب میں لیتا رہا تو ایک دن دل میں خیال پیدا ہوا کہ اسی منہ میں سگریٹ پیتے ہو اور اسی منہ سے اللہ پاک کا نام لیتے ہو یہ تو بہت بری بات ہے۔ آہستہ آہستہ میرے سگریٹ چھوٹ گئے۔ پھر کچھ دن بعد دل میں خیال پیدا ہوا کہ اللہ کا نام بغیر وضو کے لیتے ہو کم از کم وضو تو کر لیا کرو۔ لہٰذا میں نے ہر وقت باوضو رہنا شروع کر دیا اور کچھ ہی عرصے کے بعد خیال آیا کہ وضو تو تمہارا ہوتا ہے نماز کے وقت نماز ہی پڑھ لیا کرو۔ پھر الحمدللہ میں خود بخود نماز پڑھنے لگا یعنی اللہ کے ذکر کی برکت سے اللہ پاک نے مجھے عمل کی توفیق عنایت فرما دی۔

میرے پاس کئی علماء تشریف لاتے ہیں میں انہیں ذکر کی تلقین کرتا ہوں۔ ان میں سے کوئی بات مان لیتے ہیں اور بعض نہیں مانتے، سارے دن میں جہاں ہماری دیگر مصروفیات ہوتی ہیں وہاں صرف اللہ پاک کی رضا کیلئے کوئی آدھا گھنٹہ یا ایک گھنٹہ ہمیں ایسا نکالنا چاہیے جس میں ہم بیٹھ کر ذکر الٰہی کریں اور ہاں یہ ذکر کرنا کوئی معمولی بات نہیں۔

**علم اور معلومات میں فرق:** آج ہمارے پاس دین کی صرف معلومات رہ گئی ہیں دین کا علم تو کسی اور راہ سے ملتا ہے۔اللہ پاک قرآن مجید میں ارشادفرماتا ہے " انما یخشی اللہ من عبادہ العلماء "کہ اللہ جل شانہ کی خشیت ان بندوں پر طاری ہوتی ہے جو علم والے ہیں اس سے ظاہر ہورہا ہے کہ علم خشیت سے آتا ہے اور خشیت معرفت سے آتی ہے اور یادرکھنا چاہیے کہ معرفت ذکر سے ملتی ہے۔

**معرفت کی ابتدائی سیڑھی:**۔اللہ پاک کی معرفت اوراس کا قرب حاصل کرنے کیلئے ذکر کرنا بہت ضروری ہے کیونکہ بندہ جسے حاصل کرنا چاہتا ہے اس ذات اقدس کا ذکر ہی نہ کرے تو کیا حاصل ہوگا۔لہٰذا میں ایک بار پھر کہتا ہوں کہ علم خشیت سے ہے، خشیت معرفت سے ہے اور معرفت ذکر سے ملتی ہے یعنی بات پھر بھی ذکر سے ہی شروع ہوتی ہے۔

**اہلحدیث ولی اللہ کی طرف ابراہیم علیہ السلام کی رہنمائی:**۔مولانا محمد ابراہیم میر سیالکوٹی رحمہ اللہ کا مقام بہت اونچا ہے ان کی ایک کتاب ہمارے بزرگ مولانا غلام رسول صاحب رحمہ اللہ کے بارے بھی ہے۔میر صاحب رحمہ اللہ ایک بار جہلم گئے تو وہاں کی ایک عورت نے اصرار کیا کہ میں نے میر صاحب رحمہ اللہ سے ضرور ملاقات کرنی ہے۔جب اس کی ملاقات کرائی گئی تو وہ کہنے لگی کہ مجھے خواب میں حضرت ابراہیم علیہ السلام کی زیارت ہوئی تھی۔میں نے ان سے اپنے لیے کوئی وظیفہ مانگا تو انہوں نے فرمایا کہ جب مولانا محمد ابراہیم میر رحمہ اللہ آئیں گے تو ان سے پوچھ لینا۔تب سے میں آپ رحمہ اللہ کا انتظار کررہی ہوں کہ کب آپ تشریف لائیں اور میں آپ رحمہ اللہ سے وظیفہ پوچھوں۔

میر صاحب رحمہ اللہ فرمانے لگے کہ میں سوچ میں پڑ گیا کہ اسے کونسا وظیفہ دوں؟ پھر میرے دل میں خیال آیا کہ جب حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم معراج پر تشریف لے گئے تھے تو وہاں حضرت ابراہیم علیٰ نبینا وعلیہ الصلوۃ والسلام سے ملاقات ہوئی۔حضرت ابراہیم علیہ السلام نے فرمایا کہ اپنی امت کو میرا اسلام کہیے گا۔یہ ہمارے لیے بہت بڑا اعزاز ہے کہ حضرت ابراہیم علیہ السلام کا اس امت کو سلام آیا ہے۔پھر فرمایا کہ جنت ایک چٹیل میدان ہے لیکن اس کی زمین بہت عمدہ ہے، پانی بھی میٹھا ہے اپنی امت سے فرمائیں کہ اس میں کاشتکاری کرلیں۔فرمایا کاشتکاری سے مراد؟ تو جواب ملا'' سبحان اللہ والحمد للہ ولا الہ الا اللہ واللہ اکبر ......'' لہٰذا میر صاحب رحمہ اللہ نے اس عورت کو تیسرا کلمہ وظیفے کے طور پر پڑھنے کیلئے بتادیا۔فرمایا روزانہ اس کی ایک تسبیح پڑھ لیا کرو۔ہمیں بھی یہ کلمہ روزانہ پڑھنا چاہیے۔

**فرش سے عرش تک محبوب ﷺ پر درود وسلام:** اسی طرح ہمیں درود شریف بھی پڑھنا چاہیے کیونکہ درود شریف کا بھی حکم ہے اور استغفار کا بھی حکم ہے اور ہر ذکر واذکار میں سب سے زیادہ مزہ درود شریف پڑھنے میں آتا ہے کیونکہ ہمیں خبر ہے کہ اللہ پاک خود بھی درود بھیج رہا ہے اور فرشتے بھی درود شریف بھیجنے میں لگے ہوئے ہیں اور آگے ہم سب کو حکم ہے کہ " یاایھا الذین امنوا صلوا علیہ وسلموا تسلیما "کہ اے ایمان والو! آپ سب بھی درود پاک پڑھو یعنی اللہ پاک نے ایمان والوں کو بھی اپنے ساتھ شامل کرلیا کہ میں خود بھی اور میرے فرشتے بھی درود بھیجنے میں لگے ہوئے ہیں تم سب بھی شامل ہوجاؤ تاکہ فرش سے لیکر عرش تک میرے حبیب صلی اللہ علیہ وسلم پر درود شریف پڑھا جاتا رہے۔

**درود خضری کا بکثرت ورد:**۔ہمارے بزرگ مولانا غلام رسول صاحب رحمہ اللہ درود خضری بہت زیادہ پڑھا کرتے تھے یہ درود ان کی سوانح میں بھی لکھا ہوا ہے'' صلّی اللہ علیٰ حبیبہ محمّد وّآلہ وسلّم ''اس درود پاک میں ایک لفظ بہت پیارا ہے'' علی حبیبہ '' جب حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے انبیاء علیہم السلام کو بیت المقدس میں نماز پڑھائی تو سب نے اللہ پاک کا شکر ادا کیا۔حضرت آدم علیہ السلام نے فرمایا کہ اس رب کریم کا شکر ہے کہ جس ذات نے مجھے ''صفی اللہ'' بنایا۔حضرت نوح علیہ السلام نے فرمایا کہ شکر ہے اس ذات کا جس نے مجھے'' نجی اللہ'' بنایا۔حضرت ابراہیم علیہ السلام نے فرمایا اللہ کا شکر ہے جس نے مجھے ''خلیل اللہ'' بنایا۔حضرت موسیٰ علیہ السلام نے فرمایا کہ اس رب کا احسان ہے جس نے مجھے ''کلیم اللہ'' بنایا۔حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے فرمایا اس رب کا احسان ہے جس نے مجھے'' روح اللہ'' بنایا اور ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اللہ پاک کا احسان ہے جس نے مجھے ''حبیب اللہ'' بنایا۔یہ جو لفظ حبیب ہے یہ اس درود شریف میں آرہا ہے۔'' صلّی اللہ علیٰ حبیبہ محمّد وّآلہ وسلّم '' یہ درود شریف بڑی آسانی سے پڑھا جاسکتا ہے۔مولوی صاحب رحمہ اللہ ( مولانا غلام

رسول رحمہ اللہ) فرمایا کرتے تھے کہ بندے کو ہر وقت کوئی نہ کوئی ذکر، کوئی نہ کوئی درود شریف چلتے پھرتے پڑھتے رہنا چاہیے۔

**اہل سادات کا ادب واحترام:** درود شریف میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی آل بھی شامل ہے۔جس کا ثبوت قرآن وحدیث سے ملتا ہے۔" اللھم صل علٰی محمد وعلی آل محمد" تو آل سے مراد وہ سیدزادے ہیں جو صحیح معنوں میں قرآن وسنت پہ چلتے ہیں اور اتباع کرتے ہیں۔میرے وجدان کی بات ہے کہ یہ جو سیدزادے ہوئے ہیں نا! ان کی بہت زیادہ عزت واحترام کرنا چاہیے۔کیونکہ خود اللہ تعالیٰ، اس کے فرشتے اور اہل ایمان جتنا زیادہ درود شریف نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم پر بھیجتے ہیں چونکہ اس میں آل بھی شامل ہے اس لیے جو جو برکتیں اور رحمتیں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم پر نازل ہورہی ہیں ان میں سے کچھ حصہ ان کی آل پر بھی ہر وقت نازل ہورہا ہوتا ہے۔اس لحاظ سے جو سید زادہ متبع سنت ہوتا ہے اس کا تو جتنا بھی ادب واحترام کیا جائے کم ہے۔

**اہل بیت کی محبت ہمارے ایمان کا حصہ:۔** اس لیے حضرت حسین رضی اللہ عنہ اور یزید کے بارے میں جو بحث ہوتی رہی ہے ہم اس میں نہیں پڑتے، ہم کہتے ہیں کہ سیدھی سی بات ہے حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ جو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے نواسے ہیں اور ہمیں ان کے ساتھ محبت غیر مشروط ہے۔ظاہر ہے کہ اپنی اولاد سب کو پیاری ہوتی ہے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو اپنے نواسوں رضی اللہ عنہم کے ساتھ تو اتنی زیادہ محبت تھی کہ ایک دفعہ خطبہ ارشاد فرماتے ہوئے دیکھا کہ حضرت حسین رضی اللہ عنہ گرنے لگے ہیں تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے برداشت نہیں ہوا اور فوراً لپک کر انہیں پکڑ لیا اور قریب لاکر بٹھالیا، اور اگر نماز کے دوران سجدے کی حالت میں کوئی نواسہ آکر بیٹھ گیا تو سجدہ طویل فرمادیا۔تو یہ ظاہری سی بات ہے کہ جن سے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو محبت ہے ان سے ہمیں بھی محبت ہے ان کے بارے میں کوئی بحث نہیں۔

رہی بات یزید کی تو قرآن کی آیت کے مطابق" تلك امة قد خلت لها ما كسبت ولكم ما كسبتم " کہ یہ امت گزر چکی ہے ہم سے تو ہمارے اعمال کے متعلق پوچھ ہوگی اور ہم دوسروں کی بحث میں پڑے رہتے ہیں۔

**نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی روحانی میراث:** نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی میراث میں علم، کیفیات اور برکات تینوں چیزیں شامل ہیں، صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے یہ تینوں چیزیں لی تھیں وہ نبی کریم ﷺ کے لعاب دہن سے بھی برکت حاصل کرتے تھے، بال مبارک اور وضو کے پانی سے بھی برکت لیا کرتے تھے۔

نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی مثال سورج جیسی ہے ان کے پاس جو بھی آکر اسلام قبول کرتا اس کا باطن بھی فوراً منور ہوجایا کرتا تھا کیونکہ انوار رسالت ﷺ براہ راست ان لوگوں کے سینوں پر پڑتے تھے اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی کیفیات کی برکات بھی انکو حاصل ہوجایا کرتی تھیں۔

**ذکر کریں...... کیفیات کیساتھ:**" استغفار پڑھتے ہوئے کیفیت کیسی ہو؟ تو اسکا بہت خوبصورت جواب یہ ہے کہ اس میں اللہ جل شانہ کی عظمت کا بیان ہے۔دنیا میں اکثر ایسا ہوتا ہے کہ آپس میں دو بھائی ایک دوسرے سے ناراض ہو جائیں اور ایک بھائی دوسرے کو چھوڑ کے چلا جائے، پھر جب واپس اسی بھائی کے پاس آئے تو بھائی اسے قبول کرلے۔کوئی طعنہ دیئے بغیر کہے کہ کوئی بات نہیں واپس آ گیا ہے تو بس ٹھیک ہے، سب لوگ کہیں گے کہ یہ بھائی بڑا عظیم آدمی ہے جس نے اسے کوئی بات کیے بغیر قبول کرلیا۔

لیکن بعض بندے ایسے ہوتے ہیں کہ گھر آئے کو واپس موڑ دیتے ہیں انہیں کوئی بھی عظیم انسان نہیں کہتا۔عظیم وہی ہوتا ہے جو آئے ہوئے کو بغیر اس کا قصور گنوائے معاف کردے۔اس لحاظ سے اللہ جل شانہ کی ذات عالی تو ہے ہی عظیم جو بندہ بھی یہ استغفار کرے وہ اس یقین کے ساتھ کرے کہ اللہ تعالیٰ نے میرے گناہ بھی معاف فرمادیے ہیں اور مجھے اپنی بارگاہ میں قبول بھی فرمالیا ہے شک وشبے والی بات نہ ہو کیونکہ ہمارے دین میں شک کی کوئی گنجائش موجود نہیں اگر شک پڑ جائے تو پھر روزہ بھی جائز نہیں کہ پتہ نہیں چاند نظر آیا ہے یا نہیں آیا۔ہمارا دین شک والا نہیں، لہذا بندہ پورے یقین سے استغفار کرے کہ اللہ تعالیٰ نے مجھے معاف فرما کے اپنی بارگاہ میں قبول فرمالیا ہے استغفار سے گناہ مٹتے ہیں۔نیکی میں اضافہ ہوتا ہے استغفار سے ہی اللہ پاک کی رحمتیں نازل ہوتی ہیں اور انسان کے درجات بلند ہوتے ہیں۔

**فیض حاصل کرنے کی تین تاریں:۔** کسی بھی اللہ والے کی محفل میں انسان جس قدر ادب محبت اور اطاعت کے جذبے سے بیٹھے گا اسی قدر اس پر فیض کے دروازے کھلیں گے، نیت یہ ہو کہ یہ جو کچھ بھی اللہ اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے حکم کے مطابق نصیحت فرمائیں گے ہم اس پر عمل کی پوری کوشش کریں گے کیونکہ اللہ اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی مخالفت میں اطاعت نہیں ہے دھیان سے سننا اور پھر اس پر عمل کرنا یہ اللہ پاک کی عطا ہے جسے چاہے یہ محبت، ادب اور اطاعت والی نعمتوں سے نواز دے۔

محبت، ادب اور اطاعت یہ وہ تین تاریں ہیں جن میں سے اگر ایک بھی کٹ جائے تو سارا فیض ختم ہو جاتا ہے جس طرح بجلی کی دو تاروں (ٹھنڈی اور گرم) میں سے اگر ایک کٹ جائے تو کرنٹ ختم ہو جاتا ہے۔ چلتا ہوا پنکھا رک جاتا ہے اور روشن ٹیوب لائٹ بجھ جاتی ہے مگر جب تار دوبارہ جڑ جائے گی تو سارا سلسلہ دوبارہ سے شروع ہو جائے گا۔

**صحابہ کرام رضی اللہ عنہم عشق وادب کے مجسمے:۔** چونکہ قرآن پاک کے پہلے مخاطب صحابہ کرام رضی اللہ عنہم تھے اس لیے اللہ پاک نے خصوصی طور پر صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے فرمایا'' لاتقدموا بین یدی اللہ ورسولہ '' کہ اللہ کے پیغمبر علیہ السلام سے آگے قدم نہ بڑھاؤ اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی آواز سے اونچی آواز بھی نہیں ہونی چاہیے اور اگر ایسا ہوا تو فرمایا'' ان تحبط اعمالکم '' کہ تمہارے سب اعمال ضائع ہو جائیں گے۔

تو صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ والہانہ محبت تھی، آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے حجامات کے بال مبارک نیچے نہیں گرنے دیئے جاتے تھے اور وضو کے پانی کے قطرے بھی نیچے نہیں گرنے دیتے تھے اور ادب کا یہ مقام تھا کہ رویا کرتے تھے کہ ہماری آواز پیغمبر علیہ السلام کی آواز سے بلند ہے۔ ان کے تو ادب کی بھی کوئی حد نہیں اور محبت واطاعت کی بھی کوئی حد نہیں۔

**ہر وقت سراپا اطاعت بنے رہنا:۔** اسی لیے ہمیں اتباع واطاعت میں صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی مثال دی گئی کیونکہ انہیں یہ سب کچھ حاصل تھا۔ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا مقام بہت ہی بلند ہے اس وقت کے تمام اولیاء اللہ بھی آ جائیں تو کسی صحابی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا مقام نہیں پا سکتے۔ اللہ پاک نے ان کے بارے میں فرمایا:" والذین معہ اشداء علی الکفار رحماء بینھم تراھم رکعا سجدا...... '' کہ جب بھی آپ انہیں دیکھتے ہیں وہ رکوع اور سجدے کی حالت میں ہوتے ہیں اس کا مطلب یہ نہیں کہ وہ نماز میں کھڑے ہوتے ہیں بلکہ جس طرح نماز کے اندر اللہ پاک اور اس کے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی فرمانبرداری ہوتی ہے۔ فرمایا ان کی چوبیس گھنٹے کی زندگی ہی ایسی ہے۔ یہ سب نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی توجہات کا اثر تھا کہ انکا ایک لمحہ بھی اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی اطاعت کے بغیر نہیں گزرتا تھا۔

**کیفیت احسان کا ثبوت قرآن مقدس سے:۔** سبحان اللہ: کیا شان ہے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی کہ ان کے اخلاص نیت کی گواہی خود اللہ تبارک وتعالیٰ دے رہا ہے'' یبتغون فضلا من اللہ ورضوانا '' کہ وہ ہر وقت میری رضا اور رضوان کے متلاشی تھے۔ پھر فرمایا'' والذین اتبعوھم باحسان '' تو صوفیاء کرام رحمہم اللہ کی اصطلاح میں جو کیفیت احسان بیان کی جاتی ہے تو اس سے مراد یہی صحابہ کرام رضی اللہ عنہم والی کیفیت ہے یعنی ان کی توجہ ہر وقت اللہ کی طرف رہتی تھی۔ لہٰذا ہمیں بھی حکم آیا کہ عبادت اس طرح کرنی چاہئے کہ جیسے اللہ کو دیکھ رہے ہوں اگر یہ کیفیت نہ بنے تو کم از کم یہ تصور تو ہو کہ وہ ہمیں دیکھ رہا ہے۔ تو اصل میں جتنا نور حاصل ہوتا ہے وہ سارا کیفیات سے ہی حاصل ہوتا ہے اور اسے حاصل کرنا ہی احسان ہے۔ اسی طرح جب ابراہیم علیہ السلام کو رب کی معرفت حاصل ہوئی تو فرمایا'' انی وجھت وجھی للذی ......'' ایسے متوجہ ہوئے اللہ کی طرف کہ پھر پوری زندگی ان کی توجہ ایک لمحے کیلئے بھی اللہ کی ذات عالی سے نہ ہٹی۔ لیکن ہم یہ کیفیت صرف 15/10 منٹ کی نماز میں بھی برقرار نہیں رکھ سکتے۔

**نماز میں سلام پھیرنے کا عجب فلسفہ:۔** جب ہم نماز میں کھڑے ہوتے ہیں تو ہمارے دل کے سوا پورا جسم حاضر ہوتا ہے لیکن دل غائب ہوتا ہے۔ حالانکہ اللہ پاک فرماتا ہے کہ میں تمہارے مٹی کے جسم کو کیا کروں مجھے تو تمہارے قلب کی حضوری اور روح کی حاضری مطلوب

ہے جس روح نے میرے ساتھ وعدہ بندگی کیا تھا وہ روح میرے پاس لاؤ۔ پھر جب کوئی خوش بخت کیفیت احسان کے ساتھ نماز ادا کرے تو حقیقت میں اس کی روح عرش الٰہی کا طواف کر رہی ہوتی ہے اور مشاہدہ حق میں مگن ہوتی ہے اور جب نماز کے اختتام پر واپس زمین پر آتی ہے تو ہم ایک دوسرے کو سلام کرتے ہیں۔ حالانکہ سلام تو اسی صورت میں کیا جاتا ہے جب بندے ایک دوسرے سے بچھڑنے کے بعد دوبارہ ملیں تو اس سے یہی ثابت ہوتا ہے کہ روح جسم سے بچھڑ کے اوپر چلی گئی تھی پھر جب واپس آئی تو اس نے سلام کیا۔

**دکھاوے کی امامت نماز:۔** مولانا سید ابوبکر غزنوی صاحب رحمہ اللہ فرمایا کرتے تھے کہ جو امام نفلی نماز تو مختصر پڑھتا ہو لیکن جب جماعت کرائے تو خوب لمبی کراتا ہے تو اس سے دکھلاوا ظاہر ہوتا ہے جماعت کرواتے وقت تو حدیث کے مطابق بوڑھوں اور کمزوروں کا خیال رکھتے ہوئے قدرے مختصر نماز پڑھانی چاہیے۔ اگر امام صاحب کا لمبی نماز پڑھنے کو جی چاہتا ہے تو وہ اپنی نفلی اور مسنون نمازوں کو خوب لمبا کیا کریں۔ یہ کیا بات ہوئی کہ اپنی نفلی نمازیں تو بالکل مختصر اور امامت کرواتے وقت نماز کو طول دے دیا جائے۔

**مسجد نبوی ﷺ جیسی کیفیات:۔** 1992ء میں جب میں حج پر گیا تو میرے ساتھ گوجرانوالہ کے دو بندے بھی گئے۔ حج سے واپسی کے بعد جب وہ بندے مجھے ملنے آئے تو ان میں سے ایک بندہ (یونس صاحب) جو کہ بہت نیک انسان ہیں انہیں ہمارے بزرگوں کے بارے میں علم نہیں تھا وہ کہنے لگے کہ نماز پڑھنے کی جو کیفیات مسجد نبوی صلی اللہ علیہ وسلم ملتی ہیں وہی کیفیات اس مسجد میں آ کر نماز پڑھنے سے حاصل ہوئی ہیں اس کی وجہ سمجھ نہیں آ رہی کہ وہی خوشبو، وہی کیفیات، یہاں اس مسجد میں کیسے مل رہی ہیں؟ میں نے انہیں جواب دیا کہ یہ مسجد ہمارے بزرگ مولانا غلام رسول صاحب رحمہ اللہ کی ہے جنہیں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ بہت زیادہ عشق تھا پھر میں نے انہیں واقعہ سنایا کہ جب مولانا غلام رسول صاحب رحمہ اللہ حج کیلئے گئے تو نہایت عشق ومحبت میں سرشار ہو کے مدینہ منورہ کی طرف جا رہے تھے۔ جب مدینہ منورہ کی مسافت سات منزلیں باقی رہ گئی تو ایک شتر سوار بدو آ کر پوچھنے لگا کہ تمہارے قافلے میں مولوی غلام رسول صاحب رحمہ اللہ کون ہے۔ قافلے والوں کو تو پتہ نہیں تھا لیکن مولانا رحمہ اللہ نے خود فرمایا کہ لوگ مجھے ہی غلام رسول (رحمہ اللہ) کہتے ہیں: اس بدو نے کہا کہ آپ رحمہ اللہ کیلئے نبی علیہ الصلوۃ والسلام کا پیغام ہے کہ آپ نے تین دن اسی جگہ قیام کرنا ہے کیونکہ جس تیزی کے ساتھ آپ آ رہے ہیں یہ کہیں ہمیں ظاہر نہ کر دے لہٰذا تین دن یہیں قیام کریں۔

پھر ان کا قافلہ وہیں مقیم ہو گیا اور تین دن مولانا رحمہ اللہ روتے رہے بہت روئے حتیٰ کہ دل کا سب غبار آنسوؤں کے ذریعے کم ہو گیا۔ قافلے والے پریشان کہ یہ ماجرا کیا ہے بہر حال پھر تین دن بعد قافلہ آگے چل پڑا اور مولانا رحمہ اللہ نے روضہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پہ جا کے یہ اشعار پڑھے۔ رسول اللہ ﷺ توں صدقے جان میری ایہہ فانی زندگی قربان میری

ان اشعار میں بہت درد اور عشق بھرا ہوا ہے پھر اس بدو سے جب دوبارہ ملاقات ہوئی تو اس کا شکریہ ادا کیا کہ تم نے ہمیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا پیغام پہنچایا اس بدو نے کہا کہ شکریہ تو مجھے آپ رحمہ اللہ کا ادا کرنا چاہیے کیونکہ آپ رحمہ اللہ کیوجہ سے مجھے مسلسل تین بار نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت کا شرف حاصل ہوا، مجھے پہلے دن حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے خواب میں آپ رحمہ اللہ کے بارے میں فرمایا کہ اسے روک دو۔ میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا اشارہ نہیں سمجھ سکا، پھر دوسری رات بھی پھر تیسری رات بھی یونہی ارشاد ہوا، یوں میں آپ رحمہ اللہ کی تلاش میں چل پڑا۔

بہر حال بات یونس صاحب کی ہو رہی تھی کہ وجہ کیا ہے جو مسجد نبوی صلی اللہ علیہ وسلم میں کیفیات حاصل ہوئی تھیں وہی کیفیات اس مسجد میں مل رہی ہیں میں نے بتایا کہ ہمارے بزرگ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے بڑے عاشق تھے اس لیے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی توجہات ہمارے مولوی صاحب رحمہ اللہ کی مسجد میں واقعتاً ہیں۔

**مولوی صاحب کی مسجد کے کمالات:۔** میں نے تہیہ کیا تھا کہ جب بھی مسجد کی توسیع کراؤں گا تب نہ کسی سرمایہ دار کے پاس جاؤں گا نہ ہی کوئی کمیٹی بناؤں گا جس طرح عام مساجد میں کمیٹی بنا کر پھر ایک صدر بنادیا جاتا ہے پھر یہ نہیں دیکھا جاتا کہ جمع ہونے والا فنڈ کیسا مال ہے چاہے حلال ہے یا حرام بس فنڈ ضرور جمع ہونا چاہیے تو میرا دل کہتا ہے کہ یہ کمیٹی بنا کر فنڈ جمع کرنا بھی توحید کے منافی ہے۔ لوگ مجھے کہنے لگے کہ آپ بھی کمیٹی بنالیں آخر کس طرح یہ سلسلہ چلے گا۔ میں نے کہا میں کمیٹی نہیں بناؤں گا اللہ پاک خود ہی سارا سلسلہ چلائے گا۔ جس طرح ہمارا گھر کوئی اور نہیں چلاتا ہم خود ہی چلاتے ہیں اسی طرح اللہ پاک خود ہی اپنا گھر چلائے گا۔ لہٰذا میں نے آج تک کوئی کمیٹی نہیں بنائی۔ بس جمعے میں اعلان کر دیتا ہوں کہ فلاں چیز چاہیے جسے اللہ پاک توفیق دے دے وہ خود ہی آ کر سعادت حاصل کر لیتا ہے۔ بات تو خلوص کی ہے جسے بھی خلوص نیت مل جائے۔ اللہ پاک اسے بھیج دیتا ہے، یہ مسجد کی برکات و کمالات ہیں ایک بار ایسا بھی ہوا کہ مسجد کا سوئی گیس کا بل بیس ہزار روپے آ گیا چونکہ جنریٹر بھی چلتا رہتا ہے سردیوں میں گیزر بھی چلتا ہے اس لیے اتنا زیادہ بل آ گیا لیکن بیس ہزار روپے ادا کرنا بالکل ناممکن تھا۔ میں نے سوچا کہ بل اللہ کے گھر سے ہی لینا ہے وہ خود ہی دے گا۔ میں ظہر کی نماز پڑھ کے بیٹھا ہی تھا کہ اتنے میں ایک شخص آیا مجھے کہنے لگا کہ میں پنڈی سے آیا ہوں اس مسجد میں نماز پڑھنے آیا تھا تو میرے دل میں خواہش پیدا ہوئی کہ میں مسجد کی کوئی خدمت کروں لیکن چونکہ میں اس ارادے سے نہیں آیا تھا لہٰذا اتنے پیسے میری جیب میں نہیں ہیں۔ فی الحال میرے پاس صرف بیس ہزار روپے کی گنجائش ہے براہ مہربانی میری طرف سے یہ ہدیہ قبول فرمائیں۔ یہ مسجد ہی کی برکت ہے جو اس طرح اللہ پاک نے غیبی طور پر بل جمع کروانے کا انتظام فرمادیا۔ میں نے خادم کو بلا کر کہا کہ یہ لو جا کر بل جمع کروا آؤ وہ پوچھنے لگا کہ اتنی بڑی رقم اچانک کیسے؟ میں نے کہا جس کا گھر ہے اس نے انتظام کر دیا ہے۔

اس طرح کئی بار ہوا ہے یعنی مسجد کی برکتیں چل رہی ہیں میرے بس میں کہاں ہے کہ مسجد کو چلا سکوں، مسجد میں اتنے زیادہ پنکھے اور لائٹیں استعمال ہوتی ہیں پھر سوئی گیس کا بھی بل آتا ہے دو اساتذہ کی تنخواہیں دینا ہوتی ہیں، تقریباً تیس ہزار ماہانہ کی لاگت ہے لیکن الحمدللہ اللہ پاک غیب سے یہ سارا نظام چلا رہا ہے۔

**منبر کی برکات و کرامات:۔** یہ منبر جو اس وقت مسجد میں موجود ہے یہ ہمارے بزرگ مولانا غلام رسول صاحب رحمہ اللہ کا ہی ہے۔ غالباً بیری کی لکڑی سے بنا ہوا۔ یہ منبر تقریباً 150 سال پرانا ہے، چونکہ 1874ء میں مولوی صاحب رحمہ اللہ کی وفات ہوئی تھی اور انہوں نے خود ہی 30/25 سال یہ منبر استعمال فرمایا تھا لہٰذا یہ منبر بھی بہت بابرکت ہے۔ ابھی تک اس کی لکڑی کی گھن وغیرہ نہیں لگی یہ اس منبر کی عجیب داستان ہے حالانکہ اتنی پرانی لکڑی تو ختم ہو جاتی ہے اس کا دوسرا کمال یہ ہے کہ میں جمعہ پڑھانے کیلئے گھر سے کوئی موضوع سوچ کر اس کی تیاری کر کے آتا ہوں لیکن اس منبر پر کھڑے ہوتے ہی وہ سارا مضمون بھول جاتا ہے اور اللہ پاک کی طرف سے مضامین کی آمد شروع ہو جاتی ہے۔ یہاں کھڑے ہو کر خود بخود بیان شروع ہو جاتا ہے اور بیان ختم ہونے کے بعد یاد نہیں رہتا کہ اللہ پاک نے منہ سے کیا خیر نکلوائی اگر میں کہیں اور جا کر درس دوں تو لوگ کہتے ہیں کہ اپنی مسجد میں تو آپ بلا جھجک مسلسل بیان کرتے ہیں لیکن یہاں درس دیتے ہوئے سوچ سوچ کر بولتے ہیں۔ میں دل ہی دل میں کہتا ہوں کہ مسجد میں تو بزرگوں کے منبر کی برکت سے مجھ پر مضامین کی آمد ہوتی ہے جو کہ عام جگہوں پر نہیں ہوتی۔

**منبر پہ دعاؤں کی مقبولیت:۔** اس کے علاوہ یہ بات بھی سامنے آئی ہے کہ خطبہ جمعہ کے آخر میں جو جو دعائیں اس منبر پر کھڑے ہو کے جو جو دعائیں مانگتا ہوں وہ پوری ہوتی ہیں یہ بھی اس منبر کی ہی برکت ہے۔

**قلعہ میہاں سنگھ کا تاریخی پس منظر:** ہمارے بزرگوں کا مسکن کوٹ بھوانی داس ہے جو کہ یہاں سے 13/12 کلومیٹر دور ایک گاؤں ہے اس زمانے میں ایک سکھ تھا جس کا نام میہن سنگھ تھا وہ ہمارے بزرگوں کے والد مولانا عبدالرحیم رحمہ اللہ کا شاگرد تھا۔ اس نے مولانا عبدالرحیم صاحب رحمہ اللہ سے عرض کی کہ میں ایک نیا گاؤں آباد کرنے لگا ہوں آپ میرے ساتھ وہاں تشریف لے آئیں اور ایک نئی مسجد تعمیر فرمائیں۔

فرمایا میں تمہارے ساتھ نہیں جا سکتا اس نے عرض کی کہ پھر اپنے بیٹے کو میرے ساتھ بھیج دیں۔ پھر ہمارے بزرگوں نے آ کر یہ گاؤں آباد کیا اور اس مسجد کی بنیاد بھی خود مولانا غلام رسول صاحب رحمہ اللہ نے رکھی۔ اس کے ساتھ ہی سکھ نے (اعلان کروا دیا کہ جو جو اس نئے گاؤں میں آ کر بسنا چاہتا ہے آ جائے۔ یوں آہستہ آہستہ یہ گاؤں آباد ہو گیا۔ گاؤں کی پہلی مسجد یہی ہے۔

**والدصاحب رحمہ اللہ کا مبارک خواب:**۔ ہمارا گھر یہیں مسجد کے قریب ہی ہے ایک دن والدصاحب رحمہ اللہ نے خواب میں دیکھا کہ جمعے کا دن ہے اور والدصاحب رحمہ اللہ نے گھر سے جمعے کے لئے مسجد میں آنے کا ارادہ کیا لیکن جونہی دروازہ کھولا تو ہمارے گھر کے سامنے والی گلی بھری ہوئی تھی اور ابھی مزید لوگ جمع ہو رہے تھے ارد گرد کی گلیاں بھی بھری ہوئی تھیں۔ والدصاحب رحمہ اللہ فرمایا کرتے تھے کہ میں نے سوچا کہ اتنی مخلوق کہاں سے آ گئی۔ پھر میں نے گلی میں کھڑے ایک بندے سے پوچھا کہ یار کہاں جا رہے ہو اور کہاں سے آئے ہو۔ وہ کہنے لگے کہ آپ کو نہیں پتہ کہ مولانا غلام رسول صاحب رحمہ اللہ والی مسجد میں آج نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم جمعہ پڑھانے کیلئے تشریف لا رہے ہیں۔ والدصاحب رحمہ اللہ فرماتے تھے کہ میں بھی آگے بڑھا۔ مخلوق میرے آگے سے ہٹ رہی تھی اور معلوم ہو رہا تھا کہ سرور کونین ﷺ میری طرف ہی تشریف لا رہے ہیں۔ میں ایک طرف کھڑا ہو گیا جونہی سرور کونین صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لائیں میں ان کی زیارت کروں اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے ملاقات کروں۔ ابھی میں جونہی کھڑا ہوا آپ صلی اللہ علیہ وسلم مجھے ابھی نظر آنے والے ہی تھے کہ تمہاری ماں نے مجھے جگا دیا۔ تمہاری والدہ مجھ سے کہہ رہی تھی کہ آج آپ تہجد کیلئے ابھی تک کیوں نہیں جاگے وقت گزر رہا ہے۔ کہنے لگے کہ میں نے اس اللہ کی بندی سے کہا کہ صرف ایک منٹ تم ٹھہر جاتی مجھے نہ جگاتی تو مجھے سرور کونین صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت کا شرف حاصل ہو جاتا، اے کاش! تم کچھ دیر صبر کر لیتی۔

**آقا سرور کونین صلی اللہ علیہ وسلم کی براہ راست توجہ:**۔ اس واقعے سے مجھے یقین ہو گیا کہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی براہ راست توجہ ہماری مسجد پہ ہے اور اس کی وجہ صرف یہی سمجھ آتی ہے کہ ہمارے بزرگ مولانا غلام رسول صاحب رحمہ اللہ کو ان کے ساتھ بہت عشق تھا۔

**نسبتوں کی معیت:**۔ یہ جو روحانی تعلق ہوتا ہے یہ بہت کچھ دیتا ہے یہ نہیں ٹوٹتا امارت اور جاگیریں ختم ہو جایا کرتی ہیں لیکن روحانی تعلق اور نسبتیں سدا کام آتی ہیں۔

**نسبتوں کی قرآنی مثال:**۔ اللہ پاک نے حضرت موسیٰ علیہ السلام اور حضرت خضر علیہ السلام کو بھیج کر اپنے ایک نیک بندے کی اولاد کے خزانے کی حفاظت فرمائی تھی۔ ہوا یوں کہ دیوار گرنے والی تھی، بستی والے جو کہ خود غرض لوگ تھے انہوں نے دونوں کو روٹی بھی نہیں پوچھی تھی ان کی خود غرضی کی وجہ سے کہ اگر یہ دیوار گر گئی تو کہیں یہ بستی والے بچوں کا خزانہ لے جائیں۔ اللہ پاک نے دونوں کو بھیج کر فرمایا دیوار سیدھی کر دو۔ موسیٰ علیہ السلام کو نہیں پتہ چلا کہ یہ دیوار کیوں سیدھی کی اس لیے فرمایا کہ انہوں نے تو ہمیں کھانا بھی نہیں پوچھا ہم نے ان کی دیوار سیدھی کر دی ہے۔ لیکن پھر خضر علیہ السلام نے اس حکمت سے پردہ اٹھایا کہ " وکان ابوھما صالحا " کہ ان کا باپ بہت نیک تھا اس لیے اسکی نیکی کی وجہ سے ہم نے اس کی اولاد کے خزانے کی حفاظت فرمائی۔

**ہمارے بڑوں کی نسبتیں:**۔ ہم بھی اپنے بڑوں کی برکات ابھی تک حاصل کر رہے ہیں ان کی وجہ سے اللہ پاک ہماری حفاظت فرما رہا ہے ہمارا ذاتی کمال تو کوئی نہیں بس ساری عزت بڑوں کی نسبت کی وجہ سے اللہ نے دی ہوئی ہے۔ ہمارے پاس کچھ بھی نہیں ہے صرف اسی ذات کی شان ستاری ہے جس نے ہم جیسوں پر پردہ ڈالا ہوا ہے اور ہمارے بارے میں جو لوگوں کے دلوں میں حسن ظن ہے سب اسی ذات عالی کا فضل و کرم ہے۔ آج جو بھی ہمیں ملنے کیلئے آتا ہے۔ انہی بزرگوں کی محبت و برکت اسے یہاں کھینچ لاتی ہے۔ انہی کی برکتوں کی بدولت اللہ پاک ہم سے کام لے رہا ہے۔

**مقامات قرب الٰہی میں سے مقام صدیقیت:**۔ عام طور پر صدیق سچا کے مفہوم میں لیا جاتا ہے جبکہ ولایت کی منزلوں میں سے ایک مقام "مقام صدیقیت" ہے۔ صدیق کے پاس کھڑے ہو کر بھی اگر کوئی دعا مانگ لی جائے تو وہ قبول ہوتی ہے۔

مقام صدیقیت انبیاء علیہم السلام میں بھی تھا جیسا کہ قرآن میں فرمایا: " یوسف ایھا الصدیق "لہٰذا باپ بھی پیغمبر ہیں لیکن بیٹا جو کہ صدیق نبی (علیہ السلام) ہیں ان کے کہتے ہی بینائی مل گئی۔اسی طرح فرمایا" واذ کرفی الکتاب ادریس انه کان صدیقاً نبیا" اسی طرح حضرت مریم علیہا السلام کے بارے فرمایا گیا کہ وہ صدیقہ تھیں۔" وامه صدیقه " لہٰذا جب زکریا علیہ السلام نے ان کے پاس بے موسم پھل دیکھے تو ان کے پاس کھڑے ہو کر ہی دعا مانگی جو کہ قبول ہوئی اور انہیں بڑھاپے میں بھی بیٹا مل گیا۔

پھر ہر نبی علیہ السلام کی امت میں ایک صدیق ہوا کرتا ہے ہمارے آقا سرور کونین صلی اللہ علیہ وسلم کے امت میں سے یہ شان حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی ہے۔حالانکہ ہمارے آقا صلی اللہ علیہ وسلم خود امام الانبیاء بھی ہیں، رسول بھی ہیں، نبی بھی ہیں، خاتم الانبیاء بھی ہیں، رحمۃ اللعالمین بھی ہیں اور صدیق بھی ہیں، جب غزوہ بدر کے موقع پر فتح کیلئے حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم دعا فرمارہے تھے اور بے خودی کا عالم یہ تھا کہ آقا صلی اللہ علیہ وسلم کی چادر مبارک سرک کر گرنے والی تھی تو پیچھے سے حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ تشریف لائے اور چادر مبارک کندھوں پر ڈالتے ہوئے عرض کیا کہ یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اللہ تعالیٰ نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ جو وعدے فرمائے ہیں ضرور پورے کرے گا۔لہٰذا جونہی دو صدیق اکھٹے ہوئے جنگ میں فتح ہوگئی۔

**تزکیۂ نفس کی اشد ضرورت:** اس سے ثابت ہوتا ہے کہ پیغمبروں میں بھی صدیقیت کا منصب ہوتا ہے جس طرح حضرت ابراہیم علیہ السلام کو امامت کا منصب ملا۔فرمایا:" انی جاعلك للناس اماما "حضرت ابراہیم علیہ السلام ان کی ملت میں سے ہیں۔" ملة ابیکم ابراهیم هو سمٰیکم المسلمین " ہمارا نام اللہ پاک نے مسلمان رکھا ہوا ہے حضرت ابراہیم علیہ السلام کی اولاد میں سے ہی نبی ہوئے ہیں۔

انہوں نے اللہ پاک کا گھر بنانے کے بعد دعا کی تھی کہ ان میں سے ایک ایسا پیغمبر مبعوث فرمایا جو آکر ان کا تزکیۂ کرے۔آیات کی ترتیب کو تو ذرا دیکھیں تزکیۂ نفس کا اہتمام کتنی صدیاں پہلے سے ہورہا ہے۔تزکیۂ کیلئے تو قرآنی آیت بھی موجود ہے۔" قد افلح من تزکی " تزکیۂ تو کامیابی کیلئے بہت ضروری ہے اور اللہ کے ہاں سرخرو ہونے کیلئے تزکیۂ نفس شرط ہے۔

**تزکیۂ نفس کی حدیث سے مثال:**۔قرآن وحدیث میں تزکیۂ نفس پر بہت زور دیا گیا ہے ایک دفعہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ سے تقویٰ کے متعلق پوچھا تو فرمایا کہ جس طرح کانٹے دار جھاڑیوں والے رستے سے اپنا دامن بچاتے ہوئے گزر جاتا ہے اسی طرح گناہوں سے بچتے ہوئے زندگی گزارنے کا نام تقویٰ ہے۔اگر صرف کتاب پڑھنے سے تزکیۂ ہو جاتا تو اللہ پاک صرف کتاب بھیج دیتے لیکن اللہ پاک نے کتاب اللہ کے ساتھ رجال اللہ کا سلسلہ بھی جوڑ رکھا ہے اگر کتاب ہے تو ساتھ صاحب کتاب بھی ہیں، اصل جو زندگی ہے وہ نمونہ رسول پاک صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت قرار دیا ہے۔

**انسان، انسان سے سیکھتا ہے:**۔قرآن پاک اللہ تعالیٰ نے اتارا لیکن نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے بارے میں فرمایا کہ یہ تمہارے لیے بہترین نمونہ ہیں تم نے انہیں دیکھ کر چلنا ہے اصل میں عمل کی جاگ بندے کو بندے سے لگتی ہے۔آپ صلی اللہ علیہ وسلم بھی قرآن پڑھتے تھے تو اس کی برکت سے لوگ عمل پہ آتے تھے۔آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی مثال سورج جیسی ہے جو شخص بھی ایمان لاتا تھا اس کے قلب پر براہ راست انوار رسالت ﷺ پڑتے تھے تو اس کا فوراً تزکیۂ ہو جاتا تھا اور اس کا باطن صاف ہو جاتا تھا۔تبھی تو حدیث میں آتا ہے کہ بعض اوقات کلمہ پڑھتے ہی کوئی صحابی رضی اللہ عنہ جہاد کی طرف نکل جاتے حالانکہ جان کی قربانی دینا اتنی آسان بات نہیں۔

یہاں ایک بات قابل غور ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی صحبت بابرکت میں تو ابوجہل اور ابولہب بھی بیٹھا کرتے تھے لیکن ایمان نہ لانے کی وجہ سے محروم رہ گئے۔بارش تو ہر جگہ ہوا کرتی ہے تو جو مٹی زرخیز ہوتی ہے اس میں بہار آتی ہے پھل پھول پیدا ہوتے ہیں مگر وہی بارش اگر گندگی پر برسے تو اس گندگی کی بدبو مزید بڑھ جایا کرتی ہے قلب مصفّٰی ومجلّٰی کی مثال زرخیز زمین جیسی ہے۔

**طبیب روحانی یعنی مرشد کا طریقہ علاج:۔** جو روحانی طبیب ہوتا ہے وہ لوگوں کے امراض کے مطابق ان کی استعداد دیکھتے ہوئے علاج کرتا ہے ایک اللہ والے کی خدمت میں کوئی چودھری تزکیۂ نفس کیلئے گیا لیکن بہت عرصہ رہنے کے باوجود بھی کچھ نہ پا سکا۔ ان اللہ والوں نے اس کے مزاج میں تکبر دیکھتے ہوئے حکم فرمایا کہ تو صرف فرض نماز پڑھا کر مسنون اور نفلی نمازیں چھوڑ دے اور یہاں آنے والے لوگوں کی جوتیاں سیدھی کیا کر۔ وہ کہنے لگا حضرت یہ کام تو مجھ سے نہیں ہوگا۔ فرمایا! تیرا یہی مرض مار کے ہم تجھے کچھ دینا چاہتے ہیں جب تک تیرے اندر کا چودھری نہ مرے گا تجھے کچھ نہیں ملے گا۔

**تزکیۂ واحسان اجتماع کا انعقاد:۔** ہم اپنے گاؤں میں پچھلے سال سے ایک اجتماع کروا رہے ہیں جس کا مقصد یہ ہے لوگوں کا تزکیۂ کر کے انہیں کیفیتِ احسان سے روشناس کیا جائے۔ اس اجتماع میں ہم صرف ان علماء کو مدعو کرتے ہیں جو لوگوں کو درس کے ذریعے اپنی کیفیات دے کر جاتے ہیں۔

**''ادب'' طلباء کی ترقی کا راز:۔** شیخ الحدیث علماء پر رحمتوں کی بارش ہو رہی ہوتی ہے۔ لہٰذا ان کے سامنے ادب اور طلب کے ساتھ بیٹھنے سے کچھ چھینٹے ہم پر بھی پڑ جاتے ہیں شخصیت کا ہونا بہت ضروری ہے کیونکہ شخصیت کے بغیر آگے نہیں چلا جا سکتا۔ شخصیت کو نکال دینا بہت بڑی غلطی ہے۔

**کامل مرشد کی بیعت شخصیت پرستی نہیں:۔** ہم سب مکلّف ہیں، ہم سے سوال و جواب ہونے ہیں قرآن نے ہمیں دعا سکھائی ہے کہ " صراط الذین انعمت علیھم " کہ ان لوگوں کا راستہ مانگو جن پر انعام ہوا ہے اور نماز کے اندر بھی ان انعام یافتہ لوگوں کا راستہ مانگو اور ان انعام یافتہ لوگوں میں صالحین امت بھی شامل ہیں۔ ان کی راہ پہ چلنا عین صراط مستقیم ہے شخصیت پرستی نہیں ہے۔ شخصیت پرستی تب ہوتی ہے جب ان کی غیر مشروط اطاعت کی جائے۔

**شخصیت پرستی کا مفہوم:۔** ایک مرتبہ حضرت عدی رضی اللہ عنہ بن حاتم نے پوچھا کہ قرآنی آیت جو ہے' اتخذوا احبارھم ورھبانھم اربابا '' تو ہم تو اپنے علماء اور راہبوں کو تو رب نہیں مانتے تھے۔ اس کا مطلب سمجھ میں نہیں آرہا۔ فرمایا کہ تمہارے راہب تمہیں جو حلال کہتے تھے کیا تم اس کو حلالی اور ان کے کہے ہوئے حرام کو حرام مانتے تھے؟ کہنے لگے جی ہاں! فرمایا یہی تو غیر اللہ کی پوجا ہے۔ اگر ہم بھی کسی کی غیر مشروط اطاعت شروع کر دیں گے تب اسے شخصیات پرستی کہا جائے گا۔ لیکن اگر وہ اللہ اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے تابع ہیں پھر یہ شخصیت پرستی نہیں پھر یہ صراط مستقیم پہ چلنا کہلاتا ہے۔ چونکہ انسان نمونے کو دیکھ کر ہی چلتا ہے یہ لوگ ایسے مینارہ نور ہوتے ہیں جن سے ہمیں راہ نظر آتی ہے اور ان کے پیچھے چلنے سے انسان کامیاب ہوتا ہے۔

**ہمارے بڑوں کی بیعت اصلاح:۔** ہمارے اسلاف سارے بیعت ہوتے رہے ہیں میں نے مولانا سید ابوبکر غزنوی رحمہ اللہ کو دیکھا ہے، ان کی محافل میں شریک ہوا ہوں مگر جب مجھے ان کے مقام کا احساس ہوا تو ان کا حادثہ ہو گیا اور وہ شہید ہو گئے۔ ان کی یکدم وفات سے مجھ پر غم کا ایک پہاڑ ٹوٹ پڑا۔ تین دن مجھ سے کھانا نہیں کھایا گیا۔ لیکن آج کے اہلحدیث تو اس طرف آتے ہی نہیں بس فتویٰ بازی شروع کر دیتے ہیں۔

**میری بیعت اصلاح:۔** میرا اصل روحانی تعلق تو مولانا سید ابوبکر غزنوی رحمہ اللہ کے ساتھ تھا لیکن ان کی وفات کے بعد میں خود کو بہت نامکمل محسوس کرنے لگا۔

**موجودہ اہلحدیث بجھے ہوئے چراغ:۔** ایک بزرگ عالم نے مجھے خط کا جواب بھیجا جس میں لکھا تھا کہ مجھے بہت خوشی ہوتی ہے جب کوئی اہلحدیث میرے ساتھ گفتگو کرتا ہے۔ اہل حدیثوں کے متعلق میرا ذاتی نظریہ تو یہ ہے کہ جس طرح ایک صاف ستھرا چراغ ہو، اس کی چمنی بھی ٹھیک ہو، اس کا تیل بھی اعلیٰ قسم کا ہو لیکن اسے صرف آگ کی ضرورت ہو، اہلحدیثوں کے پاس بھی کھرا دین، کھرا عقیدہ ہے مگر صرف

آگ کی ضرورت ہے جونہی یہ کسی اللہ والے کسی اہل دل کے ساتھ نسبت جوڑ کر تزکیۂ نفس کر لیں تو ان کا چراغ روشن ہو جائے گا اور پھر یہ روشن چراغ دوسرے لوگوں کے چراغ بھی روشن کر دے گا۔

**اہلحدیثو! تم خطرے میں ہو......:۔** پھر انہوں نے فرمایا کہ اہلحدیثوں کو قیامت کے دن بھی خطرہ ہو گا کہ اگر ان سے پوچھ لیا گیا کہ تمہارے پاس تو سب کچھ کھرا تھا پھر تم نے آگے کیوں نہ پہنچایا؟ تو کیا جواب دیں گے......!

**روشنی پانے کیلئے ذکر سے ابتداء:۔** پھر میں نے ان سے پوچھا کہ اس مسئلے کا حل کیا ہے تو انہوں نے فرمایا کہ قرآن میں یہ حکم نہیں ہے؟'' یاایھا الذین امنوا اذکروالله '' تو اگر آپ خود کو ایماندار سمجھتے ہیں تو اللہ کا ذکر کریں اور ہاں ذکر بھی'' ذکراً کثیراً '' ہونا چاہیے۔ پھر انہوں نے کہا کہ ضروری نہیں کہ آپ بیعت کریں، بیعت میں یہ تصور ہوتا ہے کہ میں جن سے بیعت ہو رہا ہوں ان کی مان کر چلوں گا اور بیعت کی برکت سے عمل پہ آنا آسان ہو جاتا ہے۔

**مراقبے میں عمرے کا انکشاف:۔** ان ہی بزرگ کے پاس میں بہت عرصہ جاتا رہا لیکن ابھی تک میں نے بیعت نہیں لی تھی۔ 99ء میں ان بزرگ کا عمرے پہ جانے کا پروگرام بنا تو انہوں نے اعلان کروایا کہ جو جو میرے ساتھ عمرے پہ جانا چاہتا ہے وہ تیاری کر لے اور اپنا نام لکھوا دے تاکہ اجتماعی عمرہ ادا ہو جائے۔ ہمارا ایک ساتھی جو جانے کا ارادہ رکھتا تھا اس نے اپنا ٹریکٹر بیچا اور اپنا نام لکھوا دیا۔ اس وقت 25 ہزار روپے فیس ہوا کرتی تھی۔ وہ نام لکھواتے ہوئے مجھے بھی ساتھ لے گیا۔ واپسی پہ یہاں گوجرانوالہ کے ایک ڈاکٹر محمود صاحب مجھے گھر چھوڑنے آئے وہ بھی مولانا صاحب سے بیعت ہیں۔ ہم نے راستے میں ہی ایک مقامی اہلحدیث مسجد میں عشاء کی نماز پڑھی لیکن وہاں ایک عجیب واقعہ ہوا۔ وہ یہ کہ جب میں وضو کر کے مسجد میں گیا تو ڈاکٹر محمود صاحب جو کہ اس وقت مراقبے میں بیٹھے ہوئے تھے کیونکہ ابھی جماعت ہونے میں کچھ دیر باقی تھی وہ مجھے کہنے لگے کہ میں نے مراقبے کی حالت میں مولانا صاحب کے ساتھ ساٹھ بندوں کو طواف کرتے دیکھا ہے اور ان میں سے ایک آپ بھی ہیں۔

**اللہ جس سے چاہے پردہ ہٹادے:۔** ڈاکٹر محمود صاحب جو کہ اہلحدیث ہیں ان کی بات سن کر میں بہت حیران ہوا کہ یہیں بیٹھے بیٹھے مراقبہ کر کے انہیں کیسے پتہ چل گیا کہ میں بھی عمرہ ادا کروں گا۔ خیر چند دنوں کے اندر اندر ہی اللہ پاک نے غیبی نظام کے ذریعے میرے لیے 25 ہزار کا بندوبست کر دیا جن میں سے دس ہزار میرے بیرون ملک مقیم بھائی نے تحفتاً مجھے بھیج دیے، دس ہزار میرے برادر نسبتی نے ہدیہ دے دیا اور پانچ ہزار ڈاکٹر صاحب نے خود دیئے۔ اس سارے معاملے میں میں بہت حیران تھا کہ ڈاکٹر صاحب کے کشف میں واقعی کچھ نہ کچھ ہے۔

**مدینہ منورہ میں بیعت اصلاح:۔** پھر وہ دن بھی آ گیا جب مجھ سمیت ساٹھ بندوں کا قافلہ سعودی عرب پہنچا وہاں جا کر ہم سب مدینہ پہنچے اکٹھے تیار ہو کر احرام باندھا اور عصر پڑھنے کیلئے مسجد نبوی صلی اللہ علیہ وسلم میں چلے گئے۔ عصر پڑھ کے مولانا صاحب مواجہ شریف کے دوسری طرف جالی کے پاس بیٹھ کر مراقب ہو گئے اور ہم پیچھے بیٹھے رہے، کافی دیر بیٹھے رہنے کے بعد ہم واپس آ گئے۔ صبح کے درس میں مولانا صاحب نے فرمایا کہ آپ سب کے لئے خوشخبری ہے آپ کا حاضر ہونا قبول کر لیا گیا ہے اور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم بہت خوش ہوئے ہیں۔ پھر ہم نے ان کے ساتھ عمرہ ادا کیا اور جب وہاں اعلان کیا گیا کہ جس جس نے بیعت ہونا ہے وہ آگے آ جائے تو میں نے بھی آگے بڑھ کر مولانا صاحب کے ہاتھ پہ بیعت کر لی۔

**توجہات میں کچھ ہوتا ضرور ہے:۔** ایک بات بہت واضح محسوس ہوئی وہ یہ کہ جو کیفیات اور برکات مجھے اس عمرے میں حاصل ہوئیں وہ 93ء کے حج کے موقع پر نہیں ملی تھیں۔ میں سوچا کرتا تھا کہ جن کے مرید (ڈاکٹر محمود صاحب) اتنے باکمال ہیں کہ مسجد میں بیٹھے بیٹھے ہی کشف کے ذریعے انہیں عمرے کا پتہ چل گیا تو ان کے مرشد مولانا صاحب کتنے باکمال ہوں گے اور ایک بات یہ بھی ہے کہ جب سے میں بیعت ہوا ہوں ہمارے شیخ کی کیفیات میں سے کچھ نہ کچھ حصہ ہمیں بھی مل جایا کرتا ہے جس سے بہت فائدہ ہوتا ہے۔

**مراقبہ موت کا واقعہ:** حدیث کا مفہوم ہے کہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت جابر رضی اللہ عنہ کو دونوں کندھوں سے تھام کر فرمایا کہ موت سے پہلے ہی خود کو مرا ہوا خیال کر، تو اس سے مراد تصور موت ہے۔ جس کیلئے کبھی کبھار مراقبہ موت کیا جاتا ہے پہلے میں چند خاص خاص لوگوں کو ذکر اور مراقبہ کرواتا تھا اب اپنے بیٹے اسامہ کو مامور کر دیا ہے کہ بیٹا جو دین کا کام بزرگوں سے چلا آ رہا ہے یہ اسی طرح آگے بڑھانا ہوگا اور یہ اسی صورت میں ہوگا جب پیچھے سے کوئی برکات حاصل ہوں گی۔

ایک دفعہ رمضان المبارک کے آخری عشرے میں ختم قرآن کے موقع پر میں نے سوچا کہ لمبی لمبی دعائیں تو پہلے بھی کرتے رہتے ہیں لیکن اس سے کچھ واضح فرق محسوس نہیں ہوتا، نہ ہی دعاؤں میں دھیان بنتا ہے لہٰذا میں نے لائٹیں بند کروا کے سب کو تھوڑی دیر کیلئے مراقبہ موت کروایا۔ ابھی دس منٹ ہی گزرے تھے کہ چیخ و پکار اور آہ و بکا شروع ہوگئی اور جب مراقبہ ختم ہوا تو سب کہنے لگے کہ ہم تو واقعی خود کو قبر کی تنہائیوں میں محسوس کر رہے تھے اصل میں انسان کو مراقبہ موت میں اپنی حقیقت سمجھ آ جاتی ہے پھر وہ یہ سوچتا ہے کہ میں زندگی کن کاموں میں ضائع کر رہا ہوں۔

**شفاء مٹی میں نہیں، اللہ کی امر میں ہے:۔** اپنے اپنے یقین کی بات ہے شفاء دینے والا تو خود اللہ ہی ہے اولیاء کی قبور سے کیسے ملتا ہے؟ اولیاء اللہ کی قبروں سے بھی نہیں ملتا اصل اللہ دینے والا ہے پر روح کا تعلق اپنی قبر کے ساتھ رہتا ہے اگر کوئی بندہ کسی اللہ والے کی قبر پہ جا کے ان کے لئے دعائے خیر کر کے یا کچھ پڑھ کے ان کو ہدیہ دے تو یقینی طور پر فوراً ان کے درجات میں بلندی کا باعث بنتا ہے۔ پھر اس کی روح اللہ تعالیٰ سے سوال کرتی ہے کہ یا اللہ ہمیں یہ مقام کیسے ملا تو جواب ملتا ہے کہ فلاں نے تمہیں دعائے خیر یا کوئی سورت یا درود شریف پڑھ کے دیا ہے۔ پھر وہ روح کہتی ہے کہ یا اللہ اس بندے نے بے لوث ہو کر ہمارے لیے دعا کی جو ہمارے درجات میں بلندی کا سبب بنی۔ الٰہی دنیا میں کوئی اس کی بھی حاجت ہوگی یا اللہ تو وہ حاجت پوری کر دے اور یوں اس بندے کا مسئلہ اللہ پاک حل کر دیتا ہے، وہ قادر ہے جسے چاہے عطا کرے۔

**قبر پرستی تصوف نہیں ہے:۔** اب تو جاہلوں کو یہ غلط فہمی لگی ہوئی ہے کہ اولیاء اللہ دیتے ہیں حالانکہ اصل معاملہ یہ ہوا کرتا ہے، جب لوگ جا کر ان کو ایصال ثواب کرتے ہیں تو قرآن میں ارشاد " هل جزاء الاحسان الا الاحسان "اللہ پاک احسان کا بدلہ احسان سے ہی دیا کرتا ہے، اب اگر کوئی بندہ ان کے ساتھ احسان کرے گا تو اس کے فوائد و ثمرات لوٹ کر اس پر آتے ہیں۔ لیکن اگر یہ عقیدہ بنا لیا جائے کہ ان سے ملتا ہے تو یہ غلط ہے یہ عقیدہ بالکل نہیں ہونا چاہیے۔

**ڈرتے ہوئے چلنا چاہیے:۔** عقیدے کو درست رکھنا بڑا ہی احتیاط والا کام ہے ورنہ شرک میں مبتلاء ہوتے پتہ نہیں چلتا اور شرک تو تباہ کر دیتا ہے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی حدیث کا مفہوم ہے کہ شرک کی مثال کالی رات میں کالے پتھر پر سیاہ چیونٹی کے چلنے کی آواز سے بھی زیادہ لطیف ہے۔ اس آواز کا تو پتہ چل سکتا ہے لیکن بعض اوقات انجانے میں انسان شرک میں مبتلاء ہو جاتا ہے اور پتہ بھی نہیں چلتا۔

**مولانا غلام رسول صاحب رحمہ اللہ کے کلام کی تاثیر:** مولانا صاحب رحمہ اللہ کی وفات کو تقریباً 132 سال ہو چکے ہیں لیکن ان کی کتاب ''تذکرہ مولانا غلام رسول صاحب قلعوی'' میں ان کا کلام بھی شامل کیا گیا ہے انکے کلام کے ذریعے بھی تاثیر اور کیفیات حاصل ہوتی ہیں کیونکہ کلام کرنے والے اور لکھنے والے کی کیفیات اس کی تحریر میں بھی آ جایا کرتی ہیں۔

## ''ایسی کرامات جو منظر عام پر نہ آ سکیں

**سیدزادے کی توبہ کا واقعہ:۔** جب مولانا اسحاق بھٹی صاحب حفظہ اللہ نے مولانا غلام رسول صاحب رحمہ اللہ کی سوانح عمری لکھ لی تو اس کے شائع ہونے کے بعد انہیں بے شمار خطوط ملے جن میں ہمارے بزرگوں کی ایسی کرامات کا ذکر تھا جو پہلے بیان نہیں ہوئیں۔ مثلاً مولانا بھٹی صاحب کو حجرہ شاہ مقیم سے ایک خط آیا جس میں لکھا تھا کہ ایک دفعہ مولوی صاحب رحمہ اللہ ہمارے علاقے میں تشریف لائے ہوئے

تھے یہاں ایک شاہ صاحب کی بہت شہرت تھی ان کی بڑی بڑی مونچھیں تھیں اور حلیہ غیر شرعی بنا رکھا تھا اس کے ساتھ ساتھ وہ شطرنج کے بڑے دلدادہ تھے لوگوں نے انہیں پیر بنا رکھا تھا۔

ایک دن شاہ صاحب کھانا کھانے میں مصروف تھے اور ان کا ایک مرید شطرنج بچھا رہا تھا کہ ابھی پیر صاحب کھانے سے فارغ ہو کر بازی لگانے آئیں گے اسی دوران مولوی صاحب رحمہ اللہ بھی وہاں سے گزرے جب یہ ماجرا دیکھا تو انہوں نے شطرنج پکڑ کے پھاڑ کر قریبی نالے میں پھینک دی۔ شطرنج کے پاس کھڑے شاہ صاحب رحمہ اللہ کے خادم نے یہ دیکھ کر کہا او باباجی یہ آپ نے کیا کر دیا یہ تو ہمارے پیر صاحب کی شطرنج تھی اب میں انہیں کیا جواب دوں گا۔ مولوی صاحب رحمہ اللہ بڑے اطمینان سے تھوڑا دور جا کر بیٹھ گئے۔ جب پیر صاحب باہر آئے تو انہوں نے خادم سے شطرنج کے متعلق پوچھا خادم نے سامنے بیٹھے باباجی کی طرف اشارہ کیا کہ انہوں نے شطرنج پھاڑ ڈالی ہے۔

پیر صاحب نے مولوی صاحب رحمہ اللہ کو بلا کر پوچھا کہ باباجی آپ نے ہماری شطرنج کیوں پھینک دی۔ تو ہمارے بزرگ نے بڑی سادگی سے فرمایا کہ شاہ صاحب! چونکہ آپ سیدزادے ہیں لہٰذا ہم آپ کے غلام ہیں آپ کے صحن میں گندگی پڑی ہوئی تھی تو اس غلام نے اسے صاف کر دیا۔ جب انہوں نے یہ بات فرمائی تو شاہ صاحب تڑپنے لگے۔ پھر روتے ہوئے انہوں نے اپنی ساری زندگی سے توبہ کی اور فرمایا آپ رحمہ اللہ نے تو ہمیں سیدھی راہ پہ ڈال دیا ہے۔ پھر انہوں نے سنت والی زندگی پہ چلنا شروع کر دیا ہمارے بزرگوں نے انہیں فرمایا کہ اب آپ اصل شاہ صاحب بنے ہیں۔

**پوری کی پوری بستی مسلمان ہوگئی (کرامت)**:۔اسی طرح مولانا بھٹی صاحب حفظہ اللہ کو کراچی سے ایک خط آیا جس میں ایک بہت پرانے ''امت'' اخبار کا تراشہ بھی ساتھ تھا جس میں ہمارے بزرگوں کی ایک بہت عجیب وغریب کرامت لکھی ہوئی تھی۔ پتہ نہیں کس علاقے میں لوگ بت بنا کر ان کی پوجا کیا کرتے تھے۔ ایک دن ہمارے بزرگ مولانا غلام رسول صاحب رحمہ اللہ کا گزر اس علاقے سے ہوا تو دیکھا وہ اپنے بتوں کے سامنے مٹھائی پیش کر رہے ہیں مولوی صاحب رحمہ اللہ نے لوگوں سے پوچھا کہ جن بتوں کو تم مٹھائی پیش کر رہے ہو یہ کھاتے کیوں نہیں لوگ تمسخرانہ انداز میں کہنے لگے کہ آپ کھلا دیں۔

مولوی صاحب رحمہ اللہ نے فرمایا کہ اگر میں ان کو مٹھائی کھلا دوں تو کیا یہ کام چھوڑ کر مسلمان ہو جائے گے۔ وہ کہنے لگے ٹھیک ہے، تو مولوی صاحب رحمہ اللہ نے بتوں کو مخاطب کر کے فرمایا: یہ مٹھائی کھاتے کیوں نہیں اللہ کے امر سے وہ بت ساری مٹھائی کھا گئے۔ یہ ماجرا دیکھ کر سب لوگوں نے مولوی صاحب رحمہ اللہ سے کلمہ پڑھا اور مسلمان ہو گئے، یہ واقعہ امت اخبار میں آیا۔

**مولوی صاحب رحمہ اللہ کا مرشد خانہ**:۔ ہمارے بزرگوں کا سلسلہ بیعت مردان سے آگے کوٹھا شریف کے ایک بزرگ سید امیر علی صاحب رحمہ اللہ کے ساتھ تھا جو نقشبندی مجددی تھے۔ ایک دفعہ ان کی اولاد میں سے صاحبزادہ اشرف صاحب یہاں ہماری مسجد میں تشریف لائے اور فرمانے لگے کہ ہمارے بزرگوں کے اصل فیض یافتگان میں سے آپ کے بزرگ مولانا غلام رسول صاحب رحمہ اللہ سب سے آگے تھے۔ میری بڑی خواہش تھی کہ ان کی مسجد میں آؤں۔ پھر انہوں نے فرمایا کہ آپ چونکہ اپنے بزرگوں کے خلفاء میں سے ہیں لہٰذا میری خواہش ہے کہ میری طرف سے یہ مٹھائی کا ہدیہ قبول فرمائیں۔ پھر ہم نے وہ مٹھائی تمام نمازیوں میں بھی تقسیم کی۔

میں نے سوچا کہ یہ بھی شکر ہے کہ ہمارے اہلحدیث حضرات نے وہاں سے آئی ہوئی مٹھائی کھا لی، ختم قرآن کے موقع پر تقسیم ہونے والی مٹھائی کھا لی جاتی ہے۔

**تسبیح پکڑنا بدعت نہیں**......:۔حدیث میں آیا ہے'' افضل الذکر لاالہ الا اللہ'' الحمدللہ ہماری مسجد میں زیادہ تر لوگ ذکر واذکار میں وقت لگاتے ہیں، لیکن بعض متشدد قسم کے لوگ ہاتھ میں تسبیح پکڑنا بدعت سمجھتے ہیں ایک شخص مجھے آ کر کہنے لگا آپ تسبیح کیوں پکڑتے ہیں حالانکہ حدیث میں تو آیا ہے کہ قیامت والے دن ہاتھوں کی انگلیاں بھی گواہی دیں گی کہ یہ ہم پر ذکر گنا کرتا تھا، تو میں نے جواب دیا تم ذرا دیکھو میں

نے بھی ہاتھوں کی انگلیوں سے ہی تسبیح پکڑی ہوتی ہے اور اس سے گن رہا ہوں، میں نے پاؤں سے تو نہیں پکڑی ہوئی۔

ہاتھ میں ہی پکڑی ہوئی ہے نا! یہ سن کر وہ صاحب خاموش ہو گئے۔ ایسے ذکر کریں یا تسبیح پکڑ کر کریں اصل مقصود تو ذکر کرنا ہے۔ تسبیح کی نسبت اولیاء اللہ کے ساتھ ہے۔

اصل میں ہم لوگ وہم میں پڑ جاتے ہیں کہ خدانخواستہ تسبیح پکڑنا بدعت ہے حالانکہ اگر یہ بدعت ہوتی تو سعودی عرب میں جتنی تسبیحات ہوتی ہیں وہ عرب لوگ اتنے محتاط ہیں کہ ساری تسبیحات کو ٹرکوں میں بھروا کے پہاڑوں میں جا کر پھینک آتے۔ جب کہ وہاں تسبیح ہاتھ میں پکڑنے کی گنجائش ہے۔ اگر وہاں گنجائش ہے تو ہم کیوں لوگوں کے پیچھے پڑے ہوئے ہیں۔ میں نے اپنے اہلحدیث حضرات سے کہا ہوا ہے کہ آپ نماز کے بعد جو تسبیحات پڑھنا مسنون ہے کم از کم وہ تو تسلی سے بیٹھ کر پڑھ لیا کریں۔ لیکن افسوس اکثر آج کل کے اہلحدیث سلام پھیرتے ہی اٹھ کر چلے جاتے ہیں۔

**''اجتماعی دعا مانگنا بھی بدعت نہیں''** میں سلام پھیر کے اجتماعی دعا منگواتا ہوں، ہمارے دو چار نمازی اٹھ کر چلے جاتے ہیں باقی سب مل کر دعا مانگتے ہیں، سید جنید غزنوی صاحب بھی اجتماعی دعا کروایا کرتے ہیں، کئی لوگ جو متشدد قسم کے علماء ہیں میں ان سے پوچھتا ہوں کہ آپ اجتماعی دعا کیوں نہیں کرواتے وہ کہتے ہیں ثابت نہیں ہے۔

**اجتماعی دعا کے قرآن سے دلائل:** میں نے ان سے کہا کہ دیکھیں جی ہمارے پاس رہنمائی کے لئے قرآن موجود ہے۔ حضرت یونس علیہ السلام نے مچھلی کے پیٹ میں اکیلے دعا مانگی تھی '' لاالہ الا انت سبحانك انی كنت من الظالمین '' جب حضرت ایوب علیہ السلام بیمار ہوئے تو انہوں نے بھی اکیلے دعا مانگی۔ '' رب انی مسنی الضر وانت ارحم الراحمین '' پھر جب حضرت ابراہیم علیہ السلام اور حضرت اسماعیل علیہ السلام نے اللہ پاک کا گھر بنایا تو دونوں نے مل کر دعا مانگی کہ یا اللہ! ہم دونوں کو عطا فرما۔ عربی میں چونکہ ''جمع'' کم از کم تین ہوتا ہے۔ واحد، تثنیہ اور جمع اس لیے آپ یہ کہہ سکتے ہیں کہ اس میں بھی اجتماعی دعا کا ذکر نہیں ہے۔ لہٰذا اگر اصحاب کہف کے واقعہ میں دیکھا جائے تو وہ تو جمع تھے۔ انہوں نے اجتماعی دعا کی کہ '' ربنا هب لنا من لدنك رحمة '' میں نے کہا اس سے ثابت ہوتا ہے کہ اگر اکیلا ہے تو اکیلے دعا مانگے اگر دو ہیں تو دونوں مل کر مانگیں اور اگر دو سے زیادہ ہیں تو وہ بھی اجتماعی دعا مانگیں اور یہ بھی ثابت ہوتا ہے کہ جب دو یا دو سے زیادہ تھے تو یقیناً ایک نے دعا مانگی ہوگی اور دوسروں نے آمین کہا ہوگا۔ میں نے کہا کہ قرآن سے جب ثبوت مل رہا ہے تو آپ اور کیا چاہتے ہیں۔ اب تو آپ کو خاموش ہو کر تسلیم کر لینا چاہیے۔

**اجتماعی دعا پر سب کی بخشش ہو جانا:** پھر میں نے کہا کہ جب قوم یونس علیہ السلام پر عذاب آپہنچا تھا تو سب نے مل کر توبہ کرتے ہوئے دعا مانگی تھی کہ یا اللہ! اس عذاب کو ٹال دے۔ میں نے کہا کہ اگر اجتماعی دعا مانگنا منع ہوتا تو اللہ پاک عذاب ٹالنے کی بجائے مزید انہیں پکڑ لیتے کہ تم سے تو پہلے ہی گناہ ہوا اب مزید اجتماعی دعا والا گناہ کر رہے ہو۔ حالانکہ اللہ پاک نے تو سب کی دعا قبول فرماتے ہوئے انہیں معاف فرما کر عذاب ٹال دیا تھا۔ پھر میں نے کہا کہ اگر کسی نے اجتماعی دعا نہیں مانگنی تو اس کی مرضی الحمدللہ ہمیں تو شرح صدر حاصل ہے ہم تو ضرور مانگتے ہیں مانگنا تو اللہ پاک سے ہی ہے نا!

**اذکار میں تعداد کی اہمیت:** ذکر کرتے ہوئے نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کی تعداد مقرر کی ہے کیونکہ عدد کی بہت اہمیت ہے۔ فرمایا نماز کے بعد 33 بار سبحان اللہ، 33 بار الحمدللہ اور 34 بار اللہ اکبر پڑھو۔ کسی روایت میں آیا ہے کہ یہ تینوں 33/33 بار پڑھ کے ایک بار '' لاالہ الا اللہ وحده لاشريك له له الملك وله الحمد وهو على كل شي قدير '' پڑھ لو تا کہ 100 کا عدد پورا ہو جائے۔ کہیں یہ دعا 25 بار اور سبحان اللہ، الحمدللہ اور اللہ اکبر بھی 25/25 بار پڑھنے کا ذکر آیا ہے ایک روایت میں 10/10 بار پڑھنے کا ذکر بھی موجود ہے۔

تعداد تو ثابت ہے پھر کیوں کہا جاتا ہے کہ تعداد مقرر نہیں کی جا سکتی۔ وظائف پڑھتے ہوئے، تعداد تو برکت کیلئے ہوتی ہے، 40 کا عدد ایک مکمل عدد ہے، 40 کے بعد تبدیلی شروع ہوتی ہے، جب بچہ ماں کے شکم میں پیدا ہوتا ہے تو 40 دن کے بعد تبدیلی شروع ہوتی ہے۔ جب موسیٰ علیہ السلام 30 دن کیلئے کوہ طور پر گئے تو فرمایا 10 دن اور ٹھہر جائیں تا کہ 40 دن پورے ہو جائیں۔

**''باشرع آدمی ننگے سر نہیں رہتا''** میں نے تو کسی اہلحدیث بزرگ کو ننگے سر نہیں دیکھا۔ ابھی جو ہمارا سالانہ تزکیۂ واحسان اجتماع ہوا ہے اس میں مولانا اسحاق بھٹی صاحب حفظہ اللہ مولانا سید محمد داؤد غزنوی رحمہ اللہ کے بارے فرما رہے تھے کہ سید صاحب رحمہ اللہ اپنی مسجد میں کسی کو بھی ننگے سر نہیں رہنے دیتے تھے۔ میرے خیال میں تو کوئی باشرع آدمی ننگے سر رہتے ہوئے حیاء داری محسوس نہیں کرتا۔ ننگے سر بندہ بڑا عجیب وغریب لگتا ہے۔

**ننگے سر رہنے کا پہلا واقعہ:۔** ایک دن میں نے سر پر کپڑے کی بنی ہوئی ہلکی سی ٹوپی پہن رکھی تھی مجھے یاد نہیں رہا کہ کب اتار کے گھر میں کہیں رکھ دی، اسی وقت کوئی صاحب گاڑی لیکر آئے جن کے ساتھ میں نکاح پڑھانے چلا گیا۔ مجھے تو یہی تھا کہ سر پہ ٹوپی موجود ہے۔ خیر میں نے نکاح پڑھایا، وہ سب حضرات بھی اہلحدیث تھے اسی لیے انھوں نے بھی مجھے ننگے سر ہونے کا نہیں پوچھا۔ میں نکاح پڑھا کے واپس مسجد میں آیا۔ نماز کے وقت وضو کرنے کیلئے جب میں نے سر پہ ہاتھ پھیرا تو یہ محسوس کر کے بہت پریشان ہوا کہ مجھے ننگے سر ہونے کا پتہ ہی نہیں چلا۔ یہ میری زندگی کا پہلا واقعہ تھا جو میں ننگے سر گھر سے باہر نکلا۔ میں گھر میں ٹوپی اتار کے رکھ دیتا ہوں مگر آج تک ننگے سر باہر نہیں نکلا۔

ہمارے بزرگ بتایا کرتے ہیں پہلے وقتوں میں گھروں کی کچی دیواریں چھوٹی چھوٹی ہوا کرتی تھیں اور گاؤں میں آنے والا ہر شخص جو گھوڑی پہ سوار ہوتا تھا وہ اپنی سواری سے نیچے اتر جایا کرتا تھا۔ یہ اس وقت کا اصول تھا اور دوسرا اصول یہ تھا کہ کوئی شخص ننگے سر نہیں رہ سکتا تھا جو بھی ننگے سر نظر آجاتا اسے کہا جاتا تجھے شرم نہیں آتی؟ جا، جا کے سر پہ کپڑا رکھ کے آ۔ اب تو ننگے سر رہنے کا سسٹم بن گیا ہے وگرنہ تو سر کو ڈھکا ہونا چاہیے۔

**اہلحدیث بزرگ ننگے سر سے منع کرتے تھے:** مولانا اسماعیل سلفی صاحب رحمہ اللہ فرمایا کرتے تھے کہ ایک دن ان کی مسجد میں ایک شخص نماز پڑھنے آیا جس نے سر پہ کلے والی پگڑی پہنی ہوئی تھی، اس نے آکر نماز پڑھنا شروع کی تو پگڑی اتار کے سامنے رکھ کر ننگے سر ہی نماز پڑھنے لگ گیا۔ سلفی صاحب رحمہ اللہ نے فرمایا کہ تو نے جان بوجھ کے ننگے سر نماز پڑھی ہے وہ ہٹ دھرمی کے انداز میں کہنے لگا کہ مجھے پتہ ہے کہ آپ کتنے بزرگ بنے بیٹھے ہیں۔ سلفی صاحب رحمہ اللہ نے فرمایا بھئی مجھے کیا ہے؟ چاہے کپڑے اتار کے نماز پڑھ لو میں تو تمہیں صرف نصیحت کر رہا ہوں۔ اس طرح جو پہلے ہمارے بزرگ ہوا کرتے تھے وہ ننگے سر رہنے سے منع کیا کرتے تھے۔ نہ وہ خود ننگے سر ہوتے نہ ہی کسی کو ننگے سر برداشت کرتے تھے۔ اب تو ننگے سر رہنا عام ہو گیا ہے۔ حالانکہ بندہ بڑا عجیب لگتا ہے کہ گھٹنوں سے اوپر شلوار ہو لیکن سر ننگا ہو۔ سر پر کم از کم ٹوپی تو ہونی چاہیے یا پگڑی باندھ لینی چاہیے، سعودیہ میں تو ہر وقت سر پہ رومال رکھتے ہیں۔ ہمارے تزکیۂ واحسان سالانہ اجتماع میں انہی باتوں پر زور دیا جاتا ہے اور لوگ آکر ہمیں کہتے ہیں کہ ہمیں تو پتہ ہی نہیں تھا ہم تو بہت دور جا گرے ہیں اب آکے سمجھ آ رہی ہے۔

**الحمدللہ ہم اہل حدیث ہیں......!:۔** ہم الحمدللہ ہیں تو اہلحدیث لیکن اپنے اہلحدیث بزرگوں سے جو جاگ ہمیں لگی ہوئی ہے وہ ابھی تک ہمارے اندر موجود ہے۔ میرا اپنا ایک خیال تھا کہ لوگ اپنے بزرگوں کے مزاروں پر اتنا مال خرچ کر دیتے ہیں ہمارے بزرگوں کی مسجد بھی تو کم از کم ان کی شایان شان ہونی چاہیے۔ اس لیے مجھے جو جو ملتا رہا میں مسجد پہ لگاتا گیا لگاتا گیا۔ اللہ پاک کا احسان ہے کہ اس نے میری زندگی میں ہی سب کچھ بنوا دیا اور مسجد ماشاءاللہ بہت خوبصورت بن گئی ہے۔

**برکات منتقل ہوتی ہیں:۔** ہمارے بڑوں کی ایک مربع زمین تھی جس میں سے میرے حصے میں تقریباً اڑھائی کنال آئی ہے میں جب بھی زمین پہ جاتا ہوں تو یہ دعا کرتا رہتا ہوں کہ یا اللہ جس طرح مجھے بزرگوں کا مادی ورثہ ملا منتقل ہوا ہے اسی طرح روحانی فیض بھی ملنا چاہیے۔ میں ان کا وارث ہوں میرا تو یقین ہے کہ روحانی برکات بھی منتقل ہوتی ہیں جس طرح حضرت یوسف علیہ السلام کا کرتا آنکھوں سے ملتے ہی

بینائی ٹھیک ہوگئی تھی اور حضرت موسیٰ علیہ السلام اور حضرت ہارون علیہ السلام کے تابوت سکینہ کو بھی ہم مانتے ہیں اس کا قرآن میں ذکر ہے۔ پھر جب اصحاب کہف کا کتا ساتھ چل پڑا تو اس کے بارے بھی کیا کیا مبشرات ہیں اسی طرح ہم تو پھر بزرگوں کی اولاد میں سے ہیں ہمیں کیونکر فائدہ نہ ہوگا، ضرور ہوگا ان شاء اللہ۔

**مولانا غلام رسول صاحب رحمہ اللہ کے ساتھ تکوینی امور:۔** یہ جو منبر شریف مسجد میں رکھا ہوا ہے بڑا بابرکت ہے، جب انگریز مولانا غلام رسول صاحب رحمہ اللہ کو گرفتار کرنے کیلئے پیچھے پڑا ہوا تھا تو رشتہ داروں سے کسی نے مولانا غلام رسول صاحب رحمہ اللہ سے کہا کہ ہم تو گاؤں چھوڑنے لگے ہیں آپ بھی ہمارے ساتھ چلیں۔ فرمایا: میں نہیں جا سکتا، وہ پوچھنے لگے کیوں؟ فرمایا میری ڈیوٹی یہاں لگی ہوئی ہے میں یہاں سے ہل بھی نہیں سکتا۔ وہ پوچھنے لگے یہ کیا ماجرا ہے تو فرمایا: ایک رات میں لیٹا ہوا تھا تو کسی بندے نے آکر مجھے کہا آپ کو نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم باہر بلا رہے ہیں میں اٹھ کر مسجد سے باہر گیا تو دیکھا کہ ایک پالکی کھڑی تھی جسے چار بندے لائے تھے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے میرا ہاتھ پکڑا اور مجھے اپنے ساتھ مسجد میں لے آئے اور آکر اسی منبر پر بٹھا دیا۔ پھر میرے دائیں ہاتھ میں قرآن مجید اور بائیں ہاتھ میں بخاری شریف پکڑا کر فرمایا تم نے بس یہ بیان کرنا ہے اور یہیں تبلیغ کرنی ہے، لہٰذا بھائی صاحب میں تو مامور ہوں میں یہیں رہوں گا میں کہیں نہیں جا سکتا۔

**رسول اللہ ﷺ کے ساتھ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی آمد:۔** مولانا غلام رسول صاحب رحمہ اللہ کا ایک خاص خادم ''بڈھا کشمیری'' تھا ایک بار اسے بہت شدید کھانسی لگ گئی اور مسلسل دو چار دن اسے کھانسی کا دورہ پڑتا رہا۔ اسی وجہ سے وہ حضرت کی خدمت میں بھی نہیں آ رہا تھا، ایک دن مولوی صاحب رحمہ اللہ نے کسی سے کہا کہ اسے بلا کر لاؤ کیوں نہیں آ رہا؟ بتایا گیا کہ اسے کھانسی لگی ہوئی ہے سارا دن کھانستا رہتا ہے اسی وجہ سے نہیں آ رہا۔ اب اگلا واقعہ بڈھا کشمیری کے الفاظ میں سنئے۔ بڈھا کشمیری کہنے لگا کہ مجھے مولوی صاحب رحمہ اللہ نے فرمایا کہ آدھی رات کے وقت میرے پاس آنا اور ہاں کسی کو بھی نہیں بتانا۔ میں آدھی رات کو حضرت کی خدمت میں حاضر ہوا، چاندنی رات تھی، مولوی صاحب رحمہ اللہ مجھے پکڑ کر کھلے میدان میں لے گئے جو کہ مسجد سے تقریباً آدھے کلومیٹر کے فاصلے پر ہے۔ اس میدان میں پہنچ کر مولوی صاحب رحمہ اللہ نے اپنی چادر بچھا کر فرمایا یہاں بیٹھ جاؤ۔ میں بیٹھ گیا اسی وقت آسمان کے ایک طرف ایک نور ظاہر ہوا، مولوی صاحب رحمہ اللہ اس طرف گئے اور جب واپس آئے تو ان کے ساتھ ایک بہت بارعب شخصیت تھی، پھر دوسری طرف سے ایک نور ظاہر ہوا وہاں بھی ایک شخصیت ظاہر ہوئی اور مولوی صاحب رحمہ اللہ کے ساتھ تشریف لے آئے۔ اسی طرح مشرق، مغرب، جنوب، شمال چاروں طرف سے چار شخصیات آئیں اور سب مل کر آ کر بیٹھ گئے۔ چھ لوگ وہ تھے جو اس طرح ظاہر ہوئے اور دو لوگ میں اور مولوی صاحب رحمہ اللہ تھے یعنی کل ہم آٹھ بندے اکٹھے ہو گئے۔ مولوی صاحب رحمہ اللہ فرمانے لگے کہ یہ میرا خاص مرید ہے اس بے چارے کو کھانسی لگی ہوئی ہے اس کیلئے دعا فرمائیں کہ اللہ پاک اس کی کھانسی دور کر دے۔

پھر ان سب نے دعا فرمائی اور دعا سے فارغ ہو کر مولوی صاحب رحمہ اللہ ان سب کو ایک ایک کر کے اسی طرح رخصت کر آئے جس طرح وہ سب تشریف لائے تھے۔ پھر مولوی صاحب رحمہ اللہ نے مجھے فرمایا اٹھو واپس چلیں۔ میں نے مولوی صاحب رحمہ اللہ کی ٹانگ پکڑ لی اور کہا کہ میں نے تو تب تک واپس نہیں جانا جب تک آپ رحمہ اللہ یہ نہیں بتائیں گے کہ یہ لوگ کون تھے جنہوں نے میرے لیے دعا کی ہے۔ مولوی صاحب رحمہ اللہ فرمانے لگے کہ چھوڑو یہ بات نہ پوچھو تمہیں اس سے کیا مطلب تمہارا کام بن گیا ہے، تمہیں اور کیا چاہیے۔ میں نے کہا کہ میں بھی کشمیری سپوت ہوں تب تک نہیں اٹھوں گا جب تک آپ رحمہ اللہ نہیں بتا دیتے۔ مولوی صاحب رحمہ اللہ نے میری ضد کو دیکھتے ہوئے فرمایا پھر وعدہ کرو کہ میری زندگی میں کسی کو نہیں بتاؤ گے۔ میں نے وعدہ کیا کہ کسی سے بات تک نہ کروں گا مگر آپ ضرور بتائیں۔ مولوی صاحب رحمہ اللہ نے فرمایا ان میں سے ایک حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لائے تھے ایک حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ، حضرت عمر رضی اللہ عنہ، حضرت عثمان رضی اللہ عنہ، حضرت علی رضی اللہ عنہ، اور چھٹے حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی رحمہ اللہ تھے۔ ان سب برگزیدہ ہستیوں نے مل کر تمہارے لیے دعا فرمائی ہے، اب اٹھو چلیں۔

**باتیں ہضم نہیں ہونگی:۔** اب یہ باتیں ایسی ہیں کہ ہماری عقل انہیں ہضم کر ہی نہیں سکتی یہ باتیں ہم اپنے دلوں میں چھپائے بیٹھے ہیں عام بیان کر ہی نہیں سکتے، مجبوری ہے۔ کیونکہ لوگ پوچھیں گے کہ یہ کس طرح ہوسکتا ہے پھر حیات اور ممات والا سلسلہ چل پڑے گا لوگ عقل کی کسوٹی پہ پرکھیں گے مگر یہ باتیں ماوراء العقل ہیں۔

**قرآن محل میں کیا گیا مشاہدہ:۔** ایک دفعہ مولانا منظور صاحب ہماری مسجد میں آئے، میں عصر کی نماز پڑھ کے فارغ ہوا تو دیکھا کہ وہ تشریف فرما ہیں۔ میرے ساتھ بڑی عقیدت ومحبت سے ملے اور مجھے اپنے ساتھ ہی گاڑی میں بٹھا کر قرآن محل میں لے گئے اور اندر سے سارے قرآن محل کا وزٹ کروایا۔ ایک جگہ مصلے پر پھول بچھے ہوئے تھے میں نے پوچھا یہ کیا؟ تو کہنے لگے کہ یہاں پر حضرت علی رضی اللہ عنہ نے نفل پڑھے تھے۔ اب یہ بات بھی ہم اہلحدیث نہیں مانتے لیکن میں نے بھی وہاں کھڑے ہوکر دعا مانگی۔ ایک بات جو خاص طور پر یہ مشاہدہ کی گئی وہ یہ کہ جب میں قرآن محل میں داخل ہوا تو یقین جانیں کہ میرا دل لرزتا تھا، ایک عجیب طرح کی ہیبت تھی اور عجیب سی کپکپی مجھے اپنے بدن میں محسوس ہوئی خصوصی طور پر وہ جگہ جہاں حضرت علی رضی اللہ عنہ نے نوافل ادا کیے تھے اس جگہ عجیب ہی کیفیت تھی۔ یہ چیزیں بہرحال ہمارے ماننے میں تو آجاتی ہیں کیونکہ ہمارے مشاہدات میں یہ باتیں آتی رہتی ہیں لیکن جو نہیں مانتے وہ کبھی یقین نہیں کرسکتے۔

**حضرت مولوی صاحب رحمہ اللہ کی نشانی:۔** ہمارے پاس اب مولانا غلام رسول صاحب رحمہ اللہ کی استعمال شدہ چیزیں تو نہیں ہیں مگر ایک نشانی ہے، جب مولوی صاحب رحمہ اللہ نے مکان بنایا تھا تو لکڑی کے ایک پلر پر چاقو کیساتھ اپنا نام تراشا تھا وہ لکڑی کے پلر کا اتنا حصہ اب بھی ہم نے محفوظ رکھا ہوا ہے اور سامنے دیوار پر چسپاں کیا ہوا ہے جس پہ خود مولوی صاحب رحمہ اللہ کے ہاتھ کا لکھا ہوا نام ''مولانا غلام رسول رحمہ اللہ'' لکھا ہوا ہے۔

**گھر میں جنات کا اظہار:۔** ہمارے گھر میں کسی وقت جنات کی موجودگی کا پتہ چلتا ہے، کیونکہ مولوی صاحب رحمہ اللہ کے جنات خادم تھے۔ ایک دفعہ ہمارے اباجی مولانا عبدالرحمٰن صاحب رحمہ اللہ چارپائی پر لیٹے تھے جنات نے ان کی چارپائی اٹھائی اور چھت کے ساتھ لگادی۔ اباجی نے فرمایا او خبیثو! مجھے نیچے اتارو۔ پھر نیچے اتار دیا گیا۔ اب بھی کبھی کبھار اپنی موجودگی کا احساس دلاتے رہتے ہیں۔

**استاد زادے اور پیرزادے کا ادب:۔** ایک بار ہمارے آبائی قبرستان (جہاں مولوی صاحب رحمہ اللہ کی تربت ہے) کے قریب کسی بچے نے پیشاب کردیا اس پر جنات نے قبضہ کرلیا۔ بچے کو کسی باباجی سے دم وغیرہ کروایا گیا لیکن کچھ اثر نہ ہوا۔ وہ باباجی اہل حدیث تھے، شام تک بچے کی طبیعت اور خراب ہوگئی۔ شام کو اس بچے کا بڑا بھائی میرے پاس آکر کہنے لگا کہ آپ چل کر ذرا میرے بھائی کو دم وغیرہ کردیں اس کے ساتھ جنات کا مسئلہ ہوگیا ہے۔ میں نے کہا میں تو نہیں جاؤں گا میں نے کبھی جن والا عمل کیا ہی نہیں لہٰذا میں نہیں جاسکتا۔ وہ منت سماجت کرنے لگا آخر جب اس نے بڑا مجبور کیا اور کہنے لگا کہ وہ جن بچے کی زبانی آپ کا نام لیتا ہے۔ میں نے کہا: کہیں یہ نہ ہو کے وہ جن مجھے قابو کرلے میں تو نہیں جاسکتا۔ پھر میرے ایک خالہ زاد نے کہا کہ چلیں میں بھی آپ کے ساتھ چلتا ہوں۔ ہم جب ان کے گھر میں داخل ہوئے تو بچہ فوراً اٹھ کر بیٹھ گیا اور ہم سے مصافحہ کیا میں نے پوچھا کون ہو؟ کہنے لگا جی ہم اس قبرستان میں رہتے ہیں اور روزانہ صبح آکر آپ کا درس بھی سنتے ہیں۔ اس بچے نے آکر ہم پر پیشاب کردیا تو میں نے اسے پکڑ لیا۔ میں نے اس جن سے کہا کہ اسے چھوڑ دو میں سمجھا تا ہوں اب یہ ایسا کبھی نہیں کرے گا، لہٰذا اس نے ہمارے ساتھ سلام لیا اور چلا گیا۔ حالانکہ میں عامل نہیں ہوں بس ہمارے بڑوں کی نسبت کی وجہ سے جنات حیاء کرتے ہیں، اکثر ایسا بھی ہوا کہ اگر کسی شخص نے مجھے تنگ کرنے کی کوشش کی تو اسے فوری سزا ملی، یہ میں نے کئی بار دیکھا ہے۔

**جنات نے عاملوں کو الٹا لٹکا دیا:۔** سیالکوٹ کے ایک قریبی گاؤں کے ذیلدار کی جواں سالہ بیٹی کو جن نے قابو کرلیا اس بچی کے حواس اتنے خراب ہوگئے کہ اس نے اپنے کپڑے اتار دیئے، ذیلدار سمیت سب گھر والوں کو نہایت شرمندگی ہوئی۔ انہوں نے بڑے بڑے عامل بلائے لیکن جو عامل بھی آتا وہ جن جس نے بچی پر قبضہ کیا ہوا تھا وہ اس عامل کو پکڑ کے چھت کے شہتیر کیساتھ الٹا لٹکا دیتا۔ ذیلدار کو ہمارے دادا

مولانا عبدالعزیز صاحب رحمہ اللہ کے بارے میں پتہ چلا کہ یہ مولوی صاحب رحمہ اللہ کے بیٹے ہیں تو وہ انہیں لینے کے لئے آ گیا۔ دادا جی مرحوم بھی میری طرح کمزور دل کے مالک تھے کہنے لگے اتنی خطرناک صورتحال میں آپ مجھے لینے آ گئے ہیں میں تو نہیں جاؤں گا۔ پہلے ہی سارے عامل الٹے لٹکے ہوئے ہیں میرا کیا بنے گا۔ وہ منتیں کرنے لگے کہ آپ کو ہمارے ساتھ چلنا ہی ہوگا، بہرحال مجبور کر کے لے گئے۔ دادا جی فرماتے تھے کہ جب میں گاؤں میں داخل ہی ہوا تو اس لڑکی نے جلدی سے کپڑے پہن لیے اور بڑے ادب سے بیٹھ گئی، جب ان کے گھر جا کر دیکھا تو چھ، سات عامل چھت کے ساتھ لٹکے ہوئے تھے۔ دادا جی کو دیکھتے ہی وہ لڑکی قریب آ گئی اور اس میں سے جن نے کہا کہ آپ تو ہمارے استاد ہیں اگر آپ حکم دیں گے تو ہم چلے جائیں گے لیکن اپنی کوئی نشانی چھوڑ کے جائیں گے۔ دادا جی نے کہا ٹھیک ہے وہ سامنے گھڑا پڑا ہوا ہے اسے یہاں لے آؤ، یہ کہتے ہی گھڑا کھسکتا ہوا دادا جی کے قریب آ گیا اور اس جن کے نکل جانے سے بے چاری لڑکی ٹھیک ہوگئی۔

**جنات میں اولیاء کا ادب:۔** اس واقعے کی تصدیق اس طرح بھی ہوئی کہ تقریباً دس، گیارہ سال پہلے میں ایک دن گھر میں بیٹھا جمعہ کی تیاری کر رہا تھا، ایک بندہ آ کر کہنے لگا کہ ہماری بیگم صاحبہ آپ کے خاندان کے بزرگوں کی بڑی قدر دان ہیں وہ کہتی ہیں کہ ان بزرگوں کی اولاد میں سے جو صاحب بھی زندہ ہیں انہیں بلا کر لاؤ میں نے ان سے ملاقات کرنی ہے میں کسی اور شخص کو جمعہ پڑھانے کیلئے مامور کر کے اس بندے کے ساتھ چل پڑا۔ جب پہنچا تو ایک 75/70 سالہ خاتون تھیں، مجھے دیکھ کر کہنے لگیں کہ وہ لڑکی میری پھوپھی تھیں جن کے ساتھ یہ واقعہ پیش آیا تھا اور آپ کے دادا جی نے آ کر ہمارا مسئلہ حل کیا تھا۔ حالانکہ میری پھوپھو کپڑے نہیں پہن رہی تھی اور دادا جی ذیلدار بھی اتنے پریشان تھے کہ بیٹی پر نظر تک نہیں ڈال سکتے تھے۔ لیکن آپ کے دادا مرحوم کے آتے ہی اس جن نے ادب کرتے ہوئے بات مان لی، واقعی جنات میں ادب بھی ہوتا ہے اور انتقام بھی بہت زیادہ ہوتا ہے۔

**بطور کشف گمشدہ گدھے کی اطلاع (کرامت):۔** ہمارے بڑوں کے واقعات میں سے ہے کہ ایک بندہ ان کی خدمت میں آ کر کہنے لگا کہ میرا گدھا گم ہوگیا ہے میں نے اسے ہر جگہ ڈھونڈا لیکن نہیں مل رہا مولوی صاحب رحمہ اللہ نے فرمایا وہ گدھا تو تمہارے گھر میں کھڑا ہے، وہ کہنے لگا کہ میں تو ابھی ڈھونڈ کر آیا ہوں۔ لیکن جب واپس گھر جا کے دیکھا تو واقعی گدھا گھر میں موجود تھا، یہ کشف کی باتیں ہیں۔

**ابا جی کی نگاہ انتخاب:۔** میں نے باقاعدہ طور پر کوئی درس نظامی کا کورس نہیں کیا ہوا ہے، جبکہ میرے دوسرے بھائیوں نے کیا ہوا ہے، لیکن جب مسجد کی خطابت کی ذمہ داری سونپنے کا وقت آیا تو ابا جی نے میرا انتخاب فرمایا۔ واقعہ یوں ہے کہ ابا جی مولانا عبدالرحمٰن صاحب نے ایک دن جمعہ پڑھانے کے بعد تمام نمازیوں کو مخاطب کر کے فرمایا کہ میں اپنی مسند و منبر پر اپنے اس بیٹے کو بٹھا رہا ہوں۔ مسجد میں بیٹھا تو میں یہ آرام سے سنتا رہا لیکن گھر میں آ کر میں نے کہا کہ ابا جی یہ آپ نے کیا فرما دیا۔ میں نے تو صرف ناظرہ قرآن پاک پڑھا ہوا ہے نہ ہی حفظ کیا ہوا ہے نہ ہی کوئی دینی کورس۔ تو پھر میں کیوں کر یہ ذمہ داری نبھا پاؤں گا؟ ابا جی رحمہ اللہ نے فرمایا تو بس خاموش رہ اللہ پاک تجھ سے کام لے گا، بہرحال پھر بھی میری سمجھ میں کچھ نہ آیا، اس کے کچھ عرصہ بعد ابا جی رحمہ اللہ کی وفات ہوگئی۔

**خواب میں ابا جی مرحوم سے ملاقات:۔** وفات کے بعد خواب میں میری کئی بار ابا جی رحمہ اللہ سے ملاقات ہوئی، اکثر اوقات مسجد کے معاملات کے بارے گفتگو ہوتی رہتی ہے، ان کی توجہات ہر وقت میرے ساتھ ہوتی ہیں۔

**مشروب کے ساتھ توجہات منتقل ہو جانا:** ایک رات میں نے خواب میں دیکھا کہ عصر کے وقت مسجد میں ابا جی رحمہ اللہ تشریف لائے ان کے ہاتھ میں ایک بڑا سا گلاس تھا جس میں کوئی مشروب بھرا ہوا تھا اس پر جھاگ سی بنی ہوئی تھی جیسے سردائی ہوتی ہے ویسا نظر آ رہا تھا۔ ابا جی رحمہ اللہ فرمانے لگے کہ یہ پی جاؤ، میں نے کہا ابا جی رحمہ اللہ یہ کیا چیز ہے اس پہ تو جھاگ ہے میرا دل نہیں کر رہا اسے پینے کو فرمایا یہ تمہارے لیے لایا ہوں اسے پیو تو سہی۔ میں نے گلاس پکڑ کر منہ کے ساتھ لگایا اور اسے پینے کیلئے اوپر نہیں اٹھایا اس کے اندر کا سارا مشروب خود بخود میرے منہ میں چڑھنے لگا اور میں سارا مشروب پی گیا۔ بعد میں میں نے پوچھا کہ ابا جی یہ کیا چیز تھی یہ تو بڑا مزے دار ہے۔ ابا جی نے میری

کمر پہ تھپکی دے کر فرمایا جا اب تجھے کوئی مسئلہ نہیں۔ اب تو سارے کام کرے گا انشاء اللہ، ہم نے تجھے یہ پلا دیا ہے۔ ابا جی کے اس مشروب پلانے کے بعد سے مجھے محسوس ہوتا ہے کہ میرے اندر سے جلالی مزاج ختم ہو گیا ہے اور میری طبیعت میں نرمی پیدا ہو گئی ہے، اب لوگ جو مرضی تنقید مجھ پر کریں مجھے غصہ نہیں آتا، میری طبیعت میں حلم آ گیا ہے اور اس مشروب کو پینے کے بعد سے جو بھی بیان کروں اس کا لوگوں پر اثر ہوتا ہے، الحمدللہ۔ اللہ پاک کا بہت احسان ہے مجھ پر۔

**''وھبی علم'' اللہ پاک کی خاص عطا:۔** میرے بڑے بھائی مولانا سلیم اللہ صاحب جو کہ جامعہ اسلامیہ گوجرانوالہ سے فارغ التحصیل ہیں وہاں مولانا ابوالبرکات صاحب رحمہ اللہ کے شاگرد تھے جب کبھی انہیں کسی دینی مسئلے کی سمجھ نہ آ رہی ہوتو وہ میرے پاس آ کر مجھ سے پوچھتے ہیں، میں انہیں کہتا ہوں کہ آپ تو مجھ سے زیادہ دینی سمجھ بوجھ رکھتے ہیں تو ان کا جواب ہوتا ہے ہاں وہ سب تو ٹھیک ہے مگر اللہ پاک کا وھبی علم تمہارے پاس ہے جو کہ ہمارے پاس نہیں ہے۔

**طواف کرتے ہوئے مرحومین کی زیارت:۔** ایک دن میرے بھائی مولانا سلیم اللہ صاحب تشریف لائے اور بڑی کشمکش کے عالم میں کہنے لگے کہ میں نے آپ سے ایک بات پوچھنی ہے میں نے کہا جی فرمائیں کہنے لگے کہ ابھی کچھ دن پہلے جب میں حج کے دوران خانہ کعبہ کا طواف کر رہا تھا تو میں نے اپنے ساتھ ساتھ مرحوم ابا جی کو بھی طواف کرتے دیکھا۔ ابا جی کے ساتھ دو لوگ اور بھی تھے پہلے تو میں نے غور نہیں کیا لیکن پھر مجھ سے رہا نہ گیا اور میں نے کہا ابا جی، آپ تو ابا جی ہیں یہ آپ کے ساتھ والے دو لوگ کون ہیں۔ وہ کہنے لگے ان میں سے ایک میرے ابا جی یعنی مولانا عبدالعزیز رحمہ اللہ اور دوسرے ان کے ابا جی یعنی مولانا غلام رسول صاحب رحمہ اللہ صاحب ہیں اور یہ واقعہ پورے ہوش وحواس میں پیش آیا نہ یہ کوئی خواب ہے نہ ہی مجھے کوئی وہم یا شک ہے لیکن مجھے سمجھ نہیں آ رہی کہ یہ کیا ماجرا ہے۔

**میدان عرفات میں ارواح کی آمد:۔** اس کے بعد جب میں میدان عرفات میں گیا وہاں دعا کرتے وقت بھی پھر وہی تینوں بزرگ میرے ساتھ دعا میں شامل ہو گئے۔ وہاں بھی میں نے یہی سوال کیا کہ ابا جی آپ کے ساتھ یہ دونوں بندے کون ہیں، فرمایا یہ میرے ابا جی اور یہ میرے دادا جی مولانا غلام رسول صاحب رحمہ اللہ۔ پھر میں نے حج سے واپس آ کر یہ واقعہ اپنے شیخ مولانا ابوالبرکات رحمہ اللہ سے بھی بیان کیا۔ انہوں نے بھی سن کر کوئی جواب نہیں دیا بس اتنا فرمایا کہ کیا واقعی؟ سلیم اللہ واقعی ایسا ہوا؟ ماشاءاللہ، ماشاءاللہ بس آگے نہیں بتایا۔

**اللہ پاک نے اس حقیقت کو کھولا:۔** بھائی صاحب مجھے کہنے لگے کہ اب تم بتاؤ کہ یہ کیا ماجرا ہے؟ میں نے کہا کہ مجھے بھی سمجھ تو نہیں آ رہی لیکن اتنا ضرور پتہ ہے کہ عرفات کے میدان میں حج کے موقع پر ساری ارواح موجود ہوتی ہیں تبھی تو دعا کرتے ہوئے اتنی کیفیت بنتی ہے کہ ہمارے جیسا گنہگار بندہ بھی وہاں جا کر رونے لگتا ہے۔ عام 360 دنوں میں میدان عرفات میں کچھ نہیں ہوگا لیکن یوم عرفہ کو ہر بندہ روتا ہے۔ ہر سال تمام ارواح وہاں حاضر ہوتی ہیں، بہرحال بھائی صاحب مان گئے اور کہنے لگے کہ میں تو اسے تسلیم کر لیتا ہوں کیونکہ میرے ساتھ تو یہ واقعہ حقیقت میں پیش آیا ہے۔

**ابا جی کی توجہات کا واقعہ:۔** ایک دفعہ جب کہ ابھی مسجد کی توسیع اور مرمت کا کام جاری تھا، مسجد کے مینار بن رہے تھے ایک مینار مکمل ہو چکا تھا جب کہ دوسرا ابھی آدھا ہی تعمیر ہوا تھا کہ میرے پاس رقم ختم ہو گئی میں پریشان تھا کہ اب کہاں سے رقم آئے اور یہ کام مکمل ہو۔ اسی پریشانی کے عالم میں ایک رات مجھے خواب میں ابا جی کی زیارت ہوئی۔ ابا جی فرمانے لگے کہ کیوں پریشان ہو میں نے بتایا کہ پیسے ختم ہو گئے ہیں اور کام ابھی باقی ہے۔ ابا جی رحمہ اللہ فرمانے لگے تم نے جو دو مستری لگائے ہوئے ہیں ان میں سے گاؤں والا مستری (معمار) ٹھیک ہے لیکن شہر والے مستری کے ساتھ تم زیادہ اجرت طے کر بیٹھے ہو، بہرحال اب جو معاوضہ طے کیا ہے وہی دینا اور جاؤ اپنے کزن مولانا عبدالقادر صاحب کو بلا لاؤ وہ آ کر جمعہ پڑھائیں، چونکہ خواب میں جمعے کا دن واضح ہو رہا تھا، لہٰذا میں عبدالقادر صاحب کو بلا لایا انہوں نے آ کر جمعہ پڑھایا جس کے خطبے میں اس آیت کی تشریح کی ''الذین یومنون بالغیب ...... ینفقون'' (اب یہ سارا جمعہ میں خواب میں ہی پڑھ رہا ہوں)

جمعے کی نماز ابا جی رحمہ اللہ نے خود پڑھائی جس کی دونوں رکعات میں مکمل سورہ رحمٰن کی تلاوت کی، ابا جی قرآن کی تلاوت بہت خوش الحانی کے ساتھ کیا کرتے تھے، وہی انداز تلاوت خواب میں تھا۔

**آؤ مجھ سے سودا کرو......:۔** جمعے کی نماز پڑھا کے ابا جی نے منبر پر بیٹھ کر لوگوں سے مسجد کی تعمیر کے تعاون کی اپیل کی لیکن کسی شخص نے آ کر 50 روپے دیے کسی نے 100 اس طرح تھوڑے سے روپے اکٹھے ہوئے۔ ابا جی جلالی بادشاہ تھے غصے میں آ گئے اور فرمانے لگے: میں نے تم سے مسجد کے تعاون کے لئے کہا ہے لیکن تم پر کوئی اثر نہیں ہوا۔

میں نے تواب دیکھ لیا ہے کہ ایک کے بدلے اللہ 70 گنا عطا فرماتا ہے۔ لیکن تمہیں شاید اس میں شک ہے، آؤ میرے ساتھ سودا کرو، میں تمہیں ایک کے بدلے 70 گنا لے کر دوں یہ سننا ہی تھا کہ سب لوگ اٹھے اور آ کر اپنی پوری پوری جیبیں ابا جی کے سامنے خالی کر دیں اور ابا جی کے سامنے روپوں کی ڈھیری لگ گئی۔ میں دیکھ کر خوش ہو گیا کہ چلو اب تعمیر کا سلسلہ دوبارہ شروع ہو جائے گا اور مسجد کا کام با آسانی مکمل ہو جائے گا۔ لیکن اسی لمحے میری آنکھ کھل گئی اور میں سوچنے لگا یہ تو صرف ایک خواب تھا حقیقت میں تو میری پریشانی جوں کی توں ہے۔

**یہ خواب نہیں حقیقت تھی:۔** اس خواب کے اگلے دن جمعے کا دن تھا، میں نے جمعہ پڑھایا اور مسجد کے ساتھ تعاون کی اپیل کی، یقین جانیں پچھلے 33 سال کے عرصے کے دوران اتنا روپیہ اکٹھا نہیں ہوا جتنا اس جمعے والے دن ہوا تھا۔ واقعی روپوں کی ایک ڈھیری لگی ہوئی تھی جو خواب میں ابا جی کے سامنے لگی تھی میرے خیال میں یہ سب ابا جی رحمہ اللہ کی توجہات کی برکت سے ہوا۔

**مسجد کے بیت الخلاء کی صفائی کا اہتمام:۔** ابا جی کو مسجد کے ساتھ بڑی محبت تھی ان کی ایک حکمت کی دکان تھی وہ صبح کھانا کھانے کے بعد مسجد میں چلے جاتے اور دروازہ بند کر کے مسجد کی صفائی کرنا شروع کر دیتے تاکہ کسی کو پتہ نہ چلے۔ پھر سب بیت الخلاء صاف کرتے اور وہاں سے فارغ ہو کر دکان پر چلے جاتے۔ اپنی تمام عمر انہوں نے یہ عمل جاری رکھا کسی کو بھی پتہ نہیں ہوتا تھا کہ مسجد ہر وقت صاف ستھری کیسے رہتی ہے۔

**بارش کے کیچڑ کی صفائی:۔** ایک دفعہ بارش ہونے کی وجہ سے مسجد کے دروازے میں کیچڑ ہو گیا جو بندہ بھی نماز پڑھنے آتا وہ سائیڈ سے گزر کر مسجد میں داخل ہو جاتا، جب جماعت کا وقت ہوا تو ابا جی (مولانا عبدالرحمٰن رحمہ اللہ) تشریف لائے لیکن کیچڑ دیکھتے ہی اس کی صفائی کرنے لگ پڑے، عصر کا وقت تھا، ابا جی صفائی کر رہے تھے اتنے میں ایک شخص نے آواز دے کر کہا مولوی جی! نماز کا وقت ہو گیا ہے۔ ابا جی جلالی بادشاہ جلال میں آ گئے، فرمایا: تمہیں نماز کی پڑی ہوئی ہے؟ تم کس طرح کی نماز پڑھنے آئے ہو۔ جہاں نماز پڑھنی ہے وہاں گند پڑا ہوا ہے کیسی نمازیں پڑھتے ہو، خبردار کسی نے کوئی بات کی تو، یہ دیکھ کر کچھ بندے اٹھ کر کہنے لگے مولوی صاحب ہمیں صفائی کرنے دیں آپ بیٹھ جائیں۔ فرمایا وہاں جا کر بیٹھ جاؤ میں خود کر لیتا ہوں۔ پھر انہوں نے صفائی کرنے کے بعد جماعت کروائی۔

**میرے گھر سے پہلے اللہ کا گھر روشن ہوگا:۔** ابا جی رحمہ اللہ مسجد کا بڑا خیال رکھتے تھے ان کی شخصیت بڑی بارعب تھی ان کے سامنے کوئی بندہ نہیں بولتا تھا۔ 71ء میں جب بجلی آئی تو ایک دن میں آدھے گاؤں کو سپلائی مل گئی جس حصے میں ہمارا گھر بھی شامل تھا۔ باقی آدھے گاؤں میں اگلے دن سپلائی ہونا تھی جس حصے میں مسجد ہے، ہمارے گھر میں بھی بجلی کی تار مل گئی۔ بلب کی روشنی سے پورا گھر روشن ہو گیا، سب کو بہت خوشی ہو رہی تھی پہلے اندھیرا ہوتا تھا اب ہر چیز نظر آ رہی تھی، لیکن جونہی شام کو ابا جی رحمہ اللہ گھر تشریف لائے اور دیکھتے ہی جلال میں آ گئے اور فرمایا تمہیں شرم نہیں آتی اللہ کا گھر ابھی اندھیرے میں ہے اس کے ساتھ ہی بلب بند کر دیئے فرمایا جب اللہ کا گھر روشن ہوگا تب ہی میرے گھر میں روشنی ہوگی، یہ سن کر ہمیں بہت افسوس ہوا، بہر حال ہم چپ کر کے بیٹھے رہے۔ لوگوں کے گھر روشن تھے لیکن ہم اندھیرے میں بیٹھے ہوئے تھے، دوسرے دن مسجد میں بھی بجلی کی تار لگ گئی اور مسجد میں ٹیوب لائٹ روشن ہوئی تو مجھے یاد ہے ابا جی رحمہ اللہ کا چہرہ بہت کھلا ہوا تھا جب وہ گھر تشریف لائے۔ فرمایا اب اللہ کا گھر روشن ہو گیا ہے میں نے اپنی آنکھوں سے دیکھ لیا ہے اب مجھے سکون ہو گیا ہے، اب جلا لو گھر کی لائٹیں۔

**مسجد کی صفائی کے ذریعے تزکیۂ نفس کا حصول:۔** مولانا محمد حسین شیخوپوری صاحب رحمہ اللہ ابا جی رحمہ اللہ کے پاس تشریف لایا

کرتے تھے اور کہتے کہ بزرگوں کے کوئی واقعات سنائیں، ابا جی رحمہ اللہ فرماتے کہ آپ مانتے تو ہیں نہیں آپ کو کیوں بتاؤں...... شیخ القرآن مولانا شیخوپوری رحمہ اللہ فرماتے کہ میں تو مانتا ہوں۔ ابا جی رحمہ اللہ فرماتے پھر بیان کیوں نہیں کرتے۔ شیخ القرآن مولانا شیخوپوری رحمہ اللہ فرماتے کہ ایسی باتیں بیان کرنیوالی نہیں ہوتیں۔

پھر وہ ابا جی سے کہتے مولوی جی تزکیۂ نفس کس طرح ہوسکتا ہے؟ ابا جی رحمہ اللہ نے فرمایا تزکیۂ کرنے کا عمل کریں گے نہیں۔ شیخ القرآن رحمہ اللہ نے فرمایا کیوں نہیں میں ضرور عمل کروں گا۔ آپ رحمہ اللہ بتائیں تو سہی، ابا جی رحمہ اللہ نے فرمایا پھر اپنی مسجد کے بیت الخلاء خود صاف کیا کریں تزکیۂ ہوجائے گا۔ وہ کہنے لگے کہ یہ تو بڑا مشکل کام ہے یہ مجھ سے نہیں ہوگا، میں جس مسجد کا خطیب ہوں اسی مسجد کے لیٹرین بیت الخلاء کیسے صاف کرسکتا ہوں، ابا جی رحمہ اللہ نے فرمایا بس یہی حجاب ہے اسے مٹائیں گے تو کچھ ملے گا نہیں تو کچھ نہیں ملنا جاؤ جا کر مسجد صاف کرواگر بیت الخلاء صاف نہیں کرنے تو کم از کم مسجد کا صحن ہی صاف کرو۔ تم اللہ جل شانہ کا گھر صاف کرو وہ تمہارا گھر صاف کرے گا۔ یعنی تمہارے دل کو صاف کرے گا اور تمہارا تزکیۂ نفس ہوجائے گا۔ شیخ القرآن رحمہ اللہ نے فرمایا مولوی جی! بات تو ٹھیک ہے مگر کام بڑا مشکل ہے۔

**تبلیغی جماعت کے وسیلے سے قبولیت دعا:**۔ ایک دفعہ میں اپنے کسی مسئلے میں الجھا ہوا تھا اور پریشانی کے عالم میں اس کے حل کے لئے بہت دعائیں کرتا تھا۔ ایک دن عصر کی نماز پڑھی تو میں نے دیکھا کہ ہماری مسجد میں بیرون ملکیوں کی تبلیغی جماعت آئی ہے وہ اپنے چہرے مہرے سے غیر ملکی نظر آتے تھے میں نے انہیں دیکھتے ہی اللہ تعالیٰ سے دعا مانگی کہ یا اللہ یہ تیرے بندے تیری راہ میں نکلے ہوئے ہیں ان لوگوں کو تیری رضا کے سوا کچھ نہیں چاہیے الٰہی میں انکے وسیلے کے ساتھ تجھ سے سوال کرتا ہوں کہ میرا مسئلہ حل کردے۔ یقین جانیے مغرب کے وقت میرا مسئلہ حل ہوگیا۔ اس دن کے بعد میری محبت تبلیغی جماعت کے ساتھ اور بڑھ گئی۔

**اللہ کے مہمانوں کی قدر کیا کرو:** اس دن کے بعد سے میں ان کی قدر بھی بہت کرتا ہوں اور اپنے نمازیوں سے کہا کرتا تھا کہ بیٹھ کر انکا بیان سنا کرو، یہ اتنی دور سے آتے ہیں یہ خیال کرو کہ یہ اللہ کے مہمان ہیں اللہ کا دین پھیلا رہے ہیں انکے پاس بیٹھنے سے حقیقتاً نفع ہوتا ہے، الحمدللہ جماعت کے آنے سے بھی مسجد میں کافی برکات ہیں۔

**بزرگوں کے وسیلے سے دعا کی قبولیت:**۔ اگر کسی وقت ضرورت پڑے تو میں وسیلہ دے لیا کرتا ہوں، ایک دفعہ میں نے الیکشن کے زمانے میں کسی دیندار آدمی کو کھڑا کیا تاکہ برائی کا خاتمہ علاقے سے ہوجائے۔ لیکن اس بندے کے مقابلے میں جو بندہ کھڑا تھا وہ پاورفل تھا اور اس کے ووٹ زیادہ تھے۔ مقابلہ بہت زبردست تھا میں نے سوچا کہ کہیں ہمارا بندہ ہار نہ جائے اس لیے الیکشن سے ایک دن پہلے میں قبرستان چلا گیا اور اپنے بزرگوں کی تربت پر کھڑا ہوکر دل ہی میں دل میں اللہ پاک سے کہا کہ میری باتیں تو ہی پہنچادے۔ پھر میں نے مولانا غلام رسول صاحب رحمہ اللہ کو مخاطب کرتے ہوئے عرض کیا کہ میں آپ کا پڑپوتا ہوں یہ جو الیکشن میں بندہ کھڑا کیا ہے یہ جیتنا چاہیے بس جو مرضی ہو اسے جیتنا ہی ہوگا۔ الحمدللہ اگلے دن واقعی بندہ جیت گیا۔

**اللہ کی بارگاہ میں اپنی قبولیت کروانے کا عمل:**۔ مولانا سید ابوبکر غزنوی صاحب رحمہ اللہ اللہ کی بارگاہ میں کچھ مقام حاصل کرنے کے لئے ایک ترکیب بتایا کرتے تھے کہ تہجد کے وقت اٹھ جاؤ اگر وقت ہے تو نوافل پڑھ لو اگر وقت ختم ہونیوالا ہے تو جلدی جلدی وضو کرکے مصلّٰی بچھا کر سیدھا سجدے میں گر جاؤ اور سجدے کی حالت میں اللہ سے عرض کرو کہ یا اللہ اس وقت پہلے آسمان پہ آکر خود منادی کررہا ہے کہ ہے کوئی جسے میں عطا کروں، میرا کریم اللہ اس وقت تیرے اولیاء صالحین بندے تجھ سے مناجات کررہے ہوتے ہیں، الٰہی مجھے بھی اپنی یاد کیلئے قبول کرلے، میں بھی تیرے ساتھ کچھ راز و نیاز کرنا چاہتا ہوں مجھے بھی اپنے قریب کرلے۔

**جیسے بھی ممکن ہو لوگوں کو نفع پہنچاؤ:**۔ ہمارے ابا جی کی طبیعت میں بڑا اجلال تھا دادا جی کی طبیعت میں بھی جلال تھا اور سنا ہے کہ مولوی صاحب رحمہ اللہ مولانا غلام رسول صاحب رحمہ اللہ کی بھی جلالی طبیعت تھی۔ یہ چیز نسل درنسل چلتی آرہی ہے، لیکن ہمارے تایا جی بڑے بردبار

تھے، انکوقتل کرنیکی بھی کوشش کی گئی لیکن انہوں نے معاف فرمادیا۔ ابا جی رحمہ اللہ لوگوں کو تعویذ بھی لکھ کر دیا کرتے تھے اور مجھے بھی فرمایا کرتے تھے کہ جو تعویذ طلب کرے اسے لکھ دیا کرو جس طرح بھی مخلوق کو نفع پہنچتا ہے پہنچا دیا کرو۔ لیکن اس کے پیچھے کوئی غرض نہ رکھنا اپنا کماؤ اور مسجد کی بے لوث خدمت کرو۔

**مولانا غلام رسول صاحب رحمہ اللہ کے پاس اسم اعظم تھا:** بزرگوں کی جلالی طبیعت کی وجہ یہ تھی کہ ان کے پاس اسم اعظم تھا، ان سے ملنے کیلئے بہت دور سے ایک بندہ آیا اور راستے میں کہنے لگا کہ اگر تو انکی جلالی طبیعت ہوئی تو وہ صاحب کمال ہیں اور کہنے لگا یہ معیار نہیں حقیقت ہے، کیونکہ جو اسم اعظم ہے۔ تاہم اسم ذات ''اللہ'' اس میں جلال ہے، لفظ اللہ جس بندے کے اندر بھی اترا ہے اس میں جلال ہی جلال ہے۔ ''اللہ'' اسم ذات میں تو آگ ہی آگ ہے۔ کہنے لگا میں نے بڑے بڑے بزرگ دیکھے ہیں لیکن ان میں (بس ایک چیز دیکھی) اگر جلال ہے تو اللہ کا نام اترا ہے۔ ''اللہ کا نام'' اس میں آگ ہی آگ ہے، اس میں تو جلال ہی جلال ہے، اسی وجہ سے بزرگ جلالی تھے۔ ''سبحان اللہ وبحمدہ، سبحانك اللھم وبحمدك اشھد ان لا الہ الا انت نستغفرك ونتوب الیك''۔ (ملاقات ڈاکٹر محمد عثمان سلفی)

☆☆☆☆☆

## تزکیہ وتصوف ضروری ہی نہیں بلکہ بہت ضروری

(از: حکیم عبدالوحید سلیمانی حفظہ اللہ تعالیٰ ابن مولانا عبداللہ رحمہ اللہ روڑی والے)

حکیم عبدالوحید سلیمانی حفظہ اللہ تعالیٰ استاذ الحکماء مولانا عبداللہ رحمہ اللہ روڑی والے کے فرزند ارجمند ہیں بہت مخلص دکھی انسانیت کا درد رکھنے والے ملک کے مستند ترین حکیم ہیں۔ انہوں نے کتاب ''علمائے اہل حدیث کا ذوق تصوف'' کو پسند فرمایا اور اپنے قیمتی تاثرات کو یوں عنایت فرمایا۔

**احناف اور علمائے اہلحدیث میں باہم مثالی رواداری:**۔ ایک دفعہ مؤلف کتاب نے اپنی کتاب ''علمائے اہلحدیث کا ذوق تصوف'' سے متعلق تذکرہ کیا تھا اب وہ اللہ کے فضل سے تکمیل کو پہنچ گئی ہے۔ جس کے تقریباً 2500 سے زائد صفحات ہیں۔ میرے والد اور دادا رحمہما اللہ کا تذکرہ بھی جا بجا اس میں ہے مولانا اسحٰق بھٹی صاحب حفظہ اللہ کی کتابوں کے علاوہ اور کتابیں جو مؤلف کو مل سکیں انکے حوالہ جات بھی ذکر کیے، ہر بات با حوالہ ہے۔ اسی کتاب کے ضمن میں چند واقعات میں آپ کو بتاتا ہوں مولانا داؤد غزنوی رحمۃ اللہ علیہ ایک مرتبہ مولانا احمد علی لاہوری رحمہ اللہ کو ملنے کیلئے گئے اس وقت لاہور میں تانگے چلتے تھے۔ مولانا داؤد غزنوی رحمۃ اللہ علیہ نے مولانا احمد علی لاہوری رحمۃ اللہ علیہ کو پیغام بھیجا کہ حضرت میں آرہا ہوں اور مغرب کی نماز آپ کے ہاں پڑھوں گا۔ کافی دیر مولانا لاہوری رحمہ اللہ سے گفتگو ہوئی۔ اتنے میں مغرب کی نماز کا وقت ہو گیا تو مولانا احمد علی لاہوری رحمہ اللہ نے مولانا داؤد غزنوی رحمہ اللہ کو نماز پڑھانے کیلئے مصلے پر کھڑا کر دیا کہ نماز آپ پڑھائیں۔ مولانا داؤد غزنوی رحمہ اللہ کے ہمراہ تین آدمی اور بھی تھے۔ جب مولانا داؤد غزنوی رحمہ اللہ نے ''غیر المغضوب علیھم ولا الضآلین'' کہا تو پیچھے سے بلند آواز میں آمین کہا گیا، بعد میں مولانا داؤد غزنوی رحمہ اللہ نے اپنے ساتھیوں کو ڈانٹا کہ میں نے آپ کو منع کیا تھا کہ احناف کی مسجد ہے اونچی آواز میں آمین نہیں کہنا۔ ساتھ آنے والوں نے کہا حضرت ہم نے اونچی آواز میں آمین نہیں کہی۔ پتہ یہ چلا کہ حضرت مولانا لاہوری رحمہ اللہ نے اپنے مریدوں سے کہا تھا مہمان اہل حدیث ہیں اس لیے آمین بلند آواز سے کہنا۔ تو اس واقعہ سے دونوں اصحاب کی رواداری اور مروت کا پتہ چلتا ہے۔

**قلعہ میہاں سنگھ میں روابط:**۔ مولانا غلام رسول رحمہ اللہ قلعہ میہاں سنگھ والے کے پڑپوتے حمید اللہ اعوان نے بھی اس کتاب کیلئے تقریظ لکھی ہے۔ حمید اللہ اعوان صاحب کے والد محترم میرے پاس آتے تھے وہ مولانا غلام رسول رحمہ اللہ کے پوتے تھے۔ میں بھی دو تین بار ان کے پاس قلعہ میہاں سنگھ گیا ہوں۔

**ہمارے بڑوں کا مثالی توکل:۔** مولانا محی الدین لکھوی رحمہ اللہ اور مولانا معین الدین لکھوی رحمہ اللہ کے والد کا ایک واقعہ ہے۔ وہ تبلیغی دورے پر جایا کرتے تھے تو گھر میں کچھ دے کرنہیں جاتے تھے ایک دفعہ تبلیغی دورے سے واپس آئے تو آپ کے گھر والوں نے کہا کہ آپ تو جاتے وقت گھر میں کچھ دے کرنہیں گئے' ایک گائے ہے صرف ہمارے پاس۔ اس کا دودھ بیچ کر ہم گزارہ کر لیتے تھے۔ اور گھر کا خرچہ چل جاتا تھا۔ آئندہ آپ ہمیں کچھ خرچ دے کر جایا کریں تو انہوں نے گائے ذبح کردی اور گھر والوں سے کہا لو میں نے تمہارا خدا ذبح کردیا اب دیکھتے ہیں کہ میرا خدا روزی دیتا ہے یا نہیں۔ اللہ اکبر۔ توکل کی انتہا تھی ہمارے بڑوں میں۔

سب سے پہلے میری نظر میں جو تصوف کی کتاب گزری اس کا واقعہ کچھ اس طرح ہے: اس کتاب میں خواجہ سلمان صاحب رحمہ اللہ کا ذکر ہے میں ان سے ملنے گیا تو نظام الدین صاحب اس وقت یونیورسٹی میں پڑھتے تھے میں انہیں بھی ملنے گیا تھا۔ پتوکی کے ایک حکیم رائے نعمت علی صاحب تھے۔ مولانا مودودی رحمۃ اللہ علیہ نے تصوف پر ایک کتاب لکھی تھی۔ ''مولانا مودودی اور تصوف'' وہ کتاب انہوں نے والد صاحب کو دی کہ آپ اسے دیکھیں انہوں نے کہا کہ میں تو تصوف کا آدمی نہیں ہوں آپ فلاں صاحب سے ملیں تو رائے صاحب نے ان صاحب کو یہ کتاب دے دی۔ انہوں نے اس پر نظر ثانی کی پھر حفیظ الرحمٰن صاحب نائب امیر تحریک اسلامی والے ان کو یہ کتاب دی گئی۔ انہوں نے پڑھی۔ پھر حکیم نعمت علی صاحب میرے پاس آئے اور کہا کہ میں نے حفیظ صاحب کو کتاب دی تھی کیا بنا؟ میں نے کہا مجھے تو پتہ نہیں ان سے پوچھ کر بتاتا ہوں۔ پھر میں نے ان سے پوچھا انہوں نے کہا کہ بہت اچھی کتاب ہے یہ چھپنی چاہیے لیکن میں چاہتا ہوں کہ مولانا مودودی بھی نظر ثانی کرلیں۔ اس وقت حفیظ الرحمٰن صاحب جماعت میں ہوتے تھے پھر بعد میں مجھے نہیں پتہ کیا بنا۔ اب تو حکیم نعمت علی صاحب بھی وفات پا چکے ہیں۔ ان کے بھائی بھی تھے جو کہ یہاں اقبال میڈیکل کالج میں پرنسپل تھے' ایک بات مجھے اور یاد آئی کہ مولانا مودودی رحمہ اللہ کی گلی میں ڈاکٹر مسعود حفیظ رفاعی نے ہومیو پیتھک کالج کھولا تھا۔ کسی نے مولانا مودودی رحمۃ اللہ علیہ سے پوچھا کہ یہ ہومیو پیتھک کیا ہے تو مولانا نے فرمایا کہ یہ ''تصوفِ طب'' ہے ڈاکٹر مسعود نے مجھ سے پوچھا کہ کیا مولانا نے ہومیو پیتھک سے متعلق ایسا فرمایا ہے کہ یہ تصوفِ طب ہے تو میں نے کہا کہ ہاں! مولانا نے میرے سامنے فرمایا تھا۔ تو ڈاکٹر صاحب نے کالج پر لکھ دیا تصوفِ طب ہومیو پیتھک کالج۔

**دست غیب اور طے الارض کے حامل بزرگ:۔** 'چپلو' (بلتستان) کے ایک صاحب تھے۔ میں جب چپلو گیا تو وہاں میرے ساتھ ایک شخص بیٹھے تھے میں نے ان سے پوچھا کہ یہاں ایک حکیم صاحب رہتے تھے وہ میرے والد صاحب کے پاس آتے تھے ان کا یہ واقعہ تھا۔ وہ تبتی صاحب کے نام سے مشہور تھے کیونکہ اس علاقے چپلو کو تبت صغیر کہتے ہیں۔ تو اس شخص نے بتایا کہ ان کی دو خوبیاں تھیں ایک یہ کہ ان حکیم تبتی صاحب کی جیب سے پیسے ختم نہیں ہوتے تھے جب بھی ہاتھ ڈالتے جتنی ان کو ضرورت ہوتی اتنے ہی پیسے نکل آتے اور دوسرے یہ کہ وہ بیٹھے بیٹھے غائب ہو جاتے تھے تو انہوں نے والد صاحب کو یہ دونوں باتیں بتائیں تو والد صاحب نے نوٹ کرلیں اور وہ بھول گئے لیکن سعید صاحب نے وہ نوٹ کرلیں وہ ان کے پاس لکھی ہوئی ہیں۔

**چیزیں گم نہ ہونے کیلئے صوفی صاحب کا مجرب علاج:۔** میری جیب سے تین دفعہ پیسے نکلے اس طرح نکلے کہ پتہ ہی نہ چلا کہ کہاں گئے؟ میں نے صوفی صاحب رحمہ اللہ سے عرض کیا کہ میرے ساتھ یہ معاملہ ہوتا ہے' انہوں نے مجھے فرمایا کہ 200 مرتبہ سورۂ فلق اور 200 مرتبہ سورۂ ناس پڑھیں اور ہر مرتبہ بسم اللہ ساتھ پڑھیں' گھر میں چلتے پھرتے پڑھیں اور عمل صرف ایک دن کر' میں نے ایسا ہی کیا اس کے بعد کبھی میری جیب سے پیسے گم نہیں ہوئے۔ صوفی محمد عبداللہ صاحب رحمہ اللہ تعویذ دیتے تھے۔ میں ان سے تین دفعہ مجاہد آباد میں ملا ہوں۔ وہ بڑے اللہ والے آدمی تھے۔

**بطور اصلاح اہل اللہ کی خدمت میں حاضری دینا:۔** میرے والد صاحب بیعت کرتے تھے اور میری بیعت اصلاح بھی اپنے والد صاحب ہی کے ساتھ تھی۔ والد صاحب مولانا عبدالجبار غزنوی رحمۃ اللہ علیہ سے بیعت تھے جو مولانا داؤد غزنوی رحمہ اللہ کے والد تھے۔

مولانا داؤدغزنوی رحمۃ اللہ علیہ اباجان کے پاس روڑی (حصار) میں ملنے جایا کرتے تھے۔اس وقت ہمارے داداجان مولانا سلمان صاحب حیات تھے۔نماز پڑھ کر مولانا داؤدغزنوی رحمۃ اللہ علیہ مسجد سے نکلنے لگے تو غلطی سے دایاں پاؤں پہلے باہر رکھ دیا تو داداجان کہنے لگے کہ آپ مسنون طریقے سے باہر نہیں نکلے۔اور پھر خیال آیا کہ کہیں ناراض ہی نہ ہو جائیں اتنے بڑے عالم ہیں تو کہنے لگے آپ نے برا تو محسوس نہیں کیا۔مولانا داؤدغزنوی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا اگر آپ توجہ نہ دیتے تو میں برا محسوس کرتا۔مجھ سے سہو ہوا اور آپ نے توجہ دی۔میں تو آتا ہی اصلاح کیلئے ہوں۔

**تصوف میں ہماری بے اعتدالی......قابل غور:۔** آج ہمارے اکثر اہلحدیث حضرات سے شفاف تصوف چلا گیا ہے بلکہ اب تو عالم یہ ہے کہ بعض لوگوں کو دعا مانگنے کی بھی فرصت نہیں۔قرآنی اور مسنون دعاؤں کے تعویذات کی مخالفت کی جاتی ہے حالانکہ اس میں کوئی حرج نہیں ہے۔ہمارے اباجی بھی تعویذات لکھتے تھے۔کنز المجربات میں بھی تعویذات لکھے ہیں۔

بعض اوقات کچھ لوگ ایسی غلطیاں کر جاتے ہیں کوئی انہیں روکے تو کہتے ہیں کہ تم بھی ان جیسے ہی ہو۔میرے ایک استاد ہیں، میں نے ان سے جہانیاں میں 1954ء میں قرآن پاک پڑھا تھا۔وہ خوشاب کے رہنے والے ہیں وہ میرے پاس آئے اور مجھے کہنے لگے آج جمعہ میں پڑھاؤں گا میں نے کہا جی ضرور پڑھائیں۔تو جمعہ انہوں نے پڑھایا اور اس میں انہوں نے تعویذات کی خوب مخالفت کی اور کہا کہ یہ شرک ہے اور گناہ ہے۔میں نے بعد میں ان سے کہا کہ یہ بات صحیح نہیں ہے آپ کس طرح ایسی باتیں کرتے ہیں تو کہنے لگے تم نہ بولو تم میرے شاگرد ہو۔میں نے کہا یہ اگر میں نہ بتاتا کہ میں آپ کا شاگرد ہوں تو آپ کو پتہ ہی نہیں تھا۔کہنے لگے نہیں میرا تو زندگی کا مقصد ہی تعویذات کی مخالفت کرنا ہے۔

میرے والد صاحب فرماتے تھے جو بندہ خود قرآن پاک نہ پڑھ سکتا ہو اسے تعویذات دینے چاہئیں کیونکہ وہ تو پڑھ نہیں سکتا۔اور جو خود پڑھ سکتا ہو لکھ سکتا ہو اسے کہیں کہ قرآن پاک سے تعلق رکھیں لیکن تعویذات میں کوئی حرج نہیں ہے۔ہمارے داداجان، پردادا جان اور پردادا کے والد رحمہم اللہ یہ تمام حضرات تعویذ دیا کرتے تھے۔ہمارے داداجان کا تعلق غزنوی خاندان، لکھوی خاندان اور نواب صدیق الحسن بھوپالی رحمہ اللہ کے خاندان کے ساتھ تھا۔نواب صدیق الحسن رحمہ اللہ جس دن روڑی میں آئے اسی دن والد صاحب کی 27 جولائی 1904ء میں پیدائش ہوئی ہے۔

**اپنے بڑوں کی کرامات سے چشم پوشی کیوں ......!!** ہمارے ساتھ مسجد توحید والے ہیں انہوں نے ایک مرتبہ کتاب کرامات اہلحدیث چھاپی تھی بس اس کے بعد انہوں نے نہیں چھاپی اس کی وجہ یہ ہے اب جو جدید طبقہ آ گیا ہے یہ بات سنتے نہیں ہیں' مانتے نہیں ہیں' کہتے ہیں ہم عقل کل ہیں ہمارے علاوہ اور کوئی نہیں ہے۔حالانکہ سارے انہی کے بزرگ تھے۔

**آٹھ سال کی عمر میں بیعت اصلاح:۔** ہمارے والد صاحب نے مولانا عبدالجبار رحمہ اللہ سے روحانیت یعنی بیعت لی 1912ء میں جب والد صاحب کی عمر صرف 8 سال ہوئی تو وہ مولانا عبدالجبار سے چنیاں والی مسجد میں ملے۔ان کے جو دادا تھے وہ فارسی بولتے تھے وہ افغانستان سے آئے تھے ان کا نام مولانا عبدالاول غزنوی رحمہ اللہ تھا۔

**قائلین اور مخالفین تصوف:۔** دراصل بات یہ ہے کہ اہل حدیث حضرات میں دونوں گروپ موجود ہیں۔ایک وہ ہیں جو اس کے قائل ہیں اور دوسرے وہ ہیں جو اس کے مخالف ہیں۔لیکن آج کل جو چھائے ہوئے ہیں وہ اس موضوع کے مخالف ہیں میں نماز چاہے امام دیوبندی ہو بریلوی ہو ان سب کے پیچھے پڑھنے میں کوئی حرج نہیں سمجھتا۔اصل بات تو دین کو پھیلانا ہے جس کے پاس جتنا علم ہے وہ اس کے مطابق کوشش کرے۔

(حکیم عبدالوحید سلیمانی ابن مولانا عبداللہ رحمہ اللہ روڑی والے)

☆☆☆☆☆

## تصوف پر علمی و تحقیقی مزاج

(از: ڈاکٹر سعید اختر صاحب حفظہ اللہ تعالیٰ فرزندار جمند حکیم محمد عبداللہ رحمتہ علیہ جہانیاں والے)

ڈاکٹر سعید اختر صاحب حفظہ اللہ تعالیٰ 26 اپریل 1943 کو پیدا ہوئے۔1968ء میں نشتر میڈیکل کالج سے ایم بی بی ایس کیا۔2003ء میں دربار ہسپتال لاہور سے ریٹائر ہوئے۔آپ کی والدہ کبریٰ صدیقہ کا شمار جناب حکیم محمد عبداللہ رحمہ اللہ جہانیاں والے کی اہلیاؤں میں تیسرے نمبر پر ہے۔اور یہ نکاح آپ نے غیبی اشارات کی وجہ سے کیا تھا،اس نکاح کے بارے میں آپ کو بہت سے باتیں پہلے ہی بتا دی گئیں تھی۔حکیم احمد سعید مرحوم اور عبدالمجید سگے بھائی اور فریدہ خاتون بہن ہیں۔دینی اور علمی ذوق میں تحقیقی معیار رکھتے ہیں کتب بینی محبوب مشغلہ ہے۔اپنے باکمال بڑوں کی زندگی کو قرطاس تاریخ میں محفوظ کرنے کے بچپن سے ہی مشتاق رہے بڑوں کی کھوئی روحانی و علمی میراث کو پانے کے بہت متمنی نظر آتے ہیں۔عملیات اور خاص طور پر قرآنی وظائف اسمائے حسنہ کا بہت شغف رکھتے اور جمع کرتے رہتے ہیں۔خود بھی وظائف اور تسبیحات کو بہت توجہ اور دھیان سے کرتے ہیں تزکیۂ نفس اور قرآن و حدیث کے تصوف کا بہت سچا جذبہ ان کے دل میں ہمہ تن رہتا ہے۔

**تصوف پر علمی و تحقیقی مزاج:۔** میرے پاس کتابوں کا ایک سیٹ ہے جس میں اہل حدیث علماء اور پرانے اولیائے کرام کا جو تصوف پر قائم تھے ان کے تصوف کا کچھ ذکر ہے۔ڈاکٹر محمود احمد غازی رحمہ اللہ جو کہ فیصل مسجد کے خطیب بھی رہے ہیں اور تراویح کے بعد خلاصہ بھی بیان کرتے رہے ہیں انہوں نے چھ کتابوں کا ایک سیٹ محاضرات کے نام سے تحریر کیا ہے ان کے نام یہ ہیں۔ا۔محاضرات قرآنی' ۲۔محاضرات حدیث۔۳۔محاضرات فقہ۔۴۔محاضرات شریعت۔۵۔محاضرات سیرت۔۶۔محاضرات معیشت و تجارت۔مجھے ایک جگہ جاب مل رہی تھی اور تقریباً سوالاکھ روپے تنخواہ تھی اور صرف تین گھنٹے کام کرنا تھا۔لیکن اللہ تعالیٰ نے فضل کیا میں وہاں نہیں گیا کیونکہ نہ ضرورت ہے۔

نہ خواہش ہے......میرے آئیڈیل حضرت ابوذر غفاری رحمۃ اللہ علیہ،حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہٗ اور حضرت بلال رضی اللہ عنہٗ ہیں۔

تصوف کا موضوع جو مؤلف نے چھیڑا ہے یہ بڑا پیچیدہ سا ہے اس کی وجہ یہ ہے کہ اس کے خلاف بھی بہت کچھ لکھا جا چکا ہے۔ڈاکٹر محمود احمد غازی رحمہ اللہ نے اپنی کتب محاضرات میں تصوف کی تاریخ اور تفصیل دی ہے اور یہ بتایا ہے کہ متقدمین کا نظریہ اور کیا کردار تھا اور کچھ تفصیل حاملین تصوف کی بھی دی ہے۔

**والد صاحب کا ذوق تصوف و دم:۔** میرے والد صاحب تعویذ اور دم کرتے تھے ایک دفعہ انہوں نے مجھے بھی فرمایا کہ یہ پڑھ کر فلاں مریض پر دم کر دو تو میں نے وہ عمل پڑھ کر دم کر دیا۔میرے والد صاحب گمشدہ کیلئے مثلاً اگر کوئی شخص گھر سے غائب ہو جائے یا کسی کو کوئی اٹھا کر لے جائے تو اس کی واپسی کیلئے ایک تعویذ لکھ کر دیتے تھے وہ تعویذ میرے پاس بھی والد صاحب کے ہاتھ کا لکھا ہوا ہے۔اسکا طریقہ یہ ہے کہ اس کو کاغذ پر لکھ کر چھڑے میں سلائی کر کے کسی ایسے درخت کی ٹہنی سے لٹکایا جاتا ہے جہاں تیز ہوا چل رہی ہو تو وہ گمشدہ شخص یا اغواہ شدہ شخص کو کھینچ پڑے گی یعنی اس کا دل مجبور ہو جائے گا اور وہ واپس چلا آئے گا والد صاحب کے ہاتھ کا لکھا ہوا یہ تعویذ ابھی تک میرے پاس موجود ہے۔اسکے علاوہ میرے والد صاحب کے پاس بہت لوگ علاج وغیرہ کے سلسلے میں آتے تھے تو آپ کسی کو تعویذ دیتے،کسی کو دم کرتے،کسی کو گائے کے گھی وغیرہ پر دم کر کے مالش کیلئے دیتے اور یہ گھی سوکڑے کیلئے یعنی جو بچے بڑے کمزور ہوتے ہیں ان کیلئے دیتے تھے۔حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے بھی گلے میں تعویذ ڈالنے کا واقعہ ثابت ہے۔

**دادا جی کا بیعت اصلاح لینا:۔** بیعت کرنا یہ بھی درست ہے۔دادا جی رحمہ اللہ بھی لوگوں کو بیعت کیا کرتے تھے۔ہمارے والد

صاحب مولانا داؤدغزنوی رحمہ اللہ کے دادا سے بیعت تھے اور مولانا داؤدغزنوی رحمہ اللہ ہمارے دادا سے بیعت تھے۔ والد صاحب اکا دکا لوگوں کو بیعت کرتے تھے۔ دادا جان بھی لوگوں کو بیعت کرتے تھے۔ دادا جی رحمہ اللہ کا پورا نام محمد سلمان سلیمان رحمہ اللہ تھا اور اپنے نام کے ساتھ کمترین بھی لکھتے تھے۔

**جنات میں شاگرد بننے کی دلی خواہش:۔** ایسے بہت سے لوگوں کے بارے میں آپ نے سنا ہوگا کہ جنات انکے تابع ہیں، انکے پاس پڑھ رہے ہیں اور انکی خدمت کر رہے ہیں اور دادا جی رحمہ اللہ کو تو انسانی شکل میں بھی نظر آتے تھے اور ان کی خدمت کرتے رہتے تھے۔ ایک جن کا تو مجھے نام بھی معلوم تھا اب یاد نہیں رہا وہ ساری عمر دادا جی رحمہ اللہ کی خدمت کرتا رہا اور ابا جی کے پاس کئی دفعہ جنات آئے کہ قرآن پاک پڑھا دیں۔ تو ابا جان فرماتے کہ میں بہت مصروف آدمی ہوں میرے پاس وقت نہیں کہ آپ کو پڑھا سکوں۔ والد صاحب جہانیاں میں اپنی تعمیر شدہ مسجد میں پچاس سال درس قرآن دیتے رہے پھر کہتے کہ میرے اسفار رہتے ہیں، لاہور جانا آنا اور تبلیغ کیلئے وقت دینا اور مریض بھی دیکھنا ہوتے ہیں لہٰذا میرے پاس وقت نہیں ہے۔

**جنات کے ساتھ بیتا ذاتی واقعہ:۔** باقاعدہ جنات انکے پاس آتے تھے۔ اس پر میں اپنا ایک واقعہ بتاتا ہوں: جس جگہ ہم رہتے ہیں، یہاں آئے ہوئے کچھ دن گزرے تو ہمیں بھی کچھ کھٹکا سا محسوس ہونے لگا، کوئی چل رہا ہے یا کوئی بیٹھا ہے اور پھر چیزیں بھی غائب ہونا شروع ہوگئیں، اوپر جاتے ہوئے ہیولے بھی نظر آنے لگے۔ بچے بہت پریشان تھے اور ہر چیز سے ڈرتے تھے یہاں تک کہ چھپکلی ہو یا بھڑ ہو اس سے بھی خوفزدہ ہو جاتے تھے۔ میں نے کمرے میں جا کر جو کچھ مجھے مسنون اعمال میں سے آتا تھا وہ پڑھا اور پانی پر دم کر کے چھینٹے مارے تاکہ یہ مکان چھوڑ جائیں اور ساتھ میں چھپکلی وغیرہ سے یہ کہا کہ اگر تم کوئی ماورائی مخلوق ہو اور مسلمان ہو تو میں تمہیں اللہ اور رسول ﷺ کا واسطہ دیتا ہوں کہ یہاں سے چلے جاؤ تمہارا مسکن پہاڑ، بیابان اور جنگلات ہیں' وہاں چلے جاؤ اور جو کوئی چیز جہاں سے اٹھائی ہے وہیں رکھ دو۔ یہ چھ مہینے پرانی بات ہے جب سے میں نے یہ عمل کیا اس وقت سے آج تک بالکل سکون ہے کبھی کوئی پریشانی نہیں ہوئی نہ کسی کے قدموں کی آہٹ ہے۔ اب اللہ جانے یہ کیسے ہوا......!

**روحانیت کی نسبت اور اہمیت:۔** میرے چھوٹے بیٹے میں ماشاءاللہ بہت ہی زیادہ روحانیت ہے۔ سلیمان سعید اس کا نام ہے۔ وہ بہت پیور ہارٹ یعنی صاف دل کا مالک ہے۔ میں نے پڑھا ہے کہ روح کی کثافت جو ہے پہلے اسے لطیف کریں۔ لطافت پر لائیں، سوچ کو پاکیزہ کریں۔ عمل تو بعد میں آتا ہے اور یہ درجہ بندی تب ہی شروع ہوتی جب آپ کی سوچ میں بھی بری بات کا شائبہ تک نہ ہو۔

**پراسرار رات میں جن بابا کی آمد:۔** ایک ماہ پہلے کی بات ہے کہ ہمارے پڑوس میں محمد اسلم صاحب رہتے ہیں ان کا بیٹا مکان کے اوپر والے حصہ میں رہتا ہے اور یہ خود نیچے والے حصے میں رہتے ہیں رات کو دو بجے اٹھے تو دروازہ کھلا ہوا تھا اندر کوئی بابا جی آئے۔ لمبی اور سفید ڈاڑھی جیسے اہل حدیث حضرات کی ہوتی ہے اور ان کے ہاتھ میں ڈانگ (لاٹھی) تھی قد درمیانہ تھا اور مکان میں گھوم پھر کر کہنے لگے رہنے کیلئے مکان تو ٹھیک ہے۔ دراصل یہ بابا جی بیٹے کے دروازہ کھولنے سے پہلے ہی اندر آگئے تھے۔ جب بابا جی نے یہ کہا کہ رہنے کیلئے جگہ ٹھیک ہے تو ان کے بیٹے نے کہا بابا جی آپ نیک آدمی ہیں خوش آمدید ہمیں خوشی ہوگی۔ صرف ایک ہی دن ایسا ہوا اس کے بعد وہ بابا جی غائب ہو گئے۔

**زلزلہ لانے والے جنات:۔** ہمارے پڑوس میں ایک مکان ہے میری ان کی اچھی انڈرسٹینڈنگ ہے وہ دو باپ بیٹا ہیں اور دونوں ہی بہت نیک ہیں۔ انہوں نے بتایا کہ جب ہم نئے نئے اس مکان میں آئے تو روزانہ ہی یہ مکان دن میں ایک دو بار ہلتا تھا۔ جب مکان ہلتا ہم سب باہر نکل آتے کہ زلزلہ آگیا ہے اور کبھی ہیولے نظر آتے تھے۔ ہمسایوں سے پوچھتے کہ کیا زلزلہ آیا ہے؟ وہ کہتے کیا آپ کا دماغ تو ٹھیک ہے، ہم معاملہ سمجھ گئے۔ میں نے ان سے سوال کیا کہ پھر آپ نے اس کا کیا حل کیا تو وہ کہنے لگے ہم نے سورۂ رحمٰن روزانہ اونچی آواز میں پڑھنی شروع کر دی چند دن ہی گزرے تھے کہ وہ سب چیزیں چلی گئیں۔

**جن دیکھنے کی خواہش کا پورا ہو جانا:۔** 1944ء کی بات ہے کہ لاہور سے ہمارے کچھ عزیز شیخ قمر الدین مرحوم کا سارا خاندان دادا جان کو ملنے روڑی گیا۔ شیخ حمید اللہ صاحب اور انکی اہلیہ بھی ساتھ تھیں جن کا نام سعیدہ تھا ان لوگوں نے والد صاحب سے متعلق کچھ باتیں سن رکھی تھیں تو وہ والد صاحب سے کہنے لگے کہ سنا ہے آپ کے پاس جنات آتے ہیں تو والد صاحب ہنس دیئے۔ والد صاحب کہنے لگے تم نے جنات سے کیا کہنا ہے۔ انھوں نے دیکھنے کی فرمائش کی تو کہنے لگے تم ڈر جاؤ گی۔ کہنے لگیں نہیں ڈروں گی۔ رات کا وقت تھا عشاء کے بعد یہ باتیں ہو رہی تھیں' ختم ہو گئیں اور سب سو گئے۔ رات کو حمید اللہ صاحب کی اہلیہ نے دیکھا کہ ایک انگارا ادھر سے اُدھر کو اور اُدھر سے ادھر کو آتا ہے تو وہ ڈر گئیں۔ صبح ہوئی تو والد صاحب نے پوچھا بھئی جن دیکھا ہے تو وہ ہنسنے لگیں۔

**یہ واقعہ ہماری سمجھ سے بالاتر ہے:۔** روڑی سے قریب ''بڑابڑا'' اسٹیشن تھا جہاں سے ہفتے میں دو تین بار ٹرین چلتی تھی۔ اس لیے اس جگہ رش بہت ہوتا تھا تو دادا جی مرحوم سے یہ تمام لوگ کہنے لگے کہ دعا کریں کہ جگہ مل جائے اور سفر آسانی سے کٹ جائے کیونکہ سفر لمبا ہے۔ اس شیخ فیملی نے دہلی جانا تھا۔ وہ کہتے ہیں جب ہم اسٹیشن پہنچے تو بہت زیادہ رش تھا گاڑی آئی تو لوگ اس کی چھت پر بھی بیٹھے ہوئے تھے، جب گاڑی رکی تو جو ڈبہ ہمارے سامنے آکر ٹھہرا وہ بالکل خالی تھا' دروازے میں ایک فوجی کھڑا تھا اس نے ہماری طرف اشارہ کیا' ہم آگے بڑھے تو اس نے ہمارا سامان اٹھا کر ڈبہ کے اندر رکھا اور دوسری طرف منہ کر کے بیٹھ گیا' سفر لمبا تھا ہم راستے میں کچھ کھاتے پیتے تو اسے بھی دعوت دیتے لیکن وہ یہی کہتا جی بسم اللہ کریں اور دوسری طرف منہ کر کے بیٹھا رہا' منزل پر پہنچے تو اس نے ہمارا سارا سامان اتارا یہ تمام مسافران بتاتے ہیں کہ راستے میں کوئی بندہ ہمارے ڈبے میں کسی بھی اسٹیشن سے نہیں چڑھا۔ جب نیچے اترے تو کچھ لوگوں سے کہا کہ بھئی آپ ہمارے ڈبے میں آجاتے۔ تو وہ لوگ کہتے تمہارے ڈبے میں تو اور ہی زیادہ رش تھا.......... حالانکہ اس ڈبے میں ہمارے علاوہ اور کوئی بھی نہیں تھا۔ وہ فوجی ٹائپ آدمی دادا جی رحمہ اللہ کے ان مہمانوں کا سامان اتار کر سلام کر کے چلا گیا بعد میں دادا جان نے انہیں خط لکھا کہ بتائیں سفر میں کوئی پریشانی تو نہیں ہوئی میں نے ایک بندہ آپ کی خدمت کیلئے بھیج دیا تھا۔

**چالیس سال حجرے میں گزار دینا:۔** دادا جان نے چالیس سال اپنی بنائی ہوئی مسجد کے حجرے میں گزار دیئے گھر میں تو کبھی کبھار چکر لگاتے تھے اکثر اوقات ذکر' عبادت' نوافل میں مشغول رہتے۔'' دادا جی رحمہ اللہ کے بس یہی دو کام تھے درس دیتے اور عبادت کرتے۔ دراصل وہ بہت روحانیت والے تھے، وہ بہت بڑے صوفی تھے۔ سکھوں اور ہندوؤں کی عورتیں دادا جان کے وضو کا بچا ہوا پانی لے جاتیں اور اپنے برتن صاف کر کے اس میں بطور برکت رکھ لیتیں اور مختلف بیماریوں میں اسے استعمال کرتیں۔ رشتوں کیلئے غیر مسلم اپنے بچوں کو لے کر آتے اور کہتے کہ جی یہ یہ رشتے ہیں جیسے آپ مناسب سمجھیں کر دیں۔ یہ مقام تھا دادا جی حضرت مولانا حکیم محمد سلیمان رحمہ اللہ کا۔ روڑی کا سارا علاقہ ہندوؤں کا تھا ہمارے اجداد میں سے مولانا غوث الدین رحمۃ اللہ علیہ تبلیغ کی غرض سے ہی اس علاقے میں آئے اور بہت سے غیر مسلموں کو دائرہ اسلام میں داخل کیا ہمارے آباؤ اجداد سارے صوفیائے کرام اور تمام ہی حکماء تھے۔

**باکمال صوفی کی فکر اور چڑیوں کا احترام:۔** جہانیاں میں میں تھوڑا بہت دادا جان کے پاس جا کر بیٹھتا بھی رہا ہوں۔ دادا جان کے پاس ایک صندوقچی ہوتی تھی اور اس میں برفی کے ٹکڑے ہوتے تھے اور اس میں سے نکال کر مجھے دیتے رہتے تھے۔ میری عمر اس وقت تقریباً پانچ سال ہوگی مسجد کے اندر ایک درخت لگا ہوا تھا۔ درخت کے ساتھ دو کمرے تھے ایک میں دادا جان ہوتے اور دوسرے میں مہمان وغیرہ وہاں جو صحن تھا اس میں نماز پڑھتے تھے۔ مسجد کے اندر درخت پر چڑیاں بیٹھتی تھیں، چہچہاتی تھیں، ایک دن دادا جی کہنے لگے ایک تو ان چڑیوں نے مت ماردی ہے۔ سکون سے کام نہیں کرنے دیتیں توجہ نہیں رہتی۔ اتنا کہنا تھا کہ ساری چڑیاں چلی گئیں دو دن گزر گئے کوئی بھی چڑیا نہ آئی۔ تیسرے دن دادا جان کہنے لگے چڑیوں سے تو رونق رہتی تھی میں نے اس دن ایسے ہی کہہ دیا ان کا یہ کہنا تھا کہ چڑیاں آ کر بیٹھ گئیں۔ دادا جی رحمہ اللہ میں صوفی ازم اور روحانیت بہت ہی زیادہ تھی۔

**شاگرد جنات کا قرآن پڑھنا:۔** قیام پاکستان سے پہلے کی بات ہے میری پھوپھی جان جو کہ ہدایت اللہ کی والدہ ہیں، دادا جان کیلئے ناشتہ لے کر مسجد میں گئیں تو دادا جان کے کمرے کے دروازے کے روزن سے دیکھا کہ دادا جان کے سامنے تین آدمی بیٹھے قرآن پاک پڑھ رہے تھے۔ پھوپھی جان نے دروازہ کھولا تو دیکھا کہ تین رحلوں پر قرآن پاک رکھے ہوئے ہیں اور پڑھنے والے غائب ہوگئے، پھوپھی جان نے دادا جان سے پوچھا کہ ابھی یہاں تین بندے بیٹھے ہوئے تھے وہ کہاں گئے تو دادا جان نے فرمایا ٹھیک ہے انہیں رہنے دو اور جب تم آتی ہو تو دروازہ کھٹکھٹا کر آیا کرو۔

**نسلوں کے خادم جنات:۔** یہ 1974ء کی بات ہے شیخ قمرالدین جو کہ میرے خالو بھی ہیں اور سسر بھی۔ ان کا موچی دروازے میں جو گھر ہے میں کچھ وقت وہاں رہا ہوں سردیوں کے موسم میں اوپر چھت پر چارپائی گھسیٹنے کی آواز آتی تھی اور یہ آواز بہت زیادہ آتی تھی۔ میرے ماموں مرحوم بھی بتایا کرتے تھے کہ ہم نے بھی ایک دو دفعہ ہیولے چھت پر کھڑے دیکھے ہیں۔ بہر حال ماموں کی وفات کے بعد والد صاحب اکثر یہاں ملنے آیا کرتے تھے ایک مرتبہ شہر جہانیاں سے یہاں ملنے کیلئے آئے اور فرمانے لگے کہ شاید یہ میرا آخری چکر ہے۔ ایک بات میں تمہیں بتانا چاہتا تھا اب اس کا وقت آ گیا ہے کہ میں تمہیں بتادوں وہ یہ کہ تمہاری حفاظت کیلئے اللہ تعالیٰ نے جنات رکھے ہیں یہ مسلمان ہیں اور نیک ہیں میرے ساتھ سحری اور افطاری کرتے ہیں اور میرے ساتھ ہی تہجد کی نماز بھی پڑھتے ہیں اور یہ آپ کی حفاظت کیلئے ہیں۔ ہم نے واقعی اس کا بہت ہی زیادہ مشاہدہ کیا ہم جہاں بھی گئے کوئی نہ کوئی بات ہمارے ساتھ ہوتی رہی۔

**غیبی مخلوق......غیبی رہنمائی:۔** میرے سسرال والے جس وقت موچی دروازے پر رہتے تھے اس وقت میری ایک سالی جسکا نام آمنہ ہے جو سب سے چھوٹی ہے رات کو وہ اور اسکی بہن سونے کیلئے لیٹے ہی تھے کہ دروازے کے قریب ایک ہیبت ناک آدمی نظر آیا۔ وہ ڈر کر بیڈ سے دوسری طرف ہوگئیں۔ ان کا ادھر ہونا تھا کہ سیلنگ فین بیڈ پر گر پڑا اور وہ ڈراؤنی چیز غائب ہوگئی یہ دونوں بہنیں بچ گئیں۔ دوسرے دن اخبار میں پڑھا کہ شاد باغ میں آمنہ نامی لڑکی پر سیلنگ فین گرا جس سے اس کی موت واقع ہوگئی۔ بس اللہ ہی بہتر جانتا ہے کہ اس بلا کا مقصد ان بہنوں کو یہاں سے پرے ہٹانا تھا یا کیا تھا......۔ اسی طرح ہمارے گھر کے اور چھوٹے بچے بھی بہت سی باتیں بتاتے ہیں میرا بیٹا کہتا ہے کہ میں جب گھر سے باہر جاتا ہوں تو مجھے سفید ہیولے سے نظر آتے ہیں، سڑک پر اور پارک میں بھی۔ تو میں کہتا ہوں کہ تم یا تو بہت ہی زیادہ حساس ہو یا پھر تمہارے اندر روحانیت آ گئی ہے۔ اسے ایک دن خواب نظر آیا اور اسی رات اس کی بیوی کو بھی خواب نظر آیا جو کہ ماشاءاللہ بڑی نیک، تہجد گزار ہے۔ انہیں خواب میں یہ بتایا گیا کہ تمہاری ساس اور سسر یعنی میں اور میری بیوی کی جو زکوٰۃ رہتی ہے اسے فوراً ادا کرو۔ بینک سے پیسے نکلوا کر کسی ایسی جگہ میں رکھو جہاں سود بالکل نہ ہو۔ ان دونوں میاں بیوی نے مجھے نہیں بتایا اور ان کا سونے کا سیٹ تقریباً ستر ہزار روپے کا تھا وہ انھوں نے صدقہ کر دیا۔ اور یہ خواب ان دونوں کو مسلسل تین دن آتا رہا اور صدقہ کرنے کے بعد خواب آنا ختم ہوگیا۔ جب مجھے پتہ چلا تو میں نے بھی جتنی زکوٰۃ کی رقم رہتی تھی وہ ادا کر دی اور بینک سے رقم بھی نکلوالی۔ ان دونوں کو خوابوں میں کسی بھی واقعہ کے رونما ہونے سے پہلے پتہ چلتا رہتا ہے۔

**ہجرت کے وقت آنکھوں دیکھی کرامت:۔** جب ہم نے انڈیا سے 1947ء میں ہجرت کی تو مجھے تھوڑا تھوڑا یاد ہے کہ سکھ اس قافلے کو مارنے کیلئے آئے تو دادا جی نے کچھ آیات پڑھ کر ان پر پھونک ماری تو وہ فوراً واپس چلے گئے۔ بعد میں پتہ چلا وہ حملہ آور بتاتے تھے کہ جب بھی ہم حملہ کرنے کیلئے آگے بڑھتے تو ہمیں کٹی ہوئی گائیں نظر آتی تھیں جنہیں دیکھ کر ہم پیچھے ہٹ جاتے۔ جس راستے سے ہم آرہے تھے یہ راستہ نہر کے ساتھ ساتھ تھا تو نہر میں ایک سیاہ رنگ کا سانپ مسلسل ہمارے ساتھ ساتھ تیرتا رہا۔

**قبروں سے نور نکلنا:۔** جہانیاں کے قبرستان میں جو گورکن ہیں انہوں نے لوگوں کو بتایا کہ رات کو ہم ان دونوں (ابا جان اور دادا جان) کی قبروں سے بہت روشنی نکلتی دیکھتے رہتے ہیں تو چوہدری طالب رندھاوا وغیرہ ان قبروں پر مزار بنانے لگے تو انہیں بتایا گیا یہ تو اہل حدیث حضرات ہیں آپ ان کی قبروں پر مزار نہیں بنا سکتے اور ان کو سختی سے منع کر دیا گیا۔ بہر حال یہ باتیں کرنا بہت آسان......اور کام کرنا بہت مشکل

ہے۔ اپنی ذات کی نفی بہت مشکل کام ہے۔ آج ہمیں بہت افسوس ہے کہ دادا جان جو کہ پورے صوفی اور درویش انسان تھے۔ والد صاحب میں سیاست بھی تھی روحانیت بھی اور حکمت بھی تھی۔ یہ روحانیت ہم بھائیوں میں پانچ فیصد بھی منتقل نہ ہوسکی۔

**خاندانی تعارف:۔** جہاں سے ہمارے آباء مسلمان ہوئے وہ میرے پاس لکھے ہوئے ہیں۔ عاقی پھر بلاقی پھر ویرو پھر حکیم روشن دین رحمہم اللہ یہ حضرات کرنال میں مقیم تھے۔ انکے بعد حافظ غلام حسن رحمہ اللہ روڑی میں جا بسے اور وہاں لوگوں کا مفت علاج کرتے تھے۔ چھٹے حافظ غلام قادر رحمہ اللہ نابینا تھے قرآن پاک پر عبور حاصل تھا اور مشہور ولی تھے۔ بکرمی 1914ء میں فوت ہوئے اندازاً سرسٹھ 67 سال کی عمر تھی۔ اس کے بعد مولانا حکیم غوث الدین رحمہ اللہ تھے جنہوں نے تھوڑی عمر پائی۔ پھر حکیم مولانا علاؤالدین رحمہ اللہ جو بکرمی 1929 بمطابق 1872ء میں فوت ہوئے۔

میرے والد حکیم محمد عبداللہ صاحب رحمہ اللہ 1904ء میں پیدا ہوئے' 25 سال کی عمر میں کنز المجربات لکھی اور دو دسمبر 1974ء کو وفات پائی۔ انھیں اللہ لوک بھی کہا جاتا تھا 1923ء میں 19 سال کی عمر میں درس نظامی اور حکمت کے امتحان پاس کیے 34 سال کی عمر میں آل انڈیا ایورویدک طبی کانفرنس میں کتاب لکھنے پر میڈل ملا۔ آپ کی چار بیویاں تھیں۔ پہلی حاجرہ' دوسری امتل عزیز' تیسری کبریٰ صدیقہ' چوتھی فاطمہ صغریٰ۔ میری والدہ سے خواب میں بتائے جانے کی وجہ سے شادی ہوئی۔ ان کا نام کبریٰ صدیقہ تھا والد محترم کو خواب میں کہا گیا کہ یہ حضرت ابوبکر صدیق کی نسل سے ہیں ان سے شادی کریں۔

**اعمال میں اخلاص کا سچا جذبہ:۔** ابا جی مرحوم نے پہلا حج 1936ء میں کیا اس زمانے میں انڈیا سے حج کے قافلے لے جانے والے چند گنے چنے معروف لوگ تھے۔ ابن سعود کی 1930 میں گورنمنٹ بنی اور 1936 میں والد صاحب حج پر گئے تو تقریباً دوسو افراد ابن سعود کی دعوت میں موجود تھے تو مغرب کی نماز کا وقت ہو گیا ابن سعود نے چاروں طرف غور سے دیکھا اور پھر والد صاحب سے کہا کہ آپ نماز پڑھائیں۔ ابا جی مرحوم نے اس محل میں تقریباً دوسو افراد کو نماز پڑھائی اگلے دن تقریباً تیس افراد دعوت میں تھے۔ ان میں سے بھی چار منتخب کیے ان میں بھی والد صاحب شامل تھے۔ مولانا اسماعیل غزنوی رحمہ اللہ کی ابن سعود سے رشتے داری بھی تھی مولانا داؤد غزنوی کے چھوٹے بھائی تھے ان کا بیٹا تھا ڈاکٹر خالد غزنوی 1936 میں حج میں والد صاحب کے ساتھ تھا۔ وہ کہتا ہے کہ میں اس وقت سات آٹھ سال کا تھا تو تیسرے دن مولانا اسماعیل غزنوی رحمہ اللہ نے والد صاحب سے کہا کہ حکیم صاحب کل صرف آپ کی دعوت ہے اور میں آپ کے ساتھ جاؤں گا۔ والد صاحب کہنے لگے کہ میرا تو کوئی خاص تعلق ابن سعود سے نہیں ہے آپ کی وساطت سے ہی ہوا ہے تو مولانا فرمانے لگے کہ ابن سعود نے آپ کو خلعت بھی دینی ہے اور شاہی حکیم مقرر کرنا ہے اور آپ کو جہاں جتنی چاہیں زمین بھی دینی ہے تو والد صاحب نے کہا کہ میں حج کرنے آیا ہوں میں دنیاوی ملاوٹ نہیں کرنا چاہتا اور ابن سعود کی دعوت میں نہیں گئے۔ مولانا اسماعیل بہت ناراض ہوئے کہ لوگ تو ابن سعود کی ملاقات کو ترستے ہیں اور آپ کو وہ خود بلا رہے ہیں کہنے لگے نہیں میں نہیں جاؤں گا اور واقعی آپ نہیں گئے۔

**مکاشفہ میں روزانہ زیارت النبی ﷺ ہونا:۔** والد صاحب ایک دن جہانیاں میں گلی میں بیٹھے تھے' عصر کے بعد اکثر وہاں بیٹھ جاتے تھے میں نے والد صاحب سے پوچھا کہ آپ نے دوسرا حج 1972ء میں کیا ہے اس کا کوئی خاص واقعہ سنائیں کہنے لگے کہ میں مسجد نبوی ﷺ میں بیٹھا اپنا وظیفہ پڑھ رہا تھا اچانک مجھے اونگھ آگئی کیا دیکھتا ہوں میری طرف ایک ہاتھ بڑھ رہا تھا شکل نظر نہیں آئی اور مجھے کہا گیا کہ عبداللہ مصافحہ کرو۔ والد صاحب کہتے ہیں کہ میں نے پوچھا آپ کون ہیں؟ بتایا گیا کہ میں ابوبکر صدیق (رضی اللہ تعالیٰ عنہ) ہوں تو میں نے پوچھا کہ یہ ہاتھ کن کا ہے؟ تو بتایا گیا کہ یہ ہاتھ حضور اکرم ﷺ کا ہے۔ پھر فرمانے لگے کہ میں نے سوچا کہ اس کو عملی طور بھی دیکھ لوں تاکہ اس کی پرکھ ہوجائے تو میں اٹھا اور روضہ رسول ﷺ کی طرف گیا تو جونہی میں جالی کے قریب پہنچا تو کچھ لوگ ادھر ہو گئے اور کچھ ادھر ہو گئے اور مجھے راستہ دے دیا اور میں بالکل اکیلا ہی وہاں اللہ پاک سے دعائیں مانگتا رہا اور صلوٰۃ پڑھتا رہا۔ اس کے علاوہ کچھ اور علماء اور عاملوں نے بتایا کہ حکیم صاحب نے سختی سے

منع کیا تھا کہ کسی کو بتانا نہیں خاص طور پر میری زندگی میں کہ مجھے اللہ کے فضل سے روزانہ حضور اکرم ﷺ کی زیارت ہوتی ہے۔

**بھائی کا زہد وتقویٰ:۔** میرا بھائی عبدالمجید بھی فقیری لائن کا آدمی ہے وہ بڑا زاہد ہے، تقریباً بیس سال کی عمر سے یعنی جب اس نے بی اے کیا ہے اس وقت سے اس نے اوابین' اشراق' چاشت اور تہجد نہیں چھوڑی اور پانچ وقت نماز باجماعت ادا کرتا ہے' کھانا بالکل کم کھانا اور مسواک کرنا اس کا معمول ہے۔ حتیٰ کہ شادی والی رات بھی اس نے اپنے اعمال نہیں چھوڑے۔ کسی عمل پر مداومت بڑا مشکل کام ہے لیکن میں نے عبدالمجید میں یہ صفت کمال کی دیکھی ہے۔

**کیمیا گری کا شوق اور والد صاحب کا استخارہ:** تمام بھائیوں میں سے صرف میں ہی والد صاحب سے سوال پوچھتا رہتا تھا۔ ایک دن میں نے کہا کہ اباجی آپ نے مجھے اعمال، وظائف، ادویات، تشخیص سب کچھ بتا دیا ہے۔ آپ نے خالص سونا بھی بنایا ہے جو کہ زرگروں نے خالص قرار دیا ہے مجھے اس کی ترکیب بھی بتائیں تھوڑی دیر میری طرف دیکھتے رہے اور پھر فرمایا نہیں یہ ٹھیک نہیں اور اسکا پیچھا چھوڑ دو۔

☆☆☆☆☆

## جماعۃ الدعوہ کے مرکزی رہنما کی شفقت اور قدردانی

ہفت روزہ ''جرار'' کے ایڈیٹر اور جماعۃ الدعوۃ کے مرکزی رہنما، خطابت میں شیر اہلحدیث کے لقب سے معروف بے مثال خطیب، تحقیقی اور علمی معیار کے تحت تصنیفی اور تالیفی دنیا میں معروف قلمکار۔ ''روپے میرے حضور ﷺ کے''، ''مومن عورتوں کی کرامات''، ''جمال محمد ﷺ اور سائنس''، ''میں نے بائبل سے پوچھا قرآن کیوں جلے''، ''سیرت کے سچے موتی''، ''ہندو دھرم انسانیت کا قاتل'' اور دیگر علمی کتب کے تحت دنیا میں مانے ہوئے عظیم مصنف ہیں، قلمی دنیا میں آپ کا نام خود ایک ثبوت مانا جاتا ہے۔

۲۹ جولائی بروز سوموار رمضان المبارک ۱۴۳۴ھ کو محترم المقام الشیخ امیر حمزہ حفظہ اللہ کی خدمت میں ہم تین حضرات بغرض متقدمین متصوف علماء اہلحدیث کے خلاف عصر حاضر کے علماء کی بڑھتی ہوئی ناقدری اور سلف اولیائے اہل حدیث کی خدمات سے لاعلمی کی پھیلتی ہوئی وباء کے تحفظ میں لکھی جانے والی کتاب ''علمائے اہل حدیث کا ذوق تصوف'' کا مسودہ لیکر حاضر ہوئے اور اپنا مدعا پیش کیا کہ شیخ ہمارا اس کتاب سے بنیادی مقصد اپنے اسلاف پر لگائے جانے والے بے جا اور جھوٹے الزام کا مکمل دفاع ہے کہ اسلاف اہلحدیث میں کوئی ولی اللہ، صاحب تقوی اور صاحب کرامت بزرگ نہیں گزرے......

شیخ حفظہ اللہ نے اس کاوش پر پسندیدگی کا اظہار فرمایا لیکن ساتھ ہی اپنے تحقیقی اور علمی معیار کو اور آج کی ضرورت کو مدنظر رکھتے ہوئے احادیث کی سندی حیثیت، اور حدیث کو حوالے کے ساتھ نقل کرنے کی تلقین فرمائی۔ کتاب ''علمائے اہل حدیث کا ذوق تصوف'' کا مسودہ تبرکات کے باب پر نظر کرتے ہوئے آپ نے فرمایا کہ واقعی آج کے اہل حدیث ضرورت سے زیادہ خشک ہوگئے ہیں۔ اور منصوص تبرکات کا بھی انکار کر دیتے ہیں پھر آپنے اپنی معروف کتاب ''روپے میرے حضور ﷺ کے'' کے صفحہ نمبر 64 سے تبرکات نبوی ﷺ کی مثال پیش کی جو من وعن پیش خدمت ہے۔ دعا ہے اللہ تعالیٰ آپ کا سایہ تادیر ہم پر قائم رکھے کہ آپ بلاخوف لومۃ لائم خلوص وللّٰہیت کے ساتھ اظہار کی بہترین مثال ہیں۔

**شکم اطہر کے بوسے:** اپنے حضور ﷺ کا......شاہ مدینہ ﷺ کا جو نقشہ ہم نے کھینچا، ایسی صفات کے حامل حکمران سے لوگ ٹوٹ کر

محبتیں کرتے ہیں۔ جانیں نچھاور کرتے ہیں، یہ محبت بے لوث ہوتی ہے، فطری اور قلبی ہوتی ہے، چنانچہ ابو داؤد کتاب الادب میں ہے۔
حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ کہتے ہیں مجھے حضور ﷺ اکرم ﷺ نے آواز دی: اے ابوذر (رضی اللہ عنہ) میں نے کہا: لبیك، حاضر ہوگیا۔ وسعدیك: میری جان جناب کیلئے قربان ارشاد فرمائیے!

حضور ﷺ کے بلاوے پر عام صحابہ محبت کا اظہار یوں بھی کیا کرتے تھے۔ فداك ابی: حضور ﷺ پر میرا باپ قربان۔ وامی یارسول اللہ ﷺ: اے اللہ کے رسول ﷺ میری امی جان بھی جناب پر قربان، ارے خاک کے بنانے والو! میرے حضور ﷺ کے ساتھ محبتوں کے کبھی یوں بھی سین بنا کرتے تھے۔ امام ابو داؤد کتاب الادب میں مدینے کے ایک پر بہار خوش منظر مقام کا نقشہ کھینچتے ہیں ملاحظہ کرنا! بے ادبو! شاید ادب کا کوئی جھونکا امیر حمزہ کے قلم سے تمہارے بے ادب دل کی بنجر زمین پر سے گزر جائے اور اسے پر بہار بنا جائے دیکھنا اور غور کرنا!

حضرت اسید بن حضیر رضی اللہ عنہ جن کا تعلق انصار کے ساتھ تھا (سردار آدمی تھے) اپنے لوگوں سے (اپنے ڈیرے پر) باتیں کر رہے تھے۔ بڑے مزاحیہ اور ہنس مکھ آدمی تھے، اپنے لوگوں کو ہنسا رہے تھے، اس دوران اللہ کے رسول ﷺ جو وہاں موجود تھے، اسید کے پہلو میں چھڑی چبھودی۔

(اسید کی ہنسی غائب ہوگئی مڑ کر دیکھا تو اللہ کے رسول ﷺ تھے)۔ اب وہ فوراً بولے: حضور ﷺ مجھے بدلہ چاہیے۔ شاہ مدینہ! لے لو۔ اسید بن حضیر! جناب پر قمیص ہے مجھ پر قمیص نہ تھی۔

شاہ مدینہ ﷺ (کھڑے ہوگئے) اور اپنی قمیص اوپر اٹھا کر بدن ننگا کر دیا (حضرت اسید یہی چاہتے تھے۔ من کی مراد آئی) انہوں نے حضور ﷺ کو چپھا ڈال لیا اور آپ ﷺ کے پہلو مبارک کو چومتے چومتے اور چومتے ہی چلے جا رہے تھے اور کہتے جا رہے تھے: اے اللہ کے رسول ﷺ میرا پروگرام یہی تھا، پورا ہوگیا۔

قارئین کرام! سب ہی اپنے اپنے اندازے سے میرے حضور ﷺ سے محبتیں کرتے تھے ان محبتوں کے مناظر میں سے ایک منظر کا نقشہ امام مسلم بن حجاج قشیری نے کتاب الاشربہ میں یوں کھینچا ہے۔

حضور ﷺ جب مدینہ میں آئے تو حضرت ابوایوب انصاری رضی اللہ عنہ کے گھر میں ٹھہرے، حضور ﷺ نے چوبارے پہ قیام فرمایا، حضرت ابوایوب رضی اللہ عنہ نیچے رہنے لگ گئے۔ وہ کھانا تیار کرتے اور حضور ﷺ کی خدمت میں پیش کر دیا جاتا، جب بچا ہوا کھانا واپس آتا تو برتن لانے والے سے حضرت ابوایوب رضی اللہ عنہ پوچھتے، یہ بتلا حضور ﷺ کی انگلیاں کھانے کے کس حصے کو لگیں۔ برتن والا بتلاتا تو حضرت ابوایوب انصاری رضی اللہ عنہ وہیں سے کھانے کا آغاز کرتے۔

امام مسلم کتاب الفضائل میں حضرت انس رضی اللہ عنہ کی زبان سے صحابہ کی محبتوں کا ایک نقشہ یوں بھی کھینچتے ہیں۔ میں دیکھ رہا تھا حجام اللہ کے رسول ﷺ کی حجامت بنا رہا تھا آپ ﷺ کے اردگرد آپ ﷺ کے صحابہ کھڑے تھے وہ یہ چاہتے تھے کہ جو بال بھی گرے کسی آدمی کے ہاتھ پر گرے۔ یعنی میرے حضور ﷺ کا کوئی بال مبارک زمین پہ نہ گرے صحابی کے ہاتھ پہ گرے۔ امام مسلم ایک دوسرے منظر یوں دکھلاتے ہیں۔

حضرت انس رضی اللہ عنہ بتلاتے ہیں جب اللہ کے رسول اللہ ﷺ صبح کی نماز پڑھا لیتے تو مدینہ میں (گھروں کے) خادم اپنے اپنے برتن لے کر آجاتے۔ ان برتنوں میں پانی ہوتا تھا جو برتن بھی آپ ﷺ کے آگے کیا جاتا، آپ ﷺ اس برتن میں اپنا ہاتھ مبارک ڈال دیتے۔ بعض اوقات ایسا بھی ہوتا کہ صبح کو بڑی سخت سردی ہوتی، اللہ کے رسول ﷺ پھر بھی اپنا ہاتھ ان برتنوں میں ڈبوتے جاتے۔

قارئین کرام یہ ہاتھ کیسا مبارک ہاتھ تھا، کیسا خوبصورت ہاتھ تھا، صحیح بخاری کتاب الفضائل میں حضرت ابوجحیفہ رضی اللہ عنہ کی روایت کے مطابق حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے وادی بطحا میں ظہر اور عصر کو جمع کر کے دو دو رکعتیں نماز پڑھی...... اب کے لوگ آپ ﷺ کے پاس آگئے، آپ ﷺ کے ہاتھ مبارک پکڑتے اور اپنے چہرے پر پھیرتے۔ حضرت ابوجحیفہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں، میں نے بھی آپ کا ہاتھ مبارک

پکڑ لیا اور اسے اپنے چہرے پر رکھا تو کیا محسوس کیا وہ تو برف سے بڑھ کر ٹھنڈا ہے اور کستوری سے بڑھ کر خوشبودار ہے۔ اے محبان رسول ﷺ! ایسا ہاتھ...... میرے حضور ﷺ کا بھلا جس انسان کو لگ جائے اس کی سعادت کے کیا کہنے اور جس پانی کو چھو جائے اس کی برکتوں کے کیا کہنے؟ جی ہاں! یہ ہیں محبتوں کے نقشے۔ الفتوں اور پیار کے مناظر، ادب کے سین، عقیدتوں کے پھول اور احترام کی کلیاں۔

آپ علمائے اہلحدیث کی کرامات میں ولی با کمال صوفی عبداللہ رحمہ اللہ کو نمایاں صف میں شمار کرتے ہیں ہفت روزہ جرار کا مکمل حوالہ پیش خدمت ہے۔ (بشکریہ ہفت روزہ جرار، مولانا امیر حمزہ حفظہ اللہ تعالیٰ، شمارہ نمبر ۲۵ جمعۃ المبارک ۴ شعبان المعظم ۱۴۳۴ھ بمطابق ۱۴ جون ۲۰۱۳ء)

**ہفت روزہ جرار میں صوفی صاحب کی کرامات کا تذکرہ:** کلیجہ پھٹ گیا، دل خون کے آنسو رونے لگ گیا جب میں نے سنا کہ امریکہ اور ناٹو کی افواج اپنے مخالف افغان مجاہدین کو گرفتار کرتی ہیں تو انہیں مخصوص اعضاء سے محروم کر دیتی ہیں اور چھوڑ دیتی ہیں...... آہ! جب انسان پستیوں کی اتھاہ گہرائیوں میں گرتا ہے تو کس قدر گہرائی میں گرتا ہے کہ گہرائی کو ماپنا ناممکن ہو جاتا ہے اسی طرح جب فوجیں افغانستان میں داخل ہوئی تھیں تو ان لوگوں نے مجاہدین کی خواتین کی چھاتیاں کاٹیں اور ہاروں میں پرو دیا تھا۔ یہ واقعہ مجھے اس شخص نے بتلایا جو شمالی افغانستان میں اس منظر کا خود شاہد تھا۔

قارئین کرام! مجھے صوفی عبداللہ رحمہ اللہ یاد آ گئے، پاکستان ہندوستان کی تقسیم سے قبل وہ شاہ اسماعیل شہید رحمہ اللہ کی تحریک جہاد کے روح رواں تھے۔ انگریز کو مخبری ہوئی اور صوفی صاحب پکڑے گئے، انگریزوں نے انہیں مردانہ صفت سے محروم کیا اور چھوڑ دیا...... یہ کہہ کہ چھوڑا کہ ہم تجھے مردانہ صفت سے اس لئے محروم کر رہے ہیں تاکہ تیری نسل نہ چلے۔ اولاد نہ ہو کیونکہ تیری اولاد بھی باغی ہی بنے گی صوفی صاحب یہ سن کر مسکرا دیئے اور کہنے لگے کہ میرا اللہ مجھے اس قدر روحانی اولاد دے گا کہ دنیا دیکھے گی (انشاءاللہ) پھر انہوں نے ماموں کانجن میں تعلیم الاسلام کے نام کا مدرسہ بنایا جو آج بھی علمی پیاس بجھاتا ہے یوں ان کے روحانی بچے بے شمار بن گئے، صوفی صاحب بڑے مستجاب الدعوات تھے یعنی دعا کرتے تو اللہ تعالیٰ قبولیت کا نظارہ کرا دیتے۔

**دعا کرتے ہی ضرورت پوری ہو جانا (کرامت):**۔ میرے ابا جی مولانا نذیر احمد رحمہ اللہ نے مجھے ایک بار ان کا واقعہ سنایا کہ مدرسے کا تعمیراتی کام ہو رہا تھا، پیسے ختم ہو گئے مستری اور مزدور کام چھوڑ بیٹھے، تہجد کے وقت حضرت صوفی صاحب اللہ کے دربار میں کھڑے ہو گئے، لگے یاد کرنے۔ مولا! یہ تیرا کام ہے، میں پیسے کہاں سے لاؤں، عزت رکھ لے، مزدوروں کا حق دلا دے، میں کہاں جاؤں؟ کہیں نہیں جاؤں گا، مجھے پیسے چاہئیں اور ابھی چاہئیں پھر کیا ہوا؟ اسٹیشن پر آ کر ٹرین رکی، ایک تاجر نکلا، پچاس ہزار روپے لا کر صوفی صاحب کی جھولی میں ڈال دیئے، اس وقت جب وہ فجر کی نماز پڑھ کر بیٹھے اذکار کر رہے تھے۔

**ضرورت سے زائد آم مل جانا (کرامت):**۔ صلاح الدین اولکھ جو جرار میں میرے معاون ہیں۔ بتلا رہے تھے کہ ان کے والد صاحب دعا کروانے صوفی عبداللہ رحمہ اللہ کے پاس ماموں کانجن میں گئے۔ ان کے ساتھ جو شخص گیا تھا وہ آموں کی دو پیٹیاں لے کر گیا تھا۔ طلباء کو ایک ایک آم تقسیم کیا گیا مگر آم کم ہو گئے۔ صوفی صاحب کے حکم پر آم واپس لے لیے گئے۔ صوفی صاحب اللہ سے شکوہ کرنے لگ گئے۔ مولا! آم بھیجنے تھے تو اس قدر کم کیوں بھیجے تو تو بڑا وسعت والا ہے۔ اتنی دیر میں ریلوے اسٹیشن سے ملازم آ گیا کہنے لگا سندھ سے پوری پوری بوگی آموں کی آئی ہے، لے جائیں، سبحان اللہ۔

کہنے کا مقصد یہ ہے کہ دشمنوں کے ہتھکنڈے جو پرانے تھے آج بھی جاری ہیں اور مجاہدین کا طریقہ جو پہلے تھا آج بھی جاری ہے، حضرت صوفی صاحب نے جب پاکستان بن گیا تو یہاں مدرسہ بنا لیا اس لئے جہاد تو انگریز کے خلاف تھا وہ رخصت ہوا پاکستان میں جہاد کرنے والوں کو غور کرنا چاہئے کہ اپنے کلمہ پڑھنے والوں کے خلاف بھلا جہاد ہوتا ہے؟

**تاریخ کی ورق گردانی:۔** آیئے! صوفی صاحب سے اور پیچھے جاتے ہیں، 15 صدیاں پیچھے جاتے ہیں، حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی نبوت سے کوئی آٹھ سال پہلے کا واقعہ ہے، یعنی اس وقت ہمارے پیارے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی عمر کوئی 32 سال تھی، قسطنطنیہ میں روم کے بادشاہ مارلیس کی بادشاہت ختم ہوگئی۔ ختم کرنے والا ایک جرنیل تھا جس کا نام فوکاس تھا، بادشاہ نے ملکہ، پانچ بیٹوں اور تین بیٹیوں کے ہمراہ گرجے میں پناہ لے لی۔ مگر پہلے تو بادشاہ کے سامنے اس کے چار بیٹوں کو ذبح کیا گیا، پھر شیر خوار بچے کو بھی اٹھا کر ذبح کر دیا، بادشاہ کو ذبح کیا گیا، اور جو ملکہ اور شہزادیاں تھیں ان کی آنکھوں میں گرم سلائیاں پھیری گئیں، زبانیں کھینچ کر زمین پر پھینک دی گئیں، قاتلوں نے انہیں پاؤں تلے مسلا، پھر ہاتھ پاؤں کاٹے گئے پھر ننگے جسموں پر کوڑے برسائے گئے اور پھر ان پر نیزے مارے گئے اور آخر میں جلتی آگ میں پھینک دیا گیا۔ یہ ہے امریکہ اور ناٹو کے بزرگوں کی داستان کہ وہ اپنوں کے ساتھ کیا کچھ کیا کرتے تھے، آج مہذب کہلا کر بھی یہی کچھ مسلمانوں کے ساتھ کر رہے ہیں۔

یہی وہ ظالم تھے جن پر غلبے پانے کی خوشخبری اللہ نے اپنے آخری رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو دی تھی۔ حضرت فاروق اعظم رضی اللہ عنہ کا دور آیا آپ نے ایک لشکر ان کی طرف بھیجا، امام ابن عساکر لکھتے ہیں کہ اس لشکر میں حضرت عبداللہ بن خذافہ رضی اللہ عنہ بھی تھے، رومیوں نے انہیں قیدی بنالیا، شاہ روم کے سامنے پیش کیا گیا، کہنے لگا، عیسائیت اختیار کرلو، رہا کردیں گے ورنہ تانبے کے کڑاہے میں بھون دوں گا۔ حضرت عبداللہ بن خذافہ رضی اللہ عنہ نے انکار کردیا...... بادشاہ نے ایک اور مسلمان قیدی کو منگوایا اور تیل سے کڑکڑاتے کڑاہے میں ڈال کر زندہ مسلمانوں کو کوئلہ بنادیا۔ حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ سے بادشاہ کہنے لگا، یہ حشر ہوگا اگر عیسائی نہ بنو گے تم؟ حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ نے صاف انکار کردیا، کڑاہے میں پھینکنے کا حکم ہوا؟ وہ اس طرف جانے لگے تو رو دیئے، بادشاہ نے اپنے پاس بلوایا کہا، روتے کیوں ہو؟ کہنے لگے! یہ ایک جان ہے جو اللہ کی خاطر قربان ہو رہی ہے کاش میرے جسم کے ہر بال کے برابر جانیں ہوتیں میں سب قربان کرتا اور پھر بھی! بقول شاعر

حق تو یہ ہے کہ حق ادا نہ ہوا

بادشاہ حیران و ششدر رہ گیا، کہنے لگا، میرے سر کو چوم لو میں تمہیں آزاد کردیتا ہوں، کہا نہیں چوموں گا، بادشاہ کہنے لگا عیسائیت قبول کرلو، اپنی بیٹی تمہاری بیوی بناتا ہوں، بادشاہت میں شامل کرتا ہوں، حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ نے اسے بھی ٹھکرادیا، اب بادشاہ کہنے لگا کہ میرے سر کو بوسہ دو میں تیرے 80 قیدی ساتھیوں کو آزاد کرتا ہوں، حضرت عبداللہ نے کہا، ہاں! یہ ٹھیک ہے اور قیصر روم کے سر کو بوسہ دے دیا اور 80 مسلمان ساتھیوں کو رہا کروالیا...... حضرت عمر رضی اللہ تک یہ خبر پہنچی اور پھر جب حضرت عبداللہ بن خذافہ رضی اللہ عنہ امیر المومنین کے پاس پہنچے تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ان کا سر چوم لیا۔

**آج حالات اسلاف کی ضرورت:۔** قارئین کرام! یہ تھے قربانیاں دینے والے ہمارے اسلاف جنہوں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا چہرہ مبارک دیکھ لیا، بادشاہت میں حصہ، شہزادی سے نکاح کا سندیسہ ان کے جوتے کا تسمہ بھی نہ بن سکا۔ انہوں نے اپنے موقف میں تھوڑی سی نرمی کی تو وہ بھی اپنی جان کی خاطر نہیں بلکہ 80 مسلمان جانوں کی خاطر...... اللہ کی قسم! یہ تھے میرے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے جانثار۔

الغرض! ظلم آج بھی جاری ہے، اے حکمرانو! دنیا ہی سامنے نہ رکھو، شاہ روم کے وارثوں کی خوشنودیاں ہی سامنے نہ رکھو، جنت کو سامنے رکھو کہ اک دن سب کچھ چھوڑ چھاڑ کر قبر میں جانا ہے، اس جوبداہی کو سامنے رکھ کر آج کے دور میں کردار ادا کرو...... اللہ تمہاری رہنمائی فرمائے، بہادر بنائے، حضرت عبداللہ بن خذافہ رضی اللہ عنہ سے لے کر صوفی عبداللہ رحمہ اللہ تک اپنے اسلاف کو دیکھو۔ یارو! کچھ تو ڈٹ کر دکھلاؤ اللہ کو اپنے پاس پاؤ گے۔ (انشاءاللہ)

(بشکریہ ہفت روزہ جرار، مولانا امیر حمزہ حفظہ اللہ تعالیٰ، شمارہ نمبر ۲۵ جمعۃ المبارک ۴ شعبان المعظم ۱۴۳۴ھ بمطابق ۱۴ جون ۲۰۱۳ء)






نام کتاب

رویے میرے حضور ﷺ کے

تالیف

امیر حمزہ

| | |
|---|---|
| سرورق | ضیاء الرحمن |
| کمپوزنگ | محمد شفیق |
| ناشر | دارالاندلس |
| قیمت | |

پبلشرز اینڈ ڈسٹری بیوٹرز

دارالاندلس ® اسلام کی نشر و اشاعت کا عالمی مرکز

۴۔لیک روڈ، چوبرجی لاہور پاکستان

Ph: 92-42-7230549 Fax: 92-42-7242639 www.dar-ul-andlus.com






نام کتاب

سیرت کے سچے موتی

تالیف

امیر حمزہ

| | |
|---|---|
| تحقیق و تخریج | سید تنویر الحق شاہ |
| تہذیب و تحسین | محمد اشتیاق اصغر، حافظ یوسف سراج |

| | |
|---|---|
| سرورق | ضیاء الرحمن |
| کمپوزنگ | محمد شفیق |
| ناشر | دارالاندلس |
| قیمت | |

پبلشرز اینڈ ڈسٹری بیوٹرز

دارالاندلس ® اسلام کی نشر و اشاعت کا عالمی مرکز

۴۔لیک روڈ، چوبرجی لاہور پاکستان

Ph: 92-42-7230549 Fax: 92-42-7242639 www.dar-ul-andlus.com

## نام کتاب:۔سیرت کے سچے موتی......مصنف:۔امیر حمزہ حفظہ اللہ تعالیٰ

**خواتین اسلام کی بیعت اصلاح:** حضرت عبادہ بن صامت رضی اللہ عنہ کہتے ہیں: میں بھی (مدینہ سے مکہ آنے والے) ان لوگوں میں شامل تھا جو''عقبہ اولیٰ''میں موجود تھے۔ہم بارہ آدمی تھے،ہم نے اللہ کے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ہاتھ پر عورتوں والی بیعت (بیعۃ النساء) کی۔یہ بیعت جنگ کے فرض ہونے سے پہلے کی تھی،یہ بیعت مندرجہ ذیل امور پر تھی۔

(1) ہم اللہ کے ساتھ کسی کو شریک نہیں ٹھہرائیں گے۔(2) ہم چوری نہیں کریں گے۔(3) ہم بدکاری کا ارتکاب نہیں کریں گے۔(4) ہم اپنی اولاد کو قتل نہیں کریں گے۔(5) اپنی طرف سے گھڑ کر کسی پر بہتان طرازی نہ کریں گے۔(6) نیکی کے کاموں میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی نافرمانی نہ کریں گے۔آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے انصار کو مخاطب کر کے فرمایا:

اگر تم نے بیعت کرنے کے عہد کو پورا کیا تو تمہارے لیے جنت ہے اور اگر تم لوگوں نے ان گناہوں میں سے کسی کا ارتکاب کیا تو تمہارا معاملہ اللہ کے حوالے ہے۔وہ چاہے تو سزا دے اور چاہے تو تمہیں معاف کر دے۔

( بخاری کتاب مناقب الانصار، باب وفود الانصار الی النبی ﷺ ...... الخ :۳۸۹۲۔ مسلم :۱۷۰۹،مسند احمد:۳۲۳/۵، ح:۲۳۱۳۴و اسنادہ حسن لذاتہ، النسائی :۴۱۶۷،۴۱۶۶و اسنادہ حسن لذاتہ، سیرۃ ابن ھشام:۸۱/۲۔دلائل النبوۃ للبیھقی: ۴۳۶/۲واسنادہ حسن لذاتہ ،بحوالہ سیرت کے سچے موتی ص۱۳۲)

**اہل اللہ کی روحانی بصیرت کا صحابہ سے ثبوت:** حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ بتلاتے ہیں کہ ان کے چچا حضرت انس بن نضر رضی اللہ عنہ بدر کی جنگ میں شامل نہ ہو سکے تھے،چنانچہ انہوں نے اپنے جذبات کا اظہار کرتے ہوئے کہا: میں اللہ کے رسول ﷺ کے ساتھ ہو کر پہلی جنگ لڑنے سے غیر حاضر رہا،اب اگر اللہ نے مجھے موقع دیا کہ میں اللہ کے رسول اللہ ﷺ کے ساتھ ہو کر جنگ کروں تو اللہ دیکھے گا کہ میں کس بے جگری سے جنگ کرتا ہوں۔''

اور جب غزوہ احد کے دن مسلمانوں کو عارضی شکست سے دوچار ہونا پڑا تو وہ فرمانے لگے:''اے اللہ!ان مسلمانوں سے آج (اجتہادی غلطی کی وجہ سے اپنے نبی ﷺ کی حکم عدولی کر کے) جو کچھ کیا اس سے میں تیرے حضور معذرت پیش کرتا ہوں،مشرکوں نے (تیرے نبی ﷺ مسلمانوں اور شہداء کی لاشوں کے ساتھ) جو کچھ کیا، میں تیری جناب میں اس سے شدید کرب کا اظہار کرتا ہوں۔پھر آگے بڑھے تو ان کی ملاقات حضرت سعد بن معاذ رضی اللہ عنہ سے ہوگئی۔حضرت انس بن نضر رضی اللہ عنہ سے کہنے لگے: سعد! کہاں جا رہے ہو؟ مجھے تو دامن احد سے جنت کی خوشبو آ رہی ہے۔یہ کہتے ہوئے وہ آگے بڑھے اور لڑنے لگے،حتیٰ کہ شہید کر دیئے گئے۔

حضرت انس رضی اللہ عنہ کی لاش پہچانی نہ جا رہی تھی حتیٰ کہ ان کی بہن ربیع بن نضر رضی اللہ عنہ نے ان کی انگلیوں کے پورے سے ان کی لاش پہچانی۔حضرت انس بن نضر رضی اللہ عنہ کو اسی (۸۰) سے زائد زخم لگے تھے۔یہ زخم اور چرکے، نیزے،تلوار اور تیروں کے تھے۔

(بخاری، کتاب الجهاد والسیر، باب قول الله'' من المؤمنین رجال......''۲۸۰۵) صحیح مسلم کے الفاظ ہیں کہ صحابہ خیال کیا کرتے تھے کہ یہ آیت انس بن نضر رضی اللہ عنہ اور ان جیسے دیگر صحابہ کے بارے میں نازل ہوئی تھی:'' من المؤمنین رجال صدقوا ما عاھدوا الله علیه فمنهم من قضی نحبه ومنهم من ینتظر وما بدّلوا تبدیلا ''(الاحزاب:۲۳/۳۳۔بحوالہ سیرت کے سچے موتی ص۲۴۲،۲۴۳)

**اولیاء کی غیبی مدد کی مستند روایت:** حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں: حنظلہ بن ابی عامر لڑتے ہوئے ابوسفیان کے پاس جا پہنچے،وہ اسے قتل کرنے ہی والے تھے کہ شداد بن اسود نے حنظلہ رضی اللہ عنہ پر تلوار کا وار کر کے انہیں شہید کر دیا۔ان کی شہادت کے بعد اللہ کے رسول ﷺ نے صحابہ رضی اللہ عنہم سے کہا:'' ان صاحبکم حنظلة تغسّله الملائكة فسلوا صاحبتهٗ ''تمہارے ساتھی حنظلہ کو

فرشتے غسل دے رہے ہیں، ان کی بیوی سے پوچھو (کہ اس کا سبب کیا ہے؟۔ بیوی سے پوچھا گیا تو انھوں نے بتلایا کہ جب حنظلہ نے معرکہ آرائی کا سنا تو ان پر غسل واجب تھا لیکن وہ اللہ کے راستے میں اسی حالت میں نکل کھڑے ہوئے۔ یہ سن کر اللہ کے رسول ﷺ نے فرمایا: "فذاك قد غسّلته الملائكة" اسی وجہ سے فرشتوں نے حنظلہ کو غسل دیا۔ (ابن حبان: ۷۰۲۵ واسناده حسن لذاته مستدرك حاكم: ۳/۲۰۴، ۲۰۵، ح: ۴۹۱۷ واسناده حسن لذاته السنن الكبرىٰ للبيهقي: ۱۵/۴، ح: ۶۸۱۴ و اسناده حسن لذاته بحوالہ سیرت کے سچے موتی ص ۲۴۹)

**صوفیائے کرام کی بنیاد یعنی اہل صفہ کے احوال:** صفہ کسے کہتے ہیں؟ اس بارے میں جناب سمہودی نے اپنی کتاب ''وفاء الوفاء'' میں، جناب یاقوت حموی نے اپنی مشہور کتاب ''معجم البلدان'' میں اور ابن منظور نے اپنی کتاب ''لسان العرب'' میں واضح کیا کہ ''صفہ'' اس جگہ کو کہا جاتا ہے جس پر چھت پڑی ہوئی ہو۔'' (سنن نسائي ۴۹۱۳ واسناده صحيح اور سنن ابي دائود ۴۳۸۶ و اسناده صحيح) میں " صـفة الـنـسـاء " یعنی عورتوں کا چھپر (جو مسجد نبوی ﷺ میں تھا) کا جملہ موجود ہے۔ اسی طرح صحیح بخاری (قبل: ۱۰۵۲) اور نسائی (۱۴۷۸) میں ''صفۃ زم زم'' کا جملہ لکھا ہے جس کا مطلب ہے: ''زم زم کے کنویں پر چھپر۔''

**اصحاب صفہ کی تعداد:** امام ابونعیم رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ اصحاب صفہ کی تعداد مختلف اوقات میں مختلف ہوا کرتی تھی۔ جب مدینہ میں وفود زیادہ آتے تو تعداد بڑھ جاتی اور جب پردیسی کم آتے تو تعداد بھی کم ہو جاتی۔ (حلية الأولياء: ۱/۴۱۷، تحت الحديث: ۱۳۰۳)

تاہم عام دنوں میں یہاں حسب معمول ستر (۷۰) کے قریب لوگ ہر وقت موجود رہا کرتے تھے۔

(بخاري، كتاب الصلاة، باب لزوم الرجال في المسجد: ۴۴۲ ،حلية الأولياء: ۱/۴۱۷، ۴۱۸، ح: ۱۲۰۴ واسناده حسن لذاته، كتاب الزهد للامام احمد ابن حنبل رحمه الله، ص ۱۸۱ واسناده صحيح) کبھی تعداد اس قدر بھی بڑھ جاتی کہ صحابہ میں ان لوگوں کو تقسیم کر دیا جاتا اور پھر انصار صحابہ رضی اللہ عنہم اپنے حصے کے لوگوں کو گھر لے جاتے اور وہاں ان کو کھانا کھلاتے۔ اصحابہ صفہ میں جو لوگ بڑے معروف تھے، ان کی ایک فہرست امام ابونعیم رحمہ اللہ نے ''حلیہ'' میں رقم کی ہے، جو اس طرح ہے:

1۔ اوس بن اوس الثقفی رضی اللہ عنہ، 2۔ اسماء بن حارثہ رضی اللہ عنہ، 3۔ الاغر المزنی، موسیٰ بن عقبہ رضی اللہ عنہ، 4۔ البراء بن مالک رضی اللہ عنہ، 5۔ ثابت بن الضحاک رضی اللہ عنہ، 6۔ ثابت بن ودیعہ رضی اللہ عنہ، 7۔ ثقیف بن عمرو رضی اللہ عنہ، 8۔ جرہد بن خویلد رضی اللہ عنہ، 9۔ جعیل بن سراقہ رضی اللہ عنہ، 10۔ جاریہ بن حمیل رضی اللہ عنہ، 11۔ خذیفہ بن اسید رضی اللہ عنہ، 12۔ حبیب بن زید بن عاصم رضی اللہ عنہ، 13۔ حارثہ بن نعمان رضی اللہ عنہ، 14۔ حازم بن حرملہ رضی اللہ عنہ، 15۔ غسیل الملائکہ حنظلہ بن ابی عامر رضی اللہ عنہ، 16۔ حجاج بن عمرو رضی اللہ عنہ، 17۔ الحکیم بن عمیر رضی اللہ عنہ، 18۔ حرملہ بن ایاس رضی اللہ عنہ، 19۔ خباب بن الارت رضی اللہ عنہ، 20۔ حنیس بن حذافہ رضی اللہ عنہ، 21۔ خالد بن زید (ابوایوب انصاری) رضی اللہ عنہ، 22۔ خریم بن فاتک رضی اللہ عنہ، 23۔ خریم بن اوس رضی اللہ عنہ، 24۔ خبیب بن یساف رضی اللہ عنہ، 25۔ دکین بن سعید رضی اللہ عنہ، 26۔ عبداللہ ذوالبجادین رضی اللہ عنہ، 27۔ ابولبابہ انصاری رضی اللہ عنہ، 28۔ ابورزین رضی اللہ عنہ، 29۔ زید بن الخطاب رضی اللہ عنہ، 30۔ سفینہ مولیٰ رسول اللہ رضی اللہ عنہ، 31۔ ابوسعید الخدری (سعد بن مالک) رضی اللہ عنہ، 32۔ سالم مولیٰ ابی حذیفہ رضی اللہ عنہ، 33۔ سالم بن عمیر رضی اللہ عنہ، 34۔ سالم بن عمیر رضی اللہ عنہ، 35۔ السائب بن خلاد رضی اللہ عنہ، 36۔ شقران مولیٰ رسول اللہ رضی اللہ عنہ، 37۔ شداد بن اسید رضی اللہ عنہ، 38۔ صہیب بن سنان رضی اللہ عنہ، 39۔ صفوان بن بیضاء رضی اللہ عنہ، 40۔ طخفہ بن قیس رضی اللہ عنہ، 41۔ طلحہ بن عمرو رضی اللہ عنہ، 42۔ الطفاوی الدوسی رضی اللہ عنہ، 43۔ عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ، 44۔ ابوہریرہ رضی اللہ عنہ، 45۔ عرباض بن ساریہ رضی اللہ عنہ۔

(حلیة الأولیاء:۱/۴۲۵تا۴۷۱۔مسند احمد:۴/۱۲۸، ح:۱۷۱۶۱واسنادہ صحیح ۔بحوالہ سیرت کے سچے موتی ص۲۷۶، ۲۷۹)

**اصحاب صفہ کا زہد اور دنیا سے بے ثباتی:** امام ابوداؤد رحمہ اللہ اور امام ابن ماجہ رحمہ اللہ اپنی اپنی سنن میں اہل صفہ کی ان صفات کو لائے ہیں کہ ان لوگوں نے فقر اور زہد کو اپنے سینے سے لگا لیا، دنیا سے منہ موڑ لیا اور مسجد ہی میں جم کر بیٹھ گئے ۔وہ علم حاصل کرتے تھے اور اللہ کی عبادت میں مگن رہتے تھے۔ وہ الگ تھلگ ہو کر نفل نماز پڑھتے ،قرآن کی تلاوت کرتے ،اللہ کی آیات پر غور وفکر کرتے اور اللہ کا ذکر کرتے ۔ ان میں سے بعض لوگ لکھنے کی تعلیم حاصل کرتے ،اپنے استاد کو تحائف بھی دیتے ،حضرت عبادہ بن صامت رضی اللہ عنہ جو قرآن کی تعلیم دینے اور لکھنا بھی سکھاتے تھے انہیں ان کے ایک شاگرد نے کمان تحفے میں دی۔

(ابوداؤد، کتاب الاجارة، باب فی کسب المعلم :۳۴۱۶ واسنادہ حسن لذاتہ، ابن ماجہ:۲۱۵۷،اسنادہ حسن لذاتہ، والاسود بن ثعلبة، صدوق حسن الحدیث، وثقه ابن حبان (الثقات:۴/۳۳)والحاکم بتصحیح حدیثه، مستدرك حاکم : ۴۱/۲) ان لوگوں میں بعض علم اور حدیث کو حفظ کرنے میں بہت معروف ہوئے جیسا کہ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کہ جن سے کثرت کے ساتھ احادیث مروی ہیں اور حضرت حذیفہ بن یمان رضی اللہ عنہ کہ جنہوں نے فتنوں سے متعلق احادیث یاد کرنے کا اہتمام کیا۔(بخاری: ۱۱۸، ۹۹، ۵۲۵۔بحوالہ سیرت کے سچے موتی ص۲۷۹)

**دنیا جیب میں تو ہو......لیکن دل میں نہ ہو:**۔اہل صفہ جو علم اور عبادت کیلئے دنیا سے کٹ گئے تھے،اس کا یہ مطلب ہرگز نہیں کہ انہوں نے دنیا کو بالکل ہی خیر باد کہہ دیا تھا۔ وہ اپنی ضرورت کے مطابق لکڑیاں لا کر بھی بیچا کرتے تھے،جیسا کہ امام مسلم نیشاپوری رحمہ اللہ نے ذکر کیا ہے۔(مسلم:۶۷۷،بعد:۱۹۰۲)

اسی طرح اسلامی معاشرے کو جن مشکل حالات سے سابقہ پڑتا تھا وہ اس میں بھی حصہ لیتے تھے۔ جہاد وقتال میں مجاہد بن کر جایا کرتے، ان لوگوں میں سے بہت سے بدر کی لڑائی میں بھی شامل ہوئے جیسا کہ 1۔حضرت صفوان بن بیضاء رضی اللہ عنہ (حلیة الأولیاء:۱/۴۵۹)، 2۔خریم بن فاتک اسدی رضی اللہ عنہ (حلیة الأولیاء:۱/۴۴۵)،3۔حضرت خبیب بن یساف رضی اللہ عنہ (حلیة الأولیاء:۱/۴۴۶)

4۔حضرت سالم بن عمیر رضی اللہ عنہ (حلیة الأولیاء:۱/۴۵۵)،5۔حارثہ بن نعمان انصاری رضی اللہ عنہ (حلیة الأولیاء:۱/۴۳۶)

اسی طرح ان میں وہ لوگ بھی شامل ہیں جو احد کی لڑائی میں شہید ہوئے ،جیسا کہ حضرت حنظلہ رضی اللہ عنہ ہیں جن کو فرشتوں نے غسل دیا۔ یہ لوگ حدیبیہ میں بھی شامل تھے جیسا کہ حضرت جرہد بن خویلد رضی اللہ عنہ (حلیة الأولیاء۱/۴۳۲)اور حضرت ابوسریحہ غفاری رضی اللہ عنہ جبکہ حضرت ثقیف بن عمرو رضی اللہ عنہ خیبر میں شہید ہوئے ۔امام ابونعیم اصبہانی فرماتے ہیں:''حضرت عبداللہ ذوالبجادین رضی اللہ عنہ غزوہ تبوک میں شہید ہوئے۔(حلیة الأولیاء:۱/۴۴۷، ۴۴۸) حضرت سالم اور زید بن خطاب رضی اللہ عنہ یمامہ کی جنگ میں شہید ہوئے (حلیة الأولیاء: ۱/۴۵۴) الغرض، وہ علم، عبادت اور ذکر وفکر میں بھی باکمال تھے اور جہاد وقتال کے میدانوں میں بھی لاجواب تھے۔ جی ہاں! وہ ......''ع رھبانا في اللیل و فرسانا في النھار ''یہ لوگ رات کو عبادت گزار تھے اور دن کو شہ سوار تھے۔(بحوالہ سیرت کے سچے موتی ص۲۸۰)

**اہل صفہ کا لباس فقیرانہ:** کتب احادیث وسیر میں جو تفصیلات آئی ہیں، ان کا خلاصہ یہ ہے کہ فقر وغربت کے باعث کسی کے پاس بھی مکمل لباس نہیں تھا۔ بعض کے پاس ایک ہی چادر تھی، جسے وہ اپنی گردن کے ساتھ باندھ لیتے تھے اور جسم اور ستر کو وہی چادر ڈھانپتی، یہ چادر بھی بعض کے تو نصف پنڈلیوں تک آجاتی اور بعض کے لئے وہ چادر اس قدر چھوٹی ہوتیں کہ وہ گھٹنوں تک بھی نہ پہنچ پاتیں۔ بعض لوگ صرف ازار بند ہی باندھ پاتے اور باقی جسم ننگا ہوتا۔(بخاری:۴۴۲،حلیة الاولیاء:۱/۴۱۷، ۴۱۸ ح:۱۲۰۴ واسنادہ حسن لذاتہ، کتاب الزھد: للامام احمد ابن حنبل، ص:۱۷واسنادہ صحیح)

صفہ چونکہ اردگرد سے کھلا تھا، اس لیے ہوا اور گرد بھی اہل صفہ پر پڑتی، پسینے پر جب گرد پڑتی تو جسم خاک آلود ہو جاتے۔
(بحوالہ سیرت کے سچے موتی ص ۲۸۱)

**رسول کریم ﷺ کی محبت اہل صفہ کے ساتھ:** مطالعہ احادیث سے معلوم ہوتا ہے کہ اللہ کے رسول اللہ ﷺ اہل صفہ کے پاس جا کر بیٹھتے، ان سے ملاقات کرتے، خیریت دریافت کرتے اور احوال معلوم کرتے، انہیں آخرت یاد دلاتے، قرآن کی قرات اور قرآن پر غور و فکر کی جانب توجہ دلاتے، انہیں ذکر الٰہی اور آخرت پر نگاہ جمائے رکھنے کی تلقین کرتے، دنیا سے بے رغبتی کی تلقین کرتے اور دنیاوی آرائش کی جانب سرپٹ بھاگنے کی تمنا کا علاج کرتے۔(مسند احمد: ۸/۴، ۹، ۱۵۴، ح: ۱۶۲۶۳ واسنادہ صحیح و ۱۷۵۴۳ واسنادہ صحیح، مسلم: ۸۰۳)

بیماروں کی عیادت فرماتے، ان کی رہنمائی کرتے، غم گساری کرتے، جب اللہ کے رسول ﷺ کے پاس صدقے کی کوئی شے آتی تو اسے اہل صفہ کی طرف بھیج دیتے اور اس سے خود کچھ بھی نہ لیتے اور جب کوئی ہدیہ آتا تو اسے بھی اہل صفہ کی طرف روانہ کر دیتے لیکن اہل صفہ کے ساتھ بیٹھ کر تحفے کے اس کھانے میں شامل ہو جاتے۔

(بخاری: ۶۴۵۲، ترمذی: ۲۴۷۷ واسنادہ حسن لذاتہ، ابن حبان: ۶۵۳۵ و اسنادہ صحیح، مستدرک حاکم: ۱۵/۳، ۱۶، ح: ۴۲۹۱ واسنادہ حسن لذاتہ) آپ ﷺ اپنی بیویوں کے گھروں میں اکثر ان لوگوں کو دعوت طعام پہ مدعو کرتے رہتے۔ ان لوگوں کے ساتھ آپ ﷺ کی محبت کا یہ حال تھا کہ گھر والوں کے مقابلے میں اہل صفہ کو ترجیح دیتے۔(بحوالہ سیرت کے سچے موتی ص ۲۸۲)

**صوفیائے کرام ہر دو محاذوں کے علمبردار:** قارئین کرام! آج کے دانشور کہتے ہیں کہ جرائم بے روزگاری اور غربت کی وجہ سے پھیلتے ہیں، ان لوگوں کی یہ بات سوائے جہالت کے کچھ نہیں، اہل صفہ کا کردار دیکھ لو، اس دور کے جاہلی معاشرے سے نکلے ہوئے ان لوگوں کی تربیت کی ہے جناب محمد کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے اور اس تربیت کا نتیجہ یہ ہے کہ وہ جرائم سے کوسوں دور ہیں، لیکن وہ لوگ جن کی تربیت قرآن و سنت سے ہٹ کر ہوتی ہے زیادہ تر وہی قتل کرتے اور ڈاکے ڈالتے ہیں۔ زمینوں، پلاٹوں، فیکٹریوں اور کوٹھیوں کے مالک ہونے کے باوجود غریبوں کو بے گھر کرتے پھرتے ہیں اور ان کے پلاٹ ہتھیا لیتے ہیں۔ اس حقیقت کو آج بھی ملاحظہ کیا جا سکتا ہے، لہٰذا یہی فرق ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی تربیت اور جاہلی تربیت کے درمیان، اللہ کے نظام اور انسانوں کے بنائے ہوئے قوانین کے درمیان۔

اس حقیقت کو بھی فراموش نہیں کرنا چاہیے کہ ہمارے معاشرے میں ایک صوفی کے کردار کا جو تصور ہے وہ اس کردار سے بالکل مختلف ہے جو صفہ کے رہنے والے صحابہ کا تھا، اگر آج کا صوفی جناب رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے بتائے ہوئے صفہ اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے تربیت یافتہ اہل صفہ کی طرف اپنے آپ کو منسوب کرتا ہے تو پھر آج کے صوفیائے کرام کو تبھی صوفیائے عظام مانا جائے گا جب وہ علم، عبادت، زہد اور جہاد کے میدانوں میں برابر برسرپیکار ہوں گے۔ جہاد کے میدان مجاہدین کو پکار رہے ہوں اور کوئی سمجھے کہ اس جہاد سے کنی کترا کر وہ تصوف کی عبا اوڑھ کر صوفی بنا رہے گا تو یہ خام خیالی ہے، اہل صفہ کا منہج اس کا واضح انکار کر رہا ہے (سیرت کے سچے موتی ص ۲۸۴)

**صحابہ کرام کے ساتھ غیبی امداد کے واقعات:** حضرت محمود بن لبید رضی اللہ عنہ سے مروی ہے: جب حضرت سعد رضی اللہ عنہ کا جنازہ اٹھایا گیا تو منافق کہنے لگے: اے اللہ کے رسول ﷺ ہم نے آج تک اس جنازے سے ہلکا جنازہ کوئی نہیں دیکھا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: سعد کا جنازہ اس لیے ہلکا ہے کہ اس وقت فرشتوں کی وہ جماعت زمین پہ آئی ہے جو آج سے پہلے کبھی زمین پر نہیں آئی۔ انہوں نے سعد کو تمہارے ہمراہ اٹھا رکھا ہے۔(طبقات ابن سعد: ۳۲۶/۳، ۳۲۷ واسنادہ حسن لذاتہ، الترمذی: ۳۸۴۹ حسن، مستدرک حاکم: ۲۰۷/۳، ح: ۴۹۲۶ حسن، طبرانی کبیر: ۱۲/۶، ۱۳، مسند ابی یعلی: ۱۱۴/۳، ح: ۳۰۲۴ حسن)

جابر رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ اللہ کے رسول ﷺ نے فرمایا: ''اهتز عرش الرحمان لموت سعد بن معاذ'' سعد بن معاذ کی موت پر رب رحمان کا عرش بھی ہل گیا۔

(بخاری، كتاب مناقب الانصار، باب سعد بن معاذ رضی الله عنه: ۳۸۰۳۔بحوالہ سیرت کے سچے موتی ص ۳۲۵)

**خواتین کی بیعت اصلاح کی دوسری دلیل:**۔حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا بیان فرماتی ہیں: مومن عورتیں اس بات یعنی ایمان پر جب ہجرت کر کے مدینہ میں نبی کریم ﷺ کے پاس آیا کرتی تھیں تو اللہ کے رسول اللہ ﷺ اللہ کے فرمان کے مطابق ان کی جانچ پڑتال کر لیتے۔اللہ تعالیٰ کا فرمان یہ تھا:'' يايها النبى اذا جاءك المومنت يبايعنك على ان لا يشركن بالله شيئا ولا يسرقن ولا يزنين ولا يقتلن اولادهن ولا ياتين ببهتان يّفترينهٗ بين ايديهن وارجلهن ولا يعصينك فى معروف فبا يعهن واستغفر لهن الله، ان الله غفور رحيم '' (الممتحنة: ۱۲/۶۰) اے نبی! جب تمہارے پاس مومن عورتیں بیعت کرنے آئیں کہ وہ اللہ کے ساتھ کسی کو شریک نہ بنائیں گی، نہ چوری کریں گی اور نہ زنا کریں گی، نہ اپنی اولاد کو قتل کریں گی اور نہ اپنے ہاتھ اور پاؤں میں کوئی (بدکاری یا بدچلنی کا) بہتان گھڑ کر لائیں گی اور کسی نیک معاملے میں آپ کی نافرمانی نہ کریں گی، تو آپ ان سے بیعت بھی لے لیں اور ان کیلئے اللہ تعالیٰ سے معافی بھی مانگ لگیں، اللہ تعالیٰ یقیناً بخشنے والا، رحم کرنے والا ہے۔حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا مزید بتلاتی ہیں: ان مہاجر مومن عوتوں میں جو عورت ان شرائط کا اقرار کر لیتی اس کے بارے میں سمجھا جاتا کہ یہ خاتون امتحان میں کامیاب ہوگئی، چنانچہ، جب یہ خواتین اپنی زبان سے اقرار کر لیتیں تو اللہ کے رسول ﷺ ان سے فرماتے:'' انطلقن فقد بايعتكنّ '' میں نے تم سے بیعت لے لی، اب جاؤ۔

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا بتلاتی ہیں: اللہ کی قسم! بیعت لیتے وقت اللہ کے رسول ﷺ کا ہاتھ مبارک کسی عورت کے ہاتھ کو نہیں لگا، بس آپ ﷺ گفتگو کے ذریعے ہی بیعت لیتے تھے، اللہ کی قسم! اللہ کے رسول ﷺ نے عورتوں سے صرف انہی باتوں پر عہد لیا جن کا اللہ تعالیٰ نے حکم دیا تھا۔(بخاری، كتاب الطلاق، باب اذا سلمت المشركة ...... الخ: ۵۲۸۸۔بحوالہ سیرت کے سچے موتی ص ۳۶۸)






## نام کتاب:۔مومن عورتوں کی کرامات......مصنف:۔امیر حمزہ حفظہ اللہ

**کتاب''مومن عورتوں کی کرامات''ایک عظیم شاہکار:**''مومن عورتوں کی کرامات''مولانا امیر حمزہ حفظہ اللہ کی تالیف لطیف ہے، کتاب وسنت کی روشنی میں انہوں نے اسلام کی چند ایسی خواتین کے واقعات کو جمع کیا ہے کہ ایمان وتقویٰ کی بنیاد پر اللہ تعالیٰ نے جن کو صاحب کرامات بنایا۔ یہ واقعات آج کی مسلم خواتین کے لئے روشنی کا مینار ہیں۔ بازار میں اب تک من گھڑت قصے کہانیوں پر مشتمل کرامات کے نام سے بے شمار کتب موجود ہیں مگر قرآن مجید اور صحیح احادیث سے ثابت مومن عورتوں کی کرامات پہلی بار منظر عام پر آرہی ہے......اور پھر مولانا امیر حمزہ حفظہ اللہ کے قلم نے جدید دور کے مطابق دلکش اسلوب میں ایسا انداز اپنایا ہے کہ یہ کتاب ہر عورت کی اصلاح کیلئے ایسا گلدستہ بن گیا ہے جو جہیز میں دینے کیلئے ایک گراں قدر تحفہ ہے......اس کے ساتھ ساتھ اگر مرد بھی پڑھیں تو وہ ایک بااخلاق اور نرم خو خاوند بن جائیں نیز عقیدے کی اصلاح اور معاشرتی زندگی میں مرد اور عورت میں یہ ایک انقلاب آفریں تحریر ہے۔ اللہ تعالیٰ اس کتاب کو مسلم خواتین کیلئے صراط مستقیم پر گامزن ہونے کا ذریعہ بنائے اور مؤلف محترم کو اس کی جزائے خیر عطا فرمائے۔آمین۔(مومن عورتوں کی کرامات،ص۱۳)

محمد سیف اللہ خالد(مدیر''دارالاندلس''۲۰ شعبان ۱۴۲۵ھ ا اکتوبر 2004ء)

**خواتین کی کرامات پر مستند کتاب:** ہم نے اپنی کتاب''مومن عورتوں کی کرامات''میں ان کرامات کا ذکر کیا ہے جو کتاب وسنت سے ثابت ہیں۔ کتاب وسنت سے ثابت ہونے والی کرامات کا تعلق لامحالہ بعثت محمد ﷺ سے پہلے کی مومن خواتین اور جناب محمد کریم ﷺ کی صحابیات سے ہے۔ مزید برآں بعد کی خواتین کے جو مستند واقعات ہیں ہم نے ان کا بھی ایک باب باندھا ہے۔اس کتاب کو لانے کا مقصد یہ ہے کہ کتاب وسنت کے خلاف الٹے سیدھے غیر مستند واقعات پر مشتمل جو کتابیں بازار میں دستیاب ہیں اور خواتین کے عقیدے کی بربادی کا باعث ہیں،ان کی بجائے مستند واقعات پر مشتمل ایک ایسی کتاب فراہم کی جائے جس کے واقعات پڑھ کر عقیدہ ٹھیک ہو،معاشرے کی اصلاح ہو اور دین پر کاربند رہنے اور تکالیف برداشت کرنے کا حوصلہ بھی پیدا ہو۔

مجھے اس موضوع پر کتاب لکھنے کی ترغیب برادرم سیف اللہ خالد مدیر''دارالاندلس''نے دلائی، چنانچہ میں نے تفاسیر اور کتب احادیث کے بعد دیگر کتابوں میں سے سب سے زیادہ جس کتاب سے استفادہ کیا وہ''شیخ عبدالرقیب بن علی''کی کتاب''کرامات اولیاء''ہے۔ اللہ تعالیٰ کے حضور دعا ہے کہ وہ اس کتاب کو خواتین کی اصلاح کا ذریعہ بنا دے۔آمین۔(امیر حمزہ ا اکتوبر 2004ء)(مومن عورتوں کی کرامات،ص۱۶)

### اللہ!اللہ! حضرت سارہ رضی اللہ عنہا کی کرامت

**وہ عورت اللہ کی ولیہ ہے:** عورت......جس نے اپنی عزت کو محفوظ رکھا،عصمت کو داغدار نہیں ہونے دیا،عفت کو گدلا نہیں ہونے دیا، اپنی آبرو کو اس طرح سنبھال کر رکھا جس طرح کوئی مالدار اپنے مرجان اور یاقوت ڈاکوؤں اور چوروں سے محفوظ کر کے رکھتا ہے،وہ عورت اللہ کی ولیہ ہے،اللہ کریم کے ہاں ایک بزرگ عورت کا مقام رکھتی ہے۔

**اللہ سے تعلق کی عظیم داستان:** میری بہنو! میں جس عورت کا ذکر کرنے لگا ہوں یہ عورت اس عظیم انسان کی بیوی ہے جسے اللہ نے اپنا ''خلیل''کہا ہے۔خلیل گہرے اور جگری دوست کو کہا جاتا ہے۔اللہ کے اس دوست کا نام''ابراہیم علیہ السلام''ہے۔ جناب ابراہیم علیہ السلام جب عراق کی سرزمین سے نمرود کے ہاتھوں ستائے ہوئے نکلے اور دیس سے پردیس ہو کر فلسطین کی طرف چلے تو ان کے ساتھ ان کی بیوی بھی تھیں۔آپ کی اس بیوی کا نام سارہ رضی اللہ عنہا تھا۔(مومن عورتوں کی کرامات،ص۲۰)

دونوں میاں بیوی اپنا ایمان بچا کر مہاجر بنے،سفر کرتے چلے جا رہے تھے۔راستے میں مصر کا ملک تھا،جب مصر میں داخل ہوئے تو وہاں کے بادشاہ کو خبر ہوئی کہ ایک شخص ہمارے ملک میں داخل ہوا ہے اور اس کے ساتھ اس کی نوجوان بیوی بھی ہے اور وہ بے حد خوبصورت ہے۔

بادشاہ کی عادت سوتھی کہ اسکے ملک میں نئے آنے والے کے ساتھ اگر کوئی عورت ہوتی اور وہ خوبصورت ہوتی تو بادشاہ اس عورت کو پسند کر لیتا اور اپنے پاس رکھ لیتا۔ چنانچہ بادشاہ نے حضرت ابراہیم علیہ السلام کے ساتھ بھی یہی سلوک کرنے کا ارادہ کیا۔

صحیح بخاری میں حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی حدیث کے مطابق بادشاہ کے کارندے حضرت ابراہیم علیہ السلام کے پاس آئے اور انہیں بادشاہ کا پیغام دیا کہ وہ حضرت سارہ رضی اللہ عنہا کو بادشاہ کے پاس بھیجیں۔ حضرت ابراہیم علیہ اسلام پردیسی تھے، اجنبی تھے، غریب الدیار اور مسافر تھے، وہ کیا کر سکتے تھے۔ بے بس تھے لیکن اللہ کے موحد بندے تھے، انہیں یہ یقین تھا کہ جس اللہ کی توحید کیلئے وہ آگ میں کود گئے اور اللہ نے انہیں محفوظ رکھا وہ اللہ اپنے بندے کی عزت کا بھی ضرور پاس کرے گا۔ چانچہ بے بس مسافر نے پانی بیوی کو بادشاہ کی طرف روانہ کر دیا۔

**بادشاہ کی بدنیتی اور آپ کی کرامت:** حضرت سارہ رضی اللہ عنہا کو محل میں پہنچا دیا گیا، بادشاہ ان کے حسن کے بارے میں اپنے کارندوں سے آگاہ ہو چکا تھا اس کی نیت جو پہلے ہی خراب تھی کہ وہ اب اس کا ارادہ اور زیادہ برا ہو گیا۔ چنانچہ وہ حضرت سارہ رضی اللہ عنہا کی طرف متوجہ ہونے لگا تو حضرت سارہ رضی اللہ عنہا اٹھ کھڑی ہوئیں، وضو کرنے لگیں اور انہوں نے نماز شروع کر دی، وہ اپنے اللہ کے حضور کھڑی ہو گئیں۔ محسوس ہوتا ہے کہ بادشاہ یہ منظر دیکھتا رہا اور یہ سوچ کر انتظار کرتا رہا کہ یہ خاتون اپنی عبادت سے فارغ ہو گی تو پھر اس کی طرف بڑھوں گا، ادھر حضرت سارہ رضی اللہ عنہا اپنے رب کریم سے باتیں کر رہی تھیں۔ جو کوئی بھی جب اپنے رب کے حضور نماز میں کھڑا ہوتا ہے تو وہ اپنے اللہ سے باتیں کرتا ہے۔ حضرت سارہ رضی اللہ عنہا نے اپنے رب سے اپنی مشکل کے بارے میں جو بات کی، اللہ کی قسم! باکمال کی، انہوں نے کہا: ''اللھم ان کنت امنت بك وبرسولك واحصنت فرجي الا علي زوجي فلا تسلط علي الكافر '' (بخاری) اے اللہ! اگر میں تجھ پر ایمان لائی ہوں، تیرے رسول پر ایمان لائی ہوں، اپنے خاوند کو چھوڑ کر میں نے اپنی عزت وعصمت کو کبھی داغدار نہیں ہونے دیا......تو (پھر اے میرے مولا!) اس کافر کو مجھ پر مسلط نہ ہونے دے۔

اللہ! اللہ! حضرت سارہ مشکل میں ہیں، عزت کو بچانے کی مشکل......اس مشکل میں فریاد کناں ہیں اپنے مولا کریم سے......اور مشکل سے نکلنے کیلئے اپنے اللہ کے ہاں کسی کا واسطہ نہیں ڈالتی، کوئی وسیلہ نہیں ڈھونڈتی بلکہ وسیلہ ڈھونڈا تو اللہ کی عبادت کا......نماز پڑھتی ہیں اور نماز میں اپنے عمل کا وسیلہ ڈالتی ہیں۔ اللہ کی یہ ولیہ عورت ایمان کے بعد اپنے جس عمل کا وسیلہ اپنے رب کے حضور ڈالتی ہیں وہ اپنی پاکدامنی کا وسیلہ ہے۔ اللہ اکبر! پاکدامنی کتنی بڑی چیز ہے، کتنا اعلیٰ عمل ہے۔ یہ کس قدر خوبصورت نگینہ ہے جسے حضرت سارہ رضی اللہ عنہا نے سنبھال سنبھال کے رکھا ہے۔ یہ کیسا خوبصورت یاقوت ہے جس پر حضرت سارہ رضی اللہ عنہا نے خراش تک نہیں آنے دی۔ یہ کیسا چمکدار ہیرا ہے جس پر اللہ کے خلیل کی بیوی نے گرد بھی نہیں پڑنے دی۔ اللہ اکبر! یہ کتنا بڑا اور عالیشان عمل ہے۔ عزت کی حفاظت واقعی بہت بڑا عمل ہے، اس کے بڑا اور عالیشان ہونے پر یہی دلیل کافی ہے کہ اللہ کی بندی نے اس عمل کو اللہ کے دربار میں بطور واسطہ پیش کیا ہے اور مدعا یہ ہے کہ عزت بچ جائے۔ عفت مشکل میں ہے اور دعا ہے کہ اے اللہ! اس مشکل سے نکال دے کہ تو ہی مشکل کشا ہے۔ (مومن عورتوں کی کرامات، ص۲۱،۲۲)

**آپ کا مقام بہت اونچا ہے:** واہ! واہ! اے مسلمانوں کی روحانی اماں! تیرے سچے عمل کی لاج......عرش والے ''لج پال'' نے ایسی رکھی کہ کمال کر دیا۔ بے شک آپ نے اللہ کے حضور واسطہ اپنے خاوند کا نہیں ڈالا، باوجود اس کے کہ وہ اللہ کے گہرے دوست ہیں......آپ نے واسطہ ڈالا تو اپنے عمل کا ڈالا۔ آپ کو ولایت ملی تو اپنے عمل سے ملی، کسی دوسرے کے مقام و مرتبہ اور کسی دوسرے کے نیک عمل سے ولایت نہیں ملی بلکہ اپنے ہی عمل سے ملی اور آپ کا یہ کردار قیامت تک آنے والی تمام عورتوں کیلئے نمونہ بن گیا ہے کہ مقام ملے گا تو اپنے عمل سے ملے گا اور اللہ اور اس کے رسول پر ایمان کے بعد عورت کیلئے جو سب سے بڑا عمل ہے، جو ولایت کی بلندیوں تک پہنچانے والا ہے وہ عزت وآبرو کی حفاظت کا عمل ہے۔ (مومن عورتوں کی کرامات، ص۲۲)

**ولیہ کی فریاد اور غیبی مدد الٰہی:** میری بہنو! ہم سب کی روحانی ماں اللہ کی ایسی ولیہ اور دوست تھیں کہ اللہ نے ان کی فریاد کو فوراً سنا اور پھر اگلا منظر کیسا سامنے آیا۔ آیئے ملاحظہ کیجئے: حضرت سارہ رضی اللہ عنہا نے نماز ختم کر لی، اپنے رب سے فریاد کر لی تو بادشاہ اپنے تخت سے اٹھا، حضرت سارہ رضی اللہ عنہا کی طرف بڑھنے لگا اور جب قدرے قریب آیا تو بے ہوش کر دھڑام سے محل کے فرش پر گر پڑا۔ اس کے منہ سے اس طرح کی آوازیں آ رہی تھیں جیسے موٹے کٹے کو ذبح کیا جائے تو گھر ڑ گھر ڑ کی آوازیں نکلنا شروع ہو جاتی ہیں، بادشاہ کا بھی یہی حال تھا۔ منہ سے جھاگ بہنا شروع ہو گئی تھی، اب اس کے پاؤں بھی زمین سے رگڑیں کھانے لگے تھے، ٹانگیں چل رہی تھیں۔ وہ تڑپ رہا تھا، صاف نظر آ رہا تھا کہ یہ اللہ کی گرفت میں ہے۔ یہ حضرت سارہ کو اپنی گرفت میں لینا چاہتا تھا لیکن اللہ نے ایسا گرفت میں لیا کہ ''بے بے'' یاد آ گئی۔

**جو تو میرا تو سب تیرا:** لوگو! جب کوئی اللہ کا بن جاتا ہے تو اللہ اس کا بن جاتا ہے۔ حضرت سارہ رضی اللہ عنہا کے لیے مولا کریم ایسے بن گئے کہ حضرت سارہ رضی اللہ عنہا جو کہتیں جاتی تھیں، عرش والا رب اسی طرح کرتا جاتا تھا۔ حضرت سارہ رضی اللہ عنہا کو خیال آیا کہ اگر یہ بادشاہ اسی طرح مر گیا تو پھر کیا ہو گا؟ کہیں اس کے قتل کا الزام مجھ پر ہی نہ لگ جائے؟ چنانچہ یہ خیال آتے ہی حضرت سارہ رضی اللہ عنہا اپنے رب کے حضور فریاد کرتی ہیں: ''اللھم ان یمت یقال ھی قتلتہ'' (بخاری) مولا کریم! اگر یہ مر گیا تو یہی کہا جائے گا کہ اس عورت نے بادشاہ کو مار دیا ہے۔

**جو چاہا......رب نے کر دیا!** اللہ نے اپنی بندی کے خدشہ کے مطابق ان کی خواہش کو پورا کر دیا اور بادشاہ کو ٹھیک کر دیا۔ اللہ ہی بہتر جانتا ہے کہ درمیان میں کتنا وقفہ پڑا۔ یہ معاملہ چند منٹ کا تھا یا چند گھنٹوں کا تھا یا ایک آدھ دن کا تھا۔ بہر حال بادشاہ کے ساتھ جو ہوا وہ اسے بھلا کر دوبارہ پہلے والی حرکت کا سوچنے لگا...... حضرت سارہ رضی اللہ عنہا نے جب دوبارہ دیکھا کہ بادشاہ کو عقل نہیں آئی بلکہ اب پھر سرکشی پر آمادہ ہے...... تو دوبارہ پہلے والا عمل دہرایا، وضو کیا نماز پڑھی اور اللہ کے ہاں پہلے والی دعا کی ...... نماز سے فارغ ہوئیں تو بادشاہ آگے بڑھا۔ وہ دوسری بار پھر نیچے گرا اور پہلے والی حالت سے دوچار ہو گیا۔ حضرت سارہ رضی اللہ عنہا نے دوبارہ اپنے رب سے وہی التجا کی کہ اے اللہ! اگر یہ مر گیا تو الزام اس کے مرنے کا تیری بندی پر ہی آئے گا۔

اللہ! اللہ! اللہ کریم نے بادشاہ کو دوبارہ ٹھیک کر دیا، گویا اللہ کریم کہہ رہے تھے کہ میری بندی! تو جس طرح کہتی جائے گی ہم اسی طرح کرتے جائیں گے۔

قارئین کرام! بادشاہ نے اب دربار لگایا اور اپنے کارندوں کو کہنے لگا: یہ عورت جو تم میرے پاس لائے ہو یہ جنات میں سے کوئی جن عورت تھی جسے تم میرے پاس لے آئے، اسے اس کے خاوند ابراہیم علیہ اسلام کے پاس لے جاؤ۔ محسوس ہوتا ہے کہ وہ کارندے جانے لگے تو بادشاہ نے انہیں کہا کہ ٹھہرو! یہ لڑکی ہے، اس کا نام ''حاجرہ'' ہے اسے اس خاتون کے سپرد کر دو کہ وہ اسے ساتھ لے جائے۔

اللہ! اللہ! حضرت سارہ رضی اللہ عنہا کی کرامت دیکھئے کہ وہ بادشاہ جو حضرت سارہ کے حسن میں دل گرفتہ ہو کر انہیں اپنے پاس رکھنا چاہتا تھا وہ اب اپنی لڑکی کی خادمہ بنا کر حضرت سارہ رضی اللہ عنہا کے سپرد کر رہا تھا۔

حضرت سارہ رضی اللہ عنہا حاجرہ کو لے کر حضرت ابراہیم علیہ السلام کے پاس پہنچیں تو آپ یقیناً خوش ہوئے ہوں گے کہ اللہ نے کرم کیا، سارہ آ گئی مگر حیران بھی ہوں گے کہ یہ ایک اور لڑکی بھی اس کے ساتھ ہے۔ حضرت سارہ رضی اللہ عنہا نے خلیل علیہ السلام کی حیرانی کو فوراً دہری خوشی و مسرت میں یہ کہہ کر تبدیل کر دیا: '' اشعرك ان الله كب الكافر واخدم وليدة ''(بخاری)

جناب نے محسوس نہیں کیا کہ اللہ نے کافر کو اوندھے منہ پٹخ کے رکھ دیا اور خدمت کے لئے یہ لڑکی بھی عطا کر دی ہے۔

(مومن عورتوں کی کرامات، ص ۲۳، ۲۴)

## بئر زم زم حضرت حاجرہ رضی اللہ عنہا کی کرامت

اللہ کی صابرہ وشاکرہ بندی حاجرہ رضی اللہ عنہ کی یہ کرامت ہزاروں سال سے آج بھی جاری ہے۔اللہ تعالیٰ نے مجھے کئی بار یہاں آنے کی سعادت سے نوازا...... میں جب بھی اس کنویں کے قریب گیا،حضرت حاجرہ رضی اللہ عنہا کی اس کرامت اوراس کے پورے پس منظر کو ذہن میں ایک فلم کی طرح چلا کر لطف اندوز ہوتا رہااور زم زم پیتے ہوئے یہ سوچتا رہا کہ مکہ شہراوراس کے اردگرد میلوں تک آج بھی نہ کوئی نہر ہےاور نہ کوئی چشمہ۔ پہاڑ خشک اور سخت ہیں،گرمی اس قدر ہے کہ ہمارے ہاں پاکستان میں جب دسمبر اور جنوری کی سردی میں لوگ ٹھٹھرتے ہیں تو مکہ میں ایئر کنڈیشنر ز چلتے ہیں......اس گرم اور ویران وادی میں اللہ کی قدرت کا نظارہ دیکھو،حضرت حاجرہ رضی اللہ عنہا کی کرامت کا منظر دیکھو کہ یہ چشمہ جو کنویں کی شکل میں ہے، ہزاروں سال سے جاری ہے۔آج وہاں ٹیوب ویل نصب ہےاور 24 گھنٹے چلتا ہےمگر پانی کی کوئی کمی نہیں۔ یہ پانی مکہ کے شہری بھی پیتے ہیں، جدہ کے شہری بھی یہی پانی پیتے ہیں اور مدینہ کے حرم نبوی میں بھی یہی پانی پیا جاتا ہے۔ ویسے تو سارا سال ہی لاکھوں لوگ عمرے کیلئے آتے ہیں اور پانی پینے کے علاوہ نہانے کے ساتھ ساتھ...... جاتے ہوئے ہمراہ بھی لے جاتے ہیں مگر رمضان میں عمرہ کرنے والوں کی تعداد اب پچیس سے تیس لاکھ کو چھونے والی ہے، یہ سب لوگ اپنے گھروں میں بھی پانی لے کر جاتے ہیں۔ یوں پوری دنیا میں یہ پانی پہنچتا ہےمگر زم زم کے کنویں میں پانی کی کوئی کمی نہیں۔ لاریب مولا کریم نے اپنی بندی کیلئے زم زم کی صورت میں کرامت کا جو فیض جاری کیا وہ آج بھی جاری ہے۔(مومن عورتوں کی کرامات،ص ۳۱،۳۲)

**زم زم شفاؤں کا خزانہ:** زم زم کے پانی میں اللہ تعالیٰ نے بڑی شفا رکھی ہےاور یہ محض عقیدہ وایمان ہی کی بات نہیں بلکہ اس پانی کو دنیا کی اعلیٰ ترین لیبارٹریوں میں چیک کیا گیا تو رزلٹ یہ آیا کہ صحت کے اعتبار سے یہ پانی مکمل طور پر صحت مند ہےاوراس کی کوالٹی اس قدر اعلیٰ ہے کہ اس کوالٹی کا پانی روئے زمین پر اور کہیں موجود نہیں۔

**حضرت حاجرہ کی کرامت تا قیامت جاری رہے گی:** سعودی عرب کا جو موجودہ دور ہےاس کے بانی شاہ عبدالعزیز آل سعود رحمہ اللہ کے زمانے میں ایک برطانوی کمپنی نے زم زم کو اپنی لیبارٹری میں چیک کرنے کا پروگرام بنایا۔زم زم کا سیمپل لیا گیا۔آگے کمپنی تک جس شخص نے یہ سیمپل پہنچایا وہ اس کمپنی کا ایک کارندہ اور یہودی تھا۔اس یہودی نے زم زم کے پانی میں عام اور آلودہ پانی ملا دیا، جب رپورٹ سامنے آئی تو شور مچ گیا کہ زم زم کا پانی صحت کیلئے نقصان دہ ہے۔حکومت سعودی عرب نے کمپنی سے کہا کہ وہ اپنی لیبارٹری کو چیک کروائے اور اپنے بندوں میں بھی تحقیق کروائے کہ درمیان میں کسی گڑبڑ کا امکان نظر آتا ہے۔ چنانچہ کمپنی کو زم زم کا دوبارہ سیمپل دیا گیا اور جب اسے چیک کیا گیا تو زم زم کا پانی دنیا کا بہترین پانی قرار پایا۔اب جب سیمپل لانے والے بندوں کی تحقیق شروع ہوئی تو ایک اہلکار جو یہودی تھا اس نے اعتراف کیا کہ اس نے عام استعمال شدہ آلودہ پانی زم زم کے پانی میں ملا دیا تھا۔ یہودی کی خباثت ظاہر ہوگئی اور ثابت ہو گیا کہ حضرت حاجرہ رضی اللہ عنہا کے فرزند ارجمند جناب رسول آخر ﷺ نے جب زم زم کے پانی کو آب شفاء قرار دے دیا تو حکومت سعودیہ کا یہ مومنانہ جواب خوب ایمان افروز تھا کہ تمہاری لیبارٹری اور بندے جراثیم زدہ ہو سکتے ہیں، حضرت حاجرہ رضی اللہ عنہا کی کرامت سے پھوٹنے والے چشمہ کا پانی جراثیم زدہ نہیں ہوسکتا۔ جی ہاں!اس معجزانہ پانی سے شفایابی کا فیض آج بھی جاری ہےاور حضرت حاجرہ رضی علیہ السلام کی یہ کرامت تا قیامت جاری رہے گی۔(انشاءاللہ)(مومن عورتوں کی کرامات،ص ۳۲،۳۳)

## حضرت اسماء رضی اللہ عنہا کی کرامت اور یہودی کا دل پھر جانا

حضرت اسماء رضی اللہ عنہا اس شخص کی بیٹی ہیں جو تمام صحابہ رضی اللہ عنہم میں افضل ہیں یعنی صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کی، ام المؤمنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی بہن ہیں، حواری رسول حضرت زبیر بن عوام رضی اللہ عنہ کی زوجہ محترمہ ہیں اور حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ

عنہما کی والدہ ہیں......اور جی ہاں! خاتم الانبیاء جناب رسول کریم ﷺ کی سالی ہیں۔ یہ رشتے بتلا رہے ہیں کہ حضرت اسماء رضی اللہ عنہا کا مقام کس قدر بلند ہے...... مکہ میں ان کے والد گرامی صدیق اکبر رضی اللہ عنہ مالدار ترین افراد میں سے تھے......مگر اللہ کیلئے ان کی پاکباز لوگوں نے اپنا وطن اور مال و دولت سب کچھ چھوڑا اور ہجرت کر کے مدینہ میں آ گئے۔ یہاں انتہائی کٹھن زندگی اور غربت وافلاس کا سامنا کرنا پڑا۔ اللہ نے ''فقراء مہاجرین'' کے الفاظ اپنی کتاب میں درج فرما کر واضح کر دیا کہ ان مہاجروں کی زندگی کس قدر کٹھن تھی۔

صحابہ اور صحابیات کے واقعات کے ضمن میں حافظ ابن عسا کر نے ''الاصابہ'' کتاب لکھی۔ اس میں اور طبرانی میں بھی حضرت اسماء رضی اللہ عنہا کا یہ واقعہ ان کی اپنی زندگی مذکور ہے کہ مدینہ میں بنونضیر قبیلے کے محلّہ میں اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت ابوسلمہ رضی اللہ عنہ اور حضرت زبیر رضی اللہ عنہ کو جگہ لے کر دی تھی، میں اسی جگہ میں رہتی تھی۔ اب میرے خاوند حضرت زبیر جناب رسول کریم ﷺ کے ساتھ (کسی غزوہ وغیرہ میں) چلے گئے۔ ہمارے پڑوسی یہودی تھے، ایک دن انہوں نے بکری ذبح کی اور ہنڈیا چولہے پر چڑھا دی، میں نے اس کی خوشبو کو پایا، خوشبو پا کر میرے دماغ میں ایسے ایسے خیالات آئے کہ اس سے پہلے کبھی نہیں آئے۔ میری گود میں اس وقت میری بچی خدیجہ بھی تھی......آخر کار مجھ سے صبر نہ ہوا لہٰذا میں نکلی اور یہودن عورت کے گھر میں آگ لینے کے بہانے داخل ہوئی۔ دل میں خواہش یہی تھی کہ شاید وہ مجھے کھانا پوچھ لے اور کھلا دے جبکہ آگ کی تو مجھے بالکل ضرورت نہ تھی مگر یہودن نے آگ دے دی اور کھانا نہیں پوچھا۔ میں واپس آ گئی......لیکن گھر میں کھانے کی خوشبو تو متواتر آ رہی تھی لہٰذا اس خوشبو کا شر مزید بڑھ گیا، اب میں نے اس آگ کو بجھا دیا اور دوسری بار پھر آگ لینے کے بہانے گئی کہ شاید اس بار ہی وہ کھانے کا پوچھ لے لیکن اس نے نہ پوچھا اور میں واپس آ گئی...... پھر صبر نہ ہوا اور حتیٰ کہ میں تیسری بار گئی مگر تیسری بار بھی آگ ہی لے کر واپس آ گئی۔ اب میں بیٹھی رونے لگی اور اللہ سے دعائیں کرنے لگی......اب کیا ہوا......اس یہودن کا خاوند گھر میں آ گیا۔ گھر میں داخل ہوتے ہی اس نے اپنی بیوی سے پوچھا کیا تیری پاس کوئی آیا ہے؟ یہودن نے کہا وہ عرب عورت آئی تھی آگ لینے کیلئے۔ یہ سنتے ہی یہودی کہنے لگا: ''فلا اکل منها ابدا اوترسلی الیها منها ''میں اس کھانے کو بالکل نہیں کھاؤں گا یا اس کھانے میں اس عرب عورت کی طرف بھی بھیج۔ حضرت اسماء رضی اللہ عنہا کہتی ہیں چنانچہ اس یہودن نے میری طرف ایک بڑا برتن بھر کر بھیجا، اس وقت پوری زمین پر مجھے اس کھانے سے بڑھ کر کوئی کھانا محبوب نہ لگا۔

میری بہنو! حضرت اسماء کے رشتوں ناتوں پر غور کرو، کتنا اعلیٰ مقام ہے مگر غربت کے باوجود ان کا خاوند اللہ کے رسول ﷺ کے ساتھ سفر جہاد میں ہے۔ آفرین ہے حضرت اسماء رضی اللہ عنہا کے کردار پر کہ خاوند کی ناشکری نہیں ہے۔ سالار صحابہ جناب محمد کریم ﷺ کا شکوہ نہیں ہے اور اسلام کی بلندی کیلئے وہ گھر بیٹھی قربانی دے رہی ہیں...... بھوک ستاتی ہے مگر تینوں بار کھانا مانگنے کی ہمت نہیں ہوئی۔ یہ ہے سفید پوشی، سوال سے بچنے کا کردار، کسی کے آگے ہاتھ پھیلانے سے مکمل احتیاط......اور جی ہاں! خودداری اور وقار کے ساتھ تدبیر ضرور لڑائی، منصوبہ بندی پوری کی مگر جب تدبیر اور منصوبہ ناکام ہو گیا تو اپنے رب کے سامنے ہاتھ پھیلایا، رو رو کر اسی کے سامنے گریہ وزاری کی......کہ مولا! خاوند گھر نہیں ہے، پیٹ بھوکا ہے، معصوم بچی بھی ہمراہ ہے۔ اب تیرے سوا کون کھلا سکتا ہے؟۔

اللہ کے رسول ﷺ کا فرمان ہے: ''ان القلوب بید الله یصرفها کیف یشاء'' دل اللہ کے ہاتھ میں ہیں جدھر چاہے پھیر دے۔

یہ حضرت اسماء رضی اللہ عنہا کی کرامت تھی کہ اللہ نے یہودی کا دل پھیر دیا، اسے محسوس کروا دیا، اس کی زبان سے جملہ نکلوا دیا......اور کھانا حضرت اسماء رضی اللہ عنہا کے گھر میں پہنچ گیا۔ جب خود لینے جاتی ہیں تو نہیں...... جب رب دینے پہ آیا تو یہودن خود چل کر دے گئی۔
(مومن عورتوں کی کرامات، ص ۱۰۳ تا ۱۰۵)

## ام ربیع رضی اللہ عنہا کا یقین کامل اور غیبی مدد

صحیح مسلم، مسند احمد اور نسائی کی روایت کے مطابق حضرت ام حارثہ رضی اللہ عنہا نے کسی کو زخمی کر دیا......ایک روایت میں ہے کہ اس کا

دانت توڑ دیا۔لہٰذا جس کا دانت ٹوٹا وہ جناب رسول کریم ﷺ کی عدالت میں آئے اور کہا ''قصاص،قصاص''ہمیں تو بدلہ چاہیے یعنی دانت کے بدلے دانت توڑنے کا بدلہ.....اس پر ام ربیع رضی اللہ عنہا جو ام حارثہ رضی اللہ عنہا کی ماں تھیں، کہنے لگیں:''اے اللہ کے رسول ﷺ کیا فلاں سے بدلہ لیا جائے گا؟.....یعنی ام حارثہ رضی اللہ عنہا سے جو ایک شہید کی والدہ ہیں یاد رہے صحیح بخاری کی روایت ہے کہ جب ام حارثہ رضی اللہ عنہا کا بیٹا شہید ہوا تو ام حارثہ رضی اللہ عنہا جناب رسول کریم ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئیں اور کہا: اے اللہ کے رسول ﷺ! بتلایے! میرا بیٹا کہاں ہے؟ اگر تو وہ جنت میں ہے تو میں صبر کروں گی اور اگر ایسا نہیں ہے تو دنیا دیکھے گی کہ میں کیا کرتی ہوں؟.....یعنی شہادت کے بعد ام حارثہ رضی اللہ عنہا کو فکر اس بات کی ہے کہ بیٹا جنت میں گیا ہے یا نہیں؟ چنانچہ رسول اللہ ﷺ نے ام حارثہ کو بتلایا: اے حارثہ کی ماں! وہاں کوئی ایک جنت ہے وہاں تو بے شمار جنتیں ہیں اور تیرا بیٹا تو جنت الفردوس میں ہے۔اس پر ام حارثہ رضی اللہ عنہا کو قرار آ گیا۔چنانچہ ان کا یہی مقام تھا اور اللہ کے ہاں منزلت تھی جس کی بناء پر ام حارثہ رضی اللہ عنہا کی والدہ ام ربیع رضی اللہ عنہا جو خود بھی نیک اور با کباز صحابیہ تھیں، نے کہا: اے اللہ کے رسول ﷺ! کیا اب ایسی عورت سے یعنی حارثہ شہید کی ماں سے بدلہ لیا جائے گا اور اس کا بدلہ میں دانت توڑا جائے گا؟ اور ساتھ کہہ دیا: ''واللہ لایقتص منھا'' اللہ کی قسم! ام حارثہ سے بدلہ نہیں لیا جائے گا۔اس پر اللہ کے رسول ﷺ نے تعجب کا اظہار کرتے ہوئے ام ربیع رضی اللہ عنہا سے کہا!

''سبحان اللہ! یا ام الربیع القصاص کتاب اللہ''اللہ پاک ہے اے ام ربیع! بدلہ تو اللہ کا فیصلہ ہے۔

جیسا کہ اللہ کی کتاب میں ہے: ''السن بالسن'' دانت کے بدلے میں دانت توڑ کر بدلہ لیا جائے گا۔یہ سن کر ام ربیع رضی اللہ عنہا متواتر کہنے لگیں:'' لا واللہ لایقتص منھا ابدا''نہیں اللہ کی قسم! اس (ام حارثہ) سے کبھی بدلہ نہیں لیا جائے گا۔

قارئین کرام! آخر کار زخمی عورت کے ورثا جو''بدلہ بدلہ'' کرتے آئے تھے وہ دیت یعنی دانت کے بدلے میں معاوضہ لینے کیلئے تیار ہو گئے۔اس پر اللہ کے رسول ﷺ نے فرمایا:'' ان من عباد اللہ من لو اقسم علی اللہ لابرّہ'' بلاشبہ اللہ کے بندوں (ولیوں) میں سے ایسے بھی ہیں کہ ان میں سے کوئی اللہ پر قسم اٹھالے تو اللہ ان کی لاج رکھ لیتا ہے۔

یعنی ام ربیع رضی اللہ عنہا جو قسمیں کھا کھا کر کہہ رہی تھیں کہ بدلہ نہیں لیا جائے گا تو ایسا نہیں کہ وہ شرعی حکم کو ماننے سے انکار کر رہی تھیں ان پاکباز لوگوں کے بارے میں تو ایسا تصور نہیں کیا جا سکتا۔ان یعنی ام ربیع رضی اللہ عنہا کا مطلب یہ تھا کہ اللہ ہمارے لیے کوئی راستہ نکالے گا اور انہیں اپنے رب پر اس قدر بھروسا اور''مان'' تھا کہ انہوں نے اللہ کی قسم کھالی اور متواتر کھائے جا رہی تھیں۔چنانچہ اللہ نے ان کا مان رکھ لیا اور وارثوں کے دلوں کو بدل دیا اور وہ دیت پر یعنی معاوضہ لینے پر راضی ہو گئے...... یہ شہداء کے مخلص ورثاء کا اکرام تھا جو اللہ نے کیا اور ایک شہید کی نانی اور ماں کی کرامت و عزت کی لاج رکھ لی،یقیناً اللہ ہی لج پال ہے،کوئی بندہ نہیں ہے۔(مومن عورتوں کی کرامات،ص۱۲۲ تا ۱۲۴)

## صحیح مسلم میں ام مالک کی کرامت

صحیح مسلم میں حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ انصاری عورت حضرت ام مالک رضی اللہ عنہا کے پاس گھی کا ایک ڈبا تھا۔اس میں سے وہ اللہ کے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو گھی کا تحفہ بھیجا کرتی تھیں......اسی طرح ام مالک کے بیٹے کہ جن کے پاس کوئی شے نہ ہوا کرتی تھی،وہ ان کے (یعنی ماں کے) پاس آتے تھے اور سالن مانگا کرتے تھے۔اس پر ام مالک رضی اللہ عنہا اسی ڈبے کی جانب جاتیں جس میں سے وہ اللہ کے نبی کو گھی بھیجا کرتی تھیں......تو اس ڈبے میں گھی کو موجود پاتیں...... یہ گھی ان کے گھر کا مستقل سالن بن چکا تھا......حتیٰ کہ ایک بار ام مالک نے سارا گھی نچوڑ لیا......پھر وہ جناب رسول کریم ﷺ کے پاس وہ (سارا نچڑا ہوا گھی لے کر) آ گئیں۔آپ ﷺ نے کہا: گھی کو نچوڑ لیا ہے؟ ام مالک رضی اللہ عنہا نے کہا: جی ہاں! اس پر آپ ﷺ نے فرمایا: اگر تو اس ڈبے کو اس کے حال پر چھوڑ دیتی تو اس میں ہمیشہ کیلئے گھی رہتا۔

**برکت کا آنکھوں دیکھا حال:** میری بہنو! وہ غربت کا دور تھا،ام مالک انصاریہ رضی اللہ عنہا بھی ایک غریب خاتون تھی لیکن انصار مدینہ کا کیسا باکمال ایثار تھا کہ وہ اپنے گھی کے ڈبے سے اللہ کے رسول ﷺ کی خدمت میں گھی بھیجتی رہتی تھیں......ان کا یہ عمل گھی

میں برکت کا سبب بن گیا اور پھر اس برکت سے تمام گھر والے بھی مستفید ہوتے رہے...... وہ ایسا سادہ دور تھا کہ گھی بطور سالن کے استعمال ہوتا رہا...... کچھ عرصہ پہلے اور آج بھی ہمارے دور کی دیہاتی مائیں روٹی کا چورا کر کے اس میں گھی اور چینی ڈال کر بچوں کو کھلا دیتی ہیں اور اسے "چوری" کہا جاتا ہے۔ یہ چوری مدینے کے معاشرے میں بھی چلا کرتی تھی۔

صحیح مسلم کی " کتـــاب الاشـــربة "میں اس چوری سے متعلق ایک واقعہ بھی مذکور ہے کہ حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ نے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا کہ بھوک کی وجہ سے آپ نے اپنے پیٹ پر پٹی باندھ رکھی ہے اور زمین پر پیٹ رکھ کر لیٹے ہوئے ہیں۔ انس بن مالک رضی اللہ عنہ نے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی بھوک کو محسوس کر لیا چنانچہ انہوں نے حضرت ابوطلحہ رضی اللہ عنہ سے اس کا ذکر کیا...... حضرت ابوطلحہ رضی اللہ عنہ نے اپنی بیوی حضرت ام سلیم رضی اللہ عنہا سے کہا کہ اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کا بھوک سے یہ حال ہے، کھانے کو کچھ ہے؟ حضرت ام سلیم رضی اللہ عنہا نے کہا جی ہاں! اور پھر جو کے آٹے کی روٹیاں تیار کر دیں، انہیں اپنی اوڑھنی کے ایک کنارے میں باندھ کر رکھ دیا اور چادر کا باقی حصہ خاوند پر دے دیا جو لیٹے ہوئے تھے اور اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی آمد کا انتظار ہونے لگا۔

حضرت انس رضی اللہ عنہ رسول کریم کو بلانے کیلئے چلے گئے۔ جب وہ مسجد میں پہنچے تو وہاں جناب رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس کوئی ستر کے قریب آدمی تھے۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کی کہ جناب ابوطلحہ رضی اللہ عنہ نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی دعوت کی ہے اور وہ بلا رہے ہیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے سارے لوگوں سے کہہ دیا: آؤ چلیں! ابوطلحہ کے گھر دعوت کھا آئیں۔ حضرت انس جلدی جلدی جناب ابوطلحہ رضی اللہ عنہ کے گھر پہنچے اور حضرت ابوطلحہ رضی اللہ عنہ کو صورتحال بتلائی تو وہ گھبرا گئے انہوں نے اپنی بیوی ام سلیم رضی اللہ عنہا کو صورتحال سے آگاہ کیا تو آپ کہنے لگیں: اللہ اور اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم خوب جانتے ہیں...... چنانچہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لائے، حضرت ابوطلحہ رضی اللہ عنہ نے گھر سے باہر نکل کر استقبال کیا، آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں ساتھ لیا اور گھر میں آ گئے۔ عرض کی: اے اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم! کھانا تھوڑا سا ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اللہ برکت ڈالے گا اور کہا جو ہے لے آؤ۔ چنانچہ ام سلیم رضی اللہ عنہا نے جو گھر میں تھا آگے رکھ دیا، جو کی روٹیاں، گھی اور کھجوریں...... اب روٹیوں کا چورا کیا گیا۔ ان پر گھی ڈالا گیا اور کھجوریں ڈال دی گئیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کھانے پر ہاتھ رکھ کر اللہ کا نام لیا فرمایا: دس دس آدمیوں کی جماعت کھانا شروع کرے۔ سب نے کھانا کھایا، ستر یا اسی آدمی تھے جنہوں نے کھانا کھایا، کھانا پھر اسی طرح باقی تھا۔

(مومن عورتوں کی کرامات، ص ۱۲۶ تا ۱۲۸)

**صحابیہ رضی اللہ عنہا کی کرامت:** جی ہاں! یہ اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کا معجزہ تھا، ام مالک رضی اللہ عنہا کے گھی کے ڈبے میں جو گھی تھا اور ختم ہونے کا نام نہ لیتا تھا وہ اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی صحابیہ کی کرامت تھی اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی نبوت کی دلیل بھی تھی...... ہمارے بیان کرنے کا مقصد یہ ہے کہ گھی بطور سالن کے استعمال ہوتا تھا اور روٹی، گھی اور کھجور کو ملا کر "چوری" بھی کھائی جاتی تھی۔ یہ سادہ کھانے تھے جو بعض اوقات اور کئی گھروں میں اکثر اوقات کھائے جاتے تھے۔

**کرامات اور برکت پر اعتراض کرنے والے......!** میری بہنو! آج کے کئی نام نہاد بدبخت دانشوران واقعات کو جھٹلاتے ہیں حالانکہ یہ صحیح احادیث سے ثابت ہیں، ایسے بے وقوف دانشور ہر دور میں رہے ہیں۔ جب قرآن نازل ہو رہا تھا تو اس وقت بھی ایسے بے عقل لوگ موجود تھے، جو ان واقعات کو خلاف عقل قرار دیتے تھے اللہ نے ایسے لوگوں کو جواب دیتے ہوئے کہا ہے: " اولم یروا الی الارض کم انبتنا فیھا من کل زوج کریم، ان فی ذلك لاية وما کان اکثرھم مؤمنین "(الشعراء: ۷۔۸)

ان لوگوں نے زمین کی جانب کبھی نہیں دیکھا ہم نے اس میں ہر قسم کی کتنی ہی عمدہ چیزیں اگائی ہیں؟ حقیقت تو یہ ہے کہ اس میں بھی ایک زبردست (بظاہر خلاف عقل) نشانی ہے۔ بات یہ ہے کہ ان میں سے اکثر ایمان لانے والے نہیں ہیں۔

سبحان اللہ! میری بہنو! مولا کریم نے کیا خوب دلیل دی کہ یہ زمین میں جو کچھ پیدا ہو رہا ہے، اس پر بھی غور کرو، ایک معمولی سادانہ زمین

میں پھینکا جاتا ہے، وہ نشوونما پاتا ہے اور کتنا بڑا درخت بن جاتا ہے۔ انسان جس ذرے سے بنا وہ خوردبین میں بمشکل دکھائی دیتا ہے...... مگر جب اس کی نشوونما شروع ہوتی ہے تو ایک حقیر سا خلیہ...... کتنا بڑا انسان بن جاتا ہے۔ ایک دکھائی نہ دینے والا خلیہ...... ہاتھی بن جاتا ہے...... ان سب کی نشوونما کون کرتا ہے؟ یقیناً اللہ کریم کرتا ہے۔ تو پھر!

اے اعتراض کرنیوالے! بے عقل کہیں کے!...... اپنا گدھا پن ترک کر اور سوچ کہ جو مولا کریم مذکورہ اور دیگر بے شمار چیزوں کی نشوونما کرتا ہے، وہ گھی کے ایٹموں کی نشوونما حضرت ام مالک انصاریہ رضی اللہ عنہا کے ڈبے میں نہیں کر سکتا؟ یقیناً کر سکتا ہے اور اس مالک الملک نے کی ہے اور اپنی بندی امام مالک انصاریہ رضی اللہ عنہا کو عزت و کرامت بخشی ہے۔ اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کی تصدیق کی ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے بذریعہ وحی اسے بتلا دیا کہ آج تو نے گھی نچوڑ لیا ہے...... یہ نبوت کے دلائل میں سے ہے۔ میری بہنو! اللہ تعالیٰ آپ کو بھی توفیق دے کہ نیک لوگوں کو، علمائے کرام کو اور مجاہدین کو اچھی اچھی چیزیں کھلاتی رہو...... اللہ تعالیٰ آپکو اپنی نیک بندیوں کے زمرے میں داخل فرمائے۔ (آمین)۔ (مومن عورتوں کی کرامات، ص ۱۲۸، ۱۲۹)

## مومنہ صحابیہ کو جنت کی غیبی بشارت

**مومنہ ولیہ کو ملی جنتی بشارت:** مسند امام احمد ابن حنبل، عبد بن حمید اور بیہقی کی ''الدلائل'' میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی صحابیہ رضی اللہ عنہا کے خواب کا ایمان افروز واقعہ ہم آپ کو سنانے جا رہے ہیں...... یہ حدیث صحیح ہے، حضرت انس رضی اللہ عنہا سے مروی ہے، وہ کہتے ہیں:

اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کو اچھا خواب خوش کر دیتا تھا بعض اوقات آپ صلی اللہ علیہ وسلم صحابہ سے فرماتے: کیا تم میں سے کسی نے کوئی خواب دیکھا ہے؟ اس پر کوئی شخص ہاں میں جواب دیتا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم اس کا خواب سنتے، اگر اس خواب میں کوئی ضرر کی بات نہ ہوتی تو وہ خواب آپ کو بہت ہی زیادہ خوش کر دیتا۔ چنانچہ ایک عورت آئی اور کہنے لگی: اے اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم! میں نے خواب میں دیکھا کہ جنت میں داخل ہوگئی ہوں:

'' فسمعت بها وجبة ارتجت لها الجنة '' میں نے دھمک کی آواز سنی کہ اس آواز پر جنت بھی لرز اٹھی۔

پھر میں کیا دیکھتی ہوں کہ فلاں بیٹا فلاں کا اور فلاں بیٹا فلاں کا...... انہیں لایا گیا۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ اس عورت نے بارہ بندوں کو گنا اور ان دنوں اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے مجاہدین کا ایک دستہ بھی روانہ فرمایا ہوا تھا۔ وہ عورت کہتی ہے!

''فجیء بهم علیهم ثیاب طلس تشخب اوداجهم '' انہیں لایا گیا...... اور وہ ریشمی لباس میں ملبوس تھے ان کی رگوں سے خون بہہ رہا تھا۔

حکم ہوا کہ ان لوگوں کو نہر سرخ یا نہر بیدج پر لے جاؤ۔ وہاں انہوں نے خوب غوطے لگائے اور جب وہ اس سے نکلے تو!'' وجوههم کالقمر للیة البدر '' ان کے چہرے چاند کی طرح تھے جس طرح چودھویں کی رات کا چاند چمک رہا ہوتا ہے۔

پھر سونے کی کرسیاں لائی گئیں، ان کرسیوں پر وہ لوگ تشریف فرما ہوئے اور پھر ان کے سامنے کھانے کا تھال لایا گیا اس میں کھجوریں تھیں، وہ اس سے کھانے لگے۔ وہ اس تھال کے کسی کونے کو جونسے پھلوں کے ارادے سے گھماتے انہی پھلوں کا کھانا شروع کر دیتے۔ میں نے بھی ان کے ساتھ کھانا کھایا۔

حضرت انس رضی اللہ عنہا کہتے ہیں...... وہ دستہ جو اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے روانہ فرمایا ہوا تھا اس میں سے ایک خوشخبری لانے والا آیا اور وہ کہنے لگا: اے اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم! ہمارے ساتھ ایسے اور ایسے ہوا اور فلاں اور فلاں شہید ہو گئے، حتیٰ کہ اس نے انہی بارہ جوانوں کے نام لیے جن کے نام اس عورت نے لیے تھے۔ اس پر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اس عورت کو بلاؤ۔ وہ آئی تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اسے کہا: مجھے اپنا وہی خواب سناؤ، اس نے سنایا تو وہ ایسے ہی تھا جیسے وہ پہلے سنا چکی تھی۔ (مومن عورتوں کی کرامات، ص ۱۴۱، ۱۴۲)

**غیبی پیشگی اطلاع کی تصدیق:** قارئین کرام! اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کا فرمان ہے کہ سچا خواب نبوت کا چھیالیسواں حصہ ہے...... یعنی

نبوت تو ختم ہوگئی لیکن نبوت کا یہ ایک چھوٹا سا حصہ باقی ہے۔اللہ تعالیٰ نے اپنے نبی ﷺ کی صحابیہ کو خواب کے ذریعہ وہ پورا منظر دکھلا دیا کہ جہاں ان شہداء کا استقبال ہورہا تھا۔ چونکہ اللہ کے رسول ﷺ کی مسجد میں عورتیں بھی نماز پڑھا کرتی تھیں، اس سے محسوس ہوتا ہے کہ جب اللہ کے رسول ﷺ نے اچھا خواب سننے کی خواہش کا اظہار فرمایا تو مذکورہ صحابیہ، جس نے رات کو خواب دیکھا تھا اللہ کے رسول ﷺ کو سنا دیا...... وہ عورت تو خواب سنا کر چلی گئی مگر ساتھ ہی جہادی دستے میں بارہ مجاہدین کی شہادت کی خبر لانے والا بھی آ گیا...... چنانچہ اللہ کے رسول ﷺ نے اس عورت کو دوبارہ طلب فرمایا اور اس کا خواب سنا، اس سے مذکورہ صحابیہ کی عزت وعظمت اور کرامت وتوقیر کا پتا چلتا ہے۔(مومن عورتوں کی کرامات، ص۱۴۲،۱۴۳)

## صحیح بخاری میں باندی کی غیبی مدد کا قصہ

**غیبی مدد نے مجھے اللہ سے قریب کردیا:۔** مذکورہ خاتون کا قصہ صحیح بخاری میں موجود ہے۔ یہ عورت عرب کے کسی قبیلہ کی لونڈی تھی، اس کا رنگ کالا تھا، قبیلہ والوں نے اسے آزاد کردیا مگر یہ آزاد ہوکر کہیں جانے کے بجائے اسی گھر میں اہل خانہ کے ساتھ ہی رہنے لگی......اس کے بعد ایک الزام اور بہتان کا سامنا کرنے کی وجہ سے اس لونڈی نے عرب قبیلہ اور اس علاقہ کو چھوڑا اور مدینہ منورہ میں جناب رسول کریم ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئی اور اسلام قبول کرلیا۔ اس خاتون کیلئے اب مسجد نبوی ﷺ میں یک خیمہ لگا دیا گیا......حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ یہ لونڈی میرے پاس آتی اور مجھ سے باتیں کیا کرتی تھی۔ وہ جب بھی میرے پاس آتی تو یہ ضرور کہتی:

ہمارے رب کے عجائب میں سے ہے کمر بند کا دن ۔۔۔ کہ وہ بن گیا میرے لیے کفر کے ملک سے نجات کا دن

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ میں نے (آخر ایک دن) اس سے کہا کیا بات ہے جب بھی تم میرے پاس آکر بیٹھتی ہو تو یہ جملہ ضرور کہتی ہو(اس کا پس منظر کیا ہے)؟ اس پر اس لونڈی نے مجھے واقعہ سنایا کہ ایک دفعہ اس کے مالکوں کی لڑکی (جو دلہن تھی) نہانے کو نکلی۔ اس کا کمر بند سرخ تسموں کا تھا۔ اس لڑکی نے وہ کمر بند اتار کر رکھ دیا، جہاں کمر بند پڑا تھا اس جانب سے ایک چیل کا گزرنا ہوا۔ چیل نے اس کمر بند کو (سرخ رنگ ہونے کی وجہ سے) گوشت خیال کیا لہٰذا اس پر جھپٹا مار کر لے گئی۔ بعد میں قبیلہ والوں نے اس کمر بند کو بہت تلاش کیا لیکن کہیں نہ پایا۔ آخر کار اس کمر بند کا الزام مجھ پر لگا دیا اور میری تلاشی شروع کردی حتیٰ کہ خفیہ اعضاء کی بھی تلاشی لی......اللہ کی قسم! میں ان لوگوں میں اسی حالت میں کھڑی تھی کہ وہی چیل آئی اور اس نے وہی کمر بند اوپر سے گرایا اور ان لوگوں کے درمیان آکر گرا۔ میں نے ان لوگوں سے کہا یہی ہے نہ وہ کمر بند جس کی تہمت تم لوگ مجھ پر لگا رہے تھے، میں اس الزام سے پاک ہوں اور دیکھ لو یہ وہی ہے تمہارے سامنے ہے۔

قارئین کرام! یہ واقعہ صحیح بخاری ''کتاب الصلوٰۃ'' میں ہے، ہم نے آسان ترتیب کے ساتھ آپ کے سامنے رکھا ہے۔ مولانا محمد داؤد رحمہ اللہ جنہوں نے اردو زبان میں صحیح بخاری کی شرح لکھی ہے وہ اپنی تشریح میں بتلاتے ہیں کہ اس واقعہ کے ضمن میں حضرت ثابت رضی اللہ عنہ کی روایت میں یہ اضافہ ہے کہ وہ لونڈی کہتی ہے کہ ''میں نے اللہ تعالیٰ سے دعا کی جو فوراً قبول ہوئی۔''(مومن عورتوں کی کرامات، ص۱۴۶، ۱۴۷)

**کالی باندی......اور ولایت کا اعلیٰ مقام:** اللہ! اللہ!......اللہ کی مدد کا یہ نظارہ دیکھ کر اب اس کالی خاتون نے علاقہ چھوڑنے کا فیصلہ کرلیا......اور محمد عربی ﷺ کے دیس کی جانب سفر کا ارادہ کرلیا کہ اب اسی دیس کی طرف جاؤں جو دنیا میں سہاروں کا سہارا بنتا ہے، بے آسروں کا آسرا بنتا ہے۔

وہ چل پڑی کون سے پہاڑ اور کیسے کیسے ریگستانی علاقے......کیا کیا مشکلیں......اس نے بھوک پیاس کس قدر برداشت کی ہوں گی...... مگر آخر کار وہ مدینہ منورہ میں پہنچ گئی۔ رحمت للعالمین، حکمران مدینہ، سرکار دوعالم ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئی، اسلام قبول کیا اور اسلامی معاشرے کی رکن بن گئی۔

عارضی بندوبست کے تحت مسجد نبوی ﷺ میں خیمہ لگا دیا گیا، واہ! کالی لونڈی کے مقدروں کا کیا کہنا: اس کا گھر مسجد نبوی ﷺ کا صحن بن گیا۔ امام کائنات ﷺ کی زوجہ محترمہ صدیقہ کائنات کا اسے پڑوس مل گیا، اب وہ مومنہ بن گئی، صحابیہ بن گئی، اللہ کے ساتھ دوستی یعنی ولایت کا مقام پا گئی۔ (مومن عورتوں کی کرامات، ص ۱۴۹)

## مظلوم عورت کی پکار اور غیبی مدد الٰہی

امام ابن جوزی اپنی کتاب ''المنتظم'' میں لکھتے ہیں ابوعون فرائضی بیان کرتے ہیں کہ میں احمد بن منصور زیادی کے پاس تھا، وہاں سے نکلا تو کیا دیکھتا ہوں کہ ایک علاقائی حاکم نے ایک عورت کو پکڑنے کے حکم دیا اور پھر اسے گھسیٹنے کا حکم دیا۔ وہ اللہ کی حمد وثناء کرتی رہی اور وہ اسے گھسیٹتے رہے حتیٰ کہ وہ شہر کے دروازے کے پاس آئے جسے ''القطرہ'' کہا جاتا ہے۔ وہاں وہ اپنی جان سے مایوس ہونے لگی...... اب اس نے اپنا سر آسمان کی طرف اٹھایا اور کہنے لگی......'' قل اللهم فاطر السموت والارض علم الغيب والشهادة انت تحكم بين عبادك في ما كانوا فيه يختلفون ''(الزمر:۴۶) '' کہو! اے اللہ! آسمانوں اور زمین کے پیدا کرنے والے! غیب اور حاضر کے جاننے والے! اپنے بندوں کے درمیان ان باتوں میں تو ہی فیصلہ کرتا ہے جن میں وہ باہم اختلاف کرتے ہیں۔ پھر کہنے لگی! اے اللہ! اگر یہ شخص مجھ پر ظلم کر رہا ہے تو تو اسے پکڑ لے۔ ابوعون کہتے ہیں میں کیا دیکھتا ہوں اس عورت کے یہ کہتے ہی وہ حاکم اپنی کمر کے بل گرا اور فوراً مر گیا۔ اب ظلم کرنے والے اس کی میت کو اٹھا کر لے جا رہے تھے اور وہ عورت واپس اپنے گھر کو چلی جا رہی تھی۔

قارئین کرام! آپ نے یہ جو واقعہ ملاحظہ کیا یہ ۲۶۲ھ کا ہے۔ اللہ نے ظالم کو فوراً پکڑ لیا اور اپنی مظلوم بندی کی فریاد کو سن لیا۔ علماء نے کتاب وسنت کی روشنی میں یہ بات کہی ہے کہ اللہ تعالیٰ کفر کو تو برداشت کر لیتے ہیں لیکن ظلم کو برداشت نہیں کرتے...... اللہ کے نبی ﷺ کی ایک حدیث بھی ہے: ۔مظلوم کی فریاد (ٹھنڈی آہ) سے بچو کیونکہ مظلوم کی آہ اور اللہ کے عرش کے درمیان کوئی پردہ حائل نہیں ہوتا......

مزید برآں اللہ کے رسول گرامی ﷺ نے یہ بھی فرمایا: اے اللہ! میں کسی پر ظلم کرنے والا نہ بنوں، کوئی مجھ پر ظلم کر جائے تو کر جائے۔

اللہ اکبر! اس سے بخوبی اندازہ ہوتا ہے کہ ظلم کتنا بڑا گناہ ہے۔ ظالم جو اپنے اقتدار، اونچے تعلقات اور مال ومنال کی وجہ سے چھوٹے اور غریب ومسکین لوگوں پر ظلم کرتا ہے تو آخر اللہ اسے جب پکڑتا ہے تو ذلیل اور عبرت کا نمونہ بنا دیتا ہے وہ بعض کو مہلت دیتا ہے اور بعض کو تو فوراً موقع پر ہی پکڑ لیتا ہے۔ اللہ تعالیٰ ظلم کرنے سے اور ظالموں کے ظلم سے محفوظ رکھے۔ (آمین)۔ (مومن عورتوں کی کرامات، ص ۱۵۳ تا ۱۵۴)

## اندھی عورت کی بینائی لوٹ آئی

**اندھی عورت کی بینائی لوٹ آئی اور آنکھیں چشم غزال بن گئیں:** معروف محدث حضرت امام ابن ابی الدنیا اپنی کتاب ''مجابی الدعوۃ'' میں شعیب بن محرز کے حوالے سے لکھتے ہیں کہ عراق کے شہر میں ایک عورت تھی، جو نابینا تھی، پھر اس کی بنیائی درست ہوگئی اور وہ دیکھنے لگی۔ مشہور تھا کہ اس کی بینائی رمضان المبارک کی چودھویں رات کو ٹھیک ہوئی۔ چنانچہ میں اس عورت کو دیکھنے موسیٰ کے گھر گیا۔ جناب موسیٰ بصرہ شہر کے محتسب تھے۔ اس عورت نے مجھے کہا کہ آپ تشریف رکھیے! میں آپ کے پاس آتی ہوں چنانچہ وہ دروازے سے نکلی اور اپنی آنکھوں کو میرے سامنے نمایاں کیا۔ اس کی آنکھیں ایسی تھیں جیسے ہرن کی آنکھیں ہوتی ہیں، ان میں کوئی نقص نہیں تھا۔ اس پر میں نے فوراً عورت کو مخاطب کیا اے اللہ کی بندی! تو نے اپنے رب سے کیا دعا کی ...... کیسے فریاد کی، وہ تو بتلا؟ وہ کہنے لگی میں نے رات کا پہلا حصہ تو اپنی مسجد میں گزارا، وہاں نماز پڑھتی رہی پھر جب سحری کا وقت قریب آیا تو میں اپنے گھر میں اس جگہ نماز پڑھنے لگی جو میں نے نماز کے لیے مخصوص کی تھی ۔وہاں میں نے اپنے رب سے دعا کی۔

اے ایوب علیہ السلام کی مشکل دور کرنیوالے! اے یعقوب علیہ السلام کے بڑھاپے پر رحم کرنیوالے! اے یعقوب علیہ السلام کو اس کا یوسف لوٹانے والے! میری آنکھوں کی بینائی بھی لوٹا دے۔

اچانک مجھے ایسے محسوس ہوا جیسے کوئی انسان میری آنکھوں میں سرمہ لگا رہا ہے اور پھر میں دیکھنے لگ گئی۔

میری بہنو! مذکورہ واقعہ کی نوعیت سے محسوس ہوتا ہے کہ یہ نیک بی بی کوئی ادھیڑ عمر خاتون تھی۔ جسم تو اس کا ڈھلنے لگ گیا تھا لیکن آنکھیں اللہ تبارک وتعالیٰ نے ٹھیک کیں تو وہ ایسی خوبصورت ہوگئیں جیسے ہرن کی موٹی خوبصورت آنکھ ہوتی ہے اور یہ اس بی بی کی کرامت تھی۔ جس شخص نے دیکھا ان کے بارے میں ابوحاتم کہتے ہیں کہ وہ عالم تھے۔ امام ذہبی کہتے ہیں کہ وہ سچائی میں مشہور تھے یعنی شعیب بن محرز عالم، نیک اور معزز آدمی تھے کہ شہر بصرہ کے محتسب کے گھر میں دیکھنے کا واقعہ پیش آیا۔ یوں شہر میں جو بات معروف ہوئی اس کی معزز لوگوں کے ذریعہ تصدیق ہوئی۔ (مومن عورتوں کی کرامات، ص۱۵۶تا۱۵۷)

☆☆☆☆☆

## اہل سلف سے انصاف

(از: ملک محمد حسن ریٹائرڈ بجٹ اینڈ اکاؤنٹس آفیسر، شرقپور شریف)

عمر بھر قرآن وفرمان سے وفاداری کر ۔۔۔ فطرت تیری نگہبان وطرف دار رہے گی

**ذوق تصوف کا اظہار اسلاف سے انصاف:** ۔عزیزی جناب مؤلف کی وساطت سے اس دور میں اکابرین اہل سلف سے ناانصافی کو انصاف کا لبادہ پہنانے ان کے فرمودات سے فیض یاب ہونے اور زندگیوں میں نورانی تبدیلی لانے کی کوشش کا سنگ بنیاد رکھنے کے عالی عزم کے بارے میں سنا۔ جس پر ناچیز بطور فخر اور اعزاز اپنی رائے پیش کرنا عین انصاف کا تقاضا سمجھتا ہے۔

دنیا کے انسانو! حضرت محمد ﷺ کے دیوانو! محمد عربی ﷺ جو احکام اور فرامین ہمیں بطور امانت دیکر گئے انکی اہمیت کو نہ سمجھنے کے نتیجے میں ہم دنیا کی کمانڈ کرنیوالی امت ذلت ورسوائی کی چکی میں پس رہے ہیں۔ فقہی، مسلکی اور ذاتی تشخص کے جھگڑوں میں ہم نے اپنے آپ کو جکڑ کر صراط مستقیم کو اپنانے سے واسطہ توڑ دیا۔ جو کہ امت مسلمہ کیلئے زوال کا باعث بنا۔

حضرت محمد ﷺ کے بعد ان کے خلفائے راشدین، صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اور اکابرین عظام رحمہم اللہ کی قربانیوں سے ہم نظریں ہٹا کر جسم وجاں پر شیطانی قوتوں کا غلبہ جما کر دین کی ترقی نہ کرنے پر منجمد ہو گئے ہیں۔

اللہ رب العزت نے ہر دور میں انسانیت کی رہنمائی باطل قوتوں کی صفائی اور رحمان کی رحمت واسعہ کو لٹانے کی خاطر ایسی ایسی عظیم ہستیوں کو پیدا فرمایا جو رات کو اپنے بستروں پر قطعی نہ سوتے تھے بلکہ اصلاح احوال امت کی خاطر پاکیزہ ہو کر چٹائیوں پر روتے رہتے تھے اور پھر اپنے اپنے وقت میں امت کو فرائضِ اولیٰ سے روشناس کرا کے اعلیٰ انسان بنانے کی خاطر آخری سانس تک لڑتے رہے۔ تبلیغ کرتے رہے اور مرتے رہے۔

**متصوف اہل اللہ اہل حدیث کا تذکرہ:** ۔ میں اپنے فزیکل جائزہ کے مطابق اہل اسلاف کے ان بزرگوں کے کام اور ان پر خدا کے انعام کو واضح کرنا اپنی سعادت جانتا ہوں ان کی کوششوں کو ثمر آور مانتا ہوں اور انہیں دین محمد ﷺ کا صحیح امین گردانتا ہوں۔ غزنوی خاندان اور روپڑی خاندان کے ساتھ ہمارے خاندانی مراسم رہے ہیں مولانا سید محمد داؤد غزنوی رحمہ اللہ شرقپور کی جامع مسجد مینار والی میں درس دینے بھی تشریف لاتے تھے، ان کا چہرہ ایسا تھا کہ بخدا کسی کافر کو بھی مجبور ہو کر کہنا پڑتا تھا کہ یہ اللہ کے ولی ہیں۔ میں نے صوفی محمد عبداللہ صاحب رحمہ اللہ کو دیکھا ہوا تو نہیں البتہ ان کی سوانح عمری پڑھی ہوئی ہے اور وہ ایسی کتاب ہے کہ مجھ میں تو ہمت نہیں کہ کبھی پوری کتاب پڑھوں۔ ایسا

عظیم مرد مجاہد، اللہ اکبر......! اور جب کبھی بھی انہیں کسی چیز کی ضرورت محسوس ہوئی فوراً اللہ پاک کی طرف ان کا رجوع اور پھر اللہ پاک کی طرف سے فوری مدد۔ میری اہلیہ کو کینسر ہو گیا اور میرے بچے یونیورسٹی میں پڑھ رہے تھے۔ سب رشتے دار ساتھ چھوڑ گئے۔ تقریباً آٹھ سال میں مجھے جب بھی اہلیہ کے علاج یا بچوں کے تعلیمی اخراجات کیلئے رقم کی ضرورت ہوتی تو میں صوفی صاحب رحمہ اللہ کے طریقے کے مطابق رات کو اکیلا چھت پر چلا جاتا اور مسلسل گھنٹہ، ڈیڑھ گھنٹہ اللہ پاک سے مانگتا اور الحمدللہ۔ اللہ پاک اس تمام عرصے میں میری غیب سے مدد فرماتا رہا۔ میرے علم ویقین کے مطابق ایسے سچے صوفی اور حضرت محمد ﷺ کے غلام کی پوری زندگی پر ریسرچ کر کے مستقبل کے انسانوں کو ان کی عادات حسنہ کو مشعل راہ بنانے کی خاطر ہر ممکن کوشش کرنی چاہیے اور اس سلسلہ میں میری عاجزانہ اپیل ہے کہ اہل اسلاف کا ایک بورڈ بنایا جائے جس میں سعودی حکومت کے شاہسواروں کو بھی شامل کیا جائے اور صوفی صاحب رحمہ اللہ کی خدمات کو اجاگر کیا جائے۔ کیونکہ غیر مسلم بھی حضرت صوفی صاحب رحمہ اللہ کے مجاہدہ اور ان کی عزت وعظمت کے اس قدر قائل تھے کہ ان سے دعائیں لینا اپنے لیے فخر سمجھتے تھے۔

جرم وفا میں زندگی جن کی زنداں میں بسر ہوئی      حق کی نظر میں وہ ہیں ستارے توحید کے

**قبر سے جنتی خوشبو والے اولیائے کرام:** ۔مولانا عبدالقادر صاحب روپڑی رحمہ اللہ اپنی پوری زندگی میں زیادہ تر غرباء سے تعلق جوڑ کر انہیں دین محمد ﷺ کا امیر بنانے کا فریضہ سرانجام دیا اور وقت کے فرعون ان کو موسیٰ کہنے پر مجبور ہوئے۔ اللہ رب العزت نے ان کے آخری سفر کو بھی پوری دنیا کیلئے یادگار بنا دیا میری پون صدی پر محیط زندگی میں دو ایسے انسان ہوئے ہیں جن کی قبر کی مٹی سے خوشبو آئی تھی۔ ایک حضرت مولانا احمد علی لاہوری رحمہ اللہ اور دوسرے مولانا عبدالقادر روپڑی رحمہ اللہ۔ اللہ پاک نے ان دونوں کی آرامگاہ کیلئے کھودی گئی لحد کو عنبر کی خوشبو سے معطر کر دیا تا کہ دنیا جان جائے کہ یہ حضرت محمد ﷺ کے سچے غلام اور دین کے سچے خادم ہیں۔ انہیں یاد کر کے آج بھی دنیا روتی ہے۔

میں اہل اسلاف اور تمام انسانوں سے التجاء کرتا ہوں کہ وہ دیگر علوم میں کمال حاصل کرنے کی کوشش کے ساتھ قرآن کے علم کی روشنی کو سمجھنے سمجھانے کی خاطر اسلاف کے بتائے ہوئے طریقوں، سلیقوں اور ان کے مجاہدوں کو اپنانے کی فکر کریں کیونکہ یہ اس وقت کا اہم تقاضا ہے اور میری عاجزانہ التجاء ہے کہ اسلاف کا کردار اور معیار ہی انسانوں کی زندگیوں میں تبدیلی لانے کا مینارہ نور ہے اور اسی میں بندگی کا سرور ہے۔ اہل اسلاف کے موتیوں اور قندیلوں کے کارنامے انشاء اللہ دربار خداوندی میں شرف قبولیت پائیں گے۔ توحید کے ان ستاروں سے اپنی زندگیوں کو جگمگانے اور فلاح پانے کیلئے حضرت محمد ﷺ کے بعد اسلاف کو اپنا قائد اور انہیں عزت وعظمت کا درّ نایاب ماننا ہوگا۔ بس اسی پر اکتفاء کرتا ہوں اور دعا کرتا ہوں کہ رب قدوس ہمیں ان نفوس قدسیہ کے تقویٰ اور علم وفضل کا راہی بنا دے۔ آمین۔

شمع علم بن کر تو اندھیروں میں اجالا کر      اسلاف سے انصاف کا بس یہی تقاضا ہے

خادم اہل حدیث ملک محمد حسن، ریٹائرڈ بجٹ اینڈ اکاؤنٹس آفیسر شرقپور شریف، مورخہ 10 اپریل 2013ء (ملاقات: ڈاکٹر محمد عثمان سلفی)

☆☆☆☆☆

## صفت احسان ہر مسلمان کی ضرورت

(از: ماسٹر مختار احمد سلفی، دھرنگ تحصیل کامونکی ضلع گوجرانوالہ)

تمام تعریفیں اللہ رحیم کریم کیلئے ہیں جس نے ہمیں نسل انسانی میں پیدا فرمایا اور اس سے بھی بڑھ کر یہ کہ ہمیں نبی رحمت حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کا امتی ہونے کا شرف عطا فرمایا۔ دین اسلام اللہ تعالیٰ کا پسندیدہ دین ہے یہ اللہ تعالیٰ کو اتنا محبوب ہے کہ اس کیلئے انبیائے کرام کی قربانیاں دے دیں مگر اپنے دین کو قربان نہیں ہونے دیا۔ آدم علیہ السلام سے لیکر حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم تک دین ایک ہی چلا آ رہا ہے مختلف

ادوار میں مختلف حالات کے پیش نظر شرعی احکام میں تبدیلی ہوئی لیکن مذہب یعنی دین میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے لے کر آخری نبی صلی اللہ علیہ وسلم تک کوئی تبدیلی نہیں ہوئی۔

دین اسلام کی بنیاد لا الہ الا اللہ ہے یہ ایسا پاکیزہ کلمہ ہے جو ہر نبی کو عطا کیا گیا۔ایک حدیث کا مفہوم ہے حضور اکرم ﷺ نے فرمایا: ''جس'' نے اخلاص سے لا الہ الا اللہ پڑھا وہ ضرور جنت میں جائے گا صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے عرض کیا یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اس کا اخلاص کیا ہے آپ ﷺ نے فرمایا کہ یہ تجھے حرام کام سے روک دے اور حلال پر آمادہ کرے۔

اس صفت اخلاص کو پیدا کرنے کیلئے تزکیۂ نفس نہایت ضروری ہے کیونکہ اس کے بغیر اعمال میں اخلاص پیدا نہیں ہوسکتا اس سلسلہ میں ہمیں ایک لمبی حدیث جسے حدیث جبریل علیہ السلام بھی کہتے ہیں اس سے بہترین راہنمائی ملتی ہے۔اس میں حضور اکرم ﷺ نے فرمایا کہ اپنی عبادات میں صفت احسان پیدا کر پوچھا گیا کہ یارسول اللہ ﷺ احسان کیا ہے آپ ﷺ نے فرمایا کہ تو اپنی عبادات ایسے کر جیسے تو اللہ کو دیکھ رہا ہے۔(یہ عبادات میں اخلاص پیدا کرنے کا اعلیٰ درجہ ہے) پھر فرمایا کہ اگر تو ایسا نہ کر سکے تو کم از کم یہ تصور کر لے کہ اللہ تجھے دیکھ رہا ہے (یہ صفت احسان کا ادنیٰ درجہ ہے)

**اعمال کی معراج صفتِ احسان:۔** کسی بھی عبادت کو اعلیٰ ترین درجے تک پہنچانے کیلئے ضروری ہے کہ صفت احسان سے مزین کیا جائے تو پھر عمل اللہ تعالیٰ کے ہاں نہایت مقبول ہوگا۔اب جو عمل بھی مثلاً نماز، روزہ، زکوۃ، حج، صدقہ خیرات کو صفت احسان سے متصف کر کے ادا کیا جائے وہ نورانی بن جاتا ہے اس عمل سے عامل کے دل کے اندر نور پیدا ہوتا ہے دل میں پاکیزگی اور طہارت آتی ہے، دل کے اندر ایک لذت کا احساس ہوتا ہے جسے حلاوت ایمانی کہتے ہیں اور یہی اعمال کی معراج ہے۔

**تصوف آج کے دور کی اشد ترین ضرورت:۔** اپنے اعمال کو صفتِ احسان کے ساتھ ادا کرنے کا دوسرا نام تصوف ہے بعض لوگوں کے نزدیک تصوف کوئی انوکھی یا اسلام سے متصادم چیز ہے حالانکہ جیسا کہ میں نے عرض کیا تصوف صفت احسان کا ہی دوسرا نام ہے اسے آپ زہد و تقویٰ بھی کہہ سکتے ہیں۔تصوف کی ابتداء اخلاص سے ہوتی ہے اور اس کی انتہا احسان پر ہوتی ہے، اس کی ضرورت ہر دور میں رہی ہے لیکن آج کے پرفتن دور میں اس کی ضرورت شدید ترین ہے ایک اللہ والے کا قول ہے توحید اندر کی بھوک اور تصوف پیاس ہے یوں کہہ لیں یہ دونوں لازم و ملزوم ہیں۔ان میں سے کسی ایک کا بھی انکار تباہی، بربادی، اور فتنوں کا باعث ہوگا، کسی مرشد کامل کی صحبت میں تصوف کی منازل طے کی جائیں تو گناہوں سے بچنا آسان ہو جاتا ہے اور مشکل سے مشکل شرعی کام کو بجالانے میں پریشانی نہیں ہوتی ہے۔

**تصوف باطن کی صفائی کا ذریعہ:۔** جس طرح ہر چیز کا ایک ظاہر ہوتا ہے اور ایک باطن، اسی طرح اعمال کا بھی ظاہر اور باطن ہے مثلاً نماز ہی کو لیں اس کے ظاہر اور باطن دونوں کو خوب احسن طریقے سے ادا کرنا چاہیے نماز کا ظاہری حسن یہ ہے کہ نماز کیلئے وضو کیا جائے، لباس پاک ہو، جگہ پاک ہو، نماز کو سنت کے مطابق ادا کیا جائے۔اس کا باطنی حسن یہ ہے کہ نماز میں خشوع و خضوع ہو توجہ صرف اللہ تعالیٰ کی طرف ہو، دنیوی خیالات دل کے اندر نہ ہوں بلکہ دل کے اندر صرف اللہ کا دھیان ہو یہ استطاعت تصوف پر گامزن ہو کر حاصل کی جاسکتی ہے۔ تصوف، دل، نظر، کان، ہاتھ، پاؤں الغرض تمام اعضائے انسانی کو اللہ تعالیٰ کے احکامات کے مطابق استعمال کرنے کا نام ہے۔

**روحانی عملیات کی ضرورت:۔** روحانی عملیات سے دور ہٹنے کی وجہ سے آج ہم لاتعداد پریشانیوں کی شکار ہیں جادو، ٹونہ، آسیب، جنات یہ وہ چیزیں ہیں جن کی اکثریت شکار ہے اور جب ہم ان چیزوں کا شکار ہوتے ہیں تو ہم مشرک، بدعتی اور بعض اوقات عیسائیوں کے پاس بھی علاج کی غرض سے چلے جاتے ہیں جہاں ہم دولت کے ساتھ بعض اوقات عزت اور ایمان بھی گنوا بیٹھتے ہیں۔آج ضرورت اس بات کی ہے کہ دنیوی اور اخروی پریشانیوں سے بچنے کیلئے تصوف سے ناطہ جوڑا جائے اور محض مسلکی اور گروہی تعصب کو چھوڑ کر تصوف کا ٹھنڈے دل سے مطالعہ کیا جائے دیانتداری کے ساتھ جب ہم تصوف کی دنیا میں داخل ہونگے تو یہ اسلام سے متصادم نہیں بلکہ عین اسلام نظر آئے گا۔

(ماسٹر مختار احمد سلفی دھرنگ تحصیل کامونکی ضلع گوجرانوالہ)

## مرکزی جمعیت اہل حدیث کا ذوق تصوف

علمائے اہل حدیث کا ہر شعبہ اور ہر شاخ کسی نہ کسی درجے میں ذوق تصوف رکھتی تھی اس کی ایک مثال مرکزی جمعیت اہل حدیث پاکستان کی میں آپ کی خدمت میں پیش کرتا ہوں جو وہ اپنے ہر کارندے کو رکنیت کے اقرار نامے کا فارم بھرتے وقت بتایا کرتے تھے۔



اقرار نامہ رکنیت

مرکزی جمعیت اہلحدیث پاکستان

76795

ولدیت

تحصیل ضلع

فون نمبر

رکنیت فیس 10 روپے

ہماری دعوت

☆ اہلحدیث کی دعوت ''توحید رب العالمین'' کی دعوت ہے۔

☆ اہلحدیث کی دعوت اتباع سنت کی دعوت ہے۔

☆ اہل حدیث کی دعوت حقیقی تصوف اور تزکیۂ نفس کی دعوت ہے۔

☆ اہلحدیث کی دعوت قرآن وسنت پر مبنی سیاست کی دعوت ہے۔

آیئے

معاشرہ کی اصلاح دینی تعلیم کے اجراء واستحکام اور اسلامی نظام حکومت کے قیام کے لئے کوشش اور جدوجہد کریں۔

## تصوف شریعت کی مکمل تابعداری کا نام

(از: خادم اہل حدیث زاہد اقبال صاحب فوڈ سپیشلسٹ)

**تصوف کی اصل بنیاد:** ۔تصوف شریعت پر خلوص دل سے عمل کرنے کا نام ہے شریعت پر خلوص دل سے عمل کرنا یعنی صوفیانہ طریقت اختیار کرنے سے ذہن اور روح کی بیماریاں دور ہو جاتی ہیں اور انسان کو سکون قلب حاصل ہوتا ہے تصوف ہر انسان کی ضرورت ہے۔

اسلام میں تصوف کے نام سے کسی علیحدہ مذہبی رکن کا وجود نہیں ہے اس لئے اسلام کے ابتدائی دور میں تصوف کا لفظ بھی موجود نہیں تھا البتہ تصوف کے یہ پہلو کہ توحید پر پختہ ایمان رکھنا، شریعت پر خلوص دل سے عمل پیرا ہونا، خلق خدا سے شفقت سے پیش آنا درحقیقت اسلام کی روح کو پیش کرتے ہیں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی زندگیاں اس روح اسلام کا کامل ترین مظہر تھیں۔ ایک اچھے اور سچے مسلمان کی بھی یہی خوبی ہے کہ اس کی زندگی روح اسلام کی مکمل عکاسی کرتی ہو اسی حوالے سے عہد نبوی ﷺ میں ایک مسلمان اور صوفی میں فرق نہیں تھا۔

**تصوف کا غلط تصور:** ۔موجودہ دور میں شریعت کی مکمل پیروی کرنے والے لوگ بہت کم ہو گئے جو شریعت پر مکمل عمل کرتے ہیں انہیں صوفی کے لقب سے پہچانا جانے لگا اور تصوف کو صرف انہی کے سپرد کر دیا گیا حالانکہ ہر مسلمان جو اسلام کے بنیادی ارکان پر عمل کرتا ہے اور شریعت کا پابند ہے وہ موجودہ حالات میں تصوف کے اعلیٰ مرتبے پر فائز ہے لیکن ہم نے تصوف کے اور ہی مطالب نکال لئے۔ اللہ کو چھوڑ کر اللہ کے بندوں کو پوجنے لگ گئے۔ تصوف کا یہ تصور بڑا گھناؤنا ہے، لاکھوں لوگوں کو جعلی صوفی کے کمالات دکھا کر گمراہ کیا گیا۔ جبکہ حقیقی تصوف بغیر شریعت پر عمل کرنے کے مکمل ہی نہیں ہوتا۔

**علمائے اہل حدیث کا نقطہ نظر:** ۔علمائے اہل حدیث کا نقطہ نظر حقیقی تصوف اور شریعت پر عمل پیرا صوفیانہ خوبیوں سے بھرا پڑا ہے جس کو

محترم مؤلف نے بڑی تفصیل سے تسبیح کے دانوں میں پروکرامت مسلمہ کو تصویر کا صحیح رخ دکھایا ہے امید ہے کہ اس کتاب سے، بہت سے میرے جیسے اہل حدیث بھائیوں کی کنفیوژن دور ہو جائے گی جو تصوف کو اہل حدیثوں سے باہر نکال چکے ہیں جبکہ تصوف ہر انسان کی ضرورت ہے۔

**صوفیائے کرام تاریخ کا سنہری باب:۔** صوفیائے کرام کی وجہ سے جنہوں نے شریعت پر عمل پیرا ہو کر اپنے کردار سے بے شمار غیر مسلموں کو مسلمان ہونے کی تحریک دی ایسے صوفیائے کرام اور اللہ کے نیک بندوں سے تاریخ بھری پڑی ہے جنہوں نے بڑے بڑے جابر حکمرانوں کے سامنے کلمہ حق کہہ کر عوام کے حقوق کی ترجمانی کی ان کے حقوق کیلئے آواز بلند کی اور آمرانہ دور میں حزب اختلاف کا کردار ادا کیا۔ جابر حکمرانوں کے سامنے اہل حق کی حق گوئی اور بے باکی کی روایت تصوف کی تاریخ کا ایک سنہری باب ہے۔

**سچے صوفی کی زندگی:۔** دور حاضر کی ایک برائی یہ بھی ہے کہ اس دور کے انسان میں تحمل و برداشت ناپید ہے۔ ہم دوسروں کی کوتاہی پر گرفت کرنے کیلئے ہر وقت تیار رہتے ہیں لیکن اپنی بڑی سے بڑی خرابی کو بھی نظر میں نہیں لاتے دوسروں کو برا بھلا کہنا ہم اپنا حق سمجھتے ہیں لیکن اگر کوئی دوسرا شخص ہمیں ایسی بات کہہ دے جو ہمیں ناپسند ہو خواہ وہ کتنی ہی سچی اور حقیقت پر مبنی ہو، ہم تلخ ہو جاتے ہیں اور مرنے مارنے پر تل جاتے ہیں۔ تصوف ہمیں تحمل و برداشت کی تعلیم دیتا ہے، جس کی بدولت ہم دوسروں کی دی ہوئی اذیت کو برداشت کر سکتے ہیں اور یوں ایک اچھی شخصیت کے مالک بن سکتے ہیں سچے صوفی کی زندگی مخلوق خدا کیلئے باعث رحمت ہوتی ہے حضرت حکیم محمد طارق صاحب حفظہ اللہ بھی ایک ایسے ہی صوفی ہیں جنہوں نے حدیث و قرآن اور شریعت پر عمل پیرا ہوتے ہوئے خدمت خلق کو شعار بنایا ہوا ہے۔

**وہ کون تھا؟ صوفی، قلندر، مجذوب یا قطب:۔** اپنی زندگی کا ایک سچا واقعہ تحریر کر رہا ہوں معلوم نہیں کہ وہ کون تھا جس نے مجھے حالات سے باخبر کیا صوفی، مجذوب یا کوئی اور......؟ 1992ء میں بندہ کو اپنی ہمشیرہ سے ملنے ملتان جانا ہوا میرے ایک بہنوئی اور ہمشیرہ سعودی عرب میں مقیم تھے وہ بھی وہیں آئے ہوئے تھے، صبح تقریباً 9 بجے ہم ناشتہ کر کے فارغ ہوئے تھے کہ دروازے پر دستک ہوئی میرا بھانجا باہر گیا اور واپس آ کر بتایا کہ کوئی ملنگ (مجذوب) باہر آپ کو بلا رہا ہے میرے بہنوئی باہر گئے ان کے پیچھے میں بھی گیا۔ ملنگ نے سبز چوغہ پہنا ہوا تھا اور دیکھنے میں کافی صحت منداور بارعب تھا۔ اس نے کہا کہ روٹی کھانی ہے میرے بہنوئی نے اپنے بیٹے سے کہا کہ لا کر دو۔ ملنگ نے کہا کہ تم سے نہیں میری طرف اشارہ کر کے کہا کہ تم سے روٹی کھانی ہے۔ میں نے کہا ٹھیک ہے۔ ملنگ نے کہا کہ شکر کے ساتھ روٹی کھانی ہے اور خود لے کر آؤ میں نے روٹی کے اوپر شکر رکھی اور باہر لے گیا اتنے میں ایک آدمی بھاگتا ہوا آیا اور ملنگ کو پکڑ کر چلنے کیلئے کہا۔ ملنگ نے غصے سے جھڑک دیا۔ ہم باہر گھاس پر لان میں بیٹھے ہوئے تھے میں نے اس سے پوچھا کہ کیا مسئلہ ہے اس نے بتایا کہ یہ ملنگ حضرت شاہ رکن عالم رحمہ اللہ کی تربت کے قریب سے بھاگ کر آیا ہے، ہم اسے تلاش کرتے پھر رہے ہیں، ملنگ نے کھانا ختم کیا اور مجھے کہا کہ سبز الائچی لاؤ میں نے چند الائچیاں گھر سے لا کر دیں انہوں نے دو الائچیاں مجھے پھونک مار کر دیں کہ منہ میں رکھ کر چباؤ۔ میں نے منہ میں رکھ کر الائچی چبائی تو وہ مصری کی طرح میٹھی تھی اور منہ میں گھل گئی اس نے مجھے تنقیدی نظروں سے گھورتے ہوئے پوچھا کہ کیا ہے میں نے بتایا کہ یہ تو مصری کی طرح لگتی ہے اس نے مجھے کہا کہ ایک دیگ کے پیسے دو میں نے پچاس روپے نکال کر دیئے انہوں نے کہا کہ ساڑھے تین سو کی دیگ ہے اور پیسے تمہارے پاس ہیں۔ میں نے نکال کر دے دیئے۔ اب انہوں نے مجھ سے کہا کہ تم میرے پاس لاہور حضرت علی ہجویری رحمہ اللہ کی تربت کے قریب آنا، میں وہاں پر تمہارا انتظار کروں گا۔ میں نے برجستہ جواب دیا کہ میں توریناله خورد میں نوکری کرتا ہوں لاہور میں تو میرا کوئی کام نہیں ہے اس نے کہا کہ تم لاہور مجھے ملنے آؤ گے......!

میں نے اس مجذوب کی یہ بات بھلا دی۔ تین سال بعد 96-1995ء میں مجھے لاہور میں ایک کمپنی ڈینش فوڈ سے نوکری کی آفر ملی جو میں نے قبول کر لی تقریباً چھ ماہ بعد بلال گنج میں کسی کام کے سلسلے میں جانا ہوا، حضرت علی ہجویری رحمہ اللہ کی تربت کے باہر بلال گنج کی طرف سے گزر رہا تھا کہ وہی ملنگ میرے سامنے آ کر کھڑا ہو گیا اور بولا ہاں آ گئے ہو میرے منہ سے بے ساختہ نکلا ہاں آ گیا ہوں اور مجھے وہ پرانا واقعہ

یاد آ گیا۔ ملنگ نے مجھے کہا کہ اللہ تمہیں بہت دے گا اور تھوک ہاتھ پر مل کر میرے ماتھے پر لگائی حالانکہ میں کٹر اہل حدیث ہوں لیکن مجھے معلوم نہیں کیوں سکون سا محسوس ہوا۔ میں سوچتا ہوں وہ کون تھا ملنگ، صوفی، قلندر، مجذوب یا قطب............؟۔

(زاہد اقبال صاحب، گورمے فوڈ سپیشلسٹ، خادم اہل حدیث)

☆☆☆☆☆

## تصوف کے معاملے میں یہ بے توجہی کیوں......!

(از: محمد یٰسین سلفی، فیصل آباد)

**تصوف درستگی اخلاق اور روحانی پرواز کا ذریعہ:**۔ جب انسان کی دل کی آنکھیں بند ہوں تو وہ دوسرے لوگوں کے وہ کمالات و برکات جن سے وہ آشنا نہیں ہوتا تو اس پر اعتراض کرتا ہے کہ یہ کیسے ہوسکتا ہے یہ سب جھوٹ ہے۔ آج کل تصوف اور روحانیت کے بارے میں ہمارا بالکل یہی حال ہے کہ بیعت کے بغیر ہماری زندگی کی گاڑی چل جائے گی یہ بیعت کرنا کوئی ضروری نہیں بیعت کے بغیر زندگی کی گاڑی تو چلے گی مگر روح کی پرواز ہمیشہ کیلئے رک جائے گی۔ آج کل یہی وجہ ہے کہ ہمارے پاس اعمال ہیں مگر اعلیٰ اخلاق نہیں ہیں۔ ہم اپنے بڑوں کے ورثہ (تصوف) کو بھول چکے ہیں اور مزید یہ ظلم کرتے ہیں کہ اس کو لوگوں کو بتانے سے بھی گریز کرتے ہیں کہ کل تک تو ہم لوگوں کو روکتے تھے آج خود اس کی طرف آئیں کہ یہ کرامت کیسے ظہور پذیر ہوسکتی ہے......! مگر یہ حقیقت ہے کہ جب تک ہم اپنے چھوڑے ہوئے ورثے شفاف تصوف کی طرف نہیں آئیں گے تو ظلمت و بدامنی اور گمراہی کیسے ختم ہوگی......؟

**لوگوں کی گمراہی اور ہماری بے اعتنائی:**۔ لوگوں کو تو اپنے مسائل کا حل چاہئے چاہے وہ حل تعویذ، دم، درود یا منتر کی شکل میں ہندو سے ملے، عیسائی سے ملے کہیں سے بھی مل جائے......انہیں بس کوئی حل ملنا چاہیے۔ جب ہم اصل چیز کی طرف نہیں آئیں گے تو وہ غلط راہوں کی طرف ضرور جائیں گے تو پھر ہم انہیں مشرک بھی کہیں گے اور شرک والے اعمال بھی کہیں گے۔ بیعت ہونا، تعویذ دینا یہ کوئی نئی یا انہونی چیز نہیں ......کسی کامل اور خدا پرست بندے کی بیعت ہونا آج کل کے ماحول میں اشد ضروری ہے۔ کسی کامل مرشد کا ہاتھ اگر پیچھے ہو تو انسان راہ سلوک یعنی اللہ کی محبت کے راستے کی منازل بہت جلدی طے کر لیتا ہے اور یہ بھی یاد رکھیں! ہر کامیاب شخص کے پیچھے کسی کامل ولی کا ہاتھ ضرور ہوتا ہے۔

آئیں! ہم اپنی کھوئی ہوئی وراثت کو کسی کامل ولی کی صحبت سے حاصل کریں تا کہ پریشان اور دکھی لوگوں کے درد کا مداوا ہوسکے وگرنہ ان کی گمراہی کے ذمہ دار بھی ہم ہوں گے کیونکہ اصل اور حق چیز تو ہمارے پاس تھیں جو نہ ہم نے خود استعمال کی اور نہ دکھی لوگوں کو اس پر لگایا تو مجرم تو ہم ہوئے......!

**اہل اللہ کی صحبت ......زندگی سنوارنے کا ذریعہ:**۔ اگر ہم اعلیٰ اخلاق پانا چاہتے ہیں اور اللہ پاک کی نظر میں بلند مقام حاصل کرنے کی خواہش ہے، زندگی میں سکون کے متلاشی ہیں تو آئیں کسی کامل اللہ کے ولی صحبت میں بیٹھنا شروع کر دیں اور انکی مان کر چلیں دیکھیں تو سہی زندگی مہینوں، سالوں میں نہیں بلکہ دنوں میں سنورے گی۔

کامل ولی کی پہچان یہ ہے کہ وہ لوگوں کو اللہ اور اس کے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف بلاتا ہے ان کی آخرت کیلئے فکرمند ہوتا ہے ان کو اللہ کے خزانوں سے لینے کے انداز سکھاتا ہے، نماز کے ذریعے سے، ذکر و تسبیح کے ذریعے سے، مراقبے کے ذریعے سے۔ جن کا دن رات مخلوق کی بہتری کیلئے گزرتا ہے وہی تو اللہ والے ہیں۔

**تصوف کے معاملے میں یہ بے توجہی کیوں ......!** اہل حدیثوں کے بڑے بڑے علمائے کرام تو تصوف و روحانیت مراقبے اور بیعت کو مانتے بھی تھے اور کرتے بھی تھے۔ مگر ہم کیوں ایسا نہیں کر سکتے......! یہ کوئی مشرکانہ چیزیں نہیں ہیں...... بلکہ ہمارے دل کی تنگی اور علم کی کمی ہے۔ تصوف کے مختلف سلاسل دراصل مختلف راستے ہیں جنکا اصل مقصود ایسی کیفیت کا حاصل ہو جانا ہے جس کی وجہ سے مامورات اور منہیات

انسان کی طبیعت کا حصہ بن جائیں اب وہ اشغال صوفیاء مختلف ہو سکتے ہیں۔مثلاً ذکر کی شکل میں، مراقبے کی شکل میں، یہ سب اللہ سے ملانے کے انداز ہیں۔اور سچ پوچھیں تو یہ پاکیزہ زندگی کتابوں سے کم اور کسی کامل اللہ والے کی صحبت سے زیادہ سمجھ میں آتی ہے۔آج کے تصوف کو دیکھ کر تصوف سے منہ موڑ لینا کوئی عقل مندی کی بات نہیں اور یہ کہنا کہ تصوف تو بڑی پاکیزہ چیز تھی مگر اس پر مکھیاں بہت بیٹھ گئی ہیں اس وجہ سے ہم اس سے دور ہیں۔تو ایسے تمام حضرات کی خدمت میں نہایت ہی مؤدبانہ عرض کرنا چاہوں گا کہ کیا احادیث کے سلسلے میں بے اعتنائی نہیں برتی گئی تھی اور کئی کئی ہزار احادیث ایک ایک بندے نے نہیں گھڑی تھیں لیکن جزائے خیر عطا کرے اللہ پاک ہمارے علماء ومحدثین کو جنہوں نے احادیث کا بہترین شفاف گلدستہ ہمیں پیش کیا۔تو بیچارے تصوف کا کیا قصور تھا کہ اسے لاوارث چھوڑ دیا گیا اور اپنے اسلاف کی میراث کو بھلا دیا گیا......!

**بذریعہ روحانی عملیات لوگوں کی دادرسی:۔** اسی طرح روحانی عملیات کا بھی حال ہے۔عملیات کا تصوف سے کوئی تعلق نہیں یہ ایک بالکل الگ راستہ ہے لیکن اس کی ضرورت سے بھی انکار نہیں کیا جا سکتا۔آئیں......!ان انداز کو اپنائیں اور لوگوں کے غموں کو دور کرنے کا ذریعہ بنیں تاکہ وہ غلط عاملوں، پیروں، فقیروں کے پھندوں سے بچ سکیں جو لوگوں کی عزتوں کے بھی دشمن ہیں اور ایمان کے بھی دشمن ہیں اگر ہمارے ایک عمل سے کوئی مصیبت کا مارا غلط عاملوں کے چکروں سے بچ گیا تو ہمارے لیے اس سے بڑی خوشی کیا ہوگی۔ہم لوگوں کی مصیبتوں کو اعمال نبوی صلی اللہ علیہ وسلم سے دور کرنے کا ذریعہ بن جائیں اور اپنے اسلاف کے ورثہ کو اپنائیں اور لوگوں تک پھیلائیں۔

(محمد یٰسین سلفی، فیصل آباد)

☆☆☆☆☆

## کتاب علمائے اہل حدیث کا ذوق تصوف اشد ضرورت

(از: ظفر علی محمدی، فیصل آباد)

کتاب ''علمائے اہل حدیث کا ذوق تصوف'' اس وقت کی اشد ضرورت ہے اس پرخطر دور میں لوگوں کے ایمان خراب ہو رہے ہیں اور جعلی عامل تصوف اور روحانیت کے نام پر لوگوں کا ایمان اور عزت وآبرو ومال برباد کر رہے ہیں۔ان سے بچا جا سکے اور لوگوں کو اپنے آباؤ اجداد کے اختیار کیے ہوئے سیدھے راستے کی طرف لایا جا سکے۔تاکہ سب کو اپنی آخرت کی فکر ہو خاص کر توحید پرست کو آگے بڑھنا چاہیے اور تصوف میں توحید کا تصور جس قدر راہم ہے ہم جیسے لفاظی لوگ اندازہ ہی نہیں کر سکتے۔متصوفین کی زندگی میں بکھرے ہزاروں واقعات اس پر شاہد ہیں ان کو جو اللہ پر یقین اور توکل تھا اسکا ایک عشرعشیر بھی ہماری زندگیوں میں نہیں اور یہ یقین اللہ پاک کی ذات پر یقین اور اعتماد ہی کی بدولت تھا۔

اللہ پاک اس کتاب کے مؤلف حضرت حکیم محمد طارق محمود چغتائی مجذوبی حفظہ اللہ کو جزائے خیر عطا فرمائے، اللہ تعالیٰ ان کوششوں کو قبول فرمائے اور ان کے علم، عمل، عزت اور آبرو میں خیر وبرکت عطا فرمائے۔امین۔ثم آمین۔(ظفر علی محمدی، فیصل آباد)

☆☆☆☆☆

## کتاب ذوق تصوف اک مایہ ناز کارنامہ

(از: مولانا محمد مصطفیٰ ربانی حفظہ اللہ تعالیٰ، خطیب مسجد کوثر اہل حدیث عظیم گراؤنڈ درس بڑے میاں مغلپورہ، لاہور
فاضل التحصیل: دارالعلوم المحمد یہ لوکوشاپ مغلپورہ، لاہور)

اس کتاب میں دراصل عصر حاضر میں علماء اہل حدیث کے ذوق تصوف کو واضح کرنے کیلئے مختلف کتابوں، رسالوں اور مختلف جگہوں سے واقعات کو لیا گیا ہے۔جس چیز سے آج ہم بالکل لاعلم ہو چکے ہیں تاکہ ہمارے اکابر کی زندگی ہمارے سامنے آئے!اور جیسے وہ لوگ عابد، زاہد

اور دین والے تھے ہمیں بھی ویسی کوشش کرنی چاہیے۔ میری یہ دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ اس کتاب کو پایہ تکمیل تک پہنچائے اور سب کیلئے ذریعہ نجات بنائے۔ (آمین ثم آمین) (از: مولانا محمد مصطفیٰ ربانی حفظہ اللہ تعالیٰ، خطیب مسجد کوثر اہل حدیث عظیم گراؤنڈ درس بڑے میاں مغلپورہ، لاہور: فاضل التحصیل، دارالعلوم المحمدیہ لوکوشاپ مغلپورہ، لاہور)

☆☆☆☆☆

## تزکیۂ نفس نہایت اہم موضوع...... جسے بھلا دیا گیا!

(از: مولانا قاضی ریاض قدیر صاحب، نائب ناظم اعلیٰ مرکزی جمیعت اہلحدیث، پاکستان)

**تزکیۂ نفس ایک نہایت ہی اہم موضوع:۔** جدانبیاء حضرت ابراہیم علیہ السلام نے حضرت محمد ﷺ کیلئے جو دعائیں کی تھیں وہ اللہ احکم الحاکمین نے بعینہٖ قبول فرمائیں ان میں سے اہم ترین دعا یہ تھی کہ ''ویزکیھم ''(البقرہ) وہ ان کا تزکیہ کرے اور حقیقت یہ ہے کہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے معیار کے پاکیزہ نفوس ایسی مقدس ہستیاں ویسے مطہر قلوب انبیاء علیہم السلام کے علاوہ اس بوڑھے آسمان نے اور کوئی نہیں دیکھے۔ ایک لاکھ چوبیس ہزار سے زائد انبیاء علیہم السلام کی عظیم جماعت میں سے کسی بھی نبی علیہ السلام کے ساتھی حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ کرام سے زیادہ پاکیزہ، زیادہ قربانیاں دینے والے، زیادہ عمل کرنے والے، زیادہ محبت کرنے والے، زیادہ تکالیف برداشت کرنے والے نہیں تھے، اور پھر ''ویزکیھم '' کا سلسلہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کے ساتھ ہی نہیں رک جاتا بلکہ دین اسلام کے دوسرے تمام احکامات پر عمل کی طرح ایک جماعت شروع سے چلی آرہی ہے جو آیت مبارکہ کے اس حصے پر عمل کرتی ہے اور اپنے تزکیۂ نفس کے بعد دوسروں کے نفس کی پاکیزگی کیلئے اپنے قول وفعل سے، تقریر وتحریر سے اور عمل بالحدیث سے اپنا کردار ادا کرتی ہے اور میری بات کو اگر دیوانے کی بڑ نہ سمجھا جائے تو میں دعویٰ کروں گا کہ تزکیۂ نفس کیلئے جو ضروری بات ہے وہ خود دین پر حدیث پر مکمل عمل ہے اور سیدھی بات ہے کہ جو عامل بالحدیث ہوگا وہ اہل حدیث ہوگا دوسرے لفظوں میں ہم کہہ سکتے ہیں کہ جو عامل حدیث ہیں وہ تو متقی ہیں اور جو عامل حدیث نہیں ہیں وہ اور کچھ بھی ہو سکتے ہیں...... متقی یا بزرگان دین نہیں ہو سکتے۔ ایک اور بات نیک آدمی کبھی اپنی نیکی کا ڈھنڈورا نہیں پیٹتا بلکہ ریاکاری سے بچتا ہے اور خود کو چھپا کر رکھنے کی کوشش کرتا ہے۔ الحمد للہ ہمارے اکابر بھی اس پر عمل پیرا تھے اور آج بھی جو بزرگ موجود ہیں عرس یا کسی بھی طرح نمود ونمائش کے قائل نہیں ہیں۔ الحمد للہ۔

**اہل حدیث میں بزرگوں کی تعداد...... ان گنت:۔** حاملین مسلک اہل حدیث میں ہر دور میں ایک دو نہیں بلکہ بلاشک وشبہ ہزاروں ایسے علماء وصلحاء اور بزرگ موجود رہے ہیں جو دوسروں کیلئے بھی تزکیۂ نفس کا باعث بنتے تھے اور بنتے ہیں زیر بحث کتاب میں جن بزرگوں کا تذکرہ موجود ہے یہ شاید کل تعداد کا چند فیصد بھی نہیں ہے یہ وہ خوش قسمت لوگ ہیں جو اپنی تحریروں یا عوامی تقریروں کی وجہ سے عام لوگوں کی نظر میں آ گئے ورنہ اپنے اپنے مقامات اپنے اپنے گاؤں گوٹھوں اور بستیوں میں بیٹھ کر تزکیۂ نفس کرنے والوں کی تعداد اس سے بیسیوں سینکڑوں گنا زیادہ ہے اللہ ان تمام پر اپنا رحم نازل فرمائیں۔ آمین۔

**ہماری بے توجہی...... اور عوام کی غلطیاں:۔** اب سوچنے کی بات یہ ہے اتنے بزرگوں کی موجودگی کے باوجود ہم اہل حدیث لفظ تصوف سے کیوں دور بھاگتے ہیں...... اس کی ایک بنیادی وجہ فی زمانہ تصوف کے بارے میں رواج پا جانے والے غلط نظریات ہیں۔ وحدت الوجود کا نظریہ، حال وقال اور ڈھول دھمال کا نظریہ، قوالی ومزار کا نظریہ، میلے وعرس اور کھیل تماشوں کا نظریہ، نماز، روزے اور دیگر فرائض سے غفلت یا صرف دل کی نماز کا نظریہ، یہ ایسی چیزیں ہیں جنہیں آج عامۃ الناس بلکہ پڑھے لکھے لوگ بھی تصوف سمجھتے ہیں، آج دینی لحاظ سے جو جتنا بڑا شعبدہ باز ہے وہ اتنا ہی بڑا بزرگ ہے ہر دوسرے نام نہاد بزرگ کے متعلق یہ دعویٰ کیا جاتا ہے کہ وہ صاحب کشف وکرامت بزرگ ہیں یا تھے حالانکہ حقیقت یہ کہ کشف یا کرامات اللہ کی طرف سے عطاء ہوتے ہیں اور اس کیلئے متدین اور دین پر مکمل عمل کرنے والوں سے ظاہر ہونے والے واقعات کشف اور کرامت ہیں۔ دین سے دور افراد سے جب کوئی ایسا عمل ظاہر ہوتا ہے تو اس کی وجہ شیاطین بنتے ہیں اور اکثر

حالتوں میں یہ اعمال شیاطین کی مدد سے انجام پاتے ہیں۔اللہ ایسے افراد سے اپنی پناہ میں رکھے۔آمین۔

آمدم برسر مطلب مندرجہ بالا نظریات وجوہات کی بناء پر حاملین مسلک اہل حدیث تصوف کا انکار کرتے ہیں حالانکہ ''فیروز اللغات'' کے مطابق لفظ'' تصوف'' کے مندرجہ ذیل مطالب ہیں۔نمبر1 صوفیوں کا عقیدہ، 2۔علم معرفت، 3۔ دل کی خواہشوں کو دور کر کے خدا کی طرف دھیان لگانا، 4۔تزکیۂ نفس کا طریقہ، 5۔ پشینہ پہننا اب ان معنی پر غور کریں تو ان میں سے دل کی خواہشوں کو دور کر کے اللہ کی طرف دھیان لگانا اور تزکیۂ نفس کا طریقہ یہ ہمارے تمام بزرگوں کا بنیادی وصف رہا اور ہے۔

**''ذوق تصوف'' نہایت ہی اہم کاوش:۔** اس حوالہ کے پیش نظر کتاب ''علمائے اہل حدیث کا ذوق تصوف'' جو ہمارے فاضل دوست حکیم محمد طارق محمود چغتائی صاحب حفظہ اللہ نے مرتب کی ہے اور اس میں اپنی طرف سے بعض جگہ تبصرہ وتشریح کا اضافہ کیا ہے ایک انتہائی اہم کاوش ہے ایک تو اس حوالے سے بھی کہ ہمارے سلفی بھائی تصوف کا نام سن کر ہی جو مطلقاً انکاری ہو جاتے ہیں اس میں کمی آئے گی......اور دوسرا اس حوالے سے کہ ایسا بہت سا کام جو بیسیوں بلکہ سینکڑوں کتابوں میں بکھرا ہوا تھا ایک جگہ پر جمع ہو گیا ہے اور اس کتاب کی مدد سے ہم اپنے اکابر کی مساعی سے ان کے کردار سے زیادہ بہتر طریقے سے آگاہ ہوسکیں گے۔ ذاتی حوالے سے میرے لئے اس کتاب میں خوشی کی ایک بڑی بات میرے والد محترم مورخ اہل حدیث قاضی محمد اسلم سیف رحمہ اللہ کی یادگار اور بہترین تحقیقی کاوش ''تحریک اہل حدیث تاریخ کے آئینے میں'' سے بیسیوں شخصیات کا اس کتاب میں تذکرہ کی موجودگی ہے اور اب ہم بھی اس کتاب کا تیسرا ایڈیشن بھی شائع کریں گے۔''ان شاءاللہ''

**مؤلف کے حق میں دعا:۔** اس دعا کے ساتھ اجازت چاہوں گا کہ اللہ جل شانہٗ مصنف کو اپنی بہترین جزاؤں سے نوازیں۔حقیقتاً انہوں نے ایک ادارے جتنا کام کیا ہے اور مصنف کے ساتھ ساتھ ہم سب کو ان نیک بزرگوں کے نقش قدم پر چلنے کی توفیق نصیب فرمائے۔آمین۔یارب العلمین۔

(فقیر بارگاہ الٰہی ،قاضی ریاض قدیر، نائب صدر جامعہ تعلیم الاسلام ماموں کانجن، نائب ناظم اعلیٰ مرکزی جمعیت اہل حدیث، پاکستان)

☆☆☆☆☆

## ''ذوق تصوف'' کا اظہار قابل داد وذخیرہ آخرت

(ستائیس سال ولی کامل مولانا صوفی عبداللہ رحمہ اللہ کی خدمت میں رہنے والے شیخ الحدیث کی یادیں)

(از: حضرت مولانا شیخ الحدیث عبدالرشید ہزاروی صاحب حفظہ اللہ)

تعارف:۔''علمائے اہل حدیث کا ذوق تصوف'' نامی کتاب پر تبصرہ کیلئے حضرت مولانا شیخ الحدیث عبدالرشید ہزاروی صاحب حفظہ اللہ کے پاس مورخہ 2013-9-5 کو بروز جمعرات حاضر ہوا۔حضرت مولانا عبدالرشید ہزاروی حفظہ اللہ کو حضرت صوفی عبداللہ صاحب سے طویل رفاقت کا اعزاز حاصل ہے۔ 1948 سے لے کر 1975ء تک صوفی عبداللہ صاحب کی وفات تک ان کے ساتھ رہے، 1980ء سے ساہیوال میں دارالحدیث میں تدریسی ذمہ داریاں احسن انداز میں ادا فرما رہے ہیں میرے پاس مسودے کے کچھ حصے تھے اس لیے انہوں نے فرمایا اگر مکمل مسودہ ہوتا تو میرے لیے تبصرہ آسان ہوتا بحرحال اس سلسلے میں کی گئی گفتگو کو انہوں نے کمال مہربانی سے شائع کرنے کی اجازت مرحمت فرمائی۔اللہ کریم آپکا سایہ تادیر ہم پر قائم رکھے کہ آپ اسی طرح دین حق کی خدمت فرماتے رہیں۔(ملاقات: پروفیسر رضوان الٰہی)

**''ذوق تصوف'' کا اظہار قابل داد وذخیرہ آخرت:۔** کتاب کے بارے میں فرمایا: بکھرے ہوئے پارے اکٹھا کرنا قابل داد اہے حکیم صاحب کو میرا پیغام دیں کہ جو محنت آپ نے کی اور جو کوشش آپ مستقبل میں کریں گے وہ آپ کیلئے مستقبل میں ذخیرہ آخرت کا سبب بنے گی اور جو لوگ پٹڑی سے اتر رہے ہیں اللہ تعالیٰ انہیں ذوق سلیم عطا فرمائے اور حکیم صاحب کو میرا خصوصی سلام کہیں......۔

**بزرگ اسلاف سے دور ہونے کی ایک اہم وجہ:۔** دوران گفتگو جب آپ سے عرض کیا گیا کہ حضرت ہمارے اسلاف اور بزرگوں کی جو بابرکت زندگیاں تھیں ہم آج ان سے کیسے دور ہو گئے......آخر کیا سبب ہے......؟ تو آپ حفظہ اللہ فرمانے لگے: معیشت کی فکر نے بہت سی چیزیں چھڑوا دی ہیں اور اس المیے کا شکار ہمارے علماء بھی ہیں، معیشت کا بحران بہت پریشان کن معاملہ ہے۔ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم قرض سے پناہ مانگا کرتے تھے کہ اس کی وجہ سے انسان گناہوں میں مبتلا ہو جاتا ہے۔ جیسے: جھوٹ وعدہ خلافی ہے۔ معیشت کے مسئلہ کی وجہ سے انسان اپنے بچوں کو قتل کرتا ہے، انہیں فروخت تک کرنے پر مجبور ہو جاتا ہے جیسا کہ ہم روز اخبارات میں پڑھتے ہیں جس ملک میں کا یہ حال ہو جائے وہاں معیشت آدمی کو تنگ کرتی ہیں بیروزگاری نے سب کو متاثر کیا ہے یہی وجہ ہے کہ انسان بس انہی چکروں میں پھنس کر رہ جاتا ہے۔

**مدرسے کے درودیوار سے ذکر اللہ کی آوازیں:۔** ذکر کے بارے میں شیخ حفظہ اللہ نے فرمایا قرآن مجید میں کثرت ذکر کی تلقین کی گئی ہے ہمیں اس کو اوڑھنا بچھونا بنانا چاہیے۔ ماموں کانجن میں جو سالانہ کانفرنس ہوتی تھی اس میں ہم نے حضرت مولانا داؤد غزنوی رحمہ اللہ کے صاحبزادے حضرت ابوبکر غزنوی رحمہ اللہ کو مدعو کیا وہ آئے تقاریر کیں وہ اُس وقت مرکزی جمعیت اہل حدیث کے ناظم تھے۔ سید ابوبکر غزنوی رحمہ اللہ صاحب ذاکر آدمی تھے اور ان کی زندگی میں بھی یہ چیز نمایاں ہو گئی تھی وہ تشریف لائے تو فرمانے لگے: مجھے اس ادارے کی ہر چیز ذکر کرتی محسوس ہو رہی ہے آج اہل ذکر کی کمی بلکہ فقدان ہے مگر ذکر میں جدت پیدا نہیں کرنی چاہیے اور قرآن وحدیث کی تعلیمات کو مقدم رکھا جانا چاہیے۔

**ہماری بدعملی اور اکابر کا تقویٰ:۔** ہمارے ہاں تو کچھ شکوہ ہے اور جائز شکوہ ہے اصل میں اہل علم کے تین طبقات ہیں مدرسین، مبلغین اور قراء کرام، سب کے زیادہ محنت اور کاوش جو طبقہ کرتا ہے وہ مدرسین کا ہے جو کتابیں پڑھاتے ہیں۔ اور جو سب سے زیادہ سودمند اور لوگوں میں مقبول طبقہ ہے وہ مبلغین کا ہے قراء کرام بھی قابل قدر ہیں انکے پاس اتنا علم تو نہیں ہوتا مگر قرآن سے محبت اور شوق رکھتے ہیں۔ علماء اور مدرسین چٹائیوں سے وابستہ رہتے ہیں ان سے سب سے زیادہ متاثر انکے شاگرد ہوتے ہیں، مبلغین کو لوگوں سے خطاب کرنے کا موقع ملتا ہے ان کا رابطہ عوام الناس سے ہوتا ہے ان کا حلقہ اثر وسیع ہوتا ہے مگر ان کی زندگیوں میں انقلاب نہ ہونے کی وجہ سے ان کی عملی اور قولی زندگی میں موافقت کم نظر آتی، سفر در سفر اور بیسیوں جگہ خطاب، معیشت کے چکر نے انہیں بھی مجبور کر رکھا ہے۔ بدعملی حائل ہے لوگ اثر کیسے لیں اصلاح نیت اور تربیت کیلئے حضرت صوفی عبداللہ رحمہ اللہ کا کیا طریقہ کار تھا......؟ میرے صوفی صاحب کے یہاں آنے کی ایک وجہ ہے ان کا تعلق جماعت مجاہدین سے تھا جو حکومت کی معتوب جماعت تھی وہ اس جگہ جاکے بیٹھے جہاں ان کا کوئی ایک آدھی آدمی بیٹھا تھا۔ یہ جگہ چار گاؤں کے قریب ہے اصل گاؤں اوڈانوالہ 507 کے قریب 411 جھنڈانوالہ کے قریب ہے۔ صوفی صاحب رحمہ اللہ صبح کی نماز جھنڈانوالہ پڑھتے ظہر کی نماز کسی اور جگہ پڑھتے عصر کی نماز کسی اور جگہ پڑھتے اور بچوں کو ناظرہ قرآن پاک پڑھاتے ان کی آمدورفت کا ذریعہ سائیکل تھا یا پیدل۔ پیدل چل کر قرآن پڑھاتے مگر آج اکیڈمیاں، ٹیوشن سنیٹر ہیں۔ مگر انہوں نے چار گاؤں مسلسل کئی سال بچوں کو قرآن پڑھایا، اس کے بعد وہاں ایک جلسہ ہوا بہاولپور کے ایک عالم تھے عبدالحق ریاستی صاحب انہوں نے ذکر کر دیا کہ یہاں کسی جگہ بچوں کی تربیت کیلئے مدرسہ ہونا چاہیے اور میرے دوبارہ یہاں آنے سے پہلے پہلے اگلے سال مدرسہ بن جانا چاہیے۔ صوفی صاحب ساتھ گاؤں میں رہتے تھے انہوں نے کہا میں مدرسہ بناؤں گا۔ صوفی صاحب نے سب نمازیوں اور گاؤں کے نمبرداروں کو مسجد میں بلایا کہ میں وعدہ کر چکا ہوں آپ مجھے اجازت دیں لوگوں نے معیشت کا عذر کیا۔

صوفی صاحب نے کہا میں خرچ نہیں میں فقط بچوں کیلئے مسجد استعمال کرنا چاہتا ہوں مجھے معاشی تعاون نہیں اخلاقی تعاون درکار ہے سب لوگ مان گئے۔ اس مدرسہ بننے کی یہ بنیاد پڑی 1932ء میں، اس کے بعد کام منظم ہوا، ساری محنت ان کی تھی۔

**صوفی صاحب رحمہ اللہ شان اخلاص:۔** محنت سے متعلق عجب باتیں ہیں: صوفی صاحب اپنی ذات پر خرچ نہ کرتے، گوجرانوالہ کے قریب ایمن آباد ایک گاؤں ہے اس وقت آمدورفت کا ذریعہ صرف تانگہ تھا اور وہ بھی شام کے وقت چلتا تھا۔ اس وقت کرایہ بھی آنہ چار آنے ہوا کرتا تھا، صوفی صاحب اسماعیل نامی آدمی سے ملنے گئے ایمن آباد گوجرانوالہ سے دس میل دور ہے۔ اس وقت کوئی ٹانگہ نہیں آرہا تھا صوفی

صاحب پیدل چلنے لگے۔ آگے سے وہ آدمی جس سے ملنے جا رہے تھے وہ ٹانگے پہ آ رہا تھا اس نے پوچھا آپ کہاں جا رہے ہیں؟ صوفی صاحب نے کہا آپ سے ملنے جا رہا ہوں۔ کہا آپ پیدل کیوں جا رہے ہیں، تو صوفی نے کہا کہ ٹانگے تو شام کے وقت چلتے ہیں۔ تو اس آدمی نے پیسے دیئے کہ آپ ٹانگے پہ جائیں میں ذرا شہر سے ہو کر آتا ہوں۔ واپسی پر دیکھا ابھی بھی صوفی صاحب پیدل جا رہے ہیں۔ پوچھا آپ پیدل کیوں جا رہے ہیں؟ کہا میں نے سوچا کہ طالب علموں کی ہانڈی کا نمک آ جائے گا۔ اس کیفیت میں انہوں نے مدرسہ بنایا۔

☆☆☆☆☆

## اپنے موضوع پر دنیا کی سب سے بڑی کتاب

(از:۔ ڈاکٹر فیصل سلفی حفظہ اللہ: لاہور)

**تصوف سراسر ادب ہی ادب:۔** تصوف تمام تر ادب ہے۔ ہر وقت کا ایک ادب ہے...... ہر موقع کا ایک ادب......اور جو بے ادب ہوتا ہے وہ مقبول بارگاہ خداوندی ہونے کی بجائے مردود درگاہ حق ہو جاتا ہے۔

''کشف المحجوب'' میں ہے کہ آداب کی تین قسمیں ہیں: ان میں سے ایک توحید میں حق تعالیٰ کے ساتھ آداب ہیں اور وہ یوں کہ انسان خواہ تنہائی میں ہو یا محفل میں بے ادبی سے بچے۔ تنہائی میں بھی اس طرح رہے جس طرح بادشاہوں کے دربار میں ان کے سامنے رہا کرتا ہے۔ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم معراج میں تشریف لے گئے۔ حفظ ادب سے دونوں جہاں کی طرف نظر نہ کی جیسا کہ فرمان حق ہے'' ماذاغ البصر و ماطغی''۔

**تصوف سراپا خیر خواہی اور خیر خواہی کا نام:۔** کچھ مشہور صوفیائے کرام کی زندگی ہم سے انصاف کا تقاضا کر رہی ہے......''عوارف المعارف'' میں شیخ الاسلام ابوحفص عمر سہروردی رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ ادبِ صوفی یہ ہے کہ وہ اپنے ظاہر و باطن کو پاک وصاف رکھے اور اپنی ذات کو اعلیٰ اخلاق کے زیور سے آراستہ رکھے...... ☆ تمام اعلیٰ اخلاق کی بنیاد خوش خلقی ہے۔ حضرت سفیان ثوری رحمہ اللہ کا قول ہے کہ جو تمہارے ساتھ برائی کرے اس کا بدلہ بھلائی سے دو، اسی کا نام احسان ہے...... ☆ ایک عورت نے مالک بن دینار رحمہ اللہ کو اے ریا کار کہہ کر پکارا۔ مالک بن دینار رحمہ اللہ نے فرمایا کہ بہت خوب دنیا والے میرا نام بھول گئے تھے، تو نے دوبارہ بتا دیا...... ☆ ایک شخص نے حضرت شعبی رحمہ اللہ کو گالی دی، آپ نے فرمایا کہ اگر تم سچے ہو تو اللہ تعالیٰ مجھے معاف فرمائے اور اگر تم جھوٹے ہو تو خدا تمہیں معاف فرمائے۔

صوفیہ کرام کا ہر عمل اللہ کیلئے ہوتا ہے ان کی نظر میں تمام بنی نوع انسان بلکہ ہر جاندار، چرند، پرند، درند تک خدا کے دامن ربوبیت میں پل رہے ہیں، اسی وجہ سے صوفی سب کیلئے باعث رحمت بننے کی کوشش کرتا ہے۔ سچے صوفی کی زندگی مخلوق خدا کیلئے باعث رحمت ہوتی ہے۔ حضرت ابوالحسن خرقانی رحمہ اللہ کا قول ہے کہ اگر ترکستان سے شام تک کسی کے پاؤں میں کانٹا چبھتا ہے تو وہ ہمارے پاؤں ہی میں چبھتا ہے اور اگر کسی کے پاؤں میں چوٹ لگتی ہے یا دل کو دکھ پہنچتا ہے تو وہ غم اور صدمہ ہمیں بھی ہوتا ہے۔

ابوسعید ابوالخیر رحمہ اللہ کا قول ہے کہ'' ہر چہ خلق را نشاید خدا را نشاید''، یعنی خلق خدا کی جس میں بھلائی نہیں وہ کام خدا کو بھی پسند نہیں۔

**اپنے موضوع پر دنیا کی سب سے بڑی کتاب:۔** میں مرتب کتاب حضرت حکیم صاحب حفظہ اللہ کا نہایت مشکور ہوں جنہوں نے ہمارے بھولے ہوئے سبق کو ہمیں یاد دلایا اور ہزاروں صفحات سے انتخاب کا خوبصورت گلدستہ ہمیں'' علمائے اہل حدیث کے ذوق تصوف'' کے نام سے مہیا کیا۔ بلاشک وشبہ یہ کتاب اپنے موضوع پر دنیا کی سب سے بڑی کتاب ہے۔ ہمارے اسلاف کی زندگیوں میں پاکیزہ تصوف بہت نمایاں تھا لیکن آج اوجھل ہو گیا ہے......اور ایسا دور ہوا کہ ہم اسے بھول گئے اور یہ بھی بھول گئے کہ ہم بھولے ہوئے ہیں۔ مؤلف کا شکریہ ادا کرنے کیلئے الفاظ کا دامن بار بار میرا ساتھ چھوڑے جا رہا ہے اللہ کریم اپنی شایان شان آپ کو جزائے خیر عطا فرمائے۔ اس کتاب کو پڑھنے کے بعد میں اپنے تمام سلفی بھائیوں سے گزارش کروں گا کہ آپ خود ہی فیصلہ فرمائیں کہ کیا ہمارے یہ تمام اسلاف کامل اولیاء اللہ نہیں تھے......! اور کیا پاکیزہ تصوف ہم سب کی ضرورت نہیں ہے......! (ڈاکٹر فیصل سلفی حفظہ اللہ: لاہور) ☆ **ختم شد** ☆

# حال دل

گورنمنٹ ایس اے آئی سکول میں، میں نویں جماعت میں گیا تو وہاں اساتذہ میں ایک شخصیت پر میری نظر پڑی' ان کو سکول میں کوئی ماسٹر عبدالرزاق صاحب کہتا' کوئی مولوی عبدالرزاق صاحب (رحمہ اللہ) کہتا وہ اسلامیات پڑھاتے تھے' پھر غالباً اسی سال یا اس سے دوسرے سال وہ ریٹائرڈ ہوگئے' مجھے یاد ہے کہ ان کے مزاج میں خلوص تھا، ان کا سر ہمیشہ کلہ اور پگڑی کے ساتھ سجا رہتا تھا ان کی ڈاڑھی دراز تھی اور ان کے چہرے سے خلوص اور توحید ٹپکتی تھی۔ مجھے یاد ہے ہمارے ایک سکول میں ڈرائنگ ٹیچر ہوتے تھے وہ چھوٹی کلاسوں کو پڑھاتے تھے' ایک دفعہ انہوں نے اپنی جیب سے ایک تعویذ نکالا اور ڈرائنگ ٹیچر سے کہا یہ تعویذ میں نے توجہ سے آپ کیلئے لکھا ہے بچے کے گلے میں ڈال دیں انشااللہ نہ روئے گا نہ ڈرے گا اور جو اکثر بیمار رہتا ہے وہ بھی ٹھیک ہوجائے گا۔ اس طرح زندگی میں پہلی دفعہ میں نے سکول میں حضرت مولانا عبدالرزاق فاروقی رحمہ اللہ علیہ کو دیکھا۔ پھر وہ سر درد کا دم بھی کرتے تھے' ایک دفعہ میں نے خود ان سے سر درد کا دم کرایا' سکول میں ان کا ادب اور احترام تھا آپ پروقار شخصیت تھے' شہادت حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ ان کی بہت مشہور تھی' محرم کے ابتدائی ایام میں جمعہ کے دن اقصیٰ مسجد میں وہ شہادت حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ جس درد اور رقعت سے بیان کرتے شیعہ' سنی' حنفی' دیوبندی' بریلوی' اہل حدیث سب ان کی شہادت حسین سننے کیلئے مسجد میں جوق در جوق حاضر ہوتے۔ ان کی مسجد کے ایک موذن حافظ سرور صاحب تعویذ بھی دیتے اور دم بھی کرتے تھے۔

**تاریخ بہاولپور میں متصوف اہلحدیث علماء کا کردار:۔** میرا اٹھنا بیٹھنا حضرت مولانا محمد عبداللہ رحمہ اللہ کے ساتھ تھا جو میرے اور میرے والد مرحوم کے استاد محترم تھے۔ مولانا عبداللہ صاحب رحمہ اللہ کے پاس حضرت مولانا شرف الحق صاحب تشریف لاتے' علمی موضوع پر باتیں ہوتیں موصوف ان دنوں ''عورت کی سربراہی کے رد'' میں ایک کتاب مرتب کررہے تھے۔ موت نے فرصت نہ دی وہ کتاب ادھوری رہ گئی' علامہ صاحب جب بھی مولانا کی خدمت میں حاضر ہوتے تو کبھی کبھی تصوف کے موضوع پر باتیں بھی ہوتیں۔ علامہ شرف الحق صاحب ہمیشہ ڈھکے سر کے ساتھ رہتے بہت مہذب اور پرادب گفتگو فرماتے' مجھے یاد ہے ایک دفعہ علامہ شرف الحق صاحب رحمہ اللہ علیہ نے فرمایا کہ نواب صادق محمد صاحب عباسی کو تصوف اور توحید پر لانے والے وہ علماء اہل حدیث تھے (جو ریاست بہاولپور میں نواب کے ساتھ تھے) ایک دفعہ جوش میں آکر علامہ مرحوم فرمانے لگے اگر نواب بہاولپور کے ساتھ چند علماء اہل حدیث نہ ہوتے اور ان کا تعلق نہ ہوتا تو چونکہ نواب کا رجحان سو فیصد تصوف کی طرف تھا لیکن ان ''صوفی'' علماء اہل حدیث کی وجہ سے نواب بہاولپور صوفی کے ساتھ ساتھ موحد بھی بن گئے۔ میں نے لفظ صوفی کو اہمیت کے ساتھ اس لیے لکھا ہے کہ علامہ مرحوم جب بھی ان علمائے اہل حدیث کا تذکرہ فرماتے تھے تو انہیں خاص طور پر صوفی کہتے میں نے دیکھا کہ مولانا شرف الحق صاحب رحمہ اللہ کی زبان پر لفظ صوفی کے نام سے چڑ نہیں تھی' تزکیۂ نفس اور اصلاح باطن کی طرف ان کا بہت زیادہ رجحان تھا۔ اللہ تعالیٰ ان کی مغفرت فرمائے۔

**معروف لوگوں کی بیعت اصلاح:۔** ایک تیسری شخصیت وہ جناب عبدالقدوس انصاری صاحب تھے جو میرے والد مرحوم کے ساتھ بہت گہرا تعلق رکھتے تھے کیونکہ والد محترم علم دوست اور علم مزاج تھے' محترم انصاری صاحب مرحوم جب بھی تشریف لاتے تو گھنٹوں محفل رہتی اور میرے والد صاحب خاص طور پر مجھے بٹھاتے فرماتے علمی مجالس ایسی ہیں جیسے ویران کھیتی کیلئے موسلا دھار بارش' کبھی کبھی گفتگو کا موضوع تصوف کی طرف بھی مائل ہوجاتا کیونکہ عبدالقدوس انصاری صاحب مرحوم امام الہند ابوالکلام آزاد رحمہ اللہ کے ساتھ بھی مراسم رکھتے تھے۔ فرمانے لگے ایک دفعہ امام الہند کی خدمت میں حاضر ہوا تو وہ بیعت فرما رہے تھے تو میں نے بھی بیعت کیلئے ہاتھ آگے بڑھایا تو مجھے بھی بیعت کرلیا تو میں نے پوچھا امام صاحب یہ بیعت جہاد ہے یا بیعت اصلاح......؟ فرمایا بیعت میں

سب بیعتیں ہوتی ہیں بیعت جہاد' بیعت تصوف' بیعت سلوک اس میں سب بیعتیں شامل ہوتی ہیں۔ بعض اوقات انصاری صاحب فخر سے فرماتے تھے بعض لوگ کہتے ہیں ہم اہل حدیث تصوف کو نہیں مانتے میں خود ایک مرشد کا بیعت ہو جس مرشد کو امام الہند ابوالکلام رحمہ اللہ علیہ کہتے ہیں۔ انصاری صاحب کی اس بات کا حوالہ مجھے کسی کتاب میں نہ ملا یا میری نظر نہ گئی حالانکہ میں نے مولانا ابوالکلام آزاد رحمہ اللہ کو بہت پڑھا۔ پچھلے دنوں مولانا اسحاق بھٹی حفظہ اللہ سے ملاقات میں میرا یہ معمہ حل ہو گیا جس میں آپ حفظہ اللہ نے فرمایا کہ ایک مجلس میں مولانا اسماعیل سلفی رحمہ اللہ نے ۱۹۲۱ میں امام الہند مولانا ابوالکلام رحمہ اللہ کی بیعت کی اور یہ بات انہوں نے خود بھی لکھی ہے یہ بیعت میاں عبدالعزیز مالواڑہ رحمہ اللہ کے گھر ہوئی اور وہاں مولانا داؤد غزنوی رحمہ اللہ بھی موجود تھے۔ اسکے علاوہ مولانا اسحاق بھٹی حفظہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ مولانا غلام رسول مہر رحمہ اللہ جو مایہ ناز اہلحدیث محقق، مورخ اور قلم دان تھے ان کی بیعت مولانا محی الدین قصوری رحمہ اللہ سے تھی جو کہ مولانا عبدالقادر قصوری رحمہ اللہ کے بیٹے تھے اور ان کی بیعت اصلاح ولی باکمال صوفی ولی محمد رحمہ اللہ فتوحی والے سے تھی۔

**کتاب لکھنے کے اسباب:۔** یہ کچھ نقوش تھے جو میرے ذہن میں تھے پھر ایک اور سبب اس کتاب لکھنے کا جو بنا وہ یہ کہ بہت بڑی تعداد میں اہل حدیث علماء اور عامی لوگ مجھ سے بیعت ہیں اور اصلاحی تعلق قائم کیے ہوئے ہیں' کبھی کبھی ان کے خطوط اور ملاقات میں ان حضرات کی طرف سے جو بات مجھے ملتی وہ یہ کہ ہم کسی کو کہہ دیں کہ ہم بیعت ہیں تو وہ اہل حدیث کہتا ہے کہ تم نے یہ کیا نئے ڈھونگ اختیار کیے ہوئے ہیں کیا ہندوانہ اور جوگیانہ انداز اختیار کیے ہوئے ہو؟ کہاں سے یہ قبر پرستی' اور شرک پرستی کا سلسلہ شروع کیا؟' اس طرح کے سخت جملے سننے پڑتے ہیں' وہ حضرات مجھے خط لکھتے اور ملاقات میں کہتے' ہم نے بیعت تو کر لی مگر پریشان ہو گئے۔ ایک دفعہ میں نے چند اہل حدیث احباب کو جمع کیا اور صوفی عبداللہ صاحب رحمہ اللہ مولانا غلام رسول رحمہ اللہ قلعہ میہاں سنگھ کی سوانح جو مولانا اسحاق بھٹی حفظہ اللہ نے مرتب کی ہیں اور ان کے علاوہ بھی بہت سی کتابوں سے متصوف علماء کی زندگیوں کے اقتباسات اور ان کے حوالہ جات پڑھ کر سنائے ان کی عقل حیران رہ گئی کیونکہ میں شروع سے اہل حدیث علماء' صلحاء' اسلاف' اکابر اور بزرگان دین کا قدردان ہوں تو ان کی کتابیں بہت سی تو مجھے ورثے میں ملیں یعنی میرے والد محترم کی لائبریری میں ملیں اور بہت سی بعد میں میں نے چن چن کر اکٹھی کیں اور جب میں ان کتابوں کو پڑھتا تو ان میں مجھے مسلسل تصوف سلوک' تزکیۂ واحسان ملتا۔ یہ کیفیت سالہا سے میرے دل میں تھی اور سالہا سال سے میں موجودہ کتاب ''علمائے اہلحدیث کا ذوق تصوف'' پر کام کر رہا تھا اور اس سے متعلق کتب اور رسائل اکٹھے کر رہا تھا پھر ایک دفعہ کا واقعہ کچھ اس طرح ہوا کہ میرے پاس علاج کیلئے کچھ اہل حدیث علماء تشریف لائے چھ سات علماء تھے ان میں دو تین قاری تھے اور علماء بھی تھے۔ فرمانے لگے آپ کا درس ہم سنتے ہیں ہمارے دل کی دنیا بدل گئی' زندگی کے دن رات بدل گئے لیکن سنتے چھپ چھپ کر ہیں۔ میں حیران ہوا کہ وجہ کیا ہے......؟ کہنے لگے کہ چونکہ ہمارے موجودہ اہل حدیث طبقہ میں تصوف کا رجحان نہیں ہے تو اس لیے ہم کسی سے اظہار نہیں کر سکتے میں نے ان علماء وقاری حضرات کی یہ بات سنی تو مجھے افسوس ہوا میں نے ان سے عرض کیا کہ تصوف اور سچا تصوف تو خود ورثہ بھی اہل حدیثوں ہی کا تھا' کیا آپ نے اپنے اسلاف اہل حدیثوں کی زندگیوں میں تصوف نہیں پڑھا؟ کہنے لگے: نہیں۔ میں نے انہیں ایک وقت دے دیا وہ جمع ہو کر میرے پاس تشریف لائے۔ میرے پاس اہل حدیث علماء کی کتابوں کا ڈھیر تھا جب اس میں سے ان کو حوالے دکھائے تو ان کی عقل دنگ رہ گئی ایک عالم تو کتاب کو بار بار الٹ پلٹ کر دیکھتے رہے کہ کیا واقعی یہ اہل حدیث کے کسی مطبع نے چھاپی ہے یا کسی اور نے۔ کہنے لگے کہ حیرت کی بات ہے' کیا ایسا نہیں ہو سکتا کہ آپ ان تمام حوالہ جات کو اکٹھا کر کے کوئی کتاب مرتب کر لیں۔ یہ پہلا لفظ تھا اس کتاب کی طرف مجھے مائل کرنے والا۔ اللہ کے فضل سے اس پر کام شروع کیا اور کام بڑھتا گیا' صفحات بڑھتے گئے' حوالے ملتے گئے' اور اتنی ضخیم کتاب بن گئی۔ دل چاہتا ہے کہ ان نیک پاکیزہ علماء، مثالی متصوفین صلحاء رحمہم اللہ کی کتابوں میں سے کچھ

اقتباسات قارئین کی نظر کروں اس سلسلے میں مولانا داؤد غزنوی رحمہ اللہ کی معروف سوانح ''سیدی وابی'' بڑوں کے ذوق تصوف، باہمی آتشی اور رواداری کی کچھ یوں نشاندہی کر رہی ہے:

## تصوف کی اہمیت مولانا داؤد غزنوی کی نظر میں

**مسائل تصوف پر ایک اجمالی نظر:۔** (کتاب میں ان عنوانات کے تحت بحث کی گئی ہے) تصوف کیا ہے؟ حضرت مجدد رحمہ اللہ سے طبعی مناسبت، طریقت شریعت کا جز ہے، مسائل متفرقہ تصوف، اشغال صوفیہ کی شرعی حیثیت، لطائف کی حقیقت اور تعداد، لطائف ستہ ''الا وھی القلب'' کی تشریح، ذکر لسانی افضل ہے یا ذکر قلبی، بیعت طریقت، کشف وکرامات، توجہ اور تصرف۔

**آخر عمر میں ذوق تصوف بڑھ جانا:۔** یوں تو شب خیزی، تہجد گزاری اور کثرت ذکر زندگی بھر آپ رحمہ اللہ کا معمول رہا مگر آخری عمر میں وہ ہمہ تن اور ہمہ دل اللہ کی طرف متوجہ تھے اور تصوف کی طرف اُن کا میلان بہت بڑھ گیا تھا۔ آخری علالت سے قبل تصوف کے بعض عنوانوں پر چند مقالے تحریر فرمائے۔ ان میں سے بعض مقالے عربی میں ہیں اور بعض اردو میں۔

ان مکالمات کی روشنی میں جو اس موضوع پر ان کے ساتھ وقتاً فوقتاً ہوئے اور ان مقالوں کی روشنی میں مختلف مسائل تصوف پر اُن کے رجحانات کی وضاحت کی جاتی ہے۔

**تصوف کیا ہے؟ .... اور صوفی کون ہے؟:۔** ''مسائل متفرقہ تصوف'' میں لکھتے ہیں: تصوف لوٹنے پوٹنے کا نام نہیں ہے بلکہ مقامات کا نام تصوف ہے اور مقامات یہی ملکات ہیں۔ اخلاص، رضاء، تواضع وغیرہ۔ ان کو حاصل کرو اور ان کے اضداد، ریا وکبر، حسد وبغض، حرص، طول امل سے باز رہو، بس صوفی ہو گئے۔

(مسائل متفرقہ تصوف ص ا، بحوالہ سوانح داؤد غزنوی ص 357)

**تصوف شریعت کو طبیعت بنانے کا نام ہے:۔** ''مسائل متفرقہ تصوف'' میں لکھتے ہیں: ''یاد رکھو اصل مقصد تصوف سے یہ ہے۔ اعمال شرعیہ یعنی طاعت واجبہ ومستحبہ کا بجالانا اور معاصی سے اجتناب کرنا۔ یہ بندہ کی طبیعت ثانیہ بن جائے۔ بس یہ وہ چیز ہے جس سے قُرب ورضائے حق حاصل ہوتی ہے۔ کیفیات وکشفیات کا اس سے کُچھ تعلق نہیں۔ اگر ایک شخص ادائے طاعت واجتناب عن معاصی میں پختہ ہو، وہ کامل صوفی ہے۔ گو کیفیات کُچھ بھی اس پر وارد نہ ہوتی ہوں اور جس پر کیفیات بکثرت وارد ہوتی ہوں، کشف وتصوف میں ملکہ رکھتا ہو، مگر اوامر ونواہی میں پختگی حاصل نہ ہو، وہ صوفی نہیں۔

**حضرت مجدد نقشبندی سے طبعی مُناسبت:۔** حضرت مجدد الف ثانی رحمہ اللہ کے ساتھ انہیں طبعی مُناسبت بہت تھی۔ اور اُن کے ''مکتوبات'' کا مطالعہ بڑے التزام سے کرتے تھے۔ ''مکتوبات'' کا وہ نسخہ جو اُن کے زیر مطالعہ رہا راقم الحروف کے پیش نظر ہے۔ سُرخ پنسل سے جگہ جگہ عبارتیں نشان زدہ ہیں بالخصوص وہ عبارتیں جن میں اتباع سنت پر حضرت مجدد صاحب رحمہ اللہ نے زور دیا ہے حضرت والد علیہ الرحمہ نے اُن عبارتوں کو ''مکتوبات'' کی دونوں جلدوں کے شروع میں خالی صفحات پر قلمبند بھی کیا ہے۔ ان میں سے اکثر عبارتیں اُنہیں زبانی یاد تھیں اور خطبوں کے دوران بڑی محبت اور عقیدت کے ساتھ ان عبارتوں کو حرفاً حرفاً نقل کیا کرتے تھے۔

اُن میں سے بعض عبارتیں یہاں نقل کی جاتی ہیں۔ان عبارتوں سے تصوف کے بارے میں اُن کے رجحانات کے تعین میں مدد ملے گی۔

''طریقت و حقیقت که صوفیه بآں مُمتاز گشه اند، ہر دو خادم شریعت اند۔ کوتاه اندیشاں احوال ومواجید را ازمقاصد مے شمر ندومشاہدات و تجلیات را از مطالب مے انگارند۔ **لاجرم گرفتاراں زندان وہم و خیال می مانند.........ازکمالات شریعت محروم میگر وند۔**

(مکتوبات ج۱ص۹۸)

(طریقت وحقیقت کہ صوفیاءاس سے ممتاز ہیں دونوں خادم شریعت ہیں۔کوتاہ نظر کیفیات اور وجد کو منزل مقصود سمجھتے ہیں اور مشاہدات وتجلیات کو مطالب شمار کرتے ہیں۔نتیجہ یہ ہوتا کہ اپنے ہی توہمات میں گرفتار اور شریعت کے کمالات سے محروم رہ جاتے ہیں۔

بعد از طیّ منازل سلوك و قطع مقامات جذب معلوم شدكه مقصود ازیں سیرو سلوك تحصیل مقام اخلاص ست ...... وایں اخلاص جزویست از اجزائے شریعت چه شریعت راسه جزو است علم و عمل و اخلاص ....... امافہم ہر كس ایں جا نه رسد۔ اكثر عالم بخواب وخیال آرمیده اندو بجوزو مویز اكتفانموده انداز كمالات شریعت چه دانند وبه حقیقت طریقت و حقیقت چه وارسند۔ شریعت راپوست خیال می كنندو حقیقت رامغزمی دانند۔ نمی دانند كه حقیقت معامله چیست به ترّہات صوفیه مغروراند وبه احوال ومقامات مفتون۔''**ھدا ھم الله سبحانه سواء الطریق**''۔

(مکتوب ج۱ص۱۰۴)

(سلوک کی منازل اور جذب کے مقامات طے کرنے کے بعد معلوم ہوا کہ سیر وسلوک سے مقصد مقام اخلاص کا حصول ہے اور یہ اخلاص شریعت کے اجزاء میں سے ایک جزو ہے۔شریعت کے تین جزو ہیں۔علم،عمل اور اخلاص، ہاں البتہ ہر شخص کے فہم کی رسائی اس بات تک نہیں،اکثر خواب وخیال کی دنیا میں مگن ہیں اور ذرا سے روحانی فائدے پر انہوں نے قناعت کر لی ہے۔شریعت کے کمالات ہی کو نہیں جانتے طریقت وحقیقت کی حقیقت کیا سمجھیں گے شریعت کو چھلکا سمجھتے ہیں اور حقیقت کو مغز جانتے ہیں۔حقیقت حال سے ناآشنا ہیں۔صوفیاء کی شطحیات نے انہیں خود فریبی میں مبتلاء کر رکھا ہے اور احوال ومقامات کے فریفتہ ہیں اللہ تعالیٰ انہیں سیدھی راہ کی ہدایت دے)

**حضرت غزنوی کا سلسلہ نقشبندیہ سے خصوصی لگاؤ:۔** سلسلہ نقشبندیہ کی طرف ان کا طبعی رجحان بہت تھا۔ طریقہ نقشبندیہ کی تعریف میں مکتوبات کی اس عبارت کوسُرخ پنسل سے نشان لگایا ہے:

''اکابر طریقۀ علیه نقشبندیه قدس الله تعالی اسرار ہم التزام متابعة سنت سنیه نموده اندواختیار عمل بعزیمت فرموده اگر بایں التزام و اختیارایشاں را باحوال و مواجید مشرف ساز ند نعمت عظیم می دانند و اگرا حوال رانمے پسند ند و آں مواجید رانمی خواہندودراں فتور جز خرابئی خود ہیچ نمی دانندزیرا كه برہمنان و جوگیان ہندوو فلاسفه یُونان از قسم تجلیات صوری ومكاشفات مثالی و علوم توحیدی بسیاردار نداما غیراز خرابی ورسوائی نتیجه آن ندارندو جُزبعد وحرمان نقدوقت شان نیست''۔

(اکابر طریقہ نقشبندیہ اتباع سنت کا التزام کرتے ہیں اور رخصت کے بجائے عزیمت پر عمل کرتے ہیں۔

اگر اتباع سنت کا التزام کرتے ہوئے انہیں کیفیات واحوال سے مشرف فرمائیں تو اسے نعمت عظمیٰ جانتے ہیں اور اگر کیفیات واحوال کے وارد ہونے سے اتباع سنت میں کوتاہی ہونے لگے، تو اُن کیفیات واحوال کو پسند نہیں کرتے اور اُن احوال کے خواہاں نہیں ہوتے اور اتباع سنت میں سستی کو اپنے لیے خرابی کا باعث جانتے ہیں۔اس لیے کہ ہندوستان کے برہمن اور جوگی اور یُونان کے حکماء کو بھی تجلیات صوری، مکاشفات مثالی اور علوم توحیدی سے حصہ وافر حاصل ہے، لیکن خرابی ورسوائی اور بُعد حرماں کے سوا انہیں کُچھ حاصل نہیں ہوا)۔

(سوانح داؤد غزنوی ص360)

**مدارس میں تصوف کی ضرورت واہمیت:۔** ایک دن مجھ سے فرمایا: شریعت کا وہ حصہ جو تزکیۂ باطن سے متعلق ہے۔اصطلاحاً تصوف کہلاتا ہے۔فرماتے تھے:

حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے بعثت کے بعد جو کام سرانجام دیا، قرآن مجید اسے متعدد جگہوں پر یوں بیان کرتا ہے: ''یتلو علیهم آیاته و یزکیهم و یعلمهم الکتاب والحکمة'' یہ جو بار بار خدا کہتا ہے: ''یزکیهم ''یعنی وہ اُن کا تزکیہ کرتے ہیں۔اسی تزکیہ کے اصول وآداب کو ہم طریقت یا تصوف سے تعبیر کرتے ہیں۔افسوس ہے کہ ہماری درسگاہوں میں تعلیم کتاب وحکمت کا تو اہتمام کیا جاتا ہے لیکن تزکیۂ نفس جس کا ذکر قرآن مجید تعلیم کتاب وحکمت کے علاوہ الگ مستقل بالذات بار بار کرتا ہے، اس کا قطعی طور پر کوئی اہتمام نہیں۔

**اصطلاحات تصوف کا حکم:۔** میں نے اُن سے پوچھا: کیا تصوف کی مروجہ اصطلاحات کا استعمال آپ کے نزدیک درست ہے؟ تو حضرت رحمہ اللہ نے فرمایا: ''جیسے محدثین کی اصطلاحات ہیں، فقہاء کی اصطلاحات ہیں، صرفیوں اور نحویوں کی اصطلاحات ہیں، اسی طرح تزکیہ نفس کا علم جب باضابطہ طور پر مرتب اور مدون ہُوا تو اصطلاحات ناگزیر تھیں۔

**تصوف وفقہ کا فرق اور مآخذ:۔** ایک دن فقہ اور تصوف میں فرق بیان کرتے ہوئے فرمایا:

بات بڑی سیدھی ہے۔وضو کن باتوں سے ٹوٹتا ہے؟ نماز کن باتوں سے باطل ہوتی ہے؟ یہ فقہ ہے اور نماز میں حضوری کیسے حاصل ہو؟ رقت اور خشیت کیسے حاصل ہو؟ اور سینے سے چکی کے چلنے کی آواز کیسے آئے؟ یہ تصوف ہے اور دونوں کا مآخذ کتاب وسنت ہے۔

**اشغال صوفیاء کی شرعی حیثیت:۔** میں نے ایک روز ان کی خدمت میں عرض کیا کہ یہ جو صوفیاء کرام کے ہاں لطائف کی مشق ہے۔

''نفی اثبات'' کا مخصوص طریقہ ہے یا ''حبس دم'' کا شغل ہے کیا یہ بدعات ہیں؟ تو حضرت رحمہ اللہ نے فرمایا: یہ بزرگان کرام رحمہم اللہ کا اجتہاد ہے۔

میں نے عرض کیا: اس اجتہاد کی علت کیا ہے؟

فرمانے لگے: نزول انوار دافع وساوس ہوتا ہے پھر انوار رسالت بالخصوص انوار رسالت محمدیہ ﷺ بدرجہ اتم دافع وساوس تھے۔جب انوار رسالت منقطع ہو گئے، تو وساوس اُبھرنے لگے اور عبادت میں جمعیت خاطر اور یکسوئی باقی نہ رہی۔قرآن کے اس حکم پر عمل مشکل ہوا کہ اُٹھتے بیٹھتے، پہلو بدلتے ہوئے اللہ کا ذکر کرو۔حدیث میں ہے کہ حضور علیہ

الصلوٰۃ والسلام ہر وقت اللہ کا ذکر کرتے تھے۔انوار رسالت کے منقطع ہو جانے کی وجہ سے دوام ذکر ممکن العمل نہ رہا۔پس دوام ذکر حاصل کرنے کے لیے اور عبادت میں جمعیت خاطر اور یکسوئی پیدا کرنے کے لیے بزرگان کرام رحمہم اللہ نے اجتہاد کیا۔فرمایا: اگر معاملات میں اجتہاد ہوسکتا ہے تو عبادت میں جمعیت خاطر پیدا کرنے کے لیے اجتہاد کیوں نہیں ہوسکتا۔

**اشغال صوفیاء پر اعتراض کا شافی جواب:۔** پھر ایک شام بندہ عاجز ان کی خدمت میں حاضر ہوا اور انہیں بتایا کہ بعض علماء سے اشغال صوفیاء پر مجھے گفتگو کا اتفاق ہوا ہے اور وہ انہیں بدعات اور محدثات قرار دیتے ہیں۔

حضرت والد علیہ الرحمۃ کی پیشانی پر شکن پڑ گئی اور فرمانے لگے:

ان علماء کا ذہن صاف ہونا چاہیے۔جب وہ ان اشغال کو بدعات قرار دیتے ہیں تو دُوسرے لفظوں میں وہ معاذ اللہ خاکم بدہن یہ کہتے ہیں کہ حضرت شاہ ولی اللہ رحمہ اللہ بدعتی تھے، حضرت مجدد الف ثانی رحمہ اللہ بدعتی تھے، حضرت شاہ عبدالعزیز رحمہ اللہ، حضرت مرزا مظہر جان جاناں رحمہ اللہ اور حضرت قاضی ثناء اللہ پانی پتی رحمہ اللہ سب بدعتی تھے۔ایک طرف تو یہی علماء ہندوستان میں اپنی تاریخ کا آغاز ان ہی بزرگوں سے کرتے ہیں اور ان کے ساتھ نسبت ملاتے ہیں، دوسری طرف ان بزرگوں کے اجتہادات کو بدعت قرار دیتے ہیں۔اس منطقی تضاد سے انہیں نجات پانی چاہئے۔

**اصلاح احوال کیلئے اشغال صوفیاء کی اشد ترین ضرورت:۔** ''معارف اللطائف'' میں یوں رقمطراز ہیں:

صوفیائے کرام رحمہم اللہ کے اشغال کو بعض حضرات اس لیے پسند نہیں کرتے کہ صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین سے منقول نہیں لیکن اگر ذرا دقت نظر سے یہ حضرات دیکھتے تو ان پر واضح ہو جاتا کہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو ان اشغال و مراقبات کی ضرورت ہی نہ تھی کیونکہ ان کو سید الانبیاء والمرسلین ﷺ کی صحبت کے فیوض سے بہرہ ور اور آپ ﷺ کے انفاس طیبہ کی برکات سے مستفیض ہونے کی سعادت حاصل تھی اور اس فیضان کی وجہ سے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے قلوب واذہان ایسے قوی اور کامل استعداد کے مالک تھے کہ اُن کو ان اشغال و مراقبات کو واسطہ مقصود بنانے کی ضرورت نہ تھی، فرائض وسنن کی بجا آوری، محرمات بلکہ مشتبہات سے اجتناب ہی ان اشعار وغیرہ کے ثمرات کے حصول کے لیے کافی تھے اس کی مثال یوں سمجھئے کہ علوم مروّجہ (صرف ونحو اور مرتب فقہ واصول فقہ) صحابہ کرام رضی اللہ عنھم کے عہد مبارک میں مدون نہیں ہوئے تھے کیونکہ عرب ہونے کی وجہ سے وہ قواعد صرف ونحو کے محتاج نہ تھے اور عام مسائل دریافت کرنے میں آپ ﷺ کی ذات بابرکت ہی کافی تھی۔لیکن بعد میں جب اسلام جزیرۃ العرب سے نکل کر عجم میں پہنچا اور خاص آپ ﷺ کی ذات اقدس سے بُعد ہوتا چلا گیا ہر قسم کی ظاہری اور باطنی ضروریات اور حل مشکلات کے لیے تدوین علوم کی ضرورتوں کا احساس ہوتا گیا۔علماء کرام اور ائمہ ہدیٰ رحمہم اللہ نے بہت جلد باحسن وجوہ ان ضرورتوں کو پورا کیا محدثین جمع وتدوین حدیث اور فقہ الحدیث کے مرتب کرنے، فقہاء قانون اسلام کے مدون کرنے اور اصول احکام کے مرتب کرنے کی طرف متوجہ ہوگئے اور بعض اہل علم نے امانت باطنی کی حفاظت اور اس کی اصلاح کی طرف اپنی توجہات کو منعطف کیا جن کی برکت سے اصلاح نفس تزکیۂ نفس اور مجاہدہ نفس کے قواعد مرتب ہوئے اور دنیا ان کے فیوض وبرکات روحانی سے مستفیض ہوئے۔

''جزاهم الله عنا وعن سائر المسلمين احسن الجزاء''۔

اس مقالے کے آخری لفظ کو سنئے اگر گوش نصیحت نیوش ہے۔

بہر حال ہم لوگ بعد زمانہ نبوت کی وجہ سے ضعیف الاستعداد اور دنیا کے ظاہری حسن و جمال سے بہت متاثر اور ضعیف الایمان ہیں۔اس لیے ہم جیسے لوگوں کو تزکیہ نفس اور وصول الی اللہ ( جو ثقلین کی پیدائش کی حکمت اصلیہ ہے ) کے لیے ان وسائل و تدابیر کی شدید ترین حاجت ہے اور تجربہ اس کا شاہد ہے۔

**لطائف کی حقیقت اور تعداد:۔** ''معارف اللطائف ''میں لکھتے ہیں:

حکماء اور صوفیاء دونوں اس امر پر متفق ہیں کہ انسان مرکب تو ضرور ہے لیکن اس کے تمام اجزاء مادی نہیں بلکہ بعض اجزا مادی ہیں اور بعض غیر مادی۔اس کے بعد ان میں یہ اختلاف نظر آتا ہے کہ حکماء صرف نفس ناطقہ کے غیر مادی ہونے کے قائل ہیں۔صوفیاء کے نزدیک اجزاء غیر مادی متعدد ہیں اور صرف نفس ناطقہ ہی نہیں بلکہ پانچ جزو غیر مادی ہیں۔صوفیاء کے نزدیک انسان دس اجزاء سے مرکب ہے۔پانچ مادی اور پانچ غیر مادی ہیں۔

مادی اجزاء انسانی یہ ہیں: عناصر اربع آب، خاک، ہوا اور آگ اور نفس کے غیر مادی اجزاء یہ ہیں: قلب ،روح ،سر ،خفی اور اخفیٰ۔انہی اجزاء خمسہ مجردہ یعنی غیر مادیہ کا نام لطائف خمسہ ہے۔

**لطائف ستہ:۔** بعض صوفیاء اپنی اصطلاح میں ان میں نفس کو بھی شامل کر لیتے ہیں اور مجموعہ کو لطائف ستہ سے تعبیر کرتے ہیں۔آج کل یہی نام مشہور ہیں۔حضرت مجدد الف ثانی رحمتہ اللہ علیہ کے کلام میں اکثر لطائف خمسہ کا عنوان نظر آتا ہے صحیح یہی ہے کہ لطائف خمسہ ہی ہیں۔جن بزرگوں نے نفس کو بھی ان لطائف کے ساتھ شمار کیا ہے اُنہوں نے تغلیباً ذکر کیا ہے جیسا کہ قمرین اور عمرین وغیرہ (شمس وقمر اور ابوبکرؓ وعمرؓ کے لیے ) میں تغلیباً کہا جاتا ہے ۔چونکہ صوفیاء لطائف خمسہ کے ساتھ نفس کے آثار واحوال سے بھی بحث کرتے ہیں ، اس لیے بعض بزرگوں نے مقاصد تصوف کے لحاظ سے نفس کو تغلیباً لطائف میں شمار کر کے لطائف ستہ قرار دیئے ہیں۔

(''معارف اللطائف'' بحوالہ سوانح داؤد غزنوی ص 365)

**لطائف کی علمی بحث:۔** مشائخ نقشبند کے ہاں لطائف خمسہ میں سے ہر لطیفہ کو علیحدہ علیحدہ ذاکر بنانے کی مشق کرائی جاتی ہے۔حضرت حاجی امداد اللہ صاحب مہاجر مکی رحمتہ اللہ علیہ اور مولانا اشرف علی تھانوی رحمتہ اللہ علیہ کی رائے یہ ہے کہ صرف قلب سے ذکر کی مشق کی جائے اور محض لطیفہ قلب کے مسلسل اور پیہم ذکر سے وہ تمام ثمرات اور نتائج حاصل ہوجاتے ہیں جو لطائف کی مشق سے حاصل کیے جاتے ہیں یہ حضرات لطائف کی طرف تفصیلی توجہ کو حجاب سمجھتے ہیں۔مشائخ کا اختلاف تفصیل کے ساتھ بیان کرنے کے بعد حضرت والد علیہ الرحمہ حضرت حاجی امداد اللہ مہاجر مکی رحمہ اللہ کے طریقے کو ترجیح دیتے ہیں۔حضرت لکھتے ہیں:

احادیث میں ایسے امور کے سلسلہ میں صرف قلب ہی کا ذکر آتا ہے اور چونکہ لطائف کا شغل رکھنے والے حضرات کے نزدیک لطائف خمسہ میں باہم اتصال ہے اس لیے صرف ذکر قلب سے ہی بقیہ لطائف میں آثار وافعال مذکورہ سرایت کر جاتے ہیں کیونکہ یہ مرایا متعاکسہ کی طرح ہیں۔(معارف اللطائف ص 5)

اس کے بعد ''معارف اللطائف ''میں یہ بحث کی گئی ہے کہ لطیفہ قلب اور قلب صنوبری ( مضغہ لحم ) کا آپس میں کیا تعلق ہے اور اس مشہور حدیث شریف کی تشریح کی گئی ہے کہ ''جسم میں ایک لوتھڑا ہے جب سنور جاتا ہے تو سارا جسم

سنور جاتا ہے اور جب وہ بگڑ جاتا ہے تو پُورا جسم بگڑ جاتا ہے اور دیکھو وہ دل ہے'' ۔فرماتے ہیں:

اس سلسلے میں یہ بات یاد رکھنے کے قابل ہے کہ حضرات صوفیائے کرام رحمہم اللہ کے نزدیک قلب صنوبر (مضغہ لحم) اور شے ہے اور وہ قلب جو لطیفہ ہے، دوسری چیز ہے ۔قلب صنوبری جسد ظاہری کا جزو ہے اور وہ قلب جو لطیفہ ہے اس کا تعلق قلب صنوبری سے افاضۂ آثار وانوار کا ہے ۔جیسے حکماء بیان کرتے ہیں کہ نفس ناطقہ مجرد ہے اور جزو بدن نہیں مگر اس کا تعلق بدن سے تصرف وتدبیر کا ہے ۔ایسے میں بقیہ لطائف اربع کا بھی خاص خاص مقامات جسم سے ایسا ہی تعلق ہے ۔اسی تعلق کی وجہ سے جب ذاکر لطائف سے ذکر کرنا چاہتا ہے تو ان لطائف کے خاص خاص مقامات کی جانب جن کو ان لطائف سے تعلق ہے توجہ کرتا ہے ۔اسی لیے جب لطیفہ قلب کو ذاکر بنایا جاتا ہے تو قلب صنوبری کی جانب توجہ کی جاتی ہے ۔علی ہذا القیاس دُوسرے لطائف بھی ۔

(معارف اللطائف ص 5 بحوالہ سوانح داؤد غزنوی ص365)

**الاوھی القلب کی تشریح:۔** حدیث شریف میں ہے:'' ان فی الجسد مضغة اذا صلحت صلح الجسد کله واذا فسدت فسد الجسد کله الا وھی القلب'' اس کی بناء پر یہ شبہ وارد ہوسکتا ہے کہ جس قلب کی اصلاح سے سارے جسم کی اصلاح ہو جاتی ہے اسے ''مضغة'' فرمایا تو یہ قلب صنوبری ہوا نہ کہ لطیفہ قلب اس کے متعلق حضرات مشائخ نے یہ فرمایا ہے کہ اس میں شک نہیں کہ حدیث میں قلب سے مراد گو لطیفہ قلب نہیں بلکہ ''مضغة'' ہی مذکور ہے مگر یہ حکم ''اذا صلحت صلح الجسد کله'' دراصل اسی لطیفہ قلب کا ہے جس کو ''مضغة'' یا قلب صنوبری سے غایت اتصال اور تعلق کی وجہ سے ذکر فرمایا جیسے حالت ادراکیہ کو صورت علمیہ سے تعبیر کرتے ہیں ۔(معارف اللطائف ص٦)

حضرت نے ''معارف اللطائف'' میں اس بات کی بھی وضاحت کی ہے کہ لطائف کی مشق کسی کی ولایت کی دلیل نہیں اور اصل مقصود دوام ذکر کا حصول اور ملکہ یاداشت کا رسوخ ہے ۔اسی مقالے میں یوں رقمطراز ہیں:

یہ بات اچھی طرح سمجھ لینی چاہئے کہ لطائف کے آثار کا ظہور وتحقیق ولایت کی دلیل نہیں اور نہ ان آثار وکوائف کے وجود سے مقبولیت پر استدلال کیا جاسکتا ہے ۔الغرض ذکر لطائف وسلطان الاذکار وغیرہ سے مقصود اصلی یہ ہے کہ ذاکر کے دل ودماغ میں ایک مستحکم وراسخ ملکہ یاداشت پیدا ہو جائے جس کی وجہ سے اکثر اوقات مقصود سے ذہول اور غفلت نہ ہو بلکہ ذکر میں مشغول رہے، اسی کثرت کو صوفیاء کے کلام میں دوام ذکر سے تعبیر کیا جاتا ہے، جسے ہم عدم ذہول سے بھی تعبیر کر لیتے ہیں ۔کیونکہ ہر شے کا دوام اس کی مناسبت سے ہوا کرتا ہے ۔مثلاً زید کہتا ہے کہ میں ہمیشہ پانچوں نمازیں پڑھتا ہوں، تو اس فقرہ میں ہمیشہ سے مراد روزانہ ہوگی اور عمر کہتا ہے کہ میں ہمیشہ جمعہ کی نماز ادا کرتا ہوں تو یہاں ہمیشہ سے مراد ہر ہفتے ہوگا اور بکر کہتا ہے کہ میں ہمیشہ عید الفطر کی نماز پڑھتا ہوں تو یہاں ہمیشہ سے مراد سالانہ ہوگی ۔اسی قاعدے کے مطابق ذکر کے دوام سے مراد ذکر کے مناسب ہوگا اور وہ ہے کہ اکثر اوقات میں عدم ذہول کیونکہ اوقات کے ایک ایک لمحہ کا مصروف ذکر ہونا عادتاً محال اور ناممکن ہے ۔نیند وغیرہ امور جو انسانی زندگی کے لیے عادتاً لازمی اور لابدی ہیں ان میں ذہول لازمی ہے اسی لیے بعض حضرات صوفیاء نے لفظ دوام کا استعمال ترک کر دیا ہے اور فرمایا ہے کہ طریقت میں مقصود کثرت ذکر اور دوام طاعت ہے جیسا کہ حافظ شیرازی رحمہ اللہ نے کہا ہے:

دربزم عیش یک دو قدح نوش کن برو یعنی طمع مدار وصال دوام را

(معارف اللطائف ص15 بحوالہ سوانح داؤدغزنوی ص366)

**ذکرلسانی افضل یا ذکرقلبی:۔** اس بارے میں اُن کی رائے وہی تھی جس کا اظہار حافظ ابن قیم رحمتہ اللہ علیہ نے ''الوابل الصّیب'' میں کیا ہے۔اپنے مقالے ذکراللہ عز وجل میں حافظ ابن قیم رحمتہ اللہ علیہ کے حوالے سے لکھتے ہیں:الذکر تارة یکون بالقلب واللسان، وذٰلك افضل الذکر، وبالقلب وحده تارة وھی الدرجة الثانیة، وباللسان وحده تارة وھی الدرجة الثالثة افضل الذکر ما تواطأعلیه القلب واللسان، وانما کان ذکر القلب وحده افضل من ذکر اللسان وحده لان ذکر القلب یثمر المعرفة و یھیج المحبة و یثیر الحیاء و یبعث علی المخافة و یدعو الی المراقبةو یردع عن التقصیر فی الطاعات والتھاون فی المعاصی والسئیات، وذکر اللسان وحده لایوجب شئیاً من ھذه الآثار، ان اثمر شیئا منھا فثمرة ضعیفة۔

(ذکر کبھی بیک وقت دل اور زبان سے ہوتا ہے اور یہ ذکر کی سب سے افضل صورت ہے اور کبھی صرف دل سے ہوتا ہے اور فضلیت کے لحاظ سے یہ دوسرے درجے کا ذکر ہے اور کبھی صرف زبان سے ہوتا ہے اور یہ ذکر کا تیسرا درجہ ہے،سب سے افضل ذکر وہ ہے جس میں دل اور زبان میں ہم آہنگی ہو اور صرف قلبی ذکر،صرف ذکر لسانی سے افضل ہے اس لیے ذکر قلبی سے معرفت پیدا ہوتی ہے محبت اور حیا اُبھرتی ہے ذکر قلبی خشیت کا باعث ہے اور مراقبے کی استعداد پیدا کرتا ہے اور طاعات میں کوتاہی سے روکتا ہے اور نافرمانیوں اور بداعمالیوں کو حقیر سمجھنے سے باز رکھتا ہے اور ذکر لسانی تنہا ایسے کوئی نتائج پیدا نہیں کرتا اور اگر کوئی اثر پیدا کرے بھی تو بہت ہلکا ہوتا ہے۔

**بیعت طریقت مسنون اور موجب برکات:۔** بیعت طریقت کے بارے میں حضرت والد علیہ الرحمۃ کی رائے وہی تھی جس کا اظہار حضرت شاہ ولی اللہ رحمہ اللہ نے ''القول الجمیل'' میں کیا۔بیعت طریقت کو مسنون اور موجب برکات سمجھتے تھے۔فرماتے تھے کہ یہ کہنا درست نہیں کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے عہد میں صرف بیعت اسلام اور بیعت جہاد ہی تھی۔مُسلم شریف،ابوداؤد اور نسائی کی اس حدیث سے استدلال فرماتے تھے:

''عن عوف بن مالك الاشجعی رضی الله عنه قال:کنا عند النبی ﷺ تسعة اوثمانیةاوسبعة فقال:''الاتبایعون رسول الله صلی الله علیه وسلم؟ فبسطناایدینا وقلنا: علی مانبایعك یا رسول الله؟ قال: علی ان تعبدوا الله ولا تشرکو ا به شیئا وتصلوالصلو ات الخمس وتسمعو ا وتطیعواو اسر کلمة خفیفة قال ولا تسئلواالناس شیئا فلقد رأیت بعض اولٰئك النفر یسقط سوط احدھم فما یسئا ل احداً یناوله ایاه''

(حضرت عوف بن مالک اشجعی رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ ہم لوگ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی مجلس میں حاضر تھے۔ہم سات آدمی تھے یا آٹھ یا نو ہوں گے۔حضور ﷺ نے فرمایا تم اللہ کے رسول ﷺ سے بیعت نہیں کرتے؟ ہم نے اپنے ہاتھ پھیلا دیے اور عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ! کس امر پر آپ ﷺ کی بیعت کریں؟ آپ ﷺ نے فرمایا کہ ان باتوں پر بیعت کرو کہ تم اللہ کی عبادت کرو گے اور کسی کو اس کے ساتھ شریک نہ ٹھہراؤ گے اور پانچ وقت نماز پڑھو گے اور احکام توجہ سے سنو گے اور اطاعت کرو گے اور ایک بات آہستہ کی اور وہ یہ تھی کہ لوگوں سے کوئی چیز مت مانگو۔

عوف بن مالک رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں نے ان میں سے بعض افراد کو دیکھا کہ اُن میں سے کسی کا کوڑا گر جاتا تو وہ بھی کسی سے نہ مانگتا کہ اُسے اُٹھا کر دے دے۔

فرماتے تھے: یہ بات بالکل واضح ہے کہ اس حدیث میں حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے مخاطب صحابہ کرام رضی اللہ عنہم ہیں، اس لیے یہ بیعت اسلام نہ تھی اور بیعت کے مضمون سے ظاہر ہے کہ بیعت جہاد بھی نہ تھی بلکہ اعمال صالحہ کے التزام واہتمام پر بیعت لی گئی اور صوفیائے کرام کے ہاں جو بیعت معمول ہے، اس کی حقیقت بھی اعمال صالحہ کے التزام واہتمام کا معاہدہ ہے۔(سوانح داؤد غزنوی ص368)

**کشف وکرامات:۔** وہ اس بات کے قائل تھے کہ اولیاء اللہ کو کشف ہوتا ہے اور خرق عادت بات کا ظہور بھی اُن سے ہوسکتا ہے۔لیکن کشف وکرامت کو ولایت کی کسوٹی نہیں مانتے تھے۔فرماتے تھے کہ کشف، کافر، ملحد اور دہریے کو بھی ہوسکتا ہے۔مجاہدے اور ریاضت سے انسان میں بعض باطنی قوتیں پیدا ہوجاتی ہیں، جن کی وجہ سے ریاضت کرنے والے کو کشف ہونے لگتا ہے اور شریعت میں کشفی علوم کو حجت نہ مانتے تھے۔اسی طرح خرق عادت کا ظہور، فرماتے تھے کہ جوگیوں سے بھی ہوتا ہے اور یہ ریاضت کا ثمرہ ہے۔کسی کی ولایت کی دلیل نہیں۔بعض صحابہ رضی اللہ عنہم سے عمر بھر کسی بھی خرق عادت بات کا ظہور نہیں ہوا، اس کے باوجود وہ تمام اُمت سے افضل ہیں۔(سوانح داؤد غزنوی ص370)

**توجہ اور تصرف فی الذات مضموم نہیں:۔** توجہ اور تصرف کے بارے میں بھی اُن کی رائے یہ تھی کہ اسے کمال اور قُرب الٰہی میں کوئی دخل نہیں اور نہ ولایت ومقبولیت کی علامت ہے کیونکہ توجہ میں یکسوئی کی مشق سے ایک فاسق وفاجر آدمی بھی اپنی ہمت باطنی کو مضبوط اور قوی بنا سکتا ہے۔مسمریزم اور عمل تنویم کا دارومدار بھی ہمت باطنی کی مشق پر ہے۔مشائخ میں بھی یہ قوت کثرت مجاہدہ سے پیدا ہوتی ہے۔اس قوت کا استعمال اگر کسی نیک مقصد کے لیے ہو، تو اس تصرف کو بھی محمود سمجھا جائے گا اور اگر مقصود مذموم ہے تو یہ تصرف بھی مذموم ہوگا۔(سوانح داؤد غزنوی ص370)

**ائمہ سے سوئے ظن کا وبال:۔** ان کے فقہی مؤقف پر ان سے بارہا گفتگو ہوئی۔وہ فقہائے کرام بالخصوص ائمہ اربعہ رحمہم اللہ کی مساعی جمیلہ کو بنظر استحسان دیکھتے تھے۔ایک مضمون میں اپنے فقہی مؤقف کی وضاحت کرتے ہُوئے لکھتے ہیں:

ائمہ دین رحمہم اللہ نے جو دین کی خدمت کی ہے۔اُمت قیامت تک ان کے احسان سے عہدہ برآ نہیں ہوسکتی۔ ہمارے نزدیک ائمہ دین کے لیے جو شخص دل میں سُوءِظن رکھتا ہے یا زبان سے ان کی شان میں بے ادبی اور گستاخی کے الفاظ استعمال کرتا ہے، یہ اس کی شقاوت قلبی کی علامت ہے اور میرے نزدیک اس کے سوء خاتمہ کا خوف ہے، ہمارے نزدیک ائمہ دین رحمہم اللہ کی ہدایت ودرایت پر اُمت کا اجماع ہے۔

**تقلید کے بارے میں آپ کا نکتہ نظر:۔** اس عاجز نے اپنے والد بزرگوار مولانا عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ رحمۃ واسعۃ کے درس میں امام ابن تیمیہ رحمہ اللہ کی یہ عبارت اس کثرت سے سنی ہے کہ طالب علمی کے زمانہ سے مجھے یاد ہے۔فرمایا کرتے تھے:

قولنا فیھا (فی مسئلۃ الصفات) ماقال اللہ وقال رسولہ و السابقون الا ّولون من المحاجرین والانصار الذین اتبعو ھم باحسان رضی اللہ عنھم و رضواعنہ وائمۃ الھدٰی الذین اجمع المسلمون

علی ھدایتھم و درایتھم ۔ھذا قولنا فی ھذاالبا ب وفی غیرہٖ

یعنی صفات کے مسئلہ میں ہمارا فتویٰ وہی ہے جو اللہ عزوجل نے اور رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اور جو عقیدہ صحابہ کرام، مہاجرین وانصار کا اوران کے تابعین کا تھا رضی اللہ عنھم ورضواعنہ جو فتویٰ ائمہ دین کا ہے، جن کی ہدایت ودرایت پر اُمت کا اجماع ہے اور یہی ہمارے فتویٰ کا انداز ہے مسئلہ صفات کے بارے میں اور دُوسرے مسائل کے بارے میں۔

حضرت والد بزرگوار جس وقت ''اجمع المسلمون علی ھدایتھم ودرایتھم'' پر پہنچتے تو اس فقرہ کو کئی بار ارشاد فرماتے اس وقت آپ کی آواز بلند ہو جاتی اور آپ رحمہ اللہ کا چہرہ مبارک جلال ایمان سے سُرخ ہو جاتا اور ہمیشہ اپنے درس میں امام احمد رحمہ اللہ کی یہ نصیحت ہمیں ارشاد فرماتے:

''ایاك ان تتكلم فی مسئلة لیس لك فیھا امام'' دیکھو کسی ایسے مسئلے میں گفتگو نہ کرنا جس میں کسی امام کا فتویٰ تمہیں حاصل نہ ہو۔ (دیکھئے ان کا مضمون استدراک ''الاعتصام'' شمارہ ۱۵ اگست ۱۹۵۸)

یہ ہے مؤقف اور مسلک حضرت والد علیہ الرحمۃ کا جو انہیں ان کے اساتذہ اور اسلاف کرام رحمہم اللہ سے ملا تھا۔ وہ تقلید کو بعض حالتوں میں واجب قرار دیتے تھے اور بعض حالتوں میں اسے جائز سمجھتے تھے۔

ائمہ اہل سنت میں سے کسی ایک امام کی تقلید کو جو بغیر کسی تعین کے ہو واجب قرار دیتے تھے۔ اور ایک امام معین کی تقلید بشرطیکہ اس تعین کو امر شرعی نہ سمجھا جائے مباح قرار دیتے تھے۔ (سوانح داؤد غزنوی ص 375)

**اختلافات دور کرنے کی فکر:۔** میرا فقہی مؤقف وہی ہے جو حضرت شاہ ولی اللہ رحمہ اللہ کا مؤقف تھا اور اُنہوں نے'' عقد الجید، الانصاف، حجة الله البالغه اور تفھیمات''میں شرح وبسط کے ساتھ بیان کیا ہے۔ اور یہی مذہب تھا قاضی ثناء اللہ پانی پتی رحمہ اللہ کا اور یہی مذہب تھا میاں نذیر حسین رحمہ اللہ کا اور یہی مذہب تھا مولانا حبیب اللہ قندھاری رحمہ اللہ کا۔

اہلحدیث اور احناف کے درمیان فاصلوں کو کم کرنے کی کوشش کرتے رہے اور فرقہ وارانہ عصبیت کی آگ بجھانے کی مسلسل تگ ودو کرتے رہے۔ اہلحدیثوں کو حضرت امام ابوحنیفہ رحمتہ اللہ علیہ کے ادب واحترام کی تلقین کرتے رہے اور احناف کو حضرت امام شافعی رحمتہ اللہ علیہ اور حضرت امام ابن تیمیہ رحمتہ اللہ علیہ کی تکریم و تعظیم ملحوظ رکھنے کی نصیحت کرتے رہے۔ اس سلسلے میں ان کے ارشادات ملاحظہ فرمائیے۔

**علمائے اہلحدیث اور مقام امام ابوحنیفہ:۔** بعض دیوبندی احباب کہا کرتے ہیں کہ غزنوی خاندان کے علماء کا مسلک اس بارے میں قابل ستائش ہے لیکن دُوسرے علماء اہل حدیث کا یہ مسلک نہیں، اس لیے بعض مقتدر علماء اہل حدیث کے اقتباسات ذکر کرتا ہوں شاید کہ دلوں سے کدورت دور ہو اور سوءظن کی جو عام بیماری ہے وہ دور ہو سکے۔

مولانا محمد ابرہیم سیالکوٹی رحمہ اللہ ہماری جماعت کے مشہور مقتدر علماء میں سے تھے۔ انہوں نے اپنی کتاب ''تاریخ اہلحدیث'' میں امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کی مدح و توصیف اور ان کے خلاف ارجاء وغیرہ الزامات کے دفعیہ میں 29x23\8 سائز کے صفحات وقف کیے اور مقتدر مشاہیر علماء سلف مثلا امام ابن تیمیہ, امام ذہبی, حافظ امام ابن حجر اور علامہ شہرستانی رحمہم اللہ کے اقوال نقل کر کے یہ بتلایا ہے۔ ''الناس فی ابی حنیفة حاسد اوجاھل''

یعنی حضرت امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کے حق میں بری رائے رکھنے والے کچھ لوگ تو حاسد ہیں اور کچھ ان کے مقام سے بے خبر ہیں۔

پھر کسی جگہ ان کا ذکر امام اعظم رحمہ اللہ کے نام سے کرتے ہیں۔کسی جگہ سیدنا امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کہہ کر ادب واحترام سے ذکر کرتے ہیں اس ساری بحث کو آخر میں مولانا محمد ابراہیم رحمہ اللہ کے اس فقرہ کے ساتھ ختم کردیتے ہیں۔

(خلاصۃ الکلام یہ کہ نعیم کی شخصیت ایسی نہیں ہے اس کی روایت کی بناء پر حضرت امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ جیسے بزرگ امام کے حق میں بدگوئی کریں۔جن کو حافظ ذہبی رحمہ اللہ جیسے ناقد الرجال امام اعظم رحمہ اللہ کے معزز لقب سے یاد کرتے ہیں اور حافظ ابن کثیر رحمہ اللہ ''البدایہ و النہایہ'' میں آپ رحمہ اللہ کی نہایت تعریف کرتے ہیں اور آپ رحمہ اللہ کے حق میں فرماتے ہیں'' احد ائمۃ الاسلام وسادۃ الاسلام واحد ارکان العلماء واحد الائمۃ الاربعۃ اصحاب المذاھب المتبوعۃ'' نیز حافظ ابن کثیر رحمہ اللہ عبداللہ بن داؤد حریبی رحمہ اللہ سے نقل کرتے ہیں کہ انہوں نے کہا لوگوں کو مناسب ہے کہ اپنی نماز میں امام ابوحنیفہ کے لیے دُعا کیا کریں کیونکہ اُنہوں نے ان پر فقہ اور سنن (نبویہ) کو محفوظ رکھا۔(البدایہ والنہایہ جلد دہم ص ۱۰۷ بحوالہ سوانح داؤد غزنوی ص 377)

**صوفیاء پر تنقید دکھی صدا........!!:۔** (مولانا اسحٰق بھٹی حفظہ اللہ لکھتے ہیں): گزارش یہ ہے کہ بیس پچیس برس سے ہمارے بعض اصحاب قلم نے صوفیاء پر تنقید کو اپنے لیے ضروری قرار دے رکھا ہے۔مولانا صلاح الدین کی بعض تصانیف کے ناموں سے اشارے ملتے ہیں کہ انہوں نے بھی اپنی تحقیق کے مطابق یہ فریضہ ادا فرمایا ہے۔میں نے ان کی کتابیں نہیں پڑھیں، اس لیے مجھے نہیں معلوم کہ ان کے نزدیک ''صوفی'' کی کیا تعریف (ڈیفی نیشن) ہے۔برصغیر میں صوفی کا اطلاق نیک، پرہیز گار، ہمدرد خلائق اور احکام شریعت کی پابندی کرنے والے شخص پر ہوتا ہے۔اللہ تعالیٰ ان کی دعائیں قبول فرماتا ہے، اس لیے کہ وہ اللہ تعالیٰ کے احکام پر عمل پیرا ہوتے اور اس کی عبادت میں مشغول رہتے ہیں۔

**ہمارے برگزیدہ اہلحدیث صوفیاء:** دور نہ جایئے صرف پنجاب کی جماعت اہلحدیث کو دیکھئے کہ ان میں حضرت سید عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ، سید الامام عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ، مولانا غلام رسول رحمہ اللہ (قلعہ میہاں سنگھ والے) مولانا صوفی محمد سلیمان رحمہ اللہ (روڑی والے) صوفی ولی محمد رحمہ اللہ (فتوحی والا) قاضی محمد سلیمان منصور پوری رحمہ اللہ اور صوفی عبداللہ رحمہ اللہ (ساکن ماموں کانجن) کا شمار انہی برگزیدہ ہستیوں میں ہوتا تھا۔ان کی تبلیغ اور صالحیت سے متاثر ہوکر جہاں بے شمار بے عمل مسلمان باعمل ہوئے وہاں بہت سے غیر مسلمانوں نے کفر کی راہ ترک کر کے اسلام کی راہ اختیار کی۔(دبستان حدیث ص ۶۳۴)

**برصغیر کے مخلص صوفیاء:** اسی طرح آج سے سینکڑوں برس قبل کے برصغیر میں بہت سے بزرگان دین اور صوفیائے عظام کی مساعئ تبلیغ سے لاتعداد غیر مسلموں نے اسلام قبول کیا۔ان صوفیاء میں شیخ علی ہجویری رحمہ اللہ، شیخ مسعود بابا فریدالدین گنج شکر رحمہ اللہ، شیخ بہاؤ الدین ذکریا ملتانی رحمہ اللہ، شیخ نظام الدین اولیاء رحمہ اللہ، شیخ معین الدین اجمیری رحمہ اللہ اور دیگر بہت سے حضرات شامل ہیں۔ان میں سے کبھی کسی نے اپنے آپ کو نہ بزرگ قرار دیا، نہ کسی نے صوفی کہلایا، اور نہ کسی نے متقی ہونے کا اعلان کیا۔لیکن چوں کہ وہ پرہیز گار، عبادت گزار اور زاہد پیشہ لوگ تھے، اس لیے برصغیر کی مذہبی اور دینی تاریخ کی کتابوں میں انہیں ''صوفیاء'' لکھا گیا۔ان کے قول وعمل کے

بعض پہلوؤں سے اختلاف بھی ہوسکتا ہے اور شرعی حدود میں رہ کر اختلاف کرنا کوئی بری بات نہیں، لیکن یہ بھی واقعہ ہے کہ ان کی تعلیم کو بعض لوگوں نے بگاڑ کر پیش کیا اور بگاڑ کا یہ سلسلہ بہت پرانا ہے۔ جس طرح لوگوں نے بعض مصالح کی بناء پر حدیثیں گھڑ لیں اور ایسی باتیں نبی ﷺ کی طرف منسوب کر دیں جو آپ ﷺ نے نہیں فرمائیں، اسی طرح بزرگانِ دین کی تعلیم میں بھی اپنے دنیوی مفاد کی خاطر غلط باتیں داخل کر دی گئیں۔ ماہرین فن حدیث پر اللہ تعالیٰ کی لاکھ لاکھ رحمتیں ہوں کہ انہوں نے موضوع احادیث کی نشان دہی فرما دی۔ یہ فقیر اللہ تعالیٰ سے معافی اور قارئین کرام سے معذرت خواہ ہے کہ من گھڑت باتوں کو ''احادیث'' قرار دے رہا ہے، لیکن مجبوری یہ ہے کہ موضوعات کو ''احادیث'' ہی لکھا جاتا ہے۔ یعنی موضوع بھی ہیں اور احادیث بھی ہیں ''انا للہ وانا الیہ راجعون'' ہمیں خود ہی سوچنا چاہیے کہ بزرگان دین کی تعلیمات کے کن کن حصوں کو غلط رنگ میں پیش کیا گیا ہے۔ ان کی کتابوں کی عبارتیں بھی بدل لی گئی ہوں گی۔

بعض حضرات چمٹے بجانے اور دھوتی رمانے والوں کو ''صوفی'' قرار دیتے ہیں۔ ان کو صوفی کہنا اس لفظ کی توہین ہے۔ بہر حال اس فقیر کا مطالعاتی اور ذاتی رابطہ ان صوفیاء سے پڑا ہے جو عالم بھی تھے اور متقی بھی۔ بحمد اللہ غلط کردار ''صوفیوں'' سے نہیں پڑا۔

سینکڑوں برس قبل کے برصغیر میں اسلام کی اشاعت کے سلسلے میں صوفیاء کی کوششوں سے انکار کرنا بہت مشکل ہے۔ ذرا غور فرمائیے صدیوں پیشتر اجمیر اور اسکے اردگرد کے علاقے میں معروف معنی کے کس عالم دین نے اسلام کی تبلیغ کی تھی؟ فیروز پور، فرید کوٹ اور پاکپتن کے جنگلوں میں کون سے عالم دین اسلام کی اشاعت کے لیے گئے تھے؟۔ ''فرید کوٹ'' کا تو نام ہی بابا فرید الدین رحمہ اللہ کے نام پر رکھا گیا ہے۔

بہر کیف میرے خیال میں یہ مسئلہ بہت نازک ہے۔ ہمارے علمائے کرام کو اس موضوع کی اصل کتابیں پڑھ کر ہی اظہار رائے کرنا چاہیے اور یہ زیادہ تر کتابیں فارسی زبان میں ہیں اور فارسی زبان کی کتابوں کا مطالعہ علمائے کرام کے لیے نہایت آسان ہے۔ جو چیزیں الحاقی یا غلط ہیں، انہیں چھوڑ دیجئے۔ لیکن بزرگوں کا ذکر احترام سے کیجیے۔

(دبستان حدیث ص ۶۳۴)

**کرامات پر اعتراض کرنے والے:** یاد رہے دنیا اللہ کے صالح بندوں سے کبھی خالی نہیں رہی۔ بعض لوگوں کو بزرگان دین کی کرامات اور قبولیتِ دعا کے واقعات پر اعتراض کرنے کی عادت ہے۔ وہ سمجھتے ہیں کہ سب لوگ ہماری طرح کے بے عمل ہیں، جس طرح ہماری دعا قبول نہیں ہوتی، اسی طرح کسی کی بھی نہیں ہوتی۔ انتہی

(تذکرہ مولانا غلام رسول قلعوی، ص:۳۹)

**میں نہایت مشکور ہوں:** ۔ اس کتاب کے مرتب کرنے میں میرے ساتھ اہل حدیث علماء نے بہت تعاون کیا اپنی ذاتی لائبریریاں پیش کیں اور بہت شفقت اور محبت فرمائی۔ ان میں سب سے پہلے فضیلۃ الشیخ حضرت مولانا سید ثناء اللہ گیلانی حفظہ اللہ اور ان کے بھائی فضیلۃ الشیخ جناب مولانا محمد سید عبداللہ حفظہ اللہ امیر جمعیت اہل حدیث مرید کے نے اپنا سارا کتب خانہ استفادے کیلئے نہایت شفقت اور محبت سے عنایت فرمایا۔ جناب مولانا پروفیسر ضیاالرحمٰن گیلانی صاحب حفظہ اللہ سیالکوٹی نے اپنا تمام کتب خانہ نہایت شفقت سے عنایت فرمایا۔ ان کے کتب خانوں سے مجھے بہت پرانی پرانی اور نادر و نایاب کتابیں، اقتباسات و حوالہ جات ملے۔

تعاون کرنے میں میں جناب مولانا حمید اللہ اعوان حفظہ اللہ قلعہ میہاں سنگھ گوجرانوالہ نبیرہ عارف باللہ حضرت مولانا غلام رسول رحمہ اللہ

کا نہایت مشکور ہوں کہ انہوں نے میرے ساتھ قدم قدم پر نہایت تعاون اور شفقت فرمائی اور ڈاکٹر محمد عثمان سلفی صاحب جناب پروفیسر رضوان الٰہی سلفی فیصل آبادی اور جناب ماسٹر مختار احمد صاحب دھرنگ کا۔

میں مشکور ہوں مایہ ناز محقق ومؤرخ مولانا اسحاق بھٹی صاحب حفظہ اللہ کا جو اپنی قلمی محنت کے ذریعے وہ کارنامہ انجام دے چکے ہیں رہتی دنیا کیلئے ایک مثال ہے آپ بلا شبہ فقہاء، محدثین، مفسرین، اورصوفیائے کرام کی تاریخ کا انسائیکلوپیڈیا ہیں۔ میرے لیے بڑی سعادت اور خوشی کا لمحہ ہے یہ بات کہ آپ شفقت فرماتے ہوئے میری تجویز کردہ دوائی استعمال کرتے ہیں۔ اس سے میرا بہت دل بنتا ہے کہ اس دین کے کام میں میری دوائی کی چٹکی کا بھی ایک حصہ مل جاتا ہے آپ حفظہ اللہ تعالیٰ نے اس کتاب کو مرتب کرنے میں میرا بہت دل بندھوایا اور شفقت فرمائی اور نہایت کرم نوازی فرما کر اپنی کتابوں کے حوالہ جات کی اجازتیں عنایت فرمائیں۔

**کتاب کی تدوین میں تعاون اور احسان:** میں جناب فضیلۃ الشیخ مولانا سید محمد عادل شیراز حفظہ اللہ کا نہایت مشکور ہوں، عرصہ دراز کی عرق ریزی کمپیوٹر پر بیٹھ کر کمپوزر سے کام لینا، میں انہیں کام دیتا گیا اور کام کی ترتیب سمجھاتا گیا۔ انہوں نے نہایت عرق ریزی محنت شاقہ خلوص اور دن رات ایک کر کے اس کتاب کو مرتب کرایا۔ کتاب کی نوک پلک سنواری روز کا کام مجھے دیا اور روز کا نیا کام مجھ سے لیا۔ میں بھاگ دوڑ کر کے کتابیں، حوالہ جات، رسائل وجرائد جمع کرتا رہا اور محترم مولانا صاحب یہ حوالہ جات مستقل لگاتے رہے، میں ان کا ایک بار پھر مشکور ہوں کہ انہوں نے اس کتاب کو اپنا پسینہ نہیں خون دیا ہے اور ایک ایک لفظ کو سنوارا اور بنایا ہے۔

اور میں مشکور ہوں جناب صاحبزادہ مولانا حمید الرحمٰن قریشی صاحب کا انہوں نے گرمی، حبس اور مجاہدے کے ساتھ کتاب کی پروف ریڈنگ کی اور ہمارے اہم کام میں ہمارا ساتھ دیا۔ کتاب کی طباعت کو خوبصورت بنانے پر میں نور احمد صاحب (CA) چارٹرا کاؤنٹنٹ کا بھی نہایت مشکور ہوں جنہوں نے خوب خلوص کے ساتھ یہ ذمہ داری انجام دی۔

**میری اس بات کو غور سے پڑھیں......!** آخر میں ایک اہم بات آپ کی خدمت میں عرض کرنا چاہتا ہوں۔ میں نے کتاب محض رضائے الٰہی جذبہ خیر خواہی اور اہل حدیث علماء کی علمی اور روحانی کاوش کو پیش نظر رکھتے ہوئے مرتب کی ہے میرے پیش نظر نہ تو اعتراض ہے نہ کسی پر احسان...... بلکہ یہ بھولی بسری کہانی جو آج حرف غلط کی طرح مٹادی گئی تھی اس کو میں نے زندہ کرنے کی ادنیٰ کوشش کی ہے۔ امید ہے میری یہ کوشش علمائے اہل حدیث اور طبقائے اہل حدیث میں محبت اور پیار اور سچے جذبے کے طور پر لی جائے گی۔ میں آپ سے درخواست کروں گا کہ میں اس کی جلد دوئم لکھنے کی کوشش کر رہا ہوں۔ آپ کے پاس کوئی مواد کتاب، رسالہ یا اہل حدیث تصوف سے متعلق کوئی تحریر ہو تو میرے ساتھ ضرور تعاون فرمائیں میں آپ کا مشکور ہوں گا۔ (طالب دعاء ذکر نیم شبی بندہ: محمد طارق محمود عفا اللہ عنہ، لاہور)

☆☆☆☆☆

یہ کتاب سراسر خیر خواہی اور بھلائی کے جذبے کے تحت لکھی گئی ہے انسان کی نیتوں کا معاملہ اس کریم اللہ کے ساتھ ہے۔ میری تمام حضرات سے بہت ہی اہم گزارش ہے کہ اس کتاب کو بالکل بھی اختلاف کا ذریعہ نہ بنائیں۔

☆............☆............☆

| نمبر شمار | مضمون | صفحہ نمبر |
|---|---|---|
| 1 | **تذکرہ علمائے بھوجیاں** | 1 |
| | علمائے اہلحدیث کا فیض | 1 |
| | صلحاء واصفیاء کا فیض | 1 |
| | صاحبزادہ مولانا ظہور علی صاحب کا ذوق تصوف | 1 |
| | فرشتہ خصلت ارواح ذکیہ کی مجالست | 1 |
| | صاحب کرامت ولی چند مشاہدات | 1 |
| | قلبی واردات پر غیبی اطلاع (کرامت) | 2 |
| | نکلی بات کا پورا ہو جانا (کرامت) | 2 |
| | خالی جیب میں دست غیب (کرامت) | 2 |
| | لوگوں میں ادب واحترام | 2 |
| | صلحائے بھوجیاں پر منظوم کلام | 3 |
| | حالات اسلاف کی اہمیت وضرورت | 3 |
| | مولانا فیض محمد کی بیعت اصلاح | 3 |
| | تصوف وطریقت کے ماہرِ رموز | 3 |
| | مولانا خدا بخش رحمہ اللہ کی بیعت اصلاح | 3 |
| | غزنوی خاندان میں بیعت تصوف کا رسوخ | 3 |
| | سلوک کی رغبت دلانا اور بیعت تصوف لینا | 4 |
| | تصوف سے لگاؤ کا نتیجہ | 4 |
| | آج تصوف سے دوری کیوں | 4 |
| | تصوف سے مراد | 5 |
| | علمائے بھوجیاں کا ذوقِ تصوف | 5 |
| | غزنوی علماء کا ذوق تصوف | 5 |
| | تصوف کیا ہے؟ | 6 |
| | بیعت اصلاح علمائے اہلحدیث کی نظر میں | 7 |
| | ''تصوف'' علمائے اہلحدیث کا روشن پہلو | 8 |
| | حضرت مولانا عبدالرحمٰن بھوجیانی رحمہ اللہ | 9 |
| | حافظ محمد عظیم میر محمدی رحمہ اللہ کا ذوق تصوف | 10 |
| | کثرت سے کرامات کا ظہور | 11 |
| | ایذائے ولی پر چور کو سزا | 12 |
| | اہلحدیث متصوف صلحائے شہر بھوجیاں | 13 |
| | 13 صوفیائے کرام کا تذکرہ | 14 |
| | مولانا محمد علی لکھوی رحمہ اللہ کا ذوق تصوف | 17 |
| | **ابقاءُ المِننِ بِالْقاءِ المِحَن** | 18 |
| | دور نبوت میں اقسام بیعت | 24 |
| | تمام سلاسل حق اور موصل الی اللہ | 25 |
| | تمام صوفیاء سچے متبع سنت تھے | 27 |
| | **فتاویٰ اہلحدیث (جلد اول)** | 31 |
| | محدث روپڑی اور صوفیاء کا استقامت علی الشریعت | 33 |
| | محدث روپڑی اور مسئلہ وحدۃ الوجود اور وحدۃ الشہود | 34 |
| | غیر مسلم کے لیے تعویذ کا جواز | 37 |
| | **فتاویٰ اہلحدیث (جلد دوئم)** | 38 |
| | شہید کی لاش کو مٹی کا نہ کھانا | 39 |
| | **فتاویٰ اہلحدیث (جلد سوئم)** | 39 |
| | قرآن مجید سے تعویذ لکھنا | 39 |

| نمبر شمار | مضمون | صفحہ نمبر |
|---|---|---|
| | حیات الشیخ السید میاں نذیر حسین محدث دہلوی رحمہ اللہ | 39 |
| | امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ اور دیگر ائمہ کا احترام | 40 |
| | سوانح مخدوم العلماء مولانا محمد اسماعیل سلفی رحمہ اللہ | 41 |
| | مسلکی اختلاف میں اعتدال | 41 |
| | اتحاد بین المسلمین کی کوشش | 42 |
| | تحریک پاکستان اور اہل حدیث.... | 43 |
| | لکھوی خاندان کی ابتدائی بیعت نقشبندیہ | 44 |
| | العلم والعلماء | 45 |
| | سفیان ثوری کا امام اعظم کا ادب کرنا | 46 |
| | آدابِ مرشد آداب استاد سے سیکھیں | 47 |
| | نصرة الباری فی بیان صحة البخاری | 48 |
| | ختم بخاری پر علمائے اہلحدیث کی شہادتیں | 49 |
| | دبستان حدیث | 50 |
| | خاندان شاہ ولی اللہ رحمہ اللہ نقشبندیہ کے جانشین | 51 |
| | الفقر فخری کی عملی مثال | 53 |
| | شیخ الحدیث کی صوفیانہ زندگی | 54 |
| | شاہ فضل الرحمٰن گنج مرادآبادی نقشبندی سے مراسم | 56 |
| | کلاہ اور عمامہ استعمال فرمانا | 58 |
| | اشاعت حدیث میں متصوفین علماء کا کردار | 59 |
| | اخلاقیات اور تصوف پر پچپن کتابیں | 61 |
| | مولانا عبدالجبار عمرپوری رحمہ اللہ کا ذوق تصوف | 64 |
| | بچوں کو ننگے سر نہ گھومنے کی تلقین | 66 |
| | مولانا عبدالرشید مجاہد آبادی حفظہ اللہ کا ذوق تصوف | 68 |
| | مولانا داؤد غزنوی اور ننگے سر نماز | 70 |
| | کاروان سلف..... | 71 |
| | مرشد کامل سید محمد شریف گھڑیالوی رحمہ اللہ کا ذوق تصوف | 71 |
| | مولانا اسحٰق بھٹی حفظہ اللہ کی بیعت اصلاح | 71 |
| | باسٹھ علمائے اہلحدیث کی مرشد کامل کے حق میں رائے | 72 |
| | شاہ صاحب کی کرامات | 73 |
| | اسلاف فراموشی دکھی صدا | 75 |
| | مولانا عطاء اللہ شہید کے دور میں سلسلہ بیعت | 75 |
| | مولانا نیک محمد رحمہ اللہ کا ذوق تصوف | 76 |
| | گلستان حدیث | 80 |
| | ''العبقات''، تصوف پر علمی کتاب | 81 |
| | حالت جذب کا مکان پر اثر | 82 |
| | برکت علمی کا حلول کر جانا | 83 |
| | سنتا سب کی ہے مگر خاص بندوں کی جلدی | 86 |
| | خواب میں بشارت، مصافحہ سے برکت | 87 |
| | مولانا عبدالسلام مبارک پوری رحمہ اللہ کا ذوق تصوف | 87 |
| | حافظ بارک اللہ لکھوی نقشبندی کی بیعت اصلاح | 88 |
| | میاں جان محمد کا جانوروں کے لیے مجرب تعویذ | 92 |
| | لکھوی خاندان کے پیران عظام | 92 |
| | صوفیاء کی مشہور کتاب حلیة الاولیاء کے مطالعے کا شوق | 93 |
| | ''حلیة الاولیاء'' انمول معلومات کا خزانہ | 94 |

| نمبر شمار | مضمون | صفحہ نمبر |
|---|---|---|
| | اتحاد بین المسلمین کی کوشش | 95 |
| | بابا فرید گنج شکر رحمہ اللہ عظیم شخصیت | 96 |
| | مولانا محی الدین سے بکثرت لوگوں کا بیعت اصلاح کرنا | 97 |
| | **وسیلہ کتاب وسنت کی روشنی میں** | 98 |
| | شاہ صاحب کا سلسلہ نقشبندیہ | 98 |
| | علمائے اہلحدیث کا وسیلوں کے ساتھ دعا کرنا | 99 |
| | **مہر نبوت صلی اللہ علیہ وسلم** | 101 |
| | عالم جنات میں قاضی صاحب کا احترام | 101 |
| | سمندری مخلوق میں قاضی صاحب کا احترام | 101 |
| | **ہفت روزہ الاعتصام** | 101 |
| | مولانا علاؤالدین کی بیعت اصلاح | 103 |
| | سرگذشت غزالی...... فقہ وتصوف کا باہمی تعلق | 106 |
| | افکارغزالی..... کتب تصوف کی تلخیص | 107 |
| | تعلیمات غزالی... رموزِ تصوف کا شاہکار | 107 |
| | مکتوب مدنی... وحدۃ الوجود اور وحدت الشہود کا سنگم | 108 |
| | **سوانح ثناءاللہ امرتسری** | 109 |
| | مخالفین سے خندہ پیشانی سے پیش آنا | 110 |
| | مشائخ صوفیاء کی تفسیری خدمات | 111 |
| | **میاں فضل حق رحمہ اللہ اور ان کی خدمات** | 112 |
| | مستجاب الدعوات صوفی عبداللہ رحمہ اللہ | 112 |
| | **گزرگئی گزران** | 113 |

| نمبر شمار | مضمون | صفحہ نمبر |
|---|---|---|
| | میاں امام الدین کے شاگرد جنات | 113 |
| | امیر جماعت اہلحدیث کا بیعت اصلاح لینا | 114 |
| | ہم مرید وہ ہمارے مرشد | 117 |
| | لکھوی خاندان کا غیبی بابرکت تعویذ | 119 |
| | رجال الغیب یا غیبی امداد | 119 |
| | وفادار کتے کا احترام مالک | 120 |
| | توجہ ولی کے منکر جنت پر اثرات | 121 |
| | مرنے کے بعد تلاوت کی آواز | 121 |
| | **برصغیر کے اہل حدیث خدام قرآن** | 123 |
| | قاضی ثناءاللہ کی سلسلہ نقشبندیہ میں بیعت | 123 |
| | مولانا عبدالحق مالیرکوٹلوی رحمہ اللہ کی سندِ تصوف | 124 |
| | عبدالعلی صادق پوری کی سلسلہ نقشبندیہ میں بیعت | 125 |
| | مولانا محمد سلیمان روڑوی کی بیعتِ اصلاح | 127 |
| | مولانا ہدایت اللہ نوشہروی رحمہ اللہ کی بیعتِ اصلاح | 128 |
| | **تراجم علمائے اہلحدیث....** | 128 |
| | شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمہ اللہ کا ذوق تصوف | 128 |
| | بیعتِ اصلاح وخلافت | 128 |
| | سیدنا محمد اسمٰعیل شہید ابن شاہ عبدالغنی کا ذوق تصوف | 129 |
| | علم تصوف پر مایہ ناز کتاب ’’عبقات‘‘ | 130 |
| | شاہ محمد مخصوص اللہ کی بیعت اور ذوق گوشہ نشینی | 130 |
| | شیخ الکل مولانا نذیر حسین دہلوی رحمہ اللہ کا ذوق تصوف | 131 |

| نمبرشمار | مضمون | صفحہ نمبر |
|---|---|---|
| | علامہ سید نواب اولاد حسن کی بیعت اور ذوق تصوف | 133 |
| | مولانا سخاوت علی کی بیعتِ نقشبندیہ | 134 |
| | ابوالفیاض عبدالقادر رحمہ اللہ کی بیعت وخلافت | 135 |
| | سید محمد شاہ کی بیعت اور وظائف کی اجازت | 136 |
| | خرم علی بلہوری رحمہ اللہ کی خلافت طریقت | 137 |
| | مظہر علی کاکوروی رحمہ اللہ کی بیعت وخلافت | 137 |
| | **ضرب حدیث** | 138 |
| | مقام فنافی الرسول صلی اللہ علیہ وسلم کی تعلیم | 138 |
| | **سنتیں جو چھوڑ دی گئیں** | 138 |
| | صوفیاء کی دنیا سے بے ثباتی کی دلیل | 139 |
| | اجتماعی ذکر کی فضیلت ودلیل | 139 |
| | صوفیاء کے ذکر خفی واجتماعی کی دلیل | 140 |
| | کثرت درود اور حیاۃ الانبیاء کی دلیل | 141 |
| | **عرفان المقربین المعروف معارف اشرفیہ** | 141 |
| | **آپ کے مسائل اور ان کا حل** | 143 |
| | علمائے اہلحدیث کا ذوقِ کثرتِ درود شریف | 143 |
| | **دولتمند صحابہ** | 143 |
| | سخاوت وفیاضیِ صوفیاء کی دلیل | 143 |
| | حضرت امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کی سخاوت ودیانت | 144 |
| | مالدار صوفیاء کرام | 145 |
| | شیخ شہاب الدین سہروردی رحمہ اللہ | 145 |
| | **مولانا محمد داؤد غزنوی رحمہ اللہ** | 146 |
| | امام اعظم رحمہ اللہ اور علمائے اہلحدیث | 146 |
| | گستاخی اور بے ادبی اہلحدیث کا مسلک نہیں | 147 |
| | امام صاحب کی گستاخی پر سوئے خاتمہ | 147 |
| | **اہلحدیث منزل بہ منزل......** | 148 |
| | علماء وصوفیاء کی حدیثی خدمات | 148 |
| | شیخ علی متقی جونپوری کی بیعت اصلاح | 148 |
| | **ساقی کوثر....** | 149 |
| | حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی افضلیت کے دلائل | 149 |
| | حضرت انور صلی اللہ علیہ وسلم پر پانچ خصوصی انعام | 151 |
| | محمد صلی اللہ علیہ وسلم رہبر راہِ طریقت | 152 |
| | **قرآنی شمعیں.....** | 152 |
| | رحمت عالم صلی اللہ علیہ وسلم کا مقدس مقام | 152 |
| | اولیاء کی زندگی سنتوں کا عکس | 153 |
| | **قلب سلیم اور اس کی علامات** | 153 |
| | قلب سلیم کی علامات | 153 |
| | **آپ کے مسائل اور ان کا حل قرآن وسنت کی روشنی میں** | 155 |
| | قرآنی تعویذات شرک نہیں | 155 |
| | **مواعظ طارق، حصہ سوم......** | 156 |
| | صوفیاء کی دنیا سے بے رغبتی کی دلیل | 156 |

| نمبر شمار | مضمون | صفحہ نمبر |
|---|---|---|
| | **کتاب التوسل...** | 156 |
| | دعا کی غرض سے بزرگوں کے پاس حاضری | 156 |
| | **پیارے نام** | 157 |
| | اچھے برے نام کا اثر مسمّٰی کی شخصیت پر | 157 |
| | **نتائج التقلید.......** | 158 |
| | بزرگان دین کا ادب | 158 |
| | خوابوں میں بشارات غیبیہ | 160 |
| | تاریخی واقعات سننے حضور ﷺ کا تشریف لانا | 161 |
| | **سر دلبراں** | 161 |
| | قدوۃ السالکین ولی کامل حضرت دہلوی رحمہ اللہ | 161 |
| | **بخشش کی راہیں......** | 163 |
| | مجتہدانہ بصیرت کا حیرت انگیز واقعہ | 163 |
| | امام اعظم ابوحنیفہ رحمہ اللہ | 164 |
| | امام صاحب رحمہ اللہ کا تقویٰ | 164 |
| | امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ | 165 |
| | **الارشاد الی سبیل الرشاد........** | 165 |
| | تنقیص ائمہ کرام رحمہم اللہ اہلحدیث کا کام نہیں | 166 |
| | حسن بن مسلم صاحب کرامت ابدال وقت | 167 |
| | **پاک وہند میں علمائے اہل حدیث کی خدمات حدیث** | 167 |
| | شیخ الکل مشائخ بریلویہ کی نظر میں | 167 |
| | **تحفۃ السائلین........** | 168 |
| | مرشد کا دعا کی تلقین کرنا | 169 |
| | مرشد کا دعا کی تلقین کرنا | 169 |
| | **مواعظ یزدانی......** | 169 |
| | حضور ﷺ کی شان میں علمائے اہلحدیث کا عقیدہ | 169 |
| | **تصوف کی حقیقت، امام ابن تیمیہ رحمہ اللہ** | 170 |
| | سلاسل طریقت کا مختصر تعارف | 170 |
| | **تہذیب نسواں.....** | 170 |
| | عبادت بدنیہ کا ایصال ثواب | 171 |
| | سورۂ اخلاص کے ایصال ثواب پر دلائل | 171 |
| | بدنی عبادت پر صریح دلالت | 172 |
| | مردے کا ادب زندوں کی طرح کیا جائے | 172 |
| | **صراط مستقیم.......** | 173 |
| | علمائے اہلحدیث اور آداب رسالت ﷺ کی اہمیت | 173 |
| | صوفیائے کرام کی زندگی میں کتاب وسنت کی پابندی | 174 |
| | **خطبات الہ آبادی (جلد اول)** | 174 |
| | صوفیائے کرام کے کثرت ذکر کی دلیل | 174 |
| | صوفیاء کے فقیرانہ لباس کی دلیل | 175 |
| | علمائے اہلحدیث اور درود شریف کی فضیلت | 175 |
| | 24 گھنٹے درود پڑھنے کی دلیل | 176 |

| نمبر شمار | مضمون | صفحہ نمبر |
|---|---|---|
| | **سبیل رسول ﷺ** | 180 |
| | حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی قادری رحمہ اللہ کی تعلیم | 180 |
| | پیران پیر اور سنت کی اہمیت | 181 |
| | **سیرت امام شافعی رحمہ اللہ** | 181 |
| | خواب میں زیارت النبی ﷺ | 181 |
| | امام شافعی رحمہ اللہ کی وفات کے بعد بشارتیں | 182 |
| | بشر حافی رحمہ اللہ کو خواب میں زیارت | 182 |
| | 230 برس بعد بھی لاش کا سالم رہنا | 182 |
| | حضرت امام شافعی رحمہ اللہ کی کرامات اور آپ کا شیخ الطریقت ہونا | 183 |
| | امام شافعی رحمہ اللہ کی کرامتیں بسند صحیح | 184 |
| | امام شافعی رحمہ اللہ بحیثیت مجدد | 185 |
| | **خطبات یزدانی جلد سوم....** | 186 |
| | مقام مصطفیٰ ﷺ خادمین حدیث کی نظر میں | 187 |
| | روضہ رسول ﷺ کا مقام | 188 |
| | **خطبات سورۂ فاتحہ** | 188 |
| | علمائے اہلحدیث اور ادب کی اہمیت | 188 |
| | صفحات کا ادب و احترام | 188 |
| | بشر حافی رحمہ اللہ کا ادب پر مقام پا جانا | 189 |
| | سورۂ فاتحہ پر اولیاء کے مجربات | 193 |
| | علماء وصوفیاء کی مریدین کو تعلیمات | 194 |
| | **الفیوض المحمدیہ ﷺ** | 194 |
| | بیعت اصلاح | 194 |
| | بیعتِ اصلاح وخلافت طریقت | 195 |
| | الشیخ الصالح الحافظ بارک اللہ رحمہ اللہ کا ذوق تصوف | 197 |
| | سلسلہ نقشبندیہ میں بیعت اصلاح | 197 |
| | قطب وقت کا کشف وخوارق عادات | 198 |
| | مرشد کی خدمت میں بکثرت آنا | 199 |
| | مولانا عبدالغنی کی بیعت طریقت | 199 |
| | مولانا عبدالحق رحمہ اللہ کی سند تصوف | 200 |
| | کشف کی بدولت نقصان سے حفاظت | 200 |
| | حافظ محمد کے خاندان میں ذوق تصوف | 201 |
| | مولانا امام الدین عبدالصمد کی بیعت اصلاح | 202 |
| | مولانا احمد الدین رحمہ اللہ کی بیعت اصلاح | 202 |
| | **فتاویٰ علمائے اہلحدیث ج ۵** | 203 |
| | روضہ اطہر کے آداب | 204 |
| | اہل مدینہ کا طرز عمل | 204 |
| | ایصال ثواب میں مرشد کے ہم مشرب | 204 |
| | شرح ''المنہاج'' سے ایصال ثواب کی وضاحت | 205 |
| | ایصال ثواب میں قول راجح | 206 |
| | فتاویٰ ثنائیہ میں جواز کا فتویٰ | 209 |
| | **فتاویٰ برکاتیہ.....** | 209 |
| | جادوئی اثرات میں سات چشموں کا پانی | 210 |

| نمبرشمار | مضمون | صفحہ نمبر |
|---|---|---|
| | تعویذ کی شرعی حیثیت | 211 |
| | جواز تعویذ پر | 211 |
| | جواز تعویذ اسلاف اہلحدیث کی نظر میں | 213 |
| | **تعویذ اور دم قرآن وسنت کی روشنی میں** | 214 |
| | استاد محترم کا تعویذ دینا | 215 |
| | **سیرت ثنائی شیخ الاسلام رئیس المناظرین** | 215 |
| | اساتذہ اور بزرگوں کا ادب | 215 |
| | اختلاف سے نفرت | 216 |
| | **تذکرۂ ابوالوفا یعنی شیخ الاسلام** | 216 |
| | **نذرانۂ اشک** | 216 |
| | مولانا قیصر اللہ صاحب کی بیعت اصلاح | 217 |
| | رواداری اور باہمی تعلقات | 217 |
| | سر ڈھانپنے والے علمائے اہلحدیث | 217 |
| | **اہلحدیث اور سیاست** | 218 |
| | منشی فضل الرحمٰن کی بیعت | 218 |
| | نواب صاحب رحمہ اللہ کی عقیدت اولیاء | 219 |
| | مولانا ولایت علی کی بیعت | 220 |
| | **چند، رجال اہل حدیث......** | 220 |
| | سید آدم شاہ بنوری رحمہ اللہ کی بیعت نقشبندیہ | 220 |
| | مولانا عبداللہ بڈھانوی کے مرشد | 221 |
| | شیخ غلام علی الہٰ آبادی کی بیعت وخلافت | 221 |

| نمبرشمار | مضمون | صفحہ نمبر |
|---|---|---|
| | سورۂ یٰس کا غیبی اشارہ اور بیعت اصلاح | 222 |
| | **بسوانح عمری** | 225 |
| | پاس انفاس اور مرتبہ احسان | 225 |
| | مرشد کی خدمت میں حاضری | 226 |
| | مرشد کی خاص نصیحتیں | 226 |
| | نسبت اویسی اور طریق نقشبندیہ | 226 |
| | الہام اور القار بانی | 227 |
| | قید خانے میں غیبی امداد | 228 |
| | الہامات اور مبشرات ہزاروں میں | 229 |
| | آپ کا حلقہ بیعتِ اصلاح | 229 |
| | کرامات عبدالرحمٰن صاحب لکھوی رحمہ اللہ | 231 |
| | کرامات مولانا غلام رسول صاحب قلعوی رحمہ اللہ | 233 |
| | کرامات قاضی محمد سلیمان منصور پوری رحمہ اللہ | 235 |
| | حضرت مولانا غزنوی رحمہ اللہ کے دیگر الہامات وکرامات | 239 |
| | خواب میں شیخ عبدالقادر جیلانی کی زیارت | 239 |
| | الہامات کثیرہ | 240 |
| | **تنویر الھدیٰ** | 244 |
| | اہلحدیث اکابر فراموش نہیں.....!! | 244 |
| | قلبی تعلق مرکز تجلیات الٰہی | 245 |
| | **صیانۃ الحدیث..** | 245 |
| | صوفیاء کا عدل وانصاف | 245 |
| | صوفیاء کرام کی حدیثی وفقہی خدمات | 246 |

| نمبر شمار | مضمون | صفحہ نمبر |
|---|---|---|
| | **سراجاً منیراً** | 247 |
| | سراجاً منیراً فیض و برکت رسول ﷺ | 247 |
| | مرشد پر اعتماد و عقیدت | 248 |
| | خواب میں زیارت النبی ﷺ کے آداب | 248 |
| | اوصاف شیخ و مرشد | 250 |
| | آپ ﷺ سے روحانی مناسبت پیدا کرنے کا ذریعہ | 250 |
| | فیض سینہ بسینہ کا ثبوت | 251 |
| | نا آشنا....! تصوف حقیقت کیا جانیں | 252 |
| | مرشد سے باطنی علم کا حصول | 253 |
| | نسبت اتحادی کا حدیث سے ثبوت | 255 |
| | توجہات مرشد کی چار اقسام | 256 |
| | تبرک بآثار صالحین کی چند مثالیں | 257 |
| | "القول الجمیل" میں روحانی ترقی کا راز | 260 |
| | اشغال اولیاء کی سندی حیثیت | 261 |
| | مریدین اور تمام متعلقین کیلئے دعا | 263 |
| | بابرکت وظیفوں سے مبارک بشارتیں | 264 |
| | **تصوف و شریعت........** | 265 |
| | اولیاء کا احترام واجب ہے | 265 |
| | بیعت جہاد اور بیعت اصلاح | 265 |
| | **ہفت روزہ الاسلام......** | 266 |
| | عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کے مرشد کی پیشگوئی | 266 |

| نمبر شمار | مضمون | صفحہ نمبر |
|---|---|---|
| | حضرت عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کا مراقبہ اور بیعت | 267 |
| | بیعتِ اصلاح اور پراسرار مجذوب سے ملاقات | 268 |
| | توصیف مرشد میں منظوم کلام | 269 |
| | **اہمیتِ تصوف پر نہایت اہم خطاب** | 270 |
| | اوصافِ مرشد بمع امثال | 271 |
| | توحید کے تقاضے یا خود فریبی | 272 |
| | توحید اور ادب یکجا کرو | 273 |
| | شاہ اسماعیل شہید رحمہ الله کا ادب مرشد | 274 |
| | سلوک سے ناواقفیت یا کتمان حق | 274 |
| | بزرگ فراموشی یا علمی بھول | 276 |
| | اللہ اللہ کی ضرورت | 278 |
| | فقہ و مسائلِ تصوف میں حکیمانہ بصیرت | 279 |
| | لفظ پیر اور کامل مرشد سے پہلی دفعہ شناسائی | 280 |
| | مستغرق فی ذکر الله | 281 |
| | پابندی ذکر آٹھ پہر | 282 |
| | توحید کے ساتھ ادب کے تقاضے | 284 |
| | اہل اللہ کی شان میں گستاخی توحید نہیں | 285 |
| | میلان تصوف اور ذکر کی رغبت | 286 |
| | بیعت اصلاح کی روحانی تاثیر | 287 |
| | خاندان غزنویہ اور اہمیت تزکیہ نفس | 287 |
| | **نظم جماعت کے آداب......** | 288 |
| | مرض باطنی غیبت کی مذمت | 288 |

| نمبر شمار | مضمون | صفحہ نمبر |
|---|---|---|
| | **نقوش عظمت رفتہ......** | 289 |
| | ننگے سر نماز اور ہاتھ اٹھا کر دعا نہ مانگنا | 290 |
| | تصوف سے دوری نہایت افسوسناک پہلو | 290 |
| | کھرک فی الصلوۃ | 291 |
| | وظائف حقیقت کے آئینے میں | 291 |
| | مولانا عبد الجبار رحمہ اللہ کی دعائیں و کرامات | 292 |
| | مولانا عبد الجبار غزنوی کا روحانی فیض | 294 |
| | تصوف پر اعتراض نا آشنائی کا سبب | 295 |
| | کہاں گیا بزرگوں کا ادب واحترام....! | 297 |
| | سید محمد متین ہاشمی رحمہ اللہ کا ذوق تصوف | 301 |
| | **رہبر کامل.....** | 302 |
| | کرامات اہلحدیث کے مصنف | 302 |
| | آنحضور ﷺ بحیثیت پیر کامل | 303 |
| | حضور ﷺ کی بیعت اصلاح | 303 |
| | حضور ﷺ کا عورتوں سے بیعت لینا | 303 |
| | بیعت اصلاح پر علامہ ابن کثیر کی تحقیق | 304 |
| | مریدین کا مرشد سے دعا کرانا | 305 |
| | **سبیل الجنۃ......** | 305 |
| | ائمہ اربعہ کی عزت اور احترام | 305 |
| | **تذکرہ موت........** | 305 |
| | کتاب ''تذکرہ موت'' کا ایصال ثواب | 305 |
| | ذکر صالحین پر رحمت کا نزول | 306 |
| | **والدی و مشفقی سوانحی حالات والد گرامی** | 307 |
| | دعائے ولی پر خلاصی کی کشفی اطلاع | 307 |
| | **تذکرہ علماء اہلحدیث جلد۳........** | 308 |
| | متصوف عالم سے کسب علم | 308 |
| | ہمارے اسلاف کا اللہ سے کیسا تعلق تھا........! | 309 |
| | **تذکرہ علماء اہلحدیث جلد۲** | 311 |
| | مولانا محمد حنیف کی کتبِ صوفیاء سے رہنمائی | 312 |
| | محافل تصوف، دینی ذوق کا ذریعہ | 313 |
| | مسلکی رواداری اور پیغام خیر سگالی | 314 |
| | **فتاویٰ سلفیہ** | 315 |
| | صحبت مرشد وسوسے کا علاج | 315 |
| | **تحریک مجاہدین جلد پنجم.......** | 315 |
| | مولوی ولی محمد فتوحی والے کے مریدین | 315 |
| | **کتاب الجنائز.........** | 316 |
| | کشف القبور اور غیبی اطلاع | 316 |
| | ایصال ثواب پر امام نووی کا حوالہ | 317 |
| | عبادات بدنیہ میں جمہور کی رائے | 318 |
| | **تحریک مجاہدین جلد ششم.....** | 319 |
| | مکتوبات سید احمد شہید نقشبندی رحمہ اللہ | 319 |
| | مکان کا رونا اور آپ کا تسلی دینا (کرامت) | 319 |

| نمبر شمار | مضمون | صفحہ نمبر |
|---|---|---|
| | غرق ہوئی کشتی کا بچ جانا (کرامت) | 320 |
| | دریا کے پانی کی روح سے مکالمہ (کرامت) | 320 |
| | مرشد کی بدولت مریدین کی مغفرت | 321 |
| | آپ سے پہلے کسی کا تلبیہ قبول نہ ہونا | 321 |
| | غیبی اشارہ اور سچی بشارت | 323 |
| | سوانح سید سلیمان ندوی رحمہ اللہ...... | 325 |
| | علمائے دیوبند اور اہلحدیث کے باہم تعلقات | 325 |
| | حکومت اور علماء ربانی... | 325 |
| | فقیہہ عراق امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ | 326 |
| | امام السنہ احمد بن حنبل رحمہ اللہ | 327 |
| | صحرا کے ولی کی خلیفۂ وقت سے ملاقات | 328 |
| | امام العلم امام شافعی رحمہ اللہ حبر الامتہ | 330 |
| | عرس اور گیارہویں | 333 |
| | اولیاء کی عظمت اور عقیدت | 333 |
| | تحریک پاکستان اور علماء اہلحدیث | 333 |
| | دیوبند اور علمائے اہلحدیث میں صلح پسندی | 334 |
| | تاریخ اہلحدیث | 334 |
| | احترام ائمہ کا وجوب | 334 |
| | کتاب التوسل | 334 |
| | بزرگوں سے دعا کرانا | 334 |
| | علمائے اہلحدیث بستی وگونڈہ | 334 |

| نمبر شمار | مضمون | صفحہ نمبر |
|---|---|---|
| | مولانا شریف حسن نقوی (بستی) کا ذوق تصوف | 336 |
| | مولانا عبدالرزاق سمرا رحمہ اللہ (بستی) کا ذوق تصوف | 336 |
| | مولانا سید محمد اظہر بہاری ادئی پور (گونڈہ) کا ذوق تصوف | 337 |
| | مولانا ممتاز علی کرتھی ڈیہہ (بستی) کا ذوق تصوف | 338 |
| | سوانح حیات | 339 |
| | مولانا فضل الٰہی رحمہ اللہ سے بیعت ہونا | 339 |
| | کرامات مولانا فضل الٰہی وزیر آبادی رحمہ اللہ | 340 |
| | جنات عامل کے نہیں ولی کے تابع | 340 |
| | شاگرد جنات کا صندوقچی بھرنا | 341 |
| | الشیخ عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ | 342 |
| | بزرگ کی خدمت میں حاضری کا الہام | 342 |
| | جذبہ الٰہی اور استغراقی کیفیات | 344 |
| | سلسلہ اُویسہ نقشبندیہ سے محبت | 345 |
| | چولہے اور صحن کا گریہ نالہ | 346 |
| | مریدین کو نصیحت | 348 |
| | وصایا مبارکہ بمع شجرہ طریقت | 349 |
| | سلسلہ نقشبندیہ مجددیہ آدمیہ | 350 |
| | قاضی غلام قندھاری رحمہ اللہ کا ذوق سلوک وتصوف | 352 |
| | علامہ حبیب اللہ قندھاری رحمہ اللہ پیشوائے طریقت | 352 |
| | مولانا عبدالرحمٰن لکھوی کی بیعت طریقت | 352 |
| | حافظ محمد صاحب کی تکمیل سلوک و بیعت | 353 |
| | سوانح حیات حضرت العلام مولانا غلام رسول رحمہ اللہ | 355 |

| نمبر شمار | مضمون | صفحہ نمبر |
|---|---|---|
| | شریعت اور طریقت کا تلازم | 355 |
| | کرامات اولیاء اللہ اور استدراج میں فرق | 356 |
| | ولادت سے قبل بشارات کا ظہور | 358 |
| | صوفی اور شیخ کامل کی علامت | 360 |
| | تکوینی راز پر اخفائے حال | 361 |
| | اصلاح نفس اور حصول طریقت کے لیے اسفار | 362 |
| | مرید باکمال پر مرشد کا استقبال | 363 |
| | مریدین کے لطائف سلوک فوری جاری ہو جانا | 363 |
| | مجذوب سے ملاقات کی رہنمائی | 363 |
| | حضرت عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کی بیعت برکت | 365 |
| | وعظ دلپذیر یا کرامت عارفانہ | 366 |
| | بازیابی مرشد کیلئے مریدین کا احتجاج | 368 |
| | صوفی بے مثال کے فیض یافتہ علمائے اہلحدیث | 369 |
| | **مولانا غلام رسول رحمہ اللہ کی ۶۵ کرامات** | 370 |
| | ہندو پنڈت اور آپ کا روحانی تصرف (کرامت) | 374 |
| | لاجواب ہو کر مولوی صاحب کا بیعت ہوجانا (کرامت) | 375 |
| | کثرت سے کرامات کی وجہ | 376 |
| | صوفیاء مشائخ کا توجہ دینا بدعت نہیں (کرامت) | 378 |
| | نگاہ ولی سے شقاوت دور ہو جانا (کرامت) | 379 |
| | ولی کی اہانت کا وبال (کرامت) | 380 |
| | ناراضگی ولی کا وبال (کرامت) | 381 |

| نمبر شمار | مضمون | صفحہ نمبر |
|---|---|---|
| | بابرکت کپڑا منوں گندم کا ذریعہ (کرامت) | 383 |
| | نومسلم شخص کی بیوی کا فوراً مسلمان ہو جانا (کرامت) | 386 |
| | مصلّی کے نیچے روزانہ دو روپیہ حاصل ہونا (کرامت) | 388 |
| | **عالم برزخ.......** | 390 |
| | ہمارے شیخ طریقت کا انکشاف | 391 |
| | نیک صحبت کی برکات کے کتنے پر اثرات | 391 |
| | **سکرات موت میں پیشگی اطلاع کے چند واقعات** | 392 |
| | **مرنے کے بعد زندہ ہونے کے واقعات** | 392 |
| | **تذکرہ بزرگانِ علوی سوہدرہ** | 393 |
| | مولانا غلام نبی الربانی کی بیعت اصلاح | 393 |
| | حضرت ''جی ہوری'' کے خادم جنات | 394 |
| | **فتاوی ثنائیہ.....** | 395 |
| | ایصال ثواب مالی و بدنی | 395 |
| | تعامل اسلاف سے استدلال | 395 |
| | احناف حنابلہ اور بعض شوافع کا مسلک | 396 |
| | گستاخِ اولیاء فاسق ہے | 399 |
| | طریقت وحقیقت شریعت کے مخالف نہیں | 399 |
| | جواز تعویذ کی دلیل | 400 |
| | بیعت تصوف مستحب ہے | 402 |
| | **ہفت اقلیم.....** | 402 |
| | تصوف وطریقت کی رمز شناسی | 403 |

| نمبر شمار | مضمون | صفحہ نمبر |
|---|---|---|
| | لکھوی خاندان کے مریدین | 403 |
| | علامہ احسان الٰہی ظہیر کا خاص عمل | 403 |
| | اہلحدیث نوجوانوں سے دکھی صدا | 404 |
| | نوجوانوں سے بزرگوں کے ادب کی گزارش | 405 |
| | ہندوستان کے سب سے بڑے پیرو مرشد | 405 |
| | مولانا محمد یحییٰ شرق پوری کے مرشد | 406 |
| | یا علیم یا بصیر کے ذریعہ کشف | 408 |
| | **علمائے اہلحدیث میں بیعت لینے والے مشائخ تصوف** | 410 |
| | مولانا عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کا بیعت صوفیاء لینا | 410 |
| | مولانا عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ کا بیعت اصلاح لینا | 410 |
| | مولانا محمد علی لکھوی کا بیعت تصوف لینا | 410 |
| | مولانا کمال الدین رحمہ اللہ کا بیعت طریقت لینا | 410 |
| | شاہ محمد شریف گھڑیالوی کا بیعت توبہ لینا | 410 |
| | صوفی عبداللہ صاحب کا بیعت اخلاص لینا | 410 |
| | **اسلام میں اصلی اہلسنّت کی پہچان** | 415 |
| | نقوش اسلاف رہنمائے منزل | 415 |
| | **مولانا عبدالغفار حسن رحمہ اللہ حیات وخدمات** | 415 |
| | باہمی عصبیت اور دوری کا ناسور | 416 |
| | **علامہ عبدالعزیز میمن سوانح اور علمی خدمات** | 417 |
| | مولانا عبدالخالق اور ان کی صحبت کا اثر | 417 |
| | **فتاویٰ علمائے حدیث (جلد نمبر 4)** | 418 |

| نمبر شمار | مضمون | صفحہ نمبر |
|---|---|---|
| | مفتی اعظم کی بیعت اصلاح | 419 |
| | **فتاویٰ ثنائیہ (جلد اول)** | 420 |
| | مرشد کے گھوڑوں کی خدمت | 421 |
| | اشاعت اسلام میں صوفیاء کی خدمات | 422 |
| | حقیقی تصوّف پر ایک نامۂ مبارکہ | 423 |
| | سلسلہ نقشبندیہ میں توحید وسنت کی اہمیت | 424 |
| | شیخ ابن عربی قابل عزت، الزامات متروک یا ماؤل ہیں | 426 |
| | بیعت اصلاح کیلئے مرشد بنانے کا ثبوت | 427 |
| | کنکریوں اور گٹھلیوں پر تسبیح کا ثبوت | 428 |
| | **تذکار حافظ عبدالغفور رحمہ اللہ جہلمی .....** | 429 |
| | جامعہ سلفیہ کی تاسیس میں متصوف علماء کی شرکت | 430 |
| | دم کی برکت سے پیٹ کی رسولی ختم | 431 |
| | دعا کی برکت سے دریا کی طغیانی ختم ہوجانا | 432 |
| | **برصغیر میں اسلام کے اولین نقوش........** | 432 |
| | اسم اعظم کی بدولت جو مانگتے مل جاتا | 433 |
| | حٰم لا یُنْصَرُوْن کی فضیلت | 433 |
| | **آفتاب بخارا** | 434 |
| | روزانہ ایک قرآن ختم کرنا | 434 |
| | **ایمانی کمزوریاں اور انکا علاج......** | 435 |
| | آپس کا اختلاف دور کرنے کی ضرورت | 435 |
| | صوفیائے کرام کے سادگی لباس کی دلیل | 440 |

لیکن معاملہ اتنے ہی پر ختم نہیں ہو جاتا۔عرفان حقیقت اور عین الیقینی ایقان کا ایک اور مرتبہ بھی باقی رہ جاتا ہے اسے احسان سے تعبیر کیا گیا ہے لیکن یہ مقام محض اعتقاد اور یقین پیدا کر لینے کا نہیں جو ایک گروہ کو بحیثیت گروہ کے حاصل ہو سکتا ہے۔یہ ذاتی تجربہ کا مقام ہے۔جو یہاں تک پہنچتا ہے وہ اپنے ذاتی تجربہ و کشف سے یہ درجہ حاصل کر لیتا ہے۔تعلیمی اور احکامی عقائد کو اس میں دخل نہیں۔بحث و نظر کی اس میں گنجائش نہیں یہ خود کرنے اور پانے کا معاملہ ہے۔بتلانے اور سمجھانے کا معاملہ نہیں جو یہاں تک پہنچ گیا وہ اگر کچھ بتلائے گا بھی تو یہی بتلائے گا کہ میری طرح بن جاؤ پھر جو کچھ دکھلائی دیتا ہے دیکھ لو

پرسید یکے عاشقی چیست؟ گفتم کہ چومن شوی بدانی!

اسلام نے اس طرح طلب و جہد کی ہر پیاس کے لئے درجہ بدرجہ سیرابی کا سامان کر دیا۔عوام کے لئے پہلا مرتبہ کافی ہے۔خواص کے لئے دوسرا مرتبہ ضروری ہے اور خواص الخواص کی پیاس بغیر تیسرے جام کے تسکین پانے والی نہیں۔(تذکرہ علمائے بھوجیاں ص۱۲۰ تا ۱۲۲)

**علمائے اہلحدیث کی کیفیت احسان:** احسان کا یہی مقام جس کی طرف مولانا آزاد رحمہ اللہ نے اشارہ کیا ہے ان بزرگوں کا مقصد حصول تھا حضرت عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کا واقعہ ہے کہ:''ایک مرتبہ عصر کی نماز پڑھ رہے تھے کہ یکا یک بارش شروع ہو گئی ایسی سخت کہ مقتدی سب نماز چھوڑ کر بھاگ گئے صرف دو چار رہ گئے نماز سے فارغ ہو کر دعا کے لئے ہاتھ اٹھائے تو کیچڑ سے بھرے ہوئے تھے،فرمانے لگے۔

باراں شد! واللہ عبداللہ راخبر نہ شد''

یہی عرفان و احسان کا مقام ہے کہ خدا کی ذات کے بغیر اور کسی طرف دھیان نہیں۔(تذکرہ علمائے بھوجیاں ص۱۲۲)

**تصوف کیا ہے؟:**۔تصوف کی تشریح اور مفہوم سید ابوبکر غزنوی رحمہ اللہ ''سیدی وابی'' میں اپنے والد مکرم حضرت مولانا سید محمد داؤد غزنوی رحمہ اللہ کے حوالے سے اس طرح بیان کرتے ہیں:تصوف لوٹنے پوٹنے کا نام نہیں بلکہ مقامات کا نام تصوف ہے اور مقامات یہی ملکات ہیں۔

اخلاص،رضا،تواضع وغیرہ ان کو حاصل کرو اور ان کے اضداد ریا،کبر،حسد،بغض،حرص،طول امل سے باز رہو بس صوفی ہو گئے۔

مسائل متفرقہ تصوف میں لکھتے ہیں:

''یاد رکھو!اصل مقصد تصوف سے یہ ہے اعمال شرعیہ یعنی طاعت واجبہ مستحبہ کا بجالانا اور معاصی سے اجتناب کرنا۔یہ بندہ کی طبیعت ثانیہ بن جائے پس یہ وہ چیز ہے جس سے قرب و رضائے حق حاصل ہوتی ہے کیفیات و کشفیات کا اس سے کچھ تعلق نہیں۔اگر ایک شخص ادائے طاعت و اجتناب عن المعاصی میں پختہ ہو وہ کامل صوفی ہے۔گو کیفیات کچھ بھی اس پر وارد نہ ہوتی ہوں اور جس پر کیفیات بکثرت وارد ہوتی ہوں کشف و تصرف میں ملکہ رکھتا ہو مگر اوامر و نواہی میں پختگی حاصل نہ ہو وہ صوفی نہیں(سیدی وابی صفحہ۳۵۷)

سطور بالا میں تصوف کی صحیح صورت پیش کر دی گئی ہے اور اسی تصوف کو ہمارے بزرگ اختیار کئے ہوئے تھے جس کے باعث ہزاروں بے راہ لوگ راہ راست پر آئے۔اور انہیں قرب الٰہی حاصل ہوا۔(تذکرہ علمائے بھوجیاں ص۱۲۳)

**اسلامی تصوف میں غیر اسلامی نظریات کی آمیزش:**۔تصوف کی حقیقت کو سمجھنے اور اس کی افادیت اور مضرت کے پہلوؤں سے آگاہی حاصل کرنے کے لئے جناب پروفیسر یوسف سلیم چشتی کی تصنیف''تاریخ تصوف''یا کم از کم اس کا ایک باب''اسلامی تصوف میں غیر اسلامی نظریات کی آمیزش''کا مطالعہ ضروری ہے جو علیحدہ کتابی صورت میں شائع ہو چکا ہے۔

آپ اس کے شروع میں لکھتے ہیں۔

''اسلامی تصوف،قرآن و حدیث و سنت نبوی ﷺ سے ماخوذ ہے۔اس کے اجزائے ترکیبی یہ ہیں(۱)توحید خالص(۲)تبلیغ دین(۳) اتباع شریعت(۴)خدمت خلق(۵)جہاد۔

لیکن اس میں شک نہیں کہ چوتھی صدی ہجری کے بعد مسلمانوں میں غیر اسلامی تصوف بھی راہ پا گیا اور یہ تصوف چونکہ عجمی یا غیر اسلامی

تھا۔اس لئے اس کے اجزائے ترکیبی اسلامی تصوف کی ضد تھے یعنی (۱) شرک (حلول واتحاد وانسان پرستی وتجسم وتناسخ ارواح) (۲) رہبانیت (۳) تخریب دین (۴) اباحت مطلقہ (۵) نفاق ومداہنت''

آگے چل کر آپ نے غیر اسلامی تصوف کی اسلام میں آمیزش اور اس کے نفوذ کی تاریخ بیان کرتے ہوئے حقائق وشواہد سے ثابت کرنے کی کوشش کی ہے کہ اسلامی تعلیم تاریخ اور تصوف میں غیر اسلامی نظریات کو داخل کرنے کی سازش کا بانی عبداللہ بن سبا یہودی تھا۔اس نے اور اس کے پیروؤں نے اپنی دسیسہ کاریوں،خفیہ سازشوں اور در پردہ کوششوں سے اسلام کی اصل شکل وصورت مسخ کرنے اور بگاڑنے میں کوئی دقیقہ فروگزاشت نہیں کیا اور اپنی سعی پیہم سے مسلمانوں میں افتراق واختلاف،دشمنی اور عداوت پیدا کرنے کی بھرپور کوشش کی۔اس میں در پردہ اسلام دشمنی کا وہ پہلو مضمر تھا جس کی وجہ سے یہودیوں کو صدر اسلام میں ذلت اور خواری کے ساتھ مدینہ اور اس کا نواحی علاقہ چھوڑنا پڑا اور اپنے باغات،زمینوں اور مکانات سے ہاتھ دھونا پڑے اور یہی بغض وعناد آج تک یہودیوں کی رگ وپے میں سرایت کئے ہوئے ہے عبداللہ بن سبا اور اس کی جماعت نے شہادت عثمان رضی اللہ عنہ اور واقعہ کربلا سے فائدہ اٹھا کر مسلمانوں میں گروہ بندی پیدا کی،ان کے اعتقادات میں نقب لگائی،غیر اسلامی نظریات اور عجمی افکار کو ان میں رائج کیا۔مشاہیر اسلام کی تعلیمات اور تصنیفات میں اس انداز سے تدسیس کی کہ اصل اور نقل میں فرق کرنا بظاہر مشکل ہو گیا۔

جناب چشتی صاحب نے غیر مسلم محققین مثلاً ڈاکٹر کلین،سرولیم میور،پروفیسر نکلسن ڈاکٹر جے،این ہالسٹر،پروفیسر پی کے ہٹی اور دیگر غیر مسلم مصنفین اور مسلم مؤرخین کے حوالوں سے ثابت کیا ہے کہ عبداللہ بن سبا جو بظاہر مسلمان کہلاتا تھا اور اصل میں یہودی تھا۔اس نے اور اس کے متبعین نے اسلام کی تمام اصناف تعلیم میں خصوصاً تصوف میں غیر اسلامی اور عجمی نظریات کی آمیزش کی جس کی بدولت ملاحدہ،باطنیہ اور قرامطہ جیسے فرقے پیدا ہوئے اور انہوں نے تصوف کے لباس میں حلول واتحاد،تجسم وتناسخ،رجعت وبدا اور قدامت مادہ ایسے غیر اسلامی اعتقادات کو رائج کیا اور اسی کو اسلامی تصوف کا نام دے کر پیش کیا اور عوام بے چارے یہ سمجھے کہ یہی اصلی تصوف ہے جو قرامطہ صوفیوں کے لباس میں پیش کر رہے ہیں۔اناللہ

اس طرح اس چشمہ صافی کو کہ جس کے ذریعے تزکیۂ نفس اور صفائے قلب حاصل ہوتا تھا اپنے مذموم مقاصد کی تکمیل کا زینہ بنایا اور ہر بے دین اور تارک قرآن وسنت کو صوفی کا لقب دے کر تصوف کو بدنام کیا۔

حضرت علی ہجویری رحمہ اللہ ''کشف المحجوب'' میں فرماتے ہیں:صفائے قلب کی منزل ہی معراج انسانیت ہے اور یہ صرف محسن انسانیت ﷺ کی کامل اتباع سے حاصل ہوتی ہے صوفی وہ ہے جو زندگی کے آخری لمحے تک آپ ﷺ کی حیات طیبہ کو نمونہ بنائے۔آپ ﷺ کی محبت اور اطاعت کا دامن ہاتھ سے نہ جانے دے۔

جاہل صوفی وہ ہے جو کسی بزرگ کا تربیت یافتہ نہ ہو اور نہ اپنے عہد کے عملی تقاضوں سے باخبر ہو لباس درویشانہ پہن رکھا ہو مگر حق وباطل میں امتیاز کرنے کی صلاحیت سے عاری ہو۔

آپ رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ دو قسم کے لوگوں سے کنارہ کشی کرو۔غافل علماء سے اور جاہل صوفیاء سے۔(تذکرہ علمائے بھوجیاں ص ۱۲۳ تا ۱۲۶)

**بیعت اصلاح علمائے اہلحدیث کی نظر میں:۔** بیعت کے بارے میں بھی بہت غلط فہمیاں پائی جاتی ہیں اہل اللہ اور خدا رسیدہ بزرگوں کے ہاتھوں پر ہاتھ رکھ کر اعمال صالحہ اختیار کرنے اور برائیوں سے بچنے کا عزم اور وعدہ کرنا اس میں اسلاف سے اکثر بزرگوں نے کوئی قباحت نہیں سمجھی اور اس پر ان کا عمل رہا ہے اور اسے انہوں نے ضروری بھی قرار نہیں دیا اور ساتھ ہی تاکید کرتے رہے ہیں کہ بدعقیدہ،گمراہ،برائے نام اور نام نہاد پیشہ ور صوفیوں کے دام تزویر سے بچنا چاہیے۔

آنکہ خود گمراہ ہست کرا رہبری کند

ایسے لوگوں سے کیا فائدہ پہنچ سکتا ہے وہ تو انسان کی شکل میں شیطان ہیں جو اپنی دکانداری کو فروغ دینے کی خاطر دھوکے اور فریب سے لوگوں کو چاہ ضلالت میں دھکیل رہے ہیں۔

اے بسا ابلیس آدمؑ روئے ہست　　　　بس بہر دستے نہ بایدوار دست

(تذکرہ علمائے بھوجیاں ص ۱۲۶)

**بیعتِ اصلاح مسنون موجبِ برکات:۔** اب بیعت کے بارے میں حضرت مولانا غزنوی رحمہ اللہ کی وضاحت ملاحظہ فرمائیے آپ فرماتے ہیں: بیعت طریقت کے بارے میں حضرت والد علیہ الرحمہ کی رائے وہی تھی جس کا اظہار حضرت شاہ ولی اللہ علیہ الرحمہ نے ''القول الجمیل'' میں کیا ہے۔ بیعت طریقت کو مسنون اور موجب برکات سمجھتے تھے فرماتے تھے کہ یہ کہنا درست نہیں کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے عہد میں صرف بیعت اسلام اور بیعت جہاد ہی تھی۔ مسلم شریف، ابوداؤد اور نسائی کی اس حدیث سے استدلال فرماتے تھے۔

**عن عوف ابن مالك الاشجعی رضی الله عنه قال كنا عندالنبی صلی الله علیه وسلم تسعة اوثمانیة اوسبعة فقال الاتبایعون رسول الله صلی الله علیه وسلم فبسطنا ایدینا و قلنا علی مانبایعك یا رسول الله صلی الله علیه وسلم قال علی ان تعبدوا الله ولاتشركوابه شیئاً وتصلوا الصلوٰت الخمس و تسمعوا وتطیعوا واسر كلمة خفیة قال ولا تسئلوا الناس شیئاً فلقد رأیت اولئك النفر یسقط سوط احدهم فما یسئل احداً یناوله ایاه۔**

(حضرت عوف بن مالک رضی اللہ عنہ اشجعی رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ ہم لوگ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی مجلس میں حاضر تھے۔ ہم سات آدمی تھے یا آٹھ نو ہوں گے۔ حضور ﷺ نے فرمایا کہ تم اللہ کے رسول ﷺ سے بیعت نہیں کرتے؟ ہم نے اپنے ہاتھ پھیلا دیئے اور عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ! کس امر پر آپ کی بیعت کریں؟ آپ ﷺ نے فرمایا کہ ان باتوں پر بیعت کرو کہ تم اللہ کی عبادت کرو گے اور کسی کو اس کے ساتھ شریک نہ ٹھہراؤ گے اور پانچ وقت نماز پڑھو گے اور احکام توجہ سے سنو گے۔ اور اطاعت کرو گے اور ایک بات آہستہ کی وہ یہ تھی کہ لوگوں سے کوئی چیز مت مانگو۔ عوف بن مالک کہتے ہیں کہ ہم نے ان میں سے بعض افراد کو دیکھا کہ ان میں سے کسی کا کوڑا گر جاتا تو وہ بھی کسی سے نہ مانگتا کہ اسے اٹھا کر دے دے)

فرماتے تھے: یہ بات بالکل واضح ہے کہ اس حدیث میں حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے مخاطب صحابہ کرام رضی اللہ عنہم ہیں اس لئے یہ بیعت اسلام نہ تھی اور بیعت کے مضمون سے ظاہر ہے کہ بیعت جہاد بھی نہ تھی۔ بلکہ اعمال صالحہ کے التزام واہتمام پر بیعت لی گئی اور صوفیاء کرام کے ہاں جو بیعت معمول ہے! اس کی حقیقت بھی اعمال صالحہ کے التزام واہتمام کا معاہدہ ہے۔ (سیدی وابی)

یہی وہ بیعت تھی جو علمائے غزنویہ یا علمائے بھوجیاں کا معمول تھا اسی سلسلہ میں حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمہ اللہ، ''القول الجمیل'' میں فرماتے ہیں: **لان الغرض من البیعة امره بالمعروف ونهیه عن المنكر وارشاده الی تحصیل السكینه الباطنیه وازالة الرذائل واكتساب الحمائد۔**

''کہ غرض بیعت سے مرید کو مشروعات کا حکم کرنا اور غیر مشروع باتوں سے روکنا اور اس کی تسکین باطنی کی طرف رہنمائی کرنا، برائیوں سے روکنا اور اوصاف حمیدہ پیدا کرنا ہے۔ (تذکرہ علمائے بھوجیاں ص ۱۲۸)

**''تصوف'' علمائے اہلحدیث کا روشن پہلو:۔** اس عاجز نے محض اپنے زیر تذکرہ بزرگوں کی زندگی کے ایک روشن پہلو کی نقاب کشائی کے لئے اس موضوع کو ذرا طویل کر دیا ہے۔ ورنہ ذاتی طور پر میرے فہم وفراست کے طول وعرض میں اتنی وسعت ہے نہ عقل وشعور کے عمق میں اتنی گہرائی کہ ایسے دقیق اور باریک مسئلہ پر قلم اٹھاؤں اس سلسلے میں کسی لغزش کے لئے اہل علم حضرات، صوفیائے کرام اور قارئین عظام سے معذرت خواہ ہوں۔

**فن تصوف کی مایہ ناز کتب:۔** اس بارے میں مزید معلومات حاصل کرنے کے لیے بزرگان سلف اور صوفیائے قدیم کی کتابیں مثلاً ''قوت القلوب''،'' عوارف المعارف''،'' احیاء العلوم''،''کیمیائے سعادت''،'' فتوح الغیب''،'' غنیۃ الطالبین''،'' صراط مستقیم''،'' عبقات''،''القول الجمیل''،''مکتوبات مجدد الف ثانی رحمہ اللہ''اور دیگر کتب تصوف ملاحظہ فرمائیں۔(تذکرہ علمائے بھوجیاں ص ۱۲۸)

**شیخ الکل کا ذوق تصوف:۔** جن حضرات نے میاں نذیر حسین رحمہ اللہ کے صرف علمی فضل وکمال کی تصویریں دیکھی ہیں وہ شاید یہ جان کر حیران ہوں کہ میاں صاحب نہایت بلند مقام رکھنے والے صوفی بھی تھے اور صفائی باطن اور درس اخلاق جو تمام تصوف کی اصل ہے اس پر کس محنت اور مشقت سے کاربند رہتے تھے''صحیح بخاری''وغیرہ کتب حدیث میں آپ جس وقت کتاب الرقاق پڑھاتے اور تصوف کے نکات بیان فرماتے تو وہ سماں دیدنی ہوتا۔(تذکرہ علمائے بھوجیاں ص ۱۲۹)

## حضرت مولانا عبدالرحمٰن بھوجیانی رحمہ اللہ

گاہے گاہے باز خواں ایں قصہ پارینہ را　　　تازہ خواہی داشتن گرداغہائے سینہ را

مولانا عبدالرحمٰن رحمۃ اللہ علیہ بن مولانا فیض اللہ خاں رحمہ اللہ ۹۹-۱۸۹۸ء میں موضع بھوجیاں ضلع امرتسر میں پیدا ہوئے۔ابتدائی تعلیم اپنے والد گرامی سے گھر ہی میں حاصل کی اور تکمیل مولانا عبدالرحیم بن حضرت عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ سے منڈی صادق گنج ضلع بہاول نگر میں کی۔(تذکرہ علمائے بھوجیاں ص ۱۴۴)

آپ پورے وقار کے ساتھ مسند درس پر بیٹھتے اور نہایت ادب سے قرآن مجید اور حدیث کا درس دیتے۔طلباء آپ کے حسن سلوک، شفقت اور انداز تدریس سے بڑے خوش اور مطمئن رہتے اور آپ کا بہت ہی ادب واحترام کرتے اور نہایت عزت وتکریم سے پیش آتے۔(تذکرہ علمائے بھوجیاں ص ۱۴۵)

**عادات عبادات وخصائل:۔** عبادت وریاضت اور زہد وورع میں آپ کی شخصیت مثالی تھی پاکیزہ عادات وخصائل کے باعث انتہائی ہر دلعزیز اور مقبول عام وخاص تھے۔دیانت وامانت میں اعلیٰ کردار کے مالک تھے۔

قرآن مجید کی تلاوت سے بڑا شغف تھا۔ہر وقت قرآن پاک، درود شریف اور مسنون دعائیں ورد زبان رہتیں۔ظہر کی نماز کے بعد اکثر قرآن مجید لے کر بیٹھ جاتے اور عصر تک تلاوت میں مشغول رہتے۔بڑے رقت انگیز لہجہ میں قرآن پڑھتے۔سننے والے پر وجد کی کیفیت طاری ہوجاتی۔

نماز انتہائی خشوع وخضوع اور عاجزی سے ادا کرتے۔شب بیداری اور تہجد گزاری ان کا معمول تھا۔اکثر نفلی روزے رکھتے کسی سائل کو خالی ہاتھ واپس نہ کرتے۔ہر ایک کے ساتھ خندہ پیشانی اور شیریں کلامی سے پیش آتے۔انتہائی مہمان نواز تھے۔مہمان کو دیکھ کر بہت خوش ہوتے اور اپنی استطاعت کے مطابق اس کی تواضع اور خدمت میں کوئی کسر اٹھا نہ رکھتے۔اس بارے میں آپ سب سے یکساں سلوک روا رکھتے۔(تذکرہ علمائے بھوجیاں ص ۱۴۷)

**نامحرموں سے حفاظت نظر:۔** ارشاد نبوی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہے کہ ''الحیاء شعبة من الایمان''کہ ایمان کا ایک حصہ حیا بھی ہے اور قرآن پاک میں ہے'' قل للمؤمنین یغضوا من ابصارھم ''کہ اے نبی! مومنوں کو فرمادیجئے کہ اپنی نظریں نیچی رکھیں۔اس میں شرم وحیا اور غض بصر کی تعلیم دی گئی ہے۔ایک حدیث میں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ راستے میں چلتے ہوئے نظریں نیچی رکھو اور اگر غیر محرم عورت پر نادانستہ ایک بار نظر پڑ جائے تو دوبارہ دانستہ دیکھنے کی کوشش نہ کرو۔مولانا عبدالرحمٰن شرم وحیا اور پاکبازی کا پیکر تھے۔راستے میں چلتے ہوئے ہمیشہ نظریں نیچی رکھتے۔ادھر اُدھر دیکھنے کی ہرگز عادت نہ تھی۔''وعباد الرحمن الذین یمشون علی الارض ھونا'' کا عملی نمونہ تھے۔شرم وحیا اور غض بصر کے سلسلے میں ان کا ایک واقعہ سنیے۔

میری عمر اس وقت آٹھ سال ہو گی۔ مولانا عبدالرحمٰن رحمہ اللہ ہمارے ہاں موضع بلہر تشریف لائے۔ شام کے وقت فرمایا کہ تھوڑی دیر کے لیے گاؤں سے باہر گھوم پھر آئیں میرے چچا میاں الٰہی بخش مرحوم ساتھ تھے۔ میں بھی ان کے ہمراہ ہولیا۔ جب گاؤں سے باہر آئے تو تھوڑی دور جا کر راستے میں ایک طرف ہو کر کھڑے ہوئے۔ میں نہ سمجھا کہ اس کی کیا وجہ ہے جب سامنے نظر اٹھا کر دیکھا تو کچھ سکھ عورتیں آ رہی تھیں جب وہ گزر گئیں تو پھر راستے میں چلنے لگے کسی غیر محرم عورت سے حتی الامکان مخاطب ہونے سے بھی گریز کرتے۔

کسی کے گھر میں بغیر اجازت کے داخل نہ ہوتے یہاں تک کہ اپنی والدہ ماجدہ کے گھر کے دروازہ پر کھڑے ہو کر اندر آنے کی اجازت طلب کرتے جب اذن ملتا اندر جاتے۔ (تذکرہ علمائے بھوجیاں ص ۱۵۰)

**عارف باللہ وصاحب حال بزرگ:۔** حقیقت میں آپ ایک عارف باللہ اور صاحب حال بزرگ تھے۔

سلوک وطریقت میں بھی درک حاصل تھا۔ اکثر اللہ کا ذکر زبان پر جاری رہتا اور خدا کی یاد میں رطب اللسان رہتے۔

مولانا کے فضائل ومحاسن، علم وفضل، عبادت وریاضت اور ذکاوت وذہانت کے تذکرے کے لئے ایک دفتر درکار ہے۔ اللہ تعالیٰ نے بہت سی خوبیوں اور صلاحیتوں سے نوازا تھا۔ (تذکرہ علمائے بھوجیاں ص ۱۵۷)

> **وضاحت:۔** سید محمد شریف مرحوم گھڑیالوی رحمہ اللہ نہایت خداترس بزرگ، متقی، متورع، نیکی اور پارسائی کے بلند مقام پر فائز تھے اس لئے جماعت اہلحدیث پنجاب نے انہیں اپنا امیر منتخب کر لیا تھا۔ ''تنظیم اہلحدیث'' کے نام سے جماعت کو منظّم کیا گیا تھا اور اس تنظیم کی طرف سے گوجرانوالہ شہر میں ''مدرسہ محمدیہ'' کے نام سے ایک مرکزی درس گاہ علوم عربیہ اور قرآن وحدیث کی تدریس کی غرض سے قائم کی گئی تھی۔ اس مدرسہ کے منتظم اور مہتمم مولانا محمد اسمٰعیل سلفی رحمہ اللہ تھے۔ (تذکرہ علمائے بھوجیاں ص ۱۶۸)

**فرشتہ خصلت بزرگ:۔** کہنے لگے مولوی صاحب آپ نے کن فرشتہ خصلت بزرگوں کا ذکر چھیڑ دیا ہے۔ اب وہ لوگ کہاں ہیں۔ اس مادی اور بے دینی کے دور میں کون مانے گا کہ اس قسم کے خدارسیدہ اور برگزیدہ لوگ بھی ہو گزرے ہیں جن کے شب وروز اور لیل ونہار صرف خدا کی یاد اور دین کی خدمت کے لئے وقف تھے اور جو خونی رشتوں سے بڑھ کر اسلامی اخوت اور بھائی چارہ کو ترجیح دیتے تھے اور اپنے مسلمان بھائی کی تکلیف کو اپنی تکلیف اور اس کی راحت کو اپنی راحت سمجھتے تھے جن کا مطمع نظر صرف اسلام تھا۔ جو ''الحب للہ والبغض للہ'' کے مظہر تھے جن کے ذکر سے آج بھی دل میں سرور اور آنکھوں میں ٹھنڈک پیدا ہوتی ہے۔ مولانا فیض اللہ رحمہ اللہ اور ان کے بیٹے قرون اولیٰ کے نمونہ تھے جن کے قول وفعل، نشست وبرخواست اور گفتار ورفتار سے ایک سچے اور حقیقی مومن کی شخصیت اجاگر ہوتی تھی۔ (تذکرہ علمائے بھوجیاں ص ۲۳۴)

## حافظ محمد عظیم میرمحمدی رحمہ اللہ کا ذوق تصوف

**خاندانی پس منظر:۔** حافظ محمد عظیم کے والد گرامی نواب خان اور چچا مستقیم خان جناب روشن خان کے صاحبزادے تھے......مسلک اہل حدیث سے سب سے پہلے جناب مستقیم خاں متاثر ہوئے۔ پھر نواب خاں نے بھی ان کا اثر قبول کیا اور اس مسلک حقہ کو اختیار کیا۔ یہ حضرات غزنوی اور لکھوی خاندانوں سے متاثر تھے۔ شروع میں اپنے گاؤں میں انہیں زبردست مخالفت کا سامنا رہا۔ (تذکرہ علمائے بھوجیاں ص ۲۵۱)

جناب نواب خاں کے تین بیٹے تھے سربلند خاں، محمد عظیم خاں اور دوست محمد خاں مؤخر الذکر دونوں بیٹے قرآن مجید کے حافظ اور بے شمار خوبیوں اور صلاحیتوں کے مالک تھے۔ حافظ محمد عظیم رحمہ اللہ مولانا فیض اللہ بھوجیانی کے داماد تھے۔ آپ کی بڑی صاحبزادی ہاجرہ بی بی آپ کے نکاح میں تھی۔ آپ حافظ محمد یحیٰ عزیز میرمحمدی رحمہ اللہ کے والد گرامی تھے۔ (تذکرہ علمائے بھوجیاں ص ۲۵۱)

**تصوف، وظائف اور چلہ کشی کی عملی مشق:۔** نہایت پارسا اور صالح بزرگ تھے۔ تصوف وسلوک کی طرف رغبت زیادہ تھی۔ آپ نے سید

محبوب شاہ لکھوی رحمہ اللہ سے طریقت وتصوف اور احسان ومعرفت کی منزلیں طے کیں۔مہینوں آپ شاہ صاحب کے پاس رہ کر اوراد و وظائف اور چلہ کشی میں مصروف رہتے۔سید محبوب شاہ لکھوی رحمہ اللہ موضع لکھو کے ضلع فیروز پور کے رہنے والے تھے جو دریائے بیاس کے کنارے پر واقع تھا۔اس نسبت سے آپ لکھوی کہلاتے تھے۔فقر وزہد، عبادت وخلوص، تقویٰ وطہارت اور فضل وصلاح میں ممتاز تھے۔شاہ صاحب موصوف حضرت الامام مولانا سید عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ اور مولانا محی الدین عبدالرحمٰن بن حافظ محمد لکھوی رحمہ اللہ سے فیض یافتہ تھے۔(تذکرہ علمائے بھوجیاں ص ۲۵۲)

**مولانا عبدالرحمٰن کا ذوق طریقت:۔** مولانا عبدالرحمٰن لکھوی رحمہ اللہ اپنے وقت کے ولی کامل، عابد وزاہد اور اکابر صوفیاء اور عظیم المرتبت علمائے کرام میں سے تھے۔تصوف وطریقت اور وجد وحقیقت میں کمال حاصل تھا۔سلوک وصفا اور دعوت وارشاد سے خصوصی تعلق تھا۔زہد وورع میں بے مثل تھے۔آپ نے اپنے زمانے کے بلند پایہ علمائے ربانی، صوفیائے حقانی اور سالکین طریقت سے استفاضہ کیا۔شیخ الکل حضرت میاں سید نذیر حسین محدث دہلوی رحمہ اللہ سے اکتساب فیض اور حصول علم کیا۔

حضرت عبدالرحمٰن لکھوی رحمہ اللہ کے حالات زندگی پر ایک رسالہ مولانا ابوالمنظور عبدالحق سرہندی نے لکھا تھا (جو آپ کے مرید تھے) اس رسالہ میں انہوں نے مولانا موصوف کی غایت درجہ توصیف وتعریف کی ہے اور انہیں انتہائی عالی مرتبت، ذی احترام اور مقبول درگاہ خداوندی شخصیتوں میں شمار کیا ہے۔ان سے اکثر کشوف وکرامات کے صدور کا ذکر کیا ہے۔

یہ کتاب مجھے قیام پاکستان سے قبل سرہند کے سفر کے دوران مولانا عبدالحق سرہندی مرحوم کے صاحبزادے صوفی محمد حسن مرحوم (جن کا انتقال غالباً پاکستان آ کر ٹوبہ ٹیک سنگھ میں ہوا ہے) نے عنایت کی تھی جو نہایت نادر چیز تھی۔افسوس کہ ۴۷ء کے فسادات کی نذر ہو گئی جس کا مجھے بے حد صدمہ ہے۔(تذکرہ علمائے بھوجیاں ص ۲۵۲)

**طالبعلمی میں تصوف سے وابستگی:۔** حافظ محمد عظیم رحمہ اللہ میر محمدی نے جو ''حافظ محمد'' کے نام سے معروف تھے کچھ عرصہ مدرسہ غزنویہ امرتسر میں امام عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ کے پاس رہ کر افادہ حاصل کیا لیکن آپ کا قلبی لگاؤ اور دلی رجحان تصوف وسلوک سے تھا۔ایک بزرگ صوفی کمال الدین جو موضع چھیمیاں والا ضلع فیروز پور کے رہنے والے تھے اور زہد واستغناء اور فقر واخلاص میں ممتاز تھے۔بڑے مستجاب الدعوات اور صاحب مقامات تھے سادہ مزاج اور عجز وخاکساری کے پیکر تھے ایک بار قصبہ پٹی میں تشریف لائے تو ان سطور کے راقم عاجز نے بھی ان کی زیارت کی تھی۔لباس انتہائی سادہ اور معمولی ہوتا۔ہر وقت ذکر خدا ورد زبان رہتا۔

حافظ محمد رحمہ اللہ میر محمدی نے ان سے بھی فیض طریقت حاصل کیا اور ان کی صحبت میں رہ کر عرفان ووجدان کی دولت سے مالا مال ہوئے یہاں تک کہ صوفی صاحب حافظ صاحب سے فرمایا کرتے کہ اب آپ کو میرے پاس آنے کی ضرورت نہیں۔راہ سلوک میں آپ مجھ سے بازی لے گئے ہیں۔(تذکرہ علمائے بھوجیاں ص ۲۵۳)

## کثرت سے کرامات کا ظہور

ان کے صاحبزادے مولانا محمد یعقوب کا بیان ہے کہ عوام میں ان کی کئی کرامتیں مشہور ہیں لیکن ہم انہیں اس لئے بیان نہیں کرتے کہ اس میں خودستائی اور شخصیت پرستی نہ پائی جائے۔میرے اصرار پر انہوں نے ایک واقعہ بیان کیا۔(تذکرہ علمائے بھوجیاں ص ۲۵۳)

**چلتی ٹرین کا رک جانا:۔** موضع میر محمد میں ایک صاحب محمد شفیع ولد نہال دین رہتے ہیں جو زمیندار ہیں اور ابھی زندہ ہیں۔ان کا بیان ہے کہ میں دوران تعلیم موضع رکھانوالہ کے مڈل سکول میں داخل تھا۔اس وقت نوعمر تھا اور ہر روز میر محمد سے پیدل چل کر رکھانوالہ پڑھنے جایا کرتا۔ایک روز میں سکول جانے کے لئے گھر سے روانہ ہوا تو میں نے دیکھا کہ میرے آگے حافظ محمد صاحب رحمہ اللہ تیز تیز قدم جارہے ہیں۔دریافت کرنے پر معلوم ہوا کہ رکھانوالہ اسٹیشن سے گاڑی پر سوار ہو کر براستہ فیروز پور موضع مکھو میں اپنے روحانی استاد سید محبوب شاہ رحمہ اللہ کے پاس جانا ہے۔گاڑی کے آنے کا وقت قریب تھا۔میں نے کہا کہ حافظ صاحب آپ گاڑی پر سوار نہیں ہو سکیں گے کیونکہ اس کے آنے کا وقت ہو گیا ہے۔

آپ کہنے لگے کہ تم میرے پیچھے پیچھے چلتے آؤ اور جب دایاں قدم اٹھاؤ تو کہو ''اللہ'' اور بائیں قدم پر کہو ''ھو'' بس اسی طرح چلتے رہو اور میرے ساتھ کوئی بات نہ کرنا خاموش رہنا۔ ابھی ہم یہ باتیں کر رہے تھے کہ راجہ جنگ اسٹیشن سے گاڑی نے وسل دیا میں نے کہا کہ حافظ صاحب گاڑی تو آ گئی یہ سن کر آپ نے مجھے جھڑکا کہ بے وقوف بات نہ کرو۔ ہم چلتے رہے ابھی ایک آدھ میل رکھانوالہ اسٹیشن سے ادھر تھے کہ گاڑی ہمارے پاس سے گزر گئی میں نے پھر کہا کہ حافظ صاحب گاڑی نکل گئی۔ آپ نے مجھے پھر خاموش رہنے کا اشارہ کیا جب ہم اسٹیشن سے قریباً ایک فرلانگ پر تھے تو گاڑی رکھانوالہ اسٹیشن سے چل پڑی۔ میں نے تو سکول جانا تھا اس لئے ادھر چل پڑا لیکن حافظ صاحب بدستور اسٹیشن کی طرف گامزن تھے میں بار بار مڑ کر دیکھ رہا تھا پھر اچانک ایک عجیب واقعہ ہوا کیا دیکھتا ہوں کہ تھوڑی دور جا کر گاڑی رک گئی اور پھر واپس اسٹیشن کی طرف آنے لگی اتنی دیر میں حافظ صاحب اسٹیشن پر پہنچ گئے اور ٹکٹ لے کر گاڑی میں بیٹھ گئے اور گاڑی روانہ ہو گئی یہ محمد شفیع صاحب کا چشم دید واقعہ ہے۔ (تذکرہ علمائے بھوجیاں ص ۲۵۴)

**ایذائے ولی پر چور کو سزا:**۔ قاری محمد صدیق صاحب استاذ ''مدرسہ حفظ القرآن فریدیہ قصور'' کے والد ماجد بیان کرتے ہیں کہ حافظ صاحب موصوف اپنے مویشی کھیتوں کے باڑے میں ہی چھوڑ آتے۔ آیت الکرسی پڑھ کر باڑے پر پھونک دیتے اور رات گھر آ جاتے۔ مویشی جن میں بیل بھینس اور گائیں وغیرہ ہوتیں رات کو اکیلے باہر رہتے اور نقصان نہ ہوتا بلکہ اور لوگوں کے مویشی گاؤں سے چوری ہو جاتے۔ ایک دفعہ ان کے باڑے سے بھی ایک مشہور چور جو علاقے میں بدنام تھا ان کی بھینس چوری کر کے لے گیا جب آپ کو خبر ہوئی تو بالکل پریشان نہ ہوئے بلکہ کہا کہ میں نے اسے معاف کر دیا لوگ کہتے رہے کہ بھینس تلاش کریں لیکن آپ نے کوئی توجہ نہ کی۔ اِدھر جو چور بھینس لے کر گیا تھا گھر جا کر سخت اذیت میں مبتلا ہو گیا خون کے دست اور قے آنے شروع ہو گئی جب زیادہ تنگ ہوا تو لوگوں نے کہا کہ تم نے ایک بزرگ کی بھینس چوری کی ہے یہ اس کی بددعا کا اثر ہے۔ گھر والوں نے اسے ایک چارپائی پر ڈالا اور اسے اٹھا کر میر محمد لے آئے۔ ساتھ بھینس بھی لیتے آئے عجیب منظر تھا آگے آگے چارپائی تھی اور پیچھے پیچھے بھینس چلی آ رہی تھی حافظ صاحب کے پاس آ کر منت سماجت کرنے لگے کہ دعا کرو اسے آرام آ جائے اور اپنی بھینس لے لو۔ حافظ صاحب نے فرمایا کہ میں نے تو اسے اسی روز معاف کر دیا تھا مگر معلوم ہوتا ہے خدا نے اسے معاف نہیں کیا پھر اس کے لیے دعا کی اور وہ صحت یاب ہو گیا۔ (تذکرہ علمائے بھوجیاں ص ۲۵۵)

**چوروں کا اندھا ہو جانا (کرامت):**۔ یہ تمام خاندان ہی ''ہمہ آفتاب'' تھا۔ آپ کے برادر صغیر حافظ دوست محمد مرحوم (وفات مئی ۱۹۷۲ء) کے متعلق بھی اس قسم کا ایک واقعہ حافظ محمد یحییٰ صاحب میر محمدی رحمہ اللہ نے سنایا کہ ایک دفعہ علاقہ میں چوری کی وارداتیں زیادہ شروع ہو گئیں تو ان کے بھائی مولوی محمد یعقوب صاحب مویشیوں کو کھیت سے گھر لے آئے پہلے رات کو کھیت ہی میں رہتے تھے۔ آپ کے چچا حافظ دوست محمد رحمہ اللہ نے دریافت کیا کہ آج مویشی گھر کیوں لے آئے ہو تو بھائی صاحب نے کہا کہ چوری کے متعدد واقعات ہو رہے ہیں اس لئے حفاظت کی خاطر گھر لے آیا ہوں۔ حافظ دوست محمد نے فرمایا کہ کوئی فکر نہ کرو مویشی باہر ہی رہنے دیا کرو، انشاء اللہ نقصان نہیں ہوگا۔ اس کے چند روز بعد راجہ جنگ اسٹیشن پر ایک روز حافظ صاحب کو علاقہ کا ایک بدنام قسم کا آدمی جو چوری وغیرہ کی وارداتوں میں ملوث تھا، ملا اور آپ کو جھک جھک کر سلام کرنے لگا۔ آپ نے پوچھا کیا بات ہے آج اتنی انکساری کا اظہار کر رہے ہو۔ وہ کہنے لگا کہ حافظ صاحب ہم نے کئی بار آپ کے مویشی چوری کرنے کی کوشش کی ہے لیکن کامیاب نہ ہو سکے۔ جب مویشیوں کے قریب پہنچتے تو اندھے ہو جاتے جب واپس ہوتے پھر بینائی درست ہو جاتی۔ آخر ہم نے یہ ارادہ ترک کر دیا کہ آپ جیسے بزرگوں کی حفاظت خدا کر رہا ہے۔

حافظ محمد صاحب کاشت کاری کا کام کرتے تھے بیل وغیرہ ہل میں جوتتے تو عام کسانوں کی طرح بیلوں کو ڈنڈے وغیرہ نہ مارتے تھے بلکہ انہیں کپڑا مار کر ہانکتے تاکہ انہیں تکلیف نہ ہو۔ اس طرح حیوانوں سے بھی آپ شفقت اور رحم کا سلوک کرتے۔

یہ صاحب فضل و کمال بزرگ ۱۹۴۰ء میں میر محمد میں فوت ہوئے۔ آپ کی آخری آرام گاہ موضع ستو کے اور میر محمد کے درمیان واقع

قبرستان میں ہے۔ وفات کے بعد بعض بزرگوں نے انہیں خواب میں دیکھا کہ ایک باغ میں نہایت اچھی حالت میں خوش وخرم محوخرام ہیں۔''رفع الله مقامه فی اعلی الجنان''(تذکرہ علمائے بھوجیاں ص۲۵۶)

**عند ذکر الصالحین تنزل الرحمة :۔** حافظ محمد زکریا غزنوی مرحوم بھی حضرت شیخنا المکرّم مولانا فیض اللہ رحمہ اللہ کے داماد تھے۔ان کے نکاح میں آپ کی بیٹی (آمنہ بی بی) تھی۔

حافظ صاحب مولانا عبدالرحیم بن حضرت سید عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کے صاحبزادے تھے۔حضرت سید عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کے بڑے صاحبزادے تھے بطور ذکر صالحین ان کے اسمائے گرامی ذیل میں درج کئے جاتے ہیں کہ عند ذکر الصالحین تنزل الرحمة

حضرت مولانا محمد رحمہ اللہ غزنوی،حضرت مولانا عبداللہ،حضرت مولانا احمد،حضرت مولانا عبدالجبار،حضرت مولانا عبدالواحد،حضرت مولانا عبدالرحمٰن،حضرت مولانا عبدالستار،حضرت مولانا عبدالقیوم،حضرت مولانا عبدالعزیز،حضرت مولانا عبدالحئی،حضرت مولانا عبدالقدوس، حضرت مولانا عبدالرحیم رحمہم اللہ۔(تذکرہ علمائے بھوجیاں ص۲۶۰)

**حاجی خلیفہ امام الدین شہید کا ذوق تصوف :۔** خلیفہ امام الدین بن میاں اللہ دتہ رحمہ اللہ مولانا فیض اللہ خان اوران کے فرزندان گرامی کے فیض یافتہ تھے۔مکارم اخلاق،حسن سیرت،شیریں گفتار اور اعلیٰ اوصاف سے آراستہ تھے۔نہایت نیک،تقویٰ وطہارت کے پیکر عبادت گزار،شب زندہ دار،نرم مزاج اور ایمان واحتساب کی دولت سے مالا مال تھے۔(تذکرہ علمائے بھوجیاں ص۲۷۶)

**تربیت:۔** شیخ الاسلام مولانا فیض اللہ خاں رحمہ اللہ اور حضرت سید عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ کی صحبت نے آپ کو کندن بنادیا۔
(تذکرہ علمائے بھوجیاں ص۲۷۶)

**بیعت واصلاحی تعلق:۔** آپ نے حضرت مولانا عبدالرحمٰن رحمہ اللہ کے دست مبارک پر بیعت جہاد برخلاف شرک وبدعت کرکے آپ سے خلافت حاصل کی اور خلیفہ کے لقب سے سرفراز ہوئے۔جب کبھی حضرت مولانا عبدالرحمٰن رحمہ اللہ کسی سفر پر گاؤں سے باہر تشریف لے جاتے تو امامت نماز کا فریضہ آپ سرانجام دیتے۔اسی بناء پر سب لوگ آپ کو''خلیفہ جی'' کہہ کر پکارتے تھے۔(تذکرہ علمائے بھوجیاں ص۲۷۷)

**اہلحدیث متصوف صلحائے شہر بھوجیاں:۔** مولانا عبدالعظیم انصاری رحمہ اللہ نے مرتب کردہ کتاب تذکرہ علمائے بھوجیاں کو مختلف حصوں میں تقسیم کیا ان میں سے ایک حصہ صلحائے بھوجیاں کے عنوان کا بھی ہے اس کے تحت آپ نے ان اسلاف اہلحدیث کا ذکر فرمایا ہے جو صلاح وتقویٰ، باطنی طہارت اور ذوق تصوف کے پرزور حامی تھے ان پاکیزہ نفوس کے نام درج ذیل ہیں:

☆ حاجی شمس الدین بلہری رحمہ اللہ(۲۸۷) ☆ مولانا خدابخش حداد رحمہ اللہ ۲۸۹ ☆ مولوی عبدالکریم ۲۹۰ ☆ حاجی رحمت اللہ
☆ میاں عبداللہ رحمہ اللہ(کوٹ دھرم چند)(۲۹۱) ☆ میاں خدابخش رحمہ اللہ(۶۹۲) ☆ میاں شمس الدین باقی پوری رحمہ اللہ(۲۹۳)
☆ میاں رحیم بخش مڑھانے والے رحمہ اللہ(۲۹۳) ☆ میاں فضل دین(جیمس آباد)(۲۹۴) ☆ خلیفہ حاجی امام الدین(۲۸۹)
☆ میاں عبدالسمیع رحمہ اللہ(۲۸۹) ☆ میاں صدرالدین حسن رحمہ اللہ(۲۹۰) ☆ میاں رکن الدین رحمہ اللہ(۲۹۱) ☆ میاں نورالدین(۲۹۱)
☆ میاں کرم دین ومیاں فضل دین رحمہ اللہ(۲۹۲) ☆ میاں احمد رحمہ اللہ(۲۹۵)(تذکرہ علمائے بھوجیاں ص۲۸۴)

## تیرہ صوفیا علماء اہلحدیث کا تعارف

گلے خوشبوئے درحمام روزے — رسید ازدست محبوبے بدستم
بدوگفتم کہ مشکی یا عبیری — کہ ازبوئے دلآویز تومستم
بگفتامن گلے ناچیز بودم — ولیکن مدتے باگل نشستم

جمال ہم نشیں درمن اثر کرد    وگرنہ من ہماں خاکم کہ ہستم

**عرفان تصوف کی باکمال ہستی:۔** حضرت مولانا فیض اللہ خاں رحمہ اللہ کی شخصیت جامع اوصاف اور مجموعہ کمالات تھی۔ان جیسی نابغۂ روزگار اور عبقری شخصیتیں آج کل ناپید ہیں۔ان کا فضل وکمال،علم وعمل،ثقاہت وفقاہت،خلوص ودیانت ان کی شان دلآویزی ان کا مقام رفیع طریقت ومعرفت اور سلوک وتصوف میں کمال،عرفان وفراست کا ملکہ اور دوسرے فضائل ومحاسن کا ایک شخصیت میں جمع ہو جانا معجزہ سے کم نہیں۔

ایک گمنام علاقہ سے اٹھ کر سارے پنجاب میں اپنی شہرت کا سکہ جمایا،ہر ایک شخص کے دل میں اپنا مقام پیدا کیا سب کے مطاع اور مخدوم ٹھہرے۔ان کے زہد واتقاء عفاف وصفوت اور حکمت وبصیرت کے باعث دور دور سے لوگ آ کر ان کے ایسے گرویدہ اور فریفتہ ہوئے کہ انہی کے ہو رہے۔جو ان کی مجلس وعظ وذکر میں بیٹھا حلقہ بگوش ہو گیا۔جس کو دیکھا غلام بے دام ہوا۔جس پر نظر پڑ گئی خاک سے کیمیا اور مس خاک سے کندن بن گیا ۔

آنانکہ خاک رابہ نظر کیمیا کنند    آیا بودکہ گوشۂ چشم بماکنند

موضع بھوجیاں کے مضافات میں جو دیہات تھے ان میں اکثریت سکھوں کی تھی۔مسلمان کہیں خال خال تھے اور وہ آزادانہ طور پر اپنے دینی فرائض مثلاً بلند آواز سے اذان کہنا،خطبہ جمعہ اور مساجد کی تعمیر وغیرہ نہیں کر سکتے تھے۔(تذکرہ علمائے بھوجیاں ص ۲۸۵)

**روحانی مجالس کی برکات:۔** جب موضع بھوجیاں میں مولانا فیض اللہ خاں رحمہ اللہ کا چشمۂ فیض جاری ہوا اور کتاب وسنت کی روشنی سے تاریکیاں دور ہونے لگیں آپ کے دل پذیر اور اثر انگیز وعظ وخطاب سے برسوں کی جہالت اور بدعات ورسومات کا پردہ چاک ہونے لگا تو دور ونزدیک سے لوگ آ کر آپ کی نورانی اور پاکیزہ مجالس میں شریک ہو کر اپنی روحانی پیاس بجھانے لگے۔جو شخص سحر انگیز خطاب اور دل کش شخصیت سے ایسا متاثر اور مسحور ہوتا کہ اپنا گھر بار اور مسکن چھوڑ کر آپ ہی کے پاس رہنے کو سعادت اور نجات کا ذریعہ سمجھتا۔چنانچہ بہت سے لوگ اپنے آبائی اور پیدائشی گاؤں چھوڑ کر موضع بھوجیاں میں آ کر آپ کے سایہ عاطفت میں رہنے لگے۔جن لوگوں نے اپنی سکونت ترک کر کے آپ کی ہمسائیگی اور مصاحبت اختیار کی ان کی تعداد بہت زیادہ ہے یہاں صرف چند اہم حضرات کے ذکر پر اکتفاء کیا جاتا ہے۔جنہوں نے حضرت کی قربت حاصل کرنے کی غرض سے اپنا گھر بار برادری ماحول اور کاروبار سب کچھ قربان کر دیا اور کئی قسم کے کٹھن حالات سے دوچار ہونے کے باوجود آپ کی صحبت اور مجلس میں رہنے کو ترجیح دی۔(تذکرہ علمائے بھوجیاں ص ۲۸۷)

**پہلے صوفی بزرگ حاجی شمس الدین بلہری رحمہ اللہ:۔** حاجی شمس الدین میاں نظام الدین موضع بلہر ضلع لاہور(حال امرتسر) میں پیدا ہوئے جب مولانا سید عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ حق گوئی کی پاداش میں ملک بدر کر دیئے گئے اور آپ افغانستان سے ہجرت کر کے وارد ہند ہوئے تو سب سے پہلے امرتسر کے قریب ایک گاؤں ''خیروی کے'' میں مقیم ہوئے اور کچھ عرصہ وہاں رہ کر پھر امرتسر چلے گئے۔

جب حضرت عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ موضع ''خیروی کے'' میں تھے تو تمام علاقے میں ان کی خدا ترسی اور تعلق باللہ کا شہرہ عام ہو گیا اور دور دراز سے لوگ ان کی زیارت کے لیے حاضر ہونے لگے۔جناب عزیز انصاری (گوجرانوالہ) بروایت اپنے والد مرحوم حاجی امان اللہ شہید بیان کرتے ہیں کہ میرے دادا حاجی شمس الدین بھی موضع بلہر سے اپنے چند رفقاء کے ساتھ موضع ''خیروی کے'' ان کی خدمت میں حاضر ہوئے اور ان کا پرنور چہرہ دیکھتے ہی متاثر ہو گئے اور یقین ہو گیا کہ یہ خدا کا برگزیدہ بندہ ہے۔حاجی صاحب فرماتے تھے کہ ہم ان کے پاس بیٹھے تھے کہ حضرت غزنوی رحمہ اللہ کے گھر سے ایک لڑکا آیا اور فارسی زبان میں کہنے لگا ''بابا جان مادرم گوید کہ بخانہ آرد نیست'' بابا جان والدہ کہتی ہیں کہ گھر میں آٹا موجود نہیں ہے۔

حضرت صاحب صرف فارسی بولتے تھے انہوں نے کوئی جواب نہ دیا۔وہ لڑکا واپس چلا گیا۔تھوڑی دیر بعد پھر آ کر یہ سوال دہرایا آپ پھر خاموش رہے جب تیسری بار آ کر اس نے پھر یہی کہا تو سید عبداللہ رحمہ اللہ نے غصہ سے فرمایا کہ

خدائے عبدالله نمی داند که بخانه عبدالله آردنیست

کہ عبداللہ کا خدا نہیں جانتا کہ اس کے گھر میں آٹا نہیں! وہ لڑکا خاموش ہو کر چلا گیا۔ تھوڑی دیر گزری تھی کہ ایک اجنبی آدمی آیا اور گھر کے دروازے پر آٹے کی ایک بوری رکھ کر چلا گیا۔ حاجی شمس الدین صاحب فرمایا کرتے تھے کہ یہ واقعہ دیکھ کر میرا یقین پختہ ہو گیا کہ یہ خدا کے ولی ہیں پھر آپ امرتسر حاضر ہوتے رہے۔ جب مولانا فیض اللہ رحمہ اللہ امرتسر کے مدرسہ سے فارغ ہو کر بھوجیاں میں آ کر مقیم ہوئے تو ہم موضع بلہر سے جا کر بھوجیاں جمعہ کی نماز میں شریک ہوتے اور خطبہ سنتے مولانا فیض اللہ رحمہ اللہ کی شخصیت سے متاثر ہو کر اور حضرت الامام سید عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ کے ارشاد پر ہم نے موضع بلہر کی سکونت ترک کر کے موضع بھوجیاں میں مستقل رہائش اختیار کر لی اور مولانا فیض اللہ کے فیوض و برکات سے مستفیض ہونے لگے۔

حاجی شمس الدین مرحوم نہایت خدا رسیدہ بزرگ تھے۔ غرباء و مساکین سے محبت کرنے والے اور تواضع و انکساری کا پیکر تھے مدرسہ میں جو طلباء قرآن و حدیث پڑھتے ان کی آپ بہت دلجوئی اور خدمت کرتے۔ مختلف پر تکلف کھانوں اور مٹھائی وغیرہ سے ان کی خاطر و مدارت کرتے کہ یہ مسافر ہیں اور خدا کے دین کی خاطر اپنا گھر بار چھوڑ کر آئے ہیں۔ حاجی صاحب موصوف قیام پاکستان سے قبل ہی انتقال فرما گئے۔

حاجی شمس الدین رحمہ اللہ کے پانچ بیٹے تھے۔ حاجی امان اللہ، مولانا عبدالرحمٰن، حاجی عبداللہ، حاجی محمد اسمٰعیل اور حاجی محمد ابراہیم انصاری، حاجی امان اللہ رحمہ اللہ دوران فسادشہید ہوئے۔ جبکہ مولانا عبدالرحمٰن کافی عرصہ پہلے فوت ہو چکے تھے حاجی عبداللہ اور حاجی محمد اسمٰعیل قیام پاکستان کے بعد گوجرانوالہ آ کر فوت ہوئے۔ اب صرف حاجی محمد ابراہیم انصاری بقید حیات ہیں حفظہ اللہ تعالیٰ۔ (تذکرہ علمائے بھوجیاں ص ۲۸۷)

**دوسرے صوفی بزرگ خلیفہ جی حاجی امام الدین:** آپ موضع پنجوڑ کی سکونت ترک کر کے بھوجیاں میں آئے اور یہیں مستقل رہنے لگے۔ (تذکرہ علمائے بھوجیاں ص ۲۸۹)

**تیسرے صوفی بزرگ مولانا خدا بخش حداد:۔** مولانا خدا بخش بھی موضع کھارہ متصل دوبرجی ضلع امرتسر سے موضع بھوجیاں میں تشریف لائے اور مولانا فیض اللہ کی خاص تربیت میں پروان چڑھے۔ علماء بھوجیاں میں آپ کا ذکر موجود ہے۔ (تذکرہ علمائے بھوجیاں ص ۲۸۹)

**چوتھے صوفی بزرگ میاں عبدالسمیع رحمہ اللہ:۔** یہ بزرگ موضع جھبال کے رہنے والے تھے۔ میاں کالو کے نام سے مشہور تھے سید عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ کی ذات سے وابستگی کے بعد کایا ہی پلٹ گئی۔ حضرت امام رحمہ اللہ نے ان کا نام کالو کی بجائے عبدالسمیع رکھا۔ ان ہی کے ایما اور مشورہ سے مولانا فیض اللہ رحمہ اللہ سید عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ کے پاس بغرض حصول تعلیم گئے۔ فارغ ہو کر جب انہوں نے موضع بھوجیاں سکونت اختیار کی تو میاں عبدالسمیع بھی جھبال کو چھوڑ کر بھوجیاں آ گئے اور یہیں رہائش اختیار کر لی آپ کے بیٹے میاں عبدالرحیم ۱۹۴۷ء میں شہید ہوئے آپ کا انتقال کافی عرصہ پہلے ہو چکا تھا۔ آپ کا شمار صلحاء و متقین میں ہوتا ہے۔ (تذکرہ علمائے بھوجیاں ص ۲۸۹)

**پانچویں صوفی بزرگ مولوی عبدالکریم رحمہ اللہ:۔** یہ بزرگ بھی حضرت الامام سید عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ کے شاگردوں میں سے تھے نہایت درویش صفت، عابد و زاہد اور متقی انسان تھے۔ مولانا فیض اللہ رحمہ اللہ کے بہت قریبی رفقاء اور ارادت مندوں میں سے تھے۔ قیام پاکستان سے کافی عرصہ پہلے سندھ کے علاقے کنری میں جا بسے اور اسی جگہ فوت ہوئے۔ (تذکرہ علمائے بھوجیاں ص ۲۹۰)

**چھٹے صوفی بزرگ میاں صدرالدین حسن کی بیعت:۔** میاں صدرالدین مرحوم مولانا محمد عطاء اللہ حنیف بھوجیانی رحمہ اللہ کے والد بزرگوار تھے۔ حضرت الامام غزنوی رحمہ اللہ کے مرید اور عقیدت مند تھے۔ مولانا فیض اللہ رحمہ اللہ کی معیت میں حضرت الامام کی خدمت میں حاضر ہوئے اور پھر یہ معمول بن گیا۔ آپ کا اہل اللہ اور خدا رسیدہ لوگوں میں شمار ہوتا ہے۔ عمل بالکتاب والسنہ کے سختی سے پابند تھے۔ آپ موضع مالووال ضلع امرتسر سے بھوجیاں میں آئے اور یہاں مستقل سکونت اختیار کی۔ (تذکرہ علمائے بھوجیاں ص ۲۹۰)

**ساتویں صوفی بزرگ حاجی رحمت اللہ رحمہ اللہ:۔** مولانا فیض اللہ اور مولانا عبدالرحمٰن رحمہما اللہ کی صحبت و رفاقت کی بدولت آپ کا

شمار بھی اس گروہ میں ہوتا ہے۔ جوان بزرگوں کے ارشاد وخطاب اوران کی عملی زندگی دیکھ کر صراط مستقیم پر گامزن ہوا۔ آپ مولانا فیض اللہ رحمہ اللہ کی وفات کے بعد رحیم یار خاں کے قریب چک نمبر ۱۰۳ میں زمین خرید کر زراعت کا کام کرنے لگے۔ اور یہیں فوت ہوئے۔

(تذکرہ علمائے بھوجیاں ص ۲۹۱)

**آٹھویں صوفی بزرگ میاں رکن الدین رحمہ اللہ:۔** یہ بزرگ بھی جھبال کے قریب کسی گاؤں سے آ کر یہاں آباد ہوئے بھوجیاں میں ان کی ہمشیرہ بیاہی ہوئی تھی۔ آپ شب وروز مسجد میں مقیم رہتے۔ ہروقت تلاوت قرآن اور ذکر الٰہی میں مصروف رہتے۔ ان کے دو بھانجے بھی ۱۹۴۷ء کے ہنگامہ میں شہید ہوئے آپ اس سے پہلے وفات پا چکے تھے۔ (تذکرہ علمائے بھوجیاں ص ۲۹۱)

**نویں صوفی بزرگ میاں عبداللہ رحمہ اللہ:۔** ان کا شمار بھی ان شخصیتوں میں ہوتا ہے جو مولانا فیض اللہ اوران کے صاحبزادگان کے علم وعمل سے متاثر ہوکران کے گرویدہ ہوئے۔ بھوجیانی بزرگوں سے گہری عقیدت تھی ''میاں کوٹیا'' کے نام سے مشہور تھے۔ موضع کوٹ دھرم چند سے نقل مکانی کر کے بھوجیاں آ گئے اور یہیں رہائش اختیار کر لی۔ کثیر العبادت اور ذکر الٰہی میں مشغول رہنے والے بزرگ تھے ۱۹۴۷ء سے پہلے فوت ہوئے۔ (تذکرہ علمائے بھوجیاں ص ۲۹۱)

**دسویں صوفی بزرگ میاں نورالدین رحمہ اللہ:۔** مولانا محمد عطاء اللہ حنیف کے پھوپھی زاد اور آپ کے خسر بھی تھے۔ بڑے نیک، پارسا اور متدین بزرگ تھے۔ دینی مسائل سے کماحقہ واقف تھے۔ غزنوی اور بھوجیانی بزرگوں سے مستفید ہوئے۔ قیام پاکستان کے بعد گوندلانوالہ میں رہائش اختیار کی۔ اکثر لاہور آتے جاتے تھے۔ جب لاہور آتے تو مولانا داؤد غزنوی رحمہ اللہ نماز کے وقت امامت کے لیے ہمیشہ آپ کو ترجیح دیتے قرآن مجید کی تلاوت نہایت رقت انگیز لہجہ میں کرتے۔ ۱۹۶۸ء میں موضع گوندلانوالہ ضلع گوجرانوالہ میں خدا کو پیارے ہوئے اور اسی جگہ آسودۂ لحد ہیں۔

ان کے ایک بھائی عبداللہ تھے۔ وہ بھی ان ہی کے نقش قدم پر چلنے والے تھے۔ قیام پاکستان سے قبل ان کا موضع بھوجیاں میں انتقال ہوا۔ (تذکرہ علمائے بھوجیاں ص ۲۹۲)

**گیارہویں صوفی بزرگ میاں خدا بخش رحمہ اللہ:۔** موضع سبھراؤں کی سکونت ترک کر کے بھوجیاں میں مولانا فیض اللہ رحمہ اللہ کی صحبت میں آ گئے۔ نہایت پاکباز ہستیوں میں ان کا شمار ہوتا تھا۔ ان کے ایک بیٹے مولوی فتح دین تھے۔ جو فقیرانہ زندگی بسر کرتے تھے۔ خاکی شاہ کے نام سے مشہور تھے کچھ عرصہ قصبہ پٹی میں بھی رہے ہیں وہیں سے ہجرت کر کے پاکستان آئے۔ فتح دین کے ایک صاحبزادے مولانا عطاء اللہ لیہ میں اور دوسرے مولانا عبدالحق کوٹ رادھاکشن میں سکونت رکھتے ہیں۔

میاں خدا بخش قیام پاکستان کے بعد سنجورو سندھ میں اپنے عزیزوں کے پاس چلے گئے تھے اور اسی جگہ ایک سو ستائیس سال کی عمر میں انتقال ہوا۔ (تذکرہ علمائے بھوجیاں ص ۲۹۲)

**بارہویں صوفی بزرگ میاں کرم دین ومیاں فضل دین رحمہ اللہ:۔** یہ دونوں بزرگ بھی کسی دوسری جگہ سے منتقل ہوکر موضع بھوجیاں میں مولانا فیض اللہ رحمہ اللہ کے پاس آ کر رہائش پذیر ہوئے اور بھوجیاں ہی میں وفات پائی۔ (تذکرہ علمائے بھوجیاں ص ۲۹۳)

**تیرہویں صوفی بزرگ میاں شمس الدین باقی پوری رحمہ اللہ:۔** یہ بزرگ موضع باقی پور کے رہنے والے تھے۔ مولانا فیض اللہ رحمہ اللہ کی قائم کردہ سلف صالحین کے نمونہ پر جماعت میں ان کا بھی شمار ہوتا ہے نہایت صالح، دین سے محبت رکھنے والے اور متبع کتاب وسنت تھے۔ آخر عمر میں سندھ کے ضلع تھر پارکر میں جیمس آباد کے قریب گوٹھ نمبر ۳۰۰ دو بر جی میں رہائش اختیار کر لی اور اسی جگہ داعی اجل کو لبیک کہا اور مدفون ہوئے۔ (تذکرہ علمائے بھوجیاں ص ۲۹۳)

**دیگر بزرگان تصوف:۔** درج ذیل بزرگ بھی موضع باقی پور سے تعلق رکھتے تھے۔ جو مولانا فیض اللہ رحمہ اللہ کے تربیت یافتہ تھے۔ ان کا شمار بھی عباد وزہاد اور صلحاء واتقیاء میں ہوتا ہے۔

میاں رحیم بخش، میاں شیخ عید محمد باقی پوری، چودھری شرف الدین، میاں عبداللہ، مولوی اللہ بخش اور مولوی امیر الدین جو مولانا ابوالحسن محمد یحییٰ حافظ آبادی کے والد بزرگوار تھے یہ سب لوگ خدا کو پیارے ہو چکے ہیں رحمہم اللہ۔ (تذکرہ علمائے بھوجیاں ص ۲۹۳)

**میاں رحیم بخش مڑہانہ والے:۔** حاجی شمس الدین مرحوم بھوجیانی کے برادر نسبتی تھے یہ بزرگ بھی اپنا گاؤں موضع مڑہانہ چھوڑ کر مولانا فیض اللہ رحمہ اللہ کے پاس موضع بھوجیاں آ گئے اور ان کے فیض وافادہ سے متمتع ہوتے رہے۔ قیام پاکستان کے بعد گوجرانوالہ آ گئے اور یہیں وفات پائی۔ (تذکرہ علمائے بھوجیاں ص ۲۹۳)

**سندھ میں سلسلہ تصوف کے حامل اسلاف:۔** کچھ بزرگوں کا پہلے ذکر ہو چکا ہے جن کا تعلق مولانا فیض اللہ رحمہ اللہ کی قائم کردہ جماعت صالحہ سے تھا۔ درج ذیل حضرات بھی اس سلسلے کی کڑی ہیں۔ جو پنجاب سے سندھ میں جا کر مقیم ہو گئے۔ یہ سب بھوجیانی علماء کے عقیدت کیش تھے۔

چودھری حاجی نظام الدین، مولوی محمد، مولوی اللہ دین رحمہم اللہ یہ ترنتارن کے قریب دوبرجی کے رہنے والے تھے اور کنری سندھ میں جا بسے وہاں سینکڑوں مربع جات زمین کے مالک بنے۔

چودھری دین محمد عادیوال بزرگ جلال آباد سے سندھ گئے مولوی عبدالرحمٰن ومولوی اللہ بخش چک ۳۹۴ موضع دوبلی ضلع امرتسر سے سندھ میں جا کر مقیم ہوئے۔ (تذکرہ علمائے بھوجیاں ص ۲۹۴)

**حکیم میاں فضل الدین (جیمس آباد):۔** یہ بزرگ جلال آباد ضلع امرتسر کے رہنے والے تھے۔ بھوجیانی علمائے کرام کے غایت درجہ عقیدت منداور معتقد تھے۔ بھوجیاں میں اکثر آنا جانا تھا اور علمائے بھوجیاں سے نہایت قریبی تعلقات تھے۔

مسلکاً اہلحدیث تھے مگر ہر مکتب فکر کے اصحاب کے ساتھ مخلصانہ تعلقات تھے۔ چند سال ہوئے انتقال فرما چکے ہیں۔ رحمه الله وغفرله۔ (تذکرہ علمائے بھوجیاں ص، ۲۹۵)

**مقام صالحیت کے لیے دس شرطیں:۔** (۱) روزہ رکھنا (۲) رات کو قیام کرنا (۳) موت کو یاد رکھنا (۴) جنازے کے ساتھ جانا (۵) قبرستان جانے کو لازم کرنا (۶) یتیموں کی سرپرستی کرنا (۷) بیماروں کی عیادت کرنا (۸) صدقہ دینا (۹) سخاوت کرنا (۱۰) اہل خیر سے محبت رکھنا۔ ملفوظات حضرت مخدوم جہانیاں جہاں گشت رحمہ اللہ (تذکرہ علمائے بھوجیاں ص ۲۹۵)

## مولانا محمد علی لکھوی رحمہ اللہ کا ذوق تصوف

**لکھوی خاندان کی بیعت نقشبندیہ:۔** برصغیر پاک وہند کے علاقہ متحدہ پنجاب میں لکھوی خاندان کو اپنے شرف علمی برتری، تبلیغ دین اور تصنیف وتالیف کی بنا پر بلند مقام حاصل تھا۔

علم وفضل، تقویٰ وطہارت، عبادت وریاضت اور درس وتدریس کی وجہ سے ممتاز حیثیت حاصل تھی۔ اس خاندان کے مورث اعلیٰ حافظ بارک اللہ رحمہ اللہ حضرت شاہ غلام علی رحمہ اللہ کے نامور خلفاء میں سے تھے۔ نہایت متورع، متدین اور عابدوزاہد ولی اللہ اور خدا رسیدہ بزرگ تھے۔ ان کے والد گرامی حافظ احمد رحمہ اللہ اور جد امجد حافظ محمد امین بھی اپنے اپنے وقت میں صاحب فضل وکمال، تقویٰ اور پارسائی میں یگانہ تھے۔ ان کی وساطت سے خلق کثیر صراط مستقیم اور راہ راست پر گامزن ہوئی...... حافظ بارک اللہ رحمہ اللہ کے بیٹے حافظ محمد لکھوی رحمہ اللہ ساری عمر درس وتدریس اور تصنیف وتالیف میں مصروف رہے۔ تفسیر محمدی منظوم پنجابی زبان میں سات جلدوں میں لکھی۔ اس کے علاوہ احوال الآخرت، زینت الاسلام، انواع محمدی، محامد الاسلام اور ردنیچری وغیرہ کتابیں بھی تحریر کیں جو قبل تقسیم ملک پنجاب کے گھر گھر میں موجود تھیں۔ پنجاب میں دین کی اشاعت اور کتاب وسنت کی ترویج میں ان کتابوں کا بہت حصہ ہے۔ (تذکرہ علمائے بھوجیاں ص ۳۲۶)

**مجلس ذکر میں لوگوں کا بے خود ہو جانا:۔** حافظ محمد رحمہ اللہ کے بیٹے مولانا محی الدین عبدالرحمٰن تھے۔ جو مولانا محمد علی رحمہ اللہ کے والد

گرامی تھے۔ مولانا عبدالرحمٰن زیادہ تر خدا کی یاد میں مشغول رہتے، بڑے عابد وزاہد بزرگ تھے۔ حلقہ ذکر میں صرف ''اللہ'' کی آواز سے لوگ بے ہوش ہو جاتے۔ ۱۳۱۳ہجری میں حج بیت اللہ کے لیے گئے اور مدینہ میں انتقال ہوا اور جنت البقیع میں صحابی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم حضرت عثمان بن مظعون رضی اللہ عنہ کی قبر مبارک کے پاس مدفون ہوئے۔ (تذکرہ علمائے بھوجیاں ص ۳۲۶)

**نام کتاب:۔ ابقاءُ المِنَنِ بِالْقَاءِ الْمِحَنِ یعنی، خودنوشت سوانح حیات**

**مصنف:۔ نواب سیّد محمد صدیق حسن خان رحمہ اللہ (۱۸۳۲ء-۱۸۹۰ء)**

**تسھیل:۔** مولانا محمد خالد سیف۔ **تنقیح و نظرِ ثانی: قاری نعیم الحق نعیم، دارالدّعوہ السّلفیّہ شیش محل روڈ لاہور**

## نواب والا جاہ رحمہ اللہ کا ذوق تصوف

**نواب والا جاہ کا تعارف:۔** نواب والا جاہ سید محمد صدیق حسن خاں قنوجی رحمہ اللہ، دارالدعوۃ السّلفیہ کے مؤسس مولانا محمد عطاء اللہ حنیف رحمہ اللہ کی محبوب شخصیت، راہنما بلکہ وہ ان کو مینارۂ نور جانتے ہوئے ان سے بے انتہا عقیدت رکھتے تھے۔ اس لیے کہ نواب صاحب رحمہ اللہ، نے اپنے علم، وقت اور......میسر ہونے پر...... مال کو جس طرح علوم قرآن وحدیث کی اشاعت کیلئے صرف کیا اور صدیوں سے مستور کتب تفاسیر واحادیث و شروحاتِ حدیث کو منصۂ شہود پر لائے وہ ان کے اس جذبہ وعمل کو نہ صرف قدر کی نگاہ سے دیکھتے تھے بلکہ حسب استطاعت وتوفیق اسی طریق کو انہوں نے زندگی کا رفیق اور مشعل راہ بنالیا۔

دوران طالب علمی ۱۹۲۹ء ۱۳۴۹ھ میں گوندلانوالہ ضلع گوجرانوالہ کی انجمن ندوۃ الطلبہ ہو، ۱۳۲۵ھ ۱۹۴۵ء میں فیروز پور کا مکتبہ عتیقیہ ہو، ۱۳۷۱ھ ۱۹۵۱ء کا المکتبۃ السّلفیہ ہو، ۱۳۷۵ھ ۱۹۵۵ء کا لعامہ اشاعۃ السنہ ہو، جمعیت اہلحدیث لاہور کی اہلحدیث اکادمی ہو، یا ۱۴۰۰ھ ۱۹۸۰ء کا دارالدعوۃ السّلفیہ ہو، یہ سب ان کے اسی داعیے اور جذبے کی صدائے بازگشت تھی جو ان کے دل میں والا جاہ نواب رحمہ اللہ کی محبت وعقیدت کے باعث موجزن تھا۔ (ابقاءُ المِنَنِ بِالْقَاءِ الْمِحَنِ:ص:۳)

**نواب صاحب پر تحقیقی مقالہ جات:۔** ہمارے علم کی حد تک ۱۴۰۸ھ میں ہندوستان کی ایک فاضل شخصیت ڈاکٹر اختر جمال لقمان حفظہ اللہ نے المملکتہ العربیہ السعودیہ سے ''السید صدیق حسن خاں قنوجی آراءہ الاعتقادیہ وموقفہ من عقیدۃ السلف'' کے عنوان سے Ph.D کا ایک مقالہ لکھ کر ڈاکٹریٹ کی ڈگری حاصل کی جو بعد میں دارالھجرہ الریاض سے طبع بھی ہوا۔

پھر ۱۴۲۴ھ میں جامعتہ الامام محمد بن سعود سے الشیخ علی بن احمد الاحمد نے ''دعوۃ الامیر العالم صدیق حسن خاں واحتسابہ'' کے عنوان سے ایم اے کا ایک مقالہ لکھا جو مکتبۃ الرشد الریاض سے طبع ہو چکا ہے۔

علاوہ ازیں نواب صاحب کے تفسیری منہج پر پروفیسر عبدالحفیظ رحمہ اللہ (سابق صدر شعبہ اسلامی انجینئرنگ یونیورسٹی لاہور) کا Ph.D کیلئے ایک مقالہ منظور ہوا جو تحریر تو ہو چکا تھا لیکن ابھی تکمیلی مراحل میں ہی تھا کہ صاحبِ تحریر کا وقت اجل آ پہنچا۔ اس کے بعد پنجاب یونیورسٹی ۱۹۹۸ء میں ایک طالب علم شاہ نواز نے ''نواب صدیق خان لغویاً'' کے عنوان سے ایم اے کا مقالہ لکھا پھر اسی نوجوان کا ۱۹۹۹ء میں ''نواب صدیق حسن خان محدثاً'' کے عنوان سے Ph.D کا مقالہ منظور ہو گیا جو مکمل بھی ہو چکا ہے جس کے نگران محترم ڈاکٹر اکرم چودھری حفظہ اللہ (V.C سرگودھا یونیورسٹی) تھے۔ (ابقاءُ المِنَنِ بِالْقَاءِ الْمِحَنِ:ص:۵)

اسی طرح پنجاب یونیورسٹی ہی کے ایک طالب علم جناب عتیق امجد صاحب نے نواب صاحب کی حدیثی خدمات پر ایم اے کیلئے ایک مقالہ لکھا جو کتاب سرائے اُردو بازار لاہور کی جانب سے کتابی صورت میں چھپ چکا ہے۔

ابھی حال ہی میں جماعت کے معروف قلمکار جناب عبدالرشید عراقی صاحب نے ''تذکار نواب صدیق حسن خاں'' کے نام سے نواب صاحب

اوران کے خاندان کا تعارف لکھا جوادارہ احیاء التراث اہل السنہ الہ آباد (وزیرآباد) سے طبع ہوا ہے۔(ابقاءُ المِنن بِإ لْقَاءِ الْمِحَن:ص:٦)

والا جاہ نواب سیّد صدیق حسن خان مرحوم والیٔ بھوپال کی شخصیت محتاجِ تعارف نہیں۔موصوف دین و دنیا کے جامع تھے۔اللہ تعالیٰ نے علوم دینیہ وعربیہ کی دولت لازوال سے بھی بدرجۂ کمال نوازا تھا۔جس پر ان کی تین سو سے زائد تصنیفات و تالیفات شاہد عدل ہیں۔جو عربی، فارسی، اردو تینوں زبانوں میں ہیں۔نیز دنیاوی شرف وجاہ سے بھی آپ کو حظ وافر عطا کیا گیا تھا۔جیسا کہ سب پڑھے لکھے لوگ جانتے ہیں۔

زیرنظر کتاب نواب صاحب موصوف ہی کی خودنوشت سوانح حیات ''ابقاء المنن بالقاء المحن'' ہے جس کی تسہیل مولانا خالد سیف (اسلام آباد) اور تنقیح وتصحیح ونظر ثانی کا کام ہمارے فاضل رفیق مولانا حافظ قاری نعیم الحق صاحب رفیق المجلس العلمی السّلفی لاہور نے حضرت الاستاذ المحترم مولانا محمد عطاء اللہ حنیف (رحمہ اللہ) کی خواہش اور ایماء پر کی ہے۔ جزاهما الله احسن الجزاء۔

**ابقاء المنن کا ماخذ:۔** نواب صاحب موصوف نے یہ کتاب بعض جلیل القدر اسلاف کے تتبع میں مرتب کی ہے۔جیسا کہ انہوں نے آغاز میں اس کی صراحت کی ہے۔بالخصوص شیخ عبدالوہاب شعرانی کی کتاب "لطائف المنن والاخلاق في بيان و جوب التحدث بنعمة الـلـه عـلـى الاطـلاق" ان کے پیش نظر رہی ہے۔نواب صاحب مرحوم امام شعرانی رحمہ اللہ کی یہ تالیف، جس میں انہوں نے ان انعامات و احسانات کا ذکر کیا ہے جو اللہ تعالیٰ نے ان پر کیے، بڑی پسند تھی اور اس کی ضروری تلخیص بھی انہوں نے اردو میں بنام ''فتح الخلاق للطائف المنن والاخلاق'' ١٣٠٥ھ میں شائع کی تھی۔(ابقاءُ المِنن بِإ لْقَاءِ الْمِحَن:ص:١١)

**حصول اخلاص اور تزکیہ باطن کی اہمیت:۔** حضرت علی خواص رحمہ اللہ نے فرمایا ہے کہ اعمال کے اظہار واخفاء کے اعتبار سے لوگوں کی کئی قسمیں ہیں: اوّل: وہ جن کا ظاہر، باطن سے بہتر ہے۔دوم: جن کا ظاہر و باطن یکساں ہے۔

سوم: جن کا باطن خیر میں علانیت کی نسبت راجح ہے۔چہارم: جو ان سب اقسام سے غائب ہیں۔

مؤخر الذکر کے علاوہ پہلی تین قسموں میں ترجیح کے واضح ہونے کے باعث ریا کاری کا اندیشہ ہوتا ہے۔مشائخ کا اس بات پر اجماع ہے کہ جو شخص اخلاص کا اظہار کرتا ہے، اس کا اخلاص ابھی تک محتاجِ اخلاص ہے۔قیامت کے دن تو صرف اسی شخص کی میزان وزنی ہوگی، جو اپنے آپ کو اس باربردار جانور کی طرح سمجھتا ہے، جس کو معلوم نہیں کہ اس کی پشت پر سامان نفیس ہے یا خسیس۔جب کسی انسان کو کشف ویقین سے یہ معلوم ہو جائے کہ میں سزاوارِ عقوبت ہوں، اور میرے ان سارے کمالات میں سے کوئی چیز بھی میری نہیں بلکہ میرے آقا نے یہ سب میرے پاس مستعار رکھے ہیں، اسے سب کے سامنے تحدیث نعمت جائز ہے کیوں کہ وہ اپنے آپ کو کسی دوسرے سے بہتر نہیں سمجھتا۔واللہ! میں دنیا وآخرت میں اپنے تئیں اللہ کے کسی فضل کا مستحق نہیں پاتا۔میں تو روئے زمین کے تمام عاصیوں کے پیچھے کھڑا ہونے کا مستحق ہوں کیونکہ اللہ تعالیٰ نے مجھے کم عقلی، عدم توانائی کے باوجود بغیر اسباب کے ہزار ہا لوگوں سے زیادہ جاہ و مال عنایت فرما رکھا ہے اور بہت سے عقل وشعور اور فہم ودانش مندی کے بلند مراتب پر فائز لوگ حاجت کے باوجود ان سے محروم ہیں۔تو یہ اللہ پاک کا مجھ پر احسانِ عظیم اور انعام عمیم نہیں تو اور کیا ہے کہ مستحق تو محروم ہیں اور غیر مستحق حد سے زیادہ خوش حال۔مجھے زیادہ خدشہ اس بات کا ہے کہ اللہ تعالیٰ دنیا تو دوست دشمن دونوں کو دیتا ہے، لیکن دین کی دولت سے صرف اپنے دوستوں ہی کو نوازتا ہے اس لیے دنیا دار اور مالدار کو کبھی یہ خیال نہیں کرنا چاہیے کہ مجھے دنیا میں عزت وجاہ نصیب ہوئی ہے تو میں اللہ کو بھی عزیز ہوں اور آخرت میں بھی مجھے عزت نصیب ہوگی۔اور یہ بھی نہیں سمجھنا چاہیے کہ جو لوگ یہاں دنیا میں فقیر اور حقیر ہیں اللہ کے ہاں بھی ان کی کوئی عزت نہیں ہے۔ورنہ وہ یوں خوار اور محتاج نہ ہوتے کیوں کہ آخرت دنیا کی سوت ہے، وہاں کے معاملات یہاں کے معاملات سے برعکس ہوں گے۔ممکن ہے کہ دنیا کے اغنیاء وملوک آخرت میں غلام وکنیز سے بھی بدتر ہوں اور یہاں کے فقراء وہاں کے سلاطین بن جائیں، بلکہ یہاں کے ایمان دار اغنیاء بھی فقراء سے پانچ سو برس بعد جنت میں جائیں گے، اس سے آپ ان مالداروں اور دنیا کے پجاریوں کا اندازہ لگا لیجئے جو محض دنیا کی خاطر جیتے ہیں اور آخرت سے انہیں کوئی سروکار نہیں، ان کا ٹھکانہ یقیناً جہنم ہوگا۔نعوذ باللہ من غضب اللہ!(ابقاءُ المِنن بِإ لْقَاءِ الْمِحَن:ص:٢٣-٢٤)

## احسانات خداوندی

**حسب ونسب:۔** میں شریف النسب ہوں۔لیکن یاد رہے کہ تقویٰ کے بغیر یہ شرف قطعاً نفع بخش نہیں ہے۔امام شعرانی رحمہ اللہ نے اپنا شجرۂ نسب محمد بن الحنفیہ بن الامام علی رضی اللہ عنہ بن ابی طالب تک ذکر کرنے کے بعد لکھا ہے کہ

''مما من الله به علی شرف نسبي''۔''اللہ تعالیٰ نے مجھ پر جو احسان فرمائے ہیں ان میں سے ایک شرفِ نسب بھی ہے۔''

نیز انہوں نے لکھا ہے کہ میرے جد پنجم سلطان تلمسان تھے۔اسی طرح میں بھی یہاں اپنا شجرۂ نسب حضرت سید المرسلین خاتم النبیین ﷺ تک سپرد قلم کرتا ہوں۔اگر چہ قبل ازیں اپنی کتاب ''فرع'' نامی میں لکھ چکا ہوں اور اس کتاب میں ہر نام کا مختصر تعارف بھی کرا چکا ہوں تاہم یہاں بھی شجرۂ نسب لکھتا ہوں اور صرف اسماء کے ذکر کر دینے پر ہی اکتفا کرتا ہوں۔چناں چہ میرا سلسلہ نسب حسب ذیل ہے:

''صدیق بن حسن بن علی بن لطف اللہ بن عزیز اللہ بن لطف علی بن علی اصغر بن سید کبیر بن تاج الدین بن جلال رابع بن سید راجو شہید بن سید جلال ثالث بن حامد کبیر بن ناصر الدین محمود بن جلال الدین بخاری معروف بمخدوم جہانیاں جہاں گشت بن احمد کبیر بن جلال اعظم گل سرخ بن علی موید بن جعفر بن احمد بن محمد بن عبداللہ بن علی اشقر بن جعفر زکی بن علی نقی بن محمد تقی بن علی رضا بن موسیٰ کاظم بن جعفر صادق بن محمد باقر بن علی زین العابدین بن حسین سبط بن فاطمہ بنت رسول اللہ ﷺ۔''

گویا میرے اور آنحضرت ﷺ کے مابین تینتیس (۳۳) نفوس کا واسطہ ہے۔اور ان میں سے آٹھ ائمہ اہل بیت ہیں، جن کا شمار ائمہ اثنا عشر میں ہوتا ہے۔پھر جعفر زکی سے لے کر جناب مخدوم جہانیاں بلکہ جلال رابع رحمہما اللہ تک غالباً تمام اولیاء وصلحاء تھے۔اور سید تاج الدین سے لے کر جد امجد علی بن لطف اللہ تک تمام اہل دولت ہوئے ہیں۔میرے دادا جو سید اولاد علی خاں کے نام سے مشہور ہیں۔

(ابقاءُ المِنن بِالْقَاءِ الْمِحَن:ص:۲۵)

**والد محترم کی بیعت نقشبندیہ:۔** میرے والد سید اولاد حسن رحمہ اللہ نے شاہ رفیع الدین اور شاہ عبدالعزیز دہلوی رحمہ اللہ قدس سرہما سے علم حاصل کیا۔شاہ عبدالقادر صاحب موضح القرآن کو دیکھا اور شاہ عبدالعزیز رحمہ اللہ کے خلیفہ حضرت سید احمد رحمہ اللہ ساکن رائے بریلی کے ہاتھ پر بیعت کی۔آپ عالم باعمل تھے۔کلکتہ سے لاہور اور شمال سے دکن تک کے اکثر علماء وامراء آپ سے واقف ہیں۔اللہ تعالیٰ نے آپ کے نصائح میں نہایت اثر ودیعت فرمایا ہوا تھا۔چنانچہ قنوج کے دس ہزار سے زیادہ آدمی ان کے ہاتھ پر مشرف بہ اسلام ہوئے۔جن میں اہل حرفت کی اکثریت ہے۔اور باقی شیخ، سید، مغل اور پٹھان ہیں۔

**ولادت:۔** میں ۱۹- جمادی الاولیٰ ۱۲۴۸ھ میں پیدا ہوا۔ابھی چار پانچ برس ہی کا تھا کہ ۱۲۵۳ھ میں والد ماجد اللہ کو پیارے ہو گئے، اور والدہ محترمہ نے پرورش کی۔ "اللهم اغفرلي ولوالدي ولمن توالدا وارحمهما كما ربياني صغيرا"۔

**شرافت نسب وفضائل اہل بیت:۔** میں نے اپنے نسب کو جو شریف لکھا ہے،اس کی وجہ یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے آنحضرت ﷺ کے اہل بیت کو تطہیر کی بشارت دی ہے اور انسان کا سب سے بڑا شرف یہی ہے کہ وہ مطہر ہو۔حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ ایک دن آنحضرت ﷺ بوقت صبح باہر تشریف لائے۔اس وقت سیاہ بالوں کا منقش کمبل زیب تن تھا۔اتنے میں حضرت حسن بن علی رضی اللہ عنہما آئے۔آپ ﷺ نے ان کو کمبل میں چھپالیا۔پھر حسین رضی اللہ عنہ آئے، آپ ﷺ نے ان کو بھی حضرت حسن رضی اللہ عنہ کے ہمراہ کرلیا۔پھر حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا آئیں انہیں بھی اور پھر حضرت علی رضی اللہ عنہ آئے تو انہیں بھی اس کمبل میں داخل کرلیا اور فرمایا:''انما يريد الله ليذهب عنكم الرجس اهل البيت و يطهركم تطهيرا''(الاحزاب:۳۳)''اے اہل بیت! اللہ تعالیٰ چاہتا ہے کہ تم سے ناپاکی دور کردے اور تمہیں بالکل پاک صاف کردے۔''

اس حدیث میں گویا اس بات کی دلیل ہے کہ یہ چاروں اور ان کی اولاد قرآن مجید کی نص کے ساتھ اہل بیت کے نام سے موسوم ہیں۔

حضرت سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جب آیت شریفہ ''ندع ابناء نا وابناء کم'' نازل ہوئی تو آنحضرت ﷺ نے حضرت علی، حضرت فاطمہ، حضرت حسن اور حضرت حسین رضی اللہ عنہ کو بلا کر فرمایا: اللھم ھولاء اھلی۔ (رواہ مسلم: ۲۴۰۴/۳۲ والترمذی: ۲۹۹۹)

''اے اللہ! یہ میرے اہل بیت ہیں۔''

اس حدیث سے بھی معلوم ہوا کہ حضرت فاطمہ کی اولاد کا اہل بیت ہونا کتاب وسنت کی نصوص سے ثابت ہے۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے مروی ایک طویل حدیث میں ہے کہ آنحضرت ﷺ نے فرمایا: ''یا فاطمة اما ترضین ان تکونی سیدة نساء اھل الجنة اونساء المومنین''۔ (متفق علیہ، بخاری: ۳۶۲۴، مسلم: ۲۴۵۰/۹۹) ''اے فاطمہ رضی اللہ عنہا تو اس بات سے خوش نہیں کہ تو اہل جنت کی عورتوں یا (آپ ﷺ نے یہ فرمایا کہ) مومنوں کی عورتوں کی سردار ہو جائے۔'' مسور بن مخرمہ کی روایت کے الفاظ یہ ہیں:

فاطمة بضعة منی فمن اغضبھا اغضبنی۔ (متفق علیہ، بخاری: ۳۷۶۷۔ مسلم: ۲۴۴۹/۹۴)

''فاطمہ رضی اللہ عنہا میرا ٹکڑا ہے جو اسے ناراض کرے اس نے گویا مجھے ناراض کر دیا۔''

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک دن میں آنحضرت ﷺ کے ہمراہ نکلا تو آپ ﷺ حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کے حجرہ میں تشریف لے آئے اور فرمایا کیا یہاں لکع ہے؟ کیا یہاں لکع ہے؟ لکع کے معنی ہیں چھوٹا بچہ، اور آپ ﷺ کی مراد حسن حسین رضی اللہ عنہما سے تھی۔ اچانک وہ بھی دوڑتے ہوئے آ گئے تو آپ ﷺ نے ان کو گلے لگا لیا۔ پھر فرمایا: اللھم انی احبہ فاحبہ و احب من یحبہ۔ (متفق علیہ، بخاری: ۵۸۸۴۔ مسلم: ۲۴۲۱/۵۷) ''اے اللہ! میں ان سے محبت کرتا ہوں تو بھی ان سے محبت کر اور جو ان سے محبت کرے اُن سے بھی محبت کر۔''

یہ آنحضرت ﷺ کی محبت اہل بیت کے حق میں دعا ہے۔ حضرت اسامہ بن زید رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک دفعہ میں رات کو آنحضرت ﷺ کے پاس کسی کام کی غرض سے آیا۔ آپ ﷺ جب باہر تشریف لائے تو آپ ﷺ نے کچھ اُٹھا رکھا تھا۔ مجھے معلوم نہ ہو سکا کہ وہ کیا ہے۔ جب میں اپنے کام سے فارغ ہوا تو عرض کی، حضور ﷺ! آپ کیا اٹھائے ہوئے ہیں۔ آپ ﷺ نے کپڑا کھولا تو حسن وحسین رضی اللہ عنہما آپ ﷺ کے زانو پر بیٹھے ہوئے تھے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''ھذان ابنای و ابنا ابنتی اللھم انی احبھما فاحبھما و احب من یحبھما''۔ (رواہ الترمذی: ۳۷۶۹)

''یہ دونوں میرے بیٹے ہیں، میری بیٹی کے لخت جگر ہیں اے اللہ میں ان سے محبت کرتا ہوں تو بھی ان سے محبت کر اور جو ان سے محبت رکھے اس سے بھی محبت فرما۔''

اس حدیث سے معلوم ہوا کہ حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کی اولاد آنحضرت ﷺ کی اولاد ہے۔ اگرچہ اولاد دختر اپنی اولاد نہیں ہوتی لیکن یہ جناب رسالت مآب ﷺ کی خصوصیت ہے۔

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے مرفوع روایت ہے کہ آنحضرت ﷺ سے پوچھا گیا کہ ''ای اھل بیتك احب''۔

آپ کو اپنے اہل بیت میں سب سے زیادہ محبوب کون ہے؟ آپ ﷺ نے فرمایا: الحسن والحسین (رضی اللہ عنہما)۔

(رواہ الترمذی وقال ہذا حدیث غریب: ۳۸۸۲)

حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا سے آپ ﷺ فرمایا کرتے تھے: ''ادعی لی ابنی۔'' ''میرے بیٹوں کو تو ذرا بلاؤ۔''

جب وہ آ جاتے تو آپ ﷺ ان کو سونگھتے اور گلے لگاتے۔ (رواہ الترمذی وقال ہذا حدیث غریب: ۳۸۸۲)

حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہ سے بھی روایت ہے کہ آنحضرت ﷺ حضرت حسن وحسین رضی اللہ عنہما کے متعلق فرمایا کرتے تھے۔

ھما ریحانی من الدنیا۔ (رواہ البخاری: ۳۸۵۳)

''کہ وہ دونوں میرے لیے دنیا (کی چیزوں میں) سے خوشبودار پودوں کی حیثیت رکھتے ہیں۔''

حضرت زید بن ارقم رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ آپ ﷺ نے فرمایا: انا حرب لمن حاربھم وسلم لمن سالمھم۔

(رواہ الترمذی:۳۸۷۰)''جوان سے لڑائی کرے اس سے میری لڑائی اور جوان سے صلح سے رہے اس سے میری بھی صلح ہے۔''
آپ ﷺ کی مراد حضرت علی، حضرت فاطمہ اور حسن وحسین رضی اللہ عنہم سے تھی۔
حضرت ابوسعید رضی اللہ عنہ سے مرفوع روایت ہے کہ۔الحسن والحسین سیدا شباب اهل الجنة۔(راوہ الترمذی:۳۷۸۱)
''حسن وحسین رضی اللہ عنہما جنت کے نوجوانوں کے سردار ہیں۔''
حضرت یعلی بن مرہ سے مرفوعاً روایت ہے کہ حسين مني انا من حسين احب الله من احب حسينا حسين سبط من الاسباط۔(رواہ الترمذی:۳۷۷۵)
''حسین رضی اللہ عنہ مجھ سے ہے اور میں حسین رضی اللہ عنہ سے ہوں، خدا اس سے محبت کرے جو حسین رضی اللہ عنہ سے محبت کرتا ہے حسین سباط میں سے ایک سبط ہیں۔''
سبط پوتے کو کہتے ہیں۔سبط بہت سی شاخوں والے درخت کو کہتے ہیں۔اس میں حضرت حسین رضی اللہ عنہ کی کثرتِ نسل کی طرف اشارہ ہے۔بعض نے اس کی تفسیر میں کہا ہے کہ اس کے معنی ہیں حسین رضی اللہ عنہ امتوں میں سے ایک اُمت ہیں۔
حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے مرفوع روایت ہے کہ احبوني بحب الله واحبو ا اهل بيتي بحبي۔(رواہ الترمذی بطولہ:۳۷۸۹)
''مجھے اللہ کی محبت کی وجہ سے اور میرے اہل بیت کو میری محبت کی وجہ سے محبوب سمجھو۔''
معلوم ہوا کہ محبت سادات، عین سیّد المرسلین ﷺ کی محبت ہے۔حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ آنحضرت ﷺ نے در کعبہ پکڑے ہوئے ارشاد فرمایا:الا ان مثل اهل بيتي فيكم مثل سفينة نوح من ركبها نجا ومن تخلف عنها هلك (مستدرک حاکم:۳/۱۵۰)
''خبردار! میرے اہل بیت کی مثال کشتی نوح کی سی ہے۔جو اس پر سوار ہوا نجات پا گیا اور جو پیچھے رہا، ہلاک ہوا۔''
حضرت زید بن ارقم رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک دن آنحضرت ﷺ نے مکہ ومدینہ کے درمیان بئرخم کے مقام پر خطبہ ارشاد فرمایا، جس میں آپ ﷺ نے اللہ تعالیٰ کی حمد وثناء اور وعظ وتذکیر کے بعد فرمایا:

"الا ايها الناس فانما انا بشر يوشك ان ياتيني رسول ربي فاجيب و انا تارك فيكم الثقلين اولهما كتاب الله فيه الهدى والنور فخذوا بكتاب الله واستمسكوا به فحث على كتاب الله و رغب فيه ثم قال و اهل بيتي اذكر كم الله في اهل بيتي اذكر كم الله في اهل بيتي۔ (رواہ مسلم:۳۶/۲۴۰۸)
''لوگو! میں ایک انسان ہوں، ممکن ہے کہ جلد ہی میرے پاس میرے رب کا پیامبر آجائے تو میں دعوت کو قبول کرلوں۔ میں تم میں دو مضبوط گراں قدر چیزیں چھوڑ کر رخصت ہو رہا ہوں ان میں سے ایک کتاب اللہ ہے جس میں ہدایت ونور ہے لہٰذا کتاب اللہ کو مضبوطی سے تھام لو۔الغرض آپ ﷺ نے کتاب اللہ کی طرف بہت توجہ دلائی۔پھر فرمایا کہ دوسری چیز جو ہے میرے اہل بیت ہیں۔اپنے اہل بیت کے متعلق میں تمہیں خدا سے ڈراتا ہوں۔''

اس حدیث میں آپ ﷺ نے قرآن مجید اور اہل بیت کو ''ثقلین'' قرار دے کر دونوں کو ایک ہی سلک میں منسلک فرما دیا ہے۔اہل بیت کیلئے یہ نہایت شرف کی بات ہے۔حضرت زید رضی اللہ عنہ ہی سے روایت ہے کہ آپ ﷺ نے فرمایا:

"انى تارك فيكم ما ان تمسكتم به لن تضلوا بعدى احدهما اعظم من الآخر كتاب الله حبل ممدود من السماء الى الارض و عترتى اهل بيت و لن يتفرقا حتى يردا على الحوض فانظروا كيف تخلفو نى فيهما۔(رواہ الترمذی:۳۷۸۸)

''میں تم میں وہ کچھ چھوڑ کر جا رہا ہوں کہ اگر انہیں مضبوطی سے تھام لو گے تو میرے بعد کبھی گمراہ نہ ہو گے۔ ان میں سے ایک دوسری سے بڑی ہے۔ ایک کتاب اللہ ہے جو اللہ کی آسمان سے زمین تک پھیلی ہوئی ایک رسی ہے اور دوسری میری اولاد ہے اور یہ دونوں ایک دوسرے سے ہرگز جدا نہیں ہوں گے حتیٰ کہ مجھے حوض کوثر پر آ ملیں گے۔ سو خیال رکھو کہ تم میرے بعد ان کے ساتھ کیسا سلوک کرتے ہو۔''

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے آنحضرت ﷺ کو حج کے موقع پر عرفہ کے دن قصواء اونٹنی پر خطبہ ارشاد فرماتے ہوئے سنا، جس میں آپ ﷺ نے فرمایا تھا: یاایھا الناس انی ترکت فیکم ما ان اخذتم به لن تضلوا کتاب الله و عترتی اهل بیتی۔ (رواہ الترمذی: ۳۷۸۶)

''لوگو! میں تم میں ایسی چیز چھوڑ کر جا رہا ہوں کہ اگر مضبوطی سے اسے تھامے رکھو گے تو گمراہ نہ ہو گے اور وہ کتاب اللہ ہے اور میرے اہل بیت میری اولاد ہیں۔''

اب سوال پیدا ہوتا ہے کہ اہل بیت کے یہ مناقب حسنین، فاطمہ اور علی رضی اللہ عنہم کے ساتھ مخصوص ہیں یا ان کی اولاد کو بھی شامل ہیں۔ جمہور کے نزدیک وہ فضائل جو خاص اُن کے نام پر آئے ہیں۔ مثلاً ''حسن وحسین رضی اللہ عنہما جوانانِ جنت کے سردار ہیں'' وہ تو متجاوز نہیں۔ لیکن وہ الفاظ جو بصیغۂ عموم آئے ہیں، وہ متجاوز ہیں اور حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کی قیامت تک کی اولاد کو شامل ہیں۔ اس کی دلیل یہ ہے کہ آنحضرت ﷺ نے امام مہدی علیہ السلام کو اہل بیت میں سے قرار دیا ہے۔ حالانکہ آنحضرت ﷺ اور ان کے درمیان بہت زیادہ فاصلہ اور حسب ونسب کا ایک عظیم سلسلہ ہے۔ جب وہ آلِ رسول ہیں تو وہ سادات جو حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کے زمانہ سے تا ظہورِ مہدی دنیا میں گزر چکے ہیں یا گزریں گے یا فی الحال موجود ہیں، قلت وسائط کے باعث بالاولیٰ اہل بیت میں داخل ہیں۔ (ابقاءُ المِنن بِاِلقَاءِ المِحَن: ص: ۲۶ تا ۳۲)

**ابتدائی حالات اور والد کے بکثرت مریدین:۔** والد مرحوم کی وفات کے بعد اعزہ واقارب میں کوئی بھی ایسا نہ تھا جو میری پرورش کرتا۔ ہم دو بھائی اور تین بہنیں تھے۔ سب نے مادرِ مہربان کی آغوش میں تربیت پائی۔ آمدنی کا بھی بظاہر کوئی ذریعہ نہ تھا۔ اللہ تعالیٰ محض اپنے خزانہ غیب سے رزق عنایت فرماتا رہا۔ والد مرحوم کے مرید بھی اگرچہ بکثرت تھے، جن کی اولاد ابھی تک باقی ہے۔ لیکن ان میں سے بھی کوئی ہمارا کفیل نہیں تھا۔ (ابقاءُ المِنن بِاِلقَاءِ المِحَن: ص: ۳۶)

**مرشد کے بیٹے کی کفالت کیلئے فکرمند ہونا:۔** سید احمد علی مرحوم ساکن فرخ آباد، والد مرحوم سے ارادات کے باعث مجھے اپنے گھر لے گئے۔ میں کئی دفعہ ان کے ہاں کئی کئی ماہ تک رہا اور وہاں کچھ عربی پڑھی لیکن بے نیازی اور غفلت کے عالم میں۔ پھر والد صاحب کے کچھ مرید مجھے تعلیم کیلئے کانپور لے گئے اور وہاں بھی کچھ کتابیں پڑھیں۔ بچپن ہی سے مجھے علمائے کرام کی مجلس وعظ میں شرکت کا شوق تھا۔ اگرچہ میں اچھی طرح سمجھ نہیں سکتا تھا تاہم مجالس وعظ میں شرکت ضرور کرتا تھا۔ بریلی میں مولانا محبوب علی مرادآبادی کا وعظ سنا۔ فرخ آباد اور کانپور میں مجالس وعظ میں شرکت کی۔ مولانا محمد علی ٹونکی رحمہ اللہ کا ایک مرتبہ قنوج سے گزر ہوا، آپ نے وہاں جو وعظ فرمایا، مجھے بھی اس کے سننے کا شرف نصیب ہوا۔ آپ رحمہ اللہ بڑے خوش بیان واعظ، حضرت سید احمد شہید رحمہ اللہ کے خلیفہ اور مولانا حیدر علی ٹونکی رحمہ اللہ کے برادرِ اصغر تھے۔ (ابقاءُ المِنن بِاِلقَاءِ المِحَن: ص: ۳۷)

**والد صاحب کی قبر پر بکثرت حاضری:۔** مولانا فضل الرحمٰن صاحب بارک اللہ فی حیاتہم بھی بارہا قنوج میں تشریف لا کر جامع مسجد میں ٹھہرتے تھے اور میرے گھر بھی آتے جاتے تھے۔ ہم دونوں بھائیوں سے بہت محبت کرتے تھے اور والد علیہ الرحمۃ کی قبر پر بھی جایا کرتے تھے۔ آج کل مولانا صاحب کی شخصیت قناعت اور زہد وتقویٰ کے اعتبار سے یادگارِ روزگار ہے۔ میرے بڑے فرزند نور الحسن خاں کو ان سے بہت زیادہ اُنس اور عقیدت ہے۔

**مشائخ متصوفین کی زیارت:۔** حضرت سید احمد صاحب رحمہ اللہ کے رفقاء میں سے مولانا نصیر الدین صاحب واعظ جامع

مسجد کی بھی زیارت نصیب ہوئی۔ خانقاہ مرزا مظہر جان جاناں قدس سرہ میں شاہ احمد سعید اور شاہ عبدالغنی رحمہما اللہ کی زیارت ہوئی۔

مفتی صاحب رحمہ اللہ ہر اتوار کو اکثر قطب صاحب جایا کرتے تھے۔ میں بھی ان کے ہمراہ چلا جایا کرتا تھا۔ اس وجہ سے بار ہا دہلی کے فوت شدہ صلحاء کی زیارت نصیب ہوئی۔ میں عصر، مغرب اور جمعہ کی نمازیں اکثر جامع مسجد دہلی میں پڑھا کرتا تھا۔ اس وجہ سے میرے زیادہ تر اوقات علماء، عقلاء، امراء اور صلحاء کی صحبت میں گزرے ہیں۔

**بچپن کی تربیت:۔** مجھے یاد نہیں کہ میں نے کبھی پتنگ اڑائی ہو، مرغ لڑایا ہو، بٹیر پالا ہو، شطرنج گنجفہ، نزد شیر یا کوئی سا کھیل کھیلا ہو یا کبھی شہدوں کی صحبت میں بیٹھا ہوں اور میں ہمیشہ اچھے لوگوں کی صحبت کا طالب رہا اور اگر اتفاقاً کسی صحبت بد میں پھنس گیا تو جلد متنبہ ہو کر باز آ گیا۔ وللہ الحمد۔ میں سات برس کا تھا۔ میرے گھر کے دروازہ پر مسجد تھی۔ مجھے خوب یاد ہے کہ صبح کے وقت اذان ہوتے ہی والدہ مرحومہ مجھے بیدار کرا دیتیں، اور وضو کرا کے مسجد میں بھیج دیتی تھیں۔ اور گھر میں نماز کبھی نہ پڑھنے دیتی تھیں۔ اگر نیند کی سستی کی وجہ سے نہ اُٹھتا تو منہ پر پانی ڈال دیتی تھیں۔ اس وجہ سے بچپن ہی سے نماز کی عادت پڑ گئی۔ شاید دس برس کی عمر میں والدہ نے روزہ رکھوایا اور اس وقت سے روزہ رکھنے کی عادت پڑ گئی۔ (ابقاءُ المِنن بِاِلْقَاءِ الْمِحَن: ص: ۳۸-۳۹)

**پیران پیر کا مسلکی تعلق:۔** شیخ محی الدین ابن عربی رحمہ اللہ ظاہری مذہب سے وابستہ تھے۔ جبکہ شیخ عبدالقادر جیلانی رحمہ اللہ حنبلی مشرب سے پیوستہ۔ (ابقاءُ المِنن بِاِلْقَاءِ الْمِحَن: ص: ۶۵)

**ائمہ کا ادب:۔** اور اگر محض سنی کہوں تو بھی بالکل سچ ہے۔ ائمہ اربعہ اور دیگر ائمہ مجتہدین کا محبّ اور خادم ہونے کی حیثیت سے اگر میں اپنے آپ کو ان میں سے کسی امام کی طرف منسوب کروں تو بھی درست ہے۔ (ابقاءُ المِنن بِاِلْقَاءِ الْمِحَن: ص: ۶۸)

**دورِ نبوت میں اقسام بیعت:** عصر نبوت میں جو بیعت ماثور تھی، وہ کبھی ہجرت پر، کبھی جہاد پر، کبھی ادائے واجبات پر اور کبھی ترکِ کبائر پر ہوتی تھی۔ (ابقاءُ المِنن بِاِلْقَاءِ الْمِحَن: ص: ۶۷)

**والد صاحب کے پیر بھائی کے بیٹے سے ملاقات:۔** اقامت بھوپال کے زمانہ میں میں نے کتب صحاح و سنن پر کافی عبور حاصل کر لیا تھا۔ اور زرِ کثیر صرف کرنے کے بعد فقہ، سنت اور تفسیر کی بہت سی کتابیں حجاز، یمن، بصرہ اور دیگر ممالک سے منگوا کر جمع کر لی تھیں۔ اسی جگہ مولوی عبدالقیوم فرزند مولوی عبدالحیٔ مرحوم سے بھی ملاقات ہوئی، اُن کے باپ اور میرے باپ ایک ہی شیخ یعنی سیّد احمد بریلوی رحمہ اللہ کے مرید تھے۔ انہی کے والد مرحوم مولوی عبدالحیٔ صاحب رحمہ اللہ سب سے پہلے ہندوستان میں علامہ شوکانی رحمہ اللہ کا رسالہ ''الدرر البہیہ مع فوائد مجموعہ'' سفر حج سے لائے تھے۔ اور انہوں نے امام شوکانی رحمہ اللہ سے بذریعہ تحریر علوم شرعیہ کی سند اور اجازتِ روایت بھی حاصل کی تھی)

**علامات عالم ربانی:۔** میں نے انہیں خواب میں دیکھا تو انجام حال کے متعلق سوال کیا تو انہوں نے مجھ سے کہا:

''ویسا حال نہیں دیکھا جیسا ہم سنتے تھے۔''

میں سلوک سبیل علم میں اپنے باپ، ان کے مشائخ اور اپنے شیوخ علم کے طریقہ پر چل رہا ہوں۔ ''قولِ جمیل'' میں عالم ربانی کے منجملہ آداب و علامات میں سے یہ بھی لکھا ہے کہ علم تفسیر، حدیث، فقہ سنت و سلوک یعنی تصوف سنی، عقائد اور صرف و نحو کا درس دے اور کلام و اصول اور منطق وغیرہ میں مشغول نہ ہو۔ مولانا عبدالعزیز دہلوی رحمہ اللہ نے فرمایا ہے کہ اس جگہ اصول کا کلام پر عطف تفسیری ہے۔ اس لیے کہ کلام کو اصول بھی کہتے ہیں۔ یہاں اصولِ فقہ یا اصولِ حدیث مراد نہیں۔

دوسری علامت یہ ہے کہ تلقین اشغال کرے، ایک وقت بیٹھ کر لوگوں پر توجہ دے، القاء سکینہ کرے کیونکہ اتمام حجت الٰہی استطاعت ممکنہ و میسرہ کے بغیر نہیں ہو سکتا۔ میسرہ میں صحبت رکھنا اور اشغال پر قولاً وفعلاً وتصرفاً بالقلب اُبھارنا داخل ہے۔

تیسری علامت یہ ہے کہ وعظ و نصیحت سے ان کی خبر گیری کیا کرے۔

چوتھی علامت یہ ہے کہ آدابِ وضو ونماز وغیرہ کے متعلق امر ونہی کرے۔

اور پانچویں علامت یہ ہے کہ فقراء اور طلبہ علم کی بقدر امکان مواسات وغم خواری کرے۔ اگر اپنے مقدر میں نہ ہو تو کم از کم دوسروں کی اس طرف ضرور توجہ مبذول کرائے۔ ایسا شخص ہی وارث انبیاء ہوتا ہے۔ اسی کو ملکوت میں عظیم کہتے ہیں، اسی کیلئے مچھلیاں پانی میں دعا کرتی ہیں۔

"فلازمه فلا يفوتنك فانه الكبريت الاحمر"۔ جو شخص ان امور میں سے کسی میں کسی قسم کی کوتاہی کرے گا۔ اس کے اندر گویا ایک طرح کا رخنہ ہوگا جب تک کہ وہ اس کو بند نہ کر دے۔ الحمد للہ تعالٰی کہ میرے سب مشائخ علم دین اسی طریقہ پر گزرے ہیں۔ مجھ سے اگر چہ ان جملہ امور کا امتثال بخوبی نہیں ہوا اور نہ ہو رہا ہے۔ لیکن حتی المقدور ان علامات کی مراعات ضرور پیش نظر رہتی ہے۔

احب الصالحين ولست منهم لعل الله يرزقني صلاحا

(ابقاءُ المِنن بِاِ لْقَاءِ الْمِحَن:ص:۹۳)

**صحبت اغنیاء سے دوری:۔** ابتداء شعور سے اغنیاء کی صحبت سے دور رہا ہوں۔ زمانہ طالب علمی میں بھی کبھی کسی تونگر کے پاس نہیں گیا۔ اگر چہ سفر دہلی میں بہت سے اغنیاء سے ملاقات ہوئی تھی۔ تاہم ان سے دور ہی رہا۔ جب سے یہاں آیا ہوں اگر چہ اکثر راجگان وامراء مثلاً خورشید جاہ وسالار جنگ، امراء حیدر آباد دکن اور راجہ جے پور، جودھ پور، پٹیالہ، گوالیار اور اندور وغیرہ سے سفر وحضر میں ملاقات کا اتفاق ہوا ہے۔ اور ان سے گورنر جنرل کے دربار میں بدرجہ مساوات نشست بھی ہوئی ہے۔ اور نواب کلب علی خاں رئیس رامپور سے خط وکتابت بھی رہی ہے۔ لیکن یہ سب سرسری ملاقاتیں تھیں۔ میں کسی کا مصاحب نہیں بنا۔ میرے شیوخ کے وصایا میں سے ایک وصیت یہ بھی ہے، جو "القول الجمیل"، میں لکھی ہوئی ہے۔

"منها ان لا يصحب الاغنياء الا لدفع مظلمة عن الناس او بعث عامتهم على الخير و هذا هو وجه التطبيق بين الاحاديث الدالة على ذم صحبة الملوك و بين ماصحبهم كثير من العلماء البررة"۔

"ایک وصیت یہ بھی ہے کہ اغنیاء کی صحبت اختیار نہ کرے ہاں اگر لوگوں سے ظلم دور کرنا ہو یا ان کی کوئی بھلائی کی بات مقصود ہو تو الگ بات ہے اور یہی تطبیق ہے، ان احادیث میں جو بادشاہوں کی صحبت کی مذمت پر دال ہیں اور اس بات میں کہ بہت سے نیک علماء بادشاہوں سے صحبت بھی رکھتے رہے۔" (ابقاءُ المِنن بِاِ لْقَاءِ الْمِحَن:ص:۹۸-۹۹)

**صحبت صالحہ:۔** مجھے طبعی طور پر اہل تقویٰ سے محبت ہے اور صحبت صادقین سے رغبت ہے۔

میں یہ بھی خیال کرتا ہوں کہ اگر مجھے صلحاء یا اہل اللہ کی صحبت نصیب ہوتی تو یہ اعمالِ بد جو کہ اہل دنیا کی صحبت کی وجہ سے صادر ہوئے ہیں، ان کا عشر عشیر بھی وقوع پذیر نہ ہوتا، کیوں کہ غربت اسلام بھی ان گناہوں کے صادر ہونے کا ایک سبب عظیم ہے۔ اس کے باوجود اپنی بداعمالیوں کا اعتراف ہے۔ میں اپنے کسی فعل بد کی تاویل نہیں کرتا اور نہ کسی نیک عمل پر اعتماد رکھتا ہوں۔ اگر رحمت الٰہی سے ناامیدی کفر نہ ہوتی تو میرے اتنے گناہ ہیں کہ ناامیدی میں کچھ شک نہیں۔

تو مگر از جہتِ رحمت خود نزدیکی ورنہ من از طرفِ خویش بغایت دورم

میں تہہ دل سے صحبت جہاں سے بیزار رہتا ہوں اور اہل علم سے میل جول کو دوست رکھتا ہوں۔ دل صرف یہ چاہتا ہے کہ صحبت میں ایسے لوگ ہوں جو مذاکرہ علم یا ذکر الٰہی کریں۔ (ابقاءُ المِنن بِاِ لْقَاءِ الْمِحَن:ص:۱۰۲-۱۰۳)

**تمام سلاسل حق اور موصل الی اللہ:۔** اگر چہ میں صوفیہ کے تمام طرق کو موصل الی اللہ سمجھتا ہوں۔ اور جملہ طرق کے مشائخ کو مانتا ہوں۔ لیکن میرے آباؤ اجداد، اساتذہ اور مشائخ کا طریقہ نقشبندیہ ہے گو اور طرق کی بھی اجازت حاصل تھی۔

**شاہ ولی اللہ رحمہ اللہ کی بیعت نقشبندیہ:۔** شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمہ اللہ نے "قولِ جمیل" میں سب طرائق کے اشغال واذکار

لکھے ہیں اور وہ سب نہایت مختصر، مرغوب، محبوب اور مطلوب ہیں۔ میرے والد ماجد مرحوم نقشبندی تھے، میرے شیخ سنت قاضی محمد بن علی شوکانی یمنی رحمہ اللہ بھی نقشبندی تھے۔ جیسا کہ انہوں نے اپنی کتاب ''البدر الطالع'' میں اس کی صراحت کی ہے۔ اگر چہ کسی طریق کو بموجب ''قولِ جمیل'' کے کسی دوسرے طریق پر ترجیح نہیں دیتا ہوں، اور مغلوبین اور ماولین فی السماع وغیرہ کا انکار نہیں کرتا ہوں لیکن اپنے نفس کو اسی امر کا تابع رکھتا ہوں، جو سنت صحیحہ ومعروفہ سے ثابت ہے اور جس پر محققین اور راسخین فی العلم گزرے ہیں۔

**خاندان بھر کی بیعت نقشبندیہ:۔** سلسلہ عالیہ نقشبندیہ خواجہ بہاؤالدین نقشبند بخاری رحمہ اللہ کے توسط سے بواسطہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ آنحضرت ﷺ تک پہنچتا ہے۔ میرے آباؤ واجداد بھی اصل میں ساداتِ بخاری ہیں۔ اور اب تک یہ خاندان میرے وطن قدیم شہر قنوج میں ساداتِ بخاری کے لقب سے معروف ہے۔ یعنی جس طرح میرے علم ظاہری کا تعلق امام محمد بن اسماعیل بخاری رحمہ اللہ تک پہنچتا ہے، اور آباؤ اجداد کا نسب سید جلال اعظم گل سرخ بخاری تک منتہی ہوتا ہے اسی طرح مشائخ طریقت بھی خواجہ نقشبندیہ بخاری رحمہ اللہ تک پہنچتے ہیں۔ میرا نام بھی صدیق ہے۔ اگر اللہ تعالیٰ اپنے فضل وکرم سے، حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کے زمرہ میں زیر لوائے سید المرسلین ﷺ محشور کر لے تو زہے سعادت!

**طریقہ نقشبندیہ سے محبت وانسیت:۔** خلیفہ اوّل تک طریقہ کا یہ اتصال اویسیہ کہلاتا ہے۔ دوسری سند سے یہ طریقہ حضرت امیر المؤمنین کرم اللہ وجہہ تک بھی پہنچتا ہے۔ سواوّلاً میں حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا اور ثانیاً حضرت حسین بن علی رضی اللہ عنہما بن ابی طالب کی اولاد سے ہوں۔ وللہ الحمد!

مرزا مظہر جان جاناں رحمہ اللہ سے کسی نے پوچھا تھا کہ آپ نے سب طرق میں سے طریقہ مجددیہ نقشبندیہ کو کیوں اختیار فرمایا ہے؟ انہوں نے جواب دیا اس لیے کہ

''من ایں طریقہ رامنطبق برکتاب و سنت یافتم که ثبوت آں قطعی ست و الحمد لله که تاایں زماں ایں طریقه ازجمیع طرق بدعت محفوظ ست۔''

''میں نے اس طریقہ کو کتاب وسنت کے مطابق پایا ہے جن کا ثبوت یقینی اور قطعی ہے۔ الحمد للہ! یہ طریقہ اس وقت تک بدعت کے تمام طریقوں سے محفوظ ہے۔''

جامی می فرماید۔ جامی کہتے ہیں:

| | |
|---|---|
| قدرِ گل و مل بادہ پرستاں دانند | نے خود منشیاں و تنگ دستاں دانند |
| از نقش تواں بسوئے بے نقش شدن | ایں نقشِ غریب نقش بنداں دانند |

(ابقاءُ المِنن بِا لقَاءِ المِحَن:ص:۱۵۶-۱۵۷)

**اہلیہ کی مغفرت کی بشارت:۔** وفات کے بعد میں نے ۲۷ شوال ۱۳۰۱ھ کو انہیں خواب میں دیکھا کہ میرے حجرۂ خواب واقع محل سرکار میں آ کر میرے پلنگ پر بیٹھ گئی ہیں۔ میں نے پوچھا مرنے میں بہت تکلیف ہوئی ہوگی؟ کہا: ''دو تین دن کا فاقہ ہوا اور کچھ نہیں۔''

میں نے پوچھا: ''قبر میں کچھ سوال وجواب ہوا؟''۔ کہا: ''مجھ سے کسی نے کچھ نہیں پوچھا۔''

میں نے کہا: ''اللہ نے تمہیں بخش دیا؟'' کہا: ''ہاں'' میں نے خیال کیا کہ ان کے کان کے نیچے جو ورم ہو گیا تھا۔ وہ خشک ہو چلا ہے اور وہ بہت خوش ہیں۔ (ابقاءُ المِنن بِا لقَاءِ المِحَن:ص:۱۷۷-۱۷۸)

**ائمہ کی بے ادبی کا الزام محض افتراء:۔** رجماً بالغیب مجھ پر یہ طوفان بھی باندھا گیا کہ میں خدانخواستہ ائمہ اربعہ کے حق میں عموماً اور امام اعظم ابوحنیفہ رحمہ اللہ کے حق میں خصوصاً بے ادب اور نامہذب ہوں۔ حالانکہ یہ محض افتراء ہے، اس کی تکذیب کیلئے میرا رسالہ ''جلب المنفعۃ'' ہی کافی ہے۔ اگر میں ایسا ہوتا تو اپنی کتب میں ہرگز کسی حنفی مسئلہ کو ترجیح نہ دیتا، حالانکہ ''مسک الختام'' اور ''شروح تجریداتِ صحیحین'' وغیرہ میں بہت جگہ میں نے مذہب امام عالی مقام کو راجح لکھا ہے اور دوسرے مذہب کو مذہب مرجوح یا ضعیف یا مردود قرار دیا ہے۔ میں نے تو

کسی کتاب میں بھی مقلدین مذاہب کے حق میں زبان قلم سے طعن وتشنیع کا کوئی لفظ نہیں نکالا چہ جائے کہ حضرات ائمہ اربعہ رحمہم اللہ کے حق میں کوئی ناز یبا کلمہ استعمال کروں ۔سبحنك هذا بهتان عظيم ۔(النور:١٦)

میرا چاروں ائمہ فقہ،جمیع محدثین، جملہ علماء پاک دین کے حق میں اسی طرح کا اعتقاد ہے جیسا کہ صحابہ رضی اللہ عنہم، تابعین، تبع تابعین اور تمام سلف صالحین رحمۃ اللہ علیہم کے حق میں ہے۔اگرچہ مجھے یہ معلوم نہیں کہ خدا کے نزدیک ان کے تفاضل درجات کیا ہیں؟ میں ان سب کے حق میں بےادبی کو سم قاتل اور زہر ہلاہل جانتا ہوں۔میں بحمدہٖ تعالیٰ ان لوگوں میں سے نہیں ہوں کہ دنیا کے کتوں سے ڈر کر تقیہ کروں،اگر ایسا ہوتا تو آج مجھے ان آفتوں کا کیوں سامنا کرنا پڑتا،اور نہ میں ریاکار ہی ہوں،اس لیے کہ ریاکاری تو مال وجاہ اور عزت کے حصول کیلئے ہوتی ہے۔اور اللہ تعالیٰ نے مجھے میرے حوصلہ وہمت سے بڑھ کر دے رکھا ہے، مجھے تحصیل حاصل سے کیا فائدہ؟ بے شک میں اس وقت تک کسی کی مجرد رائے اور اجتہاد کو نہیں مانتا جب تک کہ اسے دلیل سنت کے موافق نہ پاؤں،خواہ اس کا تعلق علم ظاہر سے ہو یا علم باطن سے۔ یہ طریقہ حلت وحرمت کے مسائل میں مطرد ہے۔اور اصولِ عقائد میں متحد۔ رہے وہ امور جن کا تعلق ان دونوں اقسام میں سے کسی کے ساتھ بھی نہیں۔ وہاں میں معانی آیات واحادیث میں جملہ علماء اکابر،صلحاء اور ائمہ سلف کے اقوال واحوال پر اعتماد کرتا ہوں۔خواہ علماء حنفیہ ہوں یا شافعیہ،حنابلہ ہوں یا مالکیہ،علماء صوفیہ ہوں یا مشائخ طریقت۔عوام بلکہ خواص جہلا کا میرے متعلق یہ گمان کہ میں کسی عالم یا ولی اللہ کے حق میں بےادب ہوں،بالکل گناہ محض ہے۔''ان بعض الظن اثم ''(الحجراب:١٢)

''و ان الظن لا يغنى من الحق شيئا''(النجم:٢٨)(ابقاءُ المِنن بِا لْقَاءِ الْمِحَن:ص:١٩١-١٩٢)

**تنقید میں راہ اعتدال:۔** وحدت الوجود کا مسئلہ کتاب وسنت کے واضح اور صریح نصوص کی بنیاد پر بے شک وشبہ کفر بواح ہے۔لیکن ہم متعین طور پر اس کے قائل اولیائے کرام کو خواہ وہ مغلوب تھے یا مأوّل،کافر نہیں کہہ سکتے وقس علی ہذا۔ بلکہ اگر نظر غور سے دیکھا جائے کہ جو لوگ اتباع اور متبعین پر طعن یا سب وشتم کرتے ہیں وہ بڑی خطرناک حالت میں ہیں،اس لیے کہ یہ طعن درحقیقت شارع پر پہنچتا ہے۔گو بعض افراد ان متبعین کے ریاکار یا خطاوار ہی کیوں نہ ہوں۔اللہ ورسول ﷺ کے حق میں بےادبی کفر صریح ہے،اللہ اور رسول ﷺ کو گالی دینے والا مرتد اور واجب القتل ہوجاتا ہے۔

**تہمت وہابیت:۔** عام رواج کے مطابق مجھ پر مذہب وہابیت کی تہمت بھی لگائی گئی،اور اسی تہمت کو جرمِ عظیم قرار دے کر حکام کے پاس شکایت کی گئی،حالانکہ شیخ محمد بن عبدالوہاب نجدی رحمہ اللہ سے،جن کی طرف وہابیت منسوب ہے۔کابراً عن کابرٍ،اباً عن جدٍ مجھے تلمذ یا ارادت کا تعلق نہیں ہے۔سنا گیا ہے کہ وہ ایک حنبلی المذہب عالم تھے۔ان کی تالیفات اس ملک میں مروّج نہیں ہیں۔ ہاں میں نے ان کی صرف ''کتاب التوحید'' دیکھی ہے۔اس میں آیات اور صحاح ستہ کی احادیث کے سوا اور کچھ نہیں،نہ جہاد وقتال کا ذکر ہے،نہ کسی قیل وقال کا،توحید کے موضوع پر ان آیات واحادیث سے زیادہ آیات واحادیث تو مجھے خود معلوم ہیں۔پھر ان کی تقلید کے کیا معنیٰ؟(ابقاءُ المِنن بِا لْقَاءِ الْمِحَن:ص:١٩٣)

**انکارِ ولایت کا الزام:۔** بعض لوگوں کو یہ گمان ہے کہ میں اولیاء اللہ تعالیٰ کا معتقد نہیں ہوں،حالانکہ یہ بات بالکل غلط ہے،کیوں کہ ولایت خدا کا وجود کتاب وسنت دونوں سے ثابت ہے۔اور وقوع کرامات پر بھی قرآن وحدیث دلیل ہیں۔پھر انکار کے کیا معنیٰ؟ بلکہ میرے کتاب خانہ میں کتب تفسیر وحدیث کے بعد سب سے زیادہ کتبِ علم تصوف اور طبقاتِ اولیاء کی ہیں۔مثلاً: رسالہ قشیری مع شرح،احیاء العلوم، عربی واردو مع ملخص احیاء،عوارف،تعرف،طبقاتِ کبریٰ،للشعرانی رحمہ اللہ اخبار الاخیار،مدارج السالکین اور قطر الولی وغیرہ۔

میں نے ان کتابوں سے بہت کچھ فائدہ حاصل کیا ہے، بلکہ اس باب میں میری اپنی تالیفات بھی موجود ہیں۔مثلاً ''ریاض المرتاض''، مکارمِ اخلاق ترجمہ ریاض الصالحین،''خیرۃ الخیرہ'' وغیرہ۔

**تمام صوفیاء سچے متبع سنت تھے:۔** صوفیہ صافیہ میں سے کوئی شخص کسی خاص مذہب کا مقلد نہ تھا۔یہی وجہ ہے کہ کہا گیا ہے:

''الصوفى لامذهب له۔''''صوفی کا کوئی مذہب نہیں ہوتا''

''احیاء العلوم'' اور ''فتوحاتِ مکیہ'' کو دیکھو کہ ان میں تقلید اختیار کرنے سے کس قدر تحذیر اور اتباع اختیار کرنے پر کس قدر تحریض ہے۔ سید الطائفہ حضرت جنید رحمہ اللہ نے جو یہ فرمایا ہے تو کوئی مبالغہ نہیں کیا۔

''طریقتنا ھذا مقیدۃ بالکتٰب والسنۃ۔'' ''ہمارا یہ طریقہ کتاب وسنت کے ساتھ مقید ہے۔''

سارے خلف وسلف مشائخ اسی قول وحال پر گزرے ہیں۔ بلکہ اکثر صوفیاء علم ظاہری میں ظاہری المشرب تھے۔ جیسے ابن عربی رحمہ اللہ وغیرہ اور بعض جو کسی مذہب کی طرف منسوب تھے تو وہ بھی بطریق تستر تھے، بطور تحقق نہیں جیسے جیلانی رحمہ اللہ حنبلی کہلاتے تھے، تا کہ عامۃ الناس کے اعتراض سے محفوظ رہیں جو کہ جامد علی التقلید ہوتے ہیں۔ جنید رحمہ اللہ پر جب حقائق توحید کے بیان کی بابت اعتراض اور مواخذہ ہونے لگا تو وہ متستر بفقہ ہو گئے، اور سفیان ثوری رحمہ اللہ کے مقلد ہو کر فقیہہ مشہور ہو گئے۔

**تصوف وسلوک کی حقیقت:۔** تصوف وسلوک سے مراد مرتبہ احسان میں استقامت ہے نہ کہ کرامات اور کشوفات ورسوم کا اظہار کہ یہ نہ اصل مقصود ہیں، اور نہ وسائل مقصود، بلکہ مجاہدات اور ریاضات کے ثمرات ہیں۔ کسی کو یہ ثمرہ اس جگہ حاصل ہوتا ہے، اور راسخین فی العلم و العمل کو اُس جگہ ظاہر ہوگا۔ یہی وجہ ہے کہ صحابہ رضی اللہ عنہم وتابعین رحمۃ اللہ علیہم سے کرامات کا صدور بہت کم ہوتا تھا۔ اور اولیائے خلف سے بہت زیادہ ظاہر ہوا حالاں کہ کوئی ولی، صحابی کے ادنیٰ مرتبہ کو بھی نہیں پہنچ سکتا۔ اس مسئلہ پر ساری اُمت کا اجماع ہے۔ اگر ''اولیاء الرحمٰن'' اور ''اولیاء الشیاطین'' کے فرق کو سمجھنا ہو تو ''کتاب الفرقان'' کا مطالعہ کرو، اگر تصوفِ صافی ملاحظہ کرنا ہو تو ''مدارج السالکین'' دیکھو، اگر سلوک سنی منظور ہو تو ''ریاض المرتاض'' کفایت کرتی ہے۔ علاوہ ازیں اکثر صحابہ رضی اللہ عنہم کو دنیا ہی میں جنت کی بشارت دی گئی لیکن اولیائے کرام کا انجام ہمیں معلوم نہیں وہ صرف خدا کو معلوم ہے کہ کس کا خاتمہ اچھا ہوا اور کس کا اچھا نہ ہوا۔ اپنا کشف اپنے حق میں یا کسی دوسرے کا کشف اپنے حق میں محل وخطا وصواب ہوتا ہے۔ اس لیے کہ کسی کے حق میں ہم جزم کے ساتھ حسن خاتمہ اور وجود جنت کے متعلق نہیں کہہ سکتے۔ اگر چہ ہر مسلمان صادق کے حق میں مغفرت کی اُمید رکھتے ہیں۔ پھر اولیاء کا کیا ذکر کہ وہ تو صفوہ الصفوہ، خیرۃ الخیرۃ اور نخبۃ النخبہ ہیں: ''جعلنا اللہ منھم و حشرنا فی زمرتھم تحت لوآء سیّد المرسلین صلی اللہ علیہ وسلم!(ابقاءُ المِنن بِاِلقاءِ المِحَن:ص:۲۰۰-۲۰۲)

**حاسدوں کی طرف سے کچھ اور تہمتیں:۔** حاسدوں اور دشمنوں نے کبھی وضاحت نسب کی تہمت لگائی، کبھی اختیارِ حرفہ کی اور کبھی سابقہ فقر ومسکنت کی۔ لیکن میں بحمدہٖ تعالیٰ ان سب عیوب سے پاک ہوں۔ اس لیے کہ میرے نسب میں بارہ ائمہ اہل بیت میں سے آٹھ تو متصل آتے ہیں۔ اور وہ سب ساری اُمت کے پیشوا تھے۔ پھر مخدوم جہانیاں جہاں گشت رحمہ اللہ سے لے کر آٹھ دس پشت تک ولایت وعلم کا سلسلہ جاری رہا۔ پھر بعض آباؤ اجداد کے پاس بے پناہ ثروت ودولت تھی۔ میرے باپ کے زمانہ سے پھر علم کا شغل غالب آیا۔ چنانچہ اس امامت، ولایت، امارت اور علم کے سوا میرے خاندان میں کسی نے کوئی حرفہ اختیار نہیں کیا۔ اگر چہ میرا اعتقاد ہے کہ حرفہ سب سے افضل کمائی اور رزق حلال و طیب ہے۔ اکثر انبیاء، صلحاء اور علماء امت صاحب حرفہ گزرے ہیں اور وہ اپنے ہاتھ کی کمائی کھاتے تھے اور کتب عقائد میں لکھا ہے کہ

''ہاتھ کی کمائی مستحب ہے اور اس کا منکر بدعتی ہے۔''

لیکن اس جگہ اعدائے نامحمود کے عار کو دفع کرنا مقصود نہیں بلکہ امر واقع کا اظہار مقصود ہے۔ فقر مجھ پر یتیمی کی وجہ سے طاری ہوا تھا۔

''الم یجدك یتیما فاوی o ووجدك ضالا فھدی o ووجدك عائلاً فاغنی'' (الضحیٰ:٦ تا ٨)

میں اس حالت میں بحمدہٖ تعالیٰ رسولِ ملت اور صلحائے اُمت کا ہم صفیر رہا۔ یہ کوئی عار و نار کی بات نہیں۔ ہماری ہستی آدم علیہ السلام سے لے کر اس دم تک ایک مشت خاک ہے۔ آدم علیہ السلام عصیان کے سبب کمالِ فقر ومسکنت کے ساتھ جنت سے نکلے تھے۔ یہاں تک کہ بدن کے کپڑے بھی نہ رہے، وہ بھی اتر گئے۔ ستر کو پتوں سے چھپایا تھا۔ یہی حال ہماری ماں حوا کا تھا۔ اسی طرح سارے انبیاء ورسل علیہم السلام نے بھی فقر کو اختیار کیا۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام جب فرعونِ لعین سے بھاگ کر چاہِ مدین پر آئے تو بالکل بھوکے، پیاسے اور

محتاج تھے، انہوں نے فرمایا تھا: ''رب انی لما انزلت الی من خیر فقیر'' (القصص:۲۴) ''یا رب! میری طرف تو جو بھی بھلائی نازل کرے میں اس کی طرف محتاج ہوں۔''

اور ہمارے آنحضرت ﷺ دعا فرمایا کرتے تھے: ''اللھم اجعل رزق آل محمد قوتا'' (متفق علیہ، بخاری:۶۴۶۰۔ مسلم:۱۲۶/ ۱۰۵۵) ''اے اللہ! آلِ محمد ﷺ کے رزق کو قوت بنا دے۔''

قوت مقدار کفاف کو کہتے ہیں۔ علاوہ ازیں یہ بات بھی درست نہیں کہ ہر فقیر خدا کا ممقوت اور ہر غنی اس کا محبوب ہوتا ہے بلکہ جسے اللہ دوست رکھتا ہے اسے دنیا سے اس طرح بچاتا ہے، جیسے ہم بیمار کو کھانے پینے سے بچاتے ہیں۔ (رواہ ابوسعید مرفوعاً)

بلکہ دنیا تو اہل اسلام وصلاح کی نسبت اہل کفر وفسق کو زیادہ ملتی ہے۔ یہ حالت لائق حقارت نہیں بلکہ قابل فخر ہے۔ اور حدیث حارثہ بن وہب رضی اللہ عنہ میں مرفوعاً آیا ہے، ''الا اخبر کم باھل الجنة کل ضعیف متضاعف لو اقسم علی الله لابره الااخبر کم باھل النار کل عتل جواظ مستکبر۔'' (رواہ البخاری:۶۰۷۱ و مسلم:۴۶/ ۲۸۵۳)

''کیا میں تمہیں خبر نہ دوں کہ اہل جنت کون ہیں! ہر کمزور جو لوگوں میں کمزور سمجھا جاتا ہو۔ اگر اللہ پر قسم اٹھائے تو وہ اسے پورا کرے۔ کیا میں تمہیں آگ والوں کی خبر نہ دوں کہ وہ کون ہیں! ہر سخت خو، اکھڑ اور متکبر!''

اور حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے مرفوع روایت ہے: انه لیاتی الرجل العظیم السمین یوم القیمة لا یزن عند الله جناح بعوضة۔ (رواہ الشیخان، بخاری:۴۷۲۹۔ مسلم:۱۸/ ۲۷۸۵)

''قیامت کے دن ایک بہت بڑا اور موٹا آدمی آئے گا۔ جس کا اللہ کے ہاں مچھر کے پر جتنا بھی وزن نہیں ہوگا۔''

اس کے علاوہ آنحضرت ﷺ نے یہ بھی فرمایا: ''انما الغنی غنی القلب و الفقر فقر القلب'' (رواہ النسائی، مستدرک حاکم:۴/ ۳۲۷۔ فتح الباری:۱۱/ ۲۷۲) ''تونگری دل کی تونگری اور غریبی دل کی غریبی کا نام ہے۔''

یعنی تونگری بدل است نہ بمال۔ (ابقاءُ المِنن بِا لْقَاءِ الْمِحَن: ص:۲۲۳ تا ۲۲۵)

**نواب صاحب کو جنت کی بشارت:۔** نواب صاحب جب زیادہ بیمار پڑے تو آپ کی صاحبزادی نواب صفیہ جہاں بیگم نے ایک معتمد کالے خاں کو کچھ تحفے دے کر حضرت مولانا فضل الرحمٰن گنج مراد آبادی رحمہ اللہ کی خدمت میں دعائے صحت کیلئے بھیجا، حضرت مولانا نے براہِ راست نواب صاحب کو ایک خط بھیجا، جس میں لکھا تھا کہ آپ ہرگز نہ گھبرائیں، آپ کیلئے قطعی جنت ہے۔ یہ خط نواب صاحب کو دکھایا نہیں گیا۔ نواب نور الحسن خاں صاحب نے اس خط کو پڑھا تو بجائے افسردہ ہونے کے ہنسے۔ کیوں کہ اس خط میں گویا نواب صاحب کے انجام بالخیر ہونے کی بشارت تھی۔ نواب نور الحسن خاں صاحب اور نواب علی حسن خاں صاحب دونوں حضرت مولانا کے مرید ہوگئے تھے۔ اوّل الذکر پر فقر بہت غالب تھا......! (منقول از ہفت روزہ ''الاعتصام'' ۱۲-۱۰ اکتوبر ۱۹۵۰ء بحوالہ ابقاءُ المِنن بِا لْقَاءِ الْمِحَن: ص:۲۵۲)

**آخری تالیف تصوف کی خدمت پر:۔** شیخنا المرحوم کی آخری کتاب ''مقالات الاحسان'' ہے۔ یہ کتاب ترجمہ ہے۔ فتوح الغیب کا جو کہ سیّدنا ومولانا حضرت سیّد عبدالقادر گیلانی رحمہ اللہ کی تالیف ہے۔ جب اس کا طبع ہونا شروع ہوا تو میں نے اور انہوں نے اس کا مقابلہ کیا۔ جب صحت نامہ کا وقت آیا تو وہ بیمار تھے۔ میں نے اور ایک اور شخص نے اس کا مقابلہ ان کے روبرو کیا۔ (ابقاءُ المِنن بِا لْقَاءِ الْمِحَن: ص:۲۵۸)

**نواب صاحب مجدد وقت تھے:۔** کسی کے ذاتی وشخصی وصف منقصت یا کمال سے بحث کرنا چنداں ضروری امر نہیں ہے۔ مگر جب وہ ذاتی وشخصی وصف قومی وصف ہو جائے اور اس کا اثر ایک قوم پر پہنچے تو وہ وصف ذاتی وشخصی نہیں رہتا۔ اور اس سے بحث قومی ضروریات سے ہو جاتی ہے۔ مثلاً ایک شخص کسی کی نسبت شہادت دینا چاہتا ہے اور اس کے کلام کا اثر اس کی جان و مال پر پہنچنے والا ہے تو اس کے ذاتی چال چلن سے بحث کرنا ضروری و قومی امر ہے۔ ایسا ہی اگر کوئی شخص کسی قوم کا رہنما ومقتدا ہے اور اس سے عام لوگوں کی ہدایت یا ضلالت متصور ہے تو اس کے

ذاتی حالات سے بحث کرنا ان لوگوں کا اعلیٰ فرض ہے جو قومی امور میں بحث کرنا اپنا فرض سمجھتے ہیں۔

اسی اصول پر محدثین نے سلف سے خلف تک حدیث کے راویوں اور دین کے اماموں کے حالات سے بحثیں کی ہیں۔ اور فن اسماء الرجال میں کتابیں لکھی ہیں۔ اور مؤرخین نے سلاطین زمان وغیرہ اعیان کے حالات میں تاریخیں تالیف کیں۔

اسی اصول پر ہم نے پرچہ سابق (نمبر۴ جلد۶) میں ایک مضمون بعنوان ''نواب صاحب بھوپال اور ان کی بابرکت تالیفات'' لکھا تو اس کے ضمن میں نواب صاحب ممدوح کی نسبت بلا اختیار یہ فقرہ مدحیہ قلم سے نکل گیا کہ ''جناب ممدوح کو بعض علماء نے اس صدی کا مجدد قرار دیا ہے۔''

(ابقاءُ المِنن بِإِلقَاءِ المِحَن:ص:۲۶۸-۲۶۹)

**منصب مجدد کے نصوص سے دلائل:۔** واضح ہو کہ یہ لفظ مجدد ایک حدیث نبوی ﷺ کا لفظ ہے جس کو ابوداؤد نے اپنی کتاب سنن میں روایت کیا ہے:

''عن ابی هريرة فيما اعلم عن رسول الله صلى الله عليه وسلم قال ان الله يبعث لهذه الامة على راس كل مائة سنة. من يجدد لها دينها'' (سنن ابوداؤد،ص:۳۲۳،جلد:۲،ح:۴۲۹۱)

اس حدیث کا مطلب یہ ہے کہ آنحضرت ﷺ نے فرمایا ہے خدائے تعالیٰ اِس اُمت کیلئے ہر صدی پر ایسے لوگوں کو پیدا کرے گا جو ان کے دین کو نیا کریں گے۔ (یعنی رواج دیں گے اور قائم کریں گے۔)

اس حدیث کی صحت پر محدثین کا اتفاق ہے گو اس کی تعیین مصداق میں ان کا اختلاف ہے۔ کوئی کسی کو اس کا مصداق بناتا ہے، کوئی کسی کو اور اس لفظ مجدد کے معنی سبھی یہاں بیان کرتے ہیں کہ جو سنت کو بدعت سے جدا کرے اور علم کو پھیلاوے اور بدعات ومنکرات کو ہٹاوے یہ کسی نے نہیں کہا کہ مجدد وہ ہے جو نبیوں کی طرح معصوم ہو، اور کوئی خطایا گناہ نہ کرے۔

امام جلال الدین سیوطی رحمہ اللہ نے مرقاۃ الصعود شرح سنن ابوداؤد میں کہا ہے:

''حدیث کے حافظ اس حدیث کی صحت پر اتفاق رکھتے ہیں۔ از اں جملہ حاکم نے مستدرک میں اور بیہقی نے مدخل میں اس کی تصحیح کی ہے اور پچھلے اماموں سے حافظ ابن حجر رحمہ اللہ نے اس کی صحت بیان کی ہے اور فرمایا ہے کہ متقدمین نے بھی اس حدیث کے ذکر سے زبان ہلائی ہے۔ حاکم نے مستدرک میں ابن وہب سے اس نے یونس سے اس نے زہری (تابعی) سے اس حدیث کو نقل کیا ہے۔ پھر کہا (زہری) نے فرمایا ہے کہ جب پہلی صدی کا خاتمہ ہونے لگا تو خدا تعالیٰ نے اس اُمت پر عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ (خلیفہ) کے وجود سے فضل کیا یعنی پہلی صدی کا مجدد بنایا، حافظ ابن حجر رحمہ اللہ نے فرمایا ہے کہ زہری کا یہ قول بتا رہا ہے کہ یہ حدیث تابعین کے زمانہ میں بھی مشہور تھی۔ اس میں اس کی سند کی تقویت پائی جاتی ہے۔ باوجودیکہ اس کی سند راوین کی جہت سے بھی قوی ہے۔ ابوجعفر نحاس نے کتاب ناسخ ومنسوخ میں کہا ہے کہ سفیان بن عیینہ رحمہ اللہ (تبع تابعین) نے فرمایا ہے مجھے یہ روایت پہنچی ہے کہ خدائے تعالیٰ علماء سے ایسے لوگوں کو پیدا کرے گا۔ جن سے دین کو قوت دے گا۔ میرے خیال میں یحییٰ بن آدم (محدث) ان میں سے ہے۔ ابوبکر بزار نے کہا ہے میں نے عبدالمالک سے سنا وہ کہتے ہیں میں احمد بن حنبل رحمہ اللہ کے پاس بیٹھا تھا۔ وہاں امام شافعی رحمہ اللہ کا ذکر چل پڑا تو میں نے امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ کو دیکھا کہ وہ امام شافعی رحمہ اللہ کو اونچا کر رہے تھے اور کہتے تھے کہ حدیث میں آیا ہے کہ خدا تعالیٰ اُس اُمت کیلئے ہر صدی پر ایسے لوگوں کو پیدا کرے گا جو دین کو قائم کریں گے۔ سو پہلی صدی پر عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ ہوئے اور مجھے امید ہے کہ دوسری صدی کے مجدد امام شافعی رحمہ اللہ ہوں۔ بیہقی نے دوسری سند سے امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ سے نقل کیا ہے کہ خدائے تعالیٰ ہر صدی پر ایسے لوگوں کو مقرر کرتا ہے جو لوگوں کو احکام دین سکھاویں اور آنحضرت کی حدیث سے لوگوں کا افترا ہٹا دیں۔ ہم نے خیال کیا تو پہلی صدی میں عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ اور دوسری صدی میں امام شافعی رحمہم اللہ کو پایا۔ ایسا ہی امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ سے ہروی نے اور سند سے روایت کیا ہے۔ اس میں یہ ذکر ہے کہ آنحضرت ﷺ نے فرمایا ہے کہ میرے اہل بیت سے خدا ایسے لوگوں کو پیدا کرے گا جو ان کو دین کی بات بتاویں۔''

فَاسْأَلُوا أَهْلَ الذِّكْرِ إِنْ كُنْتُمْ لَا تَعْلَمُونَ

# فتاویٰ اہلحدیث

جلداول

از

مجتہد العصر حافظ عبداللہ محدث روپڑی

المتوفیٰ

۱۱ ربیع الثانی ۱۳۸۴ھ ○ ۲۰ اگست ۱۹۶۴ء

شائع کردہ

ادارۃ احیاء السنۃ النبویۃ

ڈی بلاک سٹیلائٹ ٹاؤن سرگودھا

(پاکستان)

## اعلام

نام کتاب ———— فتاویٰ اہل حدیث جلد اول
ترتیب وتدوین ———— تلمیذ محدث روپڑی محمد صدیق بن عبدالعزیز سرگودھا
تاریخ اشاعت ———— یکم جنوری ۱۹۷۳ء
تعداد ———— ایک ہزار
قیمت مجلد ———— بائیس روپے
پریس ———— الارشاد پرنٹنگ پریس لاہور
کتابت ———— محمد صدیق تسکین قلم
ملنے کا پتہ ———— ادارہ احیاء السنۃ النبویۃ ڈی بلاک سیٹلائٹ ٹاؤن سرگودھا

## اعتراف

فتاویٰ اہلحدیث کی پہلی جلد شائع ہوکر احباب تک پہنچ چکی ہے۔ مجھے اعتراف ہے کہ اس میں ایسی فروگذاشت ہوگئی ہیں، جس کی اصلاح اور تذکرہ ضروری تھا۔ اسی طرح حضرت محدث روپڑی رحمۃ اللہ علیہ کے کئی ایسے تلامذہ کے اسماء گرامی درج نہ ہوسکے جن کا تعارف نہایت ضروری تھا۔ ان میں سے حضرت محدث روپڑی کے بھائی مولانا حافظ عبدالرحمٰن اور دوسرے ابوالسلیم مولانا محمد یوسف صاحب ناظم دارالحدیث راجووال ضلع ساہیوال ہیں۔ اس تساہل پر مرتب ان سے معذرت خواہ ہے۔

(مرتب)

فَاسْأَلُوا أَهْلَ الذِّكْرِ إِنْ كُنْتُمْ لَا تَعْلَمُونَ

# فتاویٰ اہلحدیث

جلددوم

از

مجتہد العصر حافظ عبداللہ محدث روپڑی

المتوفیٰ

۱۱ ربیع الثانی ۱۳۸۴ھ ○ ۲۰ اگست ۱۹۶۴ء

شائع کردہ

ادارۃ احیاء السنۃ النبویۃ

ڈی بلاک سٹیلائٹ ٹاؤن سرگودھا

(پاکستان)

## اعلام

نام کتاب ———— فتاویٰ اہل حدیث جلددوم
ترتیب وتدوین ———— تلمیذ محدث روپڑی محمد صدیق بن عبدالعزیز سرگودھا
تاریخ اشاعت ———— یکم جنوری ۱۹۷۳ء
تعداد ———— ایک ہزار
قیمت مجلد ———— بائیس روپے
پریس ———— الارشاد پرنٹنگ پریس لاہور
کتابت ———— محمد صدیق تسکین قلم
ملنے کا پتہ ———— اول ادارہ احیاء السنۃ النبویۃ ڈی بلاک سیٹلائٹ ٹاؤن سرگودھا

## اعتراف

فتاویٰ اہلحدیث کی پہلی جلد شائع ہوکر احباب تک پہنچ چکی ہے۔ مجھے اعتراف ہے کہ اس میں ایسی فروگذاشت ہوگئی ہیں، جس کی اصلاح اور تذکرہ ضروری تھا۔ اسی طرح حضرت محدث روپڑی رحمۃ اللہ علیہ کے کئی ایسے تلامذہ کے اسماء گرامی درج نہ ہوسکے جن کا تعارف نہایت ضروری تھا۔ ان میں سے حضرت محدث روپڑی کے بھائی مولانا حافظ عبدالرحمٰن اور دوسرے ابوالسلیم مولانا محمد یوسف صاحب ناظم دارالحدیث راجووال ضلع ساہیوال ہیں۔ اس تساہل پر مرتب ان سے معذرت خواہ ہے۔

(مرتب)

مرقاۃ شرح مشکوٰۃ میں ہے تجدید دین کے یہ معنی ہیں کہ وہ شخص سنت کو بدعت سے ممیّز کرے گا اور علم کو پھیلاوے گا۔اہل علم کی عزت کرے گا اور بدعت کی بیخ کنی کرے گا۔اور اہل بدعت کی شوکت توڑے گا۔

تیسیر شرح جامع صغیر میں ہے:''ان یجدد مفعول یبعث لھا ای لھذہ الامۃ دینھا ان یبین السنۃ من البدعۃ و یعز اھلہ و یقمع البدعۃ و یکسر اھلہ''۔(مرقاۃ)

اس حدیث میں مجدد سے مراد عام ہے ایک آدمی ہو یا کئی ہوں۔وہ ہے جو سنت کی بدعت سے تمیز کرے اور اہل بدعت کو ذلیل۔

ابن کثیر رحمہ اللہ نے کہا ہے کہ ان اللہ یبعث لھذا الامۃ علی راس کل مائۃ سنۃ من رجلا او اکثر یجدد لھا دینھا ای یبین السنۃ من البدعۃ ویذل اھلھا قال ابن کثیر و یدعی کل قومٍ فی امامھم انہ المراد و الظاھر حملہ علی العلمآء من کل طائفۃ۔(تیسیر شرح جامع الصغیر)

ہر ایک گروہ اس امر کا مدعی ہے کہ اس گروہ کا امام اس حدیث میں مراد اور اس کا مصداق ہے اور ظاہر یہ کہ سبھی گروہ کے علماء کو اس میں داخل سمجھا جاوے۔(ابقاءُ المِننِ بِاِلْقَاءِ الْمِحَن:ص:۲۷۰تا۲۷۳)

## نام کتاب:۔فتاویٰ اہلحدیث (جلد اول)
## مصنف:۔مجتہد العصر حافظ عبداللہ محدث روپڑی رحمہ اللہ المتوفیٰ ۲۰ اگست ۱۹۶۴ء

**درویشانہ سادگی اور تعویذ کا استعمال:۔** حضرت امام عبدالجبار رحمہ اللہ کی خدمت اقدس میں سات آٹھ برس رہنے کی سعادت حاصل ہوئی اور انہی سے ظاہری و باطنی فیوض پائے اور تکمیل دینیات کی سند بھی انہی سے حاصل کی....... کم گو و خاموش طبع تھے، بے معنی اور لایعنی گفتگو سے پرہیز کرتے تھے۔غصے کی بات پر کسی کو گالی نہ دیتے،سادہ لباس پہنتے،داؤدی روزہ یعنی ایک دن روزہ رکھتے اور ایک دن افطار کرتے۔کھانا ایک وقت کا کھاتے۔سفر حضر میں تہجد پڑھتے اور ایک پارہ کی تلاوت کرتے۔فتویٰ اور تعویذ کے سلسلے میں جو لوگ آپ کی خدمت کرتے وہ بہت کم اپنے مصرف میں لاتے بلکہ اس کا بیشتر حصہ نیک جگہوں پر صرف کرتے۔(فتاوی اہلحدیث ج ا ص ۲۲)

**کوتاہی عمل پر خواب میں تنبیہ:۔** تلمیذ محدث روپڑی محمد صدیق بن عبدالعزیز ناظم ادارہ احیاء السنۃ النبویۃ سرگودھا بیان فرماتے ہیں کہ وفات سے چند روز پہلے کی بات ہے کہ محدث روپڑی نے (مجھے) فرمایا کہ اخبار تنظیم اہلحدیث میں مطبوعہ فتاویٰ اور میرے پاس غیر مطبوعہ پڑے ہیں۔فقہی ترتیب کے ساتھ ان کو شائع کرنے کا اہتمام کریں۔ان میں سے جن مسائل میں کمی محسوس ہو۔ان کا جواب لکھوالیا جائے۔مگر افسوس کہ یہ کام تغافل کی نظر ہو گیا او آپ کی زندگی میں اس کا آغاز نہ ہوسکا۔

۱۹۶۵ء میں حج بیت اللہ نصیب ہوا حرم میں آرام کی غرض سے لیٹا ہوا تھا۔نیند آ گئی۔خواب میں ملاقات ہوئی آپ رحمہ اللہ نے ارشاد فرمایا کہ اشاعت دین میں سستی کیسی؟ آنکھ کھلی آپ کے ان الفاظ کا دل پر ایک اثر تھا اور شائع کرنے کا عزم بالجزم کیا۔(فتاوی اہلحدیث ج ا ص ۱۱)

## شریعت،طریقت،حقیقت کی آسان وضاحت:

**سوال:** شریعت اور طریقت الگ دو مفہوم ہیں یا ایک ہی مفہوم کے دو نام ہیں؟

**جواب:** یہ مسئلہ بہت تفصیل طلب ہے،ہم اس پر کچھ زیادہ لکھنا چاہتے تھے لیکن عدیم الفرصت کے باعث مختصر مضمون پر اکتفاء کرتے ہیں......

رسول اللہ ﷺ کے زمانہ میں اور اس کے بعد خیر قرون میں شریعت۔طریقت،حقیقت،معرفت وغیرہ کوئی خاص اصطلاحیں نہ تھیں صرف شریعت کا لفظ دین کے معنی میں استعمال ہوتا تھا باقی الفاظ قریباً اپنے لغوی معنی پر تھے۔اس کے بعد جیسے فقہ والوں نے احکام کے درجات بتلانے کی غرض سے فرض واجب وغیرہ اصطلاحات مقرر کیں،اسی طرح صوفیائے کرام رحمہم اللہ نے تہذیب اخلاق یعنی علم تصوف میں سلوک عبد کے درجات ظاہر کرنے کی غرض سے یہ الفاظ مقرر کئے۔مثلاً شریعت عقائد اور ظاہر احکام کا نام رکھا جیسے نماز،روزہ وغیرہ۔طریقت ان پر

عمل کرنے میں ریاضت اور مجاہدہ نفس کرنا اور اپنے اندر اخلاص اور للّٰہیت پیدا کرنا۔ حقیقت ان کے اسرار پر مطلع ہو کر اپنا عمل اس کے مطابق کرنا جیسے شاہ ولی اللہ صاحب رحمہ اللہنے ''حجتہ اللہ البالغہ'' میں ان احکام کے اسرار لکھے یا نفس اور دل کے امراض پر مطلع ہو کر ہر ایک مرض کا مناسب علاج کرنا اور باطنی صحت کو قائم رکھنے کے اسباب پیدا کرنا۔ معرفت: کشف اور مراقبہ کی حالت ہے جو یقین اور اطمینان قلبی کا اعلیٰ مقام ہے اس وقت اللہ کے سوا کسی شے کی طرف نظر نہیں رہتی اور ذکر الٰہی میں وہ حلاوت اور لذت پاتا ہے کہ کوئی لذت اس کا مقابلہ نہیں کر سکتی بلکہ ذکر الٰہی ایک طرح سے اس کی غذا ہو جاتا ہے جس کے بغیر اس کی زندگی مشکل ہے۔

**شریعت اور طریقت کا تلازم:۔** ان چار مراتب کی مثال درخت کی سی ہے۔ مثلاً درخت کے لیے جڑیں اور تنا ہے ان کے بغیر درخت کا وجود ہی نہیں۔ پھر ٹہنیاں اور شاخیں ہیں یہ بھی درخت کے لیے لازمی ہیں۔ پھر پھل ہے پھر اس کی لذت ہے۔ ٹھیک اسی طرح تصوف ہے۔ شریعت کے بغیر تو تصوف کوئی چیز ہی نہیں نہ وہاں طریقت ہے نہ حقیقت نہ معرفت کیونکہ شریعت بمنزلہ جڑ اور تنے کے ہے۔ اس کے بعد طریقت کا مرتبہ ہے جو بمنزلہ ٹہنیوں اور شاخوں کے ہے۔ اس کے بغیر بھی تصوف کالعدم ہے۔ پھر حقیقت پھل کے قائم مقام ہے اور معرفت اس کی لذت کے قائم مقام ہے۔ جیسے درخت پھل اور اس کی لذت کے بغیر کامل نہیں اسی طرح بندہ بھی خدا کے نزدیک کمال کو نہیں پہنچتا جب تک اس کے اندر حقیقت اور معرفت پیدا نہ ہو جائے۔

**شرح فتوح الغیب سے وضاحت:۔** یہ چار قسمیں اس وقت ہوں گی جب طریقت کو اور معرفت کو بھی علم تصوف کی شاخیں شمار کریں۔ اگر طریقت کے معنی علم تصوف کے لیں جیسے اکثر صوفیاء استعمال کرتے ہیں تو اُس وقت علم تصوف کی صرف تین قسمیں ہوں گی۔ شریعت، حقیقت، معرفت۔ اگر معرفت کو حقیقت سے الگ شمار نہ کریں بلکہ حقیقت میں داخل کریں تو بھی علم تصوف کی صرف تین قسمیں ہوں گی۔ شریعت، طریقت، حقیقت۔ شیخ عبدالحق صاحب محدث دہلوی رحمہ اللہ ''شرح فتوح الغیب'' میں فرماتے ہیں دین ایک ہے اور شریعت، طریقت، حقیقت اس کے مراتب اور درجات ہیں (ملاحظہ ہو بلاغ المبین تصنیف شاہ ولی اللہ صاحب ص ۲۵ ملخصاً) شیخ عبدالحق صاحب نے معرفت کو الگ شاخ شمار نہیں کیا گویا اس کو حقیقت میں داخل کر دیا۔

**کشف المحجوب سے وضاحت:۔** شیخ علی بن عثمان ہجویری معروف بہ داتا گنج بخش لاہوری ''کشف المحجوب'' ص ۲۰ میں شیخ محمد بن فضل رحمۃ اللہ علیہ سے نقل کرتے ہیں۔ علم تین ہیں۔ علم باللہ، علم من اللہ، علم مع اللہ، یعنی علم توحید، علم شریعت، علم مقامات اولیاء جس کو زہد اور تقویٰ کہتے ہیں۔

''کشف المحجوب'' کے صفحہ ۱۵۹ میں فرماتے ہیں کہ شریعت اور حقیقت میں کسی نے فرق نہیں کیا (کہ آپس میں جدا ہو سکیں) کیونکہ شریعت، حقیقت کے بغیر نہیں اور حقیقت شریعت کے بغیر نہیں۔ اسی لیے کہتے ہیں لا الہ الا اللہ حقیقت ہے اور محمد رسول اللہ شریعت ہے اور شریعت معرفت دونوں حقیقت کی شاخیں ہیں۔ (انتہیٰ)

انہوں (شیخ علی بن عثمان ہجویری رحمہ اللہ) نے بھی علم تصوف کی تین قسمیں کر دی ہیں۔ شریعت، حقیقت، معرفت۔ لیکن ان کے نزدیک حقیقت کا معنی وہ نہیں جو اوپر بیان ہوا بلکہ حقیقت کے معنی علم توحید کے ہیں اسی لیے شریعت اور معرفت کو اس کی شاخیں قرار دیا ہے کیونکہ جو شخص خدا کو نہ مانے اُس کے نزدیک نہ شریعت نہ معرفت کچھ بھی نہیں۔

''کشف المحجوب'' میں ایک اور جگہ علم تصوف کی صرف دو قسمیں ظاہر باطن کر کے دونوں کو حقیقت کہہ دیا ہے چنانچہ ص ۱۶ میں کہا ہے کہ علم کی دو قسمیں ہیں: ظاہری، باطنی۔ ظاہری کے بھی اصول وفروع ہیں۔ باطنی کے بھی اصول وفروع ہیں۔ ظاہری کا اصول کلمہ شہادت ہے۔ '' **اشھدان لا الٰہ الا اللہ و اشھدان محمدًا عبدہ و رسولہ**'' اور فروع لوگوں کے ساتھ معاملات میں درستی رکھنا۔ اور باطنی کا اصول معرفت الٰہی کی تحقیق اور فروع نیت کا نیک اور صحیح کرنا اور ان میں سے ہر ایک کا دوسرے کے بغیر پایا جانا محال ہے۔ ظاہر باطن کے بغیر نہیں پایا جا سکتا اور باطن ظاہر کے بغیر نہیں پایا جا سکتا۔

**علم حقیقت کے تین رکن :۔** پھر علم حقیقت کے تین رکن ہیں: ا۔اللہ کی ذات کو جاننا کہ وہ موجود ہے اور ایک ہے۔۲۔خدا کی صفات کو جاننا، اس کے احکام کو ماننا اور بجالانا۔۳۔اس کے افعال کو اور اس کی حکمت کو جاننا (انتہی ملخصاً ص ۱۶)

اس سے معلوم ہوا کہ جیسے طریقت کا استعمال علم تصوف کے معنوں میں ہوتا ہے ایسے ہی حقیقت کا استعمال بھی کبھی ان معنوں میں ہوتا ہے۔

اس کے بعد کشف المحجوب میں فصل باندھ کر لکھا ہے کہ علم شریعت کے بھی تین رکن ہیں۔کتاب مجید، حدیث شریف، اجماع، خداوند تعالیٰ کی ذات، صفات اور افعال کے ثابت کرنے پر خداوند تعالیٰ کا قول ہی دلیل ہے (انتہیٰ ملخصاً ص ۱۶) آگے چل کر سنت اور اجماع کا ذکر کیا ہے۔اس سے معلوم ہوا کہ علم شریعت، علم حقیقت کے دلائل ہیں اسی طرح اور بزرگوں نے بھی ان الفاظ کے معانی انہی کے قریب قریب بیان کیے ہیں۔

**شریعت وطریقت آپس میں بالکل جدا نہیں:۔** خلاصہ یہ کہ شریعت، طریقت، حقیقت، معرفت خواہ الگ الگ شاخیں ہوں یا ایک ہوں اور الگ ہونے کی حالت میں چار ہوں یا کم ہوں کسی صورت میں ایک دوسرے سے جدا نہیں ہو سکتے جو ایک دوسرے سے جدا ہونے کے قائل ہیں وہ ان کی حقیقت سے ناواقف ہیں۔اللہ ان کو سمجھ دے اور راہ راست کی توفیق بخشے۔آمین

## محدث روپڑی اور صوفیاء کا استقامت علیٰ الشریعت

**وضاحت:** آگے شیخ محدث روپڑی رحمۃ اللہ علیہ ایک شبہ اور اسکے کئی جوابات کے تحت تفصیل سے اسکی وضاحت فرماتے ہیں کہ طریقت شریعت سے علیحدہ کوئی چیز نہیں اور اسکی تائید میں کبار اسلاف صوفیاء کے اقوال بھی نقل فرماتے ہیں جو خلاصتاً پیش کیے جاتے ہیں۔(از مرتب اثری)

**شیخ ابن عربی اور شریعت کی اہمیت:۔** معتبر کتابوں میں جو کچھ ان (اولیاء) کے احوال درج ہیں ان سے یہی ثابت ہوتا ہے کہ وہ اپنے مریدوں کو غیر اللہ کی طرف نظر ڈالنے سے منع کرتے تھے، شیخ الشیوخ ابن عربی رحمہ اللہ ''عوارف المعارف'' میں لکھتے ہیں کہ مرید راست باز اور مخلص بندہ نہیں بنتا جب تک شریعت کی پوری پابندی نہ کرے اور اپنی نظر مخلوق سے نہ ہٹائے۔ابتدائی مراحل طے کرنے والوں پر جو گمراہی کی آفت آتی ہے اس کی وجہ صرف یہی ہے کہ ان کی نظر مخلوق کی طرف ہوتی ہے اور رسول اللہ ﷺ سے ہمیں حدیث پہنچی ہے کہ بندے کا ایمان کامل نہیں ہوتا جب تک اس کی نظر میں تمام لوگ سینگنیوں کی طرح نہ معلوم ہوں اور اپنے نفس کو اس سے بھی چھوٹا نہ دیکھے۔

**خواجہ بہاؤالدین نقشبندی اور تقاضا توحید:۔** مولانا جامی رحمہ اللہ نے ''نفحات الانس'' میں......خواجہ بہاؤالدین رحمہ اللہ سے نقل کیا ہے کہ خواجہ بہاؤالدین نقشبند یہ رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں خدا کا مجاور بننا بندوں کے مجاور بننے سے زیادہ لائق ہے۔یعنی مسجدوں میں بیٹھنا چاہیے نہ کہ قبروں پر۔تو قبروں کی پرستش کب تک کرے گا خدا کے مردوں جیسے کام کر یعنی شریعت پر چل۔

**سردار اولیاء کا عقیدہ توحید:۔** شاہ عبدالقادر جیلانی رحمہ اللہ جو مشائخ کے سردار اور اولیاء اللہ کے سرکردہ ہیں ''فتوح الغیب'' میں فرماتے ہیں جو دنیا اور آخرت میں سلامتی چاہتا ہے وہ صبر اور رضا بالقضاء کو اپنا شیوہ بنائے اور مخلوق کے پاس اپنی مصیبت کی شکایت اور اپنی ضرورتوں کا پیش کرنا ترک کردے اور خدا کی طرف سے کشادگی کا انتظار کرے کیونکہ خدا غیر سے بہتر ہے۔

**شیخ عبدالحق دہلوی اور شریعت کی اہمیت:۔** شیخ عبدالحق دہلوی رحمۃ اللہ علیہ کے حوالے سے لکھا ہے کہ حقیقت شریعت سے الگ نہیں اصل میں شریعت ہے ایمان والے اس کا مشاہدہ کرتے ہیں اور اس کی تہہ میں پہنچتے ہیں۔......

**ابوسلیمان دارانی اور سنت کی اہمیت:۔** ابوسلیمان دارانی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ بہت دفعہ وجدانی نکتہ مجھ پر کھلتا ہے اور بہت اچھا معلوم ہوتا ہے مگر میں اس کو دو گواہوں عادل کی گواہی کے بغیر قبول نہیں کرتا۔ایک کتاب اللہ اور دوسرا سنت رسول اللہ ﷺ۔

اس بات کو یاد رکھنا چاہیے کہ مراقبہ اور توحید کا مرتبہ شرعی حدود کی حفاظت کے ساتھ صدیقوں اور عارفوں کا مقام ہے جو اہل تحقیق ہیں۔بعض لوگ اس مقام پر پریشان ہو جاتے ہیں بعض اپنے آپ کو دائرہ اسلام سے باہر کر دیتے ہیں۔خلاصہ یہ کہ شریعت طریقت سے الگ

شئے نہیں بلکہ دین ایک ہے اور یہ اس کی شاخیں، مراتب اور درجات ہیں۔ اللہ حق کہتا ہے اور سیدھا راستہ بتلاتا ہے۔

**مراقبہ سے اتباع سنت کا حصول:۔** شیخ ابو عبداللہ حارث بن اسدی محاسبی رحمہ اللہ جو علماء و مشائخ میں سے ہیں اور مقتداء میں اہل طریقت میں سے ہیں۔ فرماتے ہیں جس کا باطن مراقبہ اور اخلاص سے صحیح ہو گیا اُس کے ظاہر کو اللہ تعالیٰ ریاضت اور اتباع سنت کے ساتھ خوبصورت کر دیتا ہے۔

**شیخ ابو حفص کبیر حداد اور کتاب وسنت کی پابندی:۔** ابو حفص کبیر حداد رحمہ اللہ جو اہل طریقت کے بڑوں سے ہیں۔ فرماتے ہیں جو شیخ اپنے اقوال، افعال اور احوال کو دو ترازو، کتاب وسنت کے ساتھ نہ تولے اور اپنے خیالات پر غلط ہونے کی تہمت نہ لگائے تو اس شخص کا شمار مردوں کے دفتر میں نہ کرو۔

**سلطان العارفین اور احتیاط حدود شرع:۔** شیخ ابو یزید بسطامی رحمہ اللہ جو مشائخ میں سلطان العارفین کے لقب سے پکارے جاتے ہیں۔ فرماتے ہیں اگر تم کسی شخص کو دیکھو کہ قسم قسم کی کرامات دیا گیا ہے یہاں تک کہ ہوا میں بیٹھتا ہے پانی پر چلتا ہے تو اس کا کچھ اعتبار نہ کرو جب تک یہ نہ دیکھ لو کہ امر ونہی کی پابندی اور حدود کی حفاظت اور احکام شرعیہ کی ادائیگی میں کیسا ہے۔

**پیشوا اہل طریقت سنت نبوی ﷺ کے قدم بقدم:۔** سید الطائفہ جنید بغدادی رحمہ اللہ جو تمام اہل طریقت کے پیشوا ہیں فرماتے ہیں۔ مخلوق کی سانس کی گنتی کے بقدر خدا کی طرف راستے ہیں اور سب بند ہیں۔ مگر جو رسول ﷺ کے قدم بقدم چلا اس کا رستہ خدا تک پہنچتا ہے۔

ان بزرگوں کے کلام کا خلاصہ یہ ہے کہ سنت رسول ﷺ کی پیروی واجب ہے امر ونہی شرعی کی پابندی لازم ہے

(فتاویٰ اہلحدیث جلد نمبر ایک صفحہ نمبر 44 تا 52)

## شیخ ابن عربی کے بارے میں راہِ اعتدال

**سوال:۔** ابن عربی کے اچھا ہونے کی نسبت علماء مختلف میں فیصلہ کن بات کیا ہے؟

**جواب:۔** جب مسائل میں علماء کا اختلاف ہو جاتا ہے۔ ایسے ہی کسی کی نسبت فتویٰ لگانے میں بھی اختلاف رائے ہو جاتا ہے جس کی وجہ یہ ہوتی ہے کہ انسان کی حالت ہمیشہ ایک نہیں ہوتی۔ ایک وقت انسان سے لغزش ہو جاتی ہے تو دوسرے وقت رجوع کر لیتا ہے۔ کسی کو رجوع کا پتہ لگتا ہے۔ کسی کو نہیں لگتا۔ جس کو لگ گیا اس نے اس پر نیک گمان کیا اور دوسرا بدستور بدگمان رہا۔ کبھی غلطی پر اطلاع نہیں ہوتی تو انسان اسی طرح غلطی پر گزر جاتا ہے۔ جن کو حالات کا پورا علم نہیں ہوتا وہ تو صرف غلطی دیکھ کر بدگمان ہو جاتے ہیں اور جو پورے واقف ہوتے ہیں وہ جانتے ہیں کہ یہ دیدہ و دانستہ اس غلطی پر نہیں تھا۔ بلکہ اس کا باعث بے خبری تھی اور کبھی ایک بات ایک کی نظر میں گمراہی ہوتی ہے دوسرے کی نظر میں گمراہی نہیں ہوتی۔ اس لیے بھی فتویٰ میں اختلاف ہو جاتا ہے۔ غرض اس قسم کے وجوہات پیدا ہو کر اختلاف رائے کا باعث بن جاتے ہیں اور بعض دفعہ ہٹ دھرمی کے طور پر بھی کسی کو اچھا برا کہا جاتا ہے.......

اب ہمیں اس موقعہ پر کیا کرنا چاہیے جو بات ان کی غلط ہے اس کو غلط کہنا چاہیے اور ان کی ذات کی نسبت اس آیت پر عمل کرنا چاہیے۔

**تلك امة قدخلت لها ماكسبت ولكم ماكسبتم ولا تسئلون عما كانوا يعلمون۔**

یہ امت تحقیق گزر چکی اس کے لیے ہے جو کچھ اس نے کمایا اور تمہارے لیے ہے جو کچھ تم نے کمایا اور تم ان کے عمل سے نہیں پوچھے جاؤ گے۔ (عبداللہ امرتسری روپڑی ۹ فروری ۱۹۶۰) (فتاویٰ اہلحدیث ج1 ص 43)

## محدث روپڑی اور مسئلہ وحدۃ الوجود اور وحدۃ الشہود

**سوال:۔** مسئلہ وحدۃ الوجود اور وحدۃ الشہود کی صوفیاء کے نزدیک کیا تعریف ہے؟ اور محققین علماء اس کے کیا معنی مراد لیتے ہیں؟ اور یہ توحید وحدۃ الوجود اور وحدۃ الشہود کی زمانہ سلف میں تھی یا نہیں؟

**جواب:**۔مولانا جامی رحمہ اللہ نے اپنی کتاب ''نفحات الانس من حضرات القدس فارسی'' کے صفحہ ۷ الغایت صفحہ ۲۰ میں بحوالہ ترجمۃ العوارف باب اول توحید کے چار مراتب لکھے ہیں۔اصل عبارت نقل کر کے اس کا ترجمہ کرنے سے تو بات بہت طویل ہو جائے گی۔اس لیے کسی قدر توضیح کے ساتھ اُردو خلاصہ پر اکتفاء کی جاتی ہے جس کو زیادہ تفصیل کا شوق ہو وہ اصل کتاب ملاحظہ کرے۔

اول توحید ایمانی، دوم توحید علمی، سوم توحید حالی، چہارم توحید الٰہی

**توحید ایمانی:**۔ عوام کی توحید ہے یعنی کتاب وسنت کے مطابق خدا کو وحدہ لاشریک سمجھنا اور اس کی عبادت میں کسی کو شریک نہ کرنا۔ دل میں اس کا اعتقاد رکھنا اور زبان سے اقرار کرنا اور یہ توحید مخبر صادق کی خبر کے تصدیق کرنے کا نتیجہ ہے اور ظاہری علم سے حاصل ہے اور صوفیاء کرام اس توحید میں عام مومنوں کے ساتھ شریک ہیں اور باقی قسموں میں ممتاز ہیں۔

**توحید علمی:**۔ باطنی علم سے حاصل ہوتی ہے جس کو علم الیقین کہتے ہیں اور وہ اس طرح ہوتی ہے کہ انسان کا یقین اس حد تک پہنچ جائے کہ موجود حقیقی اور مؤثر مطلق بجز خدا کسی کو نہ جانے تمام ذات وصفات اور افعال کو خدا کی ذات، صفات اور افعال کے سامنے ہی سمجھے۔ ہر ذات کو اس کی ذات کا اثر خیال کرے اور ہر صفت کو اس کی صفت کا پرتو جانے۔مثلاً جہاں علم، قدرت، ارادہ، سننا، دیکھنا پائے ان سب کو خدا تعالیٰ کے علم، قدرت، ارادہ، سننے، دیکھنے کے آثار سے سمجھے۔اسی طرح باقی صفات وافعال کو خیال کرے گویا ظاہری اسباب کا پردہ درمیان میں نہ دیکھے اور سب کچھ مؤثر حقیقی کی طرف سے سمجھے یہاں تک کہ ظاہری اسباب سے متاثر نہ ہو۔مگر چونکہ اس مرتبہ میں حجاب باقی رہتا ہے اس لیے اکثر اوقات نظر ظاہری اسباب کی طرف چلی جاتی ہے جو شرک خفی کی قسم ہے۔

**توحید حالی:**۔ یہ ہے کہ قریب قریب تمام حجابات درمیان سے اُٹھ جاتے ہیں اور موحد مشاہدہ جمال وجود واحد کا کرتا ہے جیسے ستاروں کا نور آفتاب کے نور میں غائب ہو جاتا ہے اسی (کے) قریب قریب تمام وجودات موحد کی نظر سے غائب ہو جاتے ہیں۔ یہاں تک کہ توحید کی صفت کو بھی اسی وجود واحد کی صفت دیکھتا ہے اور اپنے مشاہدہ کو بھی اسی وجود واحد کی صفت دیکھتا ہے۔غرض اس کی نظر میں وحدت ہوتی ہے دوئی کا وہاں دخل نہیں رہتا۔اس طریق سے موحد کی ہستی بحرِ توحید کا ایک قطرہ ہو کر اس میں مضمحل ہو جاتی ہے اور ایسی گھل مل جاتی ہے کہ وہاں انتشار نہیں رہتا۔

**سرتاج صوفیاء کی توحید:**۔ اسی بنا پر جنید بغدادی رحمہ اللہ (سرتاج صوفیاء) نے کہا ہے:۔''**التوحید معنی یضمحل فیه الرسوم ویندرج فیه العلوم ویکون الله کمالم یزل**''

یعنی توحید ایک معنی ہے جس میں رسمی وجود حقیقی وجود میں گھل مل جاتے ہیں اور علوم اس میں مندرج ہو جاتے ہیں۔گویا خدا ویسے کا ویسا ہے کوئی چیز پیدا ہی نہیں کی۔''

یہ توحید مشاہدہ سے پیدا ہوتی ہے اور توحید علمی مراقبہ سے۔مراقبہ ظاہر کی طرف سے توجہ ہٹا کر جمال محبوب کا انتظار ہے اور مشاہدہ محبوب کا دیدار ہے۔توحید علمی میں اکثر لوازم بشریہ باقی رہتے ہیں اور توحید حالی میں تھوڑے باقی رہتے ہیں جس کی وجہ یہ ہے کہ انسان دنیا میں ترتیب افعال اور تہذیب اقوال کے ساتھ مکلّف ہے اور مکلّف اسی صورت میں رہ سکتا ہے کہ اس کے ساتھ کچھ لوازم بشریہ رہیں جن کا اس کو مقابلہ کرنا پڑے اسی بنا پر ابوعلی دقاق رحمہ اللہ نے کہا ہے۔ ''**التوحید غریم لا یقضی دینه وغریب لایودی حقه**''

''یعنی توحید ایسا قرض خواہ ہے کہ اس کا قرض پورا نہیں ہو سکتا اور ایسا مسافر ہے کہ اس (کی مہمانی) کا حق ادا نہیں ہو سکتا۔''

دُنیا کی کبھی کبھی خالص حقیقت توحید جس میں یکبارگی آثار اور رسمی وجود گم ہو جاتے ہیں بجلی کی چمک کی طرح نمودار ہوتی ہے اور فی الفور بجھ جاتی ہے اور رسمی وجودات کا اثر دوبارہ لوٹ آتا ہے اور اس حالت میں شرک خفی کا نام ونشان نہیں رہتا۔انسان کے لیے توحید میں اس سے بڑھ کر اور کوئی مرتبہ ممکن نہیں۔

**توحید الٰہی:**۔ یہ ہے کہ خدا تعالیٰ خود اپنی ذات میں بغیر اس کے دوسرا اس کی طرف وحدت کی نسبت کرے ازل میں ہمیشہ وحدت

سے موصوف رہا چنانچہ حدیث میں ہے: "كان الله ولم يكن معه شئ" یعنی "خدا تعالیٰ تھا اور اس کے ساتھ کوئی دوسری شئے نہ تھی۔ اور اب بھی اسی طرح ہے اور ابدالآباد اسی طرح رہے گا۔ چنانچہ قرآن مجید میں ہے "كل شئ هالك الا وجهه" یعنی ہر شئے ہلاکت والی ہے مگر خدا کی ذات۔ اس آیت میں یہ نہیں کہا کہ ہر شئے ہلاک ہو جائے گی۔ بلکہ "ہالک" کہا ہے جس کا مطلب یہ ہے کہ اس وقت بھی ہلاکت والی ہے یعنی نیست اور فانی ہے اس کی مثال اس طرح ہے جیسے رسی جلا دی جائے تو اس کے بل بدستور نظر آتے ہیں اور معلوم ہوتا ہے کہ رسی قائم ہے حالانکہ حقیقت میں رسی فنا ہو چکی ہوتی ہے اور اس حالت کے مشاہدہ کے لیے قیامت کا حوالہ دینا یہ مجوبوں کے لیے ہے ورنہ ارباب بصیرت اور اصحابِ مشاہدہ جو زمان و مکان کے تنگ کوچہ سے گذر کر خلاصی پا گئے یہ وعدہ ان کے حق میں قیامت تک اُدھار نہیں بلکہ نقد ہے یعنی مجوبوں کے لیے جو مشاہدہ قیامت کو ہوگا ارباب بصیرت کے لیے اس وقت ہو رہا ہے۔

یہ توحید الٰہی نقص وعیب سے بری ہے۔ برخلاف توحید مخلوق کے وہ بوجہ نقص وجود کے ناقص ہے۔

**وحدت الوجود اور شہود کامل حضوری کا نام ہے:۔** یہ چار قسمیں توحید کی صوفیاء کے ہاں مشہور ہیں۔ اخیر کی دو وہی ہیں جن کے متعلق آپ نے سوال کیا ہے یعنی توحید حالی "وحدۃ الشہود" ہے اور توحید الٰہی "وحدۃ الوجود" ہے۔ یہ اصطلاحات زیادہ تر متأخرین صوفیاء (ابن عربی رحمہ اللہ وغیرہ) کی کتب میں پائی جاتی ہیں۔ متقدمین کی کتب میں نہیں۔ ہاں مراد ان کی صحیح ہے توحید ایمانی اور توحید علمی تو ظاہر ہے۔ توحید حالی کا ذکر اس حدیث میں ہے۔" **ان تعبدالله كانك تراه فان لم تكن تراه فا نه يراك**" یعنی "خدا کی اس طرح عبادت کر گویا کہ تو اُس کو دیکھ رہا ہے۔ پس اگر تو نہ دیکھے تو وہ تجھے دیکھ رہا ہے۔

یہ حالت چونکہ اکثر طور پر ریاضت اور مجاہدہ سے تعلق رکھتی ہے۔ اس لیے یہ عقل سے سمجھنے کی شئے نہیں ہاں اس کی مثال عاشق و معشوق سے دی جاتی ہے۔ عاشق جس پر معشوق کا تخیل اتنا غالب ہوتا ہے کہ تمام اشیاء اس کی نظر میں کالعدم ہوتی ہیں۔ اگر دوسری شئے کا نقشہ اس کے سامنے آتا ہے تو محبوب کا خیال اس کے دیکھنے سے حجاب ہو جاتا ہے گویا ہر جگہ اس کو محبوب ہی محبوب نظر آتا ہے خاص کر خدا کی ذات سے کسی کو عشق ہو جائے تو چونکہ تمام اشیاء اس کے آثار اور صفات کا مظہر ہیں اس لیے خدائی عاشق پر اس حالت کا زیادہ اثر ہوتا ہے یہاں تک ہر شئے سے اس کو خدا نظر آتا ہے وہ شئے نظر نہیں آتی ہے جیسے شیشہ دیکھنے کے وقت چہرے پر نظر پڑتی ہے نہ کہ شیشہ پر۔

**کشف المحجوب کی تائید:۔** شیخ مخدوم علی ہجویری رحمہ اللہ معروف بہ "داتا گنج بخش" جن کا لاہور میں مزار مشہور ہے۔ انہوں نے اپنی کتاب "کشف المحجوب" باب مشاہدہ میں صوفیاء کے اقوال اس قسم کے بہت لکھے ہیں جن کا خلاصہ یہی ہے جو بیان ہوا ہے کہ غلبہ محبت اور کمال یقین کی وجہ سے ایسی حالت ہو جاتی ہے کہ غیر خدا پر نظر ہی نہیں پڑتی۔ اسی طرح دوسرے بزرگوں نے اپنی تصانیف میں لکھا ہے مگر یہ بات یاد رکھنی چاہیے کہ خواص کی دو حالتیں ہیں جلوت اور خلوت۔ جلوت لوگوں سے اختلاط اور میل جول کی حالت ہے اور خلوت علیحدگی اور تنہائی کی حالت ہے جس میں ظاہراً باطناً خدا کی طرف توجہ ہوتی ہے۔ جلوت میں تبلیغ کا کام ہوتا ہے اور خلوت میں نفس کی اصلاح اور دل کی صفائی ہوتی ہے۔ قرآن مجید میں سورۃ مزمل کے شروع میں ان دونوں حالتوں کا بیان ہے چنانچہ ارشاد ہے:۔

"**ان نا شئة الليل هى اشدوطئا وّاقوم قيلا ، اِنّ لك فى النّهار سبحا طويلا**"

"رات کا قیام نفس کے لتاڑنے کے لیے سخت ہے اور زبان کو بہت درست رکھنے والا ہے۔ بے شک تجھے دن میں طویل شغل ہے۔"

ان دونوں آیتوں میں ان دونوں حالتوں کا ذکر ہے جن کی یہ دونوں حالتیں قائم ہیں ان کی توریس ہی نہیں اوّل نمبر ان میں انبیاء علیہم السلام کا ہے پھر درجہ بدرجہ ان کے جانشینوں کا ہے۔ (فتاویٰ اہلحدیث ج۱ ص150 تا154)

**خواب میں انبیاء سے ملاقاتیں:۔** خوابات میں ملاقات سے انکار نہیں۔ خواب میں رسول اللہ ﷺ سے ملاقات ہوتی ہے مسائل بھی دریافت کر لیے جاتے ہیں۔ اسی طرح دوسرے بزرگ بھی ملتے ہیں مگر یہ شئے اختیاری نہیں جب خدا چاہتا ہے ایسا ہو جاتا ہے۔ (فتاویٰ اہلحدیث ج۱)

**استخارہ اور الہام کی تعریف:۔** جو استخارہ سے معلوم ہوتا ہے وہ بیداری میں ہوتو الہام ہی ہے اور غیر نبی کا الہام دلیل ظنی ہے اور اس میں شیطان کا دخل بھی ممکن ہے اس لیے شریعت کے خلاف ہو تو معتبر نہیں اور کسی پر نیک و بد کا حکم بھی اسی درجہ کا ہوگا جس درجہ کا الہام ہے اگر کسی کامل بزرگ کا ہے تو وہ زیادہ قابل اعتماد ہے ورنہ معمولی ہے۔(عبداللہ امرتسری ۷محرم الحرام ۱۳۵۷)(فتاویٰ اہلحدیث ج1 ص156)

وضاحت: شیخ الحدیث محدث روپڑی ایک سوال کے جواب میں روحانی بقاء اور باطنی نشوونما کی ضرورت کو بیان کرتے ہوئے فرماتے ہیں۔(از مرتب اثری)

**روحانی بقاء کے لیے عبادت کی ضرورت:۔** ’’خدا بے شک ہماری عبادت کا بھوکا نہیں لیکن ہم تو خدا کی عبادت کے بھوکے ہیں جیسے کھائے پیئے بغیر ہماری جسمانی حیات قائم نہیں رہ سکتی۔اسی طرح ہماری روحانی بقاء عبادت کے بغیر نہیں ہوسکتی کیونکہ روحانی بقاء وصال الٰہی سے ہے اور وصال الٰہی عبادت الٰہی سے ہے۔پس اس حیثیت سے عبادت الٰہی کی ہمیں زیادہ ضرورت ہے‘‘۔(فتاویٰ اہلحدیث ج1 ص168)

**وضاحت:** اس سے اندازہ ہوتا ہے کہ ہمارے اسلاف علمی تفوق میں کمال مہارت کے باوجود بھی روحانی بقاء کو وصول الی اللہ میں کتنا معین سمجھا کرتے تھے۔(از مرتب اثری)

**تعویذات کا حکم:۔سوال:** آیات قرآنی سے تعویذ گلے میں ڈالنا یا بازو پر باندھنا جائز ہے یا نہیں؟ جواز یا عدم جواز پر قرآن وحدیث سے کیا دلیل ہے؟(السائل:۔حاجی ابراہیم حسین سیٹھ بنگلور مورخہ ۲۳۔۱۲۔۴۰)

**جواب:**۔مشکوٰۃ میں ہے:۔ عمرو بن شعیب اپنے باپ وہ اپنے دادا سے(عبداللہ بن عمرؓ) سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا، جو اپنی نیند میں گھبرائے وہ یہ کلمات پڑھے ’’اعوذ بکلمات اللہ التامات من‘‘الخ یعنی میں خدا کے پورے کلمات کے ساتھ پناہ پکڑتا ہوں اس کے غضب سے اس کے عذاب سے اس کے بندوں کے شر سے شیاطین کے وسوسوں سے اور اس سے کہ میرے پاس حاضر ہوں۔پس وہ خواب اس کو بالکل نقصان نہیں دے گا اور عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ کی اولاد سے جو بالغ ہوجاتا،عبداللہ بن عمرؓ اس کو یہ کلمات سکھا دیتے اور جو نابالغ ہوتا کاغذ پر لکھ کر اس کے گلے میں ڈال دیتے۔(مشکوٰۃ باب الاستعاذہ ص۲۱۷)

**وضاحت از محشی:** بعض کہتے ہیں کہ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ تعویذ ڈالنا ہو تو نابالغوں کو ڈالو۔بالغوں کو نہ ڈالو۔مگر یہ کہنا ٹھیک نہیں کیونکہ اگر بالغوں کے لیے ناجائز ہوتا تو نابالغوں کے لیے بھی ناجائز ہوتا جیسے سونا چاندی ریشم وغیرہ کیونکہ عموماً چھوٹے بڑوں کے لیے اس قسم کے احکام یکساں ہوتے ہیں۔خاص کر جہاں ان پڑھ اس بارہ میں بچوں کے حکم میں ہیں۔کیونکہ ان کو پڑھنا مشکل ہے ہاں اس سے یہ ضرور نکلتا ہے کہ پڑھنا افضل ہے حتی الوسع اس کی کوشش چاہیے۔(فتاویٰ اہلحدیث ج اص189 ملخصاً)

**غیر مسلم کے لیے تعویذ کا جواز:۔ سوال:**۔غیر مسلم کو ایسا تعویذ دینا جائز ہے جس میں قرآن مجید کے الفاظ بسم اللہ وغیرہ ہوں؟

**جواب:** اس سے پرہیز چاہیے حدیث میں ہے کہ دشمن کی زمین میں قرآن مجید نہ لے جاؤ۔ایسا نہ ہو وہ اس کی بے ادبی کرلے اور آیت کریمہ ’’لا یمسہ الا المطھرون‘‘ میں اس کی مؤید ہے کہ کافر کا ہاتھ قرآن مجید کو نہ لگنا چاہیے میرا عمل اسی پر ہے آیت کی بجائے اس کا ترجمہ لکھ کر دیتا ہوں۔(شیخ الحدیث عبداللہ امرتسری روپڑی ۱۹ جمادی الثانی ۱۳۵۹ء)(فتاویٰ اہلحدیث ج اص201)

**معجزات اور کرامات کا ثبوت:۔ سوال:**۔معجزات کے دکھلانے سے حضرت کا انکار اور خلفاء راشدین کے حالات میں اتنی کرامات کا ذکر نہیں۔جتنی کرامات دوسرے بزرگوں کے متعلق بیان کی جاتی ہے اس کی کیا وجہ ہے؟

جواب:۔معجزات آپ ﷺ نے بہت دکھلائے ہیں جن کی تفصیل قرآن وحدیث میں ہے جنگ بدر میں ۳۱۳ کا بغیر سامان جنگ کے ہزار آدمی مسلح پر غالب آنا۔پھر اسی جنگ میں مسلمانوں کا کافروں کو اپنے سے دوگنا نظر آنا اور مسلمانوں کو کافروں کا تھوڑے نظر آنا یہ معجزہ قرآن میں ہے۔ہزار فرشتہ بلکہ پانچ ہزار فرشتے کے اُترنے کا بھی ذکر ہے، پھر مٹھی بھر کنکروں کا پھینکنا جو سب کفار کی نظر میں پڑ گئیں اور چاند کا

دو ٹکڑے ہونا یہ بھی قرآن میں موجود ہے، احادیث میں بے حساب معجزات کا ذکر ہے اس طرح صحابہ رضی اللہ عنہم کی کرامتیں بھی بے شمار ہیں معجزات اور کرامات حسب ضرورت ظاہر ہوتے ہیں۔ان کی کمی بیشی روحانیت کی کمی بیشی سے نہیں ہوتی بلکہ جیسے جیسے موقع آ پڑتے ہیں خدا تعالیٰ خرق عادت کے ذریعے سے ان موقعوں کو نبھانا چاہتا ہے تو خرق عادت ظاہر کر دیتا ہے۔رہا بعض دفعہ معجزہ دکھلانے سے انکار تو اس کی وجہ بھی یہی ہے کہ جب دیکھا کہ ضرورت نہیں یا اس کا نتیجہ اچھا نہیں ہوگا۔معجزہ دکھلانے سے انکار کر دیا۔

(عبداللہ امرتسری روپڑی ۲۷ ربیع الثانی ۱۳۵۲ھ بحوالہ: فتاویٰ اہلحدیث ج اص 225)

**وضاحت از مرتب اثری**:۔ہم اہلحدیث حضرات پر معجزے اور کرامات کا منکر ہونے کا الزام لگانے والے قیامت کی جوابدہی سے ڈریں کہ وہ ان نفوس کے سامنے کیا جواب دیں گے جو ہمیشہ اظہار حق کے لیے پیش پیش رہے۔

**تبرک باآثار صالحین**:۔ تبرک باآثار صالحین سے کسی کو انکار نہیں لیکن اسی طریق پر ہونا چاہیے۔جیسے صحابہ رضی اللہ عنہم یا خیر قرون نے حاصل کیا۔...... (فتاویٰ اہلحدیث ج اص 347)

## نام کتاب:۔فتاویٰ اہلحدیث (جلد دوئم)
## مصنف:۔مجتہد العصر حافظ عبداللہ محدث روپڑی المتوفی ۲۰ اگست ۱۹۶۴ء

**ننگے سر نماز پڑھنا**:۔ **سوال**:۔کیا ننگے سر نماز جائز ہے۔رسول اللہ ﷺ سر پر ٹوپی رکھتے یا نہ رکھتے۔اگر رکھتے تو نماز کے وقت سر سے اُتار کر زمین پر یا جیب میں رکھ کر ننگے سر نماز پڑھتے یا ٹوپی پہن کر نماز پڑھتے۔

(وضاحت از مرتب اثری) اس سوال کی تفصیل بیان فرماتے ہوئے اور حد ادب کو ملحوظ رکھتے ہوئے شیخ الحدیث ارشاد فرماتے ہیں کہ" عام حالت سلف یہی تھی کہ وہ پگڑی اور ٹوپی کے ساتھ نماز پڑھتے"۔(فتاویٰ اہلحدیث ج ۲ ص 17)

**محدث روپڑی کا احترام رسالت ﷺ**:۔**سوال**: زید کہتا ہے:" **اللهم صلّ علی سیّدنا محمد وعلیٰ اٰل سیدنا محمد وبارك وسلم**" یہ درود پڑھنا جائز نہیں کیونکہ سید کا لفظ کسی حدیث میں نہیں آیا۔اس واسطے یہ منع ہے۔عمرو کہتا ہے کہ یہ درود پڑھنا جائز درست ہے۔سیدنا کا لفظ شرافت وفضیلت کے لیے پڑھے تو کوئی منع نہیں۔(صدور دین)

**جواب**: حدیث میں ہے کہ عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما تلبیہ میں بعض الفاظ اپنی طرف سے زیادہ کر دیا کرتے تھے۔امام شافعی رحمہ اللہ کہتے ہیں۔عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے جو کچھ زیادہ کیا۔وہ جائز ہے لیکن رسول ﷺ کے لفظ پر اکتفاء کرنا مجھے زیادہ محبوب ہے۔اس بنا پر اگر جائز لفظ بڑھا لے تو کوئی حرج نہیں۔ہاں بہتر آپ ﷺ کے الفاظ پر اکتفاء ہے اور سید کا لفظ آپ ﷺ کے حق میں جائز ہے۔چنانچہ فرمایا۔

"**انا سیّد ولد ادم یوم القیمة**"(مشکوۃ باب فضائل سید المرسلین) یعنی" میں اولاد آدم کا سردار ہوں قیامت کے دن"

ایک حدیث میں ہے۔صحابہ رضوان اللہ علیہم نے آپ ﷺ کو سیدنا (ہمارے سردار) کہا تو فرمایا سید، اللہ تعالیٰ ہے پھر صحابہ رضی اللہ عنہم نے کہا آپ ﷺ ہمارے افضل ہیں۔تو فرمایا یہ اس کا بعض کہو۔(مشکوۃ باب المفاخرہ فصل ۲)

خیر جواز میں تو کوئی شبہ نہیں لیکن بہتر یہ ہے کہ زیادہ نہ کرے۔(عبداللہ امرتسری روپڑی ۱۲ شوال ۱۳۵۸ھ۔۲۴ نومبر ۱۹۳۹ء)

(فتاویٰ اہلحدیث ج ۲ ص 185)

**قبر پر ہاتھ اٹھا کر دعا کرنا افضل ہے**:۔ **سوال**:۔میت کو قبر میں دفن کرنے کے بعد قبر پر کھڑے ہو کر دعا کرنا نبی اکرم ﷺ کے قول وعمل سے ثابت ہے یا نہیں؟ (تاج الدین موضع بڈھا گوار یہ ضلع گوجرانوالہ)

**جواب**:۔میت کو قبر میں دفن کرنے کے بعد قبر پر کھڑے ہو کر دعاء کرنے کی حدیث مشکوٰۃ وغیرہ میں موجود ہے۔اُس کے الفاظ یہ ہیں۔

فَاسْئَلُوا أَهْلَ الذِّكْرِ إِن كُنتُمْ لَا تَعْلَمُونَ

# فتاویٰ اہلحدیث

جلد سوم

از

مجتہد العصر حافظ عبد اللہ محدث روپڑی

المتوفیٰ

۱۱ ربیع الثانی ۱۳۸۴ھ ۲۰ اگست ۱۹۶۴ء

شائع کردہ

ادارہ احیاء السنۃ النبویۃ

ڈی بلاک سیٹلائٹ ٹاؤن سرگودھا

(پاکستان)

## اعلام

نام کتاب ________ فتاویٰ اہل حدیث جلد سوم

ترتیب و تدوین ________ تلمیذ محدث روپڑی محمد صدیق بن عبد العزیز سرگودھا

تاریخ اشاعت ________ یکم جنوری ۱۹۷۲ء

تعداد ________ ایک ہزار

قیمت مجلد ________ بائیس روپے

پریس ________ الارشاد پرنٹنگ پریس لاہور

کتابت ________ محمد صدیق تسکین رقم

ملنے کا پتہ ________ ادارہ احیاء السنۃ النبویۃ ڈی بلاک سیٹلائٹ ٹاؤن سرگودھا

## اعتراف

فتاویٰ اہلحدیث کی پہلی جلد شائع ہو کر احباب تک پہنچ چکی ہے۔ مجھے اعتراف ہے کہ اس میں ایسی فروگذاشتیں ہو گئی ہیں، جس کی اصلاح اور تذکرہ ضروری تھا۔ اسی طرح حضرت محدث روپڑی رحمۃ اللہ علیہ کے کئی ایسے تلامذہ کے اسماء گرامی درج نہ ہو سکے جن کا تعارف نہایت ضروری تھا۔ ان میں سے حضرت محدث روپڑی کے بھائی مولانا حافظ عبد الرحمن اور دوسرے ابو السلیم مولانا محمد یوسف صاحب ناظم دار الحدیث راجووال ضلع ساہیوال ہیں۔ اس تساہل پر مرتب ان سے معذرت خواہ ہے۔

(مرتب)

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# حیات الشیخ السید میاں نذیر حسین محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ

مصنف:۔ پروفیسر محمد مبارک (کراچی)



نام کتاب:۔ حیات الشیخ السید میاں نذیر حسین محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ

مصنف ............ پروفیسر محمد مبارک

اشاعت ............

تعداد ............

مطبع ............ کراچی

قیمت ............

یعنی حضرت عثمان رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی ﷺ دفن میت سے فارغ ہوکر قبر پر کھڑے ہوتے اور فرماتے اپنے بھائی کے لیے دعائے بخشش کرواوراس کے لیے بارگاہ ایزدی میں ثابت قدمی کی درخواست کروو ہ اس وقت سوال کیا جاتا ہے۔

لیکن عام طور پرلوگ دعا اُس کو سمجھتے ہیں جس میں ہاتھ اُٹھائے جائیں حالانکہ دعا ہاتھ اٹھائے اور بغیر ہاتھ اٹھائے دونوں صورتوں میں ہوتی ہے مثلاً نماز کے اندر بین سجدتین اور بعض دفعہ قیام میں بلا ہاتھ اٹھائے دعا ہوتی ہے اس طرح قبر پر اختیار ہے ہاتھ اٹھا کر دعا کرے یا بغیر ہاتھ اٹھائے ہاں ہاتھ اٹھانا آداب دعا سے ہے اس لیے اٹھانا بہتر ہے مگر لازم نہ سمجھے اور اگر کوئی ہاتھ نہ اٹھائے تو اس پر اعتراض نہ کرے جیسے فرضوں کے بعد کی دعا میں کوئی ہاتھ نہ اٹھائے تو ناواقف لوگ اعتراض کرتے ہیں۔(فتاویٰ اہلحدیث ج ۲ ص 466)

**شہید کی لاش کومٹی کا نہ کھانا:۔** **سوال:** ۔شہید کی لاش کو قبر میں مٹی یا دیمک وغیرہ کھاتی ہے یا نہیں؟

جواب:۔شہداء کے جثوں کے متعلق قرآن مجید وحدیث میں تشریح نہیں آئی کہ ان کو قبر میں مٹی کھاتی ہے یا نہیں۔البتہ انبیاء علیہم السلام کے اجساد کے متعلق حدیث میں تصریح آئی ہے۔ ''ان اللہ حرم علی الارض ان تاکل اجساد الانبیاء''(ابن ماجہ باب ذکر وفات النبی ﷺ)

''اللہ تعالیٰ نے انبیاء کے جثوں کو زمین پر حرام کردیا ہے کہ وہ ان کو کھائے'' ہاں! بعض واقعات اس قسم کے پائے گئے ہیں کہ بزرگوں کی لاشوں کو مٹی نے نہیں کھایا جن میں سے بعض شہید ہیں اور بعض غیر شہید۔

(شیخ الحدیث عبداللہ امرتسری روپڑی ۲۷ رمضان ۱۳۵۳ء جنوری ۱۹۳۵ء)(فتاویٰ اہلحدیث ج ۲ ص 492)

**نام کتاب:۔فتاویٰ اہلحدیث (جلد سوئم)**
**مصنف:۔مجتہد العصر حافظ عبداللہ محدث روپڑی المتوفیٰ ۲۰ اگست ۱۹۶۴ء**

**ایصال ثواب کے لیے قرات قرآن:۔** دفن کے وقت سر کی طرف شروع آیات سورۂ بقرہ کی اور پاؤں کی طرف اخیر آیات بقرہ کی پڑھنے کا ذکر آیا ہے اس طرح کی بعض روایتیں دیگر سورتوں وآیتوں کی بابت بھی وارد ہوئی ہیں۔جو زیادہ تر ضعیف ہیں خیر ان پر کوئی عمل کرے تو منع نہیں۔(عبداللہ امرتسری از روپڑی)(فتاویٰ اہلحدیث ج3 ص 422)

**قرآن مجید سے تعویذ لکھنا:۔سوال:** ۔کیا قرآن مجید سے آیت لکھ کر تعویذ دینا جائز ہے؟

**جواب:** ۔قرآن مجید کی آیت کا تعویذ ادب کرنے والے نمازی کو لکھ کر دینے میں کوئی حرج نہیں مڑھالیا جائے تاکہ پردہ میں رہے پیشاب،ہمبستری کے وقت اتارلیا جائے۔(عبداللہ امرتسری روپڑی)(فتاویٰ اہلحدیث ج3 ص 419)

**نام کتاب:۔حیات الشیخ السید میاں نذیر حسین محدث دہلوی رحمتہ اللہ علیہ**
**مصنف:۔از:پروفیسر محمد مبارک،کراچی**

**شیخ الکل کے استاد کی بیعت طریقت:۔** شیخنا وشیخ الکل نے ۱۷ سال کی عمر میں تعلیم کے لیے صوبہ بہار کے ''مدینۃ العلم''،عظیم آباد کے پٹنہ محلّہ صادق پور میں شاہ محمد حسین رحمہ اللہ کے پاس پہنچ کر تعلیم شروع کی۔اس مدرسہ میں مشکوٰۃ اور قرآن مجید کا ترجمہ پڑھا۔

(شیخ الکل کے استاد محترم) شاہ محمد حسین بن شاہ محمد معز ۱۲۰۳ھ ۸۹۔۸۸ ۱۷ء کو پیدا ہوئے ابتدائی تعلیم اپنے چچا شاہ محمد کریم سے حاصل کی اور ان سے بیعت بھی کی۔بعد میں اپنے پہلے مرشد کی اجازت سے سید احمد رحمۃ اللہ علیہ کے ہاتھ پر بیعت کی۔ان کی شادی دیورہ (ضلع گیا) کے غلام مجتبیٰ کی دختر سے ہوئی اس شادی کے ذریعے وہ بھاگلپور کے مشہور ومعروف بزرگ شہباز کے خاندان سے بھی مربوط ہوگئے وہ سید احمد رحمہ اللہ کے اولین خلفاء میں سے تھے۔آپ کی خلافت کے متعلق ڈاکٹر قیام الدین صاحب تحریر کرتے ہیں۔

**استاد محترم کی بیعت اصلاح میں سند خلافت:۔** وہ نایاب سند جو سید احمد رحمہ اللہ نے ان کو دی تھی اس کی ایک نقل اب بھی موجود

ہے۔اس کے کچھ ضروری اجزاء کا ترجمہ درج ذیل ہے۔

"بسم اللہ الرحمٰن الرّحیم۔ اُن لوگوں کو جوراہِ خدا کے جویاں (متلاشی) ہیں بالعموم، اور اُن لوگوں کو جو حاضر وغائب سید احمد کے دوست ہیں بالخصوص، معلوم ہو کہ جو لوگ بیعت کے ذریعے سے مقدس نفوس کے ہاتھوں پر بیعت کر کے مرید ہو جاتے ہیں ان کا مقصد اللہ کی رضا حاصل کرنا ہے اور یہ موقوف ہے اس کے رسول ﷺ کے احکام کی پیروی پر جو یہ اعتقاد رکھتا ہے کہ رضائے الٰہی کا راستہ شریعت رسول ﷺ کے اتباع کے بغیر بھی مل سکتا ہے وہ باطل پر ہے اور فریب خوردہ ہے۔اس کا دعویٰ غلط اور نا قابل التفات ہے۔

وہ سب لوگ جو اللہ کے طالب ہیں ان کے لیے مناسب ہے کہ ان باتوں کو اپنے سامنے رکھیں اور ایک دوسرے سے مل کر عمل کریں۔اور یہ عمل بالخصوص شاہ محمد حسین رحمہ اللہ کے تعاون سے کریں جنہوں نے مجھ سے بیعت کر کے اس کا اقرار کیا ہے اور جن کو میں نے یہ ساری باتیں پوری طرح بتا دی ہیں اور ان کو اختیار دیا ہے کہ وہ تم سے بھی ایسے اقرار لیں اور میری جگہ یہ پاکیزہ عادات واطوار تمھیں سکھائیں۔اس لیے شاہ محمد حسین رحمہ اللہ موصوف کو مناسب ہے کہ ان احکام کو اختیار کریں جو ان کو بتا دیئے گئے ہیں۔اپنے جسم و جان سے خدا کی طرف رجوع کریں اور ان احکام کے ظاہر و باطن پر عمل کر کے شرک و بدعات کی ہر گرد کو جھاڑ دیں جو اُن کے دامن پر پڑی ہو اور لوگوں کو راغب کریں۔کہ ان سے بیعت کر کے عہد و اقرار کریں۔خدا کرے میں اور میرے سارے رفقاء اس گروہ میں شامل ہو جائیں جو توحید کے معتقد اور شریعت کے متبع ہیں۔(ملخصاً)

مہر (اسمہٗ احمد ۱۲۳۵ھ)

(حیات الشیخ السید میاں نذیر حسین محدث دہلوی ص3)

**شیخ الکل کا علمی سفر:۔** شاہ عبدالعزیز محدث رحمۃ اللہ علیہ سے اخذ حدیث کا ارادہ کر کے دہلی روانہ ہوئے۔

۱۳ رجب ۱۲۴۳ھ مطابق ۳۰ جنوری ۱۸۲۸ء بروز بدھ دہلی پہنچے تو عبدالعزیز رحمہ اللہ کا انتقال ہو چکا تھا۔مسند ولی اللہ پر پیر شاہ محمد اسحاق رحمہ اللہ درس دیتے تھے۔

شاہ صاحب رحمہ اللہ کے درس میں شامل ہونے سے پہلے مفتی عبدالخالق صاحب رحمہ اللہ سے استفادہ کرتے رہے۔

اپنے مشفق استاد مفتی عبدالخالق صاحب سے فراغت کے بعد شاہ محمد اسحاق رحمہ اللہ کے درس میں داخل ہو گئے شاہ صاحب رحمہ اللہ نے جب ۱۹۴۱ء میں ہندوستان سے ہجرت کی تو نظر انتخاب سید محمد نذیر حسین بہاری رحمہ اللہ پر پڑی اس لیے آپ کو اپنی مسند حدیث پر درس دینے کی اجازت دی جس کے متعلق ڈاکٹر افتخار احمد صدیقی لکھتے ہیں:

"مدرسے کے دوسرے معلم مولوی عبدالخالق رحمہ اللہ کے داماد شمس العلماء علاعلامہ سید نذیر حسین رحمہ اللہ تھے جن کے علم وفضل کا یہ مرتبہ تھا کہ حضرت شاہ محمد اسحاق صاحب رحمہ اللہ مہاجر مکی نے ہجرت کے وقت افادہ وافتاء اور تدریس کی خدمت ان کے سپرد کر کے اپنا خلیفہ وجانشین مقرر فرمایا تھا"۔

**امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ اور دیگر ائمہ کا احترام:۔** شیخ الکل محدث کبیر میاں نذیر دہلوی رحمۃ اللہ علیہ سے جب یہ سوال کیا گیا کہ ائمہ اربعہ کی نسبت تمہارا کیا عقیدہ ہے؟ آپ نے فرمایا ہم انھیں اپنا سرتاج و پیشواء اور برسرِ حق سمجھتے ہیں اور ان میں امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کو سب سے زیادہ قابل احترام سمجھتے ہیں۔

سوانح نگار کے مطابق آپ نے بات کو سمیٹتے ہوئے اس بیان پر اکتفاء کی کہ"ہمارا عقیدہ اہل سنت والجماعت کا ہے ائمہ اربعہ کو ہم مانتے ہیں، چاروں کو ہم حق پر سمجھتے ہیں۔امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کو اپنا پیشوا جانتے ہیں۔ان کے بغض کو خلاف شیوہ ایمان سمجھتے ہیں"۔

(حیات الشیخ السید میاں نذیر حسین محدث دہلوی ص٦٠)

بسم اللہ الرحمن الرحیم

قال اللہ تعالیٰ وَاذْكُرْ فِي الْكِتَابِ إِسْمَاعِيلَ (سورہ مریم)

مخدوم العلماء

# مولانا محمد اسماعیل سلفی رحمہ اللہ

(۱۸۹۵ء - ۱۹۶۳ء)

ترتیب و تالیف

محترمہ سعدیہ ارشد بنت حافظ محمد ارشد صاحب

۱۹۸۹ء میں ایم اے علوم اسلامیہ (پنجاب یونیورسٹی) کے لیے لکھا گیا مقالہ

ناشر: دار الدعوۃ السلفیۃ

ملنے کا پتہ: انجمن اسلامیہ سلفیہ



نام ---------- مولانا محمد اسماعیل سلفی

جمع وترتیب ---------- سعدیہ ارشد

باہتمام ---------- احمد شاکر/المکتبۃ السلفیۃ لاہور

مطبع ---------- پرنٹ یارڈ پرنٹرز

طبع اول ---------- نومبر 2002ء

ناشر ---------- دار الدعوۃ السلفیۃ لاھور

قیمت ---------- /- روپے

بسم الله الرحمن الرحيم

# تحریک پاکستان اور اہل حدیث

تالیف: مولانا عبدالعظیم انصاری



نام کتاب:۔ تحریک پاکستان اور اہل حدیث

مصنف ________ مولانا عبدالعظیم انصاری

اشاعت ________

تعداد ________

قیمت ________

مطبع ________

**نام کتاب:۔سوانح مخدوم العلماء مولانا محمد اسماعیل سلفی رحمہ اللہ**
**تالیف:۔محترمہ سعدیہ ارشد بنت حافظ محمد ارشد صاحب**

**ذکر اولیاء کے وقت رحمت کا نزول:۔**(ناشر اس کتاب کے بارے میں لکھتے ہیں)

"تنزل الرحمة عند ذکر الابرار"ایک مشہور عربی مقولہ محاورہ ہے۔لیکن افسوس کہ قیام پاکستان کے بعد جماعت اہل حدیث اس انداز کے نزول رحمت سے محروم ہی رہی۔گزرنے والی نصف صدی میں بھی ہمیشہ کی طرح جماعت اہل حدیث کا دامن ہر قسم کے شعبہ ہائے حیات کے گنج ہائے گرانمایہ سے بھرا رہا،منبر خطابت ہو یا فن مناظرہ،میدان تحقیق ہو یا درس وتدریس،شروح احادیث ہوں یا علمائے متقدمین کے جواہر پاروں کی ترتیب وتدوین،تبلیغ دین ہو یا جماعت کی تنظیم،ملکی سیاسیات ہوں،یا عوامی بہبود کے رفاہی کام،اگر یوں کہا جائے کہ خیالات وآراء کی جکڑ بندیوں سے آزادی کے باعث اہل حدیث نے جس ذمہ داری کو بھی اٹھایا ان پر جو ذمہ داری بھی ڈالی گئی وہ ہم عصر سے بہت بہتر اس ذمہ داری سے عہدہ برآء ہوئے،لیکن من حیث الجماعت ہم نے نہ ان کے حالات اکٹھے کیے اور نہ ان کی خدمات مرتب کیں حالانکہ اسلاف کے حالات وخدمات ہی اخلاف کے لیے مینارہ نور ہوتے ہیں۔(سوانح مولانا محمد اسماعیل سلفی ص 15)

**الولدالصالح کی بشارت:۔**حضرت مولانا محمد ابراہیم رحمہ اللہ بڑے عابدوزاہد بزرگ تھے۔اپنے خاندانی ورثہ یعنی فن کتابت وحکمت میں یدطولیٰ رکھتے تھے۔فن نسخ اور نستعلیق دونوں میں ماہر تھے۔

آپ کی کوئی اولاد نہ تھی آپ نے اپنے استاد گرامی حضرت مولانا حافظ عبدالمنان صاحب رحمہ اللہ سے دعا کی درخواست کی کہ اللہ رب العزت اولاد عطا فرمائے۔اللہ تعالیٰ نے حضرت حافظ صاحب کی دعا کو شرفِ قبولیت سے نوازا اور حافظ صاحب رحمہ اللہ کو مولانا محمد ابراہیم رحمہ اللہ کے ہاں ایک فرزند ارجمند کی ولادت کی بشارت دی گئی۔اس بشارت کا ذکر حضرت حافظ صاحب رحمہ اللہ نے اس سند میں بھی کیا ہے جو تحصیل علم کے بعد انہوں نے مولانا محمد اسماعیل رحمہ اللہ کو عطا فرمائی تھی۔اس سند میں حافظ صاحب نے مولانا کو"الولدالصالح"کے نام سے یاد کیا ہے۔(سوانح مولانا محمد اسماعیل سلفی رحمہ اللہ ص25)

**سادگی،فروتنی اور تواضع کا مرقع:۔** درویشی،سادگی،فروتنی اور تواضع کا مرقع تھے۔قدرت نے انہیں بے پناہ صلاحیتوں سے نوازا تھا،ان کا آئینہ قلب صاف تھا۔گمنامی کی صفوں سے اٹھے اور اپنی سعی،خلوص،مسلسل محنت اور علمی لگن سے شہرت کے آسمان تک گئے۔

علمائے ہند حضرت کی شخصیت کی اہمیت کو بیان فرماتے ہوئے لکھتے ہیں آپ جامع الصفات شخصیت تھے۔اکابر کی جملہ صفات آپ کی ذات میں جمع ہوگئی تھیں۔اس قدر اونچی شخصیت ہونے کے باوجود غرباء سے آپ کو بے حد محبت تھی۔نمود ونمائش سے سخت پرہیز تھا۔۲۱ فروری کو۲ بجے جب ان کا جنازہ اٹھا تو گردوپیش کی چھتوں اور چوباروں سے عورتوں کے نالہ ہائے ماتم کے علاوہ تقریباً ایک لاکھ ماتم گساروں کے چہرے اشکبار تھے۔نظر کے سامنے تھا کہ اللہ والوں کا جنازہ یونہی اٹھا کرتا ہے۔

**شیخ سلفی کی قناعت پسندی:۔**سوانح نگار حضرت مولانا محمد اسماعیل سلفی رحمہ اللہ کے اخلاق اور قناعت پسندی کے متعلق فرماتے ہیں کہ ابتداء میں حضرت کی تنخواہ صرف 25 روپے تھی مگر کبھی تنخواہ بڑھانے کا مطالبہ نہیں فرمایا۔بارہا زیادہ تنخواہ پر ملک وبیرون ملک سے پیشکش ہوئی تو فرماتے کہ منڈی یا مارکیٹ میں نہیں آیا ہوں کہ میری قیمت مقرر کی جائے۔

**مسلکی اختلاف میں اعتدال:۔** علم کے ساتھ حلم کا جوہر بھی حضرت رحمہ اللہ میں کوٹ کوٹ کر بھرا ہوا تھا۔ایک دفعہ مولانا حاجیوں کو رخصت کرنے کے لیے لاہور تشریف لے گئے۔نماز کا وقت ہوگیا۔اسٹیشن کے بالا میدان میں جماعت کرانے لگے تو ایک بوڑھے نے کہا کہ میری نماز آپ کے پیچھے نہیں ہوتی۔آپ نے رومال اٹھا کر کندھے پر ڈالا اور پیچھے ہٹ گئے اور کہا بابا جی آپ جماعت کرائیں میری نماز آپ کے پیچھے ہو جاتی ہے۔وہ بوڑھا شرمندہ ہوگیا اور معافی مانگی اور پھر اصرار کر کے حضرت کی اقتداء میں نماز ادا کی۔ہم عصر علماء سے آپ کا برتاؤ

مثالی تھا۔ یہ ممکن نہ تھا کہ کوئی شخص آپ کے پاس بیٹھے اور اثر قبول نہ کرے۔ دوران جیل آپ کی معیت مولانا ابوالحسنات کو نصیب ہوئی۔ آپ مسجد وزیر خان کے امام اور پکے بریلوی تھے اور اہل حدیث کو کافر تک کہنے سے گریز نہیں کرتے تھے۔ مگر جب والد گرامی سے ملاقات ہوئی تو ایسے گرویدہ ہوئے کہ کئی دفعہ گوجرانوالہ میں ملاقات کے لیے تشریف لائے۔ (سوانح مولانا محمد اسماعیل سلفی ص32)

**اتحاد بین المسلمین کی کوشش:۔** مولانا محمد اسماعیل سلفی رحمہ اللہ ایک ایسا قیمتی وجود ہے جنہیں دیکھ کر اسلاف کے تقدس، فقر، علو کردار اور رفعت فکر ونظر کی یاد تازہ ہو جاتی ہے۔ وہ نہ صرف فرقہ وارانہ منافرت کے خلاف تھے بلکہ انہوں نے مختلف فرقوں کے مابین فروعی اختلافات ختم کرنے کی کوشش کی۔ (سوانح مولانا محمد اسماعیل سلفی رحمہ اللہ ص35)

جناب عبدالغفار اثر صاحب مولانا کی شخصیت کو خراج تحسین پیش کرتے ہوئے لکھتے ہیں مولانا نے اپنے خطبات اور خطابت میں فروعی مسائل کو کبھی اس طرح بیان نہیں کیا کہ اختلاف کی آگ بھڑک اٹھے۔ آپ نے منبر ومحراب میں کبھی فرقہ وارانہ جذبات کو برانگیخت نہیں کیا۔ وہ اس کو افتراق وتشتت سے تشبیہہ دیتے تھے۔ مخالفین کے نارواحملوں کی صورت میں بھی مصالحانہ رویہ کو ہاتھ سے نہ جانے دیتے تھے۔

(سوانح مولانا محمد اسماعیل سلفی ص47)

**فتاویٰ جات میں مسلکی اعتدال:۔** مولانا سلفی رحمہ اللہ کو اللہ رب العزت نے یہ ملکہ عنایت فرمایا تھا کہ علوم متحضر رکھتے تھے۔ اگر کوئی شخص تحریری طور پر فتویٰ طلب کرتا تو نہایت مدلل اور جامع جواب دیتے۔ بعض علماء فتویٰ دیتے ہوئے طعن وتشنیع سے کام لیتے ہیں مگر حضرت سلفی رحمہ اللہ کے ہاں فتاویٰ میں طنز کی رسم پروان نہیں چڑھ سکی۔ حضرت سلفی رحمہ اللہ کے فتاویٰ تبلیغ دین کا ایک ذریعہ تھے۔ کتنا ہی تلخ سوال ہو۔ اپنے مسلک کے بالکل الٹ ہی کیوں نہ ہو۔ مگر اس قدر دلائل وبراہین سے، محبت کی چاشنی سے اور نہایت نرم الفاظ سے فتوے کی عبارت رقم فرماتے۔

(سوانح مولانا محمد اسماعیل سلفی رحمہ اللہ ص70)

**شاگرد کو راہ اعتدال کی تلقین:۔** اپنے ایک تلمیذ کو خط کا جواب ارسال کرتے ہوئے فرماتے ہیں کئی دن ہوئے خط ملا تھا مصروفیت اور علالت کی وجہ سے جواب نہ دے سکا۔ تبلیغ میں الفاظ کی شدت اور فتویٰ بازی سے پرہیز کریں۔ اس سے نفرت بڑھتی ہے "وجادلهم بالتی هی احسن" پر عمل کریں۔ لوگوں سے ذاتی تعلقات بڑھائیں غم اور خوشی میں ان سے مناسب ربط قائم رکھیں۔ یہ بے حد مؤثر چیز ہے۔

(سوانح مولانا محمد اسماعیل سلفی رحمہ اللہ ص73)

**فرقہ وارانہ تنگ نظری کے مخالف:۔** مکرمی ومحترمی جناب ایڈیٹر صاحب

حضرت مولانا محمد اسماعیل رحمہ اللہ کی وفات سے دل کو سخت رنج وغم ہوا مرحوم برصغیر کے ممتاز عالم، وسیع النظر محقق، مفکر اور مصنف تھے۔ درس وتدریس اور خطابت کے ذریعہ آپ نے دین وملت کی طویل عرصہ تک جو خدمات انجام دیں وہ ہمیشہ یادگار رہیں گی۔ سب سے بڑی بات یہ ہے کہ وہ وحدتِ اُمت کے زبردست داعی تھے اور فرقہ وارانہ تنگ نظری کے شدید مخالف تھے۔ ان کے انتقال سے علماء کی صفوں میں شدید خلاء محسوس کیا جائے گا۔ اللہ تعالیٰ مرحوم کو اپنے دامان رحمت میں جگہ دے اور آپ کی جماعت کے صاحبان کو صبر جمیل عطا فرمائے۔

والسلام مخلص (سجاد میرٹھی)

(سوانح مولانا محمد اسماعیل سلفی رحمہ اللہ ص38)

**اولیاء کی دعا باعثِ سعادت:** مولانا حافظ عبدالحق صدیقی خطیب اعظم ساہیوال حضرت کے جنازے کی کیفیت بیان فرماتے ہوئے لکھتے ہیں ''جس شخصیت کے جنازے میں ہزاروں علماء اور ولی شامل ہوں اور وہ رورو کر اللہ سے التجائیں کر رہے ہوں کہ اے اللہ! اس کے گناہوں سے درگزر فرما۔ اس کو جنت الفردوس میں جگہ عنایت فرما۔ اس میں اور اس کی خطاؤں میں اتنا فاصلہ کر دے جتنا مشرق ومغرب میں ہے۔ اے اللہ! اس کی مہمانی فرما۔ تو ایسے خوش نصیب کی بخشش میں کیا شک رہ جاتا ہے۔ (سوانح مولانا محمد اسماعیل سلفی رحمہ اللہ ص41)

**اصطلاحاتِ صوفیاء کا استعمال:۔** ۳۱ مارچ ۱۹۵۵ء کی میٹنگ کے اگلے روز یعنی یکم اپریل ۱۹۵۵ء کو علوم اسلامی کی اس عظیم درس گاہ کا سنگ بنیاد رکھ دیا گیا۔اس مبارک میٹنگ میں اس وقت کے امیر جمعیت اہل حدیث حضرت مولانا سید محمد داؤد غزنوی رحمہ اللہ، ناظم اعلی شیخ الحدیث مولانا محمد اسماعیل رحمہ اللہ قدوۃ السالکین جناب میاں محمد باقر رحمہ اللہ جھوک دادو والے اور امیر المجاہدین حضرت صوفی محمد عبداللہ صاحب رحمہ اللہ جیسے اصحاب علم وفضل وزہدوتقویٰ شریک تھے۔یہ جامعہ فیصل آباد میں لاہور،شیخوپورہ روڈ پر بیس ہزار مربع میٹر اراضی میں شمال مشرقی جانب واقع ہے۔(سوانح مولانا محمد اسماعیل سلفی رحمہ اللہ ص83)

**ولی کی مستجاب رقت آمیز دعاؤں کا نتیجہ:۔** ۲۳ مئی ۱۹۶۷ء بروز جمعۃ المبارک حضرت الامیر مولانا محمد اسماعیل رحمہ اللہ مرحوم نے اپنے دست مبارک سے ایک جم غفیر کی موجودگی میں الجامعہ تعلیم القرآن والحدیث للبنات کی بنیاد رکھی اور انتہائی رقت آمیز طریقے سے جامعہ کی کامیابی کے متعلق دعائے خیر فرمائی۔دعا میں اس قدر تضرع تھا کہ مجمع میں ہر شخص اشکبار تھا۔آج اس مدرسہ کو جو عظیم الشان کامیابیاں حاصل ہورہی ہیں وہ یقیناً حضرت سلفی کی مستجاب دعاؤں کا نتیجہ ہیں۔(سوانح مولانا محمد اسماعیل سلفی رحمہ اللہ ص89)

**وسعتِ قلبی کی روشن دلیل:۔** حضرت مولانا محمد حنیف ندوی رحمہ اللہ نے ابتدائی تعلیم شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد اسماعیل سلفی رحمہ اللہ سے حاصل کی۔آپ جامعہ محمدیہ گوجرانوالہ کے اولین طلباء میں سے تھے۔مولانا سلفی نے ندوی صاحب رحمہ اللہ کے علمی ذوق کے پیش نظر ان کے والد کو مشورہ دیا کہ وہ انہیں لکھنؤ کے مشہور ومعروف مدرسہ ندوۃ العلماء میں داخل کرادیں چنانچہ حصرت سلفی کی ترغیب وتحریک پر آپ ندوۃ العلماء میں داخل ہوگئے۔

ندوہ میں آپ نے مولانا حفیظ اللہ اعظمی رحمہ اللہ سے معقولات،مولانا حیدر حسن ٹونکی رحمہ اللہ سے حدیث،مولانا شبلی رحمہ اللہ فقیہہ سے فقہ، مولانا عبدالرحمٰن نگرامی رحمہ اللہ سے علوم القرآن،علامہ زینبی رحمہ اللہ اور مولانا عبدالعلیم رحمہ اللہ سے ادب کی تعلیم حاصل کی۔آپ نے سید سلیمان ندوی رحمہ اللہ سے بھی بہت کچھ سیکھا۔درس نظامی سے فراغت کے ساتھ ساتھ آپ نے ذاتی محنت وشغف سے انگریزی زبان سیکھی۔(143)

**مولانا محی الدین لکھوی رحمہ اللہ:۔** ۱۹۱۸ء کو لکھوکے(ضلع فیروزپور)میں پیدا ہوئے۔۱۹۴۰ء میں کچھ عرصہ حصرت مولانا سلفی رحمہ اللہ کے حلقۂ شاگردی میں رہے۔مولانا معین الدین لکھوی رحمہ اللہ کے بڑے بھائی تھے۔متقی اور پرہیزگار بزرگ،تہجد گزار،مہمان نواز اور بلند اخلاق تھے ،بہت لوگوں نے ان سے استفادہ کیا۔بلاشبہ پیکر حسنات تھے۔۲۸ فروری ۱۹۹۸ کو موضع الٰہ آباد(تحصیل دیپال پور،ضلع اوکاڑہ)میں وفات پائی۔
(سوانح مولانا محمد اسماعیل سلفی رحمہ اللہ ص156)

## نام کتاب:۔تحریک پاکستان اور اہل حدیث.... تالیف:۔مولانا عبدالعظیم انصاری

**شاہ ولی اللہ اسلاف کی نظر میں:** شاہ ولی اللہ رحمہ اللہ ۱۵ سال کی عمر میں علوم وفنون کی تحصیل سے فارغ ہوگئے ان کی علمی وسعت ،ذہانت اور بصیرت کا اندازہ ان کی تصانیف سے لگایا جاسکتا ہے جن کی تعداد پچاس سے زیادہ ہے۔شاہ صاحب کی تصانیف میں سے سب سے زیادہ مشہور کتاب حجۃ اللہ البالغہ ہے۔(تحریک پاکستان اور اہل حدیث ص۱۲)

☆اسلامیان ہند میں سیاسی اور مذہبی بیداری شاہ ولی اللہ رحمہ اللہ کی تجدیدی اور اصلاحی مساعی کی بہت بڑی حد تک رہین منت ہے۔
(تحریک پاکستان اور اہل حدیث ص۱۴)

☆شاہ صاحب رحمہ اللہ کے بعد آپ کے فرزندان گرامی شاہ عبدالقادر،شاہ رفیع الدین،شاہ عبدالعزیز اور شاہ عبدالغنی رحمہم اللہ نے جو علم وحکمت،فہم وفراست اور زہد وورع میں اپنی مثال آپ تھے دینی،ملی اور اصلاحی عدیم المثال کارنامے سرانجام دیئے۔
(تحریک پاکستان اور اہل حدیث ص۱۴)

**مشائخ صوفیاء علمائے اہل حدیث کی نظر میں:۔** مسلمانوں کی اس زبوں حالی اور ابتری سے جو لوگ متاثر ہوئے ان میں حضرت

سید احمد شہید، مولانا محمد اسماعیل دہلوی رحمہما اللہ اور ان کے رفقائے کرام کے اسمائے گرامی خصوصیت سے قابل ذکر ہیں۔ یہ پاک باز اور نیک باطن خدا کے بندے دلوں میں اسلامی تڑپ لے کر اجتماعی طور پر میدان عمل میں نکلے اور پورے ہندوستان کے دیہات وقصبہ اور شہروں میں پہنچ کر مسلمانوں کو منظم کر کے انہیں جدوجہد کے لیے تیار کیا۔(تحریک پاکستان اور اہل حدیث ص ۱۴،۱۵)

**مولانا سید محمد داؤد غزنوی رحمہ اللہ:۔** حضرت مولانا سید محمد داؤد غزنوی رحمہ اللہ کا شمار برصغیر پاک وہند کے ممتاز اہل علم اور عظیم رہنمایان ملت میں ہوتا ہے۔آپ ایک ایسے خاندان سے تعلق رکھتے تھے جو علم وفضل، زہد واتقاء اور فہم وفراست میں اپنا ثانی نہیں رکھتا ہے۔ملک عبدالرشید عراقی صاحب آپ کے حالات میں لکھتے ہیں:

''مولانا سید محمد داؤد غزنوی رحمہ اللہ بڑے آتش بیان خطیب تھے جب وہ کسی جلسے سے خطاب کرتے تو ایک سماں بندھ جاتا۔حاضرین میں جوش وخروش پیدا ہوجاتا۔مولانا غزنوی رحمہ اللہ کا شمار ملک کے نامور مقررین میں ہوتا تھا وہ بڑے فصیح البیان خطیب تھے ان کی زبان میں دریا کی روانی، تلوار کی کاٹ اور صبا کی لطافت تھی۔ان کی تقریر میں بلا کا درد اور سوز ہوتا تھا۔(الاعتصام ۲۹ جمادی الثانی ۱۴۰۵ء)

**لکھوی خاندان کی ابتدائی بیعت نقشبندیہ:۔** متحدہ ہندوستان خصوصاً پنجاب میں لکھوی خاندان نے نہایت شان دار علمی، دینی، تبلیغی، تصنیفی اور سیاسی خدمات انجام دیں ہیں، خاندان کے جد امجد اور مورث اعلیٰ حافظ بارک اللہ رحمہ اللہ اور ان کے بیٹے حافظ محمد لکھوی رحمہ اللہ نے پنجابی شاعری میں بہت سی کتابیں تصنیف کیں۔جن میں اسلامی تعلیم کو عام فہم اور آسان طریقے سے عوام میں پیش کیا حافظ محمد لکھوی رحمہ اللہ نے قران مجید کی مکمل تفسیر پنجابی زبان میں نظم کی۔اس کے علاوہ اور بھی بہت سی کتابیں مثلاً ''زینت الاسلام''،''احوال الآخرت'' وغیرہ تصنیف کیں حافظ بارک اللہ رحمہ اللہ، حضرت شاہ غلام علی رحمہ اللہ کے نامور خلفاء میں سے تھے۔نہایت متورع، متدین، عابد وزاہد ولی اللہ اور خدا رسیدہ بزرگ تھے۔ان کے والد گرامی حافظ احمد رحمہ اللہ اور جد امجد حافظ محمد امین رحمہ اللہ بھی اپنے وقت میں صاحب فضل وکمال تھے۔

(تحریک پاکستان اور اہل حدیث ص41)

**حلقہ ذکر نقشبند میں مریدین کا حال:۔** حافظ محمد بن حافظ بارک اللہ رحمہ اللہ کے بیٹے مولانا محی الدین عبدالرحمٰن رحمہ اللہ تھے۔نہایت پارساز یادہ تر خدا کی یاد میں مشغول رہتے۔حلقہ ذکر میں صرف ''اللہ'' کی آواز سے لوگ بے ہوش ہوجاتے۔آپ شیخ الکل حضرت میاں سید نذیر حسین رحمۃ اللہ علیہ محدث دہلوی کے شاگرد تھے۔۱۳۱۳ء ہجری میں حج بیت اللہ کیلئے گئے اور مدینہ منورہ میں انتقال ہوا۔جنت البقیع میں جلیل القدر صحابی رسول ﷺ حضرت عثمان بن مظعون رضی اللہ عنہ کی قبر مبارک کے پاس مدفون ہوئے۔(تحریک پاکستان اور اہل حدیث ص ۴۱)

**عارف باللہ مولانا محی الدین لکھوی رحمہ اللہ:۔** مولانا محمد علی رحمہ اللہ کے دوفرزندان گرامی مولوی محی الدین اور مولانا معین الدین لکھوی رحمہ اللہ تھے مولانا محی الدین نامور عالم دین، عارف باللہ اور درویش صفت بزرگ تھے۔فکر آخرت ان کا اوڑھنا بچھونا تھا۔دنیا کی طرف رغبت بہت کم تھی ۱۹۶۵ء میں پنجاب اسمبلی کے ممبر منتخب ہوئے۔لیکن ماحول راس نہ آیا تو مستعفی ہوگئے۔یہ خدا رسیدہ ولی کامل اور روحانی شخصیت ۲۸ فروری ۱۹۹۸ء کو اللہ کو پیاری ہوگئی۔ان کے چھوٹے بھائی مولانا معین الدین لکھوی رحمہ اللہ شروع سے ہی سیاست میں بھرپور حصہ لیتے رہے ہیں ایک عرصہ تک مرکزی جمعیت اہلحدیث پاکستان کے امیر رہے۔تیسری بار قومی اسمبلی کے رکن منتخب ہوئے۔پاکستان کی فلاح و بہبود کیلئے ملکی سیاست میں ہر طرح سرگرم تھے۔(تحریک پاکستان اور اہل حدیث)

**متصوف غزنوی خاندان کی نامور شخصیات:۔** غزنوی خاندان کے گل سرسبد، مجاہد حریت، عظیم سیاست دان، تحریک آزادی کے مقتدر راہنما اور نامور عالم دین حضرت مولانا سید داؤد غزنوی رحمہ اللہ کی آزادی وطن کی خاطر مساعی، قید وبند اور مصائب وآلام کے بارے میں آپ سابقہ اوراق میں ملاحظہ فرما چکے ہیں۔اس کے علاوہ اس خاندان کے دیگر حضرات مولانا اسمٰعیل غزنوی، سید عبدالغفار غزنوی رحمہ اللہ، سید عمر فاروق غزنوی رحمہ اللہ، سلطان ابن سعود ابن سعود (عبدالعزیز بن عبدالرحمٰن) فرماں روا سعودی عرب کی طرف سے



العلم والعلماء

طلب علم کا ماضی و حال

طلب علم کے سلسلے میں علمائے سلف کی جدوجہد کے
دل گداز تذکروں، عبرت انگیز قصوں اور بصیرت افروز نمونوں کا

دلکش مرقع

تالیف

(مولانا) عبدالرؤف رحمانی جھنڈانگری

ندوۃ المحدثین گوجرانوالہ



نام کتاب:۔ العلم والعلماء

مصنف ________ مولانا عبدالرؤف رحمانی جھنڈانگری

اشاعت ________

تعداد ________

قیمت ________

مطبع ________







نام کتاب:۔ نصرۃ الباری فی بیان صحۃ البخاری

مصنف ________ مولانا عبدالرؤف رحمانی جھنڈانگری

اشاعت ________

تعداد ________

قیمت ________

مطبع ________

ہندوستان میں سفارتی امور انجام دیتے رہے۔ (تحریک پاکستان اور اہل حدیث ص ۴۲، ۴۳)

**غزنوی صوفیاء کا فیض بھوجیانی خاندان میں:۔** موضع بھوجیاں ضلع امرتسر میں تحصیل ترنتارن کا ایک گاؤں تھا۔ تمام آبادی مسلمانوں پر مشتمل تھی، یہ بستی اہل علم، متدین، نیکوکار لوگوں اور اہل توحید کا مرکز تھی۔ مولانا فیض محمد جو حضرت الامام سید عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ کے شاگرد تھے ان کی بدولت یہاں توحید وسنت کی شمع روشن ہوئی۔

## کتاب کا نام:۔ العلم والعلماء
## مصنف:۔ مولانا عبدالرؤف خان رحمانی جھنڈانگری

**اساتذہ ومشائخ کا احترام**

رأیت احق الحق حق المعلم    واوجبه حفظا علی کل مسلم

لقد حق ان یهدی الیه کرامة    لتعلیم حرف واحد الف درهم

یعنی استاد کا حق سب حقوق سے بڑھ کر ہے اور ہر مسلمان کو اس حق کا لحاظ ضروری ہے اور استاذ تو اس لائق ہے کہ ایک ایک حرف پر ہزاروں درھم نذر کئے جاویں۔'' اب احترام اساتذہ پر چند واقعات ملاحظہ ہوں:۔

**خلیفہ وقت کے بچوں کا ادب:۔** علامہ شبلی رحمہ اللہ نے ''المامون'' میں ابن خلکان تذکرۂ فراء کے حوالے سے لکھا ہے کہ خلیفہ مامون کے دو بچے فراء نحوی سے تعلیم پاتے تھے۔ ایک بار وہ کسی کام کے لیے مسند تدریس سے اٹھا دونوں شہزادے دوڑے کہ جوتیاں سیدھی کر کے آگے رکھ دیں، چونکہ دونوں ساتھ پہنچ گئے تھے اس لئے پہلے تو جھگڑا ہوا پھر خود ہی طے کر کے ہر ایک نے ایک ایک جوتی سامنے لا کر رکھی۔ مامون نے ایک ایک چیز پر پرچہ نویس مقرر کر رکھے تھے۔ اس واقعہ کو بھی پرچہ نویسوں نے پہنچایا۔ مامون کو جب اطلاع ہوئی تو فراء بڑی شان سے دربار میں طلب ہوا مامون نے فراء سے کہا سب سے زیادہ معزز کون ہے؟ فراء نے کہا امیر المؤمنین۔ مامون نے کہا سب سے زیادہ معزز وہ ہے جس کی جوتیاں سیدھی کرنے پر امیر المؤمنین کے لخت جگر آپس میں جھگڑا کریں۔ پھر خلیفہ مامون نے اہل دربار کو واقعہ سنایا اور استاذ و شہزادگان کو اعلیٰ قدر مراتب انعام دیا۔ اس واقعہ کو حافظ بخاری نے فتح المغیث میں مفصل نقل فرمایا ہے۔ (العلم والعلماء ص ۱۴)

**حصول فیض کا ذریعہ اساتذہ ومرشد کا ادب:۔** محدث سفیان بن عیینہ رحمہ اللہ فرمایا کرتے تھے کہ میرے والد کی نصیحت تھی کہ اپنے اساتذہ کی خدمت واطاعت کو واجب سمجھو۔ اسی لئے میں اساتذہ کی خدمت میں مشہور تھا۔ میرے والد کا مقولہ تھا۔ لن یسعد بالعلماء الامن اطاعهم فاطعهم تسعد واخدمهم تقتبس من علمهم (تهذیب الاسماء جلد اول ص ۲۲۵) یعنی علماء واساتذہ سے وہی فیض اٹھائے گا جو ان کی خدمت کرے گا......۔ (العلم والعلماء ص ۱۵)

**ادب پر ایک تاریخی واقعہ:۔** خلیفہ ہارون الرشید نے شہزادہ مامون کی تعلیم کے لئے یزیدی جیسے مجتہد فن کو مقرر کیا تھا۔ ایک دن یزیدی حسب معمول آیا مامون اس وقت محل میں تھا۔ خدام نے یزیدی کے آنے کی اطلاع دی مگر کسی وجہ سے مامون کو کچھ دیر ہوگئی۔ مامون جب باہر آیا تو یزیدی نے چھ سات بید رسید کئے۔ اتنے میں خادموں نے وزیر سلطنت جعفر بن یحییٰ برمکی کے آنے کی اطلاع کی۔ مامون فوراً آنسو پونچھ کر فرش پر بیٹھ گیا اور حکم دیا ''اچھا آنے دو'' جعفر حاضر ہوتا ہے اور دیر تک باتیں کر کے واپس جاتا ہے۔ یزیدی نے پوچھا کہ صاحبزادہ کچھ میری شکایت تو نہیں کی گئی؟ تو مامون نے سعادت مندی کے لہجہ میں کہا۔ استغفر اللہ میں اپنے والد ماجد ہارون الرشید سے تو کہنے کا نہیں، جعفر سے کیا کہوں گا؟ کیا میں نہیں سمجھتا کہ ادب وتعلیم سے مجھے کس قدر فائدے پہنچیں گے (تاریخ الخلفاء ص ۳۲۶)

اس واقعہ کو حافظ ذہبی اور علامہ یافعی نے بھی تذکرہ اور مرآۃ الجنان میں قلم بند کیا ہے۔ (العلم والعلماء ص ۱۵)

**اساتذہ کی بے انتہا خدمت وادب:۔** امام زہری جو فن حدیث کے مدون اول ہیں۔ وہ اپنے استاد کی بے انتہا خدمت کرتے درس

حدیث سے پہلے اپنے استاد کا ایک باغ سینچتے اور کنویں سے ڈول بھر بھر کر نکالتے اور یہ عمل روزانہ کرتے۔

(تذکرۃ الحفاظ جلد اول درذکر شیخ عبید اللہ بحوالہ العلم والعلماء ص ۱۶)

**امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کا احترام اساتذہ:۔** امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ احترام اساتذہ میں خود بھی بےنظیر تھے۔فرماتے ہیں میری عمر گزر گئی،لیکن اس مدت میں میں نے ایسی نمازیں نہیں پڑھیں جن میں والدین کے ساتھ اساتذہ کے لئے دعا نہ کی ہو۔

(العلم والعلماء ص ۱۷،بحوالہ تہذیب الاسماء ج ۲ ص ۶۱۸)

**راہِ سلوک کا فقر اور امام شافعی کی تنگدستی:۔** سلیمان بن ربیع کہتے ہیں کہ ایک روز میں نے شمار کیا کہ امام شافعی رحمہ اللہ سے استفادۂ علم کرنے والے اصحاب کتنے ہیں تو معلوم ہوا کہ نوسو سواریاں اہل علم کی موجود تھیں۔یہ وہی امام ہیں جنہوں نے طالب علمی کا زمانہ نہایت تنگ دستی سے بسر کیا ہے۔امام شافعی رحمہ اللہ فرماتے ہیں علم کا مزہ اس کو آتا ہے جس نے تنگ دستی میں علم سیکھا ہو۔فرمایا زمانہ طالب علمی میں میری یہ حالت تھی کہ مجھے ضروری نوٹ کے لئے کاغذ بمشکل دستیاب ہوا کرتا۔'' تھذیب الاسماء للنووی'' کے الفاظ ہیں'' **نشا الشافعی یتیماً فی حجر امه فی قلة عیش و ضیق حال**''(العلم والعلماء ص ۲۴،بحوالہ تہذیب الاسماء ج ا ص ۴۶ و تاریخ المشاہیر ص ۱۸)

**سفیان ثوری کا امام اعظم کا ادب کرنا:۔** حضرت سفیان ثوری رحمہ اللہ کے بھائی کا انتقال ہوگیا تو امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ ان کے پاس تعزیت میں گئے حضرت سفیان ثوری رحمہ اللہ نے امام صاحب رحمہ اللہ کا استقبال فرمایا اور تکریم وتعظیم کرتے ہوئے امام کو اپنی جگہ پر لاکر بٹھایا اور خود سامنے بیٹھ گئے کچھ لوگوں نے اختلاف مسلک کے باوجود اس طرح برتاؤ پر تعجب کا اظہار کیا تو سفیان ثوری رحمہ اللہ نے فرمایا مجھے ان کے علم کا احترام لازم ہے۔اگر اس کا لحاظ بھی نہ کروں تو مجھے ان کی نقاہت کا لحاظ لازم ہے اگر اس کا بھی لحاظ نہ کروں تو مجھے عمر میں ان کے بڑے ہونے کا احترام ضروری تھا۔اگر اس سے صرف نظر کرلیں تو پھر ان کے ورع وتقویٰ وتدین کا لحاظ لازم ہے۔

(العلم والعلماء ص ۳۸،بحوالہ تہذیب الاسماء ج ۲ ص ۲۲۰)

**امامِ صوفیاء حافظ الحدیث کا ادب:** خلیفہ ہارون رشید رحمہ اللہ کے ساتھ مقام رقہ میں ملکہ زبیدہ بھی موجود تھی،اتفاق سے حضرت عبداللہ بن مبارک رحمہ اللہ کی تشریف آوری رقہ میں ہوئی۔امام کی آمد پر ایک شور وغل کی آواز بلند ہوئی ملکہ زبیدہ نے پوچھا یہ کیا ہے؟لوگوں نے بتایا کہ حافظ الحدیث عبداللہ بن مبارک رحمہ اللہ رقہ میں آرہے ہیں۔اہل شہر ان کے استقبال میں بھاگ دوڑ کررہے ہیں ملکہ نے فرمایا'' **هـــذا والله الملك**'،قسم بخدا بادشاہ تو ان کو کہتے ہیں ان کے سامنے ہارون کی بادشاہت ہیچ ہے کیونکہ امام کی تکریم وتعظیم میں آدمی بےتابی اور اشتیاق سے دوڑ رہا ہے اور ہارون کی آمد پر آدمی صرف پولیس وحکام کے ڈر سے آتے ہیں۔(العلم والعلماء ص ۳۸،بحوالہ طبقات ابن سعد ج ۱۰)

**نابینا محدث کا ادب:۔** حضرت ابومعاویہ الضریر رحمہ اللہ ایک نابینا محدث تھے ہارون رشید رحمہ اللہ نے ابومعاویہ رحمہ اللہ سے بھی احادیث کا سماع کیا تھا۔ایک دن کا حال ابومعاویہ نے حضرت علی بن مدینی رحمہ اللہ (امام بخاری رحمہ اللہ کے استاذ) سے اس طرح بیان کیا کہ کھانا کھا کر میں جب فارغ ہوا تو ہاتھ دھونے لگا میں تو نہ سمجھ سکا کہ میرا ہاتھ کون دھلا رہا ہے۔لیکن ہارون نے خود پوچھا کہ مولانا آپ کا ہاتھ کس نے دھلایا ہے؟فرمایا مجھے کیا علم ہوسکتا ہے؟ہارون نے کہا میں نے آپ کا ہاتھ خود ہی دھلایا ہے۔ **اجلاً للعلم** اور آپ کے علم کا احترام ہی میرے پیش نظر ہے۔(العلم والعلماء ص ۳۸،بحوالہ تاریخ خطیب ج ۴ ص ۹)

**صوفی باکمال امام غزالی کا علم وفضل:۔** امام غزالی رحمہ اللہ کا واقعہ ہے کہ امام صاحب کے والد اپنی قلت مال سے مصارف تعلیم نہ برداشت نہیں کرسکتے تھے۔اس لئے مجبوراً امام غزالی رحمہ اللہ کو وطن چھوڑنا پڑا۔تحصیل علم کے بعد جب وہاں سے وطن آرہے تھے تو راستہ میں امام صاحب لٹ گئے۔آپ نے قزاقوں کے افسر سے درخواست کی کہ میرے کتابی نوٹ فقط واپس کردیئے جائیں۔اس نے موقع پر واپس کرتے ہوئے طعنہ مارا جس کا اثر یہ ہوا کہ آپ نے اپنے وطن پہنچ کر نوٹ زبانی یاد کرنے شروع کئے یہاں تک کہ پونے تین

برس صرف کر دیئے اور ان مسائل کے حافظ بن گئے اب تکمیل علم کے لئے وطن سے دوبارہ نکلے۔آپ نیشا پور میں امام الحرمین عبدالما لک رحمہ اللہ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور نہایت جد و جہد سے علم کی تحصیل شروع کی۔ یہاں تک کہ اپنے تمام اقران میں ممتاز ہو گئے۔امام الحرمین رحمہ اللہ (امام غزالی رحمہ اللہ کے استاذ) کہا کرتے تھے کہ غزالی رحمہ اللہ دریائے زخار ہے۔آپ کے اس علم وفضل کا اثر یہ ہوا کہ مدرسہ نظامیہ (جس کا سالانہ خرچ چھ لاکھ اشرفیاں تھیں ایک اشرفی اس عہد کی پچیس روپیہ انگریزی کی ہم قیمت تھی) کی افسری کا فخر حاصل کیا۔آپ کو مدرسہ نظامیہ بغداد میں بڑی شان وشوکت کے ساتھ داخل کیا گیا۔اس وقت آپ کی عمر ۳۴ برس سے زائد نہ تھی، لیکن ابھی تشنگی تحقیق کی پوری نہیں سمجھتے تھے۔اس لئے آپ نے استعفیٰ داخل کیا جو کسی طرح منظور نہ ہوا۔آخر امام موصوف کا اصرار غالب آیا چنانچہ وہاں سے نکل کر شام دمشق پہنچے۔پھر اس کے بعد مصر واسکندریہ پہنچے، ایک شخص نے آپ کو بیابان میں دیکھا اس وقت ایک خرقہ بدن پر تھا اور ہاتھ میں پانی کی چھاگل تھی وہ ان کو چارسو شاگردوں کے حلقے میں دیکھ چکا تھا حیرت زدہ ہو کر پوچھا کہ کیا درس دینے سے یہ حالت بہتر ہے؟ امام صاحب نے اس کی طرف دیکھا اور یہ شعر پڑھا ۔

تادت بی الاشواق مهلاً فهذه منزل من يهوى رويدك فانزل

اسی مبارک سفر میں ''احیاء العلوم'' بھی تصنیف کی (دیکھو الغزالی مؤلف مولانا شبلی نعمانی ص۱۴ وص۲۴) غور کیجیے امام صاحب کو بیابان میں دیکھا اس وقت طلبا کے جھرمٹ اور شاہی انتظامات کو ترک کرنے پر کس چیز نے آمادہ کیا؟ سوائے اس کے کیا کہا جائے کہ تحقیق حق اور انکشافات حقیقت کے شوق نے۔آخر میں آپ دوبارہ شاہی حکم سے مدرسہ نظامیہ تشریف لے گئے۔(العلم والعلماء ص۵۲)

**آدابِ مرشد آداب استاد سے سیکھیں:۔** طالب علم اور علم شناس حضرات اسے غور سے پڑھیں

۱۔حضرت عبداللہ بن مبارک رحمہ اللہ فرماتے ہیں طالب علم کی نیت کا صحیح ہونا۔

۲۔استاد کا ایک ایک حرف کمال توجہ سے سننا۔اس کے بعد خوب غور وخوض سے مضامین کا دل میں اتارنا اور اس کے بعد اس کا محفوظ کر لینا۔ دیندار ہونا، جھوٹ کبھی نہ بولنا، گناہ اور بدی کے قریب نہ جانا کیونکہ علماء نے لکھا ہے کہ اس کی وجہ سے انسان سئی الحفظ ہو جاتا ہے چنانچہ مشہور ہے۔

شكوت الى وكيع سوءَ حفظى فاوصانى الى ترك المعاصى (فوائد البهيه)

استاذ کو کبھی آزار نہ پہنچانا، اپنے عمل اپنی زبان اپنے اعضاء کے حرکات وسکنات کسی طرح سے استاذ کو رنجیدہ نہ کرنا۔حتیٰ کہ استاد سے کسی بات میں کیوں بھی نہ کہنا اشد ضروری ہے ایسا طالب بے ادب اور بے نصیب رہے گا مقولہ مشہور ہے باادب بانصیب۔

اسی طرح ''خزینة الاسرار'' میں ہے ''من قال لاستاذه لِمَ فهو لايفلح ابدا''

جس نے اپنے استاد سے کہا'' کیوں'' وہ سن لے کہ فلاح و بھلائی اسے حاصل نہیں ہو سکتی (دیکھو خزینۃ الاسرار فی مجالس الابرار ص۵۴۷)

امام طاؤس یمنی رحمہ اللہ فرماتے ہیں: **من السنة ان يوقر العالم لقوله صلى الله عليه وسلم ليس منامن لم يوقر كبيرنا ولاشك انه بمنزلة الوالد واجلاله من اجلال العلم** (فتح المغیث ص۳۲۴)

یعنی عالم دین کی توقیر وتعظیم سنت نبوی ﷺ سے ثابت ہے بلکہ عالم بمنزلہ والد کے ہے اس کی تعظیم خود علم کی تعظیم ہے۔

ایک بزرگ نے تعظیم استاذ کے سلسلے میں لکھا کہ جب تمہارے کوئی استاد تمہارے یہاں آئیں تو ان کے ہاتھ کو بوسہ دو اور اونچی اور معزز جگہ پر ان کو بٹھاؤ اور تمیز وادب سے پیش آؤ اور ان کی ضروریات کو معلوم کرو اور حتیٰ الامکان چھوٹی بڑی ہر ضرورت کو پورا کر دو۔(فتح المغیث ص۳۲۴)

الفاظ یہ ہیں: **اذا قدم عليك خذ بركابه و قبل يده ووقر مجلسه واقض حوائجه كلها جليلها وحقيرها** (فتح المغيث ص۳۲۴)

(العلم والعلماء ص۶۶ تا ۶۸)

**نام کتاب:۔نصرۃ الباری فی بیان صحۃ البخاری**
**مصنف:۔مولانا عبدالرؤف خان رحمانی جھنڈانگری**

**صاحب کتاب مولانا اسمٰعیل سلفی کی نظر میں:۔**

**وضاحت** :مخدوم العلماء شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد اسمٰعیل سلفی رحمہ اللہ نصرۃ الباری فی صحۃ البخاری کے شروع میں گیارہ صفحات پر مشتمل نہایت علمی پرمغز مقدمہ تحریر کرنے کے بعد صاحب کتاب کے بارے میں فرماتے ہیں:(از مرتب اثری)

''میرے محترم دوست مولانا عبدالرؤف جھنڈانگری نے سنت کی نصرت وحمایت میں قلم اٹھایا ہے اور بڑی چھان پھٹک کر کے اس کے لئے مواد فراہم کیا ہے اللہ تعالیٰ ان کو اس کا اجر دے''۔(نصرۃ الباری ص ۱۷)

## اسلاف کے آزمودہ ختم بخاری کے مجرب عملیات

زگل بوئے گلاب آید ازاں شاں — کہ پنداری گل اندر گل سرشتی

حافظ ابن حجر رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ امام بخاری رحمہ اللہ نے صحیح بخاری کے پڑھنے والوں کے لئے دعا فرمائی ہے۔
(مقدمہ فتح الباری ص۱۲ اور ارشاد الساری ص۲۹)

**ہر پریشانی سے نجات:۔**(۱)امام ابو محمد بن ابی حمزہ رحمہ اللہ ودیگر عارفین اسلام نے تجربہ کے بعد لکھا ہے''ان صحیح البخاری ماقرئ فی شدۃ الافرجت ولارکب بہ فی مرکب الانجت''(مقدمہ فتح الباری ص۱۲ اور ارشاد الساری ج۱ ص۲۹ واتحاف ص۵۰ وتیسیر القاری ص۵) یعنی صحیح بخاری جس حادثہ وجس تکلیف کے دفیعہ کے لئے پڑھی جائے گی یقیناً وہ حادثہ وہ سانحہ مندفع ہو جائے گا اور جس سواری اور جس کشتی میں ساتھ ہوگی اس کو نجات وکامیابی حاصل ہوگی۔

**قحط سالی سے نجات:۔**(۲)حافظ ابن کثیر رحمہ اللہ نے فرمایا ہے بخاری شریف کے پڑھنے سے قحط سالیوں سے نجات ملتی ہے اور استسقاء میں اس کے ختم کی برکت سے بارش کا نزول ہوتا ہے۔(ارشاد الساری ج۱ ص۲۹،البدایہ والنہایہ ج۱۱ ص۲۴)

**حل مشکلات کے لیے آزمودہ:۔**(۳)علامہ قیراطی رحمہ اللہ فرماتے ہیں صحیح بخاری کے ختم کرنے سے موانع ومشکلات دور ہو جاتے ہیں۔

وہ لکھتے ہیں:وھو الذی یتلیٰ اذا خطب عری — فتراہ للمحذور اعظم دافع(ارشاد الساری ج۱ ص۲۹)

یعنی نزول حوادث پر صحیح بخاری کا پڑھنا ایک مجرب دافع ثابت ہوا ہے۔

۴۔حافظ سخاوی رحمہ اللہ نے بھی ختم بخاری کے سلسلہ میں بزرگوں کے تجارب اور واقعات کو نقل کیا ہے (فتح المغیث ص۱۸۵)

**ہر جائز مقصد میں مجرب عمل(120 مرتبہ کا آزمودہ):۔**(۵)محدث میر جمال الدین رحمہ اللہ اپنے استاد اصیل الدین رحمہ اللہ سے راوی وناقل ہیں کہ میں نے صحیح بخاری کو مختلف ایک سوبیس مقاصد کے لئے ایک سوبیس مرتبہ ختم کیا اور ہر مرتبہ جس مقصد کے لئے پڑھا وہ مقصد حاصل ہو کر رہا کبھی اپنے لئے پڑھا کبھی دوسروں کے لئے پڑھا۔مگر بہرنیت کہ خواندہ ایم مقصود حاصل شدو مہم بکفایت انجامید۔
(اتحاف النبلاء ص۱۰۴)

**ہر پریشانی میں راہ نجات:۔** (۶)ایسا بھی ہوا ہے کہ صحیح بخاری کو حسن نیت کے ساتھ جس مقصد کے لئے پڑھا گیا ہے ختم ہونے سے پہلے ہی اس میں کامیابی حاصل ہوگئی ہے۔چنانچہ شیخ تقی الدین قاضی القضاۃ ابن دقیق العید رحمہ اللہ کے زمانے میں تاتاریوں کا ہنگامہ شروع ہوا تو سلطان شام نے حکم دیا کہ علمائے کرام مسجد جامع میں جمع ہو کر صحیح بخاری کو ختم کریں۔علمائے دین نے پڑھنا شروع کیا ختم ہونے میں

حافظ بارک اللہ لکھوی رحمہ اللہ کے چار بیٹے تھے جن کے نام علی الترتیب یہ ہیں: ا۔حافظ محمد لکھوی،۲۔حکیم غلام محمد،۳۔حافظ محمد سلیم،۴۔حافظ محمد صالح رحمہم اللہ تھے۔آگے ان چاروں بھائیوں کی اولاد کا سلسلہ چلتا ہے۔ان میں سے حکیم غلام محمد رحمہ اللہ کے بیٹے مولانا عبدالقادر لکھوی رحمہ اللہ تھے۔دوسرے لفظوں میں یوں کہیے کہ مولانا عبدالقادر لکھوی رحمہ اللہ،حضرت حافظ بارک لکھوی رحمہ اللہ کے پوتے اور حافظ محمد لکھوی رحمہ اللہ کے بھتیجے تھے۔(دبستان حدیث ص۲۸۹)

## مولانا عطاء اللہ لکھوی رحمہ اللہ

مولانا عطاء اللہ لکھوی،مولانا محی الدین لکھوی (متوفی ۲۷۔فروری ۱۹۹۸ء) کے حقیقی ماموں تھے۔(ص۲۹۳)

امرتسر کے مدرسہ غزنویہ کا عزم کیا،وہاں حضرت الامام سید عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ کی خدمت میں حاضری دی اور ان سے کتب حدیث پڑھیں۔۱۹۰۵ء میں اس عالی مرتبت عالم دین سے سند حدیث لی۔(دبستان حدیث ص۲۹۳)

حضرت مولانا عطاء اللہ لکھوی درس وتدریس اور تقویٰ وصالحیت،نیک نفسی،ہمدردی،ایثار،خلوص اور دیانت وامانت میں بے مثال تھے۔نرم زبان،خوش کلام،عالی کردار اور صاحب عزیمت عالم دین تھے۔ان کی زندگی کا ایک ایک لمحہ خدمت دین میں گزرا۔اپنے اسلاف کی پاکیزہ تریں یادگار تھے۔(دبستان حدیث ص۲۹۷)

مولانا سید محمد داؤد غزنوی رحمہ اللہ خاندان لکھویہ کے اہل علم کے ساتھ بے حد اکرام کا برتاؤ فرماتے تھے۔(دبستان حدیث ص۲۹۵)

## مولانا عبدالجبار کھنڈیلوی رحمہ اللہ

مولانا عبدالجبار کھنڈیلوی رحمہ اللہ کے ساتھ ان کے ایک نوجوان فرزند گرامی تھے جو قد وقامت میں والد کی مانند تھے۔ان کا نام مجھے یاد پڑتا ہے،عبدالمالک تھا۔میں نے ایک دن دونوں کو دوپہر کے کھانے کی دعوت دی تو بے حد مسرت کے ساتھ تشریف لائے اور کھانے کے بعد میرے لیے اور تمام افرادِ خانہ کے لیے دعا فرمائی۔ان کی دعا سے ہم لوگ بہت خوش ہوئے اور خیال کیا کہ اتنے بڑے عالم نے ہمارے گھر آکر ہم پر انتہائی احسان فرمایا ہے اور ہمارے لیے بہتری کی جو دعا کی،اسے اللہ تعالیٰ ضرور قبول فرمائے گا۔اور واقعہ یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے حضرت مولانا کی دعا قبول فرمائی۔(دبستان حدیث ۲۰۵)

**علمائے احناف کا بے حد احترام:۔** مولانا کھنڈیلوی رحمہ اللہ خاموش طبع،خلوت گزیں،سادہ مزاج،قناعت پسند،فقر ودرویشی کا مرقع تھے۔تحقیقی مسائل کے سلسلے میں ہر عالم سے اگرچہ وہ عمر اور مرتبے میں کم تر ہوتا اور کسی مسلک سے انسلاک رکھتا،استفادے میں کسی قسم کی جھجک اور عار محسوس نہ فرماتے...... ہر مسلک کے اہل علم کا احترام کرتے تھے۔

ان کی ایک تصنیف ''الانصاف لرفع الاختلاف'' ہے......اس کتاب میں حضرت مصنف رحمہ اللہ علمائے احناف کا بے حد احترام سے ذکر فرماتے ہیں اور مختلف فیہ مسائل کے بارے میں باحوالہ ان کے ارشادات نقل کرتے ہیں اور پھر دردمندانہ لہجے میں اہل حدیث اور احناف سے مسلکی اختلاف کو برداشت کرنے کی تلقین فرماتے ہیں۔(دبستان حدیث ص۳۱۱)

## مولانا عبدالحق ہاشمی رحمہ اللہ

مولانا عبدالحق ہاشمی رحمہ اللہ پچیس سال احمد پور شرقیہ کے منصب خطابت پر متمکن رہے...... وہ سرائیکی زبان کے بہت بڑے مقرر اور معروف واعظ تھے......سادہ زندگی بسر کرتے تھے اور کھلے جنگل میں اونٹ چراتے تھے طلباء کی جماعت ان کے ہم رکاب ہوتی تھی اور وہ اونٹ چرانے کے ساتھ ساتھ انہیں پڑھاتے بھی جاتے تھے......ایک خصوصیت بارگاہ الٰہی سے انہیں یہ ودیعت فرمائی گئی تھی کہ نیکی

اور صالحیت میں ان کا مقام بہت بلند تھا۔تہجد گزار اور ذکر خداوندی کی دولت سے مالا مال تھے۔(دبستان حدیث ۳۱۴،۳۱۵)

**زیارت نبی ﷺ کے مبارک خواب:۔** نبی کریم ﷺ کی ذات ستودہ صفات اور آپ ﷺ کی احادیث مبارکہ سے مولانا ہاشمی رحمہ اللہ کو انتہائی قلبی محبت تھی۔ نبی کریم ﷺ سے متعلق مولانا ہاشمی رحمہ اللہ کے چند خواب ان کے پوتے پروفیسر محمد اسرائیل (انجینئرنگ یونیورسٹی لاہور) نے اپنے ایک مضمون میں درج کیے ہیں۔ یہ اس زمانے کے خواب ہیں جب مولانا ممدوح طلب علم حدیث میں مصروف تھے، ملاحظہ فرمائیے۔

**پہلا خواب:۔** ۱......انہوں نے دیکھا کہ نبی ﷺ ان کے آگے سے گزرے۔ نبی کریم ﷺ سفید لباس پہنے ہوئے ہیں اور آپ ﷺ کا چہرہ مبارک چاند کی طرح چمک رہا ہے۔

**دوسرا خواب:۔** ۲......ایک مرتبہ نبی کریم ﷺ کی اس طرح زیارت ہوئی کہ آپ ﷺ نہایت خوب صورت لباس میں کرسی پر تشریف فرما ہیں اور آسمان سے اترے ہیں۔(مولانا فرماتے ہیں) نبی کریم ﷺ نے مجھ سے معانقہ فرمایا۔

**تیسرا خواب:۔** ۳......تیسری بار مولانا ممدوح رحمہ اللہ نے نبی کریم ﷺ کو اس حالت میں دیکھا کہ وہ ایک آدمی کے ساتھ مل کر نبی کریم ﷺ کا جنازہ مبارک اٹھائے ہوئے ہیں (مولانا فرماتے ہیں) کیفیت یہ ہے کہ میں نبی کریم ﷺ کو سر مبارک کی طرف سے اور دوسرا آدمی آپ ﷺ کے پاؤں مبارک کی طرف سے اٹھائے ہوئے ہے۔ میں اسی حالت میں پانی میں داخل ہو جاتا ہوں۔خواب ہی میں میرے دل میں القاء ہوا کہ میں نبی کریم ﷺ کی مردہ سنتوں کو زندہ کروں گا۔

**چوتھا خواب:۔** ۴......چوتھی مرتبہ مولانا رحمہ اللہ نے نبی کریم ﷺ کی زیارت آپ ﷺ کے حجرہ مبارک میں کی۔حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے سامنے ایک بڑا رجسٹر پڑا ہے۔مولانا ممدوح رحمہ اللہ نے نبی کریم ﷺ سے ایک صحابی رضی اللہ عنہ کا نام پوچھا۔ آپ ﷺ نے فرمایا اس رجسٹر میں دیکھو۔مولانا رحمہ اللہ نے اس رجسٹر میں اس صحابی کا نام لکھا ہوا دیکھا۔

**پانچواں خواب:۔** ۵......مولانا رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ میری والدہ نے نبی کریم ﷺ کو خواب میں دیکھا کہ آپ ﷺ ہمارے گھر میں تشریف فرما ہیں۔ نبی کریم ﷺ نے مجھے بلایا۔ میرے ہاتھ میں قلم دوات ہے۔ نبی کریم ﷺ مجھے املاء فرماتے ہیں اور میں لکھ رہا ہوں۔ میری والدہ ہمارے قریب آئیں تو نبی کریم ﷺ اٹھ کر کھڑے ہو گئے۔ میں بھی آپ ﷺ کے ساتھ اٹھ کھڑا ہوا۔ پھر ہم دوسرے کمرے میں گئے اور آپ ﷺ مجھے لکھوانے لگے۔(مولانا نے یہ تمام خواب بقول پروفیسر محمد اسرائیل اپنے فرزند مولانا ابوتراب الظاہری کو نوٹ کرائے)۔ (دبستان حدیث ص ۳۱۸)

## مولانا عبدالجبار عمرپوری رحمہ اللہ کا ذوق تصوف

یوں تو مولانا عبدالغفار حسن کے آباؤ اجداد کے سبھی ارکان فضل وکمال کی دولت سے بہرہ یاب تھے،لیکن ان کے جد امجد حضرت مولانا عبدالجبار عمرپوری رحمہ اللہ کو اللہ تعالیٰ نے خاص طور سے علم وعمل اور ادراک وعرفان کی نعمت بے بہا سے نوازا تھا۔

امرتسر جا کر علمائے غزنویہ اور وہاں کے بعض دیگر اصحاب تدریس سے استفادہ کیا۔علمائے غزنویہ میں اس وقت حضرت الامام مولانا عبدالجبار غزنوی،مولانا عبدالرحیم غزنوی،مولانا عبدالغفور غزنوی اور مولانا عبدالاول غزنوی رحمھم اللہ ایسے اصحاب فضیلت اساتذہ مسند تدریس پر فائز تھے اور طلباء جہاں ان سے علم حاصل کرتے،وہاں ان کی روحانیت سے بھی فیض یاب ہوتے تھے۔مولانا عبدالجبار عمرپوری رحمہ اللہ نے بھی ان بزرگان عالی قدر سے یہ نعمت حاصل کی۔

**دیگر مسالک سے کسب علم:۔** مولانا محمد مظہر نانوتوی رحمہ اللہ سے فقہ،اصول فقہ اور حدیث کی چند کتابیں پڑھیں۔سہارن پور میں مولانا احمد علی سہارن پوری رحمہ اللہ سے فقہ واصول اور بعض کتب حدیث کا درس لیا۔مولانا فیض الحسن سہارن پوری رحمہ اللہ سے عربی ادبیات اور علم بلاغت میں استفادہ کیا۔(دبستان حدیث ص ۳۲۲)

**حافظ عبدالستار عمر پوری کا تین ماہ میں قرآن حفظ کر لینا:۔** اب آیئے چند لمحے حضرت مولانا عبدالجبار عمر پوری رحمہ اللہ کے فرزند دلبند مولانا حافظ عبدالستار عمر پوری رحمہ اللہ کی خدمت میں گزارتے ہیں۔مولانا موصوف کا سال ولادت ۱۳۰۱ھ(۱۸۸۴ء) ہے۔(دبستان حدیث ص ۳۲۴)

حافظ عبدالستار بے حد ذہین تھے۔قرآن مجید صرف تین ماہ میں حفظ کر لیا تھا۔درس نظامی کی تکمیل مدرسہ احمدیہ سلفیہ آرہ(دربھنگا) میں کی۔

**مولانا عبدالواحد غزنوی کی مریدہ خاتون:۔** مولانا حافظ عبدالستار رحمہ اللہ کی والدہ محترمہ بے حد صابرہ وشاکرہ اور عابدہ وزاہدہ خاتون تھیں۔حضرت مولانا عبدالواحد غزنوی رحمہ اللہ سے انہوں نے بیعت ارشاد کی تھی۔حضرت مولانا غزنوی رحمہ اللہ کو ان کے نیک نام اور عالم ومتقی بیٹے حافظ عبدالستار رحمہ اللہ کی خبر وفات پہنچی تو نہایت حزن وملال کا اظہار کیا۔(دبستان حدیث)

## مولانا ابوالحسنات علی محمد سعیدی رحمہ اللہ

**پیر محبوب شاہ مکھوی رحمہ اللہ سے حصول علم:۔** مولانا ممدوح مشرقی پنجاب کے ضلع فیروز پور کی تحصیل زیرہ کے ایک گاؤں ''صدر والا'' میں ۱۹۱۲ء کے پس وپیش پیدا ہوئے۔تحصیل زیرہ میں مسلمانوں کی اکثریت تھی اور مسلمانوں میں بھی اہل حدیث مسلک سے تعلق رکھنے والے لوگ زیادہ تعداد میں تھے۔......دین داری اور تقویٰ شعاری میں بھی یہ لوگ اپنا ایک مقام رکھتے تھے.....مولانا علی محمد سعیدی رحمہ اللہ کے گھرانے میں کوئی عالم دین نہ تھا۔تعلیم وتعلم سے اس خاندان کو کوئی دلچسپی بھی نہ تھی لیکن مولانا علی محمد رحمہ اللہ کو کیوں کر دلچسپی پیدا ہوئی اور انہوں نے کس طرح علم حاصل کیا؟

بات یہ ہے کہ اس گاؤں (صدر والا) میں ایک نیک سرشت اور صالح بزرگ رہتے تھے،جن کا نام صوفی ولی محمد رحمہ اللہ تھا۔وہ خود تو کوئی بڑے عالم نہ تھے مگر اصحاب علم سے تعلق رکھتے تھے اور انہیں دینیات کی ان کتابوں کے مطالعہ کا شوق تھا جو اس وقت اردو زبان میں حاصل ہو سکتی تھیں۔وہ پیر محبوب شاہ مکھوی مرحوم کے عقیدت مند اور ان سے فیض یافتہ تھے۔مولانا علی محمد سعیدی کو حصول علم کا شوق تھا،انہوں نے ابتدائی تعلیم انہی صوفی ولی محمد رحمہ اللہ سے حاصل کی۔بعد ازاں انہی کے کہنے سے موضع مکھو پہنچے اور پیر محبوب شاہ مرحوم کے بیٹے سید عبدالرحیم شاہ سے چند کتابیں پڑھیں......صالحیت میں بھی وہ اپنا ایک مقام رکھتے تھے۔گاؤں میں ان کا دینی مدرسہ بھی قائم تھا۔انہوں نے ۱۹۳۲ء میں وفات پائی۔(دبستان حدیث ص ۳۵۹)

**پیر صاحب کا اعزاز واکرام:۔** فارغ التحصیل ہونے کے بعد ۱۹۳۹ء میں وہ اپنے وطن واپس آ گئے......اپنے اولین استاد صوفی ولی محمد رحمہ اللہ اور ایک اور بزرگ مولوی کمال الدین رحمہ اللہ کے مشورے سے اپنے گاؤں میں دینی مدرسہ جاری کرنے کا فیصلہ کیا۔چنانچہ پیر محبوب شاہ مکھوی اور سنگھاں والا کے مولانا عبدالحق رحمہ اللہ کو گاؤں تشریف لانے کی دعوت دی اور ۱۹۴۰ء میں مدرسہ فیض الاسلام کے نام سے مدرسے کا اجراء کر دیا گیا۔(دبستان حدیث ص ۳۶۰)

۱۹۴۰ء میں مولانا علی محمد سعیدی رحمہ اللہ کی شادی ان کے پہلے استاد صوفی ولی محمد رحمہ اللہ کی بڑی صاحب زادی سے ہوئی۔(دبستان حدیث ص ۳۶۱)

## حافظ احمد اللہ بڈھیمالوی رحمہ اللہ

حافظ احمد اللہ کا سلسلہ نسب یہ ہے: احمد اللہ بن قادر بخش بن علی محمد بن حمید بن شمس دین بن خالد بن محمد شریف بن محمد بن امین بن حافظ حبیب الرحمٰن۔سلسلہ نسب کے یہ بہت خوبصورت نام ہیں۔اس سلسلے کے آخری بزرگ حافظ حبیب الرحمٰن کے بارے میں کہا جاتا ہے کہ وہ حضرت پیر پیراں شیخ عبدالقادر جیلانی رحمہ اللہ کے خالہ زاد بھائی عون بن عبدالاعلیٰ عرف قطب شاہ رحمہ اللہ کی اولاد میں سے تھے جن کا نسب نامہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کے صاحب زادے سے جا ملتا ہے۔(دبستان حدیث ص ۳۶۷)

حضرت مولانا محمد اسماعیل سلفی رحمہ اللہ سے صحیح مسلم،مختصر المعانی اور عربی ادبیات وغیرہ کی تکمیل کی۔مولانا سلفی اپنے اس شاگرد کی طبعی شرافت،کم گوئی،صالحیت اور سادگی کی بناء پر انہیں ''فرشتہ'' کے نام سے پکارتے تھے۔(دبستان حدیث ص ۳۶۹)

فارغ التحصیل ہونے کے بعد حافظ احمد اللہ کی شادی بڈھیمال میں اپنی پھوپھی کی بیٹی سے ہوئی۔اس نیک بخت خاتون کے والد کا نام

صوفی عنایت اللہ رحمہ اللہ تھا...... وہ ایک ولی اللہ بزرگ کی حیثیت سے مشہور تھے...... جامعہ تعلیم الاسلام ماموں کانجن کے لائبریرین عبدالقیوم ضیاء انہی کے اخلاف میں سے ہیں۔(دبستان حدیث ص ۳۷۰)

**اسلافِ اہلحدیث کے خدا ترس بزرگ:۔** حافظ احمد اللہ رحمہ اللہ کے اسلاف میں سے (جیسا کہ ابتدائے مضمون میں عرض کیا گیا) ایک بزرگ قطب شاہ رحمہ اللہ تھے۔ وہ خوش کردار بزرگ تھے۔ان سے متعلق بعض عجیب وغریب واقعات بیان کیے جاتے ہیں۔ایک مرتبہ وہ اپنے مریدوں میں بیٹھے تھے کہ ایک بھنگی اور چرسی آیا۔اس نے ان سے چار آنے مانگے۔انہوں نے چار آنے دے دیئے اور وہ چار آنے لے کر خوشی کا اظہار کرتا ہوا چلا گیا۔لوگوں نے قطب شاہ رحمہ اللہ سے کہا آپ نے اسے چار آنے دے دیئے، یہ چار آنے کی بھنگ اور چرس پئے گا۔آپ کو اسے پیسے نہیں دینا چاہئیں تھے۔انہوں نے فرمایا میں نے تو اسے آج پہلی دفعہ چار آنے دیئے ہیں (آسمان کی طرف ہاتھ اٹھا کر کہا) اس سے پوچھو جو اُسے روزانہ دیتا ہے۔(دبستان حدیث ص ۳۷۴)

**خواب کے ذریعے سے رہنمائی:۔** بیان کیا جاتا ہے کہ حافظ علم الدین رحمہ اللہ (دادا حضرت مولانا عبداللہ گوجرانوالہ) گولڑہ کے پیر مہر علی شاہ صاحب رحمہ اللہ کے حلقہ بیعت میں شامل تھے۔حافظ صاحب رحمہ اللہ نے ایک مرتبہ خواب میں دیکھا کہ ایک میدان میں بے شمار لوگ کھڑے ہیں، میں بھی اس ہجوم کے ایک طرف کھڑا ہو گیا۔میرے پیر مہر علی شاہ صاحب رحمہ اللہ بھی اس ہجوم میں شامل ہیں۔میں نے دیکھا کہ اچانک ایک عجیب وغریب چیز آسمان سے اترنا شروع ہوئی۔تمام لوگ اس کی طرف دیکھنے لگے۔جیسے جیسے وہ چیز قریب آرہی تھی لوگوں کی توجہ اس کی طرف زیادہ مبذول ہو رہی تھی۔ہر شخص چاہتا تھا کہ دوڑ کر اسے اپنے قبضے میں کر لے۔جب وہ چیز زمین پر آ گئی تو میں اور پیر مہر علی شاہ صاحب رحمہ اللہ دونوں اس کو پکڑنے کے لیے دوڑے۔لیکن وہ عجیب وغریب چیز پیر صاحب رحمہ اللہ کے ہاتھ میں آنے کے بجائے میرے ہاتھ میں آ گئی اور اسی خوشی میں میری آنکھ کھل گئی۔(دبستان حدیث ص ۳۷۸)

## مولانا ابوالبرکات احمد رحمہ اللہ

مولانا ابوالبرکات احمد رحمہ اللہ کا پیدائشی اور سکونتی تعلق ہمارے اس علاقے سے سینکڑوں میل دور جنوبی ہند سے تھا۔وہاں کے علاقہ مدراس کے ایک شہر کا نام ''چمناڈ'' ہے۔چمناڈ کے نواح میں ایک قصبہ ''کاسرگوڈ'' کے نام سے موسوم ہے۔کاسرگوڈ میں ایک اہل حدیث خاندان آباد تھا۔اس خاندان کے ایک بزرگ کا اسم گرامی مولانا محمد رحمہ اللہ تھا جو اس علاقے میں علم وعمل کے لحاظ سے اچھی شہرت رکھتے تھے۔ مولانا محمد رحمہ اللہ کے ایک فرزند مولانا محمد اسماعیل رحمہ اللہ تھے۔یہ بھی باپ کی طرح عالم اور پاکیزہ اطوار شخص تھے۔۱۹۲۶ء میں مولانا محمد اسماعیل رحمہ اللہ کے گھر ایک بیٹا پیدا ہوا جس کا نام ابوالبرکات احمد رحمہ اللہ رکھا گیا۔

**صلح وآشتی کا زمانہ:۔** یہاں یہ یاد رہے کہ اس علاقے میں اکثریت شافعی مسلک سے تعلق رکھنے والوں کی تھی۔اہل حدیث بہت کم تھے، البتہ ابوالبرکات احمد رحمہ اللہ کے دادا اور والد کے علاوہ ان کے دونوں تایا اور ماموں اہل حدیث تھے...... وہ صلح وآشتی کا زمانہ تھا، تمام لوگ اتحاد واتفاق سے زندگی بسر کرتے تھے۔نہ شوافع، اہل حدیث سے جھگڑتے تھے، نہ اہل حدیث، شوافع سے پنجہ آزمائی کرتے تھے۔مسلک و مذہب کی بنیاد پر کسی کو ہدف تنقید یا نشانہ تنقیص نہیں بنایا جاتا تھا۔(دبستان حدیث ص ۳۸۴)

**بچوں کو ننگے سر نہ گھومنے کی تلقین:۔** مولانا ابوالبرکات احمد رحمہ اللہ دارالعلوم کی چار دیواری میں تعلیم وتربیت کا اہتمام کرتے اور انھیں نصائح سے نوازتے تھے، وہاں تعطیلات کے زمانے میں اپنے گھروں میں جانے والے طلباء کو نصیحتیں فرماتے کہ وہ اپنے گھر، اپنے محلے اور گاؤں کے لوگوں میں وقار سے رہیں ان کو اپنے علم اور نیکی سے متاثر کرنے کی کوشش کریں، باجماعت نماز پڑھیں، ننگے سر گلیوں میں نہ گھومیں، کسی سے لڑائی جھگڑا نہ کریں، ہر شخص سے خوش اسلوبی سے پیش آئیں۔چھوٹے بڑے سے ہم کلام ہوتے وقت اخلاق کی دولت اور شیرینی زبان کی پونجی آپ کے پاس ہونی چاہیے۔(دبستان حدیث ص ۳۸۹)

**مایوس مریض اور سورہ فاتحہ کا وظیفہ:** میں (مولانا اسحاق بھٹی حفظہ اللہ) نے اپنی ایک تصنیف (برصغیر کے اہل حدیث خدام قرآن) میں ان کے ایک فاضل شاگرد قاری محمد ادریس عاصم پر تفصیلی مضمون لکھا ہے۔ قاری صاحب نے بتایا کہ وہ جامعہ اسلامیہ (گوجرانوالہ) میں مولانا ابوالبرکات احمد رحمہ اللہ کے حلقہ درس میں شامل تھے کہ بیمار ہوگئے اور بیماری نے اتنی شدت اختیار کر لی کہ ڈاکٹر نے میری زندگی سے مایوسی کا اظہار کیا اور تعلیم کا سلسلہ ترک کرنے کا مشورہ دیا۔ مولانا ممدوح کو بتایا گیا تو فرمایا کوئی علاج نہ کرو۔ اول آخر درود شریف پڑھ کر روزانہ اکتالیس مرتبہ سورہ فاتحہ پڑھا کرو۔ چنانچہ یہ عمل کیا گیا تو چند روز میں اللہ تعالیٰ نے صحت عطا فرمادی۔ (دبستان حدیث ص ۳۹۱)

## حافظ عبدالغفور جہلمی رحمہ اللہ

**بابرکت ہاتھوں سے جامعہ کا سنگ بنیاد:** (جامعہ اثریہ جہلم کا) سنگ بنیاد اس طرح رکھا گیا کہ حافظ عبدالغفور صاحب رحمہ اللہ نے اسے شیخ عبدالقادر حبیب اللہ سندھی رحمہ اللہ کو پکڑایا اور شیخ عبدالقادر حبیب اللہ سندھی رحمہ اللہ نے اسے امام کعبہ شیخ محمد بن عبداللہ سبیل حفظہ اللہ کے بابرکت ہاتھوں سے متعلقہ مقام پر نصب کرایا۔ یہ نہایت مسرت انگیز موقع تھا۔ (دبستان حدیث ص ۴۰۶)

**حافظ عبدالغفور جہلمی کے معمولات ذکر:** (حافظ عبدالغفور جہلمی رحمہ اللہ تہجد گزار اور عابد و زاہد شخص تھے) تہجد کے بعد قرآن مجید کے تقریباً چار پاروں کی تلاوت کرتے نماز فجر کے بعد مسنون وظائف و اوراد کرتے۔ دن رات میں بہ کثرت درود شریف پڑھتے۔ نماز اشراق مسجد میں پڑھ کر گھر تشریف لاتے۔ (دبستان حدیث ص ۴۱۶)

**وسیع الظرف اور فراخ حوصلہ عالم دین:** کسی سے بے مقصد بات کرنا اور لڑنا جھگڑنا ان کی عادت نہ تھی۔ وسیع الظرف اور فراخ حوصلہ عالم دین تھے۔

ربیع الاول کا مہینہ تھا، مسجد اہل حدیث کے چوک میں بریلوی برادران نے جلسہ رکھا ہوا تھا۔ ہم نے مسجد کی گیلری سے جلسے میں مقررین کی تقاریر سنیں۔ ایک مقرر "نور بشر" کے موضوع پر اپنے مخصوص انداز میں تقریر فرما رہے تھے۔ میں نے کہا حافظ صاحب اب فرمائیے کیا خیال ہے؟ حافظ صاحب نے ہنستے ہوئے فرمایا کہ بخاری صاحب! بات کوئی ایسی نہیں، حضور (ﷺ) نور ہدایت بھی ہیں اور بشر تو ہیں ہی۔
(دبستان حدیث ص ۴۱۸)

## مولانا عبدالغفار ضامرانی رحمہ اللہ

**اعتدال پسندی اور حکیمانہ انداز:** مولانا عبدالغفار ضامرانی رحمہ اللہ نے دورۂ حدیث کے لیے بنوری ٹاؤن میں مولانا محمد یوسف بنوری رحمہ اللہ اور مفتی ولی حسن صاحب رحمہ اللہ کی خدمت میں حاضری دی اور ۱۹۵۷ء میں عالمیہ کی سند ممتاز نمبروں میں حاصل کی۔

مولانا عبدالغفار ضامرانی رحمہ اللہ تنگ نظر اہل حدیث نہیں تھے بلکہ پرحکمت شخصیت کے مالک تھے۔ اور ان کا انداز تبلیغ حکیمانہ تھا۔ اس کا اندازہ کرنے کے لیے یہ مثال ہی کافی ہے کہ مولانا نے جو مدرسہ قائم فرمایا تھا اس میں اکثریت حنفی اساتذہ کی تھی اور یہ اساتذہ بڑا متشددانہ ذہن رکھتے تھے۔ مسلک کے بارے میں وہ مولانا ضامرانی کے خلاف باتیں کرتے رہتے تھے اور کسی نہ کسی ذریعے سے ان باتوں کا علم مولانا کو ہو جاتا تھا۔ مگر مولانا ان اساتذہ کو احساس تک نہ دلاتے اور نہ انہیں مدرسے سے نکالنے کا کبھی سوچا۔
(دبستان حدیث ص ۴۳۷)

**زہد و تقویٰ:** مولانا ضامرانی رحمہ اللہ زاہد و عابد اور قائم اللیل تھے۔ اشراق کی نماز کے پابند تھے۔ پیر اور جمعرات کا روزہ ہمیشہ رکھتے۔ قرآن کریم کی تلاوت پابندی سے روزانہ کرتے......آخری دنوں میں ان کی بینائی جاتی رہی تو قرآن کریم کثرت سے پڑھنے لگے اور اکثر رویا کرتے تھے۔ (دبستان حدیث ص ۴۴۳)

## مولانا عبدالرشید لداخی اور ندوۃ العلماء

مولانا عبدالرشید ندوی رحمہ اللہ کا تعلق علاقہ بلتستان کے ایک گاؤں بلغار سے تھا۔

دہلی کے مدرسہ میاں صاحب رحمہ اللہ کے اساتذہ سے استفادے کے بعد عبدالرشید لداخی رحمہ اللہ لکھنؤ کو روانہ ہوئے اور دارالعلوم ندوۃ العلماء میں داخلہ لیا۔ وہاں انہوں نے سید ابوالحسن علی ندوی رحمہ اللہ، شاہ حلیم عطاء رحمہ اللہ، مولانا محمد ادریس نگرامی رحمہ اللہ، مولانا عبدالحفیظ بلیاوی رحمہ اللہ، مولانا ابوالعرفان ندوی رحمہ اللہ، مولانا عبداللہ عباس ندوی رحمہ اللہ اور سید محمد رابع ندوی رحمہ اللہ سے تحصیل علم کی۔ ان حضرات سے انہوں نے علم نحو، بلاغت، فلسفہ، منطق، فقہ، تفسیر، حدیث، تاریخ، انگریزی، سیاسیات، عربی ادب اور اقتصادیات کے موضوع سے متعلق وہ کتابیں پڑھیں جو دارالعلوم ندوۃ العلماء کے نصاب تعلیم میں شامل تھیں۔ ۱۹۵۵ء میں وہ ندوہ کی نصابی تعلیم سے فارغ ہوئے اور سند لی۔ (دبستان حدیث ص ۴۵۵)

جامعہ تعلیمات اسلامیہ میں وہ طلباء کو عربی ادب کی کتابیں پڑھاتے تھے۔

وہ نہایت پاکیزہ فطرت عالم دین تھے۔ اس لیے دعا کرانے والے لوگ اچھی خاصی تعداد میں ان کی خدمت میں حاضر ہوتے تھے۔ اس کے لیے انہوں نے نماز عصر کے بعد کا وقت مقرر کر رکھا تھا۔ (دبستان حدیث ص ۴۵۹)

**حافظ عبدالقہار سلفی دہلوی رحمہ اللہ:۔** فارغ التحصیل ہونے کے بعد اپنی معہد علمی دارالکتاب والسنہ میں فریضہ تدریس سرانجام دینے لگے، نیز ان کے والد گرامی کے جاری کردہ مجلّے "صحیفہ اہل حدیث" کے انتظامی امور کی نگرانی ان کے سپرد ہوئی۔" (دبستان حدیث ص ۴۶۰)

**روحانی علاج:۔** وہ متقی اور تہجد گزار بزرگ تھے۔ خوش مزاج، صابر و شاکر، بلند اخلاق اور ملنسار۔ دم درود اور دعا کرانے والے لوگ بھی ان کے پاس آتے تھے اور وہ ان کے لیے دعا کرتے تھے۔ (دبستان حدیث ص ۴۶۲)

**حافظ محمد الیاس سلفی کی دینی خدمات:۔** حافظ محمد الیاس رحمہ اللہ ۱۹۵۵ء میں کراچی میں پیدا ہوئے۔ کراچی کے جامعہ بنوری ٹاؤن میں بھی کچھ عرصہ پڑھتے رہے۔

۱۹۷۴ء میں مدینہ یونیورسٹی میں داخل ہوئے اور چار سال وہاں تعلیم حاصل کی۔

عمل الیوم واللیلہ: ابوبکر ابن سنی رحمہ اللہ کی عربی کتاب ہے جس میں دن رات کے وظائف و اوراد تفصیل سے بیان کیے گئے ہیں۔ حافظ محمد الیاس نے اس کا اردو ترجمہ کیا۔ بعض مقامات پر حواشی بھی سپرد قلم کیے۔ (دبستان حدیث ص ۴۶۳)

**مولانا عبدالصمد رؤف کا پٹکا:۔** سر پر پٹکا پہنتے والد کا اسم گرامی صوفی محمد ابراہیم رحمہ اللہ تھا۔ والد صاحب نہایت تقویٰ شعار بزرگ تھے۔ صوفی عبداللہ صاحب رحمہ اللہ ۱۹۲۳ء کے پس و پیش اس گاؤں میں آئے تو ایک روایت کے مطابق انہوں نے بھی صوفی محمد ابراہیم صاحب رحمہ اللہ سے قرآن مجید کا ترجمہ پڑھا، حالانکہ وہ یہاں آنے سے پہلے بھی ترجمہ قرآن پڑھ چکے تھے۔ (دبستان حدیث ص ۴۶۶)

## مولانا عبدالرشید مجاہد آبادی حفظہ اللہ کا ذوق تصوف

**صحبت مرشد کے فوائد:۔** (جب) عبدالرشید کی پڑھائی کا آغاز ہوتا ہے۔ قاعدہ یسرنا القرآن ان کے ہاتھ میں پکڑا دیا جاتا ہے اور وہ اسے پڑھنا شروع کر دیتے ہیں۔ میاں محمد باقر رحمہ اللہ اس لڑکے کے استاد بھی ہیں، مرشد بھی ہیں اور مربی بھی ہیں۔ وہاں انہوں نے بڑا فیض پایا۔ میاں صاحب رحمہ اللہ کو دیکھ کر، ان کی باتیں سن کر اور ان کی مجلس میں بیٹھ کر دل کی دنیا بالکل بدل گئی۔ رات کو جاگنے اور تہجد پڑھنے کا شوق پیدا ہوا۔ قلب میں اللہ کی یاد کا جذبہ ابھرا، طبیعت مختلف اوقات کے وظائف کی طرف راغب ہوئی۔ اللہ سے رشتہ تعلق مضبوط ہوا، نماز میں حضور و سرور کی کیفیت پیدا ہوئی۔ نماز مغرب کے بعد چھ نفل پڑھنے کی عادت پڑی۔ پھر معاملہ یہاں تک پہنچا کہ دل اللہ کی یاد سے تڑپنے لگا اور آنکھوں

سے آنسو ابلنے لگے۔ایک دفعہ اسی قسم کی کیفیت طاری تھی ہچکی بندھی ہوئی تھی اور اس کی آواز حلق سے باہر آ رہی تھی کہ ایک شخص قائم دین نے اس حالت میں انہیں دیکھ لیا اور اپنی علاقائی پنجابی زبان میں کہا: ''ایہ چھوہر جیہڑا ساڈے درس وچ آیا ہے، ایہ تاں مڑ اپنیاں پچھلیاں نوں روندا رہندا اے''۔(یعنی یہ لڑکا جو ہمارے مدرسے میں داخل ہوا ہے یہ تو اپنے عزیز و اقارب کی یاد میں روتا رہتا ہے، یہاں یہ کس طرح رہ سکے گا۔)

یہ بات عبدالرشید نے سنی اور میاں صاحب رحمہ اللہ کو بتائی تو انہوں نے فرمایا کہ اب قائم دین اس قسم کی کوئی بات کرے تو اسے کہنا کہ مجھے تو پیدا ہی اللہ سے ڈرنے اور اس کی یاد میں رونے کے لیے کیا گیا ہے۔انسان جتنا اس سے ڈرے گا اور جس قدر اس کی یاد میں آنسو بہائے گا، اللہ تعالیٰ اتنا ہی اس سے خوش ہوگا اور دنیا و آخرت میں اسے کامیابی عطا فرمائے گا۔نیکی میں اضافے اور گناہوں کے ختم ہونے کا اصل ذریعہ یہی ہے کہ انسان پر ہر وقت اللہ کا خوف طاری رہے اور وہ اپنا سر اس کے سامنے جھکائے رکھے۔اس کی آنکھوں سے بھی اس کے آثار ظاہر ہوں اور اس کا دل بھی اس سے لرزتا رہے۔(دبستان حدیث ص۵۰۵)

**میرے مرشد، مربی وہادی:-** موضع ڈھلیانہ سے سند فراغت حاصل ہوئی پنجاب یونیورسٹی سے فاضل عربی کا امتحان بھی پاس کیا۔گوہڑنزد پتوکی، ضلع قصور کے ایک بزرگ حاجی عبداللہ صاحب رحمہ اللہ تھے جو پرہیزگاری اور صالحیت میں بڑی شہرت رکھتے تھے۔ان کو اپنی بیٹی کا رشتہ دینے کا فیصلہ کر لیا۔تحصیل علم اور شادی کے بعد قدرتی طور پر مولانا عبدالرشید کو ذریعہ معاش کی فکر لاحق ہوئی۔چنانچہ یہ پھر اپنے پرانے محسن میاں عبدالحق ایم ایل اے کے پاس گئے جو اس زمانے میں منٹگمری (ساہی وال) میں سکونت پذیر تھے، ان سے کسی آبرومندانہ ملازمت کے لیے کہا۔انہوں نے ساہیوال کے ایک ہائی سکول میں بہ طور عربی ٹیچر ان کی تقرری کرادی۔اس وقت ان کا قیام اپنے سسرال کے گھر موضع گوہڑ میں تھا۔ساہیوال سے گوہڑ آئے اور اپنے سسرال والوں کو ملازمت کی خوش خبری سنائی۔ظاہر ہے انہیں اس سے بہت مسرت ہوئی ہوگی۔دوسرے دن انہوں نے وقت مقررہ پر سکول میں حاضر ہونا اور تدریس کا آغاز کرنا تھا۔طے شدہ پروگرام کے مطابق صبح کے وقت گھر سے نکلے اور سائیکل پر سوار ہو کر ''واں رادھا رام'' پہنچے۔وہاں کسی جگہ سائیکل رکھ کر بس کے ذریعے ساہیوال جانا چاہتے تھے۔لیکن وہی ہوتا ہے جو اللہ چاہتا ہے۔اللہ کی مشیت کے بغیر انسان کچھ نہیں کر سکتا۔اس کے تمام منصوبے دھرے کے دھرے رہ جاتے ہیں۔اللہ کا فیصلہ تمام منصوبوں پر غالب آ جاتا ہے۔''**ان الله علی کل شئی قدیر**''

واں رادھا رام پہنچ کر سڑک پر کھڑے ہوئے تو دیکھا کہ حضرت میاں محمد باقر صاحب رحمہ اللہ بیٹھے ہیں۔میاں صاحب رحمہ اللہ نے ان کو نہیں دیکھا۔ان کی نظریں نیچی تھیں۔ان کو دیکھ کر دل میں خیال آیا کہ یہ مجھے سکول کی ملازمت سے روکنے کے لیے آئے ہیں۔ایسا نہ ہو کہ یہ مجھے دیکھ لیں، اس لیے جلدی سے ادھر اُدھر ہو جانا چاہیے۔لیکن فوراً ذہن نے فیصلہ کیا کہ یہ تو بہت بری بات ہے۔میں دو سال ان کے پاس رہا ہوں اور ان سے استفادہ کرتا رہا ہوں۔انہوں نے مجھے دین کی سیدھی راہ پر لگایا اور بہترین انداز سے میری تربیت کی۔یہ میرے مربی ہیں، میرے مرشد ہیں، میرے ہادی ہیں، میرے بہت بڑے محسن ہیں۔انہوں نے میرے دل کی بنجر زمین کو صالحیت کی نعمت عظمیٰ سے آشنا کرنے کی سعی فرمائی ہے۔ان سے نہ ملنا بہت بڑی احسان فراموشی ہوگی۔چنانچہ یہ میاں صاحب رحمہ اللہ کی طرف بڑھے اور انہیں سلام عرض کیا۔

انہوں نے اوپر نظر اٹھا کر ان کو دیکھا تو اپنے انداز خاص سے فرمایا: بھرا تو کدے جاؤں ایں (بھائی تم کہاں جا رہے ہو؟)

جواب دیا: میں ساہیوال کے ایک ہائی سکول میں عربی ٹیچر مقرر ہو گیا ہوں، وہاں جا رہا ہوں۔شادی ہو گئی ہے۔غریب آدمی ہوں۔کوئی کام تو کرنا چاہیے۔یہ اچھا کام ہے جو آسانی سے مل گیا ہے۔

میاں صاحب رحمہ اللہ کے چہرے پر عام طور سے مسکراہٹ چھائی رہتی تھی۔مسکراتے ہوئے فرمایا: تم مسجد کے لیے پیدا ہوئے ہو اور تمہیں مسجد میں رہنا چاہیے۔کسی مسجد میں بیٹھ جاؤ۔کوئی بڑی کتابیں پڑھنے والا نہیں ملتا تو چھوٹے بچوں کو قاعدہ ''یسرنا القرآن'' پڑھانا شروع کر دو۔اللہ تعالیٰ برکت دے گا۔دنیا اور آخرت کے لیے یہی کام فائدہ مند ہے۔اس قسم کی باتیں انہوں نے تفصیل سے کیں اور خدمت دین

کے سلسلے میں کئی حدیثیں سنائیں۔اس وقت مولانا عبدالرشید کی بیوی اسلام پور میں تھیں۔دونوں وہاں پہنچ گئے۔میاں صاحب رحمہ اللہ نے ان کو بھی وعظ کیا، وہ بھی ان کی بات ماننے پر مجبور ہوگئیں۔(دبستان حدیث ص۵۱۰،۵۱۱)

**کہاں گئے یہ آپس کے روابط .....؟:** (مولانا عبدالرشید اسلام پوری اور حافظ عبدالرشید گوہڑوی) کو مزید تعلیم کیلئے مولانا سید محمد داؤد غزنوی رحمہ اللہ نے لاہور میں جامعہ اشرفیہ میں داخل کرادیا تھا۔جامعہ اشرفیہ کے مہتمم اس زمانے میں مفتی محمد حسن صاحب مرحوم تھے جو مولانا غزنوی کے والد محترم حضرت امام سید عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ کے شاگرد تھے اور مولانا کا اپنے استاذِ عالی قدر کے فرزند گرامی ہونے کی وجہ سے بے حد احترام کرتے تھے، مولانا بھی ان سے بہت اکرام سے پیش آتے تھے۔(دبستان حدیث ص۵۱۲)

**مولانا داؤد غزنوی کا طریقۂ ذکر:۔** قارئین کرام مولانا عبدالرشید کی زبانی بھی چند باتیں ملاحظہ فرمالیں۔

دارالعلوم تقویۃ الاسلام کے ناظم و مہتمم حضرت مولانا سید محمد داؤد غزنوی رحمہ اللہ نہایت زیرک، انتہائی فہیم، دوراندیش، فصاحت و بلاغت کے امام اور اللہ کا بہ کثرت ذکر کرنے والے تھے۔قعدہ کی شکل اختیار کر کے ذکر الٰہی میں مشغول ہوجاتے تھے۔دارالعلوم کی بالائی منزل میں سکونت پذیر تھے۔تہجد کے وقت خوف خدا سے ان کے رونے کی آواز نیچے اقامتی طلباء کو سنائی دیتی تھی۔مرکزی جمعیت اہل حدیث کے منتخب امیر تھے اور بارعب شخصیت کے مالک تھے۔

**احادیث کا ادب:۔** ایک دفعہ مؤطا امام مالک طلبا کو پڑھا رہے تھے کہ ضلع لاہور کے ڈپٹی کمشنر ملاقات کے لیے آئے اور خاموشی کے ساتھ بیٹھ گئے۔درس سے فراغت کے بعد سلام دعا ہوئی تو مولانا رحمہ اللہ نے فرمایا کہ میں رسول اللہ ﷺ کی حدیث پڑھا رہا تھا۔حدیث کی عظمت کے پیش نظر دوران تدریس آپ سے کوئی بات نہ کرسکا۔ڈپٹی کمشنر صاحب نہایت خوش ہوئے۔

**مولانا داؤد غزنوی اور ننگے سر نماز:۔** مولانا عبدالرشید مزید فرماتے ہیں: مولانا صاحب رحمہ اللہ نے کبھی ننگے سر نماز نہیں پڑھی، بلکہ ان کی طرف سے دارالعلوم میں اعلان تھا کہ کوئی معلم یا متعلم ننگے سر نماز نہ پڑھے۔دارالعلوم میں امامت کیلئے کسی کو مقرر فرمادیتے تھے۔خود نماز نہ پڑھاتے تھے۔نماز کے بعد ہاتھ اٹھا کر دعا مانگنا ان کے معمولات میں شامل تھا۔(دبستان حدیث ص۵۱۴،۵۱۵)

**حافظ صلاح الدین یوسف اور ندوۃ العلماء:۔** ڈھائی تین سال حافظ صلاح الدین یوسف کو مولانا حاکم علی رحمہ اللہ کے حلقۂ درس میں رہنے کی سعادت حاصل ہوئی۔ان کے ذوق مطالعہ میں اضافے کا سبب جامع العلوم سعودیہ کے ایک استاذ مولانا عبدالرشید ندوی رحمہ اللہ لداخی کی تربیت بھی ہوئی۔انہوں نے دارالعلوم ندوۃ العلما لکھنؤ میں متعدد مشہور اساتذہ سے حصول فیض کیا تھا اور ان کا مطالعہ بہت وسیع تھا۔

(دبستان حدیث ص۵۸۱)

**مولانا عبدالسلام رحمانی اور امام اولیاء:۔** مرکزی جمعیت اہل حدیث ہند سے مستعفی ہونے کے بعد فیجی کی انجمن اہل حدیث کی دعوت پر ۲۴۔جون ۱۹۷۸ء کو فیجی چلے گئے۔وہاں انہوں نے اپنی جماعت اور مسلک کی بہت خدمت کی اور اس سلسلے میں ان کی تبلیغ نہایت مؤثر ثابت ہوئی۔۱۰ مارچ ۱۹۸۵ء تک سات سال وہاں رہے۔

حضرت حسن بصری رحمہ اللہ کے حالات وملفوظات بڑے مؤثر اور حکیمانہ ہیں اور اصلاح کا ذریعہ۔یہ کتاب بھی متعدد مرتبہ چھپ چکی ہے۔(دبستان حدیث ص۶۰۵)

**ڈاکٹر عبدالعلیم بستوی رحمہ اللہ:۔** مولانا عبدالعظیم بستوی رحمہ اللہ جو ضلع بستی کے ایک گاؤں ''اکرہرا'' کے رہنے والے تھے، اور اپنے ضلعے کی بناء پر ''بستوی'' کی نسبت سے مشہور ہوئے۔

مولانا عبدالعظیم بستوی کی نرینہ اولاد چار بیٹے تھے اور چاروں علم کی دولت سے مالا مال ہوئے۔ان کے نام علی الترتیب یہ ہیں: عبدالودود، عبدالصبور، عبدالنور اور عبدالعلیم......!

مولانا عبدالنور نے دارالعلوم ندوۃ العلماء لکھنؤ میں داخلہ لیا اور وہیں سے سند فراغ حاصل کی۔ پھر مصر جا کر جامعہ ازہر سے عربی ادب میں ایم اے کیا۔ دارالعلوم ندوۃ العلماء اور جامعہ ازہر کے تعلیم یافتہ ہونے کی بناء پر انہیں ندوی اور ازہری کہا جانے لگا۔ اپنی قابلیت کی بناء پر وہ دارالعلوم ندوۃ العلماء میں عربی ادب کے استاد مقرر کیے گئے ...... آخر دم تک ندوۃ العلماء میں عربی ادب کے استاد رہے۔

ان سب بھائیوں سے چھوٹے صاحب ترجمہ ڈاکٹر عبدالعلیم بستوی ہیں۔

گاؤں کے مدرسے سے فارغ ہو کر ۱۹۶۱ء میں عبدالعلیم اپنے بڑے بھائی مولانا عبدالنور ندوی ازہری کے پاس لکھنؤ چلے گئے اور دارالعلوم ندوۃ العلماء میں داخل ہو گئے۔ ۱۹۶۶ء میں وہاں عالمیت کا امتحان پاس کیا۔ (دبستان حدیث ص ۶۶۰)

## نام کتاب:۔ کاروان سلف ..... مصنف:۔ مولانا اسحٰق بھٹی حفظہ اللہ

**اسلاف فراموشی نا قابل تلافی جرم:** برصغیر اور دنیا بھر میں علمائے اہلحدیث کی خدمات تاریخ کا وہ روشن باب ہیں جس سے حقیقت فراموش ہی انکار کر سکتا ہے محترم و مکرم اسحٰق بھٹی حفظہ اللہ جو محقق سوانح نگار اور صاحب بصیرت عالم ہیں۔ اسلاف نگاری کا درد اور بزرگوں سے عقیدت کا غم رکھتے ہیں۔ اور اسلاف فراموشی نا قابل تلافی جرم قرار دیتے ہیں۔ اپنی کتاب کاروان اسلاف میں فرماتے ہیں: ''بحمد اللہ یہ تمام حضرات اہل حدیث علمائے عظام ہیں اور مسلک اہل حدیث ہی ان کا اوڑھنا بچھونا اور ان کی وابستگیوں کا مرکز اصلی ہے''۔ وضاحت از مرتب اثری (کاروان سلف ص ۱۱)

## مرشد کامل سید محمد شریف گھڑیالوی رحمہ اللہ کا ذوق تصوف (وفات: مئی ۱۹۴۴ء)

**مرشد کامل سے مولانا اسحٰق بھٹی حفظہ اللہ کی بیعت اصلاح:۔** ۱۹۳۶ کی بات ہے کہ ہمارے شہر (کوٹ کپورہ) کی انجمن اصلاح المسلمین کے سالانہ جلسے میں حضرت سید محمد شریف گھڑیالوی رحمہ اللہ کی زیارت کا شرف حاصل ہوا۔ حضرت مولانا عطاء اللہ حنیف رحمہ اللہ اس وقت وہاں خطابت و تدریس کے فرائض سرانجام دیتے تھے۔ بعض لوگ جامع مسجد میں حضرت شاہ صاحب رحمہ اللہ کے حلقہ بیعت میں شامل ہوئے۔ میرے دادا مرحوم میاں محمد رحمہ اللہ مجھے (اسحٰق بھٹی حفظہ اللہ کو) بھی وہاں لے گئے۔ مولانا عطاء اللہ حنیف صاحب رحمہ اللہ بھی تشریف فرما تھے، جن سے میں دینیات کی ابتدائی کتابیں پڑھتا تھا۔ دادا مرحوم نے شاہ صاحب رحمہ اللہ سے میری طرف اشارہ کر کے کہا کہ یہ میرا پوتا ہے، مہربانی فرما کر اس کے لیے دعا کیجیے اور اسے اپنے مبایعین کی جماعت میں شامل فرما لیجیے۔ چنانچہ انہوں نے میرا ہاتھ اپنے مبارک ہاتھوں میں لے کر کچھ پڑھا اور کچھ باتیں ارشاد فرمائیں۔

یہ آج سے باسٹھ تریسٹھ برس قبل کی بات ہے، اس وقت میری عمر دس گیارہ سال کی تھی۔ اب بالکل یاد نہیں کہ انہوں نے مجھ سے کیا فرمایا، کیا کہلوایا اور میں نے اس کا کیا جواب دیا۔ یہ سارا سلسلہ میرے لیے نیا تھا۔ بس مجھے یہ معلوم ہے کہ ان کے چہرے کی طرف دیکھتا اور ان کی باتیں سنتا رہا۔ مجھے اس وقت کا ان کا حلیہ اتنا ہی یاد ہے کہ ان کا چہرہ گول تھا، رنگ سرخ و سفید تھا اور داڑھی پر مہندی لگی تھی۔ لوگ ان کے اردگرد بیٹھے ان کی باتیں سن رہے تھے اور وہ باتیں کرتے کرتے کسی وقت رو پڑتے تھے۔ میں اس بیعت پر اپنے دل میں بہت خوش تھا۔ کیوں خوش تھا؟ اس لیے کہ میرے ذہن میں یہ بات آ رہی تھی کہ میں آج سے نیک ہو گیا ہوں اور آئندہ مزید نیک ہو جاؤں گا...... کسی بزرگ نے کہہ بھی دیا تھا کہ میاں محمد رحمہ اللہ کا پوتا نیک ہو گا اور اچھے کام کرے گا۔ چنانچہ اس بزرگ کی بات سے میرا حوصلہ بڑھ گیا تھا اور میں نیکی کی طرف پیش قدمی کرنے لگا تھا۔ روزانہ اپنی نیکیوں کو شمار بھی کرتا تھا کہ کل اتنی کی تھیں، آج اتنی کی ہیں اور آنے والے کل کو ان شاء اللہ اتنی کروں گا۔ (کاروان سلف ص ۳۷)

**مولانا اسحٰق بھٹی حفظہ اللہ کی بیعت اصلاح:۔** میں عرض یہ کر رہا تھا کہ میں نے ۱۹۳۶ء میں حضرت شاہ محمد شریف گھڑیالوی رحمہ اللہ کی بیعت کی تھی اور اس وقت نیکی کے بعض معنی سمجھے تھے۔ اب آیئے! تین سال کے لیل ونہار کا سفر طے کر کے ۱۹۳۹ء کی فضاؤں میں داخل

ہوتے ہیں۔اس وقت میں چودہ سال کی عمر کو پہنچ گیا تھا اور فیروز پور میں حضرت مولانا عطاء اللہ حنیف رحمہ اللہ کے حلقہ درس میں شامل تھا۔ ایک روز دوپہر کے وقت دیکھا کہ ایک صاحب سفید چادر باندھے،سفید ململ کا کرتا پہنے اور سر پر سفید کپڑا رکھے گنبداں والی مسجد کے دروازے پر بیٹھے ہیں۔میں نے غور سے دیکھا تو وہ وہی صاحب تھے،جن کی تین سال قبل ۱۹۳۶ء میں، میں نے بیعت کی تھی۔میں جلدی سے بھاگتا ہوا مولانا عطاء اللہ حنیف صاحب رحمہ اللہ کی خدمت میں حاضر ہوا اور عرض کیا کہ شاہ صاحب رحمہ اللہ مسجد کی چوکھٹ پر بیٹھے ہیں۔مولانا حیرانی کے عالم میں فوراً باہر نکلے،شاہ صاحب رحمہ اللہ کی خدمت میں آئے،انہیں سلام کیا اور اندر مسجد میں لے گئے۔میں نے بھی نہایت ادب کے ساتھ جھک کر انہیں سلام عرض کیا اور ان کے حضور دوزانو ہو کر بیٹھ گیا۔(کاروان سلف ص ۳۸)

......آیئے اب اس پیکر خیر وصلاح اور مرد حق آگاہ کی صحبت بابرکت میں چند لمحے گزارنے کی کوشش کرتے ہیں،ممکن ہے اس بہانے ہم سنگ دل گناہ گاروں کے ضمیر وروح میں بھی رقت اور بھلائی کا کچھ تاثر ابھر آئے اور خیرات وحسنات کے کسی گوشے سے تھوڑی بہت آشنائی پیدا ہو جائے اور پھر اس کے نتیجے میں۔ع دل کے ویرانے میں بھی ہو جائے دم بھر چاندنی

**مرشد شاہ صاحب رحمہ اللہ کا تعارف:۔** سید محمد شریف گھڑیالوی رحمہ اللہ کا جو پورا شجرۂ نسب اس وقت ہمارے سامنے ہے، وہ چالیس واسطوں سے حضرت حسین رضی اللہ عنہ کی وساطت سے حضرت علی رضی اللہ عنہ تک پہنچتا ہے۔یعنی اس حساب سے ان کا شمار اولاد علی رضی اللہ عنہ میں ہوتا ہے۔

اس خانوادہ عالی بخت کے ایک بزرگ حضرت امام علی رضا رحمہ اللہ تھے جو حضرت امام موسیٰ کاظم رحمہ اللہ کے بیٹے تھے، وہ اپنے چند بھائیوں کے ساتھ عرب سے چل کر ایران آئے اور وہاں کے شہر مشہد میں اقامت گزیں ہوئے۔ان بھائیوں میں سے ایک بھائی کا نام ابراہیم اصغر رحمہ اللہ تھا،شاہ محمد شریف رحمہ اللہ انہی ابراہیم اصغر رحمہ اللہ کی اولاد سے ہیں۔ابراہیم اصغر رحمہ اللہ نے مشہد میں وفات پائی اور وہ اس شہر کی نسبت سے مشہدی کہلائے۔چنانچہ ان کی اولاد کو مشہدی کہا جاتا ہے اور ہمارے حضرت شاہ محمد شریف رحمہ اللہ کا تعلق مشہدی سادات سے ہے۔

اس شجرہ نسب میں نویں نمبر پر پیر سید حمید الدین رحمہ اللہ کا نام آتا ہے۔یہ اس خاندان کے اولین بزرگ ہیں جو مشہد سے چل کر ہندوستان آئے اور پھر صوبہ پنجاب کے ضلع گورداس پور کے ایک مقام ''ہردوروال کلاں'' میں سکونت پذیر ہوئے۔(کاروان سلف ص ۳۹)

**شاہ صاحب کا مسلکی تعلق:۔** شاہ صاحب رحمہ اللہ کے مسلک اہلحدیث اختیار کرنے کا ایک واقعہ گزشتہ سطور میں بیان ہو چکا ہے کہ انہوں نے ایک ضلع دار کے کہنے سے تمام مسالک فقہی کا غیر جانبدارانہ مطالعہ کیا اور وہ اس کے بعد مسلک اہل حدیث سے وابستہ ہو گئے۔دوسرا واقعہ جس کی وجہ سے وہ اس مسلک سے بہت زیادہ متاثر ہوئے، یہ ہے کہ جب وہ ملازمت کے سلسلے میں اپنے گاؤں سے کچھ دور موضع چولہ میں آئے تو وہاں سے قریب کے ایک گاؤں ''گنڈی ونڈ'' میں ایک نہایت نیک آدمی فروکش تھے،جن کا نام میاں فضل الٰہی رحمہ اللہ تھا۔میاں صاحب رحمہ اللہ مرحوم مسلکاً اہل حدیث تھے اور مولانا سید محمد داؤد غزنوی رحمہ اللہ کے والد مکرم حضرت امام مولانا عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ کے عقیدت مند......شاہ صاحب اس وقت حنفی المسلک تھے،لیکن ان کی طبعی صالحیت نے ان کا رابطہ فضل الٰہی رحمہ اللہ سے کرا دیا اور شاہ صاحب رحمہ اللہ کی ان کے ہاں آمد ورفت شروع ہو گئی۔شاہ صاحب رحمہ اللہ کا (بقول ان کے صاحبزادے سید محمد اسماعیل شاہ کے) خود اپنا بیان ہے کہ انہوں نے میاں فضل الٰہی رحمہ اللہ کے اثر صحبت سے مسلک اہل حدیث اختیار کیا۔یعنی اس مسلک سے وہ اثنائے ملازمت ہی میں وابستہ ہو گئے تھے اور اس کے بعد ان کی دنیا بدل گئی تھی۔(کاروان سلف ص ۴۷)

ایک زمانے میں انہیں صوبہ پنجاب کی جماعت اہل حدیث کا امیر منتخب کیا گیا تھا۔(کاروان سلف ص ۵۵)

**باسٹھ علمائے اہلحدیث کی مرشد کامل کے حق میں رائے:** پنجاب کی جماعت اہل حدیث کے باسٹھ علماء وزعماء کی مجلس منعقد ہوئی تو اس میں صوبہ پنجاب کی جماعت کی امارت کے لیے تین نام پیش ہوئے، وہ نام یہ تھے:

ا۔سید محمد شریف گھڑیالوی رحمہ اللہ۲۔مولانا حافظ عبداللہ روپڑی رحمہ اللہ۳۔مولانا ثناءاللہ امرتسری رحمہ اللہ۔

کافی بحث وتمحیص کے بعد آخر فیصلہ سید محمد شریف رحمہ اللہ کے حق میں ہوا۔لیکن شاہ صاحب رحمہ اللہ نے اس بار امانت کو اٹھانے سے انکار کر دیا اور بڑی منت سماجت کی کہ یہ فریضہ ان کے سپرد نہ کیا جائے۔آخر آنکھوں میں آنسو آ گئے اور کہا کہ اس مجلس میں بڑے بڑے علمائے کرام اور مشہور واعظین ومبلغین موجود ہیں، میں ان کے مقابلے میں کوئی علمی حیثیت نہیں رکھتا،ان میں سے کسی بزرگ کو یہ ذمے داری سونپ دی جائے لیکن جواب میں سب نے یہی کہا کہ وہی اس کے اصل حق دار ہیں، چنانچہ مولانا نیک محمد رحمہ اللہ اور دوسرے بہت سے حضرات کے اصرار پر وہ خاموش ہو گئے اور انہیں صوبہ پنجاب کے امیر جماعت منتخب کر لیا گیا۔(کاروان سلف ص ۵۷)

**جنات کا بیعت اصلاح کے لیے حاضر خدمت ہونا:۔** سید محمد اسماعیل رحمہ اللہ کا بیان ہے کہ معتبر عینی شاہدوں کے ذریعے انہیں یہ بات پہنچی ہے کہ شاہ صاحب رحمہ اللہ کی خدمت میں جنات بھی آتے تھے اور ان کے حلقۂ بیعت میں شامل ہوتے تھے۔وہ کہتے ہیں کہ اس کی تفصیل بھی اس کتاب میں درج کریں گے جو شاہ صاحب رحمہ اللہ کے حالات میں لکھی جائے گی۔(کاروان سلف ص48)

**قبولیتِ دعا کی پیشگوئی (کرامت):۔** شاہ صاحب رحمہ اللہ مستجاب الدعوات تھے،اللہ ان کی دعا قبول فرماتا تھا۔سید اسماعیل شاہ رحمہ اللہ بیان کرتے ہیں کہ انہیں بھمبہ کلاں (ضلع قصور) کے ایک شخص حاجی عبداللہ نے بتایا کہ تقسیم ملک سے قبل وہ اپنے چند ساتھیوں سمیت کسی لڑائی میں شریک تھے اور پولیس نے پکڑ کر انہیں جیل میں بند کر دیا تھا۔ضمانت کے لیے بہت کوشش کی لیکن ضمانت نہیں ہو رہی تھی۔ایک دن شاہ صاحب رحمہ اللہ سے عرض کیا تو انہوں نے دعا کی۔فرمایا: جاؤ،اللہ تعالیٰ نے دعا قبول فرما لی ہے،آج ضمانت ہو جائے گی، چنانچہ اسی دن ضمانت ہو گئی۔ (کاروان سلف ص49)

**پاگل مریض کا فوراً شفاء پاجانا (کرامت):۔** انہی سید اسماعیل شاہ رحمہ اللہ کا بیان ہے کہ ضلع لائل پور (حال فیصل آباد) کے ایک گاؤں چک نمبر۴رام دیوالی کے لوگوں نے انہیں بتایا کہ ایک مرتبہ شاہ صاحب رحمہ اللہ وہاں گئے۔ایک گلی سے گزرے تو بتایا گیا کہ اس گھر میں ایک شخص پاگل ہے اور زنجیروں میں جکڑا ہوا ہے۔اس کے لیے ان سے دعا کی درخواست کی گئی۔شاہ صاحب رحمہ اللہ نے گلی میں کھڑے کھڑے دعا مانگی۔ابھی منہ پر ہاتھ پھیرا ہی تھا کہ قفل ٹوٹ گئے، چھن چھن کی آواز کے ساتھ زنجیر نیچے گر گئی اور مریض تندرست ہو گیا۔(کاروان سلف ص۴۹)

**کنوئیں کا پانی اُوپر آجانا (کرامت):۔** ایک مرتبہ تحصیل چونیاں سے ان کا ایک عقیدت مند آیا اور اپنے گاؤں لے گیا۔عرض کیا اس کے کنوئیں سے اتنا تھوڑا پانی آتا ہے کہ فصل سیراب نہیں ہو پاتی۔دعا کیجیے اللہ تعالیٰ اس میں اضافہ فرما دے اور فصل کو پورا پانی آئے۔شاہ صاحب رحمہ اللہ نے نہایت عاجزی سے دعا کی اور اللہ تعالیٰ نے قبول فرمائی۔کنوئیں کا پانی اتنا بڑھ گیا کہ زمیندار کو اس میں دو"ماہلیں"ڈالنا پڑیں۔(کاروان سلف ص۵۰)

**مرگی کے مرض سے دائمی شفاء (کرامت):۔** شاہ صاحب رحمہ اللہ کی اپنی بیٹی مریم بی بی مرگی کے مرض میں مبتلا ہو گئی اور مرض اتنا بڑھ گیا کہ شدید دورے پڑنے لگے۔بڑے علاج کرائے مگر کوئی افاقہ نہ ہوا۔یہ سخت پریشان کن مسئلہ تھا۔شاہ صاحب رحمہ اللہ نے اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں دعا کی اور کئی دن "یاحلیم یا کریم اشف مریم" پڑھتے رہے۔اللہ تعالیٰ نے دعا قبول فرمائی اور بیٹی کو صحت عطا فرما دی۔پھر کبھی دورہ نہیں پڑا۔غالباً ۱۹۹۶ء میں ستر سال کی عمر پا کر اس بی بی کا انتقال ہوا۔(کاروان سلف ص۵۰)

**کشف وکرامات ناقابل یقین حقیقت:۔** ہم ان کشوف وکرامات کے قائل نہیں جو عام لوگ بیان کرنے کے عادی ہیں،لیکن جو بات بالکل سامنے کی ہو اور مشاہدے میں آ رہی ہو،اسے بہر حال ماننا پڑتا ہے۔انہی حاجی عبداللہ کی روایت سے سید اسماعیل شاہ رحمہ اللہ بیان کرتے ہیں کہ ان کے والد حاجی فضل الدین سے کسی نے کہا کہ تمہارا بیٹا (عبداللہ) مرض طاعون سے وفات پا گیا ہے۔وہ اسی وقت شاہ صاحب رحمہ اللہ کی خدمت میں آئے اور جنازے کے لیے کہا۔شاہ صاحب رحمہ اللہ نے فرمایا: حاجی صاحب! تمہارا بیٹا فوت نہیں ہوا،اور وہ اس بیماری سے فوت بھی نہیں ہوگا۔وہ بے ہوشی کی حالت میں ہے،ابھی ہوش میں آ جائے گا۔

چنانچہ حاجی فضل الدین گھر آئے تو دیکھا کہ حاجی عبداللہ ہوش میں آچکے تھے اور اس واقعہ سے طویل عرصہ بعد تک وہ زندہ رہے۔(کاروان سلف ص ۵۰)

**لڑائی کی کشفی اطلاع (کرامت):۔** ایک مرتبہ شاہ صاحب رحمہ اللہ کے مسکن گھڑیالا سے ایک میل کے فاصلے پر سکھوں اور مسلمان اوڈوں کے درمیان لڑائی ہوگئی۔ شاہ صاحب نے لوگوں کے سامنے لڑائی کی کیفیت بیان کی اور فرمایا معلوم ہوتا ہے اس طرح سے لڑائی ہو رہی ہے۔ کچھ دیر کے بعد لڑائی ختم ہوئی تو ایک اوڈ آیا اور اس نے وہی کیفیت بیان کی جو شاہ صاحب رحمہ اللہ نے بتائی تھی۔(کاروان سلف ص ۵۰)

**برکت والی لذیذ کھچڑی (کرامت):۔** شاہ صاحب رحمہ اللہ کا قصبہ گھڑیالا مولانا عبدالعظیم انصاری رحمہ اللہ کے گاؤں ''بلہر'' سے بجانب جنوب سات میل کے فاصلے پر تھا۔ ان کے والد اور اس گاؤں کے بہت سے حضرات عام طور سے شاہ صاحب رحمہ اللہ سے ملاقات کے لیے وہاں جاتے اور شاہ صاحب رحمہ اللہ بھی ان کے ہاں تشریف لایا کرتے تھے۔ انصاری صاحب اپنے والد محترم کی روایت سے بیان کرتے ہیں کہ ایک مرتبہ وہ تین چار دوستوں کے ساتھ شاہ صاحب رحمہ اللہ کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ نماز مغرب کا وقت تھا اور شاہ صاحب رحمہ اللہ مسجد میں تھے۔ ان سے ملاقات ہوئی اور انہوں نے مغرب کی نماز پڑھائی تو فوراً گھر تشریف لے گئے۔ چند منٹ بعد دیکھا کہ شاہ صاحب رحمہ اللہ ایک کنالی سر پر اٹھائے ہوئے ہیں اور اس پر پگڑی کا پلو رکھا ہے۔ آتے ہی مسجد میں کنالی مہمانوں کے سامنے رکھ دی اور فرمایا: کھاؤ...... کنالی کھچڑی سے بھری ہوئی تھی۔ کھچڑی مہمانوں نے بھی کھائی اور شاہ صاحب رحمہ اللہ نے بھی کھائی۔ پھر بھی کافی بچ گئی۔

انصاری صاحب اپنے والد کا قول بیان کرتے ہیں کہ وہ کہا کرتے تھے ہم نے زندگی میں بہت سے مقامات پر اچھے سے اچھا کھانا کھایا، لیکن وہ کھچڑی کبھی نہیں بھولی جو شاہ صاحب رحمہ اللہ نے کھلائی تھی۔ جو مزہ اس کھچڑی میں تھا اور کسی کھانے میں نہیں تھا۔(کاروان سلف ص ۵۱)

**شاہ صاحب کی عادات وتقویٰ:۔** شاہ صاحب رحمہ اللہ کسی انجمن کے جلسے میں جاتے تو منتظمین کا تیار کردہ کھانا نہیں کھاتے تھے، اس لیے کہ لوگ انجمنوں کو بالعموم صدقہ وزکوٰۃ کے پیسے دیتے ہیں اور اسی سے کھانا تیار کیا جاتا ہے۔ فرماتے: اس قسم کا کھانا کھانے کو میرا جی نہیں چاہتا۔

ایک دفعہ کسی جماعتی جلسے میں گئے تو ستے کے گھر سے کھانا منگوا کر کھایا کہ اس میں بہ ظاہر کسی شبے کی گنجائش نہیں ہے۔(کاروان سلف ص ۵۲)

ہر عیدالاضحیٰ کے موقعے پر نبی ﷺ کی طرف سے ایک صحت مند جانور کی قربانی کرتے اور فرماتے، یہ قربانی میں اس لیے کرتا ہوں کہ قیامت کے دن نبی ﷺ کو یاد آجاؤں اور آپ ﷺ مجھ گنہگار کی اللہ سے سفارش کر کے مغفرت کرا دیں۔

اور یہ الفاظ زبان سے ادا کرتے ہی رو پڑتے۔

جس سال فوت ہوئے اس سال چودہ قربانیاں کیں، جن میں ایک گائے اور سات بکرے اور چھترے تھے۔ پھر بعض انبیاء علیہم السلام اور اپنے والدین اور دیگر قریبی حضرات کی طرف سے قربانیاں کیں۔ سب سے بہتر اور عمدہ جانور کی قربانی نبی ﷺ کی ذات اقدس کی طرف سے کی۔(کاروان سلف ص ۵۵)

بلاشبہ شاہ صاحب رحمہ اللہ اس دور کے نہایت متقی اور صالح بزرگ تھے۔ وہ اسی دنیائے فانی کی مخلوق تھے، اور اسی زمین پر اللہ کی بارگاہ میں سجدہ ریز ہوتے تھے۔ لیکن ان کا دل عالم آخرت سے وابستہ تھا اور ضمیر کا ٹھکانہ افلاک تھا۔ مومن خان مومن کے الفاظ میں ان کی جسمانی کیفیت اور تھی روحانی اور۔ یعنی ان کی حالت یہ تھی کہ: قدم رکھتا فلک پر ہے کہ سر رکھتا زمین پر ہے۔(کاروان سلف ص ۵۸)

جمعرات کے روز ۲۵۔ مئی ۱۹۴۴ء کو جب کہ ان کے فرزند کبیر سید محمد یحییٰ رحمہ اللہ قریب کی مسجد میں فجر کی نماز پڑھا رہے تھے، وہ اللہ کو پیارے ہو گئے۔(کاروان سلف ص ۵۹)

مسلمان، ہندو اور سکھ میت کی طرف چہرہ دیکھنے کے لیے دوڑے۔ چہرہ کھلا تھا اور داڑھی اور سر کے بالوں کو دو چار دن پہلے مہندی لگائی گئی تھی۔ لبوں پر مسکراہٹ طاری تھی جو مرد مومن کی نشانی ہے ۔

نشان مرد مومن باتو گویم چو مرگ آید تبسم برلب اوست

راویوں کا بیان ہے کہ ایسا معلوم ہوتا تھا جیسے اللہ کی طرف سے نور کی تجلیات میت کے چہرے پر بکھیر دی گئی ہیں۔( کاروان سلف ص۶۰)
ان کے اعمال صالحہ کی بناء پر یقین ہے کہ جنت الفردوس کے دروازے ان کے لیے کھول دیئے گئے ہوں گے اور ملاء اعلیٰ سے ندا آئی ہوگی:
**یاایتها النفس المطمئنه ارجعی الی ربك راضية مرضية فادخلی فی عبادی وادخلی جنتی** (۸۹:الفجر:۲۷۔۳۰)۔( کاروان سلف ص۶۰)

**اسلاف فراموشی دکھی صدا.....!** اب مرنے والوں کی صرف یاد ذہن میں رہ گئی ہے اور یہ ذہن ہی ان کا مدفن ہے

بعد از وفات تربت ما در زمین مجو　　در سینہ ہائے مردم عارف مزار ماست

لیکن وہ ''مرد عارف'' بھی اب بہت کم تعداد میں رہ گئے ہیں، جن کے سینے ان کے ''مزار'' ہیں۔ موجودہ نسلیں پچھلی نسلوں کو بھولتی جا رہی ہیں۔ ان بڑے خاندانوں کے وہ بڑے افراد جن کا کسی زمانے میں علم و معرفت اور تقویٰ وصالحیت کے ایوانوں میں طوطی بولتا تھا۔ ان کی یادیں لوگوں کے لوح قلب سے تیزی کے ساتھ محو ہوتی جا رہی ہیں۔ حضرت سید محمد شریف رحمہ اللہ آج سے ساٹھ ستر سال قبل متحدہ پنجاب کی جماعت اہلحدیث کے بڑے آدمی تھے۔ اب ان کے واقعات حیات کا کھوج لگانا نہایت مشکل ہو گیا ہے۔( کاروان سلف ص۶۱)

**اکابر اہلحدیث میں پگڑی کا ہدیہ:۔** شاہ محمد یحییٰ صاحب رحمہ اللہ (فرزند سید محمد شاہ مشہدی گھڑیالوی) مقرر، مناظر، مفتی، حافظ حدیث، خوش کلام اور خوش بیان واعظ تھے۔ کہا جاتا ہے کہ مولانا ثناء اللہ امرتسری رحمہ اللہ ان پر اس درجہ مشفق اور مہربان تھے کہ ہر سال مولانا عبداللہ گورداس پوری رحمہ اللہ کے ہاتھ انہیں مشہدی پگڑی بھیجا کرتے تھے۔( کاروان سلف ص۶۳)

**مولانا عطاء اللہ شہید کے دور میں سلسلہ بیعت:۔** (وفات: اگست ۱۹۴۷ء) تقسیم ملک سے بہت پہلے جس گاؤں میں یہ سکونت پذیر تھے، اس گاؤں کا نام ''رام دیوالی'' تھا۔ یہ گاؤں موجودہ جغرافیے کی رو سے مشرقی پنجاب کے ضلع امرتسر میں واقع تھا۔
یہ اس زمانے کی بات ہے جب امرتسر شہر میں غزنوی خاندان کے علمائے کرام فروکش تھے، جن کا حلقۂ ارادت اور دائرہ عقیدت دور تک پھیلا ہوا تھا۔ ان کے درس و تدریس کی مسندیں آراستہ تھیں اور بیعت و ارشاد کے روح پرور سلسلے جاری تھے۔ بے شمار لوگ ان سے استفادہ کرتے اور ان کے طریق عمل اور نہج حیات سے مستفیض ہوتے تھے۔( کاروان سلف ص۷۱)
مولانا عطاء اللہ شہید رحمہ اللہ کے بزرگوں کی بھی ان حضرات کی مجالس روحانی میں آمد و رفت شروع ہو گئی تھی۔ یہ لوگ پنجاب کے جاٹوں کی ''رندھاوا'' برادری سے تعلق رکھتے تھے اور ماجھے کے علاقے کے رہنے والے تھے۔ ماجھے کا علاقہ بہت سی باتوں میں اس وقت بھی مشہور تھا، اب بھی مشہور ہے۔
یہ لوگ حضرت مولانا عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ کی مجالس دینی اور محافل روحانی میں حاضری دینے لگے تو ان کی دنیا بدل گئی۔ ضمیر جاگ اٹھا، دلوں کا زنگ اترنے لگا اور حالات بالکل نیا رنگ اختیار کر گئے، جو خالص رحمانی اور روحانی رنگ تھا، دنیا کا کوئی رنگ اس کا مقابلہ نہیں کر سکتا۔ قرآن کے الفاظ میں کہنا چاہیے ''صبغة الله ومن احسن من الله صبغة ونحن له عبدون'' (2:البقرة:138)
ہم نے اللہ کا رنگ اختیار کر لیا ہے، اور کس کا رنگ اللہ کے رنگ سے بہتر ہو سکتا ہے اور ہم اسی کے عبادت گزار ہیں۔( کاروان سلف ص۷۲)

## حافظ محمد زکریا رحمہ اللہ کے والد کا ذوق تصوف (وفات: اگست ۱۹۴۹ء)

حافظ محمد زکریا رحمہ اللہ اپنے دور کے مشہور عالم دین اور معروف صاحب تقویٰ بزرگ میاں محمد باقر رحمہ اللہ کے فرزند ارجمند تھے......
میاں محمد باقر رحمہ اللہ پرانی وضع کے عالم دین تھے۔ نہایت حلیم الطبع، بے حد کریم النفس اور پیکر صالحیت۔ انہیں استاذ پنجاب حضرت حافظ عبدالمنان وزیرآبادی رحمہ اللہ سے شرف شاگردی حاصل تھا اور حضرت امام مولانا عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ سے تعلق ارادت۔!
حضرت مولانا سید محمد داؤد غزنوی رحمہ اللہ اور جماعت اہل حدیث کے تمام علمائے کرام میاں محمد باقر رحمہ اللہ کا احترام کرتے تھے۔ یہ بھی سب سے بدرجہ غایت خندہ پیشانی سے پیش آتے تھے۔ فارغ التحصیل ہونے کے بعد میاں صاحب رحمہ اللہ نے اپنے گاؤں میں ایک مدرسہ قائم کر لیا تھا جس کا نام ''مدرسہ خادم القرآن والحدیث'' رکھا تھا۔( کاروان سلف ص۹۶)

**کلام صوفیاء سے اُنسیت:۔** (مولانا محمد حیات رحمہ اللہ) فارسی زبان پر عبور رکھتے شیخ سعدی رحمہ اللہ، حافظ شیرازی رحمہ اللہ، مولانا رومی رحمہ اللہ اور متعدد فارسی شعراء کے بہت سے اشعار انھیں زبانی یاد تھے اور تقریر میں وہ اشعار بڑی خوب صورتی کے ساتھ پڑھا کرتے تھے۔

**وظائف اور ذکر الٰہی کا شوق:۔** (مولانا محمد حیات) زیادہ تر مسجد میں رہتے اور کسی بہت ہی ضرورت کے لیے مسجد سے باہر نکلتے تھے ان کے وقت کا اکثر حصہ طلبا کو پڑھانے میں صرف ہوتا تھا، جو لمحات اس سے بچتے، وہ وظائف و اوراد اور ذکر الٰہی میں صرف ہوتے۔ انتہائی عابد و زاہد، شب زندہ دار اور صاحب تقویٰ بزرگ تھے۔ قرآن مجید کی تلاوت کثرت سے کرتے تھے۔ (کاروان سلف ص۱۱۶)

## مولانا نیک محمد رحمہ اللہ کا ذوق تصوف (وفات: جنوری ۱۹۵۴ء)

**تقویٰ کی شعاعیں، ذکر الٰہی کے فوارے:۔** انہیں دیکھ کر ایسا محسوس ہوتا تھا کہ ان کے چہرے سے تقوے کی شعاعیں نکل رہی ہیں، زبان سے ذکر الٰہی کے فوارے جاری ہیں اور آنکھوں میں خدا ترسی کے چراغ جل رہے ہیں۔ (کاروان سلف ص۱۲۲)

**مولانا غلام رسول رحمہ اللہ کی بیعت تصوف:۔** مولوی علاؤالدین رحمہ اللہ کو حضرت مولانا غلام رسول رحمہ اللہ (ساکن میہاں سنگھ والا) کی ارادت و شاگردی کی کا شرف حاصل ہے۔ مولانا غلام رسول رحمہ اللہ اور مولانا سید عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ ایک دوسرے کے بہت قریب رہے تھے۔ دونوں نے اکٹھے دہلی میں حضرت میاں سید نذیر حسین دہلوی رحمہ اللہ سے حدیث کی کتابیں پڑھی تھیں۔ مولانا غلام رسول رحمہ اللہ نے مولانا سید عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ سے روحانی فیض بھی حاصل کیا تھا اور ان کے حلقۂ بیعت میں بھی شامل ہوئے تھے، اس لیے عین ممکن ہے مولانا غلام رسول رحمہ اللہ کے شاگرد، مولانا علاؤالدین ہی نے مولانا نیک محمد کو مدرسہ غزنویہ میں تعلیم حاصل کرنے کیلئے امرتسر جانے کا مشورہ دیا ہو۔ (کاروان سلف ص۱۲۳)

**عقیدت میں فنائیت:۔** اپنے استاد محترم حضرت مولانا عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ سے ان (مولانا نیک محمد رحمہ اللہ) کی محبت اور عقیدت کا یہ عالم تھا کہ ان کی وفات کے بعد ہمیشہ مسجد غزنویہ کے اسی گوشے میں بیٹھ کر درس دیتے رہے، جہاں استاد محترم بیٹھ کر درس دیتے تھے، بلکہ درس دیتے وقت جس رحل پر استاد مکرم کتاب رکھتے تھے، اس کی بھی وہ نہایت حفاظت کرتے تھے اور اسی پر کتاب رکھتے تھے۔ (کاروان سلف ص۱۲۵)

**اکابر صوفیاء کا احترام:۔** ۱۹۵۵ء کے اپریل کی ابتدائی تاریخوں میں لائل پور (موجودہ فیصل آباد) میں مرکزی جمعیت اہلحدیث مغربی پاکستان کی تیسری سالانہ کانفرنس مولانا اسماعیل غزنوی رحمہ اللہ کی زیر صدارت منعقد ہوئی۔ اسی موقع پر جامعہ سلفیہ کا سنگ بنیاد نصب کیا گیا تھا۔ حاجی آباد جہاں جامعہ سلفیہ قائم ہے اس زمانے میں اجاڑ سی جگہ تھی۔ ایک بہت بڑے مجمعے میں اس شہر کے ایک مشہور بزرگ نے اس کی پہلی اینٹ رکھی۔ اس بزرگ کا نام نامی تھا، حکیم نور الدین رحمہ اللہ۔ اس کے بعد اس ضلعے کی دو معروف شخصیتوں نے یکے بعد دیگرے ایک ایک اینٹ نصب کی۔ ان شخصیتوں کے اسمائے گرامی تھے، صوفی محمد عبداللہ اور میاں محمد باقر رحمہما اللہ۔!

اس دور کی مرکزی جمعیت اہلحدیث مغربی پاکستان کے ناظم اعلیٰ حضرت مولانا محمد اسماعیل سلفی رحمہ اللہ نے اس پر وقار تقریب میں پر نہایت مؤثر اور پرسوز تقریر کی۔ تقریر ختم ہوئی تو حضرت مولانا محمد داؤد غزنوی رحمہ اللہ (صدر مرکزی جمعیت اہلحدیث) نے خشوع و خضوع کے ساتھ دعا فرمائی۔ (کاروان سلف ص۱۳۵)

**حکیم نور الدین لائل پوری کا مسلکی اعتدال:۔** لائل پور میں ایک بزرگ ''بابا لسوڑی شاہ'' کے نام سے موسوم تھے جو فقیر منش آدمی تھے۔ انہوں نے ۱۹۳۱ء میں وفات پائی۔ بعض مسلمانوں نے اسے شہر میں دفن کرنے کی کوشش کی، لیکن سکھوں اور ہندوؤں نے مخالفت کی۔ بابا جی کا ایک مرید غلام محمد جو حکیم صاحب سے بھی تعلق عقیدت رکھتا تھا، حکیم صاحب کی خدمت میں حاضر ہوا اور واقعہ بیان کر کے بابا لسوڑی شاہ کی شہر میں تدفین کے لیے ان سے مدد کی درخواست کی۔ حکیم صاحب اس کے ساتھ مقام واقعہ پر پہنچے تو سکھ اور ہندو جو وہاں موجود تھے، انہیں دیکھ کر منتشر ہو گئے۔ لیکن بعض ہندوؤں نے ان سے کہا کہ آپ اہل حدیث ہیں اور یہ لوگ جو کچھ کرنا چاہتے ہیں آپ کے عقیدہ توحید کے خلاف ہے، آپ ان لوگوں کی کیوں مدد کرتے ہیں؟

فرمایا: یہاں مسئلہ اہل حدیث یا غیر اہل حدیث کا نہیں بلکہ ایک مسلمان کی میت کا مسئلہ ہے، جس میں اسلام کی عزت اور مسلمانوں کی غیرت کا معاملہ پایا جاتا ہے۔ اگر یہاں آپ کے مزاحم ہونے کی وجہ سے ہم پیچھے ہٹ گئے تو سمجھا جائے گا کہ ہم آپ لوگوں سے مرعوب ہیں۔ پھر اس کے نتیجے میں ممکن ہے۔ اس قسم کا کوئی اور معاملہ بھی سامنے آجائے اور اسے مثال بنا کر آپ ہمیں دبانے کی کوشش کریں۔ بہتر یہ ہے کہ آپ لوگ مزاحمت نہ کریں اور یہیں قبر بننے دیں۔ چنانچہ وہیں قبر بنی اور بابا جی کو وہیں دفن کیا گیا۔ (کاروان سلف ص ۱۴۴)

**مسلکی بے اعتدالی قابل غور:۔** وضاحت: مولانا اسحٰق بھٹی حفظہ اللہ مسلکی بے اعتدالیوں میں اپنے دکھی دل کی صدا کچھ ان الفاظ میں بیان فرماتے ہیں۔ (از مرتب اثری)

قصبہ ہابڑی میں دس گیارہ مسجدیں تھیں اور احناف کی اکثریت تھی۔ اہلحدیث مسلک سے تعلق رکھنے والوں کی تعداد بہت کم تھی۔ عام طور سے احناف اور اہل حدیث کے درمیان بحث وتکرار کا سلسلہ جاری رہتا تھا، اور یہ سلسلہ ہمارے ہاں اب بھی جاری ہے بلکہ پہلے سے کہیں زیادہ ہے۔ دور قدیم میں تو معاملہ صرف مناظروں اور مباحثوں تک ہی پہنچتا تھا یا زیادہ سے زیادہ بعض اوقات بات تھانے یا کچہری تک چلی جاتی تھی، قتل وغارت تک نوبت نہیں آتی تھی، نہ کوئی فریق جبراً دوسرے فریق کی مسجد پر قبضہ کرتا تھا۔

اب تو مسجدوں میں گولیاں چلتی ہیں، محض اختلاف مسلک کی بناء پر نمازیوں کو حالت نماز میں قتل کر دیا جاتا ہے...... گھروں میں گھس کر اپنے مذہبی مخالفوں کو چھلنی کر دیا جاتا ہے۔ وہ مناظروں کا زمانہ موجودہ زمانے سے ہزار درجے بہتر تھا۔ کسی مسئلے پر بحث ہوئی، مناظرہ ہوا اور بات ختم ہوگئی۔ پھر وہی پیار ومحبت کی باتیں اور وہی ہنسی مذاق کے سلسلے۔! کوئی کسی کے درپے آزار نہیں۔ سب ایک دوسرے کے دوست، ایک دوسرے کے تعلق دار اور ایک دوسرے کے بہی خواہ۔! کدورت، بغض اور مار دھاڑ کا کہیں نام ونشان نہ تھا۔ (کاروان سلف ص ۱۹۳)

**مولانا عبدالعزیز سعیدی کا سلسلہ تعویذات:۔** عبدالعزیز رحمہ اللہ کو سعیدی کی نسبت سے پکارا جاتا تھا، کیوں کہ وہ حضرت مولانا شرف الدین دہلوی کے قائم فرمودہ مدرسہ سعیدیہ کے سند یافتہ تھے۔ (کاروان سلف ص ۱۹۹)

سعیدی صاحب ان دنوں تعویذ اور دم وغیرہ کیا کرتے تھے۔ کئی دن وہ کوٹ کپورہ میں رہے، ہر وقت تعویذ لینے اور دم کرانے والے مردوں اور عورتوں کا جمگھٹا ان کے اردگرد رہتا تھا۔ ایک تعویذ انہوں نے مجھے بھی دیا تھا، لیکن یاد نہیں رہا کہ وہ تعویذ کس سلسلے کا تھا۔ یہ البتہ فرمایا تھا کہ یہ تعویذ مؤثر ثابت ہوگا۔ اب یہ بھی معلوم نہیں کہ مؤثر ثابت ہوا بھی تھا یا نہیں۔ (کاروان سلف ص ۲۰۰)

**ولی کامل کی دعا پر بیٹے کامل جانا (کرامت):۔** مولانا عبداللہ رحمہ اللہ کے والد کا نام حاجی عنایت اللہ تھا جو فیصل آباد کی تحصیل سمندری کے ایک گاؤں "لشارن" میں مقیم تھے اور اپنے علاقے کے متقی اور پرہیزگار بزرگ تھے۔ ان کے گھر کئی بچے پیدا ہوئے، لیکن کوئی زندہ نہ رہا، سب چھوٹی عمر میں وفات پا گئے۔ اس نواح کے ایک گاؤں چک نمبر ۴۹۳ گ ب (اوڈانوالہ) میں ایک شخص صوفی عبداللہ رحمہ اللہ سکونت پذیر تھے جو تدین وتقویٰ اور خلوص وللّٰہیت کے اعتبار سے خاص شہرت کے حامل تھے اور حاجی عنایت اللہ ان کے حلقہ عقیدت سے تعلق رکھتے تھے۔ انہوں نے صوفی صاحب رحمہ اللہ سے دعا کی درخواست کی اور عرض گزار ہوئے کہ اللہ انہیں ایسا بیٹا عطا فرمائے جو باعمل عالم بنے اور لوگ اس سے استفادہ کریں۔ صوفی صاحب رحمہ اللہ نے بارگاہ خداوندی میں دعا کے لیے ہاتھ اٹھائے، حسن اتفاق سے وہ قبولیت کی گھڑی تھی۔ اللہ نے دعا قبول فرمائی اور حاجی عنایت اللہ کو بیٹا عطا فرمایا، جس کا نام صوفی صاحب رحمہ اللہ کے نام پر عبداللہ رکھا گیا۔ یہ آج سے تقریباً ۸۶ برس قبل ۱۹۱۴ء کی بات ہے۔ یہ واقعہ ایک مرتبہ خود مولانا عبداللہ رحمہ اللہ نے بھی بیان فرمایا تھا اور کہا تھا: "میں صوفی عبداللہ رحمہ اللہ کی دعا کا نتیجہ ہوں۔" (کاروان سلف ص ۲۶۱)

**صوفی صاحب کی جذبی کیفیات:۔** صوفی صاحب رحمہ اللہ مستجاب الدعوات بزرگ تھے۔ ان کی قبولیت دعا کے سلسلے میں بعض عجیب وغریب واقعات مشہور ہیں۔ دعا کے وقت جب ان کے ہاتھ ایک دوسرے پر تیزی سے گھومنے لگتے تو سمجھا جاتا کہ دعا قبول ہوگئی۔ ان کی نیکی اور پرہیزگاری کی وجہ سے ہر مسلک فقہی کے لوگ ان کے حلقۂ ارادت اور دائرہ عقیدت میں شامل تھے۔ وہ زیادہ پڑھے لکھے تو نہ تھے لیکن

بہت معاملہ فہم اور صاحب فراست تھے۔علم اور اصحاب علم کی خدمت ان کا محبوب مشغلہ تھا۔ان سطور کے راقم عاجز پر انتہائی شفقت فرماتے تھے۔ ۲۸۔اپریل ۱۹۷۵ء (۱۳/ربیع الثانی ۱۳۹۵ھ) کو وفات پائی اور اپنے قائم کردہ دارالعلوم (ماموں کانجن) کے احاطے میں دفن کیے گئے۔ان کی شخصیت اور ان کے گوناگوں کارناموں کا انشاءاللہ ایک مستقل کتاب میں ذکر کیا جائے گا جو ان سطور کا راقم لکھ رہا ہے۔(کاروان سلف ص۲۶۲)

**محافل تصوف، دینی ذوق کی بنیاد:۔** مولانا (عبداللہ لائل پوری رحمہ اللہ) کے والد حاجی عنایت اللہ رحمہ اللہ اصحاب علم کی مجلسوں اور ارباب تصوف کی محفلوں میں حاضر ہوتے رہتے تھے،اس لیے ان کے دل میں بیٹے کو دینی تعلیم دلانے اور علم وفضل کے زیور سے آراستہ کرنے کا جذبہ ابتداء ہی سے کروٹ لے رہا تھا۔(کاروان سلف ص۲۶۲)

**مولانا عبداللہ لائل پوری کے ہم مزاج متصوف:۔** میرے مرحوم دوست،جعفر قاسمی صاحب کئی سال محکمہ اوقاف پنجاب میں ایک بڑے منصب پر فائز رہے تھے۔پھر اپنے وطن چنیوٹ (ضلع جھنگ) میں سکونت پذیر ہو گئے تھے،پڑھنا لکھنا اور اہل علم سے تعلقات قائم کرنا اور قائم رکھنا ان کا مشغلہ تھا۔

صوفیاء واولیاء کے حالات وکوائف سے انہیں بالخصوص دلچسپی تھی۔ایک دن مجھ سے کہا کہ چنیوٹ کے علاقے یا فیصل آباد میں کسی صوفی مزاج اہل علم اور کتابوں کے شائق کا تمہیں علم ہو تو اس کا پتہ ٹھکانہ بتاؤ۔میں نے کہا،فیصل آباد میں منٹگمری بازار جائیے،وہاں ادارہ علوم اثریہ میں مولانا عبداللہ رحمہ اللہ سے ملیے،وہ آپ کے ذوق اور مزاج کے آدمی ہیں،ان کا بہت اچھا کتب خانہ ہے۔پھر مسکراتے ہوئے ان سے کہا کہ وہ آپ کو پڑھنے کے لیے کتابیں بھی دیں گے،کھانا بھی کھلائیں گے،چائے بھی پلائیں گے۔(کاروان سلف ص۲۶۷)

**متوازن اور معتدل اہل علم:۔** بعض حضرات نے بتایا کہ ایک مرتبہ حج کے موقعے پر حضرت پیر مہر علی شاہ صاحب رحمہ اللہ (گولڑہ شریف) کے جانشین جناب پیر غلام محی الدین رحمہ اللہ کو (جنہیں لوگ پیار سے باؤجی کہا کرتے تھے) مولانا عبداللہ صاحب رحمہ اللہ کے پیچھے نماز پڑھنے کا اتفاق ہوا۔نماز میں پیر صاحب رحمہ اللہ پر ایسی کیفیت طاری ہوئی کہ تعارف کے بعد اصرار کیا کہ قیام مکہ کے دوران مولانا انہی کے ہاں قیام فرمائیں۔مولانا نے ہر چند معذرت کی،مگر پیر صاحب رحمہ اللہ نے قبول نہیں فرمائی۔چنانچہ وہ کئی دن پیر صاحب رحمہ اللہ کے پاس مقیم رہے۔پیر صاحب رحمہ اللہ نے اپنے باورچی کو خاص طور سے ہدایت کر دی تھی کہ مولانا کا کھانا ان کی پسند کے مطابق تیار کیا جائے۔جماعت کے وقت اگر مولانا موجود ہوتے تو پیر صاحب رحمہ اللہ انہی کو امام بناتے اور ان کی اقتداء میں نماز پڑھتے۔

اس اثنا میں پیر صاحب رحمہ اللہ نے یہ عجیب واقعہ سنایا کہ ایک مرتبہ مولانا محمد ابراہیم سیالکوٹی رحمہ اللہ (متوفی ۱۲۔جنوری ۱۹۵۶ء) مولانا ثناءاللہ امرتسری رحمہ اللہ (وفات ۱۵ مارچ ۱۹۴۸) جو اہل حدیث مسلک کے حامل تھے،حضرت پیر مہر علی شاہ صاحب رحمہ اللہ (متوفی ۲۹ صفر ۱۳۵۶ھ،۱۱مئی ۱۹۳۷ء) سے ملاقات کے لیے گولڑہ تشریف لے گئے۔نماز کا وقت ہوا تو پیر صاحب رحمہ اللہ نے امامت کے لیے مولانا ابراہیم سیالکوٹی رحمہ اللہ کو آگے کر دیا۔اس سے ان کے بعض مرید اور معتقد کچھ پریشان سے ہوئے۔پیر صاحب رحمہ اللہ نے فرمایا جو شخص یہ سمجھتا ہے کہ اس کی نماز مولانا ابراہیم صاحب رحمہ اللہ کے پیچھے نہیں ہوتی،وہ الگ جا کر نماز پڑھ لے،ہم مولانا کی اقتداء میں نماز پڑھیں گے۔

یہ پرانے زمانے کے متوازن اور معتدل اہل علم کی باتیں ہیں۔اس دور تعصب پسند اور عہد فتنہ انگیز میں تو ان باتوں کو صحیح سمجھنے والے لوگ بھی بہت کم ملیں گے۔

مولانا عبداللہ رحمہ اللہ بے شک ایک خاص فقہی مسلک کے حامل تھے،لیکن ان کا دائرہ تعلقات بہت وسیع تھا۔تمام مکاتب فکر کے حضرات سے ان کے روابط تھے۔فیصل آباد کے قریب سالا روالا میں ایک بزرگ پیر ابو انیس محمد برکت علی رحمہ اللہ فروکش تھے،ان کے مولانا سے گہرے مراسم تھے۔مولانا ان کے ہاں جاتے اور وہ مولانا کے ہاں تشریف لاتے تھے۔انہوں نے کسی موضوع پر کوئی کتاب لکھی تو ان کا مسودہ مولانا کو دکھایا،مولانا نے اس کی تخریج کی اور احادیث واقوال کے حوالے درج کیے۔وہ وسیع النظر اور فراخ حوصلہ عالم تھے۔(کاروان سلف ص۲۷۲)

**سلسلہ محبتیہ یا سلسلہ اُلفتیہ:۔** عادات واطوار کے اعتبار سے کہنا چاہیے کہ وہ (مولانا عبداللہ لائل پوری رحمہ اللہ) بالکل فقیر اور

درویش آدمی تھے۔ ہر شخص سے محبت اور پیار سے ملتے۔ ہر قسم کے لوگوں سے ان کے مراسم تھے اور سب ان کا احترام کرتے تھے۔ میں انہیں کہا کرتا تھا کہ سلاسل تصوف کی طرح آپ بھی ایک سلسلہ قائم کر لیجیے اور اس کا نام ''سلسلہ محبتیہ یا سلسلہ اُلفتیہ'' رکھیے۔ اس میں ایسے لوگوں کو شامل کیجیے جو سب سے محبت اور الفت کا برتاؤ کریں۔ میں پہلا شخص ہوں گا جو آپ کے دست پرُ شفقت پر بیعت کر کے ''حلقہ اُلفتیہ'' میں شامل ہوں گا۔ اس دنیا میں ہر شئے کی فراوانی ہے، لیکن خلوص سے بھر پور محبت مفقود اور دل کی گہرائیوں میں اترنے والی الفت معدوم ہے۔ آپ کے ''سلسلہ محبتیہ اور دائرۂ اُلفتیہ'' میں شامل ہو کر ہم لوگوں کو پیار کا درس دیں گے اور دنیا میں محبت کے ذریعے امن وامان قائم کریں گے۔ نہ کوئی کسی کا دشمن ہو گا، نہ لڑائی جھگڑے تک نوبت پہنچے گی۔ ہر طرف سکون کی چادر تنی ہو گی اور ہر سو امن کا شامیانہ سایہ فگن ہو گا۔ (کاروان سلف ص ۲۷۳)

**مولانا عبداللہ لائل پوری کے پرُ شفا تعویذات:۔** مولانا مرحوم طبیب بھی تھے اور بعض لوگ علاج معالجے کے لیے ان کے پاس آتے تھے۔ تعویذ بھی لکھتے تھے اور دم جھاڑا بھی کرتے تھے، لوگوں کو ان پر یقین تھا۔ ان کے دم دعا اور تعویذ گنڈے میں اللہ نے شفا رکھی تھی۔ اگر کوئی شخص کچھ دے دیتا تو لے لیتے، نہ دیتا تو نہ سہی۔ (کاروان سلف ص ۲۷۴)

**صوفی شاہ عبداللطیف بھٹائی کا مسلک اور کرامت:۔** سید صاحب رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ بعض ایسے شواہد موجود ہیں جن کی بناء پر کہا جا سکتا ہے کہ شاہ عبداللطیف بھٹائی رحمہ اللہ موحد بلکہ اہل حدیث تھے۔ ان کا ارشاد ہے کہ مولانا مخدوم محمد معین الدین رحمہ اللہ جو ٹھٹھہ کے رہنے والے تھے، شاہ عبداللطیف بھٹائی رحمہ اللہ کے گہرے دوست تھے۔ مولانا ممدوح نے اپنی کتاب میں احناف کے بعض مسائل کی کتاب وسنت کی روشنی میں تردید کی ہے اور اہل حدیث کے مسلک کو حدیث رسول ﷺ کے مطابق قرار دیا ہے۔ مولانا محمد معین الدین رحمہ اللہ ٹھٹھوی نے اپنی موت سے پہلے وصیت کی تھی کہ ان کا جنازہ شاہ عبداللطیف رحمہ اللہ پڑھائیں۔ وہ وفات پا گئے تو لوگ پریشان ہوئے کہ شاہ عبداللطیف رحمہ اللہ کو کہاں تلاش کیا جائے اور جنازہ ان سے کس طرح پڑھایا جائے، اس لیے کہ وہ ٹھٹھہ میں نہیں رہتے تھے۔ اب حسن اتفاق ملاحظہ ہو کہ شاہ صاحب اچانک وہاں آ گئے اور لوگوں نے مولانا کی وصیت کے متعلق بتایا تو انہوں نے نماز جنازہ پڑھائی۔ جنازے کے بعد لوگوں سے کہا کہ میرا جن سے تعلق تھا، وہ اس دنیا سے رخصت ہو گئے ہیں، اب آئندہ میرا یہاں آنے کا کوئی جواز نہیں ہے۔ (کاروان سلف ص ۳۹۵)

**سرمایۂ اہلحدیث صوفی، ولی کامل:۔** صوفی محمد عبداللہ صاحب رحمہ اللہ مستجاب الدعوات بزرگ تھے، بارگاہ الٰہی سے ان کی دعا کو شرف قبولیت بخشا جاتا تھا۔ ایسے بہت سے واقعات اس نواح میں زبان زد عوام ہیں کہ صوفی صاحب نے اللہ کے حضور ہاتھ اٹھا کر دعا مانگی اور اللہ نے قبول فرمالی۔ دارالعلوم کے لیے ظفر اللہ کی والہانہ جدوجہد دیکھ کر ایک دفعہ صوفی صاحب رحمہ اللہ نے فرمایا: ظفر اللہ! کیا میں تیرے لیے ایسی دعا نہ کروں کہ اللہ تعالیٰ دست غیب سے تیری ضروریات تجھے عطا فرماتا رہے۔ صوفی صاحب رحمہ اللہ کا فرمان سن کر ظفر اللہ نے عرض کیا:

حضرت! اس دعا کی بجائے میرے لیے ایسی دعا فرمایے کہ اللہ تعالیٰ مجھے دین کی خدمت کا کوئی بہت بڑا موقع عطا فرمائے۔

چنانچہ صوفی صاحب رحمہ اللہ نے عجز وعاجزی کے ساتھ اللہ سے دعا کی اور اللہ نے دعا اس طرح قبول فرمائی کہ انہوں نے ماموں کانجن سے دینیات کے علوم متداولہ سے فراغت کے بعد ایف اے کا امتحان دیا، پھر بی اے کیا اور کراچی یونیورسٹی سے ایم اے اسلامیات کا امتحان پاس کیا اور پھر اسی یونیورسٹی میں لیکچرار مقرر کر لیے گئے۔ یہاں تک کہ اسی میں صدر شعبہ اسلامیات ہو گئے۔ (کاروان سلف ص ۵۰۶)

**مولانا عبدالجبار رحمہ اللہ کے مرید:۔** مولانا عطاء اللہ حنیف رحمہ اللہ کو (جو ۱۹۳۷ء میں مولانا محمد علی لکھوی رحمہ اللہ کے ہاں جامعہ محمدیہ مرکز الاسلام میں پڑھاتے تھے) فیروز پور کی جماعت اہل حدیث کے سرکردہ ارکان مسجد گنبداں والی میں لے گئے تھے۔ فیروز پور شہر اور چھاؤنی میں اہل حدیث کی یہ ایک ہی مسجد تھی، اس سے قبل اس مسجد میں اس دور کے معروف اہل حدیث عالم مولانا عبدالکریم گرنتھی رحمہ اللہ خطبہ جمعہ ارشاد فرماتے تھے، وہ ضلع فیروز پور کی تحصیل زیرہ کے ایک گاؤں ''گھدوالا'' کے رہنے والے تھے اور مولانا سید محمد داؤد غزنوی رحمہ اللہ کے والد گرامی قدر حضرت الامام سید عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ کے شاگرد اور مرید تھے۔ (کاروان سلف ص ۵۱۳)

**مرشد کی آخری بات جو یاد رہی:۔** میں (اسحٰق بھٹی حفظہ اللہ) سمجھتا ہوں کہ جس شخص کے ذہن میں اپنے بزرگوں کی کچھ باتیں موجود

# گلستانِ حدیث

محمد اسحاق بھٹی

مکتبہ قدوسیہ

---

خوبصورت اور معیاری مطبوعات

کتاب و سنت
کی
نشر و اشاعت
کے لیے
کوشاں



اهتمام طباعت
ابوبکر قدوسی

اشاعت ـــــ ۲۰۱۱ء

مکتبہ قدوسیہ
قدوسیہ اسلامک پریس

رحمان مارکیٹ ● غزنی سٹریٹ ● اردو بازار ● لاہور پاکستان

Tel: +92-42-37351124,37230585
Cell: +92-321-7351350
maktaba_quddusia@yahoo.com
www.quddusia.com

---

# وسیلہ

## کتاب و سُنّت کی روشنی میں

تصنیف

محمد قاسم خواجہ

ناشر

ادارۂ احیاء السُنّۃ ۔ گھرجاکھ ۔ گوجرانوالہ

قیمت: ۳۵ روپے

---

## کتاب ہذا ملنے کے پتے

(۱) ادارہ احیاء السنۃ ۔ گھرجاکھ ۔ گوجرانوالہ

(۲) جناب حاجی عبدالرشید صاحب چغتائی کاٹن کلاتھ ٹریڈرز
جناح بازار گوجرانوالہ ۔ فون ۴۳۴۸۲ / ۵۹۹۷

(۳) جناب شیخ محمد یونس صاحب ۔ کلاتھ مرچنٹ ۔ مسلم بازار ۔
گلہ کھجور منڈی ۔ گوجرانوالہ فون ۴۳۴۸۲

(۴) مکتبہ نعمانیہ اردو بازار گوجرانوالہ ۔ فون نمبر ۵۳۰۱

(۵) مدینہ کتاب گھر اردو بازار گوجرانوالہ ۔ فون ۶۴۱۳ / ۵۸۲۱

(۶) چوہدری عیش محمد صاحب ۲۶۱/ج جی ۳-۳ اسلام آباد

ہیں، اسے جان لینا چاہیے کہ اس کے پاس سب کچھ موجود ہے اور اس کے قلب کی دنیا پوری طرح آباد ہے اور ہمیشہ آباد رہے گی، اس میں کبھی ویرانی نہیں آئے گی۔ دولت خاں قاقشال سمرقندی کا شعر کہاں یاد آیا ہے

از صد سخن پیرم یک حرف مرا یاد ست     عالم نه شود ویران تا میکده آباد است

یعنی مجھے اپنے مرشد کی سینکڑوں باتوں میں سے فقط یہی ایک بات یاد ہے کہ یہ دنیا اس وقت تک برباد نہیں ہوگی جب تک مے خانے کی رونقیں قائم ہیں۔ (کاروان سلف ص ۵۲۰)

## نام کتاب:۔ گلستان حدیث..... مصنف:۔ مولانا اسحٰق بھٹی حفظہ اللہ

**علمائے اہلحدیث کا گلستانِ حدیث:** الحمدللہ! مؤرخ اہل حدیث مولانا محمد اسحاق بھٹی حفظہ اللہ کا نیا قلمی شاہکار اور سلسلہ تاریخ اہل حدیث کا چوتھا مجموعہ ''گلستان حدیث'' کے دلکش عنوان سے منظر عام پر آچکا ہے۔ یہ بڑے سائز کے تقریباً پونے چھ سو صفحات میں پھیلا ہوا اٹھاون (58) مرحومین اور چھبیس موجود دین وابستگان قرآن وسنت اور خدام حدیث مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کے تعارف، خدمات اور سوانح حیات پر مشتمل خوشنما گلدستہ ہے۔ (گلستان حدیث ص 35,34)

اس کے علاوہ بھی مؤرخ اہل حدیث کی بڑی جامع اور مفید معلومات کا مرقع کئی تصانیف ہیں جو ان کے علم و ادب، تصنیفی ذوق، وسعت معلومات اور حفظ و ضبط کا بین ثبوت فراہم کرتی ہیں۔ ان کتابوں میں ان کی خدمت حدیث اور خدمت جماعت اہل حدیث واضح طور سے ہمارے سامنے آجاتی ہے۔ میرا خیال ہی نہیں بلکہ یقین ہے کہ حدیث اور مسلک حدیث کی خدمت اور وابستگان کتاب وسنت کے ساتھ محبت کی وجہ سے اللہ تعالیٰ انہیں انشاء اللہ ضرور جزائے خیر سے نوازے گا۔ (گلستان حدیث ص 35)

## مولانا غلام رسول قلعوی رحمہ اللہ صاحب کرامات بزرگ:

**وضاحت از مرتب اثری:** مولانا اسحٰق بھٹی حفظہ اللہ اپنی کتابوں کا تعارف کرتے ہوئے سوانح حضرت مولانا غلام رسول قلعوی کے بارے میں فرماتے ہیں۔

تیسری کتاب کا نام ہے ''تذکرہ حضرت مولانا غلام رسول قلعوی'' مولانا ممدوح بہت بڑے عالم، حضرت میاں سید نذیر حسین دہلوی رحمہ اللہ کے شاگرد اور حضرت سید عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کے فیض یافتہ تھے۔ مستجاب الدعوات اور صاحب کرامات بزرگ تھے۔ ان کی زندگی نہایت عجیب و غریب حالات میں گزری اور واقعات کی انتہائی دلکش داستان اپنے پیچھے چھوڑ گئی۔ یہ دلکش داستان ''تذکرہ مولانا غلام رسول قلعوی'' میں بیان کردی گئی ہے۔ دعا ہے اللہ تعالیٰ ہم سب کو اعمال خیر کی توفیق عطا فرمائے اور قرآن و حدیث کی تبلیغ و اشاعت کو ہمارا معمول بنادے، آمین یارب العالمین۔ (محمد اسحاق بھٹی، اسلامیہ کالونی ساندہ لاہور) (ٹیلی فون: 042-37143677) (گلستان حدیث ص 42)

## مولانا محمد اسماعیل شہید دہلوی رحمہ اللہ (شہادت ۶ مئی 1831ء)

مولانا محمد اسماعیل شہید دہلوی رحمہ اللہ علامہ دہر، عالم کبیر، فقیہہ ذی مرتبت اور محدث دوراں تھے۔ شاہ عبدالغنی رحمہ اللہ کے فرزند، شاہ عبدالعزیز رحمہ اللہ، شاہ رفیع الدین رحمہ اللہ اور شاہ عبدالقادر رحمہ اللہ کے بھتیجے، شاہ ولی اللہ محدث رحمہ اللہ کے پوتے اور شاہ عبدالرحیم رحمہ اللہ کے پڑپوتے......! برصغیر پاک و ہند کی اس وسیع و عریض سرزمین میں علم و فضل، وعظ و ارشاد، تصنیف و تالیف، درس و تدریس، احیائے اسلام، تجدید دین، اصلاح امت اور جہاد فی سبیل اللہ کے جو بلند ترین اوصاف اس عالی قدر خاندان کے لائق احترام ارکان میں پائے جاتے ہیں اس میں کوئی ان کا مدمقابل نہیں۔ مولانا شاہ محمد اسماعیل رحمہ اللہ نے اپنے اسلاف کے ان اوصاف اور بزرگوں کی اس میراث کی نہ صرف حفاظت کا فریضہ سرانجام دیا بلکہ اپنے بے پناہ عمل و سعی سے ان کے حسن و زیبائی میں انتہائی اضافہ کردیا۔

مولانا شاہ محمد اسماعیل کی ولادت صحیح اور مستند روایت کے مطابق 12 ربیع الاول 1193ھ (26 اپریل 1779ء) کو دہلی میں ہوئی۔

والدہ ماجدہ کا نام نامی بی بی فاطمہ تھا۔اپنے مرشد امیر المومنین سید احمد شہید دہلوی رحمہ اللہ سے تقریباً سات سال بڑے تھے۔( گلستان حدیث ص45)

**مرشد نقشبند سید احمد شہید کی بیعتِ اصلاح:۔** حصول علم سے فراغت کے بعد شاہ اسماعیل شہید رحمہ اللہ کی فضیلت علمی اور قابلیت کی شہرت ہر حلقے میں پہنچ گئی تھی۔لیکن ابھی تک کوئی مستقل کام شروع نہیں کیا تھا اور طبیعت میں کچھ بے پروائی سی پائی جاتی تھی۔یا تو اس کی یہ وجہ ہوگی کہ خاندان میں جو مشاغل رواج پذیر تھے ان کے نزدیک وہ اصل مقاصد تک پہنچنے کیلئے کافی نہ تھے اور وہ کوئی نیا قدم اٹھانا چاہتے تھے یا پھر وہ اپنے دل میں ایک لائحہ عمل مرتب کر چکے تھے اور اس کا آغاز کرنے کیلئے رفقا و معاونین کی تلاش میں تھے۔کئی سال اسی حالت میں گزر گئے۔اس اثناء میں اگر چہ انہوں نے اپنے اسلاف کے طریق کار کے مطابق تدریس کا سلسلہ جاری رکھا اور کئی اہم شخصیتوں نے ان سے علم حاصل کیا' لیکن یہ کام ان کے کامل اطمینان قلب کا باعث نہ تھا۔

ایک عرصے تک یہی حالت رہی تا آنکہ 1234ھ (1819ء) میں امیر المجاہدین سید احمد بریلوی رحمہ اللہ' نواب خان والئ ٹونک کی رفاقت و ملازمت ترک کر کے راجپوتانہ سے دہلی پہنچے اور اکبر آبادی مسجد میں اقامت گزیں ہوئے۔وہ بے حد متقی اور پرہیزگار بزرگ تھے۔جوں ہی انہوں نے دہلی میں قدم رکھا' لوگوں نے ان کے حلقہ بیعت میں شامل ہونا شروع کر دیا۔پہلے مولانا محمد یوسف پھلتی' پھر شاہ عبدالعزیز کے داماد مولانا عبدالحئی بڑھانوی اور بعد ازاں شاہ اسماعیل رحمہم اللہ نے ان سے بیعت کی۔اس وقت سے شاہ اسماعیل رحمہ اللہ کی زندگی کا دھارا بالکل بدل گیا اور ان کے شب و روز پہلے سے کہیں زیادہ لوگوں کی دعوت وارشاد میں بسر ہونے لگے۔سہ شنبہ اور جمعہ کو بالالتزام بادشاہی مسجد میں وعظ فرماتے۔

سر سید رقمطراز ہیں کہ نماز جمعہ کیلئے لوگ اس کثرت سے آنے لگے جیسے عیدین کی نمازوں میں آتے تھے۔سامعین کا شمار نہ ہوتا تھا۔وعظ کا طریقہ ایسا تھا کہ جو کچھ فرماتے دلوں میں پیوست ہو جاتا۔اگر کسی بات پر کوئی خلش پیدا ہوتی تو آگے چل کر بالکل رفع ہو جاتی۔( گلستان حدیث ص47)

**آغاز تحریک جہاد:۔** شوال 1236ھ 1821ء میں امیر المجاہدین سید احمد بریلوی رحمہ اللہ نے حج بیت اللہ کا عزم کیا۔

حج سے واپسی کے بعد مولانا (اسمٰعیل) شہید رحمہ اللہ نے اپنے مرشد سید احمد شہید رحمہ اللہ کے تیار کردہ منصوبے کے مطابق اپنے آپ کو جہاد کے لیے وقف کر دیا اور وعظ و تبلیغ میں لوگوں کو جہاد کے لئے کمر بستہ ہونے کی تلقین فرمانے لگے۔اس ضمن میں سر سید لکھتے ہیں۔

''بموجب ارشاد سید اصفیا یعنی پیر طریق ہدیٰ اس طرح سے تقریر و وعظ کی بنا ڈالی کہ مسائل جہاد فی سبیل اللہ بیشتر بیان ہوتے اور یہاں تک کہ آپ کی صیقل تقریر سے مسلمانوں کا آئینہ باطن مصفا و مجلّا ہو گیا۔'' ( گلستان حدیث ص49)

**50 لاکھ تعداد میں شائع شدہ کتاب:۔** تقویۃ الایمان (اردو) شاہ اسماعیل رحمہ اللہ کی یہ بہت ہی مشہور کتاب ہے اور اردو زبان میں ہے۔بے شمار مرتبہ شائع ہو چکی ہے۔ایک محتاط اندازے کے مطابق اس کی مجموعی تعداد اشاعت پچاس لاکھ بتائی جاتی ہے۔اردو زبان کی کوئی کتاب اتنی زیادہ تعداد میں شائع نہیں ہوئی۔یہ اس کی مقبولیت کی بہت بڑی دلیل ہے۔( گلستان حدیث ص52)

**''العبقات'' تصوف پر علمی کتاب:۔** (۱) ''العبقات'' (عربی): یہ کتاب تصوف کے موضوع پر ہے اور بڑی ادق اور مشکل کتاب ہے۔ان کی دوسری تصانیف کی طرح اس میں تصوف کے علاوہ بعض دیگر موضوعات بھی زیر بحث آگئے ہیں۔اس کا اردو ترجمہ مولانا مناظر احسن گیلانی مرحوم نے کیا تھا جو حیدر آباد (دکن) سے شائع ہوا ہے۔ترجمہ بھی بہت مشکل ہے۔( گلستان حدیث ص53)

(۲) ''حقیقت تصوف'' (فارسی) یہ کتاب اب نایاب ہے،اس کا ذکر ''الحیات بعد الممات'' میں کیا گیا ہے،اس میں شاہ صاحب نے تصوف اور اس کی حقیقت بیان کی ہے اور سچے صوفی کی تعریف بیان فرمائی ہے۔( گلستان حدیث ص55)

**گوشہ نشین دادا اور پوتا:۔** شاہ محمد اسماعیل رحمہ اللہ کی تعلیم و تربیت کی منزلیں ان کے چچا شاہ عبدالقادر رحمہ اللہ کی آغوش محبت میں طے ہوئی تھیں۔شاہ عبدالقادر رحمہ اللہ کی ایک ہی صاحب زادی تھیں جن کی شادی ان کے بھتیجے مولانا مصطفیٰ سے ہوئی تھی۔ان کی بھی ایک ہی بیٹی

تھیں جو شاہ محمد اسماعیل رحمہ اللہ کے عقد میں آئیں۔ شاہ محمد اسماعیل کے ہاں بھی ایک ہی لڑکا پیدا ہوا جس کا نام محمد عمر رکھا گیا۔

شاہ محمد عمر رحمہ اللہ مزاجاً وطبعاً دنیا اور اہل دنیا سے اسی طرح بے نیاز اور مستغنی تھے جس طرح کہ ان کے جد امجد شاہ عبدالغنی رحمہ اللہ تھے۔ تمام عمر گوشہ نشین اور لوگوں سے الگ تھلگ رہے۔ (گلستان حدیث ص 61)

**حالت جذب کا مکان پر اثر:۔** شاہ محمد عمر رحمہ اللہ اپنے دور کے درویش آدمی تھے اور بعض دفعہ ان پر جذب کا غلبہ ہو جاتا تھا امور مشتبہ سے پرہیز کرتے اور ممنوعات سے دامن کشاں رہتے۔ کسی ایسی جگہ نہ جاتے جہاں کسی شکل میں بھی برائی کا ارتکاب ہوتا ہو۔ اس سلسلے میں نواب مصطفیٰ خاں کا بیان ہے کہ ہم چند احباب جن میں مرزا غالب بھی تھے اپنے بالا خانے میں بیٹھے ہوئے تھے اور مزامیر کے بغیر گانا ہو رہا تھا۔ اتفاق سے مومن خان مومن کہیں سے شاہ محمد عمر صاحب رحمہ اللہ کو پکڑ کر وہاں لے آئے۔ وہ برابر یہ کہتے جاتے تھے کہ ''مجھے چھوڑ دو'' مجھے چھوڑ دو'' مگر مومن خاں نہیں مانتے تھے' آخران کو لاکر اس مجلس میں بٹھا دیا۔ گانا برابر ہوتا رہا۔ تھوڑی دیر بعد شاہ محمد عمر صاحب رحمہ اللہ نے جسم کو ایک بہت ہی معمولی سی حرکت دی' اس کے اثر سے سارا مکان ہل گیا۔ اس پر حاضرین مجلس کچھ پریشان سے ہوئے یہ بھی خیال ہوا کہ شاید شاہ صاحب کی جنبش کا اثر ہو۔ یہ بھی کہا جانے لگا کہ ممکن ہے زلزلے کا جھٹکا ہو۔ مگر سب کی توجہ شاہ محمد عمر رحمہ اللہ کی طرف ہوگئی۔ تھوڑی دیر بعد انہوں نے دوبارہ جسم کو حرکت دی جو پہلی حرکت سے زیادہ تھی۔ اس سے پھر مکان ہلا اور پہلے کی نسبت زور سے ہلا۔ اب سب کو یقین ہو گیا کہ یہ سب شاہ محمد عمر رحمہ اللہ کی حرکت کا اثر ہے۔

تھوڑی دیر بعد ذرا اور زور سے جسم کو حرکت دی تو اس سے مکان کو اور زور سے حرکت ہوئی۔ یہاں تک کہ کڑیاں بھی بول گئیں اور طاقوں وغیرہ میں جو شیشے اور آلات وغیرہ پڑے تھے وہ کھن کھن کر کے گرنے لگے۔ اس پر کسی نے شاہ محمد عمر رحمہ اللہ سے کہا ''یہ کیا؟'' فرمایا ''میں تو پہلے کہتا تھا کہ ''مجھے چھوڑ دو' مجھے مت بٹھاؤ'' یہ الفاظ کہے اور اٹھ کر چلے گئے۔

شاہ محمد عمر رحمہ اللہ نماز نہایت خشوع وخضوع سے پڑھتے تھے۔ میاں سید نذیر حسین دہلوی رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ مولوی محمد عمر کے زہد و عبادت کا یہ حال تھا اور نماز اس طرح اطمینان سے پڑھتے تھے کہ رکوع و سجود اس قدر طویل ہوتے کہ اس اثنا میں عام آدمی '' سبحان ربی العظیم '' اور '' سبحان ربی الاعلی '' ستائیس اٹھائیس مرتبہ پڑھ لیتا۔ (گلستان حدیث ص 62)

**نقشبند شاہ ولی اللہ خاندان کا تعارف:۔** اسلامی ہندوستان میں تحریک احیائے اسلام کی نشاط آفرینیوں کو اگر کسی مرکز وسر چشمہ کا کرشمہ قرار دیا جا سکتا ہے تو اس کا دوسرا نام خاندان ولی اللّٰہی ہی ہے۔ اس خاندان کا ہر فرد اصلاح وتجدید کے افق پر آفتاب و ماہتاب بن کر چمکا ہے۔ علم وبصیرت اور ذوق واجتہاد سے سرشار یہی وہ گھرانا ہے جس کے فیوض وبرکات سے آج بھی اذہان وقلوب تابندہ وروشن ہیں اور آئندہ بھی جب کوئی قدم فکری وعملی نوعیت کا اسلام کی سربلندی کیلئے اٹھے گا تو ضرور ہے کہ وہ انہی خطوط کی روشنی میں اٹھے' جن کی نشان دہی ان بزرگوں نے اپنے علم وکردار سے کی ہے۔ (گلستان حدیث ص 63)

**''عبقات'' افکارِ عالیہ کا فکر انگیز تبصرہ:۔** ''عبقات'' مولانا (اسماعیل) شہید رحمہ اللہ کا وہ علمی وفکری شاہکار ہے جس کے متعلق نہایت اختصار کے ساتھ یہ کہا جا سکتا ہے کہ اس میں ہمیں علم ومعرفت کے ایسے ان مول موتی اور خزائن مخفی نظر آتے ہیں کہ جن کو اگر تفصیل سے بیان کیا جائے تو کلام تصوف اور کائنات سے متعلق متعدد غوامض کا حل نکل آئے۔ اس میں خصوصیت سے تجلی کی بحث ایسی ہے کہ جس سے نہ صرف خالق ومخلوق کے مابین استوار رشتوں کی تشریح ہوتی ہے بلکہ ایک خاص انداز میں سیما طلوعیا (Sematolagy) کی بنیادوں کا پتہ چلتا ہے جس کا موضوع بحث فلسفہ لسانیات میں یہ اہم سوال ہے کہ لفظ ومعنی میں ربط وتعلق کا اسلوب کیا ہے؟ یعنی الفاظ کس حد تک معانی کے حقائق کی تجلیات کا تحمل رکھتے ہیں۔ اس سلسلے میں ہمیں صرف یہ کہنا ہے کہ اہل حدیث کے نوجوان علماء خدارا خصوصیت سے ادھر متوجہ ہوں اور مولانا شہید رحمۃ اللہ علیہ کی علمی وفکری عظمتوں کو منظر عام پر لائیں اور دنیا کو بتائیں کہ وہ شخص جس نے اپنے خون سے اسلام کے دبستان کو سینچنے

کی سعادت حاصل کی اس نے اپنے کمال علم سے فکر وادراک کی بلندیوں کو بھی چھونے میں کسی دوں ہمتی کا ثبوت نہیں دیا۔

مولانا محمد حنیف ندوی رحمہ اللہ کے افکار عالیہ ختم ہوئے اس کے ساتھ مولانا شہید رحمہ اللہ کے متعلق ہماری گزارشات بھی اختتام کو پہنچیں۔( گلستان حدیث ص66)

## شاہ محمد اسحاق دہلوی رحمۃ اللہ علیہ (وفات جولائی 1846ء)

دیار ہند کی عظیم المرتبت شخصیتوں میں حضرت شاہ محمد اسحاق دہلوی رحمہ اللہ کا اسم گرامی صفحات تاریخ میں ہمیشہ نقش رہے گا۔ وہ شیخ وقت' امام عصر' محدث عالی قدر اور فقیہ نامدار تھے۔ زہد وتقویٰ' اتباع سنت اور ورع وعبادت میں بھی یگانہ روزگار تھے۔ حضرت شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی رحمہ اللہ کے نواسے اور خلیفہ' نسباً فاروقی' سلسلہ نسب یہ ہے۔ محمد اسحاق بن محمد افضل بن احمد بن محمد بن اسماعیل بن منصور بن احمد بن محمد بن قوام الدین فاروقی دہلوی۔( گلستان حدیث ص67)

**خاندانی حالات:۔** شاہ عبدالعزیز دہلوی رحمہ اللہ کی دو صاحب زادیاں تھیں' ایک مولانا عبدالحئی صدیقی بڑھانوی رحمہ اللہ کے عقد میں آئیں اور ایک مولانا محمد افضل فاروقی دہلوی رحمہ اللہ کے......! مولانا محمد افضل کی زوجہ محترمہ سے صاحب ترجمہ حضرت شاہ محمد اسحاق رحمہ اللہ ظہور میں آئے جو آگے چل کر علم وعمل اور فضل وکمال میں فرید الدہر قرار پائے۔( گلستان حدیث ص67)

**کسب علم:۔** شاہ محمد اسحاق رحمہ اللہ کی ولادت 8 ذی الحجہ 1196ھ (13 نومبر 1882ء) کو ہوئی......نشو ونما اور تربیت اپنے جلیل القدر نانا حضرت شاہ عبدالعزیز رحمہ اللہ محدث دہلوی کی نگرانی میں پائی۔ کتب صرف اور کافیہ تک علم نحو کی کتابیں مولانا عبدالحئی بڑھانوی رحمہ اللہ سے پڑھیں۔ باقی درسی کتابوں کی تکمیل شاہ عبدالقادر اور شاہ رفیع الدین رحمہم اللہ کے حلقہ درس میں کی۔ علم حدیث کیلئے ان دونوں بزرگوں کے علاوہ شاہ عبدالعزیز کے سامنے بھی زانوئے شاگردی تہہ کیا اور فارغ التحصیل ہونے کے بعد حدیث کی سند ان سے لی۔ شاہ عبدالعزیز صاحب رحمہ اللہ کے نرینہ اولاد نہ تھی وہ اپنے اس نواسے پر انتہائی شفقت فرماتے اور اسے بیٹے کی حیثیت دیتے تھے۔ کتابوں' مسودوں اور متاع علمی کی صورت میں جو کچھ بھی ان کے پاس تھا نواسے کے حوالے کر دیا تھا۔ پھر شاہ صاحب رحمہ اللہ کی وفات کے بعد یہی ان کی مسند پر بیٹھے اور شائقین علم حدیث کی کثیر تعداد کو مستفید فرمایا۔ شاہ صاحب رحمہ اللہ نے اپنی زندگی ہی میں ان کو تدریس علم حدیث پر مامور فرما دیا تھا۔ چنانچہ پورے بیس سال انہوں نے شاہ صاحب رحمہ اللہ کے سامنے اور ان کی نگرانی میں یہ اہم خدمت انجام دی۔( گلستان حدیث ص67)

دن رات تدریس حدیث اور عبادت الٰہی میں مصروف رہتے۔ نیکی اور تدین کا یہ عالم کہ شاہ عبدالعزیز رحمہ اللہ نے ان کو اپنا امام جماعت مقرر کر رکھا تھا اور وہ عین سنت کے مطابق نماز پڑھاتے تھے۔( گلستان حدیث ص68)

**برکت علمی کا حلول کر جانا:۔** شاہ صاحب رحمہ اللہ اپنے اس نواسے کے زہد وعبادت پر انتہائی خوش ہوتے اور عالم مسرت میں فرمایا کرتے میری تقریر اسماعیل نے اور تحریر رشید الدین نے لے لی اور تقویٰ اسحاق کے حصے میں آیا۔

(الحیات بعد الممات ص47 بحوالہ گلستان حدیث ص69)

ان (شاہ اسحٰق دہلوی رحمہ اللہ) میں ان کے نانا شیخ عبدالعزیز محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ کی برکت علمی حلول کر گئی تھی۔ ( گلستان حدیث ص72)

## مولانا خطیب محمد معین الدین انصاری سہسوانی رحمہ اللہ (وفات 1855ء)

**جنازے میں ملائکہ رحمت کا نزول:۔** جنازہ ہوا تو لوگوں نے دیکھا کہ قصبہ ڈبائی کی کل آبادی سے تین گنا زیادہ لوگ اس میں شامل تھے۔ حاضرین کا یہ انبوہ کثیر دیکھ کر وہاں کے لوگ حیران تھے کہ یہ اتنے لوگ کون ہیں اور کہاں سے آئے ہیں۔ اس کے بعد ان کی میت سہسوان لائی گئی اور وہاں دوسری دفعہ جنازہ پڑھا گیا تو وہاں بھی بے شمار لوگ جنازے میں شریک تھے۔ ڈبائی اور سہسوان کے بزرگوں کا خیال تھا کہ جنازے میں اتنا بڑا اجتماع ملائکہ رحمت کا تھا۔( گلستان حدیث ص75)

**مبارک خواب میں اطلاع موت:۔** کتاب ''حیاۃ العلماء'' کے مصنف مولانا سید محمد عبدالباقی سہوانی رقم طراز ہیں کہ میرے والد مولانا سید سراج احمد سہوانی رحمہ اللہ نے اسی رات خواب میں دیکھا کہ رسول اللہ ﷺ وفات پا گئے ہیں۔ یہ خواب انہوں نے مولانا بزرگ علی ماہروی رحمہ اللہ کو سنایا تو انہوں نے فرمایا کہ کسی عالم دین اور ہادی برحق کا انتقال ہوگیا ہے۔ پھر لوگوں نے دیکھا کہ اسی دن شام کو مولانا خطیب محمد معین الدین انصاری رحمہ اللہ کی نعش مبارک سہوان آئی۔ (گلستان حدیث ص75)

## مولانا غلام العلی قصوری رحمہ اللہ کا متصوف خاندان (وفات 17 اپریل 1889ء)

متحدہ پنجاب کے جن حضرات نے کتاب وسنت کی اشاعت اور توحید کی تبلیغ کو اپنا مقصد حیات قرار دیا' ان میں ایک بزرگ یہی مولانا غلام العلّی قصوری تھے جو تقریباً 1826ء (1241ھ) کو قصور میں پیدا ہوئے۔ ان کے والد کا نام حافظ محمد داؤد رحمہ اللہ تھا۔ کئی پشتوں سے اس خاندان میں پیری مریدی کا سلسلہ چلا آ رہا تھا۔ (گلستان حدیث ص77)

**بیعت والہام پر اعتراض اور معتدلانہ جواب:۔** مولانا غلام العلّی قصوری اور مولانا سید عبداللہ غزنوی رحمهما اللہ کے باہمی تعلقات بے حد مخلصانہ تھے۔ تاہم بعض مسائل میں علمی نوعیت کا اختلاف بھی تھا۔ مثلاً حضرت سید عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ الہام اور بیعت کے نہ صرف قائل تھے بلکہ کوئی ان سے بیعت کرنا چاہتا تو اس سے بیعت لیتے بھی تھے، جبکہ مولانا غلام العلی قصوری پیری مریدی کے اس سلسلے سے اختلاف کرتے تھے۔ اس موضوع پر انہوں نے ''تحقيق الكلام في البيعة والالهام'' کے نام سے کتاب لکھی۔ اس کتاب کا جواب حضرت سید عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کے صاحب زادہ عالی قدر حضرت الامام سید عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ نے لکھا۔ جواب کا لہجہ کچھ تلخ تھا جسے حضرت سید عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ نے پسند نہیں فرمایا۔ اختلاف کے باوجود مولانا عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ عیدگاہ میں ان کی امامت میں عیدین کی نمازیں ادا فرماتے رہے۔ (گلستان حدیث ص79)

**مولانا عبدالعلی کا بیعت پر قائل ہونا:۔** امرتسر سے تعلق رکھنے والے ایک اہل قلم محمد حسن عرشی ایک مضمون (جو 17 جون 1962ء کے روزنامہ امروز لاہور میں شائع ہوا تھا) لکھتے ہیں کہ امرتسر کے ایک بزرگ نے مولانا غلام العلی سے کہا کہ میں آپ کی اور حضرت سید عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کی اپنے گھر میں دعوت کرنا چاہتا ہوں۔ اس دعوت سے یہ معلوم کرنا مقصد ہے کہ بیعت وغیرہ کے سلسلے میں آپ دونوں حضرات کا کیا موقف ہے۔ حضرت عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ سے گفتگو کا آغاز آپ کی طرف سے ہونا چاہیے۔ مولانا غلام العلی قصوری رحمہ اللہ نے ان کی درخواست قبول کی اور جو کچھ وہ حضرت سید صاحب سے پوچھنا چاہتے تھے اسے ذہن میں مستحضر کرلیا۔ چنانچہ ان صاحب کی طرف سے دعوت کا انتظام کیا گیا اور دونوں بزرگ تشریف لے آئے۔ خورد ونوش سے فارغ ہو چکے تو مولانا غلام العلی قصوری رحمہ اللہ نے حضرت سید عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ سے مخاطب ہو کر کہا: ''ازشما چیزے پُرسیدن خواہم۔'' (آپ سے کچھ پوچھنا چاہتا ہوں)

حضرت سید صاحب رحمہ اللہ نے فرمایا: ''بلے اگر نیت بخیر باشد۔'' (ہاں! اگر نیت بخیر ہو)

یہ الفاظ سن کر مولانا غلام العلی قصوری رحمہ اللہ خاموش ہوگئے۔ بات آگے نہ بڑھی اور مجلس برخاست ہوگئی۔ یہ دونوں بزرگوں کے اخلاص اور تعلق باللہ کی بہت بڑی علامت ہے۔ (گلستان حدیث ص79)

**دیوبندی، اہلحدیث، بریلوی خادمین حدیث:۔** دہلی ہی میں مولانا شرف الدین رحمہ اللہ کا مدرسہ سعیدیہ تھا، اسی شہر کے بعض مدارس میں مولانا سید تقریظ احمد سہوانی رحمہ اللہ کا سلسلہ درس جاری رہا۔ اسی شہر میں مفتی کفایت اللہ رحمہ اللہ کا مدرسہ امینیہ تھا اور اسی شہر میں مدرسہ فتح پوری تھا۔ ان مدارس اور بے شمار علمائے حدیث کی سکونت و تدریس کی بنا پر اس شہر کو ہر دور میں بہت بڑے مرکز حدیث کی حیثیت حاصل رہی اور اللہ کے فضل سے یہ شہر اب بھی مرکز حدیث ہے۔ انکار حدیث کے جراثیم یہاں پھیل نہیں سکے۔ (گلستان حدیث ص83)

کراچی اشاعت حدیث کا مرکز ہے' جہاں حافظ عبدالستار دہلوی رحمہ اللہ کے نام کا بہت بڑا تدریسی ادارہ جامعہ ستاریہ قائم ہے۔ اس

جامعہ کے اصحاب انتظام نے تفسیر، حدیث اور علوم دینیہ کی چھوٹی بڑی بے شمار کتابیں شائع کی ہیں اور کر رہے ہیں۔ کراچی میں مولانا یوسف بنوری رحمہ اللہ کا بہت بڑا دار العلوم قائم ہے اور کراچی ہی میں مفتی محمد شفیع رحمہ اللہ کا دار العلوم جاری ہے۔ کراچی سے متبعین حدیث کے متعدد رسائل و جرائد باقاعدگی سے شائع ہو رہے ہیں۔ منکرین حدیث کا نہ وہاں کوئی ہفت روزہ جریدہ ہے نہ ماہنامہ رسالہ۔ (گلستان حدیث ص83)

لاہور ہمیشہ رسول اللہ ﷺ کی حدیث کے عالموں اور عاملوں کا مرکز رہا ہے۔ اہل حدیث، حنفی، دیوبندی، بریلوی وغیرہ تمام مسالک کے بڑے بڑے مدارس یہاں قائم رہے ہیں اور قائم ہیں۔ پہلے بریلوی حضرات کے مدارس سنیے۔ مفتی محمد حسین نعیمی رحمہ اللہ کا جامعہ نعیمیہ اور مفتی عبدالقیوم ہزاروی رحمہ اللہ کا جامعہ رضویہ اسی شہر میں قائم ہیں اور یہ دینی علوم کے قابل ذکر مراکز ہیں۔ دیوبندی اہل علم کے جامعہ اشرفیہ اور جامعہ مدنیہ بھی اسی شہر میں ہیں۔ جہاں سینکڑوں طلبہ تعلیم حاصل کر رہے ہیں۔

اب اہل حدیث کی طرف آیئے! مولانا سید محمد داؤد غزنوی رحمہ اللہ کا جاری کردہ دار العلوم تقویۃ الاسلام (مدرسہ غزنویہ)، حضرت حافظ عبداللہ روپڑی رحمہ اللہ کی جامعہ قدس، حافظ عبدالرحمٰن مدنی رحمہ اللہ کی جامعہ رحمانیہ، میاں محمد جمیل رحمہ اللہ کا کلیہ ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ، جامعہ احسان الٰہی ظہیر مریدکے کو بھی لاہور میں شامل سمجھئے۔ وہاں جماعۃ الدعوۃ کا مدرسہ، لاہور شہر ہی میں حافظ ثناء اللہ خاں مدنی رحمہ اللہ کا مدرسہ، مولانا عبدالرشید مجاہد آبادی کی جامعۃ الدراسات الاسلامیہ، جامعہ ابن تیمیہ رحمہ اللہ یہ جماعت اہل حدیث کے چند جامعات و مدارس ہیں جن میں دن رات قرآن وحدیث کی تعلیم دی جاتی ہے۔

لاہور میں بریلویوں، دیوبندیوں، شیعوں اور اہل حدیث کے یہ تمام مدارس کامیابی سے جاری ہیں اور ان میں سے ہر مدرسے اور جامعہ کو علوم دینیہ کے مرکز کی حیثیت حاصل ہے۔ (گلستان حدیث ص84)

لاہور میں منکرین حدیث کا ایک بھی قابل ذکر تذکرہ اشاعتی ادارہ نہیں ہے۔ مگر دیوبندیوں بریلویوں اور اہل حدیث کے بے شمار ادارے قائم ہیں اور ان میں سے بعض تقسیم ملک سے پہلے سے قائم ہیں۔ (گلستان حدیث ص84,85)

**اختلافات تعلقات میں مخل نہ تھے:۔** مولانا قصوری رحمہ اللہ نہایت متقی اور زاہد و عابد انسان تھے۔ ارشاد خداوندی (لم تقولون مالا تفعلون) کے پابند رہتے ہوئے وعظ و نصیحت کا فریضہ سرانجام دیتے رہے۔ (گلستان حدیث ص87)

حکیم صاحب ممدوح رقم فرماتے ہیں کہ ''مولانا قصوری اور مولانا (عبداللہ) غزنوی رحمہما اللہ کے درمیان (مسئلہ بیعت وغیرہ سے متعلق) جو اختلافات تھے وہ احقاق حق ہی کیلئے تھے کوئی ذاتی جھگڑا نہ تھا۔ مولانا غزنوی رحمہ اللہ جب تک زندہ رہے مولانا قصوری رحمہ اللہ کی اقتدا میں عیدین کی نمازیں ادا کرتے رہے اور تبلیغی کاموں میں ایک دوسرے کے معاون و مددگار رہے۔ (گلستان حدیث ص88)

## قاضی طلا محمد طلا پشاوری رحمہ اللہ کا ذوق تصوف وفات 1892ء

**منظوم شجرہ ہائے طریقت:۔** قاضی طلا محمد نے پشاور میں سکونت اختیار کیے رکھی اور درس و تدریس اور تصنیف و تالیف سے تعلق رکھا۔ قاضی طلا محمد رحمہ اللہ نے ابتدائی تعلیم اپنے گھر میں یا اپنے علاقے کے اہل علم سے حاصل کی۔ حضرت میاں صاحب سے سند حدیث لی۔ بعد ازاں حضرت سید عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کی خدمت میں حاضری دی اور ان سے حصول فیض کیا۔

ایک مختصر کتابچہ جو چند قصائد اور منظوم شجرہ ہائے طریقت پر مشتمل ہے (تالیف کیا)۔ (گلستان حدیث ص97)

## مولانا سلامت اللہ جیراج پوری رحمہ اللہ (وفات 15 جون 1904ء)

**مدرسہ دیوبند حاضری:۔** دیوبند گئے اور مولانا محمد قاسم نانوتوی رحمہ اللہ کے پاس ایک سال رہے۔ حافظ محمد اسلم جیراج پوری کے بقول مولانا محمد قاسم رحمہ اللہ سے وعظ و ارشاد کا طریقہ سیکھا۔ (گلستان حدیث ص103)

**سنتا سب کی ہے مگر خاص بندوں کی جلدی:۔** اب ایک واقعہ سنیے جو حافظ محمد اسلم جیراج پوری اپنے متعلق اپنے والد اور والدہ کی قبولیت دعا کے بارے میں بیان کرتے ہیں:

مجھے چوبیس مہینے یعنی دو سال پورا قرآن حفظ کرنے میں لگے جن میں سے تقریباً تین مہینے بیماری میں گزرے۔

یہ بیماری تپ محرقہ تھی۔حکیم بھی تھے اور ڈاکٹر بھی مگر کسی کی دوا سے کوئی فائدہ نہ ہوا۔نوبت یہاں تک پہنچی کہ سر کے بال جھڑ گئے اور کبھی کبھی غفلت کا غلبہ ہونے لگا۔ایک دن سر شام ہی سے بالکل ہوش جاتا رہا اور آنکھیں بند ہوگئیں۔رات بھی والدہ میرے سرہانے بیٹھی رہیں اور والد اضطراب میں چارپائی کے سامنے صحن میں ٹہلتے رہے۔پریشانی کی وجہ سے گھر میں کھانا بھی نہیں پکا۔فجر کے وقت جب کہ والد مسجد میں نماز پڑھانے گئے تھے میں ایک دم اٹھ بیٹھا اور لوٹے میں پانی مانگا۔والدہ نل میں سے لوٹا بھر رہی تھیں کہ سیڑھیوں پر والد کے آنے کی آہٹ معلوم ہوئی لپک کر گئیں اور کہا کہ لڑکا اٹھ بیٹھا۔والد الٹے پاؤں مسجد کو لوٹ گئے اور مقتدیوں کو جن کے ساتھ مل کر میری صحت کی دعا مانگی تھی یہ خبر سنائی پھر گھر میں آئے میں بشاش تھا اور مرض سے نجات پا چکا تھا۔

والدہ نے مجھ سے ایک بار کہا کہ ایسی کوئی بات نہ کرنا جس سے تمہارے حق میں تمہارے ابا کی زبان سے کوئی برا کلمہ نکل جائے۔کیونکہ اللہ انکی بات سنتا ہے۔میں نے کہا کیا ہماری بات نہیں سنتا؟ کہنے لگیں سنتا تو سب کی ہے مگر ان کی جلد مان لیتا ہے جو اس کے ولی ہوتے ہیں۔غالباً ٹھیک وہی وقت تھا جب کہ والد ادھر نماز کے بعد دعا مانگ رہے تھے کہ ادھر اللہ نے مجھ کو دوبارہ زندہ کر دیا اس لیے مجھے والدہ کی بات کا یقین آ گیا۔( گلستان حدیث ص106)

**تصوف پر علمی خدمت:۔** مولانا سلامت اللہ جیراج پوری کی خدمات کا تعلق قرآن وحدیث اور دیگر اسلامی علوم کی تدریس اور وعظ وتبلیغ سے ہے جس کی تفصیل گزشتہ سطور میں بیان کی گئی ہے۔انہوں نے تحریر و کتابت کی طرف توجہ نہیں فرمائی۔صرف ایک رسالہ تصوف کے بارے میں لکھا اور کچھ باتیں بیعت کے سلسلے میں تحریر فرمائیں۔ان کی یہ مختصر سی تحریریں تھیں یہ بھی دست برد زمانہ کی نذر ہوگئیں۔( گلستان حدیث ص107)

## مولانا محمد سعید بنارسی رحمہ اللہ (وفات 27 نومبر 1904ء)

**کسب علم:۔** متحدہ ہندوستان کے جن حضرات نے کسی غیر مذہب سے نکل کر اسلام قبول کیا اور ایک عظیم عالم دین کی حیثیت سے شہرت پائی ان میں ایک عالی قدر شخصیت کو مولانا محمد سعید رحمہ اللہ کے نام سے پہچانا جاتا ہے۔ان کا خاندانی تعلق پنجاب کے ضلع گجرات کے قصبہ کنجاہ سے تھا جو فارسی کے مشہور شاعر غنیمت کنجاہی کا مسکن تھا۔( گلستان حدیث ص111)

ملازمت سے مستعفی ہو کر دیوبند چلے گئے۔وہاں باقاعدگی سے حصول علم کا آغاز کر دیا اور دارالعلوم دیوبند کے اساتذہ سے فنون کی نصابی کتابیں پڑھیں۔( گلستان حدیث ص112)

## مولانا تلطف حسین عظیم آبادی کے مشفق استاد (وفات 19 مئی 1906ء)

**کسب علم:۔** ممتاز عالم ومصنف مولانا عبدالحئی فرنگی محلی انصاری لکھنوی رحمہ اللہ سے فقہ اور اصول فقہ کی کتابیں پڑھی۔(ص115)

**ائمہ فقہاء کا ادب واحترام:۔** جب آپ سے سوال کیا گیا کہ آپ اجماع وقیاس کو بھی مانتے ہیں؟ مولانا نذیر حسین رحمہ اللہ نے کہا کہ ہاں ہم اجماع وقیاس کو اسی طرح مانتے ہیں جس طرح ائمہ مجتہدین مانتے تھے۔اس پر گفتگو ہوئی اور بہت قیل وقال ہوئی۔اس کے بعد کہا گیا کہ ائمہ اربعہ کی نسبت تمہارا کیا عقیدہ ہے؟ انہوں نے کہا ہم انہیں اپنا سرتاج وپیشوا برسرحق سمجھتے ہیں اور ان میں امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کو سب سے زیادہ قابل احترام سمجھتے ہیں۔( گلستان حدیث ص122)

آخر میں انہوں نے اس بیان پر اکتفاء کیا کہ ہمارا عقیدہ اہل سنت کا ہے ائمہ اربعہ کو ہم مانتے ہیں۔چاروں کو ہم حق پر سمجھتے ہیں۔امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کو اپنا پیشوا جانتے ہیں۔ان سے بغض کو خلاف شیوہ ایمان سمجھتے ہیں۔( گلستان حدیث ص122)

## مولانا حافظ عبداللہ غازی پوری رحمہ اللہ (وفات 26 نومبر 1918ء)

**خواب میں بشارت، مصافحہ سے برکت:۔** مولانا حافظ عبداللہ غازی پوری رحمہ اللہ مزید فرماتے ہیں:

انہی دنوں میں نے یہ خواب دیکھا کہ ایک مقام پر ازدحام کثیر ہے۔لوگ بہ کثرت چلے جارہے ہیں۔کسی نے کہا کہ سیدنا حضرت محمد رسول اللہ ﷺ تشریف رکھتے ہیں۔لوگ آپ ﷺ سے شرف مصافحہ حاصل کررہے ہیں۔میں نے دیکھا کہ ایک شخص ازدحام سے باہر نکلا۔میں نے پوچھا کیا تم نے شرف مصافحہ حاصل کرلیا ہے؟ اس نے کہا ہاں۔میں نے کہا مہربانی سے وہ اپنا ہاتھ مجھے دے دوٗ میں بھی مشرف ہوجاؤں اور برکت حاصل کرلوں۔اس نے ہمت دلائی اور کہا کہ واسطے کی کیا ضرورت ہے۔تم خود ہمت کرکے آگے بڑھو اور ازدحام سے دل میں کچھ بھی ہراس نہ لاؤ' بلاواسطہ شرف مصافحہ حاصل کرو۔چنانچہ اس کے ہمت دلانے پر میں آگے بڑھا اور جناب سیدنا محمد ﷺ سے بلاواسطہ مصافحہ اور برکت حاصل کی۔اس پر میں نے اس شخص کا جس نے ہمت دلائی تھی شکریہ ادا کیا اور مجھے نہایت مسرت حاصل ہوئی۔بیدار ہوا تو وہی مسرت' وہی سماں دل میں باقی تھا۔'' (گلستان حدیث ص 132)

**علمائے اہلحدیث اور احناف کے مراسم:۔** مولانا عبدالحئ فرنگی محلی رحمہ اللہ اس دور کے بہت بڑے حنفی عالم تھے جن سے حضرت عبداللہ غازی پوری رحمہ اللہ کے مراسم قائم تھے ان دونوں بزرگوں کے درمیان ایک مرتبہ نماز میں رفع الیدین کے متعلق گفتگو ہوئی اس کا ذکر سید سلیمان ندوی رحمہ اللہ اپنے بھائی کے حوالے سے ان الفاظ میں کرتے ہیں ''میرے برادر منظم حافظ صاحب کے تلامذہ میں ہیں۔ان کا بیان ہے کہ فاضل لکھنوی مولانا عبدالحئ فرنگی محلی رحمہ اللہ نے ایک بار جناب حافظ صاحب سے پوچھا کہ آپ نے رفع الیدین عند الرکوع و عند رفع الراس من الرکوع کیوں اختیار کیا؟ جناب حافظ صاحب نے آب دیدہ ہوکر فرمایا مولانا آپ بھی پوچھتے ہیں۔یہ سن کر مولانا عبدالحئ خاموش ہوگئے۔(گلستان حدیث ص 133)

**وضاحت:** ہمارے اسلاف اختلاف مسلک کے باوجود کتنے معتدل اور حقیقت شناس تھے ان کا اختلاف ذاتی غرض اور عناد کی وجہ سے نہیں تھا۔اللہ پاک ان پر کروڑوں رحمتیں نازل فرمائے۔آمین۔(از مرتب اثری)

## حافظ عبدالوہاب نابینا رحمہ اللہ (وفات مارچ 1920ء)

**باطنی بصیرت:۔** حافظ عبدالوہاب نابینا رحمہ اللہ نے تفسیر' حدیث اور فقہ کی تعلیم حضرت میاں صاحب رحمۃ اللہ علیہ سے حاصل کی...... تیز فہم اور اخاذ ذہن کے مالک تھے۔بے شمار حدیثیں نوک زبان تھیں اللہ کی قدرت کاملہ دیکھئے کہ ان سے بصارت چھین لی اور اس کی جگہ بصیرت کی دولت فراوانی سے عطا فرمادی۔(گلستان حدیث ص 143)

تہجد کے وقت بھی کوئی طالب علم حدیث پڑھنے کا خواہاں ہوتا تو پڑھانا شروع کردیتے۔(گلستان حدیث ص 144)

## مولانا عبدالسلام مبارک پوری رحمہ اللہ کا ذوق تصوف (وفات 24 فروری 1924ء)

**خدمت تصوف پر غیر مطبوعہ رسالہ:۔** مولانا عبدالسلام مبارک پوری رحمہ اللہ عام جماعتی کاموں میں بھی پوری دلچسپی لیتے بلکہ اس سلسلے میں پیش پیش رہتے تھے۔علمائے کرام کے حالات سے بالخصوص انہیں لگاؤ تھا۔اخبار اہل حدیث امرتسر میں تراجم علمائے اہل حدیث کا ایک سلسلہ 30 اگست 1918ء کو شروع ہوا تھا جو 17 اگست 1922ء تک جاری رہا تھا۔اس اثناء میں 82 علمائے کرام کے حالات شائع ہوئے تھے جن میں ایک تہائی کے قریب مولانا عبدالسلام مبارک پوری رحمہ اللہ کی مساعی جمیلہ کا نتیجہ تھے۔

مولانا ممدوح نے مضامین کے علاوہ کتابیں بھی تصنیف کیں۔ان کی تصانیف میں سیرۃ البخاری' کتاب ''التمدن'' اور ایک رسالہ ''تصوف'' کے بارے میں ہے۔یہ رسالہ غیر مطبوع ہے۔(گلستان حدیث ص 146)

## مولانا احمد اللہ پرتاب گڑھی دہلوی رحمہ اللہ (وفات 19 مارچ 1943ء)

**علمائے دیوبند کا کسب علم میں اعتدال:۔** اہل حدیث علماء میں تو ان کو بے حد اعزاز کا مستحق گردانا ہی جاتا تھا' احناف اصحاب علم بھی انہیں نہایت تکریم کی نگاہ سے دیکھتے تھے۔مولانا کے شاگرد حاجی محمد رفیق زبیدی نے (جو میرے ہم وطن بھی تھے اور گہرے دوست بھی) مجھے بتایا کہ دہلی کے معروف دیوبندی نقطۂ فکر کے عالم مفتی کفایت اللہ صاحب رحمہ اللہ بعض فقہی مسائل کے سلسلے میں مولانا کی خدمت میں آیا کرتے تھے اور نہایت ادب کے ساتھ دوزانو ہو کر ان کے سامنے بیٹھتے تھے۔خود مولانا بھی ان کا بہت احترام کرتے تھے۔(گلستان حدیث ص156)

**ندوۃ العلماء میں تدریسی خدمات:۔** 1898ء میں لکھنؤ میں دارالعلوم ندوۃ العلماء کا قیام عمل میں آیا۔مولانا حفیظ اللہ رحمہ اللہ اس کے ابتدائی ارکان میں شامل تھے۔ندوۃ العلماء کی مجلس انتظامیہ نے ان سے مدرسہ عالیہ رام پور کی تدریس کا سلسلہ ختم کر کے ندوہ میں تشریف لانے کی درخواست کی۔چنانچہ انہوں نے اپنی خدمات ندوہ کے سپرد کر دیں اور انہیں اس دارالعلوم کے مہتمم اور اول مدرس بنا دیا گیا۔ 1908ء تک وہ ندوہ میں اس منصب پر فائز رہے۔سید سلیمان ندوی رحمہ اللہ نے اسی زمانے میں ان سے منقولات ومعقولات کی کتابیں پڑھیں۔(گلستان حدیث ص158)

## مولانا عبدالتواب رحمہ اللہ (وفات 29 مئی 1947ء)

**تنکوں والی ٹوپی کا استعمال:۔** ان کا حلیہ اور لباس یہ تھا دبلے پتلے' رنگ گندمی' قد وقامت درمیانہ' ڈاڑھی پتلی' چہرہ مبارک تھوڑا سا لمبا' لباس بہت مختصر اور بہت سادہ' سر پر تنکوں کی ٹوپی' تہبند عموماً موٹی پنڈلی تک اور ایک سادہ سی واسکٹ زیب تن۔مزاج حد درجہ منکسرانہ مگر باوقار۔سنت رسول ﷺ کے سلسلے میں انتہائی حساس۔(گلستان حدیث ص161)

انتہائی مہمان نواز تھے۔علماء طلباء کو بالعموم کھانا گھر سے خود لا کر کھلاتے۔(گلستان حدیث ص163)

نماز تہجد ان کا ہمیشہ معمول رہا۔نماز نہایت خشوع وخضوع سے پڑھتے۔دعا وثنا میں الحاح وزاری کا انداز بے حد دلگداز اور پرسوز ہوتا۔شیخ عبدالرشید صدیقی مرحوم ایک مضمون میں بیان کرتے ہیں کہ ان کے لائق اور جوان عمر بیٹے مولانا عبدالصبور رحمہ اللہ فوت ہوئے تو خود ان کا جنازہ پڑھایا۔جنازے میں ان پرسوز وگداز کی ایسی کیفیت طاری تھی کہ لوگ خواہش کر رہے تھے کہ کاش یہ ہمارا جنازہ ہوتا۔(گلستان حدیث ص163)

## مولانا عبدالتواب غزنوی علی گڑھی رحمہ اللہ (وفات 1950ء کے پس وپیش)

**عمامہ استعمال کرنا:۔** وہ اہل حدیث کی مختلف مساجد ومدارس کے خطیب رہے۔موضع گنور (ضلع بدایوں) میں دس سال دانا پور (ضلع پٹنہ) میں دس سال اور علی گڑھ میں بیس سال خدمت درس وخطابت سرانجام دی۔انہوں نے علی گڑھ کو مستقل طور پر سے اپنا وطن بنالیا تھا۔(گلستان حدیث ص172)

قدرے لمبا قد' درمیانہ جسم نہ موٹے نہ زیادہ پتلے دبلے' گورا رنگ' چہرے کے نقوش خوب صورت۔سر پر عمامہ۔شیروانی پہنے ہوئے۔(گلستان حدیث ص172)

## مولانا عبداللہ رحمہ اللہ (ساکن کھپیاں والی) (شہادت 24 اگست 1947ء)

**ابتدائی حالات:۔** حضرت مولانا عبداللہ مرحوم ومغفور (موضع کھپیاں والی' تحصیل مکتسر ضلع فیروز پور مشرقی پنجاب) کے بارے میں چند گزارشات پیش کرنا مقصود ہے۔ان کا مختصر سلسلہ نسب یہ ہے عبداللہ بن نور احمد بن قطب الدین بن رحمت اللہ۔(گلستان حدیث ص183)

**حافظ بارک اللہ لکھوی نقشبندی کی بیعت اصلاح:۔** مولانا محمد ابراہیم خلیل فیروز پوری نے ہفتہ روزہ ''الاعتصام'' (مورخہ 23 فروری تا یکم مارچ 2007ء) میں مولانا محمد عبداللہ اور ان کا خاندان'' کے عنوان سے ایک مضمون لکھا تھا جس سے پتہ چلتا ہے کہ مولانا عبداللہ کے آباؤ اجداد علم دین سے بہرہ ور تھے اور راجپوت برادری سے تعلق رکھتے تھے۔مولانا ممدوح کے پڑدادا مولانا رحمت اللہ رحمہ اللہ اپنے دور کے عالم فاضل اور صاحب تقویٰ بزرگ تھے۔وہ مصنف بھی تھے۔انکی تصانیف میں ایک کتاب کا نام ''رحمت باری'' ہے جو فارسی لغت کی کتاب ہے۔

مولانا رحمت اللہ رحمہ اللہ نے دہلی کے بعض اساتذہ سے تحصیل علم کی اور شاہ غلام علی دہلوی رحمہ اللہ کے حلقہ بیعت میں شامل ہوئے۔ حضرت حافظ بارک اللہ لکھوی رحمہ اللہ (متوفی 1871ء) نے بھی ان کے ہاتھ پر بیعت کی تھی۔ شاہ غلام علی رحمہ اللہ دراصل بٹالہ (ضلع گورداس پور مشرقی پنجاب) کے رہنے والے تھے اور دہلی چلے گئے وہیں 22 صفر 1240ھ (16 اکتوبر 1824ء) کو وفات پائی۔ انہیں حضرت مرزا مظہر جان جاناں رحمہ اللہ کی ارادت وخلافت کا شرف حاصل تھا۔ ( گلستان حدیث ص 183)

مولانا عبداللہ رحمہ اللہ (ساکن کھپیاں والی) سر پر سفید امامہ زیب تن فرماتے۔ ( گلستان حدیث ص 186)

## مولانا اسماعیل غزنوی رحمہ اللہ وفات 13 جون 1960ء

**متصوف غزنوی خاندان کا اشاعت اسلام میں کردار:۔** یہ یاد رہے کہ برصغیر میں اسلام مسلمان بادشاہوں کی تلوار کے ذریعے سے نہیں پھیلا بلکہ یہ بوریا نشینوں اور مسجدوں کی چٹائیوں پر اللہ کی وحدانیت کا درس دینے والوں کے فیوض و برکات کے سایہ میں پھیلا اور عوام کے قلوب واذہان کی گہرائیوں میں اترا۔ خاندان غزنویہ کے بزرگ اسی طائفہ مقدسہ میں شامل تھے اور مولانا اسماعیل غزنوی رحمہ اللہ کے پوتے، مولانا عبدالواحد غزنوی رحمہ اللہ کے بیٹے، حضرت الامام سید عبدالجبار غزنوی کے بھتیجے اور مولانا سید محمد داؤد غزنوی رحمہ اللہ کے چچازاد بھائی تھے۔ امرتسر میں پیدا ہوئے اور وہاں کے مدرسہ غزنویہ میں تعلیم حاصل کی جو ان کے آباؤاجداد نے جاری کیا تھا اور جس سے بے شمار علماء وطلباء نے اخذ فیض کیا۔ ( گلستان حدیث ص 188)

**مولانا اسمٰعیل کی فیاض طبیعت:۔** مولانا ممدوح طبیعت کے فیاض تھے۔ اس سلسلے میں ان کا دل بھی کھلا تھا اور ہاتھ بھی کھلا تھا وہ غرباء کے مددگار تھے اور مستحقین کی مالی اعانت ان کا شیوہ تھا۔ عازمین حج کی وہ خاص طور پر سے مدد کرتے تھے۔ اگر انہیں کسی نادار حاجی کا پتہ چل جاتا تو اس کی اعانت کو فرض سمجھتے تھے۔ اس قسم کے حاجی انہیں حجاز میں مل جاتے یا کراچی کے حج کیمپ میں ملاقات ہو جاتی تو ان سے ضرور تعاون کرتے۔ ( گلستان حدیث ص 189)

## حافظ سلیمان غزنوی رحمہ اللہ (وفات 29 دسمبر 1961ء)

**قراقلی ٹوپی استعمال فرمانا:۔** میانہ قد، گداز جسم، گورا رنگ، گول چوڑا چہرہ، حلیم الطبع، سر پر قراقلی ٹوپی، شلوار قمیض میں ملبوس۔ یہ تھے حافظ سلیمان غزنوی، حضرت سید عبداللہ غزنوی کے پوتے، حضرت الامام سید عبدالجبار غزنوی کے فرزند اور مولانا سید محمد داؤد غزنوی کے چھوٹے بھائی۔ 1905ء کے پس وپیش امرتسر میں پیدا ہوئے۔ ( گلستان حدیث ص 192)

**بزرگوں کی مجالس کے دلدادہ:۔** حافظ صاحب متقی، مخلص اور خداترس شخص تھے۔ عمر بھی زیادہ نہ تھی۔ زیادہ سے زیادہ 55,56 برس عمر ہوگی۔ امور خیر میں خوب حصہ لیتے تھے گفتگو میں محتاط، عادات کے لحاظ سے بے حد متین اور مرنجان مرنج طبیعت کے مالک۔ چھوٹے بڑے کے مراتب کا خیال رکھنے والے۔ اہل علم کے قدردان۔ نیک لوگوں کی مجلس میں حاضری کا اہتمام کرتے۔ غرض ان تمام خوبیوں سے بہرہ ور اور ان تمام اوصاف سے متصف تھے۔ جن کا ایک متدین وصالح آدمی میں پایا جانا ضروری ہے۔ ( گلستان حدیث ص 193)

**بزرگوں کی رفاقت باعث سعادت:۔** خاندان غزنویہ کے بزرگ اوصاف حمیدہ اور اخلاق فاضلہ کی جس دولت بے بہا سے مالا مال تھے اس کا ہر اس شخص کو علم ہے جو علمائے دین کی تاریخ سے تھوڑا بہت تعلق رکھتا ہے۔ ان حضرات کے زہد واتقاء کی ضوفشانیوں اور علم وفضل کی فراوانیوں سے ایک دنیا مستفیض ہوئی اور ایک عالم بقعۂ نور بنا۔ ان میں سے بعض بزرگوں کی زیارت اور بعض بڑی شخصیتوں کی رفاقت میں طویل عرصے تک رہنے کی سعادت اس فقیر کو حاصل ہوئی ہے۔ ان کی باتیں سن کر اور انہیں دیکھ کر اندازہ ہوتا تھا کہ انکے اکابر کی ادائے تقویٰ کس قدر اثر آفریں ہوں گی انکی شب وروز کی عبادت کا کیا انداز ہوگا اور لوگوں سے میل جول کے کیا طریقے ہوں گے۔ حافظ سلیمان غزنوی رحمہ اللہ میں اپنے اسلاف کے کردار کی کچھ جھلکیاں موجود تھیں۔

میں نے دیکھا کہ حافظ صاحب اپنے بڑے بھائی مولانا سید داؤد غزنوی رحمہ اللہ کا بے حد احترام کرتے تھے (گلستان حدیث ص 193)

## مولانا عبدالغفور جیراج پوری رحمہ اللہ (وفات 1965ء کے پس وپیش)

**استاذ کا ادب واحترام:۔** مولانا عبدالغفور جیراج پوری رحمہ اللہ اپنے دور میں درس نظامیہ کے مشہور اساتذہ میں سے تھے۔ شمس العلماء مولانا حفیظ اللہ کے شاگرد تھے جنہیں دارالعلوم ندوۃ العلماء کے اولین صدر مدرس ہونے کا امتیاز حاصل تھا۔ تمام درسی علوم کی تکمیل انہی سے کی اور اپنے عالی قدر استاذ کا اس قدر احترام کرتے تھے کہ مولانا ابوعلی اثری کے بقول اس کی تصویر الفاظ میں نہیں کھینچی جا سکتی۔ ہمارے موجودہ دور کے طلباء کو مولانا ابوعلی اثری کے ان الفاظ کا ضرور مطالعہ کرنا چاہیے جو انہوں نے استاذ کے احترام کے بارے میں تحریر فرمائے ہیں۔

استاد شاگرد میں عمر کا کیا تفاوت تھا؟ یہ تو صحیح طور پر معلوم نہیں لیکن ہم کو جس قدر ان بزرگوں کا نیاز حاصل ہوا ہے بہت بوڑھے ہو چکے تھے لیکن عمر کی اس منزل میں پہنچ جانے کے باوجود مولانا عبدالغفور صاحب استاذ کی خدمت ایک سعادت مند نوجوان شاگرد کی طرح کرتے تھے۔ ان کو نہلاتے۔ ان کے بدن کی مالش کرتے ان کا سر داپتے تھے۔ ان کے کپڑے دھوتے۔ ان کے لیے کنوئیں سے پانی لاتے ان کے جوتے اٹھاتے اور یہ تمام خدمات اس ذوق وشوق اور والہانہ انداز سے کرتے کہ دیکھنے والے حیران رہ جاتے۔ یہ استاد شاگرد ہم مسلک اور درس نظامیہ کے شہرہ آفاق مدرس تو تھے ہی ہم مذاق بھی تھے۔ (گلستان حدیث ص 196)

## مولانا محمد داؤد راز شدر رحمہ اللہ (وفات 9 مئی 1966ء)

**سفید عمامہ:۔** سفید قمیص پہنتے اور کلے پر عمامہ باندھتے تھے۔ (گلستان حدیث ص 199)

سیاسی اعتبار سے مجلس احرار سے تعلق رکھتے تھے۔ احرار مقرروں جیسا انگریز دشمن لہجہ۔ گفتگو میں بے دھڑک۔ احکام شریعت کے مخلص ترین مبلغ اور ان پر سختی سے عامل۔ سفید تہبند۔ سفید قمیص اور سفید ہی عمامہ ان کا پہناوا تھا۔ (گلستان حدیث ص 203)

## مولانا محمد یوسف کلکتوی رحمہ اللہ وفات 11 ستمبر 1970ء

**غریب طالبعلموں کی اعانت:۔** اچھا مگر سادہ لباس پہنتے تھے۔ مہمان نواز تھے۔ ضرورت مند کی مدد کرتے تھے۔ طلباء پر بڑے مہربان تھے۔ ان کی ضروریات کا پورا خیال رکھتے تھے۔ نادار طلباء کی مالی امداد کرتے۔ بعض غریب گھرانے کے طلباء کے والدین کو نقد روپے بھجواتے۔ کسی طالب علم کے پھٹے پرانے کپڑے دیکھتے تو اسے کپڑے عنایت فرماتے۔ بسا اوقات جوتے تک طلبا کو خرید کر دیتے۔ کوئی مقروض ان کے پاس آتا تو اس کی ضرور مدد کرتے۔ مریض کی عیادت کرتے۔ اس طرح کے بہت سے اوصاف ان میں پائے جاتے تھے۔ (گلستان حدیث ص 214)

## مولانا سید تقریظ احمد سہسوانی رحمہ اللہ (وفات ستمبر 1971ء)

**ٹوپی کا استعمال فرمانا:۔** قدرے طویل قامت، جسم مائل بہ فربہی، گندمی رنگ، کتابی چہرہ، تیکھی ناک، خندہ رو، خوش گو، آنکھوں پر نظر کی عینک، ڈاڑھی سفید اور سیاہ بالوں کا مجموعہ، کرتا پاجامہ پہنے ہوئے۔ سر پر سفید کپڑے کی ٹوپی۔ یہ تھے مولانا سید تقریظ احمد سہسوانی رحمہ اللہ۔ (ص 216)

**سادہ زندگی سے رغبت:۔** انہوں نے ساری عمر دلی کی مسجدوں میں گزار دی۔ مکان خریدنا تو کجا کبھی کرائے پر بھی مکان نہیں لیا، حالانکہ اس زمانے کی دلی میں اچھا خاصا مکان پانچ سات روپے ماہانہ کرائے پر مل جاتا تھا۔ لیکن ان کی رات مسجد میں تہجد پڑھتے یا مطالعہ کتب میں بسر ہوتی تھی اور دن کسی نہ کسی مدرسے میں طلباء کو پڑھاتے ہوئے گزرتا تھا۔ (گلستان حدیث ص 219,220)

**درویشی اور خاکساری:۔** درویشی اور خاکساری کا یہ عالم تھا کہ نہ کبھی اپنے آپ کو نمایاں کرنے کی کوشش کی، نہ آگے بڑھنے اور

قیادت کا لبادہ اوڑھنے کا کبھی خیال آیا۔ رقابت، حسد، دشمنی اور بغض کے جراثیم سے ان کا ذہن پاک تھا اور سب سے حسن سلوک ان کا طرہ امتیاز، کبیر بھگت کے الفاظ میں کہنا چاہیے ؎

کبیر کھڑا بازار میں مانگے سب کی خیر نہ کاہو کی دوستی نا کاہو سے بیر (گلستان حدیث ص221)

**قناعت، زہد اور خشیت:۔** قناعت و استغنا آپ کی فطرت ثانیہ تھی، زہد و ورع، خشیت وللّٰہیت اور تقویٰ و راست بازی میں اپنی مثال آپ تھے۔ (گلستان حدیث ص229)

ہمیشہ باوضو رہنا آپ کی خاص عادت تھی۔ اعلیٰ اخلاق اور پاکیزہ کردار کے لحاظ سے آپ اپنا جواب نہیں رکھتے تھے۔ سادگی، ضبط وتحمل، خلوص و وفا جیسے صفات آپ کے اندر کوٹ کوٹ کر بھرے ہوئے تھے۔ آپ کی ذات مجسمہ صبر و شکر تھی۔'' (گلستان حدیث ص230)

## مولانا عبدالجلیل سامرودی رحمہ اللہ (وفات 1973ء)

**جو مانگا رب نے عطا کیا:۔** 1912ء میں انہیں حج بیت اللہ کی سعادت سے بہرہ مند ہونے کا موقع ملا۔ اس وقت ان کی عمر تقریباً بیس برس کی تھی۔ وہاں انہوں نے آب زم زم پیتے ہوئے اور ملتزم میں اللہ تعالیٰ سے دعا کی کہ اے باری تعالیٰ مجھے علم حدیث میں امام بخاری رحمہ اللہ کے درجے تک پہنچا دے اور تحقیقات میں حافظ ابن حجر عسقلانی رحمہ اللہ سے فوقیت عطا فرما۔ بقول ان کے یہ اس عاجز کی دلی دعا تھی یا ایک قسم کا جنون تھا مگر اللہ عزوجل نے اس حقیر پر تحقیقات میں وہ کرم فرمایا کہ اس کا شکر یہ ادا کرنے سے قاصر ہوں۔''

مولانا ممدوح فرماتے ہیں بہت سے اہم مسائل میں میری تحقیق حافظ ابن حجر رحمہ اللہ کی تحقیق سے ہم آہنگ ہوتی ہے۔ بارہا ایسا ہوا کہ میں نے کسی مسئلے پر غور کیا اور ایک نتیجے پر پہنچا۔ پھر فتح الباری کی طرف رجوع کیا تو اس میں وہی بات ملی جو مجھے اپنے غور وفکر سے معلوم ہوئی تھی۔ یعنی میری تحقیق حافظ رحمہ اللہ کی تحقیق سے موافقت کرتی ہے۔ جو میری تحقیق ہوتی ہے وہی حافظ رحمہ اللہ کی ہوتی ہے گو میں نے حافظ رحمہ اللہ کی فتح الباری کی عبارات کا اس سلسلے میں مطالعہ نہیں کیا ہوتا۔ یہ اس احقر پر خدا کی عظیم مہربانی ہے۔ (گلستان حدیث ص234-235)

**امام اعظم اور دیگر علماء کا ادب:۔** مولانا عبدالجلیل سامرودی رحمہ اللہ ائمہ عظام اور علمائے کرام کا ذکر بے حد احترام سے کرتے ہیں مثلاً حضرت امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کا نام نہیں لکھتے تھے بلکہ ان کیلئے امام اعظم رحمہ اللہ کے الفاظ تحریر فرماتے ہیں۔

مولانا عبدالحیٔ فرنگی محلی لکھنوی کو جو مشہور حنفی عالم و مصنف تھے علامہ لکھنوی اور اہل حدیث عالم و مفسر نواب صدیق حسن خاں رحمہ اللہ کیلئے نواب والا جاہ بھوپالی کے الفاظ رقم فرماتے ہیں ان کے اصل نام نہیں لکھتے۔ اسی طرح مولانا ثناء اللہ امرتسری رحمہ اللہ کو علامہ امرتسری مولانا حافظ عبداللہ روپڑی کو مولانا روپڑی، مولانا عبدالجبار کھنڈیلوی کو مولانا کھنڈیلوی مولانا عبدالرؤف جھنڈانگری کو خطیب العلماء مولانا عبدالعزیز میمن کو ادیب الہند علامہ عبدالعزیز میمن لکھتے ہیں۔ اپنے دور سے قبل کے اصحاب علم کا بھی اور اپنے معاصر علماء کا بھی وہ نہایت تکریم سے ذکر فرماتے ہیں۔ (گلستان حدیث ص 237)

مولانا سید عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کیلئے ان کے یہ الفاظ ہیں حضرت مولانا عارف باللہ عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ۔ (گلستان حدیث ص237)

## سید مولا بخش کوموی رحمہ اللہ (وفات جون 1975ء)

**مستجاب الدعوات بزرگ:۔** ان کی پرہیز گاری اور قبولیت دعا کے متعلق لوگوں سے بہت کچھ سنا لیکن افسوس ہے ان کی خدمت میں حاضر ہو کر براہ راست ان کے ارشادات کی سماعت سے محروم رہا۔ وہ عالم دین اور متقی بزرگ تھے اور انہی اوصاف کے حامل لوگوں سے ان کے مراسم تھے۔ اگر میں ان کی خدمت میں حاضر بھی ہوتا تو اپنی بے عملی کے باعث شاید اخذ فیض نہ کر سکتا۔ (گلستان حدیث ص243)

## حافظ محمد زکریا غزنوی والد رحمہ اللہ کے جانشین (وفات 30 دسمبر 1980ء)

مولانا فیض اللہ خان بھوجیانی رحمہ اللہ، حضرت مولانا عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ کے ارادت مند اور ان کے فیض یافتہ تھے۔

حافظ محمد زکریا غزنوی اپنے والد گرامی عبدالرحیم غزنوی کی وفات کے بعد ان کے جانشین ہوئے۔( گلستان حدیث ص244,245)
یہ اونچے خاندان کے بلند اخلاق ارکان تھے جس کا اظہار ان کی گفتگو اور میل جول سے ہوتا تھا۔( گلستان حدیث ص245)

## حافظ فتح محمد فتحی رحمہ اللہ (وفات 29 اکتوبر 1984ء)

**سادے کپڑے کی ٹوپی پہننا:۔** میں نے ان کو پہلی دفعہ دیکھا تھا بھاری بھرکم جسم' میانہ قد' چوڑا چہرہ' کھلی پیشانی' سنت کے مطابق ڈاڑھی اور اس میں سفید بالوں کا غلبہ' ابھری ہوئی ناک' گندمی رنگ' عربوں کا سا چغہ زیب تن' سر پر کپڑے کی ٹوپی اور رومال ہاتھ میں لاٹھی۔( گلستان حدیث ص249)

**پروفیسر غلام علی حریری کی قراقلی ٹوپی:۔**(وفات 8 مئی 1990ء): قدرے اُونچی دیوار کی قراقلی ٹوپی۔ متحمل مزاج بردبار' خوش طبع اور ملنسار حریری نسبت رکھتے تھے اور واقعی حریرہ و پرنیاں تھے۔( گلستان حدیث ص258)

**میاں جان محمد کا جانوروں کے لیے مجرب تعویذ:۔** منڈا پنڈ اور اس کے قرب و جوار کے دیہات میں جانوروں کے گل گھوٹو کی بیماری پھیل گئی۔ جانوروں کا گلا گھٹتا' انہیں کھانسی آتی اور وہ مرجاتے۔ اس طرح لوگوں کی بہت سی بھینسیں' گائیں' اونٹ اور بھیڑ بکریاں مرگئیں۔ لوگ دعا اور دم وغیرہ کے لیے میاں جان محمد کی خدمت میں آنے لگے۔ ان کے گاؤں میں سکھوں کی اکثریت تھی اور مال مویشی بھی زیادہ تر انہی کے تھے جو گل گھوٹو کی بیماری سے مر رہے تھے اس لیے وہ زیادہ تعداد میں میاں جان محمد کے پاس آتے تھے۔ میاں صاحب دعا فرماتے یا پانی پر دم کرتے یا جانوروں کے گلے میں باندھنے کے لیے تعویذ دیتے اور اللہ کے فضل سے بیماری رفع ہوجاتی اور جانور تندرست ہوجاتے۔ اس طرح لوگوں میں میاں صاحب کا احترام بہت بڑھ گیا اور سکھ انہیں اوتار سمجھنے لگے۔( گلستان حدیث ص262,263)

**بے حد صالح، تہجد گزار بزرگ:۔**(وفات 2 فروری 1991ء) حضرت الامام عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ کے تلمیذ عالی مرتبت مولانا نیک محمد مرحوم و مغفور کا سلسلہ درس جاری تھا۔ مولانا ممدوح اسم با مسمی تھے۔ بے حد صالح اور نہایت نیک اعمال بزرگ مولانا عبداللہ ویرووالوی نے ان سے خوب استفادہ فرمایا وہاں کے دیگر اساتذہ سے بھی تحصیل علم کی۔ ایک بزرگ مولانا محمد اسماعیل تھے جو موضع بھاؤوال کے رہنے والے تھے ان سے بھی اخذ فیض کیا۔( گلستان حدیث ص264)

تہجد گزار پرہیز گار' حد درجہ کے متبع سنت' انہوں نے تدریس کا کام ہمیشہ فی سبیل اللہ کیا۔ اس کا کبھی کوئی پیسہ نہیں لیا۔ مدرسے سے کبھی کھانا بھی نہیں کھایا۔ اپنے مہمانوں اور ملنے والوں کو کبھی مدرسے سے نہیں کھلایا وہ اپنا کام کرتے تھے اور یہی ان کا ذریعہ معاش تھا۔( گلستان حدیث ص270,271)

**مولانا عبیداللہ رحمانی مبارک پوری کا عمامہ استعمال کرنا:۔**(وفات 6 جنوری 1994ء) مولانا عبیداللہ رحمانی مبارک پوری سر پر سفید ململ کا عمامہ زیب تن فرماتے۔( گلستان حدیث ص276)

**حکیم عبدالرحیم اشرف کا قراقلی ٹوپی استعمال فرمانا:۔**(وفات 28 جون 1996ء) حکیم عبدالرحیم اشرف سفید شلوار قمیص پہنے ہوئے' سر پر قراقلی ٹوپی پہنتے تھے۔( گلستان حدیث ص301)

**لکھوی خاندان کے پیران عظام:۔** اللہ کے نیک بندوں سے دنیا خالی نہیں ہوئی اور نہ ہوگی۔ ہمارے کوٹ کپورہ (مشرقی پنجاب) میں بعض نہایت نیک اور پارسا لوگ فروکش تھے۔ ان میں ایک بزرگ کا نام صوفی عین دین تھا۔ وہ چھوٹے قد' سانولے رنگ اور گداز بدن کے بزرگ تھے۔ حضرت مولانا محی الدین عبدالرحمٰن لکھوی رحمہ اللہ کے ارادت مند اور ان کے حلقۂ بیعت میں شامل تھے۔ لوگ ان کی خدمت میں آتے اور ان سے دعا کی درخواست کرتے تھے۔ اللہ ان کی دعا قبول فرماتا تھا۔ وہ زیادہ پڑھے لکھے نہ تھے۔ میرے خیال میں صرف ناظرہ قرآن پڑھے ہوں گے یا شاید اپنے مرشد حضرت مولانا محی الدین عبدالرحمٰن لکھوی رحمہ اللہ کے والد مکرم حضرت حافظ محمد لکھوی رحمۃ اللہ علیہ کی تصنیفات' احوال الآخرت' زینت الاسلام اور انواع محمدی وغیرہ پنجابی اشعار کی کتابیں پڑھ سکتے ہوں۔ زیادہ تر مسجد میں بیٹھے اللہ کی عبادت میں مصروف رہتے تھے۔( گلستان حدیث ص308)

**علماء کا بے حد ادب واحترام:۔** مولانا عبدالجبار کھنڈیلوی رحمہ اللہ بہت بڑے عالم، عالی قدر مدرس اور مشہور محقق تھے وسیع المطالعہ اور صاحب تصنیف۔اس کے ساتھ ہی نہایت متقی' عابد وزاہد اور طلباء کے انتہائی ہمدرد' اپنے عہد کے علمائے کرام کا بے حد احترام کرتے تھے۔وہ بھی ان سے بہ درجہ غایت اکرام سے پیش آتے تھے۔ (گلستان حدیث ص322)

## مولانا عبدالغنی سیف عمری رحمہ اللہ (وفات 14 فروری 2009ء)

**سید محمد علی رام پوری کے خلیفہ مجاز:۔** مولانا سید قادر باشاہ صاحب رحمہ اللہ' انہی حضرت مولانا سید محمد علی رام پوری رحمہ اللہ کے خلیفہ تھے۔ مولانا سید قادر باشاہ صاحب رحمہ اللہ نے بھی دعوت الی اللہ میں اپنے استاد محترم کی طرح بے شمار صعوبتیں برداشت کیں۔(گلستان حدیث ص 359)

مولانا نماز بروقت پڑھنے کے سخت پابند تھے۔سردی ہو کہ گرمی گھر سے تہجد پڑھ کر نکلتے۔وقت ملتا تو جامعہ تشریف لاتے اور ہر بچے کے بستر کے پاس عصا سے '' ٹک ٹک '' کی آواز کرتے ہوئے نہایت شفقت سے ''اے بچہ! او بابو! نماز کیلئے اٹھو'' کی صدا لگاتے جس سے طلباء فوراً جاگ اٹھتے' اور سو کر اٹھنے کی دعا پڑھتے ہوئے مسجد کی جانب روانہ ہو جاتے۔ (گلستان حدیث ص362)

**مولانا عبدالغنی کا شملہ:۔** مولانا عبدالغنی عمری رحمہ اللہ خطبات جمعہ اور عیدین کے موقعے پر سر پر شملہ اور گاہے کالی یا ہلکے نیلے کلر کی شیروانی یا عربی قبا زیب تن فرماتے۔خطبہ مسنونہ حضرت شاہ محمد اسماعیل شہید رحمہ اللہ کا ارشاد فرماتے۔ (گلستان حدیث ص362)

**صوفیاء کی مشہور کتاب حلیۃ الاولیاء کے مطالعے کا شوق:۔** مولانا مرحوم کو اللہ تعالیٰ نے کتب بینی اور مطالعہ کا بے پناہ شوق عطا فرمایا تھا جب تک جامعہ میں تدریس کی طاقت رہی تب تک تو مطالعہ جاری ہی تھا لیکن تدریسی ذمہ داری سے سبکدوشی کے بعد زیادہ تر وقت گھر پر ہی گزرنے لگا اور اس عرصے میں انہوں نے ''خیر الجلیس الکتاب'' مقولے کو عملی جامہ پہناتے ہوئے کتاب کو اپنے ہم دم ورفیق بنالیا۔

جامعہ میں جتنی کتابیں میسر تھیں ان کے مطالعہ سے تو وہ تقریباً فارغ ہو چکے تھے لیکن نئی کتابوں کی تڑپ نے انہیں بے چین کر دیا۔

اصحاف صفہ اور اصحاب بدر کتابوں کی تالیف کے دوران انہیں امام ابونعیم الاصفہانی رحمہ اللہ کی ''حلیۃ الاولیاء'' کے مطالعے کا شوق پیدا ہوا۔ چونکہ جامعہ کے کتب خانے میں یہ کتاب موجود نہیں تھی اس لیے مولانا نے اس کتاب کے لیے مجھے لکھا کہ آتے ہوئے لیتا آؤں۔ میں نے یہاں کویت کے مکتبوں میں اسے دریافت کیا تو وہ سولہ ضخیم جلدوں میں نکلی۔ظاہر ہے جو کتاب پچیس تیس کلو وزنی ہو تو اسے اپنے ساتھ کیسے لا سکتا تھا؟ میں نے اپنی اس مجبوری کا مولانا سے تذکرہ کیا اور گزارش کی کہ اگر ہندوستان میں یہ کتاب کہیں سے مل سکتی ہے تو آپ خرید لیں قیمت میں ادا کروں گا۔مولانا نے جواب میں لکھا:

اب رہی بات کتاب کی! آپ نے اپنے اخلاق حسنہ کی وجہ سے معذرت چاہی ہے غیر ممالک کا مسئلہ یہ ہے کہ ہر شخص جو ممالک عربیہ میں ملازمت کرتا ہے یا سیاحت کے لیے آتا ہے تو وہ واپسی میں اپنے گھر کے بچوں کی ضرورت کے سامان کا ایک ڈھیر اپنے ساتھ لاتا ہے۔مجھ غریب کی یہ ضخیم ترین کتاب کون لانے کے لیے تیار ہوگا؟

عزیزم! یہ کتاب غالباً اب تک ہندوستان میں نہیں آئی اس کی صورت یوں ہو سکتی ہے کہ ابنائے جامعہ محمدیہ اپنی واپسی کے وقت دو ایک جلدیں اپنے ساتھ لے آئیں۔وہ آپ کے والدین کی طرف سے مکتبہ جامعہ کو وقف کر دیں۔اس طرح ہر صاحب علم اس سے مستفید ہو سکے گا۔یہ میری رائے ہے۔اب جو صورت آپ کی سمجھ میں آئے کریں۔''(مراسلہ مورخہ 9 محرم الحرام 1429ھ' مطابق 8/2/2006)

اس مراسلے سے ابنائے جامعہ محمدیہ سے مولانا کی خوش گمانی عیاں ہے لیکن حقیقت یہ ہے کہ جس کسی سے میں نے اس تعلق سے کہا اس نے فوراً سر جھٹک دیا جب کہ ان میں سے اکثریت کو راقم نے اپنے کمرے میں مہمان رکھ کر انہیں ملازمت میں پہنچایا۔ان میں سے شاید ہی کوئی ایسا ہو جو سفر پر جاتے ہوئے کم از کم سلام ہی کر لے یا اپنی چھٹیوں میں اپنی مادر علمی کی زیارت ہی کر لے۔واللہ المستعان

خیر! اس کے بعد عمرے پر مکہ مکرمہ جانا ہوا تو میں نے مشہور محقق محترم شیخ عزیز شمس صاحب سے اس کا تذکرہ کیا۔ انہوں نے مجھے مکہ مکتبہ الباز کا پتہ بتایا بلکہ از راہ کرم وہ خود میرے ساتھ مکتبے تشریف لائے۔ یہاں ''حلیۃ الاولیاء'' دس جلدوں میں مل گئی اور قیمت بھی کویت کے مقابلے میں آدھی۔ میں نے موقع غنیمت جان کر دو نسخے خرید لیے۔ ایک اپنے لیے اور دوسرا مولانا مرحوم کیلئے۔ پھر دیگر کتابوں کے ہمراہ کارگو کیا اور رائیدرگ جانے والے ایک طالب کے ساتھ اسے مولانا کی خدمت میں روانہ کیا تو مولانا نہ صرف بہت خوش ہوئے بلکہ ڈھیر ساری دعائیں دیتے ہوئے یہ خط ارسال فرمایا:

**''حلیۃ الاولیاء'' کا ہر صفحہ جواہرات سے قیمتی تر ہے:۔** آپ کی تحفہ میں دی ہوئی لاجواب کتاب ''حلیۃ الاولیاء'' دس جلدیں، اس کا ہر تذکرہ بلکہ ہر صفحہ لؤلؤ والمرجان' ہیرے و جواہرات سے زیادہ قیمتی معلومات سے بھرا ہوا ہے۔ میری تالیف کا بے حد مواد ہے۔ جب کتاب کی کسی جلد پر ہاتھ ڈالتا ہوں تو سوچ میں پڑ جاتا ہوں کیا پڑھوں کیا نقل کروں؟ کہاں سے پڑھوں؟ کہاں ختم کروں؟ کس بزرگ کا تذکرہ نقل کروں کس کا چھوڑوں؟ تاہم کوشش کرتا ہوں۔ (مراسلہ مورخہ 27/12/2007)

نیز تحریر فرماتے ہیں الحمد للہ کتاب کا مطالعہ جاری ہے۔ یہ میری زندگی کا انمول ذخیرہ ہے جو آپ نے مجھے دیا ہے' یہ ہیرے جواہرات اور موتیوں سے بڑھ کر ہے۔ اس کتاب کی ایک روایت نقل کر دوں جو حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے مروی ہے: (کتاب اللہ کے ظرف بنو اور علم کے سرچشمے ہو جاؤ' اور اللہ تعالیٰ سے ہر دن کا رزق اسی دن مانگو)

**''حلیۃ الاولیاء'' انمول معلومات کا خزانہ:۔** اس کتاب کے مطالعے سے بے شمار معلومات حاصل ہو رہی ہیں۔ عجیب عجیب احادیث سے پر ہے۔ احادیث اور بزرگان دین کے ارشادات جمع کرنے میں شیخ ابونعیم نے بڑی محنت کی ہے۔ غفر اللہ!...... یہ انمول دینی معلومات کا ذخیرہ آپ کی بڑی یادگار رہے اور رہے گی۔ جب تک اس کا مطالعہ کرتا رہوں گا آپ کیلئے دعائیں دیتا رہوں گا۔ جزاك الله احسن الجزاء۔

اس کتاب کے مطالعہ سے اپنی دینی کمزوری معلوم ہوتی ہے اور ایمان پختہ ہو جاتا ہے۔ عزیزم! میں نے ہر کتاب کے شروع میں ایک سفید ورق چسپاں کر دیا ہے اس میں حاصل مطالعہ جو احادیث اور آثار مجھے پسند آتے ہیں ان کو اس ورق میں صفحہ نمبر کے ساتھ رقم کر دیتا ہوں۔ عزیزم! اس کتاب کے بھیجنے پر کن الفاظ و عبارات سے آپ کا شکریہ بجا لاؤں۔ بس اتنا ہی کافی سمجھتا ہوں جزاك الله احسن الجزاء في الدارين۔ (مراسلہ مورخہ 8/2/2007)(گلستان حدیث ص 369-368-367)

**حاجی تاج محمود بھٹی کی ارادت وعقیدت:۔** وفات 16 فروری 2009ء:...... 1992ء میں انہوں نے حج بیت اللہ کیا اس سال مولانا محمد اسحاق سندھو ملتانی مرحوم بھی حج کیلئے گئے تھے۔ جو صوفی عبداللہ مرحوم ومغفور کے ارادت مند اور جامعہ تعلیم الاسلام (ماموں کانجن) کے فاضل مدرس قاری حفیظ الرحمٰن کے والد مکرم تھے۔ تاج محمود نے سفر حج میں مولانا اسحاق سندھو ملتانی کی بہت خدمت کی۔ انہوں نے خوش ہو کر ان کو دعا دی کہ اللہ تعالیٰ تمہیں سات بیٹے عطا فرمائے۔ دعا قبول ہوئی اور اللہ تعالیٰ نے واقعی انہیں سات بیٹے عطا فرمائے۔ (گلستان حدیث ص 383)

## حافظ عبدالرشید گوہڑوی رحمہ اللہ (وفات 18 جنوری 2010ء)

**روحانی معاملات میں لوگوں کا رجوع:۔** ضلع قصور کی ایک تحصیل کا نام پتوکی ہے۔ پتوکی سے ساڑھے تین کلومیٹر کے فاصلے پر ایک گاؤں گوہڑ چک نمبر 8 کے نام سے موسوم ہے۔ اس گاؤں کی آبادی ارائیں برادری پر مشتمل ہے۔ مالی اعتبار سے خوش حال لوگ ہیں۔ ان کی موجودہ نسل کے آباؤ اجداد لکھوی علمائے کرام کے حلقہ عقیدت میں شامل تھے اب بھی اس گاؤں اور اس کے اردگرد کے قصبات و دیہات کے لوگ لکھوی اصحاب علم کا بے حد احترام کرتے اور روحانی معاملات میں ان کو اپنا مرجع قرار دیتے ہیں۔ (گلستان حدیث ص 398)

**نیک سیرت موحد نقشبندی بزرگ:۔** ان کے گاؤں میں ایک درویش منش بزرگ مولوی کرم دین قیام فرما تھے ان سے ناظرہ قرآن مجید پڑھا۔ بعد ازاں والدین کے دل میں بیٹے کو حافظ قرآن بنانے کا جذبہ ابھرا تو انہیں ضلع اوکاڑہ کے ایک گاؤں چک مروکا نمبر 16

جی ڈی میں سید جماعت علی شاہ کے پاس بھیج دیا گیا جو اس نواح کے مشہور دیو بندی عالم تھے اور مولانا حسین علی رحمہ اللہ (واں بھچراں) کے خلیفہ اور مولانا غلام اللہ خاں (راولپنڈی) کے ساتھیوں میں سے تھے۔ نیک سیرت اور پکے موحد۔ ان سے انہوں نے قرآن مجید حفظ کیا اور اپنے نام عبدالرشید کے ساتھ حافظ عبدالرشید کہلائے۔ (گلستان حدیث ص398)

**غزنوی بزرگ کا فیض جامعہ اشرفیہ:۔** مولانا داؤد غزنوی رحمہ اللہ نے حافظ عبدالرشید گوہڑوی اور مولانا عبدالرشید مجاہد آبادی کو بعض فنون کی مزید تعلیم کے لیے جامعہ اشرفیہ میں داخل کرا دیا۔

جامعہ اشرفیہ اس وقت نیلا گنبد کی مول چند بلڈنگ میں جاری تھا اور اس کے مہتمم مولانا مفتی محمد حسن رحمہ اللہ تھے جو مولانا سید داؤد غزنوی رحمہ اللہ کے والد محترم حضرت الامام سید عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ کے شاگرد تھے۔ استاذ زادہ ہونے کی وجہ سے وہ غزنوی رحمہ اللہ کا بہت احترام کرتے تھے۔ مولانا کا رویہ بھی ان کے ساتھ تکریم کا تھا۔ جامعہ اشرفیہ میں حافظ عبدالرشید گوہڑوی اور مولانا عبدالرشید مجاہد آبادی نے مولانا محمد ادریس کاندھلوی، مولانا رسول خان رحمہما اللہ اور مولانا عبیداللہ صاحب سے بعض نصابی کتابیں پڑھیں۔

(گلستان حدیث ص400,401)

**اساتذہ کا ادب:۔** حافظ عبدالرشید اپنے اساتذہ کا ذکر نہایت تکریم کے لہجے میں کیا کرتے تھے اور ان کے اسلوب درس کیلئے بے حد مداح تھے۔ (گلستان حدیث ص403)

**اتحاد بین المسلمین کی کوشش:۔** حافظ صاحب کے دوستوں کی فہرست میں لاہور کی بادشاہی مسجد کے مرحوم خطیب مولانا عبدالقادر آزاد کا نام خاص طور سے قابل ذکر ہے۔ وہ دیو بندی مکتب فکر سے تعلق رکھتے تھے۔ پنجاب میں اتحاد بین المسلمین کے نام سے ایک کمیٹی قائم ہوئی تھی جس میں تمام فقہی مسالک کے اہل علم شامل تھے۔ مولانا عبدالقادر آزاد اور حافظ عبدالرشید گوہڑوی بھی اس کمیٹی کے رکن تھے۔ اس کمیٹی کے ارکان کی حیثیت سے ان حضرات نے بنگلہ دیش کا دورہ بھی کیا اور انہیں اس ملک کے بلاد وقصبات میں جانے اور وہاں کے علماء وزعما سے ملاقات کے مواقع میسر آئے۔ (گلستان حدیث ص403)

## مولانا محمد اسرائیل ندوی سلفی رحمہ اللہ (ولادت 1924ء)

**حصول تعلیم میں اعتدال پسندی:۔** میٹرک تک انگریزی اور ہندی کی تعلیم دارالعلوم ندوۃ العلماء میں پائی۔

حکیم محمد اسرائیل ندوی سلفی نے جامعہ سلفیہ شکراوہ، دارالعلوم ندوۃ العلماء لکھنؤ دارالعلوم دیو بند اور دہلی کے اساتذہ سے تعلیم حاصل کی۔ بعض کتابیں دو دو مرتبہ پڑھیں۔ (گلستان حدیث ص412)

## مولانا عبدالرشید راشد ہزاروی حفظہ اللہ (ولادت 1935ء)

**قطب شاہ نیک سیرت بزرگ:۔** عبدالرشید اعوان برادری سے تعلق رکھتے تھے۔ ان کے والد کا نام مولانا عبدالمجید اور دادا کا حکیم محمد اسحاق تھا۔ اعوانوں کے بڑے بزرگ کا نام قطب شاہ تھا رحمہ اللہ اس لیے ان لوگوں کو قطب شاہی اعوان کہا جاتا ہے۔ بیان کیا جاتا ہے کہ قطب شاہ بہت نیک بزرگ تھے اور پنجاب اور ہزارہ وغیرہ کے مختلف اضلاع میں ان کا تبلیغ دین کا سلسلہ جاری رہتا تھا وہ سخی اور ہمدرد خلائق بھی تھے۔ (گلستان حدیث ص418)

**چرسی پر نگاہ ولی کا اثر:۔** حضرت مولانا غلام رسول رحمہ اللہ (ساکن قلعہ میہاں سنگھ، ضلع گوجراں والا) بھی اعوان تھے۔ سخاوت میں ان کا ہاتھ بھی بڑا کھلا تھا۔ کہتے ہیں کہ ان سے ایک بھنگی چرسی نے روپیہ مانگا اور انہوں نے دے دیا۔ لوگوں نے بتایا کہ یہ بھنگی اور چرس پیتا ہے۔ فرمایا پیتا ہوگا۔ لیکن امید ہے اب ترک کر دے گا۔ چنانچہ اس نے جلد ہی بھنگ اور چرس پینا ترک کر دیا تھا۔ (گلستان حدیث ص418)

**صوفی عبداللہ کا احترام کرنا:۔** اوڈاں والا کے مدرسہ تعلیم الاسلام کے بانی حضرت صوفی محمد عبداللہ رحمہ اللہ کی مولانا عبدالرشید حفظہ اللہ بہت تعریف کرتے ہیں اور بے حد احترام سے ان کا نام لیتے ہیں۔( گلستان حدیث ص422)

**سادگی اور فقیرانہ زندگی:۔** عبدالرشید راشد کا آخری تعلیمی سال تھا اور ان کے پاس لباس صرف ایک جوڑا تھا۔قمیص کھدر کی تھی جسے پھٹ جانے کی وجہ سے کئی جگہ پیوند لگائے ہوئے تھے جنوری کا مہینہ تھا کئی دن موسم ابر آلود رہا۔کپڑے میلے ہونے کی وجہ سے جمعرات کو دھوئے لیکن نہ جمعرات کو سوکھے نہ جمعے کو۔کھیس اوڑھ کر نمازیں پڑھتے رہے۔ہفتے کے روز اساتذہ سے سبق پڑھنا تھے۔پیر محمد یعقوب قریشی مرحوم صحیح بخاری پڑھاتے تھے۔عبدالرشید کھیس اوڑھ کر سبق میں بیٹھ گئے۔کچھ دیر بعد استاذ محترم کی ان پر نظر پڑی تو ناراض ہوئے کہ تم کھیس اوڑھ کر سبق میں بیٹھے ہو' کپڑے کیوں نہیں پہنے؟''عبدالرشید کے ہم سبق قاضی محمد اسلم سیف نے جواب دیا کہ اس کے پاس صرف ایک قمیص ہے قمیص جمعرات کو دھوئی لیکن دھوپ نہ ہونے کی وجہ سے سوکھی نہیں۔استاذ مکرم نے از راہ شفقت پوچھا تمہارے پاس اور کوئی جوڑا نہیں؟ عرض کیا نہیں۔انہوں نے ناظم دفتر کو بلایا اور پوچھا دفتر میں کپڑا ہے؟اس نے نفی میں جواب دیا تو استاذ نے فرمایا ایک سوٹ کا کپڑا خرید کر اس کیلئے ایک سوٹ سلوادو......مولانا عبدالرشید فرماتے ہیں انتہائی غربت کے زمانہ کا یہ واقعہ انہیں کبھی نہیں بھولا۔( گلستان حدیث ص431)

**بابا فرید گنج شکر رحمہ اللہ عظیم شخصیت:۔** کھانے کے دوران ایک چھوٹا سا لطیفہ بھی ہوا۔ایک صاحب نے پوچھا:اب آپ کہاں سے آئے ہیں؟ میں نے کہا پاکپتن سے......ایک اور دوست نے لقمہ دیا: پاک پتن شریف کہیے۔میں نے مسکراتے ہوئے کہا پاک پتن شریف کہنے میں کوئی حرج نہیں۔اگر ادا کارہ بابرہ شریف ہوسکتی ہے تو پاک پتن شریف کیوں نہیں ہوسکتا۔

عرض کیا: جس عظیم شخصیت فریدالدین گنج شکر رحمہ اللہ کی وجہ سے پاک پتن کے ساتھ شریف کا لاحقہ ہوا ہے وہ اہل حدیث کی طرح نماز پڑھتے تھے۔میں نے اپنی کتاب فقہائے ہند میں ان کے متعلق مضمون لکھا ہے اسمیں ان کے مسلک کی وضاحت کی ہے۔

وہیں ایک صاحب نے بتایا کہ بابا فرید رحمہ اللہ کے طریقہ نماز کے متعلق مولانا عبدالجبار سلفی رحمہ اللہ نے ایک فارسی کتاب کے حوالے سے پوری تفصیل بیان کردی ہے جسے کتابی صورت میں شائع کیا جارہا ہے۔

مولانا عبدالجبار سلفی ہمارے عزیز دوست ہیں جو دیپال پور ضلع اوکاڑہ کے ایک سرکاری ہائی سکول میں معلم کی حیثیت سے خدمات سرانجام دے رہے ہیں۔مولانا ممدوح تحقیق وکاوش کا صاف ستھرا ذوق رکھتے ہیں۔انہوں نے بابا فریدالدین گنج شکر رحمہ اللہ کے حالات پر مشتمل ایک فارسی کتاب جواہر فریدی( مصنفہ مخدوم علی اصغر چشتی نبیرہ زادہ حضرت بابا صاحب ) کے ایک حصے دربیان عبادت آں سرور صلی اللہ علیہ وسلم کا اردو ترجمہ مع اصل فارسی عبارت کے بہ صورت کتاب چھپوا دیا ہے جس سے ثابت ہوتا ہے کہ بابا صاحب کا نماز ادا کرنے کا وہی طریقہ تھا جو نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا تھا اور جس کا ذکر کتب حدیث میں تفصیل سے آیا ہے۔یہ کتاب مولانا عبدالجبار سلفی کی ایک اہم خدمت ہے اور کئی دفعہ چھپ چکی ہے۔( گلستان حدیث ص432-433)

**حافظ عبدالعزیز علوی حفظہ اللہ کا ذوق علم:۔**( ولادت 15 فروری 1943ء): جامعہ اسلامیہ بہاولپور میں انہوں نے جن اساتذہ کے سامنے زانوئے شاگردی تہہ کیے ان میں تین بزرگوں کے اسمائے گرامی یہ ہیں۔( وضاحت از مرتب اثری )

**مولانا شمس الحق افغانی رحمہ اللہ:۔** یہ جامعہ اسلامیہ میں شیخ التفسیر کے منصب پر فائز تھے۔مشہور دیوبندی عالم دین تھے جو کسی زمانے میں دارالعلوم دیوبند میں طلباء کو پڑھاتے رہے تھے اور ( سابق ) ریاست قلات کے وزیر تعلیمات تھے۔مولانا افغانی کو ان تمام اجلاسوں میں شرکت کا اعزاز حاصل ہے جو قیام پاکستان کے بعد ان کی زندگی میں اسلامی آئین کے نفاذ کے مطالبے کے سلسلے میں منعقد ہوئے۔ان اکتیس علمائے کرام میں بھی یہ شامل تھے جنہوں نے ملک کے اسلامی آئین سے متعلق بائیس نکات مرتب کیے۔

**مولانا عبدالرشید نعمانی رحمہ اللہ:۔** یہ بھی دیوبندی حنفی استاذ تھے متعدد کتابوں کے مصنف۔ان کی تصانیف میں لغات القرآن بھی شامل ہے جو چھ جلدوں پر مشتمل ہے۔( گلستان حدیث ص446,447)

**سنت کے مذاق پر تجدید ایمان کا حکم (رواداری):۔** مولانا عبدالرشید نعمانی رحمہ اللہ نماز کی امامت نہیں کراتے تھے۔ عام طور سے حافظ عبدالعزیز علوی کو جماعت کرانے کے لیے کہتے۔ ایک دن ان کے حکم کے مطابق انہوں نے عصر کی جماعت کرائی۔ نماز میں ایک نہایت متعصب حنفی نمازیوں بھی شامل تھے، حافظ عبدالعزیز نے رفع یدین کی تو نماز کے بعد اس شخص نے مولانا عبدالرشید نعمانی رحمہ اللہ سے کہا کہ آپ نے ایسے شخص کو آگے کر دیا جو نماز میں مکھیاں مارتا رہا۔ اس پر مولانا عبدالرشید نعمانی رحمہ اللہ نے اس شخص سے کہا کہ ہم لوگ رفع یدین کو سنت نہیں قرار دیتے۔ لیکن یہ امام سنت سمجھ کر رفع یدین کرتا ہے تم نے سنت کا مذاق اڑایا ہے اس لیے اپنے ایمان کی تجدید کرو۔

مولانا عبدالرشید نعمانی نے اپنے ہاتھ سے سند لکھ کر حافظ عبدالعزیز علوی کو عنایت کی۔ (گلستان حدیث ص 448)

**مولانا احمد مجتبیٰ سلفی رحمہ اللہ** :۔ (ولادت 3 فروری 1949ء) بعدازاں دارالعلوم ندوۃ العلماء لکھنو میں داخلہ لیا۔ وہاں مولانا عبدالحفیظ بلیاوی (مصنف مصباح اللغات) مولانا عبدالماجد ندوی، مولانا سعید الرحمٰن ندوی، مولانا محمد رابع ندوی، مولانا محمد عرفان ندوی رحمھم اللہ اور دوسرے اساتذہ سے استفادہ کیا۔ ندوہ میں وہ 1966 سے 1970ء تک رہے۔ (گلستان حدیث ص 471)

اسلام ایک عالمگیر مذہب ہے یہ مقالہ دارالعلوم ندوۃ العلماء لکھنو میں لکھا۔ (گلستان حدیث ص 472)

## مولانا عارف جاوید محمدی (ولادت یکم اپریل 1953ء)

**مولانا عبدالواحد غزنوی رحمہ اللہ کا مرید:۔** مولانا معراج الدین قلعہ دیدار سنگھ میں جماعت اہل حدیث کی تنظیم کے بانی تھے۔ انہوں نے لمبی عمر پا کر 1997ء میں سفر آخرت اختیار کیا۔ عارف جاوید کی شادی مولانا معراج الدین کی نواسی سے ہوئی۔

مولانا معراج الدین رحمہ اللہ 1914ء میں قلعہ دیدار سنگھ گئے تو وہاں صرف ایک شخص اہل حدیث تھا۔ جس کا نام شیخ محمد دین تھا۔ محمد دین پوسٹ مین تھے صالح اور متقی بزرگ۔ مولانا عبدالواحد غزنوی رحمہ اللہ کے مرید تھے جو اس وقت چینیاں والی مسجد (لاہور) کے خطیب و امام تھے۔ (گلستان حدیث ص 500)

**مولانا محی الدین سے بکثرت لوگوں کا بیعت اصلاح کرنا:۔** مولانا محی الدین لکھوی رحمہ اللہ سے عارف جاوید محمدی کی پہلی ملاقات شادباغ (لاہور) کی جامع مسجد اہل حدیث میں ہوئی تھی۔ وہاں ان کی اقتدا میں نماز جمعہ ادا کی۔ نماز مغرب انہوں نے احاطہ تھانے دار کی مسجد نجم میں پڑھی۔ وہاں مولانا محی الدین رحمہ اللہ کا درس بھی تھا جو عارف صاحب نے سنا۔ وہاں سے مولانا لکھوی چینیاں والی مسجد میں چلے گئے۔ عارف صاحب بھی ان کے ساتھ گئے۔ رات وہیں رہے۔ نماز فجر کے بعد ان کا درس قرآن سننے کی سعادت حاصل کی۔ وہیں پہلی دفعہ علامہ احسان الٰہی ظہیر سے ملاقات ہوئی۔

اس سے کچھ عرصہ بعد مولانا لکھوی قلعہ دیدار سنگھ تشریف لے گئے۔ رات کوا گو چک گئے آگے کسی اور گاؤں میں بھی ان کے عقیدت مند لے گئے۔ عارف جاوید محمدی کو پتہ چلا تو یہ بھی وہاں پہنچ گئے۔ نماز فجر کے بعد ان کے درس قرآن میں شرکت کی۔ درس کے بعد بہت سے لوگوں نے مولانا لکھوی رحمہ اللہ کے ہاتھ پر بیعت کی۔ عارف صاحب بھی ان کی بیعت سے مشرف ہوئے۔ بیعت لیتے وقت مولانا نے ان سے پوچھا بیٹا، نماز کا ترجمہ آتا ہے انہوں نے اثبات میں جواب دیا تو فرمایا نماز سوچ سمجھ کر پڑھا کرو اور چلتے پھرتے، اٹھتے بیٹھتے ہر وقت اللہ کا ذکر کیا کرو۔ اس کے بعد عارف صاحب کئی مرتبہ مولانا لکھوی رحمہ اللہ سے ملنے ان کے گاؤں گئے جس کا نام انہوں نے الہ آباد رکھا تھا اور وہ گاؤں دیپالپور کے قریب ہے۔ مولانا لکھوی رحمہ اللہ سے عارف صاحب بہت متاثر ہیں۔ ان کی عبادت گزاری اور نماز میں خشوع وخضوع کا ان پر بے حد اثر ہے۔ (گلستان حدیث ص 502)

**حافظ عبدالوہاب روپڑی:۔** (ولادت 1960) جامعہ محمدیہ کے مہتمم اس وقت شیخ الحدیث مولانا عبداللہ صاحب رحمہ اللہ تھے۔ طلباء

کے لیے نماز پنجگانہ باجماعت پڑھنا ضروری تھا بلکہ تکبیر اولیٰ بھی کسی کی فوت ہوجاتی تو اس کی گرفت کی جاتی تھی اور یہ بہت بڑی بات تھی جس پر عمل کرنا ہر طالب علم کے فرائض میں شامل تھا۔(گلستان حدیث ص545)

## نام کتاب:۔وسیلہ کتاب وسنت کی روشنی میں
## تصنیف:۔محمد قاسم خواجہ........ناشر:۔ادارہ احیاء السنۃ گھر جاکھ گوجرانوالہ

**خدمات صوفیاء کا اعتراف:** ۔رفتہ رفتہ ہندو حلقہ بگوش اسلام ہونے لگے تو اپنے ساتھ بہت سی رسمیں بھی لے آئے۔ یہ تیجا ساتواں، دسواں، چالیسواں وغیرہ انہی کی پیوندکاری کا نتیجہ ہیں، ہندوؤں کے ساتھ صدیوں ملے جلے رہنے کی وجہ سے عوام کالانعام کے اسلام پر ہندوانہ رسوم کی دبیز تہیں چڑھتی چلی گئیں۔ پھر مغل بادشاہ اکبر نے بھی دین الٰہی کے نام سے مخلوط مذہب جاری کرکے اسلام کو نقصان پہنچانے میں کوئی کسر نہ چھوڑی۔ خدا غریق رحمت کرے حضرت مجدد الف ثانی رحمہ اللہ کو جنہوں نے اس کی اس کوشش کو بہت حد تک ناکام بنایا۔(وسیلہ ص5)

کفر و جہالت کی گھٹاؤں اور بدعات وخرافات کی تاریکیوں کو دور کرنے کیلئے حضرت شاہ ولی اللہ رحمہ اللہ نے قرآن مجید کا فارسی میں ترجمہ کیا۔(وسیلہ ص5)

**وضاحت از مرتب اثری:** مجدد الف ثانی رحمہ اللہ نہایت متبع سنت توحید پرست متصوف عالم تھے آپ کو چاروں سلاسل (چشتیہ، نقشبندیہ، سہروریہ، قادریہ) میں اجازت حاصل تھی اور آپ نقشبندی سلسلے میں حضرت خواجہ باقی باللہ دہلوی رحمہ اللہ کے خلیفہ مجاز تھے آپ کے مکتوبات جو تین جلدوں میں شائع ہوچکے ہیں شریعت وطریقت کا جامع ہیں تفصیل کے لیے دیکھیے حضرات القدس۔

برصغیر میں اشاعت حدیث کی جو خدمت حضرت شاہ ولی اللہ دہلوی رحمہ اللہ کے مقدر میں تھی اس کی مثال آج تاریخ پیش کرنے سے قاصر ہے۔ آج ہر عالم کی حدیث کی سند کا اتصال شاہ صاحب رحمہ اللہ کے ذکر کے بغیر ادھورا ہے ،آپ حدیث کے ساتھ ساتھ تصوف کے بھی امام تھے ''الانتباہ فی سلاسل اولیاء'' تصوف میں آپکی نہایت ہی مشہور و مقبول کتاب ہے اس میں آپ اپنے سلسلہ طریقت کو ان الفاظ میں بیان فرماتے ہیں: ''پس فقیر ایک مدت حضرت والد بزرگوار کی صحبت میں رہا اور معیت کی ہے اور آداب طریقت میں سے بہت کچھ سیکھا اور طریقت کے اشغال اخذ کیے،اور خرقہ صوفیاء ان کے ہاتھ سے پہنا اور خلوت میں اس ضعیف پر بہت توجہ فرمائی ہے۔اور اصل نسبت ان کی توجہ سے حاصل کی ہے،اور بہت کرامتیں اپنی آنکھوں سے دیکھی ہیں اور واقعات عجیبہ اور اتفاقات غریبہ جوان پر اور ان کے مشائخ پر ہوئے ہیں یاد کئے ہیں چنانچہ قسم اول کتاب ''انفاس العارفین'' میں بیان کئے ہیں اور آخر عمر میں اجازت تلقین اور بیعت وصحبت وتوجہ عنایت فرمائی ہے۔اور کلمہ "یدہ یدی" مکرر فرمایا ہے یعنی اسکا ہاتھ جیسے میرا ہاتھ ہے سو ''الحمدلله علی ذالك حمداً كثيراً طيباً مباركاً فيه'' اورانھوں نے صحبت رکھی ہے،بہت سے شیوخ سے ان میں سے سید عبداللہ رحمہ اللہ ہیں کہ انہوں نے صحبت رکھی ہے شیخ آدم بنوری رحمہ اللہ سے انہوں نے شیخ احمد سرہندی رحمہ اللہ سے انہوں نے خواجہ محمد باقی رحمہ اللہ سے انہوں نے خواجہ امکنی رحمہ اللہ سے انہوں نے مولانا درویش محمد رحمہ اللہ سے اُنہوں نے مولانا زاہد رحمہ اللہ سے اُنہوں نے خواجہ عبیداللہ احرار رحمہ اللہ سے اور وہ بہت سے شیوخ کی صحبت میں رہے ہیں کہ اُن میں سے مولانا یعقوب چرخی رحمہ اللہ ہیں اور خواجہ علاؤالدین غجدوانی رحمہ اللہ ہیں۔ یہ دونوں صحبت میں رہے ہیں خواجہ نقشبند رحمہ اللہ کے بلاواسطہ اور مولانا یعقوب چرخی رحمہ اللہ خواجہ علاؤالدین عطار رحمہ اللہ کی صحبت میں بھی رہے

ہیں غجد وانی رحمہ اللہ خواجہ محمد پارسا رحمہ اللہ کی صحبت میں رہے ہیں اور یہ دونوں صاحب بڑے بڑے اصحاب خواجہ نقشبند رحمہ اللہ کی صحبت میں رہے ہیں کہ اُن میں بہت بزرگ خواجہ محمد سماسی رحمہ اللہ ہیں، اور خلیفہ امیر سید کلال رحمہ اللہ ہیں اور خواجہ محمد رحمہ اللہ صحبت میں رہے ہیں خواجہ علی رامیتنی رحمہ اللہ کے وہ صحبت میں رہے ہیں خواجہ محمود خیر فغنوی رحمہ اللہ کے اور خواجہ محمود رحمہ اللہ صحبت میں رہے ہیں خواجہ عارف ریوگری رحمہ اللہ کے خواجہ عارف رحمہ اللہ رہے ہیں صحبت میں خواجہ عبدالخالق غجد وانی رحمہ اللہ کے اور خواجہ عبدالخالق رحمہ اللہ صحبت میں خواجہ یوسف ہمدانی رحمہ اللہ کے خواجہ یُوسف رحمہ اللہ صحبت میں رہے ہیں ابوعلی فارمدی رحمہ اللہ کے اور ابوعلی رحمہ اللہ بہت سے شیوخ کی خدمت میں رہے ہیں کہ اُنمیں دو بہت بزرگ ہیں ایک تو امام ابوالقاسم قشیری رحمہ اللہ کہ وہ صحبت میں رہے ہیں ابوعلی دقاق رحمہ اللہ کے اور ابوعلی دقاق رحمہ اللہ ابوالقاسم نصیر آبادی رحمہ اللہ کے اور ابوالقاسم ابوعلی رود باری رحمہ اللہ کے اور ابوبکر شبلی رحمہ اللہ اور ابوبکر واسطی رحمہ اللہ کے جنہوں نے صحبت پائی ہے سید الطائفہ جنید بغدادی رحمہ اللہ کی اور دوسرے خواجہ ابوالقاسم گرگانی رحمہ اللہ ہیں۔ جو صحبت میں رہے ہیں ابوعثمان مغربی رحمہ اللہ کے اور ابوعثمان ابوعلی کا تب رحمہ اللہ کے اور ابوعلی کا تب ابوعلی رود باری رحمہ اللہ کے اور ابوعلی رود باری رحمہ اللہ جنید بغدادی رحمہ اللہ کے اور جنید بغدادی رحمہ اللہ صحبت میں رہے ہیں اپنے ماموں سری سقطی رحمہ اللہ کے اور سری سقطی رحمہ اللہ معروف کرخی رحمہ اللہ کے اور معروف کرخی رحمہ اللہ صحبت میں رہے ہیں بہت سے شیوخ کے اُن میں دو بہت بزرگ ہیں۔ ایک تو امام علی بن موسی رضا رحمہ اللہ وہ اپنے والد امام موسی رحمہ اللہ کے اور وہ اپنے والد امام جعفر صادق رحمہ اللہ کے اور وہ اپنے والد امام محمد باقر رحمہ اللہ اور وہ اپنے والد امام زین العابدین رحمہ اللہ کے اور وہ اپنے والد امام حسین رضی اللہ عنہ کے اور وہ اپنے والد امیر المؤمنین علی ابن ابی طالب رضی اللہ عنہ اور وہ صحبت میں سید المرسلین صلے اللہ علیہ وسلم کے۔ (الانتباہ فی سلاسل اولیاء ص ۱۱،۱۲۔ شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمہ اللہ)

## علمائے اہلحدیث کا وسیلوں کے ساتھ دعا کرنا

**عبادت وسیلہ ہے:** قرآن پاک میں ہے۔"واعبدو ربکم وافعلو الخير لعلكم تفلحون" (الحج 77)

ترجمہ: اور عبادت کرو اپنے رب کی اور نیکی کرو تا کہ کامیاب ہو جاؤ۔ (کتاب وسیلہ ص 14)

**اتباع نبوی ﷺ وسیلہ ہے:** ۔ارشاد باری تعالیٰ ہے:"قل ان كنتم تحبون الله فاتبعوني يحببكم الله ويغفرلكم ذنوبكم" (آل عمران 31)

ترجمہ: کہہ دیجئے! اگر تمہیں اللہ تعالیٰ سے محبت ہے تو میری پیروی کرو اللہ تم سے محبت کرے گا اور تمہارے گناہ بخش دے گا۔

حقوق اللہ اور حقوق العباد پر مشتمل ہر فعل مسنون اور عمل صالح اس میں شامل ہے۔ (وسیلہ ص 14)

**حضور ﷺ سے محبت وسیلہ ہے:** ۔ نبی اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا:'' لا يؤمن احدكم حتى اكون احب اليه من ولده ووالده والناس اجمعين"(عن انس رضی اللہ عنہ، بخاری، مسلم)

تم مومن نہیں ہو سکتے جب تک کہ میں تمہیں اولاد، باپ اور سب لوگوں سے زیادہ محبوب نہ ہو جاؤں۔ (وسیلہ ص 14)

**مومنوں سے محبت وسیلہ ہے:** ۔ حدیث قدسی ہے"وجبت محبّتي للمتحابّين فيّ والمتزاورين فيّ والمتباذلين فيّ" (عن معاذ بن جبل، مالک)

ترجمہ: واجب ہوگئی میری محبت ان لوگوں کے لیے جو میری رضا کے لیے باہم محبت کرتے ہیں مجلس کرتے ہیں ملاقات کرتے ہیں اور خرچ کرتے ہیں۔ (وسیلہ ص 14)

**دعا وسیلہ ہے:** ارشاد ہے: "واذا سألك عبادی عنی فانی قریب اجیب دعوۃ الدّاع اذادعان"۔ (البقرۃ: 186)

ترجمہ: اور جب میرے بندے تجھ سے میری بابت پوچھیں تو میں نزدیک ہوں پکارنے والا جب مجھے پکارتا ہے تو میں اس کی دعا قبول کرتا ہوں۔(وسیلہ ص 15)

**حضور ﷺ کی دعا وسیلہ تھی:۔** "ولو انهم اذظلموا انفسهم جا ء وك فاستغفروا الله واستغفر لهم الرسول لوجدوا الله توابًا رّحیمًا"۔(النساء 64) ترجمہ: اور اگر جس وقت وہ اپنے آپ پر ظلم کر بیٹھتے آپ کے پاس آتے اللہ تعالیٰ سے بخشش مانگتے اور رسول ﷺ بھی ان کے لیے بخشش طلب کرتے تو وہ اللہ تعالیٰ کو توبہ قبول کرنے والا اور رحم کرنے والا پاتے۔

جو دعائیں آپ اپنی امت کے لیے کر گئے وہ قیامت تک ہمارے لیے وسیلہ ہیں۔(وسیلہ ص 15)

**ایک دوسرے کیلئے دعا وسیلہ ہے:۔** "ان اسرع الدُعاء اجابۃً دعوۃ غائب لغائب"(عن عبدالله بن عمر ،ترمذی)

ترجمہ: کسی کے لیے غیر حاضری میں دعا کرنا نہایت سریع الاثر ہوتا ہے۔(وسیلہ ص 15)

**درود وسیلہ ہے:۔** "اولی الناس بی یوم القیامۃ اکثر هم علی صلوۃً"(عن ابن مسعود ترمذی)

ترجمہ: مجھ پر بکثرت درود بھیجنے والا روز قیامت میرے قریب ترین ہوگا۔(وسیلہ ص 15)

**دوسروں سے دعا کروانا وسیلہ ہے:۔** تاہم دوسروں سے بھی دعا کروانے کی اجازت ہے یعنی خود بھی مانگے اور بندگان صالح سے کہے تم بھی میرے حق میں دعا مانگو یہ سونے پر سہاگہ اور نور علیٰ نور ہوگیا۔ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم آنحضرت ﷺ سے دعائیں کروایا کرتے تھے۔

مثلاً ترجمہ: ایک آدمی آکر کہنے لگا حضور ﷺ میں سفر پر جارہا ہوں مجھے دعا دیجئے۔ فرمایا اللہ تعالیٰ تجھے تقویٰ نصیب کرے بولا مزید' فرمایا اور تیرے گناہ معاف کرے' عرض کیا میرے ماں باپ قربان کچھ اور فرمایا اللہ تعالیٰ تجھے ہر جگہ خیریت سے رکھے۔(عن انس' ترمذی)

حضرت عثمان یا حضرت معاویہ رضی اللہ عنہما کے زمانے میں برستہ سمندر مسلمانوں نے جہاد کے لیے نکلنا تھا۔ آنحضرت ﷺ کو خواب میں اس کی بشارت دے دی گئی تو حضرت انس رضی اللہ عنہٗ بن مالک کی خالہ ام حرام بنت ملحان رضی اللہ عنہا نے عرض کیا دعا کیجئے اللہ تعالیٰ مجھے ان میں سے کردے فرمایا تو ان میں سے ہے۔ چنانچہ انہوں نے اس موقع پر سواری سے گر کر شہادت پائی۔(بخاری 391 بحوالہ وسیلہ ص 25,26)

**زندوں کا وسیلہ:۔** عن انس ان عمر بن الخطاب کان اذا قحطوا استسقی بالعباس بن عبدالمطلب فقال اللهم انا کنا نتوسل الیك بنبینا فتسقینا وانا نتوسل الیك بعم نبینا فاسقنا فیسقون۔

حضرت انس رضی اللہ عنہٗ سے روایت ہے خشک سالی میں حضرت عمر رضی اللہ عنہٗ حضرت عباس رضی اللہ عنہٗ بن عبدالمطلب کے ذریعہ بارش کی دعا کرواتے فرماتے یا اللہ! ہم تیرے حضور اپنے نبی ﷺ کو وسیلہ بناتے تھے تو تو ہم پر بارش فرمادیا کرتا تھا اور اب ہم اپنے نبی ﷺ کے چچا کو وسیلہ بناتے ہیں۔(بخاری)(کتاب وسیلہ ص 35)

**ہاتف غیبی کا کلام:۔** حسن بن حسین بن علی رضی اللہ عنہما فوت ہوئے تو ان کی بیوی صاحبہ رحمۃ اللہ علیہا نے قبر پر سال بھر خیمہ لگائے رکھا آخر اُٹھ کر جانے لگیں تو ایک غیبی آواز سنائی دی کوئی کہہ رہا تھا "الاهل وجدوا مافقدوا" کیا گم شدہ چیز مل گئی؟ دوسری طرف سے جواب آیا "بل یئسوا فانقلبوا" بلکہ ناامید ہوکر لوٹ گئے۔(بخاری)(وسیلہ ص 47)

**اولیاء کی غیبی رہنمائی:۔** شیخ عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ کو ایک دفعہ اوپر ایک نورانی تخت سے آواز آئی اے عبدالقادر رحمۃ اللہ علیہ! میں تیرا رب ہوں اور جو دوسروں کے لیے حرام ہے تیرے لیے حلال کرتا ہوں فرمایا "لاحول ولا قوۃ الا بالله" دور ہو اے دشمن خدا۔ یکا یک نور پھٹ گیا تاریکی پھیل گئی پھر آواز آئی اے عبدالقادر! تو اپنے علم سے بچ گیا ورنہ میں اس شعبدہ میں ستر مشائخ کو گمراہ کر چکا ہوں۔

وَمَآ اَرۡسَلۡنٰكَ اِلَّا رَحۡمَةً لِّلۡعٰلَمِيۡنَ

(صلی اللہ علیہ وسلم)

# مُہرِ نبوّت



علامہ قاضی محمد سلیمان منصورپوری رحمہ
سیشن جج ، ریاست پٹیالہ

ناشر

نعمانی کتب خانہ حق سٹریٹ اردو بازار لاہور

---

نام کتاب : مہرِ نبوّت
تالیف : علامہ قاضی محمد سلیمان منصورپوری
ناشر : نعمانی کتب خانہ لاہور
صفحات : ۶۴
تاریخ طبع : نومبر ۱۹۹۱ء

## ملنے کے پتے

مکتبہ نعمانیہ اردو بازار گوجرانوالہ
اسلامی کتب خانہ نزد ریلوے پھاٹک ٹوبہ ٹیک سنگھ
عظیم بک ڈپو جھنگ روڈ ٹوبہ ٹیک سنگھ
محمدی کتب خانہ ریلوے روڈ راولپنڈی
رحمانیہ دارالکتب امین پور بازار فیصل آباد
محمدی کتب خانہ اردو بازار لاہور
مکتبہ رضوان اقبال روڈ میرپور آزاد کشمیر
طور سٹیشنری مارٹ ریلوے روڈ سیالکوٹ

Al-Shad Printing Press LHR.

---

ہفت روزہ الاعتصام لاہور
فون نمبر ۷۶۳۴۶
جلد ۴۰ شمارہ ۵۲
۱۳ تا ۱۹ جمادی الاولیٰ ۱۴۰۹ھ
۲۳ تا ۳۰ دسمبر ۱۹۸۸ء
جمعۃ المبارک

حافظ احمد شاکر



## بگیر ایں ہمہ سرمایۂ بہار از من

مولانا محمد حنیف ندوی علیہ الرحمۃ کی وفات (جولائی ۸۷ء) کے بعد الاعتصام میں اعلان کر دیا گیا تھا کہ ان کے علمی اور قلمی کارہائے نمایاں اور خدمات دینیہ کو خراج عقیدت پیش کرنے کے لئے الاعتصام کا "حنیف ندوی نمبر" شائع کیا جائے گا۔ اسی وقت سے اس کار عظیم کے لئے ادارہ مضامین کے حصول اور سرمائے کی فراہمی کے لئے مصروف کار ہو گیا تھا۔ الحمد للہ مضامین اور ان کی تزئین و کتابت کا مرحلہ طے ہو گیا۔ اور اگرچہ مطلوبہ اور متوقع سرمایہ تمام تر حاصل نہیں ہوا مگر بہرحال اس ضخیم نمبر کی طباعت و اشاعت کا اہتمام ہو گیا اور یہ صحیفہ عقیدت و محبت آپ کی خدمت میں حاضر ہے۔ ع

بگیر ایں ہمہ سرمایۂ بہار از من

ہفت روزہ الاعتصام کا اجراء ۱۹۴۹ء میں گوجرانوالہ سے ہوا تھا جس کے اولیں مدیر مولانا محمد حنیف ندوی مرحوم تھے۔ اس وقت مولانا نے اداریے لکھے، مضامین تحریر فرمائے اور ترتیب بھی دیے، مسلمانوں کو عموماً اور جماعت اہل حدیث کو خصوصاً صور اسرافیل پھونک کر بیدار کیا۔

---

مولانا محمد حنیف ندوی علیہ الرحمہ کے اسلوب تحریر کا امتیاز تھا کہ وہ جس بات کو صحیح سمجھتے اسے وہ اتنا مدلل اور مؤثر انداز سے بیان فرماتے کہ قاری متاثر ہوئے بغیر نہ رہتا۔

---

مولانا مرحوم کے شگفتہ نگار قلم نے ۱۹۴۷ء میں تقسیم ملک سے متاثرہ مسلمانوں کی اعصاب شکستگی اور دل گرفتگی کے عالم میں ڈھارس بندھائی اور خصوصاً افراد جماعت اہلحدیث کے دل و دماغ میں عقیدہ کی ٹمٹماتی لو کو نہ صرف بجھنے نہ دیا بلکہ اس کو شعلہ جوالہ بنانے کی تگ و تاز میں مصروف و منہمک رہے اور اس میں مجموعی طور پر کامیاب بھی رہے۔

---

الاعتصام کے اجراء سے ایک سال قبل ۱۹۴۸ء میں محترم مولانا پروفیسر عبدالقیوم زید مجدہ کی تحریک و تجویز سے جماعت کے اکابر — مولانا محمد ابراہیم میر سیالکوٹی، مولانا محمد داؤد غزنوی، مولانا محمد اسماعیل سلفی علیہم الرحمہ — ایک اجلاس میں جماعت کے بکھرے شیرازہ کو جمع کرنے اور ان کو ایک اکائی کی صورت — مرکزی جمعیت اہل حدیث مغربی پاکستان کا نام — دینے کا فیصلہ کر چکے تھے اور ملک بھر میں مسلک کی بنیاد پر یہ اولیں تنظیم معرض وجود میں آ چکی تھی۔

چنانچہ ہفت روزہ الاعتصام کے اجراء کے بعد مولانا مرحوم کے معجز نگار قلم نے مرکزی جمعیت اہل حدیث پاکستان کو مضبوط کرنے، فعال بنانے اور اس کے ارکان بلکہ اس کاروان دعوت و عمل کی جس جذبہ لگن اور اخلاص سے ہمت بندھائی اور حدی خوانی فرمائی اور اصحاب کو جس انداز سے ابھارا اس سے احباب جماعت میں ایک نیا عزم بیدار ہوا اور یہ کارواں ایک نئے حوصلہ سے آشنا ہوا۔

---

مولانا مرحوم خلقتاً پڑھنے لکھنے کی شخصیت تھے۔ قرآن حکیم سے ان کو خاص لگاؤ اور شغف تھا جو انہیں اپنے استاذ و مربی مولانا محمد اسماعیل سلفی — علیہ الرحمہ سے حاصل ہوا تھا، اور جس کا اظہار انہوں نے لسان القرآن جلد اول کے مقدمہ میں فرمایا ہے۔ وہ نہ صرف اپنے دور — قیام پاکستان سے قبل — بلکہ قیام پاکستان کے بعد بھی برصغیر کی ان چند گنی چنی شخصیات میں تھے جنہیں فن تفسیر میں عمدہ ذوق اور قرآن حکیم سے تعلق وہبی طور پر ودیعت ہوا تھا۔ چنانچہ تفسیر سراج البیان اس کی زندہ مثال ہے۔ صحافت میں ان کا انداز بھی مجتہدانہ تھا جس میں اگرچہ وہ خوشہ چین بلکہ متبع تو مولانا ابوالکلام آزاد مرحوم ہی کے تھے لیکن اس اسلوب میں فلسفیانہ مزاج کے مطابق انداز استدلال اور اپنی بات پر یقین محکم ان کے اسلوب کے نمایاں جوہر تھے۔

ایسے ہی خطابت میں اپنی بات کو علمی دلائل سے مزین کرنا اور ان دلائل کو دل نشین انداز میں سامع کے دل و دماغ میں اتار دینا اور مخالفین و معترضین کے اعتراضات کو علم و ہنر سے رفع کرنا ان کے نمایاں اوصاف تھے۔

مولانا مرحوم نے الاعتصام کے ابتدائی سالوں میں مسلک اہل حدیث کی ترجمانی جس عمدہ، مدلل، منفرد اور سائنٹیفک انداز سے فرمائی، حقیقت یہ ہے کہ اس کے بعد مسلک کو ان جیسا ترجمان میسر نہیں آیا۔ اور بلاشبہ مسلک محدثین کی ترجمانی میں جو زور بیان اور یقین کی پختگی ان میں تھی وہ انہیں کا حصہ تھی۔ رحمہ اللہ رحمۃ واسعۃ!

---

ہم توقع رکھتے ہیں کہ یہ نمبر ہمارے احباب و قارئین کی انبساط خاطر کا باعث ہو گا۔ ہم نے بساط بھر اس کو اغلاط و تسامحات سے پاک رکھنے کی کوشش کی ہے تاہم اگر کسی جگہ کتابت وغیرہ کی اغلاط باقی رہ گئی ہوں تو انہیں ہماری بشری کوتاہی سمجھ کر نظر انداز کیا جائے۔ البتہ کسی علمی فروگذاشت سے اطلاع دے کر ممنون فرمایا جائے۔ ہمیں آپ کی رائے گرامی کا انتظار رہے گا۔

(آپ سے جب) سوال ہوا آپ نے کیسے جانا وہ شیطان تھا۔ فرمایا اس کے حرام کو حلال کرنے سے جبکہ شریعت محمدیہ نا قابل تبدیل ہے۔(وسیلہ ص130)

**نام کتاب:۔مہر نبوت ﷺ**
**مصنف:۔علامہ قاضی محمد سلیمان منصور پوری.......ناشر:۔نعمانی کتب خانہ حق سٹریٹ اردو بازار لاہور**

## قاضی محمد سلیمان منصور پوری رحمہ اللہ

**عالم جنات میں قاضی صاحب کا احترام:۔** قاضی صاحب رحمہ اللہ کا ادب نہ صرف انسان بلکہ جنات بھی کرتے چنانچہ یہ سچا واقعہ ہے کہ ایک شخص کی بیوی کو آسیب ہوتا تھا بے چارے شوہر نے کئی حکیموں اور عاملوں سے رجوع کیا مگر کامیابی نہ ہوئی۔ آخر وہ قاضی صاحب رحمہ اللہ کی خدمت میں حاضر ہوا اور واقعہ بیان کر کے تعویذ طلب کیا قاضی صاحب رحمہ اللہ نے فرمایا میں تعویذ تو نہیں دیا کرتا البتہ آپ ان سے میرا اسلام کہیں اور یہ پیغام دیں کہ اللہ کے بندے کسی غریب کو ستانا اچھی بات نہیں۔شاید وہ مان جائیں۔ وہ صاحب یہ سن کر چلے گئے، گھر پہنچے تو دیکھا کہ جن آیا ہوا ہے اور بیوی کو برا حال ہے وہ اسی وقت اس سے مخاطب ہوئے اور کہا قاضی محمد سلیمان صاحب رحمہ اللہ نے سلام کہا ہے اور یہ پیغام دیا ہے اتنا سنتے ہی عورت کی چیخ نکل گئی اور پھر جن کہنے لگا اگر تم ان کا پیغام نہ لاتے تو میں کبھی اس کا پیچھا نہ چھوڑتا۔ مجھے ان کے نام سے شرم ہے۔ میں اب رخصت ہوتا ہوں چنانچہ وہ عورت تندرست ہوگئی اور پھر اسے آسیب نہ ہوا۔(مہر نبوت ص10)

**سمندری مخلوق میں قاضی صاحب کا احترام:۔** قاضی صاحب رحمہ اللہ کی تمنا تھی بلکہ وہ اکثر دعا فرمایا کرتے تھے کہ الٰہی جب تو مجھے اپنے پاس بلائے تو مالی لحاظ سے میں تہی دامن ہوں۔ ان کی دعا اللہ نے قبول فرمائی اور ان کا انتقال ایسے ہی حالات میں اس وقت ہوا جب وہ دوسرے حج بیت اللہ کی سعادت سے مشرف ہو کر وطن واپس آرہے تھے۔

انہوں نے دوران سفر جہاز پر وفات پائی۔نماز جنازہ مولانا سید اسماعیل غزنوی رحمہ اللہ مرحوم نے پڑھائی اور بعد ازاں ان کی نعش سمندر کی لہروں کے سپرد کردی گئی۔ اس موقع پر دیکھنے والوں نے دیکھا کہ تا حد نظر ان کی نعش سمندر کے سینے پر بہتی چلی جارہی ہے اور کسی سمندری جانور کو اسے نقصان پہنچانے کی جسارت نہ ہوئی حالانکہ یہ بات عموماً مشاہدے میں آئی ہے کہ جونہی کوئی انسانی نعش سمندر میں گرتی ہے مگر مچھ اور بڑی بڑی مچھلیاں اس پر ٹوٹ پڑتی ہیں اور آناً فاناً اسے ختم کر ڈالتی ہیں لیکن صاحبِ رحمۃ اللعالمین ﷺ کا سمندری مخلوق نے بھی احترام کیا اور ان کی نعش کی حفاظت کی۔سال وفات 1930ء ہے۔(از حکیم محمد عبداللہ رحمہ اللہ جہانیاں منڈی)(مہر نبوت ص12,13)

**نام رسالہ:۔ہفت روزہ الاعتصام لاہور، جلد 40 شمارہ 52، اشاعت خاص**

## مولانا محمد حنیف ندوی رحمہ اللہ تصوف کے غواص وشناور

مولانا محمد حنیف ندوی رحمۃ اللہ علیہ، رازی رحمۃ اللہ علیہ اور غزالی رحمۃ اللہ علیہ اور ابن حزم رحمہ اللہ سے بہت متاثر ہوئے۔
(ہفت روزہ الاعتصام لاہور ص23)

(مولانا محمد صادق خلیل کراچی سے لکھتے ہیں): فلسفہ وتصوف کے بحرعمیق کے غواص اور شناور، علم وفضل کے تاجدار، گفتار وکردار میں جمالیاتی حسن کا نایاب جوہر، انسانیت کے قدردان، صدق وصفا کے پیکر خیر خواہی ہمدردی کے خوگر۔(ہفت روزہ الاعتصام لاہور ص36)

**روحانی اقلیم:** (جناب سراج منیر، ڈائریکٹر ادارہ ثقافت اسلامیہ لاہور لکھتے ہیں): مسلمانوں کا نظام علم دنیاوی سلطنت کے عین وسط میں وہ روحانی اقلیم تھی جو زمانے کی گردشوں سے منزہ رہی اور اس طرح اس نے اپنے لوگوں کے عقائد اور علوم کی حفاظت کا فریضہ اس کمال کے

ساتھ سرانجام دیا کہ آج اس کا شمار ایک عظیم تاریخی کرامت کے طور پر کرنے کو جی چاہتا ہے دینی علوم کے منظر پر اس سے مدارس کا ایک پورا نظام پیدا ہوا جس میں دیوبند اور ندوۃ العلماء کو خصوصی اہمیت حاصل ہے۔ (ہفت روزہ الاعتصام لاہور ص39)

**دارالعلوم ندوہ کی خدمات:۔** (مولانا عبدالمبین ندوی دارالمصنفین اعظم گڑھ (بھارت) ہفت روزہ الاعتصام لاہور میں لکھتے ہیں:)

مولانا محمد حنیف ندوی رحمہ اللہ اپنے وطن کی ابتدائی تعلیم کے بعد 1926ء میں دارالعلوم ندوۃ العلماء میں داخل ہوئے اور 1930ء تک یہاں زیر تعلیم رہے۔ یہ وہ زمانہ ہے جب ندوہ شہرت کے بام عروج پر پہنچ چکا تھا اور یہ اس کا عہد شباب تھا۔ مولانا ندوی رحمہ اللہ نے جب ندوہ کی پر بہار اور عطر بیز فضا میں قدم رکھا تو اس وقت ندوہ این خانہ تمام آفتاب است کا صحیح طور سے مصداق تھا۔ دارالعلوم علامہ سید عبدالحق حسنی مرحوم اور ان کے بالغ نظر رفقاء کی وجہ سے آسمان شہرت کی بلندیوں کو چھو رہا تھا۔ علامہ ڈاکٹر تقی الدین ہلالی مراکشی رحمہ اللہ' ادیب کبیر مولانا حیدر حسن خاں رحمہ اللہ، شیخ الحدیث مولانا عبدالرحمٰن کاشغری رحمہ اللہ' مولانا سید سلیمان ندوی رحمہ اللہ' مولانا عبدالحفیظ بلیاوی رحمہ اللہ' ڈاکٹر سید عبدالعلی حسنی رحمہ اللہ جیسی یگانہ روزگار اور نابغۂ عصر شخصیتوں نے اس پر اپنی زندگیاں کھپا کر اور خون جگر دے کر اسے شہرت کے بام عروج پر پہنچا دیا تھا۔ دیکھتے ہی دیکھتے قرآن وحدیث فقہ' تاریخ' سیر و سوانح' شعر و ادب' تہذیب وصحافت کے مختلف النوع موضوعات پر فضلاء ندوہ نے اپنی داد تحقیق سے وافر علمی سرمایہ فراہم کر دیا تھا کہ برصغیر میں کوئی ادارہ ان سے لگا ؤ نہیں کھا سکتا تھا تھوڑے ہی عرصہ میں جدید و قدیم کے حسین امتزاج سے مؤلفین' مصنفین' محققین ومترجمین' محدثین ومفسرین ادباء وشعراء اور صحافیوں کی ایک بڑی کھیپ تیار ہوگئی جو اپنے اپنے حلقہ میں داد تحقیق دے رہے تھے اور ندوہ کا نام روشن کر رہے تھے انہی ناموران ندوہ میں مولانا محمد حنیف ندوی رحمہ اللہ بھی تھے۔

(ہفت روزہ الاعتصام لاہور ص52)

**امام غزالی رحمہ اللہ کی علمی خدمات:۔** انہوں نے اپنی تحریروں کے ذریعہ امام غزالی رحمہ اللہ کی تعلیمات اور ابن خلدون کے افکار کی بڑی ترویج کی ہے' امام غزالی رحمہ اللہ کی ''المنقذ'' کا اردو ترجمہ ''سرگذشت غزالی'' کے نام سے کیا ہے۔ (ہفت روزہ الاعتصام لاہور ص55)

**سرگزشت غزالی:** طبع اول جولائی 1959ء ثقافت اسلامیہ لاہور مطبوعہ علمی پرنٹنگ پریس لاہور

یہ کتاب غزالی کی شہرہ آفاق کتاب "المنقذ من الضلال" کا سلیس اور شگفتہ اردو ترجمہ ہے' صفحہ 3 تا 108 پر محیط مترجم کے قلم سے مبسوط وجامع مقدمہ ہے جس میں امام غزالی رحمہ اللہ کی جامعیت وعظمت' غزالی رحمہ اللہ کا اشکال' فلسفہ غزالی کی خصوصیات' متعلق وفلسفہ پر غزالی رحمہ اللہ کی تنقیدات' غزالی رحمہ اللہ کا انداز تحقیق وغیرہ مباحث پر مفصل روشنی ڈالی ہے مجموعی صفحات 188۔ (ہفت روزہ الاعتصام لاہور ص56)

**صوفی صاحب سے والہانہ عقیدت:۔** ایک مرتبہ مولانا ندوی رحمہ اللہ نے فرمایا جامعہ ماموں کانجن سے مجھے قلبی محبت ہے میں پہلے تو کانفرنس میں حضرت صوفی صاحب رحمہ اللہ کی زیارت کیلئے حاضر ہوتا تھا۔ اب ان کی قبر پر دعا کرنے کیلئے حاضر ہوتا ہوں اور ان کے رفقاء سے ملاقات کے لیے حاضر ہونے کو ضروری سمجھتا ہوں۔ (ہفت روزہ الاعتصام لاہور ص60)

**مولانا ندوی کے مربی ومرشد:۔** (رانا عبدالعظیم انصاری' قصور صاحب لکھتے ہیں) مولانا فرماتے ہیں کہ عربی و درس نظامی کی تکمیل مولانا سلفی کی نگرانی میں ہوئی مولانا میرے استاذ بھی تھے اور مربی ومرشد بھی۔ علم وادراک کی پہلی قندیل ان ہی کی کوشش سے دل میں فروزاں ہوئی۔ ان کی ذات میں منقول ومعقول کا نہایت گہرا اور حسین امتزاج پایا جاتا تھا۔ (ہفت روزہ الاعتصام لاہور 64)

**مولانا ندوی کا ذوق تصوف:۔** قرآن وسنت کی حدود میں زہد وتقویٰ اور تزکیہ وتطہیر قلوب کا نام تصوف ہے تو اسلام میں عین مطلوب ہے مولانا فرماتے تھے کہ ہمارے بزرگ علماء انہی معنوں میں تصوف پر عمل پیرا تھے ایک دفعہ آپ نے بتایا کہ اپنی تصوف کی دنیا مولانا عبدالرحیم رحمہ اللہ کی وجہ سے شاداب ہوئی۔

قاضی عبدالرحیم رحمہ اللہ اپنے وقت کے مشہور طبیب' عالم اور نہایت شریف النفس انسان تھے میں نے مولانا سلفی مرحوم کی عدم موجودگی

میں چند اسباق بھی ان سے پڑھے میں نے پہلی دفعہ ابن عربی رحمہ اللہ کی ''فصوص الحکم'' اور ''فتوحات مکیہ'' کی تمام جلدیں نہ صرف ان کے ہاں دیکھیں بلکہ بعض مشکل مقامات کی تشریح بھی ان کی زبان فیض ترجمان سے سنی۔ میرے لیے تصوف کے رموز واسرار سے روشناسی کا یہ نقطہ آغاز تھا جس نے آگے چل کر تصوف کے اسرار ورموز سمجھنے میں مدد دی۔ میرے لیے یہ قابل افتخار بات ہے کہ ان کی صحبت سے اگر مستفید ہونے کا موقع نہ ملتا تو آج کل کے مشہور محقق اور عظیم صوفی ومفکر شعرانی رحمہ اللہ کی کتابیں قطعی سمجھ نہ پاتا جو مغرب میں وحدۃ الوجود اور وحدت ادیان کے زبردست حامی اور ترجمان ہیں یوں کہیے کہ اس دور کے ابن عربی رحمہ اللہ ہیں۔

**مولانا ندوی رحمہ اللہ کا تقویٰ:۔** مولانا اپنے خرچ پر علاج کیلئے لندن تشریف لے گئے واپسی پر ہم ملاقات کیلئے حاضر ہوئے تو فرمانے لگے میں وہاں اپنے خرچ پر گیا تھا۔ ادارہ ثقافت اسلامیہ کے ارباب اقتدار نے مجھے پیش کش کی کہ آپ اپنا خرچ بتائیں تاکہ آپ کو ادا کیا جائے مگر میں نے کہا اس سے بہت سے لوگوں کا حق تلف ہوگا۔

میں کسی طرح یہ رقم لینے کو تیار نہیں ہوں یہ ان کے تقویٰ اور استغناء کی ایک چھوٹی سی مثال ہے۔ (ہفت روزہ الاعتصام لاہور ص 68,69)

**نظریاتی کونسل کے ممبر:۔** مولانا پاکستان کی وفاقی نظریاتی کونسل کے مدت دراز تک ممبر رہے اور اہل حدیث کے نمائندہ کی حیثیت سے گراں قدر خدمات انجام دیتے رہے۔ (ہفت روزہ الاعتصام لاہور ص 69)

**معتقد غزالی رحمہ اللہ سے ہاتھ ملانے کی سعادت:۔** مولانا ندوی رحمہ اللہ شیخ الاسلام بن تیمیہ رحمہ اللہ اور امام غزالی رحمہ اللہ کے بہت بڑے مداح تھے۔ تقریب کے اختتام پر لوگ مولانا کے ارد گرد جمع ہوئے بڑی مشکل سے ان تک پہنچ سکا وہ لوگوں کے ہجوم میں گھرے ہوئے تھے۔ ہر کوئی دوسرے سے پہلے ان سے مصافحہ کرنے کی تگ ودو میں تھا چنانچہ میں نے بھی ان سے ہاتھ ملانے کی سعادت حاصل کی۔ جواب میں وہ وعلیکم السلام کہہ کر مسکرائے۔ (ہفت روزہ الاعتصام لاہور ص 82)

**مولانا علاؤالدین کی بیعت اصلاح:۔** (محمد اسحاق بھٹی حفظہ اللہ مدیر ''المعارف'' لاہور لکھتے ہیں) حضرت مولانا غلام رسول رحمہ اللہ (قلعہ میہاں سنگھ والا) کے شاگرد اور مرید مولوی علاؤالدین خطابت وامامت کے فرائض سرانجام دیتے تھے۔ یہ چھوٹی سی مسجد تھی جسے مولوی علاءالدین کی مسجد کہا جاتا تھا مسلک اہلحدیث سے تعلق رکھنے والے لوگوں کی تعداد اس شہر میں بہت کم تھی اور جو لوگ اس مسلک سے منسلک تھے وہ اسی مسجد میں جمعہ وجماعت کے لیے آتے تھے۔ (ہفت روزہ الاعتصام لاہور ص 93)

**سید سلیمان ندوی رحمہ اللہ کا مشورہ:۔** دار العلوم ندوۃ العلماء سے فراغت کے بعد مولانا دیگر ندوی حضرات کی طرح قلم وقرطاس سے رشتہ قائم کرنا چاہتے تھے اور اس کے لیے دار المصنفین اعظم گڑھ میں چلے بھی گئے تھے۔ لیکن سید سلیمان ندوی رحمہ اللہ نے جو اس زمانے میں دار المصنفین کے ناظم تھے۔ ان سے کہا کہ زیادہ تر ندوی تصنیف وتالیف کے میدان میں آگئے ہیں تبلیغ وتقریر میں ان کا حصہ نہ ہونے کے برابر ہے آپ کو اس محاذ پر کام کرنا چاہیے چنانچہ انہوں نے سید صاحب رحمہ اللہ کے مشورے سے درس قرآن اور خطابت کا سلسلہ شروع کر دیا۔ (ہفت روزہ الاعتصام لاہور ص 95)

وضاحت: ہمارے اسلاف میں اختلاف مسلک کے باوجود باہمی محبت اور رواداری کی کھلی مثال ہے (از مرتب اثری)

**مقبول بندوں کی گزرگاہ پر دعا کی قبولیت:۔** مولانا اسماعیل صاحب رحمہ اللہ جب مولانا حنیف ندوی رحمہ اللہ کو بیماری کی حالت میں کھلابٹ لے کر گئے تو ایک دن یہ تینوں حضرات سیر کرتے کرتے ایک ندی کے کنارے پہنچے۔ مہدی زماں خاں صاحب نے انہیں بتایا کہ سید احمد شہید رحمہ اللہ اور مولانا اسماعیل شہید رحمہ اللہ کا لشکر جب جہاد کے لیے اس علاقے میں آیا تھا تو ان کا گزر اس مقام سے ہوا تھا جہاں ہم اس وقت کھڑے ہیں۔ یہ الفاظ سن کر مولانا حنیف ندوی رحمہ اللہ پر رقت طاری ہوگئی اور ہاتھ اٹھا کر اللہ سے دعائے صحت کی۔ مولانا ندوی رحمہ اللہ نے بتایا کہ وہ دعا سے فارغ ہوئے تو ایسے محسوس ہوا کہ بخار اتر گیا ہے اور وہ صحت یاب ہوگئے ہیں اس کا ذکر مولانا اسماعیل اور

مولانا مہدی زمان سے کیا تو وہ انہیں ان کے معالج کے پاس لے گئے۔معالج کا کلینک ایک پہاڑی کے اوپر تھا۔نبض دیکھی تو کہا نبض کی حرکت تیز ہے جس کا مطلب یہ ہے کہ بخار نہیں اترا۔مولانا ندوی رحمہ اللہ نے کہا میری جسمانی حالت مجھے بتارہی ہے کہ بخار اتر گیا ہے اور نبض کی رفتار اس لیے تیز ہے کہ نیچے سے پہاڑی پر چڑھتے ہوئے کمزوری کی وجہ سے سانس پھول گیا ہے۔آپ دس منٹ بعد نبض دیکھیں گے تو انشاءاللہ اسی نتیجے پر پہنچیں گے جس پر میں پہنچا ہوں چنانچہ دس منٹ بعد نبض دیکھی گئی تو وہ بالکل ٹھیک تھی اور وہ ایک ہفتے بعد واپس گوجرانوالہ آ گئے اللہ نے مریض کی دعا جو دل کی گہرائی سے نکلی تھی قبول فرمائی اور بیماری ختم ہوگئی۔(ہفت روزہ الاعتصام لاہور ص95,96)

## اک سالک حق جو

وہ شارح تیمیہ و خلدون و غزالی — ذوق ادب و شعر میں دلدادہ حالی

ایک صوفی بے سند و بے دلق و بلا ھو — اک مرشد بے جبہ و بے قبہ و گیسو

اک مومن حق بین تو اک سالک حق جو — اک واعظ شائستہ سخن عالم خوش خو

دنیا کے حوائج میں ہمہ صبر و قناعت — عقبیٰ کے لیے صبح و مسا ذکر و اطاعت (ہفت روزہ الاعتصام لاہور ص112)

**صوفیاء کے علمی نکات کی مٹھاس:۔** مولانا فرماتے ہیں صوفیائے کرام اہل اللہ رحمہم اللہ اور ائمہ اہل بیت رضوان اللہ علیہم نے کہیں کہیں تفسیر و تعبیر کے جو جام و سبو چھلکائے ہیں ان کو بھی ہم نے چکھا ہے۔(ہفت روزہ الاعتصام لاہور ص116)

**صوفی صاحب کے روحانی معارف:۔** (پروفیسر غلام نبی عارف ایم اے لاہور لکھتے ہیں)

صوفی صاحب رحمہ اللہ کی تعریف سن کر میرے دل میں کچھ ایسا ولولہ پیدا ہوا کہ ہواؤں کے دوش پر بوئے ولایت آنے لگی اور میں مسافتوں پر مسافتیں طے کرتا ان کے حضور جا حاضر ہوا۔پھر بدون انقطاع پانچ سال تک اسی بلاد خوش نہاد میں اکتساب علوم وفنون کرتا رہا۔اور ولی کامل رحمہ اللہ کی صحبتوں میں روحانی معارف سے اپنے قلب وجگر کو طمانیت وتسکین کی دولت وثروت سے مالا مال کرتا رہا۔ان کی زندگی کا ایک ایک لمحہ دفتر اسرار حیات تھا۔وہ خلوص وعمل کی ان بلندیوں پر فائز تھے کہ وہاں تک پرواز کرنا کسی کے بس کی بات نہیں ہے۔ان کی زبان مبارک سے میں نے بارہا مولانا محمد حنیف ندوی کا ذکر سنا۔(ہفت روزہ الاعتصام لاہور ص 118)

**اللہ کے ساتھ مکالمہ کی تین صورتیں:۔** بندوں کو اللہ تعالیٰ جب شرف مکالمہ سے نوازتے ہیں تو اس کی تین صورتیں ہوسکتی ہیں یا تو قلب میں القاء ہوگا اور لوح دل پر منشاء الہٰی مرتسم ہوجائے گا یا پھر پیغمبر اور الہام کے درمیان کوئی حجاب اور واسطہ ہوگا مگر وہ پیغام بہر آئینہ پیغمبر تک پہنچ جائے گا اور یا یہ صورت ہوگی کہ جبرائیل امین بنفس نفیس تشریف لائیں گے اور بالمشافہ مراد الہٰی سے آگاہ فرمادیں گے جہاں تک نفس الہام کا تعلق ہے۔یہ عقلاً ممکن ہے کیونکہ اپنے سینے کے خیالات کو دوسرے تک منتقل کردینا بالکل ممکن ہے۔مسمریزم میں یہ ہوتا ہے کہ عامل وسط میڈیم میں اپنے خیالات کو بجنسہ پہنچادیتا ہے۔اور یہ درمیانی آدمی بالکل عامل کے نقطہ نگاہ سے سوچتا اور دیکھتا ہے بلکہ اس کی تمام حرکات اس کے تابع ہوجاتی ہیں اس طرح اللہ تعالیٰ جن بندوں کو نبوت کے لیے چن لیتے ہیں اپنے الہامات پیغامات اور تعلیمات کو ان تک پہنچادیتے ہیں۔

**جنات حقیقت نہ کہ افسانہ:۔** سورہ احقاف کی آیت نمبر 29 کی تفسیر میں جنوں کے وجود پر روشنی ڈالتے ہیں۔

تجربات کی روشنی میں معلوم ہوگیا ہے کہ جنات ایک مستتر اور نظر نہ آنے والی مخلوق ہے اب خود یورپ نے جو دانش وعقل کا سب سے زیادہ مدعی ہے۔جنات کے وجود کو تسلیم کرلیا ہے۔بلکہ انکے وظائف اور اعمال تک کو معلوم کرلیا ہے جدید تحقیقات یہ ہیں کہ جن ایک لطیف ذی روح مخلوق ہے جس کا وزن ہے۔سوچتی اور سمجھتی ہے اور جس کی قوتیں اور حواس انسان سے زیادہ تیز اور بڑھ کر ہیں وہ دیکھی نہیں جاسکتی البتہ

جب وہ عام مادی اشیاء کو اپنے ارادوں کی تکمیل کے لیے استعمال کرتی ہے تو اس وقت اس کے وجود کا پتہ چلتا ہے۔ یہ تاویل کہ جن انسان ہی کی ایک صنف کا نام ہے نہ صرف واقعات کے اعتبار سے بھی غلط ہے اور اصل میں یہ نتیجہ ہے ایک طرح کی مرعوبیت اور شوق اجتہا دکا۔

حضرت مولانا سورۂ جن کی تفسیر میں جنوں کے وجود پر جدید انداز سے دلائل پیش کرتے ہیں۔

**جنات، تاویل اور شہاب ثاقب:۔** اولاً حکمائے یونان کے متقدمین نے جنات کا انکار کیا اور بعد میں یورپ زدہ حضرات نے اس ضمن میں تاویلات کو ضروری سمجھا۔ حالانکہ قرآن حکیم میں، احادیث میں، مذہبی صحائف میں اور مشرقی لٹریچر میں ان کے متعلق اتنا ذخیرہ ہے کہ انکار ناممکن ہے اور اب تو وہ عقلی مشکلات بھی درمیان میں نہیں رہی ہیں اب تو یورپ والے بھی کہہ رہے ہیں کہ جنات اور ارواح کا وجود برحق ہے۔ اب ان کی تصویریں لی جارہی ہیں ان کا وزن دریافت کرلیا گیا ہے۔ ان سے باتیں کی جاتی ہیں اور بغیر کسی فریب نفس اور سہو وخطا کے اب یہ ایک مستقل سائنس ہے یعنی روحانیت۔ مگر اس وقت بھی بدقسمتی سے کچھ لوگ ایسے موجود ہیں اور نادانی کی وجہ سے تاویل پر مجبور ہیں انہوں نے آج سے پچاس برس پیشتر جو کچھ سنا تھا اس پر جمے بیٹھے ہیں۔ حالانکہ دنیا کی معلومات میں بڑا انقلاب واقع ہو چکا ہے۔ کل کے مسلّمات آج مسترداور مخرفات قرار پارہے ہیں اور کل کے اوہام آج حقائق۔

آج جنات کا وجود صرف مشرق کا وہم نہیں ہے بلکہ مادہ پرست یورپ کی ایک حقیقت بن گیا ہے آج جگہ جگہ سائنس روم کھلے ہیں جہاں لوگ مشق روحانیت کرتے ہیں۔ اور ان ارواح سے گفتگو کرتے ہیں اور ان اسرار ورموز کو معلوم کرتے ہیں جو عام انسانوں کی دسترس سے باہر ہیں۔ ہاں! یہ درست ہے کہ آج بھی ان کی حقیقت دریافت نہ ہوسکی مگر ان کے وجود کے بارے میں کچھ شبہ باقی نہیں رہا۔

واضح رہے کہ شہاب ثاقب قدیم الایام سے گرتا ہے اس کو زمانہ بعثت سے صرف اس قدر تعلق ہے کہ اس زمانہ سے اس کے اثرات میں اس چیز کا اضافہ کردیا گیا کہ وہ ان جنوں کو جو عالم بالا کی ٹٹولی میں پرواز کرتے ہیں روک دے اور سماعت سے محروم کردے۔ یہ اس لیے کہ مقدرات میں سے ہے کہ حضور ﷺ کے زمانے میں ان کے بعد قیامت تک اب کوئی آسمانی ذریعہ معلومات انسان کیلئے بجز اس کے باقی نہ رہے کہ ختم المرسلین ﷺ کے باب نبوت پر دستک دے اور جو کچھ پائیں یہیں سے پائیں۔

جنات کے بارے میں مولانا کا بیان اس قدر حقیقت افروز اور فلسفیانہ ہے کہ آدمی کا ذہن اسے قبول کرنے پر آمادہ ہو جاتا ہے۔

(ہفت روزہ الاعتصام لاہور ص 127-126)

**تصوف وکلام کے معارفِ تفسیری کا استیعاب:۔** مولانا ایک انتہائی روشن خیال اور بیدار مغز اہل علم تھے ان کی سوچ اور فکر نہایت درجہ فلسفیانہ تھی اسلامی فتوحات نے عربوں کے سامنے دنیا کے علم ودانش کے دروازے کھول دیئے تھے۔ انہوں نے یونانی علوم وفنون کو عربی قالب میں ڈھال کر ان کے نظریاتی پہلوؤں کو ہی قابل اعتناء نہیں سمجھا بلکہ عملی تجربات کی روشنی میں ان کو مزید فروغ بخشا ہے۔

حضرت مولانا رحمہ اللہ عربوں کی جغرافیائی فتوحات کے ساتھ ان کی علمی اور فنی فتوحات سے بھی بخوبی آگاہ تھے۔ انہوں نے ابن رشد اور غزالی رحمہ اللہ کی تصانیف سے بھرپور استفادہ کیا ابن رشد نے فلسفہ اور شریعت کو ہم آہنگ کرنے کے لیے اپنی بے پناہ صلاحیت وذہانت کا مظاہرہ کیا اور حضرت غزالی رحمہ اللہ کے بحر فلسفہ میں غوطہ زن ہوئے تو مقاصد الفلاسفہ کو مدون کرڈالا۔ مگر وہ اس سمندر کی موجوں کی تاب نہ لا سکے اور عافیت ایمان نظارہ ساحل میں ٹھنڈی اور پھر تہافت الفلاسفہ جیسی عظیم کتاب لکھ ڈالی۔ اب وہ اپنی گم شدہ متاع کو واردات عقل کے بجائے واردات قلب میں تلاش کرنے لگے جس کے نتیجہ میں انہوں نے ایک عظیم صوفی اور معلم اخلاق کی حیثیت سے شہرت پائی۔ مگر ابن رشد کی روح نے فلسفہ اور شریعت دونوں کے دامن میں پناہ لی۔ اور دونوں کو ایک ہی حقیقت کے مظاہر قرار دیا۔ انہوں نے مذہب اور فلسفہ کو دو جڑواں بہنوں سے تشبیہ دی جنہوں نے ایک سرچشمہ سے عہد طفولیت میں غذا اور توانائی حاصل کی۔ ابن رشد ملک سپین کا شہری تھا۔ پورے یورپ میں ایک عظیم فلسفی کی حیثیت

سے اسے تسلیم کیا جاتا تھا۔اس کی تصانیف کے یورپ کی اکثر زبانوں میں تراجم ہوئے ہیں۔انہوں نے امام غزالی رحمہ اللہ کے افکار کی پرزور تردید کی اور تہافتہ التہافتہ کے نام سے امام غزالی رحمہ اللہ کی کتاب کا جواب لکھا۔اب ان دونوں عظیم دانشوروں کی راہیں الگ الگ ہیں۔

غزالی رحمہ اللہ نے کتاب ''احیاء العلوم الدین'' لکھ کر مستقل شریعت کی راہ اختیار کی۔حضرت العلام مولانا ندوی نے دونوں دانشوروں کو اپنی تصانیف کا موضوع بنایا۔ابن رشد کے افکار ونظریات کو آسان اور رواں اردو میں پیش کیا۔غزالی رحمہ اللہ پر ان کی تحقیقات تو علمی سند و حجت کا درجہ رکھتی ہیں۔آپ نے غزالی رحمہ اللہ پر تین اہم کتابیں لکھ کر ان کی زندگی بھر کی تمام علمی اور فکری کاوشوں کو یکجا کر دیا۔

افکارغزالی یہ ''احیاءعلوم الدین'' کا مکمل خلاصہ ہے اس میں اسلامی عقائد وعبادات اور معاملات کو دل نشین انداز میں بیان کیا گیا ہے۔

**سرگذشت غزالی..... فقہ وتصوف کا باہمی تعلق:۔** یہ غزالی رحمہ اللہ کی تصنیف کا ''المنقذ من الضلال'' کا دل کش اردو ترجمہ ہے۔اس میں غزالی رحمہ اللہ نے اپنے فکر سفر کا تفصیل سے ذکر کیا ہے کہ کیوں انہوں نے جاہ وحشمت کی زندگی ترک کی اور زہد وتصوف کی پرخار وادی میں قدم رکھا۔مسند نشینی سے دست کش ہو کر صحرا نوردی اور آبلہ پائی کو اختیار کیا۔مولانا مرحوم کے روح پرور ترجمہ اور مقدمہ نے کتاب کی افادیت کو دو چند کر دیا ہے۔

**تعلیمات غزالی:۔** یہ کتاب ''احیاءعلوم الدین'' کے ان ابواب کا سلیس اور شگفتہ ترجمہ ہے جن میں غزالی رحمہ اللہ نے فقہی مسائل کی حکمتیں بیان کی ہیں۔فقہ وتصوف کے باہمی تعلق کو واضح کیا ہے۔اس کتاب کے گرانقدر مقدمہ میں حضرت مولانا نے تصوف کی حقیقت کو واضح کیا ہے اور اس کی مختلف اصطلاحات کی آسان پیرایہ میں تشریح وتفہیم کی ہے۔

حضرت مولانا نے بظاہر وادی تصوف میں قدم نہیں رکھا اور نہ شاید واردات قلب کے عملی مشاہدات وتجربات سے گزرے۔البتہ ان کیعلمی تحقیق گروہ صوفیاء کے بارے میں لائق صد تحسین وتبریک ہے اس لیے بعض آیات کی تفسیر میں وہ سالک وصوفی کے لیے بھی دلچسپی کا سامان رکھتے ہیں اس حقیقت کی ایک جھلک سورہ بقرہ آیت 143 کی تفسیر میں دیکھئے۔(ہفت روزہ الاعتصام لاہور ص127-128)

**سرگشت غزالی مایہ ناز علمی تصنیف:۔**(مولانا محمد اسحاق بھٹی حفظہ اللہ ادارہ ثقافت اسلامیہ کے لیے لکھی گئیں کتابوں کے تعارف میں فرماتے ہیں''ازمرتب اثری'')امام غزالی رحمہ اللہ طوس کے ایک گاؤں میں 450ھ میں پیدا ہوئے اور 505ھ میں وفات پائی۔ان کی تصنیفات میں''المنقذ من الضلال'' کو اہل علم میں بڑی اہمیت حاصل رہی ہے۔یہ غزالی رحمہ اللہ کی دلچسپ اور دلآویز سرگزشت ہے جو انہوں نے خود اپنے قلم سے رقم کی۔اس میں انہوں نے تفصیل سے بتایا ہے کہ ان کے فکر وذہن میں کیوں تبدیلی پیدا ہوئی اور ان کے افکار کس طرح انقلاب وتغیر کی خوش خرام موجوں سے روشناس ہوئے۔وہ جبہ وعبا اور مسند ودستار کی نہایت شاندار زندگی بسر کر رہے تھے اور تعلیم وتعلم کے ہنگاموں میں مشغول تھے کہ ان کے فہم وفراست نے اس اسلوب سے پلٹا کھایا کہ جبہ وعبا اتار پھینکے اور دنیا سے بے زار ہو کر بادیہ پیمائی شروع کر دی۔فقر ودرویشی کی روش اختیار کر لی اور فلسفہ وحکمت کے میدانوں سے نکل کر کتاب وسنت کی روح پرور وادی میں سکونت پذیر ہو گئے کہ اطمینان قلب اور سامان سکینت اسی میں ہے۔ایسا کیوں ہوا؟اور یہ ذہنی وفکری انقلاب کیوں بپا ہوا؟ کتاب میں اس سوال کا مفصل جواب دیا گیا ہے جو دل کی گہرائیوں میں اترتا اور روح وضمیر میں پیوست ہوتا چلا جاتا ہے۔

غزالی رحمہ اللہ نے ''المنقذ من الضلال'' میں اپنے وقت کی تمام مروجہ ذہنی وفکری تحریکات کا مکمل جائزہ لیا ہے اور اذعان ویقین کی ان بنیادوں کی نشان دہی کی ہے جو کتاب وسنت سے ہم آہنگ اور مسلک سلف سے ہم دوش ہیں۔

کتاب میں نفسیات' فلسفہ' منطق' تنقید' تمام چیزیں انتہائی اعتدال وتوازن کے ساتھ موجود ہیں قاری کو متاثر کرتی ہیں۔علاوہ ازیں تصور نبوت کو نہایت معقول بے حد سلجھے ہوئے اور بہ درجہ غایت حقیقت پسندانہ انداز میں پیش کیا گیا ہے۔

غزالی رحمہ اللہ کے دور میں تعلیمیہ اور قرامطہ جنہیں باطنیہ بھی کہا جاتا ہے کا فتنہ زوروں پر تھا اور انہی کے عقائد وتصورات کی خطرناکیوں

سے اثر پذیر ہو کر انہوں نے یہ کتاب سپر دقلم کی۔ کتاب میں بتایا گیا ہے کہ یہ لوگ کون تھے؟ ان کے عقائد و افکار کیا تھے؟ ان میں کیا کیا تبدیلیاں رونما ہوئیں اور فکر وفلسفے میں انہوں نے کیا اضافہ کیا؟

مولانا محمد حنیف ندوی رحمہ اللہ نے "المنقذ من الضلال "کا سرگزشت غزالی کے نام سے ترجمہ کیا ہے اور اس پر 89 صفحات کا طویل مقدمہ لکھا ہے جس میں اس دور کی فکری تفصیلات اور غزالی کے قدیم رجحانات کو اجاگر کیا ہے نیز ان میں تبدیلی کے باوجود واسباب اور ان کے فلسفہ وحکمت کی تفصیل سے وضاحت کی ہے اردو ترجمہ اتنا جاندار اور دلکش ہے کہ اگر غزالی رحمہ اللہ زندہ ہوتے اور اس ترجمے کا مطالعہ کرتے تو زیادہ نہیں تو اسے اپنی عربی کتاب کے برابر ضرور جگہ دیتے۔(ہفت روزہ الاعتصام لاہور ص 143-142)

**افکار غزالی..... کتب تصوف کی تلخیص:۔** امام غزالی رحمہ اللہ سے مولانا محمد حنیف ندوی رحمہ اللہ کو خاص تعلق خاطر ہے یہی وجہ ہے کہ ان کے بارے میں انہوں نے تین کتابیں لکھیں ایک افکار غزالی' دوسری تعلیمات غزالی اور تیسری سرگزشت غزالی' تعلیمات غزالی ''احیاء علوم الدین'' کے بعض ابواب کی تلخیص ہے سرگزشت غزالی ''المنقذ من الضلال '' کا ترجمہ ہے اور افکار غزالی میں ''احیاء علوم الدین '' کے مضامین ومشمولات کا خلاصہ اور اختصار بیان کر دیا گیا ہے۔ان تینوں کتابوں پر علیحدہ علیحدہ مبسوط مقدمات تحریر کیے گئے ہیں جو اپنی جگہ مستقل کتاب کی حیثیت رکھتے ہیں اس کا اندازہ اس سے کیجئے کہ ''افکار غزالی'' کا مقدمہ 104 صفحات میں پھیلا ہوا ہے اس طرح ہر مقدمہ ایک مستقل کتاب کی حیثیت رکھتا ہے۔ان کتاب ثلاثہ میں بااعتبار ترتیب تصنیف کے پہلا نمبر ''افکار غزالی'' کا' دوسرا '' سرگزشت غزالی'' کا اور تیسرا ''تعلیمات غزالی'' کا ہے۔

جیسا کہ پہلے بتایا گیا ہے کہ افکار غزالی ''احیاء علوم الدین'' کے بعض اہم مضامین کا خلاصہ ہے اس کے بڑے بڑے عنوان یہ ہیں فضائل علم' قلب کی موت' حصول علم کے فضائل' تعلیم' علم کے محامد شواہد عقلیہ کی روشنی میں وہ علوم جن کا سیکھنا فرض کفایہ ہے' علم المکاشفہ اور علم المعاملہ' مشاغبات علم الکلام' ائمہ فقہ کا زہد وورع' مضر علوم' وہ الفاظ مصطلحات جن کے معنوں میں تغیر وتبدل ہوا ہے بحث وجدل سے لوگوں کی دلچسپی کے اسباب وجوہ اور اس کے شرائط بحث ومناظرہ سے کیا کیا نفسی برائیاں پیدا ہوتی ہیں۔

استاد اور شاگرد کے آداب' ارشاد وتعلیم کی ذمہ داریاں عقل اور اس کی قسمیں' مدارک عقل میں تفاوت عقائد کی تفصیل' عقائد کی تلقین میں تدریج کا لحاظ' ظاہر اور باطن کی تقسیم' ظاہر وباطن میں فرق کی نوعیت' ایمانیات میں پہلا رکن توحید' دوسرا رکن اللہ کی صفات' تیسرا رکن اللہ کے افعال کا علم' چوتھا رکن سمعیات ایمان اور اسلام کے اطلاقات' کیا ایمان میں کمی بیشی ممکن ہے ایمانیات میں استثناء کا استعمال' ان موٹے موٹے عنوانات میں بہت سے ضمنی عنوانات بھی ہیں۔

''احیاء علوم الدین'' کے ان ابواب میں امام غزالی رحمہ اللہ نے عقائد اسلامی کا پورا تجزیہ کیا ہے۔تہذیب اخلاق کے تمام گوشوں کو تفصیل سے بیان کیا ہے۔ایمان کی گتھیوں کو سلجھایا ہے عبادت کی روح متعین کی ہے اور ان کی تہہ میں جو فلسفہ کارفرما ہے اس کی نشان دہی کی ہے معاملات کی وضاحت فرمائی ہے۔غرض بحثیت مجموعی دین اسلام کی ایسی دلآویز تشریح کی ہے کہ جس سے الحاد وزندقہ کی تاریکیاں چھٹ جاتی ہیں اور احکام دین میں جو روشنی پنہاں ہے وہ پوری آب وتاب کے ساتھ قلب ونظر میں سما جاتی ہے۔

مولانا ندوی رحمہ اللہ کی اپنی زبان اور اپنا انداز ہے جو انہی کے ساتھ مخصوص ہے انہوں نے نہایت حسن وخوبی سے غزالی کے ان مضامین کو صفحہ قرطاس کی زینت بنایا ہے۔

مقدمہ کتاب میں مولانا رحمہ اللہ نے امام غزالی رحمہ اللہ کے حالات وسوانح پر تفصیل سے روشنی ڈالی ہے ان کے خیالات وافکار کی اہمیت بیان کی ہے اور علمی دنیا میں ان کے مقام ومرتبے کی وضاحت کی ہے۔

**تعلیمات غزالی ... رموزِ تصوف کا شاہکار:۔** امام غزالی رحمہ اللہ کی مشہور تصنیف ''احیاء علوم الدین'' حلقہ اہل علم اور اصحاب

تصوف میں ہمیشہ متداول رہی ہے۔غزالی رحمہ اللہ نے اس کتاب میں ارکان دین' احکام اسلام' رموز تصوف اور فرامین الٰہی کو نہایت تفصیل سے بیان کیا ہے اور بتایا ہے کہ ان میں کیا اسرار پنہاں ہیں اور کس رکن دین کی بجا آوری میں کیا فلسفہ وحکمت کارفرما ہے۔

مولانا محمد حنیف ندوی رحمہ اللہ نے غزالی رحمہ اللہ کی اس معرکہ آرا کتاب کے گیارہ ابواب کی تلخیص کی ہے اور وہ ابواب یہ ہیں۔

ابواب صلوٰۃ' ابواب زکوٰۃ' حدیث صوم' اسرار حج' ذکر ودعا' تہذیب وآداب' نکاح ومعاشرت' محبت واخوت' معاملات' فہم قرآن تفسیر بالرائے۔

''احیاء علوم الدین'' کے یہ انتہائی اہم اور بنیادی ابواب ہیں۔مولانا نے نہایت شگفتہ زبان میں ان کو اردو کے قالب میں ڈھالا ہے اور اس کو تعلیمات غزالی کے دلکش نام سے مرتب کیا ہے۔

کتاب پر 88 صفحات کا مبسوط مقدمہ تحریر فرمایا ہے جس میں تصوف کے رموز ونکات پر سیر حاصل بحث کی ہے۔مقدمے میں بتایا گیا ہے کہ جو ذوق و وجدان کا قیمتی سرمایہ ہے تزکیہ باطن اور تعمیر سیرت کے اعتبار سے کن اہمیتوں کا حامل ہے اور ارتقا کے کن کن مراحل سے دوچار ہوا ہے۔اس کے مشائخ کون کون ہیں اور اس کی اصطلاحات کیا ہیں۔نیز اس سے واردات قلب کی کن کن کیفیتوں پر روشنی پڑتی ہے۔

اپنے مندرجات ومشمولات کے اعتبار سے ''تعلیمات غزالی'' نہایت عمدہ کتاب ہے اس کے گیارہ ابواب میں جو اوپر درج کیے گئے ہیں بہت سے ضمنی عنوانات بھی ہیں۔(ہفت روزہ الاعتصام لاہور ص 144-143-142)

**مکتوب مدنی... وحدۃ الوجود اور وحدت الشہود کا سنگم:۔** الٰہیات کے سلسلے میں یہ بحث خاص طور سے بڑی اہمیت کی حامل ہے کہ اللہ تعالیٰ اور کائنات میں ربط وتعلق کی نوعیت کیا ہے؟ اس ضمن میں ابن عربی رحمہ اللہ نے وحدت وجود کا نظریہ پیش کیا ہے جس کا دو لفظوں میں مطلب یہ ہے کہ بحر وجود دراصل ایک ہے اور تمام کائنات اسی بحر بیکراں کی موجیں ہیں۔

مجدد الف ثانی رحمہ اللہ اس کے مقابلے میں نظریہ شہود کی وضاحت کی ہے جس میں دو وجود ہیں ایک مادی دنیا کا اور دوسرا حقیقت وراء الوراء کا۔

حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمہ اللہ نے ان دونوں نظریوں کے درمیان تطبیق دینے کی کوشش کی ہے شاہ صاحب رحمہ اللہ سے اس دور کے معروف عالم اسماعیل بن عبداللہ آفندی رومی مدنی رحمہ اللہ نے اس سلسلے میں سوال کیا تو انہوں نے بذریعہ مکتوب اس کا تفصیلی جواب دیا جو کتابی شکل میں اشاعت پذیر ہوا۔یہ مکتوب عربی زبان میں مکتوب مدنی سے موسوم ہے۔

مولانا مرحوم نے شاہ صاحب کی اس اہم علمی کاوش کا شگفتہ اور سلیس اردو ترجمہ کردیا ہے۔وحدت وجود اور وحدت شہود کے موضوع سے دلچسپی رکھنے والوں کے لیے اس کا مطالعہ نہایت مفید ثابت ہوگا۔(ہفت روزہ الاعتصام لاہور ص 147)

**علمائے کرام اور صوفیائے عظام کا طریق گفتگو:۔** موت وحیات کے ہمہ گیر قاعدے کے مطابق ہر متنفس کو مرنا ہے مولانا کو بھی ایک دن مرنا تھا اور وہ موت کا لقمہ بن گئے لیکن موت اور موت میں فرق ہے انسان اور انسان میں فرق ہے۔ع

قضا کس کو نہیں آتی یوں تو سب ہی مرتے ہیں پر اس مرحوم کی بوئے کفن کچھ اور کہتی ہے

مختلف مسائل ومعاملات سے متعلق مولانا ندوی رحمہ اللہ نہایت عمدہ تجزیہ کرتے تھے ایک دن عام علمائے دین اور صوفیائے کرام کے بارے میں گفتگو کرتے ہوئے کہا کہ تبلیغ حق کے سلسلے میں دونوں ایک ہی قسم کی بات کہیں گے لیکن دونوں کے لب و لہجے اور اسلوب کلام میں نمایاں فرق ہوگا۔

عالم دین کلمہ حق کہنے میں انتخاب الفاظ پر زیادہ توجہ نہیں دے گا۔نرم یا سخت جو الفاظ زبان پر آئے بلاتأمل کہہ دے گا۔یہ خیال نہیں کرے گا کہ مخاطب پر اس کے کیا اثرات مرتب ہوں گے وہ یہ سمجھتا ہے کہ حق کڑوا ہوتا ہے اور اس کی کڑواہٹ کا اثر مخاطب کے حلق اور معدے تک پہنچنا چاہیے لیکن صوفی اور عارف اس طرز ادا کو نہیں اپنائے گا وہ سخت سے سخت بات کہنے کے لیے بھی نرم سے نرم الفاظ تلاش کرے گا۔اس

رئیس المناظرین شیخ الاسلام

# حضرت مولانا ثناء اللہ امرتسری رحمہ اللہ تعالیٰ

المتوفی ۱۹۴۸ء

تحریر

فضل الرحمن بن میاں محمد

ایم اے عربی، ایم اے اسلامیات شریعت کورس جامعۃ الازہر مصر
خطیب مبارک مسجد اسلامیہ کالج ریلوے روڈ ○ لاہور

دار الدعوۃ السلفیہ
شیش محل روڈ — لاہور
الباکستان



طابع ـــــــــ حافظ محمد بشیر
تاریخ طبع ـــــــــ مارچ ۱۹۸۷ء
مطبع ـــــــــ المطبعۃ العربیہ لاہور
کتابت ـــــــــ محمد صدیق خوش نویس

# میاں فضل حق اور ان کی خدمات

محمد اسحاق بھٹی

میاں فضل حق ویلفیئر ٹرسٹ
111 ملتان روڈ۔ لاہور



طبع اول
سنہ اشاعت 1997ء
کمپوزنگ فراز کمپوزنگ سنٹر لاہور۔ فون : 7352332
طابع طیب اقبال پرنٹرز، لاہور
قیمت روپے

کی کوشش یہ ہوگی کہ اپنی بات بھی کہہ دی جائے اور مخاطب کو ذہنی اور قلبی تکلیف نہ پہنچے(ہفت روزہ الاعتصام لاہور ص193-192)

مولانا کی یہ بات بالکل صحیح ہے کہ آج کل اکثر مبلغین کو ہم دیکھتے ہیں کہ انتخاب الفاظ کو اہمیت نہیں دیتے۔ وہ ایسا ترش اور کڑوا انداز اختیار کرتے ہیں کہ مخاطب پر اچھا اثر پڑنے کے بجائے برا اثر پڑتا ہے حالانکہ قرآن کا واضح حکم ہے کہ نرم وملائم لفظوں میں تبلیغ کرنی چاہیے اور نوبت جھگڑے تک بھی پہنچ جائے تو گفتگو میں احسن طریق اختیار کرنا چاہیے۔(ہفت روزہ الاعتصام لاہور ص193)

**سلوک ومعرفت کے ماہر کا کمال:۔** موت کے بارے میں مولانا ندوی رحمہ اللہ کہا کرتے تھے کہ اس سے ڈرنے کی ضرورت نہیں موت' تغیر مقام اور تغیر احوال کا نام ہے جو شخص کارگاہ آفرینش میں اس ڈھب سے زندگی بسر کرتا ہے کہ جو موت کے بعد پیش آنے والے ماحول واسلوب سے ہم آہنگ ہو سکے اس کے وہاں پہنچتے ہی اس ماحول اور اس طرز حیات سے مطابقت پیدا ہو جاتی ہے اور اسے وہاں کسی قسم کی اجنبیت کا احساس نہیں ہوتا بلکہ وہ یوں محسوس کرتا ہے کہ گویا ابتداء ہی سے اسی ماحول اور اسی نواح سے اس کا تعلق ہے لیکن جن لوگوں نے اس دنیا میں رہ کر بعد از موت کے اسلوب زیست کو سمجھنے کی کوشش نہیں کی وہاں انہیں بلاشبہ دقت پیش آئے گی تھوڑی بہت اذیت اٹھانے اور کچھ عرصہ گزارنے کے بعد یہ بتدریج اسی ماحول سے ان کی موانست ومطابقت پیدا ہوگی۔

وہ فرمایا کرتے تھے کہ اس دنیا میں بھی ماحول کی عدم مطابقت اور اجنبیت کی وجہ سے عام طور پر ہمیں یہ دقت پیش آتی ہے مثلاً ہم کسی ایسے علاقے یا ملک میں چلے جاتے ہیں جہاں کی زبان ثقافت' تہذیب اور طرز معاشرت سے واقفیت نہیں ہوتو جب تک اس سے ذہنی مطابقت اور لسانی مناسبت نہیں پیدا ہو جاتی احساس اجنبیت قائم رہتا ہے۔ جوں ہی مناسبت ومطابقت پیدا ہوئی' غیریت اور دوئی کے تمام حجاب ختم ہو جاتے ہیں یہ صورت حال انسان کی قلبی اور عملی استعداد سے تعلق رکھتی ہے اگر یہ استعداد تیز ہے تو مطابقت جلد پیدا ہو جاتی ہے اور اگر اس میں کمی ہے تو مطابقت کی رفتار ظاہر ہے' کم رہے گی۔

یہ بات خالص عارفانہ ہے اور معرفت وسلوک کا کوئی ماہر ہی یہ بات کہہ سکتا ہے اتنی بڑی حقیقت کو اس درجہ حکیمانہ پیرائے میں کوئی عام عالم بیان نہیں کر سکتا۔(ہفت روزہ الاعتصام لاہور ص194-193)

**تلقین غزالی رحمہ اللہ کی بازگشت:۔** (شیر محمد گریوال لکھتے ہیں:)

مولانا رحمہ اللہ کے درسوں سے امام غزالی رحمہ اللہ کے درسوں کی یاد تازہ ہوتی تھی۔امام غزالی رحمہ اللہ بلاشک وشبہ اپنے زمانے کے بہت بڑے عالم' فلسفی اور مفکر تھے ان کے درسوں کو سننے کے لیے تو لوگ دور دور سے ہزاروں میل کی مسافت طے کر کے آتے تھے مولانا کے درس اصل میں تلقین غزالی ہی کی صدائے بازگشت تھے۔(ہفت روزہ الاعتصام لاہور ص202)

**درویش وقلندر وقت:۔** مولانا خاموشی سے اپنے کام میں جتے رہتے تھے نمود ونمائش کے بالکل قائل نہیں تھے انتہائی قناعت پرست تھے۔ بالکل سادہ زندگی بسر کر سکتے تھے صحیح معنوں میں درویش اور قلندر تھے۔اسلامی اخلاق کا مجسمہ تھے۔(ہفت روزہ الاعتصام لاہور ص203)

**نام کتاب:۔سوانح ثناءاللہ امرتسری، المتوفی 1948ء**
**تحریر:۔فضل الرحمٰن بن میاں محمد**

## مولانا ثناءاللہ امرتسری رحمہ اللہ

**سکھ کے ساتھ نیک سلوک:۔** ایک مرتبہ آپ(مولانا امرتسری رحمہ اللہ) کسی جلسہ میں شرکت کے لیے تشریف لے جارہے تھے کہ ریل کے سیکنڈ کلاس ڈبہ میں ایک سکھ مسافر اپنی جگہ سے اٹھا تو اس کو اوپر کے پھٹے سے ایسی چوٹ آئی کہ چکرا کر گرا اور کراہنے لگا۔حضرت مولانا اچھل کر اس کے پاس پہنچے۔اس کو اٹھایا، سنبھالا، بستر پر لٹایا، سر اور پاؤں دبائے، مٹھی چاپی کی۔اس نے ہر چند منع کیا مگر آپ نے فرمایا: سردار

صاحب! اسلام نے محض مسلمانوں ہی کی خدمت کا حکم نہیں دیا۔تمام بنی نوع انسان اور تمام مذاہب کے پیروؤں سے نیک سلوک کرنے کی تاکید فرمائی ہے۔اس لیے میں نے جوسلوک آپ سے کیا ہے یہ کوئی آپ پر احسان نہیں ہے میرے فرائض میں داخل ہے۔اور ہمارے آقا ومولاﷺ کا ارشاد ہے کہ:"ارحموامن في الارض يرحمكم من السماء"

خدا رحم کرتا نہیں اس بشر پر نہ ہو درد کی چوٹ جس کے جگر پر
کسی کے گر آفت گزر جائے سر پر پڑے غم کا سایہ نہ اس بے اثر پر
کرو مہربانی تم اہل زمیں پر خدا مہرباں ہوگا عرش بریں پر

آپ ہمیشہ وعید نبویﷺ:''ليس منا من لم يوقر كبيرناويرحم صغيرنا''بزرگوں کا ادب واحترام کرتے،بچوں پر رحم فرماتے ،چھوٹوں سے شرم کھاتے اوران کا لحاظ کرتے،ان سے محبت وشفقت سے پیش آتے۔(سوانح ثناءاللہ امرتسری ص45)

**بچوں اور بوڑھوں سے حسن سلوک:۔** ایک مرتبہ کوئی ضعیف العمر اپنے بچے کو ساتھ لئے دفتر اہل حدیث میں آئے،بچہ کارآمد کاغذوں پر ہاتھ مارنے لگا۔ایک دو کاغذ پھاڑ بھی دیئے۔ملازم نے جو بچے کی یہ حرکت دیکھی تو اس کو سخت الفاظ میں جھڑکا۔بوڑھے کو بھی برا بھلا کہا،کرسی سے اٹھا کر ایک چٹائی پر بٹھادیا۔اتنے میں حضرت مولانا رحمہ اللہ تشریف لائے جب ان کو ملازم کی گستاخی کا پتہ چلا تو اُسے طلب کر کے ڈانٹ پلائی اور فرمایا:بیوقوف!تو مسلمان ہوکر بچوں کو جھڑکتا ہے اور بوڑھوں کی بے ادبی کرتا ہے۔سن!رسول اللہﷺ نے فرمایاہے:ليس منا من لم يرحم صغير نا ولم يوقر كبيرنا ويا مر بالمعروف وينه عن المنكر۔"خبردار ایسی حرکت نہ کرنا''
(سوانح ثناءاللہ امرتسری ص46)

**مخالفین سے خندہ پیشانی سے پیش آنا:۔** دفتر اہلحدیث میں اور مولانا مرحوم کے خود اپنے دولت کدہ پر جب آپ کے حریف ومخالف کسی کام کے سلسلہ یا کسی اور وجہ سے آتے تو مولانا اٹھ کران کا استقبال کرتے' اپنی جگہ پر بٹھاتے' نرم وشیریں گفتگو فرماتے۔خاطر ومدارت میں کوئی کسر نہ اٹھار کھتے' انہی اخلاق وعادات کی وجہ سے آپ ہر مکتبہ فکر کے نزدیک ہر دلعزیز تھے۔

تمام مذاہب والے آپ کا احترام کرتے تھے مخالفین میں سے اگر کوئی بیمار ہوجاتا تو عیادت کے لیے تشریف لے جاتے۔اگر کسی کی مالی حالت کمزور ہوتی تو بڑے پیارے انداز سے اس کی مدد فرماتے ان کا عام دستور تھا کہ مخالف کی عیادت کو جاتے وقت ایک لفافے میں سو کا نوٹ ڈال کرلے جاتے اور واپسی کے وقت اسے بیمار کے تکیے کے نیچے رکھ آتے۔آج کل بھی ایسے لوگ موجود ہیں جو کہ مولانا مرحوم کے اس عالی خلق کی گواہی دے سکتے ہیں۔

اگران میں سے کسی کی موت واقع ہوجاتی تو جنازے میں شریک ہوتے تعزیت کے لیے اس کے ورثاء کے پاس جاتے اگر خود نہ جاسکتے تو اپنے لڑکے کو ضرور بھیجتے۔(سوانح ثناءاللہ امرتسری ص48)

**صلح صفائی کی فکر:۔** ایک مرتبہ ایک شخص ان کی مجلس میں آکر جوتے سمیت قالین پر بیٹھ گیا۔آپ نے باتوں باتوں میں اس پر عیاں کردیا کہ رسول اللہﷺ نے فرمایا: اذا جلس الرجل ان يخلع نعليه فيضعهما الى جنبه (مشكوة)

ایک مرتبہ دو مسلمانوں کو آپس میں جھگڑتے ہوئے دیکھا جھگڑے سے بات بڑھ کر مارنے مرانے پر آگئی۔مولانا مرحوم ومغفور آگے بڑھے اور دونوں سے مخاطب ہوکر فرمایا بھئی جو کچھ کہنا ہے مجھ کو کہہ لو یوں دو مسلمان آپس میں لڑتے ہوئے اچھے نہیں لگتے دونوں میں صلح کرادی اور آئندہ نہ لڑنے کا ان سے وعدہ لے لیا۔(سوانح ثناءاللہ امرتسری ص49)

**اہل حق علمائے اہلحدیث کا اظہار حقیقت:۔** جنگ آزادی کے دس سال بعد مدرسہ دیوبند کی ابتدا مولانا محمد قاسم نانوتوی رحمہ

اللہ کی سرپرستی میں ہوئی جس کا نصب العین انگریز سرکار کی بجائے دین وملت کی خدمت تھا۔ وقت کے مشہور علمائے کرام حضرت مولانا محمد قاسم، حضرت مولانا رشید احمد گنگوہی، حضرت شیخ الہند محمود الحسن، حضرت مولانا اشرف علی تھانوی اور حضرت مولانا سید انور شاہ کشمیری رحمھم اللہ نے مدرسہ کے نصب العین کو پانے کے لیے اپنی زندگیاں وقف کر دیں۔ (تاریخ مسلمان عالم بحوالہ سوانح ثناءاللہ امرتسری ص 52)

**ندوۃ العلماء:۔** بقول مولانا ابوالوفاء رحمہ اللہ کے کہ 1892ء میں مدرسہ فیض عام کانپور کی جس مجلس میں فارغ التحصیل ہونے کے بعد ان کی دستار بندی ہوئی اسی مجلس میں ندوۃ العلماء کی بنیاد رکھی گئی۔ جو چند ہی سالوں میں ایک عظیم الشان علمی ادارہ بن گیا جو بجا طور پر مولانا شبلی نعمانی اور سلیمان ندوی رحمھما اللہ پر فخر کر سکتا ہے۔ ان دونوں حضرات کے قلم ہمہ تن دین اسلام کی خدمت میں کوشاں رہتے تھے۔ ان کی ''سیرۃ النبی'' کتب سیر میں اونچا مقام رکھتی ہے سید سلیمان ندوی رحمہ اللہ کے ماہنامہ ''المعارف'' کی مقبولیت کسی سے پوشیدہ نہیں۔ (سوانح ثناءاللہ امرتسری ص 53)

**اولیاء عام امت سے افضل ہیں:۔** تمام مخلوق میں سید البشر انبیاء علیہم السلام ہیں اور انبیاء میں سید الانبیاء حضرت محمد رسول ﷺ ہیں جو قیامت کے روز شفاعت کبریٰ وصغریٰ کریں گے کیونکہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے ''ان اکرمکم عنداللہ اتقاکم'' ظاہر ہے کہ انبیاء علیہم السلام کے برابر کوئی شخص تقویٰ اختیار نہیں کر سکتا نیز حضرت محمد ﷺ نے فرمایا مذکورہ آیت کے مطابق اولیاء اللہ عام امت سے افضل ہیں۔ (سوانح ثناءاللہ امرتسری ص 87)

**اولیاء کا بدظن فاسق ہے:۔** انبیاء علیہم السلام کی توہین کرنے والا کافر اور اولیاء کی توہین یا ان کی طرف بدظنی کرنے والا فاسق ہے۔ اہل حدیث کا طریقہ اس سلسلہ میں وہی ہے جو کہ صاحب ہدایہ نے کتاب الشہادۃ میں بیان کیا ہے۔ جو سلف صالحین کو برا کہے اس کی شہادت معتبر نہیں۔ (سوانح ثناءاللہ امرتسری ص 88)

## مشائخ صوفیاء کی تفسیری خدمات

**متصوفین مفسرین کی جماعت:۔** جو قرآن پاک میں سلوک اور تصوف کے مسائل سے دلچسپی رکھتے ہیں۔

مذکورہ بالا گروہوں نے قرآن کی تفسیر کرنے کا حق ادا کرنے کی انتہائی کوشش کی ہے لیکن اس کے باوجود قرآن کا یہ اعجاز ہے کہ ہر دور میں ایسے معلوم ہوتا ہے کہ ابھی نازل ہوا ہے لہٰذا ہر دور میں پیش آمدہ مسائل کو حل کرنے میں رہنمائی کا سبب بنتا ہے۔

پاک وہند میں بھی علماء اس فن میں پیچھے نہ رہے بلکہ عربی، فارسی، اردو، پنجابی، سندھی، پشتو، بنگالی، مرہٹی، تامل، ہندی، کشمیری اور گجراتی وغیرہ میں تراجم اور تفاسیر لکھ دیں۔

اورنگ زیب عالمگیر رحمہ اللہ کے استاد شیخ احمد ملا جیون رحمہ اللہ (المتوفی 1130ھ) نے ''التفسیرات الاحمدیہ'' کے نام پر ان آیات کی تفسیر کی جن سے فقہی احکام استنباط ہوتے تھے۔

شاہ ولی اللہ رحمہ اللہ (المتوفی 1176ھ) نے ہندوستان میں پہلی دفعہ قرآن پاک کا ترجمہ فارسی میں کیا جس کی وجہ سے ان کی شدید مخالفت کی گئی یہاں تک کہ ان پر قاتلانہ حملہ بھی کیا گیا انہوں نے اس ترجمہ کا نام فتح الرحمٰن فی ترجمۃ القرآن رکھا۔

ان کے بعد ان کے بیٹوں نے اردو میں ترجمے اور تفاسیر لکھیں۔ شاہ عبدالعزیز رحمہ اللہ کی تفسیر عزیزی شاہ عبدالقادر رحمہ اللہ کا موضح القرآن اور شاہ رفیع الدین رحمہ اللہ کے تحت اللفظ ترجمہ آج بھی عوام الناس میں مقبول ہیں۔

قاضی ثناءاللہ پانی پتی رحمہ اللہ (المتوفی 1225ھ) نے عربی میں لغوی تشریح روایات وآثار، فقہی مباحث، اسرار تصوف اور مسلک حنفی کی تائید وتوثیق کے لحاظ سے ایک جامع تفسیر لکھی۔

نواب صدیق الحسن بھوپالی رحمہ اللہ (المتوفی 1307ھ) نے عربی میں ''فتح البیان'' اور ''نیل المرام'' کے علاوہ اردو میں ترجمان القرآن

کے نام پر علامہ شوکانی رحمہ اللہ کی ''فتح القدیر'' کی تلخیص لکھی۔نواب صدیق حسن رحمہ اللہ کو سینکڑوں کتب کے مصنف ہونے کا شرف حاصل ہے۔

مولانا عبدالحق حقانی رحمہ اللہ المتوفی 1335ھ کی اردو میں تفسیر ہندوستان کے مسلمانوں میں بہت معروف ہے۔مولانا احمد حسن دہلوی رحمہ اللہ نے شاہ عبدالقادر رحمہ اللہ کے ترجمہ کے ساتھ ایک فاضلانہ تفسیر شائع کی۔(سوانح ثناءاللہ امرتسری ص122,123)

**نشان دہی غلطی پر فوراً رجوع:۔** مولانا رحمہ اللہ میں یہ بڑی خوبی تھی کہ اگر کہیں بشری تقاضوں کے تحت غلطی ہو جاتی تو نشان دہی پر فوراً رجوع کر لیتے۔اپنی غلطی کو ثابت کرنے کے لیے فضول قیل وقال کے چکر میں نہ پڑتے بلکہ اہل علم کو دعوت دیتے رہتے کہ بھائی جان میری غلطی دیکھو مجھے خبر کر دو۔(سوانح ثناءاللہ امرتسری ص213)

**سیاسی ودینی اتحاد کی فکر:۔** مولانا رحمہ اللہ اپنے اخبار اہلحدیث میں فرماتے ہیں:۔

اتحاد واتفاق،تعظیم میں مسلمان ہند بہت نیچے گرے ہوئے ہیں ہماری قوم میں جس قدر اختلاف اور پھوٹ فرقہ بندی اور نا اتفاقی ہے ہندوؤں میں ہے نہ سکھوں میں نہ عیسائیوں میں ہے۔نہ دنیا کی کسی قوم میں غرضیکہ ساری قومیں متحد اور متفق ہو کر اپنے سیاسی،مذہبی اور ملی مفاد کو حاصل کرنے میں کوشاں اور منہمک ہیں مگر آہ! ایک ہم ہیں کہ نہ ہماری سیاسی پارٹیاں متحد ہیں اور نہ ہی مذہبی انجمنیں۔نہ عوام میں اتفاق ہے اور نہ خواص میں اتحاد کیا اچھا کہا ہے شاعر نے:

ترقی کر رہی ہیں اور قومیں علم وحکمت میں ہماری قوم لیکن مبتلائے خواب غفلت ہے

جو ہیں دو بھائی تو ہے ایک کا اک دشمن جانی نہ آپس میں محبت ہے نہ باہم ربط الفت ہے

سنائیں کس کو افسانہ غم آلام کا اپنے! طبیعت میں مسلمانوں کی کیا جوش حمیت ہے

(سوانح ثناءاللہ امرتسری ص219)

اس اتحاد واتفاق کی بدولت بدر کے موقع پر 313 آدمی ہزاروں کا مقابلہ کر کے فتح حاصل کر لیتے ہیں اور آج ہزاروں کی تعداد میں ہونے کے باوجود شکست اور ناکامی ہے۔ہوسکتا ہے کہ اس کے وجوہ اور علل بہت ہوں لیکن عدم اتحاد واتفاق ایک وجہ ضرور ہے اور اسی قانون کے چھوڑنے کا نتیجہ ہے۔(سوانح ثناءاللہ امرتسری ص221)

## نام کتاب:۔میاں فضل حق رحمہ اللہ اوران کی خدمات
## مصنف:۔محمد اسحاق بھٹی

## ولی باکمال عارف باللہ مستجاب الدعوات صوفی عبداللہ رحمہ اللہ

صوفی عبداللہ رحمہ اللہ ان کا اصلی نام سلطان تھا اور وہ وزیر آباد(ضلع گوجرانوالہ)سے تعلق رکھتے تھے۔عالم جوانی ہی میں مولانا فضل الٰہی رحمہ اللہ وزیر آبادی کی سرگرمیوں سے متاثر ہو کر سرحد پار کے مجاہدین سے وابستہ ہو گئے تھے۔مجاہدین سے تعلق رکھنے والوں کا اصل نام بدل دیا جاتا تھا اور انہیں کسی دوسرے نام سے پکارا جاتا تھا۔چنانچہ ان کا نام سلطان کے بجائے عبداللہ رکھ دیا گیا اور پھر وہ صوفی عبداللہ کے نام سے مشہور ہوئے۔وہ مستجاب الدعوات بزرگ تھے۔

1922ء میں اپنے ایک ساتھی میاں عطاءاللہ کے ساتھ ضلع فیصل آباد کی تحصیل سمندری کے ایک گاؤں چک نمبر 493 گ ب اوڈانوالہ میں آ گئے۔1932ء میں انہوں نے وہاں ایک دینی مدرسہ قائم کیا جو دارالعلوم تعلیم الاسلام کے نام سے مشہور ہے۔اس مدرسے میں

بہت سے جلیل القدر علماء معلمین نے تدریسی خدمات سرانجام دیں اور بے شمار حضرات اس سے فارغ التحصیل ہو کر نکلے' جنہوں نے مختلف مقامات میں بہت سے علمی اور دینی معاملات میں بڑھ چڑھ کر حصہ لیا اور لے رہے ہیں۔

صوفی عبداللہ صاحب رحمہ اللہ کا قائم کردہ یہ مدرسہ اوڈانوالہ میں بھی قائم ہے' لیکن ماموں کانجن میں یہ بہت بڑی جگہ میں واقع ہے۔ تدریس کے مختلف شعبوں میں متعدد اساتذہ عالی مقام کئی سو طلباء کو مستفید فرما رہے ہیں۔صوفی صاحب رحمہ اللہ نے 28 اپریل 1975ء (13 ربیع الاول 1395ھ) کو وفات پائی اور اپنے قائم کردہ دارالعلوم (ماموں کانجن) کے احاطے میں دفن کیے گئے۔

(میاں فضل حق اور ان کی خدمات ص190)

**میاں فضل حق عادات واطوار:۔** وہ بیمار کی عیادت کرتے' جنازوں میں شرکت کرتے' دسرے کو سلام کرنے میں سبقت لے جانے کے لیے کوشاں ہوتے' ملازموں سے حسن سلوک کا برتاؤ کرتے' ہر شخص سے خندہ پیشانی کے ساتھ پیش آتے' ضرورت مند کی مدد کرتے' دوسروں کو بھی اس کی مدد پر آمادہ کرتے' چھوٹوں پر شفقت کرتے' بڑوں کا احترام بجالاتے اور ان کی کوشش ہوتی کہ ان کے عمل اور قول سے کسی کو نقصان یا تکلیف نہ پہنچے۔وہ خوش گفتار' خوش کردار اور خوش اخلاق شخص تھے۔(میاں فضل حق اور ان کی خدمات ص236)

## نام کتاب:۔گزر گئی گزران ...... مصنف:۔محمد اسحاق بھٹی حفظہ اللہ

**میاں امام الدین کے شاگرد جنات:۔** (وضاحت: مولانا اسحٰق بھٹی حفظہ اللہ فرماتے ہیں) میاں امام الدین میرے دادا میاں محمد کے سگے چچا تھے یعنی دوست محمد (عرف وسوندھی) کے بڑے بھائی۔نہایت متقی اور پرہیز گار بزرگ، کوٹ کپورہ کی مسجد کے امام تھے جسے ''سراجاں والی مسجد'' کہا جاتا تھا۔مسجد کے قریب ہی ایک مکان تھا، مسجد میں بچوں کو قرآن پڑھایا کرتے تھے۔

ان سے بعض ملنے والے اور ان کے مقتدی بتایا کرتے تھے کہ جنات بھی ان کے شاگردوں میں شامل تھے۔(گزر گئی گزران ص25)

**خادم جنات کا چارہ لانا:۔** ایک شخص نے بتایا کہ میاں امام الدین رحمہ اللہ نے گائے رکھی تھی ان کے ایک سکھ عقیدت مند نے ان سے کہا کہ آپ کسی شاگرد کو بھیج کر میرے کھیت سے گائے کے لیے چارا منگوالیں۔میاں صاحب نے ایک لڑکے کو بھیجا اور وہ چارا لایا جس سے میاں صاحب کا گھر بھر گیا۔میاں صاحب نے اس سے کہا اتنا چارا کیا کرنا تھا؟ کچھ دیر بعد زمین کا مالک سکھ آیا۔اس نے ہنستے ہوئے میاں صاحب سے کہا کہ آپ نے کس لڑکے کو بھیجا تھا وہ آدھا کھیت کاٹ لایا ہے میاں صاحب نے تحقیق کی تو چارا لانے والا جن تھا۔جو سکھ کے آدھے کھیت کا صفایا کر آیا تھا۔(گزر گئی گزران ص25)

**شاگرد جنات کا قیام:۔** ہمارے ایک بزرگ حاجی فیض محمد مرحوم کا مکان میاں امام الدین کی مسجد سے متصل تھا۔انہوں نے ایک مرتبہ بتایا کہ کبھی کبھی رات کو ایسا محسوس ہوتا تھا جیسے مسجد کے اندرونی حصے کے فرش پر زور زور سے کوئی پاؤں مار رہا ہے۔ہمیں پتا ہوتا تھا کہ یہ میاں صاحب کے شاگرد جن ہیں جو یہ حرکتیں کر رہے ہیں۔حاجی فیض محمد نے قیام پاکستان کے بعد ہمارے گاؤں چک نمبر 53 گ ب (جڑاں والا) میں وفات پائی۔(گزر گئی گزران ص25)

**اذان اور نماز کا اہتمام:۔** میاں امام الدین محنت مزدوری سے گزر اوقات کرتے تھے۔عام طور سے وہ اینٹوں کے بھٹے کے لیے کچی اینٹیں بناتے تھے۔ان کے بیٹے بھی ان کے ساتھ یہی کام کرتے تھے۔جوں ہی اذان سنتے فوراً کام بند کرکے نماز کے لیے مسجد کو چل پڑتے۔بیٹوں کو بھی حکم دیتے کہ اٹھو اور مسجد میں جا کر نماز پڑھو۔اگر کوئی بیٹا سستی کرتا اور اذان سن کر فوری طور پر مسجد میں نہ آتا اور خیال کرتا کہ جماعت میں ابھی دیر ہے' اتنے میں دو چار اینٹیں اور بنالی جائیں تو میاں صاحب واپس آکر وہ اینٹیں ضائع کر دیتے جو اس نے اذان کے بعد بنائی تھیں۔(گزر گئی گزران ص25)

**امیر جماعت اہلحدیث کا بیعت اصلاح لینا:۔** جو نیک آدمی یا عالم دین' کہیں سے کوٹ کپورہ آتے میرے دادا دعا کے لیے مجھے ان کی خدمت میں لے جاتے۔ ایک مرتبہ انجمن اصلاح المسلمین کے سالانہ جلسے میں سید محمد شریف شاہ گھڑیالوی رحمہ اللہ تشریف لائے۔ وہ نہایت تقویٰ شعار بزرگ تھے اور پنجاب کی جماعت اہل حدیث کے امیر تھے۔ پیکر زہد و عبادت اور بہ درجہ غایت منکسر و متواضع۔ لوگ ان کے حلقہ بیعت میں داخل ہوتے اور ان سے صالحیت کی باتیں سنتے۔ ( گزر گئی گزران ص 40 )

**مولانا اسحٰق بھٹی حفظہ اللہ کی بیعت اصلاح:۔** میرے دادا مجھے ان ( سید محمد شریف شاہ گھڑیالوی رحمہ اللہ ) کے پاس لے گئے۔ اس وقت وہ جامع مسجد میں تشریف فرما تھے اور لوگ ان کے اردگرد بیٹھے تھے۔ دادا مرحوم نے ان سے کہا کہ یہ میرا پوتا ہے۔ میری خواہش ہے کہ آپ اسے اپنے حلقہ بیعت میں شامل فرمالیں اور دعا فرمائیں کہ یہ علم حاصل کرے اور امور خیر کی طرف اس کا دھیان رہے۔ چنانچہ حضرت شاہ صاحب رحمہ اللہ نے مجھے اپنے حلقہ بیعت میں شامل کرلیا اور دعا بھی فرمائی۔ مجھے کچھ نصیحتیں بھی کیں۔ اس وقت میری عمر بارہ تیرہ سال کی ہوگی۔

**انتقال مرشد کے بعد تجدید بیعت تصوف:۔** شاہ صاحب رحمہ اللہ کی وفات کے بعد حضرت مولانا عطاء اللہ حنیف بھوجیانی رحمہ اللہ نے فیروز پور میں مجھے مولانا کمال الدین ڈوگر ( ساکن چھینبیاں والی ) کے حلقہ بیعت میں شامل کرادیا تھا۔ ( گزر گئی گزران ص 40 )

**دادا مرحوم کو صحبت اہل اللہ کی فکر:۔** مجھے ( اسحٰق بھٹی کو ) وہ ( دادا مرحوم ) بار بار بعض اہل علم کی خدمت میں لے کر گئے۔ میرے لیے نیک لوگوں سے دعائیں کروائیں اور خود کیں۔ شاہ محمد شریف صاحب رحمہ اللہ سے بیعت کرائی جو اس دور کے بہت بڑے بزرگ تھے۔ وہ نماز فجر سے قبل مسجد میں جاتے اور مجھے بھی جگاتے اور اپنے ساتھ لے کر جاتے۔ ( گزر گئی گزران ص 42 )

حضرت مولانا عطاء اللہ حنیف رحمہ اللہ مجھے فرمایا کرتے تھے کہ جو اچھا کام تم کر رہے ہو' یہ بزرگوں کی دعاؤں کا نتیجہ ہے ورنہ جو کچھ تم ہو میں اسے خوب جانتا ہوں۔ ( گزر گئی گزران ص 43 )

**لکھوکے علم وعرفان کا مرکز فیض:۔** ضلع فیروز پور ( مشرقی پنجاب ) میں ایک چھوٹا سا گاؤں "لکھوکے" تھا جو تقسیم ملک سے تقریباً سوا سو سال پہلے سے علم وعرفان کا مرکز چلا آرہا تھا۔ اس گاؤں میں متعدد علمائے کرام پیدا ہوئے جن سے بے شمار لوگوں نے علمی اور روحانی فیض حاصل کیا۔ اس گاؤں میں ایک بہت بڑے عالم حضرت حافظ محمد لکھوی رحمہ اللہ گزرے ہیں۔

ان کے شاگردوں اور عقیدت مندوں کا حلقہ بہت وسیع تھا۔ ( گزر گئی گزران: ص 64 )

انہی حافظ محمد لکھوی رحمہ اللہ کے پوتے اور حضرت مولانا محی الدین عبدالرحمٰن لکھوی رحمہ اللہ ( متوفی مئی 1895۔ ذیقعدہ 1312ھ ) کے فرزند گرامی مولانا محمد علی لکھوی رحمہ اللہ تھے جو اپنے عہد کے جلیل القدر عالم تھے۔ ( گزر گئی گزران ص 65 )

**مولانا عطاء اللہ حنیف کے والدین کی بیعت:۔** مولانا ممدوح 1909ء کے پس و پیش موضع بھوجیاں تحصیل ترنتارن ضلع امرتسر ( مشرقی پنجاب ) میں پیدا ہوئے۔ ان کے والد میاں صدر الدین حسن اور والدہ مکرمہ حضرت الامام سید عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ کے دائرہ بیعت میں شامل تھے۔ دونوں میاں بیوی رحمہما اللہ نہایت صالح سرشت تھے۔ ( گزر گئی گزران ص 69 )

**مولانا عطاء اللہ حنیف رحمہ اللہ کی دستار:۔** سفید کھدر کی قمیص' کھدر کا تہبند اور کھدر ہی کی دستار' یہ ان کا لباس تھا۔ قیام پاکستان کے بعد انہیں مولانا سید محمد داؤد غزنوی رحمہ اللہ نے اپنے خاندانی دار العلوم تقویۃ الاسلام ( مدرسہ غزنویہ ) کے منصب شیخ الحدیث پر متمکن کردیا تھا۔ ( گزر گئی گزران ص 73 )

**لکھوی خاندان سے ارادت مندی کا تعلق:۔** مولانا معین الدین رحمہ اللہ سے میرے دیرینہ تعلقات تھے اور ہمارے بزرگ ان کے بزرگوں کے حلقہ ارادت میں رہے تھے۔ ان کے پیغام کے چند روز بعد میں مرکز الاسلام پہنچا۔ مرکز الاسلام کی بنیاد موضع "لکھوکے" سے دو میل دور مولانا محمد علی لکھوی رحمہ اللہ نے 1928ء میں رکھی تھی۔ مولانا ممدوح حضرت بارک اللہ لکھوی رحمہ اللہ کے پڑپوتے حافظ محمد لکھوی رحمہ اللہ

کے پوتے اور اور مولانا محی الدین عبدالرحمٰن لکھوی رحمہ اللہ کے فرزند عالی قدر تھے۔(ص135)

**مدعی نبوت پر تکفیر کا القاء:۔** مولانا محمد علی لکھوی رحمہ اللہ 1890ء(1307ھ) میں بمقام لکھو کے پیدا ہوئے۔ان کی پیدائش سے پہلے مولانا محی الدین عبدالرحمٰن لکھوی رحمہ اللہ کے دو یا تین بیٹے بچپن میں فوت ہو گئے تھے۔انہوں نے مرزا غلام احمد قادیانی پر کفر کا فتویٰ لگایا تھا اور فرمایا تھا کہ مجھے اللہ کی طرف سے القاء ہوا ہے کہ مرزا غلام احمد قادیانی کافر ہے اور قرآن کی یہ آیت سامنے آئی ہے۔" **وقارون و فرعون و هامان**" ...... یعنی وہ قارون فرعون اور ہامان کا ساتھی ہے۔''اس کے بعد مرزا صاحب نے غصے میں بد دعا کرتے ہوئے پیش گوئی کی کہ اب محی الدین عبدالرحمٰن کے گھر بیٹا پیدا نہیں ہوگا اور یہ اولاد نرینہ سے محروم رہیں گے۔لیکن اس بد دعا اور پیش گوئی کے بعد مولانا محمد علی رحمہ اللہ پیدا ہوئے اور زندہ بھی رہے اس لیے بعض اوقات مولانا محمد علی رحمہ اللہ مسکراتے ہوئے فرمایا کرتے تھے کہ میں مرزا غلام احمد قادیانی کی بد دعا کا نتیجہ ہوں۔(گزر گئی گزران ص136)

**بکثرت لوگوں کا تعویذ لینے آنا:۔** مولانا محی الدین اور معین الدین رحمہما اللہ اپنے افراد خانہ کے ساتھ مرکز الاسلام میں اقامت گزیں تھے۔مختلف مقامات سے ان سے تعویذ لینے والے بے شمار لوگ آتے تھے۔مولانا محی الدین رحمہ اللہ تعویذ نہیں دیتے تھے۔وہ نمک پر دم کر کے ضرورت مند کو دیتے تھے اور اللہ شفا عطا فرماتا تھا۔میں انہیں کہا کرتا تھا کہ آپ کسی وقت تکلیف کر کے کوہستان نمک تشریف لے جائیں اور اس پر پھونک مار دیں تاکہ اس نمک کو استعمال کرنے والے تمام لوگ تکلیفوں اور بیماریوں سے محفوظ رہیں۔(گزر گئی گزران ص146)

**مولانا معین الدین کا جن نکالنے کے لیے سفر:۔** مرکز اسلام سے میل ڈیڑھ میل کے فاصلے پر اکالیوں کا ایک گاؤں ٹہل سنگھ تھا۔مسلمانوں کے خلاف اکالی بے حد متعصّبانہ ذہن رکھتے تھے۔مولانا محمد علی لکھوی رحمہ اللہ سے بھی ان کے دلوں میں عناد بھرا ہوا تھا لیکن مرکز الاسلام میں رہنے والے چھوٹے بڑے جس شخص سے ان میں سے کسی کا آمنا سامنا ہوتا وہ اپنے مذہب کے مطابق اسے ہاتھ جوڑ کر سلام کرتا اور خیر وعافیت پوچھتا۔ان کے بچے بیمار ہو جاتے تو تعویذ اور دم کے لیے ان کی عورتیں مرکز الاسلام آتیں اور تعویذ لے کر اور دم کرا کے انہیں یقین ہو جاتا کہ بچہ اب تندرست ہو جائے گا۔تندرستی اور بیماری کا معاملہ اللہ کے ہاتھ میں ہے لیکن کسی کے یقین پر کوئی پابندی عائد نہیں کی جا سکتی۔

تعویذ اور دم کرانے کے لیے وہاں بہت لوگ آتے تھے عورتیں بھی، مرد بھی، مسلمان بھی، غیر مسلم بھی۔1945ء کے اکتوبر کی بات ہے کہ ایک سکھ اپنی بیوی کو لے کر آیا۔اس خاتون کو جن کا عارضہ لاحق تھا لیکن جن حاضر نہیں ہوا۔ان میاں بیوی کیلئے یہاں ٹھہرنا مشکل تھا۔یہ لوگ رام پورہ پھول سے آئے تھے اور واپس جا رہے تھے۔ان کا اصرار تھا کہ دو چار روز میں اس کام کیلئے مولانا معین الدین رحمہ اللہ ان کے ہاں پہنچیں۔چنانچہ مولانا نے وہاں جانے کا وعدہ کر لیا اور مجھے بھی اپنے ساتھ جانے کے لیے کہا۔اس وقت دن کے تین بجے کے قریب ایک ٹرین لاہور سے دہلی کیلئے روانہ ہوتی تھی جو پانچ بجے کے پس وپیش فیروز پور پہنچتی تھی ہم اس ٹرین پر سوار ہوئے اور تقریباً نو بجے بھٹنڈہ ریلوے اسٹیشن پر اترے۔بھٹنڈہ سے چوتھا ریلوے اسٹیشن رام پورہ پھول تھا جو انبالہ بھٹنڈہ ریلوے لائن میں واقع تھا۔رات کے دس بجے ہم بھٹنڈے سے انبالہ جانے والی ٹرین پر سوار ہوئے اور سوا گیارہ بجے رام پورہ پھول پہنچے۔

رام پورہ اور پھول الگ الگ دو قصبے ہیں جو ایک دوسرے سے متصل ہیں جس زمانے کی میں بات کر رہا ہوں اس زمانے میں رام پورہ ریاست پٹیالہ میں تھا اور پھول ریاست نابھہ میں۔دونوں قصبے اس طرح باہم ملے ہوئے اور ایک دوسرے سے قریب تر تھے کہ ایک قصبے کے مکان کی دیوار ریاست پٹیالہ کی حد میں ہے تو چولہا ریاست نابھہ کی حد میں۔اس قرب واتصال کی وجہ سے دونوں قصبے الگ الگ ناموں کے باوجود صوتی اعتبار سے ایک ہی مقام کی آہنگ اختیار کر گئے تھے۔یعنی''رام پورہ پھول''

ہم ریلوے اسٹیشن پر اترے تو میزبان وہاں موجود تھا۔اس کے ساتھ ایک اور شخص تھا۔وہ ہمیں نہایت اعزاز کے ساتھ مہمان خانے میں لے گئے جو دوسری منزل میں تین چار کمروں پر مشتمل تھا۔

سونے کے کمرے کے ساتھ اٹیچڈ باتھ اور پانی کا نلکا تھا۔نماز کے لیے الگ کمرے میں نیا کپڑا بچھایا گیا تھا۔سکھ میزبان کے بقول نماز روزے کے پابند مسلمان کے گھر میں ہمارا کھانا تیار کیا گیا تھا۔مٹھائی بھی مسلمان سے بنوائی گئی تھی۔

کھانا کھا چکے تو میزبان نے باتیں شروع کر دیں اور گزشتہ دور کی کہانی سنانے لگا۔اس نے بتایا کہ ایک میرا بڑا بھائی تھا جو بیمار تھا۔جس کمرے میں ہم اس وقت بیٹھے ہیں اس میں ایک دن وہ لیٹا ہوا تھا۔اس کی بیوی اس کے پاس بیٹھی تھی۔اسے بیماری کا اتنا سخت دورہ پڑا کہ وہ مر گیا۔اس کی بیوی نے اس کی موت کی کسی کو اطلاع نہیں دی چپکے سے ایک شخص کو بلایا' اس سے کاغذ پر لکھوایا کہ میں نے اتنی زمین اپنی بیوی کو دی اور پھر اس کاغذ پر میرے مردہ بھائی کا انگوٹھا لگوایا۔بعدازاں اس شخص کو گھر سے نکال کر بیوی نے رونا پیٹنا شروع کر دیا......!

وہ شخص ہمیں یہ باتیں بتا رہا تھا اور ساتھ ساتھ باقاعدہ جگہ کی نشان دہی کر رہا تھا کہ یہاں میرا بھائی مرا تھا۔یہاں اس کی لاش پڑی تھی اور یہاں اس کا انگوٹھا لگوایا گیا تھا اور یہاں اس کی بیوی بیٹھی تھی۔

تقریباً ڈیڑھ گھنٹہ سکھ میزبان' ہمیں یہ کتھا سناتا رہا اور ساتھ ساتھ موقعہ واردات کی نشان دہی کرتا رہا۔سامنے تھوڑی دور مرگھٹ تھا۔اس نے اشارہ کر کے بتایا کہ یہاں سے اس کی ارتھی اٹھائی گئی اور وہاں اسے جلایا گیا۔

ایک تو گئے جن نکالنے دوسرے جگہ اجنبی' تیسرے پوری نشاندہی کے ساتھ بتانے والا ہر بات کا تعین کر رہا ہے چوتھے گھر غیر مسلم کا...... میں تو سچی بات ہے ڈر گیا۔بار بار جی چاہا کہ اس سے کہوں کہ یا تو آپ یہاں سے تشریف لے جائیے یا یہ رام کہانی بند کیجئے......۔

سنتے سنتے برا حال ہو گیا اور دل دہلنے لگا۔

خدا خدا کر کے وہ اٹھا تو معین الدین رحمہ اللہ سے میں نے کہا: مجھے سخت پیشاب لگ رہا ہے۔حضرت نے نہایت آرام سے فرمایا: غسل خانہ ساتھ ہی تو ہے اٹھو اور پیشاب کر لو۔

عرض کیا: میرا سارا جسم مارے ڈر کے کانپ رہا ہے......موت سامنے کھڑی صاف نظر آ رہی ہے......اگر یہی حالت رہی تو میں تھوڑی دیر تک مر جاؤں گا۔......مجھے اٹھا کر اور ہاتھ سے پکڑ کر پیشاب کرنے والی جگہ پر بٹھاؤ۔

وہ مجھ بے حال کا مذاق اڑاتے ہوئے اٹھے اور پیشاب کرایا......اب اندھے کی طرح مجھے بازوؤں سے پکڑ کر چارپائی پر بٹھانے لگے تو میں نے کہا میں تو اکیلا نہیں لیٹوں گا۔آپ کے ساتھ ہی لیٹوں گا۔چنانچہ میں ان کے ساتھ ہی لیٹا اور دو تین گھنٹوں کی جو رات رہ گئی تھی وہ جن بھوتوں کے تصور میں کٹی۔ایسے لگ رہا تھا جیسے سامنے جن ناچ رہا ہے اور ادھر بھوت دوڑا آ رہا ہے۔

صبح ہوئی تو ناشتہ آ گیا اور میزبان نے ہمیں پھر تسلی کرائی کہ ناشتہ مسلمانوں کے گھر سے تیار کرایا گیا ہے۔

اب ہم نے مہمان خانے کی بالکونی پر کھڑے ہو کر دیکھا تو نیچے دور تک پھیلے ہوئے دالان میں کتنے ہی کچے مکان اور جھونپڑیاں سی تھیں۔میزبان نے بتایا کہ یہ اس کے مزارعوں کے گھر ہیں۔نو بجے کے قریب وہ بیوی کا جن نکالنے کیلئے' ہمیں اپنے گھر لے گیا۔آئیے اب دیکھتے ہیں کہ معین الدین رحمہ اللہ جن کیسے نکالتے ہیں؟

مہمان خانے سے چند قدم کے فاصلے پر ہم میزبان کے مکان پر تھے۔ایک صاف ستھرے کمرے میں چارپائی پر وہ خاتون لیٹی ہوئی تھی۔تین کرسیاں رکھی گئی تھیں۔ایک پر خاتون کا شوہر بیٹھ گیا اور دو پر ہم بیٹھ گئے معین الدین رحمہ اللہ نے اس کے شوہر سے کہا: بی بی پر بڑی سی چادر ڈال دو......چادر ڈال دی گئی تو انہوں نے کچھ پڑھنا شروع کیا۔اتنے میں بھاری بھرکم سی آواز خاتون کے حلق سے بلند ہوئی۔اس کا مطلب یہ تھا کہ جن حاضر ہو گیا ہے۔خاتون کے پاؤں سے گھبراہٹ کی وجہ سے چادر سرک گئی۔مولانا نے اس کے شوہر سے کہا: بی بی کے پاؤں پر چادر ڈال دو۔

یہ آج سے 67,68 برس پہلے (اکتوبر 1945ء) کی بات ہے۔مولانا معین الدین رحمہ اللہ اور جن کا جو مکالمہ مجھے یاد ہے وہ عرض کرتا

ہوں۔خاتون کی آواز عجیب طرح کی ہوگئی تھی اور وہ دراصل جن کی آواز تھی۔دونوں کے درمیان مکالمہ پنجابی میں ہوا تھا۔میں اس کا اردو ترجمہ کر رہا ہوں۔

**پنجابی جن کے ساتھ مکالمہ:۔** مولانا:تمہارا نام کیا ہے؟۔جن:نور محمد۔

مولانا: کہاں کے رہنے والے ہو؟۔جن:ضلع حصار کا۔

مولانا:اس بے چاری عورت ذات کو کیوں پریشان کرتے ہو؟۔جن:اس نے میرا نقصان کیا ہے۔

مولانا: کیا نقصان کیا ہے؟۔جن: میں ایک درخت کے سائے میں بیٹھا روٹی پکا رہا تھا۔یہ وہاں سے گزری‘ میرے آٹے کو پاؤں کی ٹھوکر ماری اور وہ مٹی میں مل گیا۔

مولانا:اس نے تمہیں روٹی پکاتے اور آٹا لیے بیٹھا دیکھا تھا؟۔جن:نہیں۔

مولانا:تم نے اسے اپنی طرف اور اپنے آٹے کی طرف آتے ہوئے دیکھا تھا؟۔جن: جی ہاں دیکھا تھا۔

مولانا:اس نے تمہیں نہیں دیکھا تھا......اگر تم نے اسے دیکھ لیا تھا تو آٹا اٹھا کر اس کے راستے سے دور کیوں نہیں کیا؟

**دفع جنات کیلئے اذان کا وظیفہ:۔** اس پر وہ خاموش ہوگیا۔اب مولانا نے کھڑے ہوکر دونوں کانوں میں انگلیاں ڈالیں اور اونچی آواز میں اذان دینا شروع کر دی......ادھر اذان کا پہلا کلمہ بلند ہوا اوادھر سے آواز آنے لگی ہائے جل گیا‘ ہائے مر گیا......اس اثناء میں چادر پھر خاتون کے پاؤں سے سرک گئی اور اس کی پنڈلیاں نظر آنے لگیں......مولانا نے اس کے شوہر سے کہا: بی بی کے پاؤں اور ٹانگوں پر اچھی طرح چادر ڈال دو اور اسے ہاتھوں سے دبائے رکھو‘ اترنے نہ دو۔

مولانا: جن سے مخاطب ہوئے اور کہا: تم صحیح صحیح بتاؤ کون ہو؟۔جن: میں آپ کے پڑدادے حافظ محمد کا شاگرد ہوں۔

مولانا:ان کے حلقہ شاگردی میں کہاں رہے؟۔جن:لکھوکے میں۔

مولانا: کیا تم نے میرے پڑدادے سے یہ تعلیم حاصل کی ہے کہ عورتوں کو پریشان کرو؟ یہ تعلیم اسلام کے خلاف ہے میرے پڑدادے نے ہرگز کسی کو یہ تعلیم نہیں دی۔تم اس عورت کو پریشان نہ کرو اور چلے جاؤ۔جن: میں آپ کا احترام کرتا ہوں اور آپ کے حکم سے چلا جاتا ہوں۔

مولانا: کوئی نشانی دے جاؤ۔اس نے مکان کی پختہ دیوار سے ایک اینٹ نیچے گرائی اور بھاری سی آواز میں السلام علیکم کہہ کر چلا گیا۔

کہتے ہیں جن جاتے ہوئے اگر اس طرح کی کوئی نشانی دے جائے تو دوبارہ نہیں آتا۔اب وہ خاتون نڈھال ہوگئی تھی۔اس نے تمام جسم پر اپنے ہاتھوں سے اچھی طرح چادر لپیٹی اور کروٹ لے کر دوسری طرف منہ کر کے لیٹ گئی۔

مولانا نے فرمایا:اب انشاء اللہ بی بی کو یہ شکایت نہیں ہوگی اور ہم اسی دن دوپہر کے وقت بھٹنڈہ آنے والی ٹرین پر سوار ہوئے اور ایک گاؤں میں آ گئے جس کا نام جھنبا تھا۔(گزر گئی گزران ص 151 تا 156)

**ہم مرید وہ ہمارے مرشد:۔** ملک احمد خان بوڑھے آدمی تھے۔دراز قامت اور وجیہہ۔بہت متقی بزرگ تھے۔مولانا داؤد غزنوی رحمہ اللہ کے والد محترم مولانا عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ کے ارادت مند تھے۔جلد ہی مجھ سے مانوس ہوگئے تھے۔میں نے باتوں باتوں میں ان سے پوچھا کہ آپ غزنوی خاندان کے حلقہ ارادت میں کیسے شامل ہوئے اور ان کی کون سی ادا آپ کو پسند آئی؟ اس کا انہوں نے جو جواب دیا وہ انہی کے الفاظ میں عرض کرتا ہوں۔فرق صرف یہ ہے کہ انہوں نے یہ باتیں پنجابی میں بیان کی تھیں‘ میں اردو میں ترجمہ کر رہا ہوں۔

بولے: 1897ء یا 1898ء کی بات ہے میں اٹھارہ سال کی عمر کا تھا کہ گنٹھیا کے موذی مرض میں مبتلاء ہوگیا۔والد نے بہت علاج کرائے مگر آرام نہ آیا۔وہ حضرت امام سید عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ کے عقیدت مند تھے۔انہیں یقین تھا کہ ان کی دعا کو اللہ شرف قبولیت سے نوازتا ہے اور وہ بیمار کیلئے دعا کریں تو اللہ اسے صحت عطا فرماتا ہے۔

اس زمانے میں گھوڑے کے سوا ہمارے گاؤں سے امرتسر جانے کا کوئی ذریعہ نہ تھا شام کے وقت میرے والد نے گٹھڑی کی شکل

میں مجھے گھوڑی پر رکھا اور امرتسر چل پڑے۔

ہم امرتسر مسجد غزنویہ میں پہنچے تو فجر کی جماعت ہو رہی تھی۔ والد نے مجھے گھوڑی کی پیٹھ سے اٹھایا اور مسجد کے صحن میں رکھ دیا۔ گھوڑی باہر باندھی اور خود وضو کر کے جماعت میں شریک ہو گئے جو بزرگ جماعت کرا رہے تھے وہ اس قدر درد و سوز سے قرآن مجید پڑھتے تھے کہ دل ان کی طرف کھنچا جاتا تھا۔ نماز کے بعد اس بزرگ نے میری طرف دیکھا تو پوچھا یہ کون شخص ہے؟ والد نے سلام عرض کرنے بعد تمام صورت حال بیان کی اور نہایت ادب سے دعا کیلئے درخواست کی۔ پاک باز بزرگ نے دعا کیلئے ہاتھ اٹھائے جیسے جیسے وہ دعا مانگ رہے تھے مجھے یوں محسوس ہو رہا تھا کہ جوڑوں کی بندش کھل رہی ہے۔ تین دن اور تین راتیں ہم وہاں رہے۔ ہمارا کھانا ان کے گھر سے آتا تھا۔ گھوڑی کیلئے چارے کا انتظام بھی وہی کرتے تھے۔ تین دن کے بعد میں اللہ کے فضل سے بالکل تندرست تھا۔ گھوڑی پر سوار ہو کر امرتسر سے اپنے گاؤں فیروز وٹواں آیا۔ دعا کرنے والے بزرگ مولانا سید داؤد غزنوی رحمہ اللہ کے صاحب تقویٰ والد مولانا سید عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ تھے جنہیں لوگ امام صاحب کہہ کر پکارتے تھے۔ اس کے بعد اللہ کے بے پایاں فضل اور امام صاحب کی دعا سے جسمانی حالت کے ساتھ ساتھ ہماری روحانی دنیا بھی بدل چکی تھی۔ ہم ان کے مرید اور یہ ہمارے مرشد......! (گزر گئی گزران ص 209 تا 210)

**بزرگوں کی دعا کا نتیجہ:۔** بے شمار بزرگوں سے میں نے دعاؤں کی درخواست کی اور مجھے یقین ہے کہ بارگاہ خداوندی میں ان دعاؤں کو شرف قبول حاصل ہوا' جس کا نتیجہ یہ ہے کہ یہ فقیر اپنے محدود علم کے مطابق تحریری صورت میں خدمت دین میں مصروف ہے اور یہی اس کا اوڑھنا بچھونا اور شب و روز کا مشغلہ ہے۔ (گزر گئی گزران ص 212)

**ننگے سر نماز اچھی عادت نہیں:۔** ننگے سر نماز ہو جاتی ہے لیکن اسے عادت بنا لینا میرے نزدیک اچھی بات نہیں۔ مولانا سید محمد داؤد غزنوی رحمہ اللہ ننگے سر نماز پڑھنے والے کو ڈانٹتے اور اسے سختی سے روکتے تھے۔ آج کل بعض علمائے کرام' خطبائے عظام اور عزیز طلباء کو ہم ننگے سر نماز پڑھتے اور بازاروں میں گھومتے ہوئے دیکھتے ہیں۔ یہ بات علماء کے وقار کے منافی ہے۔ بعض حضرات نماز پڑھتے وقت کپڑا سر سے اتار کر آگے رکھ لیتے ہیں اور ننگے سر نماز پڑھنا شروع کر دیتے ہیں۔ یہ اچھی عادت نہیں۔ (گزر گئی گزران ص 269)

**مولانا اسحٰق بھٹی حفظہ اللہ کا مسلکی تعلق:۔** میرا مسلکی تعلق چونکہ اہل حدیث سے ہے اس لیے میں سب سے پہلے اسی جماعت کا تذکرہ کروں گا اور مختصر الفاظ میں یہ بتاؤں گا کہ اس کے نظم و نسق کیلئے لاہور میں کیا کوششیں ہوئیں اور کس دور میں ہوئیں۔ (گزر گئی گزران ص 276)

**برصغیر کے شہنشاہ خطابت:۔** سید عطاء اللہ شاہ بخاری رحمہ اللہ برصغیر کی دنیائے خطابت کے مشہور خطیب تھے۔ وہ کئی کئی گھنٹے بے تکان تقریر کرتے تھے۔ جو شخص ان کی تقریر سننے کیلئے آ جاتا وہ اس میں مسحور ہو جاتا اور اٹھنے کا نام نہ لیتا۔ (گزر گئی گزران ص 353)

عشاء کی نماز سے تقریباً ڈیڑھ گھنٹے بعد تیس پینتیس آدمیوں کے ساتھ شاہ جی جلسہ گاہ میں داخل ہوئے اور انہیں دیکھتے ہی امیر شریعت زندہ باد۔ مجلس احرار زندہ باد اور نعرہ تکبیر اللہ اکبر کی صدائیں بلند ہونے لگیں۔ شاہ جی نے سٹیج پر کھڑے ہو کر چاروں طرف نگاہ ڈالی اور پھر ایک کرسی پر جو خاص طور سے ان کیلئے رکھی گئی تھی تشریف فرما ہوئے۔

میرے خیال میں رات کے گیارہ بجے کے قریب انہوں نے تقریر کیلئے مائیک سنبھالا اور پھر نعرے گونجنے لگے۔ ہاتھ کے اشارے سے انہوں نے نعروں کا سلسلہ بند کرایا اور ایک ادائے خاص سے دائیں بائیں دیکھ کر مائیک کو ذرا اپنے قریب کیا اور خطبہ مسنونہ کے الفاظ سامعین کے پردہ سماع سے ٹکرانے لگے۔ نہایت دل کش اور پر تاثیر آواز خطبے کے مضمون سے جب آواز کا زیر و بم ہم آہنگ ہوتا تو لوگ جھوم جھوم جاتے پھر جب درود شریف پڑھنا شروع کیا اور ''اللهم صل على محمد وعلى آل محمد'' کے الفاظ ان کے لسان سحر آفریں سے ادا ہوئے تو ایسے لگا کہ نبی آخر الزمان ﷺ کی ذات اقدس سے عقیدت و احترام کے تمام لوازم ان کی ذات اور زبان میں جمع ہو گئے ہیں اس کے بعد جب آیات قرآن کی تلاوت کا آغاز ہوا تو خیال گزرا کہ یہ آیات براہ راست آسمان سے نازل ہو رہی ہیں۔ سبحان اللہ! ان اوصاف کا حامل خطیب اب کہاں پیدا ہوگا۔

برصغیر کے اس شہنشاہ خطابت نے قمری حساب سے 71 برس اور عیسوی حساب سے عمر کی تقریباً 70 منزلیں طے کرنے کے بعد 9 ربیع الاول 1371ھ (21 اگست 1961ء) کو ملتان میں وفات پائی۔ (گزر گئی گزران ص 353 تا 354)

**لکھوی خاندان کا غیبی بابرکت تعویذ:۔** ایک بات جو میں (اسحٰق بھٹی) نے بعض لکھوی اور غیر لکھوی حضرات سے سنی یہ ہے کہ ایک مرتبہ سردیوں کا موسم تھا۔ آدھی رات کے وقت حافظ بارک اللہ لکھوی رحمہ اللہ اپنے گاؤں موضع ''لکھوکے'' میں حسب معمول نماز تہجد کیلئے مسجد میں گئے۔ اندر داخل ہوئے تو اندھیرے میں ایک شخص کو ان کے پاؤں کی ٹھوکر لگی وہ شخص غصے سے اٹھا اور کہا تمہیں دکھائی نہیں دیتا کہ میں یہاں لیٹا ہوا ہوں حافظ صاحب نے نہایت نرمی سے فرمایا معاف کیجئے اندھیرے میں کچھ پتا نہیں چلا۔ وہ شخص اٹھا اور ان کا بازو پکڑ کر کہا: میرے ساتھ باہر چلو۔ وہ انہیں نہر کے کنارے لے گیا جو لکھوکے گاؤں کے قریب ہے بولا وہ سامنے دیکھو کیا ہے؟ حافظ صاحب نے فرمایا یہ جھگیاں سی ہیں جن میں بہت سے عجیب وغریب شکل وشباہت کے لوگ بیٹھے ہیں اس شخص نے کہا یہ جنات ہیں اور میں ان کا سردار ہوں۔ آج کل میں ہم لوگ یہاں سے چلے جائیں گے۔

پھر اس نے حافظ صاحب کو قرآن مجید کی چند آیات اور نبی ﷺ کی بعض احادیث مبارکہ کے کچھ الفاظ بتائے کہ یہ چیزیں لکھ کر اور پڑھ کر آپ اگر ان لوگوں کو دیں گے جنہیں جنات کی شکایت ہو وہ اولاد سے محروم ہوں تو اللہ تعالیٰ انہیں شفا بخشے گا اور ان کی جائز تمنائیں پوری فرمائے گا۔ یہ سلسلہ آپ کی سات پشتوں تک چلے گا۔ چنانچہ میں نے دیکھا کہ ان کے اخلاف میں سے مولانا معین الدین لکھوی کے تعویذات سے اللہ تعالیٰ شفا بخشتا ہے۔ حافظ بارک اللہ لکھوی رحمہ اللہ کے بیٹے حافظ محمد لکھوی تھے ان کے بیٹے مولانا محی الدین عبدالرحمٰن لکھوی تھے ان کے بیٹے مولانا محمد علی لکھوی مدنی اور ان کے فرزندان گرامی ہوئے مولانا محی الدین لکھوی اور مولانا معین الدین لکھوی۔ حافظ بارک اللہ لکھوی کے بعد یہ پانچویں پشت ہوئی۔ چھٹی پشت میں مولانا محی الدین لکھوی اور مولانا معین الدین لکھوی رحمہم اللہ کی اولاد کا سلسلہ چلتا ہے۔ (گزر گئی گزران ص 359 تا 360)

**بغیر اسباب کے غیبی رقم ملنا:۔** ہماری ایک ممانی نہایت نیک خاتون تھیں تہجد گزار اور روزانہ تلاوت قرآن کرنے والی۔ کئی مرتبہ ایسا ہوا کہ انہوں نے نماز پڑھ کر مصلیٰ اٹھایا اور اس کے نیچے سے کچھ پیسے نکلے' جو اس نے اپنے پاس رکھ لیے یا کسی کو دے دیئے۔ اس کی بیٹیوں نے یہ معاملہ خود دیکھا۔ لیکن پھر اس صالحہ خاتون نے ہنسی مذاق میں بعض عورتوں سے اس کا ذکر کر دیا اور کہا کہ معلوم نہیں یہ پیسے کہاں سے آتے ہیں۔ اس کے بعد یہ سلسلہ بند ہو گیا۔ (گزر گئی گزران ص 363)

**صوفی صاحب کی برکت والی رقم:۔** ایک مرتبہ مولانا سید محمد داؤد غزنوی اور مولانا محمد اسماعیل سلفی رحمہم اللہ نے ایک کام کے سلسلے میں مجھے صوفی عبداللہ مرحوم ومغفور کے پاس اوڈاں والا بھیجا۔ صوفی صاحب نے مجھے از راہ کرم دس دس روپے کے دو نوٹ عطا فرمائے۔ میں نے واپس آ کر اس کا ذکر مولانا غزنوی رحمہ اللہ سے کیا تو فرمایا یہ نوٹ آپ خرچ نہ کریں۔ اپنے بکس وغیرہ میں رکھیں۔ جہاں اپنے پیسے رکھتے ہیں۔ انشاء اللہ ان میں اللہ تعالیٰ برکت پیدا فرمائیں گے۔ (گزر گئی گزران ص 363)

**رجال الغیب یا غیبی امداد:۔** عبدالرحمٰن نامی ایک نمبردار کا واقعہ ہے کہ وہ کسی وجہ سے اپنا معاملہ آبیانہ بروقت تحصیل دار کے دفتر جمع نہ کرا سکا۔ وہ گھر سے باہر تھا کہ پولیس اسے گرفتار کر کے تھانے لے گئی کہ رقم جمع کراؤ گے تو رہائی ہو گی۔ وہ حیران کہ میں رقم کیسے جمع کراؤں۔ میں تو تھانے بیٹھا ہوں نہ میرے گھر والوں کو پتا ہے نہ کسی تعلق دار کو۔ اس نے اللہ سے دعا کی کہ تو ہی مجھے نجات دلانے والا ہے۔ اتنے میں اچانک ایک آدمی آیا اور آواز دی عبدالرحمٰن کون ہے؟ اس نے کہا میں ہوں جتنی رقم کی ضرورت تھی اس شخص نے عبدالرحمٰن کو دی اور چلا گیا عبدالرحمٰن کو بالکل معلوم نہیں کہ رقم دینے والا کون ہے اور کہاں سے آیا ہے۔ یہ کیا سلسلہ ہے؟ یہ اللہ ہی جانتا ہے۔ (گزر گئی گزران ص 363)

**گمشدہ لڑکوں کے بارے میں کشفی معلومات:۔** ایک روز مولانا محمد حنیف ندوی رحمہ اللہ کے پاس ان کے رشتے دار آئے جن کا نام اختر علی تھا۔ انہوں نے کہا کہ کئی دن ہوئے میرا بیٹا اپنے ایک دوست کے ساتھ کہیں چلا گیا ہے۔ ہم سخت پریشان ہیں کچھ پتا نہیں کہ وہ

کہاں ہے؟ اور اس کا دوست کہاں ہے؟ اس نے مولانا سے کہا آپ دعا کریں وہ لڑکے خیریت سے گھر آ جائیں۔ مولانا نے اس کی بات سنی وضو کیا اور قرآن مجید پکڑا۔ نہایت خشوع وخضوع سے سورۂ فاتحہ پڑھ کر قرآن مجید کھولا تو سورۃ المؤمنون کی یہ آیت سامنے آئی۔

"واوینهما الی ربوة ذات قرار ومعین"۔ (یعنی ہم نے ان دونوں کو ایک اونچے مقام پر جگہ دی جو ٹھہرنے کے قابل ہے اور وہاں صاف پانی جاری ہے) یہ آیت پڑھ کر مولانا نے فرمایا یہ لڑکے مری گئی ہیں اور بالکل خیریت سے ہیں دو ایک روز میں آجائیں گے۔ چنانچہ وہ لڑکے دوسرے دن آ گئے ......اور وہ واقعی سیر کیلئے مری گئے تھے۔ (گزر گئی گزران ص 364)

ایک مرتبہ ٹیلی فون پر مجھے کسی شخص نے ایسی خبر سنائی جو میرے لیے نہایت تشویش کا باعث تھی یہ شام کا وقت تھا اور اس وقت صحیح صورتحال سے مطلع ہونا بہت مشکل بلکہ ناممکن تھا میں نے فوراً وضو کیا۔ درود شریف اور سورہ فاتحہ پڑھ کر قرآن مجید کھولا مشکل کے وقت عام طور پر انسان کا رجوع پوری طرح اللہ کی طرف ہو جاتا ہے اب سورۂ نور کی یہ آیت میرے سامنے آئی۔

"لاتحسبوه شرا لکم ط بل هوخیر لکم ط لکل امری ء منهم ما اکتسب من الاثم"

(یعنی تم اسے اپنے لیے برا نہ سمجھو بلکہ تمہارے لیے بہتر ہے ان میں سے جس شخص نے جتنا گناہ کیا اتنی ہی سزا پائے گا)

(گزر گئی گزران ص 364 تا 365)

**وفادار کتے کا احترام مالک:۔** کتے کے بارے میں ایک شخص نے بتایا کہ اس نے اپنے کھیت میں ایک کتا رکھا تھا جو اس کا بے حد فرماں بردار تھا۔ ایک دن اسے شبہ پڑا کہ کتا باؤلا ہو گیا ہے۔ اس کو گولی مارنے کی اسے ہمت نہیں پڑی۔ اس نے کتے سے کہا اب تم یہاں سے چلے جاؤ۔ یہ الفاظ کہہ کر اس کی آنکھوں میں بھی آنسو آ گئے اور کتے کی آنکھیں بھی بھیگ گئیں۔ تاہم کتا وہاں سے چل پڑا۔ کتا تھوڑی دور جاتا اور کھڑا ہو کر اس کی طرف پیچھے کی طرف دیکھتا جب تک وہ آنکھوں سے اوجھل نہیں ہو گیا اسے پیچھے جھانک کر دیکھتا رہا۔ (گزر گئی گزران ص 375)

**اسم اعظم، یقین اعظم اور تاثیر اعظم:۔** ہمارے قدیم وطن کوٹ کپورہ میں ہمارے محلے میں ایک شخص عمر دین کی گڑ شکر وغیرہ کی دکان تھی، ہم چند قریب قریب ہم عمر شام کے بعد وہاں آ جاتے اور مونگ پھلیاں' ریوڑیاں وغیرہ کھایا کرتے تھے۔ ہمارے ایک رشتے دار محمد صدیق تھے۔ ان کی ٹانگ پر پھوڑا نکلا جس کی انہیں بہت تکلیف تھی۔ کئی ڈاکٹروں اور حکیموں سے علاج کرایا لیکن آرام نہیں آیا بلکہ تکلیف مزید بڑھ گئی ایک دن ان کی تکلیف دیکھ کر خود مجھے تکلیف ہونے لگی میں نے ان سے کہا: میں اس پھوڑے پر دم کرتا ہوں اگر تم نے یقین کر لیا کہ دم سے ضرور آرام آ جائے گا تو انشاء اللہ پھوڑا ختم ہو جائے گا اس وقت ہمارے دوست محمد زکریا' عبدالشکور اور عبدالقیوم وغیرہ بھی وہاں موجود تھے میں نے بسم اللہ پڑھ کر دم کیا اسے کچھ افاقہ محسوس ہوا دوسرے دن پھر کیا' اللہ نے فضل فرمایا اور تین دن میں پھوڑا بالکل ختم ہو گیا۔ اس کے بعد جب بھی اسے اس قسم کی کوئی تکلیف ہوئی اس نے دم کرایا اور تکلیف رفع ہو گئی اس کا تعلق یقین اور صدق دل سے ہے آرام دینے والا اللہ تعالیٰ ہے۔ (گزر گئی گزران ص 375 تا 376)

**ولی سے بدسلوکی کا انجام:۔** قیام پاکستان سے قبل ایک مرتبہ وہ (حکیم عبدالمجید عتیقی) میاں شیر محمد شرقپوری رحمہ اللہ سے ملاقات کیلئے شرق پور گئے۔ اس وقت وہ نابینا تھے اور ایک شخص ان کے ساتھ تھا۔ کچھ دیر میاں شیر محمد رحمہ اللہ کے پاس رہے۔ پھر لاہور آنے کیلئے اڈے پر پہنچے۔ ان دنوں ٹریفک کا معاملہ موجودہ دور سے بالکل مختلف تھا' کافی دیر کے بعد بس چلتی تھی۔ ایک بس لاہور کیلئے تیار ہوئی تو حکیم صاحب اور ان کے ساتھی کو ڈرائیور نے فرنٹ سیٹ پر بٹھایا اور بس چل پڑی۔ تقریباً آدھا فرلانگ گئی ہوگی کہ بس رکی۔ ڈرائیور نے حکیم صاحب سے کہا آپ یہ سیٹ خالی کر دیں پچھلی سیٹ پر چلے جائیں۔ حکیم صاحب نے پوچھا یہاں کسی بیمار کو بٹھانا ہے؟ جواب دیا نہیں۔ کسی بوڑھے یا عورت کو بٹھانا ہے؟ کہا نہیں۔ بولے: تو پھر مجھے کیوں اٹھایا جا رہا ہے؟ جواب ملا تھانیدار صاحب لاہور جا رہے ہیں' انہیں فرنٹ سیٹ پر بٹھانا ہے۔ حکیم صاحب نے کہا: اگر تھانیدار کو بٹھانا ہے تو میں یہ سیٹ خالی نہیں کروں گا۔ کسی بیمار یا بوڑھے یا عورت کیلئے تو سیٹ چھوڑ دوں گا'

تھانیدار یا کسی اور سرکاری افسر کیلئے نہیں چھوڑوں گا۔اب وہاں عجیب صورت حال پیدا ہوگئی۔اس زمانے میں تھانیدار کا مقابلہ کرنا بہت مشکل تھا۔کافی دیر بس رکی رہی۔سواریاں بھی پریشان ہوگئیں اور انہوں نے حکیم صاحب کی منت سماجت کی کہ آپ پچھلی سیٹ پر آجایئے۔بالآخر حکیم صاحب بس سے اتر پڑے اور کہا کہ میں اس بس پر سوار نہیں ہوں گا۔دوسری بس سے لاہور جاؤں گا۔

بس ابھی روانہ ہوئی تھی کہ اس کا ٹائر پھٹ گیا۔آدھ پون گھنٹے بعد ٹائر بدلا اور بس روانہ ہوئی تو دوسرا ٹائر پھٹ گیا۔اڈے پر جا کر اور ٹائر لایا گیا' وہ بدلا تو چند منٹ میں تیسرا ٹائر پھٹ گیا۔اب خود تھانیدار اور بس کا ڈرائیور حکیم صاحب کے پاس آئے اور عرض گزار ہوئے کہ آپ اس بس پر بیٹھیے اور فرنٹ سیٹ پر تشریف رکھیے۔حکیم صاحب نے کہا: میں اس بس پر نہیں بیٹھوں گا۔اب آپ جایئے کوئی نقصان نہیں ہوگا۔چنانچہ بس بخیریت لاہور پہنچ گئی۔(گزر گئی گزران ص381 تا382)

**حکیم صاحب کا کشف القبور اور ہندو نوجوان:۔** حکیم صاحب نے بتایا کہ تقسیم ملک سے قبل ان کے پاس ایک ہندو نوجوان آیا کرتا تھا۔وہ مذہب اور دھرم وغیرہ کو بالکل نہیں مانتا تھا۔کہا کرتا تھا کہ نہ اللہ ہے' نہ رسول ہے' نہ کوئی میشور ہے' نہ کوئی دیوتا ہے' بس یہ دنیا ہے اس میں اچھا کام کرو تو تاکہ لوگوں کو آرام پہنچے۔کسی کو تکلیف نہ پہنچاؤ۔مرنے کے بعد قصہ ختم۔نہ کوئی جزا ہے' نہ سزا۔مسلمان مردے کو زمین میں دفن کر دیتے ہیں اور ہندو جلا دیتے ہیں۔

حکیم صاحب اسے سمجھانے کی کوشش کرتے کہ اس دنیا میں جو اچھا یا بُرا کام کیا جائے گا' مرنے کے بعد اس کی سزا یا جزا ملے گی۔اللہ بھی موجود ہے اور رسول (علیہم السلام) بھی لوگوں کو راہ راست پر لانے کیلئے اس نے بھیجے مگر وہ اپنی ضد پر قائم تھا۔

ایک دن حکیم صاحب رحمہ اللہ اسے قبرستان میانی صاحب پر لے گئے اور فرمایا کسی ایسی قبر پر بٹھا دو جو تمہارے خیال میں بہت پرانی ہو۔اس نے ان کو ایک قبر پر بٹھا دیا۔حکیم صاحب نے ایک دائرہ کھینچا اور اس سے کہا کہ میں کچھ پڑھوں گا۔تم مضبوطی سے میرے کندھوں پر ہاتھ رکھنا اور دائرے سے باہر نہ نکلنا۔حکیم صاحب نے کچھ پڑھنا شروع کیا تو تھوڑی دیر کے بعد اس نوجوان کے ہاتھ کانپنے لگے۔حکیم صاحب نے اس کے ہاتھوں کو پکڑا اور محسوس کیا کہ وہ کانپ رہا ہے۔اس کے بعد کچھ اور پڑھنا شروع کیا تو اس کی گھبراہٹ میں کچھ کمی ہوئی۔پھر وہ قبرستان سے باہر آگئے۔حکیم صاحب نے اس سے گفتگو کرنے کی کوشش کی لیکن وہ خاموش رہا۔کوئی بات نہیں کی۔اس کے بعد وہ حسب معمول حکیم صاحب کی خدمت میں حاضر ہوتا رہا لیکن اس موضوع پر اس نے ان سے کبھی گفتگو نہیں کی...... میں نے حکیم صاحب سے یہ نہیں پوچھا کہ آپ نے قبر پر کیا پڑھا اور اسے کیا کچھ دکھائی دیا۔انہوں نے بات کی اور میں نے سن لی۔(گزر گئی گزران ص382)

**توجہ ولی کے منکر جنت پر اثرات:۔** مولوی ولی محمد رحمہ اللہ ایک مشہور بزرگ تھے جو سید احمد شہید بریلوی اور مولانا اسماعیل شہید دہلوی رحمہما اللہ کی جماعت مجاہدین سے تعلق رکھتے تھے۔ان کا مسکن ضلع قصور کا ایک گاؤں فتوحی والا تھا۔جو دریائے ستلج کے قریب ہے۔مولوی ولی محمد رحمہ اللہ کی کرامتوں اور قبولیتِ دعا کے بہت سے واقعات مشہور تھے۔میں نے تقسیم ملک سے قبل مولوی ولی محمد کو دیکھا تھا اور ایک دفعہ ان کے گاؤں بھی گیا تھا۔حضرت مولانا محمد عطاء اللہ حنیف بھوجیانی رحمہ اللہ کے صاحب زادۂ گرامی قدر حافظ احمد شاکر نے مرحوم علیم ناصری کے حوالے سے بتایا کہ مولوی ولی محمد مرحوم کے ملنے والے ایک شخص جنت، دوزخ کے وجود کو نہیں مانتے تھے۔ایک دن نماز ظہر کے بعد مولوی ولی محمد انہیں اپنے حجرے میں لے گئے اور دونوں وہاں اس طرح لیٹ گئے کہ ایک کے پاؤں ایک طرف تھے اور دوسرے کے دوسری طرف۔لیکن سر دونوں کے ملے ہوئے تھے۔مولوی صاحب نے ان سے کہا کہ اب تم سو جاؤ میں بھی سو جاتا ہوں۔لیکن ہمارے سر اسی طرح ملے رہنے چاہئیں۔معلوم نہیں نیند کی حالت میں اس شخص نے کیا دیکھا اور اس پر کیا کیفیت طاری ہوئی۔نیند سے بے دار ہونے کے بعد وہ جنت اور دوزخ کے وجود کا قائل ہو چکا تھا۔یہ کیا معاملہ ہے؟ اس کے متعلق کچھ نہیں کہا جاسکتا۔(گزر گئی گزران ص383)

**مرنے کے بعد تلاوت کی آواز:۔** حافظ احمد شاکر راوی ہیں کہ ان کے ایک رشتے دار مولوی عبدالحق تقسیم ملک کے بعد کوٹ رادھا

کشن (ضلع قصور) میں آ بسے تھے۔ انہوں نے حافظ احمد شاکر کو ان کے دادا یعنی مولانا عطاء اللہ حنیف بھوجیانی رحمہ اللہ کے والد محترم میاں صدرالدین حسن مرحوم کے متعلق بتایا کہ وہ روزانہ نماز عصر کے بعد خاص لہجے میں سورۂ الرحمٰن اور سورۂ یٰسین پڑھا کرتے تھے۔ مولوی عبدالحق بیان کرتے ہیں کہ ان کی وفات کے بعد قبرستان کی طرف سے ہمیں عصر کے بعد ان کی آواز میں سورۂ رحمٰن اور سورۂ یٰسین کی تلاوت سنائی دیتی تھی۔ بارہا ایسا ہوا کہ ان کی تلاوت سن کر ہم قبرستان کی طرف چل پڑے۔ جیسے جیسے قبرستان کے قریب ہوتے گئے تلاوت کی آواز آہستہ ہوتی گئی۔ قبرستان میں پہنچے تو آواز آنا بند ہوگئی۔ یہ تجربہ انہوں نے کئی دفعہ کیا۔ (گزر گئی گزران ص,383)

**میاں صدرالدین کی بیعت اصلاح:۔** میاں صدرالدین رحمہ اللہ جن کو ہم نے نہیں دیکھا' موضع بھوجیاں (ضلع امرتسر' مشرقی پنجاب) کے رہنے والے تھے۔ مولانا عطاء اللہ حنیف بھوجیانی رحمہ اللہ کے والد تھے اور مولانا سید محمد داؤد غزنوی رحمہ اللہ کے والد محترم حضرت امام سید عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ کے مرید اور ان سے بیعت تھے۔ ان کی اہلیہ (یعنی مولانا عطاء اللہ حنیف بھوجیانی کی والدہ) بھی حضرت امام سید عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ کے حلقہ ارادت سے تعلق رکھتی تھیں۔

اس واقعہ کے راوی مولوی عبدالحق کو میں نے دیکھا ہے اور ان کے حلقے میں بیٹھا ہوں۔ صالح بزرگ تھے اور اپنے عہد کے پرانے بزرگوں کے واقعات سناتے وقت بعض اوقات ان پر ایک خاص قسم کی جذباتی سی کیفیت طاری ہوجاتی تھی۔ (گزر گئی گزران ص،384)

**اولیاء کے ساتھ کوئی خاص نظام ہے ضرور:۔** ایک اور واقعہ سنیے اس کے راوی بھی محترم المقام حافظ احمد شاکر ہیں۔ ان کے دفتر (اخبار الاعتصام) میں ایک مزدور کام کرتا تھا۔ اس نے ان کو بتایا کہ ایک مرتبہ وہ حج بیت اللہ کیلئے گیا۔ بیت اللہ شریف میں بیٹھا تھا کہ اس نے اللہ کی بارگاہ میں دعا کیلئے ہاتھ اٹھائے۔ وہ دعا کر رہا تھا کہ اسے چند عورتیں نظر آئیں۔ ہماری اس دنیا کی عورتوں سے بالکل الگ قسم کی انتہائی حسین وجمیل۔ اس نے دعا ختم کی تو وہ عورتیں غائب ہوگئیں۔ اب بھی وہ کبھی متوجہ الی اللہ ہوکر دعا کرتا ہے تو وہی صورت حال پیدا ہوجاتی ہے۔ لیکن جب دعا ختم کر کے چہرے پر ہاتھ پھیرتا ہے تو وہ صورت حال ختم ہوجاتی ہے۔

**وضاحت: مولانا اسحٰق بھٹی حفظہ اللہ:۔** کوئی مانے یا نہ مانے' کچھ معاملات ایسے ضرور ہیں جو بعض خاص اوقات میں اللہ کی بعض بندوں پر ظہور پذیر ہوتے ہیں۔ اس قسم کے معاملات کی کیفیات وتفصیلات کا ہمیں علم نہیں۔ (گزر گئی گزران ص384)

**میاں الحمدللہ مستجاب الدعوات بزرگ:۔** ضلع گورداس پور (مشرقی پنجاب) کے کسی گاؤں کے رہنے والے ایک شخص امام الدین تھے ان کے اس نام کا علم بہت کم لوگوں کو ہوگا۔ انہیں میاں الحمدللہ کہا جاتا تھا۔ اس لیے کہ غمی شادی کی ہر بات سن کر وہ ایک خاص لہجے کے ساتھ قدرے بلند آواز میں الحمدللہ کہا کرتے تھے۔ کسی کی وفات کی خبر سنتے تو کہتے الحمدللہ۔ کسی کے ہاں بچے کی ولادت کا بتایا جاتا تو کہتے الحمدللہ۔ بکثرت الحمدللہ کہنے کی وجہ سے ان کا نام ہی الحمدللہ پڑ گیا تھا۔

تقسیم ملک سے قبل وہ ہمارے قدیم وطن کوٹ کپورہ جایا تھے اور لوگ نہایت مسرت سے ان کی باتیں سنا کرتے تھے۔ مجھے بھی ان کی گفتگو سے دلچسپی تھی۔ چھوٹا قد' گھٹا ہوا بدن' سرخی مائل گندمی رنگ' چہرے پر مسکراہٹ' دل میں خشیت الٰہی کا جذبہ صادقہ موجزن' سادہ لباس اور پرخلوص اسباب کلام۔ اپنے عہد کے علماء وصلحاء کا تذکرہ والہانہ انداز سے کرتے اور جن اہل اللہ کی مجلسوں میں بیٹھنے کے انہیں مواقع میسر آئے تھے ان کی باتیں بے حد شوق سے سناتے۔ اس مرد درویش کی دعا اللہ قبول فرماتا تھا۔ وہ مویشیوں کی تجارت کرتے تھے ہمارے شہر سے بارہ تیرہ کلومیٹر کے فاصلے پر ریاست نابھہ میں ایک قصبہ "جیتو منڈی" کے نام سے موسوم تھا۔ وہاں گرمیوں کے دنوں میں مویشیوں کی منڈی لگتی تھی اور لوگ دور دور کے علاقوں سے مویشی خریدنے اور بیچنے کیلئے وہاں آیا کرتے تھے۔ ایک مرتبہ ایک شخص کے ساتھ میاں الحمدللہ بھی وہاں پہنچ گئے۔ انہوں نے سات آٹھ کٹے اور کٹیاں خریدے۔ وہاں سے انہوں نے کوٹ کپورے پہنچنا تھا۔ سخت گرمی میں ان کے مویشی ہانپنے لگے۔ خود ان دونوں کا بھی گرمی سے برا حال ہوگیا۔ وہ ریتیلا علاقہ تھا ان کے ساتھی نے کہا میاں الحمدللہ دعا کرو اللہ تعالیٰ بارش برسائے' ہمیں بھی کچھ آرام میسر ہو اور ہمارے کٹے کٹیوں کی تکلیف بھی رفع ہو۔

میاں الحمدللہ نے کہا جی تو میرا بھی دعا کرنے کو چاہتا ہے لیکن پھر خیال آتا ہے کہ بارش ہوگئی تو یہ جانور ریت میں دھنس جائیں گے اور ان کا چلنا مشکل ہوجائے گا یعنی انہیں اللہ پر یقین تھا کہ بارش کی دعا کی تو بارش ضرور ہوگی۔ لیکن جانوروں کیلئے مشکل پیدا ہوجائے گی۔

ساتھی نے کہا کوئی بات نہیں۔ آپ دعا کریں ان جانوروں کو ہم کسی نہ کسی طرح ہانک کرلے جائیں گے

چنانچہ اس شخص کے بقول میاں الحمدللہ نے دعا کی اور تھوڑی دیر بعد آسمان پر بادل نمودار ہوئے گھٹا چھائی اور بارش ہونے لگی۔ اس کے نتیجے میں واقعتاً جانوروں کیلئے چلنا کچھ مشکل ہوگیا لیکن کسی طرح وہ انہیں کوٹ کپورے لے آئے۔ یہ بات اس شخص نے میاں الحمدللہ کی موجودگی میں سنائی۔ وہ سنارہا تھا اور میاں الحمدللہ مسکرارہے تھے۔ اس واقعہ پر کم وبیش ستر سال گزر چکے ہیں لیکن میں اب بھی انہیں اپنے شہر کی جامع مسجد میں بیٹھے اور مسکراتے ہوئے دیکھ رہا ہوں۔ (گزر گئی گزران ص386)

**قاضی عبدالعلی صاحب رحمہ اللہ کے مجرب وظائف:۔** ہمارے ایک بزرگ قاضی عبدالعلی تھے۔ (گزر گئی گزران ص400)

قاضی عبدالعلی کو بہت سے وظائف یاد تھے۔ ان کے فوائد بھی وہ بتایا کرتے تھے۔ ایک مرتبہ انہوں نے بتایا کہ اول آخر درود شریف پڑھ کران گنت مرتبہ روزانہ ''یاحافظ یاحفیظ یا ناصر یا نصیر یا وکیل یارقیب یااللہ'' پڑھا جائے تو اللہ تعالیٰ رزق کے خزانے اس کیلئے کھول دیتا ہے اور کسی کو احتیاج باقی نہیں رہتی۔ (ص402)

**بکثرت کرامات کا صدور:۔** انیسویں صدی عیسوی کے ساتویں عشرے کے معروف عالم وصالح بزرگ حضرت مولانا غلام رسول (ساکن قلعہ میہاں سنگھ ضلع گوجراں والا) ہیں۔ مولانا ممدوح سے بے شمار کرامات کا صدور ہوا۔ وہ 1291ھ (1874ء) میں فوت ہوئے۔ (گزر گئی گزران ص430)

میں نے اپنی کتاب ''فقہائے ہند'' کی دسویں جلد میں ان کے حالات تفصیل سے بیان کیے ہیں جو کتاب کے ساٹھ صفحات میں پھیلے ہوئے ہیں۔ ان کی بعض کرامات بھی بیان کی ہیں۔ (گزر گئی گزران ص430)

## نام کتاب:۔ برصغیر کے اہل حدیث خدام قرآن
## مصنف:۔ مولانا اسحٰق بھٹی

وضاحت: ''حرف آغاز'' میں مولانا عبدالخالق محمد صادق (کویت) فاضل مدینہ یونیورسٹی علمائے اہلحدیث اور مولانا اسحٰق بھٹی حفظہ اللہ کی علمی خدمات کو سراہتے ہوئے لکھتے ہیں: ''تاریخ اہل حدیث کا زیر نظر حصہ چونکہ علمائے اہل حدیث کی قرآنی خدمات سے متعلق ہے'' (از مرتب اثری حفظہ اللہ)

## قاضی ثناء اللہ پانی پتی نقشبندی رحمہ اللہ کا ذوق تصوف

**ابتدائی حالات:۔** قاضی ثناء اللہ 1145ھ اور 1147ھ (1733ء اور 1735ء) کے درمیانی عرصے میں پانی پت میں پیدا ہوئے۔ نہایت ذہین تھے اور ہر وقت حصول علم کی طرف متوجہ رہتے تھے۔ اس کا اندازہ اس سے کیجئے کہ سات سال کی عمر میں قرآن مجید حفظ کرلیا تھا۔

ابتدائی تعلیم اپنے شہر پانی پت کے اساتذہ سے حاصل کی۔ تقسیم ملک سے پہلے پانی پت صوبہ پنجاب میں شامل تھا۔ اب صوبہ ہریانہ میں شامل ہے۔ قاضی ثناء اللہ صاحب کے زمانے میں اس شہر میں مروجہ علوم کی کتابیں پڑھانے کیلئے جو اہل علم موجود تھے ان سے انہوں نے استفادہ کیا۔ بعد میں حضرت شاہ ولی اللہ صاحب کی خدمت میں دہلی گئے اور ان سے حدیث وفقہ کی تکمیل کی۔ اٹھارہ سال کی عمر میں علوم عقلیہ ونقلیہ کی تحصیل سے فارغ ہوگئے تھے۔

**قاضی ثناء اللہ کی سلسلہ نقشبندیہ میں بیعت:۔** فارغ التحصیل ہونے کے بعد شیخ محمد عابد سنامی رحمہ اللہ کے حلقہ بیعت میں داخل

ہوئے۔ان کی وفات کے بعد مرزا مظہر جان جاناں رحمہ اللہ کے دست حق پرست پر بیعت کرنے کا شرف حاصل کیا۔مرزا صاحب ممدوح' قاضی صاحب پر بے حد شفقت فرماتے تھے اور قاضی صاحب رحمہ اللہ ان کا انتہائی احترام بجالاتے تھے۔(برصغیر کے اہل حدیث خدام قرآن ص113)

**کمالِ مرشد یا مریدِ باکمال:-** اللہ تعالیٰ نے قاضی صاحب رحمہ اللہ کو اوصاف حمیدہ سے متصف فرمایا تھا۔تفسیر' حدیث' فقہ وغیرہ اپنے وقت کے تمام علوم متداولہ پر عمیق نگاہ رکھتے تھے۔ان موضوعات پر انہوں نے عربی اور فارسی میں کتابیں تصنیف کیں' جن سے اصحاب علم فیض یاب ہوئے اور ہورہے ہیں۔وہ حضرت مرزا مظہر جان جاناں رحمہ اللہ کی خدمت میں پہنچے تو مرزا صاحب ممدوح نے ان کے زہد و اتقاء کی بناء پر انھیں ''علم الہدیٰ'' کے لقب سے سرفراز کیا اور حضرت شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی رحمہ اللہ نے ان کے علم و کمال کی وجہ سے انہیں ''بیہقی وقت'' کے خطاب سے نوازا۔شیخ غلام علی شاہ رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ میں نے اپنے کانوں سے مرزا مظہر جان جاناں رحمہ اللہ سے سنا' وہ قاضی ثناء اللہ رحمہ اللہ کو اپنے لیے ذریعہ مغفرت ٹھہراتے تھے۔ان کے فارسی الفاظ یہ ہیں: می فرمودند اگر خدائے تعالیٰ بروز قیامت از بندہ پر سید کہ بہ درگاہ ما چہ تحفہ آوردی؟ عرض کنم ثناء اللہ پانی پتی را۔(بحوالہ مقامات مظہری)

یعنی اگر اللہ تعالیٰ نے قیامت کے روز مجھ سے پوچھا کہ ہمارے دربار میں کیا تحفہ لائے ہو؟ تو عرض کروں گا ثناء اللہ پانی پتی کو لایا ہوں۔
(برصغیر کے اہل حدیث خدام قرآن ص113 تا 114)

**تفسیر کا انتساب مرشد کے نام:-** قاضی ثناء اللہ پانی پتی رحمہ اللہ نے مختلف موضوعات پر کتابیں تصنیف کیں۔جن میں ان کی تفسیر قرآن بھی شامل ہے۔یہ تفسیر عربی زبان میں ہے اور دس ضخیم جلدوں پر مشتمل ہے۔اس کا نام ''تفسیر مظہری'' ہے جو انہوں نے اپنے استاذ و مرشد مرزا مظہر جان جاناں رحمہ اللہ کی طرف منسوب فرمائی ہے۔(برصغیر کے اہل حدیث خدام قرآن ص115)

## مولانا عبدالحق مالیر کوٹلوی رحمہ اللہ کی سندِ تصوف

مولانا ابو منظور محمد مظہر الحق عرف عبدالحق 24 شعبان 1283ھ (یکم جنوری 1867ء) کو جمعے کے روز مالیر کوٹلہ (مشرقی پنجاب) میں پیدا ہوئے۔تعلیم کا آغاز صوفی عبدالرحیم رحمہ اللہ سے کیا۔بعد ازاں مولانا اشرف الدین فیروز پوری سے استفادہ کیا۔حضرت الامام سید عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ کے حلقہ شاگردی میں بھی رہے۔1305ھ (1888ء) میں حضرت میاں سید نذیر حسین دہلوی رحمہ اللہ سے سند حدیث لی۔1307ھ (1890ء) میں مولانا محی الدین عبدالرحمٰن لکھوی رحمہ اللہ کے دست مبارک پر بیعت کی۔1309ھ (1892ء) میں حضرت حافظ محمد لکھوی رحمہ اللہ سے قرآن و حدیث اور تصوف کی سند سے مفتخر ہوئے۔1310ھ میں ریاست پٹیالہ کے شہر سرہند کا عزم کیا اور وہاں سندھی والی مسجد میں فریضۂ خطابت انجام دینے لگے۔ان کے تین بیٹے اور ایک بیٹی۔بیٹوں کے نام علی الترتیب محمد حسن' منظور الحق اور محمد مظہر الاسلام تھے۔بیٹی کا نام ام الخیرات تھا۔(برصغیر کے اہل حدیث خدام قرآن ص236)

**تعمیل حکم مرشد میں تالیف کتاب:-** (الہامات رحمانی و خرافات قادیانی کا مقابلہ) یہ کتاب مولانا عبدالحق رحمہ اللہ نے اپنے مرشد حضرت مولانا محی الدین عبدالرحمٰن لکھوی کے ایما پر لکھی تھی۔حضرت مولانا لکھوی رحمۃ اللہ علیہ پہلے عالم دین تھے جنھوں نے الہامی ذریعے سے مرزا غلام احمد قادیانی کو کافر و دجال قرار دیا تھا۔(برصغیر کے اہل حدیث خدام قرآن ص237)

## مولانا عبدالرحمٰن عاجز مالیر کوٹلوی اور عظمت مدینہ

گزرا ہوں تپتے ہوئے صحراؤں سے پیدل — آساں نظر آئی رہِ دشوار مدینہ
وہ شوق کا عالم تھا کہ تھا جوش عقیدت — پلکوں سے چنے میں نے خس و خار مدینہ

وہ کتنا حسین کتنا دلآویز سماں تھا — جس دم نظر آنے لگے آثار مدینہ
دل ڈوب گیا' کیف میں بہنے لگے آنسو — جب سامنے آئے در و دیوار مدینہ

(برصغیر کے اہل حدیث خدام قرآن ص254)

**مولانا عبدالرحیم پشاوری اور مکتوبات امام ربانی:۔** مولانا عبدالرحیم نے ابتدائی تعلیم اپنے والد مولوی محمد نعیم سے حاصل کی اور مولوی صدر الدین' قاضی عبدالمجید اور مولوی غلام رسول رحمہم اللہ سے بھی حصول علم کیا۔ حدیث کی کتابیں مولانا داؤد سے پڑھیں۔ اخبار ''وکیل'' کے سب ایڈیٹر مقرر رہوئے۔ 1912ء میں لاہور تشریف لائے اور اخبار ''زمیندار'' میں مترجم کی حیثیت سے مولانا ظفر علی خاں کے ساتھ کام کرنے کا موقع ملا۔ (برصغیر کے اہل حدیث خدام قرآن ص270)

مکتوبات امام ربانی (ترجمہ وتشریح مکتوبات حضرت مجدد الف ثانی مع سوانح حضرت مجدد) (برصغیر کے اہل حدیث خدام قرآن ص273)

**عبدالعلی صادق پوری کی سلسلہ نقشبندیہ میں بیعت:۔** عبدالعلی صادق پوری کی خدمت قرآن کا طریقہ ملاحظہ ہو:

یہ ارادۃ اللہ صادق پوری کے بیٹے تھے۔ بنگال کے نواب مظفر جنگ کے عہد نظامت میں پٹنہ میں جج کے عہدے پر فائز تھے۔ زاہدانہ' فقیرانہ اور فیاضانہ طبیعت رکھتے تھے۔ نواب نے ان کو اعزازی خلعت اور بہت سے انعامات بخشے لیکن انہوں نے مسکینوں اور محتاجوں میں تقسیم کر دیئے' خود اپنے ہاتھ سے قرآن مجید لکھ کر گزر اوقات کرتے تھے۔ سید احمد شہید رحمہ اللہ جب پٹنہ میں تشریف لائے تھے تو دوسرے لوگوں کے ساتھ عبدالعلی صاحب نے بھی ان کے ہاتھ پر بیعت کی تھی۔ صادق پور کے قائدین کے نام سید صاحب کے مکتوبات میں ان کے نام بھی ایک مکتوب تھا۔ 1245ھ (30-1829ء) میں تقریباً ایک سو سال کی عمر میں رحلت فرما ہوئے۔

(برصغیر کے اہل حدیث خدام قرآن ص341 بحوالہ ہندوستان میں وہابی تحریک ص۳۷۲،۳۷۳)

## حضرت شاہ عین الحق پھلواروی رحمہ اللہ کا احترام تصوف

حضرت شاہ عین الحق پھلواری رحمہ اللہ کے متعلق مختلف اہل علم سے مختلف باتیں سنی ہیں۔ وہ پھلواری (صوبہ بہار، ہندوستان) کی خانقاہ مجیبیہ کے سجادہ نشین تھے۔ انھوں نے مسلک اہل حدیث اختیار کر لیا تھا۔ حضرت شاہ سلیمان پھلواری رحمہ اللہ کے برادر نسبتی اور شاہ محمد جعفر پھلواری کے حقیقی ماموں تھے۔ (برصغیر کے اہل حدیث خدام قرآن ص۴۰۹)

ارباب تصوف کا احترام اب بھی اسی طرح کرتے جس طرح وہ دوران سجادگی میں کرتے تھے۔ (برصغیر کے اہل حدیث خدام قرآن ص410)

**مرید کی خبر گیری:۔** شاہ صاحب رحمہ اللہ کا ایک نور باف مرید بیمار رہوا۔ وہ بہت غریب' مگر بے حد دین دار تھا۔ شاہ صاحب نے اس کی عیادت کا ارادہ کیا' مگر مصنوعی اقتدار پسند اصحاب نے سخت مخالفت کی۔ شاہ صاحب چپ ہو گئے۔ دوسرے دن صبح دیکھتے ہیں کہ شاہ صاحب غائب ہیں۔ سارے گھر میں ایک ہنگامہ برپا ہو گیا اور جستجو شروع ہو گئی۔ آخر اسی نور باف کے ہاں اس حال میں ملے کہ وہ غریب دم توڑ رہا تھا اور آپ اس کے سر پر سورۂ یٰسین کی تلاوت فرما رہے تھے۔ (برصغیر کے اہل حدیث خدام قرآن ص410)

**تسبیح کا استعمال فرمانا:۔** استاذ گرامی شاہ عین الحق پھلواروی رحمہ اللہ جید عالم تھے اور کامل طبیب بھی تھے۔ (برصغیر کے اہل حدیث خدام قرآن ص416)
آخری عمر میں تسبیح بھی رکھتے تھے۔ کہتے تھے کہ یہ بدعت بڑی اچھی ہے' کیونکہ جب ہاتھ میں ہو تو کچھ نہ کچھ اللہ کا ذکر ہو ہی جاتا ہے۔
(برصغیر کے اہل حدیث خدام قرآن ص410)

## مولانا غلام محمد رسول قلعوی رحمہ اللہ

ارض پنجاب کے ایک معروف عالم دین مولانا غلام رسول تھے، جو ضلع گوجرانوالہ کے ایک قصبے قلعہ میہاں سنگھ کے رہنے والے تھے۔ 1227ھ (1813ء) میں پیدا ہوئے۔ کئی پشتوں سے یہ خاندان علم وعمل میں ممتاز چلا آرہا تھا۔ مولانا غلام رسول رحمہ اللہ نے اپنے عہد کے متعدد اساتذہ سے اخذ علم کیا۔ ایک دور آیا کہ حضرت مولانا سید عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ سے ان کی ملاقات ہوئی دونوں کو اللہ نے تقویٰ اور روحانیت کی دولت سے بہرہ وافر عطا فرمایا تھا۔ اس بناء پر دونوں میں محبت اور گہرے روابط کا رشتہ قائم ہوگیا۔ دونوں بزرگ اولیاء اللہ تھے۔

دونوں نے باہم مشورہ کر کے علم حدیث پڑھنے کا عزم کیا۔ یہ 1857ء کی جنگ آزادی سے پہلے کی بات ہے۔ اس وقت دہلی میں حضرت میاں سید نذیر حسین دہلوی رحمہ اللہ کی مسند تدریس حدیث آراستہ تھی۔ دونوں بزرگ امرتسر سے دہلی کو روانہ ہوئے۔

امرتسر سے دہلی تک کا سفر آٹھ دن میں طے کیا اور حضرت میاں صاحب رحمہ اللہ سے حدیث کی کتابیں پڑھنا شروع کیں۔ (برصغیر کے اہل حدیث خدام قرآن ص422)

حضرت میاں سید نذیر حسین رحمہ اللہ نے ان کی سند پر لکھا تھا کہ مولوی عبداللہ المعروف غلام رسول رحمہ اللہ نہایت ذہین و بے حد نیک اور بلند اخلاق وعالی کردار شخص ہیں۔ یہ سند ماہ ربیع الثانی 1279ھ (اکتوبر 1862ء) کو تحریر فرمائی گئی۔ یعنی سال تعلیم سے چھ سال بعد اس کا اجراء ہوا۔ اس سے نو دس سال بعد 1288ھ (1872ء) کو انہوں نے حج بیت اللہ کیا۔

## اجابتِ دعا اور کرامات کے چند واقعات

مولانا غلام رسول رحمہ اللہ کا سلسلہ درس بھی جاری تھا بہت سے حضرات نے ان سے حصول علم کیا۔ وہ مستجاب الدعوات بزرگ تھے۔ ان کی باتوں کے اثرات اور قبولیتِ دعا کے حیرت انگیز واقعات ان کے سوانح نگار نے بھی بیان کیے ہیں اور عام لوگوں سے بھی سننے میں آئے ہیں ان بہت سے واقعات میں تین واقعات یہاں درج کیے جاتے ہیں۔

**وعظ ولی کے غیر مسلموں پر اثرات:۔** 1۔ ایک دن مولانا غلام رسول رحمہ اللہ لاہور میں وعظ فرمارہے تھے۔ دو گورے عیسائی، چند سکھ اور ہندو بھی مجلس وعظ میں موجود تھے۔ وعظ میں انہوں نے سورۂ مریم کی چند آیات تلاوت کیں اور حبشہ کے بادشاہ ہرقل کے دربار میں قریش مکہ کی سفارت کا ذکر کیا۔ حضرت جعفر طیار رضی اللہ عنہ نے ہرقل سے جس انداز سے بات کی تھی اس کا ذکر کیا اور کلمہ شہادت کے بارے (میں) بتایا تو ساتھ ہی اس طرح زوردار اور پرکشش آواز میں کلمہ شہادت پڑھا کہ سننے والوں میں ایک تہلکہ بپا ہوگیا اور ہندو، مسلمان، گورے عیسائی اور سکھ شدت تاثر سے تڑپ اٹھے۔ اس وعظ میں جتنے غیر مسلم موجود تھے، سب مسلمان ہوگئے۔ (برصغیر کے اہل حدیث خدام قرآن 424)

**ہندو عورت کا مسلمان ہوجانا:۔** 2۔ لاہور ہی کا واقعہ ہے کہ مولانا ممدوح فجر کی نماز سے فارغ ہوکر وضو کرنے کی جگہ پر بیٹھے تھے کہ ایک سکھ عورت ''واہ گرو، واہ گرو'' کہتی ہوئی وہاں سے گزر رہی تھی۔ مولانا نے فرمایا'' وحدہٗ وحدہٗ '' کہو۔ اس عورت کی زبان پر اسی وقت واہ گرو واہ گرو کی بجائے'' وحدہٗ وحدہٗ '' کے الفاظ جاری ہوگئے۔ اسی طرح کہتی ہوئی گھر آگئی۔ گھر والوں نے اسے بہت سمجھایا بھی اور مارا پیٹا بھی مگر وہ باز نہ آئی اور مسلمان ہوگئی۔ (برصغیر کے اہل حدیث خدام قرآن ص424)

**نگاہ ولی کی تاثیر:۔** 3۔ ایک مرتبہ ضلع گجرات (پنجاب) میں کہیں سفر پر جارہے تھے کہ ایک سکھ ادھر سے آیا اور اس نے ان سے پوچھا'' ڈنگا'' کا راستہ کون سا ہے؟ فرمایا: مجھے ڈنگوں کا راستہ تو آتا نہیں البتہ سیدھوں کا راستہ معلوم ہے۔ اس نے کہا سیدھوں کا ہی بتادو۔ فرمایا سیدھوں کا راستہ ''لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ''۔ ادھر مولانا کی زبان سے یہ کلمہ نکلا اور ادھر سکھ کی زبان سے جاری ہوگیا اور اس نے اسلام قبول کرلیا۔ (برصغیر کے اہل حدیث خدام قرآن ص424)

مولانا غلام رسول (قلعوی رحمہ اللہ) نے کئی کتابیں تصنیف کیں۔ انہوں نے ٹھیک 63 سال عمر پا کر 1291ھ (1874ء) کو جنت الفردوس کی راہ لی۔ (برصغیر کے اہل حدیث خدام قرآن ص425)

**وضاحت:** ہمارے اسلاف و اخلاف پر منکر کرامات اور گستاخان اولیاء کا الزام لگانے والے انصاف کے دن ان باکمال لوگوں کے سامنے کیا جواب دیں گے......!!!(از مرتب اثری)

**مولانا محمد سلیمان روڑوی کی بیعتِ اصلاح:۔** ہندوستان کے صوبہ ہریانہ کے ضلع حصار کی تحصیل سرسہ میں ایک قصبہ روڑی ہے جو کسی زمانے میں ایک عالم دین اور صاحب تقویٰ بزرگ مولانا محمد سلیمان رحمہ اللہ کا مسکن تھا۔ ان کے صاحب زادے مولانا حکیم عبداللہ تھے جو طب کی بہت سی کتابوں کے مصنف تھے۔ مولانا محمد سلیمان رحمہ اللہ نے حضرت حافظ محمد لکھوی رحمہ اللہ سے فیض حاصل کیا تھا اور حضرت الامام سید عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ سے بیعت تھے۔

مولانا محمد عبدہ الفلاح فرماتے ہیں کہ حکیم عبداللہ مرحوم نے ان سے بیان کیا کہ: ''تحصیل سرسہ میں سب سے پہلے میرے والد مولوی محمد سلیمان اہل حدیث ہوئے تھے، جنہوں نے امام عبدالجبار رحمہ اللہ کی بیعت کی اور حافظ محمد لکھوی رحمہ اللہ سے مستفیض ہوئے۔'' مولانا محمد سلیمان کے جو حالات میسر آئے میں نے اپنی کتاب ''قافلۂ حدیث'' میں تحریر کر دیئے ہیں وہ صالحیت و تدین اور علم و عمل کی وجہ سے علاقے میں بڑی شہرت رکھتے تھے۔ ان کے شب و روز کا زیادہ تر حصہ مسجد میں گزرتا تھا۔ کثیر تعداد میں لوگ ان کی خدمت میں حاضری دیتے اور حصول فیض کرتے تھے۔

**مرید باکمال کا طریقہ وعظ:۔** ان (مولانا محمد سلیمان رحمہ اللہ) کا انداز وعظ اور طریق تبلیغ عام واعظین و مبلغین سے مختلف تھا۔ وہ نرم الفاظ میں بات کرتے اور لوگوں کو ان کے ذہنی سانچے کے مطابق دینی مسائل سمجھانے کی کوشش فرماتے تھے۔ ان کا واسطہ زیادہ تر دیہات کے ان پڑھ یا نیم خواندہ لوگوں سے پڑتا تھا۔ چنانچہ وہ انہی کی بولی میں اور انہی کی استعداد فہم کے مطابق ان سے مخاطب ہوتے تھے۔ مشکل بات کر کے انہیں مشکلات میں نہیں ڈالتے تھے۔

وہ مستجاب الدعوات عالم دین تھے اور ان کی زبان میں بے حد اثر تھا۔ لوگ اپنی مشکلات ان سے بیان کرتے اور دعا کی درخواست لے کر آتے، وہ اللہ کے حضور ہاتھ اٹھا کر دعا کرتے اور اللہ ان کی دعا کو شرف قبولیت بخشتا۔ (برصغیر کے اہل حدیث خدام قرآن ص572)

## قاضی محمد سلیمان منصور پوری رحمہ اللہ

**شیخ نقشبندیہ سے عقیدت:۔** قاضی محمد سلیمان سلمان منصور پوری کا مختصر سلسلہ نسب یہ ہے محمد سلیمان بن احمد شاہ بن باقی باللہ بن معزالدین......!

قاضی صاحب کے پڑدادا قاضی معزالدین رحمہ اللہ کا اصل وطن موجودہ جغرافیائی اعتبار سے ہندوستان کے ضلع فرید کوٹ کا ایک گاؤں بڈھیمال تھا۔ وہ حضرت شاہ غلام علی دہلوی رحمہ اللہ کے حلقۂ عقیدت سے تعلق رکھتے تھے۔ شاہ صاحب رحمہ اللہ نے ان کو منصور پور جانے اور اسے مرکز بنا کر اس علاقے میں تبلیغ دین کرنے کا حکم دیا۔ چنانچہ وہاں آ کر وہ تبلیغ میں مشغول ہو گئے۔ ان کے بیٹے قاضی باقی باللہ رحمہ اللہ نے بھی باپ کے ساتھ اللہ کے دین کی نشر و اشاعت کا سلسلہ جاری رکھا۔

تقسیم ہند سے قبل منصور پور، ریاست پٹیالہ میں بھٹنڈا انبالہ ریلوے لائن پر پٹیالہ سے 23 میل کے فاصلے پر تھا۔ قاضی صاحب کے والد قاضی احمد شاہ نہایت صالح اور متدین بزرگ تھے۔ (برصغیر کے اہل حدیث خدام قرآن ص574)

**وضاحت:** شاہ غلام علی رحمہ اللہ سلسلہ نقشبندیہ کے مشہور بزرگ ہیں آپ کو مرزا مظہر جان جاناں رحمہ اللہ سے بیعت

باسمہ تعالیٰ

نحن جعلناها تذكرة ومتاعا للمقوين (القرآن)

ہم نے

اسے ذکر خیر اور ضرورت کا سرمایہ بنایا

# تراجم علمائے حدیث ہند

طبع دوم — ۱۳۹۱ھ

مؤلفہ

حضرت مولانا ابو یحییٰ امام خان صاحب نوشہروی رحمۃ اللہ علیہ

مشتملہ

تراجم خاندان ولی اللہی دہلی و علمائے دہلی و بیرونی

ناشر

مرکزی جمعیۃ طلبہ اہلحدیث مغربی پاکستان

قیمت ۔۔ روپے

---

(جملہ حقوق بحق مرکزی جمعیت طلبہ اہلحدیث مغربی پاکستان محفوظ ہیں)

نام کتاب — تراجم علمائے حدیث ہند

تالیف — ابو یحییٰ امام خان نوشہروی مرحوم

مقدمہ — سید سلیمان ندوی

طبع اول — ۱۳۵۶ھ ، ۱۹۳۸ء

طابع — حافظ عبدالرشید اظہر امینوالوی

ناشر — مرکزی جمعیت طلباء اہلحدیث مغربی پاکستان

قیمت — ۱۰ روپے

کتابت — خادم دفتر کتابت چنیوٹ بازار لائلپور

پروف ریڈنگ

- حافظ عبدالحمید ازہر قصوری
- مولانا محمد امین حکیم

ملنے کا پتہ:

حافظ عبدالرشید اظہر امینوالوی

جامعہ سلفیہ ۔ لائل پور

(نیازی پرنٹنگ پریس لاہور)

تصوف میں خلافت حاصل ہے۔ (از مرتب اثری)

**مولانا ہدایت اللہ نوشہروی رحمہ اللہ کی بیعتِ اصلاح:۔** مولانا ہدایت اللہ ضلع سیالکوٹ کے ایک گاؤں ''نوشہرہ ککے زیاں'' کے رہنے والے تھے' اور ککے زئی برادری سے تعلق رکھتے تھے۔ والد کا نام بسے خاں تھا۔ مولانا کے آباؤ اجداد اپنے گاؤں میں گرم چادریں بننے کا کام کرتے تھے۔ مولانا ممدوح اپنے خاندان کے اولین شخص تھے' جنہوں نے دینی تعلیم حاصل کی اور حصول کیلئے بے حد جدوجہد فرمائی۔ ابتداء میں اپنے گاؤں کے بعض افراد سے چند ابتدائی کتابیں پڑھیں پھر سیالکوٹ آئے اور وہاں کے اہل علم سے مستفید ہوئے۔ بعد ازاں لاہور کا عزم کیا اور بعض حضرات سے اخذ فیض کیا۔

اس وقت دہلی میں حضرت میاں سید نذیر حسین دہلوی رحمہ اللہ کی مسند درس آراستہ تھی۔ لاہور سے پیدل دہلی گئے اور حضرت میاں صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے حلقۂ درس میں شامل ہوئے۔ وہاں تعلیم مکمل کی اور میاں صاحب رحمہ اللہ سے سند حدیث لی۔ یہ 1857ء کی جنگ آزادی سے تھوڑا عرصہ بعد کا واقعہ ہے۔ دہلی ہی میں شریفی خاندان کے اطباء سے طب کی تعلیم حاصل کی۔

دہلی سے واپسی پر امرتسر آئے اور حضرت سید عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کے دست مبارک پر بیعت کی۔ حضرت سید صاحب اور ان کے صاحب زادۂ گرامی قدر حضرت الامام عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ سے خط وکتابت کا سلسلہ جاری رہا۔

(راولپنڈی) کی مسجد اہل حدیث میں خطابت وامامت کا فریضہ بھی انجام دیتے رہے۔ (برصغیر کے اہل حدیث خدام قرآن ص679)

**نام کتاب:۔ تراجم علمائے اہلحدیث.... مصنف:۔ حضرت مولانا ابو یحییٰ امام خان صاحب نوشہروی**

## شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمہ اللہ کا ذوق تصوف

**خاندانی اسلاف کا ذوق تصوف:۔** اس خاندان کے جو بزرگ سب سے پہلے ہندوستان میں وارد ہوئے وہ شیخ شمس الدین مفتی تھے جو غالباً اسلامی حکومت کے آغاز ہی میں یہاں آ گئے۔ رہتک میں قیام فرمایا یہ اس وقت بھی ایک بارونق شہر تھا۔ شیخ ممدوح علوم ظاہری وباطنی دونوں کے حامل اور صاحب کشف بزرگ تھے۔ جیسا کہ شاہ صاحب رحمہ اللہ (حضرت ولی اللہ) اپنے رسالہ ''امداد'' الخ میں فرماتے ہیں۔ (تراجم علمائے اہلحدیث ص۴۰)

شیخ وجیہہ الدین (شاہ ولی اللہ صاحب رحمہ اللہ کے دادا) عالم دین اور صاحب حال ہونے کے ساتھ ایک بہادر سپاہی بھی۔

(تراجم علمائے اہلحدیث ص۴۱)

ان بزرگوار (شیخ وجیہہ الدین مرحوم) کے صاحبزادے سے شاہ عبدالرحیم علیہ الرحمہ تھے۔ جن کے ۶۰ برس کی عمر تک اولاد نہ تھی اور اسی عہد میں آپ کو متعدد بار اولاد کی بشارتیں ہوئیں مگر اہلیہ کا آغاز پیری بھی ہو چکا تھا آخر آپ نے ابوالرضا شیخ محمد صاحب رحمہ اللہ (متوفی ۷ محرم ۱۱۰۱ھ کی صاحبزادی سے عقد کرلیا، اس نیک بخت خاتون کے بطن سے جو مولود مسعود متولد ہوا، شاہ عبدالرحیم صاحب رحمہ اللہ نے ان بشارتوں کی بناء پر ولی اللہ نام رکھا خواجہ قطب الدین بختیار کاکی رحمہ اللہ سے عقیدت کی وجہ سے دوسرا نام قطب الدین رکھا اور مادۂ تاریخ کی مناسبت سے عظیم الدین (تراجم علمائے اہلحدیث ص۴۲)

**بیعتِ اصلاح وخلافت:۔** اپنے والد ماجد مولانا شاہ عبدالرحیم صاحب رحمہ اللہ کے علاوہ شیخ ابوطاہر ممدوح سے شیخ احمد شناوی سے، شیخ احمد قشاشی سے، سید عبدالرحمٰن ادریسی (المشہور مجحوب) سے، شیخ عیسیٰ جعفری مغربی سے، شیخ شمس الدین محمد بن عربی باہلی اور شیخ ابراہیم کردی مدنی سے شیخ حسین شیخ احمد انخلی اور شیخ عبداللہ بن سالم بصری سے رحمہم اللہ ان حضرات سے یہ شرف زمانہ قیام حجاز میں نصیب ہوا اور جب شاہ عبدالرحیم صاحب آپ کی تربیت روحانی پر متوجہ ہوئے تو اس وقت آپ کی عمر کا ۱۵واں سال شروع تھا جب ۱۷ سال کی عمر تک پہنچے تو آپ کے والد علیہ الرحمہ نے آپ کو بیعت وارشاد کی اجازت مرحمت فرما دی اور خود اسی سال میں اللہ تعالیٰ سے جا ملے۔ آپ رحمہ اللہ کی رحلت کے

بعد شاہ ولی اللہ رحمہ اللہ نے ۲۵ سال تک اس مسند علم وارشاد کو مزین فرمایا اور آپ کے سفر آخرت پر آپ کے چاروں بیٹے اس محفل علم وعمل کی زینت کا سبب بنے آخر میں آپ کے پوتے مولانا شاہ محمد اسمٰعیل شہید رحمہ اللہ نے اس بزم کو اپنے خون سے لالہ گوں کر دیا۔(ص ۴۴)

**مثالی خاندان:۔** حضرت والا جاہ السید نواب صدیق حسن خاں علیہ الرحمہ فرماتے ہیں۔

اور اس خاندان کا ہر ایک فرد اپنے اسلاف اور اعمام کی طرح عالم دین صاحب مرتبت حکیم وفقیہہ تھا۔ کیوں نہ ہوتا یہ حضرات علم وعمل میں یکتائے زمانہ ہونے کے ساتھ نسب عالی فاروقی کے بھی تو حامل تھے۔ ولیکن کس قدر افسوس ہے کہ چیرہ دست زمانہ کی شوخی نے اس خاندان کو ایک سرے سے صفحۂ ہستی سے کھوڑ الا ۔"انا للہ وانا الیہ راجعون"۔

اس بیت العلم کے تمام افراد جملہ علوم نقلیہ وعقلیہ میں کامل ہونے کے ساتھ مشائخ وقت بھی تھے حتیٰ کہ ہندوستان بھر میں کوئی ایک گھرانہ بھی اس کا ہم پلہ نہ ہوسکا اور ایک وہ خاندان ہے جو معقولات میں کچھ اس طرح مشہور ہوا کہ عوام بغیر سوچے سمجھے اس پر جھکنے لگے تو کون سی تعجب کی بات ہے"۔(تراجم علمائے اہلحدیث ص ۴۵)

شاہ ولی اللہ صاحب نے نشر حدیث وفہم قرآن کے وہ وہ سامان بہم پہنچائے کہ جن کی بدولت مسلمانوں کے کان قال اللہ وقال الرسول سے حقیقی معنوں میں آشنا ہونے لگے۔ متفقہین (ہند) کا شوروغوغا کم ہونا شروع ہوا علمائے مصنفین نے اپنی تحریروں میں حدیث وتفسیر کو بھی جگہ دینا شروع کی "مدرسہ رحیمیہ دہلی" حدیث کا ادارۂ اولین تھا جس میں نصف صدی تک تو حضرت حجۃ اللہ البالغہ نے حدیث وتوابع حدیث پڑھائے، آپ کے بعد آپ کے جانشین "وخلیفہ بلافصل" مولانا شاہ عبدالعزیز صاحب محدث رحمہ اللہ (حضرت کے فرزند اکبر) نے اسی مدرسہ میں ان علوم کی تجدید کی اور اس وقت مدرسہ کا نام شاہ عبدالعزیز رحمہ اللہ صاحب کا مدرسہ تھا۔(تراجم علمائے اہلحدیث ص ۶۰)

**شاہ صاحب کی تصنیفات:۔** شاہ صاحب رحمہ اللہ کی تصانیف کی تعداد 127 تھی مگر زمانے کی دست بُرد نے پوری طرح محفوظ نہ رہنے دیں کہ بہت سی کتابوں کے تو نام بھی مٹا دیئے اس وقت ان میں سے بقدر ۵۱ ایسی کتابیں ہیں جن سے بقدر نصف کے ملتی ہیں اور باقی ابھی تک نایاب ونادر۔

**تصوف پر علمی خدمات:۔** ۱۔ھوامع شرح حزب البحر (دعائے حزب البحر کی شرح وخصوصیات) ۲۔الدرالثمین فی مبشرات النبی الکریم ۳۔سطحات (عربی) ۴۔ شرح رباعیتین (خواجہ باقی باللہ رحمہ اللہ کی ۲ رباعیوں کی شرح) ۵۔ فیوض الحرمین (حرمین سے واپسی پر الہامات ومبشرات نبوی صلی اللہ علیہ وسلم پر مشتمل کتاب) ۶۔العطیتہ الصمدیہ ۷۔الانفاس المحمدیہ ۸۔لمعات (عربی) ۹۔ھمعات (فارسی) ۱۰۔ الخیر الکثیر (عربی) ۱۱۔تفہیمات ۱۲۔شفاء القلوب (عربی) ۱۳۔زھراوین (عربی) ۱۴۔ عوارف ۱۵۔ القول الجمیل (عربی) ۱۶۔الطاف القدس ۱۷۔تاویل الاحادیث ۱۸۔فیض عام (فارسی) ۱۹۔ مکتوبات المعارف (فارسی) ۲۰۔رسالہ مکتوب مدنی (تراجم علمائے اہلحدیث ص ۶۹، ۷۰)

**شاہ عبدالغنی رحمہ اللہ کی بیعت تصوف:۔** شاہ عبدالغنی رحمہ اللہ کی بیعت محدث ابن حجۃ اللہ شاہ ولی اللہ محدث سن وفات ۱۲۲۷ھ: امیر المؤمنین سید احمد صاحب بریلوی رحمہ اللہ سے آپ بھی بیعت تھے مولانا محمد قاسم نانوتوی رحمہ اللہ نے آپ سے حدیث پڑھی۔(تراجم علمائے اہلحدیث ص ۸۶)

## سیدنا محمد اسمٰعیل شہید ابن شاہ عبدالغنی کا ذوق تصوف

میاں اسمٰعیل رحمہ اللہ اور مولوی عبدالحیٔ رحمہ اللہ نے ایک نوجوان سید کی بیعت کر لی تو تمام شہر سید صاحب رحمہ اللہ کو دیکھنے کے لیے امنڈ آیا کے ان صاحبوں نے جس کو اپنا امام تسلیم کر لیا ہے وہ کیسا انسان ہے۔

مبایعین میں تمام ولی اللہ خاندان بشمول حضرت شاہ عبدالغنی صاحب رحمہ اللہ ومولانا محمد مخصوص اللہ.... یہاں یہ بیان کر دینا ضروری

ہے کہ سید صاحب کا سلسلہ بیعت شاہ عبدالعزیز صاحب رحمہ اللہ سے ہی شروع ہوتا ہے۔

شاہ اسمعیل شہید رحمہ اللہ نے علم تصوف پر ایک نہایت مایہ ناز علمی کتاب ''عبقات'' تحریر فرمائی جسکا مختصر تعارف تراجم اہلحدیث کی زبانی سنئے:

**علم تصوف پر مایہ ناز کتاب ''عبقات''**:۔ عبقات علم تصوف کی کتاب ہے جس میں بہت سے مسائل علم کلام کے بھی آ گئے ہیں خوبی یہ ہے کہ کلام وتصوف کے مسائل کو بدیہات ومسلمات کی روشنی میں کتاب وسنت کے مطابق حل کیا ہے اور نہایت دقت نظر سے ان کو طے کیا گیا ہے۔اس کتاب میں ایک مقدمہ چار اشارہ اور ایک خاتمہ ہے۔

مقدمہ میں ۴ عبقات ہیں عبقہ اولیٰ میں علم کے اسباب وذرائع بتائے۔عبقہ ثانیہ میں یہ بتایا ہے کہ علم نقلی نظریات سے ہے موجودہ حالت میں نظری علم معتد بہ کے اسباب ۳ ہیں تعقل، نقل، کشف ان میں سے ہر ایک میں خلل واقع ہوسکتا ہے لیکن جب خلل سے ہر ایک پاک ہوتو ان میں باہم تناقض نہیں ہوتا۔عبقہ ثالثہ میں اس بات کی تردید ہے کہ نقل مفید یقین نہیں ہوتی فرماتے ہیں

''قد تفوه بعض من لم يرزق الفهم بامر فظيع ان النقل لايفيد العلم القطعي'' (عبقات ۷ ص۶) ترجمہ: ''بعض ایسے لوگوں نے جن کو سمجھ نہیں عطا کی گئی ہے ایک بہت بری بات کہی ہے کہ نقل علم قطعی یقینی کو مفید نہیں۔

عبقہ رابعہ میں یہ دعویٰ کیا ہے کہ الہام سے بھی یقین حاصل ہوتا ہے، مقدمہ کے بعد کتاب کے عنوانات ''اشارہ'' کے لفظ سے شروع ہوتے ہیں پہلے اشارہ میں ۴۳ عبقات ہیں اور ایک خاتمہ آخر میں تنزل وجود حقیقی کے مراتب کا بیان ہے اور فرماتے ہیں:

''قد ظهران مراتب التحقيق ستة التحقيق نفسه بشرط لاوهولا هوت وسماه الامام الرباني لايقين'' (تراجم علمائے اہلحدیث ص۵۴)

ترجمہ: یہ بات ظاہر ہے کہ تحقیق کے ۶ مرتبے ہیں تحقیق نفس بشرط لا اور یہی لاہوت ہے اور اسی کا نام امام ربانی نے لایقین رکھا ہے۔'' (تراجم علمائے اہلحدیث ص۵۴)

اس کے خاتمہ میں صفات کے متعلق بہت مفید بحث ہے۔

دوسرے ''اشارہ'' میں ۲۵ عبقے اور ایک خاتمہ ہے اس میں تجلیات کی بحث علمائے ادیان کے لئے قابل دید ہے.......

چوتھے ''اشارہ'' میں بھی ۱۲ عبقات ہیں، ان میں مراتب کمال نفس کی بحث ہے، اور معرفت قرب النوافل وقرب الفرائض کو ایک خوبی کے ساتھ بیان فرمایا، خاتمہ پر ارشاد ہوا۔

خلاصہ یہ کہ مولانا رحمہ اللہ کی یہ کتاب ان کے کمال دقت نظر اور عقلی ونقلی علوم کے مہارت کاملہ کی شہادت ہے۔(تراجم علمائے اہلحدیث ص۱۱۹)

**شاہ محمد مخصوص اللہ کی بیعت اور ذوق گوشہ نشینی**:۔ شاہ محمد مخصوص اللہ بن شاہ رفیع الدین بن شاہ ولی اللہ رحمہم اللہ متوفی ۱۲۷۳ھ =۱۸۵۷ء: مقدس بزرگ زاہد وعابد شب زندہ دار تدریس وتعلیم کے سوا کوئی مشغلہ نہ تھا اور یہ بزم روشن کی مسجد واقعہ قاضی واڑہ میں منعقد تھی عامل آمین ورفع الیدین تھے۔(تراجم علمائے اہلحدیث ص۱۲۴)

طبیعت زیادہ تر عبادت دوست اور مزاج زہادت پرست واقع ہوئی تھی اس لئے آخر عمر میں سر رشتہ تدریس ہاتھ سے دے کر گوشہ نشینی اختیار کر لی تھی اور ہمیشہ عبادت الٰہی میں مصروف رہتے تھے، آپ کے اوقات اس درجہ مجموع تھے کہ شاید سلف صالحین کے زمرہ میں اولیائے کرام کے اوقات ایسے ہوں گے اور چونکہ آپ کی ساری ہمت عبادت الٰہی اور تقویٰ شعاری میں مصروف تھی۔

امیر المؤمنین سید احمد بریلوی رحمہ اللہ سے بیعت تھے۔ (تراجم علمائے اہلحدیث ص۱۲۵)

شاہ عبدالحیٔ بڈھانوی رحمہ اللہ کی بیعت اصلاح: شاہ عبدالحیٔ شہید بڈھانوی ثانی اثنین سیدنا شاہ محمد اسماعیل شہید متوفی ۸ر شعبان ۱۲۴۳= ۱۸۲۸ء (عدد۱۲)۔شاہ عبدالقادر صاحب رحمہ اللہ اور مولانا عبدالعزیز صاحب رحمہ اللہ سے تکمیل علوم وفقہ وحدیث کی اور شاہ عبدالعزیز صاحب رحمہ اللہ نے خلافت بھی عطا فرمائی۔(تراجم علمائے اہلحدیث ص۱۳۲)

سفر حجاز میں قاضی شوکانی امام محمد بن علی نے آپ کی شہرت علم وفضل سن کر اپنی تمام تصانیف مع سند واجازۂ حدیث از خود پیش کیں۔ سیدنا محمد اسمٰعیل رحمہ اللہ سے باہم محبت اس قسم کی تھی کہ دونوں ساتھ ساتھ پڑھے، ایک ہی امام کے ربقہ بیعت سے مشرف ہوئے دونوں کا مقصد زیست تجدید دین واعلائے کلمۃ اللہ تھا۔

آپ کی بیعت کا ماجرا یہ ہے کہ جب امیر المؤمنین السید احمد رحمہ اللہ دہلی تشریف لائے تو آپ انہیں سیر کیلئے دریا (جمن) کی طرف لے گئے اور اپنے اقتداء میں دو رکعت نماز نفل پڑھادی جس کے کیف سے متاثر ہو کر پھر کسی اور جگہ کے نہ رہے، امام حج بیت اللہ کے لئے گئے، تو آپ بھی ہمراہ تھے، تبلیغ کے لئے سیاحت فرمائی تو آپ ساتھ تھے، جہاد کے لئے نفیر عام ہوا، تو حضرت الامام رحمہ اللہ کے گھوڑے کی ایک رکاب پر سیدنا اسماعیل شہید کا ہاتھ تھا۔ تو دوسری رکاب سیدنا عبدالحیٔ پکڑے تھے۔ (تراجم علمائے اہلحدیث ص ۱۳۳)

## شیخ الکل مولانا نذیر حسین دہلوی رحمہ اللہ کا ذوق تصوف

**متصوفین علماء سے کسب علم:** (شیخ الکل میاں نذیر حسین کی) تشنگی علم بڑھنے لگی مگر گھر سے نکلے بیاس نہ بجھ سکتی تھی اور گھر میں عسرت مسلط تھی جس کی وجہ سے والد سے سفر کی اجازت طلب کرنا بے سود تھا مگر تابہ کہ اپنے ہم عمر طالب علم بشیر الدین عرف مولوی مراد علی سے مل کر ان کے حفظ امانت کا اندازہ کرتے رہے، جب یقین ہو گیا تو ان سے ایک روز قسم لے کر راز کہہ ہی دیا۔ انہیں بجائے خود یہ لگن تھی۔ دونوں نے مشورہ کیا کتابوں کی گٹھڑی بغل میں دبا کر رات کو گھر سے چل نکلے اور صادق پور ملہ نمو ہیہ مولوی شاہ محمد حسین رحمہ اللہ (یہ صاحب مولوی ولایت علی کے خلیفہ تھے) کی درسگاہ میں پہنچے اس وقت صوبہ بہار کا یہی مرکزی مدرسہ تھا۔ یہاں دونوں نے مشکوٰۃ شریف وترجمہ قرآن مجید پڑھا یہ ۱۲۳۷ھ کا واقعہ ہے۔ اور عمر کے ۱۷ویں سال کی روئیداد، صادق پور صرف ۶ مہینے ٹھہرے اسی دوران میں امام الوقت حضرت السید احمد بریلوی رحمہ اللہ کا قافلہ پٹنہ وارد ہوا۔ جمعہ کی نماز پولیس لائن میں ہوئی۔ سیدنا شہید دہلوی رحمہ اللہ نے وعظ کیا یہاں میاں صاحب ان حضرات سے ملتے رہے یہ صحبتیں آخر کار دہلی کی طرف کھینچنے لگیں اس وقت مولانا شاہ عبدالعزیز رحمہ اللہ کہ سید احمد بریلوی رحمہ اللہ کے بھی امام ومرشد تھے۔ بقید حیات موجود تھے۔ جن سے استفادہ کے شوق نے اور بھی بے قرار کر دیا۔ (تراجم علمائے اہلحدیث ص ۱۳۸)

اب ۱۲۴۳ء میں دہلی میں نزول فرمایا۔ حضرت محمد اسحاق (خلیفہ ونواسہ) حضرت شاہ عبدالعزیز رحمہ اللہ کا فیضان علم وعمل جاری تھا۔ مگر اس وقت آپ شامل حلقہ ہونے کی قابلیت نہ رکھتے تھے۔ اس لئے ابتداء دوسرے اساتذہ سے اکتساب کیا۔ (تراجم علمائے اہلحدیث ص ۱۳۸)

**صوفیائے متقدمین کی عزت واحترام:** میاں صاحب مرحوم علمائے متقدمین کی بہت عزت کرتے۔ شیخ محی الدین ابن عربی رحمہ اللہ کا نام ''شیخ اکبر'' اور اکثر ''خاتم الولایۃ المحمدیہ'' کے خطاب کے ساتھ پکارتے اور اس پر علامہ قاضی بشیر الدین قنوجی رحمہ اللہ (استاد جناب السید نواب صدیق حسن خان صاحب رحمہ اللہ والی بھوپال) کہ ابن عربی رحمہ اللہ کے اشد مخالفین میں سے تھے اور ابن عربی رحمہ اللہ کی برتری و بزرگی کے روادار نہ تھے۔ میاں صاحب سے صرف شیخ اکبر رحمہ اللہ پر مناظرہ کرنے کیلئے دہلی تشریف لائے، ۲ ہفتے متواتر گفتگو جاری رہی، مگر میاں صاحب نے شیخ اکبر رحمہ اللہ کا احترام ہاتھ سے نہ دیا، اور آخر کار قاضی صاحب بھی آپ سے متفق ہو گئے۔

اسی طرح علامہ شمس الحق ڈیانوی رحمہ اللہ نے بھی کئی روز شیخ اکبر رحمہ اللہ پر آپ کے ساتھ مناظرہ کیا اور دوران گفتگو میں ''فصوص الحکم'' پیش کرتے رہے۔ میاں صاحب نے پہلے تو اور طریقوں سے سمجھایا مگر جب دیکھا کہ آپ کسی طرح نہیں مانتے تو فرمایا کہ ''فتوحات مکیہ'' شیخ اکبر کی آخری تصنیف ہونے کی وجہ سے ان کی تمام کتابوں کی ناسخ ہے اس پر مولانا شمس الحق صاحب رحمہ اللہ حقیقت کو پا کر خاموش ہو گئے۔ (تراجم علمائے اہلحدیث ص ۱۴۶)

## حفیظ اللہ خان رحمہ اللہ (متوفی ماہ شعبان ۱۳۲۴ھ)

**نسبت اتحادی اور مقبول دعا:** مولد وطن دہلی، ۹ برس کی عمر میں قرآن حفظ کر لیا، آپ کے والد مرحوم گاماں خاں جن کو شاہ عبدالقادر

صاحب رحمہ اللہ سے شرف ارادۃ ونسبت بیعت حاصل تھی، ایک مرتبہ ان کو حضرت کی خدمت میں لے جا کر درخواست کی کہ اس بچے کا قرآن سنیے، شاہ صاحب نے ایک مشکل رکوع کا ارشاد کیا جسے انہوں نے صاف پڑھ دیا، حضرت بہت خوش ہوئے اور تین مرتبہ ان کو سینے سے لگا کر دعا کی، جس کے اثر سے زمانہ کے مشہور واعظ اور عالم باعمل مولوی حفیظ اللہ خاں رحمہ اللہ کے نام سے موسوم ہوئے۔(تراجم علمائے اہلحدیث ص ۱۵۸)

## قاضی ثناء اللہ نقشبندی پانی پتی رحمہ اللہ (متوفی رجب ۱۲۲۵)

**بیہقی وقت کی بیعت اصلاح:۔** کبیر الاولیا شیخ جلال الدین رحمہ اللہ کی ۱۰ ویں پشت سے تھے، ۷ برس کی عمر میں قرآن کریم حفظ کر لیا اور ۱۶ ویں برس میں جملہ علوم (عقلیہ ونقلیہ) پر حاوی ہو گئے، تکمیل حجۃ اللہ شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمہ اللہ سے اور بیعت ولی شاہ محمد عابد سنامی سے کی، ان کے وصال پر حضرت مرزا مظہر جان جاناں رحمہ اللہ کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ جس طرح شاہ عبدالعزیز صاحب رحمہ اللہ محدث (دہلوی) نے آپ کو بیہقی وقت کا خطاب بخشا اسی طرح مرزا صاحب (مظہر جان جاناں رحمہ اللہ نے آپ کو علم الہدی کے خطاب سے سرفراز فرمایا۔(تراجم علمائے اہلحدیث ص ۱۸۸)

**نقشبندی مجددی معارف کی باکمال ہستی:۔** درس وتدریس نے پوری شہرت نہیں پائی مگر تصنیف وتالیف اور حقائق ومعارف مجددیہ کے بیان میں آپ حضرت شاہ ولی اللہ رحمہ اللہ کے تلامذہ میں سب سے فائق ہیں۔(تراجم علمائے اہلحدیث ص ۱۸۹)

''شاہ عبدالعزیز صاحب رحمہ اللہ آپ کو''بیہقی وقت'' اور آپ کے پیر حضرت مرزا جانجاناں رحمہ اللہ آپ کو''علم الہدی'' فرماتے تھے، اور شاہ ولی اللہ رحمہ اللہ کی مجتہدانہ شان اگر آپ کے کسی شاگرد میں نمایاں ہے تو وہ صرف آپ کی ذات گرامی ہے۔(ص ۱۸۹)

یوں تو آپ رحمہ اللہ کی بہت سی تصانیف ہیں مگر''تفسیر مظہری'' عربی دنیا میں ایک بہترین تصنیف ہے۔ جس کی خوبی کا اندازہ تمام متقدمین ومتاخرین کی مطول ومختصر تفسیر کے مطالعہ کے بعد آپ کی خاص کتاب دیکھنے سے کیا جا سکتا ہے۔(تراجم علمائے اہلحدیث ص ۱۸۹)

تذکروں میں آپ سے استفادہ کرنیوالوں کا پتہ نہیں چلتا صرف آپ کے پیر بھائی حضرت شاہ نعیم اللہ بہرائچی آپ کو بجائے اپنے پیرومرشد حضرت مرزا صاحب رحمہ اللہ کے سمجھتے تھے، مگر آپ اس سے راضی نہ تھے بلکہ خود کو''کمترین مستفیداں شما خود می دانند'' ایک مکتوب میں تحریر فرمایا ہے۔(تراجم علمائے اہلحدیث ص ۱۹۳)

**شاہ عبدالجلیل شہید کی خلافت:۔** علی گڑھ میں مولانا شاہ عبدالجلیل شہید علیہ الرحمۃ اکابر علماء سے تھے، علوم ظاہر کے ساتھ فیوض باطن سے بھی متمتع تھے، معقولات میں مولانا بزرگ علی مارہروی رحمہ اللہ کے شاگرد اور حدیث وفقہ میں مولانا شاہ محمد اسحاق صاحب دہلوی رحمہ اللہ سے مستفیض ہوئے۔ خلافت حضرت السید احمد بریلوی رحمہ اللہ نے عطا فرمائی جامع مسجد علی گڑھ کی امامت تفویض تھی۔(تراجم علمائے اہلحدیث ص ۲۰۰)

**علمائے دیوبند کو تدریس حدیث کی بشارت:۔** مولوی سید احمد حسن قنوجی رحمہ اللہ سے صرف ونحو وفقہ کی ابتدائی کتابیں پڑھیں اور تکمیل مولوی فیض الحسن سہارنپوری سے کی جو اس وقت سرسید مرحوم کے دفتر میں ملازم تھے، حدیث کا شوق تھا، مگر والدہ مانع سفر تھیں، اس لئے یہ آرزو چندے دل ہی میں رہی کہ مولانا محمد قاسم مرحوم نانوتوی (جو اس وقت مطبع احمدی میرٹھ میں متعین تھے) نے خواب میں رسالت مآب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو یہ فرماتے سنا کہ''قاسم علی گڑھ جاؤ اور ہمارے دوست عبدالجلیل رحمہ اللہ کے بیٹے اسمٰعیل کو حدیث پڑھاؤ''

مولانا محمد قاسم صاحب رحمہ اللہ کا خلوص محبت مشہور ہے کہ مدرسہ دیوبند میں ۵۰ روپے مشاہرہ پر ملازم ہیں مگر صرف دس روپے لیتے ہیں اس پر بھی اگر کوئی ملاقاتی آ گیا تو گھڑی سامنے رکھ لی اسی طرح مہینے میں جتنا وقت صرف ہوتا اپنے حساب میں لگا لیتے۔ مولانا علی گڑھ تشریف لائے اور رسول اللہ ﷺ کے دوست عبدالجلیل کے بیٹے کو نو مہینے میں صحاح ستہ کا دور ختم کرا کے واپس چلے گئے اس مدت کی اُجرت بجز نانِ جویں کے کچھ قبول نہ فرمائی۔(تراجم علمائے اہلحدیث ص ۲۰۱)

**محمد یونس خان کی بیعت :۔** بن حاجی فیض احمد خاں بن عبدالرحمٰن خاں بن مراد خاں بن شجاعت خاں بن عمر خاں شیروانی...... جوسٹروانی کا مفرس ہے۔

تاریخ ولادت ماہ ربیع الاول ۱۲۸۳ھ نام یونس خاں لقب خاں صاحب۔ آپ کے ۴ بھائی اور تھے جن میں آپ کے سوا مولوی موسیٰ خان صاحب نے بھی عربی پڑھی......مولوی سید محمد علی مونگیری بہاری رحمہ اللہ ناظم ندوۃ العلماء سے بیعت کی اور آپ نے حدیث پر عمل کی تلقین فرمائی، غرض اس طرح علم وفن کی کتابیں پڑھتے گئے۔ (تراجم علمائے اہلحدیث ص ۲۰۷)

**عبدالتواب غزنوی کے والد کی بیعت :۔** مولد غزنی (موضع گیروگاؤں) سن ولادت ۱۲۸۸ھ آپ کے والد عبدالوہاب مرحوم بھی عبداللہ صاحب غزنوی رحمہ اللہ امرتسری کے اتباع میں سے تھے، جنہیں اپنے مرشد کے ہم عقیدہ ہونے کی پاداش میں غزنی سے ہجرت کرنا پڑی، یہ لوگ اس قافلہ میں آئے جس میں مولوی عبدالجبار مولوی عبدالواحد اور مولوی عبدالرحیم (صاحبزدگان صاحب مرحوم) تشریف لائے تھے۔
(تراجم علمائے اہلحدیث ص ۲۰۹)

## علامہ سید نواب اولاد حسن کی بیعت اور ذوق تصوف

سید اولاد حسن بن نواب سید اولاد علی خاں جنگ بہادر

جن کی وجہ شرف ایک تو وہ سلسلہ نسب عالی ہے جس کی ایک کڑی بواسطہ امام جعفر صادق علیہ السلام ''فخر ولد آدم'' جناب ختمی مآب حضرت الرسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے ملتی ہے......ایک اور سبب مجددہ خلافت واجازت ہے جو آپ (سید اولاد حسن صاحب) کو مجاہد فی سبیل اللہ حضرت السید مولانا ومولی المسلمین الغزاۃ جناب سید احمد صاحب رحمہ اللہ سے عطا ہوا۔ (تراجم اہلحدیث ص ۲۳۰)

مولانا شاہ رفیع الدین رحمہ اللہ سے کتب حدیث وفقہ وتفسیر کو ترتیب متداولہ کے ساتھ پڑھا، مولانا شاہ عبدالعزیز صاحب سے تبرکاً بعض کتب حدیث ووظائف وادعیہ ماثورہ کی سند لی...... تکمیل کے بعد قنوج تشریف لے گئے، امیر المؤمنین سید احمد بریلوی رحمہ اللہ کا غلغلہ چار دانگ عالم میں بلند تھا، آپ کی خدمت میں حاضر ہو کر شرف بیعت سے سرفراز ہوئے۔ (تراجم علمائے اہلحدیث ص ۲۳۱)

''شیخنا المرحوم کی آخری تالیف'' کتاب مقالات الاحسان'' ہے۔ یہ کتاب ترجمہ ہے'' فتوح الغیب'' کا جو کہ سیدنا ومولانا حضرت سید عبدالقادر گیلانی رضی اللہ عنہ کی تالیف ہے۔ (تراجم علمائے اہلحدیث ص ۲۴۹)

**معارف باطنی کے لیے روانگی قنوج :۔** ۱۳۰۵ھ میں حضرت والد محترم نے ریاست کے اندرونی سیاسی تغیرات اور زمانہ کے روز افزوں انقلابات کو پیش نظر رکھ کر اور'' مباش ایمن ازبازی روزگار ''عمل پیرا ہو کر از راہ درویشیہ یہ ارادہ کیا، کہ شہر قنوج میں جو قدیم آبائی وطن ہے، بطور یادگار سلف اور مصالح آئندہ کے لحاظ سے ایک مکان ہم لوگوں کی سکونت کے لئے تعمیر کیا جائے اور ساتھ ہی اس کے ان کی دین پرستی اور معارف نوازی اس کی مقتضی ہوئی کہ جس طرح وہ مجھ کو دنیوی مال ومتاع سے آسودہ حال دیکھتے ہیں اسی طرح وہ معارف باطنی کی دولت لازوال سے بھی میرے جیب ودامن کو مالا مال دیکھیں، اس لئے انھوں نے مجھ کو سفر قنوج کا ایماء کیا اور تعمیر مکان کو میری پسند ومرضی پر محمول کیا، اور سرخیل صوفیائے عصر شیخ وقت حضرت مولانا شاہ فضل رحمٰن گنج مرادآبادی قدس سرہ العزیز کے شرف حضوری اور برکات انفاس سے مستفید ہونے کی طرف توجہ دلائی، چنانچہ تیئسویں ماہ جمادی الاول ۱۳۰۵ء کو دوشنبہ کے دن بھوپال سے روانہ ہو کر چہارشنبہ کے روز میں قنوج پہنچا اور اپنے جد بزرگوار حضرت سید علامہ مولانا اولاد حسن صاحب بخاری رحمہ اللہ خلیفہ حضرت مجدد عصر مولانا سید احمد صاحب بریلوی شہید قدس سرہ کے مزار پرانوار کی زیارت وفاتحہ سے شرف اندوز ہوا، نماز ظہر کے وقت باوجود غایت معذرت بعض مریدان ومعتقدان خاص جدمرحوم کے اصرار سے مجبور ہو کر جد مرحوم کی مسجد قدیم میں مجھ کو امامت کرنی پڑی فراغ نماز کے بعد حضرت جلال ثالث رحمہ اللہ وحضرت بالا پیر اور حضرت حاجی شریف زندنی کی زیارت مزارات وفاتحہ خوانی سے مشرف ہوا۔ (تراجم علمائے اہلحدیث ص ۲۶۸)

**طریقہ نقشبندیہ میں بیعت:۔** پھر وہاں سے چوتھی جمادی الثانی کو گنج مرادآباد روانہ ہوا، جمعہ کے دن مغرب کے وقت وہاں پہنچ کر حضرت مرشدنا و مولانا مولوی فضل رحمٰن صاحب رحمہ اللہ کی خدمت اقدس میں باریاب ہوا، حضرت طہارت گاہ سے برآمد ہوکر حجرہ کی صحنچی میں وضو کر رہے تھے، مجھ کو دیکھ کر فرمایا کہ حضرت عالمگیر رحمہ اللہ اپنے پیر کے پاس تنہا اور پیدل جایا کرتے تھے اور حضرت عمر اور حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہما آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت اقدس میں بہت دور سے پیادہ پا آیا کرتے تھے اس کے بعد مجھ سے فرمایا کہ میں وضو کرتا ہوں تم دیکھتے جاؤ، آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بھی اسی طرح وضو کیا کرتے تھے۔ غرض جب وضو اور نماز سے فارغ ہوئے تو ایک حاضر الوقت صاحب سے میری نسبت فرمایا کہ یہ امیر آدمی ہیں ان کو احمد میاں کے گھر میں ٹھہراؤ، تھوڑی دیر میں جناب احمد میاں صاحب خود آکر مجھ کو اپنے مکان پر لے گئے، رات بھر وہاں قیام رہا، صبح کو نماز فجر کے بعد پھر مجھ کو حضرت کے دیدار فائض الانوار سے مستفیض ہونے کا موقع ملا اور میں نے ان کے دستِ شریعت و طریقت پناہ پر طریقہ نقشبندیہ مجددیہ میں بیعت کی، قریباً نصف ساعت سے زائد حضرت مراقب رہ کر مجھ کو اپنی توجہ اور ہمت باطنی سے مستفید فرماتے رہے، اس کے بعد سر اٹھا کر اپنی زبان فیض ترجمان سے بیتابانہ عشق کے لہجے میں فرمانے لگے، ''اپنے پیا پر تن من واروں جو واروں سو تھوڑا رے'' اس وقت برق و روح کے اتصال اور جذبات اور تجلیات کے باہمی امتزاج سے میرے دل پر جو ایک پرسرور والہانہ وجدانی کیفیت طاری تھی، اس کو لفظوں میں ادا کرنا میرے لئے قطعاً ناممکن ہے۔

لطیفہا کہ بہ لفظ و بیان نمی گنجد — توچوں فرشتہ زغیب آمدی و داگفتی

بہر حال اس کے بعد حضرت بہت سے اشعار فارسی اور اردو اور ہندی کے دلکش انداز اور پرتاثیر لہجہ کے ساتھ ساتھ پڑھتے رہے ان میں سے صرف یہ دو شعر مجھ کو یاد رہ گئے۔

پروانہ نیستم کہ بہ یکدم عدم شوم — شمعم کہ جان گدازم ودم برنیا درم

در کنز وہدایہ نتواں یافت خدارا — بر صفحہ دل بیں کہ کتابے بہ ازیں نیست

(تراجم علمائے اہلحدیث ص ۲۶۸)

**کرامات اولیاء پر تصنیفی خدمت:۔** تاریخ ولادت ٦ جمادی الاخریٰ ۱۲۸۴ھ تاریخی نام ''مظہر الحق'' والد کا اسم گرامی مولانا سید حمید الدین احمد بن سید جلال الدین احمد ہے۔

آپ صاحب تصانیف بھی تھے، ترجمہ شفاء، کرامات الاولیاء، تذکرۃ الاعلیٰ، تحفہ اخیار، مصادر ستہ وغیرہ آپ کی تصنیفات طبع ہوچکی ہیں۔ (تراجم علمائے اہلحدیث ص ۲۸٦)

**مولانا سخاوت علی کی بیعتِ نقشبندیہ:۔** سخاوت علی بن مولانا رعایت علی بن مولانا درویش علی فاروقی قصبہ مٹنڈیا میں جو شہر جونپور سے ١١ میل جنوب میں واقع ہے ۱۲۲٦ھ میں پیدا ہوئے ...... ابتدائی کتابیں مولوی قدرت اللہ ردولوی مرحوم سے پڑھیں ...... جناب سید احمد شہید بریلوی رحمہ اللہ سے بیعت تھی۔

**خواب میں غیبی رہنمائی:۔** بھوپال میں مجدد العصر خاتمۃ المحدثین حضرت والا جاہی نواب صدیق حسن خان صاحب رحمہ اللہ کا بابرکت زمانہ تھا، والیہ بھوپال حضرت علیا جناب نواب شاہجہاں بیگم صاحبہ ریاست کے تمام امور اپنے لائق فخر زماں شوہر کے مشورہ سے سرانجام دیتیں، قاضی القضاۃ مولانا زید العابدین انتقال فرما چکے تھے، حضرت نواب صاحب رحمہ اللہ متلاشی تھے کہ اس تردد میں آپ نے حضرت عبداللہ صاحب غزنوی رحمہ اللہ کو خواب میں دیکھا جو ایک شخص کی طرف اشارہ کر کے فرما رہے کہ ان کو مقرر کردو ان کا نام محمد ہے، بیدار ہوئے تو حلیہ اور نام دونوں محفوظ تھے، اتفاق سے قاضی صاحب بھوپال پہنچے، نواب صاحب سے ملاقات ہوئی۔ دیکھتے ہی فرمایا، بس

یہی صورت ہے، نام پوچھا تو وہی پایا، جس کی اطلاع خواب میں ہوئی تھی عہدہ قضاۃ پیش کیا، یہ ۱۵ جمادی الاخریٰ ۱۲۹۷ھ کا واقعہ ہے۔

(تراجم علمائے اہلحدیث ص ۳۰۶)

**ابوالفیاض عبدالقادر رحمہ اللہ کی بیعت وخلافت:۔** والد کا نام شیخ عبداللہ سن ولادت ۱۲۷۹ھ تعلیم کا ماجرا یہ ہے کہ کتب صرف ونحو اور منطق وغیرہ مولد ہی میں ملا حسام الدین رحمہ اللہ اور مولوی ابوالمکارم محمد علی رحمہ اللہ سے پڑھیں......دہلی سے رخصت ہونے کے بعد خلافت نامہ و اجازت اوراد ووظائف مولوی سید ضیاء النبی (رائے بریلوی) سے حاصل کئے۔ نوراللہ مرقدہ با نوار تام ۱۳۳۱ھ = ۱۹۱۳ء (تراجم علمائے اہلحدیث ص ۳۳۹)

**علمائے دیوبند سے علمی استفادہ:۔** ابتدائی کتب صرف ونحو (اور فارسی) تا شرح جامی اپنے والد ماجد سے پڑھ کر مدرسہ جامع العلوم کان پور میں ۳ سال تک کتب فنون پڑھیں اس وقت یہاں مولانا اشرف علی صاحب تھانوی اور مولوی محمد اسحاق ہردوانی رحمھما اللہ اصحاب مسند تھے جن سے آپ نے استفادہ کیا۔ (تراجم علمائے اہلحدیث ص ۳۴۳)

**مبارک خواب غیبی بشارت:۔** متوفی ۲۱ رصفر ۱۳۳۷ھ = ۲۶ نومبر ۱۹۱۸ء...... میں نے یہ خواب دیکھا کہ ایک مقام میں اژدہام کثیر ہے لوگ بکثرت چلے جارہے ہیں اور مصافحہ کیلئے اس قدر اژدہام ہے، کسی نے کہا سیدنا حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تشریف رکھتے ہیں لوگ آپ سے شرف مصافحہ حاصل کررہے ہیں، میں نے دیکھا کہ ایک شخص اس اژدہام سے باہر نکلا، میں نے پوچھا، کیا تم نے شرف مصافحہ حاصل کرلیا ہے؟ اس نے کہا: ہاں! میں نے کہا: مہربانی سے وہ اپنا ہاتھ مجھے دے دو۔ میں بھی مشرف ہوجاؤں۔ اور برکت حاصل کرلوں۔ اس نے ہمت دلائی اور کہا کہ واسطہ کی کیا ضرورت ہے تم خود ہمت کرکے آگے بڑھو اور اژدہام سے دل میں کچھ بھی ہراس نہ لاؤ۔ بلا واسطہ شرف مصافحہ حاصل کرو، چنانچہ اس کی ہمت دلانے پر آگے بڑھا، اور جناب سیدنا محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے بلا واسطہ مصافحہ اور برکت حاصل کی، اس پر میں نے اس شخص کا جس نے ہمت دلائی تھی، شکریہ ادا کیا، اور مجھے نہایت مسرت حاصل ہوئی، بیدار ہوا تو وہی مسرت وہی سماں دل میں باقی تھا۔

(تراجم علمائے اہلحدیث ص ۳۶۱، بحوالہ اخبار اہلحدیث امرتسر ج ۱۷ ص ۱۶۷ بروایت مولانائے عبدالسلام مرحوم مبارک پور)

## بیعت اصلاح اور نواب صاحب کی سچی توبہ

خلیفۃ امیر المؤمنین الکرام السید احمد رحمۃ اللہ تعالیٰ

ان مردان خدا سے ہیں جن کی گردنیں امام جہاد سید احمد رحمہ اللہ (مجدد ۱۳ ویں صدی) کے ربقہ بیعت سے مزین ہوئیں......سید محمد علی صاحب رحمہ اللہ نے مدراس پہنچ کر وحدانیت کا ڈنکا بجایا۔ قیام گاہ مولوی عبدالرب خلف مولانا عبدالعلی کا مدرسہ تھا۔ وعظ شروع ہوئے، گھر گھر یہی ذکر ہے۔ ہزاروں بندگان خدا نے شرک وبدعت سے تبرا کیا۔ ایک روز نواب محمد خاں عالم خاں تہور جنگ سو مصاحبوں کے جھرمٹ میں تحقیق حالات کیلئے حاضر ہوئے مگر یہاں آکر پہلی ہی نبرد عشق میں پاؤں ایسے زخمی ہوئے کہ گویا۔

''نہ ٹھہرا جائے ہے مجھ سے نہ بھاگا جائے ہے مجھ سے''

شرف بیعت سے مفتخر ہوئے، اب تک ان نواب صاحب کی محفل سرور کا یہ عالم تھا کہ ایک کمرہ صرف آلات موسیقی کیلئے مختص ہے۔ مزامیر کے انواع واقسام اور ارباب موسیقی تعداد کہاں تک ہوگی۔ نواب صاحب (مرحوم) ایسے متاثر ہوئے کہ ان جملہ آلات کو توڑوانا شروع کرا دیا۔ بعض شوقین خریدنے پر مصر ہوئے، مگر آپ نے:۔

ایں خرقہء بے معنی غرق مئے ناب اولیٰ کے مطابق سب کو چکنا چور کرا کے پھنکوا دیا۔

ان نواب صاحب کی والدہ سیدنا عبدالقادر جیلانی رحمہ اللہ کی اولاد سے تھیں اور کچھ عرصہ گزرا کہ انہوں نے رؤیا میں اپنے جد بزرگوار

حضرت شاہ جیلان رحمہم اللہ سے بیعت کی درخواست کی مگر جناب نے اپنی بجائے ایک نوجوان کی طرف اشارہ کر کے فرمایا کہ ان کی بیعت کرنا۔اس رؤیا کے بعد جب بیگم صاحبہ کسی بزرگ کی بیعت کرنا چاہتیں تو کسی حیلہ سے پہلے اسے دیکھ لیتیں مگر وہ شکل نظر نہ آتی۔آخر اسی رؤیا کی بناء پر سید محمد علی صاحب کی دعوت بھی کی گئی۔بیگم صاحبہ نے پردہ سے دیکھا تو وہی شکل پائی جو رؤیا میں دیکھی تھی اور بصد عجز و نیاز بیعت سے مشرف ہوئیں۔(تراجم علمائے اہلحدیث ص ۳۸۶)

**دوران سفر لوگوں کی بیعت:۔** دوران سفر حج بیت اللہ بنارس میں نزول اجلال فرمایا۔کلکتہ کو اپنے قدوم میمنت لزوم سے عزت بخشی اور جہاں بھی قیام فرمایا وعظ کہا اور جہاں بھی وعظ کہا جوق در جوق لوگ بیعت سے مشرف ہوئے۔(تراجم علمائے اہلحدیث ص ۳۸۷)

مولوی سید محمد علی مولوی حیدر علی رام پوری کے بھائی تھے۔سید احمد صاحب رحمہ اللہ کے خلیفہ اور حقیقی بھانجے تھے۔

(تراجم علمائے اہلحدیث ص ۳۸۷)

**سید مفتی بشیر الدین رحمہ اللہ کی نسبتِ بیعت:۔** متوفی ۱۳۰۹ھ =۱۸۹۱ء مولد و منشا شاہجہاں پور محلّہ غلزئی، والد کا نام سید عبداللہ عرف ننھے میاں جو سید عبدالرزاق خلف اکبر حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی رحمہ اللہ کی اولاد سے تھے، نواب سید احمد علی بہادر کے عہد میں رام پور آئے، اور مفتی شرف الدین اور مولوی حیدر علی رحمہما اللہ سے تمام علوم پڑھے نسبت بیعت شاہ مشیر علی خلف سید غلام علی رزاقی سے تھی، صاحب تقویٰ بزرگ تھے، آخر دم تک ریاست رام پور میں مفتی عدالت فوجداری رہے، اور نہایت دیانت سے اس خدمت کو سرانجام دیا، کوچہ فرنگن میں رحلت فرمائی اور سرائے دروازہ کے باہر منا شاہ کے تکیہ میں دفن ہوئے۔

(تراجم علمائے اہلحدیث ص ۳۹۰ بحوالہ تذکرہ کاملان رام پور)

**سید محمد شاہ کی بیعت اور وظائف کی اجازت:۔** سید محمد شاہ بن سید میاں حسن شاہ محدث بن سید شاہ محمد، متوفی ۲۳ر شعبان ۱۳۳۸ھ = مئی ۱۹۲۰ء (جو بروایت مولوی محمد حیات صاحب قصوری عامل بالحدیث تھے)

ساکن محلّہ زینہ عنایت خاں رام پور میں تقریباً ۱۲۵۵ھ میں پیدا ہوئے ابتداء میں اپنے والد سے صرف و نحو اور فارسی کتابیں پڑھیں اور مینا بازار اور ظہوری شیخ احمد علی صاحب سے پڑھیں، فقہ حنفیہ کی کل کتابیں ابتداء سے آخر تک اپنے والد سے پڑھیں، بعض کتب اصول فقہ مولوی عزیز اللہ ولایتی اور بعض اپنے والد سے پڑھیں کتب تفسیر و صحاح ستہ و مشکوٰۃ و حصن حصین اور مؤطا امام مالک بھی والد سے پڑھیں۔ کچھ معقول کا استفادہ مولوی معظم شاہ ولایتی شاگرد مفتی سعد اللہ سے کیا، قصیدہ بردہ، حرز یمانی، اسماء بدریین، حزب البحر اور دیگر وظائف اپنے والد کو سنائے اور اجازت حاصل کی۔

دلائل الخیرات کی اجازت قاضی عبدالسلام بدایونی سے (جو مولوی شمس الاسلام کے والد تھے) پائی، سفر و حضر میں کبھی اپنے والد کی خدمت سے علیحدہ نہ ہوئے، اولاً قادریہ طریقہ میں اپنے والد ہی سے ذکر و شغل سیکھا، اولیاء اللہ کے مزاروں کی زیارت کا شوق غالب ہوا، تو اجمیر، دہلی، گڑھ، گنگوہ، کرنال، لکھنؤ، جون پور، بنگالہ، نارنول، گلبرگہ، دکن وغیرہ جملہ اہل اللہ کے مزارات پر شد رحال کرتے۔

مگر اب تک حدیث نہ پڑھی تھی جیسا کہ آگے مذکور ہے

آخر اسی دوران میں مولوی کرامت علی جونپوری خلیفہ حضرت سید احمد بریلوی رحمہ اللہ کی خدمت میں دو مہینے رہنے کا اتفاق ہوا، اسی اثناء میں خواب دیکھا کہ جامع مسجد دہلی کی سیڑھیوں پر خرما کا درخت ہے جس سے آپ خرمے توڑ رہے ہیں، غیب سے ندا آئی کہ آپ تو سیدہ (فاطمۃ الزہرا رضی اللہ عنہا) کے درخت سے خرمے توڑ رہے ہیں، جس کی تعبیر آپ نے یہ کی کہ جامع مسجد کی سیڑھیوں سے شاہ عبدالعزیز صاحب کا خاندان مراد ہے اور خرمے کے درخت سے میرے والد اسی دن سے شوق حدیث کی تکمیل اور اشاعت کا خیال غالب آ گیا۔

صاحب ''تذکرہ کاملان رامپور'' نے آپ کے اساتذہ حدیث کا ذکر نہیں کیا، مگر معلوم ہوتا ہے کہ اس خواب کے بعد آپ نے حدیث

اپنے والد بزرگوار سید میاں حسن شاہ محدث مرحوم سے پڑھی جو حضرت الصدر الحمید مولانا شاہ محمد اسحاق صاحب دہلوی مہاجر مکی کے شاگرد اور خود عالی پایہ محدث تھے۔ (تراجم علمائے اہلحدیث ص۳۹۲)

**خرم علی بلہوری رحمہ اللہ کی خلافت طریقت:۔** متوفی ۱۲۶۰ھ = ۱۸۴۴ء: بقول صاحب تذکرہ علمائے ہند ''در قلع بدعت و احیائے سنت مے کوشید'' (ص ۵۶)

اس سعادت سے اس حد تک مستفید ہوئے کہ امیر المؤمنین سید احمد صاحب شہید رحمہ اللہ کے خلفاء کے مرتبہ پر فائز ہوئے۔

(تراجم علمائے اہلحدیث ص۳۹۶)

**رجب علی (امروہہ) رحمہ اللہ کی بیعت اصلاح:۔** متوفی ۱۲۷۰ھ = ۱۸۵۴ء ساکن بریلی، ابتداً کتب فروشی کرتے، عامل بالحدیث تھے اور قاضی عوض علی کے مخلص دوست، فرمایا کرتے کہ مریدی میں کیا دھرا ہے؟ جو کتاب وسنت سے ثابت ہے وہی کافی ہے۔ اتفاق سے ایک روز قاضی صاحب کے ہمراہ حضرت شاہ رحمٰن بخش چشتی شاگرد شاہ عبد العزیز صاحب دہلوی رحمہ اللہ کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ آپ نے فرمایا کہ ''مولانا یہاں کیا دھرا ہے خدا کے فضل وکرم سے آپ تو کتاب وسنت پر عامل ہیں'' ندامت سے سر جھکا لیا، آپ نے توجہ فرمائی ایک کیفیت ان پر طاری ہوگئی۔ یہ معلوم ہوتا تھا کہ مکان میں آگ لگ گئی ہے کچھ دیر بعد سنبھلے، استدعائے بیعت کی۔'' اتباع سنت اور رد بدعت میں بے نظیر تھے اور آخر عمر کے حصہ میں استغراق تام حاصل تھا۔ مگر آخر دم تک درس حدیث وقرآن میں مصروف رہے مزار احاطہ درگاہ حضرت شاہ داتا ولی میں ہے۔ (تراجم علمائے اہلحدیث ص۳۹۷)

**مظہر علی کاکوروی رحمہ اللہ کی بیعت وخلافت:۔** متوفی ۴ر جمادی الاولی ۱۲۸۱ھ = ۲۵ نومبر ۱۸۶۴ء قدمائے کاکوروی میں ایک بزرگ عالم وعامل صوفی باصفا نصیر الملۃ والدین مولانا شاہ محمد کاظم قلندر (م ۱۲۲۱ھ) ابن حضرت شاہ محمد کاشف چشتی رحمہ اللہ تھے۔ صاحب ترجمہ مولانا حافظ شاہ مظہر علی بن شیخ غالب علی بن شیخ غلام صفی شاہ محمد کاظم قلندر رحمہ اللہ کے نواسے تھے۔

سن ولادت (تقریباً) ۱۲۱۲ھ حافظ قرآن عالم وفاضل متشرع شافعی المذہب خوش اوقات درویش صفت متوکل اور خوشنویس تھے۔ انہوں نے علوم رسمیہ کی تکمیل مولوی عبد الحق ابن مولوی فضل اللہ نیوتنوی سے کی۔ پھر دہلی جا کر حدیث کی سند مولانا محمد اسحاق مہاجر نواسہ شاہ عبد العزیز محدث دہلوی رحمہما اللہ سے کی۔ بیعت واجازت وخلافت ان کو سید احمد رحمہ اللہ مجاہد رائے بریلوی رحمہ اللہ سے تھی۔ اس قصبہ کے اکثر لوگ نیز اطراف کے ان کے مرید بھی تھے۔ اس جوار سے کسی رئیس نے کچھ زمین مع چند درخت ان کی گزر اوقات کیلئے نذر بھی کی تھی حکیم بخشش علی کاکوروی بھی ان کے مخلص عقیدت مند تھے۔

وفات ان کی بتاریخ ۴ جمادی الاولیٰ روز شنبہ ۱۲۸۱ء مطابق ۲۵ رنومبر ۱۸۶۴ء ہوئی۔ قبرستان تکیہ شریف میں دفن ہوئے۔

(تراجم علمائے اہلحدیث ص۳۹۹)

**فریدالدین خاں کاکوروی رحمہ اللہ کی بیعت اور خواب:۔** متوفی ۱۱رمحرم ۱۳۳۵ھ، ۸رنومبر ۱۹۱۶ء

مولانا حاجی فریدالدین خاں محدث ابن مولوی مسیح الدین خاں بہادر میر منشی گورنر جنرل وسفیر شاہ اودھ بمقام لندن ماہ ربیع الاول روز دوشنبہ ۱۲۵۹ھ میں پیدا ہوئے۔...... کچھ (علم) تبرکاً حضرت مولانا شاہ تقی علی قلندر رحمہ اللہ سے پڑھا۔ پھر مفتی ریاض الدین مغفور کے ساتھ رام پور جا کر مولوی سعد اللہ مرادآبادی اور مولوی حسن شاہ محدث رام پوری رحمہ اللہ سے تحصیل تمام کی اور احادیث کی سند بھی حاصل کی۔ ان کو جناب رسالت مآب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ایک مبشرہ میں اپنا خادم بھی فرمایا تھا چنانچہ یہ خود فرماتے تھے کہ میں نے ایک بار آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو خواب میں دیکھا اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ ہیں آنحضرت ﷺ نے ان سے فرمایا کہ یہ بھی میرا خادم ہے۔

(بغیر اجازت مصنف کوئی صاحب طبع نہ کریں)

مَنْ يُطِعِ الرَّسُوْلَ فَقَدْ اَطَاعَ اللّٰهَ (پ۵ ع۶)

"جس نے رسولؐ کی اطاعت کی اس نے اللہ ہی کی اطاعت کی"

بہ مصطفےٰ برساں خویش را کہ دیں ہمہ اوست
اگر بہ او نرسیدی تمام بولہبی است

# ضربِ حدیث

اس کتاب میں قرآنی آیات کے استدلال سے فتنۂ انکارِ حدیث کا استیصال کرکے، حضور والی بطحا رامین اسرئی حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی حدیث کو وحی، حجت۔ ماخذ دین اور قرآن کی تبیین ثابت کیا گیا ہے

(تالیف)

حکیم مولانا محمد صادق صاحب سیالکوٹی

مصنف کتب کثیرہ

ناشر: مکتبۂ نعمانیہ۔ اُردو بازار۔ گوجرانوالہ

لاہور میں ملنے کا پتہ: نعمانی کتب خانہ اُردو بازار حق سٹریٹ۔ لاہور



نام کتاب:۔ ضرب حدیث

مصنف ________ مولانا محمد صادق سیالکوٹی رحمہ اللہ

اشاعت ________

تعداد ________

قیمت ________

مطبع ________ نعمانی کتب خانہ حق سٹریٹ اردو بازار، لاہور۲

وَمَآ اَرْسَلْنَا مِنْ رَّسُوْلٍ اِلَّا لِيُطَاعَ بِاِذْنِ اللّٰهِ

# سُنّتیں

جو چھوڑ دی گئیں

مؤلف: عبد الملک القاسم

مترجم: یوسف بن اسحاق

نظر ثانی: ابو یحییٰ محمد زکریا زاہد



صبح روشن

پبلشرز اینڈ ڈسٹری بیوٹرز
0321-4275767, 0300-4516709
subheraoshan@yahoo.com



نام کتاب ........ سنتیں جو چھوڑ دی گئیں

مؤلف ........ عبد الملک القاسم

مترجم ........ یوسف بن اسحاق

نظر ثانی ........ ابو یحییٰ محمد زکریا زاہد

اہتمام ........ عبید اللہ

ضخامت ........ 120 صفحات

قیمت ........

پاکستان میں ہماری کتب مندرجہ ذیل اداروں سے مل سکتی ہیں۔

اسلام آباد: المسعود اسلامک بکس 2261356 واہ کینٹ: دار الفکر الاسلامی 0321-5216287
لاہور: دار الایمان 7361428 مکتبہ اسلامیہ 7244973 نعمانی کتب خانہ 7321865 دار الھدی 7242457 دار الاندلس 7230549 مکتبہ قدوسیہ 7330585 مکتبہ سلفیہ 7337184
کتاب سرائے 7320313 اسلامی اکیڈمی 7357587 راولپنڈی: تجلیات حبیبہ کشمیری بازار 5535168
حیدرآباد: مکتبہ دعوت سلفیہ 2607264 شیخوپورہ: دار العلم 03214097670 اوکاڑہ: 0321-4218084
فیصل آباد: مکتبہ اسلامیہ امین پور بازار 631204 کراچی: مکتبہ نور حرم 4965724 دی بک ڈسٹری بیوٹرز 7787137
مکتبہ دار القرآن 2211998 پشاور: معراج کتب خانہ 214720

پبلشرز اینڈ ڈسٹری بیوٹرز
0321-4275767, 0300-4516709
subheraoshan@yahoo.com

صبح روشن

بخاری شریف قریب قریب ان کو حفظ تھی۔ حافظہ بہت قوی تھا...... بیعت ان کو حضرت مولانا شاہ تراب علی قلندر قدس سرہ سے تھی۔ ثروت ظاہری کا یہ حال تھا کہ ننہال و دادھیال میں سب لوگ امیر کبیر تھے مگر یہ اپنے مشغلہ علمی میں مصروف رہے۔ (تراجم علمائے اہلحدیث ص ۴۰۱)

**سید ابوالحسن (علی) بن سید عبدالحیٔ ناظم ندوۃ العلماء:۔** علی نام ابوالحسن کنیت والد کا نام سید عبدالحیٔ (مولانا حکیم سید عبدالحیٔ صاحب ندوۃ العلماء و مصنف تصانیف کثیرہ) راقم کے نانا حضرت شاہ سید ضیاء النبی صاحب رحمہ اللہ تھے جو مولانا محمد ابراہیم صاحب آروی مرحوم اور دوسرے مشاہیر کے شیخ طریقت اور اپنے زمانہ کے مشہور بزرگ و مرشد تھے۔ (تراجم علمائے اہلحدیث ص ۴۱۸)

**رسالہ دربیان سلاسل خانوادہ نقشبندیہ:** (ناظم مدرسہ ندوۃ العلماء لکھنؤ)

سید عبدالحیٔ بن فخر الدین بن عبدالعلی بن علی محمد اکبر شاہ بن محمد شاہ تا بہ آخر (سادات حسنی و حسینی) متوفی ۱۵/ جمادی الاخریٰ ۱۳۴۱ھ ۲/ فروری ۱۹۲۳ء (تراجم علمائے اہلحدیث ص ۴۱۹)

یہ رسالہ میری نظر سے نہیں گزرا میرے ماموں مولوی سید ابوالقاسم صاحب مرحوم نے برکات احمدیہ میں اس کا ذکر ان الفاظ میں کیا ہے

دربیان سلاسل خانوادہ نقشبندیہ رسالہ ایست از برادر عزیز القدر سلالۃ الاکابر خلاصہ ارباب المفاخر السید عبدالحیٔ رزقہا اللہ حظا وافرا من العلم العمل و بارک لہ فیما اعطاہ اجمع ما فی الباب کہ جمیع سلاسل این خاندان در آں جمع نمودہ گویا کہ دُرِ منثور را در ملک نظم آوردہ و یا بحر زخار در کوزہ بند ساختہ دیدنی است و قابل ہزار تحسین و آفرین۔ (تراجم علمائے اہلحدیث ص ۴۲۵)

**نام کتاب:۔ ضرب حدیث....... مصنف:۔ مولانا محمد صادق سیالکوٹی رحمہ اللہ**
**نعمانی کتب خانہ حق سٹریٹ، اردو بازار، لاہور ۲**

**مقام فنافی الرسول ﷺ کی تعلیم:۔**

به مصطفی برساں خویش را که دیں ہمه اوست — اگر بـه او نـرسیدی تـمام بـولهبی است

اس شعر میں حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے لئے ہے۔ یعنی علامہ اقبال کہتے ہیں کہ اگر تو ان تک نہ پہنچا یعنی حضور انور ﷺ تک تو پھر تو پورا ابولہب ہے گویا اطاعت رسول ﷺ کی از حد تاکید کی گئی ہے۔ فنافی الرسول ﷺ ہو جانے کا سبق دیا گیا ہے۔ (ضربِ حدیث ص ۴۱)

**سنتیں جو چھوڑ دی گئیں..... مؤلف عبدالمالک القاسم....... مترجم یوسف بن اسحاق**

## صوفیاء کے کثرت مجاہدات کے دلائل

**وضاحت:** متقدمین صوفیاء کی زندگی میں کثرت صوم و ذکر و درود، قلت طعام و نوم، اجتماعی ذکر خفی و جلی کوئی من گھڑت اور خود ساختہ اعمال نہیں تھے بلکہ عین سنت سے ثابت شدہ منصوص اعمال تھے جن کی منشاء و انتہا دنیا سے بیزاری و قطع تعلقی اور بیوی بچوں سے علیحدہ ہونا نہیں تھی بلکہ نص قطعی پر عمل یعنی نفس امارہ کو نفس مطمئنہ سے تبدیل کرنا تھا تا کہ شریعت طبیعت کا حصہ بن جانے سے اوامر و نواہی میں سستی و کوتاہی کا ازالہ کیا جائے۔ (از مرتب اثری)

**اللہ کی محبوب ترین عبادت:۔** سیدنا عبداللہ بن عمرو بن عاص رضی اللہ تعالیٰ عنہم بیان کرتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: **احب الصلاة الی الله صلاة داؤد علیه السلام، واحب الصیام الی الله صیام داؤد، وکان ینام نصف اللیل ویقوم ثلثه وینام سدسه، ویصوم یوما و یفطر یوما "(صحیح بخاری کتاب التهجدح1131 صحیح مسلم کتاب الصیام ح1159)**

''اللہ تعالیٰ کو سب سے محبوب نماز (یعنی رات کی نماز) داؤد علیہ السلام کی نماز ہے اور سب سے محبوب روزے داؤد علیہ السلام کے روزے ہیں داؤد علیہ السلام آدھی رات سوتے تھے، تہائی حصہ قیام کرتے، رات کے چھٹے حصے میں (تہجد پڑھ کر) سوتے تھے۔ وہ ایک دن روزہ رکھتے اور ایک دن افطار کرتے تھے۔'' (سنتیں جو چھوڑ دی گئیں ص ۴۳)

**صوفیاء کی دنیا سے بے ثباتی کی دلیل:۔** سیدنا معاذ بن جبل رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جب انہیں یمن کی طرف بطور امیر روانہ کیا تو اس وقت فرمایا: " **اياك والتنعم، فان عباد الله ليسوا بالمتنعمين** "

(مسند احمد 2160،الحليه لابی نعيم الاصبهانی ج 5 ص 155)

''نازونعمت والی زندگی سے بچنا، اس لیے کہ اللہ کے بندے عیش وعشرت والی زندگی نہیں گزارتے''۔ (سنتیں جو چھوڑ دی گئیں ص ۴۸)

**صوفیاء کے قلت طعام کی دلیل:۔** (۱) سیدنا ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ:

**(ماشبع آل محمد ﷺ من طعام ثلاثة ايام حتٰى قُبِض)**

''آل محمد (ﷺ) نے تین دن سے زیادہ سیر ہو کر کھانا نہیں کھایا، یہاں تک کہ آپ ﷺ فوت کر دیئے گئے۔'' (بخاری ومسلم)

(۲) ام المؤمنین سیدہ عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا بیان کرتی ہیں کہ:

**لقد مات رسول الله ﷺ وما شبع من خبزٍ وزيتٍ في يومٍ واحدٍ مرتين** ''رسول اللہ ﷺ اس حال میں فوت ہوئے کہ آپ ﷺ نے کبھی ایک دن میں دو مرتبہ صبح وشام روٹی اور زیتون سیر ہو کر نہیں کھایا۔'' (صحیح مسلم)

(۳) سیدنا جابر بن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ بے شک رسول اللہ ﷺ نے (گھریلو زندگی کے بارے) میں فرمایا:

**فراش للرجل، وفراش لامرأته، والثالث للضيف، والرابع للشيطان)**

''(گھر میں) ایک بستر آدمی کا، ایک بستر عورت کا اور تیسرا مہمان کا بستر ہونا چاہیے، اس کے علاوہ چوتھا بستر شیطان کا ہوگا۔''
(صحیح مسلم بحوالہ سنتیں جو چھوڑ دی گئیں ص ۴۹)

**اجتماعی ذکر کی فضیلت ودلیل:۔** (۱) سیدنا ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا:

''**مثل الذي يذكر ربه والذي لايذكر ربه مثل الحي والميت**''

''اس شخص کی مثال جو اپنے رب کو یاد کرتا ہے اور جو اپنے رب کو یاد نہیں کرتا، زندہ اور مردہ کی طرح ہے''۔ (صحیح بخاری)

(۲) سیدنا ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

''اللہ تعالیٰ کے کچھ فرشتے ہیں جو اللہ کا ذکر کرنے والوں کو تلاش کرتے ہوئے راستوں میں گھومتے پھرتے ہیں۔ جب وہ کسی ایسی جماعت کو پاتے ہیں جو اللہ کے ذکر میں مصروف ہوتی ہے، تو ایک دوسرے کو پکار کر کہتے ہیں کہ ادھر آؤ، یہاں تمہاری حاجت (مطلوبہ چیز) ہے۔ پس وہ ان اللہ کا ذکر کرنے والوں کو آسمان دنیا تک اپنے پروں سے ڈھانپ لیتے ہیں، (جب وہ وہاں سے فارغ ہو کر اللہ کے پاس جاتے ہیں تو) ان کا رب ان سے پوچھتا ہے، حالانکہ وہ خوب جانتا ہے، میرے بندے کیا کہتے تھے؟ آپ ﷺ نے فرمایا: فرشتے جواب دیتے ہیں، وہ تیری تسبیح وتکبیر اور تیری تحمید وتمجید کر رہے تھے۔ اللہ تعالیٰ ان سے پوچھتا ہے: کیا انہوں نے مجھے دیکھا ہے؟ فرشتے کہتے ہیں: اللہ کی قسم! انہوں نے تجھے نہیں دیکھا ہے۔ پس اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: اگر وہ مجھے دیکھ لیں تو ان کا کیا حال ہو؟ آپ ﷺ نے فرمایا: فرشتے عرض کرتے ہیں: اے رب کریم! اگر وہ تجھے دیکھ لیں تو وہ تیری اس سے بھی زیادہ عبادت کریں، اس سے بھی زیادہ تیری بزرگی اور اس سے بھی زیادہ تیری پاکیزگی بیان کرتے۔ تو اللہ تعالیٰ پوچھتا ہے: وہ کیا مانگتے ہیں؟ آپ ﷺ نے فرمایا: فرشتے جواب دیتے ہیں: اے اللہ! وہ تجھ سے جنت مانگتے ہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ کہتا ہے، کیا انہوں نے جنت دیکھی ہے؟ فرشتے عرض

کرتے ہیں: اللہ کی قسم !اے رب انہوں نے جنت تو نہیں دیکھی۔ آپ ﷺ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: اگر وہ جنت کو دیکھ لیں تو ان کا کیا حال ہو؟ فرمایا: فرشتے کہتے ہیں: اگر وہ اس کو دیکھ لیں تو اس کے لیے ان کی حرص اور طلب مزید بڑھ جائے اور اس میں ان کی رغبت اور زیادہ ہو جائے۔ اللہ تعالیٰ پوچھتا ہے وہ کس چیز سے پناہ مانگتے تھے؟ فرشتے عرض کرتے ہیں: وہ جہنم کی آگ سے پناہ مانگتے تھے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ پوچھتا ہے کیا انہوں نے اسے دیکھا ہے؟ فرمایا: فرشتے عرض کرتے ہیں نہیں اللہ کی قسم !انہوں نے اسے نہیں دیکھا۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: اگر وہ اسے دیکھ لیں تو کیا حال ہو؟ فرمایا: فرشتے عرض کرتے ہیں اگر وہ اسے دیکھ لیں تو اس سے کہیں زیادہ دور بھاگیں اور اس سے کہیں زیادہ ڈریں۔ فرمایا: اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: پس میں تمہیں اس بات کا گواہ بناتا ہوں کہ میں نے انہیں بخش دیا فرمایا: فرشتوں میں سے ایک فرشتہ عرض کرتا ہے: ان میں فلاں آدمی جو تھا، وہ ان میں سے نہیں تھا، وہ تو صرف ایک کام کے لیے آیا تھا (کہ ان کے ساتھ مجلس ذکر میں بیٹھ گیا) اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: یہ اللہ کو یاد کرنے والے ایسے ہم نشیں ہیں کہ ان کے ساتھ بیٹھنے والا بھی محروم نہیں رہتا''۔ (سنتیں جو چھوڑ دی گئیں ص۵۲تا۵۵)

**صوفیاء کے ذکرِ خفی واجتماعی کی دلیل:۔** سیدنا ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا

''اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں: میں اپنے بندے کے گمان کے مطابق ہوتا ہوں جو وہ میرے ساتھ رکھتا ہے۔ اور جب وہ مجھے یاد کرے تو میں اس کے ساتھ ہوتا ہوں۔ اگر وہ مجھے اپنے دل میں یاد کرے، تو میں اسے اپنے دل میں یاد کرتا ہوں اور اگر وہ کسی جماعت میں مجھے یاد کرے تو میں اسے ایسی جماعت میں یاد کرتا ہوں جو اس سے بہتر ہے......الخ۔

(صحیح بخاری، کتاب التوحید، ح:۷۴۰۵۔ صحیح مسلم، کتاب الذکر والدعاء ح:۲۶۷۵ بحوالہ سنتیں جو چھوڑ دی گئیں ص۵۵)

**صوفیاء کے کثرتِ ذکر کی دلیل:۔** سیدنا عبداللہ بن بسر رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ایک شخص نے عرض کیا: یارسول اللہ ﷺ !اسلام کے احکام تو میرے لیے بہت ہیں، پس آپ مجھے ایسی بات بتلائیے جس کو میں مضبوطی سے پکڑ لوں۔ آپ ﷺ نے فرمایا:

(لا یزال لسانك رطبا من ذکر الله)

''تیری زبان ہمیشہ اللہ کے ذکر سے تر رہے۔'' (ترمذی، ح۳۳۷۵۔ ابن ماجہ، ح۳۷۹۳ بحوالہ سنتیں جو چھوڑ دی گئیں ص۵۶)

**محاسبہِ صوفیاء کی دلیل:۔** امیر المؤمنین سیدنا عمر بن خطاب رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں: اپنے آپ کا محاسبہ کرو، اس سے پہلے کہ تمہارا محاسبہ کیا جائے۔ اپنے اعمال کا وزن کرو، اس سے پہلے کہ تمہارے اعمال کا وزن کیا جائے۔ بے شک کل (یعنی قیامت کے روز) حساب کے لحاظ سے آسانی میں وہ شخص ہوگا، جس نے آج اپنا محاسبہ کیا ہوگا، اور ایک بڑے دن کے آنے کی تیاری کرو، (یعنی قیامت کی، پھر دلیل میں یہ آیت تلاوت کی)۔ (یومئذٍ تعرضون لا تخفٰی منکم خافیةٌ)(الحاقة)

''اس دن جس میں تمہارے اعمال پیش کیے جائیں گے اور کوئی چیز مخفی نہیں ہوگی''۔ (اخرجه ابن ابی الدنیافی محاسبة النفس)

جناب میمون بن مہران رحمہ اللہ بیان کرتے ہیں کہ آدمی اس وقت متقی ہوتا ہے، جب وہ اپنا محاسبہ کرتا ہے، بالکل اسی طرح جس طرح وہ اپنے حصے دار کا محاسبہ کرتا ہے، یہاں تک کہ وہ جان لے کہاں سے اس نے پہنا کہاں سے اس نے کھایا اور پیا۔

(اخرجه وکیع فی الزهد بحوالہ سنتیں جو چھوڑ دی گئیں ص۵۷)

**صوفیاء کے کثرتِ صوم کی دلیل:** (۱) حضرت ابو قتادہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ سے سوموار کے روزے کی بابت پوچھا گیا تو آپ ﷺ نے فرمایا: (ذلك یوم ولدت فیه ویوم بعثت او انزل علی فیه)

''یہ وہ دن ہے جس میں میری ولادت ہوئی اور اسی دن میری بعثت ہوئی یا اسی دن مجھ پر وحی نازل کی گئی''۔

(صحیح مسلم بحوالہ سنتیں جو چھوڑ دی گئیں ص۱۰۷)

# عرفان المقربین

المعروف

## معارف اشرفیہ

مصنفہ

خطیب اسلام حضرت مولینا ابوالکلیم

**محمد اشرف سلیم** مدظلہ العالی

ملنے کا پتہ

**مکہ کتاب گھر** مقام محلہ توحید پورہ قلعہ دیدار سنگھ ضلع گوجرانوالہ

---




| | |
|---|---|
| نام کتاب | عرفان المقربین |
| نام مصنف | مولانا محمد اشرف سلیم مدظلہ العالی |
| ناشر | مکہ کتاب گھر، قلعہ دیدار سنگھ، ضلع گوجرانوالہ |
| تعداد اشاعت | ایک ہزار |
| تاریخ اشاعت | جنوری ۱۹۸۲ء |
| مطبع | المطبعۃ العربیۃ ۲۰ لیک روڈ پرانی انارکلی لاہور |
| قیمت | ۲۰/- روپے |

(۲)ام المؤمنین سیدہ عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا بیان فرماتی ہیں کہ نبی کریم ﷺ کسی مہینے میں شعبان سے زیادہ (نفلی) روزے نہیں رکھتے تھےاور ایک روایت میں ہے کہ آپ ﷺ سوائے چند دنوں کے شعبان کے باقی روزے رکھتے تھے۔
(صحیح بخاری وصحیح مسلم بحوالہ سنتیں جو چھوڑ دی گئیں ص ۱۰۸)

**شوال کے چھ روزے:۔** سیدنا ابوایوب انصاری رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا:
**(من صام رمضان ثم اتبعه ستاً من شوال كان كصيام الدهر)**

''جس نے رمضان کے روزے رکھے، اس کے بعد شوال کے چھ (نفلی) روزے رکھے تو یہ پورے زمانے کے روزے رکھنے کی مانند ہے۔'' (صحیح مسلم بحوالہ سنتیں جو چھوڑ دی گئیں ص ۱۰۹)

**وضاحت:** صوفیاء کے کثرت صوم کی مستند ترین روایت ہے جو صحیحین کے حوالے سے ماقبل نقل ہوئی (از مرتب اثری)

**کثرت درود اور حیاۃ الانبیاء کی دلیل:۔** صحابی رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:
**(ان افضل ايامكم يوم الجمعة فاكثروا علي من الصلاة فيه فان صلاتكم معروضةٌ عليّ)**

''تمہارے دنوں میں سب سے افضل دن جمعہ کا دن ہے، پس تم اس میں مجھ پر کثرت سے درود پڑھا کرو، اس لیے کہ تمہارا درود مجھ پر پیش کیا جائے گا۔''

صحابہ نے پوچھا: یارسول اللہ ﷺ! آپ پر ہمارا درود کس طرح پیش کیا جائے گا؟ جب کہ آپ کا جسم بوسیدہ ہو چکا ہوگا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''ان الله حرم على الارض اجساد الانبياء'' ( سنن ابی داؤد كتاب الصلاة،ح1047،صححه الألباني رحمه الله )
''اللہ تعالیٰ نے انبیاء کے مبارک جسموں کو زمین پر حرام کر دیا ہے''۔ (سنتیں جو چھوڑ دی گئیں ص ۱۱۰)

**وضاحت:** ہمارے اسلاف کے ذوق درود کی صرف یہ ایک مثال ہے وگرنہ اسی کتاب میں سینکڑوں دلائل، حکایات وواقعات اسی ذوق کو تفصیل سے بیان کرتے ہیں۔ ہمارے اسلاف پر نہایت گستاخانہ جملہ ''مر گئے مردود نہ فاتحہ نہ درود'' کہنے والوں کو ہم کیا کہیں شاید ان کی نیتوں میں اخلاص ہو......!! لیکن اس کتاب کو پڑھنے کے بعد خدارا ایک مرتبہ ضرور سوچئے گا کہ کیا ہمارے یہ اسلاف ابھی بھی بے ادب اور گستاخ تھے۔ (از مرتب اثری)

**نام کتاب:۔ عرفان المقر رین المعروف معارف اشرفیہ**
**مصنف:۔ خطیب اسلام حضرت مولانا ابوالکلیم ...... محمد اشرف سلیم مدظلہ العالی**
**ملنے کا پتہ: مکہ کتاب گھر مقام محلّہ توحید پورہ قلعہ دیدار سنگھ ضلع گوجرانوالہ**

## بسم اللہ کے فضائل و برکات

**وضاحت:** اسلام ایک سچا مذہب ہے اس کی تعلیمات حقانیت پر مشتمل ہیں اس پاکیزہ مذہب میں ہر کام کی ابتداء حدیث مبارک: **كل امر ذي بال لم يبدا ببسم الله فهو اقطع** کے مطابق بسم اللہ سے کی گئی ہے حصول معرفت تک رسائی کیلئے بسم اللہ پہلا سبق ہے اور اس پہلے سبق کی کیا کیا برکات ہیں مختصر انداز میں پیش خدمت ہیں لیکن ......!!! ایک بات ضرور سوچئے گا کہ آج سینکڑوں بار پڑھنے کے باوجود بھی ہم ان برکات سے کیوں محروم ہیں......؟؟

**فرعون پر بسم اللہ کی برکت:۔** تفسیر کبیر میں امام فخر الدین رازی رحمہ اللہ نے لکھا ہے کہ فرعون نے خدائی دعویٰ سے پہلے ایک محل بنایا تھا اس کے باہر دروازے پر بسم اللہ لکھوایا تھا۔ بعدہٗ خدائی دعویٰ کیا اور پھر موسیٰ کلیم اللہ علیہ السلام نے تبلیغ توحید کی۔ اس نے انکار کر دیا

موسیٰ علیہ السلام نے بددعا کی اور کہا یا اللہ! اس کا بیڑہ غرق کر، جواب الٰہی آیا کہ اے موسیٰ فرعون کا علاج تو ہلاکت ہی ہے لیکن دروازے پر بسم اللہ لکھی ہوئی ہے اسی کی برکت سے میرے عذاب سے بچا ہوا ہے۔ اسی وجہ سے فرعون پر گھر میں عذاب نہ آیا بلکہ وہاں سے نکال کر دریائے نیل میں ڈبویا گیا اور اپنے انجام بد کو پہنچ گیا۔ (عرفان المقررین ص ۳۴)

**ثواب بسم اللہ پر قبر میں رفع عذاب:۔** حضرت عیسیٰ علیہ السلام ایک قبر پر گزرے۔ دیکھا کہ میت کو عذاب ہو رہا ہے واپسی پر پھر قبرستان سے گزرے اور اسی قبر پر گزر ہوا اور دیکھا قبر سے عذاب رفع ہو گیا ہے اور قبر نور و نور ہو گئی ہے اور خدا کی رحمت کی بارش ہو رہی ہے بہت حیران ہوئے اور بارگاہ الٰہی میں التجاء کی مجھے اس کا راز بتلایا جائے۔ جواب ملا اے روح اللہ! یہ قبر والا سخت گناہگار اور بدکردار تھا اسی وجہ سے عذاب میں مبتلاء تھا لیکن اس نے اپنی بیوی حاملہ چھوڑی تھی اس کی وفات کے بعد لڑکا پیدا ہوا تھا وہ پرورش پاتا رہا آج صبح وہی لڑکا اپنی والدہ کے کہنے پر اپنے استاد کے پاس گیا اور بسم اللہ کا سبق ملا وہ پڑھتا پڑھتا گھر کو آ رہا ہے ہمیں حیا آئی کہ میں زمین کے اندر اس شخص کو عذاب دوں جس کا بچہ زمین پر میرا نام جپ رہا ہے۔ (عرفان المقررین ص ۳۵)

**حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ اور بسم اللہ کی برکت:۔** میدان جنگ میں کفار نے مقابلہ کے وقت حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ سے یہ شرط باندھی کہ ہمارے پاس زہر کا پیالہ ہے اگر تم اس زہر کے پیالہ کو پی کر زندہ وسلامت رہے اور آپ کو کوئی نقصان نہ پہنچا تو ہم جان لیں گے کہ واقعی آپ کا مذہب اسلام سچا ہے اس کا لانے والا محمد ﷺ عربی سچا ہے اس کو بھیجنے والا العرش والا خدا برحق ہے۔

تفسیر حقانی میں یہ سارا واقعہ موجود ہے آپ نے بسم اللہ شریف پڑھ کر فوراً وہ پیالہ سارے کا سارا پی لیا۔ خدا کے فضل اور بسم اللہ کی برکت سے کچھ نہ ہوا۔ اس وقت کے تمام دشمن کلمہ طیبہ پڑھ کر اسلام کے گلستان میں داخل ہو گئے۔

**نکاتِ واقعہ (اولیاء کی اور عام لوگوں کی زبانوں میں فرق):۔** انہوں نے زہر پی لیا اور کچھ نہ ہوا۔ ہم تو بسم اللہ پڑھ کر بھاری غذا کھا لیں وہ بھی ہضم نہیں ہوتی آج کل بعض لوگوں کا یہ اعتراض ہے تو جواب یہ ہے کہ وہ بسم اللہ خدا کا قرآن تھی اور خالد بن ولید رضی اللہ عنہ صحابی رسول ﷺ اللہ کی پاک زبان تھی۔ تمام قرآنی دعائیں اور مسنون وظیفے مثل کارتوس کے ہیں اور پڑھنے والے کی زبان مثل بندوق کے ہے کارتوس یقیناً شیر کو مارتا ہے۔ مگر جب رائفل اچھی ہو۔ دعائیں تو وہی ہیں لیکن ہماری زبانیں اصحاب رسول ﷺ جیسی پاک نہیں ہم اسی زبان سے دن رات جھوٹ، غیبت، غلط گواہی بکتے رہتے ہیں پھر وہ تاثیر اور برکت کہاں سے آئے۔ خدا عمل کی توفیق بخشے، آمین۔ (عرفان المقررین ص ۳۶)

**حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور بسم اللہ کی تاثیر:۔** بادشاہ روم ہرقل نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی خدمت میں خط لکھا کہ مجھے دردسر کی بہت شکایت ہے اور بڑی پرانی تکلیف ہے ہر قسم کے علاج کروائے مگر بے سود ثابت ہوئے تکلیف میں دن بدن اضافہ ہو رہا ہے، میرا ضرور کچھ علاج فرمائیے۔

خلیفہ ثانی جناب فاروق اعظم رضی اللہ عنہ نے ایک کپڑے کی ٹوپی سلوا کر بھیجی جب بادشاہ وہ اوڑھتا تو آرام ہوتا اور جب اتار دیتا تو پھر درد ہوتی تھی۔ اس کو سخت تعجب ہوا اس نے ٹوپی کو کھلوایا۔ دیکھا تو اس میں ایک پرچہ لکھا۔ جس میں "بسم اللہ الرحمٰن الرحیم" لکھا تھا یہ تمام بسم اللہ کی تاثیر تھی۔ (عرفان المقررین ص ۳۷)

**معراج مصطفیٰ ﷺ اور مقام بسم اللہ:۔** جب خاتم المرسلین جناب محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو خدا نے معراج کرایا اور پھر جنتوں کی سیر کرائی تو وہاں چار نہریں ملاحظہ فرمائیں: ایک پانی کی دوسری دودھ کی تیسری شہد کی چوتھی شراب کی اور جبرائیل سے پوچھا یہ نہریں کہاں سے آ رہی ہیں جبرائیل علیہ السلام نے کہا مجھے اس کا علم نہیں دوسرے نے کہا: ان کا منبع چلو میں آپ کو دکھاتا ہوں جہاں گئے وہاں درخت کے پاس ایک عمارت تھی اور دروازہ پر قفل پڑا ہوا تھا اس کے نیچے سے چاروں نہریں نکل رہی تھیں فرشتہ سے کہا قفل کھولو اس نے کہا: چابی آپ کے پاس "بسم اللہ الرحمٰن الرحیم" ہے حضور ﷺ نے "بسم اللہ" پڑھی دروازہ فوراً کھل گیا اندر گئے ملاحظہ کیا کہ اندر چار ستون ہیں اور چاروں ستونوں پر

# آپ کے مسائل

## اور ان کا حل

## قرآن وسنت کی روشنی میں

ابوالحسن مبشر احمد ربانی

مکتبہ قدوسیہ

غزنی سٹریٹ اردو بازار - لاہور

مسلک کتاب وسنت کے فروغ کے لئے کوشاں

خوبصورت اور معیاری مطبوعات

مکتبہ قدوسیہ



ناشر ـــــــ ابوبکر قدوسی

اشاعت ـــــــ مارچ 1999

مطبع ـــــــ احمد پریس لاہور

قیمت ـــــــ ۱۶۵/= روپے

MAKTABA QUDDUSIA
REHMAN MARKET GHAZNI STREET URDU BAZAR
LAHORE-PAKISTAN.Ph: 7351124-7230585
Fax: 7230585 Email: qadusia@brain.net.pk



# اسلام اور دولت

مع

# دولتمند صحابہؓ

مرتبہ

مولانا عبد المجید سوہدروی علیہ الرحمۃ

ملنے کا پتہ

مینجر مسلم پبلی کیشنز ۱۵ قذافی مارکیٹ اردو بازار لاہور

بار سوم قیمت چھ روپے



نام کتاب :۔ دولتمند صحابہ

مرتب ـــــــ حضرت مولانا عبد المجید سوہدروی رحمۃ اللہ علیہ

مطبع ـــــــ مسلم پبلی کیشنز قذافی مارکیٹ اردو بازار لاہور

پوری ''بسم اللہ'' درج ہے اور ''بسم اللہ'' کی میم سے پانی کی نہر اچھل رہی ہے اللہ کی ''ھ'' کے نیچے دودھ کی نہر بہہ رہی ہے اور الرحمٰن کی ''میم'' کے نیچے شہد کی نہر اور الرحیم کی ''میم'' کے نیچے سے شراب کی نہر نکل رہی ہے حضور شافع یوم النشور ﷺ حیران و پریشان رہ گئے اندر سے آواز آئی کہ اے میرے محبوب! جو آپ کا ایماندار امتی ''بسم اللہ'' حضور قلب سے پڑھے گا وہ ان کا حقدار ہوگا۔ (عرفان المقربین ص ۳۷)

**نام کتاب:۔ آپ کے مسائل اوران کا حل**
**مصنف:۔ ابوالحسن مبشر احمد ربانی..... ناشر:۔ مکتبہ قدوسیہ**

**علمائے اہلحدیث کا ذوق کثرتِ درود شریف:۔** صبح وشام کے اذکار میں 10 بار درود شریف کا عدد صحیح ثابت ہے اسے معمول بنائیں اور پھر چلتے پھرتے، اٹھتے بیٹھتے درود شریف پڑھتے رہیں بلکہ اگر آپ اپنی ساری دعاؤں کی جگہ درود ہی پڑھتے رہیں تو یہ بھی درست ہے۔ ابی بن کعب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جب رات کا دوتہائی حصہ گزر جاتا تو رسول کریم ﷺ کھڑے ہو جاتے اور فرماتے لوگو! اللہ کو یاد کرو، اللہ کو یاد کرو۔ آ گیا زلزلے کا جھٹکا، اس کے پیچھے ایک اور جھٹکا۔ موت آگئی اپنی ہولنا کیوں کے ساتھ، موت آگئی اپنی ہولنا کیوں کے ساتھ۔ ابی بن کعب رضی اللہ عنہ کہتے ہیں: میں نے کہا: اے اللہ کے رسول ﷺ:

**(انی اکثر الصلاة علیك فكم اجعل لك من صلاتی فقال ما شئت قال قلت الربع قال ما شئت فان زدت فهو خيرلك قال قلت فالثلثين قال ماشئت فان زدت فهو خيرلك قلت اجعل لك صلاتی كلها قال اذا تكفى همك ويغفرلك ذنبك)**

''میں آپ ﷺ پر کثرت سے درود پڑھا کرتا ہوں۔ میں درود کی آپ ﷺ کیلئے کیا مقدار رکھوں (یعنی اور دعاؤں کے مقابلے میں) آپ ﷺ نے فرمایا: جس قدر تو چاہے عرض کیا کیا ایک چوتھائی؟ فرمایا جتنا تو چاہے۔ اگر زیادہ کرے تو بہتر ہے۔ عرض کیا نصف فرمایا، جتنا تو چاہے، اگر زیادہ کرے تو بہتر ہے عرض کیا دو تہائی فرمایا جتنا تو چاہے اگر زیادہ کرے تو بہتر ہے میں نے عرض کیا، میں تمام (وقت) آپ ﷺ کے درود کے لیے وقف کردوں آپ ﷺ نے فرمایا: ایسی حالت میں تیرے مقاصد کی کفایت کی جائے گی اور تیرے گناہ بخش دیئے جائیں گے۔''

(سنن الترمذی كتاب صفة القيامة (۲۴۵۷) مستدرك حاكم ۵۱۳/۲ مسند احمد ۱۳۶/۵، مسند عبد بن حمید بحواله جلاء الافهام ص۴۰ رقم ۵۹ بحوالہ آپ کے مسائل ص ۵۲۸)

**نام کتاب:۔ دولتمند صحابہ...... مصنف:۔ حضرت مولانا عبدالمجید سوہدروی رحمتہ اللہ علیہ**
**ناشر:۔ مسلم پبلی کیشنز قذافی مارکیٹ اردو بازار لاہور**

## سخاوت وفیاضیِ صوفیاء کی دلیل:

**وضاحت:** ولایت رنگ ولباس کا نام نہیں بلکہ دل کے سنور جانے کا نام ہے ہمارے اسلاف میں مالدار اور فقیر دونوں طرح کے اکابر موجود تھے جو ہمیں سمجھا گئے کہ مال اگر ہے اور بکثرت ہے تو اسے جیب میں تو رکھ سکتے ہو مگر دل میں اس مال کیلئے حضور ﷺ کے فرمان ''دنیا کی محبت ہر برائی کی جڑ ہے، اور خدا کی محبت حرام اس شخص پر جس کے دل میں رائی کے دانے کے برابر دنیا کی محبت ہو'' کے مطابق خانۂ دل اللہ تعالیٰ کی محبت کیلئے خاص ہے۔ ان اسلاف صحابہ اور صوفیاء کے واقعات جنہوں نے دنیا کو جیب میں تو رکھا لیکن دل میں نہ آنے دیا۔ (از مرتب اثری)

**حضرت عامر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ:۔** آپ بڑے مخیّر اور فیاض تھے مجاہدین اسلام کی خدمت کا خاص شوق تھا آپ کو دو ہزار وظیفہ ملتا تھا جس وقت ملتا راستہ میں گھر آتے آتے سب خرچ کر آیا کرتے تھے۔ (دولتمند صحابہ ص ۷۵ بحوالہ ابن سعد ص ۷۵)

**حضرت امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کی سخاوت و دیانت:۔** اگر چہ ابھی بہت سے تابعین کے حالات باقی ہیں، مگر ہم طوالت کے خوف سے اب مضمون کو تبرکاً و تیمناً حضرت امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کے مبارک حالات پر ختم کرتے ہیں تا کہ آپ کو پتہ چل جائے کہ حضرت نعمان بن ثابت رحمہ اللہ بھی دیگر ائمہ ہدی کی طرح بہت بڑے متموّل اور تاجر تھے، آپ رحمہ اللہ کے مختصر حالات ''سیرت النعمان'' (علامہ شبلی) ''مناقب النعمان''، ''عقود المرجان''، ''خیرات الحسان''، حافظ ابن حجر رحمہ اللہ وغیرہ کتب سے اخذ کر کے درج کئے جاتے ہیں آپ کپڑے کے بہت بڑے تاجر تھے، دور دراز شہروں میں آپ نے گماشتے مقرر کر کے رکھے تھے لاکھوں کا لین دین تھا بڑے بڑے سوداگروں سے معاملہ رہتا تھا اور کاروباری دیانت کے باعث آپ رحمہ اللہ اطراف واکناف میں مشہور تھے۔

(۲) ایک رحمہ اللہ دفعہ آپ رحمہ اللہ نے اپنے منشی حفص بن عبدالرحمٰن سے کہا کہ دیکھو یہ ریشمی تھانوں کی گٹھ کچھ داغدار سی ہے جب بیچو تو خریدار کو آگاہ کر دینا اور اس کے دام بھی کچھ کم لینا تا کہ خریدار کو نقصان نہ پہنچے مگر حفص بھول گئے اور گٹھ پوری قیمت پر نکل گئی چند روز کے بعد جب آپ رحمہ اللہ نے حساب لیا تو معلوم ہوا کہ غلطی سے ملازم نے اس کی پوری قیمت چارج کر لی ہے آپ نے فرمایا: اچھا اب اس کی ساری قیمت (جو تیس ہزار درہم ہے) فقراء اور مساکین میں بانٹ دو میں اس مشکوک مال کو اپنے طیب مال میں شامل نہیں کر سکتا۔

(۳) ایک بار ایک عورت آپ کے پاس خز (ریشمی کپڑے) کا ایک تھان لے کر آئی آپ نے قیمت پوچھی اس نے کہا: سو درہم۔ آپ رحمہ اللہ نے فرمایا: نہیں یہ تو پانچ سو درہم کا ہے اگر لینا ہو تو پانچ سو درہم لے لو وہ سمجھی کہ آپ مذاق کرتے ہیں مگر آپ نے پانچ سو درہم نکالے اور اسے دیدیئے اور فرمایا تمہاری غلطی سے میں ناجائز فائدہ نہیں اٹھانا چاہتا۔

(۴) ایک بار کچھ لوگ آپ سے ملنے آئے ان میں سے ایک شخص ظاہراً شکستہ حال معلوم ہوتا تھا جب سب رخصت ہو گئے تو آپ رحمہ اللہ نے اسے کہا ذرا ٹھہرو۔ پھر اندر گئے اور ایک ہزار کی تھیلی لا کر پیش کی اور فرمایا یہ لے جاؤ اور اپنی حاجت پوری کرو اس نے عرض کیا حضرت میں دولت مند ہوں اور اللہ تعالیٰ نے مجھے بہت کچھ دے رکھا ہے اس کی ضرورت نہیں آپ رحمہ اللہ نے فرمایا اگر دولت مند ہو تو حالت خستہ کیوں بنا رکھی ہے؟ دوسروں کو خواہ مخواہ شبہ ہوتا ہے۔

(۵) آپ لباس بہت قیمتی پہنا کرتے تھے اکثر خوش لباس رہتے سنجاب اور قاقیم جیسے قیمتی کپڑوں کے جبّے استعمال کیا کرتے تھے ٹوپی خصوصاً بہت قیمتی ہوتی تھی دیگر رؤسا کے پاس صرف ایک آدھ درباری ٹوپی ہوتی مگر آپ رحمہ اللہ کے پاس بارہ ٹوپیاں تھیں جو ہزاروں روپیہ کی مالیت رکھتی تھیں۔

ابو مطیع بلخی رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ میں نے ایک دن آپ رحمہ اللہ کو سادہ لباس میں دیکھا مگر اس دن بھی آپ رحمہ اللہ ایسی قمیص اور چادر پہنے ہوئے تھے جن کی قیمت چار چار سو درہم تھی۔

(۶) نصر بن محمد رحمہ اللہ کا بیان ہے کہ ایک دن آپ کہیں جا رہے تھے راستہ میں میرا مکان تھا فرمایا اگر کوئی چادر ہو تو دینا میں گھر سے لانا بھول گیا میں نے اچھی سے اچھی چادر پیش کر دی واپس آئے تو چادر کا تذکرہ کرتے ہوئے فرمایا کہ ناحق مجھے اس کی وجہ سے شرمندہ ہونا پڑا میں حیران ہوا کہ اتنی قیمتی چادر جو میں نے پانچ دینار (پانچ پونڈ) میں خریدی تھی پتہ نہیں امام صاحب کی نگاہ میں کیوں نہیں جچی؟ اتفاقاً دوسرے روز آپ کے ہاں گیا تو دیکھا آپ رحمہ اللہ ایک چادر اوڑھے بیٹھے ہیں جس کی قیمت تیس دینار کے قریب ہے جب میں نے اس سے بھی زیادہ قیمت کی چادریں آپ کے ہاں دیکھیں تو میرا استعجاب جاتا رہا۔

(۷) آپ رحمہ اللہ بڑے فیاض، علم نواز اور حق شناس تھے آپ رحمہ اللہ کے عہد میں ابراہیم نامی ایک بہت بڑے عالم تھے جو چار ہزار قرض کے نیچے دب گئے تھے اور اسی ندامت کی وجہ سے باہر نہیں نکلتے تھے ان کے ایک دوست نے چاہا کہ چندہ کر کے کسی طرح ان کا قرض اتار دیا جائے چنانچہ وہ اسی سلسلہ میں وہ آپ کے پاس پہنچا آپ نے فرمایا کہ اور کسی سے چندہ نہ مانگو اس میں ان کی فضیحت ہے چار ہزار مجھ سے لے جاؤ اور چپکے سے قرضہ ادا کر دو۔

(۸) ایک دفعہ آپ رحمہ اللہ کسی بیمار کی عیادت کو جا رہے تھے کہ راستہ میں ایک شخص ملا جوان کا مقروض تھا وہ آپ کو دیکھ کر کترا گیا اور راستہ بدل لیا آپ نے بھی بھانپ لیا اسے آواز دی وہ ٹھہر گیا پوچھا کہ تم نے مجھے دیکھ کر راستہ کیوں کاٹا؟ اس نے عرض کیا۔ میں نے آپ کا دس ہزار روپیہ دینا ہے جو بطور قرض لیا تھا چونکہ تنگ دستی کی وجہ سے ادا نہیں کر سکا اس لئے شرم کے مارے آپ رحمہ اللہ کے سامنے نہیں آتا آپ رحمہ اللہ نے فرمایا اچھا یہ بات ہے مجھے تو اس کا خیال بھی نہیں تھا جاؤ میں نے قرض معاف کر دیا مگر تم میل جول کے سابقہ تعلقات نہ توڑو۔

(۹) اسی طرح عبداللہ سہمی جو آپ کے دوست تھے ایک بار حج میں آپ رحمہ اللہ کے ساتھ تھے کہ کسی قرض خواہ نے عبداللہ کو آلیا عبداللہ نے کہا: ابھی میرے پاس کچھ نہیں جب ہوگا دے دوں گا اس نے برا بھلا کہا امام صاحب کو معلوم ہوا تو اس کا سارا قرضہ ادا کر دیا اور فرمایا کہ ہم دوستوں کی توہین برداشت نہیں کر سکتے۔

(۱۰) آپ رحمہ اللہ علماء شیوخ اور محدثین کی بکثرت خدمت کرتے تھے اور جو طلباء تحصیل علم کیلئے آپ رحمہ اللہ کے پاس آتے آپ ان کے وظائف مقرر کر دیتے تھے تاکہ وہ اطمینان سے علم حاصل کر سکیں۔

(۱۱) اہل علم کی قدر دانی کا اندازہ اس واقعہ سے ہوسکتا ہے کہ جس عالم کے پاس آپ رحمہ اللہ نے اپنے صاحبزادہ حماد رحمہ اللہ کو پڑھنے کیلئے بٹھایا جب اس نے حماد کو الحمد شریف ختم کرائی تو آپ نے پانچ سو درہم ان کی نذر کئے۔

(۱۲) خدا تعالیٰ نے جہاں آپ رحمہ اللہ کو علم وفضل اور مال وزر عطا فرمایا تھا وہاں استغناء بھی حد سے زیادہ تھا ایک بار حرّہ زوجہ شاہ منصور نے پچاس ہزار کی تھیلی بطور نذر بھیجی آپ رحمہ اللہ نے یہ کہہ کر واپس کر دی کہ مجھے اس کی ضرورت نہیں ہے اللہ نے مجھے بہت کچھ دے رکھا ہے۔

(دولتمند صحابہ ص ۷۶ تا ۸۰)

## مالدار صوفیاء کرام

**وضاحت از مرتب اثری:** صوفیائے کرام کی تعلیمات سو فیصد شریعت کے موافق ہیں ان تعلیمات میں اس طرح کی تجرد پسندی نہیں ہے کہ تمام گھر واسباب اور اہل وعیال کو چھوڑ کر ساری زندگی جنگلوں میں تنہا بسر کرو بلکہ اعتدال اور میانہ روی اولیاء کا خاصہ ہے بس وہ اتنا ضرور فرماتے کہ دنیا جیب میں تو ہو لیکن دل میں نہ ہو کیونکہ خانۂ دل محبت الٰہی کیلئے خاص ہے:

**حضرت خواجہ حسن بصری رحمہ اللہ:۔** مشاہیر صوفیاء میں حضرت خواجہ حسن بصری رحمہ اللہ کی ذات گرامی بھی محتاج بیان نہیں۔ آپ رحمہ اللہ کی سیرت سے آپ کی دولت وثروت اور شوکت وصولت بھی اظہر من الشّمس ہے۔ آپ ہمیشہ شاہانہ تزک واحتشام سے رہتے تھے۔ موتیوں کی تجارت کیا کرتے تھے۔ اسی لئے آپ کو حسن لؤلوی کے نام سے بھی موسوم کیا جاتا ہے۔ (دولتمند صحابہ ص ۸۵)

**شیخ شہاب الدین سہروردی رحمہ اللہ:۔** سید الاتقیاء حضرت شیخ شہاب الدین سہروردی رحمہ اللہ کے نام نامی واسم گرامی سے کون مسلمان واقف نہیں؟ ان کی سیرت کا مطالعہ کرنے سے پتہ چلتا ہے کہ ان کا تموّل اور تجمّل حد سے بڑھا ہوا تھا آپ کے گھوڑے طلائی اور نقرئی میخوں سے بندھا کرتے تھے اور گھوڑوں کی گردنوں میں سونے کے ہار ہوا کرتے تھے۔ (دولتمند صحابہ ص ۸۶)

**خدمتِ ولی پر مغفرت کی بشارت:۔** علامہ ابن خلکان رحمہ اللہ نے لکھا ہے کہ کسی نے یحییٰ برمکی رحمہ اللہ کو خواب میں دیکھا اور پوچھا کہ خدائے تعالیٰ نے تمہارے ساتھ کیا سلوک کیا ہے؟ اس نے کہا کہ خدا نے مجھے حضرت سفیان رحمہ اللہ کی دعا کی بدولت بخش دیا کیونکہ میں ایک ہزار درہم ماہوار سفیان رحمہ اللہ کو دیا کرتا تھا وہ میرے لئے دعا فرمایا کرتے تھے مطلب یہ کہ آپ چھپ چھپ کر ضرورت منداصحاب کی مدد فرمایا کرتے تھے۔ (دولتمند صحابہ ص ۸۷)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

وَلَقَدْ آتَیْنَا دَاوُدَ وَسُلَیْمَانَ عِلْمًا



# مقالات

## مولانا محمد داؤد غزنوی رحمۃ اللہ علیہ

پیدائش : ۱۸۹۵ء

وفات : ۱۹۶۳ء ۱۶ دسمبر سوموار

جمع و ترتیب

مولانا محمد حنیف یزدانی

ناشر

مکتبہ نذیریہ لاہور

قینچی امر سدھو فیروزپور • ڈاکخانہ کوٹ لکھپت

---

نام کتاب: مقالات حضرت مولانا محمد داؤد غزنوی

جمع و ترتیب: مولانا محمد حنیف یزدانی

ضخامت:

سائز: ۲۳ × ۱۸ / ۸

کتابت: خوشخطی کالج اردو بازار لاہور

مطبع: شاہ اینڈ سنز پروسس پرنٹرز لاہور

ناشر: مکتبہ نذیریہ، لاہور

قیمت

---

# اہل حدیث

# منزل بہ منزل

مولف

پروفیسر ڈاکٹر عبدالغفور راشد

مرکزی جمعیت اہل حدیث، پاکستان

106 - راوی روڈ، لاہور

---

اہل حدیث ... منزل بہ منزل 4

جملہ حقوق بحق مولف محفوظ ہیں

| | | |
|---|---|---|
| نام کتاب | ............ | اہل حدیث منزل بہ منزل |
| نام مولف | ............ | پروفیسر ڈاکٹر عبدالغفور راشد |
| ناشر | ............ | مرکزی جمعیت اہل حدیث، پاکستان |
| | | 106 - راوی روڈ، لاہور |
| طبع اول | ............ | مئی 2001ء |
| تعداد | ............ | 1100 |
| قیمت | ............ | روپے |

**نام کتاب:۔مقالات محمد داؤد غزنوی رحمہ اللہ**
**جمع وترتیب:۔مولانا محمد حنیف یزدانی.... ناشر:۔مکتبہ نذیریہ لاہور**

**امام اعظم مولانا ابراہیم سیالکوٹی کی نظر میں:۔** مولانا محمد ابراہیم سیالکوٹی رحمہ اللہ ہماری جماعت کے مشہور مقتدر علماء میں سے تھے۔انہوں نے اپنی کتاب تاریخ اہلحدیث میں امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کی مدح وتوصیف اوران کے خلاف ارجاء وغیرہ الزامات کے دفعیہ میں ۲۳/۸×۲۹ سائز کے ۸صفحات وقف کئے اورمقتدر مشاہیر علماء سلف مثلاً امام ابن تیمیہ، امام ذہبی، حافظ ابن حجر اورعلامہ شہرستانی رحمہم اللہ کے اقوال نقل کرکے یہ بتایاہے۔''الناس فی ابی حنیفة حاسد او جاھل'' یعنی حضرت امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کے حق میں بری رائے رکھنے والے کچھ لوگ تو حاسد ہیں اورکچھ ان کے مقام سے بے خبر ہیں۔

پھرکسی جگہ ان کا ذکر امام اعظم رحمہ اللہ کے نام سے کرتے ہیں کسی جگہ سیدنا امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کہہ کرادب واحترام سے ذکرکرتے ہیں اورحضرت الامام الاعظم رحمہ اللہ کے خلاف جوسب سے زیادہ سنگین جملہ امام سفیان کے حوالہ سے بروایت نعیم بن حماد کیا جاتاہے اس پرمعقول اورمدلل جرح کرکے ثابت کیاہے کہ نعیم بن حماد سنت کی تقویت میں اورامام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کی بدگوئی میں جھوٹی حدیثیں اورمن گھڑت حکایات وضع کرلیا کرتا تھا اوراس ساری بحث کوآخر میں مولانا محمد ابراہیم اس فقرہ کے ساتھ ختم کرتے ہیں۔

خلاصۃ الکلام یہ کہ نعیم کی شخصیت ایسی نہیں ہے کہ اس کی روایت کی بناء پرحضرت امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ جیسے بزرگ امام کے حق میں بدگوئی کریں جن کوحافظ ذہبی جیسے ناقد الرجال امام اعظم کے معزز لقب سے یاد کرتے ہیں اورحافظ ابن کثیر رحمہ اللہ''البدایہ والنہایہ''میں آپ کی تعریف کرتے ہیں اورآپ کے حق میں فرماتے ہیں۔

(احد ائمة الاسلام و سادة الاسلام واحد ارکان العلماء واحد الائمة الاربعة اصحاب المذاهب المتبوعه)

نیز حافظ ابن کثیر رحمہ اللہ عبداللہ بن داؤد حرینی رحمہ اللہ سے نقل کرتے ہیں کہ انہوں نے کہا لوگوں کومناسب ہے کہ اپنی نماز میں امام ابو حنیفہ رحمہ اللہ کے لیے دعا کیا کریں۔کیونکہ انہوں نے ان پرفقہ اورسنن (نبویہ) کومحفوظ رکھا۔

(البدایہ والنہایہ ج دوم،ص ۱۰۷،بحوالہ مولانا محمد داؤد غزنوی ص ۵۵،۵۶)

**امام اعظم رحمہ اللہ اورعلمائے اہلحدیث:** نواب صدیق حسن خاں رحمہ اللہ جن کا ذکر بعض حلقوں میں اہانت اورتحقیر کے ساتھ کیا جاتاہے اپنی مشہور تصنیف''الحطه فی ذکر الصحاح الستّه''میں تبع تابعین کے ذکر میں فرماتے ہیں کہ نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی نسبت سے یہ تیسرا طبقہ ہیں اوراس طبقے کے اکابر کا ذکر کرتے ہوئے فرماتے ہیں:

''منهم الامام جعفر الصادق وابو حنيفة النعمان بن ثابت و الامام الاشجعي ومالك والاوزاعي والثوری وابن جريج ومحمد بن ادريس الشافعي وغيرهم وهذه الطبقات الثلاثة هی المشهودلهابالخير علی لسان نبينا صلی الله عليه وسلم وهم الصدر الاوّل والسلف الصالح والمحتج بهم فی کل باب''

کہ ان تبع تابعین میں سے امام جعفرصادق، امام اعظم ابوحنیفہ، امام مالک، امام شافعی، امام اوزاعی رحمہم اللہ وغیرھم ہیں اورنبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ارشاد کے مطابق یہ تین زمانے (صحابہ تابعین، تبع تابعین) خیروبرکت کے ہیں اوریہی اسلام کے صدراول اورہمارے سلف صالح ہیں جن سے ہرباب میں سند پیش کی جاسکتی ہے۔(مولانا محمد داؤد غزنوی ص ۵۶)

**امام اعظم شیخ الکل کی نظر میں:** مولانا سید نذیر حسین محدث دہلوی رحمہ اللہ جوامام عرب وعجم اوراستاذ العلماء ہیں اپنی کتاب''معیار الحق''میں امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کے تابعی ہونے کی بحث کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

''ہر چند کہ فضائل سے امام صاحب رحمہ اللہ کے ہم کو عین عزت اور فخر ہے اس لئے کہ وہ ہمارے پیشوا ہیں اور ہم ان کے امر حق میں پیرو ہیں ان فضائل سے جو فی الواقع بھی ہوں اور ساتھ اسناد صحیح کے ثابت ہوں......اور اس میں امام صاحب کی کسر شان اور مذمت نہیں ہے اس لیے کہ ان کی فضیلت تابعی ہونے پر موقوف نہیں ان کا مجتہد ہونا اور متبع سنت اور متقی پرہیزگار رہنا کافی ہے ان کے فضائل میں اور آیۃ کریمہ ''ان اکرمکم عند اللہ اتقاکم''

(زینت بخش مراتب ص ۵ بحوالہ مولانا محمد داؤد غزنوی ص ۵۷)

**علمائے اہلحدیث اور دیوبند میں رواداری:** مولانا اشرف علی صاحب تھانوی رحمہ اللہ علماء دیوبند میں ممتاز مقام رکھتے ہیں ان سے دو واقعات ان کے خلیفہ مجاز خواجہ عزیز الحسن صاحب اشرف السوانح میں نقل کرتے ہوئے فرماتے ہیں۔

کہ حضرت والا جناب مولانا سید نذیر حسین صاحب دہلوی رحمہ اللہ سے جو اہلحدیث کے بہت سر برآوردہ علماء میں سے تھے دوبار ملے ایک بار دہلی میں طالب علمی کے زمانے میں اور ایک بار آرہ (بہار) میں دہلی کی ملاقات کا ذکر کرتے ہوئے ایک واقعہ بیان کرتے ہیں۔

اس زمانہ میں ایک غیر مقلد طالب علم مدرسہ دیوبند میں پڑھتا تھا اس نے حضرت امام محمد رحمہ اللہ کی شان میں کچھ گستاخانہ کلمات استعمال کیے اس پر اور طالب علموں نے اسے پیٹ دیا تھا۔اس واقعہ کی (مولانا نذیر حسین صاحب سے) شکایت بھی کی۔حضرت والا نے فرمایا کہ اس نے امام محمد کی شان میں گستاخانہ کلمات استعمال کئے تھے اس پر طلباء کو غصہ آ گیا یہ سن کر مولوی صاحب نے فرمایا کہ واقعی یہ اس کی بڑی بے جا حرکت تھی۔

دوسرا واقعہ آرہ کا ذکر کرتے ہوئے فرماتے ہیں:

اس وقت ایک غالی غیر مقلد مولوی صاحب نے جو ان کے پاس بیٹھے تھے۔دوران گفتگو حضرت ابن ہمام رحمہ اللہ کی کچھ تنقیص کی مولوی صاحب یعنی مولانا نذیر حسین رحمہ اللہ نے ان کو ڈانٹا کہ یہ بڑے لوگ تھے ہمارا منہ نہیں کہ ہم ان کی شان میں کچھ کہہ سکیں۔

یہ دونوں واقعات اہلحدیث علماء کی روایت سے نہیں بلکہ اکابر علماء دیوبند کے واسطہ سے ہیں۔ان سے کس قدر وضاحت سے ثابت ہوتا ہے کہ اکابر علماء اہلحدیث امام ابوحنیفہ امام محمد اور ان کے بہت بعد کے علماء جیسا کہ علامہ ابن ہمام رحمہ اللہ کیلئے کس درجہ ادب واحترام رکھتے تھے۔

(مولانا محمد داؤد غزنوی ص ۵۸ بحوالہ اشرف السوانح حصہ اول ص ۱۲۳، ۱۲۴)

**گستاخی اور بے ادبی اہلحدیث کا مسلک نہیں:۔** اگر ہم ان تمام عبارات کو نقل کریں جو علماء اہلحدیث اور اکابر اہلحدیث نے اپنی تصنیفات میں تحریر فرمائی ہیں تو ایک ضخیم کتاب مرتب ہو جائے۔یہ سب کی سب اس پر شاہد عدل ہیں کہ انہوں نے ائمہ دین کے ادب و احترام کے اظہار میں کبھی کوتاہی نہیں کی اور اپنے تلامذہ اور وابستگان دامن کے دلوں میں ائمہ کرام کی تعظیم وتکریم کے نیک جذبات پیدا کرنے میں ہمیشہ کوشش کی۔

لیکن اگر کوئی شخص اہلحدیث کہلا کر کسی امام کے حق میں سوء ظن رکھتا ہے یا ادب واحترام سے ذکر نہیں کرتا ہے تو اس کا طرز عمل جماعت اہلحدیث کا مسلک نہیں بن جائے اس کی مثال ایسی ہی ہے جیسا کہ کوئی حنفی کہلا کر امام شافعی رحمہ اللہ کی شان میں گستاخی کے کلمات کہے۔

(مولانا محمد داؤد غزنوی ص ۵۷، ۵۹)

**امام صاحب کی گستاخی پر سوئے خاتمہ:** عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ کے درس بخاری میں ایک طالب علم نے کہہ دیا کہ امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کو پندرہ حدیثیں یاد تھیں مجھے ان سے زیادہ حدیثیں یاد ہیں۔والد صاحب کا چہرۂ مبارک غصہ سے سرخ ہو گیا اس کو حلقہ درس سے نکال دیا اور مدرسہ سے بھی خارج کر دیا اور بفحوائے ''اتقوا فراسۃ المؤمن فانہ ینظر بنور اللہ'' فرمایا کہ اس شخص کا خاتمہ دین حق پر نہیں ہوگا ایک ہفتہ نہیں گزرا تھا کہ معلوم ہوا کہ وہ طالب علم مرتد ہو گیا ہے۔''اعاذنا اللہ من سوء الخاتمہ'' یہ ہے جو آپ سے کہہ رہا ہوں کہ جس طرح

ایک حنفی عالم یا حنفی درس گاہ اگر امام شافعی رحمہ اللہ کی شان میں بے ادبی اور گستاخی کرے تو اس کو احناف کا من حیث الجماعت مسلک نہیں قرار دیا جاسکتا اسی طرح اگر کوئی اہلحدیث امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کے حق میں کوئی ناشائستہ لفظ استعمال کرتا ہے یا دل میں سوءظن رکھتا ہے تو یہ اہلحدیث کا مسلک نہیں کہلائے گا۔(مولانا محمد داؤد غزنوی ص ۶۱،۶۲)

**نام کتاب:۔اہلحدیث منزل بہ منزل...... مؤلف:۔پروفیسر ڈاکٹر عبدالغفور راشد**
**مرکزی جمعیت اہلحدیث، پاکستان، 106 راوی روڈ، لاہور**

## علماء وصوفیاء کی حدیثی خدمات

متاخرین میں شیخ محمد عابد سندی اور شیخ محمد حیات سندی رحمہما اللہ گزرے ہیں۔شیخ حسن بن محمد صنعانی مولف مشارق الانوار ۵۷۷ھ میں لاہور میں پیدا ہوئے۔(ابجد العلام)

شیخ علی مہاتمی اور شیخ علی متقی جونپوری صاحب کنز العمال، شیخ محمد طاہر گجراتی رحمہم اللہ'' صاحب مجمع البحار فی لغة الحدیث و تذکرة الموضوعات'' شیخ وجیہہ الدین گجراتی شارح نخبۃ، شیخ احمد سرہندی، شیخ عبدالرحمٰن خازن الرحمت، شیخ محمد سعید چشتی محشی مشکوٰۃ، شیخ سلام اللہ رحمہم اللہ شارح مؤطا جیسی شخصیات نے فکر محدثین کی شمع کو فروزاں کئے رکھا۔

۵۷۰ھ سے قبل تک سرزمین ہند کے علماء ومحدثین نے جو کتب حدیث تالیف کیں ان کی تعداد ۲۲۲ ذکر کی گئی ہے۔

**شیخ رضی الدین حسن صنعانی رحمہ اللہ:۔** آپ ۵۷۷ھ میں لاہور میں پیدا ہوئے۔۶۱۵ میں بغداد، عراق چلے گئے کچھ مدت مکہ معظّمہ میں رہے پھر بغداد پلٹ گئے۔۶۱۷ھ میں خلیفہ معتصم باللہ عباسی کی طرف سے سفیر بن کر ہندوستان آئے۔۶۲۴ھ تک اپنی ذمہ داری نبھائی دوبارہ آئے تو ۶۳۷ھ تک بطور سفیر رہ کر واپس بغداد چلے گئے۔آپ نے ۶۵۰ھ میں بغداد میں رحلت فرمائی آپ نے تدریسی اور تالیفی میدان میں بڑی خدمات انجام دیں۔حدیث میں مشارق الانوار کے علاوہ صحیح بخاری کی شرح اور معرکۃ الآراء کتب تالیف کیں۔
(اہلحدیث منزل بہ منزل ص ۳۵ تا ۳۹)

**شیخ علی متقی جونپوری کی بیعت اصلاح:** نویں صدی ہجری کے رجل عظیم علی متقی رحمہ اللہ برہان پور میں ۸۸۵ھ میں پیدا ہوئے۔ والد گرامی صوفی مزاج تھے، لہٰذا انہوں نے اپنے لخت جگر کو ایام طفولیت میں ہی اپنے مرشد شیخ باجن کی بیعت سے منسلک کردیا۔شیخ علی رحمہ اللہ جب سن بلوغت کو پہنچے تو والد گرامی اور اپنے مرشد کے سایہ سے محروم ہوگئے۔اپنے پیر کی وفات کے بعد ان کے بیٹے شیخ عبدالحکیم رحمہ اللہ کی بیعت اختیار کرلی۔تصوف کی جو چاٹ بچپن میں لگی وہ تادم آخر موجود رہی۔آپ مدت مدید تک ملتان، پنجاب میں شیخ حسام الدین متقی رحمہ اللہ کی خدمت میں بھی رہے۔۹۵۳ھ میں حج کے ارادہ سے مکہ معظّمہ چلے گئے جہاں اپنی علم دوستی اور فاقہ مستی برقرار رکھی۔۹۷۵ھ مکہ معظّمہ میں ہی انتقال کیا۔شیخ علی رحمہ اللہ کی ایک سو سے زیادہ تصانیف منصۂ شہود پر آئیں جن میں امام سیوطی رحمہ اللہ کی ''جمع الجوامع'' کو فقہی ابواب میں ترتیب دینا ایک بڑا کارنامہ ہے۔(اہلحدیث منزل بہ منزل ص ۳۹،۴۰)

**دشمن پر نسبت آل رسول ﷺ کے اثرات:** آپ (شیخ الکل مولانا نذیر حسین رحمہ اللہ) عقیدہ صحیحہ کے حامل ہونے کے ساتھ بے خوف ولی کامل بھی تھے کیونکہ ولی وہ ہوتا ہے جس کو خوف وحزن دامن گیر نہیں ہوتا۔ارشاد باری تعالیٰ ہے:

''الا ان اولیاء الله لا خوف علیهم ولا هم یحزنون''

ایک رات حضرت میاں صاحب عشاء کی نماز ادا کرنے کیلئے گھر سے نکلے تو راستہ میں ایک تلوار سے مسلح ملا جو قتل کا ارادہ رکھتا تھا، حضرت



إِنَّا أَعْطَيْنَاكَ الْكَوْثَرَ (پ ۳۰)
بیشک ہم نے تجھ کو (حوض) کوثر اور خیر کثیر عطا کی ہے۔

محمدؐ خود شناس و محرم راز حقیقت ہے
قسیم حوض کوثر ہے وسیم مہر و شفقت ہے

ساقی کوثر

اس رسالہ میں بدلائل یہ بتایا گیا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے حضور سید البشر سید الکونین و الثقلین، رحمت للعالمین، شفیع المذنبین حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو حوض کوثر کی دولت بھی عطا کی ہے اور ہر قسم کی خیر و خوبی، نیکی اور بھلائی کی وہ کثرت اور برکت بھی بخشی ہے جس کے سامنے اولاد آدم کے تمام انبیاء [illegible] ہیں!!!

از

حکیم مولانا محمد صادق صاحب سیالکوٹی

ناشر و تاجر

نعمانی کتب خانہ — حق سٹریٹ اردو بازار۔ لاہور
مکتبہ نعمانیہ — اردو بازار۔ گوجرانوالہ



نام کتاب:۔ساقی کوثر

مصنف ____ حکیم مولانا محمد صادق
____صاحب سیالکوٹی رحمہ اللہ

اشاعت ____

تعداد ____

قیمت ____

مطبع ____نعمانی کتب خانہ حق
سٹریٹ اردو بازار لاہور
مکتبہ نعمانیہ اردو بازار گوجرانوالہ



بغیر اجازت مصنف کوئی صاحب طبع نہ کریں!

وَأَنْزَلْنَا إِلَيْكُمْ نُورًا مُّبِينًا (پ ۶)
اور اتارا ہم نے (قرآن) تمہاری طرف جگمگاتا نور!

کچھ پھول چن کے زینت داماں بنالئے
وہ پھول جن سے لعل بدخشاں بھی شرمسار

قرآنی شمعیں

اس کتاب میں قرآنی آیات کی شمعیں رسالت کے ہاتھوں بلند جگمگ کر رہی ہیں، جن کے انوار و لمعات سے کتمان حق کی تاریکیاں سیماب پا ہوگئی ہیں اور بصائر و حقائق اپنے پورے خدوخال کے ساتھ روز روشن میں آگئے ہیں۔

تالیف

حکیم مولانا محمد صادق صاحب سیالکوٹی مدظلہ

مصنف: صلوٰۃ الرسول، ریاض الاخلاق، تجلیات رمضان، انوار التوحید، سبیل رسول، سید الکونین، اعجاز حدیث، ضرب حدیث، بستان الاربعین، ریاض الابرار، حج مسنون وغیرہ

ناشر: مکتبہ نعمانیہ، اردو بازار، گوجرانوالہ

لاہور میں ملنے کا پتہ: نعمانی کتب خانہ، حق سٹریٹ، اردو بازار، لاہور

قیمت



نام کتاب:۔قرآنی شمعیں

مصنف ____مولانا محمد صادق سیالکوٹی

اشاعت ____

تعداد ____

قیمت ____

مطبع ____ نعمانی کتب خانہ حق
سٹریٹ، اردو بازار، لاہور

میاں صاحب رحمہ اللہ نے فرمایا کہ میرا تعلق بنی فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے ہے تو مجھے قتل نہیں کرسکتا۔ جب یہ الفاظ اس کے کانوں میں پڑے تو اس پر اس قدر لرزہ طاری ہوا کہ اس کے ہاتھ سے تلوار گر پڑی حتیٰ کہ وہ شخص پیٹ درد میں مبتلا ہوا۔ گھر پہنچا تو سارا واقعہ گھر والوں کو سنایا اور اسی رات وہ شدت درد و مرض سے انتقال کر گیا۔ اس واقعہ نے بھی یہ ثابت کیا کہ رب کائنات کسی طرح خدام حدیث کی حفاظت فرماتا ہے۔
(اہلحدیث منزل بہ منزل ص ۲۶)

**نام کتاب:۔ ساقی کوثر.... مصنف:۔ حکیم مولانا محمد صادق صاحب سیالکوٹی رحمہ اللہ**
**ناشر و تاجر، نعمانی کتب خانہ حق سٹریٹ اردو بازار لاہور، مکتبہ نعمانیہ اردو بازار گوجرانوالہ**

## حضور ﷺ کی افضلیت کے دلائل

**وضاحت:** جی ہاں......! میں اور میرے اسلاف اہلحدیث کا یہی عقیدہ ہے کہ آپ علیہ السلام افضل البشر خاتم النبین کو تمام مخلوق میں سے افضل، اعلیٰ، ارفع، و اکمل خلاصہ کلام کہ "بعد از خدائے بزرگ توئی قصہ مختصر" مانتے ہیں یہ کتاب، ہم پر بے ادبی اور گستاخی کے الزام کی وضاحت ہے انصاف کا دن آپ سے انصاف کے فیصلے کا سوال کر رہا ہے۔ (از مرتب اثری)

**رحمت للعالمین کے فضائل کی خیر کثیر:۔** خدا کے تمام رسول علیہم السلام سچے اور برحق تھے خدا نے ان کو بڑے بڑے درجے اور مرتبے دیئے تھے لیکن ان میں ہمارے پیارے رسول ﷺ حضرت محمد صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم سب رسولوں سے بڑے مرتبے کے ہیں خدا تعالیٰ رسولوں کے درجات کے متعلق فرماتا ہے۔ "تلك الرسل فضلنا بعضهم علی بعض" (پ۳ ع۱)
یہ پیغمبر (جو ہم نے بھیجے ہیں) بزرگی دی ہم نے ان کے بعضے کو بعض پر۔

معلوم ہوا اللہ تعالیٰ نے اپنے پیغمبروں میں سے بعض کو بعض پر بزرگی اور فضیلت دی ہے جیسے پیغمبر آخر الزمان صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کو سب انبیاء پر بزرگی دی چنانچہ ہادی عالم سرور کائنات صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم فرماتے ہیں کہ

"وعن ابی هریرة قال قال رسول الله صلّی اللّٰه علیه و آله وسلّم انا سیّد ولدآدم یوم القیمة و اوّل من ینشقّ عنه القبر واوّل شافعٍ وّ اوّل مشفعٍ" (صحیح مسلم)

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ روایت کرتے ہوئے کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے فرمایا میں سردار ہوں اولاد آدم کا قیامت کے دن اور سب سے پہلے میں قبر سے اٹھایا جاؤں گا اور میں ہوں اول شفاعت کرنے والا اور اول شفاعت قبول کیا گیا۔

**رحمت عالم ﷺ سید ولد آدم:۔** حضرت انور اولاد آدم کے سردار ہیں صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم یہ مرتبہ اللہ نے حضور کو بخشا۔
اور حضور ﷺ ہی سب سے پہلے قبر مبارک سے اٹھائے جائیں گے جب خواجہ محشر صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم قبر سے اٹھیں گے ان کے بعد آناً فاناً خدا تعالیٰ تمام مردے زندہ کر دے گا۔

**شفاعت کبریٰ کی خیر کثیر:۔** حضور ہی سب سے پہلے شافع ہیں تمام اہل ایمان میدان محشر میں کھڑے ہوں گے آفتاب محشر سر پر ہو گا اور زمین تانبے کی سب چاہیں گے کہ جلد ترازو لگے اور حساب شروع ہو، تاکہ جو نتیجہ نکلنا ہے نکل آئے پھر کون کہے کہ اے اللہ! حساب شروع کر کہ سب بے حال و بے چین ہیں تمام مسلمان حضرت آدم علیہ السلام کو کہیں گے اے ہمارے باپ! اللہ کو کہہ کہ وہ حساب شروع کرے تاکہ حشر کے میدان کی دشواری سے چھوٹیں حضرت آدم علیہ السلام درخت کے پھل کھانے کا واقعہ یاد کر کے کہیں گے کہ میرا یہ مقام و مرتبہ نہیں ہے تم حضرت نوح علیہ السلام کے پاس جاؤ خلقت حضرت نوح علیہ السلام کے پاس جا کر وہی عرض کرے گی لیکن حضرت نوح علیہ السلام بھی اپنے

بیٹے کو غرق ہونے سے بچانے کے لئے خدا سے سوال کرنے کے واقعہ کو یاد کر کے کہیں گے میں اس مقام و مرتبہ میں نہیں ہوں غرض خلقت دیگر انبیاء کے پاس جا کر سب سے جواب پا کر بالآخر حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس حاضر ہوگی حضرت انور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اللہ تعالیٰ سے مقام محمود میں حاضر ہونے کا اذن مانگیں گے اللہ آپ کو اذن دے گا پھر حضور مقام محمود میں پہنچ کر اللہ کے آگے سجدہ میں گر جائیں گے اور اللہ کی تعریف کریں گے جو اس وقت اللہ آپ کو سکھائے گا۔ آپ دیر تک سجدہ میں رہیں گے۔ (اور اذن شفاعت چاہیں گے) پھر اللہ فرمائے گا" ارفع محمد و قل تسمع واشفع تشفع وسل تعطه" سر اٹھا اے محمد ﷺ! اور کہہ جو چاہے قبول کی جائے گی عرض تیری اور شفاعت کر قبول کی جائے گی۔ اور مانگ جو چاہے دیا جائے گا پھر سرور دو عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم خدا کی مرضی سے شفاعت کریں گے۔ (ان گناہگاروں کی جنہوں نے شرک اور بدعت کا جرم نہیں کیا ہوگا)۔

خداوند! ہم سب بھائیوں اور بہنوں کو حضور شافع روز جزا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی شفاعت نصیب فرما ہمیں کتاب وسنت پر تازیست چلا حضور ﷺ کا فرماں بردار بنا اور شرک اور بدعت سے بال بال بچا۔ پس حضور انور نبی اول شافع اور اول مشفع ہوئے۔

**جنت کے چابی بردار:۔** "وعن انس قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم انا اكثر الانبيآء تبعاً يوم القيمة وانا اوّل من يقرع باب الجنّة "(صحيح مسلم)

حضرت انس رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہوئے کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا میں زیادہ ہونگا پیغمبروں میں از روئے تابعوں کے قیامت کے دن اور پہلا شخص ہوں گا جو جنت کا دروازہ کھٹکھٹاؤں گا یعنی کھلواؤں گا۔

معلوم ہوا کہ حضور ﷺ کی امت تمام انبیاء علیہم السلام کی امتوں سے بہت زیادہ ہوگی۔ حدیث میں آیا ہے کہ اہل جنت کی دوثلث ہوگی۔ پھر کتنی خیر کثیر ملی ہے خواجہ محشر صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو اور یہ بھی معلوم ہوا کہ سب سے پہلے حضور ﷺ ہی جنت کا دروازہ کھٹکھٹائیں گے اور کھلوائیں گے چنانچہ دوسری حدیث میں حضور ﷺ یوں فرماتے ہیں:"اتی باب الجنة يوم القيمة فاستفتح فيقول الخازن من انت فاقول محمد فيقول بك امرت ان لآ افتح لاحد قبلك "(صحيح مسلم)

آؤں گا میں بہشت کے دروازہ پر قیامت کے دن پھر کھلواؤں گا میں تو دربان بہشت کا کہے گا کون ہے تو؟ میں کہوں گا کہ میں محمد ﷺ ہوں پھر وہ کہے تیرے سبب میں حکم دیا گیا ہوں کہ نہ کھولوں میں دروازہ کسی کے لیے پہلے تیرے۔

یعنی بہشت کے دربان کو خدا نے حکم دے رکھا ہے سب سے پہلے سوائے محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے بہشت کا دروازہ کسی کے لئے نہ کھولنا چنانچہ اس حکم کے مطابق ہمارے پیشوائے اعظم، امت کے رؤف رحیم رسول حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہی سب سے پہلے بہشت کا دروازہ کھلوائیں گے۔ يا رب صل وسلّم دائماً ابدًا علی حبيبك من زانت به العصر

**معجزہ قرآن قیامت تک رہے گا:۔** حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہوئے کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا نہیں ہے کوئی پیغمبر، پیغمبروں میں مگر دیا گیا ہے معجزات میں سے اسی قدر کہ جس پر بشر ایمان لا سکے۔ (یعنی ہر پیغمبر کا معجزہ اس کی زندگی تک تھا، اس کے بعد منقطع ہوگیا)" وان ما كان الذى اوتيت وحيا اوحى الله الى فارجوا ان اكون اكثرهم تابعاً "اور بیشک میں وحی کیا گیا ہوں کہ وحی کی اللہ تعالیٰ نے میری طرف (یعنی قرآن مجید) پس امید رکھتا ہوں میں کہ ہوں میں زیادہ پیغمبروں میں از روئے تابعوں کے قیامت کے دن۔ (صحیح بخاری ومسلم)

مطلب یہ کہ پہلے انبیاء علیہم السلام کے معجزے ان کے زمانے تک تھے لیکن حضرت خاتم النبیین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا معجزہ قرآن مجید قیامت تک رہے گا اور نبوت محمدیہ کی صداقت کی شہادت دیتا رہے گا یہ معجزہ بھی عجب خیر کثیر حضور ﷺ کو ملی ہے۔

دوسری بات یہ کہ حضرت انور از روئے تابعوں کے تمام نبیوں سے بڑھ کر ہیں جس قدر بنی آدم نے حضور ﷺ کی تصدیق کی ہے کسی نبی

کی اتنی کثیر تعداد میں تصدیق نہیں کی گئی چنانچہ حضورﷺ نے خود فرمایا:"لم یصدّق نبیٌّ من الانبیآء ماصدّقت وانّ من الانبیآء نبیًّا ما صدّقه من امّته الّا رجل واحد" (صحیح مسلم) نبیوں میں کوئی نبی نہیں تصدیق کیا گیا۔ جس قدر کہ میں تصدیق کیا گیا ہوں (یعنی میری امت سب سے زیادہ ہے) اور ایک نبی علیہ السلام ایسا بھی ہوا ہے کہ اس کی امت میں صرف ایک آدمی نے ہی تصدیق کی ہے یعنی ایک ہی مسلمان ہوا ہے۔

کتنی خیر و برکت (کوثر) ملی ہے حضرت اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو!

**حضرت انورﷺ پر پانچ خصوصی انعام:۔** حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ روایت کرتے ہوئے کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: اللہ تعالیٰ نے مجھے پانچ ایسی خصلتیں عطا کی ہیں جو پہلے کسی نبی علیہ السلام کو نہیں ملیں۔

(۱)"**نصرت بالرّعب مسیرة شهر**"، میں فتح دیا گیا ہوں ایک مہینے کی مسافت سے۔

یعنی ایک مہینے کی راہ سے خدا تعالیٰ میرا رعب دشمن کے دل میں ڈال دیتا ہے کہ وہ گھبراتے اور بھاگتے ہیں مجھ سے۔

(۲)"**جعلت لی الارض مسجدا وّطهورا**"، بنالی گئی ہے میرے لئے روئے زمین سجدہ گاہ اور پاک کرنے والی۔

پہلی امتوں کی نماز صرف ان کے عبادت خانوں میں ہی درست ہوتی تھی لیکن حضرت انورﷺ کی امت کے لیے روئے زمین پر جہاں وقت آجائے نماز پڑھ لینی درست ہے (سوائے حمام اور قبرستان کے) گویا حضورﷺ کی امت کے لئے ساری زمین سجدہ گاہ ہے۔

اور زمین پاک کرنے والی ہے یعنی پانی نہ ملنے کی صورت میں مٹی سے تیمّم کر کے نماز پڑھ سکتے ہیں مٹی پانی کے قائم مقام طہارت ہے پہلی امتوں میں طہارت صرف پانی پر موقوف تھی۔ (۳)"**واحلت لی الغنائم ولم تحل لاحد قبلی**"

اور میرے لئے غنیمتیں (جہاد کی) حلال کی گئی ہیں جو پہلے مجھ سے کسی کے لئے حلال نہ کی گئیں۔

(۴)"**واعطیت الشفاعة**"، اور دیا گیا ہے مجھ کو مرتبہ شفاعت عظمیٰ عامہ کا۔

آپ پیچھے پڑھ آئے ہیں کہ خدا تعالیٰ حضورﷺ کو شفاعت کی اجازت دے گا اور آپ خدا کی مرضی سے شفاعت کریں گے ایسی شفاعت کبریٰ صرف حضور ہی کا درجہ ہے۔

(۵)"**وکان النبی یبعث الی قومه وبعثت الی الناس عامّة**"، اور ہر نبی علیہ السلام اپنی قوم کی طرف بھیجا جاتا تھا اور میں تمام لوگوں (سارے جہان) کی طرف بھیجا گیا ہوں۔

ہر نبی علیہ السلام قبیلے قبیلے اور بستی بستی کی طرف بھیجا جاتا تھا لیکن حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم روئے زمین کے لئے نبی ہیں اور قیامت تک آپﷺ کی نبوت اور رسالت جاری ہے کوئی نیا نبی نہیں آئے گا حضورﷺ کی نبوت اور نبوت کا معجزہ قرآن دونوں خیر کثیر ین قیامت تک نور افشاں رہیں گی۔

**تمام انبیاء حضورﷺ کے لواء الحمد کے نیچے ہونگے:** حضرت ابو سعید رضی اللہ تعالیٰ عنہ روایت کرتے ہوئے کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے (خدا کی بخشی ہوئی نعمتیں بیان کرتے ہوئے) فرمایا کہ میں اولاد آدم کا سردار ہوں قیامت کے روز اور فخر سے نہیں کہتا اور میرے ہاتھ میں ہوگا لواء الحمد (تعریف کا جھنڈا) اور میں فخر سے نہیں کہتا۔"**وما من نبی یومئذ اٰدم فمن سواه الاتحت لوائی**"، اور نہیں کوئی پیغمبر قیامت کے دن، کیا آدم علیہ السلام اور کیا ان کے سوا مگر میرے جھنڈے کے نیچے آئیں گے (اور میرے تابع ہونگے) اور سب سے پہلے میں ہی قبر سے نکلوں گا اور نہیں فخر مجھ کو اس پر۔ (ترمذی)

قیامت کے روز حضور انورﷺ کو خدا تعالیٰ لواء الحمد (حمد کا نیزہ یا جھنڈا) عطا فرمائے گا جو کوئی حضورﷺ کے جھنڈے تلے آئے گا اس کو گھبراہٹ، کرب، خوف اور ہول محشر سے امن ہوگا پس تمام انبیاء اور ان کی صالح امتیں اور امت محمدیہ خواجہ محشر صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے لواء الحمد کے نیچے سکون پائیں گے کیسی خیر کثیر ملی ہے حضرت انورﷺ کو!

**محشر کو حضرت انور ﷺ قائد المرسلین ہونگے:** حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا:
انا قآئد المرسلین ولافخر وانا خاتم النبیین ولافخر۔ (مسند دارمی)
میں (محشر میں) آگے چلوں گا اور سب رسول علیہم السلام میرے پیچھے پیچھے آئیں گے۔ (بہشت کو) اور نہیں کہتا میں فخر سے اور میں ختم کرنے والا ہوں نبیوں کا اور نہیں کہتا میں فخر سے۔

معلوم ہوا حضور سید العالمین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم محشر کو سب رسولوں کے قائد ہوں گے ان کو اللہ کے حضور لے کر چلیں گے اور حساب ہو چکنے کے بعد قائد المرسلین الی الجنتہ ہوں گے۔

کتنی خیر کثیر عطا کی ہے خدا تعالیٰ نے حضرت سید المرسلین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو کہ حشر کے روز بھی آپ ﷺ قائد خطیب، شفیع، صاحب لواء الحمد اور ساقی کوثر ہیں اور دنیا میں بھی صاحب خیر کثیر، ہادی خلق اور پیشوائے جن وانس ہیں۔ (ساقی کوثر ص ۳۵ تا ۴۶)

**محمد ﷺ رہبرِ راہِ طریقت**

| | |
|---|---|
| محمد ﷺ پیکر ایثار و الفت | محمد ﷺ مصدر مہر و مروت |
| محمد ﷺ مرکز اوصاف حسنہ | محمد ﷺ منبع بحر شریعت |
| محمد ﷺ رونق گلزارِ ہستی | محمد ﷺ زینتِ بزم رسالت |
| محمد ﷺ ساقی تسنیم و کوثر | محمد ﷺ شافع روز قیامت |
| محمد ﷺ شاہِ اقلیم زمانہ | محمد ﷺ فاتح ابوابِ جنت |
| محمد ﷺ مخزنِ گنجِ معانی | محمد ﷺ مشعلِ راہِ حقیقت |
| محمد ﷺ باعثِ تکوینِ عالم | محمد ﷺ حاصلِ اظہارِ قدرت |
| محمد ﷺ مصلحِ اقوام ہستی | محمد ﷺ رہبرِ راہِ طریقت |
| محمد ﷺ باعثِ تسکینِ راسخ | محمد ﷺ چارہ سازِ دردِ ملت |

(راسخ عرفانی) (ساقی کوثر ص ۴۶)

**حضور ﷺ کے لئے جنت کا بلند درجہ:۔** حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ روایت کرتے ہوئے کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: ''سلوا اللہ لی الوسیلۃ'' اللہ سے مانگو میرے لئے وسیلہ۔'' قالوا یا رسول اللہ وما الوسیلۃ '' صحابہ رضی اللہ عنہم نے کہا: اے اللہ کے رسول ﷺ! اور کیا ہے وسیلہ؟ '' قال اعلیٰ درجۃ لاینا لھا الا رجل واحد وارجو ان اکون اناھو '' آپ ﷺ نے فرمایا: وسیلہ بہت بلند درجہ ہے جنت کا نہ پائے گا اس کو سوائے ایک آدمی کے اور امید رکھتا ہوں میں کہ وہ آدمی میں ہوں۔ (ترمذی بحوالہ ساقی کوثر ص ۴۸)

**نام کتاب:۔ قرآنی شمعیں..... مصنف:۔ مولانا محمد صادق سیالکوٹی رحمہ اللہ**
**نعمانی کتب خانہ حق سٹریٹ، اردو بازار، لاہور**

**رحمت عالم ﷺ کا مقدس مقام:۔** کوئی کج بین، مظفر، منصور، مبشر جماعت اہلحدیث (کثر اللہ سوادھم) کے متعلق یہ کہہ کر عوام کو بدظن نہ کرے کہ یہ لوگ حضور ﷺ کی ذات یا شخصیت کو (معاذ اللہ) بزرگ نہیں سمجھتے کیونکہ ان کی ذات یا شخصیت کو وسیلہ قرب نہیں مانتے ہم اس مردود پر لعنت بھیجتے ہیں اسے ابوجہل کا ساتھی جہنمی مانتے ہیں جو حضور پرنور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ذات یا شخصیت کی بزرگی پر شک کرے آپ کے وجود اطہر پر تمام آدم کی اولاد، ایک لاکھ کئی ہزار پیغمبروں (صلوٰۃ اللہ علیہم) تمام بزرگوں، شہیدوں، ولیوں، تمام فرشتوں کی بزرگی قربان حوران خلد کی عصمت نچھاور

بسم اللہ الرحمن الرحیم

يوم لا ينفع مال ولا بنون إلا من أتى الله بقلب سليم

# قلب سلیم اور اس کی علامات

مرتبہ

حضرت مولانا حافظ قاری محمد اسمٰعیل صاحب حافظ آبادی (فاضل عربی)

ناشران

جمعیت شبان اہل حدیث احمد پورہ سیالکوٹ

---

يوم لا ينفع مال ولا بنون إلا من أتى الله بقلب سليم

**نام کتاب:۔ قلب سلیم اور اس کی علامات**

مرتب ---------- حضرت مولانا حافظ قاری محمد اسمٰعیل صاحب حافظ آبادی (فاضل عربی)

ناشران -------- جمعیت شبان اہل حدیث احمد پورہ سیالکوٹ

---

# آپ کے مسائل اور ان کا حل قرآن وسنت کی روشنی میں

ابوالحسن مبشر احمد ربانی

مکتبہ قدوسیہ

غزنی سٹریٹ اردو بازار - لاہور

---

مسلک کتاب وسنت کے فروغ کے لئے کوشاں

خوبصورت اور معیاری مطبوعات

مکتبہ قدوسیہ



ناشر ________ ابوبکر قدوسی

اشاعت ________ مارچ 1999

مطبع ________ احمد پریس لاہور

قیمت ________ ۱۶۵/= روپے

MAKTABA QUDDUSIA
REHMAN MARKET GHAZNI STREET URDU BAZAR
LAHORE-PAKISTAN.Ph: 7351124-7230585
Fax: 7230585 Email: qadusia@brain.net.pk

جسم اقدس کے ایک قطرۂ خون کی قیمت میں دونوں جہان ہیچ ہماری جانیں اور ہمارے ماں باپ آپ ﷺ پر قربان بڑے مرتبے کے ہیں حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، حضور ﷺ کا سارا سراپا طیب وطاہر، رواں رواں اور بال بال پاک، آپ ﷺ اُمت کے غمخوار، رسولوں علیہم اسلام کے سردار، حشر میں انبیاء علیہم اسلام کے قائد، شافع محشر، ساقی کوثر پہلے شافع اور پہلے مشفع ہیں صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم۔ (قرآنی شمعیں ص۱۵۰،۱۵۱)

**ولی کی تعریف:۔** اولیاء ولی کی جمع ہے اور ولی ولایت سے ہے۔ ولایت کے معنی قرب اور محبت کے ہیں، پس ولی وہ ہوتا ہے جو خدا کے نزدیک اور قریب ہو جیسا کہ کہا جاتا ہے "هذا يلي هذا" یہ چیز قریب ہے اس چیز کے۔

**اولیاء کی زندگی سنتوں کا عکس:۔** ولی اللہ کی اپنی زندگی روشنی، یعنی کتاب وسنت کے اجالے میں گزرتی ہے اس کا ہر قول وفعل حدیث مصطفیٰ ﷺ اور سنت خیر الوریٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے عین مطابق ہوتا ہے اس کی دینی مذہبی، اخلاقی، تمدنی، معیشی، معاشرتی زندگی اسوۂ حسنہ کی ڈگر پر چلتی ہے ثابت ہوا کہ جس سے خدا دوستی کرتا ہے اسے کھینچ کر اسی روشن ڈگر پر لاتا ہے سبیل رسول ﷺ کا راہی بناتا ہے۔
(قرآنی شمعیں ص ۳۳۹،۳۴۰)

**نام کتاب:۔قلب سلیم اوراس کی علامات**

**مرتبہ:۔حضرت مولانا حافظ قاری محمد اسمٰعیل صاحب حافظ آبادی (فاضل عربی)**

**ناشران:۔جمعیت شبان اہل حدیث احمد پورہ سیالکوٹ**

**صوفیاء کی محنت کا مرکز محور:۔** قلب عربی زبان کا لفظ ہے۔ جس کے معنی دل کے کئے جاتے ہیں......اعضائے جسم میں دل کی حیثیت رئیس اعظم کی ہے گویا جسم انسان میں دل مرکز ومحور ہے جس پر جسم کی صحت وسقم حتیٰ کہ موت وحیات کا دارومدار ہے۔
(قلب سلیم اوراس کی علامات ص ۳)

**صوفیاء کی محنت کا نتیجہ قلب سلیم:۔** جس طرح اعمال صالح دل کو سلیم اور روشن ومنور کرتے ہیں اسی طرح گناہ براہ راست دل پر اثر انداز ہوتے ہیں جس کے نتیجہ میں دل سے ایمان کی نورانیت محو ہونا شروع ہو جاتی ہے حتیٰ کہ گناہوں کی کثرت وبہتات سے دل کلیتہً سیاہ ہو جاتا ہے اوراس پر ظلمتوں کے اس قدر دبیز پردے پڑ جاتے ہیں کہ اس میں نور ایمان کے داخلہ کیلئے کوئی منفذ ومسلک باقی نہیں رہتا۔
(قلب سلیم اوراس کی علامات ص ۵)

**قلب سلیم کی علامات:۔** محدثین عظام، ائمہ دین اور اولیاء اللہ رحمہم اللہ کے اس بارہ میں بہت سے اقوال ہیں ان میں سے چند بیان کئے جاتے ہیں جناب حضرت العلام حافظ ابن قیم رحمہ اللہ اپنی مایہ ناز کتاب "اغاثة اللهفان" میں بایں الفاظ ذکر فرماتے ہیں۔

"ان لايفتر عن ذكر ربه ولا يسئام من خدمته ولايانس بغيره الابمن يدله عليه و يذكره به" الخ (اغاثة)

یعنی صحیح وسالم دل کی یہ علامت ہے کہ وہ اپنے پروردگار کی یاد میں سست اور اس کے دین کی خدمت میں ملول نہ ہوا اور اس کی محبت اور انسیت فقط اپنے مالک حقیقی سے ہو اور اس کی مخلوق میں سے صرف اس سے اس کا علاقہ ہو جو خالق کائنات کی طرف راہنمائی کرتا ہو اور اسی کی نصیحت کرتا ہو وغیرہ۔ (قلب سلیم اوراس کی علامات ص ۶)

امام ابوالحسین وراق رحمہ اللہ کا بیان: حيات القلب في ذكر الحي الذي لا يموت (اغاثة)
(دل کی زندگی اسی حی وقیوم کی یاد میں ہے جس کے لئے کبھی موت نہیں)

علامت نمبر۲، کہ اس کو عبادت اور درود وظائف کے فوت ہونے سے اس بخیل سے بھی زیادہ رنج پہنچے جو اپنے مال کے ضیاع اور فقدان

سے انتہائی کرب والم میں مبتلا ہوتا ہے۔اسی لئے خدا کے مخلص عارف بندوں کیلئے ذکر وعبادت کا فوت ہو جانا موت سے بھی زیادہ تکلیف دہ ہوتا ہے۔(قلب سلیم اوراس کی علامات ص ۷)

**اسکا سبب:** علامہ ابن قیم رحمہ اللہ اس تکلیف کی وجہ سے بیان کرتے ہوئے فرماتے ہیں:

**"لان الفوت انقطاع عن الحق والموت انقطاع عن الخلق فكم بين الانقطاعين"**

ذکر وعبادت کا فوت ہو جانا موت سے بھی زیادہ سخت اس لئے ہے کہ اس سے بندے کا علاقہ حق تعالیٰ سے منقطع ہو جاتا ہے اور موت اک معاملہ اس سے کہیں کمتر ہے کیونکہ حد سے حد اس سے یہی ہوتا ہے کہ انسان کا تعلق مخلوقات سے کٹ جاتا ہے فكم بين الانقطاعين؟ اب خود اندازہ کیجئے خدا سے تعلق کا منقطع ہو جانا زیادہ تکلیف ہے یا مخلوق سے یقیناً ہر ذی شعور انسان کے لئے خدا تعالیٰ سے ربط و تعلق کا ٹوٹ جانا موت سے زیادہ شدید ہے۔

**علامت نمبر۳**۔صحت مند دل کی علامتوں میں سے ایک یہ بھی ہے کہ وہ خدمت دین اور خدمت خلق کا ایسے مشتاق ہوتا ہے جیسے بھوک کا ستایا ہوا کھانا پینے کا مشتاق۔

**علامت نمبر۴**۔اور جب وہ نماز میں داخل ہو تو دنیا کے تمام ہم وغم جاتے رہیں اور اس کیف وسرور کے عالم میں اس کا نماز سے نکلنے کو قطعاً دل نہ چاہے اور اس کی قلبی کیفیت الابذكر الله تطمئن القلوب کی آئینہ دار ہو۔

**علامت نمبر۵**۔"ومن علامات صحته ان يكون همته واحداً وان يكون فى الله"

ایک علامت یہ ہے کہ اس کا مطلوب ومقصود صرف ایک ہو اللہ کی محبت اور اس کی رضا وخوشنودی جیسا کہ حدیث پاک میں یہ مفہوم بایں الفاظ ذکر ہے۔**من جعل الهموم هما واحداهم اخرته كفاه الله هم دنياه**

حضرت محمد اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا جس شخص نے صرف آخرت کی کامیابی کو اپنا واحد مقصود حیات بنالیا اللہ تعالیٰ اس کے ہموم دنیا کیلئے خود کافی ہو جاتا ہے۔

نوٹ:۔آخرت کی کامیابی کا انحصار اللہ تبارک وتعالیٰ کی رضا پر ہے چنانچہ حدیث پاک کا معنی یوں ہوگا کہ اخروی فلاح وکامرانی کیلئے خدا کی رضا اس کا مطلوب ہو۔(قلب سلیم اوراس کی علامات ص ۸)

**مسکین کون؟** اس سلسلہ میں حافظ ابن قیم رحمہ اللہ ایک بندہ عارف کا ارشاد ذکر فرماتے ہیں:

**مساكين اهل الدنيا، خرجوا من الدنيا وماذا قوا اطيب مافيها۔ قيل وما اطيب ما فيها؟ قال محبة الله والانس به والشوق الىٰ لقائه الخ**

اہل دنیا میں سے مسکین وہ ہیں جو دنیا سے چل بسے لیکن اس دنیا کی پاکیزہ اور عمدہ ترین چیز کو چکھا تک نہیں پوچھا گیا اس دنیا کی سب سے عمدہ چیز کیا ہے فرمایا اللہ کی محبت اور اس کی انسیت کا دل میں جاگزین ہونا اس کی ملاقات کا شوق،اس کی یاد اور اطاعت ایسی اعلیٰ نعمت سے بہرہ ور ہونا۔(قلب سلیم اوراس کی علامات ص ۸)

**قلب سلیم کے فوائد**:۔قرآن حکیم میں اللہ پاک ارشاد فرماتے ہیں **يوم لاينفع مال ولا بنون الامن اتى الله بقلب سليم(١٩)**

قیامت کا دن وہ ہے جس دن مال اور بیٹے نفع نہیں دیں گے ہاں جو شخص اللہ تعالیٰ کے ہاں دل سلیم لے کر آیا وہ کامیاب ہوگا۔

اس آیت سے واضح ہو گیا جس دن ساری مخلوق ترساں لرزاں ہوگی خدا کے برگزیدہ پیغمبر علیہم السلام گھٹنوں کے بل ہوں گے حاملین عرش پر خدا کے رعب وجلال کی بناء پر رعشہ طاری ہوگا۔اس دن اولاد،خویش واقارب سب ساتھ چھوڑ دیں گے۔نجات پانے والے وہ خوش نصیب انسان ہوں گے جو خدا تعالیٰ کے ہاں قلب سلیم لے کر حاضر ہوں گے۔(قلب سلیم اوراس کی علامات ص ۹)

**نام کتاب:۔آپ کے مسائل اوران کا حل قرآن وسنت کی روشنی میں**
**مصنف:۔ابوالحسن مبشر احمد ربانی.... ناشر:۔مکتبہ قدوسیہ، غزنی سٹریٹ اردو بازار لاہور**

**قرآنی تعویذات شرک نہیں:۔** اگر کوئی شخص اللہ کا نام یا قرآن مجید کی آیت لکھ کر گلے میں لٹکائے تو اسے شرک کہنا درست نہیں کیونکہ اس میں اس نے کسی غیر سے مدد نہیں مانگی۔اگر کوئی کہے کہ اس نے کاغذ گلے میں لٹکایا ہے تو یہ بات ہر شخص جانتا ہے کہ تعویذ لکھنے والا یا گلے میں ڈالنے والا کوئی موحد کاغذ میں نفع نقصان کی کوئی تاثیر نہیں سمجھتا۔بلکہ اس کاغذ میں لکھے ہوئے اللہ کے نام یا اس کے کلام کی برکت سے شفاء کا عقیدہ رکھتا ہے۔اللہ کا کلام دم کی صورت میں انسانی آواز میں ادا ہو تب بھی اللہ کا کلام اور اس کی صفت ہے اور غیر مخلوق ہے اور انسانی قلم و دوات سے کاغذ پر لکھا جاتا ہے تب بھی اللہ کا کلام اس کی صفت اور غیر مخلوق ہے اس لیے جو لوگ اسے شرک قرار دیتے ہیں، ان کی بات بالکل بے دلیل ہے اور وہ غلو کا ارتکاب کر رہے ہیں۔

جواز کے قائلین اسے علاج کی ایک صورت قرار دیتے ہیں جس میں کوئی شرک نہیں اور شرک سے پاک دم کی طرح اس کی کوئی ممانعت نہیں۔(آپ کے مسائل اوران کا حل ص ۴۳۲)

**سفید وسیاہ عمامہ مسنون ہے:۔** (۱)ایک صحابی رضی اللہ عنہ کو سفید عمامہ بندھوایا (صحیح جامع صغیر) اور عمامہ جو اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم باندھا کرتے تھے اس کا رنگ حدیث میں سیاہ مذکور ہوا ہے جیسا کہ جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا: (**دخل النبی صلی الله علیه و آله وسلم یوم الفتح وعلیه عمامة سوداءُ**)''نبی صلی اللہ علیہ وسلم فتح مکہ والے دن مکہ میں داخل ہوئے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم پر سیاہ پگڑی تھی''۔(مسلم، ابوداؤد، ۴۰۷۶، ابن ماجہ ۵۸۵، ترمذی ۱۷۳۵، احمد ۳/۳۶۳۔۳۸۷، دارمی ۲/۸۴)

**(عن عمرو بن حریث ان النبی صلی الله علیه و آله وسلم خطب الناس وعلیه عمامة سوداءُ)**

عمر بن حریث رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہتے ہیں، نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے خطبہ دیا اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے سر پر سیاہ پگڑی تھی''۔

ابوداؤد میں اس طرح ہے: (**رایت النبی صلی الله علیه وآله وسلم علی المنبر وعلیه عمامة سوداءُ قد ارخٰی طرفها بین کتفیه**)''عمرو بن حریث رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہتے ہیں کہ میں نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو منبر پر دیکھا آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے خطبہ دیا اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے سر پر سیاہ پگڑی تھی۔آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کے شملہ کو اپنے کندھوں کے درمیان لٹکایا ہوا تھا۔(مسلم ۱۳۵۹، ابن ماجہ ۳۵۸۴، ابوداؤد ۴۰۷۷، شمائل ترمذی ۹۳)

**(عن ابن عمر قال کان النبی صلی الله علیه وآله وسلم اذا اعتم سدل عمامته بین کتفیه قال نافع وکان ابن عمر یفعل ذلك قال عبیدالله رایت القاسم بن محمد وسالماً یفعلان ذلك)**

ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم جب پگڑی باندھتے تو اس کے شملہ کو اپنے کندھوں کے درمیان لٹکا دیتے۔نافع نے کہا: ابن عمر رضی اللہ عنہ اسی طرح کرتے تھے۔عبید اللہ نے کہا: میں نے قاسم بن محمد بن ابی بکر اور سالم بن عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہم کو اسی طرح کرتے دیکھا'' (شمائل ترمذی ۹۴، جامع ترمذی ۱۷۳۶) مذکورۃ الصدر احادیث سے معلوم ہوا کہ سیاہ عمامہ باندھنا سنت نبوی صلی اللہ علیہ وسلم ہے۔
(آپ کے مسائل اوران کا حل ص ۴۹۶)

**ٹوپی وپگڑی پر ابن القیم کی شہادت:۔** کئی روایتیں امام ابونعیم اصبہانی نے کتاب ''اخلاق النبی صلی اللہ علیہ وسلم و آدابه'' میں نقل کی ہیں جن سے معلوم ہوتا ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم ٹوپی عمامہ کے بغیر بھی پہنتے تھے امام ابن قیم رحمہ اللہ ''زاد المعاد'' ۱/۱۳۵ پر رقم طراز ہیں:

**کانت له عمامة تسمٰی السحاب کساها علیا وکان یلبسها ویلبس تحتها القلنسوة وکان یلبس القلنسوة بغیر عمامة ویلبس العمامة بغیر قلنسوة۔**




# ترتیب


- پہلے مجھے پڑھیے ۳
- حمد باری تعالیٰ

۱- پہلا وعظ ۵
مسئلہ توحید ۱

۲- دوسرا وعظ ۲۱
مسئلہ توحید ۲

۳- تیسرا وعظ ۴۹
اَمَّن یُجِیبُ المُضطَرَّ اِذَا دَعَاہُ

۴- چوتھا وعظ ۶۵
وَاللّٰہُ غَالِبٌ عَلٰی اَمرِہٖ وَلٰکِنَّ اَکثَرَ النَّاسِ لَا یَعلَمُونَ

۵- پانچواں وعظ ۸۷
استقامت فی الدین








نام کتاب:۔ کتاب التوسل

مصنف ________ حافظ محمد الیاس صاحب اثری استاد جامعہ اسلامیہ گوجرانوالہ

قیمت ________

مطبع ________ خدام المحدثین جامع مسجد اہلحدیث گوندلوی محدث قبرستان روڈ گوجرانوالہ

نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس ایک پگڑی تھی جس کا نام سحاب تھا آپ ﷺ نے وہ سیدنا علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو پہنائی۔ اسے آپ ﷺ پہنتے اور کبھی اس کے نیچے ٹوپی ہوتی اور کبھی ٹوپی بغیر پگڑی کے اور پگڑی بغیر ٹوپی کے پہن لیتے۔

امام ابن قیم رحمہ اللہ کی اس تصریح سے معلوم ہوتا ہے کہ صرف پگڑی باندھنا یا صرف ٹوپی لینا یا ٹوپی پر پگڑی باندھ لینا، تینوں طرح جائز و صواب ہے۔ (آپ کے مسائل اور ان کا حل ص ۴۹۸)

## نام کتاب:۔ مواعظ طارق، حصہ سوم...... مصنف:۔ مولانا عطاء اللہ طارق

**صوفیاء کی دنیا سے بے رغبتی کی دلیل:۔** نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی اپنی کیفیت یہ ہے کہ دنیا میں ایک مسافر کی طرح اپنی ساری زندگی گزار دی حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ روایت کرتے ہیں کہ نبی پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ایک دن ایک چٹائی پر سو کر اٹھے تو آپ ﷺ کے جسم مبارک پر چٹائی کے نشان پڑ گئے میں نے کہا: یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم! اگر آپ ﷺ فرمائیں تو آپ کے لئے ایک بستر تیار کر دیں تا کہ سونے کے وقت اس کو نیچے بچھا دیا کریں تو آپ نے فرمایا۔

میں تے دنیا سیر نہ کوئی حضرت آکھ سنایا ۔۔۔ دنیا رہن مثال اینویں جیویں راہ و چہ رکھ دا سایہ

سائے بیٹھ لوے دم راہی ہووے فیر روانہ ۔۔۔ اس دم کارن کد کوئی عاقل طلب کرے سمیانہ

اے عبداللہ! مجھے دنیا کی آسائش سے کیا تعلق، میرا حال تو دنیا میں اس سوار کی طرح ہے جس نے ایک درخت کے سایہ میں گھڑی بھر آرام کیا اور پھر درخت کو وہیں چھوڑ کر آگے چل دیا۔

ہماری حالت یہ ہے کہ ہم اپنے لئے بڑے بڑے مکان، بڑی بڑی بلڈنگیں، بڑی بڑی کوٹھیاں، بڑی بڑی دکانیں غرضیکہ ہر قسم کی آسائش کا سامان مہیا کرتے ہیں جیسا کہ ہم نے مرنا ہی نہیں ہے کسی بزرگ نے کیا ہی خوب کہا ہے کہ بندوں کو اگر اپنی موت معلوم ہوتی تو بڑے بڑے اونچے گنبدوں والے محل نہ بنتے نہ کبھی بازار لگتا نہ کبھی خرید و فروخت ہوتی اور نہ ہی باہمی عداوت ہوتی، بلکہ سب یاد خدا میں ہی مصروف رہتے۔ یہ سب کام موت کے بھولنے سے ہی ہو رہے ہیں۔ حافظ محمد صاحب لکھوی رحمہ اللہ نے کیا ہی خوب لکھا ہے۔

رنگ محل بناون احمق خرچن مال ربانا ۔۔۔ آئی موت سب چھوڑ علاقہ قبریں کرن ٹکانا

حق حقوق خدا ہور بندیاں مالوں ادا نہ کر دے ۔۔۔ مال ربانا خاک رلاون بچھو تا وسن مردے

دنیا نال محبت کوڑی دنیا چار دھاڑے ۔۔۔ ایہ نال کسے دے رہی نہ رہسی دنیا دین وگاڑے

نبی پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ''اکثروا ذکر ھاذم اللذات الموت'' کو دنیاوی لذتوں کو توڑ دینے والی موت کو کثرت سے یاد کیا کرو۔ (مواعظ طارق حصہ سوم، ص ۳۸، ۳۹)

## نام کتاب:۔ کتاب التوسل... تالیف: حافظ محمد الیاس صاحب اثری استاد جامعہ اسلامیہ گوجرانوالہ خدام المحدثین جامع مسجد اہلحدیث گوندلوی محدث قبرستان روڈ گوجرانوالہ

**دعا کی غرض سے بزرگوں کے پاس حاضری:۔** قال شهاب حدثنا حمادبن سلمة عن ابی جعفر الحظبی، عن عمارة ابن خزیمة بن ثابت عن عثمان بن حنیف اتی اعمی النبی صلی الله علیه وسلم فقال ادع الله تعالیٰ ان یرد بصری قال او ادعك قال بل ادع قال ثلاثاثم قال توضا وصل رکعتین و قل اللهم انی اسئلك و اتوجه الیك ففعل فردبصره،

(توحید خالص ص ۵۹۲)

وَلِلّٰهِ الْأَسْمَاءُ الْحُسْنٰى فَادْعُوْهُ بِهَا
(اعراف: ۱۸۰)
اور اللہ تعالیٰ کے لیے اچھے اچھے نام ہیں پس اسے ان کے ساتھ پکارو۔

بچوں اور بچیوں کیلئے دو ہزار سے زائد منتخب

# پیارے نام

مفصل

تالیف

فاروق اصغر صارم

ناشر

إدارۂ إحیاء التحقیق الإسلامی گوجرانوالا
فون: ۲۱۸۰۹۸-۰۴۳۱



سلسلہ مطبوعات نمبر ۴

نام کتاب ---------- پیارے نام
مؤلف ---------- فاروق اصغر صارم
طبع ---------- اوّل
ناشر ---------- ادارہ احیاء التحقیق الاسلامی گوجرانوالہ

مؤلف کا پتہ
فاروق اصغر صارم، گلی نمبر ۱، محلہ داتا بخش، نوشہرہ روڈ، گوجرانوالا
فون ۲۱۸۰۹۸ - ۰۴۳۱

ہماری مطبوعات ملنے کے پتے

اردو بازار لاہور — سبحانی اکیڈمی — فاروقی کتب خانہ — نعمانی کتب خانہ — مکتبہ قدوسیہ — مکتبہ سلفیہ — مکتبہ مرکزی دفتر دعوۃ وارشاد

اردو بازار گوجرانوالہ — مدینہ کتاب گھر — مکتبہ نعمانیہ

فیصل آباد — مکتبہ اہل الحدیث امین پور بازار — مکتبہ ناصریہ حاجی آباد امین بازار

کراچی مکتبہ اہل الحدیث ٹرسٹ اہلحدیث چوک کورٹ روڈ • حافظ آباد حافظ بکڈپو بازار ارائیاں

(جملہ حقوق محفوظ ہیں)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اِتَّخَذُوْا أَحْبَارَهُمْ وَرُهْبَانَهُمْ أَرْبَابًا مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ

بغیر مہر کے کتاب (پ ۱۰ سورہ توبہ رکوع ۵) مسروقہ تصور ہوگی

الحمد للہ والمنۃ کہ کتاب بے نظیر ولاجواب

# نتائج التقلید

اللہ والوں کی فرمائش سے مع اضافہ جدیدہ بار ثانی مطبوع گردید
۔ ا جمادی الثانی ۱۳۷۷ھ مطابق یکم جنوری ۱۹۵۸ء

مرتبہ
فقیر الی اللہ حکیم محمد اشرف عفاء اللہ تعالیٰ عنہ

شائع کردہ
دار الاشاعت اشرفیہ سندو بلو کی ضلع لاہور (پاکستان)

پتہ ثانی سکول بکڈپو۔ گوجرانوالہ

تعداد ایک ہزار — اشاعت فنڈ چار روپے للعہ — محصہ



مصنف ____________
اشاعت ____________
تعداد ____________
قیمت ____________
مطبع ____________

حضرت عثمان بن حنیف رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں ایک نابینا حاضر ہوا عرض کیا کہ دعا فرمائیں کہ اللہ تعالیٰ صحت دے دیں آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ دعا کروں تین دفعہ تکرار ہوا اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تو وضو کر اور دو رکعت نماز ادا کر اور'' **اللھم انی** '' الیٰ آخرہ، دعا پڑھ اس نے پڑھی تو وہ صحت مند ہو گیا۔... حدیث مذکور کی سند صحیح ہے (کتاب التوسل ص ۱۴۱،۱۴۲)

## نام کتاب:۔ پیارے نام، فاروق اصغر صارم
## ناشر:۔ ادارۃ احیاء التحقیق الاسلامی گوجرانوالہ

**ناموں کے زندگی پر اثرات:۔** نام سے ہی مسمیٰ ممتاز ہوتا ہے، نام کی اہمیت اس لیے بھی ہے کہ کسی بھی انسان کا نام اس کی شخصیت کا آئینہ ہوتا ہے اس کے دین و مذہب کی شناخت ہوتا ہے، نیز نام سے مسمیٰ کی زندگی پر گہرے اثرات مرتب ہوتے ہیں۔ (پیارے نام ص۴)

**اچھے برے نام کا اثر مسمیٰ کی شخصیت پر:۔** شخصیت کا اپنے نام کے ساتھ ایک خاص اور گہرا تعلق ہوتا ہے اچھے ناموں کے اچھے اثرات ہوتے ہیں جب کہ برے ناموں کے برے اثرات ہوتے ہیں یہی وجہ ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اچھا نام رکھنے کی تلقین فرماتے اور اچھا نام سنتے تو خوش ہوتے جب کہ برا نام رکھنے سے منع کرتے اور برا نام سنتے تو کراہت فرماتے اور اسے تبدیل کر دیتے تاکہ اس شخص کی زندگی پر برے اثرات مرتب نہ ہوں۔ اس بارے میں چند روایات ملاحظہ فرمائیں۔

(۱) حضرت سعید بن مسیّب بن حزن رحمہ اللہ اپنے والد سے روایت کرتے ہیں کہ ان کے والد نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تیرا نام کیا ہے؟ انہوں نے کہا 'حزن' (سخت زمین) آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تو سہل (آسان، نرم) ہے، انہوں نے کہا: جو نام میرے والد نے رکھ دیا ہے میں اسے نہیں بدلوں گا۔ حضرت سعید بن مسیّب رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ (اس نام کے سبب) پھر ہمارے خاندان پر مسلسل سختی اور مشکل چھائی رہی۔ (صحیح بخاری مع فتح الباری ۱۰/۵۷۴)

(۲) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں ایک لڑکا لایا گیا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کا نام دریافت فرمایا تو جواب ملا ''سائب'' (آزاد) آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اس کا نام سائب کی بجائے عبداللہ رکھو...... راوی کا بیان ہے کہ ان لوگوں نے اس بچے کا نام سائب ہی رہنے دیا۔ (جس کی وجہ سے) وہ اس وقت تک نہیں مرا جب تک اس کی عقل نہ چلی گئی اور دیوانہ ہو گیا۔ (جامع ابن وہب بحوالہ تحفۃ المودود ص ۸۵)

(۳) نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے تین قبائل کے نام سنے۔ اسلم، غفار اور عصیہ (جن کے بالترتیب لغوی معانی یہ ہیں محفوظ، معافی اور نافرمانی) تو زبان مبارک سے نکلا اسلم کو اللہ تعالیٰ نے محفوظ فرما لیا اور غفار کو اللہ تعالیٰ نے معاف کر دیا جب کہ عصیہ نے اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی نافرمانی کی (صحیح بخاری ۱/ ۴۹۸) اور پھر ویسا ہی ہوا جس طرح رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا تھا۔

(۴) حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ایک شخص سے دریافت فرمایا تیرا نام کیا ہے؟ اس نے جواب دیا۔ جمرہ (چنگاری) پھر انہوں نے پوچھا: تو کس کا بیٹا ہے؟ اس نے جواب دیا۔ شہاب (آگ کے ستارے) کا حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے پوچھا تیرا قبیلہ کون سا ہے؟ اس نے جواباً کہا حرقہ (آگ جلانے والوں کا) امیر المؤمنین رضی اللہ عنہ نے پوچھا تیرا مسکن کہاں ہے؟ تو اس نے کہا حرۃ النار (آگ کی گرمی) میں۔ آپ رضی اللہ عنہ نے پھر پوچھا تم کس علاقے سے ہو؟ اس شخص نے جواب دیا ذات لظیٰ (شعلوں والی سرزمین) میں یہ سن کر آپ رضی اللہ تعالیٰ نے فرمایا جا اپنے گھر والوں کی خبر لے وہ جل گئے ہیں یا ہلاک ہو چکے ہیں راوی بیان کرتا ہے کہ جب اس شخص نے جا کر دیکھا تو بالکل ویسا ہی پایا جیسا کہ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا تھا (موطا امام مالک، ما یکرہ من الاسماء ص ۷۲۸)

(۵) کتب تواریخ میں ہے کہ جب حضرت حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور ان کے ساتھی مقام کربلا پر اترے تو انہوں نے لوگوں سے اس

مقام کا نام پوچھا لوگوں نے بتایا اس مقام کا نام کربلا (مشکلات ومصائب) ہے یہ سن کر حضرت حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ کرب وبلا (ہائے مشکلیں اور مصیبتیں آ گئیں) کون نہیں جانتا کہ پھر حضرت حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور ان کے ساتھیوں پر کیا گزری۔

(تحفۃ المودود ص ۸۵ بحوالہ پیارے نام ص ۲۳ تا ۲۵)

**نام سے اچھا شگون لینا:۔** دین اسلام میں جاہلانہ ومشرکانہ نظریات کے اچھے اور برے شگون کی قطعی حرمت ہے البتہ اچھے ناموں سے نیک فال (خیر کا سبب سمجھنا) حاصل کرنا شریعت اسلام میں جائز قرار دیا گیا ہے۔ چنانچہ روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے صلح حدیبیہ کے موقع پر قریش مکہ کے نمائندہ سہیل کی آمد سے نیک فال حاصل کی اور فرمایا ہمارا کام اب آسان ہوجائے گا واضح رہے سہیل کے معنی آسانی کے ہیں۔ (تحفۃ المودود ص ۸۳)

مروی ہے کہ آپ ﷺ نے اپنے نواسوں کے نام حسن وحسین رضی اللہ عنہما تجویز فرمائے حالانکہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے دونوں کا نام حرب (جنگ وجدال رکھا تھا اور آپ ﷺ کو جنگ وجدال پسند نہ تھا۔ (الادب المفرد للبخاری ۲۴۴، مستدرك للحاكم ۳/۱۶۵)

اگر کسی کی اولاد بچپن میں ہی فوت ہوجاتی ہو تو ولادت کے بعد بچے کا نام اللہ رکھا یا بچی کا نام اللہ رکھی رکھ دے اور نیک فال کے طور پر اللہ تعالیٰ سے اس کی زندگی کی امید رکھے تو درست ہے۔ (پیارے نام ص ۲۵)

**انبیا کے نام خیر وبرکت کا ذریعہ:۔** جس طرح انبیاء ورسل علیہم السلام اپنے اپنے وقت کی عظیم اور اعلیٰ شخصیات تھیں۔ اسی طرح ان کے نام بھی اعلیٰ اور بہترین تھے۔ ان ناموں کا رکھنا نہ صرف ان کی یاد تازہ کرتا ہے بلکہ خیر وبرکت کا بھی باعث ہے۔

**نام کتاب:۔ نتائج التقلید ....... مصنف:۔ فقیر الی اللہ حکیم محمد اشرف عفاء اللہ تعالیٰ عنہ**
**دار الاشاعت اشرفیہ سندو بلو کی ضلع لاہور پاکستان، پتہ ثانی سکول بکڈ پو، گوجرانوالہ**

**خلیفہ وجانشین کی تائید وتوثیق:** حضرت مولانا امام عبد الجبار صاحب غزنوی رحمہ اللہ کے خلیفہ وجانشین شیخ الحدیث مولانا نیک محمد رحمہ اللہ فرماتے ہیں: **الحمدلله و السلام على عباده الذين اصطفى امابعد**

پس واضح آنکہ میں نے رسالہ" نتائج التقلید" کو متفرق مواضع سے بغور پڑھا اور اسم بامسمی پایا مجھے اس میں کوئی خامی نظر نہیں آئی۔ (نتائج التقلید ص، ن)

**بزرگان دین کا ادب:۔** پھر ایک بار حضرت والا بمقام (مولانا تھانوی رحمہ اللہ) آرہ مقیم تھے کہ اتفاق سے مولوی نذیر حسین صاحب رحمہ اللہ وہاں تشریف لے آئے حضرت والا ان کے قیام گاہ پر ملنے کے لئے تشریف لے گئے اس وقت ایک غالی غیر مقلد مولوی صاحب نے جو ان کے پاس بیٹھے تھے دوران گفتگو میں حضرت ابن ہمام رحمہ اللہ کی کچھ تنقیص کی مولوی صاحب رحمہ اللہ نے ان کو ڈانٹا کہ یہ بڑے لوگ تھے ہمارا منہ نہیں کہ ہم ان کی شان میں کچھ کہہ سکیں"۔ (نتائج التقلید ص ۳۱ بحوالہ اشرف السوانح ص ۱۲۴)

انہیں دنوں دیو بند کے مدرسہ میں ایک اہلحدیث طالب علم کے پیٹنے (مار کھانے) اور مدرسہ سے خارج ہونے کی خبر مشہور ہو رہی تھی حضرت میاں صاحب رحمہ اللہ نے مولوی اشرف علی صاحب رحمہ اللہ سے اس کی حقیقت پوچھی تو اس پر حضرت والا رحمہ اللہ نے فرمایا کہ اس نے امام محمد رحمہ اللہ کی شان میں گستاخانہ کلمات کہے تھے اس پر طلبا کو غصہ آ گیا یہ سن کر مولوی صاحب رحمہ اللہ نے فرمایا کہ واقعی یہ امر اس کی بے جا حرکت تھی۔ (اشرف السوانح جلد ۱، ص ۱۲۳ بحوالہ نتائج التقلید ص ۳۱)

**اللہ کے دوست کا دشمن اللہ کی پکڑ میں:۔** ایک روز رات کو نماز عشاء کے لئے جب مسجد میں نماز کے لئے گئے تو ایک شخص پھاٹک حبش خاں کے ایک موڑ (کونہ) گلی میں ننگی تلوار لئے قتل کے ارادہ سے چھپ رہا تھا جب حضرت میاں صاحب رحمہ اللہ اس کی زد میں پہنچے تو

اس نے وار کرنا چاہا حضرت میاں صاحب رحمہ اللہ نے اس کی حالت دیکھ کر فرمایا کہ اگر میں بنو فاطمہ رضی اللہ عنہا سے ہوں تو تو مجھے قتل نہیں کر سکتا یہ سن کر وہ کانپ گیا اور اس کے ہاتھ سے تلوار گر گئی حضرت میاں صاحب رحمہ اللہ پورے اطمینان سے چلے گئے اور کسی سے اس واقعہ کا ذکر تک نہ کیا شخص مذکور جب تلوار اٹھا کر پہنچا تو اسے پیٹ کا درد اس شدت سے ہوا کہ اسے اپنی زندگی سے مایوسی ہوگئی۔اس حال میں اس نے اپنے گھر والوں اور تیمارداروں سے کہا کہ یہ درد شکم نہیں بلکہ میں خدا کے قہر اور غضب میں گرفتار ہوں اس لئے کہ میں چھپ کر میاں صاحب رحمہ اللہ کے قتل کرنے کو کھڑا تھا جب وہ میرے پاس سے گزرے اور میں نے ان کے قتل کو تلوار اٹھائی تو انہوں نے مجھے دیکھ کر فرمایا کہ اگر میں حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کی اولاد سے ہوں تو تو مجھے قتل نہیں کر سکتا یہ سن کر میری ہوش اڑ گئی اور میں کانپ گیا اور تلوار گر پڑی میاں صاحب رحمہ اللہ خاموشی سے گزر گئے جب میں وہاں سے گھر پہنچا ہوں تو قہر الٰہی نے دبوچ لیا ہے اب جان بر ہونے کی امید نہیں۔ بالآخر وہ اسی رات مر گیا چنانچہ یہ واقعہ سننے والوں نے جبکہ دوسروں سے آگے بیان کیا اور عام شہرت و چرچا ہوا تو لوگوں نے حضرت میاں صاحب رحمہ اللہ سے تصدیق کی غرض سے دریافت کیا تو حضرت والا رحمہ اللہ نے فرمایا کہ ہاں ایک رات ایک شخص نے قتل کے ارادہ سے تلوار اٹھائی تو تھی لیکن مجھے اس سے کچھ ڈر اور خوف نہ ہوا اور میں پورے اطمینان سے گزر گیا۔(نتائج التقلید ص ۳۴،۳۵)

**گستاخ ولی کی توبہ اور بیعت اصلاح:۔** مولوی بدر الحسن کہتے ہیں میں نے ایک دن حضرت میاں صاحب رحمہ اللہ کی دعوت کی جب آپ رحمہ اللہ تشریف لا کر بیٹھ گئے تو کھانے سے قبل ہی آپ کو متلی اور ابکائیاں اور قے شروع ہوگئیں لہٰذا آپ بغیر کھانا کھائے واپس تشریف لے گئے آپ کے چلے جانے کے بعد میرے نوکر عبدالنبی کے پیٹ میں درد شدید شروع ہو گیا جب وہ شدت درد سے تڑپنے لگا اور اسے جان سے مایوسی ہوگئی تو اس نے مجھے نہایت عاجزی اور منت سے کہا کہ آپ میاں صاحب سے میرا قصور معاف کرا دیجئے یہ میرا درد نہیں بلکہ میری شامت اعمال کے نتیجہ میں خدا کی طرف سے سزا ہو رہی ہے میں یہ سن کر حیران ہوا اور کیفیت واقعہ دریافت کی تو اس نے ڈرتے ڈرتے کہا کہ میں نے میاں صاحب کو غائت عداوت اور دشمنی کے سبب حرام کھلانے کی غرض سے بکرے کے گوشت کی جگہ سور کا گوشت لا کر پکایا تھا لیکن اللہ تعالیٰ نے حضرت میاں صاحب کو تو حرام سے بچالیا اور مجھ پر بصورت غضب پیٹ درد کو مسلط کر دیا یہ سن کر میں عبدالنبی کو ساتھ لے کر میاں صاحب کی خدمت میں حاضر ہوا دیکھا تو آپ بالکل تندرست اور آرام سے تشریف فرما ہیں الغرض میں نے پورا واقعہ آپ کی خدمت میں عرض کیا اور عفو تقصیر اور اس کی معافی کیلئے سفارش کی آپ نے دعا کی اے مجیب الدعوات! تیرے رسول کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ لوگوں نے کیا کچھ نہیں کیا دھوکے بھی دیئے جھوٹے بہتان بھی باندھے، شعبدے بھی کئے پھر اگر مجھ ناچیز بندے کے ساتھ کسی نے کچھ کیا تو تو ارحم الراحمین ہے پس تو اسے ہدایت کر تو ہادی الضالین ہے چنانچہ اسی وقت خدا تعالیٰ نے عبدالنبی کو درد سے نجات دے دی اور اس نے حضرت میاں صاحب کے حضور سچی توبہ کر کے حضرت میاں صاحب کے ہاتھ پر بیعت کر لی۔ پس حضرت میاں صاحب نے اس کا نام عبداللہ رکھا اور پھر وہ تھوڑے دنوں بعد ہجرت کر کے مکہ معظّمہ چلا گیا اور وہیں رہائش اختیار کر لی اور دیار حبیب ﷺ ہی میں اس کا خاتمہ ہوا۔(نتائج التقلید ص ۳۵)

**شاگرد جنات کا فرمائش وعظ:۔** انسان تو رہے در کنار مسلمان جن بھی آپ کے شاگرد گرویدہ اور عاشق تھے قرآن و حدیث اور آپ کا وعظ سننے کے لیے دور دراز ملکوں سے سفر کر کے آتے تھے مرض الموت میں ملاقات عیادت اور وصیت سننے کی غرض سے اس کثرت سے آئے کہ خود آپ فرماتے تھے کہ تمام مکان میں چھا رہے ہیں اور نہایت عاجزی اور منت سے وعظ کی درخواست کرتے ہیں نہ صرف یہی بلکہ تیمارداروں نے حضرت میاں صاحب (شیخ الکل) سے بس بس کے کلمات سنے تو عرض کیا کہ حضرت کیا ہے اس پر آپ نے فرمایا کہ جنات وعظ کی فرمائش کرتے ہیں ان کے جواب میں کہہ رہا ہوں بس معاف کرو وعظ ہو نہیں سکتا۔(نتائج التقلید ص ۳۷)

**اہلحدیث جنات کی بیعت اور دشمن سے انتقام:۔** حالات و واقعات سے پتہ چلتا ہے کہ حضرت میاں صاحب کی کوشش سے

جنات میں بھی اہلحدیث کثرت سے ہو چکے ہیں چنانچہ حضرت سید محمد شریف صاحب گھڑیالوی رحمہ اللہ جب امیر اہلحدیث منتخب ہوئے تو اہلحدیث جنوں نے بھی آپ سے آ کر بیعت کی مرحوم نے خود اس کا اظہار مجھ سے کیا تھا مولانا عبدالواحد صاحب غزنوی رحمہ اللہ کے پاس ایک خاص جن انتہائی محبت عقیدت کی بناء پر رہتا تھا جو کہ بعض دفعہ سردیوں میں تہجد کے وقت گرم پانی کا انتظام کر دیتا تھا۔ اوران کے بڑے بھائی حضرت امام صاحب عبدالجبار اور عبدالرحیم صاحب رحمہما اللہ کے بھی کئی جن شاگرد وعقیدت مند تھے۔ مولانا عبدالواحد کی وفات کے بعد بھی مسجد چینیا نوالی لاہور کے بائیں کمرہ میں تہجد کے وقت اکثر لوگوں کو بیدار کرتا ہوا پایا گیا۔ ملک پور (روپڑ ضلع انبالہ) کی مشہور لڑائی جو گائے کی قربانی سے متعلق سکھوں اور مسلمانوں کے درمیان ۱۹۲۸ء میں ہوئی۔ اکثر سکھوں کو جنوں ہی نے قتل کیا تھا۔ جسکا اظہار خود جنات نے اکثر موقعوں پر کیا ہے: ایک واقعہ حضرت شاہ صاحب گھڑیالوی نے خود مجھ سے بیان کیا کہ ایک جن نے کہا کہ روپڑ (ملک پور) میں ہم نے مسلمانوں کی خوب مدد کی۔ اور دوسرا واقعہ میاں لال الدین صاحب پنسانویں کمیر پوری نے ذکر کیا کہ میرے لڑکے کو آسیب کی شکایت ہوگئی میں نے کہا حضرت مولانا عبداللہ صاحب روپڑی رحمہ اللہ سے تعویذ لے آتے ہیں۔ جن نے کہا ماشاءاللہ حافظ صاحب تو ہمارے خاص محترم بزرگ ہیں، ملک پور کے میدان میں ہم نے ان کی خوب مدد کی تھی اور سکھوں کو جہنم رسید کیا حتی کہ خود سکھوں نے بھی عدالت میں یہ بیان دیا کہ ماخوذین میں سے کوئی بھی ہمارے ساتھ لڑنے والا اور قاتل نہیں ہمارے قاتل تو سفید لباس میں خوش رنگ نوجوان تھے حتی کہ بعض مسلمانوں کا بیان ہے کہ بار ہا ایسا ہوا کہ ہم ایک سکھ پر حملہ آور ہونے کو دوڑے لیکن ہمارے حملہ سے پیشتر سکھ خون سے لت پت زمین پر تڑپتا ہوا ہم نے پایا۔ خود حافظ عبداللہ صاحب نے جو مکتوب واقعہ ملک پور سے متعلق حضرت امیر جماعت شاہ صاحب گھڑیالوی رحمہ اللہ کو لکھا اس کا یہ اقتباس حضرت شاہ صاحب نے مجھے بتایا کہ ملک پور کی لڑائی میں جنگ بدر کی مانند اللہ تعالیٰ نے ہماری مدد فرمائی۔ مؤلف (نتائج التقلید ص ۳۷)

**امام بخاری کی دنیا سے بے نیازی:۔** حضرت امام بخاری رضی اللہ تعالیٰ عنہ جو فن حدیث کے سب سے زیادہ باکمال امام ہیں نہ صرف یہی بلکہ ان کے حالات زندگی خود اس امر کی زندہ دلیل اور مجسم نمونہ ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے ان کو خدمت حدیث کے لیے ہی پیدا کیا ہے چنانچہ دنیوی زندگی کے متعلق خود ان کا ایک مصرع کلام ''**طبقات الحنابلہ**'' میں یوں موجود ہے۔ **منذ ولدت مااشتريت من احدبدرهم شيئاقط ولا بعت من احدبدرهم شيئاالخ** (طبقات الحنابلۃ ترجمہ امام بخاری) یعنی اپنی ساری عمر میں ہم نے نہ تو اپنے ہاتھوں کسی سے کوئی چیز خریدی ہی ہے اور نہ ہی تمام عمر کسی کے ہاتھ بیچی ہے۔ اہل مجلس نے اس تعجب خیز بیان کو سن کر کہا تو پھر بخاری شریف وغیرہ کا سامان کتابت وکاغذ کیونکر مہیا ہوا؟ سلطان المحدثین نے فرمایا کہ دوسروں کے ہاتھ سے منگوالیا جاتا تھا سبحان اللہ! جو دینوی زندگی میں ہی اس درجہ بے پرواہ ہو کہ جس نے ضروریات زندگی تو کجا بلکہ خود دینی ضرورت کے سامان بھی عمر بھر بازار سے نہ خریدے ہوں اسے بھی دنیا کا انسان کہا جاسکتا ہے۔ (نتائج التقلید ص ۱۸۴)

**خوابوں میں بشارات غیبیہ:۔** آپ کے مذکورہ اعلانات کے علاوہ خود آپ کی عظمت شان کا بالکل انوکھا ونرالا زندہ واقعہ بھی آپ کی زبان فیض ترجمان سے سنتے چلئے ابومحمد المؤذن کہتے ہیں کہ میں نے بارہا اپنے استاد معظم سے یہ کہتے سنا کہ امام بخاری رحمہ اللہ کی آنکھیں بچپن کی حالت میں جاتی رہی تھیں (یعنی والدہ کی گود ہی میں اندھے ہو گئے) **فرأت والدته فى المنام ابراهيم خليل الله عليه السلام فقال لهايا هذه قدرد الله على ابنك بصره بكثرة دعائك (طبقات الحنابلہ** ص ۲۰۲ مطبوعہ دمشق) یعنی آپ کی والدہ نے خواب میں حضرت خلیل اللہ علیہ السلام کو یہ بشارت دیتے ہوئے پایا کہ اے بی بی! تیری کثرت دعا کی وجہ سے اللہ تعالیٰ نے تیرے لخت جگر کی آنکھیں روشن کر دی ہیں پس جب صبح ہوئی تو امام بخاری رحمہ اللہ کی آنکھیں بالکل روشن پائی گئیں۔ (نتائج التقلید ص ۱۸۴)

**وضاحت:** سلطان المحدثین کی دنیا سے بے ثباتی و بے رغبتی کے واقعات کے بارے میں جو وضاحت یا






نام کتاب: **سرِ دلبراں**

**حالات وواقعات زندگی**

**شیر ربانی علامہ الحاج**

**حبیب الرحمٰن یزدانی شہید رحمہ اللہ**







اشاعت ---------- اول

تعداد ---------- ۱۰۰۰

سالِ طباعت ---------- ۱۹۸۸

ہدیہ ---------- ۶۰

کتابت ---------- سیف اللہ خالد

فاضل جامعہ ابی بکر الاسلامیۃ

ملنے کا پتہ

(۱) جامعہ ابی بکر الاسلامیہ گلشن اقبال ۵ کراچی نمبر ۴۷ ص-ب:- ۱۱۱۰۶

(۲) سبحانی اکیڈمی اردو بازار لاہور

(۳) مدینہ کتاب گھر گوجرانوالہ

تاویل کی جائے اگر وہی تاویل صوفیاء کے بھی انہی حالات میں کر لی جائے تو کیا مناسب نہیں رہے گا........!!

**امام بخاری کی قبر سے جنتی خوشبو:۔** دوسرے واقعات سے قطع نظر یہ کرامت زندہ شہادت ہے کہ حضرت امام رحمہ اللہ کو جب سپرد خاک کیا گیا تو ایک مدت تک آپ کے مرقد انور سے کستوری سے زیادہ خوشبو اور مہک اٹھتی رہی دور دراز سے سفر کر کے مشتاقین یہ ماجرا دیکھنے اور دماغ کو معطر کرنے کی غرض سے آتے رہے بلکہ لوگ اس مقدس خاک کو اٹھا کر لے جانے لگے حتیٰ کہ حکومت کی طرف سے اس پر لکڑی کا تابوت بنوا دیا گیا۔(نتائج التقلید ص ۱۸۵)

**تاریخی واقعات سننے حضور ﷺ کا تشریف لانا:۔** علامہ ذھبی رحمہ اللہ لکھتے ہیں: **الذهلي والخطيب امام مصنف حافظ لم يدرك مثله (تذكرة الحفاظ ج۳ص۷ا۳)** یعنی امام ذھلی رحمہ اللہ اور خطیب کی مثل تصانیف کثیرہ کا مصنف اور حافظ کتاب وسنت دیکھا اور پایا نہیں گیا۔ نیز علامہ ذہبی رحمہ اللہ فرماتے ہیں **قال غيث الامساري قال مكي الرميلي كتب ببغداد نائمافي ليلة ثاني عشر في ربيع الاول سنة ثلاث وستين فرايت كان عند الخطيب لقراة تاريخه على العادة الشيخ نصربن ابراهيم المقدسي عن يمينه وعن يمين نضررجل سالت عنه فقيل هذه رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم جاء يسمع التاريخ فقلت في نفسي هذه جلالة ابي بكر (تذكرة الحفاظ جلد۳ص۳۲۱)** حاصل ترجمہ یہ کہ خواب میں دیکھا گیا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم خطیب بغدادی رحمہ اللہ کی تاریخ سننے کے لیے تشریف فرما ہوئے ہیں۔(نتائج التقلید ص ۲۰۰)

**جنت کی بشارت:۔** ایسے ہی ایک دوسرا خواب ذہبی رحمہ اللہ نے نقل کیا ہے کہ: **قال على ابن حسين بن حذاء رايت بعد موت الخطيب كان شخصا قائما بحذائي فاردت ان اساله عن الخطيب فقال لي ابتداء انزل وسط الجنة حيث يتعارف الابرار۔(تذكره الحفاظ ج۳ص۳۲۱)** یعنی امام خطیب رحمہ اللہ کو وفات کے بعد خواب میں دیکھا گیا کہ ایک شخص کہہ رہا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے خطیب رحمہ اللہ کو جنت الماویٰ کے وسط میں خاص الخاص ابرار کے طبقہ میں جگہ عطا فرمائی ہے۔(نتائج التقلید ص ۲۰۰)

## نام کتاب: سر دلبراں
## حالات وواقعات زندگی شیر ربانی علامہ الحاج حبیب الرحمٰن یزدانی شہید رحمہ اللہ

**قدوۃ السالکین ولی کامل حضرت دہلوی رحمہ اللہ:۔** (امام الائمہ تاج المجتہدین قدوۃ السالکین سید الطائفہ ولی کامل شاہ ولی اللہ محدث دہلوی قدس سرہٗ کی ہمہ گیر شخصیت) کسی شخص کیلئے تمام اعلیٰ صفات کا جامع ہونا ناممکن نہیں تو مشکل ضرور ہے۔ مشاہدہ کی بات ہے کہ اکثر شخصیات ایک آدھ پہلو ہی میں نمایاں ہوتی ہیں اگر کوئی اچھا مقرر ہے تو اچھا مدرس نہیں اور اگر کوئی اچھا مدرس ہے تو اچھا مصنف نہیں۔ ارسطو بہت بڑا فلسفی تھا مگر فاتح نہ تھا۔ سکندر اعظم دنیا کا بہت بڑا فاتح تھا مگر فلسفی نہ تھا مگر شاہ ولی اللہ رحمہ اللہ ہمہ گیر شخصیت کے مالک تھے۔ آپ مفسر تھے' محدث تھے' فقیہہ تھے' متکلم تھے' صاحب سلوک وطریقت تھے' مجدد تھے' مجتہد تھے' بیدار مغز' معاملہ فہم' دور اندیش' امت کے نبض شناس' وسیع الظرف' رمز شناس' نکتہ داں' عظیم مدبر اور سیاستدان تھے۔

ان کی مثال ایک مکان کی مثال ہے جس کے کئی دروازے ہیں۔ ہر دروازے میں ایک صاحب کمال بیٹھا ہے۔ ایک دروازے میں سکندر ذوالقرنین بیٹھا ہے جو ملک فتح کر رہا ہے دوسرے دروازے میں نوشیروان عادل بیٹھا ہے جو عدل وانصاف کر رہا ہے۔ تیسرے میں امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ یا امام مالک رحمہ اللہ بیٹھے ہیں جو مسائل حل کر رہے ہیں۔ چوتھے میں سید عبدالقادر جیلانی رحمہ اللہ یا خواجہ بہاؤالدین رحمہ اللہ بیٹھے ہیں جو مردہ دلوں کی مسیحائی کر رہے ہیں۔ پانچویں میں حضرت ابوہریرہ رضی اللہ علیہ یا عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ بیٹھے ہیں جو حدیث بیان کر رہے ہیں۔ چھٹے میں نافع رحمہ اللہ یا عاصم رحمہ اللہ بیٹھے ہیں جو قرأت قرآن کے اصول بتا رہے ہیں اور ساتویں میں مولانا جلال الدین

رومی رحمہ اللہ یا شیخ فریدالدین عطار رحمہ اللہ ہیں جو عقل کے مقابلہ میں عشق کا راگ الاپ رہے ہیں۔ آپ وعظ وارشاد درس وتدریس اور تصنیف وتالیف کے لحاظ سے بے مثل تھے۔

نواب صدیق حسن خان رحمہ اللہ نے ''اتحاف النبلاء'' میں لکھا ہے:۔

اگر وجوداو در صدر اول و در زمانہ ماضی می بود امام الآئمہ وتاج المجتہدین شمردہ می شد۔

''اگر آپ پہلے زمانہ میں پیدا ہوتے تو آپ کو اماموں کے امام اور مجتہدین میں باعث فخر سمجھا جاتا۔'' (سردلبراں صفحہ نمبر 37,38)

**بذریعہ کشف رہنمائی:۔** شاہ ولی اللہ رحمہ اللہ نے ''فیوض الحرمین'' میں اپنے ایک مکاشفہ کا ذکر کیا ہے جس میں وہ حضور ﷺ کے ساتھ ملاقات کے دوران سوال کرتے ہیں کہ یارسول اللہ ﷺ ہندوستان میں اسلامی نظام کیسے قائم ہوسکتا ہے؟ تو حضور ﷺ نے فرمایا ''فك كل نظام'' یعنی اس کافرانہ نظام کے ایوان کی ایک ایک اینٹ اکھاڑ کر پھینک دی جائے اور نئے سرے سے اسلامی نظام کی بنیاد رکھی جائے۔ (سِرِ دلبراں 40)

**بذریعہ خواب ادب کی رہنمائی:۔** آج سے چند سال قبل راقم آثم (مولوی عزیز الرحمٰن یزدانی) کو خواب میں شاہ ولی اللہ رحمہ اللہ کی زیارت ہوئی۔ میں نے محسوس کیا کہ حضرت نے نماز تہجد کے بعد نماز فجر ادا کی ہے۔ فجر سے لے کر طلوع آفتاب تک وظائف میں مشغول رہے ہیں اور اب نماز اشراق سے فارغ ہوئے ہیں تھکاوٹ محسوس کر رہے ہیں اور اونگھ رہے ہیں۔ میں نے سلام کہا اور پاؤں دبانے شروع کر دیئے۔ انہوں نے آنکھیں کھولیں، میری طرف بغور دیکھا اور سلام کا جواب دیا۔ میں نے عرض کی ''حضرت مجھے کوئی وظیفہ ارشاد فرمائیں'' تو انہوں نے فرمایا: ''بیٹا ہمارا سب سے بڑا وظیفہ ادب ہے، بڑوں کا ادب کریں اور چھوٹوں کا بھی'' میں نے عرض کی ''حضرت چھوٹوں کے ادب کا مفہوم میں نہیں سمجھ سکا'' تو فرمایا: ''اس کا مفہوم یہ ہے کہ حقوق ادا کریں۔''

یقیناً یہ ادب کا نہایت ارفع واعلیٰ مفہوم ہے۔ ادب کا مطلب یہ ہے کہ جس کا ادب کیا جائے اگر وہ بزرگ ہے تو اس کی فرمانبرداری کی جائے، کہا مانا جائے اس کے نقش قدم پر چلا جائے اور اس کی تعلیمات کو اپنایا جائے۔ محض چوما چاٹی کا نام ادب نہیں اور اہلحدیث تو ماشاء اللہ سب سے زیادہ اور صحیح ادب کرنے والے ہیں۔

محدث مدینہ امام مالک رحمہ اللہ طلباء کو حدیث کا درس دے رہے تھے۔ طلباء نے دیکھا کہ ان کا رنگ بار بار بدلتا ہے سبق کے بعد انہوں نے عرض کی ''حضرت دوران سبق آپ کا رنگ بدلتا تھا'' آپ نے فرمایا میری پشت پر بچھو نے سترہ ڈنگ کیے ہیں مگر میں نے حرکت نہیں کی کہ حدیث رسول ﷺ پڑھا رہا تھا اگر حرکت کرتا تو ادب کے خلاف ہوتا۔

از خدا جوئیم توفیق ادب بے ادب محروم ماند از فضل رب

بے ادب محروم ماند از فضل رب (مولانا روم)

ادب کی تشریح کرنے کے بعد کچھ دیر بیٹھے رہے اور پھر اٹھ کر ایک ایسی جگہ چلے گئے جہاں بکائن کے درختوں کا گھنا اور ٹھنڈا سایہ تھا اور وہاں پانی کی ایک صراحی بھی تھی۔ آپ کے پاس وہاں لوگوں نے آنا شروع کر دیا۔ اتنے میں فجر کی اذان شروع ہوگئی اور راقم الحروف جاگ اٹھا۔ (سردلبراں ص 40 سے 42)

**عصر سے مغرب تک قرآن ختم کرنا:۔** ایک دفعہ مولانا عبدالحئی بڈھانوی رحمہ اللہ نے تقریر کرتے ہوئے فرمایا اللہ تعالیٰ اپنے اولیاء کے اوقات میں برکت فرما دیتا ہے۔ وہ بڑے بڑے کام تھوڑے سے وقت میں کر لیتے ہیں اور فرمایا میں اور مولانا اسماعیل رحمہ اللہ عصر سے مغرب تک پورا قرآن ختم کر لیتے ہیں بلکہ مولانا اسماعیل شہید رحمہ اللہ نے عملاً اس کا مظاہرہ کیا اور گومتی کے پل پر ہزاروں کے مجمع میں عصر سے مغرب تک قرآن ختم کرلیا۔ (سِرِ دلبراں ص نمبر 54)

**شاہ شہید کی ایک اور کرامت:** آپ بحری جہاز میں سفر کر رہے تھے دوران سفر جہاز میں پانی ختم ہوگیا۔ شاہ شہید رحمہ اللہ سے

لوگوں نے دعا کی درخواست کی۔ آپ نے دعا کیلئے ہاتھ اٹھائے۔ اللہ تعالیٰ نے دعا قبول کر لی۔ بہت اونچائی میں بہتے پانی کی ایک لہر جہاز کے قریب نمودار ہوئی۔ لوگوں نے اپنے پینے کیلئے پانی بھر لیا۔ (سِرِ دلبراں ص 55)

**طوائفوں کے کوٹھے پر شاہ شہید رحمہ اللہ کا وعظ:۔** ایک دفعہ شاہ شہید رحمہ اللہ نے دیکھا کہ چند مرد اور عورتوں زرق برق لباس پہنے بیل گاڑیوں پر سوار ہو کر کہیں جا رہے ہیں۔ آپ نے لوگوں سے ان کے متعلق پوچھا کہ یہ کون لوگ ہیں اور کدھر جا رہے ہیں۔ لوگوں نے کہا کہ طوائفیں اور انکے آشنا ہیں جو دہلی کی بڑی طوائف کے پاس ایک تقریب میں شمولیت کیلئے جا رہے ہیں۔ آپ نے فرمایا میں آج وہاں جا کر انہیں وعظ کروں گا۔ لوگوں نے کہا: وہاں جانا مناسب نہیں مگر آپ نے کسی کی نہ سنی اور بڑی طوائف کے مکان پر چلے گئے۔ دستک دی نوکر نے کہا تم کون ہو اور کیا کام ہے؟ آپ نے فرمایا: بڑی بی سے کہہ دو کہ ایک درویش آیا ہے جو تماشا دکھائے گا۔ بڑی بی نے اجازت دے دی۔ اندر داخل ہوئے اور پتہ چلا کہ سب لوگ بالا خانے میں جشن منا رہے ہیں۔ آپ بالا خانے میں تشریف لے گئے۔ چونکہ مشہور و معروف خاندان کے فرد تھے۔ اس لیے ان لوگوں نے آپ کو پہچان لیا ادباً سب کھڑے ہو گئے اور کہا حضور! آپ نے ہمارے ہاں آنے کی زحمت کیوں اٹھائی؟ آپ ارشاد فرماتے تو ہم خود آپ کی خدمت میں حاضر ہو جاتے۔

آپ نے پہلے قرآن کی تلاوت کی۔ تلاوت سن کر سب نے زار و قطار رونا شروع کر دیا۔ پھر آپ نے زنا کی مذمت کی اور آخرت کے عذابات کا ذکر کیا اور فرمایا' بتاؤ اس وقت تمہارا کیا حال ہوگا جب تم قیامت کے دن اللہ تعالیٰ کے سامنے پیش ہوں گی اور جس جس رنڈی کے ساتھ جتنے مردوں نے بدکاری کی ہوگی وہ اس کے ساتھ ہوں گے' پھر آپ نے توبہ کی فضیلت بیان کی اور " التائب من الذنب كمن لا ذنب له " ۔ کی پر تاثیر انداز میں تشریح کی۔ اس کا نتیجہ یہ نکلا کہ بہت سی طوائفوں نے بدکاری سے توبہ کر کے نکاح کر لیے اور پاکیزہ زندگی اختیار کی۔

غالباً یہی وہ بڑی طوائف تھی جس کا نام موتی تھا یہ تائب ہوئی اور مجاہدین کی خدمت کیلئے سید احمد شہید رحمہ اللہ اور شاہ اسماعیل شہید رحمہ اللہ کے لشکر کے ساتھ روانہ ہوئی۔ چنانچہ دوران جہاد مجاہدین کے گھوڑوں کیلئے دانہ ڈالتی رہی۔

عجیب بات ہے کُجا طوائف اور کُجا چکی پیسنا۔ مگر جب طبائع میں انقلاب آتا ہے تو ایسے ہی ہوتا ہے۔ (سِرِ دلبراں ص 57,58)

**نام کتاب:۔ بخشش کی راہیں ...... افادات:۔ حافظ محمد منشاء بن جمال الدین شہید**
**ملنے کا پتہ:۔ جامعہ ابی بکر الاسلامیہ گلشن اقبال نمبر ۵ کراچی نمبر ۴۷**

## ائمہ اربعہ مصنفین اہلحدیث کی نظر میں

**حضرت امام مالک بن انس رحمہ اللہ:۔** امام مالک رحمہ اللہ کی ولادت ۹۳ھ میں ہوئی اور وفات ۱۷۹ھ میں ہوئی عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ کی طرح امام مالک رحمہ اللہ کی بھی مونچھیں بڑی تھیں جو بال لبوں کے کنارے پر آ جاتے تھے تو انکو کترا دیا کرتے تھے۔

فرمایا کرتے تھے کہ جس آدمی کو اللہ تعالیٰ نے مال و دولت دیا ہے اور پھر وہ اپنے اوپر اس کا اثر ظاہر نہیں کرتا تو یہ بھی کفران نعمت ہے کیونکہ اس نے اللہ کی دی ہوئی نعمت کو چھپایا ہے آپ اکثر نفیس اور سفید کپڑا پہنتے تھے اور اکثر اوقات عطر بھی لگاتے تھے خاص کر جب کہ حدیث کا درس دیتے اور طلباء کو پڑھاتے تھے۔ امام صاحب جب سرمہ لگاتے تو باہر نہ نکلتے تھے بلکہ گھر میں ہی رہتے تھے۔ ایک چاندی کی انگوٹھی تھی۔ جس میں سیاہ رنگ کا نگینہ تھا اور اس میں " و قالوا حسبنا الله ونعم الوكيل " کندہ کیا ہوا تھا۔

**مجتہدانہ بصیرت کا حیرت انگیز واقعہ:۔** ایک واقعہ ہے کہ مدینہ میں کسی نیک عورت کی وفات ہوئی جب کسی عورت نے اس کو غسل دیا اور اسکی شرمگاہ پر ہاتھ رکھا تو یہ کہہ دیا کہ یہ فرج کسقدر زنا کار تھا تو یہ کہتے ہی اسکا ہاتھ فرج پر چمٹ گیا اور ایسا چمٹا کہ باوجود ہر کوشش کے

جدا نہ ہوا علماء اور فقہاء سب دیکھ کر حیران رہ گئے اور کوئی اسکی تدبیر نہ سوجھی لیکن امام صاحب اس راز کو سمجھ گئے فرمایا اس غسل دینے والی عورت کو وہ حد لگاؤ جو تہمت لگانے والی کو لگائی جاتی ہے چنانچہ جب اس کو اسی درّے لگائے گئے تو اسکا ہاتھ چھوٹ گیا لوگوں نے دیکھا تو حیران رہ گئے پھر ہر چھوٹا بڑا امام مالک رحمہ اللہ کو بیحد عزت و اکرام کی نگاہوں سے دیکھنے لگا۔ اور انکا ادب و احترام ہر آدمی کے دل میں راسخ ہو گیا۔

**حدیث کا ادب و احترام:۔** حدیث کا اسقدر احترام کرتے تھے کہ لوگ دیکھ کر حیران رہ جاتے جیسا کہ ان کے شاگرد عبداللہ بن مبارک رحمہ اللہ کا بیان ہے کہ ایک روز میں امام صاحب کی خدمت میں حاضر ہوا تو وہ حدیث پڑھا رہے تھے تو ایک بچھو نے آپ کو نیش زنی شروع کی تو شاید اس نے دس مرتبہ آپ کو کاٹا ہو گا۔ جسکی وجہ سے آپ کا چہرہ متغیر اور سرخی مائل ہوتا جاتا لیکن آپ نے حدیث کا احترام اور اسکی عظمت سمجھتے ہوئے حرکت تک کی اور نہ ہی حدیث کو قطع کیا جب سب لوگ چلے گئے تو میں نے عرض کیا کہ آج آپ کا چہرہ متغیر ہو رہا تھا تو آپ نے فرمایا کہ میرا اسقدر صبر کرنا صرف رسول اللہ ﷺ کی حدیث کی تعظیم کی وجہ سے تھا۔ (بخشش کی راہیں ص ۴۴۶، ۴۴۷)

## امام اعظم ابوحنیفہ رحمہ اللہ

نام نعمان بن ثابت ہے، ان کے باپ ثابت بچپن میں حضرت علی رضی اللہ عنہ کے پاس گئے تھے تو حضرت علی رضی اللہ عنہ نے آپ کیلئے برکت کی دعا کی تھی پھر ۸۰ھ میں امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کی ولادت ہوئی انکے زمانہ میں صرف چار صحابہ زندہ تھے باقی سب فوت ہو گئے تھے، حضرت انس بن مالک بصرہ میں عبداللہ بن ابی اوفی کوفہ میں سہل بن سعد الساعدی مدینہ میں اور ابوطفیل عامر بن واصلہ رضوان اللہ علیہم مکہ میں تھے۔

**امام صاحب رحمہ اللہ کا تقویٰ:۔** ایک دفعہ منصور نے انکو قاضی بننے پر اتنا مجبور کیا کہ حلفاً کہہ دیا کہ میں آپ کو ضرور قاضی بنا دوں گا تو امام صاحب نے بھی قسم اٹھالی کہ میں نہیں بنوں گا تو آخر جب امام صاحب رحمہ اللہ نہ مانے تو منصور نے قید کر دیا۔ اور پھر قید میں ہی وفات پائی حکم بن ہشام کا بیان ہے کہ شام میں مجھے یہ خبر پہنچی کہ امام صاحب رحمہ اللہ بہت بڑے امانت دار تھے اسی وجہ سے بادشاہ نے امام صاحب کو کہا کہ آپ خزانے کی چابیاں قبول کر لیں ورنہ آپ کو سزا دی جائے گی تو امام صاحب رحمہ اللہ نے کہا کہ میں آخرت کے حساب پر دنیا کے عذاب کو پسند کرتا ہوں۔

حضرت عبداللہ بن مبارک رحمہ اللہ کے پاس ایک دفعہ امام صاحب کا ذکر ہوا تو عبداللہ بن مبارک رحمہ اللہ نے کہا تم ایسے آدمی کا ذکر کر رہے ہو۔ کہ جس پر ساری دنیا پیش کی گئی لیکن وہ اس سے بھاگ گیا۔

**ساری رات عبادت کرنا:۔** ابوحامد غزالی رحمہ اللہ نے بیان کیا ہے کہ امام صاحب رحمہ اللہ نصف رات عبادت کرتے تھے کسی نے کہہ دیا کہ امام صاحب پوری رحمہ اللہ رات عبادت کرتے تو پھر انہوں نے پوری رات کی عبادت شروع کر دی کہتے تھے کہ اب مجھے اللہ تعالیٰ سے شرم آتی ہے کہ لوگ جتنا مجھے عابد خیال کریں اتنا میں نہ ہوں۔

اسی طرح اور بھی امام صاحب رحمہ اللہ کی نیکی اور انکی پرہیزگاری کے کافی واقعات ہیں آخر بغداد میں ۱۵۰ھ میں یہ فقہ کا آفتاب غروب ہو گیا۔
(بخشش کی راہیں ص ۴۴۸، ۴۴۹)

## امام شافعی رحمہ اللہ

نام محمد بن ادریس ہے تقریباً سب کا اس بات پر اتفاق ہے کہ امام شافعی رحمہ اللہ کی ولادت 150ھ کو ہوئی گویا یہ عجیب اتفاق ہے کہ جس سال امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کی وفات ہوئی اسی سال امام شافعی رحمہ اللہ کی ولادت ہوئی تو یہ بھی اللہ تعالیٰ کی عطاء اور اسکی نوازش ہے کہ ایک علم کا چراغ غروب ہوا اور دوسرا اسکی جگہ پر آ گیا۔

**امام شافعی رحمہ اللہ کی والدہ کا خواب:۔** محمد بن حکیم کا بیان ہے کہ جب امام شافعی رحمہ اللہ کی والدہ محترمہ امام شافعی سے حاملہ ہوئیں تو انکا بیان ہے کہ میں نے خواب میں دیکھا کہ مشتری ستارا میرے پیٹ سے نکلا جس نے ہر شہر کو منور کر دیا تو معبرین نے اسکی تعبیر کی کہ

# الارشاد الی سبیل الرشاد

تقلید اور عمل بالحدیث کی بحث پر بے نظیر کتاب



حضرت مولانا محمد شاہجہانپوری رحمۃ اللہ علیہ

سنہ ۱۳۳۸ھ
۱۹۲۰ء

اہلحدیث اکادمی کشمیری بازار لاہور

(سلسلہ مطبوعات اہل حدیث اکادمی)

تالیف :- مولانا حافظ ابو یحییٰ محمد شاہجہانپوری رحمۃ اللہ علیہ
تنقیح وتبویب :- مولانا محمد عطاء اللہ حنیف بھوجیانی
مطبع :- اشرف پریس — لاہور
ناشر :- اہل حدیث اکادمی، کشمیری بازار لاہور
تعداد :- ایک ہزار
قیمت :- سات روپے پچاس پیسے ۷/۵۰

تاریخ طبع ثالث :- ربیع الثانی — ۱۳۸۶ھ
ستمبر — ۱۹۶۶ء

# پاک وہند میں علمائے اہلحدیث کی خدمات حدیث

مؤلف
ارشاد الحق اثری

ناشر
ادارۃ العلوم الاثریۃ فیصل آباد


طبع اول :- شعبان ۱۴۱۰
مارچ ۱۹۹۰ء
مطبع :- میاں عمران غنی پرنٹرز فیصل آباد
قیمت :-

تیرے ہاں ایک لڑکا ہوگا۔ جوعلم وفضل کا چراغ اور اپنے وقت کا امام ہوگا۔

**امام شافعی رحمہ اللہ کا خواب:۔** امام شافعی رحمہ اللہ کا خود اپنا بیان ہے کہ میں نے خواب میں نبی ﷺ کو دیکھا تو آپ ﷺ نے کہا تو کون ہے۔ میں نے کہا: میں آپکے نسب سے ہوں تو آپ ﷺ نے فرمایا آپ میرے قریب ہو جب میں قریب ہوا تو آپ نے لب لی اور اسکو پکڑ کر میری زبان ہونٹوں اور منہ پر مل دی اور کہا ''مش بارك الله فيك'' جا اللہ تعالیٰ آپ میں برکت کرے پھر حافظے کا یہ عالم تھا کہ جس کو ایک مرتبہ پڑھ لیتے وہ ازبر ہو جاتی۔(بخشش کی راہیں ص450)

## امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ

امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ بغداد میں 164 ہجری میں پیدا ہوئے پھر تحصیل علم کیلئے کوفہ' بصرہ' مکہ' مدینہ' یمن اور شام کا سفر کیا اپنے زمانہ میں حدیث' فقہ اور دیگر علوم کے بہت بڑے امام تھے۔ اسی طرح زہد وتقویٰ اور عبادت میں بھی ایک مثالی انسان تھے۔ جیسا کہ اسحاق بن راھویہ رحمہ اللہ کا بیان ہے۔(احمد بن حنبل حجة بين الله وبين عبادہ فی ارضہ) کہ امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ اللہ اور اس کے بندوں کے درمیان اس کی زمین پر ایک برھان ہیں۔

**امام شافعی رحمہ اللہ کی نظر میں:۔** ''قال خرجت عن بغدادٍ وماخلفت بها احدًا اتقى او اورع ولا افقه ولا اعلم من احمد بن حنبل'' میں جب بغداد سے نکلا تو اپنے پیچھے زہد وتقویٰ اور علم وفقہ میں امام احمد رحمہ اللہ سے بڑھ کر کسی اور کو نہیں چھوڑا۔ ابوداؤد سجستانی رحمہ اللہ کا بیان ہے کہ میں نے امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ کی کوئی ایسی مجلس نہیں دیکھی کہ جس میں علمی گفتگو کی بحث کے علاوہ کوئی دنیاوی بات چیت ہوتی ہو۔

**احمد بن حنبل رحمہ اللہ کا بارگاہ الٰہی میں اعزاز:** ''رايت امام احمد بن حنبل فى المنام فقلت ماصنع الله بك قال غفرلى ثم قال يااحمد ضربت فى قال قلت نعم يارب قال يااحمد هذا وجهى فانظراليه فقد ابحتك اليه۔

**خواب میں زیارت:۔** میں نے امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ کو خواب میں دیکھا تو پوچھا کہ اللہ تعالیٰ نے آپ کے ساتھ کیا معاملہ کیا تو فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے مجھے بخش دیا اور پھر کہا کہ اے احمد تو میری خاطر مارا گیا تھا تو میں نے کہا ہاں تو فرمایا اچھا یہ میرا چہرہ ہے اب تو اس کیطرف دیکھ اور تحقیق میں نے تم کو اس کی طرف دیکھنے کیلئے خالص کر لیا ہے۔

عبدالرحمن بن احمد کا بیان ھے:''كنت اسمع ابى كثيراً يقول دبرصلاته اللّٰهم كما صنت وجهى عن السجود لغيرك فصن وجهى عن المسألة لغيرك۔

کہ میں نے اپنے باپ سے نماز کے بعد کئی مرتبہ یہ کہتے ہوئے سنا۔ اے اللہ! جس طرح تو نے میرا چہرہ غیر کے سامنے جھکنے سے محفوظ رکھا ہے اسی طرح میرے چہرے کو اس سے بھی بچانا کہ یہ تیرے سوا کسی اور سے سوال کرے۔(بخشش کی راہیں ص453,454)

## نام کتاب:۔الارشادالی سبیل الرشاد........ مصنف:۔حضرت مولانا محمد شاہجہانپوری رحمہ اللہ

**اولیاء واجب التعظیم:۔** ہر ایک کو اسی کے مرتبہ پر رکھنا چاہتے ہیں۔(ہم) ولی کو ولی اور واجب التعظیم سمجھتے ہیں اور کیسے نہ سمجھیں حدیث قدسی میں خود اللہ تعالیٰ ہی نے فرمادیا ہے۔''من عادى لى ولياً فقد أذنته بالحرب'' جو میرے کسی ولی کے ساتھ عداوت کرے اس کے ساتھ میں لڑائی کا اعلان کرتا ہو۔(صحیح بخاری)(الارشادالی سبیل الرشاد ص30)

**ائمہ کا احترام:۔** ائمہ اربعہ کی نسبت کئی ناپسندیدہ باتیں لوگوں نے جوڑ دی تھیں اور خود امام اعظم صاحب رحمہ اللہ کی نسبت تہمت لگائی گئی تھی کہ وہ کرامات اولیاء کے قائل نہیں اور یہ بھی مشہور تھا کہ مبتدع اور نئی نئی باتیں نکالنے والے ہیں اور یہ بھی مشہور تھا کہ قیاس کی بناء پر دانستہ حدیث کا رد کرتے ہیں حالانکہ یہ سب غلط تھا' کوئی ربانی عالم ایسا نہیں کرسکتا۔(الارشادالی سبیل الرشاد ص34)

**تنقیص ائمہ کرام رحمہم اللہ اہلحدیث کا کام نہیں:۔** پھر بھلا وہ کس طرح ایسا کر سکتے ہیں کہ ائمہ کو برا کہیں۔قرآن وحدیث میں ایک طرح سے نہیں بلکہ مختلف طور پر اس کی ممانعت ثابت ہورہی ہے۔اول تو عموماً کسی مومن کو گالی دینا فسق بتایا' ادنیٰ مومن کو برا کہنا فسق ہے۔دوسرے عموماً اموات کو برا کہنا صریح منع ہے۔تیسرے عام مومن پر بہتان باندھنا حرام ہے۔چوتھے عموماً محسن کی شکر گزاری واجب ہے۔پھر بھلا کس کا منہ ہے کہ وہ ان ائمہ کو جو پیشوایان مؤمنین اور مسلمانوں کے افراد کاملین سے ہیں کوئی گالی دے یا برا کہے یا ان کی برائی کرکے ان پر بہتان باندھے۔اس لیے کہ وہ بڑے بڑے پاکیزہ نفوس تھے،ہم جو عیب گیری کریں وہ اس سے پاک تھے برا کہنا تو درکنار ہم ان کے شکریہ ہی سے سبکدوش نہیں ہوسکتے۔ان ہی سب کی خدمتوں کا نتیجہ ہے جو ہم دین کو کیسا آسانی کے ساتھ موجود اور مرتب پارہے ہیں اس سب کے بعد بڑا مردود ہوگا جو ان کو برا کہے۔اہل حدیث کا ہر گز یہ کام نہیں اور اگر بالفرض کوئی ایسا ہو بھی تو یہ اس کا ذاتی فعل ہے جس کا وہ خود ذمہ دار ہے اور اسی کے نفس پر اس کا وبال ہے۔اس کے اس فعل سے جو اہل حدیث کے اصول مذہب کے خلاف ہے۔اہل حدیث کے مذہب پر کوئی دھبہ نہیں آسکتا بلکہ اس کا الزام خاص اس شخص کی ذات تک محدود رہے گا نہ یہ کہ اسلام جھوٹوں' چوروں' زناکاروں کا مذہب کہلائے بلکہ اگر غیر مقلدوں میں سے کوئی اس قسم کا پایا بھی جائے تو وہ قابل اعتبار افراد ہی سے خارج ہے جس کا فعل ساقط الاعتبار رہے۔وہ بانسبت اس کے کہ اہل حدیث کہا جائے زیادہ مستحق ہے کہ اہل حدیث سے خارج ٹھہرایا جائے۔چنانچہ پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم نے خود بعض بعض جرموں پر "لَيْسَ مِنَّا" فرمایا۔

غرض اس قسم کی تمام وہ ناپسندیدہ باتیں جو اہل حدیث کی طرف منسوب کی جاتی ہیں اگر نفس الامر میں وہ قرآن وحدیث سے ثابت ہیں تو ان کے ساتھ عیب گیری جائز نہیں بلکہ اس صورت میں عیب گیری کرنے والا سخت مخالف اسلام ہے اور اگر ثابت نہیں تو ان کی نسبت اہل حدیث کی طرف صحیح نہیں۔کیونکہ یہ دراصل ان کا مذہب نہیں اور نہ وہ اس کے قائل ہیں اور اگر ثابت نہیں ہے اور غلطی سے وہ اس کے قائل ہیں تو یہ ان کی اجتہادی غلطی ہے۔(الارشاد الی سبیل الرشاد ص ۳۴)

**مقام فنا فی رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی بشارتیں:۔** شیخ ابن عربی رحمہ اللہ "فتوحات مکیہ" میں لکھتے ہیں میں نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو خواب میں دیکھا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ابن حزم رحمہ اللہ سے معانقہ کیا اور ایک دوسرے میں غائب ہو گئے اور صرف رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہی نظر آتے تھے۔یہ غایت درجہ کا وصل واتحاد ہے۔"انتہی۔یہ ان کے اتباع حدیث کا طفیل تھا۔(الارشاد الی سبیل الرشاد ص 378)

**مقام فنائیت پر محشی کی تائید:۔** اسی کے قریب وہ خواب ہے جو میرے والد ماجد (حضرت مولانا کفایت اللہ صاحب مدظلہ العالی) کو جو ہمیشہ سے ایک عجیب زاہد اور دین دار آدمی ہیں حضرت مولانا سید نذیر حسین صاحب دھلوی مدظلہ العالی کی نسبت نظر آیا۔جب والد ماجد تمام فنون درسیہ سے فارغ ہوگئے اور حدیث کی تحصیل کا عزم کیا تو چونکہ جناب میاں صاحب اس فن میں نہ صرف کمال کے ساتھ بلکہ اپنے زمانہ میں تقریباً تفرد کے ساتھ مشہور ہیں لہٰذا انہیں کی خدمت میں حاضری کا قصد کیا اور دہلی پہنچے۔دہلی پہنچنے کے بعد بعض ان کے پرانے احباب اس بات پر مصر ہوئے کہ میاں صاحب سے نہ پڑھیں اس لیے کہ کہیں بگڑ نہ جائیں۔اور بعض دیگر مولویوں کے پاس جانے کی تحریص کی۔کہے سنے سے ان کے ارادے میں بھی تزلزل ہوا اور وہ خود بھی میاں صاحب کے پہلے سے ہم مسلک نہ تھے۔خواب میں دیکھتے ہیں کہ ایک مقام پر جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تشریف رکھتے ہیں۔پھر حضور پرنور صلی اللہ علیہ وسلم کی بجائے میاں صاحب نظر آنے لگے اور اب اسی جگہ پر میاں صاحب بیٹھے ہوئے تھے۔اس خواب کے بعد انہوں نے انہیں سے استفادہ پر کمر بستہ کی اور وہیں تحصیل حدیث سے فراغت حاصل کی۔یہ انکو میاں صاحب کا کمال اتباع اور سچی جانشینی دکھائی گئی۔(الارشاد الی سبیل الرشاد ص 378 سے 379)

**پیران پیر کی مجتہدانہ بصیرت:۔** شیخ المشائخ حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی رحمہ اللہ گو حنبلی مشہور ہیں لیکن دراصل وہ کسی کے مقلد نہ تھے۔چنانچہ امام شعرانی رحمہ اللہ کے قول میں گزر چکا ہے اور "بہجۃ الاسرار" میں ہے کہ امام شافعی رحمہ اللہ اور امام احمد رحمہ اللہ کے مذہب پر فتویٰ دیا کرتے تھے۔انتہیٰ۔معلوم ہوا بلا پابندی کسی ایک مذہب کے جس بات کو قوی پاتے تھے اسی پر فتویٰ دیتے تھے اور "فتوح الغیب" میں فرماتے

ہیں قرآن وحدیث کو اپنے پیش نظر رکھو اور ان کو غور و تامل کے ساتھ دیکھو اور کسی کے قول سے دکھو کہ نہ کھانا۔انتہیٰ۔

اور''غنیۃ الطالبین''میں تحریر فرماتے ہیں اہل بدعت کی کتنی علامات ہیں جن سے وہ پہچان لیے جاتے ہیں۔ایک علامت ان کی اہلحدیث کی بدگوئی کرنا ہے۔انتہیٰ

شیخ موصوف کا صاحب کرامات ہونا ہمارے بیان کا محتاج نہیں۔491ھ میں پیدا ہوئے اور 561ھ میں انتقال فرمایا۔

**حسن بن مسلم صاحب کرامت ابدال وقت:۔** حسن بن مسلم رحمہ اللہ نے حضرت پیران پیر صاحب کی صحبت اٹھائی تھی۔ صاحب کرامات تھے۔امام ابوشامہ رحمہ اللہ فرماتے ہیں یہ ابدال میں سے تھے اور سلف کے مسلک عمل بالحدیث کو پکڑے ہوئے تھے۔انتہیٰ۔ درندوں کا بھی ان کے تابع ہونا بیان کیا گیا ہے۔504ھ میں پیدا ہوئے اور 594ھ میں انتقال فرمایا۔(الارشاد الی سبیل الرشاد ص380)

**صاحب کرامات حافظ الحدیث:۔** حافظ الحدیث تقی الدین عبدالغنی مقدسی رحمہ اللہ ایک لاکھ سے بھی زائد حدیثیں ان کو حفظ تھیں۔ تلاش حدیث کا شغل رکھتے تھے، رقیق القلب تھے، حدیث پڑھاتے وقت رویا کرتے تھے اور لوگ بھی ان کے اثر سے رونے لگتے تھے۔عابد آدمی تھے اپنے وقت کو ضائع نہیں ہونے دیتے تھے۔صاحب کرامات تھے۔ان کی کئی مقبول اور نہایت مفید تصانیف ہیں۔

**محمد بن احمد قدامہ مقدسی عابد وزاہد بزرگ:۔** محمد بن احمد قدامہ مقدسی بڑے عابد وزاہد تھے۔بعض بزرگوں کا مقولہ ہے ان کے وقت میں اگر کوئی نبی ہونے والا ہوتا تو یہ ہوتے۔حافظ ضیاء مقدسی رحمہ اللہ لکھتے ہیں جو حدیث پاتے اس پر ضرور عمل کر لیتے۔(الارشاد الی سبیل الرشاد ص381)

**صوفیاء اہلحدیث کے شاذلی بزرگ:۔** احمد بن ابراہیم واسطی خرامی رحمہ اللہ عارف وزاہد ومحدث تھے۔ابتداء میں یہ فقہاء شافعیہ اور بعض فقراء سے ملے مگر دل کو تسکین نہ ہوئی پھر اسکندریہ میں شاذلیوں سے ملے ان سے آثار محبت الٰہی اور معرفت سلوک کے پاکران سے متنفع ہوئے۔پھر دمشق پہنچے تو شیخ تقی الدین بن تیمیہ رحمہ اللہ سے ملے اور ان کی صحبت میں رہے۔انہوں نے''سیرت محمدیہ ﷺ''کے مطالعہ کی ہدایت کی۔پس یہ کتاب حدیث کے مطالعہ میں مشغول ہوئے اور تمام طریقوں اور ذوقوں کو چھوڑ کر احادیث رسول اللہ ﷺ کے اور جو آپ کی چال ڈھال کتب احادیث میں مروی ہوئی ہے اس کے تابع ہوگئے۔اصول وفروع ہر دو میں حدیث کے ہو رہے۔جو حدیث میں پاتے اس پر عمل کرتے اور طوائف مبتدعہ مثل اتحادیوں وغیرہ کا رد کیا کرتے۔امام احمد رحمہ اللہ صاحب کا مذہب عقائد میں اختیار کر لیا۔طریقت اور فقر محمدی اور حدیث کے موافق سلوک کے بیان میں متعدد کتابیں لکھیں جن سے صوفیہ اہلحدیث نے بہت فائدہ اٹھایا۔657ھ میں پیدا ہوئے اور 711ھ میں انتقال کیا۔(الارشاد الی سبیل الرشاد ص383،384)

## نام کتاب:۔پاک وہند میں علمائے اہل حدیث کی خدمات حدیث..... مؤلف:ارشاد الحق اثری

**شیخ الکل مشائخ بریلویہ کی نظر میں:۔** حضرت میاں صاحب کے فضائل ومناقب اور علومرتبت کی تفصیل کا نہ یہ موقع ہے اور نہ ہی اس مختصر رسالے میں اس کی گنجائش ہے۔ہم یہاں صرف دو قول ذکر کرنے پر اکتفا کرتے ہیں۔جن سے حضرت میاں صاحب رحمہ اللہ کی جلالت شان کا اندازہ لگایا جاسکتا ہے۔ان میں ایک قول معروف پیر صوفی خواجہ غلام فرید رحمہ اللہ کا ہے۔خواجہ صاحب کے اقوال اور مجالس کا تذکرہ''اشارات فریدی''کے نام سے مطبوع ہے۔اصل کتاب فارسی میں ہے مگر چند سال قبل صوفی فاؤنڈیشن بہاولپور کی طرف سے اس کا ترجمہ بھی شائع ہو چکا ہے۔جن میں منقول ہے:

''حضرت خواجہ محمد بخش نے عرض کیا کہ حضور لوگ مولوی نذیر حسین رحمہ اللہ کو غیر مقلد اور وہابی کہتے ہیں وہ کیسے آدمی تھے؟ آپ نے فرمایا سبحان اللہ وہ تو ایک صحابی معلوم ہوتے ہیں۔آپ نے فرمایا کہ کسی شخص کی عظمت کیلئے یہی کافی ہے کہ دنیا میں اس کی مانند کوئی نہ ہو۔ چنانچہ آج کل کے زمانے میں علم حدیث میں ان کی کوئی نظیر نہیں۔نیز وہ اس قدر بے نفس ہیں کہ اہل اسلام کے کسی فرقے کو برا نہیں کہتے۔

وقال ربکم ادعونی استجب لکم (المؤمن: ٦٠)
اور تمہارے رب نے فرمایا ہے کہ تم مجھے پکارو میں تمہاری دعائیں قبول کروں گا۔

دعا کے جملہ احکام و مسائل پر جامع کتاب

# تحفة السائلین

تالیف: محمد ارشد کمال
نظر ثانی: پروفیسر مزمل احسن شیخ

سید محمد ضیاء اللہ گیلانی
بن مولانا سید محمد عبد اللہ گیلانی
کتاب بسر

الفلاح پبلیکیشنز لاہور۔ پاکستان


جملہ حقوق بحق الفلاح پبلی کیشنز رجسٹرڈ محفوظ ہیں۔

| | |
|---|---|
| نام کتاب | تحفۃ السائلین |
| تالیف | محمد ارشد کمال |
| نظر ثانی | پروفیسر مزمل احسن شیخ |
| کمپوزنگ | حافظ عبدالوہاب |
| ناشر | الفلاح پبلی کیشنز لاہور |
| قیمت | 80 روپے |

برائے رابطہ:
الفلاح پبلیکیشنز
فسٹ فلور الحمد مارکیٹ، غزنی سٹریٹ، اُردو بازار، لاہور، پاکستان
فون 042-7320318,5717842 فیکس 042-7239684 موبائل: 0321-4161840






# مواعظِ یزدانی

شہید اسلام
علامہ حبیب الرحمٰن یزدانی رحمہ اللہ

تخریج وتحقیق:
حافظ عباس انجم

ترتیب:
عبدالوحید ربانی

عبدالوحید اکیڈمی گوجرانوالہ

نام کتاب: مواعظِ یزدانی

نام مصنف: شہید الاسلام علامہ حبیب اللہ یزدانی رحمہ اللہ

ناشر: عبدالوحید اکیڈمی گوجرانوالہ

ملنے کے پتے:

| | |
|---|---|
| عبدالوائی کتاب گھر گوجرانولہ | فون: 0431-233089 |
| مکتبہ نعمانیہ اردو بازار گوجرانوالہ | فون: 0431-235072 |
| مکتبہ دارالسلام اردو بازار گوجرانوالہ | |
| مکتبہ رحمانیہ اردو بازار لاہور | فون: 042-7224228 |
| نعمانی کتب خانہ حق سٹریٹ اردو بازار لاہور | فون: 042-7321865 |

اگر چہ لوگ ان کو منہ پر برا بھلا کہتے ہیں لیکن وہ کسی کو برا نہیں کہتے۔

(ارشادات فریدی مترجم مقبوس نمبر 85 ص 796 بحوالہ پاک و ہند میں علمائے اہل حدیث کی خدمات حدیث ص نمبر 34)

## نام کتاب: تحفۃ السائلین........ تالیف محمد ارشد کمال

## دعا میں ہاتھ اٹھانے کے دلائل

**پہلا طریقہ:۔** دعا کرتے وقت دونوں ہتھیلیوں کا رخ اپنے منہ کی جانب کریں۔

سیدنا سائب رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں:''کان اذا سال الله جعل باطن کفیه الیه''(صحیح الجامع)

''جب آپ ﷺ اللہ تعالیٰ سے دعا کرتے تو ہتھیلیوں کا اندرونی حصہ اپنی طرف کر لیتے تھے۔''

سیدنا مالک بن یسار السکونی رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ بے شک رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: (اذا سالتم الله فاسئلوہ ببطون اکفکم ولا تسالوہ بظھورھا)(ابوداؤد،کتاب الصلاۃ، حسنه الالبانی رحمه الله)

''جب تم اللہ تعالیٰ سے سوال کرو (دعا مانگو) تو اس سے ہتھیلیاں سامنے کر کے مانگو اور ہاتھوں کی پشت اوپر کر کے دعا نہ مانگو''

(تحفۃ السائلین ص 22)

**دعا میں ہاتھوں کو کندھوں تک اٹھانا:۔** سیدنا عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں:

(المسالة ان ترفع یدیك حذو منکبیك اونحوھما' والاستغفار ان تشیر باصبع واحدۃ والابتھال ان تمد یدیك جمیعا)(ابو داؤد،باب الدعاء، صححه الالبانی رحمه الله)

دعا مانگنے کا طریقہ یہ ہے کہ تو اپنے دونوں ہاتھوں کو کندھوں کے برابر یا ان کے قریب تک اٹھائے اور استغفار کا طریقہ اس طرح ہے کہ تو ایک انگلی سے اشارہ کرے اور ابتہال اس طرح ہے کہ تو اپنے دونوں ہاتھوں کو خوب پھیلا دے۔''

وضاحت: استغفار پڑھتے وقت شہادت کی انگلی اپنے نفس کی طرف کر کے عرض کرے''اے اللہ! یہ نفس امارہ مجرم ہے' میں تیرا گنہگار بندہ حاضر ہوں' مجھے معاف کر دے' ابتہال دعا میں مبالغہ کرنے کو کہا جاتا ہے۔یعنی انتہائی عاجزی اور انکساری سے مانگتے وقت دونوں ہاتھوں کو خوب پھیلا دے۔واللہ اعلم۔

ایک دوسری روایت میں ہے کہ سیدنا عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ نے فرمایا:والابتھال ھکذا' ورفع یدیه وجعل ظھور ھما مما یلی وجھه ''اور ابتہال (مبالغہ آرائی سے دعا کرنا) اس طرح ہے اور انہوں (ابن عباس رضی اللہ عنہ) نے اپنے دونوں ہاتھوں کو بلند کیا اور دونوں ہتھیلیوں کے اندرونی حصے کو اپنے چہرے کی جانب کیا۔(ابو داؤد ،باب الدعاء، صححه الالبانی رحمه الله)

سیدنا سہل بن سعد رضی اللہ عنہ سے مروی ہے:''کان یجعل اصبعیه حذاء منکبیه' ویدعو'' (مشکوۃ المصابیح)

''آپ ﷺ دعا کرتے وقت اپنی انگلیاں کندھوں کے برابر بلند کرتے تھے۔''

سیدنا انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے مروی ہے:''انه رفع یدیه حتیٰ رأیت بیاض ابطیه''( صحیح بخاری)

بے شک آپ ﷺ نے دعا میں اس قدر ہاتھوں کو اٹھایا حتیٰ کہ میں نے آپ ﷺ کی بغلوں کی سفیدی دیکھ لی۔

عموماً دعا کے بعد اگر کوئی چہرے پر ہاتھ پھیر لیتا ہے تو اس میں کوئی حرج نہیں کیونکہ بعض صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اور دیگر اسلاف سے یہ ثابت ہے۔سیدنا عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما اور سید عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہما دعا کے بعد اپنی ہتھیلیاں منہ پر مل لیا کرتے تھے۔

(الادب المفرد للبخاری ،رقم صححه الحافظ ابن حجر رحمه الله بحوالہ تحفۃ السائلین ص 24,25)

**ہاتھ اٹھا کر مانگنا آداب دعا میں سے ہے:۔** کیونکہ دعا میں ہاتھ اٹھانا بلاتخصیص آداب دعا میں سے ہے جیسا کہ پیچھے گزر چکا ہے۔ایک حدیث میں ہے کہ جب بندہ ہاتھ اٹھا کر دعا مانگتا ہے تو اللہ تعالیٰ کو اس بات پر شرم آتی ہے کہ اپنے بندے کے ہاتھ خالی لوٹائے۔

یہ حدیث اپنے عموم پر دلالت کرتی ہے جس کی تخصیص بلا دلیل جائز نہیں اور پھر یہ کہ فرض نمازوں کے بعد دعا میں ہاتھ اٹھانے کی ممانعت بھی کسی صحیح اور صریح حدیث سے ثابت نہیں بلکہ کئی ایک روایات سے تو اس کے ثبوت پر صریحاً جواز ملتا ہے گو وہ روایات ضعیف ہی ہیں۔

علامہ عبدالرحمٰن مبارک پوری رقمطراز ہیں:قلت: الراجح عندی ان رفع الیدین فی الدعاء بعد الصلاۃ جائز' لوفعله احد لابأس علیه ان شاء الله والله اعلم۔ (تحفة الاحوذی' ج ا ص445)

میں (عبدالرحمٰن) کہتا ہوں کہ میرے نزدیک راجح بات یہی ہے کہ بلاشبہ نماز (فرضی ہو یا نفلی) کے بعد دعا میں ہاتھ اٹھانے جائز ہیں اگر کوئی یہ کام (دعا میں ہاتھ اٹھانا) کر لیتا ہے تو اس پر کوئی حرج نہیں' ان شاء اللہ (باقی) اللہ تعالیٰ ہی بہتر جانتا ہے۔''

اگر کوئی انفرادی طور پر نماز کے بعد ہاتھ اٹھا کر دعا مانگ لیتا ہے تو اس میں کوئی قباحت نہیں۔

(القول المقبول ص499 بحوالہ تحفۃ السالکین ص128)

**مرشد کا دعا کی تلقین کرنا:۔** ''ان دعوۃ الاخ فی الله تستجاب''(الادب المفرد للبخاری، صححه البانی رحمه الله)

ڈاکٹر ملک غلام مرتضیٰ رحمہ اللہ نے اپنے خطبات میں سید ابوبکر غزنوی رحمہ اللہ کا اسی قسم کا ایک بڑا دلچسپ واقعہ بیان کیا ہے جو ڈاکٹر صاحب کے الفاظ میں سنیے:''مرشدی حضرت سید ابوبکر غزنوی رحمہ اللہ فرماتے تھے کہ ایک مرتبہ ان کی اہلیہ محترمہ بیمار پڑ گئیں اور کوئی علاج کارگر نہ ہو رہا تھا مندرجہ بالا حدیث کی روشنی میں انہوں نے اپنی اہلیہ محترمہ کو تلقین فرمائی کہ وہ تمام مومنین ومومنات کی شفا کیلئے ہر وقت دعا کرتی رہا کریں'اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ تین چار روز میں ہی اللہ تعالیٰ نے انہیں شفا عطا فرما دی۔(خطبات حرم'ص420)

**نام کتاب:۔مواعظ یزدانی...... مصنف:۔شہید اسلام:علامہ حبیب الرحمٰن یزدانی رحمہ اللہ**
**تخریج وتحقیق:حافظ عباس انجم،ترتیب:عبدالوحید ربانی**

## حضور ﷺ کی شان میں علمائے اہلحدیث کا عقیدہ

**وضاحت:۔** علمائے اہلحدیث میں شہید اسلام حضرت مولانا حبیب الرحمٰن یزدانی رحمہ اللہ کی شخصیت محتاج تعارف نہیں آپ کے جسم میں جذبہ توحید،اشاعت قرآن وحدیث اور محبت خدا اور رسول ﷺ کوٹ کوٹ کر بھری ہوئی تھی آپ اپنی تقاریر میں صداقت کا اظہار بلا خوف لومۃ لائم کیا کرتے نبی ﷺ کی شان اعلیٰ وارفع کا اظہا کچھ اس انداز میں فرماتے ہیں:(از مرتب اثری)

میرا عقیدہ نوٹ کر لو۔آمنہ کے لال نسل اور جنس کے لحاظ سے انسان ہیں لیکن شان کے لحاظ سے سارے جہان سے افضل ہیں۔

بشر ان سا جہاں میں پھر نہیں آیا نہ آئے گا — نبی ان سا جہاں میں پھر نہیں آیا نہ آئے گا
بہت آئے ہدایت کیلئے دنیا میں پیغمبر — محمد ﷺ جیسا پیغمبر' نہیں آیا نہ آئے گا
خلیل اللہ بھی آئے کلیم اللہ بھی لیکن — محمد ﷺ پاک سا مظہر نہیں آیا نہ آئے گا
بہت آئے جہاں میں ساقیان دلربا لیکن — مثال ساقی کوثر نہیں آیا نہ آئے گا

# تصوّف کی حقیقت

مع

رسالہ **مجذوب**

تصنیف

شیخ الاسلام **امام ابن تیمیہ** رحمہ اللہ

— ترجمہ —
مولانا **عبدالرزاق** ملیح آبادی

— نظرثانی ومقدمہ —
**محمد خالد سیف**

**طارق اکیڈمی**
ڈی گراؤنڈ (سموسہ چوک) فیصل آباد

---

انسانی گمراہی کا سب سے بڑا سرچشمہ آباؤاجداد کی اندھی تقلید ہے۔
(ابوالکلام آزادؒ)




- کتاب ——— تصوف کی حقیقت، مجذوب
- مصنف ——— شیخ الاسلام امام ابن تیمیہؒ
- اہتمام ——— محمد سرور طارق
- اشاعت ——— جنوری 2006، ذوالحج ۱۴۲۶ھ
- طباعت ——— انٹرنیشنل دارالسلام پرنٹنگ پریس لاہور

ڈسٹری بیوٹر
**دارالسّلام**
(پبلشرز اینڈ ڈسٹری بیوٹرز)
ریاض.... هیوسٹن.... لاهور
غزنی سٹریٹ اردو بازار لاہور
فون 7120054 فیکس 7320703
DARUSSALAM


---

مَا شَآءَ اللّٰہُ لَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰہِ

*

# تہذیب النسواں

مصنفہ

**نواب شاہجہان بیگم صاحبہ**
**والیۂ ریاست بھوپال**

ناشر
**نعمانی کتب خانہ، حق سٹریٹ اُردو بازار لاہور**

گوجرانوالہ میں ملنے کا پتہ
**مکتبہ نعمانیہ اُردو بازار گوجرانوالہ**

---




نام کتاب ——— تہذیب النسواں وتربیت الانسان
مصنفہ ——— نواب شاہجہاں بیگم صاحبہ والیہ بھوپال
ناشر ——— نعمانی کتب خانہ حق سٹریٹ اُردو بازار لاہور
طابع ——— بشیر احمد نعمانی۔ پروپرائٹر نعمانی کتب خانہ
صفحات ——— ۴۵۶
خوشنویس ——— محمد داؤد حضرت کیلیانوالہ شریف، ضلع گوجرانوالہ
قیمت ۱۶/۵۰


<u>ملنے کے پتے</u>

- مکتبہ نعمانیہ اردو بازار ——— گوجرانوالہ
- شیخ محمد اشرف تاجر کتب کشمیری بازار ——— لاہور
- مکتبہ سلفیہ شیش محل روڈ ——— لاہور
- رحمانیہ دارالکتب امین پور بازار ——— لائل پور
- شریف سنز کارخانہ بازار ——— لائل پور
- ملک برادرز کارخانہ بازار ——— لائل پور
- فاروقی کتب خانہ ——— ملتان
- عزیزیہ کتب خانہ جونا مارکیٹ ——— کراچی
- مکتبہ تنویر القرآن اردو بازار ——— لاہور
- شریف سنز کلاں بازار ——— سیالکوٹ
- تاج کمپنی بیل ڈپو لیاقت روڈ ——— راولپنڈی
- فیروز سنز مال روڈ ——— لاہور

یوں تو حسن یوسف کا چرچا ہے زمانے میں — محمد ﷺ سا حسین پیکر نہیں آیا نہ آئے گا

میرا اعلان ہے لوگو، میرا پیغام ہے لوگو — محمد ﷺ سے نبی بہتر' نہیں آیا نہ آئے گا

(مواعظ یزدانی ص193،194)

**نام کتاب:۔تصوف کی حقیقت، امام ابن تیمیہ رحمہ اللہ**
**ترجمہ:۔مولانا عبدالرزاق ملیح آبادی......... نظر ثانی:۔محمد خالد سیف**

**ولی اللہ کی پہچان اور مقام:۔** ولایت کی دلیل فقط ایک ہے اور وہ محمد ﷺ کی غلامی ہے۔ جو جتنا ان کے قریب ہوا وہ اتنا بڑا ولی ہوا۔ جو جتنا ان کی ذات اور ان کی سنت میں فنا ہوا وہ اتنا ہی مقرب بارگاہ الٰہی ہوا۔

قل ان کنتم تحبون الله فاتبعونی یحببکم الله ویغفرلکم ذنوبکم والله غفور رّحیم (آل عمران 31)

ترجمہ: آپ کہہ دیجئے اگر تم اللہ سے محبت رکھتے ہو' اگر تم اس کی ولایت کا دم بھرتے ہو تو میری پیروی کرو' اللہ تعالیٰ تمہیں مقام محبوبیت پر سرفراز کردے گا اور اللہ بڑا بخشنے والا اور کرم کرنے والا ہے۔ (تصوف کی حقیقت ص5)

## سلاسل طریقت کا مختصر تعارف

**سلسلہ چشتیہ کا تعارف:۔** سلسلہ چشتیہ کے بانی خواجہ احمد ابدال رحمہ اللہ کا تعلق چوتھی صدی ہجری سے ہے ان کی وفات 965ء اور 355ھ میں ہے اور بعض کے نزدیک اس سلسلہ کے بانی خواجہ ابواسحاق شامی رحمہ اللہ ہیں ان کی وفات 940 عیسوی اور 329 ہجری میں ہے۔ یاد رہے اس سلسلہ کو برصغیر پاک و ہند میں خواجہ معین الدین چشتی رحمہ اللہ نے جاری کیا تھا۔ خواجہ صاحب نے 16 مارچ 1236ء 6 رجب 633 ہجری کو انتقال فرمایا تھا۔

**سلسلہ سہروردیہ کا تعارف:۔** سلسلہ سہروردیہ کے بانی اگرچہ شیخ ابوالنجیب سہروردی رحمہ اللہ تھے لیکن اس سلسلہ کو فروغ شیخ شہاب الدین سہروردی رحمہ اللہ کی وجہ سے ہوا۔ جن کا سال وفات 1234ء اور 632 ہجری ہے۔

**سلسلہ قادریہ کا تعارف:۔** سلسلہ قادریہ شیخ عبدالقادر جیلانی رحمہ اللہ (م۔1166ء) کی طرف منسوب ہے۔ برصغیر میں یہ سلسلہ آپ کے فرزند شیخ عیسیٰ رحمہ اللہ کی وجہ سے داخل ہوا لیکن اس سلسلہ کو فروغ دینے والے شیخ محمد حسین گیلانی رحمہ اللہ تھے جو 1488ء میں فوت ہوئے۔

**سلسلہ نقشبندیہ کا تعارف:۔** سلسلہ نقشبندیہ کے بانی خواجہ محمد یسوی رحمہ اللہ (1166ء 562ھ) ہیں لیکن اسے فروغ دینے والے خواجہ بہاؤ الدین نقشبند رحمہ اللہ ہیں جو (1388ء، 692ھ) میں اس دنیا سے رخصت ہوئے۔ (تصوف کی حقیقت ص10)

**قبروں پر حاضری:۔** سنت یہ ہے کہ جب کسی مسلمان کی قبر کی زیارت کی جائے' خواہ وہ کسی نبی کی ہو یا کسی ولی کی ہو تو سلام کیا جائے اور اللہ سے صاحب قبر کیلئے دعا مانگی جائے یہ دعا بمنزلہ جنازہ کے ہے۔ (تصوف کی حقیقت ص81)

**نام کتاب:۔تہذیب نسواں..... مصنفہ: نواب شاہجہان بیگم صاحبہ والیہ ریاست بھوپال**

**صاحب قبر کے ادراک اور شعور کی دلیل:۔** حارث ابن ابی اسامہ نے اپنی مسند میں جابر رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے: ''یعنی فرمایا رسول اللہ ﷺ نے اچھا کفن دو اپنے مردوں کو پس تحقیق وہ فخر کرتے ہیں آپس میں اور ایک دوسرے کی ملاقات کرتے ہیں اپنی قبروں میں۔'' (تہذیب نسواں ص383)

**عبادت کا ایصال ثواب:۔** عبادت مالی کے ثواب پہنچنے میں کسی کا اختلاف نہیں اور کیوں کر اختلاف ہو اس لیے کہ یہ امر صحیح حدیثوں سے ثابت ہے جیسا کہ بخاری اور مسلم نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت کیا ہے: ''یعنی بی بی عائشہ رضی اللہ عنہا نے کہا کہ بیشک ایک آدمی نے نبی ﷺ سے عرض کیا کہ تحقیق ماں میری ناگہاں مرگئی اور میں گمان کرتا ہوں اس کو کہ اگر وہ بولتی تو کچھ للہ دینے کی وصیت کرتی پس کیا ہے واسطے اس کے ثواب اگر صدقہ دوں میں اس کی طرف سے۔ فرمایا: ہاں!۔

**عبادت بدنیہ کا ایصال ثواب:۔** اور عبادت بدنی جیسے نماز، روزہ، قرآن شریف کی تلاوت، ذکر اللہ، درود شریف کے ثواب پہنچنے میں بعض علماء نے اختلاف کیا ہے لیکن صحیح قول ہے کہ بدنی عبادت کا بھی میت کو ثواب پہنچتا ہے جیسا کہ ''مسلم'' نے بریدہ رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے:۔قال كنت جالسا عندالنبیﷺ اذا اتته امراة فقالت يارسول الله انى تصدقت على امى بجارية وانها ماتت قال وجب اجرك وردها عليك الميراث قالت يارسول الله انه كان عليها صوم شهر افا صوم عنها قال صومى عنها قال انها لم تحج قط افا حج عنها قال نعم حجى عنها (صحيح مسلم)

یعنی بریدہ رضی اللہ عنہ نے کہا کہ میں نبی ﷺ کے پاس بیٹھا ہوا تھا کہ ناگہاں ان کے پاس ایک عورت آئی پھر کہا یارسول اللہ ﷺ! تحقیق میں نے صدقہ دی تھی ایک لونڈی اپنی ماں کو اور تحقیق میری ماں مرگئی یعنی پس آیا لوں اور عود کرے گی میری ملک میں یا نہیں فرمایا ثابت ہوا ثواب تیرا یعنی بسبب صدقہ کرنے کے اور پھیر دیا لونڈی کو تجھ پر میراث نے، عورت نے کہا: اے رسول اللہ ﷺ! کے تحقیق تھے ماں پر روزے مہینہ بھر کے کیا روزے رکھوں میں اس کی طرف سے یعنی حقیقتاً یا حکماً فرمایا کہ روزے رکھ اس کی طرف سے۔ کہا اس عورت نے کہ تحقیق ماں میری نے کبھی حج نہیں کیا کیا حج کروں میں اس کی طرف سے؟ فرمایا کہ ہاں حج کر اس کی طرف سے۔ (صحیح مسلم)

ان دونوں حدیثوں سے صاف ظاہر ہے کہ عبادت مالی ہو یا بدنی خواہ دونوں سے مرکب تینوں قسموں کا ثواب بلا شک میت کو پہنچتا ہے اس لیے کہ آنحضرت ﷺ نے پہلی حدیث میں صدقے کے ثواب پہنچنے کی تصریح فرمائی اور دوسری حدیث میں روزے کے ثواب پہنچنے پر بدنی عبادت کی تصریح فرمائی اور حج سے مالی اور بدنی دونوں سے مرکب کے ثواب پہنچنے پر اطلاع بخشی پس تینوں طرح کی عبادتوں کا ثواب پہنچنا صریح حدیثوں سے ثابت ہے پس اگر میت کے وارث مال والے ہوں تو بہتر صدقہ مالی میں صدقہ جاریہ یعنی وہ خیرات ہے جس کا ثواب میت کو ہمیشہ پہنچتا رہے جیسے کنواں کھدوانا یا پل خواہ مسجد یا سرا بنوانا حاصل یہ کہ دولت مندوں کے واسطے افضل یہی ہے کہ ایسی کوئی چیز بنوا کے میت کے نام پر وقف کریں کہ اس چیز کے باقی رہنے تک اس کا ثواب میت کی روح کو پہنچتا رہے۔

(تہذیب نسواں ص 426 تا 428)

**سورۂ اخلاص کے ایصال ثواب پر دلائل:۔** جو کسی طرح کی قدرت نہ ہو تو قرآن مجید کی تلاوت اور استغفار اور درود اور دعا ہی سے میت کو فائدہ پہنچاتے رہیں اس لیے کہ میت کے حق میں یہ بھی بہت مفید ہے دیکھو ابو محمد سمرقندی رحمہ اللہ نے سورۂ اخلاص کے فضائل میں حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے مرفوعاً روایت کیا ہے: ''قال من مر على المقابر وقرأ قل هوالله احد عشرة مرة ثم وهب اجره للاموات اعطى من الاجر بعدد الاموات'' ترجمہ: یعنی جو شخص کہ قبرستان پر گزرا اور قل ہو اللہ احد گیارہ بار پڑھا اس کا اجر مردوں کو بخشا، تو دیا جاوے گا وہ ثواب سے برابر گنتی مردوں کے۔

اور قاسم ابن سعد بن علی زنجانی رحمہ اللہ نے اپنے فوائد میں ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے:۔

قال رسول الله ﷺ من دخل المقابر ثم قرأ فاتحة الكتاب وقل هو الله احدٌ والهٰا كم التكاثر ثم قال اللّٰهم انى جعلت ثواب ماقرات من كلامك لاهل المقابر من المؤمنين والمؤمنات الا كانوا شفعآء لهٗ الى الله۔

ترجمہ: یعنی فرمایا رسول اللہ ﷺ نے جو شخص کہ قبرستان میں داخل ہوا پھر ''فاتحه الكتاب'' اور '' قل هو الله احد'' اور '' الهاكم

التکاثر'' کو پڑھا پھر کہا الٰہی کیا میں نے ثواب اس چیز کا کہ پڑھا میں نے تیرے کلام سے واسطے قبرستان والوں کے مومن مرد اور مومن عورتوں سے مگر ہوں گے وہ شفاعت کرنے والے واسطے اس کے طرف اللہ کے۔

**بدنی عبادت پر صریح دلالت:۔** امام یافعی رحمہ اللہ نے ''روض الریاحین'' میں لکھا ہے کہ علامہ عالی مقام ابن عبدالسلام رحمہ اللہ کو مرنے کے بعد کسی شخص نے خواب میں دیکھا ان سے پوچھا کہ آپ دنیا میں یہ کہتے تھے کہ مردے کو قرآن شریف کی تلاوت کا ثواب نہیں پہنچتا کیا ایسا ہی ہے انہوں نے کہا کہ ہم نے اس عالم میں اس کے خلاف پایا یعنی ان کو ثواب پہنچتا ہے پس یہ حدیثیں اور صالحین کے خواب اس بات پر صریح دلالت کرتے ہیں کہ قرآن شریف کی تلاوت کا اجر مردوں کو پہنچتا ہے اور پڑھنے والوں کو بھی اسی قدر ثواب ملتا ہے تو مسلمان مرد اور عورتوں کو چاہیے کہ قرآن شریف پڑھ کر اس کا ثواب خاص اپنے لیے ذخیرہ نہ رکھیں بلکہ عزیز وا قاریب وغیرہ مردوں کو بخشتے رہیں تا کہ دونوں کو فائدہ پہنچتا رہے۔چه خوش بود که برآید بیک کرشمه دو کار (تہذیب نسواں، 438، 430)

**قبرستان حاضری پر خاص عمل:** زائر کو چاہیے کہ زیارت کے وقت سورۂ فاتحہ اور سورۂ اخلاص تین بار پڑھ کے اس کا ثواب میت کو بخشے پھر اس کیلئے دعا کرے۔

**مردے کا ادب زندوں کی طرح کیا جائے:۔** اور زائر کو یہ بھی چاہیے کہ میت کا ویسا ہی ادب ولحاظ کرے جیسا کہ اس کی زندگی میں کرتا تھا یعنی اگر دنیا میں بسبب اس کی بزرگی کے ادب کی راہ سے اس سے دور بیٹھتا تھا تو زیارت کے وقت بھی اس کی قبر سے دور کھڑا رہے یا بیٹھ جاوے اور جو زندگی میں اس کے پاس بیٹھتا تھا تو اب بھی قریب بیٹھے اور مراد بزرگی سے یہ ہے کہ متوفی ناتے کی راہ سے بڑا ہو جیسے والدین وغیرہ یا دین کی جہت سے بزرگ ہو جیسے استاذ، پیر، عالم، درویش وغیرہ اور سلام پڑھتے وقت اس لیے ادب کرنا چاہیے کہ میت سلام کرنے والے کو پہچانتا ہے اور اس کا جواب دیتا ہے جیسا کہ ابن عبدالبر رحمہ اللہ نے ''استذ کار والتمهيد'' میں ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت کیا ہے:۔

قال رسول اللهﷺ ما من احد يمر بقبر اخيه المؤمن كان يعرفه في الدنيا فسلم عليه الا عرفه ورد عليه السلام۔

ترجمہ: یعنی فرمایا رسول اللہ ﷺ نے نہیں ہے کوئی شخص کہ گزرے اپنے مومن بھائی کی قبر پر اور وہ اس کو دنیا میں پہچانتا تھا پھر اس پر سلام پڑھے مگر وہ اس کو پہچانتا ہے اور سلام کا جواب دیتا ہے۔

اور قبروں پر بیٹھنا یا ان پر تکیہ کرنا اور ان کی طرف نماز پڑھنا ان کے نزدیک سونا منع ہے اسی طرح ان کو روندنا اور ان پر پیشاب اور پاخانہ پھرنا بھی منع ہے۔

**تعین دن کے ساتھ زیارت قبور:۔** اور قبرستان میں ننگے پاؤں جانا مستحب ہے اور والدین کی زیارت کے لیے جمعے کے دن یا ہر ہفتے میں ایک بار جانا بہتر ہے جیسا کہ ''بیہقی'' نے ''شعب الایمان'' میں مرسلاً روایت کیا ہے: **عن محمد بن النعمان يرفع الحديث الى النبى** ﷺ **قال من زار قبر ابويه او احدهما فى كل جمعةٍ غفر لهٗ و كتب برّاً۔** یعنی روایت ہے محمد بن نعمان سے پہنچاتے تھے حدیث کو طرف نبی ﷺ کے فرمایا جو کوئی زیارت کرے اپنے ماں باپ کی قبر کی یا ایک کی ان میں سے ہر روز جمعہ میں یا ہر ہفتے میں بخشش کی جاتی ہے واسطے اس کے اور لکھا جاتا ہے یعنی دیوان اعمال میں نیکی کرنے والا ساتھ ماں باپ کے۔ (تہذیب نسواں ص 439، 440)

**اہل قبور کے شعور وادراک کی دوسری دلیل:۔** امام احمد رحمہ اللہ نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت کیا ہے:

یعنی بی بی عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا میں داخل ہوتی اپنے گھر میں کہ اس میں مدفون تھے رسول اللہ ﷺ اور حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ بھی مدفون تھے اس حالت میں کہ تحقیق رکھتی ہیں یعنی اتارتی بدن سے کپڑا اپنا یعنی چادر اور کہتی یعنی اپنے دل میں سوائے اس کے نہیں شان یہ ہے کہ مدفون ہیں خاوند میرے یعنی رسول ﷺ اور میرا باپ یعنی ابوبکر رضی اللہ عنہ اور دونوں اجنبی نہیں ہیں پس جب کہ دفن کیے گئے عمر رضی اللہ عنہ ساتھ ان کے یعنی اس مکان میں پس قسم ہے اللہ کی نہیں داخل ہوئی میں گھر میں مگر میں باندھے ہوئے ہوتی اپنے اوپر کپڑے اپنے واسطے

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

ان ہذا صراطی مستقیما فاتبعوہ ولا تتبعوا السبل فتفرق بکم عن سبیلہ ذالکم وصاکم بہ لعلکم تتقون (الانعام)

صراطِ مستقیم

تصنیف

حضرت مولانا عبدالرحمن (فاضل دیوبند)

تلخیص وتقدیم

مختار احمد ندوی

ناشر

جمعیت اہلحدیث • آزاد کشمیر

---

| | |
|---|---|
| نام کتاب | صراط مستقیم |
| مصنف | مولانا عبدالرحمن ہزاروی |
| تلخیص | مولانا مختار احمد ندوی |
| اشاعت باراول | مارچ ۱۹۹۰ |
| تعداد اشاعت | پانچ ہزار |
| طباعت | الشیخ پرنٹرز مظفرآباد |
| کتابت | محمد مسلم سپرا |
| قیمت | ۲۵ روپے |

ملنے کا پتہ

مولانا محمد یونس اثری امیر جمعیت اہل حدیث مدینہ مارکیٹ

مظفرآباد ۔ آزاد کشمیر

ناشر

جمعیت اہل حدیث آزاد کشمیر

مولانا محمد یونس اثری نے الشیخ پرنٹنگ پریس مظفرآباد آزاد کشمیر سے طبع کرا کے دفتر جمعیت اہل حدیث آزاد کشمیر سے شائع کیا۔

---

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

وَذَكِّرْ فَإِنَّ الذِّكْرَىٰ تَنفَعُ الْمُؤْمِنِينَ ٥

اور نصیحت کیجئے کیونکہ نصیحت اہل ایمان کے لیے نفع بخش ہوتی ہے۔

خطباتِ الٰہ آبادی

جلد اوّل

خطیبِ دلنشیں

حضرت مولانا محمد شریف الٰہ آبادی رحمۃ اللہ علیہ

جمع وترتیب

عبدالرؤف تابانی

ناشر

مکتبہ ربانیہ

فیض مارکیٹ منڈی عثمان والا تحصیل وضلع قصور

Mob:0 .00-6595304

واحد تقسیم کار

مکتبہ محمدیہ

قذافی سٹریٹ الفضل مارکیٹ اردو بازار لاہور

Mob.: 0300-4826023

---

جملہ حقوق طباعت واشاعت محفوظ ہیں

| | |
|---|---|
| نام کتاب | خطبات الٰہ آبادی جلداول |
| مصنف | مولانا محمد شریف الٰہ آبادی رحمہ اللہ |
| جمع وترتیب | عبدالرؤف تابانی |
| طابع | حافظ محمد ربانی |
| کمپوزنگ | نعمت اللہ تبسم |
| طبع اول | اکتوبر 2009ء |
| تعداد | 1100 |
| ناشر | مکتبہ ربانیہ |
| قیمت | -/250 روپے |

ملنے کے پتے

مکتبہ محمدیہ قذافی سٹریٹ الفضل مارکیٹ اردو بازار لاہور

Mob.: 0300- 4826023, 042-37114650

اردو بازار لاہور:
- نعمانی کتب خانہ حق سٹریٹ فون: 7321865
- محمدی کیسٹ ہاؤس ایوان علم پلازہ اردو بازار
- دارالفرقان الفضل مارکیٹ اردو بازار فون 7231602
- اسلامی اکیڈمی الفضل مارکیٹ فون 7357587
- مکتبہ اسلامیہ غزنی سٹریٹ 042-7244973
- مکتبہ قدوسیہ۔ رحمن مارکیٹ۔ غزنی سٹریٹ۔
- دارالکتب السلفیہ اقراء سنٹر غزنی سٹریٹ
- فاران اکیڈمی الفضل مارکیٹ اردو بازار

فیصل آباد: مکتبہ اہل حدیث، امین پور بازار 041-2624007 • مکتبہ اسلامیہ۔ بیرون امین پور بازار

گوجرانوالہ: والی کتاب گھر اردو بازار 4441613 • والکتب اردو بازار

ساہیوال: اشفاق کیسٹ ہاؤس نزد جامعہ عزیزیہ پل بازار 0300-7830059

چیچہ وطنی: اسلامی کتب خانہ ڈاکخانہ بازار چیچہ وطنی ضلع ساہیوال 0346-7467125

ضروری تحریر

ہر پبلشر اس بات کو بخوبی جانتا ہے کہ کتاب کی طباعت پر کس قدر مشکلات پیش آتی اور اس کام پر کتنے اخراجات برداشت کرنا پڑتے ہیں اور خاص طور پر کیسٹ سے مضامین نقل کرنے پر کتنے مراحل سے گذرنا پڑتا ہے۔ زیر نظر کتاب بھی ان مراحل سے گذر کر آپ کے پاس پہنچنے کے قابل ہوئی ہے۔

لہٰذا ہر خاص وعام متنبہ رہیں کہ اس کتاب کے مضامین کی ترتیب اور تسہیل وتزئین کی نقل اور فوٹو سٹیٹ وغیرہ سے اجتناب کریں بصورت دیگر ایسا کرنے والا نفع ونقصان کا خود ذمہ دار ہوگا۔ ادارہ ایسے فرد/ افراد اور پبلشرز وغیرہ کے خلاف کارروائی کا پورا حق محفوظ رکھتا ہے۔

اس کتاب کے جملہ حقوق مکتبہ ربانیہ منڈی عثمان والا ضلع قصور کو حاصل ہیں۔

مدیر
حافظ محمد ربانی

حیاء کے عمر رضی اللہ عنہ سے کہ وہ اجنبی تھے۔

فائدہ: اس میں دلیل ہے اس پر کہ لحاظ میت کا کرے وقت زیارت کے مانند اس کے لحاظ کے حالت حیات میں۔

(تہذیب النسواں ص 441، 442)

**کتاب تہذیب نسواں کی تائید و توثیق:۔** حضرت رفیع المنزلت ناقد ہر سخن، ماہر ہر فن و سادہ آرائے امارت علم افراز امامت، ہدایت روش، افادت منش، درستی پسند، راستی پیوند، روشن دماغ، حقیقت سراغ، والا خطاب معلی انقلاب حضرت والا جاہ امیر الملک نواب سید محمد صدیق حسن خاں رحمہ اللہ بہادر نے اس کو اول سے آخر تک ملاحظہ کیا نہایت پسند کر کے قابل افاضہ انام و افادہ خاص و عام سمجھا اس لیے بحکم جناب مؤلفہ عالی وقار والا تبار تصحیح علامہ بزرگی نہاد فضیلت بنیاد جامع ملکات بے حد ابو الحسن سید ذو الفقار احمد و شرکت المعنی بالغ نظر فطانت اثر، تحقیق پسند، تدقیق پیوند، حافظ محمد احمد و بکتابت مورد مراحم رؤف رحیم منشی محمد عبد الرحیم یہ صحیفہ حکمت نصاب ہدایت مآب مطبع صدیقی میں طبع ہو کر مطبوع طبائع اعلام منظور نظر دانشوران عالی مقام ہوا۔ (تہذیب النسواں ص 444، 445)

**نام کتاب:۔ صراط مستقیم ....... تصنیف:۔ حضرت مولانا عبد الرحمٰن**
**تلخیص و تقدیم، مختار احمد ندوی، ناشر: جمعیت اہلحدیث آزاد کشمیر**

**حضرت امام ابو حنیفہ رحمہ اللہ اور اہمیت حدیث:۔** حضرت امام ابو حنیفہ رحمہ اللہ فرماتے ہیں۔ اترکوا قولی بخبر رسول اللہ۔ حدیث رسول ﷺ کے سامنے میرے قول کو چھوڑ دو۔ (میزان شعرانی)

مطلب یہ کہ اگر تمہارے پاس میرا کوئی قول موجود ہو اور تم اس کے مطابق عمل کر رہے ہو کہ تمہیں رسول کریم ﷺ کی حدیث مل جائے تو میرے قول کو چھوڑ دو اور حدیث رسول ﷺ پر عمل کرو۔

اور ایک دوسری جگہ فرماتے ہیں: حدیث رسول ﷺ کے بالمقابل میرے قول کو دیوار پر دے مارو یعنی اس پر عمل نہ کرو۔ بلکہ رسول کریم ﷺ کی حدیث پر عمل کرو۔ آپ کا یہ قول ان لوگوں کیلئے تازیانہ عبرت ہے جو حدیث رسول ﷺ کی موجودگی میں دوسرے لوگوں کے اقوال کو ترجیح دیتے ہیں نیز اس سے یہ امر بھی واضح ہو گیا کہ حضرت امام ابو حنیفہ رحمہ اللہ عامل بالحدیث تھے۔

ایک مقام پر اپنے اہل حدیث ہونے کا کس شاندار طریق سے اظہار فرماتے ہیں:

''اذاصح الحدیث فھو مذھبی'' کہ صحیح حدیث میرا مذہب ہے۔ (کتاب شامی)

اس کا مطلب یہ ہے کہ صحیح حدیث پر عمل کرنا میرا مذہب ہے چنانچہ ثابت ہوا کہ آپ حدیث رسول ﷺ کے سچے پیروکار تھے۔

حضرت سفیان بن عیینہ رحمہ اللہ سے کسی نے پوچھا کہ آپ کو اہل حدیث کس نے بنایا ہے۔ فرمانے لگے مجھے امام ابو حنیفہ رحمہ اللہ نے اہل حدیث بنایا ہے۔ (حدائق الحنفیہ بحوالہ صراط مستقیم ص 181، 182)

**علمائے اہلحدیث اور آداب رسالت ﷺ کی اہمیت:۔** عام طور پر ہمارے حنفی بریلوی حضرات اہل حدیث پر یہ اعتراض کرتے ہیں کہ یہ سید الرسل سرور کائنات ﷺ کے بے ادب ہیں اور محبوب خدا ﷺ کا احترام نہیں کرتے۔

اہل حدیث کا مسلک یہ ہے کہ پیغمبر ﷺ کا ادب اسی طرح کرنا چاہیے جس طرح صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کیا کرتے تھے کیونکہ اصحاب رسول ﷺ سے زیادہ محبّ رسول ﷺ نہ کوئی ہوا اور نہ ہو سکتا ہے۔ صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین پیغمبر خدا ﷺ سے براہ راست فیض یافتہ تھے اور اللہ نے ان کو ازل سے ہی پیغمبر ﷺ کی رفاقت اور متابعت کیلئے منتخب کر لیا تھا، اس لیے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سب امت سے زیادہ مقام پیغمبر ﷺ کو جاننے اور ماننے والے تھے اور سب سے زیادہ پیغمبر ﷺ کا ادب کرنے والے تھے اسی لیے انہوں نے

اپنے رشتے داروں اور دوستوں کو بھی پیغمبر ﷺ کی خاطر اپنا دشمن بنالیا اور پیغمبر ﷺ کی خاطر اپنا ملک گھر بار سب کچھ قربان کر دیا یہاں تک کہ اپنی قیمتی جانیں بھی پیغمبر ﷺ کے فرمان پر نچھاور کر کے دکھا دیں اور دنیا کی سب مصیبتیں اور تکلیفیں برداشت کیں مگر پیغمبر ﷺ کا دامن نہ چھوڑا۔ اس وجہ سے جماعت اہل حدیث کا یہ عقیدہ ہے کہ پیغمبر ﷺ کا ادب اسی طرح کرنا چاہیے جس طرح صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کیا کرتے تھے اور صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کے آداب رسول ﷺ کتب احادیث میں موجود ہیں ہم ذیل میں اپنے حنفی بھائیوں کی ہدایت کی خاطر صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کے آداب رسول ﷺ کے چند واقعات پیش کرتے ہیں ورنہ یہ ادب احترام مصطفیٰ ﷺ کا مضمون نہایت طویل اور روح پرور ہے۔

حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے خود صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین کے آداب کے متعلق یہ الفاظ بیان فرمائے ہیں کہ جب حضور اکرم ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوتے تو صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین کا یہ حال ہوتا کہ: گویا کہ ان کے سروں پر کوئی پرندہ بیٹھا ہوا ہے اس لیے وہ حرکت نہیں کرتے۔ (صراط مستقیم ص196 تا199)

## صوفیائے کرام کی زندگی میں کتاب وسنت کی پابندی

**پیران پیر قادری رحمہ اللہ کی شہادت:**۔ شاہ عبدالقادر جیلانی رحمہ اللہ کا فتویٰ کہ صرف قرآن وسنت پر عمل کرو:

واجعل الكتاب والسنة اماما لك وانظر فيهما بتأ ملٍ وتدبرٍ واعمل بهما ولا تغتر بالقال والقيل والهوس۔

(فتوح الغیب)

اور تو کتاب وسنت کو اپنا رہنما بنالے اور ان دونوں میں تامل وتدبر سے غور وفکر کر اور ان کے مطابق عمل پیرا ہو اور قیل وقال اور خواہشات سے دھوکہ نہ کھا۔ (صراط مستقیم ص223)

**حضرت سلطان باہو رحمہ اللہ کی شہادت:** قدوۃ السالکین، زبدۃ العارفین، فخر الواصلین، فنافی ہو۔ حضرت سلطان باہو رحمہ اللہ فرماتے ہیں: ''اور جن فقیروں کا دل حضوری میں ہو، ان کا دفتر معرفت الٰہی سے ہوتا ہے اس واسطے عارفوں کا کوئی گناہ ظاہر اور باطن کے دفتر میں ملائک نہیں لکھتے ہیں کیونکہ ان کے دل میں ذکر اللہ زبان پر مطلق قال اللہ وقال رسول اللہ ﷺ ہوتا ہے۔ یہ لوگ اہل حدیث ہوتے ہیں اور دنیا کی طلب میں ابلیس خبیث کے طالب نہیں ہوتے۔ (محک الفقراء مترجم ص10۔ بحوالہ صراط المستقیم ص253)

**نام کتاب:۔ خطبات الہ آبادی (جلد اول) ...... خطیب دلنشیں:۔ حضرت مولانا محمد شریف الہ آبادی**

**جمع وترتیب:۔ عبدالرؤف تابانی، مکتبہ رحمانیہ عثمان والا (قصور)**

## صوفیائے کرام کے کثرت ذکر کی دلیل

الذين يذكرون الله قيما وقعودا وعلى جنوبهم (آل عمران:191)

''میرے بندے وہ ہیں جو مجھے کھڑے بھی یاد کرتے ہیں، بیٹھے بھی یاد کرتے ہیں، لیٹے بھی یاد کرتے ہیں'' چلتے پھرتے بھی یاد کرتے ہیں، وہ کام میں بھی یاد، مکان میں بھی یاد، کاروبار میں بھی یاد جب ہر وقت یہ انسان اللہ کو یاد کرتا ہے۔ پھر اللہ فرماتے ہیں۔ اے میرے بندے! تو مجھے یاد کر، میں تجھے یاد کروں گا، تو مجھے زمین پر یاد کر میں تجھے عرش عظیم پر یاد کروں گا۔

اللہ کریم فرماتے ہیں اے میرے بندے! جب تجھے غصہ آجائے تو اس وقت مجھے یاد کر اور جب قیامت کے دن مجھے غصہ آئے گا میں

اس وقت تجھے یاد کروں گا' یہ نہ ہو کہ کاروبار چل پڑے تو الحمد للہ اور اگر نہ چلے تو پھر نہیں۔

میرے بھائی' دوکان چلے نہ چلے' رب کا ذکر زبان سے نہیں ہٹنا چاہیے۔''

**کثرت مجاہدہ اور ذکر کی دلیل:۔** جناب موسیٰ علیہ السلام اللہ سے سوال کرتے ہیں کہ یا اللہ! مجھے اپنا کوئی ولی دکھا میں تیرا ولی دیکھنا چاہتا ہوں؟ اللہ پاک فرماتے ہیں اے میرے نبی موسیٰ (علیہ لسلام)! فلاں جگہ پر چلا جا' وہاں میرا ایک ولی اور دوست ہے' موسیٰ علیہ السلام گئے' جا کر دیکھا کہ ایک آدمی لیٹا ہوا ہے' ہڈیوں کا ڈھانچہ ہے' بیماری اس کو کھا گئی ہے' موسیٰ علیہ السلام کہتے ہیں' یا اللہ! کیا تیرا یہ ولی ہے؟ اللہ پاک فرماتے ہیں' ہاں یہی میرا ولی ہے' موسیٰ علیہ السلام دیکھتے ہیں کہ اس میں ولایت کی نشانی کیا ہے؟ دیکھا کہ اس کے لب حرکت کر رہے ہیں۔موسیٰ علیہ السلام نے اس کے لبوں سے اپنا کان لگایا تو آواز یہ آ رہی تھی ''الحمد للہ'' اللہ تیرا شکر ہے۔تمام تعریفیں تیرے ہی لیے ہیں۔

جب موسیٰ علیہ السلام اس کی زبان سے الحمد للہ سنتے ہیں تو کہتے ہیں اے اللہ والے یہ تو شکر کا کلمہ ہے' تیرے پاس تو جسمانی نعمت بھی کوئی نہیں' تو چل پھر بھی نہیں سکتا' اٹھ کر بیٹھ بھی نہیں سکتا' تو کون سی نعمت کا شکرانہ ادا کر رہا ہے؟

یہ بندہ کہتا ہے' یہاں سے چلا جا' میری رب سے ملی ہوئی کال کو توڑنے والا تو کون ہوتا ہے' مجھے تو بڑی لذت اور سرور آ رہا ہے۔

موسیٰ علیہ السلام فرماتے ہیں آخر تو کون سی نعمت کا شکرانہ ادا کر رہا ہے؟

یہ کہتا ہے سرکار! اللہ نے میری زبان صحیح رکھی ہے' اگر رب میری زبان بند کر دے تو میں نے رب کا کیا کر لینا ہے' زبان درست ہونے کی بناء پر میں اس کا شکرانہ ادا کر رہا ہوں۔(ایضاً)

**نبی علیہ السلام کو تکرار نفی اثبات کا حکم:** موسیٰ علیہ السلام کہنے لگے: یا اللہ! مجھے کوئی ایسا وظیفہ بتا دے جو میں کروں اور تو راضی ہو جائے۔اللہ پاک فرماتے ہیں' اے میرے نبی موسیٰ علیہ السلام لا الہ الا اللہ پڑھا کر۔

موسیٰ علیہ السلام عرض کرتے ہیں' یا اللہ! یہ کلمہ تو سارا جہان پڑھتا ہے' میں تو وہ وظیفہ پوچھنا چاہتا ہوں جو صرف میں ہی کروں اور تو خوش ہو جائے' میرے سوا اور کوئی بھی یہ کلمہ نہ پڑھتا ہو۔اللہ پاک فرماتے ہیں اے میرے نبی موسیٰ (علیہ السلام) تو نے اس کلمے کو معمولی سمجھا ہوا ہے' یہ اتنا بھاری اور وزنی کلمہ ہے کہ ترازو کے ایک پلڑے میں ساتوں آسمان اور زمین رکھ دیئے جائیں اور ایک پلڑے میں لا الہ الا اللہ رکھ دیا جائے تو پھر بھی لا الہ الا اللہ کا وزن زیادہ ہے۔

**چلتے پھرتے کثرت ذکر کی دلیل:۔** چلتے پھرتے' ''لااله الا الله' استغفر الله' الحمدلله' سبحان الله' الله اكبر' لاحول ولا قوة الا بالله'' پڑھا کر۔یہ کلمات معمولی نہیں' یہ اللہ کا ذکر ہے اور یہ اتنا قیمتی ذکر ہے' اسے معمول بنا لو اللہ کی قسم ہے دنیا بھی بنے گی اور اگلا جہان بھی بنے گا۔(خطبات الہ آبادی ج اص 28 تا 29)

**صوفیاء کے فقیرانہ لباس کی دلیل:۔** داؤد نبی علیہ السلام کہتے ہیں' میں چاہتا ہوں کہ 24 گھنٹے میرے گھر سے اللہ' اللہ کی آواز آئے' ویسے بھی اللہ نے حکومت دی ہوئی ہے' آپ خود بھی اللہ کا بڑا ذکر کرتے ہیں' بیویاں اور اولاد بھی ذکر کرتی ہے' نبی شاہانہ لباس اتار کر اور سادہ لباس پہن کر باہر سڑکوں اور بازاروں میں چلا جاتا ہے اور لوگوں سے پوچھتے ہیں تمہارا بادشاہ اور حکمران کیسا ہے؟ ہر بندہ یہی کہتا ہے' جی ہمارے حکمران کے کیا کہنے' آپ ایک طرف نبی علیہ السلام ہیں اور دوسری طرف آپ بادشاہ بھی ہیں۔ ہر طرف انصاف ہی انصاف ہے' عوام کی خبر گیری ہے۔(خطبات الہ آبادی ص 40)

## علمائے اہلحدیث اور درود شریف کی فضیلت

**تعداد مقررہ میں درود کی دلیل:۔** صحیح مسلم کی روایت ہے۔آمنہ کے لال اور ساری کائنات کے سردار ﷺ فرماتے ہیں: ''من صلى على واحدة صلى الله عليه عشرا''

**24 گھنٹے درود پڑھنے کی دلیل:۔** ایک دن حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ میرے نبی ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے عرض کرتے ہیں سوہنیا میں آپ پر کتنا درود پڑھوں؟

آپ ﷺ فرماتے ہیں اے ابی تو جتنا زیادہ پڑھ لیں تیرے لیے بہتر ہے' یہ کہتا ہے سرکار ﷺ میں نے چار گھنٹے دعا کے لیے وقف کیے ہیں میں چار گھنٹوں میں سے ایک گھنٹہ درود ہی پڑھتا جاؤں گا اور کوئی دعا نہیں مانگوں گا۔

آپ ﷺ فرماتے ہیں یہ بہتر ہے مگر تو اور زیادہ کرلے صحابی رضی اللہ عنہ کہتے ہیں میں دو گھنٹے پڑھ لیا کروں گا۔ آپ ﷺ فرماتے ہیں اور زیادہ کرلے صحابی رضی اللہ عنہ کہتے ہیں تین گھنٹے پڑھا کروں گا۔ آپ ﷺ فرماتے ہیں اور زیادہ کرلے۔ یہ کہتے ہیں حضرت وہ جو دعا کا وقت ہے میں وہ بھی درود کیلئے ہی وقف کردوں گا۔

اللہ کے نبی ﷺ فرماتے ہیں اے میرے ابی' جب تیری حالت یہ بن گئی کہ تو ہر وقت مجھ پر درود پڑھے گا پھر تجھے کوئی چیز رب سے مانگنے کی ضرورت ہی نہیں رہے گی۔ سب کام رب خود ہی سیدھے کردیں گے۔ تیری ضرورتیں بھی پوری ہوجائیں گی اور تیری دعائیں بھی قبول ہوجائیں گی۔ (خطبات الہ آبادی ج1 ،ص246،247)

**درود پر بخشش کی بشارت:۔** آؤ میں آپ کو بتاؤں کہ درود کے کیا فوائد ہیں فقیہہ ابواللیث رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ میں نے اپنے باپ سے سنا وہ کہتے ہیں کہ میں نے سفیان ثوری رحمہ اللہ سے سنا' حضرت سفیان ثوری رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ ایک آدمی بیت اللہ کا طواف کررہا تھا اور پڑھ رہا تھا "اللهم صل علي محمد"۔ جب وہ طواف سے فارغ ہوجاتا تب بھی یہی پڑھتا وہ ہر وقت درود ہی پڑھتا جاتا ہے۔ میں نے اس کو پوچھا اے بھائی کوئی بندہ کوئی دعا کررہا ہے کوئی کوئی دعا کررہا ہے اور تو درود ہی پڑھتا جارہا ہے تو کون ہے اپنا تعارف تو کروا۔

یہ کہتا ہے لوگ مجھے سفیان ثوری (رحمہ اللہ) کہتے ہیں یہ بندہ حضرت سفیان ثوری رحمہ اللہ کو جانتا تھا آپ اللہ کے بہت بڑے ولی تھے یہ حضرت سفیان ثوری رحمہ اللہ کو کہتا ہے اگر مجھے یہ پتہ نہ ہوتا کہ تم اتنی اُونچی شان والے ہوتو میں نے تم کو بات نہیں بتانی تھی۔ سنو! میں نبی پاک پر زیادہ درود کیوں پڑھ رہا ہوں اس کی وجہ یہ ہے کہ میں ایک سفر میں تھا میرا باپ میرے ساتھ تھا میرا باپ بیمار ہوگیا میں نے اس کا سر اپنی جھولی میں رکھ لیا۔ میں اپنے باپ کا علاج کرواتا رہا۔ لیکن زندگی نے وفا نہ کی۔ میرا باپ فوت ہوگیا۔ میں نے دیکھا کہ میرے باپ کا منہ سیاہ ہوگیا ہے۔ میں نے باپ کے چہرے پر کپڑا ڈال دیا میں نے خواب میں دیکھا کہ ایک بڑا خوبصورت آدمی ہے میں نے کبھی اس جیسا خوبصورت آدمی نہیں دیکھا تھا، جب میں نے اس کے کپڑے دیکھے تو کپڑے بھی بڑے خوبصورت تھے۔ میں نے آج تک اس طرح کا سوہنا بھی نہیں دیکھا اور اس طرح کا لباس بھی نہیں دیکھا۔ وہ آدمی جو خوبصورت چہرے اور اعلیٰ لباس والا تھا اس نے میرے باپ کے چہرے پر آکر ہاتھ پھیرا تو میرے باپ کا چہرہ اس طرح چمکا جیسے آسمان کا چاند چمکتا ہے، میں نے کہا: اللہ والے! تو یہ تو بتا تو کون ہے اپنا تعارف تو کروا۔ میں تو بڑا پریشان تھا کہ میرے بابا کا چہرہ کالا کیوں ہوگیا ہے؟

یہ کہتا ہے تو مجھے نہیں جانتا میں محمد (ﷺ) بن عبداللہ ہوں میں اللہ کا سچا نبی ﷺ ہوں' مجھے خواب میں اللہ کے نبی ﷺ نے بتایا کہ تیرے بابا سے بڑی غلطیاں اور گناہ سرزد ہوجاتے تھے لیکن تیرا باپ مجھ پر کثرت سے درود پڑھتا تھا اس درود کی برکت کی وجہ سے اللہ نے تمام گناہ ہی معاف کردیئے ہیں۔

**کتابت درود پر نزول رحمت:۔** علامہ منذری رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ جو بندہ کسی کتاب میں کسی کاپی پر یا کسی کاغذ پر درود شریف لکھ کر رکھ دیتا ہے جب تک اس کی یہ درود والی تحریر موجود رہے گی اللہ اس پر اپنی رحمتیں نازل فرماتے رہیں گے۔

**فضیلت درود کے دلائل:۔** اللہ کے نبی ﷺ فرماتے ہیں کہ اللہ نے مجھے خواب میں دکھایا کہ لوگ پل صراط کی گھاٹی سے گزر رہے ہیں میری نظر میرے ایک اُمتی پر پڑی میں نے اس کو دیکھا کہ وہ پل صراط کی گھاٹی پر کبھی کھڑا ہوتا ہے اور کبھی بیٹھتا ہے بڑا ہی پریشان ہے اور

رب سے دعا کر رہا ہے یا اللہ! اتنی مشکل گھاٹی سے میں کس طرح پار جاؤں۔ میرے دیکھتے ہی دیکھتے میرے اس اُمتی کا میرے اُوپر درود پڑھنا آیا جو وہ پڑھا کرتا تھا۔ اس درود نے میرے اُمتی کو بازو سے پکڑ کر پل صراط کی گھاٹی سے پار کر کے کھڑا کر دیا۔

**درود کے بغیر دعا قبول نہیں ہوتی:۔** آپ ﷺ فرماتے ہیں اے بھائی! اللہ نے تیری دعا قبول نہیں فرمائی کہتا ہے سرکار پھر کس طرح قبول ہوگی؟ آپ ﷺ فرماتے ہیں پہلے اللہ کی تعریف کر اور کچھ نہیں آتا تو کم از کم اتنا ہی کہہ۔

"الحمدلله رب العلمين يارب لك الحمد كما ينبغي لجلال وجهك ولعظيم سلطانك"

یعنی کے اللہ کی بڑائی اور تعریف بیان کر پھر مجھ پر درود پڑھ اس کے بعد تو جو دعا کرے گا اللہ قبول فرمائے گا۔

حضرت عمر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ جو دعا بغیر درود کے مانگی جائے وہ آسمان اور زمین کے درمیان لٹکی رہتی ہے۔ اوپر جاتی ہی نہیں۔ جب تو درود پڑھے گا پھر وہ دعا آسمان پر جائے گی تو اللہ قبول فرمالیں گے۔

آپ ﷺ نے دیکھا کہ ایک اور صحابی مسجد نبوی ﷺ میں آیا۔ اس نے آ کر نماز پڑھی، نماز پڑھ کر پھر اس نے اللہ کی تعریف بیان کی۔ پھر نبی پاک ﷺ پر درود پڑھا۔ آپ ﷺ فرماتے ہیں اب اللہ سے مانگتا جا رب دیتا جائے گا۔ یعنی کہ یہ دعا کا طریقہ ہے۔

**درود نہ پڑھنے والا بخیل ہے:۔** رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں اللہ نے زمین پر فرشتوں کی ڈیوٹی لگائی ہوئی ہے۔ رب کے فرشتے زمین پر پھر رہے ہیں۔ اگر ان کو کوئی ایسا شخص مل جائے جو نبی پاک پر درود پڑھ رہا ہے وہ فرشتے اس کا درود مجھ پر پہنچا دیتے ہیں۔

نبی کریم ﷺ فرماتے ہیں۔ "البخيل الذی ذكرت عنده فلم يصل علی" ۔ اے میرے صحابہ رضی اللہ عنہم اگر آپ نے سب سے بڑا بخیل اور کنجوس دیکھنا ہے تو اس کو دیکھ لو جس کے سامنے میرا نام آئے اور وہ میرا نام سن کر مجھ پر درود نہ پڑھے۔ مولانا نے لکھا ہے

اور جو نام نبی ﷺ دا سن کر نئیں درود پوچاندے ملک نورانی حق اوناں دے اے دعا فرماندے

فرشتے کہتے ہیں:

رب نہ بخشے نت تنیوں نے نہ توں رحمت پانویں جنت ہو یا حرام بخیلا توں کیونکر جنت جانویں

**درود رضائے مصطفی ﷺ کا ذریعہ:۔** جو نبی ﷺ پاک کا نام سن کر درود پڑھتے ہیں ان کے حق میں فرشتے دعا کرتے ہوئے کہتے ہیں:

نام نبی ﷺ دا سن کر مومن جو درود پوچاون ملک نورانی حق اوناں دے اے دعا فرماون

اللہ بخشے جنت تنیوں نے ساتھ رسول الٰہی دعا منظور نورانی ملکاں، وچ دربار الٰہی

جب بندہ درود پڑھتا ہے تو آسمان پر رب خوش ہوتا ہے۔ فرشتے خوش ہوتے ہیں اور آمنہ کے لال علیہ السلام خوش ہوتے ہیں۔

**درود نہ پڑھنے والوں کی بربادی:۔** اور جو درود نہیں پڑھتا وہ اپنی سزا سن لے! ایک دفعہ اللہ کے نبی ﷺ خطبہ ارشاد فرمانے کیلئے منبر پر تشریف لے گئے۔ مسجد نبوی ﷺ ہے اور آپ کا شہر مدینہ طیبہ ہے۔ جب حضرت ﷺ نے منبر کی پہلی سیڑھی پر قدم رکھا تو آپ ﷺ زبان نبوت سے فرماتے ہیں۔ اللھم آمین۔

پھر آپ نے دوسری سیڑھی پر قدم رکھا تو فرمایا۔ آمین۔ پھر آپ نے منبر کی تیسری سیڑھی پر قدم رکھا تو فرمایا۔ آمین

حضرت ﷺ خطبہ ارشاد فرما کر فارغ ہوئے۔ صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین بیٹھے ہوئے ہیں ایک صحابی رضی اللہ عنہ کھڑے ہو کر کہتے ہیں سرکار ﷺ آج ہم نے ایک بڑی عجیب ہی بات دیکھی ہے۔ جو پہلے کبھی دیکھنے میں نہیں آئی۔ ہم نے دیکھا ہے کہ آپ ﷺ نے منبر کی پہلی سیڑھی پر قدم رکھا تو زبان نبوت سے آمین فرمایا۔ پھر دوسری سیڑھی پر قدم رکھا تو پھر آمین فرمایا۔ پھر تیسری سیڑھی پر قدم رکھا تو پھر آمین فرمایا۔

آپ ﷺ فرماتے ہیں اے میرے صحابہ! سنو میں نے کیوں آمین کہی ہے جب میں نے منبر پر قدم رکھا تو جبرائیل علیہ السلام آ گئے آ کر

کہتے ہیں سونہیا جس کے سامنے آپ ﷺ کا نام مبارک لیا جائے اور وہ سن کر آپ ﷺ پر درود نہ پڑھے اس پر اللہ کی لعنت ہو۔ وہ تباہ و برباد اور ذلیل ہو جائے میں نے فرمایا۔آمین۔

میرے بھائی! جبرائیل علیہ السلام بددعا کر رہے ہیں اور میرے محمد ﷺ آمین کہہ رہے ہیں' ذرا دیکھ تو سہی کہ بددعا کی تائید کون سی ہستی کر رہی ہے۔کتنا بدبخت ہے وہ انسان جس کے حق میں جبرائیل علیہ السلام اور اللہ کے رسول ﷺ بددعا کریں۔اللہ نبی پاک ﷺ کی دعائیں لینے کی توفیق عطا فرمائے۔

میرے بھائیو! نبی پاک ﷺ کی دعا لیا کرو بددعا سے بچو۔آج بھی اگر کوئی آدمی چاہے تو وہ اللہ کے نبی ﷺ کی دعا لے سکتا ہے۔(خطبات الہ آبادی ص 247 تا 250)

**اولیاء کا اہتمامِ سنت اور کشف:۔** رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں جو بندہ عصر کی نماز یعنی فرضوں سے پہلے چار رکعتیں پڑھتا ہے میں دعا کرتا ہوں اللہ اس پر اپنی رحمت نازل فرمائے۔اللہ ہم کو بھی توفیق عطا فرمائے۔آمین۔

حضرت خواجہ قطب الدین بختیار کاکی رحمہ اللہ فوت ہونے سے پہلے اپنا وصیت نامہ لکھ رہے ہیں آپ کا جنازہ آ گیا چارپائی پڑی ہوئی ہے لوگ اس پیر کا جنازہ پڑھنے کیلئے اکٹھے ہوئے ہیں لوگوں کا ٹھاٹھیں مارتا ہوا سمندر ہے' بڑے بڑے علماء کرام اور گدی نشین موجود ہیں' آپ کی وصیت پڑھ کر سنائی جا رہی ہے۔

لکھتے ہیں کہ میری نماز جنازہ وہ آدمی پڑھائے جس کی زندگی میں کبھی نماز تہجد بھی قضا نہ ہوئی ہو۔میرے بھائی غور کر! تیرا پیر فرض نہ پڑھے تو وہ تب بھی ولی ہے' نماز' روزے کے قریب نہ جائے تو وہ پھر بھی پہنچی ہوئی ہستی ہے۔

۲۔لکھتے ہیں میری نماز جنازہ وہ آدمی پڑھائے جس کی کبھی عصر کی نماز سے پہلے چار رکعتیں نہ چھوٹی ہوں۔

۳۔فرماتے ہیں میری نماز جنازہ وہ آدمی پڑھائے جس کی کبھی تکبیر اولیٰ نہ رہی ہو۔

۴۔چوتھی وصیت یہ لکھتے ہیں کہ میری نماز جنازہ وہ آدمی پڑھائے جس نے اپنی ہوش سنبھالنے کے بعد کبھی کسی غیر محرم عورت کی طرف نہ دیکھا ہو۔

ولی اور پیر کا جنازہ پڑا ہوا ہے۔بڑے بڑے علماء اور گدی نشین موجود ہیں لیکن حضرت کا جنازہ کون پڑھائے۔

خواجہ صاحب رحمہ اللہ نے لکھا ہے کہ میرا جنازہ وہ پڑھائے جس میں چار اوصاف پائے جائیں۔اب کوئی آدمی آگے ہونے کیلئے تیار ہی نہیں۔اس رب کے ولی کا جنازہ کون پڑھائے کبھی تو تہجد رہ ہی جاتی ہے' کبھی بندہ پہلی صف میں کھڑے ہونے سے رہ ہی جاتا ہے' کبھی عصر سے پہلے چار رکعتیں رہ ہی جاتی ہیں۔لیکن ایک بات میں تجھے بتا دیتا ہوں' اللہ کے نبی ﷺ فرماتے ہیں۔پہلی صف والوں پر اللہ آسمان سے اپنی خصوصی رحمتیں نازل کرتے ہیں۔اسی لیے صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین میں بعض دفعہ قرعہ اندازی تک نوبت آ جاتی ایک کہتا میں نے پہلی صف میں کھڑے ہونا ہے' دوسرا کہتا میں نے کھڑے ہونا ہے اس کے بعد دائیں طرف کھڑے ہونے کیلئے ایک کہتا کہ ادھر میں نے کھڑے ہونا ہے حتیٰ کہ قرعہ تک نوبت آ جاتی۔

خواجہ صاحب کی میت پڑی ہوئی ہے کوئی بندہ جنازہ پڑھانے کیلئے تیار نہیں وقت کا حکمران شمس الدین التمش رحمہ اللہ خواجہ صاحب رحمہ اللہ کا مرید تھا۔وہ آگے ہو کر رو پڑتا ہے۔اس کی آنکھوں سے سیل رواں جاری ہو جاتے ہیں یہ کہتا ہے۔خواجہ صاحب آپ جاتے وقت مجھے بھی ننگا کر گئے ہیں۔حضرت کو پتہ تھا کہ یہ چاروں صفات اللہ نے میرے اندر پیدا کر دی ہیں۔(خطبات الہ آبادی' ص 251،253)

**ولیہ کی موت پر پیشگی اطلاع کی دلیل:۔** میرے بھائی! پہلے لوگ اتنے اللہ والے ہوتے تھے میرے نبی ﷺ کی پیاری بیٹی سیدہ فاطمۃ الزہراء رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے اپنے بابا ﷺ کے دنیا سے چلے جانے کے بعد اتنی پریشان رہتی تھیں کہ بابا ﷺ کا صدمہ دل سے جاتا ہی نہیں۔میرے نبی ﷺ کے دنیا سے رحلت فرمانے کے بعد حضرت فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا صرف چھ مہینے زندہ رہیں۔ایک دن حضرت فاطمہ

رضی اللہ عنہا صبح صبح اٹھ کر حضرت حسن و حسین رضی اللہ عنہما کو نہلاتی ہیں۔ بیٹی زینب رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے پیار کرتی ہیں اور فرماتی ہیں اے میرے حسن و حسین رضی اللہ عنہما آج مجھے جی بھر کر امی امی کہہ لو۔ اتنے میں حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہٗ آ جاتے ہیں۔ فرماتے ہیں فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کیا بات ہے؟

سیدہ فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کہتی ہیں: اے علی (رضی اللہ تعالیٰ عنہٗ) جی! سن لو میری اور آپ کی زندگی کے ایام گزرے ہیں۔ اس دوران اگر مجھ سے کوئی غلطی اور گستاخی ہوگئی ہو تو اللہ کیلئے معاف کر دو۔

حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہٗ فرماتے ہیں اے فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کوئی بات نہیں۔ اللہ شفاء عطا فرمائے گا۔

بی بی فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کہتی ہیں اب شفاء والی کوئی بات نہیں' جو بات میں بتانا چاہتی ہوں وہ سن لو' فرماتی ہیں۔ اے علی! (رضی اللہ تعالیٰ عنہٗ) جی! جب سے مجھے ہوش آئی ہے اس وقت سے لے کہ آج تک میں نے ان آنکھوں سے کسی غیر محرم آدمی کو دیکھا ہی نہیں۔ اگر میں ابھی فوت ہو جاؤں تو سارا دن میرا جنازہ گھر رکھ کر شام کے بعد میری چار پائی قبرستان لے کر جانا اور ساتھ چراغ لے کر نہ جانا میں نہیں چاہتی کہ میرا کفن بھی غیر محرم آدمی دیکھ لیں۔ (خطبات الہ آبادی' ص، 252)

**ولیات اہلحدیث خواتین کا تقویٰ:۔** آؤ میں تجھے بتاؤں پہلے حکمران کس طرح کے ہوتے تھے' خلیفہ ہارون الرشید رحمہ اللہ کی بیگم جس کا نام زبیدہ تھا۔ اللہ تجھے مکے لے جائے تو عرفات اور مزدلفہ چلا جا۔ وہاں تجھے زبیدہ کے نام پر ایک نہر ملے گی۔ اس نے وہ نہر کھدوائی۔ تاکہ وہاں سے حاجی بھی پانی پئیں اور جانور بھی پانی پئیں۔ وہ اتنی نیک اللہ والی تھی اس نے اپنے گھر میں سو خاتون صرف اس لیے رکھی ہوئی تھیں کہ وہ سارا دن اس کے گھر قرآن ہی پڑھتی رہتی تھیں۔ زبیدہ سو بی بی کو اس بات کی تنخواہ دیتی ہے ان کو اس چیز کا خرچہ دیتی ہے کہ یہ سو بی بی صبح سے شام تک اور شام سے صبح تک میرے گھر قرآن کی تلاوت ہی کرتی رہیں۔

میرے بھائی! پہلے لوگ اس طرح کے تھے حافظ محمد لکھوی رحمہ اللہ کے والد حافظ بارک اللہ رحمہ اللہ کی والدہ ایک نواب کی بیٹی تھیں وہ نواب کی بیٹی ہونے کے باوجود حافظ صاحب کو دودھ تب پلاتی تھیں جب پہلے وضو کر لیتی' اب تو یہاں تک نوبت ہی نہیں آتی۔ ماں بچے کو دودھ پلانے کیلئے تیار ہی نہیں۔ (خطبات الہ آبادی' ص253)

**دنیا کا نظام اولیاء کے دم سے:۔** غالباً حضرت عبداللہ بن مبارک رحمہ اللہ کا زمانہ ہے فرماتے ہیں آسمان سے بارش بند ہوگئی لوگوں نے بیت اللہ کا غلاف پکڑ کر دعائیں کی یا اللہ! اپنی رحمت کی بارش برسا دے' لیکن بارش نہ ہوئی' لوگ مینہ مانگ مانگ کر تھک گئے ایک دن میں نے دیکھا کہ ایک کالے رنگ کا ہڈیوں کا ڈھانچہ کمزور سا آدمی ہے۔ یہ آ کر بیت اللہ کے غلاف کو پکڑ کر کہتا ہے یا اللہ! تیرے بندوں نے بڑی دعائیں مانگی ہیں لیکن تو نے قبول نہیں کیں۔ میں تیرا کمزور سا بندہ ہوں اللہ! میری دعا قبول کر لے۔

امام صاحب فرماتے ہیں میں دیکھ رہا تھا' یہ دعائیں مانگ رہا تھا اور اس کی آنکھوں سے آنسو جاری تھے یہ رو رو کر رب سے باتیں کر رہا تھا۔ یہ دعا مانگ کر ہٹ گیا بندوں میں گھل مل گیا۔ میں نے دیکھا کہ اسی وقت رحمت کی بارش شروع ہوگئی میں نے اس کو تلاش کرنا شروع کر دیا۔ آخر ایک دن وہ پھر مجھے مل گیا یہ آگے آگے اور میں اس کے پیچھے پیچھے تھا میں نے سوچا کہ پتہ کروں یہ کون ہے۔ یہ ایک حویلی میں داخل ہو گیا وہاں ایک چوہدری صاحب بیٹھے ہوئے تھے میں نے اس سے پوچھا کہ یہ کالا اور کمزور سا آدمی کون ہے؟ وہ کہتا ہے حضرت یہ میرا غلام ہے امام صاحب فرماتے ہیں یہ بندہ مجھے قیمتاً دے دو۔ وہ چوہدری کہتا ہے حضرت میں تو اس کو غریب اور درویش سمجھ کر روٹی دیدیتا ہوں یہ دیکھو میرے اور کتنے غلام پھر رہے ہیں آپ وہ غلام لیجائیں جو تمہاری خدمت کرے۔ امام صاحب فرماتے ہیں ہم اس سے خدمت نہیں کروائیں گے بلکہ اس کی خدمت کریں گے۔

چوہدری آواز دے کر کہتا ہے اے غلام! بات سن یہ کالا آدمی امام صاحب کے پاس آیا۔ چوہدری کہنے لگا: تو حضرت کیساتھ چلا جا۔ ان

(بغیر اجازت مصنف کوئی صاحب قصد طبع نہ فرمائیں)

قُلْ هٰذِهٖ سَبِيْلِيْٓ اَدْعُوْٓا اِلَى اللّٰهِ (قرآن)

کہہ دے یہ ہے راہ میری پکارتا ہوں میں (اس راہ سے تم کو) طرف اللہ کی۔

دیکھ کر تجھ کو مٹے جاتے ہیں دُنیا کے حسین
جمع ہوتا ہے مسالا تیری یکتائی کا

# سبیل الرسول صلی اللہ علیہ وسلم

اس کتاب میں قرآن اور حدیث کے استدلال سے ثابت کیا گیا ہے کہ دین اسلام پر چلنے کے لئے حضرت محمد رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے راستے کے سوا اور کوئی راستہ نہیں ہے۔ صرف احادیث نبویؐ کے دیپ اور سنن ہدایٰ کے چراغ ہی قرآن کی راہِ عمل کے اجالے ہیں!

تالیف

حضرت مولانا حکیم محمد صادق صاحب سیالکوٹی

ناشر: نعمانی کتب خانہ حق سٹریٹ اُردو بازار لاہور

گوجرانوالہ میں ملنے کا پتہ۔ مکتبہ نعمانیہ اردو بازار گوجرانوالہ۔ قیمت:

جملہ حقوق بحق مصنف محفوظ ہیں

مصنف ______

اشاعت ______

تعداد ______

قیمت ______

مطبع ______

# سیرتِ امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ

یعنی

ابو عبداللہ محمد بن ادریس الشافعی رحمۃ اللہ علیہ

150ھ ——— 204ھ

جس میں آپ کے حالاتِ زندگی اور آپ کی تجدید و اصلاحاتِ فقہی و کمالاتِ علمی پر سیر حاصل بحث کی گئی ہے۔

از

حضرت فاضلِ مولانا میاں خالد صاحب انصاری بھوپالی

ناشر

دار الفرقان الفضل مارکیٹ اُردو بازار لاہور

| | | |
|---|---|---|
| نام کتاب | : | سیرت الشافعیؒ |
| تالیف | : | |
| طبع اول | : | رمضان المبارک ۱۴۲۳ھ |
| تعداد | : | ۳۰۰ |
| قیمت | : | =/165 روپے |

کی خدمت کرتے رہنا۔غلام راستے میں کہتا ہے حضرت صاحب میں تو بالکل کمزور ہوں۔کچھ نہیں کرسکتا کاروبار بھی مجھ سے نہیں ہوسکتا آپ کوئی طاقتور غلام لیکر جاتے۔

امام صاحب فرماتے ہیں اے بھائی! اللہ والے ہم تجھ سے خدمت نہیں کروائیں گے بلکہ تیری خدمت کریں گے۔یہ کہتا ہے جی آپ میری خدمت کیوں کریں گے؟

آپ فرماتے ہیں۔سارا جہان زور لگا کر تھک گیا لیکن مینہ نہیں پڑا تو نے ایک دفعہ کہا تو بارش پڑ گئی۔معلوم ہوتا ہے کہ تو اللہ کا ولی ہے غلام کہتا ہے حضرت آؤ پھر بیت اللہ سے ہو کر جائیں اس نے جا کر بیت اللہ کا غلاف پکڑ لیا۔کعبۃ اللہ کا غلاف پکڑ کر کہتا ہے یا اللہ! پہلے تو تیرا اور میرا پردہ تھا مجھے پتہ تھا یا تجھے پتہ تھا اب راز کھل گئے ہیں اب میں دنیا پر نہیں رہنا چاہتا اس نے ہائے ماری اور جان نکل گئی۔

میرے بھائی! کئی اللہ کے نیک بندے ہیں جن کی وجہ سے جہان کا نظام قائم ہے۔(خطبات الہ آبادی ص253,254)

**خدمت ماں پر ہاتف غیبی کا کلام:۔** امام غزالی رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ ایک آدمی نے اپنی ماں کو اپنے کندھوں پر اٹھا کر سات حج کروائے یہ ساتویں حج کا طواف کروا کر آسمان کی طرف منہ کر کے کہتا ہے یا اللہ! میں نے اپنی ماں کو سات حج کروا دیئے ہیں اب تو میری ماں کا حق ادا ہو گیا ہوگا۔

آواز آتی ہے: اے ماں کے حق ادا کرنے والے سن! سردی کا موسم تھا تو نے بستر پر پیشاب کر دیا' تیری ماں نے اٹھ کر تجھے صاف کیا گھر میں بڑی غربت تھی کوئی اور کپڑا نہیں تھا۔جو نیچے بچھا کر تجھے اوپر لٹاتی تیری ماں خود گیلی جگہ پر لیٹی اور تجھے سینے پر لٹا لیا۔ابھی تو تو اس کی ایک رات کا حق بھی ادا نہیں کر سکا۔(خطبات الہ آبادی ص255)

## نام کتاب:۔سبیل رسول ﷺ
## مصنف:۔مولانا محمد صادق سیالکوٹی......ناشر:۔نعمانی کتب خانہ حق سٹریٹ اردو بازار لاہور

**حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی قادری رحمہ اللہ کی تعلیم:۔** حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی رحمہ اللہ ارشاد فرماتے ہیں:۔واجعل الكتاب والسنة امامألك وانظر فيهما بتامل وتدبر واعمل بهما ولا تغتر بالقال والقيل والهوس۔(فتوح الغيب)

اور کتاب اور سنت کو اپنا امام (پیشوا) بنالے اور دونوں کو غور اور تدبر سے پڑھا کر' (خبردار) ان دونوں پر (ہی) عمل کرنا' کسی کے قول قیاس رائے پر نہ چلنا۔''(سبیل رسول ﷺ ص84)

**امام اعظم کے حالات زندگی:۔** حضرت امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ 80 ہجری میں کوفہ میں پیدا ہوئے۔اس وقت خلیفہ عبدالملک بن مروان بن الحکم کا عہد تھا۔آپ کے دادا زوطی نے حضرت علی کرم اللہ وجہہ' کے عہد خلافت میں اسلام قبول کیا' آپ کے والد ثابت اسلام میں پیدا ہوئے۔

آپ نساج تھے' ریشمی پارچہ بانی کا بہت بڑا کارخانہ آپ کے گھر میں تھا اور پشت ہا پشت سے کپڑے کی تجارت کا یہ کام آپ کے خاندان میں ہوتا چلا آتا تھا۔شروع شروع میں آپ بھی اپنے آبائی پیشے میں مصروف رہے۔حلال کی روزی کما کر کھانی آپ کی گھٹی میں تھی مشکوک لقمہ تک آپ کے پیٹ میں نہیں گیا۔

**تعلیم کا دور:۔** خدا تعالیٰ جب کسی سے کوئی کام لینا چاہے تو اس کی طبیعت میں اس کا رجحان ومیلان پیدا کر دیتا ہے۔آپ کی طبیعت نے یک لخت پلٹا کھایا اور آپ تحصیل علم کی طرف مائل ہو گئے۔حافظہ بلا کا تھا، طبیعت علم کو ایسے جذب کرتی گئی جیسے مٹی پانی کو۔اصل بات یہ ہے کہ خدا کی توفیق اور اس کا فضل آپ کے شامل حال تھا اس کو منظور تھا کہ انہیں دنیا میں علم کا ایک خاص مرتبہ عطا کرے زمانے کا مجتہد بنائے۔

آپ کی پیدائش کے ایام میں کئی اصحاب رضی اللہ عنہم زندہ تھے۔حضرت انس بن مالک بصرہ میں' حضرت عبداللہ بن ابی اوفی کوفہ میں'

سہل بن ساعدی مدینہ میں اور ابوطفیل رضی اللہ عنہم مکہ میں موجود تھے۔

آپ نے فقہ کا علم حماد بن ابی سلیمان رحمہ اللہ سے حاصل کیا اور حدیث عطاء بن ابی رباح رحمہ اللہ، ابو اسحاق رحمہ اللہ، محمد بن منکدر رحمہ اللہ، ہشام بن عروہ رحمہ اللہ، نافع مولا ابن عمر وغیرہم سے سماعت کی۔ امام مالک رحمہ اللہ سے بھی آپ کی سماعت حدیث ثابت ہے۔

آپ کی طبیعت کی صفائی، پاکیزگی اور ذہن کی رسائی مشہور تھی۔ دماغ بڑا موزوں، حافظہ بلا کا اور قوت استدلال بہت زبردست تھی۔ تائید ایزدی سے آپ علم کی معراج کو پہنچ گئے۔ آپ کے ہم عصر لا ینحل مسائل میں آپ کی طرف رجوع کرتے تھے۔ علم کی خوبیوں اور بلندیوں کے سبب آپ امام اعظم کے لقب سے مشہور ہوگئے۔ بہت سے لوگوں نے آپ سے علم کی دولت پائی۔ آپ کے شاگرد امامت علم کے مرتبوں کو پہنچ گئے۔ جن میں امام ابو یوسف رحمہ اللہ، امام محمد رحمہ اللہ اور امام زفر رحمہ اللہ بہت مشہور ہیں۔ (سبیل رسول ﷺ ص 275 سے 278)

**سنت کی اہمیت:۔** آپ فرماتے ہیں "اذا صحح الحدیث فھو مذھبی" "جب حدیث صحیح (ثابت) ہوجائے تو وہی میرا مذہب ہے۔"

حضرت امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ فرماتے ہیں:۔ اذا قلت قولا و کتاب اللہ یخالفہ فاترکوا قولی بکتاب اللہ۔ فقیل اذا کان خبر الرسول صلی اللہ علیہ وسلم یخالفہ قال اترکو قولی بخبر الرسول فقیل اذا کان قول الصحابۃ یخالفہ قال اترکو قولی بقول الصحابۃ۔ جب میرا قول قرآن مجید کے خلاف ہو تو اسے چھوڑ دو آپ سے پوچھا گیا جب آپ کا قول حدیث کے خلاف ہو؟ فرمایا چھوڑ دو، پھر سوال ہوا۔ اگر صحابہ رضی اللہ عنہم اجمعین کے خلاف ہو؟ فرمایا: پھر بھی چھوڑ دو۔" (سبیل رسول ﷺ ص 280، 281)

**پیران پیر کی ہمہ گیر شخصیت:۔** حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی رحمہ اللہ کی ذات گرامی کسی تعارف کی محتاج نہیں ہے۔ آپ کے علم و فضل اور زہد و ورع کا آفتاب نصف النہار پر ہے اور آپ کی ذات احناف اور اہل حدیث میں یکساں عزت اور مرتبہ کی نظر سے دیکھی جاتی ہے۔ نجات پانے اور تا قیامت حق پر رہنے والی مظفر و منصور۔ "ماا نا علیہ و اصحابی" کی روشن راہ پر چلنے والی جماعت کے متعلق آپ اپنی مایہ ناز کتاب "غنیۃ الطالبین" میں ارشاد فرماتے ہیں: واما الفرقۃ الناجیۃ فھی اھل السنۃ والجماعۃ۔ (غنیۃ الطالبین)

"اور لیکن نجات پانے والا (حق پر ثابت) گروہ اہل سنت والجماعت ہے۔" (سبیل رسول ﷺ ص 327، 328)

**پیران پیر اور سنت کی اہمیت:۔** حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی رحمہ اللہ ارشاد فرماتے ہیں "واجعل الکتاب والسنۃ امامالك وانظر فیھما بتأمل وتدبر واعمل بھما۔ اور صرف کتاب و سنت (قرآن و حدیث) کو اپنا امام بنا اور غور اور تدبر سے ان دونوں کو پڑھا کر، اور ان دونوں ہی پر عمل کیا کر۔ (سبیل رسول ﷺ ص 347)

**نام کتاب:۔ سیرت امام شافعی رحمہ اللہ یعنی ابوعبداللہ محمد بن ادریس شافعی رحمہ اللہ**

**مصنف:۔ از مولانا میاں خالد انصاری بھوپالی رحمہ اللہ... ناشر:۔ دار الفرقان الفضل مارکیٹ اردو بازار لاہور**

**خواب میں زیارت النبی ﷺ:۔** آپ فرماتے ہیں میں نے خواب میں حضور ﷺ کو دیکھا۔ آپ ﷺ نے مجھ سے فرمایا اے لڑکے تو کس خاندان سے ہے۔ میں نے عرض کیا حضور ﷺ کے خاندان سے۔ فرمایا میرے قریب آ۔ جب میں آپ ﷺ کے قریب پہنچا آپ ﷺ نے اپنا لعاب دہن میری زبان پر ہونٹوں پر اور منہ میں ڈال دیا۔ پھر فرمایا جا خدا تجھ پر برکت نازل فرمائے۔ آپ رحمہ اللہ فرماتے ہیں میں نے اسی عمر میں پھر حضور ﷺ کو خانہ کعبہ میں نماز پڑھاتے دیکھا۔ جب آپ ﷺ نماز سے فارغ ہوئے تو لوگوں کو تعلیم دیتے رہے پھر میں بھی آپ ﷺ کے قریب پہنچا اور آپ ﷺ سے عرض کیا یارسول اللہ ﷺ مجھے بھی کچھ سکھایئے۔ آپ ﷺ نے اپنی آستین سے میزان (ترازو) نکال کر عطا فرمائی۔ اور فرمایا: تیرے لیے میرا یہ عطیہ ہے۔ امام شافعی رحمہ اللہ فرماتے ہیں: میں نے ایک معبر سے اس کی تعبیر دریافت کی۔ اس نے کہا کہ تم دنیا میں حضور علیہ السلام کی سنت مطہرہ کی نشر و اشاعت میں امام بنو گے۔ (اکمال صفحہ 41) (سیرت شافعی ص 14)

**امام شافعی رحمہ اللہ کی وفات کے بعد بشارتیں:۔** امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ فرماتے ہیں۔ میں نے امام شافعی رحمہ اللہ کو خواب میں پوچھا۔آپ سے پوچھا فرمائیے خدا نے کیا کیا؟۔فرمایا: مجھے اپنے کرم سے بخش دیا۔اور میرے سر پر تاج رکھا، میرا نکاح بھی کرا دیا اور پھر یہ ارشاد فرمایا: شافعی تجھ پر ہمارا کرم اس لیے ہے کہ تو نے نہ کبھی تکبر کیا اور نہ بیشمار انعامات الٰہی پر نخوت کا مظاہرہ کیا۔(ابن عساکر)

۲۔ربیع بن سلیمان فرماتے ہیں میں نے امام شافعی علیہ الرحمہ کو خواب میں دیکھا عرض کیا فرمائیے کیا ہوا؟ جواب دیا ربیع خدا نے مجھے اپنے انعام سے بخش دیا سونے کی کرسی پر بٹھا کر فرشتوں سے مجھ پر موتی نثار کرائے۔(ابن عساکر)

۳۔محمد بن مسلم کہتے ہیں کہ جب امام ابوزرعہ کا انتقال ہوا تو میں نے خواب میں ان کو دیکھا پوچھا کہیے خدا نے آپ کے ساتھ کیا کیا؟ فرمایا: یہ حکم دیا کہ ابوعبداللہ اور ابوعبداللہ اور ابوعبداللہ کے ساتھ رکھو۔ میں نے پوچھا یہ کون ہیں کہا پہلے ابوعبداللہ امام مالکؒ دوسرے ابوعبداللہ امام شافعیؒ تیسرے ابوعبداللہ امام احمد بن حنبل رحمہم اللہ۔

۴۔امام بیہقی رحمہ اللہ نے عثمان رحمہ اللہ سے روایت کی ہے کہ میں نے خواب میں دیکھا کہ قیامت قائم ہوگئی اور حشر برپا ہے۔عرش کے نیچے سے ایک پکارنے والے نے آواز دی کہ ابوعبداللہ اور ابوعبداللہ اور ابوعبداللہ اور ابوعبداللہ کو جنت میں داخل کرو۔ میں نے ایک فرشتہ سے جو میرے پہلو میں کھڑا تھا پوچھا یہ کون لوگ ہیں۔اس نے کہا امام مالک۔امام سفیان ثوری۔امام شافعی اور امام احمد بن حنبل رضی اللہ عنہم ہیں۔
(سیرت شافعی ص51)

**بزرگوں کا ادب واحترام:۔** کسی نے حضرت امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کا تذکرہ کیا۔فرمایا: سنو! لوگ فقہ میں امام ابوحنیفہ کی اولاد ہیں۔کسی نے امام سفیان بن عیینہ وامام مالک رحمہما اللہ کے متعلق دریافت کیا۔فرمایا اگر یہ دونوں نہ ہوتے تو حجاز سے علم حدیث ناپید ہوجاتا۔جب امام مالک رحمہ اللہ کا کوئی قول نقل کرتے تو فرماتے ''**هـذا قول استاذ نا الامام مالك**'' یہ ہمارے استاد امام مالک کا قول ہے۔کسی نے پوچھا آپ نے امام مالک جیسا آدمی بھی دیکھا ہے۔فرمایا: ہماری کیا حقیقت ہے جو علم اور عمل میں ہم سے زیادہ ہیں وہ یہی کہتے رہے کہ امام مالک رحمہ اللہ جیسا آدمی ہم نے نہیں دیکھا۔

صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کے متعلق فرماتے تھے ''**والصحابة فوقنافی کل علم و اجتهادو ورع وعقل**۔''صحابہ رضی اللہ عنہم ہم سے علم اجتہاد۔تقویٰ اور عقل میں بڑھے ہوئے ہیں۔

ایک مرتبہ کسی شخص نے مسئلہ دریافت کیا کہ اگر کسی شخص نے کعبہ تک پیدل جانے کی نذر مانی اور پھر اس نذر کو پورا نہ کرسکا تو کیا کرے؟ فرمایا: قسم کا کفارہ ادا کرے اور ہم سے بہتر شخص حضرت عطاء بن ابی رباح رحمہ اللہ نے بھی یہی کیا ہے۔(سیرت شافعی ص58،59)

**بشر حافی رحمہ اللہ کو خواب میں زیارت:۔** علامہ ابن جوزی رحمہ اللہ نے بحوالہ ابراہیم حربی بیان کیا ہے کہ میں نے حضرت بشر حافی رحمہ اللہ کو خواب میں دیکھا۔ان کی آستین میں کوئی چیز حرکت کررہی ہے۔میں نے پوچھا فرمائیے آپ کے ساتھ کیا ہوا۔فرمایا خدا نے مجھے بخش دیا۔میں نے کہا کہ آستین میں کیا چیز ہے۔فرمایا رات کو امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ پر موتی ویاقوت نثار کیے گئے۔ان میں سے کچھ میں نے بھی اٹھالیے۔یہ وہ ہیں۔

**ابوبکر مروزی رحمہ اللہ کو خواب میں زیارت:۔** علامہ ابن جوزی رحمہ اللہ فرماتے ہیں۔ابوبکر مروزی رحمہ اللہ نے آپ (امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ) کو خواب میں دیکھا کہ آپ ایک روز میں جلوہ افروز ہیں اور دو سبز چادریں پہنے ہوئے ہیں اور آپ کے سر پر ایک ایسا تاج ہے جو بقعہ نور معلوم ہوتا ہے اور آپ نئی چال سے چل رہے ہیں میں نے پوچھا حضرت یہ کیسی چال ہے: فرمایا دارالسلام کے خدام کی چال یہی ہے۔ میں نے پوچھا تاج کیسا ہے فرمایا میرے خدا نے مجھ سے بڑا ہی آسان حساب لے کر میری مغفرت فرمائی۔اور مجھے اپنے دیدار کی اجازت سے ممتاز فرمایا اور یہ تاج پہنا کر فرمایا۔اے احمد یہ وقار کا تاج ہے جس طرح تو نے صبر واستقامت سے میرے کلام کو غیر مخلوق کہا اس کا یہ صلہ ہے۔

**230 برس بعد بھی لاش کا سالم رہنا:۔** حافظ ابن حجر عسقلانی رحمہ اللہ نے ''تہذیب التہذیب'' ج،1 ص76 میں فرمایا ہے ابوالحسن زاغوانی رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ جب شریف ابوجعفر بن ابی موسیٰ کی قبر امام احمد رحمہ اللہ کے پہلو میں کھودی گئی تو حضرت امام رحمہ اللہ کی

قبر کا پہلو بھی کھل گیا۔ دیکھا گیا تو کفن ویسا ہی تھا اور آپ کا پہلو جسم اقدس ویسا ہی محفوظ تھا اور یہ واقعہ آپ کے دفن سے دوسوتیس برس بعد پیش آیا۔ رضی اللہ عنہم اجمعین۔ (سیرت شافعی ص 94,95)

## حضرت امام شافعی رحمہ اللہ کی کرامات اور آپ کا شیخ الطریقت ہونا

**اصطلاح صوفی کی ابتدا:۔** طریقت یا تصوف کے الفاظ خیر القرون میں نہ تھے۔ چنانچہ امام قشیری رحمہ اللہ فرماتے ہیں حضور ﷺ کے بعد صحابہ رضی اللہ عنہم کے سوا اور کوئی لفظ ایجاد نہیں ہوا تھا۔ چونکہ حضور ﷺ کی شرف صحبت سے بڑھ کر کوئی اور شرف نہیں ہوسکتا۔ صحابہ رضی اللہ عنہم کے بعد تابعین اور تبع تابعین کے القاب پیدا ہوئے۔ اس کے بعد صلحائے امت' زاہد' عابد اور متبع سنت کے القاب سے ممتاز ہوئے لیکن زہد و عبادت کا دعویٰ جب اہل بدعت نے بھی کیا تو اہل سنت میں جو لوگ زاہد و عابد تھے وہ صوفی کہلانے لگے اور یہ لقب دوسری صدی ہجری کے ختم ہونے سے پہلے رائج ہو چلا تھا۔

حضرت شاہ ولی اللہ صاحب رحمہ اللہ نے ''ازالۃ الخفا'' مقصد دوم ص 185 پر نہایت عمدہ تصریح فرمائی ہے۔

''اس مقام پر ایک نکتہ ہے جس کو لازمی طور پر پیش نظر رکھنا چاہیے اور وہ یہ کہ عہد صحابہ' عہد تابعین اور عہد تبع تابعین تک مشائخ کیساتھ تلامذہ کا تعلق بیعت اور خرقہ پوشی کے ذریعہ سے نہ تھا بلکہ صرف صحبت کے ذریعہ سے تھا اور وہ لوگ ایک شیخ یا کسی خاص سلسلہ پر اکتفا نہیں کرتے تھے بلکہ ہر شخص بہت سے مشائخ کی صحبت اختیار کرتا تھا۔ اور بہت سے سلسلوں کے ساتھ تعلق پیدا کرتا تھا۔ اس لیے ان کا سلسلہ مخصوص طور پر کسی ایک صحابی تک نہیں پہنچایا جاسکتا۔ بجز اس کے کہ وہ خود ہی اس کو بیان کریں کہ ان کو ایک ہی صحابی کے فیض صحبت سے سب کچھ حاصل ہوا۔

صحابہ کرام علیہم الرضوان کے سامنے صرف حضور ﷺ کی ذات پاک تھی جو انسانیت واخلاق کا سرچشمہ تھی۔ صحابہ رضی اللہ عنہم نے اسی شمع ہدایت سے اقتباس نور کیا۔ اس لیے ان کے اجزائے تصوف میں روحانیت' اخلاق' عمل' عبادت' زہد' توکل' صبر' استقامت وغیرہ کے سوا کوئی فلسفیانہ عقیدہ شامل نہیں تھا۔ یہی حال تابعین اور دوسری صدی کے آخر کے صلحائے امت کے پیش نظر بھی یہی نظریہ تھا۔ وہ کسی ادنیٰ سی بدعت کے متحمل نہ تھے اور ہر صالح' عابد' زاہد کے اعمال میں ان کی صحیح تنقید بھی ہوتی تھی کہ وہ جادۂ شریعت اور اتباع سنت سے تو تجاوز نہیں کررہا ہے۔

چنانچہ کتب اسماء الرجال کے مطالعہ سے اس کا بخوبی اندازہ ہوسکتا ہے کہ ناقدین فن حدیث نے بلا خوف و خطر اور بلا کسی شخصی اثر کے صاف صاف ہر شخص کے عیب و ہنر کو اس لیے نمایاں کردیا کہ حضور ﷺ کے ارشادات عالیہ ہر قسم کی گندگیوں سے منزہ و پاک رہیں۔ اس اصول کے تحت ہم کو حضرت امام شافعی رحمہ اللہ کی مقدس زندگی کے اس پہلو کو بھی واضح کرنا ضروری ہے۔

**عسرت اور تنگدستی کی زندگی:۔** آپ کی ابتدائی زندگی بے حد عسرت اور تنگدستی کی رہی۔ اس دور میں جب آپ سے لوگوں نے کہا کہ یہ کیا حالت ہے تو آپ نے فرمایا۔ کیا آپ نے رسول اللہ ﷺ کا یہ ارشاد نہیں سنا جو آپ ﷺ نے حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ سے فرمایا تھا:۔

''کن فی الدنیا کانك غریب اوعابر سبیل وعد نفسك من اهل القبور''

دنیا میں اس طرح زندگی بسر کرو جیسے ایک غریب شخص یا مسافر اور خود کو یہ سمجھتے رہو کہ ایک روز قبر میں جانا ہے۔

اس لیے اس حدیث پر غور کرو تو لذات و مکروہات دنیا کی خواہش خود ہی جاتی رہتی ہے۔ یہ تو عسرت کے وقت کا جواب تھا لیکن جب خدا نے اپنے فضل و کرم سے دولت کے خزانے کھول دیئے اس وقت حضرت امام نے اس دولت کو غرباء نادار' یتامیٰ، بیوگان' سقیم الحال طلباء اور علماء پر بے دریغ صرف فرمایا اور اپنے لیے بمشکل چوتھائی کے حساب سے رکھا۔ اس وقت اکابر محدثین نے عرض کیا کہ حضرت اس قدر اوروں پر خرچ فرمارہے ہیں تو فرمایا: ہم اتباع سنت کا دعویٰ کرتے ہیں حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے اپنے اہل وعیال کیلئے کیا چھوڑا تھا۔ وہ بھی آپ حضرات کو یاد ہے جب حضور ﷺ نے آپ سے دریافت کیا تو عرض کیا خدا کا نام اور رسول ﷺ کا نام۔ یہ اہل توحید کیلئے اشارہ ہے۔

پروانے کو چراغ ہے بلبل کو پھول بس　　صدیق کیلئے ہے خدا کا رسول ﷺ بس

**صوفیاء کی زندگی کا مجاہدہ:۔** آپ کے زہد وورع، شب بیداری اور احتساب نفس کا یہ حال تھا کہ آپ خود فرماتے ہیں کہ میں نے بیس سال کبھی پیٹ بھر کر کھانا نہیں کھایا اور کبھی میں نے جھوٹی یا سچی قسم نہیں کھائی۔ رات کا ایک تہائی حصہ نوافل، ذکر الٰہی اور استغفار میں صرف ہوتا تھا۔ ایک تہائی حصہ میں قرآن وحدیث وفقہ کا مطالعہ اور تالیف وتصنیف میں صرف ہوتا تھا کبھی آپ نے کسی کی غیبت نہیں فرمائی آپ کے شاگرد باہمی زہاد وعباد کا تذکرہ کررہے تھے۔ عمرو بن تباتہ نے کہا میں نے تو امام شافعی رحمہ اللہ سے بڑھ کر کسی کو متقی و پرہیز گار نہیں پایا۔

علامہ ابن جوزی نے ''صفة الصفوة'' جلد۲ صفحہ۱۴۲ میں بحوالہ عبداللہ بن امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ یہ واقعہ روایت کیا ہے کہ عبداللہ فرماتے ہیں میں نے اپنے والد امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ سے پوچھا۔ یہ امام شافعی رحمہ اللہ آخر کون ہیں؟ جن کیلئے آپ اکثر دعائے خیر فرمایا کرتے ہیں آپ نے فرمایا جان پدر امام شافعی رحمہ اللہ کی مثال ایسی ہے جیسی آفتاب دنیا کیلئے۔ اور جیسے صحت وتندرستی انسان کے لیے۔

آپ کو حضرت ادریس عابد وحضرت سیدہ نفیسہ رضی اللہ عنہما سے خاص عقیدت تھی۔

**امام شافعی رحمہ اللہ کی کرامتیں بسند صحیح:۔** حضرت امام شافعی رحمہ اللہ کی متعدد کرامتیں بسند صحیح ثابت ہیں۔

ا۔ امام شافعی رحمہ اللہ نے مالکیہ کے بعض مسائل کے رد میں جب ایک کتاب مرتب فرمائی تو اس کی شکایت والی مصر سے کی گئی۔ اور والی پر زور ڈالا گیا کہ امام شافعی رحمہ اللہ کا اگر مصر سے اخراج نہ کیا گیا تو شہر میں عام بدامنی ہوجائے گی۔ والی نے آپ کو بلوا کر حکم دیا کہ آپ مصر چھوڑ دیجئے۔ امام شافی رحمہ اللہ نے والی کے چہرہ کو دیکھ کر فرمایا اگر حرج نہ ہو تو مجھے تین دن کی مہلت عنایت فرمایئے۔ والی نے غور کرتے ہوئے حکم دیا کہ بہتر ہے۔ تیسری شب کو اس کا دفعتاً انتقال ہوگیا۔ لوگوں کو اس پر استعجاب ہوا۔ فرمایا۔ ''**یمحو االلہ مایشاء ویثبت**''۔ خدا جس کو چاہتا ہے مٹادیتا ہے اور جس کو چاہتا ہے قائم رکھتا ہے۔

امام ربیع رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ ہم سب شاگرد آپ کے دفن کے بعد آپ کے حلقہ درس کے مقام پر جمع تھے۔ دفعتاً ایک بدو آیا۔ سلام کیا۔ پھر ہم سے کہا۔ اس مجلس کا شمس وقمر کہاں چھپ گیا۔ ہم نے کہا ان کا انتقال ہوگیا۔ وہ دھاڑیں مار مار کر رونے لگا۔ اور کہنے لگا خدا ان پر رحم فرمائے اور ان کی مغفرت فرمائے۔ وہ بات کیا کرتے تھے موتی پروتے تھے۔ دلائل ایسے بیان کرتے تھے کہ سر تسلیم خم کرنا پڑتا تھا۔ وہ شرمسار چہروں سے شرمندگی دور کردیتے تھے اور وہ تاریک دلوں میں نور صفا بھر دیتے تھے افسوس آج وہ آفتاب علم وحکمت چھپ گیا۔ وہ چیختا روتا ہوا چلا گیا۔

**امام شافعی کی بارگاہ رسالت ﷺ میں قبولیت:۔** علامہ ابن جوزی رحمہ اللہ صفة الصفوہ جلد۲/۱۴۶ میں بحوالہ بیان الاصفہانی روایت کرتے ہیں کہ میں نے حضور ﷺ کو خواب میں دیکھا اور عرض کیا کہ یارسول اللہ ﷺ آپ کے چچا کی اولاد میں محمد بن ادریس شافعی رحمہ اللہ کا انتقال ہوگیا ہے کیا حضور انور ﷺ نے ان کیلئے کچھ شفاعت فرمائی۔ آپ ﷺ نے فرمایا ہاں میں نے خدا سے عرض کیا۔ پروردگار عالم محمد ابن ادریس شافعی کو تو بغیر حساب وکتاب کے بخشدے۔ میں نے عرض کیا یارسول اللہ ﷺ ایسی شفاعت کس عمل کی وجہ سے فرمائی گئی ارشاد فرمایا شافعی مجھ پر ایسا درود پڑھا کرتا تھا جو آج تک کسی نے نہیں پڑھا۔ میں نے عرض کیا یارسول اللہ ﷺ وہ درود کیا ہے فرمایا!''**اللھم صل علی محمد کلماذکرہ الذاکرون وصل علی محمد کلماغفل عنه الغافلون**''

اس واقعہ کے بعد ہمیں اس حدیث پر غور کرنا چاہیے جو حضرت ابوامامہ باہلی رضی اللہ عنہٗ سے مروی ہے اور جس کو امام احمد بن حنبل رضی اللہ عنہ وامام ترمذی، ابوداؤد رحمہم اللہ نے روایت کیا ہے۔ حضرت ابوامامہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں میں نے حضور ﷺ سے سنا آپ فرماتے تھے کہ میری امت میں سے ستر ہزار اور ہر ہزار کے ساتھ ستر ہزار اور تین لپ پروردگار کے لپوں سے بغیر حساب وکتاب کے جنت میں جائیں گے۔ اس لحاظ سے یہ بشارت عظمیٰ حضرت امام عالی مقام کے علوء شان کی دلیل ہے۔ (سیرت شافعی ص96 تا101)

## آپ کے شیوخ صوفیاء کا تذکرہ

**حضرت فضیل بن عیاض بن مسعود رضی اللہ عنہٗ:۔** آپ اولیاء کرام ومحدثین میں ممتاز ہیں۔خراسان کے رہنے والے تھے اور مکہ میں مستقل سکونت اختیار فرمائی۔''تہذیب التہذیب'' ج 8 ص 294 وصفۃ الصفوہ ج 2 ص 134 کا حاصل یہ ہے آپ نے اعمش یحییٰ بن سعید انصاری، امام جعفر صادق سے اور حمید الطّویل رحمہم اللہ سے روایتیں کی ہیں اور آپ سے عبداللہ بن مبارک، قتیبۃ بن سعید، اصمعی اور امام شافعی رحمہم اللہ وغیرہم نے روایتیں کی ہیں۔مکہ مکرمہ میں 187 ہجری میں انتقال ہوا۔تمام محدثین آپ کی جلالت شان کے معترف ہیں۔محدثین کے آپ کے متعلق یہ الفاظ ہیں: ثقتہ نبیلا، فاضلاً، عابداً، ورعاً، کثیر الحدیث آپ دنیا واہل دنیا کے مقابلہ میں خلوت کو پسند فرماتے تھے۔امام شافعی رحمہ اللہ سے آپ کو بے حد محبت تھی۔زہد وورع کی تعلیم حضرت امام رحمہ اللہ نے آپ ہی سے حاصل فرمائی اور یہ واقعہ ہے کہ حضرت فضیل رحمہ اللہ کے تعلیمی تاثرات امام شافعی رحمہ اللہ کی زندگی میں آخر عمر تک نمایاں رہے۔(سیرت شافعی 105 تا 106)

## امام شافعی رحمہ اللہ بحیثیت مجدد

**حدیث صحیح سے مجدد ہونے کا ثبوت:۔** حضرت امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ نے بسند صحیح روایت کیا ہے کہ باری تعالیٰ ہر صدی پر ایک شخص پیدا فرماتا ہے جو مخلوق کو صحیح دین کی تعلیم دیتا ہے اور منکرات و بدعات کو مٹاتا ہے۔امام احمد فرماتے ہیں پہلی صدی میں حضرت عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ تھے اور دوسری صدی میں امام شافعی رحمہ اللہ ہیں اور حضور ﷺ کا یہ ارشاد بھی ہے کہ قریش میں ایک عالم ایسا پیدا ہوگا جو دنیا کو علم سے مالا مال کر دیگا ان دونوں روایتوں کو امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ نے مختلف شیوخ کے واسطہ سے روایت کیا ہے اور آپ نے یقین کے ساتھ یہ فرمایا کہ اس صدی میں ان دونوں روایتوں کے مصداق حضرت امام شافعی رحمہ اللہ ہیں۔(سیرت شافعی ص 117)

**باہمی رواداری:۔** امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ جو حضرت امام شافعی رحمہ اللہ کے ممتاز شاگرد ہیں اور دنیائے اسلام کے ممتاز مسلمہ امام ہیں۔آپ نے حضرت امام شافعی رحمہ اللہ کے معینہ اصولوں کو کلیتاً تسلیم کیا اور عمل کیا۔(سیرت شافعی ص 254)

**مذہب مالکی کا تعارف:۔** اس مذہب کے مشہور وممتاز امام حضرت امام مالک بن انس رحمہ اللہ ہیں جو بالخصوص مدینہ میں اور بالعموم ساری دنیا میں امام اہلحدیث تسلیم کیے گئے۔آپ امام شافعی رحمہ اللہ کے استاد ہیں اور ہزار ہا محدثین کرام نے آپ سے استفادہ کیا ہے۔(سیرت شافعی ص 327)

امام مالک رحمہ اللہ کے پاس زیادہ تر مصری اور مغربی یعنی افریقہ واندلس کے لوگ آئے اور انہیں لوگوں نے تمام شمالی افریقہ اندلس اور مصر میں امام مالک رحمہ اللہ کے مذہب کی اشاعت کی۔یہی لوگ اکابر تلامذہ امام مالک رحمہ اللہ ہیں۔(سیرت شافعی ص 330)

**مذہب حنبلی کا تعارف:۔** اس مذہب کے امام حضرت امام احمد بن حنبل بن ہلال الذہلی الشیبانی المروزی ثم البغدادی ہیں۔آپ 164 ہجری میں پیدا ہوئے۔آپ کا مفصل تذکرہ ہو چکا ہے آپ نے امام شافعی رحمہ اللہ سے فقہ کی تعلیم پائی اور حضرت امام کے بغدادی شاگردوں میں آپ سب سے زیادہ ممتاز تھے۔آپ امام شافعی رحمہ اللہ کے مسلک کے بالکل مطابق تھے انہی اصولوں کو تسلیم فرماتے تھے۔انہی کی طرح صحیح السند ہونے کی حالت میں خبر واحد پر بلاشرط عمل کرتے تھے آپ نے خود اجتہاد کیا۔

آپ کے صاحبزادے نے آپ کا مجموعہ حدیث از نام ''مسند امام احمد'' مرتب فرمایا۔اصول میں آپ کی کتاب ''طاعۃ رسول ﷺ'' کتاب الناسخ والمنسوخ اور کتاب العلل ہے۔مسئلہ خلق قرآن کی ابتلاء وآزمائش میں آپ ہی ثابت قدم رہے۔حضرت امام شافعی رحمہ اللہ کے بعد آپ 37 سال زندہ رہے۔امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ باوجود مجتہد ہونے کے حضرت امام شافعی رحمہ اللہ کی رائے کو اپنی رائے پر مقدم سمجھتے تھے۔آپ کے مسلک کے مطابق متاخرین میں علامہ ابن تیمیہ وشمس الائمہ امام ابن قیم رحمہما اللہ کے وجود مقدس ممتاز ترین ہیں۔حافظ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

شرک و بدعت کے اندھیاروں میں قندیل رحمانی اور مبنیہ خطابت میں شیر ربانی حضرت مولانا حبیب الرحمٰن یزدانی شہید کی تقاریر خطبات کا مجموعہ

# خطباتِ یزدانی رح

حصہ سوم

ترتیب

مولانا عبد الرؤف تابانی

پروانہ

حضرت مولانا حبیب الرحمٰن یزدانی شہید

ناشر

سبحانی اکیڈمی ○ اردو بازار ○ لاہور



نام کتاب ------- خطباتِ یزدانی
نام مصنف ------- عبد الرؤف تابانی
کاتب ------- حسین احمد کیلانی
نفیس دار الکتابت حضرت کیلیانوالہ
مطبع -------
قیمت

ناشر
سبحانی اکیڈمی اردو بازار ــــــ لاہور

خطیبانہ انداز میں منفرد تفسیر

# خطبات




پروفیسر حافظ عبد الستار حامد

حامد اکیڈمی وزیر آباد - پاکستان



نام کتاب ---------- خطبات سورۃ فاتحہ
مصنف ---------- عبد الستار حامد
سن طباعت ---------- اکتوبر 2000ء
تعداد ---------- ایک ہزار
کمپوزنگ ---------- سخاوت محمود
ناشر ---------- حامد اکیڈمی-وزیر آباد
مطبع ---------- موٹروے پرنٹرز-لاہور
قیمت ---------- Rs 22/-

ملنے کے پتے
- حامد اکیڈمی' محلہ کٹڑہ مائی-وزیر آباد
- آصف بکڈپو' مین بازار-وزیر آباد
- مدینہ کتاب گھر' اردو بازار-گوجرانوالہ
- مکتبہ نعمانیہ' اردو بازار-گوجرانوالہ
- سبحانی اکیڈمی' حسن مارکیٹ' اردو بازار-لاہور
- دار الفرقان الفضل مارکیٹ' اردو بازار-لاہور
- نعمانی کتب خانہ حق سٹریٹ' اردو بازار-لاہور
- المکتبہ السلفیہ شیش محل روڈ-لاہور
- اسلامی اکادمی' اردو بازار-لاہور
- مکتبہ رحمانیہ' اردو بازار-لاہور
- مکتبہ قدوسیہ غزنی سٹریٹ' اردو بازار-لاہور
- فاروقی کتب خانہ' بیرون بوہڑ گیٹ-ملتان
- مکتبہ اسلامیہ' بھولنہ بازار-فیصل آباد
- مولانا عبد المنان راسخ' دار الحدیث محمدیہ جلالپور روڈ-حافظ آباد

ابن قیم رحمہ اللہ نے ''اعلام الموقعین'' و''زاد المعاد فی ہدی خیر العباد'' میں جس تحقیق وتدقیق سے مسائل فقہیہ کو سلجھایا ہے اور حضور ﷺ کی حیات طیبہ کو جن مستند روایتوں سے پیش کیا ہے وہ بامثل اور بے مثال ہے۔

**مذہب شافعی کا تعارف:۔** اس مذہب کے مشہور وممتاز امام حضرت امام محمد بن ادریس شافعی رحمہ اللہ ہیں۔امام شافعی رحمہ اللہ کی ولادت اس سال ہوئی جس سال کہ امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کا 150 ہجری میں انتقال ہوا آپ کی پیدائش سے چند روز قبل ہی آپ کے والد کا انتقال ہوگیا تھا تنہا آپ کی والدہ آپ کی مربی وسرپرست تھیں۔ذرا بڑے ہوجانے پر وہ آپ کو لیکر آپ کی ننھیال چلی گئیں اور آپ کی تعلیم وتربیت ابتدائی جس قدر ہوئی وہ سب سرزمین حجاز ویمن میں ہوئی۔اپنے ذوق سلیم سے حسرت وناداری کے باوجود آپ نے علم قرأت،علم تفسیر،علم حدیث،علم فقہ،علم کلام،لغت،طب،تاریخ،انساب،مناظرہ،ادب،عروض،فراست وایام عرب ان پندرہ علوم میں وہ کمال پیدا کیا کہ عرب کے مشہور ترین افراد نے آپ کی سیادت وامامت ہر ہر علم میں تسلیم کرلی۔علم فقہ کی ابتداء تو آپ نے مسلم بن خالد زنجی مفتی مکہ سے حاصل کیا لیکن پھر آپ کو اکابر واعاظم امت کے علوم سے بہرہ اندوز ہونے کا قدرتی طور پر موقع ملا۔حضرت فضیل بن عیاض رحمہ اللہ کے فیضان صحبت سے زہد وورع،صداقت وامانت،معارف وحقائق،قرآن وحدیث کو حاصل کیا اور حضرت سفیان بن عیینہ وحضرت امام مالک رحمہما اللہ کے فیوض وبرکات سے حدیث رسول اللہ ﷺ کو حاصل کیا ان ائمہ کرام نے آپ کے فہم وادراک کے شعور اور آپ کی غیر معمولی صلاحیت کا اندازہ کرنے کے بعد آپ کی نوعمری یعنی چودہ پندرہ برس ہی کی عمر میں آپ کو مسند درس وافتا پر رونق افروز کردیا۔مگر چونکہ قدرت باری تعالیٰ کو آپ سے تجدید واصلاح امت کا کام لینا تھا۔آپ نے اکناف عالم اسلامی کا دورہ شروع کیا اور تیس سال کی عمر تک جگہ جگہ جاکر احادیث رسول ﷺ وآثار صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو جمع کیا۔ان کے باہمی اختلاف پر غور کرتے رہے۔اس دوران میں کچھ حکومت کی خدمت بھی ادا کی اور پھر جس وجہ سے معتوب ہوئے اس کی وضاحت کی جاچکی ہے اس کو چھوڑ کر کوفہ وبغداد وعراق میں فقہ امام ابوحنیفہ اہل الرائے کو امام محمد بن حسن شیبانی علیہ الرحمہ اور وہاں کے ممتاز فقہاء سے اچھی طرح سمجھا۔(سیرت شافعی ص 331 تا 333)

**نام کتاب:۔خطبات یزدانی جلد سوم.... مصنف:۔حضرت مولانا حبیب الرحمٰن یزدانی شہید رحمہ اللہ**
**ترتیب:۔حضرت مولانا عزیز الرحمٰن یزدانی،مکتبہ نعمانیہ،اردو بازار گوجرانوالہ**

**صوفیاء کے کثرت نوافل کے دلائل:۔** آمنہ کے لال،پیکر حسن وجمال اور ساری کائنات کے سردار جناب محمد رسول اللہ ﷺ وہ پیغمبر جو معصوم عن الخطاء ہیں میرا عقیدہ پیغمبر ﷺ کے متعلق یہ ہے کہ میرے آقا ﷺ بخشے بخشوائے تھے اگر ساری زندگی کوئی عبادت اور نیکی نہ بھی کرتے تو میرے آقا ﷺ کی شان میں کوئی فرق نہیں آسکتا تھا۔مرتبت اتنی ہے،عظمت اتنی ہے،شرافت اتنی ہے۔علو مقام اتنا ہے لیکن میرے اور تمہارے پیرومرشد جناب محمد رسول اللہ ﷺ نے نفلی عبادات پر بڑا زور دیا ہے۔(خطبات یزدانی ص 4)

**علمائے اہلحدیث پر نوافل نہ پڑھنے کا الزام:۔** ہمارے متعلق عام طور پر یہ طعن ہے کہ سنتوں نفلوں کے قائل نہیں۔حالانکہ ہمارا مسلک عین کتاب وسنت کے مطابق ہے اگر حدیث میں سنتوں اور نفلوں کا ثبوت ہے تو ہم پڑھتے ہیں اور ہم نوافل کی نماز کو باعث ترقی درجات سمجھتے ہیں اور ہمارا یہ مسلک ہے کہ نوافل کے ذریعے ہی خدا کا قرب حاصل ہوتا ہے۔اللہ کی خوشنودی حاصل ہوتی ہے۔اللہ کی رحمتوں کی موسلا دھار بارش کی برکھا برسنے لگتی ہے اور خدا کے فضل کی منزلیں طے کرنی ہوں خدا کے قرب کی منزلیں طے کرنی ہوں تو نوافل کے ذریعے ہوتی ہے۔(خطبات یزدانی ص 7)

**نفلی روزے کی برکات:۔** میں نے ایک روایت میں آج ہی پڑھا ہے مشکوٰۃ کی روایت ہے میرے مصطفیٰ ﷺ نے فرمایا ہے''جو آدمی اللہ کی رضا کیلئے ایک نفلی روزہ رکھتا ہے اللہ اس کو دوزخ سے اتنا دور کردیتے ہیں اتنی مسافت اور فاصلہ دور کردیتے ہیں حدیث میں موجود

ہے جتنا کہ ایک کوے کا بچہ پیدا ہوا اور اڑنے لگے آپ فرماتے ہیں ساری زندگی اڑتا رہے اور اڑتا اڑتا بوڑھا ہو جائے۔ وہ جتنا فاصلہ بچپن سے لے کر بوڑھا ہونے تک اڑتے اڑتے طے کرتا ہے۔ اللہ ایک نفلی روزہ رکھنے والے کو دوزخ سے اتنا دور کر دیتے ہیں۔

ایک نفلی روزہ اور بتاؤں میرے اور تمہارے پیغمبر جناب محمد ﷺ نے فرمایا ہے کہ ''جو آدمی عاشورہ کا روزہ رکھتا ہے''۔ سمجھ گئے ہو عاشورہ؟ یعنی دسویں محرم کا روزہ رکھتا ہے نبی پاک ﷺ فرماتے ہیں ''اللہ اس کے بارہ مہینوں کے گناہ معاف کر دیتے ہیں''۔ دیکھا کتنی لُوٹیں ہیں۔ ایک اور نفلی روزہ اس سے بڑھ کر نہ بتاؤں؟ میرے اور تمہارے پیغمبر جناب محمد ﷺ نے فرمایا ہے جو آدمی جو میرا امتی عرفہ کا روزہ رکھتا ہے پتہ ہے عرفہ کس کو کہتے ہیں؟ نویں ذوالحج کو۔ وہ پہلی تھی، دسویں محرم اور اب نویں ذوالحج ہے۔ میرے اور تمہارے پیغمبر جناب محمد ﷺ نے فرمایا ہے کہ جو آدمی زندگی میں عرفہ کا یعنی نویں ذوالحج کا ایک روزہ رکھ لیتا ہے آپ فرماتے ہیں اللہ پاک اس کے ایک سال پچھلے اور ایک سال آنے والے دو سال کے گناہ معاف کر دیتے ہیں۔

**چھ نفلی روزوں کی فضیلت:۔** آج جو بات میں نے کرنی ہے وہ سنو! اس مہینے کے متعلق میں نے اپنے پاس سے بات نہیں کرنی میرے ہاتھ میں مشکوٰۃ ہے۔ اب حدیث سن لو! میاں اس حدیث کے راوی حضرت ابو ایوب انصاری رضی اللہ تعالیٰ عنہٗ ہیں وہ فرماتے ہیں:۔

**قال رسول الله ﷺ من صام رمضان ثم اتبعه ستا من شوال كان كصيام الدهر كله۔**

لو جی دل کی تختیوں دماغ کی پھٹیوں پر لکھ لو میرے اور تمہارے پیغمبر ﷺ نے فرمایا ہے حضرت ابو ایوب انصاری اس کے راوی ہیں وہ کہتے ہیں کہ نبی علیہ السلام نے فرمایا ہے ''**من صام رمضان**'' جو میرا امتی رمضان کے انتیس یا تیس روزے رکھ لے۔ ''**ثم اتبعه ستا من شوال**'' اور پھر شوال کے مہینے میں چھ نفلی روزے اور رکھ لے تیس روزے رمضان کے پورے کر کے یہ جو مہینہ کل سے شروع ہوا ہے آپ فرماتے ہیں ''**ثم اتبعه ستا من شوال**'' پھر یہ شوال کے چھ روزے رکھ لے۔ **كان كصيام الدهر كله**۔ یہ چھ روزے رکھنے والے کو اللہ ثواب دیتے ہیں گویا کہ اس نے سال کے بارہ مہینے ہی روزہ رکھا ہے جو آدمی اس مہینے میں چھ روزے رکھ لے۔ ایک مہینہ تو رمضان کا اس نے پورا کیا یہ چھ روزے رکھنے والے کو ثواب اتنا ملے گا جس طرح کہ اس نے رمضان کے علاوہ گیارہ مہینے ہی روزے رکھے ہیں۔ دیکھا کتنی لوٹیں ہیں۔ (خطبات یزدانی ص 21 تا 23)

## مقام مصطفیٰ ﷺ خادمین حدیث کی نظر میں

**سب سے اولیٰ واعلیٰ ہمارے نبی ﷺ:۔** چار عالم ہیں ایک عالم ارواح، ایک عالم دنیا، ایک عالم قبر، ایک عالم حشر، میں صدقے جاؤں میرے آقا ﷺ کہ جب عالم ارواح میں تھے تو سب نبیوں کی ارواح سے افضل تھے۔ اب عالم دنیا پر آئے میں بتاؤں کہ کیا شانیں لے کر آئے۔ کیا شرافتیں لے کر آئے اور کیا رفعتیں لے کر آئے۔ دیکھ لے عالم ارواح سے عالم دنیا میں آئے میرے آقا ﷺ صدقے جاؤں ''**والضحى**'' کا چہرہ لے کر آئے، ''**والیل**'' کی زلفیں لے کر آئے۔ ''**الم نشرح**'' کا سینہ لے کر آئے۔ ''**ومارميت اذرميت**'' کے ہاتھ لے کر آئے ''**قدنرى تقلب وجهك في السماء**'' کی پیشانی لے کر آئے۔ ''**مازاغ البصر وماطغى**'' کی آنکھیں لے کر آئے۔ ''**يـاايـهـا الـمـزمـل**'' کی کملی لے کر آئے اور دوستا! آ میں تجھے بتاؤں آدم علیہ السلام کی انابت لے کر آئے۔ نوح علیہ السلام کی استقامت لے کر آئے۔ ہود علیہ السلام کی ہدایت لے کر آئے۔ صالح علیہ السلام کی صالحیت لے کر آئے۔ ابراہیم علیہ السلام کی خلیلی لے کر آئے۔ اسماعیل علیہ السلام کی حلیمی لے کر آئے۔ موسیٰ علیہ السلام کی کلیمی لے کر آئے۔ ایوب علیہ السلام کا صبر لے کر آئے یونس کی دعا لے کر آئے۔ زکریا علیہ السلام کا ذکر لے کر آئے۔ یحییٰ علیہ السلام کا زہد لے کر آئے عیسیٰ علیہ السلام کی عبادت لے کر آئے۔ یوسف علیہ السلام کا حسن لے کر آئے اور یعقوب علیہ السلام کا حزن لے کر آئے اور آمنہ کے لال آئے۔ فاطمۃ الزہراء، زینب اور کلثوم رضوان اللہ علیھن کے باپ بن کر آئے۔ رب ذوالجلال کے غلام بن کر آئے، ساری کائنات سے اعلیٰ بن کر عالم دنیا میں آئے۔

آقا ﷺ کی شان سُنی ہے تو آقا ﷺ کے پیروں سے سن' اہلحدیثوں سے سن۔(خطبات یزدانی ج۲ ص301، 302)

**دو عالم سے اعلیٰ ہمارے نبی ﷺ:۔** یا اللہ! تو نے خلیل اللہ علیہ السلام کو معراج کروائی ہے تو زمین پر کروائی ہے یا اللہ تو نے معراج کروائی ہے اسماعیل علیہ السلام کو تو چھری کے نیچے کروائی ہے۔ یوسف کو معراج کروائی ہے تو کنویں میں گرا کر کروائی ہے۔ اللہ اپنے موسیٰ علیہ السلام کو کروائی ہے تو کوہ طور پر کروائی ہے اور جب میرے مصطفیٰ ﷺ کی باری آئی تو زمین سے کیوں اٹھا لیا ساتویں آسمانوں پر کیوں پہنچا دیا فرمایا: یزدانی بات یہ ہے کہ میں نے کائنات کو بتانا یہ ہے کہ ساتوں زمینیں' ساتوں آسمان اور چودہ طبق میرے مصطفیٰ ﷺ کے قدموں کے نیچے میرا مصطفیٰ ﷺ چودہ طبقوں کے اوپر مصطفیٰ ﷺ کے اوپر اگر کوئی ہے تو مصطفیٰ ﷺ کا خدا ہے۔

خدا سے تو کم ہیں اور سب سے زیادہ دو عالم سے اعلیٰ ہمارے محمد ﷺ

**روضہ رسول ﷺ کا مقام:۔** میرے پیرومرشد ﷺ عالم دنیا سے عالم قبر میں گئے پھر بھی سب سے اونچی شانیں لے کر گئے۔ اور میرا عقیدہ یہ ہے کہ آمنہ کے لال ﷺ کی قبر پاک ''روضة من رياض الجنة'' ہے۔ جنت کے باغیچوں میں سے ایک باغیچہ ہے۔ ساری کائنات سے اس دنیا میں اونچی شان والی ہے تو آمنہ کے لال ﷺ کی قبر پاک ہے اور آپ کی زندگی جو قبر کی ہے برزخ کی ہے وہ سب سے اعلیٰ ہے۔

**قیامت میں سب سے اونچی شان:۔** عالم قبر سے میرے آقا ﷺ نے عالم حشر میں جانا ہے اور دوستو! میرا عقیدہ یہ ہے کہ پھر بھی سب سے اونچی شانیں لے کر جانا ہے حمد کا جھنڈا ہوگا تو میرے مصطفیٰ ﷺ کے ہاتھ میں ہوگا۔

**مخلوقات میں سب سے اعلیٰ:۔** عالم ارواح میں سب سے اعلیٰ عالم دنیا میں آئے تو سب سے اعلیٰ عالم قبر میں گئے تو سب سے اعلیٰ عالم حشر میں جائیں گے تو سب سے اونچی شانیں پا کر جائیں گے یہ ہے میرا مصطفیٰ دوستاء میں اسی لیے بتا رہا تھا۔

**''واذاخذالله ميثاق النبيين لما اتيتكم من كتاب و حكمة ثم جاء كم رسول مصدق لما معكم لتؤمنن به ولتنصرنه قال ء اقررتم واخذتم على ذلكم اصرى قالوا اقررنا۔ قال فاشهد وانامعكم من الشٰهدين''۔**(آل عمران 81)

وقت کافی ہو گیا ہے۔ یار زندہ صحبت باقی میں ان الفاظ پر اکتفاء کرتا ہوا ختم کرتا ہوں۔ اللہ مجھے اور آپ کو کتاب وسنت پر عمل کرنے کی توفیق عطا فرمائے۔(خطبات یزدانی ج۲ ص305، 306)

**نام کتاب:۔ خطیبانہ انداز میں منفرد تفسیر، خطبات سورۂ فاتحہ**
**مصنف:۔ پروفیسر عبدالستار حامد....... ناشر:۔ حامد اکیڈمی، وزیرآباد(پاکستان)**

## علمائے اہلحدیث اور ادب کی اہمیت

**صفحات کا ادب واحترام:۔** بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ کا ادب' احترام' تعظیم اور توقیر کرنا ہر مسلمان کا مذہبی فریضہ ہے۔ بلکہ کاغذ کے جس ٹکڑے پر بسم اللہ تحریر اس کاغذ کا احترام کرنا بھی لازمی اور ضروری ہے۔ صحابی رسول حضرت انس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ قال رسول الله من رفع قرطاسامن الارض فيه بسم الله الرحمن الرحيم اجلالله ان يداس كتب عنده من الصديقين و خفف من والديه(تفسیر کبیر ص 88 ج 1غنية الطالبين عربی اردو ص 201فصل فی فضل بسم الله)

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ جو شخص کاغذ کے بسم اللہ لکھے ہوئے ٹکڑے کو اس خیال سے اٹھاتا ہے کہ کسی کے پاؤں تلے نہ آجائے۔ تو اللہ تعالیٰ کے نزدیک اس کا نام صدیقین میں لکھ دیا جاتا ہے اور اگر اس کے والدین فوت ہو چکے ہوں اور عذاب میں مبتلا ہوں تو بیٹے کے اس عمل کی وجہ سے اس کے ماں باپ کے عذاب میں تخفیف کر دی جاتی ہے۔ سبحان اللہ۔

اللہ کریم ہم سب کو بسم اللہ قرآن حکیم کے لکھے ہوئے کاغذات کا احترام کرنے کی توفیق عطا فرمائے۔ آمین

اگر کوئی شخص بسم اللہ لکھے ہوئے کاغذ کا احترام نہ کرے۔ اسے پاؤں تلے روندے یا جان بوجھ کر زمین پر پھینک دے تو ایسے شخص کو امام الانبیاء حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ نے ملعون قرار دیا ہے۔ حضرت عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ ایک مرسل حدیث میں بیان فرماتے ہیں کہ '' ان النبی ﷺ مر علی کتاب فی الارض '' نبی مکرم ﷺ زمین پر گرے ہوئے ایک کاغذ کے قریب سے گزرے تو اپنے خادم سے فرمایا۔ '' ما ھذا؟ '' دیکھو یہ کاغذ کیسا ہے۔ اس نوجوان نے کاغذ اٹھایا۔ اسے کھولا تو اس میں بسم اللہ لکھی ہوئی تھی خادم نے عرض کیا۔ حضور! اس کاغذ پر تو بسم اللہ لکھی ہوئی ہے۔ فرمایا '' لعن الله من فعل هذا '' ۔ جس شخص نے بسم اللہ لکھا ہوا کاغذ زمین پر پھینکا ہے اللہ تعالیٰ اس پر لعنت فرمائے۔ نیز فرمایا '' لاتضعوا اسم الله الا فی موضعه '' تم اللہ تعالیٰ کا نام لکھے ہوئے کاغذ کو احترام کی جگہ رکھا کرو۔

(مراسیل ابی داؤد' صفحہ 20' باب الکتاب یلقی فی الطریق)

برادران محترم! بسم اللہ کا احترام کرنے کے فوائد کے ضمن میں صرف ایک واقعہ عرض کر کے بات کو آگے بڑھانے کی کوشش کرتا ہوں اور اس واقعہ عجیبہ کی روشنی میں یہ کہا جا سکتا ہے کہ بسم اللہ کے احترام کی وجہ سے اللہ تعالیٰ بڑے بڑے گناہ گاروں کو معاف فرما دیتا ہے۔

**بشر حافی رحمہ اللہ کا ادب پر مقام پا جانا:۔** اللہ تعالیٰ کے نیک اور صالح بندے حضرت علی ہجویری رحمہ اللہ جنہیں لوگ '' داتا صاحب '' کہتے ہیں حالانکہ یہ لفظ اللہ تعالیٰ کے سوا کسی کیلئے مناسب اور روا نہیں کیونکہ داتا کا معنی ہے دینے والا یعنی رزق دینے والا' اولاد دینے والا' کاروبار میں برکت دینے والا' شفاء دینے والا وغیرہ...... اور ان تمام اختیارات کا مالک صرف اور صرف اللہ تعالیٰ ہے۔ لہٰذا داتا صرف اللہ تعالیٰ کو ہی جاننا اور ماننا چاہیے بہر حال حضرت علی ہجویری رحمہ اللہ نے اپنی مشہور زمانہ کتاب '' کشف المحجوب '' میں ایک ولی کامل حضرت بشر حافی رحمہ اللہ کی توبہ کا واقعہ بیان فرمایا ہے کہ بشر نامی ایک نوجوان شراب کا دلدادہ تھا اور ہر عیب' گناہ اور نقص اس میں پایا جاتا تھا۔

ایک دفعہ کا واقعہ ہے کہ بشر شراب خانہ سے مستی کی حالت میں کہیں جا رہا تھا کہ اسے زمین پر گرد و غبار میں لتا ہوا کاغذ کا ایک ٹکڑا نظر آیا۔ اس نے اسے اٹھا کر دیکھا تو اس پر لکھا ہوا تھا '' بسم اللہ الرحمٰن الرحیم '' (وہ نوجوان اس گرد و غبار والے کاغذ پر اللہ تعالیٰ کا نام دیکھ کر از حد پریشان ہوا اور دل میں خیال کیا کہ میرے اللہ کے مبارک نام کی کس قدر توہین ہو رہی ہے) اس کاغذ کو پاک کیا۔ بڑی تعظیم کے ساتھ اسے اٹھایا۔ عطر لگایا اور انتہائی ادب و احترام کے ساتھ ایک بلند اور پاکیزہ جگہ پر رکھ دیا۔

اسی رات جب یہ نوجوان نیند کی آغوش میں گیا تو خواب کی حالت میں اسے اللہ تعالیٰ کی طرف سے آواز اور خوشخبری سنائی دی۔ '' یا بشر طیبت اسمی فبعزتی لاطیبن اسمك فی الدنیا والاخرہ '' اے بشر! تو نے میرے نام کو خوشبو لگا کر معطر کیا۔ مجھے اپنی عزت و جلال کی قسم! میں تیرے نام کو دنیا اور آخرت میں معطر کر دوں گا۔ (نیند سے بیدار ہوئے توبہ کر اور خوشخبری سن کہ بسم اللہ اور میرے نام کے احترام کی وجہ سے میں نے تیرے پچھلے تمام گناہوں کو معاف فرما دیا ہے اور میں نے تیرے نام کو ایسا باعزت بنا دیا ہے) کہ جو بھی تیرا نام سنے گا اپنے دل میں راحت محسوس کرے گا۔ (کشف المحجوب مترجم صفحہ نمبر 159' تفسیر قرطبی 91 جلد 1)

آپ نے غور فرمایا کہ بسم اللہ کے احترام' ادب' عزت' توقیر' تکریم اور تعظیم کی وجہ سے رب تعالیٰ نے ایک شرابی اور گناہ گار کے تمام گناہوں کو معاف کر کے اسے اپنا دوست اور ولی بنا دیا اور اس کے نام کو عزت و احترام عطا فرمایا۔ سبحان اللہ۔ شاید انہی کے بارے میں کہا گیا ہے کہ

تو اج ادبوں گرد اتاری اسم اساڈے پاروں      پاک کیتے اساں دفتر تیرے حکم ہویا سرکاروں

**پیران پیر اور اہمیت بسم اللہ:۔** بعض اسلاف سے منقول ہے کہ اللہ تعالیٰ نے لوح و قلم کی تخلیق کے بعد جو سب سے پہلے تحریر لکھوائی وہ بسم الله الرحمن الرحیم تھی' سبحان اللہ' یہ بسم اللہ کی فضیلت اور عظمت کی سب سے بڑی دلیل ہے کہ کائنات میں جو سب سے پہلی تحریر وجود میں آئی وہ بسم اللہ تھی چنانچہ حضرت عکرمہ رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ اول ما خلق الله اللوح و القلم کہ اللہ کریم نے سب سے پہلے لوح

(یعنی لوح محفوظ) اور قلم کو پیدا فرمایا۔ فاول ما کتب علی اللوح "بسم الله الرحمن الرحیم" پس اس لوح پر جو چیز سب سے پہلے لکھی گئی وہ "بسم اللہ الرحمٰن الرحیم" ہے۔ لہٰذا اللہ تعالیٰ نے اس آیت مبارکہ کو اس کے پڑھنے والے کے لیے امن وامان کا باعث بنا دیا۔

(غنیۃ الطالبین اردو عربی ص202 بحوالہ خطبات سورۂ فاتحہ ص60 تا63)

**محبوب سبحانی اور بسم اللہ کی اہمیت:۔** بسم اللہ کی برکات فضائل اور اس کے اثرات وثمرات کو سمجھنے کیلئے اس بات کو بھی ذہن نشین کریں کہ شیطان لعین کو بسم اللہ سے بڑی ضد، عداوت اور دشمنی ہے کیونکہ جہاں بسم اللہ پڑھی جائے گی، وہاں برکات کا نزول ہوگا، وہاں رحمتیں اتریں گی، سکون واطمینان حاصل ہوگا، گناہ معاف ہوں گے، جہنم سے آزادی کا اعلان ہوگا۔ جنت کے دخول کی بشارت سنائی جائے گی اور یہ ساری چیزیں ابلیس کیلئے تو موت کا پیغام ہیں اس لیے شیطان جب کسی کو بسم اللہ پڑھتے ہوئے دیکھتا ہے تو روتا، پیٹتا اور چیخیں مارتا ہوا وہاں سے بھاگ کھڑا ہوتا ہے۔ اپنے سر پر مٹی ڈالتا اور بسم اللہ کی برکت والی سرزمین سے دور چلا جاتا ہے۔ حضرت محبوب سبحانی الشیخ عبدالقادر جیلانی رحمہ اللہ نے اپنی مشہور زمانہ کتاب "غنیۃ الطالبین" میں فرمایا ہے کہ ابلیس لعین نے اپنی زندگی میں تین مرتبہ ایسا نوحہ اور ماتم کیا ہے اور ایسا شدید رویا اور پیٹا ہے کہ اس طرح کبھی نہیں رویا۔ آپ حضرات توجہ فرمائیں تو میں ابلیس کے رونے کے مقامات عرض کرنے والا ہوں۔

1۔ حین لعن واخرج من ملکوت السماء۔ جب ابلیس کو لعنتی قرار دے کر بارگاہ الٰہی، فرشتوں کی صحبت اور آسمان کی رہائش سے نکال دیا گیا تو وہ ایسا رویا کہ اس جیسا کبھی نہ رویا تھا۔

2۔ حین ولد النبی ﷺ۔ جب امام رسولاں، رحمت عالمیاں، پیغمبر دو جہاں اور سرور کون ومکان جناب محمد ﷺ کی ولادت باسعادت ہوئی اور شیطان لعین کو یقین ہوگیا کہ اب روئے زمین پر توحید کا پرچم لہرائے گا تو ابلیس یہ تصور کر کے آنحضرت ﷺ کی ولادت مبارکہ کے دن اتنا رویا کہ اس نے رو رو کر برا حال کر لیا۔

3۔ حین أنزلت فاتحة الکتاب لکون بسم الله الرحمن الرحیم۔ اور ابلیس کی زندگی میں تیسرا وہ موقع جب اسے بہت رونا آیا اور وہ اپنی سسکیوں اور چیخوں پر قابو نہ رکھ سکا۔ وہ دن تھا جس دن اللہ تعالیٰ نے امام کائنات حضرت محمد رسول اللہ ﷺ پر سورۂ فاتحہ کو نازل فرمایا۔ سوال پیدا ہوتا ہے کہ سورۂ فاتحہ میں شیطان کو رلانے والی کون سی چیز ہے۔ جواب آیا لکون "بسم الله الرحمن الرحیم" کیونکہ سورۂ فاتحہ کے شروع میں بسم اللہ ہے۔ اس بسم اللہ کی وجہ سے ابلیس اتنا رویا کہ اپنے آنسوؤں پر ضبط نہ رکھ سکا۔ کیونکہ اسے بسم اللہ کی برکات اثرات اور ثمرات کا علم ہو چکا تھا۔ (خطبات سورۂ فاتحہ ص67 تا69)

**"غنیۃ الطالبین" میں بسم اللہ کی برکت:۔** بزرگان محترم! حضرت موسیٰ علیہ السلام کی عظیم الشان کامیابی، فرعون کی ذلت آمیز شکست اور جادوگروں کے قبول ایمان نیز حضرت موسیٰ علیہ السلام کی دیگر کامرانیوں کو "بسم اللہ" کی برکات اور بسم اللہ کے ثمرات قرار دیتے ہوئے حضرت الشیخ عبدالقادر جیلانی رحمہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں۔ "فانزلت علی موسیٰ فی الصحف فیها قهر فرعون وسحرته وهامان وجنوده وقارون و اتباعهٗ" (غنیۃ الطالبین صفحہ 202)

ترجمہ: پس یہ بسم اللہ، حضرت موسیٰ علیہ السلام پر ان کے صحیفوں میں نازل فرمائی اور انہیں اس کے پڑھنے کی برکت سے فرعون اور اس کے جادوگروں، ہامان اور اس کے لشکروں اور قارون اور اس کے فرمانبرداروں پر غلبہ عطا ہوا اور ہر میدان میں فتح نصیب ہوئی۔ سبحان اللہ۔

(خطبات سورۂ فاتحہ ص79)

**حضرت عیسیٰ علیہ السلام اور بسم اللہ کی برکت:۔** برادران گرامی! بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کی برکات، اثرات اور ثمرات کا موضوع خاصا طویل ہوگیا ہے مگر ہم اسے مزید طوالت کی طرف لے جانے کی بجائے اختصار اور اشارات پر اکتفا کرتے ہوئے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی زبان مقدس سے بسم اللہ کے فوائد کا تذکرہ ضروری سمجھتے ہیں۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام اللہ تعالیٰ کے جلیل القدر پیغمبر اور رسول برحق ہیں۔ آپ کی

ولادت، کفالت، نبوت، رسالت، بچپن، جوانی، شباب اور ارتفاع الی السماء۔ اللہ تعالیٰ کی قدرت کے نشانات ہیں۔ اللہ تعالیٰ نے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو جو عظیم معجزات آیات اور نشانات عطا فرما رکھے تھے ان میں سے ایک بسم اللہ الرحمٰن الرحیم تھی جب یہ آیت مبارکہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام پر نازل فرمائی گئی تو آپ بے حد مسرور ہوئے۔ آپ نے اپنے امتیوں اور حواریوں کو اس کے نزول کی بشارت اور خوشخبری سنائی۔ اللہ احکم الحاکمین نے بذریعہ وحی آپ علیہ السلام کو مطلع فرمایا کہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم "آیات امان" یعنی امن وسلامتی والی آیت ہے۔ لہٰذا اٹھتے، بیٹھتے، سوتے، جاگتے، چلتے، پھرتے، چڑھتے، اترتے، آتے جاتے غرض ہر وقت اس کی تلاوت کیا کریں کیونکہ۔ **"من وافا یوم القیامة و فی صحیفته بسم الله الرحمن الرحیم ثمان مائة مرة و کان مومنا بی و بربوبیتی اعتقنهٗ من النار وادخلته الجنة"**

**(غنية الطالبين عربی اردو ص 203 فصل اخرفی فضل بسم الله)**

ترجمہ: قیامت کے دن جس شخص کے نامہ اعمال میں بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کا آٹھ سو مرتبہ پڑھنا لکھا ہوا پایا گیا اور اس کا مجھ پر اور میری ربوبیت پر ایمان ہوا تو میں اسے آگ کے عذاب سے آزاد کر کے جنت کا داخلہ نصیب فرما دونگا۔

**کثرت سے بسم اللہ کا وظیفہ:۔** کوشش فرمایئے کہ توحید خداوندی کا عقیدہ اپنایا جائے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ختم نبوت پر یقین پختہ کیا جائے نیک اعمال کا ذخیرہ کیا جائے اور کثرت سے بسم اللہ کا وظیفہ پڑھا جائے اللہ کریم ہمیں اس کی توفیق عطا فرمائے۔ آمین۔

(خطبات سورۂ فاتحہ ص 86 تا 87)

**بسم اللہ کے 19 حروف:۔** بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے کل انیس حروف ہیں۔ (۱) باء (۲) سین (۳) میم (۴) الف (۵) لام (۶) ھاء (۷) الف (۸) لام (۹) راء (۱۰) حاء (۱۱) میم (۱۲) الف (۱۳) نون (۱۴) الف (۱۵) لام (۱۶) راء (۱۷) حاء (۱۸) یا (۱۹) میم۔ اور قرآن حکیم نے بیان فرمایا ہے کہ جہنم کے نگران فرشتوں کی تعداد بھی انیس ہے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے **ساصلیه سقر o وماادرٰك ماسقر o لاتبقی ولاتذر o لواحة للبشر o علیها تسعة عشر o (سورۂ مدثر آیت نمبر 26 تا 30)**

ترجمہ: عنقریب ہم اسے سقر میں داخل کریں گے اور تمہیں کیا علم کی سقر ہے؟ وہ (آگ ہے) نہ باقی رکھے گی اور نہ چھوڑے گی اور جھلس کر سیاہ کردے گی اور انیس داروغے مقرر ہیں۔

صحابی رسول صلی اللہ علیہ وسلم حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا فرمان ہے کہ جو شخص قیامت کے دن جہنم کے انیس فرشتوں کی گرفت سے بچنا چاہتا ہے۔ وہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کا وظیفہ پڑھتا رہے تو اللہ تعالیٰ اسے آگ کے انیس فرشتوں کی پکڑ سے محفوظ فرمائے گا۔ سبحان اللہ۔

(تفسیر ابن قرطبی صفحہ ۲ خطبات بحوالہ سورۂ فاتحہ ص 87،)

**بسم اللہ پر چھہتر ہزار نیکیاں:۔** بسم اللہ کا پڑھنا کار ثواب، بسم اللہ کا لکھنا ذریعہ نجات اور بسم اللہ کا وظیفہ باعث برکات ہے۔ اس کی تلاوت کے اجر وثواب کا ذکر کرتے ہوئے مشہور صحابی رسول حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ **قال رسول الله ﷺ من قرء بسم الله الرحمن الرحیم کتب الله له بکل حرف اربعة الاف حسنة ومحاعنه اربعة آلافٍ سیئةً ورفع له اربعة آلافٍ درجةً۔** (تفسیر فتح القدیر ص 19 ج 1)

ترجمہ: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کی تلاوت کرتا ہے تو اللہ تعالیٰ بسم اللہ کے ہر حرف کے بدلے میں اس کے نامہ اعمال میں چار ہزار نیکیاں درج فرما دیتا ہے اور اس کے چار ہزار گناہ معاف فرما دیتا ہے اور اس کے چار ہزار درجات بلند فرما دیتا ہے۔

برادران گرامی! بسم اللہ کی تلاوت کے ثواب اور اجر پر آپ غور فرمائیں کہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ نہیں فرمایا کہ پوری بسم اللہ پڑھنے والے کو چار ہزار نیکیاں ملتی ہیں۔ چار ہزار گناہ معاف ہوتے اور چار ہزار درجات بلند ہوتے ہیں۔ بلکہ فرمایا کہ بسم اللہ کے ہر حروف کے بدلے میں اس کے قاری کو یہ مرتبہ اور مقام نصیب ہوتا ہے۔ سبحان اللہ۔

آپ کو یاد ہوگا کہ میں نے عرض کیا کہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے کل 19 حروف ہیں۔اب آپ انیس کو چار ہزار سے ضرب دیں تو آپ حیران رہ جائیں گے کہ ایک دفعہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھنے سے چھہتر ہزار نیکیوں کا ثواب ملتا ہے۔چھہتر ہزار گناہ معاف ہوتے ہیں اور اسے پڑھنے والے کے چھہتر ہزار درجات بلند کر دیئے جاتے ہیں۔سبحان اللہ۔سبحان اللہ۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ایسا عظیم بابرکت اور مہتم بالشان وظیفہ ہے کہ جس مقام پر اسے پڑھا جائے وہاں کے پہاڑ' درخت' زمین اور دوسری اشیاء بھی ذکر الٰہی میں مصروف ہو جاتی ہیں۔

ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ' طاہرہ' مطہرہ' زاکیہ' مزکیہ' مفقہیہ' محدثہ' معلّمہ' مبلغہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا فرماتی ہیں کہ

**لما نزلت بسم الله الرحمن الرحيم ضجت الجبال حتى سمع اهل مكة دويها فقالوا سحر محمدٌ ن الجبال۔ فبعث الله دخانا حتى اظل على اهل مكة فقال رسول الله ﷺ من قرء بسم الله الرحمن الرحيم موقنا سبحت معه الجبال الا انه لايسمع ذالك منها۔ (تفسير فتح القدير ص١٩ ج١)**

ترجمہ: جب بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کا نزول ہوا تو پہاڑوں نے زور سے (بسم اللہ کی) آواز نکالی۔یہاں تک کہ پہاڑوں کی اس آواز کو اہل مکہ نے بھی سنا تو انہوں نے (اسے بسم اللہ کی برکت اور نبی اکرم ﷺ کا معجزہ قرار دینے کی بجائے یہ) کہا کہ محمد ﷺ نے پہاڑوں پر جادو کر دیا ہے پس اللہ تعالیٰ نے اہل مکہ پر ایک دھواں بھیجا جس نے تمام اہل مکہ کو گھیرے میں لے لیا پھر رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جو شخص یقین کامل کے ساتھ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھتا ہے تو اس کے ساتھ پہاڑ بھی رب تعالیٰ کی تسبیح بیان کرتے ہیں مگر وہ ان پہاڑوں کی آواز نہیں سن سکتا۔سبحان اللہ

**بسم اللہ ہر مشکل سے نکلنے کا وظیفہ:۔** محترم حضرات! بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھنے سے کام میں برکت' رزق میں وسعت' معاملات میں آسانی' مشکلات سے نجات' پریشانیوں سے چھٹکارا' اللہ تعالیٰ کی رحمت اور رب العزت کی قربت نصیب ہوتی ہے اور بسم اللہ کا وظیفہ کرنے والا مسلمان' اللہ رب العالمین کے اس قدر قریب ہوتا ہے کہ اس سے زیادہ قرب کا تصور بھی نہیں کیا جا سکتا۔

**نا اُمید افراد کیلئے بسم اللہ کا وظیفہ:۔** نبی مکرم ﷺ کے چچازاد بھائی اور اول مفسر قرآن حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہٗ ذکر فرماتے ہیں کہ حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہٗ نے نبی محترم ﷺ سے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے بارے میں دریافت کیا تو رسول معظم ﷺ نے فرمایا کہ بسم اللہ' اللہ تعالیٰ کے اسماء حسنیٰ (خوبصورت ناموں) میں سے ایک نام ہے اور اس کے (پڑھنے والے) اور اللہ تعالیٰ کے بڑے نام کے درمیان اتنا (نہ ہونے کے برابر) ہی فاصلہ ہوتا ہے جتنا آنکھ کی سیاہی اور سفیدی کے درمیان ہوتا ہے۔

یعنی جس طرح آنکھ کی سفیدی اور سیاہی کے درمیان کوئی فاصلہ نہیں ہوتا۔اسی طرح بسم اللہ کے قاری اور رب تعالیٰ کے تعلق کے درمیان کوئی فاصلہ نہیں ہوتا۔بسم اللہ کا وظیفہ کرنے والا اپنے منہ سے کلمات بعد میں ادا کرتا ہے۔اس کا رب اس کی دعا کو پہلے ہی درجہ قبولیت عطا فرما دیتا ہے۔سبحان اللہ۔

ایسے لوگ جن کا گلہ اور شکوہ ہی یہ ہوتا ہے کہ رب العزت ہماری تو سنتا ہی نہیں ہے۔نعوذ باللہ۔ وہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کو حرز جان بنالیں۔انشاء اللہ ان کی دعائیں قبول ومنظور ہوں گی۔(خطبات سورۂ فاتحہ ص93 تا94)

**مٹی میں شفاء:۔** اگر میں رسول پاک ﷺ کی احادیث مبارکہ کی روشنی میں کہوں کہ بسم اللہ کی برکت سے اللہ تعالیٰ مٹی میں شفا پیدا فرما دیتا ہے۔تو یقیناً مبالغہ نہ ہوگا۔آپ نے پچھلے خطبہ جمعہ مبارکہ میں تفصیل سے سماعت فرمایا کہ حضرت نوح علیہ السلام کی کشتی پانی کے سیلاب سے محفوظ رہی تو بسم اللہ کی برکت سے۔☆ حضرت ابراہیم علیہ السلام کیلئے نار کو گلزار بنایا گیا تو بسم اللہ کی برکت سے۔☆ حضرت آدم علیہ السلام نے اپنی اولاد کو بخشش کی نوید سنائی تو بسم اللہ کی برکت سے۔☆ حضرت موسیٰ علیہ السلام اور بنی اسرائیل کیلئے دریا میں بارہ راستے بنائے گئے تو بسم اللہ کی برکت سے ☆ فرعون کو ایک عرصے تک ہلاکت سے بچایا گیا تو بسم اللہ کی برکت سے۔☆ حضرت سلیمان علیہ السلام کیلئے ملکہ سباء کو مطیع بنایا گیا تو بسم اللہ کی برکت

سے۔☆حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے نجات کی بشارت سنائی تو بسم اللہ کی برکت سے☆نبی اکرم ﷺ کو شفاء عطا فرمائی گئی تو بسم اللہ کی برکت سے۔

جو رب العزت بسم اللہ کی برکت سے یہ سارے اور ان جیسے لاکھوں دوسرے کام کر سکتا ہے۔ وہی اللہ کریم اگر چاہے تو بسم اللہ کی برکت سے ''مٹی میں شفاء'' بھی پیدا فرما سکتا ہے، سبحان اللہ '' وماذالك على الله بعزيز ''اور یہ اللہ تعالیٰ کیلئے کوئی مشکل کام نہیں ہے۔ سبحان اللہ۔

(خطبات سورۂ فاتحہ ص 121 تا 123)

**پاگل پن دور کرنے کا دم:۔** سورۂ فاتحہ کو اللہ الرحم الراحمین نے موت کے سوا ہر بیماری اور مرض کی شفا بنا دیا ہے۔ یہ سورت روحانی اور جسمانی دونوں قسم کی بیماریوں کیلئے شفاء ہی شفا ہے۔ (خطبات سورۂ فاتحہ ص 162)

**سورۂ فاتحہ پر اولیاء کے مجربات:۔** ایک دفعہ سورۂ فاتحہ کی تلاوت کرنیوالے کو دو تہائی قرآن مجید کا ثواب ملتا ہے۔(الدر المنثور ص 5 جلد اول)

☆رات کو لیٹ کر سورت فاتحہ اور سورۂ اخلاص پڑھنے والا موت کے سوا ہر آفت سے محفوظ رہتا ہے۔(الدر المنثور ص 5 ج ا)

سورۂ فاتحہ پڑھ کر سونے والے کی حفاظت کیلئے اللہ تعالیٰ فرشتہ مقرر فرما دیتا ہے۔(الدر المنثور ص ۶ ج ا)

سورۂ فاتحہ روزانہ پڑھنے والا نظر بد سے محفوظ رہتا ہے۔(الدر المنثور ص 5 ج اول)

ناجائز قید میں پھنسا ہوا شخص سورۂ فاتحہ کو ایک سو اکیس بار تلاوت کر کے دس دس دفعہ قید خانہ پر پھونکے تو انشاء اللہ اسے رہائی نصیب ہوگی۔(الداء والدواص ۱۹)

نماز فجر کے بعد ایک سو پچیس بار سورۂ فاتحہ پڑھنے والا ہر نیک مقصد میں کامیاب ہوگا۔ انشاء اللہ۔(تفسیر ستاری ص ۹۵)

جو شخص فجر کی سنتوں اور فرضوں کے درمیان اکتالیس بار ہمیشہ سورۂ فاتحہ مع بسم اللہ پڑھے گا تو وہ اگر فقیر ہے تو غنی ہو جائے گا اگر مقروض ہے تو قرض اتر جائے گا۔ اگر بیمار ہے تو شفا پائے گا۔ اگر ضعیف ہے تو قوی ہو جائے گا اگر حقیر ہے تو معزز بن جائے گا۔ اگر منصب سے معزول ہو چکا ہے تو بحال ہو جائے گا اور اگر بے اولاد ہے تو انشاء اللہ صاحب اولاد ہو جائے گا۔(خطبات سورۂ فاتحہ ص 164)

**قبولیت وظائف کی شرائط:۔** میرے عزیزو! اگر ہم سورۂ فاتحہ اور دیگر قرآنی وظائف سے فائدے حاصل کرنا چاہتے ہیں تو ہمیں ☆شرک چھوڑنا ہوگا۔☆بدعتوں سے تائب ہونا ہوگا۔☆غیر شرعی رسوم کو خیر باد کہنا ہوگا۔☆شریعت کا پابند بننا ہوگا۔☆عقیدے کو درست کرنا ہوگا۔☆نیت کو خالص کرنا ہوگا۔☆رزق حلال کھانا ہوگا۔☆حرام سے بچنا ہوگا۔☆جھوٹ چھوڑنا ہوگا۔☆سچ بولنا ہوگا۔☆گناہوں سے توبہ کرنا ہوگی۔☆کثرت سے نیکیاں کرنا ہوں گی۔☆فرائض کی پابندی کرنا ہوگی۔☆صلہ رحمی اور ہمدردی اختیار کرنا ہوگی۔☆صدقات و خیرات دینا ہوں گی۔☆فضولیات سے اجتناب کرنا ہوگا۔☆نماز پنجگانہ کی پابندی کرنا ہوگی۔☆نفل نوافل کثرت سے پڑھنے ہونگے۔☆اعمال صالحہ بجالانے ہونگے۔☆حقوق العباد کا خیال رکھنا ہوگا۔☆اللہ تعالیٰ اور اس کے نبی آخر الزماں ﷺ کے ارشادات اور احکام پر عمل کرنا ہوگا۔

آپ یہ کام کر کے اپنی زندگی کو پاکیزہ بنائیں پھر دیکھیں سورت فاتحہ پڑھنے سے کیا کیا فوائد' اثرات' برکات اور ثمرات حاصل ہوتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ ہم سب کو عمل کرنے کی توفیق نصیب فرمائے۔ آمین۔(خطبات سورۂ فاتحہ ص 166)

**صلحاء اور بزرگوں کا راستہ:۔** صلحاء عظام اور اولیاء کرام کا راستہ بھی قرآن و سنت اور توحید و رسالت کا راستہ ہے۔ ان بزرگوں نے قرآن و حدیث پر عمل کر کے ہی درجہ ولایت حاصل کیا ہے لہٰذا ضروری ہے کہ جس طرح صلحاء امت صراط مستقیم پر گامزن رہے ہم بھی اسی جذبۂ شوق اور محبت سے قرآن و سنت کے احکام پر عمل کر کے ان کی طرح اللہ تعالیٰ کو راضی کرنے کی کوشش کریں۔ صراط الذی انعمت علیھم راستہ ان لوگوں کا جن پر تیرا انعام ہوا۔

یہ بات ذہن نشین فرمائیے کہ صرف اولیاء کرام کی طرف نسبتیں قائم کرنے سے کچھ حاصل نہ ہوگا بلکہ ان جیسے عقائد اور اعمال اختیار کرنے سے اللہ تعالیٰ کی رضا اور نبی رحمت ﷺ کی شفاعت نصیب ہوگی۔(خطبات سورۂ فاتحہ ص 487)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

كَلَّآ اِنَّهَا تَذْكِرَةٌ ۚ فَمَنْ شَآءَ ذَكَرَهٗ

# الفیوض المحمّدیہ

بتذکار

# سلالۃ لکویّہ

۱۴۰۶ھ

تصنیف

مولانا محمّد ابراہیم خلیل فیروزپوری

ناشر

مکتبۃ العزیزیہ حجرہ شاہ مقیم ضلع اوکاڑہ

قیمت -/۲۵ روپے



نام کتاب:۔ الفیوض المحمدیہ ﷺ

بتذکار سلالۃ الکویۃ

مصنف ـــــــــ محمد ابراہیم خلیل فیروزپوری

مطبع

المکتبۃ العزیزیۃ

حجرہ شاہ مقیم ضلع اوکاڑہ

---

فَسْـَٔلُوْٓا اَهْلَ الذِّكْرِ اِنْ كُنْتُمْ لَا تَعْلَمُوْنَ

# فتاویٰ علمائے حدیث

کتاب الجنائز

جلد پنجم

ترتیب: ابوالحسنات علی محمد سعیدی مہتمم جامعہ سعیدیہ خانیوال ضلع ملتان

ناشر

مکتبہ سعیدیہ خانیوال (ملتان)

## ماخذ فتاویٰ علمائے حدیث جلد پنجم

۱۔ فتاویٰ عـزیزی
۲۔ فتاویٰ اخبار اہلحدیث سوہدرہ
۳۔ فتاویٰ الاعتصام لاہور
۴۔ فتاویٰ اخبار محدث دہلی
۵۔ فتاویٰ اخبار اہل حدیث گزٹ دہلی
۶۔ فتاویٰ اخبار اہل حدیث لاہور
۷۔ فتاویٰ غزنویہ امرتسر
۸۔ فتاویٰ ماہنامہ الاسلام دہلی
۹۔ فتاویٰ شرفیہ قلمی مسودہ
۱۰۔ فتاویٰ اخبار ترجمان دہلی
۱۱۔ فتاویٰ ثنائیہ
فتاویٰ بوا والبدسئے
۱۲۔ فتاویٰ رسالہ بدعات کی تردید
۱۳۔ فتاویٰ حصر پوری
۱۴۔ فتاویٰ ارغام المبتدعین
۱۵۔ فتاویٰ نذیریہ دہلی
۱۶۔ فتاویٰ صحیفہ اہلحدیث کراچی
۱۷۔ فتاویٰ صاعقۃ الرحمٰن خانپوری قلمی
۱۸۔ فتاویٰ اہلحدیث
۱۹۔ فتاویٰ ستاریہ
۲۰۔ زیارت قبور امام ابن تیمیہ رحمہ اللہ
۲۱۔ فتاویٰ دلیل الطالب علی ارجح المطالب
۲۲۔ المعتصم کراچی
فتاویٰ محدث لاہور

---


نام کتاب: فتاویٰ علماء حدیث جلد پنجم
نام مرتب: ابوالحسنات علی محمد سعیدی خانیوال
کتابت: ابن منیر رحم خوشنویس چک ۵۳۳ ای بی
طباعت:
تاریخ اشاعت: ۳ ربیع الاول ۱۳۹۶ھ مطابق ۴ مارچ ۱۹۷۶ء
تعداد: ایک ہزار
ناشر: مکتبہ سعیدیہ خانیوال
قیمت: ۳۵ روپے
ملنے کا پتہ: مکتبہ سعیدیہ خانیوال ضلع ملتان (مغربی پاکستان)

**علماء وصوفیاء کی مریدین کو تعلیمات:۔** اکابرین ملت' زعماء قوم' بزرگان دین' اولیاء کرام اور صلحاء امت نے اپنے مریدوں اور عام مسلمانوں کو قرآن وسنت کے احکام پر عمل کرنے کی تبلیغ وتلقین فرمائی ہے۔

**پیران پیر کی مریدین کو نصیحت:۔** (پیران پیر) جن کے نام سے زمانہ واقف ہے۔آپ کمال درجے کے بزرگ تھے۔خلوص' للٰہیت' تواضع' انکساری' اخلاق حسنہ' عبادت الٰہی میں استغراق' عقیدہ اور عمل کی اصلاح' ذکر الٰہی میں اشغال اور آخرت کا خوف آپ کی سیرت وکردار کے نمایاں پہلو ہیں۔مگر آج لوگوں نے ان کے نام پر بدعات کو رواج دے رکھا ہے۔آیئے آپ کے ارشادات وفرمودات میں سے آپ کے راستے کو تلاش کرنے کی کوشش کرتے ہیں۔آپ رحمہ اللہ تعالیٰ اپنی کتاب ''فتوح الغیب'' کے دوسرے مقالے میں فرماتے ہیں:

واتبعوا ولا تبتدعوا واطیعوا ولا تمز قو اوحدوا ولا تشر کوا۔ (فتوح الغیب مترجم صفحہ ۱۴)

ترجمہ:اورسنت کی پیروی کرواور بدعت نہ کرو اور اللہ تعالیٰ اور رسول ﷺ کی فرمانبرداری کرواور ان کے حکم سے باہر نہ جاؤ۔اللہ کو یکتا جانو اور کسی کو اس کا شریک نہ ٹھہراؤ۔

آپ پیر صاحب کے ان الفاظ پر غور فرمائیں کہ آپ اپنے مریدوں اور ماننے والوں کو سنت کی پیروی کرنے' بدعت سے احتراز کرنے' عقیدہ توحید اختیار کرنے اور شرک سے باز رہنے کا حکم دے رہے ہیں۔

حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی رحمہ اللہ تعالیٰ اس کتاب ''فتوح الغیب'' کے مقالہ نمبر ۱۰ میں لوگوں کو نصیحت کرتے ہوئے فرماتے ہیں۔

وهوالحاكم كتاب الله وسنة رسوله لاتخرج عنهما فان خطر خطر اووجد الهام فاعر ضهما على الكتاب والسنة۔

(فتوح الغیب مترجم صفحہ ۱۳)

**ترجمہ:** کتاب اللہ اور سنت رسول ہی اصل حاکم ہیں تم ان دونوں کے احکام سے باہر نہ نکلو۔اگر تمہارے دل میں کوئی خطرہ گزرے یا الہام پایا جائے تو اسے کتاب وسنت پر پیش کرو۔(خطبات سورۂ فاتحہ ص 487 تا 488)

**اتباع سنت ہر ولی کا شیوہ:۔** عزیزان گرامی! ایک شیخ عبدالقادر رحمہ اللہ ہی کیا۔ہر مرد صالح' نیک شخص اور ولی کامل نے لوگوں کو توحید وسنت کا راستہ دکھلانے کی کوشش کی ہے۔(خطبات سورۂ فاتحہ ص 489)

**نام کتاب:۔الفیوض المحمد یہ ﷺ۔ بتذکار،سلالۃ الکویہ**
**مصنف:۔محمد ابراہیم خلیل فیروز پوری، المکتبۃ العزیزیہ' حجرہ شاہ مقیم ضلع اوکاڑہ**

## مولانا حافظ محمد امین شاہ رحمہ اللہ

**نام ونسب:۔** ابواحمد حافظ محمد امین بن ملک عالم شاہ بن ابوداؤد ڈھنگ شاہ آپ کا سلسلہ تئیسویں پشت میں محمد بن الحنفیہ سے جاملتا ہے۔آپ خاندان کھوکھر یہ کے مؤسس اعلیٰ تھے۔آپ کے والد ماجد کا نام ملک عالم شاہ تھا جو خود بھی ایک بلند پایہ عالم تھے۔اوران کے والد یعنی حافظ محمد امین کے دادا حضرت شیخ المشائخ ابوداؤد ڈھنگ شاہ صاحب قدس سرہٗ تھے جنہوں نے اپنے ماحول میں تبلیغ دین کی خدمات انجام دیں اور اہل علم میں ایک بلند پایہ مقام حاصل کیا۔(الفیوض المحمد یہ ص 19)

**بیعت اصلاح:۔** حافظ محمد امین رحمہ اللہ سید محمود کمال رحمہ اللہ کے دست حق پرست پر بیعت تھے اور بعض کتب بھی ان سے پڑھی تھیں۔

**حاشیہ میں وضاحت:۔** سید محمود کمال جن کا مقبرہ غرب رویہ درس میاں بڑا صاحب میں موجود ہے اور اسی محلّہ تیل پورہ میں رہائش پذیر تھے (الفیوض المحمد یہ ص 20، بحوالہ اولیائے لاہور ص ۲۴، تحقیقات چشتی ص ۴۵۱)

## الشیخ الحافظ احمد رحمہ اللہ

**نام وجائے پیدائش:۔** حافظ احمد بن مولانا حافظ محمد امین رحمہ اللہ آپ قریباً دسویں صدی ہجری کے اواخر میں بمقام موضع ڈھنگ شاہ حافظ محمد امین کے ہاں تولد ہوئے۔

ریاست ممدوٹ ضلع فیروز پور میں ایک لکھا نامی شخص کے نام پر مشہور گاؤں موضع لکھو کے کو اپنا مسکن بنایا۔(الفیوض المحمد یہ ص21 تا25)

**بیعتِ اصلاح وخلافت طریقت:۔** حافظ احمد نے علوم ومعرفت کا آغاز اپنے والد ماجد سے کیا اور سنت تصوف اور قرآن پاک شیخ محمد اسماعیل لاہور عرف بڑے میاں سے حاصل کیا اور ان کے دست مبارک پر بیعت کی اور بیعت وخلافت کی اجازت حاصل کی۔ حافظ محمد امین رحمہ اللہ، سید محمود کمال رحمہ اللہ کے مرید تھے جو کہ شیخ اسماعیل لاہوری رحمہ اللہ کے بڑے دوست اور تعلق دار تھے حافظ محمد نے اپنی سند تصوف اس طرح لکھی ہے: محمد عن بارك الله عن الحافظ احمد عن الشيخ محمد اسماعيل لاهوری۔"

**حاشیہ میں وضاحت:۔** شیخ محمد اسماعیل لاہوری رحمہ اللہ عرف بڑے میاں ایک ولی کامل صاحب کشف و کرامات بزرگ تھے۔ ۹۹۵ھ میں پیدا ہوئے۔ حضرت مخدوم عبدالکریم سے علوم کا اکتساب کیا۔۴۳ برس کی عمر میں لاہور تشریف لائے۔ایک دینی دارالعلوم کا اجراء فرمایا جو"درس میاں بڑا" کے نام سے مشہور ہوا۔اور آج تک اس کا یہ نام زندہ ہے۔ درس وتدریس کے ذریعہ علم وعرفان کی بے حد اشاعت فرمائی۔ بے شمار لوگ آپ سے مستفید ہوئے۔ حافظ احمد اور حافظ نور محمد دونوں بھائیوں نے اسی شیخ اسماعیل لاہوری رحمہ اللہ درس والا اور بگہ والا سے اسناد واجازہ حاصل کیے۔ پانچ شوال ۱۰۸۵ھ میں فوت ہوئے۔ ملاحظہ ہو تحقیقات چشتی ص۴۶۲ تذکرہ اولیائے لاہور ص ۲۱، تذکرہ اولیاء ہند و پاک ص۵۰۴۔(بحوالہ: الفیوض المحمد یہ ص25)

**وضاحت:۔** موجودہ تُربت شالیمار روڈ نزد شالیمار ہسپتال مغل پورہ میں درس بڑے میاں کے نام سے موجود ہے ان کی وصیت تھی کہ میری تربت کو پکا نہ کیا جائے اور واقعی اب بھی انکی تربت پکی نہیں بلکہ کچی ہے اور دینی طلباء کیلئے حفظ کا مدرسہ اب بھی وہاں موجود ہے۔ اپنے دور کے مشہور مانے ہوئے درویش تھے اور قال اللہ قال رسول ﷺ کی ترتیب میں بہت پیش پیش تھے۔(از مرتب اثری)

**شیخ اسماعیل کی کرامت اور جوگی کا استدراج:۔** حافظ محمد نے"زینت الاسلام" کے حواشی پر کرامت اور استدراج کا فرق واضح کرنے کیلئے شیخ اسماعیل لاہوری رحمہ اللہ کا ایک واقعہ اپنے والد حافظ بارک اللہ رحمہ اللہ کے حوالہ سے لکھا ہے جو قدرے تفاوت کے ساتھ تحقیقات چشتی ص۴۵۴ اور اولیائے لاہور ص۲۴ میں بھی موجود ہے۔ قارئین کی دلچسپی کیلئے درج کیا جاتا ہے۔

"چنانچہ مشہور ہے اور اپنے والد بزرگ وار سے کئی بار سنا ہے کہ مولانا حافظ اسماعیل لاہور (جو بگے والا اور درس والا) مشہور ہیں۔ اس مسجد میں آپ درس دیتے تھے جس میں اب بھی درس دیا جاتا ہے اور اس میں آپ کے خلیفے موجود ہیں آپ کے ساتھ چند طلباء بھی تھے۔ آپ نے ایک طالب علم کو ایک مسجد کا جو آبادی شہر سے باہر تھی حال معلوم کرنے کیلئے بھیجا۔ جب طالب علم مسجد کے پاس پہنچا تو مسجد کے اندر سے ایک جوگی کافر نکلا اور طالب علم پر ایسی غضب کی نگاہ ڈالی کہ وہ پنڈلیوں تک زمین میں دھنس گیا کچھ دیر کے بعد مولوی صاحب نے ایک اور طالب علم کو بھیجا اس کے ساتھ بھی اس جوگی نے وہی سلوک کیا غرض تمام طلباء کو زمین میں اسی طرح دھنسایا۔ آخر میں مولوی صاحب خود تشریف لائے تو جوگی نے مسجد سے نکل کر آپ پر نگاہ ڈالی مگر اس کی نگاہ نے مولوی صاحب پر کوئی اثر نہ کیا بلکہ طلباء کے پاؤں بھی زمین سے باہر نکل آئے جوگی نے یہ معلوم کر کے کہ اس شخص کی باطنی قوت زیادہ ہے مسجد کو کہا کہ اے مسجد ملاں یہاں نہیں رہنے دیتا مسجد کانپ گئی اور اس کے

ساتھ چل پڑی مولوی صاحب نے اپنا پاؤں مسجد پر مارا اور کہا کہ اے مسجد کافر کے پیچھے مت جا اور اپنی جگہ پر کھڑی رہو۔ آپ کے کہنے سے مسجد پھر ٹھہر گئی اور جوگی کا سینہ چاک ہو گیا اور مر گیا۔ (زینت الاسلام ج ۲، ص ۵۶)

یہ صاحب واقعہ وہی شیخ اسماعیل ہیں جن سے حافظ احمد نے سند و اجازت بیعت حاصل کی تھی۔

**خانگی زندگی:۔** آپ کی پاکیزہ سیرت اور اخلاق و عادات اور زھد اور تقویٰ سے متاثر ہو کر موضع ''طور'' کے ایک رئیس نے آپ کے عقد میں اپنی نیک سیرت بیٹی دے دی۔

مولانا معین الدین صاحب تحریر فرماتے ہیں۔ ''اس کا اثر تھا کہ موضع طور کے ایک رئیس نے اپنی نیک سیرت بیٹی آپ کے عقد میں دے دی جس کے بطن سے فرزند وحید حافظ بارک اللہ رحمہ اللہ پیدا ہوئے۔ (الفیوض المحمدیہ ص ۲۶، ۲۷)

**حافظ رحمہ اللہ کی کرامات:۔** حقیقت تو یہ ہے کہ حافظ احمد رحمہ اللہ اپنے زمانہ کے مایہ ناز ولی اللہ، عالم دین، صاحب تقویٰ بزرگ تھے آپ کے کشف و کرامت کے کئی واقعات زبان زد خواص و عوام تھے۔ مولانا الٰہی بخش کلیروی نے دو کو نظم میں بیان کیا ہے ملاحظہ فرمائیں اور آپ کے فضل و منزلت کا اندازہ لگائیں۔

حافظ احمد یار جو دادا حافظ صاحب سندا — انہاں دی اک گل سناوے پاس اساں اک بندہ
میاں قندا نام اوس دا تے قوم کا ہریا آیا — محمد صالح بن بارک اللہ تھیں سنیا اوس سنایا
اک کمہاری وڈی عمراں لکھو کیاں وچ رہندی — دادے تہاڈے دی اک گل سناواں سانوں کہندی
فوت ہوئے جد حافظ احمد یار ہوریں سن پیارے — خویش بیگانے طرف قبوراں منجی چا سدھارے
تیاری گور کریندیاں بھائی وقت نماشاں آیا — حافظ احمد یار ہوراں نوں لحد دے وچ ٹکایا
سرہاندیوں سامی چانن لگے جو تیک پواندی آئے — اک موری اجے رہندی سی جاں سر عجیب وسائے
اچا چیتی سامی اندر چانن اتلیاں پایا — بھی ہک الامند جو میوہ سوہناں انہاں نوں وسایا
حافظ بارک اللہ جی دے اہناں ایہ گل گوش گذاری — فرمایا کڈھ لو ایہ میوہ رب قسمت اساں اتاری
شمار آدم دا کر کے پھر اوہ ذرہ ذرہ کیتو نے — جتنی مجلس آہی حصہ کل نوں ٹھیک دتو نے
ساری مجلس کھایا نہ باپ میرے نے چکھیا — میں ساں ماپیاں دے گھر ہکا میرے کارن رکھیا
میں منہ دے اندر رکھا گھر کے لنگیا خبر نہ کائی — عمراں اندر اہو جیہی لذت کدی نہ پائی

(کرامات نامہ مولانا عبدالرحمٰن لکھوی ص ۹۶)

**کرامات کا دوسرا واقعہ:۔** دوسرا واقعہ ان الفاظ میں بیان فرماتے ہیں۔

نام شام دین تے قوم قریش پکا مرد دسیا — فیروز پور اندر اک دستی ادہ ملن بھراواں آیا
غلام فرید دی مسجد اندر بیٹھی مجلس ساری — تد اس نے ایہ گل سنائی واہ واہ عمدہ کاری
امرتسر دے ضلع اندر اک شخص جو آہا بھائی — کھوہ بٹن دا کم کریندا بندہ ایہائی
خواب دے اندر ہک بزرگ آ کے اسنوں ایہ فرمایا — دو کھوہیاں ساڈیاں ٹبر دے سانوں ایہ پیغام سنایا
دوجی راتیں خواب اونویں پھر تریجی رات جو ہوئی — تریجی رات اس پچھیا مینوں پتہ نہ لگ دا کوئی
جو کی نام تساں تے کھوہیاں کتھے کہڑی جا گ آئی — سب حقیقت دسو حضرت کرساں حکم ادائی

احمد یار ہے نام میرا تے دستی تدھ بتاواں — فیروز پوروں ہے بارہ کوہ میں چنگے پتے بتاواں
پنڈ دا نام ہے لکھوکے جانے سب لوکائی — اک گھریں اک مسجد دوکھوہیاں ایہن بھائی
اوہ غلاظت نال بھریاں جا انہاں ٹب سواریں — اے مومن اس سخن اساڈیوں ہرگز مول نہ ہاریں
جانبہ رکھی اس گڈی اندر لکھوکیاں وچ آیا — دوہاں کھوہیاں تائیں اس نے ٹب سوار بنایا
حافظ صاحب نے فرمایا لے مزدوری یارا — اس عرض کیتی مزدوری کارن ایڈ نچائم بھارا
میں حکم تعمیل کیتی جوکارن رب رضائیں — میں اللہ کارن کم کیتا، یہ اجر دیوے رب سائیں

بہرحال حافظ صاحب ان نابغۂ روزگار ہستیوں میں سے تھے جن کے متعلق علامہ اقبال نے کہا ہے:۔

نگاہ مرد مومن سے بدل جاتی ہیں تقدیریں۔ (کرامت نامہ ص۹۶)

**کشف کرامات کے بے شمار واقعات:۔** یہ معلوم نہیں ہوسکا کہ آپ سے کن کن لوگوں نے علوم وفیوض کا استفادہ کیا کیونکہ بعد زمانہ کی وجہ سے آپ کے زیادہ تر حالات معرض خفاء میں رہے ہیں۔اس موضوع پر کسی نے قلم اٹھانے کی زحمت ہی گوارا نہیں کی ورنہ آپ شہرت تقویٰ، علم وفضل وکمال وتفوق میں کسی اہل اللہ سے کم نہ تھے۔اگر ان کے زمانہ کے فوراً بعد ان کی سوانح حیات کو جمع کیا جاتا تو ایک طویل دفتر تیار ہوجاتا اور کشف وکرامات کے بے شمار واقعات آپ محفوظ فرماتے۔آپ کے علم وفضل کا ایک مظہر آپ کے صاحب زادے حافظ بارک اللہ رحمہ اللہ تھے جنہوں نے تمام ظاہری اور باطنی علوم کا اکتساب آپ ہی سے کیا اور اپنے تبحر علمی کی وجہ سے پورے پنجاب میں مشہور ہوئے۔

اللہ تعالیٰ ان لوگوں کو اعلیٰ علیین میں بلند درجات عطا فرمائے۔آمین!

**مدفن:** طویل عرصہ دین حق کی خدمت انجام دیکر موضع لکھوکے ضلع فیروز پور پنجاب میں رحلت فرمائی اور جامع مسجد کے پہلو میں دفن ہوئے۔اللهم ارحمه رحمة واسعة (الفیوض المحمدیہ ص29 تا 31)

## الشیخ الصالح الحافظ بارک اللہ رحمہ اللہ کا ذوق تصوف

**نام ونسب:** حافظ بارک اللہ بن الحافظ احمد بن الحافظ محمد امین

**جائے پیدائش:۔** آپ موضع لکھوکے ضلع فیروز پور میں ۱۱۵۶ھ بمطابق ۱۷۴۳ء کو حافظ احمد کے ہاں تولد پذیر ہوئے۔(تحفہ واعظ ص۲)

**تعلیم وتربیت:۔** آپ کی والدہ ماجدہ نہایت صالحہ عورت تھیں جس نے اپنے اکلوتے فرزند کی خوب خوب تربیت فرمائی۔مولانا معین الدین لکھوی رحمہ اللہ تحریر فرماتے ہیں کہ اس نیک ماں نے اپنے بیٹے کو کبھی بغیر وضو دودھ نہیں پلایا۔(پنجاب کا عظیم مصلح ص۴)

**سلسلہ نقشبندیہ میں بیعت اصلاح:۔** حافظ بارک اللہ رحمہ اللہ کو حفظ قرآن اور تصوف کی سند اپنے والد بزرگ وار حافظ احمد رحمہ اللہ سے حاصل تھی اور حافظ احمد رحمہ اللہ کو شیخ اسماعیل رحمہ اللہ لاہور یگہ والا سے حاصل تھی بعد ازاں مزید اطمینان قلب کیلئے دہلی میں مرزا مظہر جان جاناں کے خلیفہ شیخ عبداللہ المعروف بشاہ غلام علی دہلوی رحمہ اللہ کے دست حق پرست پر بیعت ہوئے۔

شیخ عبداللہ المعروف شاہ غلام علی سحبان ہند قاضی ثناء اللہ پانی پتی رحمہ اللہ کے پیر برادر تھے اس طرح حافظ بارک اللہ رحمہ اللہ کو ارادت وخلافت میں ایک ایسا سلسلہ حاصل ہوا جو پورے ہند میں مشہور اور بے مثل تھا اور اپنی عظمت وشان میں مشہور ومعروف۔

مولانا عبدالحق فرماتے ہیں:''حضرت میاں صاحب حافظ بارک اللہ رحمہ اللہ کو خلافت واجازت حضرت مولوی عبداللہ شاہ صاحب المعروف شاہ غلام علی دہلوی رحمہ اللہ سے تھی اور وہ خلیفہ اصل مسند نشیں قیم طریقہ احمدیہ محی سنت نبویہ حضرت مرزا مظہر جان جاناں دہلوی رحمہ اللہ کے تھے۔رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین (ایقاظ عقلاء الزمان ص۵)

مولانا خدا بخش نے اسی موضوع کو نظم میں بیان کیا ہے وہ بھی ملاحظہ فرمائیں۔

پھر حافظ صاحب بارک اللہ جی ہوئے متقی نیک سوہارے　　تقویٰ تے پرہیز تہاں مشہور اندر جگ سارے
بارک اللہ بھی ولی اللہ دے پاون فضل الٰہی　　نام انہاندے نال لاکھہ آمین آکھیں بھائی
تے شاہ غلام علی دی آہی صحبت اتے خلافت　　حضرت بارک اللہ دے تائیں پائی ایڈ شرافت
تے مرزا مظہر جان جاناں تھیں فیض غلام علی نوں　　ایہ بھی نسبت ملدی آہی محی الدین ولی نوں

الحاصل حافظ بارک اللہ صاحب رحمہ اللہ کو ایسے جلیل القدر بزرگوں سے فیض حاصل ہوا جو بہت کم لوگوں کو حاصل ہوا اور حافظ صاحب رحمہ اللہ اپنے وقت کے جید اولیاء کرام کے خلفاء میں سے تھے۔ (الفیوض المحمدیہ ص ۳۳ تا ۳۵)

**حاشیہ میں وضاحت:۔** حضرت شاہ شمس الدین، حبیب اللہ مرزا مظہر جان جاناں بن مرزا جان سید عبدالسبحان۔ آپ سادات علوی میں سے تھے۔ نسب محمد بن حنفیہ کے توسط سے حضرت علی رضی اللہ عنہٗ سے جا ملتا ہے۔ صاحب شرح تاریخ پیدائش ہے جو کہ ۱۱۱۱ھ بنتا ہے۔ اہل تشیع کے خلاف زبردست تقریریں فرمایا کرتے تھے۔ قاضی ثناء اللہ اور شاہ غلام علی دہلوی رحمہما اللہ آپ کے خلفاء میں سے تھے۔ شیعہ نے ایک سازش کے تحت آپ پر پستول سے حملہ کیا۔ سات محرم بروز چہارشنبہ ۱۱۹۵ھ میں آپ پر حملہ ہوا۔ تین دن بعد نو محرم ۱۱۹۵ھ کو جمعۃ المبارک کے روز جام شہادت نوش فرمایا۔

**حافظ بارک اللہ کا سلسلہ خلافت:۔** سید عبداللہ شاہ المعروف غلام علی دہلوی بن سید عبداللطیف بٹالوی رحمہ اللہ ۱۱۵۶ھ کو بٹالہ میں پیدا ہوئے آپ کے والد شاہ ناصر الدین قادری رحمہ اللہ کے مرید تھے۔ آپ کو ان کے حلقہ ارادت میں شامل کرنے کیلئے بلایا۔ لیکن آپ کی دہلی تشریف آوری سے قبل شاہ ناصر الدین رحمہ اللہ وفات پا گئے۔ ۱۱۸۰ھ میں مرزا مظہر جان جاناں رحمہ اللہ ان کے ہاتھ پر بیعت ہوئے۔ حافظ بارک اللہ رحمہ اللہ آپ کے اجلہ خلفاء میں سے تھے۔ ۱۲۴۰ھ کو دہلی میں وفات ہوئی۔ شاہ ابوسعید مجددی رحمہ اللہ بھی آپ کے مرید تھے تفصیل کیلئے ملاحظہ ہو۔ (تذکرہ اولیائے ہند پاک ص ۴۶۰، آثار الصنادید ص ۱۴، ص ۲۔ ایقاظ عقلاء الزمان ص ۵، بحوالہ: الفیوض المحمدیہ ص ۳۴)

**قطب وقت کا کشف وخوارق عادات:۔** حافظ صاحب نہایت کم گو درویش صفت علیحدگی پسند انسان تھے اکثر اوقات اوراد و وظائف وذکر الٰہی میں گزارتے۔ یا فرائض وسنن کی ادائیگی میں مصروف ومشغول رہتے۔ خلوص' للّٰہیت' خدا خوفی ایسے اوصاف حمیدہ سے مزین اخلاق حسنہ کا پیکر اور تعلق باللہ میں انتہاء تک پہنچے ہوئے صاحب کشف وکرامت اور صاحب الہام بزرگ وولی اللہ اپنے وقت کے قطب وخدا رسیدہ صاحب دل شخصیت کے حامل تھے۔ آپ سے بے شمار کشف وکرامات کا ظہور ہوا لیکن یہاں چند ایک کا تذکرہ کیا جاتا ہے۔

اوس ولی تھیں ظاہر یارو بہت ہیویاں کراماتاں　　اللہ وچ فردوس پہنچائے حرماں نیک صفاتاں
مولوی صاحب بارک اللہ فرداوہ واہ زُھد کمایا　　چھیاں برساں تک بیٹھیاں جھوٹہ پا زمین نہ لایا
باراں برساں زہد کیتا اس رب دے ولی پیارے　　بارک اللہ صاحب نوں مولیٰ دتے منصب بھارے

حافظ محمد صاحب رحمہ اللہ نے ''زینت الاسلام'' کے حواشی پر آپ کے ایک کشف کا تذکرہ کیا ہے اس کا پنجابی ترجمہ ناظرین کی خدمت میں پیش ہے۔ ملاحظہ فرمائیں: جویں جو یک واری والد بزرگ وار ایس خاک مار دا جو صاحب کشف اتے کرامات دا بیسی جیکر سارے حال انہاندے لکھے جاون تاں وڈا دفتر بن جاوے۔ وچ بڑھاپے دے نابینے ہوگئے آہے۔ یک دن طرف شمال مغرب دے اشارہ نال ہتھ اپنے دے کیتا جو ایس طرف تھیں آفت معلوم ہوندی اے۔ پچھے ایس دے دی کئی دیراں ایہ گل فرماوندے اتے بے قرارے اتے گھبراہٹ دا اظہار کردے۔ تاں جو پچھے چھ مہنیاں دے یا کچھ اوپر لشکر انگریزاں دا اناں نہ مان شاہ بادشاہ اتے بھائی اوس دے دے وچ ملک اساڈے دے آئے۔ اتے بہت دیر تک وچ ملک اساڈے دے ٹھہرے۔ بہت ویرانی اتے خرابی اتے کال وچ ملک اساڈے پے گیا۔ جویں جوں وقت اشارہ کرنے والا مرحوم دے بھا کنک دا

ویہ سیر آیا اتے وقت ٹھہر نے لشکر دے وہ سیر ہو گیا۔ ایسے طرح ہور وی کئی ویراں مجمل گل کوئی فرماندے پچھے اوس دے اوہ گل نال تفصیل دے معلوم ہو جاندی اتے کئی ویراں خطاوی ہو جاندی اے پر بہت گھٹ۔'' (ترجمہ حواشی زینت الاسلام جلد اول ص ۳۰)

**ذکر نقشبندیہ کیلئے جنگل کی راہ:۔** مولانا عبدالحق صاحب ملیر کوٹلوی رحمہ اللہ لکھتے ہیں:

''میاں صاحب بارک اللہ رحمہ اللہ متقی کامل' ولی خدا' حافظ قرآن' صاحب الہام تھے۔ میاں صاحب بارک اللہ رحمہ اللہ ایک روز حسب عادت ذکر قلبی کے جوش میں جنگل کو تشریف لے گئے۔ اتنے میں نماز کا وقت آ گیا۔ آپ کو جماعت کا خیال آیا۔ الہام ہوا' فقیری میں ایسے امور کے التزام کا خیال نہیں چاہیے۔ میاں صاحب نے بارگاہ ایزدی میں بصد التجاء عرض کی کہ یا الٰہی! مجھ کو نانک شاہی فقیری منظور نہیں مجھ کو تو محمدی فقیری درکار ہے۔'' (الفیوض المحمدیہ ص ۳۸)

## خاندان شاہ ولی اللہ محدث دہلوی اور حافظ بارک اللہ رحمہما اللہ

**مرشد کی خدمت میں بکثرت آنا:۔** حافظ بارک اللہ رحمہ اللہ کا دہلی میں اپنے مرشد غلام علی دہلوی رحمہ اللہ کے پاس عموماً آمد و رفت کا سلسلہ جاری رہتا تھا اور یہ دور شاہ ولی اللہ کا آخری اور شاہ عبدالعزیز رحمہما اللہ کا زمانہ تھا۔ اس وقت شاہ ولی رحمہ اللہ کا خاندان رشد و ہدایت کا روشن آفتاب بن کر ہندوستان پر چمک رہا تھا۔ حافظ بارک اللہ رحمہ اللہ کا اس خاندان سے مرسوم طریقہ سے استفادہ کرنا اگرچہ کسی تاریخی کتاب سے ثابت نہیں۔ تاہم ان کے مدارس میں آنا جانا اور ملاقات کا سلسلہ ضرور رہا ہے۔ اس سلسلہ میں ''انواع بارک اللہ'' کی یہ عبارت ملاحظہ فرمائیں۔

''دو الد ماجد ایں ضعیف از مولوی عبدالعزیز دہلوی نقل میکرد کہ درحکم ڈھینگ می گفتند اگر ماہی خورد حلال است واگر مردار می خورد حرام است'' (حاشیہ انواع بارک اللہ ص ۲۸۵۔ بحوالہ الفیوض المحمدیہ ص ۴۲)

**وفات:** حافظ بارک اللہ رحمہ اللہ آخر عمر میں بینائی سے محروم ہو گئے تھے۔ زیادہ اوقات مسجد میں ذکر و اذکار میں گزارتے کشتہ مرحوم اور عبدالغفور قریشی صاحبان نے پنجابی ادیب کے طور پر حافظ صاحب کا تذکرہ کیا ہے۔ ان دونوں صاحبان نے آپ کی تاریخ ولادت و وفات میں تساہل سے کام لیا ہے اور فاش غلطی کا ارتکاب کیا ہے۔ ان ہر دو صاحبان کے مطابق ولادت کے سن ۱۲۰۱ھ بمطابق ۱۷۸۶ء ہیں اور وفات کا ۱۲۸۷ھ بمطابق ۱۸۷۱ء ہیں جبکہ درست سن ولادت ۱۱۵۶ھ بمطابق ۱۷۴۳ء ہے اور وفات ۱۲۶۶ھ بمطابق اور آپ کی عمر ایک سو دس برس ہے۔

مولانا خدا بخش فرماتے ہیں

حافظ صاحب بارک اللہ جی اک سو دس برساں دے دھائے      حافظ صاحب باجھوں بیٹے تن انہاندے آہے

تحفہ واعظ کے اس شعر کے نیچے بین السطور میں آپ کی وفات ۱۲۶۶ھ تحریر ہے۔ مولوی عبدالحق صاحب مولانا محی الدین کی تاریخ پیدائش لکھتے ہوئے تحریر کرتے ہیں۔'' آپ ۱۲۵۳ھ میں پیدا ہوئے۔ آٹھ برس کی عمر میں قرآن پاک ختم کیا۔ تیرہ سال کی عمر میں آپ نے نحو میں کافیہ ختم کر لیا تھا اسی سال آپ کے جدامجد مولوی بارک اللہ صاحب رحمہ اللہ نے انتقال فرمایا۔ (الفیوض المحمدیہ ص ۴۷، ۴۸)

**زھد وعبادت اور ٹوپی کا استعمال:۔** اس موضوع پر مولانا محمد علی مدنی تحریر فرماتے ہیں:۔''تمام عمر آپ نے سادہ پن میں گزاری' علماء کے تصنع و تکلف سے بالکل متنفر تھے چنانچہ آپ کی تصانیف سے ظاہر ہے عبادت کی یہ حالت تھی کہ باوجود نوے سال کی عمر کے نماز باجماعت ادا کرتے۔ اور قیام اللیل کبھی ترک نہ کیا۔ اکثر لباس آپ کا تہہ بند' کرتہ' ٹوپی یا دوپٹہ ہوتا۔'' (الفیوض المحمدیہ ص ۵۶)

**مولانا عبدالغنی کی بیعت طریقت:۔** مولانا عبدالغنی دہلوی رحمہ اللہ کو سلسلہ ارادت میں اپنے والد شاہ ابوسعید رحمہ اللہ مجددی سے اجازت حاصل تھی جو کہ حضرت مرزا مظہر جان جاناں کے جلیل القدر خلیفہ تھے۔ یاد رہے کہ میر محبوب علی دہلوی رحمہ اللہ کو سید احمد شہید رحمہ اللہ کے ہاتھ پر بیعت ہونے کا شرف حاصل ہوا۔ (الفیوض المحمدیہ ص ۶۷)

## مولانا عبدالحق رحمہ اللہ کی سند تصوف

حافظ صاحب رحمہ اللہ سے مولانا عبدالحق رحمہ اللہ کو دوسری سند تصوف حاصل ہوئی ویسے تو حافظ صاحب کا کئی اہل طریقت سے سلسلہ تلمذ ونسبت منسلک تھا لیکن مولوی عبدالحق رحمہ اللہ کو جو سند عطاء فرمائی اس میں اپنے والد گرامی کے واسطہ کے علاوہ کسی کا ذکر نہیں کیا۔ یہ سند ۱۳۰۹ھ کی تحریر کردہ ہے۔

بسم الله الرحمن الرحيم

" الحمد لله رب العالمين والصلوة والسلام على خيرخلقه محمد واله واصحابه اجمعين "

اما بعد فيقول العبد المسكين محمد بن مخدومي بارك الله عفا الله عنهما قرات القرآن المجيد علىٰ سيدى و مولائي و مخدومي ووالدى بارك الله وقرأ والدى علىٰ جدى امجد الحافظ احمد و قرأ جدى على الحافظ اسماعيل المعروف اللاهوری الگنج والد اجزت بالقرآن المجيد والفرقان الحميد لابی منظور عبدالحق الكوتلوی واجزتہٗ ايضا بالبيعة فی الطريقة النقشبندية المجددية المظهرية وانی قد بايعت علی يد سيدى و مولائي و مخدومي و والدى بارك الله وقد اجازنی بالبيعة وقد بايع والدى و حصل اجازة البيعة من عبدالله شاه المعروف بشاه غلام علی الدهلوی و قد حصل اجازة البيعة عن محی السنة النبوية قيم الطريقة الاحمدية حضرت شمس الدين' حبيب الله مرزا مظهر جان جاناں الدهلوی رحمة الله ورضوانہٗ عليهم اجمعين۔

حررہٗ سنة 1309 هجرية النبوية فی اخر شهر ربيع الاول۔

العبد المسكين محمد بن مخدومي بارك الله (اربعين مظهری ص۲۱ بحوالہ الفیوض المحمد یہ ص۷۰تا۷۱)

**مسلکی اعتدال:۔** بے جا تعصب اور اعتداء بے مقصد سے ہمیشہ منع فرماتے رہے۔نفسیاتی طریقہ تبلیغ کو پسند فرماتے ان کے اپنے اشعار ملاحظہ فرمایئے:۔

| | |
|---|---|
| سب اہل اسلام اتفاق کرورل پنڈاں شہراں والے | مقلد غیرمقلد بھائی بنو تا رہو سو کھالے |
| مقلد برا نہ کہن انہاں نوں عمل حدیث جو کردے | تے اہل حدیث مقلد مومن بھائی تے عیب نہ دھردے |
| جویں حنفی شافعی مالک حنبل ہک دوجیدے بھائی | سب مومن سنیں اہل حدیثاں جونہیں تفاوت کائی |

(الفیوض المحمد یہ ص۷۳،۷۴)

**صاحب کشف والدین کا احترام:۔** "وقضی ربك الاتعبدوا الاایاه وبالوالدين احسانا" کے مطابق حقوق اللہ کے بعد والدین کی خدمت واطاعت آپ کا شعار زندگی تھا جب حافظ بارک اللہ صاحب کوئی بات فرماتے تو حافظ محمد صاحب بلا تامل اس پر عمل پیرا ہوتے۔اس کی ایک وجہ یہ بھی تھی کہ وہ اپنے والد ماجد کو صاحب کشف والہام سمجھتے تھے۔ان کا ارشاد اگر بظاہر نا قابل فہم بھی ہوتا تو حافظ صاحب اس کو کشف والہام پر محمول کر کے عملی جامہ پہنا دیتے۔(الفیوض المحمد یہ ص۷۵)

**کشف کی بدولت نقصان سے حفاظت:۔** مولانا عبدالرحمٰن لکھوی بن شیخ پنجاب مولانا عطاء اللہ علیہ الرحمۃ ایسا ہی ایک واقعہ بیان فرماتے ہیں:۔''ایک دفعہ حافظ صاحب رحمہ اللہ نے حصول غلہ کیلئے کچھ جوار کاشت کی جب وہ پکنے کے قریب ہوئی اور اس کی پختگی میں ابھی مزید چند یوم کی ضرورت تھی لیکن حافظ بارک اللہ نے بلا کر حافظ محمد کو حکم دیا کہ جا کر جوار کی فصل کاٹ دو۔حافظ صاحب نے اسے جا کر کاٹ دیا۔فرماتے تھے کہ میں اس کو کاٹتا تھا اور ساتھ ہی ساتھ یہ سوچتا تھا کہ واللہ اعلم والد ماجد نے اس کو کاٹنے کا حکم کیوں دیا ہے حالانکہ ابھی تک اس کی پختگی میں چند یوم کی تاخیر کی ضرورت ہے اور ساتھ ہی یہ خیال آیا کہ اس میں بھی کوئی حکمت ہے۔صرف اس کے تین دن بعد ایسا

شدید طوفان آیا جس سے تمام لوگوں کی فصلیں تباہ ہوگئیں صرف ہماری جوار محفوظ رہی۔ باقی تمام لوگ اپنی فصل سے محروم ہو گئے تب مجھے ان کے ارشاد کی حکمت معلوم ہوئی۔ (الفیوض المحمد یہ ص۷٦)

**مجدد وقت کی کرامات:۔** حافظ محمد صاحب رحمہ اللہ کی پیدائش ایک ایسے خاندان میں ہوئی جو ذکر و وظائف اور تعلق باللہ میں مشہور و معروف تھا اور جس کا ایک ایک فرد خدا رسیدہ صاحب کشف و کرامت اور ولی اللہ تھا۔

حافظ محمد کی شخصیت پورے ہندو پاک میں شہرت کی حامل ہے۔ ان کی خدمات بے انتہا ہیں آپ کی ذات حقیقت میں ایک مجدد کی حامل ہے۔ ایک طرف علم کے سمندر جاری ہیں تو دوسری طرف تصنیف و تالیف کا سلسلہ ہے۔ وعظ و تقریر کا بحر بے کنار ذکر و اذکار یاد الٰہی کا پیکر اور خلوص للّٰہیت کا مجسمہ تھے۔ آپ بھی اپنے آباؤ اجداد کی طرح صاحب کشف و کرامت تھے۔

اس عنوان پر صرف مولانا الٰہی بخش کا ایک تحریر کردہ ایک واقعہ اور چند تاثرات پیش خدمت ہیں ورنہ اس موضوع پر بہت کچھ لکھا جا سکتا ہے۔ مولانا فرماتے ہیں:۔

| | |
|---|---|
| حافظ صاحب دی قبر مبارک نیویں جا گ آہی | تقدیروں قبر مبارک اندر پانی پے گیا بھائی |
| ہک عالم نے فتوے دے کے گورنوں جا کھلوایا | حافظ صاحب دا بدن صحیح سلامت پایا |
| ڈیڑھ برس تھیں بعد نکالے ہوئی کرامت ظاہر | جسیوں ہرگز کوئی نہ گھٹیا نال خدادی داہر |
| پھر ہور نیا کفن پہنا کے دفن کرائے گوریں | سونپے اللہ مالک تائیں حافظ محمد ہوریں |
| پھٹہ انہاندی تھیں اللہ اک ایسا لعل نکالیا | ہرگز کوئی نہ لدھا ایسا حاجیاں عرب ملک جا بھالیا |

اس کے علاوہ پنجاب کے عوام و خواص میں آپ کے متعلق بے شمار خرق عادات مشہور ہیں لیکن خوف طوالت سے اسی پر اکتفا کیا جاتا ہے۔ واللناس فیما یعشقون مذاھب۔ (الفیوض المحمد یہ ص۷۹،۸۱)

**صاحب بصیرت بزرگ:۔** حافظ صاحب اپنے زمانہ کے تسلیم شدہ صاحب بصیرت عالم دین تھے اور ہر مکتب فکر کے لوگ بحیثیت عالم کے ان سے متاثر تھے۔ آپ جامع کمالات صوری و معنوی، شریعت و معرفت اور حقیقت تمام فنون میں ماہر اور ذی اقتدار، صاحب جذب و مستی بزرگ تھے۔ پنجاب کے اکثر صوفیاء آپ سے متعارف اور آپ کے کمال و تفوق کے معترف تھے۔ (الفیوض المحمد یہ ص۹۹)

**حافظ محمد کے خاندان میں ذوق تصوف:۔** حافظ محمد صاحب رحمہ اللہ کی نشو و نما اور تربیت ایک ایسے خاندان میں ہوئی جو صدیوں سے اہل علم و تصوف کا گہوارہ چلا آ رہا تھا۔ حافظ بارک اللہ علیہ الرحمۃ نے اپنے والد بزرگوار حافظ احمد کے واسطہ سے شیخ محمد اسماعیل محدث لاہوری رحمہ اللہ اور خود حضرت عبداللہ شاہ المعروف شاہ غلام علی دہلوی رحمہ اللہ سے تصوف و سلوک کی منازل طے کیں۔ شاہ غلام علی رحمہ اللہ، حضرت مرزا مظہر جان جاناں رحمہ اللہ کے خلیفہ مجاز تھے اور مرزا صاحب علیہ الرحمۃ طریقہ احمدیہ کے مطابق فن تصوف کے بہت بڑے بزرگ و امام تھے۔

نیز شاہ غلام علی دہلوی شاہ عبدالعزیز رحمہ اللہ محدث دہلوی کے تلامذہ میں سے تھے اور ان کے فیض سے بہرہ وافر حاصل کیا تھا۔ شاہ عبدالعزیز رحمہ اللہ محدث دہلوی نے اپنے والد بزرگوار حضرت مجدد ہند رأس الاتقیاء زبدۃ الاصفیاء سند المحدثین شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمہ اللہ سے اکتساب فیوض و برکات کیا تھا۔ شاہ ولی اللہ محدث رحمہ اللہ کے علوم مرتبہ اور شان سے کون بے خبر ہے۔

**حافظ محمد صاحب کی بیعت اصلاح اور خلافت:** حافظ محمد نے سید میر محبوب علی دہلوی رحمہ اللہ سے براہ راست استفادہ کیا تھا۔ جو شاہ عبدالعزیز رحمہ اللہ محدث دہلوی کے اجلہ تلامذہ اور حضرت احمد شہید رحمہ اللہ کے ارادت مند تھے۔ ظاہر ہے کہ ایسے اساطین فن کے ماحول

میں تعلیم وتربیت میں حافظ صاحب کا فن تصوف سے انہماک قدرتی اور حتمی چیز تھا۔ چنانچہ اس ماحول کا ہی اثر تھا کہ آپ نے اپنے والد ماجد حافظ بارک اللہ رحمہ اللہ کے دست حق پرست پر بیعت کا سلسلہ قائم کیا۔ اور ایک محدث وعظیم مفسر ہونے کے ساتھ ساتھ اعلیٰ پایہ کے ایک ذاکر اور ولی اللہ صوفی تھے۔ اذکار ووظائف کا سلسلہ جاری رہا اور بیعت خلافت سے قدرتی علمی مصروفیات کی بنا پر پہلوتہی کرتے رہے البتہ عوام کے بجائے خواص اہل علم سے بیعت لیتے۔ (الفیوض المحمد یہ ص۱۰۳،۱۰۵)

**اہمیت طریقت پر منظوم کلام:۔**

بھی اہل شرع دی کرن مخالفت پر صوفیات زمانے — طریقت غیر شریعت جانن بولن کفر دیوانے
طریقت مغز شریعت ہے پر جاہل جانن نہیں — قرب الٰھی وچ حرام نے بدعت بھالن نہیں

(الفیوض المحمد یہ ص۱۰۶)

**برصغیر میں صوفیاء کی کاوشیں:** ہندوستان کی سرزمین میں تقریباً حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہٗ کے دور خلافت ۱۵ھ سے اہل اسلام تشریف لائے اور ہندوستان میں کئی لوگ حلقہ بگوش اسلام ہوئے حجاج بن یوسف کے دور گورنری میں محمد بن قاسم رحمہ اللہ نے فاتحانہ انداز میں سندھ کو ملتان تک سر کیا۔ اس کے بعد پورے ہندوستان میں مسلم مبلغین پھیل گئے جن کی اکثریت غیر ہندی صوفیاء بزرگان دین کی تھی جیسے حضرت علی ہجویری رحمہ اللہ اور حضرت نظام الدین اولیاء رحمہ اللہ وغیرہم ان بزرگوں نے تبلیغ کا سلسلہ ایسے بہترین انداز میں جاری کیا کہ بے شمار لوگ ان کے دست حق پرست پر اسلام کے شیداء بن گئے۔ (الفیوض المحمد یہ ص۱۱۶)

حق پرست علماء اور اولیاء نے ہمیشہ اپنی مساعی ان رسومات وبدعات کو ختم کرنے پر صرف کیں۔ جن میں حضرت مجدد الف ثانی سرہندی رحمہ اللہ، مجدد ہند حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمہ اللہ اوران کا تمام خاندان نمایاں ہے۔

شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی رحمہ اللہ، شاہ محمد اسحاق اور ان کے بعد ترجمان قرآن شاہ عبدالقادر، شاہ رفیع الدین رحمہم اللہ اجمعین کے اسمائے گرامی قابل ذکر ہیں۔ (الفیوض المحمد یہ ص۱۱۷)

**مولانا امام الدین عبدالصمد کی بیعت اصلاح:۔** حافظ محمد رحمہ اللہ کے تلامذہ کرام میں ایک بزرگ بنام عبدالصمد امام الدین تھے جن کے مفصل حالات تو معرض خفاء میں ہیں۔ البتہ چند یادداشتیں حاضر خدمت ہیں۔

مولانا امام الدین رحمہ اللہ نے مرکز العلوم مدرسہ محمدیہ لکھو کے میں تعلیم کی تکمیل فرمائی اور بزرگ استاد کے حسب ارشاد محض تبلیغ دین حق کی خاطر علاقہ حجرہ کے مشہور موضع چک وریام عرف بٹیاں راجووال میں سکونت اختیار کر لی گردونواح میں مسلک حق اہلحدیث کی اشاعت کا آغاز فرمایا۔ مولانا محی الدین عبدالرحمٰن لکھوی رحمہ اللہ کے دست حق پرست پر بیعت ہو چکے تھے۔ علوم ظاہریہ کے ساتھ ساتھ اصلاح باطن سے بھی مشرف تھے۔ (الفیوض المحمد یہ ص۲۱۵)

**مولانا احمد الدین رحمہ اللہ کی بیعت اصلاح :۔** مولانا احمد دین رحمہ اللہ بن چوہڑ قوم ڈوگر۔ مولانا کمال الدین رحمہ اللہ کے خالہ زاد بھائی تھے۔ ۱۸۵۵ء میں پیدا ہوئے اور تعلیم میں مولانا کمال الدین کے ساتھ شریک سبق رہے۔

مولانا محی الدین عبدالرحمٰن لکھوی رحمہ اللہ کے فیض یافتہ اور مرید تھے۔ تعلیم سے فراغت کے بعد مولانا کمال الدین رحمہ اللہ کے ساتھ ہی تمام زندگی گزاری اور اپنے گاؤں میں ہی تدریس علوم اسلامیہ میں مصروف رہے اور اسی شغل میں ۱۹۴۰ء میں انتقال فرمایا۔ (الفیوض المحمد یہ ص۲۲۲)

**حرام چاول سے خون بہنا (کرامت):۔** مولانا عبدالسلام رحمہ اللہ بروایت مولوی محمد اسماعیل بابری خانوی علاقہ بیکا نہر سے چلتے چلتے آئے اور آپ نے موضع ہرکھائی کو اپنا مسکن بنالیا۔ ابتدا میں اکثر اہلحدیث آبادی آپ ہی سے متاثر ہو کر مسلک حقہ میں منسلک ہوئی۔

آپ متبحر عالم دین اور صاحب تقویٰ ولی اللہ تھے۔ مولوی ولی محمد رحمہ اللہ فتوحی والا سے آپ کے گہرے روابط تھے۔ غیر اللہ کے نام کی چیز سے بہت نفرت فرماتے۔ چنانچہ حاجی دوست محمد موضع ڈاہر ضلع اوکاڑہ متوفی 13 اگست ۱۹۸۲ء کی روایت کے مطابق ایک دفعہ ایک شخص آپ کی خدمت میں چاول لے کر حاضر ہوا اور عرض کیا حضرت میں نے ختم دلوایا ہے اور آپ کیلئے چاول لایا ہوں جب مولانا رحمہ اللہ نے اس کے یہ الفاظ سنے تو رنگ سرخ ہو گیا اور فرمایا یہ حرام کھانا مجھے کھلانے کیلئے لائے ہوا سے اٹھاؤ واپس لے جاؤ' اس نے عرض کیا حضرت اس میں کون سی چیز حرام ہے آپ نے فرمایا یہ مردار ہے۔ اور اس میں صاف خون نظر آ رہا ہے۔ اس کے بعد آپ نے مٹھی میں چاول اٹھا کر ہاتھ سے دبائے تو ان سے خون جاری ہو گیا۔ تب اس آدمی سے فرمایا دیکھو یہ اس کے حرام ہونے کی دلیل ہے وہ آدمی اس کے بعد ہمیشہ ہمیشہ کیلئے اس عمل سے تائب ہو گیا۔ واہ سبحان اللہ کتنے صاحب کرامت اور خدا رسیدہ تھے۔ (الفیوض المحمد یہ ص۲۴۴ تا ۲۴۵)

**صحبت ولی کی تاثیر:۔** میاں نظام الدین خان بن لال خاں بن روہیلہ۔ میاں صاحب موضع روہیلہ میتلہ میں ۱۸۷۰ء بمطابق ۱۲۸۲ھ میں تولد ہوئے۔

سکون موضع' دہلیہ میتلہ مشہور قصبہ حجرہ شاہ مقیم سے جانب مشرق سات میل کے فاصلہ پر واقع ایک گاؤں ہے جو میاں نظام الدین خاں مرحوم کے جد امجد نے آباد کیا تھا میاں صاحب کو ایک دفعہ مولانا محی الدین عبدالرحمٰن لکھوی رحمہ اللہ کی صحبت میسر ہوئی تو آپ کی کایا پلٹ گئی دنیا مافیہا سے نفرت ہو گئی۔ عبادت خداوندی کا ذوق وشوق دل وقلب میں رچ بس گیا اس دن سے لیکر تا زیست اپنے آپ کو اللہ تعالیٰ کے دین کیلئے وقف کر دیا۔ مولانا محی الدین رحمہ اللہ صاحب کشف وکرامت بزرگ تھے۔ (الفیوض المحمد یہ ص۲۷۰)

**نام کتاب:۔ فتاویٰ علمائے اہلحدیث، کتاب الجنائز۔ جلد ۵**
**ترتیب:۔ ابوالحسنات علی محمد سعیدی مہتمم جامعہ سعیدیہ خانیوال ضلع ملتان.. ناشر:۔ مکتبہ سعیدیہ خانیوال (ملتان)**

## صوفیائے کرام کا ذوق فقہ

**امام غزالی رحمہ اللہ کا ذوق فقہ:۔** حضرت امام غزالی رحمہ اللہ نے ''احیاء العلوم'' میں لکھا ہے اگر پوچھا جائے عالم سے وہ مسئلہ جس کو بالتحقیق وہ جانتا ہے ساتھ کھلے حکم قرآن شریف کے یا حدیث شریف کے یا اجماع کے یا قیاس روشن مجتہد کے تو فتوے دے اور اگر پوچھا جائے وہ مسئلہ جس میں اس کو شک ہو تو کہہ دے کہ میں نہیں جانتا۔

**ابن عربی رحمہ اللہ کی تحقیق:۔** شیخ ابن عربی رحمہ اللہ نے ''فتوحات'' میں لکھا ہے کہ اگر تجھ کو مفتی بتلا دے کہ تیرے مسئلہ میں اللہ اور رسول ﷺ کا حکم یہ ہے۔ تو اس کو پکڑ لے اور اگر کہے کہ میرے رائے یہ ہے تو مت پکڑ اور کسی اور مفتی سے پوچھ لے۔ (فتاویٰ علمائے اہلحدیث ج ۵ ص ۲۶)

**جمعہ اور پیر کی موت:۔** فائدہ! جمعہ کے دن اور جمعہ کی رات کی موت بہت اچھی ہے ''جامع ترمذی'' ص ۱۸۰ میں حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کہ جو شخص جمعہ کے دن یا جمعہ کی رات کو مر گیا۔ اللہ تعالیٰ اس کو قبر کے فتنہ سے بچائے گا۔ یہ حدیث اگرچہ ضعیف ہے لیکن اس کی تائید متعدد حدیثوں سے ہوتی ہے الحمدللہ کہ میرے والد مرحوم نے جمعہ ہی کے دن بعد نماز جمعہ اس دار ناپائیدار سے دار البقاء کو رحلت فرمائی ہے اور وہ جمعہ بھی رمضان المبارک کے اخیر عشرہ کا جمعہ تھا غفر اللہ لہ ورضی عنہ دوشنبہ کے دن کی بھی موت اچھی ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بھی دوشنبہ ہی کے دن انتقال فرمایا ہے۔ اسی وجہ سے حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ اپنے مرض الموت میں دوشنبہ کے دن اپنے مرنے کی تمنا ظاہر کی تھی۔ مگر ان کا انتقال منگل کی رات کو ہوا۔ (فتاویٰ علمائے اہلحدیث ج ۵ ص ۳۳)

**مصنف ''کرامات اہلحدیث'':۔** (مولانا عبدالمجید سوہدری) جماعت اہل حدیث کی بڑی قابل قدر وفخر شخصیت تھے، جید عالم

بہترین مقرر اور اعلیٰ درجے کے حکیم وطبیب اور کامیاب مصنف تھے۔عمر بھر جماعت اہلحدیث کی خدمت میں مصروف رہے۔کئی رسائل جاری کئے اور خود ہی ان کے ایڈیٹر رہے اہلحدیث،سوہدرہ اور مسلمان۔ نیز ایک طبی ماہوار رسالہ بھی نکالا کرتے تھے کئی ایک کتابوں کے مصنف تھے ان کی کتاب ''رہبر کامل'' بڑی خوبصورت اور ان کی محبت رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی بہترین آئینہ دار ہے۔۹ ے۱۳ھ میں وفات پائی اللهم اغفرله وارحمه۔(فتاویٰ علمائے اہلحدیث ج۵ص۹۷)

**روضہ اطہر کے آداب:۔** آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم افضل البشر اور تمام بنی نوع انسان کے سردار ہیں اور روئے زمین پر کوئی دوسری ایسی قبر نہیں جس کی بابت یقینی طور پر کہا جا سکے کہ یہ نبی کی قبر ہے اور اس کی نسبت صحیح ہو،حتیٰ کہ ابراہیم خلیل اللہ علیہ الصلوٰۃ والسلام کی قبر میں بھی اختلاف موجود ہے۔ بایں ہمہ ائمہ کا اس پر اتفاق ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی قبر کے پاس جا کر صرف یہ کرے کہ آپ پر اور آپ کے دونوں خلفاء پر درود وسلام بھیجے،کیونکہ ''سنن اربعۃ'' میں ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فرماتے ہیں:''جو شخص مجھ پر سلام کہتا ہے اللہ تعالیٰ میری روح کو لوٹا دیتا ہے اور میں اُس کے سلام کا جواب دیتا ہوں'' یہ ایک جید الاسناد حدیث ہے۔

**سماعِ سلام وارسال درود:۔** نیز ابن ابی شیبہ اور دار قطنی کی روایت میں ہے کہ:''جو شخص میری قبر کے پاس آ کر سلام کرتا ہے میں اس کو سنتا ہوں اور جو کوئی مجھ پر درود بھیجتا ہے وہ مجھ کو پہنچا دیا جاتا ہے''۔

اس کی اسناد کسی قدر کمزور ہے۔لیکن دوسرے شواہد سے اس کی تقویت ہوتی ہے کیونکہ اہل سنن نے مختلف اسنادوں سے روایت کی ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا:''جمعہ کی رات اور جمعہ کے دن مجھ پر کثرت سے درود بھیجو،کیونکہ تمہارا درود مجھ پر پیش کیا جاتا ہے''۔

صحابہ رضوان اللہ علیہم نے عرض کیا،یارسول اللہ ﷺ! ہمارا درود آپ پر کس طرح پیش کیا جائے گا جب کہ آپ کی ہڈیاں بوسیدہ ہو چکی ہوں گی؟ آپ نے فرمایا:اللہ تعالیٰ نے زمین پر انبیاء علیہم السلام کا گوشت کھانا حرام کر دیا ہوا ہے۔نسائی وغیرہ میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے مروی ہے کہ:''اللہ تعالیٰ نے میری قبر پر کچھ فرشتے مقرر کر رکھے ہیں جو مجھ کو میری امت کا سلام پہنچاتے ہیں۔''(فتاویٰ علمائے حدیث ص۳۰۶)

**اہل مدینہ کا طرز عمل:۔** ابن القاسم کہتے ہیں میں نے اہل مدینہ کو دیکھا کہ جب وہ مدینہ سے نکلتے یا اس میں داخل ہوتے ہیں تو آپ کی قبر مبارک کے پاس حاضر ہو کر سلام کرتے ہیں اور میرا اپنا بھی یہی عمل ہے۔(فتاویٰ علمائے اہلحدیث ج۵ص۳۰۷)

**ایصال ثواب میں مرشد کے ہم مشرب:۔** سوال:میت کے ایصال ثواب اور مغفرت کے لیے''قرآن مجید''اور''بخاری شریف''یا دیگر وظائف مثلاً''حصن حصین''اور دینی کتب کا ختم کرانا درست ہے یا نہیں؟

جواب:اس کے بارے میں علمائے کرام کا اختلاف ہے میرا مسلک وہی ہے جو حضرت مولانا ومرشدنا عبدالرحمٰن صاحب محدث مبارکپوری رحمہ اللہ کا ہے۔آپ کا فتویٰ''فتاویٰ نذیریہ جلد اول ص۴۴۱''پر درج ہے۔بعینہٖ آپ کے فتوے کو ذیل میں نقل کرتے ہیں۔

متاخرین علمائے اہلحدیث سے علامہ محمد بن اسماعیل میر رحمہ اللہ نے''سبل السلام''میں مسلک حنفیہ کو ارجح دلیلاً بتایا ہے یعنی یہ کہا ہے کہ قرأت قرآن اور تمام عبادات بدنیہ کا ثواب میت کو پہنچتا ہے۔از روئے دلیل زیادہ قوی ہے۔اور علامہ شوکانی رحمہ اللہ نے بھی''نیل الاوطار''میں اسی کو حق کہا ہے مگر اولاد کے ساتھ حق کہا ہے۔یعنی یہ کہا ہے کہ اولاد اپنے والدین کے لیے قرأۃ قرآن یا جس عبادت بدنی کا ثواب پہنچانا چاہے تو جائز ہے کیوں کہ اولاد کا تمام عمل خیر مالی ہو خواہ بدنی،اور بدنی میں قرأۃ قرآن ہو یا نماز یا روزہ یا کچھ اور سب والدین کو پہنچتا ہے ان دونوں علامہ کی عبارتوں کو مع ترجمہ یہاں نقل کر دینا مناسب معلوم ہوتا ہے۔''سبل السلام شرح بلوغ المرام''جلد اول ص۲۰۷ میں ہے:

''ان هذه الادعية ونحوهانا فعة للميت بلاخلاف واما غيرها من قرأة القران فالشافعي يقول لايصل ذالك اليه وذهب احمد وجماعة من العلماء الى وصول ذلك اليه۔ وذهب جماعة من اهل السنة والحنفية الى ان للانسان ان يجعل ثواب عمله لغيره صلوٰة كان اوصوما اوحجا او صدقة اوقرأة قرأن اوذكراوای نوع من انواع القرب وهذا هو القول الارجح دليلا وقد اخرج الدارقطني ان رجلا سأل النبي صلى الله عليه وآله وسلم انه كيف يبرابويه بعد موتهما فا جابه بانه يصلي لهما مع صلوٰته ويصوم لهمامع صيامه و اخرج ابوداؤدمن حديث معقل بن يسارؓ عنه صلى الله عليه وسلم اقرأواعلٰی موتاكم سورة يٰسٓن هوشامل للميت بل هوالحقيقة فيه واخرج الشيخان انه صلى الله عليه وسلم كان يضحي عن نفسه بكبشٍ وعن امته بكبش وفيه اشارة الٰی ان الانسان ينفعه عمل غيره و قد بسطنا الكلام في حواشي ضوء النهار بما يتضح منه قوة هذا المذهب انتهٰی''۔

یعنی یہ زیارت قبر کی دعائیں اور مثل ان کے اور دعائیں میت کو نافع ہیں بلا اختلاف میت کے لیے قرآن پڑھنا۔ سو امام شافعی رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ اس کا ثواب میت کو نہیں پہنچتا ہے۔ اور امام احمد رحمہ اللہ اور علماء کی ایک جماعت کا مذہب ہے کہ قرآن پڑھنے کا ثواب ملتا ہے اور علمائے اہلسنّت سے ایک جماعت کا اور حنفیہ کا مذہب ہے کہ انسان کو جائز ہے کہ اپنے عمل کا ثواب غیر کو بخشے، نماز ہو، یا روزہ یا صدقہ یا قرأۃ قرآن یا کوئی ذکر یا کسی قسم کی کوئی اور عبادت اور یہی قول دلیل کی رو سے زیادہ راجح ہے اور ''دار قطنی'' نے روایت کیا ہے کہ ایک مرد نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے پوچھا کہ وہ اپنے والدین کے ساتھ ان کے مرنے کے بعد کیوں کر نیکی واحسان کرے آپ نے فرمایا: اپنی نماز کے ساتھ دونوں کے لیے نماز پڑھے اور اپنے روزہ کے ساتھ ان دونوں کے لیے روزہ رکھے اور ''ابوداوَد'' میں معقل بن یسار رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا! اپنے مردوں پر یٰسین پڑھو۔ اور یہ حکم میت کو بھی شامل ہے بلکہ حقیقتاً میت ہی کے لیے ہے اور ''صحیح بخاری'' اور ''صحیح مسلم'' میں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ایک بھیڑ اپنی طرف سے قربانی کرتے تھے اور ایک اپنی امت کی طرف سے اور اس میں اس بات کی طرف اشارہ ہے کہ آدمی کو غیر کا عمل نفع دیتا ہے اور ہم نے حواشی ضوء النہار میں اس مسئلہ پر مبسوط کلام کیا ہے۔ جس سے واضح ہوتا ہے کہ یہی مذہب قوی ہے۔ (فتاویٰ علمائے اہلحدیث ج ۵ ص ۳۴۶)

**شرح ''المنہاج'' سے ایصال ثواب کی وضاحت:۔** (جلد ۳، ص ۳۳۵ نیل الاوطار میں ہے) جب علامہ شوکانی اور علامہ محمد بن امیر کی تحقیق ایصال ثواب قرأۃ قرآن وعبادت بدنیہ کے متعلق سن چکے تو اب آخر میں علامہ ابن النحوی کی تحقیق بھی سن لینا، خالی از فائدہ نہیں۔ آپ ''شرح المنہاج'' میں فرماتے ہیں:''لايصل عندنا ثواب القرأة على المشهور المختار الوصول اذا سئال الله ايصال ثواب قرأته وينبغي الجزم به لانه دعا فاذا جازالدعاء للميت بماليس الداعي وفلان يجوزبما هوله اولى و يبقى الامر فيه موقوفاً على استجابة الدعاء وهذا المعنى لايختص بالقرأة بل يجزى فى سائرالاعمال والظاهر ان الدعاء متفق عليه ان ينفع الميت والحي القرب والبعيد بوصيته وغيرها على ذالك احاديث كثيرة بل كان افضل ان يدعو لا خيه بظهرالغيب انتهیٰ ذكره فى نيل الافطار بمعنى''

ہمارے نزدیک مشہور قول پر قرأت قرآن کا ثواب میت کو نہیں پہنچتا ہے اور مختار یہ ہے کہ پہنچتا ہے جبکہ اللہ تعالیٰ سے قرأۃ قرآن کے ثواب پہنچنے کا سوال کرے (یعنی قرآن پڑھ کر دعا کرے اور یہ سوال کرے کہ یا اللہ! اس قرأت کا ثواب فلاں میت کو پہنچا دے) اور دعا کے قبول ہونے پر موقوف رہے گا۔ (یعنی اگر دعا اس کی قبول ہوئی تو قرأت کا ثواب میت کو پہنچے گا اور اگر دعا قبول نہ ہوئی تو نہیں پہنچے گا) اور اس طرح پر قرأت کے ثواب پہنچنے کا جزم کرنا لائق ہے۔ اس واسطے کہ یہ دعا ہے پس جب کہ میت کے لیے ایسی چیز کی دعا کرنا جائز ہے جو داعی کے اختیار میں نہیں ہے تو اس کے لیے ایسی چیز کی دعا کرنا بدرجہ اولیٰ جائز ہوگا، جو داعی کے اختیار میں ہے اور یہ بات ظاہر ہے کہ دعا کا نفع میت کو

بالاتفاق پہنچتا ہے اور زندہ کو بھی پہنچتا ہے۔نزدیک ہو خواہ دور ہو۔اس بارے میں بہت سی حدیثیں آئی ہیں بلکہ افضل یہ ہے کہ آدمی اپنے بھائی کے لیے غائبانہ دعا کرے۔واللہ اعلم (ماہنامہ الاسلام دہلی جلد۳ شمارہ۴، ۱۹۵۸ء ۲۰۷ بحوالہ فتاویٰ علمائے اہلحدیث ج۵ ص۳۵۰)

**ایصال ثواب میں قول راجح:۔** اس کے متعلق ائمہ عظام اور علمائے کرام کا اختلاف ہے۔بعض جواز کے قائل ہیں اور بعض عدم جواز کے لیکن حق جواز ہے جو خواہ ایصال ثواب صدقہ وخیرات سے ہو یا دعا اور قرأۃ قرآن سے ہو یا کھانا کھلانے اور پانی پلانے سے ہو مگر یہ سب کچھ بلا تخصیص تاریخ ورسم ورواج کے ہو۔علامہ محمد بن اسماعیل سبل السلام شرح بلوغ المرام ص۲۰۶ جلد ۱ میں فرماتے ہیں:

ان هذه الادعية ونحرها نافعة للميت بلاخلاف واماغيرها من قرأة القرأن له فالشافعي يقول لايصل ذلك اليه وذهب احمد وجماعة من العلماء الىٰ وصول ذلك اليه وذهب جماعة من اهل السنته والحنفية الى ان للانسان ان يجعل ثواب عمله لغيره صلٰوة كان اوصوما اوحجاً و صدقة اوقرأة قرأن اوای نوع من انواع القرب وهذا هوالا رجع دليلا وقد اخرج الدارقطنی (فتاویٰ علمائے اہلحدیث ج۵ ص۳۵۵)

**بلا تخصیص وقت اعمال کا ایصال ثواب:۔** (نیل الامانی سے وضاحت) **سوال:** کیا قرآن مجید کی تلاوت بلا تخصیص وقت ومکان کے میت کو ثواب پہنچتا ہے؟

**جواب:** کسی آیت یا حدیث سے تلاوت قرآن کی ثواب رسانی کا ثبوت نہیں۔نہ زمانہ رسالت میں اس کا ثبوت ملتا ہے۔حنفی علماء اس کو مالی عبادات پر قیاس کر کے جائز کہتے ہیں۔

**شرفیہ:** اس باب میں کچھ روایات یا آثار کتاب ''ثمار التنكيت في ابيات التشبيت'' میں ہیں۔مگر اس وقت وہ کتاب موجود نہیں جو نقل کی جائیں۔ہاں ''نیل الاوطار'' سے بحیثیت مجموعی ملتا ہے کہ جمہور اہل سنّت کے نزدیک تلاوت قرآن کا ثواب بھی میت کو ملتا ہے۔

(نیل الاوطار ص۷۹، ۸۰، ابوسعید شرف الدین دہلوی (رحمہ اللہ) فتاویٰ ثنائیہ ص۵۳۰ بحوالہ فتاویٰ علمائے حدیث ج۵ ص۳۶۱)

**سوال:** گھر یا قبرستان میں قرآن خوانی سے میت کو ایصال ثواب ہو سکتا ہے یا نہیں؟

**جواب:** صورت مرقومہ میں بعض علماء کے نزدیک جائز ہے (فتاویٰ علمائے اہلحدیث ج۵ ص۳۶۲ بحوالہ فتاویٰ ثنائیہ ص۵۳۲ جلد ۱)

**سوال:** کسی شخص کے مرجانے کے بعد چوتھے یا چالیسویں دن یا اس کے علاوہ متعین یا غیر متعین دنوں میں کسی مردے کے نام پر قرآن خوانی کر کے اور غرباء کو کھانا کھلا کر ایصال ثواب کرنا جائز ہے یا ناجائز؟

**جواب:** قرآن مجید پڑھ کر یا صدقہ خیرات کر کے میت کے لیے استغفار کرنا جائز بلکہ احسن طریقہ ہے، رسمی طور پر دن مقرر نہ کرنا چاہیے۔(فتاویٰ علمائے اہلحدیث ج۵ ص۳۶۳)

**تشریح:** مردے کے واسطے ختم قرآن پڑھ کر بخشا جائز ہے یا نہیں؟

**الجواب:** اس بارے میں علماء کا اختلاف ہے کہ قرأۃ قرآن کا ثواب مردہ کو پہنچتا ہے یا نہیں۔علمائے احناف کے نزدیک اور امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ کے نزدیک اور بعض اصحاب شافعی کے نزدیک پہنچتا ہے اور اکثر علمائے شافعیہ کے نزدیک نہیں پہنچتا ہے جن کے نزدیک مردے کے واسطے ختم قرآن پڑھ کر بخشا جائز ہے اور جن کے نزدیک نہیں پہنچتا ہے ان کے نزدیک جائز نہیں ہے۔شرح کنز میں ہے۔

''ان للانسان ان يجعل ثواب عمله لغيره صلوٰة كان اوصوماً اوحجا اوصدقة اوقرأة قرآن اوغيرذلك من جميع انوا ع البر ويصل ذلك الى الميت وينفعه عند اهل السنّة امام نووی شرح مقدمہ مسلم میں لکھتے ہیں: واما قرأة القرآن فالمشهورمن مذهب الشافعي ان لايصل ثوابها الى الميت وقال بعض اصحابه يصل الى الميت و ثواب جميع العبادات من الصلوت والصوم والقرأة وغيرذلك اوراذکار میں لکھتے ہیں: وذهب احمد بن حنبل وجماعة من العلماء وجماعة من اصحاب الشافعي الى انه يصل والله اعلم''۔(فتاویٰ علمائے اهلحديث ج۵)

**ایصال ثواب میں علمائے اہلحدیث کا راجح قول:۔** متاخرین علمائے اہلحدیث سے علامہ محمد بن اسمٰعیل امیر رحمہ اللہ ''سبل السلام'' میں مسلک حنفیہ کو ارجح دلیلاً بتایا ہے یعنی یہ کہا ہے کہ قرأۃ اور تمام عبادات بدنیہ کا ثواب میت کو پہنچتا ہے از روئے دلیل کے زیادہ قوی ہے اور علامہ شوکانی رحمہ اللہ نے بھی ''نیل الاوطار'' میں اسی کو حق کہا ہے۔ مگر اولاد کے ساتھ خاص کیا ہے۔ یعنی یہ کہا ہے کہ اولاد اپنے والدین کے لیے قرأۃ قرآن یا جس عبادت بدنی کا ثواب پہنچانا چاہے تو جائز ہے کیوں کہ اولاد کے تمام عمل خیر مالی ہو یا بدنی اور بدنی میں قرأت قرآن ہو یا نماز یا روزہ یا کچھ اور سب والدین کو پہنچتا ہے ان دونوں علامہ کی عبارتوں کو معہ ترجمہ یہاں نقل کر دینا مناسب معلوم ہوتا ہے۔ ''سبل السلام شرح بلوغ المرام'' جلد اول ص ۲۰۶ میں ہے:

''ان هذا الادعية ونحوها نافعة للميت بلاخلاف واما غيرها من قرأة القران له فالشافعي يقول لايصل ذالك اليه وذهب احمد وجماعة من العلماء الى وصول ذالك اليه۔ وذهب جماعة من اهل السنة والحنفية الى ان للانسان ان يجعل ثواب عمله لغيره صلوٰة كان اوصوما اوحجا او صدقة اوقرأة قرأن اوذكرا واى نوع من انواع القرب وهذا هو القول الارجح دليلا وقد اخرج الدارقطني ان رجلا سئال النبى صلى الله عليه وآله وسلم انه كيف يبرا بويه بعد موتهما فا جابه بانه يصلى لهما مع صلوٰته ويصوم لهمامع صيامه و اخرج ابوداؤدمن حديث معقل بن يسار عنه صلى الله عليه وسلم اقرأ واعلىٰ موتاكم سورة يٰسن هوشامل للميت بل هوالحقيقة فيه واخرج الشيخان انه صلى الله عليه وسلم كان يضحى عن نفسه بكبش وعن امته بكبش وفيه اشارة الىٰ ان الانسان ينفعه عمل غيره و قد بسطنا الكلام فى حواشى ضوء النهار بما يتضح منه قوة هذا المذهب انتهى''۔

یعنی یہ زیارت قبر کی دعائیں اور مثل ان کے اور دعائیں میت کو نافع ہیں بلا اختلاف اور میت کے لیے قرآن پڑھنا سو امام شافعی رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ اس کا ثواب میت کو نہیں پہنچتا ہے اور امام احمد اور علماء کی ایک جماعت کا یہ مذہب ہے کہ قرآن پڑھنے کا یہ ثواب میت کو پہنچتا ہے اور علمائے اہلسنّت سے ایک جماعت کا اور حنفیہ کا یہ مذہب ہے کہ انسان کو جائز ہے کہ اپنے عمل کا ثواب غیر کو بخشے نماز ہو یا روزہ یا صدقہ یا قرأۃ یا کوئی ذکر یا کسی قسم کی کوئی عبادت اور یہی قول دلیل کی رو سے زیادہ راجح ہے اور دارقطنی نے روایت کیا ہے کہ ایک مرد نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے پوچھا کہ وہ اپنے والدین کے ساتھ ان کے مرنے کے بعد کیوں کر نیکی واحسان کرے۔ آپ نے فرمایا اپنی نماز کے ساتھ ان دونوں کے لیے نماز پڑھے اور اپنے روزے کے ساتھ ان دونوں کے لیے روزہ رکھے اور ابوداؤد میں معقل بن یسار رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ اپنے مردوں پر سورۃ یٰس پڑھو اور یہ حکم میت کو بھی شامل ہے فی الحقیقت میت ہی کے لیے ہے اور صحیح بخاری اور صحیح مسلم میں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ایک بھیڑ اپنی امت کی طرف سے قربانی کرتے تھے اور ایک اپنی امت کی طرف سے اور اس میں اس بات کی طرف اشارہ ہے کہ آدمی کو غیر کا عمل نفع دیتا ہے اور ہم نے حواشی ضوء النہار میں اس مسئلہ پر مبسوط کلام کیا ہے جس سے واضح ہوتا ہے کہ یہی مذہب قوی ہے۔ نیل الاوطار میں ہے (صفحہ نمبر ۳۳۵ جلد ۳)

''والحق انه يخصص عموم الاية بالصدقة من الولد كما فى احاديث الباب و بالحج من الولد كما فى خبرالخثعمية ومن غيرالولد ايضاً كما فى حديث المحرم عن اخيه شبرمة ولم يستفصل صلى الله عليه وسلم هل اوصىٰ شبرمة ام لا وبالعتق من الولد كما وقع فى البخارى فى حديث سعدخلافاًللمالكية على المشهور عندهم وبالصلوٰة من الولد ايضاً لما روى الدارقطنى ان رجلا قال يا رسول الله انه كان لى ابوان ابرهما فى حال حياتهما فكيف لى برهما بعد موتهما فقال صلى الله عليه وسلم ان من البربعد البران تصلى لهما مع صلاتك وان تصوم لهما مع صيامك وبا لصيام من الولد لهذا الحديث ولحديث ابن عباس عندالبخارى ومسلم ان امرأة قالت يا رسول الله ان امى ماتت وعليها صوم نذرفقال ارأيت لوكان دين على امك فقضيتيه أكان يودى ذلك عنها قالت نعم قال فصومى عن امك واخرج مسلم وابوداؤد والترمذى من حديث بريدة ان امرأة قالت انه كان على امى صوم شهرا فاصوم عنها قال صومى عنها ومن غيرالولد ايضاً لحديث من

مات وعليه صيام، صام عنه وليه متفق عليه و بقرأة يٰس من الولد وغيره لحديث اقرو اعلیٰ موتاكم يٰس ومن الولد لحديث او ولد صالح يدعوله ومن غيره لحديث استغفروا لاخيكم وسئلوا له التثبيت ولقوله تعالىٰ والذين جاؤامن بعدهم يقولون ربنا اغفرلنا ولاخواننا الذين سبقونا بالايمان ولما ثبت من الدعاء للميت عندالزيارة الخ و بجميع مايفعله الولد لوالديه من اعمال البر لحديث ولد الانسان من سعيه الخ (نيل الاوطار طبع جديدمصری جلد۴ص۸۰(از دهلوی)

حاصل وخلاصہ ترجمہ اس عبارت کا بقدر ضرورت یہ ہے کہ حق یہ ہے کہ آیۃ ''ان لیس للانسان الاما سعی'' اپنے عموم پر نہیں ہے اور اس کے عموم سے اولاد کا صدقہ خارج ہے۔یعنی اولاد اپنے مرے ہوئے والدین کے لیے جو صدقہ کرے اس کا ثواب والدین کو پہنچتا ہے اولاد اور غیر اولاد کا حج بھی خارج ہے۔اس واسطے کہ خثعمیہ کی حدیث سے ثابت ہوتا ہے کہ اولاد جو اپنے والدین کیلئے حج کرے اس کا ثواب والدین کو پہنچتا ہے اور اولاد جو اپنے والدین کے لیے غلام آزاد کرے تو اس کا ثواب بھی والدین کو پہنچتا ہے جیسا کہ بخاری میں سعد رضی اللہ عنہ کی حدیث سے ثابت ہے اور اولاد جو اپنے والدین کے لیے نماز پڑھے یا روزہ رکھے سو اس کا ثواب بھی والدین کو پہنچتا ہے اس واسطے کہ دار قطنی میں ہے کہ ایک مرد نے کہا کہ یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میرے ماں باپ تھے میں ان کی زندگی میں ان کے ساتھ نیکی اور احسان کرتا تھا پس ان کے مرنے کے بعد ان کے ساتھ کیوں کر نیکی کروں آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ مرنے کے بعد نیکی یہ ہے کہ اپنی نماز کے ساتھ اپنے والدین کے لیے نماز پڑھ اور اپنے روزہ کے ساتھ اپنے والدین کے لیے بھی روزہ رکھ اور صحیحین میں ابن عباس رضی اللہ عنہ کی حدیث میں ہے کہ ایک عورت نے کہا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میری ماں مرگئی اور اس کے ذمہ نذر کے روزے تھے آپ نے فرمایا اگر تیری ماں کے ذمہ قرض ہوتا اور اس کی طرف سے تو ادا کرتی تو ادا ہو جاتا یا نہیں اس نے کہا ہاں ادا ہو جاتا۔آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا روزہ رکھ اپنی ماں کی طرف سے اور صحیح مسلم وغیرہ میں ہے کہ ایک عورت نے کہا کہ میری ماں کے ذمہ ایک ماہ کے روزے ہیں تو کیا میں اس کی طرف سے روزہ رکھوں آپ نے فرمایا اپنی ماں کی طرف سے روزہ رکھ اور غیر اولاد کے روزہ کا بھی ثواب میت کو ملتا ہے اس واسطے کہ حدیث متفق علیہ میں آیا ہے کہ جو شخص مرجائے اور اس کے ذمے روزے ہوں تو اس کی طرف سے اس کا ولی روزے رکھے اور سورہ یٰس کا ثواب بھی میت کو ملتا ہے اولاد کی طرف سے اور غیر اولاد کی طرف سے بھی اس واسطے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ہے کہ اپنے مردوں پر سورۃ یٰس پڑھو اور دعا کا نفع بھی میت کو پہنچتا ہے اولاد دعا کرے یا کوئی اور اور جو کار خیر اولاد اپنے والدین کے لیے کرے سب کا ثواب والدین کو پہنچتا ہے۔اس واسطے کہ حدیث میں آیا ہے کہ انسان کی اولاد اس کی سعی سے ہے۔جب علامہ شوکانی اور محمد بن اسماعیل امیر کی تحقیق ایصال ثواب قرأۃ قرآن وعبادات بدنیہ کے متعلق سن چکے تو اب آخر میں علامہ ابن النحوی کی تحقیق بھی سن لینا خالی از فائدہ نہیں۔آپ ''شرح المنہاج'' میں فرماتے ہیں۔

لايصل عندنا ثواب القرأة على المشهور، والمختار الوصول اذا سئال الله ايصال ثواب قرأة القران على المشهور و ينبغي الجزم به لانه دعاء فاذاجاز الدعاء للميت بماليس للداعي فلان يجوزبما هوله اولیٰ ويبقى الامرفيه موقوفاً على استجابة الدعا وهذاالمعنى لايختص بالقرأة بل يجرى فى سائرالاعمال والظاهران الدعاء متفق عليه انه ينفع الميت والحي القريب والبعيد بوصيته وغيرها وعلى ذلك احاديث كثيرة بل كان افضل ان يدعو لاخيه بظهر الغيب انتهىٰ ذكره فى نيل الاوطار : یعنی ہمارے نزدیک مشہور قول پر قرأۃ قرآن کا ثواب میت کو نہیں پہنچتا اور مختار یہ ہے کہ پہنچتا ہے جب کہ اللہ تعالیٰ سے قرأۃ قرآن کے ثواب پہنچنے کا سوال کرے (یعنی قرآن پڑھ کر دعا کرے اور یہ سوال کرے کہ یا اللہ اس قرأۃ کا ثواب فلاں میت کو پہنچا دے) اور دعا کے قبول ہونے پر امر موقوف رہے گا (یعنی اگر دعا اس کی قبول ہوئی تو قرأۃ کا ثواب میت کو پہنچے گا اور اگر دعا قبول نہ ہوئی تو نہیں پہنچے گا) اور اس طرح پر قرأۃ کے ثواب پہنچنے کا جزم کرنا لائق ہے۔اس واسطے کہ یہ دعا ہے پس جب کہ میت کے لیے ایسی چیز کی دعا کرنا جائز ہے جو داعی کے اختیار میں نہیں ہے تو اس کے لیے ایسی چیز کی دعا کرنا بدرجہ اولیٰ جائز ہوگا۔جو آدمی کے اختیار میں ہے اور یہ بات ظاہر ہے کہ دعا کا نفع میت کو بالاتفاق پہنچتا ہے اور زندہ کو بھی پہنچتا ہے۔نزدیک ہو خواہ دور ہو اور اس بارے میں بہت سی حدیثیں آئی ہیں

# فتاوی برکاتیہ

شیخ الکل فی الکل حضرت علامہ

## ابو البرکات احمد صاحب

شیخ الحدیث جامعہ اسلامیہ گوجرانوالہ

تالیف، ناشر

محمد یحیی طاہر کاموں کے

جامعۃ اسلامیہ

محلہ گلشن آباد حافظ آباد روڈ گوجرانوالہ

الف



| | |
|---|---|
| نام کتاب | فتاوی برکاتیہ |
| از شیخ الکل فی الکل | علامہ ابوالبرکات احمد |
| مؤلف و ناشر | محمد یحیی طاہر فاضل عربی اردو |
| کاتب | عبدالمنان اسحاق |
| تعداد | ۱۵۰۰ |
| تاریخ اشاعت | ستمبر ۱۹۸۸ء / جنوری ۱۹۸۹ء |
| کل صفحات | ۳۶۸ |
| قیمت | ۴۰ روپے |

اطلاع ضروری

کوئی صاحب بھی مفتی صاحب کی اجازت کے بغیر ایک فتوی بھی شائع نہیں کرسکتا۔



(مؤلف)

# تعویذ اور دم

کتاب و سنت کی روشنی میں

مصنفہ

محمد قاسم خواجہ

ادارہ احیاء السنۃ۔ گھرجاکھ۔ گوجرانوالہ



نام کتاب:۔ تعویذ اور دم قرآن وسنت کی روشنی میں

مصنف ________ خواجہ محمد قاسم

مطبع ________ ادارہ احیاء السنۃ

گوجرانوالہ (پاکستان)

بلکہ افضل یہ ہے کہ آدمی اپنے بھائی کے لیے غائبانہ دعا کرے۔ واللہ اعلم بالصواب (کتبہ محمد عبدالرحمن المبارك پوری عفا اللہ عنه (فتاویٰ نذیریہ ص۲۴۱ جلد ۱)

قرأۃ قرآن سے ایصال ثواب کے متعلق بعد تحقیق یہی فتویٰ ہے کہ اگر کوئی شخص قرآن مجید کی تلاوت کر کے ثواب میت کو بخشے تو اس کا ثواب میت کو پہنچتا ہے۔ بشرطیکہ پڑھنے والا خود بغرض ثواب بغیر کسی رسم ورواج کی پابندی کے پڑھے۔ از مولانا ثناء اللہ امرتسری 9 جولائی ۱۹۳۷ء الراقم علی محمد سعیدی۔ (فتاویٰ علمائے اہلحدیث ج۵ ص۳۶۳ تا ۳۶۷)

**فتاویٰ ثنائیہ میں جواز کا فتویٰ:۔** سوال: قرآن خوانی مردہ کی طرف سے بخشوانا جائز ہے۔ اس میں علماء کا اختلاف کیوں ہے؟

جواب: بعض افعال کا ثبوت آنحضرت ﷺ کے زمانہ میں ملتا ہے جیسے میت کی طرف سے کنواں لگوانا یا روزہ رکھنا ائمہ سلف میں سے بعض تو ان ہی افعال تک محدود رکھتے ہیں جن کا ثبوت اور بعض دیگر افعال کو بھی ان پر قیاس کر کے جائز بتاتے ہیں۔ قرأت قرآن انہی قیاس مسائل میں سے ہے۔ امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ اور امام مالک رحمہ اللہ کے نزدیک قرأۃ قرآن کا ثواب بھی مثل دیگر افعال ثابتہ کے پہنچتا ہے۔

دوسرے علماء ان سے منکر ہیں یہی وجہ اختلاف ہے۔ خاکسار کے نزدیک بھی جائز ہے۔

(فتاوی ثنائیہ جلد اول ص۵۴۵ بحوالہ فتاویٰ علمائے اہلحدیث ج۵ ص ۳۶۸)

سوال: ایصال ثواب بذریعہ غذا مردہ کو ملتا ہے یا نہیں؟

جواب: بغیر تخصیص وقت، دن، تاریخ اور مہینہ کے میت کو ثواب پہنچانے کی غرض سے میت کی طرف سے تسبیح، درود یا قرآن شریف کی تلاوت کرنا، غرباء و مساکین کو کھانا کھلانا وغیرہ وغیرہ جائز درست ہے۔ (صحیفہ اہل حدیث کراچی جلد ۲ ۴ش ۴ بحوالہ فتاویٰ علمائے اہلحدیث ج۵ ص ۳۷۱)

## نام کتاب:۔ فتاویٰ برکاتیہ..... مصنف:۔ حضرت علامہ ابوالبرکات احمد صاحب شیخ الحدیث جامعہ اسلامیہ گوجرانوالہ
## مئولف وناشر: محمد یحییٰ طاہر (جامعہ اسلامیہ گلشن آباد گوجرانوالہ)

**ابوالبرکات رحمہ اللہ کے مناقب وکمال:۔** استاذی المکرّم والمعظم شیخ التفسیر والحدیث جناب علامہ ابوالبرکات احمد صاحب مدظلہ العالی مہتمم جامعہ اسلامیہ اہلحدیث گلشن آباد گوجرانوالہ مسلک اہلحدیث کے مفتی اور شیخ الکل فی الکل حافظ محمد صاحب محدث گوندلوی مرحوم کے صحیح جانشین ہیں۔ (فتاوٰی برکاتیہ ص۳)

**صاحب فتاویٰ کا تقویٰ:۔** مجھے اچھی طرح یاد ہے کہ جب آپ فریضہ حج کی ادائیگی کیلئے مکہ مکرمہ تشریف لے گئے تو مجھے جامعہ کی خدمت کیلئے حکم دیا پورے تین چار دن نظم ونسق اور لائبریری سے متعلق تربیت وہدایات دیتے رہے۔ آخر میں فرمایا کہ میں لائبریری کی چابی کل دوں گا جب میں حاضر ہوا تو چابی دیتے ہوئے فرمایا بیٹا میرے گھر میں جامعہ کی ایک کتاب رہ گئی تھی جس کی وجہ سے میں نے کل چابی نہیں دی تھی وہ کتاب لے لو زندگی کا کوئی اعتبار نہیں اور فرمایا کہ اب میرے گھر میں جامعہ کی کوئی چیز نہیں ہے۔

سچی بات ہے کہ میری آنکھوں میں آنسو آ گئے کہ اللہ تیرے ایسے نیک بندے موجود ہیں جن کا دل تیرے خوف سے معمور ہے۔ حضرت الاستاد کا مقام تقویٰ اس قدر بلند ہے کہ جب آپ عارضہ قلب میں مبتلا ہوئے اور سول ہسپتال گوجرانوالہ میں زیر علاج تھے میں نے جامعہ کی ذمہ داریوں کو سنبھالا میں اور میرے رفقاء اساتذہ کرام نے آپ کے اسباق کو آپس میں تقسیم کر لیا۔ میں نے بخاری شریف اور دوسرے اساتذہ کرام حضرت مولانا حافظ محمد الیاس صاحب اثری اور حافظ محمد امین صاحب سلفی نے باقی اسباق لے لئے۔ تقریباً چھ مہینے آپ کی علالت میں گزر گئے۔ مجھے ہسپتال سے پیغام ملا کہ میں تنخواہ نہیں لوں گا۔ اساتذہ میں تقسیم کر دیں جب آپ صحت یاب ہونے کے بعد مسند تدریس پر جلوہ افروز ہوئے تو مجھے اور میرے ساتھیوں کو ملا کر اپنی تنخواہ پیش کی کہ یہ روپے لے لو آپ کا حق ہے ہم آبدیدہ ہو گئے اور میں بے اختیار پھوٹ

پھوٹ کر رونے لگا اور کہا کہ ہم آپ کے روحانی بیٹے ہیں ہم آپ کا حق ادا نہیں کر سکتے۔ آپ نے ہماری تعلیم و تربیت فرمائی ہے......اسی طرح کا خط آپ نے سعودی عرب سے فریضہ حج کے موقع پر لکھا کہ میری تنخواہ اساتذہ میں تقسیم کر دی جائے۔ ہم آپ کے ایثار و قربانی کے جذبے سے بڑے متاثر ہوئے اسی طرح کی للّٰہیت و تقویٰ کم لوگوں میں پایا جاتا ہے۔

یہ رتبہ بلند ملا جس کو مل گیا — ہر مدعی کے واسطے دار و رسن کہاں (فتاوٰی برکاتیہ)

**آسیب شدہ بچی پر دم کرنا:۔** مفتی صاحب کی خودداری کا یہ عالم ہے کہ ان کے اجناب کا بیان ہے کہ جونہی مدرسہ میں تدریس شروع کی جس گھر سے کھانا آتا تھا ان کو پیغام بھیج دیا کہ اب میری تنخواہ مقرر ہو گئی ہے اس لئے آج سے روٹی بند ہے خود پکاؤں گا یا بازار سے کھاؤں گا اور فوراً مسجد کی رہائش ترک کر دی اور اسی پر ہی بس نہیں بلکہ مسجد کے لئے ماہانہ چندہ مقرر کر دیا۔

میاں محمد ادریس ایڈوکیٹ ہمارے ایک بزرگ ہیں انہوں نے مجھے ایک واقعہ سنایا کہ میری بچی کو کوئی تکلیف ہو گئی، بسیار علاج کے باوجود بھی شفا نہ ہوئی۔ تو میں نے حضرت مفتی صاحب سے گزارش کی کہ مجھے اپنی اس بیٹی پر کوئی آسیبی اثر معلوم ہوتا ہے اس لئے آپ کچھ پڑھ کر پھونک دیں، مفتی صاحب نے فرمایا کہ میں جھاڑ پھونک کا کام نہیں کرتا۔ میں نے بہت ہی اصرار و تکرار کیا تو آپ نے کچھ پڑھ کر بچی کو دم کر دیا جس پر اللہ نے میری بچی کو صحت یاب فرما دیا وہ امریکہ میں مقیم تھی۔ وہاں سے اس نے تحفتہً پارکر کا ایک قلم بھیجا کہ یہ حضرت مفتی صاحب کی خدمت میں پیش کریں۔

چنانچہ میں وہ قلم لئے دوپہر کے وقت حضرت مفتی صاحب کے دولت کدے پر حاضر ہوا، پہلے تو حق ضیافت ادا کیا پھر پوچھا کہ آیئے جناب! حسب پروگرام میں نے وہ قلم پیش کیا تو فوراً جیب سے قلم نکال کر فرمایا کہ میرے پاس قلم ہے میں نے عرض کیا کہ تحفہ قبول کرنا کیسا ہے؟ فرمانے لگے جائز ہے میں نے کہا پھر آپ قبول کیوں نہ فرما رہے کہنے لگے مجھے ضرورت نہیں ہے میں نے کہا چلو کوئی بچہ لے لے گا فرمانے لگے ہر بچے کے پاس قلم ہے جب میری ہر تدبیر نا کام رہی تو میں قلم پھینک کر وہاں سے واپس آ گیا۔ (فتاوٰی برکاتیہ ص۹)

**سر پر کپڑا اور پگڑی کا استعمال فرمانا:۔** سر پر کپڑا رکھنا زینت ہے کیونکہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم جمعہ اور عید کے دن پگڑی باندھتے تھے۔ (فتاوٰی برکاتیہ ص۳۴)

**ولی، ابدال، اوتاد:۔** اسلام میں عورت کا مقام بہت اعلیٰ وارفع ہے کیونکہ عورتوں کو اللہ نے یہ اعزاز بخشا ہے کہ وہ بڑے بڑے انسان مثلاً نبی، ولی، ابدال، اوتاد اور رسولوں کو جنم دیں اور بڑے بڑے بادشاہ، کمانڈر انچیف وغیرہ کو جن کر ان کو اعلیٰ تعلیم و تربیت سکھائیں اور جوان بنا کر میدان میں بھیجیں۔ (فتاوٰی برکاتیہ ص۶۱)

**سچا خواب رہنمائی کا ذریعہ:۔** مجھے ایک واقعہ یاد آیا کہ شیخ القرآن والحدیث حضرت علامہ حافظ محمد صاحب گوندلوی رحمہ اللہ جامعہ سلفیہ فیصل آباد میں شیخ الجامعہ کے عہدے پر تفسیر و حدیث کی تدریس میں مصروف تھے کہ ایک مرتبہ وہ بے وقت گھر آ گئے۔ راقم الحروف نے عرض کیا کہ آپ قبل از وقت تشریف لائے ہیں کیا وجہ ہے، فرمایا رات کو سوتے میں خواب آیا کہ چاند نیچے آ گیا ہے میں نے سمجھا کہ والدہ بیمار ہے گھر آنے پر معلوم ہوا کہ واقعی وہ بیمار ہیں اور اسی بیماری میں وہ وفات بھی پا گئی تھی۔ (فتاوٰی برکاتیہ ص۶۲)

**جادوئی اثرات میں سات چشموں کا پانی:۔** سوال: زید بیمار ہے عمر کہتا ہے کہ اس پر جادو کیا گیا ہے اس لئے سات چشموں یا نلکوں کا پانی پڑھ کر پلایا جائے اور اس سے نہلایا جائے سات درختوں کے پتوں کو پڑھ کر کھلایا جائے تو زید تندرست ہو جائے گا۔ کیا ایسا فعل کتاب وسنت کی روشنی میں جائز ہے؟ وضاحت فرمائیں۔ (سائل: محمد رشید سیالکوٹ)

جواب: مختلف پانی کی مختلف تاثیر وخصوصیت ہو سکتی ہے۔ لہٰذا اگر تجربہ سے ثابت ہو جائے کہ سات نلکوں یا چشموں کے پانی سے فلاں بیماری درست ہو جاتی ہے تو اس پر عمل کرنے میں کوئی حرج نہیں ہے۔ درختوں کے پتوں کی کیفیت بھی یہی ہے۔

آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے بھی ثابت ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے سات مشکوں کے پانی سے بیماری کی حالت میں نہایا تھا۔ لہٰذا یہ فعل

قرآن وحدیث کےخلاف نہیں ہے، بلکہ یہ ایک طبعی تجربہ ہےجس کا دین کے ساتھ کوئی تعلق نہیں ہے۔(فتاوٰی برکاتیہ ص ۱۶۸)

**مجدد کا ثبوت:۔** ہر صدی میں مجدد آتا ہےاس کے متعلق بہت سی روایتیں موجود ہیں،ان میں اکثر ضعیف بھی ہیں، بہر حال مجدد کے آنے کا کچھ ثبوت ملتا ہے۔

مجدد کیلئے اپنی حیثیت کا اعلان کرنے کی ضرورت نہیں اور نشان دہی کی بھی کوئی ضرورت نہیں۔ بیک وقت ایک مجدد بھی ہوسکتا ہے اور زیادہ بھی ہوسکتے ہیں۔(فتاوٰی برکاتیہ ص ۲۱۲)

**یک مشت ڈاڑھی:۔** بعض ایسی روایتیں موجود ہیں جن سے معلوم ہوتا ہے کہ ایک قبضہ سے زائد کو لینے کی رخصت ہے اور بعض صحابہ رضی اللہ عنہم کا عمل بھی اس کی تائید کرتا ہے۔مثلاً بخاری میں ہے کہ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ ایک قبضہ سے زائد کو کاٹتے تھے۔حالانکہ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ سب سے زیادہ متبع السنتہ تھے۔یہ نہیں ہوسکتا کہ آنحضرت ﷺ سے رخصت ملے بغیر اس طرح عمل کریں۔نیز سنن ابوداؤد میں حضرت جابر رضی اللہ عنہ کا قول اس طرح موجود ہے کہ ”كنا نعفى السبال الافى حج وعمرة “یعنی ہم داڑھی بڑھاتے تھے۔ مگر حج وعمرہ میں یعنی حج وعمرہ سے حلال ہوتے وقت داڑھی کٹواتے تھے اور قبضہ سے لیتے تھے اوپر کاٹنا مراد ہے۔اگر قبضہ کے اوپر بھی کاٹنا مراد نہ ہوتا تو پھر حج کے موقع پر کس طرح حلال ہوسکتا ہے۔

معلوم ہوا کہ قبضہ کے اوپر سے کاٹنے کی رخصت تھی۔اس لئے ابن عمر رضی اللہ عنہ اور جابر رضی اللہ عنہ کے علاوہ اور صحابہ بھی اس طرح کرتے تھے۔جیسا کہ ”كنا “کا لفظ دلالت کررہا۔بعض لوگ اس حدیث میں ”سبال“ کا معنی لب کرتے ہیں۔امام ابوداؤد کو بھی اس سلسلے میں غلطی (اجتہادی) ہوئی۔ کیونکہ انہوں نے اس حدیث کو شارب کے باب میں بیان کیا ہے۔حقیقت یہ ہے کہ اس حدیث میں سبال کا معنی بھی داڑھی ہونا چاہیے ورنہ معنی غلط ہوگا۔معنی یہ ہوگا کہ ہم ہمیشہ لبیں بڑھاتے تھے۔مگر حج وعمرہ میں!اگر سبال سے مراد داڑھی ہوتو پھر کوئی خرابی نہیں ہے۔معنی یہ ہوگا کہ ہم ہمیشہ داڑھی بڑھاتے تھےمگر حج وعمرہ میں!یعنی حج وعمرہ میں ایک قبضہ سے زائد کو کٹواتے تھے کیونکہ اس کی رخصت دی گئی ہے۔

قصہ مختصر حدیث کی رو سے داڑھی پوری رکھنی چاہیے اگر ایک قبضہ (مٹھی) سے زائد ہوتو اسے کاٹنے کی رخصت ہے۔(فتاوٰی برکاتیہ ص ۲۶۴)

**تعویذ کی شرعی حیثیت:۔** سوال: جناب مفتی صاحب کیا فرماتے ہیں مفتیان اسلام اس مسئلہ کے بارے کہ تعویذ کی شرعی حیثیت کیا ہے؟(السائل:عتیق الرحمٰن سلفی راہوالی)

الجواب: شریعت میں تعویذ کی کوئی حیثیت نہیں۔نہ فرض ہیں نہ واجب نہ مستحب جولوگ یہ کرتے ہیں وہ بطور علاج کررہے ہیں اگر تعویذ میں شرکیہ باتیں نہ ہوں بلکہ اللہ کے اسماء وصفات ہوں تو اس میں کوئی حرج نہیں اور اگر شرکیہ الفاظ ہوں تو ان کے ساتھ دم اور تعویذ سب حرام اور شرک ہیں۔(فتاوٰی برکاتیہ ص ۲۷۰)

**جواز تعویذ پر چیلنج:۔** **سوال:** جناب شیخ الحدیث ومفتی صاحب کیا خیال ہے علمائے اسلام کا اس مسئلہ کے بارے میں جو آدمی تعویذ کرتے ہیں اور اس پر اُجرت لیتے ہیں اور لوگ ان کو مشرک کہتے ہیں ابولہب اور ابوجہل اور ان مشرکوں میں کیا فرق ہے اور لوگ کہتے ہیں کہ تعویذ کرنیوالوں کے پیچھے نماز نہیں ہوتی اس کے بارے قرآن وحدیث کی روشنی میں وضاحت فرمائیں۔(السائل:محمد عثمان قاضی کوٹ)

**الجواب:** اس طرح کہنے والے لوگ بیوقوف ہیں جن کو نہ قرآن کا علم ہے نہ حدیث کا قرآن کی آیت ”لا الٰه الا هو الحى القيوم“ ایک پڑھتا ہے بیمار کے اُوپر پھونکتا ہے یا ان پڑھ مریض پر لکھ کر باندھتا ہے یہ شرک کیسا؟ یہ تو عین توحید ہے اس میں قطعاً شرک نہیں ہے۔ایک شخص ”اعوذ بكلمات الله التامات من شر ما خلق“ پڑھ کر پھونکتا ہے یا لکھ کر باندھتا ہے۔یہ شرک کیسا؟ کتب احادیث میں چند احادیث ہیں ان سے بے وقوفوں کو شبہہ پڑتا ہے۔سنن میں ایک حدیث ہے اس پر محدثین کی طرف سے تنقید بھی ہے کہ اس میں ایک راوی مجہول ہے۔الفاظ اس طرح ہیں ”الرقىٰ والتمائم والتولة شرك“ یعنی دم منکے اور عشق پیدا کرنیوالے جادو شرک ہیں۔

اس حدیث میں سب سے پہلے دم کو شرک کہا ہے اب اہم بات یہ ہے کہ صحاح الستہ کی تمام کتابوں میں اوران کے علاوہ کتب احادیث میں صحیح اور مختلف سندوں کے ساتھ جو کہ تواتر کو پہنچتی ہیں۔ احادیث موجود ہیں کہ نبی ﷺ نے دم کیا ہے اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے موت کی بیماری میں دم کیا ہے جیسا کہ ''صحیح بخاری'' و''مسلم'' وغیرہ میں موجود ہے اس کی تائید میں حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ اوران کی اہلیہ کا واقعہ موجود ہے۔''سنن'' میں ہے عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے اپنی زوجہ کے گلے میں دھاگہ دیکھا انہوں نے کاٹ کر پھینک دیا اور فرمایا ابن مسعود کا خاندان شرک سے پاک ہے زوجہ نے اعتراض کیا کہ میں ایک یہودی کے پاس آتی جاتی تھی اس کے دم کردہ دھاگہ کہ باندھنے پر میری آنکھ کی تکلیف دور ہو جاتی تھی۔ جب نہیں باندھتی تھی آنکھ دکھتی تھی میل اترنے لگتی تھی۔ عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ جب وہ دم کرتا تو شیطان چلا جاتا جب دم نہیں کرتا تھا شیطان انگلی مارتا تھا۔ یہ فائدہ اور بیماری شیطانی کرشمہ ہے معلوم ہوا کہ عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے یہودی کے دم کو شرک اور شیطانی عمل کہا ہے اوپر درج کردہ حدیث میں الرقیٰ یہ رقیہ کی جمع ہے دم کو کہتے ہیں۔ اس سے مراد بالاتفاق شرکیہ دم ہے۔ جو یقیناً شرک ہے خود عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے زوجہ کو ساتھ ہی توحید والا دم سکھایا تھا جیسا کہ ''سنن'' میں موجود ہے معلوم ہوا کہ جس حدیث میں دم کو شرک کہا ہے وہ شرکیہ دم ہے جو مشرک کرتے تھے۔ ہمارے نااہل مولوی یا مسٹر نے اسے توحید والے دم پر محمول کیا جو جہالت ہے۔ حالانکہ توحید والے دم متواتر احادیث سے ثابت ہیں۔ اُوپر درج کردہ حدیث میں دوسرا لفظ تمائمہ یہ تمیمہ کی جمع ہے۔ مشہور محدث اور مورخ اور عربی لغت کے ماہر امام ابن اثیر رحمہ اللہ اور دیگر شراح احادیث نے تمیمہ کا معنی منکا کیا ہے مراد وہ ہے جو کہ یہاں مست قسم کے لوگ گلے میں باندھتے ہیں۔ کفار لوگ یہ منکے نظر سے بچنے کیلئے بچوں کے گلے میں باندھتے تھے۔ یا مشرک لوگ شرکیہ الفاظ یا بے معنی الفاظ لکھ کر گلے میں باندھتے تھے۔ جیسا کہ امام ابن الاثیر نے یا دیگر احادیث کی شرح لکھنے والوں نے بالاتفاق وضاحت کی ہے۔

تیسرالفظ تـــــوَلة ہے اس کواوپر درج کردہ حدیث میں شرک کہا ہے اس سے مراد ائمہ لغت نے یہی لیا ہے کہ یہ جادو ہے جس کے ذریعہ مرداورعورت کے درمیان عشق ومحبت پیدا کرنا ہے اوپر والی حدیث میں ذکر کردہ تین باتوں کا شرک ہونے میں کوئی شک نہیں ہے۔ لیکن ''اللہ لا الہ الاھو الحی القیوم'' پڑھ کر پھونکنا یا لکھ کر باندھنا کوئی شخص یا مسٹر یا مولوی اسے شرک ثابت نہیں کر سکتے۔ اگر ایسی کوئی حدیث میں ہو تو پیش کرو۔ لیکن قیامت تک پیش نہیں کر سکتے۔ اِدھر اُدھر کی باتیں کرنے سے مسئلہ ثابت نہیں کر سکتے۔ شرکیہ کو شرک کہنے سے یا تمام شرکیہ کو شرک کہنے سے توحیدی تعویذات کو شرک ثابت نہیں کر سکتے۔ دراصل قرآن کو اللہ تعالیٰ نے اس لئے نازل کیا ہے کہ اس کو پڑھیں پڑھائیں اور اس پر عمل کریں اور عمل کرائیں۔ یہ دراصل نزول کا اصل نصب العین ہے اور اگر اصل نصب العین کو کام میں لانے کے بعد کسی کو یہ تجربہ ہوا ہو کہ اس کے پڑھ کر پھونکنے سے بیماری کو شفا ملتی ہے اور وہ عالم باعمل اس طرح توحید والا تعویذ پڑھ کر پھونکتا ہے تو اس میں شرک کیسا؟ قرآن نے اس کی حقیقت اس طرح بیان کی ہے'' وننزل من القرآن ماھو شفاء و رحمة للمؤمنین'' یعنی قرآن لوگوں کیلئے شفاء ہے شفاء کی دو قسمیں ہیں (۱) روحانی شفاء (۲) جسمانی شفاء

اب ایک عالم باعمل جسمانی بیماری کیلئے پڑھ کر پھونکتا ہے تو یہ قرآن کے منشاء کے عین مطابق ہے۔ اس نے قرآن کے خلاف نہیں کیا۔ اصل میں اس عمل کا تعلق طب سے ہے دراصل یہ قرآن کا اصل مقصد نہیں اور نہ اس کا تعلق دین سے ہے جس طرح ڈاکٹر حضرات جڑی بوٹیوں کے ذریعے تجربہ کی بنا پر علاج کرتے ہیں فیس بھی وصول کرتے ہیں۔ معاوضہ بھی لیتے ہیں اس کا دین سے تعلق نہیں۔ صرف جواز کی صورت ہے جس سے شریعت نے منع نہیں کیا ٹھیک اس طرح بیماریوں میں سے بعض بیماریاں ایسی ہوتی ہیں کہ دنیا کے تمام ڈاکٹر اکٹھے ہوں وہ بیماری دور نہیں ہوتی۔ لیکن قرآن کے عالم باعمل اپنے قرآنی عمل کے ذریعہ دم کرتے ہیں یا لکھ کر توحید کا کلمہ باندھ دیتے ہیں وہ بیماری بالکل دور ہو جاتی ہے اب سوال یہ ہے کہ یہ تفرقہ کیوں ہے کہ ڈاکٹر صاحب کی فیس یا معاوضہ حلال وطیب ہے اور دوسرے صاحب کی

فیس یا معاوضہ ناجائز ہے یہ فرق کہاں ہے یہ دعویٰ صرف حسد کی بنا پر ہے کیونکہ یہ دعویدار مسٹر یا مولوی یہ عمل نہیں کرسکتا کیونکہ یہ اس کے بس کی بات نہیں ورنہ اس کو نہ اللہ نے حرام کیا ہے نہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ہمارا چیلنج ہے کوئی ملاں یا مولوی ثابت کر دے اور لفظ واضح ہو کہ ''اللہ لا الہ الا ھو ''لکھ کر دینا یا پڑھ کر پھونکنا یا اس قسم کے توحید والے الفاظ سے علاج اور اس کا معاوضہ لینا حرام ہے۔ ہمارا دعویٰ ہے اور چیلنج ہے کہ قیامت تک کوئی بھی ثابت نہیں کرسکتا۔ (الراقم: ابوالبرکات احمد) (فتاوٰی برکاتیہ ص ۲۷۰ تا ۲۷۲)

**جوازتعویذ اسلاف اہلحدیث کی نظر میں :۔** سوال: کیا فرماتے ہیں اہل علم اس مسئلہ کے بارے میں اگر تعویذ کرنا جائز ہے تو حدیث میں ''من تعلق تميمةً فقد اشرك''کا کیا مفہوم ہے نیز'' من تعلق شيًا و كل عليه'' کا معنی اور مراد واضح فرمائیں؟

جواب: امام ابن الاثیر مشہور محدث مؤرخ اور لغوی گزرے ہیں۔ انہوں نے احادیث کے مشکل الفاظ کو بیان کرنے کے لئے کتاب تحیانہ لکھی ہے۔ اس میں وہ لکھتے ہیں۔ تمیمہ منکے کو کہتے ہیں جو کہ کفار نظر سے بچنے کیلئے ہار بنا کر لٹکاتے تھے۔ یہ شرک کے سوا اور کیا ہوسکتا ہے۔ شیأ یعنی لفظ شی تمیمہ ہی کی معنی روایت ہے یا پھر اللہ کے اسماء وصفات کے علاوہ شی مراد ہے۔ امام ابن القیم رحمہ اللہ ''زاد المعاد'' میں لکھتے ہیں جو اسماء وصفات پڑھ کر پناہ مانگنا جائز ہے انہیں لکھ کر باندھنا بھی جائز ہے۔

امام عبداللہ بن احمد بن حنبل رحمہ اللہ سے پوچھا گیا کہ آپ کے والد احمد بن حنبل تعویذ کیا کرتے تھے تو انہوں نے کہا: ہاں! ایک روایت میں ہے کہ کسی عورت کو وضع حمل میں مشکل ہوجاتی تو ابن حنبل رحمہ اللہ کرب کی دعا''لا اله الا الله الحليم الكريم '' آخر تک لکھ کر دیتے تھے۔

علامہ ابن تیمیہ رحمہ اللہ تعویذ لکھ کر باندھنے کے قائل تھے۔

حافظ محمد عبداللہ روپڑی رحمہ اللہ اور علامہ حافظ محمد گوندلوی رحمہ اللہ تعویذ لکھنے کے قائل تھے۔ اور بھی بہت سے ائمہ وعلماء اس کے قائل تھے اور قائل ہیں صرف منکرین حدیث اس کو شرک کہتے ہیں ان کو دیکھا دیکھی ہمارے کچھ مولوی بھی اس کو شرک کہنے لگے ہیں۔ حالانکہ جن احادیث میں شرک کہا ہے ان میں دم کو بھی شرک کہا ہے۔ معلوم ہوا اس سے مراد شرکیہ دم وتعویذ ہیں۔ جو کہ یہود اور عیسائی کیا کرتے تھے۔ تعویذ کو شرک کہنے والوں نے جتنی احادیث بھی پیش کی ہیں سب ضعیف ہیں۔ سوال میں مذکور حدیث بھی ضعیف ہے۔

(الراقم ابوالبرکات احمد) (فتاوٰی برکاتیہ ص ۲۷۳)

**صالحین اور نیکوں کی مشابہت :۔** سوال: کیا نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ننگے سر پھرتے تھے؟ اس مسئلہ کی وضاحت قرآن وحدیث سے فرما کر عنداللہ ماجور ہوں۔ (سائل: عبدالمنان اسحاق، منڈی کاموںکی)

جواب: ننگے سر پھرنا اسلام میں جرم نہیں ہے۔ لیکن آج کل بے دین لوگوں نے اپنا خاص حلیہ اور خاص لباس بنایا ہوا ہے۔ دینداروں کو ان جیسا حلیہ نہیں بنانا چاہیے۔ ''سنن ابی داؤد'' میں حدیث میں 'من تشبه بقوم فهو منهم' 'شارحین اس کی تفسیر کرتے ہوئے فرماتے ہیں۔

''اى من تزيابظاهره بزينتهم وساربسيرتهم وهديهم فى ملبسهم وبعض افعالهم فهو منهم''

یعنی جو شخص اپنے ظاہر میں غیر مسلم کا لباس ان کی سیرت وطریقہ اور بعض اعمال میں ان کی نقل اتارتا ہے وہ ان میں سے۔

امام علقمی رحمہ اللہ فرماتے ہیں:''من تشبه بالصالحين يكرم كمايكرمون۔ ومن تشبه بالفساق لم يكرم''

یعنی جو نیک انسانوں کا لباس اپناتے ہیں اور ان کے طریقہ وچال وچلن کو اپناتے ہیں ان کی عزت کی جائے گی اور جو فاسق اور بدکردار لوگوں کے طریقہ ولباس کو اپنائے گا ان کی عزت نہیں کی جائے گی۔

''سنن ابی داؤد'' کتاب اللباس میں ابن الحنظلیہؓ کی روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ میں نے نبی ﷺ کو کہتے ہوئے سنا ہے انہوں نے فرمایا:''اصلحوالباسكم حتى تكونواكانكم شامة فى الناس'' اپنے لباس کو درست کرو یہاں تک کہ تم لوگوں میں ممتاز نظر آؤ۔

الراقم: ابوالبرکات احمد (فتاوٰی برکاتیہ ص ۳۰۵)

**نام کتاب:۔تعویذ اور دم قرآن وسنت کی روشنی میں**
**مصنف:۔خواجہ محمد قاسم........ناشر:ادارہ احیاء السنۃ گوجرانوالہ (پاکستان)**

**دم کرنا کرانا:۔** دم کرنا کرانا جائز ہے چاہے وہ کلام الٰہی سے باہر اور ادعیہ ماثورہ کے علاوہ کیوں نہ ہو بشرطیکہ اس میں شرک کا شائبہ نہ پایا جائے حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے دم سے منع فرمایا تو خاندان عمرو بن حزم نے آکر کہا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہمارے پاس ایک دم ہے جس سے ہم بچھو کے کاٹے کا علاج کرتے ہیں اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے دم سے منع فرما دیا ہے ان کا دم سن کر آپ نے فرمایا:(۱)"ما اری بها باسامن استطاع منكم ان ينفع اخاه فلينفعه"(مسلم ج۲ص۲۲۴)

اس میں کوئی حرج نہیں اگر تم میں سے کوئی اپنے بھائی کو فائدہ پہنچا سکتا ہے تو پہنچائے۔

(۲)عوف بن مالک اشجعی رضی اللہ عنہ کہتے ہیں ہم جاہلیت کے زمانہ میں کچھ دم کیا کرتے تھے ہم نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا آپ کا ان کے بارے میں کیا خیال ہے؟ تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:"اعرضوا علی رقاكم لاباس بالرقى مالم يكن فيه شرك"(مسلم ج۲ص۲۲۴)

اپنے دم میرے سامنے پیش کر غیر شرکیہ دم میں کوئی حرج نہیں۔

**(۳)**"رخص رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم في الرقية من العين والحمة والنملة"(عن انس مسلم ج۲ص۲۲۳)

نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے نظر ڈنک اور نملہ یعنی پسلی میں دانے اور پھنسیاں نکلنے کی تکلیفوں سے دم کی اجازت دی۔

ام سلمہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں میرے گھر ایک لڑکی کے چہرے پر زردی دیکھ کر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

(۴)"استرقوالها فان بها النظرة"(بخاری ص۸۵۴، مسلم ج۲ص۲۲۳)اسے دم کراؤ اسے نظر لگی ہے۔

(۵)حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم یوں دم فرماتے:

"بسم الله تربة ارضنا و ريقة بعضنا يشفي سقيمنا باذن ربنا"(بخاری ص۸۵۵)

شروع اللہ کے نام سے مٹی ہماری زمین کی لعاب میں سے بعض کا خیر ہو ہمارے بیمار کی ہمارے رب کے حکم کے ساتھ۔

(۶)حضرت علی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں ایک رات نماز کے دوران میں بچھو نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ہاتھ کی انگلی پر کاٹ لیا آپ نے اُسے جوتے سے مسل ڈالا سلام پھیر کر فرمایا بچھو پر خدا کی مار یہ نمازی کا لحاظ بھی نہیں کرتا یا فرمایا یہ نبی اور غیر نبی میں بھی تمیز نہیں کرتا پھر آپ نے برتن میں نمکین پانی منگوا کر کاٹنے کی جگہ پر ڈالا اسے ملا اور اس پر معوذتین پڑھیں۔

(۷)عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہر رات بستر پر دراز ہوتے وقت آخری تینوں قل پڑھ کر اپنے ہاتھوں میں پھونکتے اور پھر حتی الامکان اپنے سر اور چہرے سمیت انہیں اپنے سارے بدن پر مل لیتے یہ عمل تین بار دہراتے۔(بخاری ص۷۵۰)

نیز فرماتی ہیں حضور صلی اللہ علیہ وسلم بیمار ہوئے تو معوذات پڑھ کر اپنے اوپر دم کرتے جب آپ کی تکلیف شدت اختیار کر گئی تو میں پڑھ کر دم کرتی اور حصول برکت کے لیے آپ ہی کے ہاتھوں کو پھیرتی۔(ایضاً)(تعویذ اور دم ص۲۲ تا۲۴)

**جواز اجرت دم:۔** ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ کی روایت دم کے بارے میں بخاری شریف میں حدیث ہے۔ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں ہم لوگ ایک سفر کے دوران میں ایک عرب قبیلے کے پاس رکے ان سے مہمانی طلب کی انہوں نے مہمانی دینے سے انکار کر دیا خدا کی قدرت ان کے سردار کو بچھو نے کاٹ لیا بہت علاج کیا مگر فائدہ نہ ہوا کوئی بولا یہ جو جماعت آکر ٹھہری ہوئی ہے شاید ان کے پاس اس کا کوئی دوادارو ہو چنانچہ وہ ہمارے پاس آئے اور کہا اے قافلے والو! ہمارے سردار کو بچھو نے ڈس لیا ہے اور کوئی علاج کارگر ثابت نہیں ہوا تمہارے پاس اس کا کچھ توڑ ہے؟ میں نے کہا: ہاں! خدا کی قسم ہے میں دم کروں گا لیکن واللہ! ہم نے تم سے

فاقصص القصص لعلهم یتفکرون

# سیرۃ ثنائی

شیخ الاسلام رئیس المناظرین امام اہلحدیث حضرت مولانا

ابو الوفا ثناء اللہ امرتسری

کی

سوانح حیات

مرتبہ

مولانا عبد المجید خادم سوہدروی

ناشر

مکتبہ قدوسیہ
اہل حدیث مارکیٹ
غزنی سٹریٹ
اردو بازار لاہور



اشاعت اول ____ مئی ۸۹ء
تعداد ____ ایک ہزار
مطبع ____ زاہد بشیر پرنٹرز
قیمت ____ ۷۵ روپے

مہمانی طلب کی مگر تم نے انکار کر دیا اب تو معاوضہ لیے بغیر میں تمہیں دم نہیں کروں گا چنانچہ تیس بکریوں میں معاملہ طے ہو گیا، میں نے جا کر الحمد شریف پڑھ کر پھونک ماری اسے اتنی جلدی آرام آیا اور وہ چلنے پھرنے کے قابل ہو گیا۔ جیسے بندھے ہوئے جانور کی رسی کھول دی جائے اسے ذرا بھی تکلیف نہ رہی اور کہنے لگا: انہیں ان کا معاوضہ دے دیا جائے۔ ہم میں سے بعض نے کہا آؤ انہیں آپس میں تقسیم کر لیں میں نے کہا: حضور ﷺ سے پوچھ کر کریں گے۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے پورا ماجرا سن کر فرمایا تجھے کیسے معلوم ہو گیا تھا کہ الحمد شریف دم ہے تم نے ٹھیک کیا ہے انہیں آپس میں بانٹ لو اور بیچ میں ہمارا بھی حصہ ہو گا اور ساتھ ہی آپ ﷺ نے مسکراہٹ کے پھول بکھیر دیئے۔ (ص۳۰۴)

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ کی روایت کے مطابق آخر میں حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا:۔ **ان احق ماخذ تم علیه اجراً کتاب الله** (بخاری ص۸۵۴) کتاب اللہ پر تم معاوضہ لینے کے زیادہ حق دار ہو۔ (بحوالہ تعویذ اور دم ص۲۶، ۲۷)

**استاد محترم کا تعویذ دینا:۔** میرے استاد محترم شیخ الحدیث حضرت العلام جناب علامہ ابو البرکات احمد صاحب رحمہ اللہ باوجود یکہ تعویذ فروشی کے قائل تھے تاہم ان کا اپنا یہ عالم تھا کہ ایک بچی کو دم کیا تو معاوضہ میں بطور تحفہ بھی پارکر پین قبول کرنے سے انکار کر دیا۔
(تعویذ اور دم ص۳۴ بحوالہ فتاویٰ برکاتیہ ص۹)

**نام کتاب:۔ سیرت ثنائی شیخ الاسلام رئیس المناظرین، شیر پنجاب، فاتح قادیان، سردار اہلحدیث حضرت مولانا ابوالوفا ثناء اللہ صاحب مرحوم فاضل امرتسری کی مکمل سوانح عمری**

**مصنف:۔ مرتبہ مولانا ابوالوحید عبدالمجید صاحب خادم سوہدروی، مدیر اہلحدیث**

**مقام اشاعت: دفتر اہلحدیث سوہدرہ ضلع گوجرانوالہ، پنجاب پاک**

**اساتذہ اور بزرگوں کا ادب:۔** یوں تو مولانا ''**لیس منامن لم یوقر کبیرنا**'' کے فرمان نبوی ﷺ کے تحت تمام بزرگان ملت کا چاہے وہ کسی خیال اور کسی عقیدہ کے ہوں۔ بڑا ادب کرتے تھے۔ لیکن اپنے استادوں کا خاص طور پر احترام فرماتے تھے آپ نے کبھی کسی استاد کی نافرمانی نہیں کی...... بزرگوں کا ارشاد ہے کہ دنیا میں ہر شخص کے تین باپ ہوتے ہیں جن کا ادب و احترام کرنا اس پر واجب ہے ایک وہ جس کے نطفے سے انسان پیدا ہوا یعنی حقیقی باپ، دوسرا وہ جس کی لڑکی اس کے نکاح میں آئی یعنی خسر اور تیسرا وہ جس سے اس نے کچھ پڑھا یا کوئی کام سیکھا یعنی استاد۔ اسی لئے معلم عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا اور تاکید سے فرمایا ''**تواضعوالمن تعلمون منه**'' جس سے علم حاصل کرو۔ اس کے ساتھ تواضع سے پیش آؤ۔

یہی وجہ ہے کہ مولانا مرحوم اپنے اساتذۂ کرام سے بے حد ادب و احترام کے ساتھ پیش آتے اور ان کی خدمت کو فخر سمجھتے۔ مولانا کے ان حالات میں ان طلباء کیلئے ایک سبق مضمر ہے۔ جو اپنے استاد کی نافرمانی پر اتراتے اور اپنی گستاخیوں کو بڑائی تصور کرتے ہیں۔ جناب ہادئ دو جہان صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے تو اس زمانے سے پناہ مانگی اور اس عہد سے بیزاری ظاہر فرمائی ہے جس میں علماء و معلمین کی اطاعت نہ کی جائے۔ ان کے سامنے گستاخیاں کی جائیں اور ان کے ادب و لحاظ خدمت و تواضع سے منہ موڑا جائے۔ حضور علیہ السلام نے تو یہاں تک فرمایا کہ مسلمانوں کو غیر مذاہب کے بزرگوں اور لیڈروں کا بھی احترام کرنا چاہیے۔ اسی بناء پر ایک پنجابی شاعر نے بھی کہا ہے ۔

بے ادباں مقصود نہ حاصل تے درگاہ نہ ڈھوئی    تے منزل مقصود نہ پہنچا باجھ ادب دے کوئی (سیرت ثنائی ص۱۰۱، ۱۰۲)

**دلجوئی و دلنوازی:۔** حضرت مولانا رحمہ اللہ اپنے احباب، اپنے اعزاز اپنے متعلقین کی دلجوئی فرماتے رہتے تھے۔ آپ نے کبھی کسی کی

[illegible]

# تذکرۂ ابوالوفا ؒ

یعنی

شیخ الاسلام فاتح قادیان، امام المناظرین مولانا ابوالوفا ثناء اللہ صاحب امرتسری، مرحوم و مغفور کے حالاتِ زندگی اور آپ کی علمی خدمات پر سیر حاصل اور جامع تبصرہ

مرتبہ

عبدالرشید عراقی سوہدروی

ناشر

ندوۃ المحدثین اسلام آباد

گوجرانوالہ

۲

سلسلۂ ندوۃ المحدثین

—— ۱۸ ——

| | | | |
|---|---|---|---|
| نام کتاب | تذکرہ ابوالوفا | نام مصنف | عبدالرشید عراقی |
| صفحات | ۱۷۶ | طبع اوّل | ۱۹۸٤ |

—— تعداد ۱۰۰۰ ——

تقسیم بلا قیمت

—— باہتمام ——

ضیاءُ اللہ کھوکھر ۱۳- اسلام آباد گوجرانوالہ

# نذرانہ اشک

یعنی

سوانحی اور تاثراتی مضامین کا مجموعہ

از

محمد ثناء اللہ عمری، ایم۔اے عثمانیہ

صدر شعبہ انگریزی ہندو کالج

مچھلی بندر، آندھرا پردیش (انڈیا)

ندوۃ المحدثین گوجرانوالہ (پاکستان)

| | | |
|---|---|---|
| کتاب | : | نذرانہ اشک |
| مصنف | : | مولانا ثناء اللہ عمری |
| طبع اول | : | ۱۹۹۷ء |
| تعداد | : | ۱۰۰۰ |
| کمپوزنگ | : | سجاد کمپوزنگ سنٹر گوجرانوالہ (پاکستان) |
| مطبع | : | شرکت پرنٹنگ پریس لاہور |

تقسیم بلا قیمت

باہتمام

ضیاء اللہ کھوکھر ۸۳۔بی، ماڈل ٹاؤن، گوجرانوالہ (پاکستان)

دلآزاری نہیں کی۔مخالف سے مخالف بھی آپ کے ان صفات کا مداح تھا ہجو وتہتک سے کلی پرہیز تھا۔تالیف قلوب آپ کا خالص شیوہ تھا جو شخص حق پر ہوتا اس کی دلداری وطرفداری کرتے اور غیر مسلموں کی دلنوازی کرتے تا کہ اسلام کی عظمت اور رواداری ظاہر ہو۔خود فرمایا کرتے تھے...... ''ہم غیر مسلم اصحاب کے ساتھ محض اس لئے اچھا برتاؤ کرتے ہیں تا کہ وہ اسلام کی بزرگی اور وسعت کے قائل ہو جائیں''۔

جلسوں میں مبتدی حضرات تقریریں کرتے تو آپ ان کی پیٹھ ٹھونک کر بڑھا دیتے۔انہیں تحسین ومرحبا کہتے اور اس طرح ان کی جھجک دور کر کے انہیں ترقی کرنے کا موقع دیتے۔کوئی نیا مقرر شرم سے رکنے لگتا تو آپ یہ کہہ کر اس کا دل بڑھاتے صاحب! جھجکئے نہیں آپ اچھا بول رہے ہیں آپ کے الفاظ پراثر ہیں کھل کر بولئے۔شرم کرنا عورتوں کا کام ہے اور آپ تو خدا کے فضل سے مرد ہیں۔

ایک جلسے میں کسی مبتدی نے ضرورت حدیث پر تقریر کی جو زیادہ مؤثر و جاذب نہ تھی۔مولانا نے بڑی داد دی اور خوب واہ کی کسی نے کہا ''مولانا! تقریر تو پھیکی ہے۔مدلل و پراثر نہیں آپ یونہی تعریف کئے جاتے ہیں''۔آپ نے جواب میں حضرت اقبال کا یہ شعر پڑھ دیا۔

حق پرستوں کی اگر کی تو نے دلجوئی نہیں طعنہ دینگے بت کہ مسلم کا خدا کوئی نہیں (سیرت ثنائی ص ۱۵٦)

**اختلاف سے نفرت:۔** مولانا کو مذہب وملت کے اختلاف وتفرقہ سے بے حد نفرت تھی اور آپ ہمیشہ اس سے بیزاری کا اظہار کرتے تھے عامتہ المسلمین کو گروہ بندی اور فرقہ سازی سے منع کرتے اور جماعت اہلحدیث کو خاص طور پر تلقین فرماتے کہ ملت بیضائے اسلام میں افتراق ونفاق نہ پھیلنے پائے۔تمام اہل توحید آپس میں متحد ومتفق رہیں۔قوم کو مضبوط بنائیں اور اسے کمزور ہونے سے بچائیں۔

چنانچہ ماہ دسمبر ۱۹۰٦ء کو جلسہ احمدیہ منعقدہ آرہ کے موقع پر ایک مجلس قائم ہوئی جس میں حضرت مولانا رحمہ اللہ نے جماعت کو تاکید فرمائی کہ وہ تحریری وتقریری طور پر تبلیغ واشاعت کا فرض ادا کرے۔قرآن وحدیث کی تعلیم دے اور اس تدریس کا مقصد یہ ہوا کہ جملہ فرزندان اسلم کتاب وسنت سے آشنا ہوں اس کی پیروی کریں اتحاد واتفاق کی دولت سے مالا مال ہوں اور دین مقدس کی اخوت ومساوات کو اسی ڈھب پر لائیں جس پر سلف صالحین رحمہ اللہ عامل رہے ہیں۔چنانچہ فرمایا'' لاتنازعو افتفشلوا وتذهب ريحكم ''! آپس میں نزاع مت پیدا کرو ورنہ پھسل جاؤ گے اور تمہاری ہوا اکھڑ جائے گی۔

**نام کتاب:۔تذکرۂ ابوالوفا یعنی شیخ الاسلام فاتح قادیان، امام المناظرین مولانا ابوالوفا ثناء اللہ صاحب امرتسری، مرحوم ومغفور کے حالات زندگی اور آپ کی علمی خدمات پر سیر حاصل اور جامع تبصرہ مرتبہ: عبدالرشید عراقی سوہدروی۔ناشر: ندوۃ المحدثین اسلام آباد گوجرانوالہ**

**وضاحت:** شیخ الاسلام مولانا ابوالوفاء ثناء اللہ صاحب امرتسری رحمہ اللہ جنہیں علامہ رشید رضا مصری (م ۱۳۵۴ھ) نے دینی خدمات کی بنا پر 'رجل الہٰی' کہا ہے۔(تذکرہ ابوالوفاء ص ۱۴)

**نام کتاب:۔نذرانۂ اشک خاکے...... مولانا محمد ثناء اللہ عمری ناشر:۔ندوۃ المحدثین گوجرانوالہ پاکستان**

## کلاہ اسلاف اہلحدیث

**کٹانچوری رحمہ اللہ کا ٹوپی استعمال کرنا:۔** (مولانا حافظ محمد عبدالواحد کٹانچوری) میراث کے مسئلے میں خوب متحضر تھے حفظ بھی اچھا تھا اہلحدیث تھے مگر متعصب نہیں تھے۔جوانی میں گھنے گھنگھریالے شرعی بال، اس پر کبھی ترکی ٹوپی، کبھی پگڑی (پہنتے تھے)۔(نذرانۂ اشک ص ۲۹)

**منشی عبدالرحیم پڈنوی کا ٹوپی استعمال کرنا:۔** (منشی حکیم عبدالرحیم پڈنوی مرحوم) ہمارے منشی صاحب اہلحدیث ہی نہیں

''اہلحدیث گر' بھی تھے۔ کپڑے کی ٹوپی اوڑھتے تھے۔ (نذرانۂ اشک ص۵۴)

**خواب سے حقیقت کا سفر:۔** آبائی وطن کٹانچور، گڈیواڑہ، تحصیل کرشنا، ضلع آندھرا پردیش تھا۔

بچپن کا سنا ہوا یاد ہے کہ مولوی حافظ بشیر احمد صاحب پڑنوی رات کے وقت خواب دیکھتے کہ نظم لکھ رہے ہیں، اٹھتے بیٹھتے وضو کرتے اور پوری نظم نقل کر لیتے، عالم خواب میں تصنیف وتالیف پر تعجب نہ کیجئے ایسی نظریں گزر چکی ہیں۔ (نذرانۂ اشک ص۶۱)

**مولانا محمد عبدالغفار پڑنوی کا ٹوپی استعمال کرنا:۔** آپ کی چوڑی پیشانی، عمامے سے نورانی، کبھی تر کی ٹوپی بھی اوڑھتے تھے۔ (نذرانۂ اشک ص۶۷)

**مولانا نذیر احمد پڑنوی مرحوم:۔** سر پر گنگھر یالے بال اور فرکیپ (پہنتے تھے) (نذرانۂ اشک ص۸۰)

**شیخ اہلحدیث مولانا عبدالسبحان اعظمی عمری رحمہ اللہ:۔** سفید پوشاک سر پر کپڑے کی ٹوپی (پہنتے تھے)۔ (نذرانۂ اشک ص۱۳۱)

**مولانا احمد اللہ خان عمری مرحوم:۔** سر منڈوائے ہوئے، لباس عام طور پر لنگی، قمیض اور کپڑے کی ٹوپی (پہنتے تھے)۔ (نذرانۂ اشک ص۱۶۷)

## مولانا سید اسماعیل رائیدرگی مرحوم

**مولانا قیصر اللہ صاحب کی بیعت اصلاح:۔** کرنول کے قیام اور تعلیم سے مولانا اسماعیل کی علمی پیاس نہیں بجھی بلکہ کچھ اور بڑھ گئی۔ چنانچہ آپ نے پیارم پیٹ، ضلع شمالی آرکاٹ علاقہ مدراس کا رخ کیا اور مولانا فقیر اللہ صاحب مرحوم کا تلمذ حاصل کیا۔ جو پنجاب کے باشندے اور شیخ الکل نذیر حسین محدث دہلوی رحمہ اللہ کے شاگرد رشید تھے۔ چلتے چلتے یہ بھی سن لیجئے کہ مولانا فقیر اللہ صاحب مرحوم کا تلمذ حاصل کیا۔ جو پنجاب کے باشندے اور شیخ الکل نذیر حسین محدث دہلوی رحمہ اللہ کے شاگرد رشید تھے۔ چلتے چلتے یہ بھی سن لیجئے کہ مولانا فقیر اللہ مرحوم سرزمین پنجاب سے مدراس کیسے پہنچے۔ ان دنوں مولوی سلطان احمد رحمہ اللہ کے ناروا حملوں اور بے سروپا دعوؤں سے جماعت اہلحدیث بنگلور بہت پریشان تھی۔ میاں صاحب نے مولانا فقیر اللہ کا نام لیا جو مطبع مجتبائی دہلی میں تصحیح کی خدمت پر مامور تھے۔ یہ انتخاب ہر طرح بابرکت ثابت ہوا۔ مجلس مناظرہ منعقد ہوئی۔ سلطان کو شکست اور فقیر کو فتح حاصل ہوئی۔ اہل بنگلور نے مولانا فقیر اللہ کو روک لیا۔ مولانا مرحوم، مولانا عبدالجبار غزنوی کے ہاتھ پر بیعت ہوئے۔ آپ کی ذہانت اور تبحر علمی کی ایک دنیا قائل تھی۔ بنگلور میں اپنے علمی اور عملی فیضان کا دریا بہا دیا۔ (نذرانۂ اشک ص۲۲۷)

مولانا سید اسماعیل صاحب کے فکر ونظر پر غزنوی مکتب فکر کی بڑی گہری چھاپ تھی، جس کا امتیاز یہ تھا کہ سلفیت پر قائم رہتے ہوئے تصوف کی طرف بھی توجہ دی جائے۔ (نذرانۂ اشک ص۲۲۸)

**رواداری اور باہمی تعلقات:۔** مولانا مسلکاً اہلحدیث تھے مگر جیسا کہ اپنی ایک یادداشت میں صراحت کی ہے کہ غالی نہیں تھے۔ ہر مسلک کے علماء سے کھلے دل کے ساتھ ملتے اور ان کا شایان شان استقبال کرتے۔ مولانا حفظ الرحمٰن مرحوم رائیدرگ تشریف لائے تو ان کے اعزاز میں ایک جلسہ منعقد کیا۔ غیر مسلم رہنماؤں کے ساتھ بھی ان کا یہی حسن سلوک تھا۔ آن جہانی جے پرکاش نارائن اور سابق صدر جمہوریہ شری نیلم سنجیوا ریڈی آندھرا پردیش کے چیف منسٹر کی حیثیت سے رائیدرگ آئے۔ مولانا نے ان کا خیر مقدم کیا اور ان موقعوں پر تلگو زبان میں اسی زور اور جوش سے تقریریں کیں، جو ان کا طرۂ امتیاز تھے۔ (نذرانۂ اشک ص۲۳۲)

**مولانا محمد عبیداللہ مبارکپوری رحمہ اللہ:** سر پر کپڑے کی ٹوپی (پہنتے تھے)۔ (نذرانۂ اشک ص۲۴۴)

**مولانا داؤد راز مرحوم:** سر پر کپڑے کی ٹوپی (پہنتے تھے)۔ (نذرانۂ اشک ص۲۵۷)

**مولوی حافظ میاں محمد پنجابی مرحوم:** دوپلی ٹوپی اوڑھتے (نذرانۂ اشک ص۲۷۴)

**مولانا محمد صدیق خاں رحمانی رحمہ اللہ مرحوم:** سر پر فرکیپ (پہنتے تھے) (نذرانۂ اشک ص۲۸۵)

# اہلحدیث اور سیاست

مصنف

حضرت مولانا نذیر احمد رحمۃ اللہ علیہ رحمانی

ناشر

مکتبہ اہلحدیث ٹرسٹ کورٹ روڈ۔ کراچی فون: ۲۶۳۵۹۳۵

---




| | |
|---|---|
| کتاب کا نام | اہل حدیث اور سیاست |
| مصنف | مولانا نذیر احمد رحمانی |
| طبع سوم | ۱۹۹۶ء |
| تعداد | پانچ سو |
| ناشر | مکتبہ اہل حدیث ٹرسٹ کراچی |

ملنے کا پتہ

مکتبہ اہل حدیث ٹرسٹ

کورٹ روڈ، اہلحدیث چوک، کراچی

فون: ۲۶۳۵۹۳۵


---

# چند رجال اہل حدیث

مولانا ابو علی اثری

ندوۃ المحدثین

گوجرانوالہ ○ پاکستان

---

سلسلہ ندوۃ المحدثین

(۳۷)


| | |
|---|---|
| نام کتاب | چند رجال اہلحدیث |
| نام مصنف | ابو علی اثری |
| طبع اول | ۱۹۹۶ء |
| صفحات | ۱۹۲ |
| تعداد اشاعت | ایک ہزار |
| کتابت | حسین احمد خوشنویس حضرت کیلیانوالہ |

تقسیم بلا قیمت

باہتمام

ضیاء اللہ کھوکھر، ۱۳۱ اسلام آباد، گوجرانوالہ

**مولانا ابو تمیم جانباز خاں محمدی:** رومی ٹوپی اوڑھتے تھے۔(نذرانہ اشک ص۳۱۲)

**مولانا عبدالعزیز کرنولی رحمانی مرحوم:** سر کے بال سن سفید، منڈے ہوئے، ان پر سفید، ململی عمامہ، کندھے پر رومال، ہاتھ میں عصائے پیری (ہوتا)۔(نذرانہ اشک ص۳۲۷)

**مولانا شمس الحق مرحوم:** سر پر کھڑی فرکی ٹوپی (پہنتے تھے)۔(نذرانہ اشک ص۳۵۵)

**مولانا سید عباس عمری رائیدرگی مرحوم:** سفید عمامہ (پہنتے تھے)۔(نذرانہ اشک ص۳۵۸)

**مولانا عبدالوحید سلفی رحمہ اللہ:** سر پر بھی شرعی بال اوران پر کپڑے کی ٹوپی (پہنتے تھے)(نذرانہ اشک ص۳۶۴)

**مولوی عبدالرحمٰن جامی مرحوم:** شرعی بال اور کپڑے کی ٹوپی (پہنتے تھے)۔(نذرانہ اشک ص۳۹۲)

**مولوی عبدالنور مرحوم:** سر پر فرکیپ، کندھے پر تولیہ (رکھتے تھے)۔(نذرانہ اشک ص۴۰۵)

**کاکا رشید احمد مرحوم:** فرکیپ (پہنتے تھے)۔(نذرانہ اشک ص۴۳۶)

**جناب عبدالرؤف علیہ الرحمۃ:** کپڑے کی جالی دار ٹوپی (پہنتے تھے)۔(نذرانہ اشک ص۴۳۷)

**پٹیل عبدالرحیم مرحوم:** ٹوپی (پہنتے تھے)۔(نذرانہ اشک ص۴۶۸)

**نام کتاب:۔اہلحدیث اور سیاست...... مصنف:۔حضرت مولانا نذیر احمد رحمہ اللہ علیہ رحمانی**

**ناشر: مکتبہ اہلحدیث ٹرسٹ، کورٹ روڈ کراچی فون 2635935**

**منشی فضل الرحمٰن کی بیعت:۔** منشی فضل الرحمٰن بردوانی کے متعلق بتایا جاچکا ہے کہ وہ بھی سفر حج میں سید صاحب (شہید) کے ساتھ تھے اور مسلک میں شیخ عبدالحق محمدی بنارسی کے ہم عقیدہ وہمنوا تھے۔مولانا مہر نے لکھا ہے کہ حج کو جاتے ہوئے جب سید صاحب راج محل پہنچے تو منشی محمدی انصاری سید صاحب کو بہ اصرار اپنے وطن لے گئے (جو راج محل سے دس بارہ کوس پر تھا) وہاں منشی صاحب کے اکثر اقرباء نے سید صاحب رحمہ اللہ کی بیعت کی، مثلاً ان کے والد منشی شاہ محمد منشی رؤف الدین، منشی مخدوم بخش، منشی حسن علی، (جن کا رشتہ معلوم نہ ہوسکا) منشی فضل الرحمٰن اور منشی عزیز الرحمٰن (یہ منشی محمدی کے ماموں تھے) اور لوگ بھی سید صاحب رحمہ اللہ کی صحبت سے فیض یاب ہوئے۔منشی شاہ محمد حج کیلئے ساتھ لے گئے۔(اہلحدیث اور سیاست ص۱۰۵، بحوالہ جماعت مجاہدین ص۲۲۶)

**سید صاحب سے بیعتِ نقشبندیہ:۔** منشی محمدی انصاری جنہیں بعض اوقات بردوانی بھی لکھتے ہیں۔منشی فضل الرحمٰن (مذکور) کے بھانجے تھے۔مجاہدین میں ان کا عہدہ میر منشی کا تھا۔انہوں نے سید صاحب سے اس زمانہ میں بمقام میرٹھ بیعت کی تھی۔جب سید صاحب میرٹھ، سہارن پور، مظفر نگر وغیرہ کے دورے پر نکلے تھے۔اس وقت منشی صاحب کی عمر انیس بیس سال سے زیادہ ہوگی۔(اہلحدیث اور سیاست ص۱۱۰)

## سید اولاد حسن قنوجی رحمہ اللہ

**تعارف:** موصوف ۱۲۰۰ھ، ۱۷۸۵ء میں قنوج میں پیدا ہوئے باپ کے سایۂ عاطفت سے بچپن ہی میں محروم ہوگئے تھے۔(اہلحدیث اور سیاست ص۱۱۴)

**بیعت وخلافت:۔** تحصیل علم سے فراغت کے بعد سید احمد صاحب شہید کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ہر طرح کے ایثار وقربانی اور خدمت قوم وملت کیلئے اپنے کو پیش کیا۔ان سے بیعت کی اور مجاہدین کی جماعت میں شامل ہوگئے ان سابقین اولین میں شریک تھے جو سید صاحب کے ساتھ جہاد کیلئے سرحد پار گئے تھے کچھ مدت کے بعد سید صاحب نے ان کو سند خلافت دے کر دعوت وتبلیغ کی غرض سے وطن واپس بھیج دیا چنانچہ نواب صاحب ان کے حالات میں لکھتے ہیں۔

"وجاهد معه في سبيل الله وصار خليفة له، في دعوة الحق الى دين الله تعالى فرجع الى الوطن"۔

**اجازت وخلافت :۔** مراجعت وطن کے بعد کامل بیس برس تک یعنی اپنی آخر حیات تک وہ اسلام کی تبلیغ اور قوم کی اصلاح میں سرگرم رہے۔نواب صاحب لکھتے ہیں۔(ص ۱۱۵)

سید احمد شہید رحمہ اللہ سے اجازت وخلافت کی سعادت حاصل کر کے وہ قنوج واپس آ گئے۔ ہدایت خلق اور وعظ وارشاد میں مشغول ہو گئے۔لوگوں کو جہاد کی ترغیب دیتے تھے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی سنت کی اتباع پر آمادہ کرتے تھے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی سنت کی اتباع پر آمادہ کرتے تھے یہاں تک کہ تھوڑی ہی مدت میں ان کی ذات سے مخلوق خدا کو بڑا فیض پہنچا۔اطراف قنوج کے دس ہزار سے زیادہ غیر مسلم ان کی تبلیغ سے مسلمان ہو گئے اور جو مسلمان غافل تھے وہ احکام اسلام کی پابندی میں سرگرم ہو گئے مسجدیں آباد ہو گئیں۔صوم و صلوٰۃ کی رونق بڑھ گئی۔(اہلحدیث اور سیاست ص ۱۱۶)

## سید احمد حسن عرشی رحمہ اللہ

ان کی ولادت ۱۹ رمضان ۱۲۴۶ھ (۱۸۳۱ء) کو ہوئی ابتدائی تعلیم اپنے وطن قنوج میں حاصل کی پھر بغرض اکتساب علم کانپور، فرخ آباد، بریلی، علی گڑھ اور دہلی کا سفر اختیار کیا اور اساتذہ وقت کے حلقہ درس میں شامل ہوئے اور ان سے مستفید ہوئے۔(اہلحدیث اور سیاست ص ۱۲۰)

**مولانا عرشی کا ایک خواب :۔** نواب صاحب نے "اتحاف النبلاء" اور "ابجد العلوم" ان دونوں کتابوں میں مولانا سید احمد حسن عرشی مرحوم کا ایک خواب نقل کیا ہے ہمارے نزدیک وہ بھی اس موقع پر قابل ذکر ہے اس خواب کی تفصیلات عرشی صاحب نے خود اپنے قلم سے بیان کی ہیں چنانچہ وہ لکھتے ہیں۔(ص ۱۲۴)

میں نے قنوج میں ۸ رمضان مبارک ۱۲۶۵ھ کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو خواب میں دیکھا آپ کا رنگ گیہوں کے رنگ سے بھی زیادہ صاف اور حسین تھا آپ کا قد بھی معتدل اور متناسب تھا۔ میں نے دیکھا کہ میں کھانا کھا رہا ہوں اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بھی اپنا دست مبارک میرے برتن کی طرف بڑھایا۔ میں نے اپنا سالن آپ کے قریب کر دیا آپ ﷺ اس میں سے لے کر کھانے لگے۔ میں نے عرض کیا حضور ﷺ! جو شخص اس زمانے میں آپ کو دیکھ لے اور خواب میں آپ کی ہم نشینی کا شرف بھی حاصل کر لے کیا وہ آپ کے صحابہ میں شمار کیا جائے گا؟ آنحضرت ﷺ نے اس کے جواب میں جو کچھ فرمایا تھا اس کا مفہوم یہ تھا کہ نہیں۔

میں جب کوئی بات پوچھتا تھا تو ایسا معلوم ہوتا تھا کہ میرا بدن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے جسم مبارک کو چھو رہا ہے مگر حضور ﷺ اس کو برا نہ مانتے تھے بلکہ مجھ پر جھک کر میری طرف مزید توجہ فرماتے تھے۔اس خواب کے بعد سے میرے دل میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی محبت بہت بڑھ گئی ہے۔جی یہی چاہتا ہے کہ آپ کی حمایت میں خود کو قربان کر دوں۔خدا کی راہ میں جہاد کروں اور قتل کیا جاؤں میں نے محسوس کیا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم حدیث پر عمل کرنے کی وجہ سے خوش ہیں۔ یہ جو کچھ میں نے کہا ہے اس پر اللہ گواہ ہے اور اس کی گواہی کافی ہے۔(اہلحدیث اور سیاست ص ۱۲۶)

**نواب صاحب رحمہ اللہ کی عقیدت اولیاء :۔** بعض لوگوں کو یہ گمان ہے کہ میں اولیاء اللہ تعالیٰ کا معتقد نہیں ہوں حالانکہ یہ بات بالکل غلط ہے کیونکہ ولایت خدا کا وجود کتاب وسنت دونوں سے ثابت ہے اور کرامات کے وقوع پر بھی قرآن وحدیث دلیل ہیں۔(اہلحدیث اور سیاست ص ۱۴۷)

**حکیم مومن خاں مومن کی بیعت :۔** حضرت سید احمد شہید رحمہ اللہ کے ہاتھ پر بیعت کی تھی اس تحریک کو فروغ دینے میں اپنی شاعری سے بھی کام لیا۔مومن ۱۲۱۵ء (۱۸۰۱ء) میں دہلی میں پیدا ہوئے۔ان کا خاندان طبیبوں کا ایک مشہور خاندان تھا ان کے والد حکیم غلام نبی خاں اپنے زمانے کے مشہور طبیبوں میں سے تھے مومن کے گھرانے میں فارغ البالی تھی لیکن اس کے ساتھ ہی ساتھ مذہبیت کا بھی چرچا تھا ان کے والد کو شاہ عبدالعزیز رحمہ اللہ سے خاص ارادت تھی کہا جاتا ہے کہ جب مومن خاں پیدا ہوئے تو ان کے والد کی فرمائش پر

شاہ صاحب نے ان کے کانوں میں اذان دی اور ان کا نام مومن خاں رکھا۔ (ص ۱۵۹)

تمام خاندان ان کا سخت کٹر قسم کا مسلمان، خود موحد، عامل بالحدیث اور بیعت کے بعد اور بھی سخت ہو گئے تھے۔ (اہلحدیث اور سیاست ص ۱۶۵)

**مولانا ابوالحسن افغانی رحمہ اللہ:۔** آپ علاقہ میوات کے باشندے نہ تھے بلکہ ہنگامہ ۱۸۵۷ء میں علاقہ میوات میں وارد ہوئے تھے۔

علم کیمیا کے متعلق بھی ان کے بارے میں یہ عام شہرت تھی کہ وہ علم جانتے ہیں جس وقت ان کی وفات ہوئی تو ان کے حجرے میں ستر جوڑی مونے کے بٹن اور کچھ کٹھیالیاں اور سنسیاں پائی گئیں۔ ان کے اس اندوختہ سے بھونری اور گردونواح کے آدمیوں نے ایک عیدگاہ تعمیر کرائی اور ان کا مزار بنوایا۔ (اہلحدیث اور سیاست ص ۱۷۰)

**تصوف کا ذوق:۔** مولانا ابوالحسن طبیعت کے بڑے تیز تھے، مطالعہ کے بہت شوقین تھے۔ آخری زندگی میں تصوف کی جانب مائل ہو گئے تھے۔ تصوف میں گفتگو ہونے کے ساتھ ان کی زبان پر ''فتوحات مکیہ'' اور ''احیاء العلوم'' کے مقولے بڑی جلدی سے آیا کرتے تھے۔ اپنی آمد کے ابتدائی برسوں میں ان کو بحث ونظر سے واسطہ پڑا۔ اہل حدیث مسلک رکھتے تھے۔ (اہلحدیث اور سیاست ص ۱۷۰)

**تعویذات کا استعمال:۔** آخر عمر میں آپ بھونری کی مسجد کے ایک حجرے میں مقیم ہو گئے۔ تعویذ لکھانے والوں کا تانتا بندھا رہتا تھا خلق خدا نے ان سے بڑا فیض پایا گردونواح کے اضلاع کے مسلمان اور میوات کے باشندے انہیں اچھی طرح جانتے پہچانتے ہیں خود مجھے ان سے بارہا نیاز حاصل ہوا۔ آخر عمر میں اگرچہ ان کے دماغ میں خلل آ گیا تھا مگر جب راستی پر آ جاتے تھے تو بڑی اچھی گفتگو کیا کرتے تھے اور ہر بات کا شافی جواب دیا کرتے تھے۔ ان کے متعلق عوام وخواص میں بہت سی کرامتیں مشہور ہیں۔ سو سال سے زائد عمر میں وفات پائی۔ اللہ تعالیٰ ان کی مغفرت فرمائے۔ (اخبار اہلحدیث دہلی بابت یکم اگست ۱۹۶۳ء بحوالہ اہلحدیث اور سیاست ص ۱۷۱)

**مولانا ولایت علی کی بیعت:۔** مولانا ولایت علی لکھنؤ میں عربی دینی تعلیم حاصل کر رہے تھے کہ انہیں دنوں میں حضرت سید احمد شہید رحمہ اللہ کا وہاں ورود مسعود ہوا۔ مولانا ولایت علی سید صاحب کی خدمت میں حاضر ہوئے اور پہلی ہی ملاقات میں ان کے گرویدہ ہو گئے اور ان کے ہاتھ پر بیعت کر لی۔ سید صاحب ان کو اپنے ساتھ بریلی لے گئے اور مولانا اسمعیل شہید کی تربیت میں دیدیا۔ (اہلحدیث اور سیاست ص ۱۸۳)

**مریدوں کی بڑی تعداد:۔** مولانا مسعود عالم ہی نے ان کی تبلیغی خدمات کا ذکر کرتے ہوئے لکھا ہے:

''دینیات کی تعلیم کے لئے گھر پر ظہر اور عصر کے درمیان قرآن وحدیث کا درس دیتے آپ کے بڑے بیٹے مولوی عبداللہ (۱۳۲۰ھ) قاری ہوتے دوسرے علماء تفسیر کی کتابیں ہاتھ میں لے کر بیٹھتے علماء کے علاوہ عام مریدوں اور معتقدوں کی بڑی تعداد موجود ہوتی۔

(اہلحدیث اور سیاست ص ۱۸۵)

**نام کتاب:۔ چند، رجال اہل حدیث...... مصنف:۔ مولانا ابو علی اثری**
**ناشر:۔ ندوۃ المحدثین گوجرانوالہ (پاکستان)**

## تکیہ شاہ علم اللہ کا سید خاندان

**سید آدم شاہ بنوری رحمہ اللہ کی بیعت نقشبندیہ:۔** ایک عرصہ سے تکیہ شاہ علم اللہ رائے بریلی میں دینی اعتبار سے ایک معزز ترین خاندان سادات آباد ہے اس خاندان کو بڑی خصوصیات حاصل ہیں اس کے مورث اعلیٰ شاہ علم اللہ رحمہ اللہ بڑے صاحب زہد و تقویٰ اور عارف باللہ تھے حضرت مجدد الف ثانی رحمہ اللہ کے خلیفہ اعظم حضرت سید آدم بنوری رحمہ اللہ کے جن کا آفتاب ہدایت وارشاد بڑے عروج پر تھا، مرید وخلیفہ تھے، حضرت سید آدم رحمہ اللہ نے اپنا عمامہ اور حضرت مجدد رحمہ اللہ کی دستار مبارک ان کو عنایت کی تھی۔ جن سے ان کا رتبہ اور زیادہ بلند ہو گیا تھا اورنگزیب عالمگیر رحمہ اللہ کے عہد ۱۰۹۶ء میں ۶۳ سال کی عمر میں وفات پائی اور اپنی بنوائی

ہوئی مسجد کے جنوب مشرقی گوشہ میں آسودۂ خواب ہیں۔

**مولانا عبداللہ بڈھانوی کے مرشد:۔** اس خاندان نے دینی اور دنیاوی دونوں حیثیتوں سے بڑی ترقی کی۔ بعض فقر وتصوف کی خانقاہوں میں عزلت گزیں تھے، بعض درس وتدریس کی چٹائیوں کی زینت تھے اور بعض تصنیف وتالیف کی مسندوں پر جلوہ آرا تھے اس خاندان کے آخری رکن سید احمد شہید بریلوی رحمہ اللہ تھے، جو عام طور سے سید صاحب کے نام سے مشہور ہیں اور جو مولانا شاہ اسمٰعیل شہید رحمہ اللہ اور مولانا عبدالحق بڈھانوی رحمہ اللہ جیسے علماء کے مرشد تھے غدر ۱۸۵۷ء سے پہلے بنگال سے لے کر پنجاب تک مجاہدین کا جو طوفان پنجاب کے ظالم سکھوں اور حکمرانوں کے مقابلہ کے لئے اٹھا تھا۔ اس کا منبع سید صاحب موصوف ہی کی ذات تھی۔ اور آپ ہی کی قیادت میں ان مجاہدین نے بالاکوٹ میں مہاراجہ رنجیت سنگھ کی فوجوں کا مقابلہ کیا تھا۔ لیکن اسی سلسلہ جنگ کے ایک معرکہ میں سرحدی پٹھانوں نے آپ سے حیرت انگیز طور پر بے وفائی کی اور آپ کو اور آپ کے رفقاء کو جام شہادت نوش کرنا پڑا اور انہی میں مولانا شاہ محمد اسمٰعیل شہید رحمہ اللہ بھی تھے۔ (چندرجال اہلحدیث ص ۱۳)

وضاحت: مولانا ابوعلی اثری صاحب مصنف چندرجال اہلحدیث فرماتے ہیں:

**خوارق عادات اور کرامات کا مشاہدہ:۔** مولانا ابوالحسن علی ندوی کی مشہور ترین سیرت سید احمد شہید رحمہ اللہ میں ایک باب سید احمد شہید رحمہ اللہ اور ان کے رفقاء کے سفر حج کا بھی ہے جب میں نے اس کو پڑھنا شروع کیا تو مجھ کو ایسا محسوس ہوا کہ اس دور کے مقدس ترین قافلہ حج میں جو دریا کے راستہ سے سفر کر رہا تھا میں بھی شریک ہوں اور منزل بمنزل اس کے ساتھ چل رہا ہوں اپنی آنکھوں سے سید صاحب کے خوارق عادات کرامات کا مشاہدہ کر رہا ہوں۔ اور اپنے کانوں سے ان کا اور مولانا شاہ اسمٰعیل شہید رحمہ اللہ اور مولانا عبدالحیٔ بڈھیانوی رحمہ اللہ کا وعظ سن رہا ہوں۔
(چندرجال اہلحدیث ص ۱۶)

**شیخ غلام علی الہ آبادی کی بیعت وخلافت:۔** الہ آباد میں کشتیاں بلوہ گھاٹ پر رکیں......یہیں شیخ غلام علی نے سید صاحب کے جمال جہاں افروز سے اپنی آنکھیں روشن کیں اور آپ پر ایسے فدا ہوئے کہ تن من دھن سب آپ پر قربان کر دیا۔ اور جب سید صاحب الہ آباد سے رخصت ہوئے تو انہی کو اپنا نائب مقرر کیا اور اس دیار میں وعظ وتلقین کی خدمت سپرد کی تفصیل آگے پڑھئے۔ (ص ۱۷)

شیخ صاحب امراء اور ارباب دولت وثروت کی طرح بڑے عیش وتنعم کی زندگی بسر کرتے تھے۔ نہ منہیات شرعیہ کا ان کو کوئی لحاظ وخیال تھا نہ ممنوعات کا، سونے چاندی کے ظروف استعمال کرتے تھے، طرح طرح آلات لہو ولعب تھے جن سے وہ شغل کرتے تھے، زندگی یکسر آخرت فراموشانہ تھی، آخرت کا بھولے سے بھی خیال نہیں آتا تھا یہی ان کا ماحول تھا کہ سید صاحب کا الہ آباد میں ورود ہوا، ساتھ میں مریدین ورفقاء بھی تھے، شیخ صاحب نے سید صاحب رحمہ اللہ کے ہاتھ پر بیعت کر لی منہیات شرعیہ سے تائب اور ممنوعات سے کنارہ کش ہو گئے، سونے چاندی کے تمام قیمتی ظروف اور آلات لہو ولعب توڑ پھوڑ ڈالے بلکہ ان سب کو دریا برد کر دیا۔ شیخ صاحب نے بارہ روز تک اہل قافلہ کی مہمانداری اور ضیافت کی دونوں وقت روزانہ قورمہ، پلاؤ، زردہ اور تازہ مٹھائیاں افراط کے ساتھ دسترخوان پر ہوتی تھیں اور لوگ خوب سیر ہو کر کھاتے تھے۔ (چندرجال اہلحدیث ص ۱۷)

**تربیت واصلاح کی ذمہ داری:۔** جب سید صاحب رحمہ اللہ الہ آباد سے رخصت ہونے لگے تو شیخ غلام علی صاحب سے فرمایا کہ شیخ بھائی ہم تو اب جا رہے ہیں معلوم نہیں ادھر آنا ہو گا یا نہیں، اس علاقے میں جو مسلمان آباد ہیں ان کی تعلیم وتلقین کے لیے تم کو مقرر کر رہے ہیں۔ (چندرجال اہلحدیث ص ۱۸)

شیخ غلام علی کی مدد کے لیے سید صاحب نے الہ آباد کے اور ممتاز لوگوں کو بھی اپنا خلیفہ اور نائب بنایا اور تعلیم وتلقین کی خدمت ان کے سپرد کی۔ مثلاً شیخ لعل محمد، شیخ وزیر، کرامت علی اور حافظ اکرام الدین دہلوی وغیرہ کو جو الہ آباد میں جوتوں کی دکان کرتے تھے۔ ان

سے سید صاحب نے فرمایا کہ تم الہ آباد کے اطراف و جوانب کی بستیوں میں دورہ کرنا اور ہر جمعہ کو شیخ غلام علی صاحب کے بنگلہ پر وعظ و تذکیر کی مجلس گرم رکھنا۔ شیخ وزیر نے فرمایا آپ بھائیو! للہ فی اللہ اپنے اطراف کی بستیوں میں دورہ کرو اور مسلمانوں کو توحید اور اسلام کا طریقہ سکھاؤ اور شرک و بدعت سے بچاؤ اللہ تعالی ان تمام نیک خدمات کے صلہ میں تم کو اجر عظیم عطا فرمائے گا۔ اسی طرح ہر اس شخص کو ہدایت فرماتے تھے جس کو توحید و سنت کی دعوت کا اہل سمجھتے تھے۔ (چند رجال اہلحدیث ص ۱۹)

## شیخ فرزند غازی پوری رحمہ اللہ

حضرت سید احمد شہید رحمہ اللہ کے کاروان حج کے میز بانوں میں ایک بزرگ شیخ فرزند علی غازی پوری بھی تھے یہ بھی الہ آباد کے شیخ غلام علی کی طرح بہت بڑے رئیس، تعلقہ دار اور صاحب جائیداد واملاک تھے، سید صاحب سے ان کی ارادت کا تعلق اس کاروان حج کے ان کے شہر غازی پور پہنچنے سے بہت پہلے ہی ہو گیا تھا اور حضرت سید صاحب رحمہ اللہ ان سے بڑا تعلق رکھتے تھے۔ (چند رجال اہلحدیث ص ۲۰)

**مجذوب سے ملاقات:۔** ایک مہینہ کے بعد یہ قافلہ بنارس سے روانہ ہوا تو مغل سرائے سے آگے غازی پور کے قصبہ زمانیہ میں ٹھہرا جو اکھڑ پٹھانوں کی بستی تھی، یہاں قافلہ کا قیام چار روز تک رہا اور بڑے دلچسپ واقعات پیش آئے جس کو مولانا غلام رسول مہر نے اپنی کتاب سیرت سید احمد شہید رحمہ اللہ میں بہت لذت سے لے کر بیان کیا ہے، ان میں وہیں کے ایک جنگل میں ایک مجذوب سے سید صاحب کی ملاقات کا بھی ایک واقعہ ہے جس نے حافظ شیرازی کی ایک غزل پڑھ کر آپ کا خیر مقدم کیا اور آپ کو بہت بہت دعائیں دیں۔ (چند رجال اہلحدیث ص ۲۱)

**لوگوں کا ہجوم اور بیعت توبہ:۔** یہاں سے قافلہ روانہ ہوا تو شہر غازی پور کے ایک گھاٹ پر رکا وہیں ایک مسجد بھی تھی جس میں اہل خانہ نے کشتیوں سے اتر کر نمازیں پڑھیں اور وہیں ان کے مسترشد اور غازی پور کے رئیس اعظم شیخ فرزند علی کی حویلی بھی تھی، لیکن اتفاق سے وہ موجود نہیں تھے ان کی عدم موجودگی میں مہمانداری کے تمام فرائض ان کے مختار خاص مرزا محی الدین کشمیری نے انجام دیئے۔ شہر کے اور ممتاز لوگوں مثلاً شاہ منصور عالم، شیخ غلام ضامن اور قاضی محمد حسین وغیرہ نے دعوتیں کیں اور بیعت کی ان کے علاوہ شہر و اطراف شہر کے بے شمار آدمیوں نے آ کر بیعت کی وعظ و نصائح سنے اور شرکت و بدعت کی تمام چیزوں سے جن کا وہاں رواج تھا، صدق دل سے توبہ کی۔ (چند رجال اہلحدیث ص ۲۱)

**سورۂ یٰس کا غیبی اشارہ اور بیعت اصلاح:۔** شیخ فرزند علی غازی پوری کی قرابت میرا قیاس ہے کہ یوسف پور، محمد آباد میں ڈاکٹر انصاری کے خاندان سے تھی، سید احمد شہید رحمہ اللہ سفر حج سے واپس رائے بریلی جاتے ہوئے دوبارہ اسی راستہ سے گزرے تو ضلع غازی پور میں ان کی پہلی منزل محمد آباد تھی، کشتی سے اترتے ہی ہاتھ کے اشارہ سے بتایا کہ اس طرف سے میرے ایک دوست کی خوشبو آ رہی ہے اور چند مخصوصین کے ساتھ جن میں حضرت مولانا شاہ اسمٰعیل شہید رحمہ اللہ بھی تھے روانہ ہو گئے۔ راستہ میں اسی جگہ سے ڈھولک کی آواز سنائی دی جس سے آپ کو سخت تنغض پیدا ہوا آپ نے حضرت شاہ اسمٰعیل شہید رحمہ اللہ سے فرمایا کہ سورۂ یٰس پڑھنی شروع کی تو ڈھولک کی آواز موقوف ہوئی فرمایا کہ مجھے ڈھولک کی آواز ناگوار ہوئی تو اشارہ غیبی ہوا کہ اس کو روکنے کے لیے سورۂ یٰس پڑھی جائے چنانچہ اس کی برکت سے اس کی آواز بند ہو گئی۔

وہ دوست جن کی خوشبو آ رہی تھی یہی فرزند علی غازی پوری تھے۔ جو اس زمانہ میں معہ اپنے تمام متعلقین کے یوسف پور میں ڈاکٹر انصاری کے خاندان کے مہمان، بیمار اور صاحب فراش تھے ان کو معلوم نہیں کس طرح علم ہو گیا تھا کہ سید صاحب رحمہ اللہ ان سے ملنے آ رہے ہیں انہوں نے استقبال کے لیے اپنے لڑکوں کو بھیج دیا تھا، آپ انہی کے ساتھ شیخ صاحب کے پاس تشریف لے گئے شیخ صاحب نے بڑی تعظیم و تکریم کی۔ خود تو پہلے سے بیعت تھے، یہاں اپنے تمام اہل و عیال کو بھی بیعت کرایا سید صاحب نے اپنے ساتھیوں سے فرمایا کہ آپ لوگوں نے ہمارے دوست کو دیکھا آپ یوسف پور، محمد آباد سے روانہ ہوئے تو شیخ صاحب بھی مع اہل و عیال آپ کے ہمراہ تھے، آپ غازی پور میں شیخ صاحب کی حویلی میں جو دریائے گنگا کے قریب ہی تھی چھ روز تک رہے اور چھٹے روز دونوں وقت شیخ صاحب نے پورے قافلہ کی جس میں مع مستورات کے سات سو آدمی تھے خوب خوب ضیافت کی اس دوران میں شہر کے بکثرت لوگ بیعت ہوئے، شرک و بدعت اور دوسرے مراسم سیئہ سے توبہ

کی اور راہ راست پر آئے، شہر کی جامع مسجد ویران ہو چکی تھی، وہ از سرنو آباد ہوئی اور پانچوں وقت نماز پابندی سے اس میں اذان اور نماز باجماعت ہونے لگی۔(چندرجال اہلحدیث ص۲۳،۲۴)

**مولوی عبدالغفور کا ٹوپی استعمال کرنا:۔** سر پر کشتی نما ٹوپی (پہنتے تھے)۔(چندرجال اہلحدیث ص۳۱)

**اسلافِ اہلحدیث میں رواداری کی باتیں:۔** اعظم گڑھ میں اہلحدیث مسلک کے شیوع کے بہت بعد تک ایک ہی جامع مسجد میں جمعہ ہوتا رہا اور سب لوگ ایک ہی جامع مسجد میں حنفی المذہب امام کے پیچھے نماز پڑھتے رہے تقلید وعدم تقلید کا کوئی اختلاف نہ تھا بعض نماز میں آمین بالجہر کہتے اور بعض آہستہ، نہ کوئی آمین بالجہر کہنے والے پر اعتراض کرتا اور نہ کوئی آہستہ کہنے والے کو برا جانتا، طریقہ سلف کے مطابق ہر شخص ایک دوسرے کی اقتداء میں بلا کراہت نماز پڑھتا تھا کسی مسجد میں بھی کوئی روک ٹوک نہ تھی دونوں اپنے اپنے مسلک اور طریقہ کے مطابق ایک ساتھ نماز پڑھتے تھے۔دونوں مسلک کے لوگوں میں بڑا ارتباط اور اتحاد تھا۔(چندرجال اہلحدیث ص۳۳)

**فروعی اختلاف میں راہ اعتدال:۔** (از مولانا شبلی نعمانی رحمہ اللہ)

آمین جو شخص بالجہر کہتا ہے اس کے پیچھے نماز یقیناً درست ہے نماز تو فاسق کے پیچھے بھی درست ہے اور آمین بالجہر کہنے والا تو فاسق بھی نہیں ہے اور جماعت سے ایسے شخص کو الگ نہ کرنا چاہیے اور اس شخص کے آمین بالجہر کہنے سے دوسروں کی نماز میں کچھ اثر نہیں پڑتا اور جماعت سے ایسے شخص کو خارج کرنا گناہ ہے۔ہاں اگر یہ معلوم ہو کہ یہ شخص بنظر تفرق جماعت وفساد انگیزی کے یہ فعل کرتا ہے تو اس کا خارج کرنا جماعت سے روا ہے اور حدیث میں آمین آہستہ وزور سے کہنا دونوں طرح آیا ہے۔واللہ الموفق محمد شبلی نعمانی بندولی۔(چندرجال اہلحدیث ص۳۶)

**از مولانا محمد یعقوب المحی الہ آبادی:۔** آمین بالجہر اور آمین بالخفأ اور اسی طرح رفع یدین اور عدم رفع یدین احادیث معتبرہ قابل احتجاج سے ثابت ہیں اور ہر دو میں ثواب اقتدائے حدیث اور اتباع سنت کا حاصل ہے۔اور اقتداء نماز میں ہر ایک فریق کی خلف دیگر صحیح ہے اور یہ اعتقاد کی آمین بالجہر اور رفع یدین کرنے والے شریک جماعت ہونے سے نماز آمین بالخفأ اور عدم رفع یدین کرنے والوں کی خراب ہو جاتی ہے، یا فاسد یا مکروہ ہو جاتی ہے، باطل اور لغو ہے اور اس کو حضور مسجد اور شرکت جماعت سے منع کرنا تعصب محض اور جہل صرف ہے، بلکہ بالیقین بوجہ الزام توہین سنت، مستحق وعید شدید ہیں اور یہ منع اذن عام میں جو مشروط مسجد سے ہے مخل اور منع ذکر اللہ فی المساجد میں داخل ہے۔ اعاذنا اللہ وجمیع المسلمین۔حررہ العبد المذنب محمد یعقوب المحی الہ آبادی عفی اللہ ذنوبہ(چندرجال اہلحدیث ص۳۷)

**علمائے اہلحدیث اور مدینہ کی حاضری:۔** اہلحدیثوں کے متعلق خدا جانے یہ بدگمانی کن لوگوں نے پیدا کردی ہے کہ وہ مناسک حج کی ادائیگی کے بعد مدینہ منورہ جانا ضروری نہیں سمجھتے ہیں اور وہ مکہ معظّمہ ہی سے حج کر کے واپس چلے آتے ہیں، اسی مؤتمر عالم اسلامی کے اجلاس کے دوران میں سید صاحب رحمہ اللہ نے اس کے متعلق مولانا سے دریافت کیا، تو انہوں نے اس کے جواب میں جو کچھ فرمایا وہ لفظ بلفظ تو سید صاحب کو یاد نہیں رہا لیکن اس کا مفہوم یہ تھا کہ جو اہلحدیث حج کی ادائیگی کے بعد یا اس سے پہلے مدینہ منورہ نہ آئے روضۂ اقدس کی زیارت نہ کرے اور آپ پر درود وسلام نہ پڑھے اس کا دل محبت رسول ﷺ سے خالی ہے وہ خود مناسک حج سے فراغت کے بعد مکہ سے عازم مدینہ ہوئے تو ان کا خود بیان ہے کہ وہ اونٹنی پر مدینہ کا سفر کر رہے تھے جونہی سواد مدینہ، پھر مسجد نبوی کے مینارے اور گنبد خضراء نظر آیا تو میں نے دیکھا کہ ناقہ کی گردن فرط احترام ومحبت میں اچانک جھک گئی اور میرے دل کی تو وہ کیفیت ہوئی کہ میں اس کا اظہار لفظوں میں نہیں کرسکتا۔(چندرجال اہلحدیث ص۵۰)

**علمائے دیوبند کا خراج عقیدت:۔** مولانا سید سلیمان ندوی رحمہ اللہ علمائے اہلحدیث کی دینی وعلمی تدریسی وتصنیفی وتبلیغی خدمات کے بہت زیادہ معترف تھے تراجم علمائے حدیث کے مقدمہ میں لکھتے ہیں:

علمائے اہلحدیث کے درس وتدریس، تبلیغ واشاعت، تقریر وتحریر، وعظ وارشاد سے ہندوستان میں حدیث وسنت کو بہت فروغ ہوا اور

طبیعتوں کا جمود ٹوٹا، ذہنوں میں جو رنگ لگ گیا تھا وہ دور ہوا تحقیق و کاوش کا ذوق پیدا ہوا، بہت سی بدعتوں کا استیصال ہوا۔ توحید کی حقیقت نکھاری گئی۔ قرآن پاک کی تعلیم و تفہیم کا آغاز ہوا قرآن جو محض تبرک بن کر رہ گیا تھا جس سے صرف دیوان حافظ کی طرح فالیں نکالی جاتی تھیں۔ اس سے از سر نو رشتہ استوار رہا۔ اس کی تلاوت شروع ہوگئی۔ مدرسوں میں اور فنون کے ساتھ اس کا بھی درس جاری ہوا۔ حدیث نبوی ﷺ کی تعلیم و تدریس اور تالیف اور تدوین کی کوششیں ہوئیں۔ فقہ کے بہت سے مسئلوں کی چھان بین ہوئی دلوں سے اتباع نبوی ﷺ کا جو جذبہ کم ہوگیا تھا وہ دوبارہ پیدا ہوا۔ (بحوالہ ماہنامہ دارالعلوم دیوبند ماہ اپریل ۱۹۷۸ء بحوالہ چندرجال اہلحدیث ص ۱۷)

## مولانا ابوالمکارم محمد علی رحمہ اللہ

**ہردل عزیز شخصیت:۔** مولانا محمد علی عقائد و اعمال کے لحاظ سے اہلحدیث مسلک و جماعت سے تعلق رکھتے تھے...... یہ بات قابل تعریف ہے کہ بظاہر عامل بالحدیث ہونے، رفع یدین کرنے اور آمین بالجہر کہنے اور ان تمام مسائل پر رسائل تصنیف کرنے اور ان پر عمل کی اعلانیہ تلقین کرنے کے باوجود مسلمانوں کے ہر طبقہ میں ہردلعزیز تھے اور ہر عقیدہ و مسلک کے لوگ ان کو پسند کرتے تھے۔ ان سے فتوے حاصل کرتے تھے۔ اور ان کے فیصلوں، رایوں اور اجتہادات پر آنکھ بند کر کے عمل کرتے تھے۔ (چندرجال اہلحدیث ص ۱۳۴)

**شاہ فضل الرحمٰن نقشبندی کی خدمت میں حاضری:۔** تحصیل طب ہی کے زمانہ کا واقعہ ہے کہ ان کو ایک مرتبہ مولانا شاہ فضل رحمان گنج مرادآبادی (نقشبندی) کی بارگاہ اقدس میں حاضر ہونے کا اتفاق ہوا۔ اس وقت طب کی مشہور کتاب ''شرح اسباب'' ان کے درس میں تھی جس کا مولانا شاہ فضل الرحمان گنج مرادآبادی رحمہ اللہ کو علم ہوگیا تھا عصر کی نماز اور دعا سے فارغ ہوئے تو مصلے ہی بیٹھے فرمایا کہ وہ طالب علم کہاں ہیں جو لکھنؤ سے آئے اور شرح اسباب پڑھتے ہیں یہ سن کر مولانا محمد علی رحمہ اللہ فوراً آپ کے پاس پہنچے ان کو دیکھتے ہی ارشاد فرمایا کہ ذرا میری نبض تو دیکھنا انہوں نے نبض دیکھ کر عرض کیا کہ حضور والا کو حرارت ہے اور غالباً اس کا سبب تحریک نزلہ ہے فرمایا سچ کہتے ہو تو کیا میں اس کے ازالہ کے لیے عرق گلاب میں شربت انار ڈال کر پی لوں؟ عرض کیا کہ عرق بادیان میں شہد ڈال کر نوش فرمایا جائے۔ شاہ صاحب موصوف ان کی اس تجویز سے بہت خوش ہوئے فوراً عرق بادیان اور شہد آیا اور آپ نے استعمال فرمایا۔

یہ درحقیقت اس پردہ میں ان کا امتحان تھا۔ جس میں وہ کامیاب ہوئے شاہ صاحب کا خیال تھا اگر یہ شرح اسباب پڑھتے ہیں تو عرق گلاب اور شربت انار کہنے پر ان کے کان کھڑے ہو جائیں گے۔ چنانچہ ایسا ہی ہوا اور انہوں نے ان دونوں دواؤں کی جگہ عرق بادیان اور شہد تجویز کیا اور اس امتحان میں پاس ہوگئے جس کی شاہ صاحب موصوف نے بے حد تحسین فرمائی۔ (چندرجال اہلحدیث ص ۱۳۶)

**حاجی حسن علی مرحوم:۔** سفید شیروانی، سفید شرعی پاجامہ اور سر پر سفید بڑا عمامہ ان کا مرغوب ترین لباس تھا۔ (چندرجال اہلحدیث ص ۱۴۵)

## مولوی خدا بخش رحمہ اللہ

**جذبہ ذوق وعبادت:۔** مولوی صاحب جیسا کہ ہم نے اوپر کہیں لکھا ہے گوشہ نشین تھے، حلقہ درس سے نکلتے تو محراب عبادت میں پہنچ جاتے۔ رات دن کا بڑا حصہ تسبیح و تہلیل اور اوراد و وظائف میں گزار دیتے زندگی کے یہی دو مشغلے تھے جن کو وہ عزیز رکھتے تھے اور انہی میں ان کو روحانی سرور حاصل ہوتا تھا۔ زندگی زاہدانہ، مرتاضانہ اور متصوفانہ تھی۔ دنیاداروں اور خصوصاً ارباب جاہ و منصب سے بہت کم تعلق رکھتے تھے، دولت کی حرص ذرہ برابر نہ تھی، قناعت و استغناء ان کا خاص وصف تھا، مدرسہ کی صدر مدرسی کی خدمت ایک معمولی مشاہرہ پر جس طرح ایک طویل زمانہ تک کی وہ ان کے توکل، ایثار اور اعتماد باللہ کی عجیب و غریب مثال ہے حالانکہ صاحب اولاد تھے اور کنبہ بڑا تھا جس کی کفالت کا بار تنہا انہی کے دوش ناتواں پر تھا۔ زندگی بھر کسی سے ایک پیسہ قرض نہیں لیا۔ خرج باندازہ دخل مئی بائد کرد کا اصول ہمیشہ پیش نظر رہا، کبھی چادر سے باہر پاؤں پھیلانا نہیں چاہا رہتے اس قدر رکھ رکھاؤ سے تھے کہ کوئی ان کی غربت کا اندازہ نہیں کر سکتا۔ (ص ۱۷۱)



بسم اللہ الرحمن الرحیم

جملہ حقوق محفوظ ہیں

إِنَّ فِي ذَٰلِكَ لَعِبْرَةً لِأُولِي الْأَبْصَارِ

الحمد للہ کہ مجموعہ نافعہ

از تالیف مولوی عبدالجبار صاحب غزنوی مرحوم و

مولوی غلام رسول صاحب قلعوی مرحوم

المسمّٰی

بسوانح عمری

مولوی عبداللہ الغزنوی المرحوم ومغفور

مرتبہ

صوفی احمد الدین حنیف

ناشر

محمدی اکیڈمی ناشران وتاجران کتب محلہ توحید گنج منڈی بہاؤالدین

تاریخ طبع جمادی الثانی ۱۴۰۱ھ ........ اپریل ۱۹۸۱ء

ہدیہ اشاعت محمدیہ

[جملہ حقوق بحق مصنف محفوظ ہیں]

نام کتاب:۔ سوانح عمری

مولوی عبداللہ الغزنوی المرحوم المغفور

مصنف ــــــــــــ صوفی احمد الدین حنیف

ناشر

محمدی اکیڈمی ناشران وتاجران

کتب محلّہ توحید گنج منڈی بہاؤالدین

تاریخ طبع جمادی الثانی ۱۴۰۱ھ......اپریل ۱۹۸۱ء



تنویر الہدیٰ

جلد 2 شمارہ 5،6

2009ء

tanveerulhuda@yahoo.com / gmail.com

مجلس مشاورت

مدیر اعلیٰ

مدیر

مدیر معاون

فضیلۃ الشیخ

محمد یحییٰ گوندلوی نمبر

اشاعت خاص

جملہ حقوق بحق مصنف محفوظ ہیں

نام رسالہ:۔ تنویر الہدیٰ جلد۲ شمارہ ۵،۶

مصنف ــــــــــــ فضیلۃ الشیخ محمد یحییٰ گوندلوی

اشاعت خاص ــــــــــــ مئی جون 2009ء

تعداد ــــــــــــ

قیمت ــــــــــــ

مطبع ــــــــــــ

**سفید ٹوپی اور رومال:۔** سر پر سفید سوزنی کی میرٹھی ٹوپی، گلے میں سفید ململ تکمہ وار کرتہ، جھانسی کا عربی کٹ عالمانہ پائجامہ، یہی ان کا مرغوب ترین لباس تھا۔ (چند رجال اہلحدیث ص ۱۷۱)

## مولوی محمد احمد انصاری رحمہ اللہ

**بیعت اصلاح وتصوف:۔** مولوی محمد احمد صاحب کی ابتدائی تعلیم خاندانی مدرسہ میں متورع و پرہیز گار اور پابند شریعت اساتذہ کی نگرانی میں ہوئی وہ جس خاندان کے چشم و چراغ تھے شریعت کا سخت پابند تھا ان کے والد، ان کے دو چچازاد بھائی اور ان کے بہنوئی مولوی خدا بخش صاحب مرحوم، سید احمد شہید رحمہ اللہ کے خاندان کے ایک بزرگ سے (جو بڑے سید صاحب کے نام سے مشہور تھے اور ان اطراف میں رشد وہدایت کے لیے آتے تھے) بیعت تھے۔ (چند رجال اہلحدیث ص ۱۷۳)

## داروغہ دوست محمد رحمہ اللہ

**گوشہ نشینی اور ذکر الٰہی کی رغبت:۔** داروغہ دوست محمد صاحب آخر عمر میں بالکل گوشہ نشین ہو گئے تھے اور سارا وقت اپنے گھر کی مسجد میں جس میں اہلحدیثوں کا جمعہ بھی ہوتا تھا۔ عبادت وریاضت، تسبیح وتہلیل اور اوراد و وظائف میں گزارتے تھے، دنیا ومافیہا سے کوئی تعلق باقی نہیں رہ گیا تھا۔ میں نے ان کا بہت کم زمانہ پایا۔ چہرہ پر حسن عقیدت اور مسلک حق کی تابندگی اور درخشندگی عمر رسیدہ ہونے کے باوجود بھی قائم رہی ان کو دیکھ کر خدا یاد آجاتا تھا، بہت کافی عمر میں انتقال ہوا۔ (چند رجال اہلحدیث ص ۱۹۱)

**نام کتاب:۔ بسوانح عمری: مولوی عبداللہ الغزنوی المرحوم المغفور...... مصنف:۔ صوفی احمد الدین حنیف**

**ناشر:۔ محمدی اکیڈیمی ناشران وتاجران کتب محلہ توحید گنج منڈی بہاؤالدین**

**تاریخ طبع جمادی الثانی ۱۴۰۱ھ...... اپریل ۱۹۸۱ء**

## حضرت مولانا عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ

**ابتدائی تعارف:۔** محمد اعظم بن محمد بن محمد شریف عمرزئی شیخ عبداللہ غزنوی کے نام سے مشہور تھے۔

**بچپن میں تجرد کا ذوق:۔** (حضرت مولانا عبداللہ غزنوی) فرماتے تھے کہ چھوٹی عمر میں مجھ کو یہ شوق از حد تھا کہ جنگل اور تنہائی میں جا کر دعا کروں اور اس کی طرف کمال توجہ تھی اور مجھ کو خیال تھا کہ ہر ایک شخص کو دعا کا شوق اور ذوق ایسا ہی ہوگا ان دنوں میں بعض ارباب ذوق و باطن آپ کو فرماتے کہ تمہاری پیشانی چمکتی ہے خبردار ایسا نہ ہو کہ برے عالموں کی صحبت میں رہ کر اپنے دل کو خراب کرلو اور تمام خاص وعام آپ کی صلاحیت اور تقویٰ پر جو طفولیت میں تھی، حیران تھے اور علوم متداولہ کی تحصیل میں آپ تھوڑی مدت مشغول رہے آپ کی زیرکی اور فہم کی تیزی اور فکر کی سلامتی پر لوگ حسرت کی انگلیاں چباتے اور تعجب کرتے تھے۔ (بسوانح عمری ص ۱۱)

**پاس انفاس اور مرتبہ احسان:۔** آخر الامر جب آپ کی قوت کی شدت اور جوانی کی حد کو پہنچ گئی تو آپ کو جذبہ غیبی اور عنایت ربانی نے پا لیا اور آپ تمام ان چیزوں سے جو اللہ تعالیٰ کے سوا ہیں بیزار ہو کر اپنے مالک کی طرف متوجہ ہو گئے اور تنہائی اور لوگوں سے کنارہ کشی آپ نے اختیار کی۔ دفعتہً حضور دائمی اور پاس انفاس یعنی احسان کا مرتبہ آپ کو دیا گیا۔ (بسوانح عمری ص ۱۱)

**بغیر مبادیات تصوف کے مقصد کی رسائی:۔** ایک مبادی ہیں دوسرے مقاصد مبادی سے وسیلے اور واسطے مراد ہیں۔ لوگ وسیلوں اور واسطوں کے ساتھ مقصودوں کو حاصل کرتے ہیں۔ مثلاً صوفیوں کے اشغال یعنی ان کے لطیفے موضوعہ اخلاق حمیدہ یعنی تواضع اور توکل اور قصر امل اور قناعت اور صبر اور رضا اور زہد اور تقویٰ اور رتبہ یادداشت اور حضور دائمی کی تحصیل کے لیے وسیلے ہیں اور اللہ تعالیٰ نے محض اپنے فضل عمیم سے اس حقیر کی تربیت کی ہے پہلے اس فقیر کے دل میں اللہ تعالیٰ نے مقاصد (مذکورہ) کو بغیر استعمال مبادی کے دفعتہً ڈال دیا جس کی وجہ

سے اس کے تمام برے خلق مجھ سے یکبارگی اپنی بے غایت رحمت کے ساتھ کھینچ لیے اور احسان کا مرتبہ مجھ کو عطا فرمایا اور ماسوی اللہ کا خیال بالکل میرے دل سے اُٹھ گیا اور مالک کا ایک ہونا نظر آ گیا اور نیت اور اخلاص ہر کام میں مجھ کو عنایت فرمائی۔ الحمدلله علی نعمه السابغته سب تعریف واسطے اللہ تعالیٰ کے اوپر نعمتوں اس کی پوری کے۔ (بسوانح عمری ص۱۲)

**لباسِ ولی کے لوگوں پر اثرات:۔** آپ پہلے پہل لوگوں کی صحبت سے اس قدر بھاگتے تھے کہ تمام ناطے داروں اور دوستوں سے ہجرت کر کے خواجہ ہلال کے پہاڑ میں کہ جہاں کوئی باشندہ نہ تھا جا کر رہنا اختیار کیا پس اس حدیث کے مضمون کے مطابق جس میں آیا ہے کہ جب اللہ تعالیٰ کسی بندے کو دوست بناتا ہے تو اس کے لیے قبولیت زمین میں رکھ دی جاتی ہے لوگ اس جگہ بھی آپ کے پیچھے پہنچتے تھے۔ زمانے کے عالم وفاضل آپ کے کام میں حیران تھے یہاں تک کہ بعض لوگ صرف دیکھنے کے ساتھ اور بعض صحبت اور مجلس کے ساتھ صاحب حالات اور واردات ہو گئے اور آپ کے لباس سے شاگردوں کو فائدہ حاصل ہونے لگا۔ چنانچہ ایک طالبعلم کو آپ کی پوستین اٹھانے سے وجد آ گیا اور اسی سبب سے طالب علم مذکور پوستین کے مرید کے ساتھ مشہور ہو گیا۔ علاوہ اس کے بہت لوگ صاحب حالات عجیبہ ہو گئے اور ماسوی اللہ سے فارغ ہو کر اللہ کی طرف راجع ہو گئے۔ (بسوانح عمری ص۱۳)

**خلوت سے محبت:۔** آپ لوگوں کے ملنے جلنے سے بہت ایذا پاتے یہاں تک کہ فرماتے اگر کوئی شخص ہندوستان سے میرے پاس آنے کا ارادہ کرتا تو میرے دل میں ایسا صدمہ پہنچتا کہ گویا مجھ کو کسی نے گولی لگا دی اور بہت ایذا پاتے اور لوگوں سے نفرت کرتے۔ (بسوانح عمری ص۱۳)

**مرشد کی خدمت میں حاضری:۔** دور دور کے شہروں کے عالم بے بدل جامع انواع تقی، حامی شریعت، غرا وحید عصر فرید دہر شیخ حبیب اللہ قندھاری رحمہ اللہ کی طرف جو بلاد افغانستان میں ہر علم میں بے نظیر اور علوم دینیہ وغیرہ میں مجتہد وقت اور امام زماں اور زہد وتقویٰ میں بے مثل تھے اور ان کے زہد اور تقویٰ کے بیان کے لیے ایک بڑا دفتر درکار ہے سفر فرمایا کچھ مدت ان سے فائدہ اٹھا کر اپنے وطن کی طرف لوٹ آئے اور آپ کی یہی حالت رہی کہ جو مسئلہ مشکل پیش آتا ان سے جا کر استفسار کر لیتے اور شیخ مذکور محققین کی طرز پر جواب دیتے اس ولایت میں شیخ مذکور کے سوا کوئی یہ طریقہ نہ رکھتا تھا۔ اور وہ بھی بُرے عالموں اور وقت کے حاکموں کے خوف سے خاموش اور ساکت رہتے اور اللہ تعالیٰ کی مخلوق کو اس سیدھے راستے کی طرف دعوت نہ کر سکتے۔ دوسری بار آپ نے پھر قندھار کا سفر کیا اور اپنے شیخ کے پاس بعض مشکلات کے حل کرنے کیلئے حاضر ہو گئے۔ شیخ مذکور آپ کے حال پر تعجب کرتے اور عام مجلس میں جس شہر کے عالم موجود ہوتے فرماتے دین کے مسئلوں کو جیسے یہ شخص سمجھتا ہے میں بھی نہیں سمجھتا۔ (بسوانح عمری ص۱۴)

**مرشد کی خاص نصیحتیں:۔** دوسری بار جو آپ شیخ صاحب رحمہ اللہ سے رخصت ہونے لگے تو رخصت ہوتے وقت شیخ صاحب نے فرمایا کہ یہ شہر (قندھار) تمہارے ملک سے بہت دور ہے اور تم کو یہاں تک آنے میں سخت تکلیف اور سفر کی مشقت ہوتی ہے۔ اب آنے کی تکلیف نہ اٹھانا جواب میں فرمایا میرا آنا دین کی ضرورت کے واسطے ہے اور تکلیفوں اور مشقتوں کو جو میں اپنے پر گوارا کرتا ہوں تو آخرت کے کام کے لیے۔ شیخ نے کہا مجھ کو معلوم ہے کہ تمہارا تربیت کرنے والا خود اللہ عزوجل ہے تم کو میری حاجت نہیں ہے۔ اللہ عزوجل کبھی تم کو ضائع نہیں کرے گا اور اگر کبھی کوئی مشکل اور عقدہ پیش آئے گا تو مجھ کو یقین ہے کہ اللہ عزوجل کسی دیوار یا درخت کو آپ کے لیے گویا کر دے گا جس سے آپ کا عقدہ حل ہو جائے گا۔

**نسبت اویسی اور طریق نقشبندیہ:** آپ فرمایا کرتے تھے کہ میرے مالک نے جس کی ذات بزرگ ہے موافق شیخ کے کہنے کے میرے ساتھ معاملہ کیا۔ قندھار کے قاضی اور عالم آپ کو دیکھ کر نہایت خوش ہوا کرتے۔ مگر ملا کٹہ کہ عداوت اور مخالفت کے درپے تھا۔ قندھار کے قاضی غلام نے ملا کٹہ کی شکایت ملا سعد الدین مقری کی طرف لکھی کہ ملا کٹہ حقائق ومعارف آگاہ الموفق من عند اللہ قائد الخلق الی صراط اللہ محی السنته وقامع البدعته میاں محمد اعظم صاحبزادہ کی نسبت جس کے حق میں یہ کہنا بجا اور درست ہے "رجل مملومن السنة من الفوق الی القدم" اور اس نے سیر اور سلوک باطن میں نسبت اویسی کے حاصل کرنے کے بعد محض اللہ پاک کی عنایت سے طریقہ نقشبندیہ میں قدم ٹکایا ہے اور اس طریق کے سیر وسلوک کو پورے

طور پر حاصل کیا ہے اور اس طریقہ میں مجاز ہو گیا اور اس کے بعد سید آدم بنوری رحمہ اللہ قدس اللہ سرہ کے طریق کو بھی حاصل کیا ہے اور اس طریق میں بھی مجاز ہو گئے ہیں۔ القصہ میاں محمد اعظم صاحب کا ظاہر تقویٰ کے زیور سے اور حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی شریعت کی موافقت کے ساتھ آراستہ ہے۔ اس کا باطن اہل صفا کے احوالات اور مقامات کے ساتھ پیراستہ لیکن صرف اسی قدر نقصان ہے کہ یہ صاحبزادہ اپنے آپ کو اس کے مخلصوں اور دوستوں سے شمار نہیں کرتا۔ ملا کٹھ اس بزرگ صاحبزادہ کو کبھی وہابی کہتا ہے اور کبھی مبتدع کہہ کر پکارتا ہے۔ (بسوانح عمری ص ۲۰)

**الہام اور القار بانی:** ملا عبدالحق اپنے زمانہ کے فاضل تھے اس خط کے آخر میں جس کو انہوں نے آپ کے نام نامی پر بھیجا ہے اور اس میں بعض مسائل کی تحقیق کی ہے لکھتے ہیں "مخدوما و مطاعا از امثال ما گم گشتگان بوادی جہالت و نگونساراں مغاک غفلت ایں مسائل رابدان جناب مقدس قلمی نمودن دررنگ آنسب کہ کنا سے طرق غالیہ سازی رادرنزد عطار بیاں نماید اما ایں جرأت و گستاخی ہرزہ سرائی محض بنا برالطاف و اشفاق آن مخدوم معظم است کہ درپارہ ایں احقر وارد آنچہ بفکر قاصر می رسد بدان گستاخی کردہ مے آید۔ انتہیٰ

مولوی عبدالرحمٰن بن شیخ محمد بن بارک اللہ کہ وقت کے عالموں سے مشہور عالم ہیں اور زہد اور تقویٰ اور صلاحیت میں اپنے زمانے کے امام آپ کی صحبت بابرکت سے فیض حاصل کرنے کے لیے پنجاب سے سفر کر کے ملک غزنی تک جو دو ماہ کی مسافت ہے گئے۔ راستے میں جو انہوں نے مخالفوں سے کچھ کلمات آں جناب کی نسبت سنے تو حیران ہوئے اسی رات ان کو یہ الہام ہوا:

ترجمہ: سو قسم ہے رب آسمان اور زمین کی کہ یہ بات تحقیق ہے جیسے کہ تم بولتے ہو۔

**دوسری بار یہ الہام ہوا۔** ترجمہ: تحقیق یہ ہمارے پاس سے چنے ہوئے نیک لوگوں میں سے۔

**تیسری بار یہ الہام ہوا۔** ترجمہ: وہ کیا ہے ایک بندہ ہے جس پر ہم نے فضل کیا ہے۔ (بسوانح عمری ص ۲۰، ۲۱)

**پنجاب میں توحید کی پہلی آواز:۔** الاماشاءاللہ! حافظ حقیقی نے آپ کا اسباب بمعہ کتابوں کے بچالیا۔ لٹیروں نے راستے میں آپ پر حملہ کیا اور کابلی پٹو جو آپ کے بدن پر تھا آپ کے بدن سے اتار کر بھاگ گئے۔ ایک دن کے بعد وہی پٹو خوب تہہ کر کے لے آئے اور آپ کے آگے رکھ کر چپ چاپ چلے گئے۔ جب آپ پنجاب میں پہنچے تو اللہ کے راستہ کی طرف لوگوں کو بلانا شروع کیا اور کتاب وسنت کی تابعداری کی رغبت دینے لگے۔ اس سے پہلے پنجاب میں توحید کا نام ونشان نہ تھا ہزاروں آدمی آپ کی صحبت بابرکت سے توحید کا دم بھرنے لگے۔ یہ سب مسجدوں کی آبادی اور نماز روزے کا لحاظ اور حدیث پر عمل کرنا اور کتاب وسنت کا پڑھایا جانا اور سلف کے عقیدے کو اختیار کرنا، پنجاب کے شہروں میں جو تو دیکھ رہا ہے آپ ہی کی سعی اور کوشش کا نتیجہ ہے۔ ورنہ آپ سے پہلے کسی شخص کو ان باتوں کے ساتھ سروکار نہ تھا۔ (بسوانح عمری ص ۲۷، ۲۸)

**امیر وقت کے نام آپ کا ایک خط:۔** ایک خط اس مضمون کا لکھا کہ "میں مظلوم ہوں اور حاسدوں کے افتراء اور تہمت کے ساتھ تمہارے باپ نے مجھ کو اپنے ملک سے بدر کر دیا تھا تم اس کام میں اپنے باپ کی تابعداری نہ کرو۔

امیر نے جواب میں لکھا کہ میں ایک شخص کی تمام رعایا کے خلاف رعایت نہیں کر سکتا تم کو لازم ہے کہ ہماری ولایت سے باہر ہو جاؤ۔

**ایک غار میں چھپنا اور الہام ہونا:۔** آپ حیران ہوئے کہ اب کس طرف جاؤں اور کوئی جگہ بھاگنے کی نہ دیکھی جنگل کی کسی غار میں اکیلے جا کر چھپ گئے اور کچھ مدت پوشیدہ رہے۔ ان دنوں میں یہ الہام ہوا "فقطع دابر القوم الذین ظلموا والحمدللہ رب العالمین" ترجمہ: پھر کٹ گئی جڑ ان ظالموں کی اور تعریف ہے واسطے اللہ کے جو رب ہے سارے جہان کا۔

**اور یہ شعر بھی الہام ہوا۔** اے مدعی مپیچ کہ سرپیچ میشوی من سبزہ دمیدہ زبستاں کیتم

انہیں دنوں میں اس کی سلطنت الٹ پلٹ ہو گئی اور اس کا اقبال اِدبار کے ساتھ بدل گیا اور وہ اپنی سلطنت سے جدا ہو کر ہرات چلا گیا۔ (بسوانح عمری ص ۳۴)

**الہام اشاعت دین کا سبب:۔** جب آپ وہاں پہنچے تو صوبہ دار صرف آپ کا چہرہ مبارک دیکھ کر نرم ہو گیا ادب کے ساتھ بولا کہ آپ کیوں اپنے راستہ کو چھوڑ نہیں دیتے جو کچھ وقت کے مولوی کرتے ہیں آپ بھی ان کے ساتھ شریک ہو جائیں سردار محمد عمر کے جرنیل نے کہا کہ اس شخص کو میرے ہاتھ میں دو میں اس کو توپ سے اڑا دوں آپ نے جواب میں فرمایا مجھ کو اللہ تعالیٰ کا حکم ہے کہ میں کتاب اور سنت کو جاری رکھوں۔ بارہا مجھ کو الہام ہوا ہے۔(بسوانح عمری ص ۳۵)

**دشمنوں کے حق میں دعا کرنا:۔** مولوی عبدالاحد خانپوری نے ایک دن عرض کی کہ میرے حق میں دعا کرو کہ اللہ تعالیٰ ایمان میں استقامت دے۔فرمایا کہ میں اس شخص کے حق میں بھی دعا کرتا ہوں جو کابل میں مجھ کو نہایت سختی سے مارتا تھا کہ یا اللہ! اس کو معاف کر اور اس کو بہشت میں داخل کر کیونکہ وہ جاہل تھا، جانتا نہ تھا۔تمہارے واسطے کیوں دعا نہ کروں بلکہ میرے دل سے بے اختیار تمام مسلمانوں کے لیے دعا نکلتی ہے، جو آدم سے اس دم تک پیدا ہوئے ہیں اور اس وقت کے کافروں کے واسطے بھی ہدایت کی دعائیں کرتا ہوں جو زندہ ہیں۔

**سب کو معاف کر دینا:۔** کئی دفعہ آپ کی زبان مبارک سے میں نے سنا کہ فرمایا کرتے تھے جن لوگوں سے میں نے قسم قسم کی تکلیفیں اور گونا گوں ضرر اٹھائے ہیں میں نے سب کو معاف کر دیا۔قیامت میں اللہ تعالیٰ میرے لیے کسی کو نہ پکڑے۔جب وہ ظالم اس زدوکوب اور تشہیر سے فارغ ہوئے اور آپ کو سمیت بیٹوں کے قید خانہ میں لے گئے تو بعض دوستوں نے کہا کہ اس زدوکوب کا کچھ علاج کرنا چاہیے ورنہ آپ ہلاک ہو جائیں گے۔جب دیکھا تو آپ کی پشت مبارک پر تھوڑی سی سرخی بھی نمودار نہیں تھی۔گویا آپ کو کوئی چوٹ ہی نہیں لگی تھی۔(بسوانح عمری ص ۴۰،۴۱)

**ولی اللہ ہونے پر گواہی:۔** کابل کے امیروں میں سے ایک عالم گل خان نام کہتا تھا کہ مجھ کو بسبب اس واقعہ کے آپ کے ولی ہونے پر یقین کامل ہو گیا۔کیونکہ اس قدر سخت اگر میرے اس ہاتھی کو مارتے تو بخدا یہ بھی ہلاک ہو جاتا لیکن اس شخص کو باوجود اس قدر ضعف اور کلاں سالی کے کچھ نہیں ہوا۔اس واقعہ عظیم کے بعد آپ کو یہ الہام ہوا۔"**وجزاهم بما صبروا جنة وحريراً** ط"

ترجمہ:اور بدلہ دیا ان کو اس پر کہ انہوں نے صبر کیا بہشت اور کپڑے ریشمی۔(بسوانح عمری ص ۴۱)

**قید خانے میں غیبی امداد:۔** بس قید خانہ میں ڈالے گئے اور پھر خبر نہ ملی۔شہر کے لوگوں کے دلوں میں اللہ تعالیٰ کی طرف سے القاء ہو گیا وہ ہر وقت قسم قسم کے کھانے اور پھل آپ کے سامنے لاتے اور اس قدر فراخی تھی کہ اپنے گھروں میں بھی کبھی اس قدر فراخی نہیں دیکھی تھی۔امیر افضل خان بعارضہ وبا مر گیا۔اس کے بعد امیر اعظم خان تخت پر بیٹھا۔اس کم بخت ظالم نے خان ملا خان عبدالرحمٰن نام کے بہکانے سے عین گرمی کے موسم میں پیادہ پا آپ و بغیر زادِ راہ پشاور کی طرف نکال دیا اور سخت دل سپاہیوں کو آپ کے ساتھ مقرر کیا کہ بہت جلد آپ کو پشاور پہنچا دیں۔(بسوانح عمری ص ۴۲)

اوپر سے گرمی کی آگ برستی تھی اور نیچے سے زمین کی تپش کے ساتھ پاؤں جلتے تھے اور سنگدل سپاہیوں کی وجہ سے جو آپ کے پیچھے تھے آرام کی نوبت نہ ملتی تھی اس سفر میں آپ کے دو خادم آپ کے ساتھ تھے ایک ملا سفر نام اور ایک ملا مراد نام جب آپ چل نہ سکتے تو ملا سفر اللہ تعالیٰ اس کو دارین میں عزیز کرے آپ کو اپنی پیٹھ پر اٹھا لیتا تھا۔الغرض نہایت تکلیف کے ساتھ پشاور پہنچے اسی سبب سے ملا سفر راحلہ عبداللہ کے نام سے مشہور ہو گیا۔اس اثناء میں آپ کو کئی بار یہ الہام ہوا۔"**فقطع دابر القوم الذين ظلموا والحمدلله رب العالمين**"

ترجمہ: پھر کٹ گئی جڑ ان ظالموں کی اور تعریف ہے واسطے اللہ کے جو رب ہے سارے جہان کا۔

اور اسی طرح یہ القاء ہوا۔"انامن المجرمين منتقمون"ترجمہ:تحقیق ہم گناہگاروں سے بدلہ لینے والے ہیں۔(بسوانح عمری ص ۴۲،۴۳)

**فنا فی اللہ کا مقام:۔** آپ نے فرمایا میں دنیا میں نہیں ہوں فقط میرا ظاہر بدن دنیا میں آپ کا مشاہدہ کرتا ہے۔ورنہ میں آخرت میں ہوں اور واقع میں بات اسی طرح تھی کہ صرف آپ کے دیکھنے سے خدا یاد آتا تھا اور آپ کی صحبت میں بیٹھنے سے تمام خطرے اور فکر ذرات کی طرح اڑ جاتے۔اگر کوئی شخص اتفاقاً آپ سے دینوی امر پوچھتا تو جواب میں فرماتے:

بسودائے جاناں زجان مشتغل بذکر حبیب از جہان مشتغل (بسوانح عمری ص ۴۵)

**غرباء، مساکین سے محبت وسخاوت:۔** روپیہ آپ ٹھیکریوں کی طرح سمجھتے تھے صد ہا روپے آپ کے پاس آتے اور جس مجلس میں وہ روپے آپ کو ملتے اسی مجلس میں مصارف میں بانٹ دیتے۔ یتیم اور مسکین آپ پر اس قدر دلیر ہو گئے تھے کہ جس وقت آپ کے پاس حاضر ہوتے جس قدر روپیہ کہ آتا آپ کے ہاتھوں اور دامن سے کھینچ لیتے اور آپ مسکراتے رہتے اور کچھ برا بھلا نہ کہتے۔ جو لوگ پیچھے رہ جاتے ان کو کچھ نہ ملتا آپ کے جیب اور رومال اور دامن تلاش کرتے کہ شاید کچھ ہاتھ آ جائے آپ اپنے سب کپڑے تبسم کرتے اور ان کو دکھا دیتے اور فرماتے کہ کوئی چیز نہ رہی۔ انشاء اللہ تعالیٰ جس وقت کہ اور روپیہ آئے گا تم کو دے دیا جائے گا۔ بخدا میں نے یہ معاملہ کئی بار اپنی آنکھوں سے دیکھا۔ تسبیح اور تحمید اور دعاؤں کے سوا آپ کا کوئی دوسرا شغل نہ تھا یہاں تک کہ آپ ماہ ربیع الاول ۱۲۹۸ھ میں آدھی رات اللہ تعالیٰ کو جا ملے اور زوال کے بعد ظہر کی نماز سے پہلے دفن کیے گئے۔ (بسوانح عمری ص ۴۶)

**الہامات اور مبشرات ہزاروں میں:۔** جو الہام اور خوابیں آپ کو کتاب اور سنت پر ثابت رہنے اور خلق اللہ کو کتاب وسنت کی طرف بلانے اور تقویٰ اور توکل اور صبر اور خشیت اور زہد اور قناعت وترک ماسوی اللہ اور انابت اور آپ کے مقام امانت میں پہنچنے اور آپ کی حفظ اور نصر اور مغفرت کے وعدہ پر ہوتی ہیں وہ سینکڑوں بلکہ ہزاروں تک پہنچتی ہیں۔ ان کے جمع کے لیے ایک بڑی کتاب چاہیے۔ (بسوانح عمری ص ۴۷)

**ذوق سلوک وتصوف:۔** آپ اگرچہ سلوک کی کتابوں اور صوفیہ کے مشاغل مروجہ سے پہلے ہی بری تھے۔ لیکن جذبہ غیبی کے پہنچنے کے بعد آپ میں صوفیہ کے مشاغل کے ثمرات اور آثار کسی کی تعلیم کے سوا مشاہدہ کرتے تھے رفتہ رفتہ صوفیاء کے طریق کے مطابق اس راہ پر طالبوں کو تعلیم دینے لگے اور ہمیشہ بہمہ تن ہدایت کی زیادتی کے لیے اللہ تعالیٰ کے آگے گریاں اور نالاں رہتے۔ گویا آپ کا بدن اللہ تعالیٰ کی طرف رغبت کرنے اور اس سے ڈرنے کی تصویر تھا۔ (بسوانح عمری ص ۴۷)

**اہل اللہ پر طعن جرح کرنیوالا مردود ہے:۔** اور اہل اللہ پر طعن اور جرح کرنے والے کو خدا کی راہ سے مردود ہونے اور محرومی کا سبب سمجھتے اور ان کے اقوال، افعال کو نصوص کے تابع کرتے۔ (بسوانح عمری ص ۵۱)

**مطالب قرآنی کا الہام:۔** قرآن مجید کے وہ الفاظ جو آپ کو یاد نہ ہوتے اور نہ آپ ان لفظوں کے مقام جانتے الہام ہو جاتے۔ پھر حافظوں سے پوچھتے۔ سبحان اللہ! کس قدر آپ کو نواتب حقہ اور مصیبتوں اور اعمال شاقہ پر ثبات اور استقامت تھی، بلاشبہ یہ سب کچھ اللہ تعالیٰ کی تربیت اور ولایت سے تھا۔ بشر کی کیا طاقت ہے! واصبر وما صبرك الاباللہ۔ (بسوانح عمری ص ۵۲)

**آپ کا حلقہ بیعتِ اصلاح:۔** آپ کے ہاتھ پر بہت لوگوں نے بیعت کی اور توبہ کی ان کو فاتحۃ الکتاب کا ترجمہ اپنے خداوند فکر کے لحاظ سے سناتے تھوڑے دنوں میں طالب کو ذوق اور محبت کی حالت ہو جاتی اور نماز میں لذت آنے لگتی اور اول وقت قیام اور رکوع وقومہ، سجدہ جلسہ وغیرہ کی تعدیل کے ساتھ ایسی نماز پڑھتے کہ اس کے حسن اور طول سے کچھ نہ پوچھ۔ (بسوانح عمری ص ۵۲)

**آپ کی نماز:** آپ ایسی نماز پڑھتے کہ اپنی جان کی خبر نہ رہتی دیکھنے والوں کی آنکھیں ٹھنڈی ہو جاتیں اور تضرع اور خشوع کا مشاہدہ راعی العین ہوتا۔ یہ وہ ہے جو معلوم کیا اور جانا ہم نے آپ کے حال سے راضی ہو اللہ تعالیٰ آپ سے اور ہم سے اور یہ وہ ہے جو مشاہدہ کیا ہم نے بغاوت دشمنوں اور حاسدین آپ سے " واللہ حسیبه وحسیبهم "(بسوانح عمری ص ۵۲)

**حالات غیبیہ کا مجموعہ:۔** بسم اللہ الرحمن الرحیم الحمدللہ وکفی وسلام علی عبادہ الذین اصطفٰی

امابعد! یہ ایک مجموعہ ہے جو شامل ہے عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کے حالات غیبیہ اور واردات لاریبیہ کے ایک ٹکڑے پر اور خبر دینے والا ہے ان کے کلمات قدسیہ کے کچھ حصے پر جو وہ نمونہ ہیں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے کلمات جامعہ کا اور وارث کرنے والا ہے ظاہر اور باطن کے فائدوں کو اور اللہ تعالیٰ اس کے پورا کرنے کی توفیق دینے والا ہے جاننا چاہیے کہ آپ کا نام مبارک محمد اعظم ہے قوم عمرزئی سے اور آپ کے

باپ دادے بھی ولایت کے ساتھ مشہور ہیں اور آپ کے گاؤں کا نام گیرو ہے۔ساتھ کاف فارسی اور یائے تحتیایہ کے جو خواجہ ہلال کے پہاڑ کے متصل ہے شہر غزنی کے ضلع میں اور چونکہ آپ کا نام مشعر تھا تزکیہ نفس پر اس لیے آپ فرماتے تھے محمد ﷺ کہ کائنات سے اعظم اور مخلوقات سے افضل ہیں۔وہ اللہ کے رسول ہیں۔میرا نام عبداللہ بہتر ہے اسی لیے سب چھوٹے بڑے آپ کے ساتھ بات چیت کرنے کے وقت آپ کو عبداللہ کہتے ولیکن آپ لوگوں کو اس لقب کے ساتھ جو شرع شریف کے موافق ہوتا یاد فرماتے اور جس نام میں شرک کی بو آتی اس کا بدل دینا آپ کی عادت شریف تھی۔(بسوانح عمری ص ۵۶)

**جذبہ الٰہی کا آغاز:۔** اور فرماتے تھے کہ جذبہ الٰہی کا آغاز پہلے دن شام کی نماز کے بعد تھا جو خود بخود بلا واسطہ کسی پیر کے جذبہ الٰہی پہنچ گیا اور تمام زور کے ساتھ ماسوا اللہ کو میرے دل سے کھینچ لیا۔یہاں تک کہ تین دن تک مجھ کو اپنے نفس سے کدورت اور ظلمت اس طور پر معلوم ہوتی تھی کہ از خود گندی بو آتی جس سے جی متلانے لگتا اور باقی لوگوں سے بھی دیکھنے کے وقت تے آنے لگتی۔(بسوانح عمری ص ۵۶، ۵۷)

**لکڑیوں کا ساتھ ذکر کرنا (کرامت):۔** فقر امل یہاں تک تھی کہ فانی زندگانی پر کسی طرح کا اعتماد نہ رہا اور مخلوقات سے یہاں تک نفرت تھی کہ نماز جماعت کے ساتھ بڑی دشواری کے ساتھ گزاری جاتی اور ذکر کی نسبت اس طرح غالب تھی کہ جو شخص مجھ کو دیکھتا ذکر کرنے لگتا اور کبھی کبھی چھت کی لکڑیوں سے بھی ذکر سنا جاتا۔(بسوانح عمری ص ۵۷)

**نفی اثبات کے آگ پر اثرات:۔** برف کی بارش کے موسم میں جب میں آگ پر بیٹھتا تو نفی اور اثبات کے وقت جو میں سر کو ہلاتا۔اسی طرح آگ بھی گھومتی اور اس سبب سے کہ میں نے کسی شیخ کی صحبت نہیں اٹھائی تھی اور نہ مشائخ کا حال دیکھا سنا تھا۔حیرانی پیش آتی تھی کہ آیا کسی شیخ کے پاس جا کر تعلیم حاصل کروں چنانچہ اسی نواح میں ایک شیخ شاہ صاحب غلام علی دہلوی مجددی احمدی رحمہ اللہ کے مریدوں میں سے ریاضت شاقہ اور چلوں کے ساتھ مشہور تھا ان کے دیکھنے کا دل میں پختہ ارادہ ہوا۔چونکہ میں اکیلا راہ کا واقف نہ تھا اور کسی کی ہمراہی بھی ممکن نہ تھی۔ایک شخص کو راہ بتلانے کے لیے میرے ساتھ کیا گیا اس طرح کہ وہ دور سے راہ دکھلائے جب شیخ سے ملاقات ہوئی تو اس پر حالت آ گئی جو خود بخود اپنے سر کو ہلاتا تھا اور اس نے اپنے سارے لطیفے اس جوش میں ظاہر کیے جو کچھ میں نے اس صحبت میں دیکھا کسی زمانہ میں نہیں دیکھا۔پس میں ناامید ہو کر واپس آیا۔(بسوانح عمری ص ۵۷)

## کرامات مولوی سید سلیمان روڈی رحمہ اللہ

**عیاش نوجوان پر توجہ کا اثر (کرامت):۔** آپ کے ایک دوست کا لڑکا نظام الدین نامی بدچلن ہو گیا اور سارا وقت گانے بجانے، ناچنے کودنے میں گزارنے لگا، ماں باپ اور سارے رشتہ دار سمجھا سمجھا کر تھک گئے مگر وہ نہ مانا اور حقیقت بھی یہی ہے کہ عیاش طبع انسانوں کی اصلاح بہت مشکل ہوتی ہے اس کا باپ آپ کے پاس آیا اور بیٹے کی حالت بیان کر کے رو دیا۔آپ نے فرمایا فکر نہ کرو خدا نے چاہا تو ٹھیک ہو جائے گا۔ایک دن نظام الدین اتفاقاً مولوی صاحب کے پاس سے گزرا۔آپ نے اُسے پکڑ لیا۔بس پکڑنا ہی تھا کہ اس کا نقشہ پلٹ گیا، وہ زار و قطار روتا تھا اور اپنے گناہوں سے تائب ہو رہا تھا، چنانچہ وہی نظام الدین اب بہت بڑا متقی اور پارسا بن گیا ہے۔(بسوانح عمری ص ۷۱، ۷۲)

> **وضاحت:** آپ مولانا عبدالجبار صاحب بن مولانا عبداللہ صاحب غزنوی رحمہ اللہ کے مریدین میں سے ہیں۔روڑی ضلع حصار میں رہتے ہیں۔۸۰ سال کے قریب عمر ہے۔نہایت رقیق القلب، متقی، پارسا، شب زندہ دار، متبع سنت بزرگ ہیں پاس بیٹھنے والوں پر اتنا اثر ہوتا ہے کہ خشیت الٰہی طاری ہو جاتی ہے۔راقم الحروف کو جب زیارت کا موقعہ ملا تو جماعت کے موجودہ بزرگوں میں سے بس آپ ہی پر نگاہ ٹھہری تھی بڑے مسکین طبع، محبّ خدا، عاشق رسول واقع ہوئے ہیں پہلے پہل جب بدعات کی تردید اور سنت کی اشاعت شروع کی تو بڑی تکلیفیں اور مصیبتیں جھیلنی پڑیں

مگر آپ کی تبلیغی کوششوں اور وجدانی مساعیوں سے سارے علاقہ میں توحید کا ڈنکا بج چکا ہے۔ اب گو آپ ضعیف ہو چکے ہیں اور بجز ذکر الٰہی کے کوئی تبلیغی کام نہیں کر سکتے تاہم خدا کا شکر ہے کہ آپ کے صاحب زادے مولوی عبداللہ صاحب جو بجائے خود طبی لائن میں شہرہ آفاق ہیں، تبلیغی میدان میں بھی آپ کے بہترین جانشین ہیں۔ مولوی عبداللہ صاحب بھی صوفی منش بزرگ ہیں۔ خدا کرے کہ جماعت کو آپ سے زیادہ سے زیادہ استفادہ کا موقع مل سکے۔ (بسوانح عمری ص ۷۱)

**انتقال مرشد کی غیبی اطلاع (کرامت):۔** ایک روز علی الصبح آپ فرمانے لگے کہ لو بھائی آج ہمارے پیر و مرشد (مولوی عبدالجبار صاحب غزنوی) بہشت میں پہنچ گئے ہیں میں نے رات ان کو بہشت میں دیکھا ہے اور یہ شعر سنا ہے جو میری زبان پر جاری ہو گیا ہے۔

''لے او بیلی اللہ بیلی ساڈے ہوئے چلانے''

یعنی اے دوست! خدا حافظ ہم تو جا رہے ہیں۔ سب حیران تھے کہ یہ کیا ماجرا ہے، چنانچہ بعد میں جو اطلاعات آئیں ان سے معلوم ہوا کہ ٹھیک اسی وقت اور اسی دن امام صاحب کا انتقال ہوا تھا جس دن مولوی صاحب نے علی الصبح ہم سے یہ کہا تھا۔ (بسوانح عمری ص ۷۲)

**انتقال لڑکی کی کشفی اطلاع (کرامت):۔** تحصیل سرسہ میں ایک بہت بڑے رئیس اور نواب تھے ان کی صاحبزادی بیمار ہو گئی کئی علاج کیے آفاقہ نہ ہوا۔ انہوں نے چاہا کہ مولوی صاحب کو بلایا جائے۔ وہ دم کریں گے تو شفا ہو جائے گی۔ چنانچہ آپ کی طرف آدمی آیا۔ آپ جانے کے لیے تیار ہوئے سواری منگائی گئی کہ معاً آپ نے فرمایا، اب جانا فضول ہے، لڑکی کا تو انتقال ہو گیا ہے چنانچہ آدمی جب واپس گیا تو معلوم ہوا کہ ٹھیک اسی وقت جب مولوی صاحب نے فرمایا تھا اس کی روح قفس عنصری سے پرواز کر گئی تھی۔ (بسوانح عمری ص ۷۳)

**پریشانی میں مرشد کی رہنمائی:۔** مولوی عبداللہ صاحب رحمہ اللہ کا بیان ہے کہ ایک دن میرے دل میں ایک بزرگ کے ملنے کا خیال پیدا ہوا اور جی چاہا کہ کچھ دن ان کے پاس جا کر ٹھہروں اور فیض حاصل کروں۔ ابھی یہ میرے جی ہی جی میں تھا اور میں نے کسی سے اس کا تذکرہ نہیں کیا تھا کہ مولوی صاحب سامنے سے آ گئے اور آتے ہی فرمایا کہ ذرا سوچ سمجھ کر جانا، آج کل دکانداریاں زیادہ ہیں اللہ والے بہت کم ہیں چنانچہ بعد میں معلوم ہوا کہ واقعی وہ دکاندار ہی تھے۔ (بسوانح عمری ص ۷۳)

## کرامات عبدالرحمٰن صاحب لکھوی رحمہ اللہ

**نگاہ ولی کے فقیر پر اثرات (کرامت):۔** مولوی قائم الدین صاحب سکنہ چک مڈھیوالہ ضلع لائلپور کا بیان ہے کہ جن دنوں میں مولانا عبدالرحمٰن صاحب کے ہاں لکھو کے پڑھا کرتا تھا ان ایام کا واقعہ ہے کہ ایک بھنگی چرسی فقیر آیا جس کی داڑھی تو صفاچٹ تھی اور مونچھیں لمبی لمبی تھیں ہاتھ میں چمٹا، بدن پر کملی، شکل وصورت خلاف شرع گاتا تھا اور کہتا تھا کہ مولوی صاحب نشہ ٹوٹا ہوا ہے کچھ دے دو مولوی صاحب نے ایک طالب علم سے کہا کہ اسے پیسہ دیدو وہ بولا ایک پیسہ سے کیا بنتا ہے اگر دینا ہے تو کچھ آپ دو فقیر کا عمل ٹوٹا ہوا ہے نہ بھنگ ملی ہے نہ چرس، مولانا نے ایک نظر اٹھا کر اس کی طرف دیکھا اور فرمایا مجھ سے کچھ لینا ہے جونہی اس کی نظر سے نظر ملی وہ لڑکھڑا کر گرا اور ایسا گرا کہ بے ہوش ہو گیا طالبعلم اسے سنبھالنے کے لیے بڑھے مگر وہ ایسا بے حس پڑا تھا جیسے مردہ، تین گھنٹے وہ بیہوش پڑا رہا جب ہوش سنبھالا تو اٹھا مولانا نے پوچھا کیوں بھائی کیا لینا ہے؟ وہ بولا جو لینا تھا وہ لے لیا بس مجھے مسلمان بنا دیجئے مولانا نے حجام کو بلوایا اس کی مونچھیں اور لٹیں کٹوا دیں بھنگ چرس سے توبہ کرائی اور قرآن پڑھانا شروع کیا مولوی قائم الدین صاحب کا بیان ہے کہ وہ فقیر اٹھارہ برس تک مولوی صاحب کی خدمت میں رہا اور اچھا خاصا عالم اور صوفی بن گیا۔ (بسوانح عمری ص ۷۵)

**در مدینہ فوت شد قطب زمان:** آپ مولانا حافظ محمد بن بارک اللہ رحمہ اللہ مصنف تفسیر محمدی کے صاحبزادہ ہیں آپ

۱۲۵۳ھ میں بمقام لکھو کے ضلع فیروز پور میں پیدا ہوئے آپ کا نام تو عبدالرحمٰن تھا مگر محی الدین کے نام سے مشہور تھے، سات سال کی عمر میں قرآن کریم حفظ کیا اور ۱۷ سال کی عمر میں علوم درسیہ متعارفہ سے فراغت پائی۔طبیعت شروع ہی سے تصوف کی طرف مائل تھی اور کسی پیر طریقت کی تلاش تھی ۲۲ سال کے تھے کہ غزنی پہنچے اور حضرت عبداللہ صاحب الغزنوی رحمہ اللہ کی بیعت کی۔حضرت عبداللہ صاحب غزنوی رحمہ اللہ کے پنجاب تشریف لانے اور امرتسر قیام فرمانے پر تو ہزار ہا لوگوں نے فیض پایا۔مگر غزنی پہنچ کر السابقون السابقون کا مرتبہ آپ ہی نے حاصل کیا تھا۔حضرت عبداللہ صاحب رحمہ اللہ کو آپ سے بہت محبت تھی چنانچہ آپ اکثر اوقات فرمایا کرتے تھے کہ ''ماؤ عبدالرحمٰن یکسیت'' پھر آپ کو مخاطب کر کے یہ بھی فرمایا ''درمیان ما شما مناسبت دراز ل بود'' چنانچہ عبداللہ صاحب رحمہ اللہ نے آپ کو اپنا نائب بھی قرار دیدیا تھا۔آپ کو اکثر الہام ہوا کرتے تھے، جو الگ رسالہ کی شکل میں مطبوع ہیں آخری عمر میں الہام ہوا ''یــــا ایتھا النفس المطمئنه ارجعی الی ربك راضية مرضيةً فادخلی فی عبادی وادخلی جنتی'' جس پر آپ حج کے لیے روانہ ہو گئے اور مدینہ منورہ پہنچ کر بعد زیارت روضہ نبوی ﷺ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ والی دعا ''اللهم ارزقنی شهادة فی سبیلك واجعل موتی ببلدرسولك'' نہایت خشوع خضوع سے کی جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ آپ پیٹ کی بیماری میں مبتلا ہو گئے اور ۶۰ سال کی عمر میں ۱۵ ذیقعد ۱۳۱۲ء کو بروز جمعہ وہیں شہادت پاک جنت البقیع میں مدفون ہوئے ''انا للہ وانا الیہ راجعون'' آپ کا قطعہ تاریخ ہے:

در مدینہ فوت شد قطب زمان (۱۳۱۲) (دیگر) صادقین را نور حق تا بدمدام (۱۳۱۲) (بسوانح عمری ص ۷۴،۷۵)

**نگاہ ولی کا دشمن پر اثر:۔**ایک بار مولانا موصوف معہ چند طلباء کے نہر پر جو لکھوکی کے قریب ہی تھی غسل کے لیے تشریف لے گئے نہر کے متصل ہی ایک سڑک گزرتی ہے جو فیروز پور کی طرف سے آتی ہے اس پر دو سوار گزر رہے تھے جن میں سے ایک محمود نامی ڈوگر تھا یہ بہت بڑا زمیندار اور متکبر انسان تھا اور اسے اہلحدیث سے خاص عداوت تھی اس نے بار ہا یہ کہا تھا کہ اگر مولوی عبدالرحمٰن مجھے اکیلا کہیں مل گیا تو میں اسے جان سے مار ڈالوں گا کیونکہ اس نے سارے علاقہ میں وہابیت پھیلا دی ہے کسی طالب علم نے مولانا سے ذکر کر دیا کہ محمود آپ کا اشدترین دشمن ہے اور وہ جا رہا ہے۔مولانا نے فرمایا کہ اسے بلا لو اور کہو کہ جو کچھ کرنا ہے یہیں کر لے، طالب علم نے آواز دی کہ میاں محمود! مولوی صاحب یہیں ہیں آؤ اور اپنے دل کے ارمان نکال لو۔محمود آیا گھوڑی سے اترا ابھی مولانا کے سامنے ہی آیا تھا اور آنکھ سے آنکھ ملی تھی کہ اپنا پیٹ پکڑ کر بیٹھ گیا اور ہائے ہائے کرنے لگا مولانا نے پوچھا کیوں بھائی کیا ہے؟ مجھ سے کیوں ناراض رہتے ہو! وہ بولا حضرت مجھے معاف کیجئے میری غلطی تھی میں نے آپ کے خلاف بہت کچھ کیا مگر اب اپنی غلطی کا اعتراف کرتا ہوں اور معافی چاہتا ہوں۔مولانا نے کہا دل صاف کر لو اور جاؤ اللہ تمہیں خوش رکھے، وہ کہنے لگا: حضور اب کہاں جاؤں ہاتھ بڑھائیے اور مجھے اپنا مرید بنائیے۔اس واقعہ کے راوی مولوی قائم الدین صاحب کا بیان ہے کہ محمود کی آنکھ پر ایک موہکہ تھا جو اسے بہت تکلیف دیتا تھا وہ بار ہا اسے کٹوا چکا تھا مگر وہ پھر بڑھ جاتا تھا اور آنکھ ڈھانپ لیتا تھا جس سے وہ سخت تنگ آ گیا تھا اس نے عرض کیا حضرت اس پر دم کر دیجئے تاکہ اللہ تعالیٰ مجھے اس مصیبت سے بھی نجات دے مولانا نے سورۂ فاتحہ پڑھ کر دم کیا اور اس پر لب لگا دیا محمود کا بیان ہے کہ اس کے بعد وہ موہکہ کچھ ایسا مٹا کہ پھر کبھی ظاہر نہیں ہوا اور مجھے ہمیشہ ہمیشہ کے لیے اس سے نجات مل گئی۔(بسوانح عمری ص ۷۶،۷۷)

**ولی کامل کی طرف مجذوب کی رہنمائی:۔**موضع لکھوکی سے کچھ فاصلہ پر ایک جمیل نامی گاؤں تھا جہاں کا سردار جلال الدین عرف جلّو بہت بڑا زمیندار اور کئی گاؤں کا مالک تھا جلو کے ہاں اولاد نہ ہوتی تھی اس نے کئی بیویاں کر رکھی تھیں، مگر پھر بھی وہ اولاد سے محروم تھا۔پنجاب میں یہ رواج ہے کہ جب کسی کے ہاں اولاد نہ ہوتی ہو تو وہ پیروں، فقیروں، جوگیوں، مست قلندروں، خانقاہوں اور قبروں کی طرف رجوع کرتا

ہے اوران سے اولاد چاہتا ہے۔جلوبھی اسی خیال کا بندہ تھا اور جہاں کسی فقیر کا پتہ چلتا تھا وہیں اُٹھ دوڑتا تھا۔ایک بار اسے پتہ چلا کہ فیروز پور شہر میں ایک مستانہ ہے جو مجذوب ہے اور بالکل ننگ دھڑنگ رہتا ہے وہ اس کے پاس گیا اور اس سے بیٹا مانگا،مجذوب بولا، نالائق اگر بیٹا لینا ہے تو لکھوکی جا۔جلو نے دل میں کہا کہ وہاں تو سب وہابی ہی وہابی ہیں، بھلا وہاں بیٹا کیسے ملے گا؟۔مجذوب نے کہا نالائق جاتا نہیں ہے بیٹا یہاں سے نہیں بلکہ وہاں ہی سے ملے گا۔جلو اس مستانہ کے ارشاد پر لکھوکی پہنچا اور مولانا عبدالرحمٰن صاحب رحمہ اللہ سے سارا واقعہ بیان کردیا۔ مولانا عبدالرحمٰن صاحب رحمہ اللہ نے کہا کہ میں دعا تو کردیتا مگر تو منکر قرآن ہے تیرے حق میں میری دعا قبول نہ ہوگی۔جلو نے کہا: میں نے کب قرآن کا انکار کیا ہے آپ نے پوچھا کہ تیری کتنی بیویاں ہیں؟ اس نے کہا: سات۔آپ نے فرمایا قرآن تو چار سے زیادہ اجازت نہیں دیتا۔ پھر تو نے سات کیوں کیں؟ اس نے کہا: جو حکم ہو میں اس پر عمل کروں۔آپ نے فرمایا کہ تین کو یہیں طلاق دیدے گاؤں میں مسجد بنوا، خود نماز پڑھنے کا اقرار کر اور دوسروں کو بھی نماز کی تلقین کر تو میں تیرے لیے دعا کرتا ہوں اس نے ایسا ہی کیا آپ نے دعا فرمائی خدا کی قدرت اگلے ہی سال اس کے ہاں فرزند نرینہ تولد ہوا وہ دوڑا دوڑا آیا اور مولانا کو لے جانا چاہا۔مگر آپ نہ گئے اور کہا کہ کہیں ایسا نہ ہو کہ عوام یہ سمجھنے لگیں عبدالرحمٰن نے بیٹا دیا ہے پھر اس نے عرض کیا کہ حضور آپ اس کی تردید کریں اور توحید کا وعظ کہیں تاکہ ہمارے گاؤں والے بھی کچھ توحید و سنت سے آشنا ہو جائیں چنانچہ اس پر آپ وہاں گئے اور کئی دن تک وہاں وعظ کیے اور سب کے سب گاؤں اہلحدیث ہو گئے روانگی پر سردار نے آپ کو بہت کچھ دینا چاہا مگر آپ نے ایک حبہ تک قبول نہ کیا۔(بسوانح عمری ص ۷۸)

**ولی کی روحانی طاقت پر اعتماد:**۔حضرت مولانا غلام نبی الربانی رحمہ اللہ سوہدروی کا بیان ہے کہ مولانا ابوسعید محمد حسین صاحب بٹالوی رحمہ اللہ نے ایک بار اپنے رسالہ ''اشاعۃ السنۃ'' میں مرزا قادیانی کو چیلنج دیا کہ وہ ہمارے ایک صوفی کے ساتھ روحانی مقابلہ کرے۔اگر وہ کامیاب ہوا تو ہم اس کا ساتھ دیں گے اور اگر وہ ناکام ہوا تو اپنے دعوٰی سے تائب ہو جائے یہ روحانی مقابلہ دونوں کو الگ مکان میں بٹھا کر سات دن تک رہے گا۔مرزا جی نے اس سے انکار کردیا کہ میں ایسا نہیں کرسکتا مولانا غلام نبی صاحب کا بیان ہے کہ میں نے مولانا محمد حسین صاحب سے پوچھا کہ وہ کون صوفی تھے جن پر آپ کو انتہائی اعتماد ہے کہ مرزا جی کو ایسا اہم اور ذمہ دارانہ الٹی میٹم دے دیا۔مولانا محمد حسین صاحب نے فرمایا کہ وہ صوفی عبدالرحمٰن صاحب لکھوی رحمہ اللہ ہیں، مجھے ان کی روحانی طاقت پر اتنا اعتماد اور وثوق ہے کہ اگر مرزا مان جاتا تو یقیناً اس مقابلہ میں زندہ نہ بچتا۔(بسوانح عمری ص ۷۸،۷۹)

**خرابی جہاز کی الہامی اطلاع:**۔مولانا عبدالرحمٰن صاحب جب سفر حج کے لئے روانہ ہوئے اور بمبئی پہنچ کر جہاز کا ٹکٹ خرید لیا اور جہاز چلنے کو تھا کہ آپ نے فرمایا اس جہاز پر نہیں جانا چاہئے۔چنانچہ ٹکٹ واپس کردیا گیا۔پھر ایک ہفتہ کے بعد دوسرے جہاز نادری کا ٹکٹ خریدا جب وہ تیار ہوا تو آپ نے پھر یہی فرمایا کہ اس جہاز پر بھی نہیں جانا چاہیے ہمراہی حیران تھے کہ مولانا کیا کررہے ہیں جان بوجھ کر روانگی میں تاخیر کرتے ہیں مگر بالآخر آپ کا کہا مانا اور وہ ٹکٹ بھی واپس کیا۔پھر تیسرے جہاز پر سوار ہوئے جب جدہ پہنچے تو معلوم ہوا کہ پہلے دونوں جہازوں میں بیماری پھیل گئی تھی اور حکومت نے انہیں چالیس چالیس دن کے لیے کامران روک لیا ہے۔یعنی اگر وہ لوگ ان جہازوں میں سوار ہوتے تو ۴۰ دن بعد جدہ پہنچتے کسی نے مولانا سے پوچھا کہ آپ کو کیونکر پتہ چلا تھا تو آپ نے فرمایا کہ الہام ہوا تھا۔

نوٹ: آپ کے بہت سے الہامات اور کرامات اور بھی ہیں مگر انہیں پر اکتفا کیا جاتا ہے۔(بسوانح عمری ص ۷۹)

## کرامات مولانا غلام رسول صاحب قلعوی رحمہ اللہ

**گمشدہ بیٹے کی فوراً حاضری (کرامت):**۔ایک بار قلعہ میاں سنگھ میں ایک حجام آپ کی حجامت بنا رہا تھا کہ اس نے یہ شکایت کی، حضور! میرا بیٹا کئی سال سے باہر گیا ہوا ہے جس کا ہمیں کچھ پتہ نہیں کہ کہاں ہے۔زندہ ہے یا مر گیا ہے بس ایک ہی بیٹا تھا، اس کے فکر میں ہم تو مرے جارہے ہیں آپ تھوڑی دیر خاموش رہے پھر فرمایا میاں وہ تو گھر بیٹھا ہے اور روٹی کھا رہا ہے جاؤ بیشک جا کر دیکھ لو، حجام گھر گیا تو سچ مچ

بیٹا آیا ہوا تھا اور کھانا کھا رہا تھا بیٹے سے ماجرا پوچھا تو اس نے کہا کہ ابھی ابھی میں سکھر سندھ میں تھا، معلوم نہیں مجھے کیا ہوا اور کیونکر طرفۃ العین میں یہاں پہنچ گیا۔ (بسوانح عمری ص ۸۰)

**روحانی بصیرت اور کشفی اطلاع (کرامت):**۔ میاں محمد چٹو جولا ہور میں ایک مشہور سوداگر تھا، بیان کرتا ہے کہ میں نے بہت سے گھوڑے بغرض فروخت کشمیر روانہ کئے، مگر تین مہینے گزر گئے، کوئی گھوڑا فروخت نہ ہوا میں مولانا کی خدمت میں حاضر ہوا کہ حضرت دعا کیجئے بہت نقصان ہو رہا ہے اور مفت کا روزانہ خرچ پڑ رہا ہے آپ نے فرمایا میاں! تیرے گھوڑے والئی کشمیر نے خرید لیے اور تین ہزار روپیہ منافع ملا ہے، میاں محمد حیران ہوا کہ ابھی ابھی تو خط آیا کہ یہاں کوئی خریدار نہیں اور آپ فرماتے ہیں کہ تین ہزار منافع ملا ہے، میاں محمد کہتا ہے کہ دوسرے دن خط آ گیا کہ سب کے سب گھوڑے فروخت ہو گئے اور تین ہزار منافع ہوا۔ (بسوانح عمری ص ۸۱)

**نہ چاہتے بھی عورت کا مسلمان ہو جانا (کرامت):**۔ شیخ عبداللہ، نومسلم جو موضع دلاور میں رہتا تھا کہتا تھا کہ جب میں مسلمان ہو گیا تو میری بیوی نے اسلام سے انکار کر دیا اور کہنے لگی کہ میں تو کبھی مسلمان نہ ہوں گی مجھے بہت صدمہ ہوا اور اسی صدمہ میں نڈھال ہوتا چلا گیا، کیونکہ میں اسے بہت چاہتا تھا اور حد سے زیادہ محبت رکھتا تھا۔ تمام اقرباء بھی میرے دشمن ہو گئے اور بیوی بھی از حد نفرت کرنے لگی کچھ عرصہ کے بعد میں مولانا کی خدمت میں حاضر ہوا اور دعا کے لیے فہمائش کی اور ساتھ ہی یہ بھی کہا کہ اس کے بغیر میری زندگی محال ہے، آپ نے فرمایا کہ وہ آ رہی ہے اور مسلمان بھی ہو گئی ہے چنانچہ اسی دن اس کا پیغام آیا کہ مجھے آ کر لے جاؤ میں مسلمان ہو گئی ہوں۔ (بسوانح عمری ص ۸۱)

**ہندو عورت پر کلماتِ ولی کا اثر (کرامت):**۔ محمد عمر ولد کرم الٰہی کا بیان ہے کہ مولانا نماز صبح سے فارغ ہو کر گھر کو جا رہے تھے میں بھی ساتھ تھا کہ ایک ہندو عورت ''واہگرو، واہگرو'' پڑھتی ہوئی جا رہی تھی آپ نے کہا کہ واہگرو نہیں بلکہ ''وحدہٗ'' کہو صحیح یہی ہے وہ عورت ''وحدہٗ، وحدہٗ'' کہنے لگی اور یہ جملہ اس کی زبان پر ایسا جاری ہوا کہ بہزار کوشش بھی بدل نہ سکا اور بالآخر وہ مسلمان ہو گئی۔ (بسوانح عمری ص ۸۱)

**سکھ کا فوراً مسلمان ہو جانا (کرامت):**۔ ایک بار آپ گجرات کی طرف جا رہے تھے کہ راستہ میں ایک سکھ ملا اس نے پوچھا کہ حضرت موضع ڈنگہ کا راستہ کون سا ہے؟ (ڈنگہ ضلع گجرات میں ایک مشہور مقام ہے آپ نے فرمایا بھائی مجھے ڈنگہ راستہ تو معلوم نہیں، البتہ سیدھا راستہ یاد ہے (ڈنگہ پنجابی میں ٹیڑھے کو کہتے ہیں) اس نے ہنس کر کہا اچھا سیدھا راستہ بتا دیجئے۔ آپ نے کہا پڑھو ''**لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ**'' آپ کا یہ کہنا تھا کہ وہ کلمہ پڑھنے لگ گیا اور وہیں مسلمان ہو گیا۔ (بسوانح عمری ص ۸۲)

**جو کہا ولی نے، وہ ہو گیا (کرامت):**۔ فضل الدین نمبردار سکنہ مان ضلع گوجرانوالہ کا بیان ہے کہ میں نے ایک ساہوکار سے بارہ سو روپے قرض لیا تھا اور وہ مجھے بہت تنگ کر رہا تھا چنانچہ ایک بار تو اس نے مجھے نوٹس دیدیا اور قریب تھا کہ دعویٰ کر کے مجھے ذلیل کرتا میں مولانا کی خدمت میں حاضر ہوا اپنی غربت اور ناداری کا ذکر کیا اور دعا کی فہمائش کی آپ نے فرمایا گھبراؤ نہیں جاؤ چار آدمی ساتھ لے کر اس سے حساب کرو صرف بائیس روپیہ نکلیں گے وہ ادا کر دینا فضل الدین حیران ہوا کہ میں نے ابھی تک اسے دیا لیا تو کچھ ہے نہیں۔ بھلا بائیس روپیہ کیونکر نکلیں گے وہ چند دوستوں کو ساتھ لے کر گیا اور ساہوکار سے کہا کہ کھاتہ لاؤ اور میرا حساب صاف کر لو، ساہوکار نے بہی نکالی تو دیکھا کہ اس حساب میں کہیں لکھا ہے، فلاں تاریخ کو اتنی گندم لی۔ اتنا تمبا کو وصول ہوا اتنی کپاس آئی، علیٰ ہذا القیاس سارا حساب جو لگایا تو بقایا صرف ۲۲ روپیہ نکلے ساہوکار بھی حیران تھا کہ یہ کیا ماجرا ہوا ہے اور فضل الدین بھی حیران تھا مگر بہی کھاتہ کے مطابق بائیس روپیہ دے کر حساب صاف کر دیا گیا۔ (بسوانح عمری ص ۸۲)

**بانجھ بھینس کا گیارہ بچے جننا (کرامت):**۔ اسی فضل الدین زمیندار سکنہ مان کا بیان ہے کہ میرے پاس کوئی گائے بھینس نہ تھی، کہ گھر والوں کو دودھ گھی مل سکتا، پاس کوئی رقم بھی نہ تھی کہ گائے بھینس خریدی جا سکتی۔ ایک بوڑھی سی بھینس تھی جس سے ہم مایوس ہو چکے تھے کہ وہ اب گابھن نہیں ہو سکتی، کیونکہ بہت بوڑھی اور کمزور ہو چکی ہے میں نے مولانا سے عرض کیا کہ دعا کریں، خدا کوئی دودھ گھی کا انتظام کر دے آپ نے فرمایا کہ تمہاری وہی بھینس گابھن ہو چکی ہے اور عنقریب بچہ دینے والی ہے وہ مدت تک دودھ دیتی رہے گی تم فکر نہ کرو۔ فضل الدین کا بیان ہے کہ سچ مچ تھوڑے ہی

دنوں میں وہ بھینس دودھ دینے لگی اور قریباً گیارہ دفعہ اس کے بعد بچوں کو جنم دیا اور مدت دراز تک دودھ دیتی رہی۔(بسوانح عمری ص۸۳)

**خواجہ چشتی اجمیری رحمہ اللہ کی یاد تازہ (کرامت):۔** باوا کاہن داس گورداسپوری ایک بار قلعہ میہاں سنگھ آیا ہندوؤں نے مل کر عرض کیا، باوا جی یہاں ایک مولوی صاحب ہیں جن کے وعظ سے کئی ہندو مسلمان ہورہے ہیں آپ بھی بہت بڑے وِددان ہیں ذرا ان کا مقابلہ تو کیجئے تاکہ ہندو مسلمان ہونے سے بچ جائیں۔باوا جی نے کہا: بہت اچھا میں اسلام پر ایسے اعتراض کروں گا کہ وہ کچھ جواب نہ دے سکیں گے، چنانچہ باوا جی بڑے طمطراق کے ساتھ مولانا کے پاس پہنچے اور جاتے ہی کہا کہ اسلام کیا ہے؟ جسے آپ لیے پھرتے ہیں۔مولانا نے فرمایا کہ آؤ میں بتاؤں اسلام کیا ہے اول کلمہ پڑھنا ''لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ'' ابھی آپ نے کلمہ پڑھ کر سنایا ہی تھا اور آگے کچھ کہنا چاہتے تھے کہ باوا جی نے خود بخود کلمہ پڑھنا شروع کر دیا اور وہیں مسلمان ہو گئے۔(بسوانح عمری ص۸۳)

**ناراضگی ولی پر تاثیر اعمال کا سلب ہو جانا (کرامت):۔** قلعہ میہاں سنگھ میں ایک بڈھا نامی کشمیری تھا جو بہت عیالدار تھا مگر مفلس اور غریب تھا اس نے حاضر ہو کر اپنی ناداری کی شکایت کی اور دعا کے لیے التجاء کی آپ نے فرمایا میاں بڈھا! بعد نماز صبح ایک بار سورۂ یٰس پڑھ لیا کرو انشاء اللہ کسی نہ کسی صورت تمہیں ایک روپیہ روز مل جایا کرے گا۔میاں بڈھا نے یہ عمل شروع کر دیا اور سچ مچ اسے ایک روپیہ روزانہ ملنے لگا کبھی کسی بہانہ ملتا، کبھی کسی بہانہ، مگر ایک روپیہ روز ضرور مل جاتا اس نے دل میں خیال کیا کہ اگر دو بار سورۂ یٰس پڑھوں تو شاید دو روپیہ ملا کریں، چنانچہ اس نے دو بار روزانہ پڑھنی شروع کر دی تو سچ مچ دو روپیہ ملنے لگے پھر اس نے تین بار شروع کر دی تو تین روپیہ ہو گئے پھر چار بار تو چار روپیہ ملے پھر وہ پانچ بار پڑھنے لگے تو پانچ روپیہ ملنے شروع ہو گئے اسی اثنا میں ایک دن مولوی صاحب آ گئے فرمایا کہ میاں بڈھا اب تم لالچی ہو گئے ہو اب سورۂ یٰس سے تمہیں کچھ نہیں مل سکتا بڈھا کہتا کہ اس کے بعد میں ہزار بار بھی سورۂ یٰسین پڑھتا رہا مگر پھر ایک روپیہ بھی نہ ملا۔(بسوانح عمری ص۸۴)

**ولی کی حیرت انگیز طاقت (کرامت):۔** ایک بار مولوی صاحب نے موضع فیروز والا سے ایندھن کے لیے ایک درخت لیا، جو بہت بڑا تھا، اسے کانٹ چھانٹ کر آپ نے ایک گڈے پر لدوالیا تاکہ اپنے گاؤں لے آئیں۔راستہ میں اندھیرا ہو گیا اور گڈا اُلٹ گیا میاں بوٹا جو گاڑی بان تھا کہنے لگا کہ حضرت اب گھر پہنچنے کی کوئی صورت نہیں قریب کوئی آبادی نہیں کہ لوگوں کو بلایا جاسکے اور گڈا سیدھا کیا جاسکے، اب رات یہیں گزرے گی اور کل کام ہو سکے گا۔مولوی صاحب نے فرمایا کہ میاں بوٹا آؤ تم اور ہم مل کر کوشش کریں اور گڈا سیدھا کر لیں۔بوٹا بولا حضور یہ تو چالیس پچاس آدمیوں کا کام ہے بھلا دو آدمی کیونکر سیدھا کر سکتے ہیں۔آپ نے ہنس کر فرمایا کہ مایوس نہ ہو کوشش کرو شاید اللہ سیدھا کر دے۔چنانچہ بوٹا کہتا ہے کہ میں نے تو یونہی مذاق کے طور پر ہاتھ لگا رکھا اور مولوی صاحب نے تھوڑا سا زور لگایا اور گڈ ھا سیدھا ہو گیا اور ہم جلد ہی گھر پہنچ گئے۔مولوی صاحب نے کہا: میاں بوٹا! دیکھو یہ واقعہ کسی سے بیان نہ کرنا ایسا نہ ہو کہ لوگ اسے ولایت سمجھ لیں۔

یہ چند کرامتیں محض بطور مشتے نمونہ درج کر دی گئی ہیں۔ورنہ آپ کی بہت سی کرامات زبان زد خاص و عام ہیں اور آپ کی سوانح عمری میں بھی درج ہیں۔(بسوانح عمری ص۸۰تا۸۵)

## کرامات قاضی محمد سلیمان منصور پوری رحمہ اللہ

**صحبت ولی سے زندگی بدل جانا (کرامت):** عنایت حسین پٹیالوی آپ کے بہت دوست تھے انہوں نے اپنی بیٹی کی شادی شیخ فضل حق سکنہ سنام کے بیٹے سے کر دی، وہ لڑکا نہایت خراب نکلا شراب پیتا، جواء کھیلتا، بدکاروں کے ساتھ رہتا اور گھر والوں کو سخت تنگ کرتا، غرضیکہ پرلے درجے کا بے دین نکلا۔عنایت حسین کو سخت صدمہ پہنچا ''نہ جائے ماندن نہ پائے رفتن'' قاضی صاحب سے التجا کی آپ نے فرمایا: اسے میرے پاس لے آؤ وہ آیا تو آپ نے اس پر توجہ کی بے ہوش ہو گیا۔جب ہوش آیا تو استغفار پڑھنے لگا اور تمام گناہوں سے توبہ کر لی۔بس ایک ہی صحبت میں اس کی حالت بدل گئی اور وہ نہایت نیک صالح دیندار بن گیا۔(بسوانح عمری ص۸۶)

**توجہ ولی کا اثر (کرامت):** شاہ جی نجم الدین کا بیان ہے کہ مجھے تیتر بازی کا بڑا شوق تھا چنانچہ شب و روز میرا یہی مشغلہ رہتا۔ سب مجھے سمجھاتے مگر کسی کا کہا مؤثر نہ ہوتا ایک دن میرے والد مجھے قاضی جی کے پاس لے گئے آپ نے تھوڑی سی توجہ دی اور مجھے تیتر بازی سے ایسی نفرت ہوگئی کہ میں نے آتے ہی سب تیتر چھوڑ دیئے اور پنجرے توڑ دیئے۔ (بسوانح عمری ص ۸۸)

**حکم ولی کا جنات میں احترام (کرامت):** ولایت احمد نامی قصاب کی ہمشیرہ کو جن تھا جو کسی سے نہ نکلتا تھا بڑے بڑے عامل آئے مگر جن کسی سے نہ نکلا ولایت احمد، قاضی جی کی خدمت میں حاضر ہوا اور عرض کیا کہ آپ تشریف لے چلیں شاید آپ کا کہا مان جائے آپ نے فرمایا کہ میں جنات کا عامل نہیں ہوں مگر خیر تم جاؤ اور اسے میرا اسلام کہہ کر یہ پیغام پہنچا دو کہ وہ کہتے ہیں اب تم چلے جاؤ۔ چنانچہ ولایت احمد نے ایسا ہی کیا۔ کہا قاضی محمد سلیمان صاحب رحمہ اللہ تمہیں اسلام علیکم کہتے ہیں اور فرماتے ہیں کہ اب تم چلے جاؤ۔ جن نے کہا: قسم کھاؤ انہوں نے یہ کہا ہے اس نے کہا بخدا انہوں نے یہی کہا ہے۔ جن بولا بہت اچھا لیجیئے اب جاتا ہوں چنانچہ اس کے بعد اس کی ہمشیرہ کو ہمیشہ ہمیشہ کے لیے آرام ہوگیا۔ (بسوانح عمری ص ۸۸)

**ایک نصیحت پر بازاری عورت کی توبہ (کرامت):** پٹیالہ میں ایک میر جان رنڈی تھی جو عرصہ دراز سے بدکاری کا پیشہ کرتی تھی ایک بار آپ کی خدمت میں تعویذ لینے کے لیے حاضر ہوئی تو آپ نے فرمایا کہ اس پیشہ سے توبہ کر اور کہیں نکاح کر کے بیٹھ جا، آپ کا کہنا تھا کہ وہ اسی وقت تائب ہوگئی اور پھر تیس سال تک نہایت زاہدانہ زندگی بسر کی۔ (بسوانح عمری ص ۸۹)

**قبر سے جنت کی خوشبو (کرامت):** شام نجم الدین سکنہ بستی کا بیان ہے کہ ایک بار میں قاضی صاحب کے ساتھ جا رہا تھا لاہوری گیٹ کے قریب ایک قبر آئی جس پر آپ ٹھہر گئے اور کہا دیکھو شاہ جی اس صالح مرد کی قبر سے کس قدر خوشبو آرہی ہے شاہ جی کا بیان ہے کہ میں جو آگے بڑھا تو سچ مچ مجھے بھی نہایت خوشگوار خوشبو آئی اس کے بعد میں بارہا اکیلا وہاں سے گزرا مگر پھر کبھی ویسی خوشبو نہیں آئی (یہ محض ان کی صحبت کا اثر تھا) شاہ جی کہتے ہیں کہ میں نے اس مرد صالح کا نام پوچھا تو آپ نے فرمایا اس کا نام زردار خان پٹھان بتایا گیا ہے جو عرصہ دراز سے یہاں مدفون ہے۔ (بسوانح عمری ص ۹۰)

**صاحب قبر سے ملاقات اور اطلاع احوال (کرامت):**۔ قاضی صاحب جب کبھی لاہور تشریف لاتے تو مال روڈ پر حیات برادرز کے ہاں قیام فرمایا کرتے تھے، میاں فضل کریم صاحب بن حاجی حیات محمد صاحب مالک فرم کا بیان ہے کہ جس مکان پر آپ ٹھہرا کرتے تھے اس کے قریب ہی ایک خانقاہ تھی جو اجڑی ہوئی تھی ایک دن آپ نے مجھ سے پوچھا کہ کیا یہاں کوئی قبر ہے؟ میں نے عرض کیا جی ہاں! آپ نے کہا آج رات ہمیں وہ بزرگ ملے اور کہا کہ قاضی جی آپ اتنی بار یہاں آئے مگر ہمیں ایک بار بھی نہیں ملے۔ پھر فرمایا وہ بہت نیک اور صالح آدمی ہیں، فلاں جگہ کے رہنے والے تھے، ادھر سے گزر رہے تھے کہ انتقال ہوگیا، میاں فضل کریم کہتے ہیں کہ اس کے بعد جب میں نے اس کی تحقیق کی تو وہ باتیں ویسی ہی ثابت ہوئیں جو قاضی صاحب نے بیان فرمائی تھیں یہاں تک کہ ان کا نام اور پتہ بھی قاضی جی نے مجھے بتا دیا تھا۔ (بسوانح عمری ص ۹۰)

**مجدد صاحب سے حالت بیداری میں ملاقات (کرامت):**۔ صوفی حبیب الرحمٰن کا بیان ہے کہ ۱۹۱۰ء میں جب حضرت ضیاء معصوم صاحب، مرشد امیر حبیب اللہ خان شاہ کابل پٹیالہ تشریف لائے تو انہوں نے سرہند جانے کے لیے قاضی جی کو اپنے ساتھ لے لیا حضرت ضیاء معصوم جب روضہ حضرت مجدد الف ثانی رحمہ اللہ پر مراقبہ کے لیے بیٹھے تو قاضی جی نے دل میں کہا کہ شاید ان بزرگوں نے آپس میں کوئی راز کی بات کہنی ہو ان سے الگ ہو جانا چاہیے۔ ابھی آپ اپنے جی میں یہ خیال لے کر اٹھے ہی تھے کہ حضرت مجدد الف ثانی رحمہ اللہ نے آپ کو ہاتھ سے پکڑ لیا اور فرمایا کہ سلیمان بیٹھے رہو ہم کوئی بات تجھ سے راز میں نہیں رکھنا چاہتے۔ صوفی صاحب کا بیان ہے کہ قاضی صاحب نے بعض دوستوں سے ذکر کیا اور فرمایا کہ یہ واقعہ مراقبہ یا مکاشفہ کا نہیں بلکہ بیداری کا ہے۔ (بسوانح عمری ص ۹۰)

**انوار آسمانی کا نزول (کرامت):**۔ حافظ محمد حسن صاحب مرحوم لاہوری کا بیان ہے کہ میں نے ایک بار قاضی صاحب کی خدمت میں حاضر ہوا اور کرامت کی اہمیت کے بارے میں کچھ پوچھا، آپ نے اس مسئلہ کے مالہ و ماعلیہ پر روشنی ڈالتے ہوئے فرمایا کہ صحیح بات تو یہ ہے کہ کرامت اہل اللہ کے نزدیک کچھ وقعت نہیں رکھتی، اصل چیز تو تقویٰ اور خشیت الٰہی ہے۔ پھر فرمایا کہ ایک دفعہ عالم بیداری میں مجھ پر انوار

آسمانی کی بارش ہوئی اور میں ان آنکھوں سے دیکھ رہا تھا کہ اجرام فلکی میرے بدن پر گر رہے ہیں اور ایک طرف سے داخل ہوتے ہیں اور دوسری جانب نکل جاتے ہیں یہ حالت دیکھ کر معاً سجدے میں گر پڑا اور دعا مانگی کہ الٰہی میں ایسی چیزوں کا طالب نہیں ہوں مجھے تو تیری محبت مطلوب ہے پھر فرمایا حافظ صاحب میں نے یہ بات آج ہی آپ سے کہی ہے کسی سے ذکر نہ کرنا۔(بسوانح عمری ص۹۱)

**مستانہ فقیر کو موت کی اطلاع (کرامت):۔** پٹیالہ میں ایک گیندے شاہ نامی مستانہ فقیر تھا جو ہر وقت شراب میں مخمور رہتا تھا، لوگوں کا خیال تھا کہ اسے شراب پلانے سے حاجات بر آتی ہیں، چنانچہ جو شخص آتا شراب ہی لے کر اس کے پاس آتا۔ ایک بار قاضی جی کا ادھر سے گزر ہوا وہ احترام کے طور پر اُٹھ بیٹھا آپ نے فرمایا سائیں جب شراب حرام ہے اس سے تائب ہو جایئے اب آپ کے آخری دن ہیں گیندے شاہ نے اسی وقت توبہ کر لی اور تمام شراب پھینک دی پھر جو کوئی شراب لاتا پھینک دیتا چنانچہ اس واقعہ سے تین دن بعد وہ انتقال کر گیا اور شیرانوالہ گیٹ کے پاس مدفون ہوا۔(بسوانح عمری ص۹۱)

**مستانے برہنہ مجذوب کا اعزاز و اکرام (کرامت):۔** قاضی عبدالرحمٰن صاحب پٹیالوی کا بیان ہے کہ نابھ میں ایک مستانہ فقیر تھا جو بالکل ننگ دھڑنگ رہتا تھا اور مجذوب تھا کسی نے قاضی صاحب سے اس کا ذکر کیا آپ نے اُسے ملنے کا ارادہ کیا اور فرمایا کہ کل چلیں گے اور اس کے لیے کچھ کھانا بھی لے جائیں گے چنانچہ جب آپ گئے اور ابھی اسٹیشن سے اترے ہی تھے کہ اس نے کہنا شروع کیا کپڑے لاؤ کپڑے لاؤ ایک بزرگ آرہا ہے اور مجھے اس سے حیا آتی ہے چنانچہ قاضی جی کے پہنچنے سے پہلے ہی اس نے کپڑا اوڑھ لیا۔ جب آپ پہنچے تو نہایت تکریم سے پیش آیا اور دیر تک آپ سے سلوک اور علم کی باتیں کرتا رہا، کھانا بھی کھایا اور کہا کہ جو آج کھانے کا مزہ آیا ہے عمر بھر کبھی نہیں آیا پھر جب آپ تشریف لے گئے تو اس نے کپڑے اتار پھینکے اور اسی طرح دیوانہ ہو گیا۔(بسوانح عمری ص۹۲)

**کشف کی بدولت تکلیف جان لینا (کرامت):۔** مولوی حسین احمد تاجر کتب پٹیالہ کا بیان ہے کہ مجھے درد کمر کی شدید شکایت رہتی تھی اور اسی وجہ سے میں نماز باجماعت ادا کرنے سے معذور تھا، کیونکہ اکثر اہلحدیث صبح کی نماز میں لمبی قرأت کرتے ہیں اور میں کھڑا نہیں ہو سکتا تھا ایک دن میں قاضی صاحب کی مسجد میں نماز صبح کے لیے چلا گیا، قاضی صاحب سورۂ آل عمران پڑھ رہے تھے دو رکوع پڑھے ہوں گے کہ مجھے درد شروع ہو گیا اور میں نے ارادہ کیا کہ اب نماز چھوڑ دوں معاً قاضی جی نے اللہ اکبر کہا اور رکوع میں چلے گئے پھر دوسری رکعت میں بھی مختصر قیام کیا اور سلام پھیر دیا لوگ حیران ہوئے کہ آج اتنی مختصر قرأت کیوں کی۔ کسی نے پوچھا تو آپ نے فرمایا کہ بھئی حضور ﷺ کا حکم ہے کہ مقتدیوں کا لحاظ رکھا جائے۔ مولوی حسین احمد کہتے ہیں کہ تین چار یوم کے بعد پھر ایک دفعہ میں نماز میں شامل ہوا تو ایسا ہی اتفاق ہوا جب مجھے درد شروع ہوا اور میں جی میں یہ سوچنے لگا کہ نماز چھوڑ دوں یا نہ؟ تو قاضی جی نے قرأت ختم کر دی اور اختصار سے کام لیا۔ قریباً قریباً آٹھ مرتبہ میں نے آزمایا حالانکہ میں جماعت کے ساتھ بعد میں شریک ہوتا تھا اور قاضی جی کو میری آمد کا کوئی علم نہ ہوتا تھا اس سے میں نے یقین کر لیا کہ آپ صاحب کشف ہیں۔(بسوانح عمری ص۹۲)

**اظہارِ توحید بذریعہ کرامت:۔** ایک بار آپ یوپی کے سفر سے واپس آرہے تھے کہ الہ آباد اسٹیشن پر کچھ وقت کے لیے ٹھہرنا پڑا آپ ویٹنگ روم میں تشریف لے گئے وہاں کوئی پیر صاحب بیٹھے تھے جو اپنے مریدوں سے سجدہ کروا رہے تھے قاضی صاحب نے متانت سے انہیں سمجھایا مگر وہ نہ سمجھے اور الٹے کہنے لگے کہ اچھا کچھ دیکھو یا دکھاؤ قاضی جی نے کہا تم ہی دکھاؤ کیا دکھانا چاہتے ہو، اس نے باہر سے بھی اپنے مرید بلائے اور سب کو کہا کہ مجھے اچھی طرح سجدہ کرو۔ قاضی جی نے کہا: بس یہی دکھانا تھا۔ اس نے کہا: ہاں! قاضی صاحب نے دعا کے لیے ہاتھ اٹھائے بس ہاتھوں کا اٹھانا تھا کہ پیر صاحب زار و زار رونے لگے اور کہنے لگے کہ بس کیجئے میں توبہ کرتا ہوں آئندہ کبھی سجدہ نہ کراؤں گا۔ چنانچہ اسی وقت آپ نے اپنے مریدوں کو یہ ہدایت دے دی کہ خبردار آئندہ کبھی مجھے سجدہ نہ کرنا، سجدہ کے لائق صرف اللہ کی ذات ہے اور وہی حاجت روا اور مشکل کشا ہے (راوی صوفی حبیب الرحمٰن) صاحب کا بیان ہے کہ افسوس مجھے ان پیر صاحب کا نام جو قاضی صاحب رحمہ اللہ نے بتایا تھا یاد نہیں رہا۔

**قلبی پریشانی کا منکشف ہو جانا (کرامت):۔** پروفیسر محمد ظہور الدین احمد ایم، اے۔ ایل ایل بی۔ بی ای ایس۔ بمبئ جو قاضی

صاحب مرحوم کے ارشد تلامذہ میں سے ہیں بیان کرتے ہیں کہ ایک بار مجھے بدھ ازم کے مطالعہ کا شوق ہوا۔ چنانچہ میں نے ان کی کتابوں کا خوب مطالعہ کیا جن سے میں اتنا متاثر ہوا کہ جی چاہا بدھ مذہب اختیار کرلوں، اسی اثناء میں قاضی صاحب کے پاس پہنچا تو آپ نے خود بخود ہی بدھ مذہب کی حقیقت بیان کرنی شروع کردی علمی اور عقلی رنگ میں اس کے اتنے عیوب بیان کیے کہ میرے دل میں اس سے نفرت پیدا ہوگئی اور وہ تمام شکوک وشبہات بھی رفع ہوگئے جو پیدا ہوگئے تھے۔(بسوانح عمری ص۹۴)

**کشف الصدور سے شبہات کا ازالہ (کرامت):۔** پروفیسر عبدالرحمٰن صاحب بی اے علیگ جو قاضی صاحب رحمہ اللہ کے شاگرد رشید اور خاص عزیز رہے ہیں بیان فرماتے ہیں کہ بارہا ہمارے ساتھ بھی ایسا ہی ہوا جب کسی مسئلہ کے متعلق ہمارے دل میں شک وشبہ پیدا ہوتا اور ہم اعتراض کرنا چاہتے تو آپ پہلے ہی سے اس کا جواب دے دیتے جس سے ہماری تسلی ہوجاتی چنانچہ اس ضمن میں پروفیسر صاحب نے کئی واقعات بھی بیان کیے ہیں (جو آپ کی سیرت میں درج ہوں گے۔(انشاءاللہ تعالیٰ)

**اپنی موت کی پیشگی اطلاع (کرامت):۔** ۷ جنوری ۱۹۲۱ء کو جب آپ نے حج پر جانے کے لیے رخصت کی درخواست دی تو وہ ۱۵ اپریل تک منظور نہ ہوئی سب کا خیال یہی تھا کہ مہاراج آپ کو رخصت نہیں دیں گے کیونکہ امسال انہیں آپ کی خاص طور پر یہاں ضرورت ہے۔ مگر ۲۵ اپریل کو آپ نے اعلان کردیا کہ جس جس نے ساتھ چلنا ہو تیار ہوجائے۔ احباب نے پوچھا کیا درخواست منظور ہوگئی اور رخصت مل گئی آپ نے فرمایا اس کا تو ابھی کوئی پتہ نہیں مگر ہاں یہ پتہ ضرور چل گیا ہے کہ حج کو ضرور جاؤں گا۔ چنانچہ ۵۴ آدمی آپ کے ساتھ تیار ہوئے جب تیاری ہوچکی اور روانگی کا دن مقرر ہوگیا تو آپ کی رخصت بھی منظور ہوکر آگئی۔

آپ مسجد سکلی گراں میں ۳۰ سال تک وعظ کہتے رہے جب ۱۹۳۰ء میں حج کو روانہ ہونے لگے تو نماز جمعہ کے بعد فرمایا کہ میرا یہ آخری جمعہ ہے اگر اس اثنا میں کسی کو تکلیف پہنچی ہو تو کہہ دے میں اس سے معافی مانگ لوں۔ چنانچہ کئی لوگ تاڑ گئے کہ معلوم ہوتا ہے اب آپ واپس نہیں آئیں گے آپ کو کشف کے طور پر اپنی موت کا علم ہوچکا ہے (چنانچہ ایسا ہی ہوا، واپسی پر آپ جہاز ہی میں انتقال فرماگئے) اور کیوں نہ ہوتا جب آپ کی دلی دعا یہی ہوتی تھی ''اللهم ارزقنی شهادة فی سبیلك واجعل موتی فی بلد حبیبك''

**حضور ﷺ کا فرمان سلیمان ہمارا مہمان:۔** جب آپ حج کو جارہے تھے تو فرمایا کہ عبدالعزیز کے ہاں لڑکا پیدا ہوگا (یعنی اپنا پوتا) اس کا نام معزالدین حسن رکھنا، چنانچہ ایسا ہی ہوا۔

جب آپ حج پر تشریف لے گئے اور مدینہ منورہ پہنچے تو مسجد نبوی ﷺ کے پیش امام آپ کی بہت مدارات کرنے لگے ایک دن آپ جو اٹھے تو امام صاحب جوتیاں سیدھی کرنے لگے آپ رحمہ اللہ نے فرمایا یہ کیا؟ تو امام صاحب نے کہا کہ مجھے خواب میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ہے کہ ''محمد سلیمان ہمارا مہمان ہے، اس کی مدارات میں فرق نہ کرنا۔

**بارگاہ رسالت ﷺ سے کتاب ''رحمۃ للعالمین'' پڑھنے کی تلقین:۔** خلیفہ ہدایت اللہ صاحب منیجر (کتاب) رحمة للعالمین کا بیان ہے کہ میرے پاس برما، بنگال، بہاولپور وغیرہ سے کئی ایسے خطوط آئے ہیں جن میں یہ مرقوم ہے کہ ''رحمة للعالمین''، بھیج دیجئے کیونکہ ہمیں خواب میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہے کہ اگر مجھ سے محبت چاہتے ہو تو ''رحمة للعالمین'' جو قاضی محمد سلیمان (رحمہ اللہ) نے لکھی ہے پڑھا کرو۔

**مرزا جی کے خلاف کتاب لکھنے کا القاء:۔** مرزا محمد حسین صاحب سکنہ راہوں کا بیان ہے کہ ۱۸۱۱ء میں قاضی صاحب رحمہ اللہ نے جب مرزا قادیانی کی تردید میں ''رسالہ غایت المرام'' شائع کیا تو کسی نے آپ سے پوچھا کہ آپ نے یہ رسالہ کیونکر لکھا۔ جواباً فرمایا کہ ایک روز نماز جمعہ کے بعد مجھے القا ہوا کہ مرزا جی کے متعلق ایک کتاب لکھوں چنانچہ اس کا مضمون بھی مجھے بتا دیا گیا اور یہ بھی کہا گیا کہ اس کا جواب کوئی نہیں دے سکے گا اس کے بعد آپ نے یہ بھی فرمایا کہ لو اب میں پھر تحدی سے کہتا ہوں کہ مرزا قادیانی حج نہیں کرسکے گا اور یہی اس کی بطالت کی دلیل

ہے۔ چنانچہ ''غایت المرام'' میں بھی یہ اعلان ہوا اور اس کے بعد مرزا قادیانی کئی سال تک زندہ رہا مگر نہ اس رسالہ کا جواب لکھ سکا نہ حج کو جا سکا۔

عبدالکریم آپ کے ایک دوست تھے جو نزوانہ میں رہتے تھے۔ وہ بیمار ہو گئے اور بہت سخت بیمار ہوئے۔ آپ عیادت کے لیے تشریف لے گئے فرمایا کہ دواؤں پر روپیہ ضائع نہ کرو سب دوائیں چھوڑ دو اور صرف پلاؤ کھایا کرو۔ چنانچہ اس نے تمام حکیموں اور ڈاکٹروں کا علاج چھوڑ دیا انہوں نے کہا کہ پلاؤ تمہارے لیے مفید نہیں مگر اس نے کہا کچھ ہو قاضی صاحب کا ارشاد بلا وجہ نہیں چنانچہ تھوڑے ہی دنوں میں وہ روبصحت ہونے لگا اور پھر اچھا بھلا ہو گیا۔

راجپوتوں کے ہاں نکاح بیوگاں نہایت معیوب سمجھا جاتا تھا اور وہ اسے اپنی عزت اور آن کے خلاف سمجھتے تھے اور کسی صورت بھی اپنی بیوہ بیٹی یا بہو کے نکاح ثانی پر آمادہ نہ ہوتے تھے۔ آپ ایک باران کی بستی بڑبر ریاست نابھ میں تشریف لے گئے اور منشی محمد چراغ خان سررشتہ دار وغیرہ چند راجپوتوں کو جمع کر کے نکاح بیوگان کی تلقین کرنے لگے ابھی آپ نے چند ہی جملے ارشاد فرمائے تھے کہ سب نے اپنی رضامندی اور آمادگی کا اعلان کر دیا اور اسی دن ہی ان کے ہاں سے یہ رواج مٹ گیا۔ حالانکہ یہ پشتہا پشت سے برابر چلا آرہا تھا۔

سید عبدالرزاق صاحب کرمانی کا بیان ہے کہ ایک دفعہ ہولی کا دربار تھا میں قاضی صاحب کی خدمت میں حاضر ہوا آپ دربار میں جانے کے لیے تیار تھے (ریاست کے درباریوں میں تمام افسروں کی حاضری حکماً ہوتی تھی، اس لیے قاضی صاحب کا بھی جانا ضروری تھا) آپ سر سے پاؤں تک سفید کپڑے پہنے ہوئے تھے۔ میں حیران تھا کہ آج قاضی جی کپڑے کیونکر بچیں گے کیونکہ ہولی کے موقعہ پر دربار میں اہلکار اور امراء آپس میں خوب رنگ رلیاں کرتے ہیں اور راستہ میں بھی ہندو لوگ کوٹھوں پر سے راہ چلتوں پر رنگین پانی پھینکتے رہتے ہیں اور اس قدر بیہودگی کا مظاہرہ ہوتا ہے کہ کوئی شریف آدمی گھر سے باہر نہیں نکل سکتا تھا مگر جب قاضی صاحب دربار سے واپس آئے تو آپ کے کپڑوں پر رنگ کا چھینٹا تک نہ پڑا تھا میں نے سوال کیا کیا جناب آج دربار میں نہیں گئے؟ آپ نے فرمایا گیا تھا اور کیونکر نہ جاتا جب کہ وہاں حاضری دینی پڑتی ہے۔ میں نے پوچھا پھر کیا دربار میں ہولی نہیں کھیلی گئی؟ آپ نے فرمایا کھیلی گئی اور خوب کھیلی گئی میں نے کہا پھر آپ پر رنگ کا کوئی چھینٹا کیوں نہیں پڑا آپ نے فرمایا دیکھ لو اللہ کی قدرت ہے اس نے بچا لیا۔ ورنہ وہاں تو وہ اُودھم مچا ہوا تھا کہ بچنا محال تھا۔

یہ تھیں اہلحدیث اولیاء اللہ کی چند کرامات طوالت کے خوف سے انہیں پر اکتفا کرتا ہوں اور اصل مضمون کی طرف رجوع کرتا ہوں۔

(بسوانح عمری ص ۸۸ تا ۹۸)

## حضرت مولانا غزنوی رحمہ اللہ کے دیگر الہامات و کرامات

**خواب میں شیخ عبدالقادر جیلانی کی زیارت:** فرماتے ہیں ایک دفعہ میں نے شیخ سلیمان تونسہ والے کی زیارت کیلئے کہ اس زمانہ میں چشتیہ کی نسبت میں ان کی بڑی مشہوری تھی اور لوگ وہاں آتے جاتے تھے، پختہ ارادہ کیا، خواب میں دیکھتا ہوں کہ حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی علیہ الرحمۃ مجھ پر خفا ہو گئے ہیں اور مجھ کو زمین سے اٹھا لیا ہے اور چاہتے کہ دے ماریں خواجہ محمد معصوم علیہ الرحمۃ نے سفارش کے طور پر عرض کیا کہ پھر یہ کسی جگہ نہیں جائے گا۔ اور ان کی تقریروں سے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ اویسیت کی نسبت رکھتے تھے اور فرماتے تھے کہ ان دنوں میں شیخ عبدالقادر جیلانی رحمہ اللہ کی محبت افراط کی حد کو پہنچی ہوتی تھی۔ ان دنوں میں الہام ہوا کہ صلوا علیہ وسلموا تسلیما پھر درود پڑھنے کے ساتھ میری مجلس معطر ہو جاتی اور عاشقی کی نسبت غالب تھی۔ ایک بزرگ کے بیت آپ کے حال کے مطابق ہیں۔

آنچہ من درخواب دیدم ہیچ بیداری مزید ‌ ‌ ‌ آنچہ دردیوانگی دیدم ہیچ ہشیاری مزید

کاسہ سراز شراب بے خودی سرشار گشت! ‌ ‌ ‌ مستی جام محبت ہیچ خماری مزید!

(بسوانح عمری ص ۹۸)

**مشکوک مال کی بدبو کا محسوس ہونا (کرامت):** ۔ان دنوں ایک امیر نے کابل کے میوؤں میں سے کچھ میوہ بطور تحفہ بھیجا آپ کو دور سے

بدبوآنے لگی بظاہر چونکہ اس تحفہ کا رد کرنا ناممکن تھا اس کے جانے کے بعد اپنے گھر میں گڑھا کھود کر وہ میوہ دبا دیا اور ہر طرف سے ارادتمند ٹوٹے ٹوٹے آتے تھے اور بیعت اور تلقین کے سواذ کر کرنے لگے تا کہ قندھار سے ہرات تک آپ فضلاء اور علماء کی آمد و رفت کی جگہ بن گئے۔(بسوانح عمری ص۹۹)

**چولہے اور صحن کا گریہ کرنا( کرامت ):**۔فرماتے تھے ایک دفعہ گرمی کے دنوں میں سردی کے مکان سے گرمی کے مکان میں جو انتقال کیا گیا۔تو چولہا اور گھر کے صحن کا گریہ اور نالہ کرنا سنا گیا اور فرماتے تھے کہ از بس نسبت نازک تھی اور باطن کی صفائی تھوڑی سی کدورت کے ساتھ لوگوں سے برداشت نہیں کر سکتے تھے۔چنانچہ ایک بار حالت غالب تھی اور لوگوں میں ملنا جلنا ناممکن تھا بکری کے بچہ کے گوشت کھانے کا اتفاق ہو گیا۔صفائی کم ہوگئی اور طبیعت اپنے حال پر آ گئی اور یہ آپ کی حکایت اس کے مشابہ ہے کہ حضرت خواجہ محمد صادق رحمہ اللہ جو امام ربانی رحمہ اللہ کے بڑے بیٹے تھے اور اپنے پدر بزرگوار کے ساتھ مؤیدالدین خواجہ محمد باقی باللہ رحمہ اللہ کی خدمت بابرکت میں مشرف ہوئے تھے از بس جذبہ الٰہی کی وجہ سے مغلوب الحال ہو گئے۔ یہاں تک کہ قریب تھا کہ مجنون ہو جائیں خواجہ علیہ الرحمتہ نے تین بار ان کو بازار کا کھانا کھلایا۔ یہاں تک کہ طبیعت اپنی حالت پر آ گئی۔(بسوانح عمری ص۱۰۰)

**مرشد کی آخری وصیت:**۔اور فرماتے تھے آخری وصیت جو حبیب اللہ قندھاری علیہ الرحمۃ نے مجھ کو کی یہ تھی:

"واذا رأيت شحاً مطاعاً وهوىً متبعاً واعجاب كل ذی رأی برأيه فعليك بنفسك ودع امر العآمّة"

ترجمہ: یعنی جب تو دیکھے کہ بخل کے لوگ تابعدار ہیں اور خواہشوں کے پیرو اور ہر ایک شخص اپنی عقل پر فریفتہ ہے تو تو اپنی جان کو بچا اور لوگوں کے کام کو چھوڑ۔(بسوانح عمری ص۱۱۷)

**خواب میں رب العالمین کی زیارت:**۔اور فرماتے تھے کہ فجر کی نماز کے بعد میں نے رب العالمین کو خواب میں دیکھا کہ سورۃ فاتحہ کی تلاوت اور اس کے بہت ورد کرنے کے ساتھ ارشاد فرماتے ہیں اور اس سورۃ کی فضیلت میں جس قدر حدیثیں ہیں ان سب کو لکھ کر میرے سامنے رکھ دیا اور یہ واقعہ سوا کا ہے۔

## الہامات کثیرہ:

سکندر پور کے باغ میں جو ہزارہ کے علاقہ میں ہے اللہ تعالیٰ کی طرف سے فجر کی نماز کے بعد یہ القاء ہوا کہ ایمان کی لذت حاصل نہیں ہوتی جب تک ظالموں کی طرف مائل ہونے سے پرہیز نہ کیا جائے یعنی اس آیت کریمہ کا مضمون الہام ہوا۔

"ولاتركنوا الى الذين ظلموا فتمسكم النار" ترجمہ: اور نہ جھکو طرف ان کی جو ظالم ہیں پھر لگے گی تم کو آگ۔

اور ظالم کی تعریف ان لفظوں سے معلوم کرائی۔"والظالمون هم الذين يخالفون عن امر ربهم ثم لايتوبون"

ترجمہ: یعنی ظالم وہی ہیں جو اللہ تعالیٰ کے ارشادوں کی مخالفت کرتے ہیں اور پھر توبہ نہیں کرتے۔

اور جن لوگوں کی صحبت اختیار کرنی چاہیے ان کو اس مضمون کے ساتھ آگاہ کیا۔

"واصبر نفسك مع الذين يدعون ربهم بالغدٰوة والعشی يريدون وجهه"

ترجمہ: اور ٹھہرا اپنے نفس کو ان کے ساتھ جو پکارتے ہیں اپنے رب کو صبح وشام چاہتے ہیں رضامندی اس کی۔اور فرماتے تھے کہ الہام ہوا:

"فاذا قرأنه فاتبع قرانه ثم ان علينا بيانه"

ترجمہ: پھر جب ہم پڑھنے لگیں تو ساتھ رہ اس کے پڑھنے کے پھر مقرر ہمارے ذمہ ہے اس کو کھول بتانا۔یعنی جو کچھ الہام ہوتا ہے اس کے لفظ یاد رکھ اور اس کا بیان کرنا اور تفسیر ہمارا ذمہ ہے اور فرماتے تھے کہ الہام ہوا:"واما من خاف مقام ربه"الاية"

ترجمہ: یعنی وہ شخص کہ ڈرا اپنے رب کے سامنے کھڑا ہونے سے۔

اور یہ بھی الہام ہوا کہ" ہمیشه بدل خود مطالعه کرده باش مبادا کدورتے ازماسوئے بنشیند"یعنی ہمیشہ اپنے دل میں

جھانکتے رہو ایسا نہ ہو کہ اللہ تعالیٰ کے سوا اور کدورت بیٹھ جائے۔

اور شہر دہلی میں یہ الہام ہوا۔"ولا تمدن عینیك الی ما متعنا به ازواجاً منهم زهرة الحیوة الدنیا"

ترجمہ: یعنی اور مت پھیلا اپنی آنکھیں طرف اس کی کہ فائدہ دیا ہم نے ساتھ اس کے بھانت بھانت لوگوں کو زندگی دنیا کی تازگی سے۔

اور باغ سکندریہ میں یہ الہام ہوا "قل لازواجك واؤلادك واتباعك قوموا لله قنتين"

ترجمہ: یعنی کہہ دے اپنی بیبیوں اور اولاد اور تابعداروں کو کہ کھڑے ہو جاؤ اللہ کے لیے تابعدار ہو کر۔

اور اس کے آخر میں یہ الہام ہوا۔"انا جلیسك وانیسك فلاتحزن" ترجمہ: یعنی میں تیرا مددگار رہوں تو غم نہ کھا۔

اور یہ بھی الہام ہوا۔"ولاتنس ما اودعت فی قلبك فان رویا المؤمن جزء من ستة و اربعین جزء من النبوة"

ترجمہ: یعنی جو تدبر اور تفکر قرآن کا تیرے دل میں ہم نے ڈال دیا ہے اس کو مت بھول کیونکہ مومن کا خواب ایک حصہ ہے نبوت کے چھیالیس حصوں میں سے۔

اور فرماتے تھے کہ دہلی میں یہ الہام ہوا:"ولاتطع من اغفلنا قلبه عن ذکرنا واتبع هواه وکان امره فرطا"

ترجمہ: اور فرمانبرداری نہ کر اس شخص کی جو غافل کیا ہم نے اس کے دل کو اپنی یاد سے اور پیچھے پڑا اپنی خواہش کے اور ہے کام اس کا حد سے بڑھا ہوا۔

یعنی غافلوں کی غفلت میں پیروی نہ کر اور یہ بھی القاء ہوا۔"کن فی الناس کا حد من الناس"

ترجمہ: یعنی ہو تو لوگوں میں جیسے دوسرے لوگ ہیں۔ اور القاء ہوا "اگر وقتے غفلت شد تدارک آں وقت دیگر لازم است"، یعنی اگر ایک وقت غفلت ہو جائے تو دوسرے وقت میں اس کا تدارک لازم ہے۔

اور فرماتے تھے حدیث میں آیا ہے:"واذارأیت شحا مطاعاً وهویٰ متبعاً واعجاب کل ذی رأی فعلیك بامرنفسك ودع امرا لعآمته" ترجمہ: یعنی جب تو دیکھے بخل کی تابعداری کی ہوئی اور خواہش کی پیروی کی ہوئی اور پسند کرنا ہر مرد کا اپنی رائے کو تو اپنی جان کو بچا اور لوگوں کو چھوڑ۔

پس اس حدیث میں اور آیت کریمہ:"وأمر بالمعروف و انه عن المنکر" ترجمہ: یعنی اور حکم کر ساتھ بھلائی کے اور منع کر بری بات سے۔

میں تطبیق اس طرح ممکن ہے کہ جب یقین ہو جائے کہ مخلوقات راہ پر نہیں آتی اور مجھ کو بھی راہ سے کھینچتے ہیں اور اندھیرے سے ہجوم کرتے ہیں تو اس وقت تنہائی اور گوشہ نشینی بہتر ہے اور اگر جانتا ہے کہ میرا فائدہ ان کو پہنچتا ہے مجھ کو ان کا ضرر نہیں پہنچتا تو اس وقت امر بالمعروف اور لوگوں میں ملا جلا رہنا بہتر ہے۔

اور فرماتے تھے کہ وہ شغل اور مقام اور مرتبہ کو اللہ تعالیٰ کی یاد سے غافل کرے۔ وہ استدراج ہے اور گمراہی۔

اور فرماتے تھے تین بار الہام ہوا۔"ولله علی الناس حج البیت من استطاع الیه سبیلاً"

ترجمہ: اور واسطے اللہ کے ہے اوپر لوگوں کے حج کرنا بیت اللہ کا جو طاقت رکھے طرف اس کی راہ کی۔

اور فرماتے تھے الہام ہوا۔"ولسوف یعطیك ربك فترضیٰ" ترجمہ: یعنی اور البتہ جلدی دے گا تجھ کو رب تیرا پھر تو خوش ہو جائے گا۔

اور فرماتے تھے، الہام ہوا:"الم نشرح لك صدرك" ترجمہ: یعنی کیا نہیں کھولا ہم نے سینہ تیرا۔ (بسوانح عمری ص ۱۱۷ تا ۱۲۱)

**دہلی میں غدر اور مریدین کو نصیحت:** ۔ اور دہلی میں جو غدر مچ گیا تھا اور ہر ایک نے وہاں سے نکلنا چاہا تو فرمانے لگے کہ ہم تو نہیں جاتے جو ہونا ہوگا ہو جائے گا شاید کہ یہ اللہ تعالیٰ کا امتحان ہو اور امتحان کے وقت یا تو آدمی عزیز ہو جاتا ہے یا ذلیل۔ ان دنوں میں آپ بیمار تھے اپنی جگہ پر بیٹھے فرماتے تھے کہ یہ فتنوں کے دن ہیں ہر ایک شخص کو توبہ کرنا اور خدا کی طرف رجوع کرنا لازم ہے اور ہر روز تجدید توبہ کا ارشاد

فرماتے۔اوران دنوں میں نجم الدین کبریٰ رحمہ اللہ کی آپ نے حکایت بیان فرمائی کہ فتنوں کے دنوں میں انہوں نے اپنے مریدوں کو رخصت کر دیا کہ اپنے اپنے وطنوں میں چلے جاؤ۔مریدوں نے عرض کیا ہم آپ کی سواری کے لیے گدھا لا دیں۔فرمایا ہم تو نہیں جاتے پس وہاں ہی شہادت کے ساتھ مشرف ہوئے اورعید فطر کے بعد فقیر جو گھر کی طرف رخصت ہوا تو لاہوری دروازہ کے باہر آ کر شاہدرہ تک تشریف لائے۔شہر سے نکلتے وقت ایک سقا پانی کی مشک بھر کر شہر کے اندر داخل ہوتا ہوا ہم کو ملا تھا میں نے عرض کی کہ اس قسم کا تفاول بھی مسنون ہے یا صرف بات سن کر فرمایا۔غالباً یہ بھی جائز ہوگا اور رخصت کے وقت میں نے وصیت طلب کی فرمایا:''اوصیکم بتقویٰ الله''

ترجمہ:یعنی تجھ کو وصیت کرتا ہوں اللہ تعالیٰ سے ڈرنے کی۔ایک معتبر آدمی سے منقول ہے کہ عین ہنگامہ عذر میں جولوگ اپنا تفرقہ اور اسباب کے نقصان اورعیال کے خراب ہونے کی حکایت کرتے اور ہر آدمی اندیشہ کرتا اور کوئی تدبیر کرتا۔فرماتے مجھ کو تو ایک فکر ہے کہ ایسا نہ ہو کہ اپنے مالک کی یاد کے بغیر جان جان آفرین کے حوالہ کروں اور غفلت میں روح اڑ جائے۔سبحان اللہ اللہ تعالیٰ کے محبوبوں کا معاملہ ہی اور ہے۔

علی الصباح که مردم بکار و بار روند  بلاکشان محبت بکوئے یار روند (بسوانح عمری ص۱۲۱)

**ولی کی قیمتی بات:**۔ایک شخص کو میں نے لاہور میں ترغیب دے کر بھیجا اس شخص کو آپ نے اپنی صحبت کے ساتھ مشرف کرنے کا اشارہ کیا۔وہ حیلے بہانے بنانے لگا۔آپ نے فرمایا کہ'' عبدالله مرغے است ہرگاه خواهد پرید ہرکس دست خواهد مالید ''یعنی عبداللہ ایک پرند کی طرح ہے جب اڑ جائے گا تو ہر ایک شخص افسوس کے ملتا رہ جائے گا۔سبحان اللہ آپ کی اس بات کی تہہ تک پہنچنا ہر ایک شخص کو دشوار ہے۔بلکہ بعض نافہموں کو یہ بات آپ کی ناگوار معلوم ہوتی ہے۔لیکن حقیقت میں یہ ایسی بات ہے جو سونے کے پانی کے ساتھ لکھنی چاہیے۔

ہر دو عالم قیمتے خود گفته  نرخ بالا کن که ارزانی ہنوز (بسوانح عمری ص۱۲۲)

**سکندر پور کے باغ کا واقعہ:**۔سکندر پور کے باغ میں آپ نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے محض اپنی عنایت کے ساتھ اس عاجز کے دل میں یہ القاء فرمایا ہے اور مقصود اعلیٰ کا راہ دکھایا ہے کہ ملت اسلام بلکہ سب پاک دینوں میں صبر جیسا اور کوئی کام نہیں ہے آیت کریمہ ان الله مع الصبرین میں اپنی معیت کو صبر کرنے والوں کے ساتھ مختص فرمایا اور صلوٰۃ اور رحمت اور ہدایت یابی کو صبر کے ساتھ باندھ دیا۔انبیاء اور رسل علیہم الصلوٰۃ والسلام کی عصمت کا پرتو جو وہ پہلے پچھلے گناہوں کا معاف ہو جاتا ہے صبر کرنے والوں پر ڈالا۔پس اس سعادت کے حاصل ہونے کے لیے اس حدیث کو مدنظر رکھنا چاہیے۔

''کن فی الدنیا کانك غریب او عابر سبیل وعد نفسك من اصحاب القبور''

ترجمہ:یعنی رہ تو دنیا میں مسافر کی طرح یا جیسے راہ گزر اور شمار کر اپنے نفس کو قبر والوں میں سے۔

کیونکہ یہ حدیث طول امل کی جڑ کاٹنے کے لیے کافی علاج ہے اور ایک دوسری حدیث کو اس کے ساتھ ملا لینا چاہیے۔

''مالی وللدنیا وما انا والدنیا الا کراکب استظل تحت شجرة ثم راح وترکها''

ترجمہ:یعنی مجھ کو دنیا سے کیا علاقہ؟ میری اور دنیا کی تو ایسی مثال ہے جیسے سوار کہ اس نے آرام کیا ایک درخت کے نیچے پھر چل دیا اور اس درخت کو چھوڑ دیا۔

پس رہنے کا اسباب مسافر کو بنانا نہیں چاہتے اور کوچ کرنے کے اسباب کی تیاری میں مشغول رہنا چاہیے اوران دونوں آیتوں کے مضمون کو زیر نظر رکھنا چاہیے۔''انما مثل الحیوۃ الدنیا کمآء انزلناہ من السمآءِ فاختلط به نبات الارض مما یاکل الناس والا نعام حتی اذا اخذت الارض زخرفها وازینت وظن اهلها ''الخ ترجمہ:یعنی دنیا کے جینے کی وہی کہاوت ہے جیسے ہم نے پانی اتارا آسمان سے پھر مل گئی ساتھ اس کے روئیدگی زمین کی جو کھائیں آدمی اور جانور یہاں تک کہ جب پکڑی زمین نے چمک اور آراستہ ہوئی اور گمان کیا زمین والوں نے آخر آیت تک۔اور یہ آیت

''اعلموا انما الحیوۃ الدنیا لعب ولهو وزینة وتفاخر بینکم وتکاثر فی الاموال والا ولاد''

ترجمہ: یعنی جان رکھو دنیا کا جینا یہی ہے کھیل اور تماشا اور بناؤ اور بڑائیاں کرنی آپس میں اور بہتات ڈھونڈنی مال کی اور اولاد کی۔
جب ماسوائے اللہ سے اعراض نظر آنے لگے تو اس کے شکر میں مشغول ہوئے۔
"واشکروا لِلّٰہ ان کنتم ایاہ تعبدون" ترجمہ: یعنی اور شکر کرو اللہ تعالیٰ کا اگر ہو تم اسی کی بندگی کرتے۔
پس شکر اور صبر کے جمع کرنے میں تمام دین حاصل ہو جاتا ہے۔
"فالھمھا فجورھا وتقوھا قد افلح من زکھا وقد خاب من دسھا" ترجمہ: یعنی پھر سمجھ دی اس کو برائی اس کی اور پرہیزگاری اس کی۔ مراد کو پہنچا جس نے اس کو سنوارا اور نامراد ہوا جس نے اس کو خاک میں ڈالا۔
فجور اور تقویٰ کے الہام کے بعد نفس کی خلاصی اس کے پاک کرنے میں صبر اور شکر کے ساتھ جیسا کہ ناشکری کے بارے میں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔"کذبت ثمود بطغوھا" ترجمہ: یعنی جھٹلایا ثمود نے صالح علیہ السلام کو بسبب سرکشی اپنی کے۔
اس سعادت عظمٰی کے حاصل ہونے کے بعد یہ خوف ہوتا ہے کہ سالک فخر میں نہ آجائے اس کا علاج یہ ہے:
"لا الہ الا ھو فا تخذہ و کیلا" ترجمہ: یعنی نہیں کوئی معبود اللہ کے سوا پھر بنا اسی کو کارساز۔
کے مضمون میں غور کرلے اور ہر چند ماسوائے اللہ سے اعراض اور اللہ کے ذکر پر قدرت ہو جائے پر یہ حالت اعتبار کے لائق نہیں ہے جب تک ظلم نہ چھوڑے آیت کریمہ۔"ان اللہ لایھدی القوم الظالمین" یعنی اللہ راہ نہیں دیتا بے انصاف لوگوں کو۔
اور آیت کریمہ "و لایزید الظالمین الاخسارا"، "یعنی اور نہیں زیادہ کرتا ظالموں کو مگر ٹوٹا" میں یہ صاف مذکور ہے اور ظلم سب مامور چیزوں کے چھوڑنے اور منہیات کے استعمال کرنے کو شامل ہے اور ظلم کے چھوڑنے کے بعد بھی اگر ایمان کی لذت میں کوئی قصور دیکھے تو اس کا سبب اس آیت سے سمجھے۔"و لاترکنوا الی الذین ظلموا فتمسکم النار"
یعنی اور مت جھکو طرف ظالموں کے پھر لگے گی تم کو آگ۔
جب تک ظالموں کی طرف مائل ہونے کو نہ چھوڑے تا ہنوز اس راہ میں قدم نہیں ٹکایا اور ان سب بیماریوں کا علاج اس آیت میں فرمایا۔
"ورتل القرآن ترتیلا" یعنی اور کھول کھول کر پڑھ قرآن کو صاف۔(بسوانح عمری ص۱۲۲تا۱۲۶)
**غرور کا الہامی علاج:۔** اور غرور کے علاج میں یہ الہام ہوا:"فلاتزکوا انفسکم ھواعلم بمن اتقیٰ" سومت بولو اپنی ستھرائیاں وہ خوب جانے جو بچ چلا۔
اور دو چیزوں کے بارے میں بہت کوشش فرماتے،حضور نماز کے باب میں اور کلام اللہ کے تدبر کے باب ہیں اور فرماتے تھے کہ الحمدللہ میرا بال بال قرآن مجید کی محبت سے بھرا ہوا ہے اور کبھی کبھی لوگوں کی سستی میں نظر فرما کر فرماتے سبحان اللہ لوگ اشعار غریبہ کو یاد کرتے ہیں اور علوم فلاسفہ میں باریک بینیاں کرتے ہیں اور اللہ کی کلام کو پیٹھ کے پیچھے ڈال رکھا ہے۔

پری نہفتہ رخ و دیو در کرشمہ و ناز بسوخت عقل زحیرت کہ ایں چہ بوالعجبی ست

اور میں اور میرا دینی بھائی حیات گل جو کبھی کبھی حال کے مطابق فارسی شعر پڑھتے تو آپ فرماتے کہ اس کے بعد جو حال کے مطابق بات کرو قرآن مجید سے کرو اور تعجب کے وقت بلند آواز سے اللہ اکبر کہنے میں بہت کوشش فرماتے اور فرماتے تھے کہ یہ سنت صحابہ علیہم الرضوان میں جاری تھی اور مدت سے مرگئی ہے پہلے پہل جب ملاقات ہوئی تو کبھی کبھی اکیلے جنگل میں عاشقانہ بیت سن کر لذت اٹھاتے۔دوسری بار جو پھر ملاقات کا اتفاق ہوا تو سننے کے لیے قرآن مجید معین تھا اور بیت سننے موقوف فرمادیئے تھے اور فرماتے تھے میں نے عہد کرلیا ہے کہ اپنے مالک کے کلام کے سوا کسی کے کلام کے ساتھ اپنے دل کو آرام نہ دوں گا۔
دہلی میں مولوی فخر الدین علیہ الرحمۃ کے خاندان کے قوالوں میں سے ایک شخص نے آپ کی اجازت کے سوا خوش آواز کے ساتھ ایک

غزل پڑھی بے ذوق ہو کر چپ ہو رہے اس کے جانے کے بعد فرمایا اس کی غزل نے کچھ لذت نہ دی اور ایسی غزلوں کا سننا قرآن مجید کی لذت کو کھینچ لیتا ہے۔(بسوانح عمری ص ۱۲۷)

**آخر وقت میں ذکر نفی اثبات کی تلقین:** ۔آپ سنت رسول مقبول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر ایسے عاشق تھے کہ آپ کی وفات میں بھی رسول مقبول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے عشق کی داستان مضمر ہے ہماری مسجد میں ایک حافظ صاحب رہتے تھے مؤذن بھی تھے اور لڑکوں کو قرآن شریف بھی پڑھایا کرتے تھے مولوی صاحب کی عمر کے ۶۳ سال سے ایک دن کم تھا خلاف معمول حافظ صاحب کے حجرے میں تشریف لے گئے فرمانے لگے حافظ صاحب جب سے میں نے ہوش سنبھالی ہے مجھ سے کوئی عمل ایسا نہیں ہوا جو خلاف سنت ہوا اور کوئی عمل ایسا نہیں چھوٹا جو مسنون ہو اب آخری سنت باقی رہ گئی ہے اگر اللہ تعالیٰ وہ بھی نصیب کرے تو زہے قسمت یعنی رسول مقبول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی عمر پورے ۶۳ سال ہوئی ہے اور میری عمر بھی کل ۶۳ سال کی ہو جائے گی دیکھیے اللہ تعالیٰ کو کیا منظور ہے اتفاق سے دوسرے روز ساہی وال سے دو مہمان تشریف لے آئے قبل از وقت ظہر آپ نے مجھے فرمایا کہ قطب الدین درویش کو ساتھ لے کر گھر سے دانے اٹھوا لاؤ اور خراس پر لا رکھو تا کہ آٹا پیس جائے۔ظہر کی اذان ہوئی آپ نے خود جماعت کرائی بعد نماز آپ ہر دو مہمانوں کو ہمراہ لے کر حجرہ میں تشریف لے گئے بالکل تندرست تھے کسی قسم کی بیماری کی شکایت نہ تھی مہمانوں کو تلقین کرنی شروع کی اول مولوی فضل الدین صاحب کو ذکر کلمہ کرایا ایک بار کلمہ کی ضرب دی دوسری بار دے رہے تھے کہ روح مبارک پرواز کر گئی۔(بسوانح عمری ص ۱۴۳)

**نام رسالہ:۔تنویر الھدیٰ جلد ۲ شمارہ ۶،۵۔اشاعت خاص:۔مئی جون 2009ء**
**فضیلۃ الشیخ محمد یحییٰ گوندلوی رحمہ اللہ نمبر**

**اہلحدیث اکابر فراموش نہیں.....!!:** ۔ اکابر کی خدمات کا تذکرہ کرنا اور ان کو خراج تحسین پیش کرنا اور اسلاف کی نہج کو اپنانا، ان جیسا ذوق وشوق اور جذبہ اپنے اندر پیدا کرنا زندہ قوموں کی علامت ووطیرہ ہے۔نوجوان نسل اور آئندہ نسلوں کے لئے ایک راہ عمل ہے۔

اللہ تعالیٰ نے بھی اپنے کلام مقدس میں اس راہ عمل کے لئے انبیاء واولیاء اور اپنے نیک بندوں کا کئی مقامات پر تذکرہ فرمایا:

''واذ کر فی الکتاب ابراھیم انہ کان صدیقا نبیاً''۔''واذکر فی الکتب مریم اذاانتبذت من اھلھا مکانا شرقیا''۔ ''واذکر فی الکتاب موسیٰ انہ کان مخلصاً وکان رسولا نبیاً''

دوسرے نمبر پر کسی کے فوت ہو جانے کے بعد اس کی اچھی عادات اور خصلتوں کا باہم تذکرہ کرنا، اس کے لئے باعث رحمت ونجات اور تحدیث نعمت ہے۔ نبی اکرم ﷺ کے دور میں ایک جنازہ اٹھا لوگوں نے اس کی اچھائیاں بیان کرنا شروع کر دیں، نبی ﷺ نے فرمایا: (وجبت) پھر ایک جنازہ اٹھا تو لوگوں نے اس کی برائیاں بیان کرنا شروع کر دیں تو نبی ﷺ نے فرمایا:(وجبت) صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے پوچھا اے اللہ کے رسول ﷺ!(وجبت) کا کیا مطلب ہے؟ تو نبی ﷺ نے فرمایا جس کا جنازہ اٹھنے کے بعد تم نے اس کی خوبیاں بیان کیں اللہ تعالیٰ نے اس کے لئے جنت واجب کر دی ہے۔(تنویر الھدیٰ ص ۹)

**''اولیاء'' سرور، نور اور ہدایت کا ذریعہ:** ۔ موت کے قانون سے نہ کوئی نبی مستثنیٰ ہے، نہ ولی، نہ عالم، نہ جاہل، نہ نیک، نہ بد، نہ مؤمن، نہ کافر، نہ شاہ نہ گدا، اپنے اپنے وقت پر سبھی گئے اور سبھی کو جانا ہے۔لیکن جانے والوں میں کچھ ایسے خوش بخت بھی ہوتے ہیں کہ زندگی ان کے نقش پا سے راستے ڈھونڈتی ہے، قومیں ان کے نور سے روشنی پاتی ہیں۔انسانیت ان سے غازہ حسن مستعار لیتی ہے، شرافت ان پر ناز کرتی ہے، محبوبیت انہیں دیکھ دیکھ کر اپنے کاکل وگیسو سنوارتی ہے۔ایوان علم ان کے بہار آفریں وجود سے گل ولالہ بن جاتا ہے، مجروح قلب ان کے نفوس سے مرہم شفا پاتے ہیں، بے کس ودرماندہ افراد ان کے سایہ عاطفت میں پناہ لیتے ہیں، وہ شمع کی مانند خود پگھلتے ہیں مگر مخلوق خدا پر

# صِیَانَۃُ الحَدِیث

مولانا عبدالرؤف رحمانی جھنڈانگری

ندوۃ المحدثین گوجرانوالہ (پاکستان)

## سلسلہ ندوۃ المحدثین

(۲۴)


| | |
|---|---|
| نام کتاب | صیانۃ الحدیث |
| نام مصنف | مولانا عبدالرؤف رحمانی جھنڈانگری |
| طبع اوّل — حصہ اوّل | ۱۹۶۶ء |
| طبع اوّل — حصہ دوم | ۱۹۷۶ء |
| طبع دوم — ندوۃ المحدثین | ۱۹۸۴ء |
| صفحات | ۴۰۰ |
| تعداد | ۱۰۰۰ |

طفیل آرٹ پرنٹرز لاہور


تقسیم بلاقیمت

باھتمام

ضیاء اللہ کھوکھر، ۱۳۱- اسلام آباد گوجرانوالہ

یٰۤاَیُّهَا النَّبِیُّ اِنَّاۤ اَرْسَلْنٰكَ شَاهِدًا وَّ مُبَشِّرًا وَّ نَذِیْرًا وَّ دَاعِیًا اِلَى اللّٰهِ بِاِذْنِهٖ وَ

# سِرَاجًا مُّنِیْرًا

مؤلفہ

علامہ محمد ابراہیم میر سیالکوٹی رحمۃ اللہ علیہ


شائع کردہ: عبدالقیوم میر برادر زادہ مؤلف مرحوم

حسب فرمائش جمعیۃ اہل حدیث سیالکوٹ شہر

تعداد جلد: ایک ہزار — شعبان ۱۳۸۴ھ طبع ثانی دسمبر ۱۹۶۴ء — ہدیہ: ایک روپیہ ۲۵ پیسے


## نام کتاب: ۔ سراجاً منیرا


| | |
|---|---|
| مصنف | محمد ابراہیم میر فاضل |
| اشاعت | |
| تعداد | |
| قیمت | |
| مطبع | سیالکوٹی رحمہ اللہ |

جمعیت اہلحدیث سیالکوٹ

ضوفشانی کرتے ہیں، خود جلتے ہیں مگر دوسروں کو جلا بخشتے ہیں، خود بے چین و بے قرار رہ کر دوسروں کو راحت وسکون عطا کرتے ہیں، ان کے آئینہ رخ زیبا میں یادخدا کی تصویر جھلکتی نظر آتی ہے۔ (اذا راوا ذکر الله)

ان کی دید، دل کو سرور اور آنکھوں کو نور عطا کرتی ہے۔ ان کی محفل سکینت کا نمونہ پیش کرتی ہے۔ بات کریں تو موتی رولتے ہیں، مسکرائیں تو پھول برساتے ہیں، ناز کریں تو آسمان سے صدائے لبیک آتی ہے، گڑگڑائیں تو عرش الٰہی کانپ جاتا ہے، دنیا سے بھی جاتے ہیں تو اس شان سے جاتے ہیں کہ چہار سو افسردگی چھا جاتی ہے۔ آسمان و زمین روتے ہیں، انسانیت کا پرچم سرنگوں ہو جاتا ہے، زمانہ تاریخ کی کروٹ بدل دیتا اور قصر ملت پر زلزلہ آ جاتا ہے۔ ہماری جماعت کی عظیم علمی، تحقیقی، سماجی اور دینی شخصیت کے حامل شیخ الحدیث مولانا محمد یحییٰ گوندلوی چلے گئے۔ (تنویر الھدی ص۴۳)

**قلبی تعلق مرکز تجلیات الٰہی:۔** اور وہ کام سے پہلے اللہ تعالیٰ سے دعائیں، التجائیں اور استخارہ کرتے اور نالہ ہائے نیم شبی میں اتنی سسکیاں بھرتے کہ مالک رؤف رحیم کو ان پر ترس آ جاتا وہ جب بھی میدان جہاں میں اترتے تو اسی کی رضا کے لئے اور اسی کے بھروسے پر، پھر ان کا قلبی تعلق مرکز تجلیات الٰہی، کعبہ مشرفہ اور معدن انوار نبوت سے ہمیشہ پیوستہ رہتا، اس کے ساتھ تمام ارباب قلوب سے جو ان کے علم میں تھے۔ ہمیشہ ربط و تعلق رہتا اور اسے بھی دعاؤں اور التجاؤں کو مسلسل استدعائیں ہوتی رہتیں:

ذکر ان کا چھیڑ کر دیکھے کوئی اے شاہد بے خودی کیا چیز ہے وارفتگی ہوتی ہے کیا

(تنویر الھدی ص۴۵)

**وضاحت:** ہمارے مشائخ اور بزرگوں کو اللہ نے جامعیت کاملہ سے نوازا تھا، چنانچہ وہ علم و عمل، تقویٰ وطہارت، تصنیف و تالیف، تعلیم و تدریس، اصلاح و تربیت وغیرہ۔ ہر میدان میں امام نظر آتے ہیں۔ یہ اسی کا نتیجہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اکیلے ان سے وہ کام لیا جو ایک مستقل جماعت بھی بمشکل سرانجام دے سکتی ہے۔ (تنویر الھدی ص۴۶)

**مولانا یحییٰ، عابد، زاہد، پابند نوافل بزرگ:۔** آپ انتہائی عابد و زاہد، تہجد گزار اور شب زندہ دار بزرگ تھے صوم وصلوٰۃ کے اس قدر پابند تھے کہ فرائض کے علاوہ نوافل کی ادائیگی میں بھی کبھی سستی نہ کرتے تھے۔ (تنویر الھدی ص۱۱۲)

**وضاحت:** مسلک اہلحدیث جو کہ صاف قرآن وحدیث کا نام ہے اس لئے اصل میں وہ خادم اہلحدیث نہیں بلکہ خادم قرآن وحدیث تھے۔ (تنویر الھدی ص۱۶۴)

## نام کتاب:۔ صیانۃ الحدیث...... مصنف:۔ مولانا عبدالرؤف رحمانی جھنڈانگری
## ناشر:۔ ندوۃ المحدثین گوجرانوالہ (پاکستان)

**صوفیاء کا عدل وانصاف:۔** دیانت کا ایک عجیب واقعہ حضرت عبداللہ رحمہ اللہ کے والد مبارک کے پاس مرو میں ایک باغ تھا۔ آپ کے والد نے اس باغ میں لڑکیوں کو حصہ نہیں دیا۔ بلکہ صرف حضرت عبداللہ رحمہ اللہ کے لیے اس کو مخصوص کر دیا جب حضرت عبداللہ بن مبارک رحمہ اللہ علیہ بڑے ہوئے اور پڑھنے لکھنے لگے تو ان کو باپ کا یہ عطیہ خلاف شریعت نظر آیا تو بہنوں کے پاس گئے اور فرمایا اس باغ میں آپ لوگوں کا بھی حصہ ہے۔ والد مرحوم کے لیے جائز نہ تھا کہ وہ مجھے تنہا دے جائیں۔ اس لیے ان کے سر سے بوجھ اتارنے کے لیے میں اس باغ کو میراث ٹھہراتا ہوں اور اس میں آپ سب لوگ اپنا حصہ لے لیں، بہنوں نے کہا ”انت فی حل وابونا فی حل وھولك كما كان“ یعنی ہم اس باغ کو آپ کے لیے جائز ٹھہراتی ہیں اور باپ کو بھی معاف کرتی ہیں اب وہ صرف آپ ہی کا ہے۔ حضرت عبداللہ ابن مبارک نے

اسے تسلیم نہیں کیا اور سب کو باغ میں شرع شریف کے مطابق حصہ دے دیا۔ جب حضرت ابن مبارک رحمہ اللہ کے ایک صاحبزادہ کا تولد ہوا تو بہنوں نے اپنا اپنا حصہ برادرزادہ کو بطور عطیہ دے دیا۔ (صیانۃ الحدیث ص۳۱۴ بحوالہ مقدمۃ الجرح والتعدیل ص ۲۶۸)

## صوفیاء کرام کی حدیثی وفقہی خدمات

وضاحت: حضرت سفیان ثوری رحمہ اللہ صوفیاء اور محدثین میں یکجا مقبولیت کے حامل ہیں۔ آپ کا مشہور مقولہ ہے جو تمہارے ساتھ برا کرے اسکا بدلہ بھلائی سے دو اسی کا نام احسان ہے۔ آپ کی شان صداقت وامانت میں اسلاف کی تحقیق پیش خدمت ہے (از مرتب اثری)

**صوفی باکمال کی شان فقاہت وامامت:۔** (۱) (حضرت سفیان ثوری رحمہ اللہ پر تبصرہ) علامہ ذہبی رحمہ اللہ نے آپ کا ذکر جمیل ''**الامام شیخ الاسلام سید الحفاظ ابو عبدالله الثوری الکوفی الفقیه**'' کے شاندار لفظوں سے کیا ہے۔ اس سے ضبط وحفظ اور فقاہت وامامت میں ان کا انتہائی ممتاز مقام معلوم ہوا۔ آپ کے تلامذہ میں امام ابن عیینۃ رحمہ اللہ، امام شعبہ رحمہ اللہ، یحییٰ قطان رحمہ اللہ، ابونعیم رحمہ اللہ، ابواسحاق فزاری رحمہ اللہ، عبداللہ بن مبارک رحمہ اللہ، امام وکیع رحمہ اللہ اور عبدالرحمٰن بن مہدی رحمہ اللہ جیسے مشاہیر ائمہ داخل ہیں۔

(صیانۃ الحدیث ص ۳۲۸ بحوالہ تذکرہ اول ص ۱۹۰ وتہذیب الاسماء، ج۱ ص ۲۲۳ وکتاب الضعفاء للنسائی ص ۳۷)

**کمال حافظہ:۔** (۲) سفیان ثوری رحمہ اللہ بڑے قوی الحافظہ امام ہیں۔ اپنے حافظہ کے متعلق انہوں نے خود فرمایا ہے کہ میں نے اپنے دل میں معلومات کی جو امانت رکھی کبھی اس میں میرے سینہ نے خیانت نہیں کی۔ (تہذیب الاسماء ج۱ ص۲۲۲)

(۳) یحییٰ قطان رحمہ اللہ، سفیان بن عیینۃ رحمہ اللہ، عبدالرحمٰن بن مہدی رحمہ اللہ اور امام اوزاعی رحمہ اللہ نے فرمایا کہ ہم نے عراق میں ان سے بڑھ کر حافظ الحدیث نہیں دیکھا۔ (تذکرہ اول ص ۱۳۱، وتہذیب الاسماء ج۱ ص۲۲۲ وکتاب الجرح والتعدیل ج۲ ص۲۲۳)

(۴) خطیب بغدادی رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ امام ثوری رحمہ اللہ حفظ واتقان، ضبط احادیث معرفت طرق اور وسعت نظر میں شہرۂ آفاق امام ہیں۔ (تاریخ بغداد ج۹ ص۱۵۲)

(۵) امام بخاری رحمہ اللہ نے امام شعبہ رحمہ اللہ اور سفیان ثوری رحمہ اللہ کے متعلق فرمایا کہ یہ دونوں حفظ واتقان کے پہاڑ ہیں۔ (مقدمہ، بن الصلاح ص۱۳)

(۶) ذہبی رحمہ اللہ ناقل ہیں کہ سفیان ثوری رحمہ اللہ کا حافظہ امام شعبہ رحمہ اللہ سے بڑھ کر تھا۔ شعبہ رحمہ اللہ کو صرف دس ہزار حدیثیں یاد تھیں اور سفیان ثوری رحمہ اللہ کو تیس ہزار حدیثیں حفظ تھیں۔ (تذکرہ ج۱ ص۱۹۲)

(۷) امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ اور امام ابوزرعہ رحمہ اللہ کا بیان ہے کہ ثوری رحمہ اللہ حدیث کی سند، اسماء الرجال اور سنن دونوں کے حافظ تھے۔ (کتاب الجرح والتعدیل قسم اول ج۲ ص۲۲۴)

(۸) امام بخاری رحمہ اللہ نے اپنی تاریخ میں نقل کیا ہے کہ سفیان ثوری رحمہ اللہ مختلف علم وفنون کے جامع تھے۔ ایک طرف درس حدیث میں اسانید ورجال پر بحث کرتے دوسری طرف فقہ کے غوامض میں مشغول ہو کر فقیہ نظر آتے۔ (تاریخ صغیر ص۱۸۶)

(۹) عبداللہ بن مبارک رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ جب کسی مشکل مسئلہ کے حل کیلئے میں امام ثوری رحمہ اللہ کے پاس گیا تو آپ کو ایک سمندر پایا۔ (مقدمۃ ص ۵۷ وتذکرہ اول ص۱۹۱)

(۱۰) خطیب بغدادی رحمہ اللہ نے امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کا قول نقل کیا ہے کہ امام نخعی رحمہ اللہ وغیرہ کے زمانہ میں اگر سفیان ثوری رحمہ اللہ ہوتے تو وہ لوگ علمی جامعیت کی وجہ سے ان کی خدمت میں حاضری دینے پر مجبور ہوتے اور ان سے اکتساب علم وفن فرماتے۔ (تاریخ خطیب ج۹ ص۱۶۷)

**امامت وثقاہت:۔** (۱۱) یحییٰ بن معین رحمہ اللہ نے فرمایا کہ سفیان ثوری رحمہ اللہ امیر المؤمنین فی الحدیث ہیں۔

(مرأۃ الجنان ج۱ ص۳۴۶ وتہذیب الاسماء ج۱ ص۲۲۲)

نفسانی خواہشوں کی کشمکش سے سلامت رہے اور سکون خاطر اور فراغ قلب سے اپنے اوقات کو طاعات و ذکر خدا سے معمور رکھے اور یقین جانیے کہ قلب کی حقیقی طمانیت تو بس ذکر خدا میں ہے اگر کسی کا دل اس کے سوا کسی اور چیز سے مانوس ہو گیا اور وہ سمجھتا ہے کہ میں اس حالت میں مطمئن ہوں تو یہ اس کی نادانی ہے جیسے کہ بچوں کو کھیل یا کھلونے سے سکون وقرار ہو جاتا ہے اسی طرح دنیا دار جو ذکر خدا کی لذت سے ناآشنا ہیں وہ امور دنیا اور اس نہ رہنے والی زندگی کی لذت میں اپنا سکون وقرار سمجھ لیتے ہیں۔اسی معنی میں فرمایا:۔ان الذین لایرجون لقآءَ نا ورضوا بالحیوۃ الدنیا واطمانوابھا والذین ھم عن اٰیاتنا غافلون اولٓئک ماوھم النار بما کانوا یکسبون (یونس)

’’(یعنی) جولوگ ہماری ملاقات کا ڈر نہیں رکھتے اور دنیوی زندگی پر راضی ہو گئے اور اسی سے مطمئن ہو گئے اور وہ ہمارے احکام سے غافل ہو گئے ہیں کچھ شک نہیں کہ ان کا ٹھکانا جہنم میں ہوگا اس کمائی کے بدلے جو وہ کرتے رہے۔‘‘

اور خدایا دلوگوں کی نسبت فرمایا:’’الذین امنوا وتطمئن قلوبھم بذکراللہ الابذکر اللہ تطمئن القلوب‘‘ (۱۳پ)(یعنی) خدا کی طرف وہ لوگ رجوع لاتے ہیں جو ایمان لے آتے ہیں اور خدا کے ذکر سے ان کے دل قرار پکڑتے ہیں سن رکھو کہ دلوں کو اطمینان حقیقی صرف یادخدا ہی سے ملتا ہے۔‘‘

حاصل مطلب یہ کہ امور دنیا میں کمی کر کے ذکر خدا کیلئے فراغت حاصل کی جائے اور اطمینان قلب اور سکون خاطر سے خدا کو یاد کیا جائے اور اطمینان قلب اور سکون خاطر سے خدا کو یاد کیا جائے اور مشق روزانہ اور دائمی چاہیے کیونکہ ناغوں سے استعداد (ناقص رہتی) ہے اور کمال حاصل نہیں ہوتا۔حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ آپ ﷺ نے فرمایا’احب الاعمال الی اللہ ادومھا وان قل‘‘ (مشکوٰۃ ص۱۰۲)(سراجاً منیراً ص۶۳ تا۶۵)

**ذکرواذکار سے رغبت:۔** حضرت یحییٰ علیہ السلام کی ولادت کی بشارت کے سلسلہ میں حضرت ذکریا علیہ السلام کو حکم دیا’واذکر ربك کثیراً‘‘ (آل عمران۳پ)

جہاد میں دشمنوں کے مقابلہ میں ڈٹے رہنے کے ساتھ یاد الٰہی میں مشغول رہنے کا حکم دیا۔واذکرو اللہ کثیراً (پ۱۰) یعنی یاد کرتے رہو خدا کو بہت بہت۔

حضرت موسیٰ علیہ السلام نے حضرت ہارون علیہ السلام کو معاون بنانے کے سلسلہ میں عرض کیا تھا نسبحك کثیراً ونذکرك کثیراً (طٰہٰ پ۱۶) یعنی ہم دونوں مل کر تسبیح کریں تیری بہت بہت اور یاد کریں تجھ کو بہت بہت۔(سراجاً منیراً ص۶۵)

**قرب نوافل سے تقرب الٰہی:۔** قرآن وحدیث کی تصریحات واشارات اور بزرگان دین کے تجربات سے اس عاجز نے قرب نوافل میں سب سے زیادہ مؤثر چار چیزوں کو پایا۔

۱۔نماز تہجد ۲۔تلاوت قرآن مجید ۳۔کثرت درود شریف ۴۔کثرت استغفار

پس جملہ ارادت منداحباب ان پر ہر چہار کو (عملی طور پر) اپنے اوپر لازم گردانیں۔اگر پہلے طبیعت پر بوجھ پڑے تو اکتا نہ جائیں بغیر ریاضت ومشقت کے کوئی کام پورا نہیں ہو سکتا۔اگر بالفرض رات کو ناغہ ہو جائے تو دن کو اور دن کو ہو جائے تو رات کو پورا کر لیں۔(ص۱۳۔۱۲)

**ذکر نفی اثبات کے فضائل:۔** پانچویں چیز تسبیحات بھی لکھی ہیں اور اب چھٹی چیز تہلیل (لاالہ الااللہ) بھی لکھتا ہوں کیونکہ حدیث پاک میں اسے افضل الذکر کہا گیا ہے۔(مشکوٰۃ شریف)

سو نماز تہجد کے متعلق ایک مستقل اور جامع رسالہ بنام نماز تہجد مدت سے شائع ہو چکا ہے،اسی طرح تلاوت قرآن مجید کے متعلق بھی بہت جامع اور بے نظیر رسالہ بنام’’ حلاوۃ الایمان بتلاوۃ القرآن‘‘ چھپ چکا ہے اور درود شریف کا بھی کسی قدر ذکر اسی کتاب’’سراجاً منیراً

''میں پہلے ہو چکا ہے اب اس مقام پر خدا کی توفیق سے استغفار وتسبیحات وتہلیلات وغیرہا کا ذکر کیا جاتا ہے۔ واللہ الموفق۔

**خاصان خاص کا استغفار:۔** پرہیزگار نیکوکار استغفار کر کے اپنے قلوب کو کبر ونخوت اور رعونت و پنداشت سے پاک کرتے ہیں اور ضدی وسرکش استغفار کو موجب عار جان کر گناہ پر اصرار کرتے ہیں۔

**استغفار کا بہتر وقت:۔** بعد از نماز تہجد ہے جیسا کہ آیات مندرجہ بالا سے ظاہر ہے کیونکہ خدا تعالیٰ کی تجلی خصوصی کے نزول کا یہی وقت ہے جیسا کہ حدیث النزول سے ثابت ہے تفسیر ''معالم التنزیل'' میں آیت ''سوف استغفرلکم ربی'' (یوسف پ۱۳) کے ذیل میں اکثر مفسرین کا قول نقل کیا ہے کہ (حضرت یعقوب علیہ السلام نے اپنے بیٹوں کے لئے فوراً استغفار نہ کیا بلکہ ان سے وعدہ کیا کہ عنقریب بخشش مانگوں گا) اس سے ان کی مراد سحر کے وقت دعا کرنا تھی۔'' (جلد۲ص ۴۷۵)

فضائل استغفار کے بیش از بیش ہیں یہ خدا کی رحمت کا جالب ہے گناہ اور گناہ کرانے والی قوتوں (کے میل) کے لئے صابن کا حکم رکھتا ہے حدیث ابن ماجہ میں ہے خوشخبری ہے اس کے لئے جس نے پایا اپنے نامہ اعمال میں استغفار کثیر۔ (سراجاً منیراً ص ۷۱ بحوالہ مشکوٰۃ شریف)

**مریدین اور تمام متعلقین کیلئے دعا:۔** امام طبرانی رحمہ اللہ نے حضرت ابو درداء صحابی رضی اللہ عنہ سے روایت کیا کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: جو شخص سب مومن مردوں اور مومن عورتوں کے لئے ہر روز پچیس یا ستائیس دفعہ بخشش مانگتا ہے وہ ان لوگوں میں سے ہو جاتا ہے جن کی دعا مستجاب ہوتی ہے اور اہل زمین کو ان کی برکت سے رزق ملتا ہے۔ (حصن حصین: ص۵۴)

''تحدیثاً بنعمة الله'' یہ بندہ حقیر سراپا تقصیر محمد ابراہیم میر سیالکوٹی خدا تعالیٰ کے حسن توفیق سے سالہا سال سے عموماً ہر شب کو بوقت تہجد اس حدیث کے رو سے خاص خاص فوت شدہ اور زندہ احباب اور ان کی ازواج اور اپنے تمام اساتذہ کرام اور ان کی ازواج اور اپنے تمام اقرباء اور اپنے تمام ارادتمند مبایعین اور مخلص خدام اور محسنین ومحبین اور جن کی میں نے کبھی غیبت کی یا جس کسی پر ناحق ظلم کیا اور جس کسی کا میرے ذمہ حق باقی رہ گیا ہو اور میں نہیں جانتا ان سب کے لئے دعائے مغفرت کرنے کے بعد ستائیس دفعہ حضرت نوح علیہ السلام والا استغفار پڑھا کرتا ہوں کہ وہ بہت جامع ہے خدا تعالیٰ اپنے فضل عمیم سے مجھے اس کی برکات سے متمتع کرے۔ آمین ورنہ میں بہت بڑا گناہگار رہوں۔ سوائے اس کے فضل کے کوئی سہارا نہیں۔ ''اللهم مغفرتك اوسع من ذنوبي ورحمتك ارجى عندي من عملي''

ترجمہ: اے اللہ تیری بخشش میرے گناہوں سے زیادہ وسیع ہے اور مجھے اپنے عمل کی نسبت تیری رحمت کی زیادہ امید ہے۔

(سراجاً منیراً ص۷۳)

**ذکر نفی اثبات کی اہمیت:۔** تہلیل کے معنی ہیں ''لا الہ الا اللہ'' کہنا یعنی اُلوہیت کو صرف خدا تعالیٰ کے لئے مخصوص کرنا دین اسلام کی اصل بنیاد یہی ہے اور یہی اس کا طرۂ امتیاز ہے۔ قرآن شریف میں سب سے زیادہ اسی کی تاکید ہے اور جملہ دیگر مذاہب میں جو شرک پھیلا۔ وہ اسی کو صحیح طور پر نہ سمجھنے اور قائم نہ رکھنے کی وجہ سے پھیلا۔ یہی شرک سوز کلمہ توحید ہے اور اس کے صحیح رکھے بغیر کوئی شخص مسلمان نہیں کہلا سکتا۔ صوفیائے کرام رحمہم اللہ نے ذکر خدا کی مشق کے لئے اسی کو منتخب کیا ہے اور ان کے نزدیک اس کا نام نفی، اثبات کا ذکر ہے، یعنی لا الہ میں غیر اللہ کی اُلوہیت کی نفی ہے۔ اور الا اللہ میں خاص خدا کے لئے اس کا اثبات ہے اور حدیث شریف میں افضل الذکر اسی کو قرار دیا ہے۔

(مشکوٰۃ شریف ۱۹۳، بحوالہ سراجاً منیراً ص ۸۹)

**ذکر نفی اثبات کی دوسری فضیلت:۔** حضرت موسیٰ علیہ السلام نے درگاہ ایزدی میں عرض کی کہ خداوند!! مجھے کچھ سکھا جس سے میں تیرا ذکر کروں۔ خدا تعالیٰ نے فرمایا: یا موسیٰ! قل لا اله الا الله یعنی اے موسیٰ لا الہ الا اللہ کہا کر موسیٰ علیہ السلام نے عرض کیا: خداوند! تیرے سب بندے یہی کہتے ہیں میں تو ایسا ذکر چاہتا ہوں جس سے تو مجھے مخصوص کرے۔ خدا تعالیٰ نے فرمایا: اے موسیٰ علیہ السلام اگر ساتوں آسمان اور ان کے آباد کرنے والے سوائے میری ذات کے اور ساتوں زمینیں بھی (ساتھ ملا کر) ایک پلڑے میں رکھے جائیں اور (یہ کلمۂ توحید) لا الہ الا اللہ

دوسرے پلڑے میں رکھا جائے تو لا الہ الا اللہ ان سے بھاری ہوگا۔''(رواہ فی شرح السنۃ مشکوٰۃ ص۱۹۳)

**نفی اثبات سے طمانیت قلب:۔** میں عاجز محمد ابراہیم میر بوجہ کثرت اشغال کے ذکر کے وقت پوری توجہ سے دل نہیں باندھ سکتا۔ جب کبھی اپنے دل کو زیادہ بے لذت پاتا ہوں تو اسی کلمۂ توحید کا ذکر کرتا ہوں۔ پھر خدا کے فضل سے دل سنبھل جاتا ہے اس اثر کی وجہ سے میں عاجز نے اپنے نزدیک اس کا نام محی القلب رکھا ہوا ہے۔'' اللھم انی اسئلك حلاوۃ ذکرك ''قرآن شریف میں سب سے زیادہ ذکر توحید الوہیت کا ہے۔(سراجاً منیراً ص۹۰)

**ذکر نفی اثبات پر انعام:** جامع ترمذی میں حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کی روایت ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا نہیں کہا کسی بندے نے کلمہ ''لا الہ الا اللہ'' خالص دل سے مگر کھولے جاتے ہیں اس کے لئے آسمان کے دروازے حتیٰ کہ پہنچتا ہے (یہ کلمہ) عرش تک جب تک کہ وہ بندہ کبیرہ گناہوں سے اجتناب رکھے۔(مشکوٰۃ ص۱۹۴)(سراجاً منیراً ص91)

**ذکر اللہ کی برکات کا عملی مشاہدہ:۔** حدیث پاک کے رو سے ان تینوں کا اکٹھا ذکر بھی موجب ثواب اُخروی اور باعث برکات دنیوی ہے خاتون جنت حضرت فاطمہ زہرا رضی اللہ عنہا نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے اپنے گھر کے کام کاج سے تھک جانے کی وجہ سے کوئی خادم مانگا۔آپ ﷺ نے فرمایا (بیٹی) میں تمہیں ایسا ورد بتاؤں جو خادم سے بہتر ہو ہر نماز کے بعد اور جب تم رات کو بستر پر لیٹو تو تینتیس بار سبحان اللہ اور تینتیس بار الحمدللہ اور چونتیس بار اللہ اکبر پڑھا کرو۔(رواہ مسلم، مشکوٰۃ ص۲۰۱)

یہ عاجز محمد ابراہیم میر سیالکوٹی رحمہ اللہ بھی کثیر الاشغال ہے جب کبھی بہت تھک جاتا ہوں تو رات کو بستر پر لیٹتے وقت یہ وظیفہ پڑھتا ہوں تو خدا تعالیٰ تکان اتار دیتا ہے اور دیگر برکات تو وہی جانتا ہے جس کے ہاتھوں میں سب برکتیں ہیں۔واللہ الموفق (سراجاً منیراً ص۹۹)

## بابرکت وظیفوں سے مبارک بشارتیں

**ابراہیم علیہ السلام کی زیارت اور بشارت:۔** اس عاجز ذرۂ بے مقدار کا سب سے پہلا تبلیغی سفر ۱۸۹۸ء میں شہر جہلم میں ہوا اس وقت سے اس وقت تک ان لوگوں کو اور ان کی اولاد کو اس گناہگار سے اُلفت وعقیدت ہے اب مئی ۱۹۸۲ء میں جو وہاں پر میرا جانا ہوا تو اس خاندان کی ایک معمر خاتون نے جس خاندان سے جہلم میں توحید وسنت کا ولولہ پیدا ہوا اور وہ میرے ظن میں نہایت خدایاد ذاکرات سے ہے میرے پاس آ کر بیان کیا کہ پچھلی دفعہ جب آپ تشریف لائے تھے اور آپ نے خدا کی یاد کے لئے چند اوراد ووظائف بتلائے تھے خدا کا شکر ہے کہ میں اس کی توفیق سے وہ اذکار پڑھتی ہوں ایک رات خواب میں دیکھا کہ گوری رنگت کے ایک سفید ریش بزرگ جو عمدہ سفید لباس زیب تن فرمائے ہوئے تھے میرے سامنے آ گئے۔ میں نے ان کی بزرگی کی وجہ سے ان کی تعظیم کی۔اور اپنے سب حالات بیان کئے۔انہوں نے مجھے ایک وظیفہ بتایا اس کے بعد وہ اور نصائح فرماتے رہے اور میں سنتی رہی آخر میں نے جرأت کر کے عرض کیا کہ آپ فرمائیں کہ آپ کون بزرگ ہیں۔فرمانے لگے: میں ابراہیم خلیل اللہ ہوں میں نے عرض کیا مجھے وہ وظیفہ جو آپ نے ابھی بتلایا تھا بھول گیا ہے پھر فرمائیں کہ وہ کس طرح ہے؟ انہوں نے آپ کا نام لے کر کہا کہ وہ وظیفہ مولوی محمد ابراہیم سیالکوٹی رحمہ اللہ سے پوچھ لینا اس کے بعد وہ رخصت ہو گئے اور میری آنکھ کھل گئی۔ میں اس وقت کی کیفیت بیان نہیں کر سکتی کہ میرے دل پر کیا گزری۔ ہر دم شوق رہا کہ ہمت ہو تو سیالکوٹ پہنچوں۔لیکن عمر اور مالی حالت کی کمزوری کی وجہ سے اس شوق کو پورا نہ کر سکی۔اب آج سنا تھا کہ آپ جہلم تشریف لائے ہیں تو بصد شوق وتمنا حاضر ہوئی ہوں کہ وہ وظیفہ کون سا ہے۔ان کے خویشوں میں سے مولوی عبدالعزیز (آہ! آج وہ فوت شدہ ہیں) مرحوم مع دیگر مردان وخواتین کے میرے پاس بیٹھے تھے میں نے ان سے کہا کہ کیا مشکوٰۃ شریف تمہارے پاس ہے؟ انہوں نے کہا: ہاں! مظاہر حق (اس کی شرح) موجود ہے۔ میں نے کہا: لے آؤ! وہ اپنے گھر سے مظاہر حق لے آئے اور میں نے یہ حدیث اس میں سے نکال کر ان کو پڑھوائی اور کہا حضرت ابراہیم علیہ السلام نے اس






نام کتاب:۔ تصوف وشریعت

مصنف ______ از محمد عباس انجم گوندلوی

اشاعت ______

تعداد ______

قیمت ______

ملنے کا پتہ

جامع مسجد صدیقیہ
اہلحدیث ماڈل ٹاؤن (گوجرانوالہ)






امت مرحومہ کو نبی الرحمۃ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی معرفت جو وظیفہ سکھایا ہے۔ وہ یہی ہے۔ غالبًا حضرت ابراہیم علیہ السلام کی مراد یہی ہوگی۔ میں خود تو اس لائق نہیں ہوں کہ ان کی پاک مجلس میں باریابی حاصل کرسکوں، بلکہ جیسا کہ مولانا جامی رحمہ اللہ نے فرمایا ہے ۔

تاب و صلت کارپاکاں من ازیشاں نیستم — چوں سگانم جائے دہ درسایہ دیوار خویش

میں اس نسبت سے بھی کمتر نسبت والا ہوں نیز بفحوائے ''مجھ سے میرا ذکر بہتر ہے کہ اس محفل میں ہو'' لیکن الحمدللہ ثم الحمدللہ کہ جب سے مشکوٰۃ شریف میں حضرت ابراہیم علیہ السلام کا یہ پیغام پڑھا ہے اس وقت سے یہ وظیفہ عموماً کرتا ہوں غالبًا اسی وجہ سے حضرت خلیل اللہ علیہ السلام نے اس سن رسیدہ نیک خاتون کو جو اپنے عام اوقات ذکر خدا سے معمور رکھتی ہے میری طرف رجوع کرنے کی ہدایت فرمائی ہے۔

خداوند جانتا ہے کہ میں بہت گناہگار ہوں اور اس سے زیادہ گناہگار رہوں۔ جس قدر کہ کوئی مجھے جانے لیکن باوجود اس کے تیری رحمت کا امیدوار ہوں اس لئے کہ مغفرت کے زیادہ لائق گناہگار ہی ہیں پس تو اپنی ستاری وغفاری اور کریمی ورحیمی کے صدقے میرے حال پر رحم فرما اور مجھے اپنے ذکر کی حلاوت نصیب کر اور اسے قبول فرما کر اور میرے گناہ بخش کر اپنی رحمت کے سایہ میں لے لے۔ آمین یا ارحم الراحمین آمین (سراجاً منیراً ص۱۰۳)

**نام کتاب:۔ تصوف وشریعت........ مصنف:۔ از محمد عباس انجم گوندلوی**
**ملنے کا پتہ: جامع مسجد صدیقیہ اہلحدیث ماڈل ٹاؤن گوجرانوالہ**

**اولیاء کا احترام واجب ہے:۔** ''الاان اولیاء اللہ لا خوف علیهم ولا هم یحزنون الذین امنوا وکانوا یتقون''
سنو! اللہ تعالیٰ کے اولیاء کو کوئی خوف وڈر نہ ہوگا اور نہ وہ غمگین ہوں گے۔(یونس۶۲،۶۳)

اللہ کے ولی وہ ہوتے ہیں جو ایمان لانے کے بعد ہر برائی سے بچتے ہیں۔ شریعت محمدیہ میں ولی وہ ہوتا ہے جو کتاب وسنت کا پابند ہوتا ہے۔ اس کا عقیدہ خالص توحید کا ہو اور شریعت اسلامیہ پر مکمل عمل کرے۔ اس تعریف کی روشنی میں سب سے افضل اولیاء صحابہ کرام رضی اللہ عنہم ہیں صحابہ کرام کی ولایت وتقویٰ کی شہادتیں قرآن دیتا ہے۔ اولیاء اللہ کا احترام قرآن واحادیث کی روشنی میں واجب ہے۔(تصوف وشریعت ص۲)

**وضاحت:** تصوف میں توحید کا تصور اس قدر بنیادی ہے کہ اگر یوں کہا جائے کہ تصوف درحقیقت توحید پر پختہ ایمان کا نام ہے اور صوفی ایک پختہ موحد کو کہتے ہیں تو بے جا نہ ہوگا۔ مشہور صوفی عزیز الدین نسفی رحمہ اللہ اپنی کتاب ''الانسان الکامل'' میں صوفی کو اہل وحدت کے نام سے یاد کرتے ہیں۔(از مرتب اثری)

**بیعت جہاد اور بیعت اصلاح:۔** ابن اثیر رحمہ اللہ بیعت کی تعریف میں رقمطراز ہیں۔''هو عبارة عن المعاقدة علیه و المعاهدة کان کل واحدة منهما باع ماعنده من صاحبه واعطاه خالصة نفسه''(نہایہ ج۱ص۱۷۴) بیعت سے مراد ہے باہم معاہدہ وعقد کرنا کیونکہ بیعت میں ایک آدمی دوسرے ساتھی کو ولی اخلاص عطا کرتا ہے۔ اللہ پاک حدیبیہ کے مقام پر ان صحابہ کرام رضوان اللہ کی تعریف فرماتے ہیں جنہوں نے نبی پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی بیعت کی تھی۔ فرمایا:''ان الذین یبایعونك انما یبایعون الله یدالله فوق ایدیهم فمن نکث فانما ینکث علی نفسه ومن اوفی بما عاهد علیه الله فسیوتیه اجرا عظیما''(الفتح۱۰) بے شک جو لوگ تجھ سے اے پیغمبر حدیبیہ میں بیعت کررہے ہیں وہ گویا خدا سے بیعت کررہے ہیں اللہ کا ہاتھ ان کے ہاتھوں کے اوپر ہے اور پھر جو کوئی اپنا اقرار توڑے وہ اقرار توڑ کر اپنا نقصان کرے گا اور جو کوئی اس اقرار کو پورا کرے ساتھ باندھا اس کو اللہ تعالیٰ کے اللہ اس کو بہت ثواب دے گا۔ جن لوگوں نے یہ بیعت کی تھی اللہ پاک نے ان پر رضامندی کا اعلان فرمایا۔

''لقد رضی الله عن المؤمنین اذیبا یعونك تحت الشجرہ فعلم مافی قلوبهم فانزل السکینة علیهم واثابهم فتحا قریبا'' (الفتح ۱۸) اللہ ان مسلمانوں سے راضی ہو چکا جب وہ (کیکر یا بیری) کے درخت کے نیچے (حدیبیہ میں) تجھ سے بیعت کر رہے تھے اللہ نے جان لیا جو اخلاص ان کے دلوں میں تھا تو ان کے دلوں پر تسلی اتاری اور ایک نزدیک والی فتح ان کو انعام میں دی۔

(فوائد سلفیہ حاشیہ ۸) میں لکھا ہے کہ یہ بیعت اس وقت لی تھی جب آپ ﷺ نے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو کفار سے گفتگو کرنے کے لیے مکہ معظمہ بھیجا اور انہوں نے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو روک لیا اور ادھر مسلمانوں میں یہ بات مشہور ہو گئی کہ حضرت عثمان شہید کر دیئے گئے یہ بیعت اس بات پر تھی کہ مرتے دم تک میدان جہاد سے نہیں بھاگیں گے (انتہیٰ)

شرعی اور بدعی بیعت کے اثرات کا فرق معلوم ہوا شرعی بیعت جہاد، مسلمان کی خیر خواہی کے لئے ہوتی تھی اور نبی پاک ﷺ اور آپ کے بعد خلفائے راشدین اور امراء کی بیعت ایک معاہدہ تھا ''لا اله الا الله محمد رسول الله'' کی غلامی اختیار کریں گے جس کا ہر مسلمان پابند ہے اور اس بات پر بھی اتفاق کی گنجائش ہے کہ منکرات کو ترک کرنا اور خیرات کو روبہ عمل لانے اور شقاوت سے بچنے اور سعادت حاصل کرنے کے لئے تگ ودو کرنا اور تربیت اسلامی کے لئے کسی مرد کامل کو مربی تصور کرنا اچھا کام ہے اور دینی امر ہے۔ (تصوف وشریعت ص ۲۸، ۳۰)

## نام رسالہ:۔ ہفت روزہ الاسلام......ایڈیٹر:۔ بشیر انصاری

**وضاحت از مرتب اثری:** مسلک اہلحدیث کا داعی و ترجمان ''ہفت روزہ الاسلام'' جو کہ ایڈیٹر بشیر انصاری (ایم اے) کی سرپرستی میں لاہور سے شائع ہوتا تھا۔ اس معروف رسالے میں حضرت ابوبکر غزنوی رحمہ اللہ اور حضرت حافظ عبدالحق رحمہ اللہ کے انتقال پر خصوصی اشاعت کا انتظام کیا گیا جس میں مختلف اہلحدیث محقق اور نامور قلم کاروں نے حصہ لیا ان کے چند اقتباسات پیش خدمت ہیں جو حضرت مولانا ابوبکر غزنوی رحمہ اللہ کی متصوفانہ رسوخ کا بین ثبوت ہیں۔

## قافلہ صوفیاء کے عارف غزنوی رحمہ اللہ

**وضاحت از مرتب اثری:** جناب پروفیسر سلیمان اظہر (ایم اے) لکھتے ہیں:

امام عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ اس سید الطائفہ کا نام ہے جس میں عارف باللہ مولانا غلام رسول قلعہ والے، پیر میر حیدر شاہ، امام عبدالجبار غزنوی، مولانا عبدالواحد غزنوی رحمہ اللہ، مولانا محی الدین عبدالرحمٰن لکھوی، صوفی عبدالحق سرہندی مؤلف ''ایفاظ غفلاء الزمان'' بترجمہ محی الدین عبدالرحمٰن، صوفی ولی محمد فتوحی والے، حافظ عبدالمنان وزیر آبادی، مولوی قطب الدین پران والے، مولانا محمد علی لکھوی، مولانا فضل الٰہی وزیر آبادی اور صوفی محمد عبداللہ اوڈانوالہ رحمہم اللہ اجمعین شامل ہیں۔ یہ تمام بزرگ بالواسطہ یا بلاواسطہ امام عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ ہی کے وابستگان دامن ہیں۔ حضرت خواجہ قطب الدین بختیار کاکی رحمۃ اللہ علیہ فرمایا کرتے تھے میں چقماق ہوں، دیئے جلا سکتا ہوں، روشنی نہیں دے سکتا، لیکن غزنوی عارف رحمہ اللہ نے دیئے بھی جلائے اور برصغیر ہند وافغانستان کو نور توحید وسنت سے منور بھی کیا۔

(ہفت روزہ الاسلام لاہور، ص ۱۱)

**عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کے مرشد کی پیشگوئی:۔** محو حیرت ہوں کہ میں کیا لکھوں اور کس طرح لکھوں کیونکہ پیش نظر وہ تابدار شخصیت ہے جس کا دل انوار الٰہی کی زد میں آ گیا تھا جس کے متعلق افغانستان کے سب سے بڑے شیخ حبیب اللہ قندھاری رحمہ اللہ نے فرما دیا تھا تمہیں دور دراز کا سفر کر کے مسائل سمجھنے کی خاطر میرے پاس آنے کی ضرورت نہیں مجھے یقین ہے کہ مشکل مسئلہ پیش آنے پر اللہ تعالیٰ تمہارے لیے درودیوار کو گویائی عطا کر دیا کریں گے۔ (ہفت روزہ الاسلام لاہور ص ۱۱)

**جنید وقت اور بایزید زماں رحمهما الله:۔** افغانستان نے اس (عبداللہ غزنوی) رحمہم اللہ گوہر نایاب، جنید وقت اور بایزید زماں

رحمہما اللہ کو ہند کی جھولی میں ڈال دیا۔ انیسویں صدی کے افغانستان کا نصیب سو گیا اور غزنی کا آفتاب نصف النہار اپنی تمام ترضوفشانیوں کے ساتھ افق ہند پر طلوع ہو گیا۔ (ہفت روزہ الاسلام لاہور ص۱۲)

**دوران سفر پرندوں کا مطیع ہو جانا (کرامت):۔** سفر ہجرت امام عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کا ایک یادگار سفر ہے جس خالق کونین کی اطاعت میں اپنے گھر سے رابطہ توڑا تھا اس نے تسخیر کائنات کے عجیب عجیب مظاہر دکھائے۔ بھوک لگی تو دہشت ناک تنہائیوں میں ''مــــن حیــث لایحتسـب'' کے خزانہ سے لذت کام ودہن کا سامان مہیا کیا۔ ہری پور میں اس عاجز نے بعض ثقات سے سنا کہ جب آپ ہری پور کے نواح میں مقیم تھے تو ایک روز ہمراہیوں نے شکار کا گوشت کھانے کی خواہش ظاہر کی، عارف نے نظریں اٹھائیں۔

جانوروں کی ڈار آئی پھڑ پھڑ پرندے نیچے گرنے لگے جب مطلوبہ تعداد میں سامان مہیا ہو گیا تو نگاہیں نیچی کر کے فرمایا اٹھاؤ اور ذبح کر لو.....

(ہفت روزہ الاسلام لاہور ص۱۳)

**بطور کرامت مریض کا شفاء پا جانا:۔** اسی جگہ میں نے سنا کہ ایک شخص آپ رحمہ اللہ کو بائیں ہاتھ میں لوٹا پکڑا کر وضو کروانے لگا تو آپ رحمہ اللہ نے فرمایا دائیں ہاتھ سے پکڑو۔ وہ کہنے لگا: جناب میرا دایاں ہاتھ بیکار ہے آپ رحمہ اللہ نے کچھ پڑھ کر اپنے ہاتھوں پر دم کیا اور ہاتھ اس کے دائیں بازو پر پھیر کر فرمایا: اب پکڑلو بیمار کو مسیحا مل گیا اور اس کا ہاتھ ہمیشہ کیلئے کارآمد ہو گیا۔ اس جگہ بے شمار لوگوں نے آپ رحمہ اللہ سے کسب فیض کیا جن میں راجگان گکھڑ (خان پور ضلع ہزارہ) نمایاں حیثیت کے حامل ہیں۔ قاضیان خانپور کا آپ رحمہ اللہ کے خاندان سے رابطہ بھی شاید اسی جگہ شروع ہوا۔ (ہفت روزہ الاسلام لاہور ص۱۳)

**جذبی کیفیات کے درودیوار پر اثرات:۔** یاد رہے کہ قاضی عبدالاحد خانپوری رحمہ اللہ اور قاضی محمد خانپوری رحمہ اللہ ان معدودے چند سعادت مندوں میں شامل ہیں جنہیں امام عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ نے اپنی عادت کے برعکس علوم زانوئے تلمذ طے کروایا ہے قاضیان خانپور اور غزنویوں میں باہم رشتہ داریاں بھی ہوئیں اور کسب واستفادہ کا سلسلہ بھی جاری رہا۔ اس وقت حضرت مولانا قاضی محمد عبداللہ صاحب ایم اے ایل ایل بی (حال مقیم مانسہرہ) بعمر اسی سال بقید حیات ہیں جنہیں حضرت الامام عبدالجبار غزنوی رحمۃ اللہ علیہ سے کسب فیض کا شرف حاصل ہے وہ فرماتے ہیں کہ حضرت الامام جب مسجد میں ذکر واذکار کرتے تو درودیوار وجد میں آجاتے تھے وہ ہر وقت خشیت الٰہی کے باعث زاروقطار روتے رہتے۔ قرآن وسنت کے اس قدر شیدائی تھے کہ ان کے مدرسے میں صرف قرآن وسنت کی تعلیم دی جاتی تھی۔ منطق فلسفہ وغیرہ کی کتب تک مسجد میں لے جانا منع تھا۔ (ہفت روزہ الاسلام لاہور ص۱۳)

**حضرت عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کا مراقبہ اور بیعت:۔** بات حضرت عبداللہ غزنوی رحمۃ اللہ علیہ کی ہو رہی تھی جو افغانستان سے چل کر ضلع امرتسر کی بستی خیردی میں آکر مقیم ہو گئے تھے ان کے دم قدم سے یہ بستی اسم بامسمیٰ بن گئی۔ کچھ عرصہ گمنامی میں گزرا لیکن ؎

کہاں چھپتا ہے اکبر پھول پتوں میں نہاں ہو کر     مشک خود بول اٹھتا ہے عطار کے تعارف کی ضرورت نہیں ہوتی

اور امام تو ''ایں قدر ستم کہ از چشم شراب آید بروں''

تصور مجسم بن چکے تھے اس لیے وحدت کے متلاشیوں کا ان کے گرد ہجوم ہو جانا کوئی بعید از قیاس بات نہ تھی۔

انہی دنوں آپ رحمہ اللہ کے فرزند اکبر جناب احمد غزنوی رحمہ اللہ عسرت وتنگدستی سے پریشان ہو کر فراخی رزاق کی دعائیں مانگتے تھے چند روز بعد ایک رئیس محمد حسن خان کی طرف سے پیغام آیا ہمارے پاس تشریف لا کر خدمت کا موقع عنایت فرمائیے۔ احمد غزنوی رحمہ اللہ باپ کے پاس بغرض اجازت آئے۔ انہوں نے چند روز مراقبہ کے بعد فرمایا اے فرزند دلبند میں نے اپنی اولاد کیلئے کوئی سامان دنیا وراثت کیلئے نہیں چھوڑا۔ حتیٰ کہ عزت وجاہ بھی نہیں چھوڑی۔ میرے ورثاء کیلئے میری میراث صرف اللہ عزوجل کی محبت اور توحید ہے میں اپنے فرزندوں کو رب عزیز کی امانت سمجھتا ہوں اور مجھے یقین محکم ہے کہ میرا خدا اس امانت کو ضائع نہیں کرے گا۔ میرے بیٹو! جب بھی تم پر کبھی عسرت آپڑے تو بارگاہ

خداوندی میں عاجزی سے عرض کردینا''یارب العالمین !ہمارے والد نے جو تیرا بندہ تھا ہمارے لیے دنیاوی جائیداد سے کوئی میراث نہیں چھوڑی۔ وہ تیرے ہی سپرد کر گیا ہے'انشاءاللہ خدائے رزاق اس طرف سے کشادگی وگزران کا سبب بنادے گا جہاں سے تمہیں وہم وگمان بھی نہ ہوگا۔باقی رہا امراء وخوانین کی ہم نشینی کا مسئلہ تو گوش قلب سے سن لو کہ ستم گر خوانین اور امراء کی سماجیت ومجلس سے سخت پرہیز کرو۔ایسے لوگوں کی ہم نشینی زہر قاتل ہے پس کلام اللہ ہی کو اپنے دلوں کیلئے سرور'سینوں کیلئے نور'غم اور فکر کیلئے اکسیر جانو اور ہمیشہ اسی کتاب حق کی تلاوت کو لازم سمجھو۔

قارئین! آپ نے امراء وخوانین کے متعلق علماء اہل حدیث خصوصاً غزنویوں کا نقطہ نظر ملاحظہ فرمایا کہ وہ ان مسلمان امراء کی مصاحبت کو بھی زہر قاتل سمجھتے ہیں چہ جائیکہ انگریز حکمران سے کسی قسم کے روابط پیدا کرنا' حیرت ہے عقل ودانش سے عاری ان مصنفین پر جو ایسے لوگوں کو انگریز کا وفادار سمجھتے ہیں اور کہتے ہیں کہ امام عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ نے انگریز سرکار سے مفاہمت کا تعلق پیدا کرلیا تھا۔دراصل وہ نہیں جانتے کہ امام عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ بیعت تھے شیخ حبیب اللہ قندھاری رحمہ اللہ کے جو مرید تھے امیر المؤمنین سید احمد بریلوی رحمہ اللہ شہید بالاکوٹ کے اور امام عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ تیمناً بیعت تھے حضرت سید امیر رحمہ اللہ آف کوٹہ ضلع مردان کے۔جو مرید تھے سید احمد بریلوی شہید رحمہ اللہ بالاکوٹ کے۔امام عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ رفیق وہمدم تھے عارف باللہ مولانا غلام رسول قلعوی رحمہ اللہ کے۔(ہفت روزہ الاسلام لاہور'ص۱۳تا۱۴)

**مراقبہ اور کرامت:۔** مولانا عبدالمجید خادم سوہدروی مرحوم نے'' کرامات اہل حدیث''میں لکھا ہے کہ ایک شخص آپ (حضرت عبداللہ غزنوی) کے پاس پریشان اور مضطرب الحال آیا کہنے لگا میں سرکاری ملازم ہوں اور تحریک مجاہدین سے بھی وابستہ ہوں۔ میرا ایک ایسا خط حکومت کے ہاتھ لگ گیا ہے جس کے باعث میرا تعلق مجاہدین سے عیاں ہوتا ہے۔نہ صرف میری ملازمت خطرے میں ہے بلکہ جان کا بھی اندیشہ ہے آپ رحمہ اللہ نے مراقبہ کیا اور تھوڑی دیر بعد بغل سے ہاتھ نکالا اس میں ایک کاغذ تھا سائل کو دے کر فرمایا دیکھو خط یہی تو نہیں ہے؟ اس نے پہچان لیا۔آپ رحمہ اللہ نے فرمایا اسے پھاڑ ڈالو۔خط پھٹ گیا۔ثبوت غائب ہوگیا۔تحقیقات اپنے پہلے مرحلہ میں ہی اپنی موت مرگئی۔(ہفت روزہ الاسلام لاہور ص۱۴)

**بیعت اصلاح اور پر اسرار مجذوب سے ملاقات:۔** مولانا غلام رسول رحمہ اللہ کسی اہل دل کی تلاش میں سرگرداں تھے چلتے چلاتے ضلع مردان میں کوٹہ نامی جگہ پہنچ گئے جہاں سید امیر سے بیعت ہوئے۔اسی جگہ سید عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ بھی اپنی روحانی پیاس کو تسکین دینے آگئے اور بطور برکت بیعت ہوئے۔مولانا غلام رسول اور مولانا عبداللہ غزنوی رحمہما اللہ میں تعلقات اخوت ومروت پیدا ہوگئے۔ایک ماہ یہاں قیام رہا۔پھر مشورہ کیا کہ کہیں چل کر حدیث پڑھیں مشورہ کرکے پنجاب کی طرف چل دیئے۔گجرات پہنچے تو عبداللہ صاحب رحمہ اللہ کہنے لگے مجھے یہاں کسی مجذوب کی خوشبو آرہی ہے۔آؤ اسے تلاش کرکے ملیں۔پھرتے پھراتے اس کو تلاش کرلیا۔یہ جنگو شاہ نامی مجذوب تھا جس کی قبر آج بھی ضلع گجرات میں موجود ہے مجذوب نے ان مہمانوں کا مرتبہ پہچان کر کما حقہ استقبال کیا۔باتیں ہوئیں۔جب چلنے لگے تو کہنے لگا تم حدیث پڑھنا چاہتے ہو تو جنت کا دروازہ اس طرف (انگلی سے جانب دہلی اشارہ کیا) ہے۔جب یہ لوگ چل دیئے تو دوبارہ آواز دے کر کہا اس کی سادگی اور کپڑوں پر نہ جانا'اس کا نام نذیر حسین ہے۔حدیث اسی سے پڑھنا'اور پھر یہ بزرگ چلتے' قیام کرتے دہلی پہنچ گئے جس جگہ ان کی سواری رکی۔وہاں ایک قلی پھر رہا تھا ان کے پاس بستر اور کتابوں کا وزن تھا۔نووارد بھی تھے۔قلی نے پوچھا کہاں جانا ہے؟۔بتایا ہم سید نذیر حسین رحمہ اللہ کے مدرسہ میں جانا چاہتے ہیں۔قلی ان کا سامان اٹھا کر وہاں لے گیا اور بغیر اُجرت لیے غائب ہوگیا۔یہ مسجد میں ٹھہر گئے اور کچھ دیر بعد دیگر طلباء سے پوچھنے لگے میاں صاحب رحمہ اللہ سے کس وقت ملاقات ہوسکتی ہے وہ بولے بھائیو! جو شخص تمہارا سامان اٹھا کر لایا ہے وہی میاں صاحب رحمہ اللہ تھے جب دوبارہ ملاقات ہوئی تو میاں صاحب رحمہ اللہ نے فرمایا بس اپنی گزراوقات اسی طرح کرتا ہوں تم سے کچھ اس لیے وصول نہ کیا کہ تم میرے پاس حدیث پڑھنے آئے تھے اور یاد رکھو حدیث کا پہلا سبق یہی ہے۔(ہفت روزہ الاسلام لاہور ص۱۵)

**کیفیتِ نماز اور تعلق باللہ:۔** روایت ہے کہ ایک بار نماز عصر پڑھا رہے تھے کہ اس زور کی بارش ہونے لگی کہ تمام مقتدی سوائے دو چار کے نماز چھوڑ کر چلے گئے نماز سے فارغ ہو کر دعا کیلئے ہاتھ اٹھائے تو وہ کیچڑ میں لت پت تھا۔ حیران ہو کر فرمانے لگے باران شد؟ واللہ عبداللہ را خبر نشد“
تعلق باللہ کا یہ عالم تھا کہ ہر وقت ذکر محبوب میں مگن رہتے کوئی ملاقاتی آتا ہے تو عموماً طریق یہ ہے کہ پوچھتے ہیں آپ کا کیا حال ہے۔ بال بچوں کا کیا حال ہے کاروبار گھربار کیسے ہیں وغیرہ وغیرہ.......... آپ اپنا حال تو بتا دیتے۔ باقی معاملات کے متعلق فرماتے ”از عبدالجبار پرس“ کہ باقی باتیں عبدالجبار رحمہ اللہ سے پوچھ لو۔ میرے اور خدا کے درمیان زیادہ دیر مت حائل ہو۔
(ہفت روزہ الاسلام لاہور ص ۱۵)

**صحیح جانشین اور کرامات کثیرہ:۔** حضرت امام عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کے احوال و مقامات جس کی نظر میں ہوں وہ بخوبی جانتا ہے کہ آپ جنید زمان اور بایزید وقت رحمہما اللہ تھے اور اگر ان کی قبر قبور بین کے ہتھے چڑھ جاتی یا ان کے اہل خاندان دکانداری چلانا چاہتے تو آج امرتسر بھی اسی طرح مرجع عوام ہوتا جس طرح لاہور پاکپتن اور اجمیر کی حیثیت ہے۔
بہت کم دیکھنے میں آیا ہے کہ علمی اور روحانی طور پر بیٹا باپ کا صحیح وارث ہو۔ پوتوں تک پہنچتے پہنچتے تو معاملہ عموماً چوپٹ ہو جایا کرتا ہے لیکن غزنویوں میں امام عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کے بعد ان کے تمام صاحبزادے بالخصوص حضرۃ الامام عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ اور حضرت مولانا عبدالواحد غزنوی رحمہ اللہ یکے بعد دیگرے اپنے گرامی قدر والد کے صحیح جانشین تھے۔ عبدالجبار رحمہ اللہ تو مرتبہ امامت پر فائز ہوئے۔ ان کی کرامات کا سلسلہ بہت دراز ہے۔ ابھی کچھ ایسے لوگ موجود ہیں جنہیں ان کی مجلس میں بیٹھنے کا شرف حاصل ہو چکا ہے۔ استاذ العلماء حضرت مولانا حافظ محمد گوندلوی رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ میں جب کسب فیض کیلئے امام صاحب رحمہ اللہ کی خدمت عالیہ میں حاضر ہوا اور تھوڑے ہی وقت میں مجھ پر روحانی اثرات مرتب ہوئے تو میں حیران ہوا کہ وہ لوگ جو دیر سے یہاں موجود ہیں شدت تاثر سے مر کیوں نہیں گئے وہ مستجاب الدعوات ولی اللہ تھے انہیں شیخ الکل رحمہ اللہ سے کسب فیض کا شرف حاصل تھا۔ (ہفت روزہ الاسلام لاہور ص ۱۶)

**توصیف مرشد میں منظوم کلام:۔** قارئین محترم! خیالات پریشان اور بے ربط جملے محض بشیر انصاری صاحب کے فرمان تعمیل ہیں ورنہ اس عاجز کا غزنوی اکابر رحمہم اللہ پر کچھ لکھنا: یہ تاب یہ مجال یہ طاقت نہیں مجھے
آخر میں آپ سید عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کے ہمدم و رفیق عارف باللہ مولانا غلام رسول رحمہ اللہ قلعوی کی ایک غیر مطبوعہ تحریر کا مطالعہ کر لیجئے جو انہوں نے سید صاحب رحمہ اللہ کے متعلق لکھی تھی۔ عبارت فارسی میں ہے لیکن میں اس کا ترجمہ کر کے عبارت کا حسن ختم کرنے کی گستاخی نہیں کر سکتا۔ اہل ذوق پڑھیں اور حظ اٹھائیں: کسی کو جذبه او مقدم برسلوك باشد مجذوب سالک پیر تمام است
واگر نباشد سالک مجذوب هم کافی است
وجناب عبدالله غزنوی ازقسم اول است که صحبت ادا اکسیراست و مکمل پیراست .بیت

| | |
|---|---|
| من چه گوئم وصف آں عالی جناب | شمه زان می نگنجد درکتاب |
| جنید وقت و بایزید زمانه است اما تصور طالبین است که بدون | صحبت فیض خفیقت می جوئید دلفریب شیطان مبتلاء شده چوں |
| مهوساں مال خودراسوخته پس اکسری پوئندوایں را طلب الشئی | من غیر باهم میگوئند ادیم تراز گنج مقصود نشان' خود نرسیدم |
| تو شائد برسی واز اوصاف عبدالله | اندکی گفتم که تمازاں ره بری |
| پیش زاں که نوة آں حسرة خوری | وایں قسم در زماں هائے سابقه نیز کم بوده اند |
| اماالمعاصرت سبب منافرت مشهور است | عمر هابایدکه تا اندر جهاں پیدا شود |

بــا یــزید انــدر خــراســاں یــا اویــس اندر قــرن صـلـی الـلـه عـلـی خیر خـلـقـه محمد وآلـه واصحـابـه

(ہفت روزہ الاسلام لاہور ص 17)

## اب انہیں ڈھونڈ یئے چراغ رخ زیبا لیکر

**وضاحت:۔** مولانا حکیم عبدالرحمان آزاد نگران اعلیٰ ادارہ ''ہفت روزہ الاسلام'' گوجرانوالہ حضرت مولانا ابو بکر غزنوی رحمہ اللہ کا سلسلہ نسب بیان کرتے ہوئے فرماتے ہیں۔(از مرتب اثری)

''آپ رحمہ اللہ بلند پایہ علمی خاندان کے چشم و چراغ تھے جن کے جدامجد سلک اولیاء میں مروارید حقیقی کی طرح پیوست دکھائی دیتے ہیں۔ برصغیر ہند کے مسلمانوں کی محبت بھری چشم عقیدت جب بھی کسی عظیم خاندان کیلئے اٹھتی ہے تو ولی اللّٰہی کے مقدس خاندان کے بعد غزنوی خاندان کی پاکیزہ ضیاء پاشیوں سے لذت محسوس کرتی ہے۔کیا مبارک ہے ان کا سلسلہ نسب پروفیسر ابو بکر غزنوی بن مجاہد تحریک آزادی ہند مولانا محمد داؤد غزنوی بن امام الموحدین مولانا عبدالجبار غزنوی بن امام طریقت مولانا عبداللہ مہاجر غزنوی'' رحمہم اللہ۔(ہفت روزہ الاسلام لاہور ص 19)

**امام طریقت ایثار و محبت کے امین:۔** اللہ تعالیٰ نے سید صاحب رحمہ اللہ کو ایسا نسب عطا فرمایا جس پر جتنا فخر کیا جائے کم ہے یہ وہ خاندان ہے جس کی ایک ایک کرن آفتابِ جہاں تاب بن کر ایسی جگہ پر چمکی جہاں ۳۳ کروڑ دیوتاؤں کی پوجا پاٹ کی جاتی ہو' عدم تولید پر ایک ہندو عورت ہر قسم کی زیب و زینت سے آراستہ سات برہمنوں سے حصول اولاد کیلئے عصمت ازار بند تار تار کرانے کا جائز حق رکھتی ہو۔ فاتح ہند محمد بن قاسم رحمہ اللہ کی مساعی جمیلہ نے لوگوں کو اسلام کی نعمت سے نوازا لیکن قلت وقت نے تربیت کا موقع نہ دیا جس وجہ سے نام کے مسلمان ہندوانی رسومات سے نجات نہ پاسکے جن کی اصلاح کیلئے ولی للّٰہی کے خاندان کو مشیتِ الٰہی نے منتخب کیا یا پھر غزنی سے امام طریقت حضرت سید عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کو ایثار و محبت کا امین بنا کر ہند کے مسلمانوں کی اصلاح اور کفر کو حلقہ بگوش اسلام لانے کیلئے بھیجا جن کے سینے میں عشق رسول ﷺ کا دریا موجزن تھا وہ ہر عمل کو کتاب اور سنت رسول اللہ ﷺ کے ترازو میں تولتے اور مسلمانوں کو ہندوانی رسومات اور منکرات سے نجات دلانے کیلئے عشق رسول ﷺ کا درس دینے میں لگے رہے ان کے بعد ان کی اولاد شجاعت مند مسلح افواج کی طرح کتاب وسنت کے اسلحہ سے آراستہ توحید و سنت کی حفاظت پر کمر بستہ رہی اور یہ خاندان علم وعمل کا گہوارہ رہا۔(ہفت روزہ الاسلام لاہور ص 21)

**محویت نماز پر استاد کی شہادت:۔** ہجرت کی سنت پر امام طریقت مولانا عبداللہ رحمہ اللہ نے عمل کیا۔ ذکر الٰہی میں عاشق دلگداز کی طرح محو رہنا خصوصاً نماز میں یکسوئی اور محویت کا یہ عالم تھا کہ حضرت میاں نذیر حسین صاحب محدث دہلوی رحمہ اللہ سے جب سند فراغت حاصل کی تو مولانا رحمہ اللہ نے فرمایا عبدالجبار رحمہ اللہ نے حدیث ہم سے پڑھی اور نماز پڑھنی ہم نے ان سے سیکھی۔ یقیناً امام عبدالجبار رحمہ اللہ کی اقتداء میں جس شخص نے ایک نماز بھی پڑھ لی پوری زندگی وہ لذت پھر کسی نماز میں نصیب نہیں ہوئی مولانا عبدالواحد صاحب رحمہ اللہ کی نماز بھی کچھ ایسی ہی تھی کہ نماز شروع ہے تو آنسو ٹپک رہے ہیں۔(ہفت روزہ الاسلام لاہور ص21)

## اہمیتِ تصوف پر نہایت اہم خطاب

**وضاحت:** اہل حدیث کانفرنس ماموں کانجن 1975ء میں حضرت مولانا پروفیسر سید ابو بکر غزنوی رحمہ اللہ کا خطاب۔ خطبہ مسنونہ کے بعد فرمایا: بزرگان کرام' برادران عزیز' عزیزان گرامی قدر!(از مرتب اثری)

پھر وضع احتیاط سے رکنے لگا ہے دم برسوں ہوئے ہیں چاک گریباں کیے ہوئے

آپ سے ملاقات کئے ہوئے اور آپ سے بات کیے ایک مدت ہوگئی۔

جسے آپ گنتے تھے آشنا' جسے آپ کہتے تھے باوفا میں وہی ہوں مومن مبتلا تمہیں یاد ہو کہ نہ یاد ہو

**حال دل برزبان اہل دل:۔** حضرات! جب میں یہ خیال کرتا ہوں کہ یہ وہ جماعت ہے جس کی سرزمین گو آج بنجر ہو چکی ہے مگر یہ وہی سرزمین ہے جس سے کبھی مولانا حافظ محمد لکھوی رحمۃ اللہ علیہ' حضرت عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ اور حضرت الامام مولانا عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ ایسے لعل ویاقوت وگہر پیدا ہوئے تو یہ سوچ کر کہ شاید اس راکھ میں کوئی چنگاری باقی ہو' یہ شعر پڑھتا ہوا تمہاری طرف کشاں کشاں چلا آتا ہوں۔

اریٰ تحت الرّماد ومیض جمرٍ ویوشك ان یکون لها ضرام

(خاکستر کے نیچے کچھ چنگاریاں دیکھ رہا ہوں' شاید ان سے شعلے بھڑک اٹھیں)۔

اور جب یہ آگ جلتی تھی تو اسے تاپنے کیلئے اور حرارت ایمانی حاصل کرنے کے لیے لوگ پورب اور پچھّم سے آتے تھے مگر جب آپ لوگوں کی اٹرنگا پُنجنی' دھینگا مشتی اور سر پھٹول دیکھتا ہوں تو جی جلتا ہے۔ ہر طرف خاک اڑائی جارہی ہے۔ اتنی خاک کہ سب کے سروں پر خاک پڑی ہوئی ہے۔ سب کے چہرے خاک سے یوں لتھڑے ہوئے ہیں کہ میرے لیے شکلیں پہچاننی بھی مشکل ہوگئی ہیں۔ جب یہ صورت حال دیکھتا ہوں تو آپ لوگوں سے بھاگ جاتا ہوں اور سالہا سال آپ سے روپوش رہتا ہوں اور یہ شعر ان دنوں پڑھا کرتا ہوں۔

ونارٌ لو نفخت بها اضاءت ولکن انت تنفخ فی الرّماد

یہ راکھ جس میں تم پھونکیں مار رہے ہو اگر اس میں کوئی چنگاری ہوتی تو وہ یقیناً بھڑک اٹھتی' مگر تم تو راکھ میں پھونکیں مار رہے ہو۔ راکھ میں پھونکیں مارنے سے اس کے سوا کیا حاصل ہوگا کہ تمہارے سر پر بھی راکھ پڑے گی۔

**اوصاف مرشد بمع امثال:۔** دوستو! میں تو دہقان ہوں۔ میرا کام دلوں کی زمین میں ہل چلانا ہے تم نے کہا کہ تم ہماری زمین پر ہل چلانے کے قابل نہیں ہو میں تو خاندانی اور موروثی طور پر دہقان تھا مجھے تو ہل چلانا ہی تھا مجھے تو آبیاری کرنا ہی تھی یہ بات میری گھٹی میں تھی میرے خمیر میں گندھی ہوئی تھی میں نے اور زمینیں ڈھونڈیں۔ دلوں اور روحوں کی زمینیں اور ان زمینوں پر ہل چلاتا ہوں۔

دوستو! میں تو رنگ ساز ہوں میرا کام دلوں کو اللہ کے رنگ میں رنگ دینا ہے۔

"صبغة الله ومن احسن من الله صبغة ونحن له عابدون"۔

اللہ کا رنگ اور اس سے بہتر کس کا رنگ ہوسکتا ہے اور ہم تو بس اس کی غلامی کرتے ہیں۔

تم نے کہا کہ تمہیں رنگنا نہیں آتا' میں نے ملک میں ہانک لگائی کہ کوئی ہے جو دلوں کو رنگوانا چاہے۔ دیکھو! میرے دروازے پر گاہکوں کی بھیڑ ہے۔

دوستو! میں تو دھوبی ہوں میرا کام دلوں کی میل کچیل کو چھانٹ دینا ہے۔ تم نے کہا کہ تمہیں دھونا نہیں آتا۔ میں نے ملک میں ہانک لگائی کہ کوئی ہے جو دل کی سیاہی دھلوانا چاہے۔

**کھوٹے کھرے سب میرے:۔** دوستو! میں تو سقہ ہوں' میرا کام روح کی پیاس بجھانا ہے۔ تم نے کہا کہ ہم تیرے مشکیزے سے پانی نہیں پیتے۔ میں نے ملک میں ہانک لگائی کہ کوئی ہے جو دل کی پیاس بجھانا چاہے۔ دیوبندی آئے' بریلوی آئے' مولوی آئے' بابو آئے' انجینئر آئے' ایڈووکیٹ آئے' پروفیسر آئے سب نے کہا ہم تیرے مشکیزے سے پانی پیتے ہیں۔

اور اس سارے دھندے سے خدا شاہد ہے مقصود فقط یہ ہے کہ اپنے نفس کا تزکیہ کرسکوں۔ اپنے دل کا میل کچیل چھانٹ سکوں۔

**وعظ کیا ہے؟:۔** دوستو! وعظ کیا ہے؟ روحانی اور اخلاقی بیماریوں کی تشخیص کرنا اور دوا دینا۔ کبھی ایسا بھی ہوتا ہے کہ دوا تلخ ہوتی ہے اور بیمار ناک بھوں چڑھاتا ہے لیکن مشفق طبیب کو چاہیے کہ وہ دوا حلق میں انڈیل دے۔ مریض کو جب شفاء ہوجاتی ہے تو دعا دیتا ہے۔

دوستو! اگر مریض کو زکام ہو اور طبیب اسے معدے کی دوا دے تو اس کی نااہلی میں شک وشبہ کی کیا گنجائش باقی رہتی ہے اپنی اور سامعین کی جو بیماریاں ہوں انہیں ڈھونڈنا اور ان کی دوا دینا، یہ وعظ ہے یہ طب روحانی ہے۔

**دنیادار واعظ:۔** میں چند باتیں عرض کروں گا جو میرے لیے مفید ہوں' جو آپ سب کیلئے مفید ہوں......وہ واعظ دنیادار ہے جس کا منتہائے نظر فقط یہ ہو کہ دھواں دار تقریر کی جائے' جذبات کو بھڑکا دیا جائے' نہ اپنے آپ کو فائدہ نہ دوسروں کو فائدہ۔ آج کل تو سر دھننا، وجد میں آنا' نعرے لگانا' ہاؤ ہو کرنا' وعظ کے لوازمات بن کر رہ گئے ہیں۔ میری نظر میں وعظ تو یہ ہے کہ بیماریوں کو چن چن کر بیان کیا جائے اور ان کا علاج کیا جائے۔

**توحید کے تقاضے یا خود فریبی:۔** پہلی بات میں کہتا ہوں میرا اولین مخاطب خود میرا نفس ہے کہ یہ سمجھنا خود فریبی میں مبتلا ہونا ہے کہ صرف قبروں کی پوجا نہ کر کے آدمی نے توحید کے سب تقاضے پورے کر دیئے۔ ''**ومن الناس من يتخذ من دون الله اندادا**''۔

''اور لوگوں میں سے کچھ ایسے ہیں جو اللہ سے ہٹ کر اوروں کو اس کا ہم پلہ بنا لیتے ہیں''

آپ غور کیجئے کہ قرآن نے جہاں بھی توحید بیان کی ہے' **من دون الله**'' کے لفظ استعمال کیے۔

''**ان الذين تدعون من دون الله عباد امثالكم**'' اللہ کے علاوہ جن کو تم پکارتے ہو وہ بھی تمہاری طرح بندگان خدا ہیں''

یہاں بھی لفظ ''من دون الله '' استعمال کیا۔''**والذين يدعون من دون الله لايخلقون شيئا وهم يُخلقون**''

''اور جو لوگ اللہ کے سوا اوروں کو پکارتے ہیں وہ خود کسی چیز کے خالق نہیں بلکہ انہیں پیدا کیا گیا ہے۔

''**من دون الله**'' کے لفظ اتنے جامع ہیں کہ ان میں تمام غیر اللہ ہیں ان میں زندہ بھی ہیں اور مردہ بھی شامل ہیں۔

تم میں سے بعض نے مردوں سے مرادیں مانگیں اور تم میں سے بعض نے زندوں سے مرادیں مانگیں افسوس تم نے مل کر غیر اللہ سے مرادیں مانگیں۔

**جابر حکمران کی نفی کی مثال:۔** قرآن اٹھا کر دیکھیئے۔ قرآن کے تیس پاروں میں سب سے زیادہ فرعونوں کی نفی پر زور دیا گیا ہے

حضرت ابراہیم علیہ السلام سے کہا گیا کہ یہ نمرود خدا بن بیٹھا ہے اس کی نفی کرو۔

یہ قبر کی نفی نہیں ہو رہی تھی بلکہ زندہ جابر حکمران کی نفی کا حکم دیا جا رہا تھا۔

حکیم الامت رحمۃ اللہ علیہ، اللہ ان کی قبر کو نور سے بھر دے انہوں نے دو فرعونوں میں سے اس مطلب کو بیان کیا۔

اے کہ اندر حجرہ ہا سازی سخن نعرہ لا پیش نمرودے بزن

''اے حجروں کے اندر بیٹھ کر باتیں بنانے والو! کسی نمرود کے سامنے جا کر لا کا نعرہ لگاؤ''۔

قبر تو مٹی کا ڈھیر ہے' اس کی نفی میں کون سی دقت پیش آتی ہے جس کسی نے قبر پر چادر نہ چڑھائی اور چراغ نہ جلایا وہ اتراتا پھرتا ہے کہ توحید کے سب تقاضے اس نے پورے کر دیئے۔ جب موسیٰ علیہ السلام کو توحید کی ارتقائی منزلوں سے گزارا گیا تو ان سے بھی یہی کہا گیا کہ '' **اذهب الى فرعون انهٗ طغٰى**'' جاؤ جا کر فرعون کی نفی کرو۔ اور اس کے روبرو جا کر کرو وہ سرکش ہو گیا ہے۔

**فلسفہ توحید کی عجیب منطق:۔** اور حضرت یوسف علیہ السلام کو دیکھو کہ عزیز مصر کی نفی کر رہے ہیں۔ زندہ خداؤں کی نفی کرنا بڑی کٹھن منزل ہے۔ انبیاء کرام علیہم السلام کی توحید یہی تھی' صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم کی توحید یہی تھی' ائمہ کرام رحمہم اللہ کی توحید یہی تھی۔ وہ تمام ضمیر فروش علماء جو دنیادار، جاہ طلب' سرمایہ داروں کی زکوتیں کھا کر سال بھر ان کی کاسہ لیسی اور حاشیہ برداری کرتے ہیں اور اس کے باوجود اپنے آپ کو توحید کے بلند ترین مقام پر فائز سمجھتے ہیں اور پوری ملت اسلامیہ کو حقیر جانتے ہیں اور ان کی توحید کا حال یہ ہے کہ حقیر ترین دنیوی اغراض کیلئے دنیادار سرمایہ داروں کے گھروں کا طواف کرتے ہیں اور ان کی صبحیں اور شامیں ان کی چاپلوسی میں بسر ہوتی ہیں۔ کیا ''**من دون الله**'' میں صرف حضرت عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ اور حضرت اجمیری رحمۃ اللہ علیہ ہی شامل ہیں؟ کیا فاسق وفاجر حکام اور دنیادار سرمایہ دار **من دون الله** میں شامل نہیں ہیں؟ یہ کیا منطق ہوئی؟ توحید کا یہ تصور ان لوگوں نے اپنے جی سے گھڑ لیا ہے۔ کتاب اللہ اور حدیث رسول اللہ ﷺ کی توحید تو بڑی

انقلاب آفرین ہے وہ تو ساری دنیا کے بادشاہوں کے نام انقلابی خطوط لکھنے والی توحید ہے۔

"اسلم تسلم"۔اسلام لاؤ تو محفوظ رہ سکو گے' اس توحید کے نتائج کا ظہور تو حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے اس اعلان میں ہوا تھا۔

"هلك قيصرو لا قيصر بعده هلك كسرىٰ ولا كسرىٰ بعده"۔

فرمایا کہ میری آمد کا بدیہی نتیجہ قیصر و کسریٰ کی ہلاکت ہے۔اور یہ انقلاب جو میں برپا کر رہا ہوں اس کا بدیہی نتیجہ قیصریت اور شہنشاہیت کی تباہی ہے۔دوستو! وقت کے فرعونوں کی بھی نفی کرو۔دنیادار سرمایہ داروں کی بھی نفی کرو۔

**توحید کی اصل حقیقت:۔** "لاتسئل الناس شيئا"۔غیر اللہ سے کچھ نہ مانگو۔نہ مردوں سے مانگو نہ زندوں سے کچھ مانگو۔

حضرت عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ "فتوح الغیب" میں توحید بیان فرماتے ہیں:

"مادمت قائماً مع الخلق' راضيا لعطا ياهم' مترددا ً الى ابوابهم انت مشرك بالله خلقه"۔

جب تک تو مخلوق کے سہارے لیتا ہے زندوں کے سہارے لیتا ہے اور مردوں کے سہارے لیتا ہے جب تک ان کی جیب پر تمہاری نظر ہے جب تک ان کی بخشش اور نوال کی آس لگائے بیٹھا ان کے دروازوں پر تو دھکے کھا رہا ہے تو اللہ کے ساتھ ان کو شریک ٹھہرا رہا ہے۔محمد علی جوہر رحمہ اللہ بیان فرماتے ہیں:

توحید تو یہ ہے کہ خدا حشر میں کہہ دے  یہ بندہ دو عالم سے خفا میرے لیے ہے

اور سلطان باہو رحمہ اللہ فرماتے ہیں

چو تیغ لا بدست آری بیا تنہا چہ غم داری  مجو از غیر حق یاری کہ لافتاح الا ھو

جب لا کی تلوار تیرے ہاتھ میں ہے تو حق کے سوا کسی کا سہارا نہ لو کہ اس کے سوا کوئی مشکل کشا نہیں۔

اور شیخ شیراز رحمہ اللہ سے توحید سنیے:

موحد کہ دریائے ریزی زرش  دگر تیغ ہندی نہی برسرش

امید و ہراسش نہ باشد زکس  ہمیں است بنیاد توحید وبس

موحد وہ ہے جس کے قدموں میں تم سونے کے انبار لگا دو' مگر اس کی رال نہ ٹپکے جس کے سر پر آرا لٹکا دو لیکن اللہ کے سوا کسی کا خوف اس کے دل میں نہ ہو۔

**توحید اور ادب یکجا کرو:۔** دوسری بات یہ عرض کرتا ہوں کہ موحد ہونے کا یہ مطلب نہیں ہے کہ آدمی بے مہار ہو جائے' رسیاں تڑا بیٹھے' بے ادب اور گستاخ ہو جائے' اہل اللہ کی شان میں گستاخیاں کرے' محسنوں کا گریبان پھاڑے اور سمجھے کہ میں توحید کے تقاضے پورے کر رہا ہوں۔

دوستو! میرا کام مرض کی تشخیص اور اس کا علاج ہے گو مریض چیخے' چلائے' ناک بھوں چڑھائے' مشفق ڈاکٹر وہ ہے جو حلق میں دوا انڈیل دے۔آج تم کسمساؤ گے' مضطرب ہو ہو کے زانو بدلو گے' مگر کچھ عرصے کے بعد تم مجھے دعا دو گے اور کہو گے کہ بات ٹھیک کہہ گیا تھا۔جب مریض شفایاب ہوتا ہے تو کڑوی دوا کھلانے والے کو بھی دعا دیتا ہے۔

**بزرگوں کا ادب احادیث کی روشنی میں:۔** دوستو! کچھ حدیثیں ایک مسجد میں بیان ہوتی ہیں کچھ دوسری مسجد میں بیان ہوتی ہیں اور کچھ ایسی بھی ہیں کہیں بیان نہیں ہوتیں اس لیے کہ ان کا بیان کرنا فرقہ وارانہ مصلحتوں کے منافی سمجھتے ہیں۔

دوستو! احادیث میں تو یہ بھی لکھا ہے کہ:"اذا تكلم اطرق جلساه كانما على رؤوسهم الطير"

جب حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام گفتگو فرماتے تو آپ ﷺ کے پاس بیٹھنے والے گردنوں کو جھکا لیتے تھے اور حرکت نہ کرتے تھے یوں محسوس ہوتا تھا کہ ان کے سروں پر پرندے بیٹھے ہوئے ہیں یعنی حرکات فاضلہ نہ کرتے تھے...... فالتو حرکت سے بھی اجتناب کرتے تھے۔فالتو حرکت کو بھی خلاف ادب جانتے تھے۔

دوستو یہ بھی تو صحیح بخاری میں لکھا ہے کہ عروہ بن مسعود صلح حدیبیہ کے موقع پر جب حضور اقدس ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا تو ساتھیوں سے کہا عجیب منظر دیکھا ہے وہاں "انه لایتوضاء الا ابتدروا وضوء ہ"

وہ جب وضو کرتے ہیں تو ان کے وضو کا پانی زمین پر نہیں گرتا ہے۔ لوگ تبرکاً اور تیمناً اسے جسم پر ملتے ہیں۔

"ولایبصق بصاقاً الا تلقوہ باکفھم "۔ اور ان کا لعاب دہن بھی گرتا ہے تو صحابہ رضی اللہ عنھم کے ہاتھوں پر گرتا ہے۔

"ولا تسقط منه شعرة الا ابتدروھا"۔ ان کا کوئی بال بھی گرتا ہے تو صحابہ رضی اللہ عنھم اس پر لپکتے ہیں۔

**ادب قرآن کی نظر میں:۔** قرآن مجید پڑھ کر دیکھیں کہ وہ شخصیتیں جو اللہ کی ربوبیت کی مظہر ہیں اور انسان کی تربیت کرتی ہیں ان کا ادب ملحوظ رکھنے کی کس شدت سے تلقین کی گئی ہے۔ آپ دیکھیں کہ والدین جسمانی تربیت کرتے ہیں ان کے متعلق فرمایا۔ "ولاتقل لھما اف ولا تنھر ھماوقل لھما قولا کریما"

دیکھو! انہیں کبھی یہ بھی نہ کہنا کہ تُف ہے تم پر۔ یہ میری ربوبیت کے مظہر ہیں ان کے ذریعے سے میں تمہاری تربیت کر رہا ہوں ان کو کبھی نہ جھڑکنا۔ ان سے جب بات کرو تو بات کو جانچ لیا کرو۔

روحانی تربیت حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی ذات گرامی کے ذریعے سے کی گئی۔ ان کے بارے میں حکم ہوا۔

"یاایھا الذین امنوالا ترفعوااصواتکم فوق صوت النبی ولا تجھرو الہٗ بالقول کجھر بعضکم لبعض ان تحبط اعمالکم وانتم لاتشعرون"۔

اے ایمان والو! اپنی آوازوں کو پیغمبر ﷺ کی آواز سے اُونچا مت ہونے دو اور ان کے ساتھ یوں بے تکلفی سے بلند آواز سے بات مت کیا کرو جیسا کہ تم آپس میں کرتے ہو ورنہ میں تمہارا پورا اعمالنامہ غارت کر دوں گا۔ یعنی میں تمہاری عبادتوں اور ریاضتوں کو لے کر کیا کروں اگر میرے حبیب ﷺ سے تمہیں بات کرنے کا سلیقہ نہیں۔

**شاہ اسماعیل شہید رحمه الله کا ادب مرشد:۔** دوستو! ادب پہلا قرینہ ہے محبت کے قرینوں میں۔

شاہ اسماعیل شہید رحمہ اللہ کے حالات "ارواح ثلاثہ" میں دیکھ رہا تھا وہ اپنے شیخ سید احمد شہید رحمہ اللہ کی معیت میں حج کرنے کے بعد جب واپس آئے تو لکھنؤ میں اطلاع ملی کہ حضرت شاہ عبدالعزیز رحمہ اللہ انتقال فرما گئے ہیں۔ شاہ عبدالعزیز رحمہ اللہ، سید احمد شہید رحمہ اللہ کے شیخ تھے۔ سید احمد شہید رحمہ اللہ، حضرت شاہ صاحب رحمہ اللہ کے عاشق تھے۔ یہ خبر سن کر سید احمد شہید رحمہ اللہ سخت بے قرار ہوئے اور شاہ اسماعیل شہید رحمہ اللہ سے کہا فوراً دہلی جاؤ اور معلوم کر کے آؤ کہ سچ مچ میرے شیخ دنیا سے رخصت ہو گئے ہیں اور شاہ اسماعیل شہید رحمہ اللہ کو اپنا ذاتی گھوڑا دیا۔ حضرت شاہ صاحب رحمہ اللہ تمام راستہ گھوڑے کی باگیں تھامے ہوئے پیدل چلتے رہے لیکن گھوڑے کی اس زین پر بیٹھنے کی ہمت نہ ہوئی جس پر ان کے شیخ بیٹھتے تھے۔ آپ نے دیکھا کہ حضرت شاہ صاحب رحمہ اللہ کس قدر باادب آدمی تھے کہ اس زین پر بیٹھنا بھی سوئے ادب سمجھا جس پر ان کے شیخ بیٹھتے تھے۔

ارواح ثلاثہ میں لکھا ہے کہ سید احمد شہید رحمہ اللہ کی موجودگی میں شاہ اسماعیل شہید رحمہ اللہ تقریر نہ کرتے تھے۔ خاموش بیٹھے رہتے کہ میرے شیخ بیٹھے ہیں۔ ان کی موجودگی میں کیا کہوں۔

**سلوک سے ناواقفیت یا کتمان حق:۔** بعض لوگوں نے حضرت شاہ صاحب رحمہ اللہ کی کتاب "تقویۃ الایمان" ہی پڑھی ہے، کبھی "صراط مستقیم" بھی دیکھو، کبھی "عبقات" بھی پڑھو وہ تو بہت لطیف آدمی تھے وہ تجلیات سے آگاہ، وہ انوار سے آگاہ، سلوک کے مقامات سے آگاہ، خدا کی محبت اور معرفت کے تمام رموز سے واقف، ان کی شخصیت میں توحید اور ادب یکجا ہو گئے تھے۔ توحید و ادب کا یکجا ہونا تکمیل کی علامت ہے۔

**حضرت مجدد نقشبندی رحمہ اللہ کا ادب مرشد:۔** حضرت مجدد الف ثانی رحمہ اللہ کے مکتوبات دیکھ رہا تھا خواجہ باقی باللہ رحمۃ اللہ علیہ

کے صاحبزادوں کو خط لکھتے ہیں۔ ''ایں فقیر از سرتاپا محرق احسان ہائے والد شما است''

یہ فقیر سر سے پاؤں تک آپ کے والد کے احسانات میں ڈوبا ہوا ہے۔ ایک خط میں خواجہ باقی باللہ رحمہ اللہ کے صاحبزادوں کو لکھتے ہیں:۔

''اگر مدت العمر سرخود را پائمال اقدام خدمہ عتبہ علیہ شمار کردہ باشم ہیچ نکردہ باشم''

فرماتے ہیں: آپ کے مجھ پر اتنے احسانات ہیں کہ اگر آپ کے آستانے کے خادموں کی عمر بھر خدمت کرتا رہوں تو پھر بھی آپ کا حق تو ادا نہ ہو سکے گا۔

**اپنوں پہ ستم:۔** دوستو! بھاگ تو ایسے لوگوں کو ہی لگتے ہیں' اور جو اپنے محسنوں کو ذبح کریں' وہ سرسبز کیوں کر ہو سکتے ہیں۔ یہودی بھی یہی کیا کرتے تھے۔ جو لوگ ان کے محسن تھے ان کے مربی تھے جنہوں نے زندگیاں اپنی تربیت کیلئے وقف کر رکھی تھیں ان ہی کو اپنا دشمن جانتے تھے۔ ان کے گریبان پھاڑتے تھے اور ان ہی کے قتل کے درپے تھے۔

''یقتلون النبیین بغیر الحق '' ناحق پیغمبروں کو قتل کیا کرتے تھے۔

اس جرم کی پاداش میں ان پر اللہ کی لعنتیں برسیں' اور وہ مغضوب ہوئے۔

ضربت علیهم الذلة والمسکنة وباء وا بغضب من الله

**ادب اور توحید لازم ملزوم:۔** دوستو! یہ فقرہ غور سے سنیں۔ موحد ہوتے ہوئے مؤدب ہونا اور مؤدب ہوتے ہوئے موحد ہونا بہت بڑی سعادت ہے کچھ لوگوں کو توحید کی شد بد ہوتی ہے تو ادب کی لطافتوں اور باریکیوں سے محروم ہوتے ہیں اور کچھ لوگوں کو ادب کی شد بد ہوتی ہے تو توحید کے معارف سے محروم ہوتے ہیں۔ مؤدب ہوتے ہوئے موحد ہونا اور موحد ہوتے ہوئے مؤدب ہونا یہ بہت بڑی سعادت ہے۔ دوستو! اور میں اللہ سے اس سعادت کی بھیک مانگتا ہوں۔

**آئین محمدی ﷺ کا نفاذ:۔** اگلی بات یہ عرض کرتا ہوں کہ شاہ اسماعیل شہید رحمہ اللہ کا یہ مشن تھا کہ اس خطہ زمین پر آئین محمدی ﷺ کو نافذ کریں۔ اے کاش! کہ تم اسے اپنا مشن بناؤ۔ محض چند فروعی اور اختلافی مسائل پر اپنی تمام توانائی کو غارت کر دینا اور احیائے دین اور آئین محمدی ﷺ کے نفاذ کے کام سے یکسر غافل ہونا' میں جرم عظیم سمجھتا ہوں۔

اے کاش کہ آئین محمدی ﷺ کے نفاذ کے اس عظیم مقصد کو تم اپنے پیش نظر رکھو اور اس کیلئے مسلسل تگ و دو کرو جس کیلئے شاہ اسماعیل شہید اور سید احمد شہید رحمہما اللہ نے اپنی جان تک کو نچھاور کر دیا تھا۔

دوستو! ہمیں اپنا محاسبہ کرنا چاہئے وہ لوگ بہت اچھے ہوتے ہیں جو اپنا احتساب کرتے ہیں جو اپنی گھات میں بیٹھ کر اپنی چوریاں پکڑتے ہیں۔

خواہی اگر کہ عیب تو روشن شود ترا ۔۔۔ یکدم منافقانہ نشین درکمین خویش

ہم جو اتباع سنت پر اس قدر زور دیتے ہیں تو کیا سچ مچ سنت کی پیروی ہمارا شعار ہے کیا چند فروعی مسائل پر جھگڑنا اتباع ہے؟

**اطاعت امیر:** آپ غور کیجئے کہ احادیث میں امیر کی اطاعت پر کس قدر زور دیا گیا ہے۔ جماعتی نظم وضبط کو برقرار رکھنے اور امیر کی اطاعت وانقیاد کی کس شدت سے تلقین کی گئی ہے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''من یطع الامیر فقد اطاعنی ومن یعصی الامیر فقد عصانی''۔

جو امیر کی اطاعت کرتا ہے' وہ حقیقت میں میری اطاعت کرتا اور جو امیر کی نافرمانی کرتا ہے وہ حقیقت میں میری نافرمانی کرتا ہے کچھ لوگ امیر کو بھینگی آنکھ سے دیکھنے کے عادی ہوتے ہیں اس لیے یہ بھی فرمادیا ''اسمعوا واطیعوا ولو استعمل علیکم عبد حبشیٌّ۔''

دیکھو! امیر کی بات مانو' اگرچہ تم پر کالا بھجنگ حبشی غلام ہی کیوں نہ مقرر کر دیا جائے۔

آپ غور کریں آپ کس طرح مجلس شوریٰ میں امیر منتخب کرتے ہیں۔ یہ نہیں کہ باہر باہر سے امیر آپ پر ٹھونس دیا جاتا ہو اور آپ وہ دولتیاں جھاڑیں کہ یہ کہاں سے آ گیا ہے پچھلے پچیس برسوں سے تو میں دیکھ رہا ہوں کہ خود ہی امیر بناتے ہیں اور پھر خود ہی اس کے خلاف

سازشیں کرتے ہیں خود اس کی ٹانگیں کھینچتے ہیں خود اس کی تذلیل وتحقیر کرتے ہیں۔

دوستو! یہ کتنی بڑی نحوست ہے یہ تو ہم نے اسلام کی عمارت کی بنیادوں کو ڈھا دیا۔تم کون سے اتباع سنت کا ذکر کرتے ہو' یہ خلفشار' یہ انتشار' یہ انارکی' یہ طوائف الملو کی کی ہر شخص خاک اڑا رہا ہے۔امیر کے سر پر بھی خاک پڑی ہوئی ہے سب کے چہرے لتھڑے ہوئے ہیں سب کے سروں پر خاک پڑی ہوئی ہے۔"**فما لهؤلآء القوم لايكادون يفقهون حديثا**"

دوستو! کچھ لوگ تو ویسے ہی باغی ہوتے ہیں اور کچھ جماعت کے اندر رہ کر بھی امیر کو معطل کیے رہتے ہیں اور حکم اپنا چلاتے ہیں وہ بھی اللہ اور اس کے رسول ﷺ کی نظر میں سنگین مجرم ہیں۔

یہ جماعت کے اندر رہتے ہوئے امیر کو معطل کیے رکھتے ہیں اور اسے الو بنا کر اپنا الو سیدھا کرتے ہیں۔یہ فریب اور دھاندلی...... یہ کیا زندگی ہے جو تم بسر کر رہے ہو؟ یاد رکھو! جب تک جماعت کے اندر افراد امیر پر اس طرح جانیں نہ چھڑکیں جس طرح پتنگے شمعدان پر گرتے ہیں اسلام کے جماعتی نظام کی ابجد ہوز بھی سیدھی نہیں ہو سکتی۔

یہ دلوں میں ایک دوسرے کے خلاف حسد اور بغض کا ہونا یہ اڑنگا پچھنی' یہ دھول دھپا اور دھینگا مشتی......کیا یہ دینی زندگی ہے؟

**بزرگ فراموشی یا علمی بھول:۔** دوستو! ہمارے بزرگوں کی تصنیفات کو دیمک چاٹ رہی ہے' ہم میں کوئی نہیں' جوان بزرگوں کے حالات زندگی کو ضبط تحریر میں لائے۔عظیم شخصیتیں تمہارے ہاں گزری ہیں۔لوگوں نے اپنے بزرگوں کے خادموں کے حالات زندگی بھی لکھ ڈالے تم کو کیا ہوا کہ جن لوگوں نے ساٹھ ساٹھ برس تک تمہاری بے لوث خدمت کی' ان پر قلم اٹھانے کے لیے تمہارے پاس وقت نہیں ہے۔تمہیں الیکشن جیتنے اور ہارنے کا ایسا لپکا پڑ گیا ہے کہ اور کسی بات کا تمہیں ہوش باقی نہیں رہا۔تمہاری درسگاہیں بنجر ہو گئیں۔ بانجھ ہو گئیں۔ان درسگاہوں سے اب کوئی مولانا ثناء اللہ رحمہ اللہ پیدا نہیں ہوتے۔کوئی مولانا ابراہیم سیالکوٹی رحمہ اللہ پیدا نہیں ہوتے۔کوئی داؤد غزنوی رحمہ اللہ پیدا نہیں ہوتے۔نہ اہل قلم پیدا ہوتے ہیں نہ مبلغ پیدا ہوتے ہیں نہ مقرر پیدا ہوتے ہیں۔نہ محقق پیدا ہوتے ہیں اور یہ باتیں تھیں غور کی دوستو! تم دن رات اکھاڑ پچھاڑ میں لگے رہتے ہو۔یہ کیا زندگی ہے جو تم نے اختیار کر رکھی ہے۔آہ! کس قدر درد ہے میرے سینے میں جس کا اظہار کر رہا ہوں اور اس تلخ نوائی کیلئے آپ سے معذرت چاہتا ہوں۔مرکزیت نہ ہو تو خلفشار ہے' انتشار ہے۔

امام اسے بناؤ جسے روح کی گہرائیوں سے پیار کرو۔چند برس پہلے بھی میں یہاں آیا تھا اور اپنی باتیں کہہ گیا تھا مگر تمہارے سینوں میں دل نہیں پتھر ہیں جس سے میری آواز ٹکرا کے لوٹ آتی ہے۔

تم نے عرض ہی نہیں بلکہ تم نے **جعلوا اصابعهم فی اذانهم واستغشوا ثيابهم واصرّوا واستكبروا استكبارا**۔ کی تمام سنتیں پوری کر دیں۔

**اسلاف رحمهم الله کے ذکر اللہ کا حال:۔** ایک نصیحت تمہیں اور کرتا ہوں روزانہ کچھ وقت اللہ اللہ بھی کیا کرو' میں نے بعض لوگوں کو دیکھا ہے کہ وہ ہر وقت جدل و بحث ہی میں لگے رہتے ہیں اور اللہ کے ذکر سے یکسر غافل ہیں۔ہمارے اسلاف ایسے تو نہ تھے وہ سب ذاکر تھے۔ان کی زبانیں ذکر سے رکتی نہ تھیں۔شیخ شمس الحق ڈیانوی رحمہ اللہ' غاية المقصود '' کے مقدمے میں حضرت عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کا ذکر کرتے ہوئے فرماتے ہیں:"**كان مستغرقًا فی ذكر الله فی جميع احيانه**"

وہ آٹھوں پہر چونسٹھ گھڑی اللہ کے ذکر میں ڈوبے رہتے تھے۔

شیخ لکھتے ہیں:"**وكان لحمه وعظامه واعصابه واشعاره متوجها الى الله فانيا فی ذكر الله**"۔

ان کا گوشت' ان کی ہڈیاں' ان کے پٹھے' ان کا ہر ہر بُن مو اللہ کی طرف متوجہ رہتا تھا اور اللہ کے ذکر میں فنا ہو گیا تھا۔

یہ تھے ہمارے اسلاف، ہم تو دنگا فساد اور لڑائی جھگڑے میں پڑ گئے۔

**مقابلہ، یا اپنا محاسبہ:۔** میں نے دیکھا کہ ایک آدمی دوسرے آدمی کی کھلی اڑا رہا تھا اور اس پر پھبتی کس رہا تھا کہ تمہارا درود غیر مسنون ہے اور تم بدعتی ہو۔ میں نے اسے کہا کہ بھائی آج جمعہ تھا خود تم نے کتنا درود پڑھا۔ یہ تو تم نے کہا کہ اس نے غلط درود پڑھا مگر تمہاری اپنی زبان بھی تو ساکت وصامت تھی۔ مسنون درود پڑھنے کی آج ایک بار بھی نہیں توفیق ہوئی۔

حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا: ''**اکثروا علی الصلوٰۃ یوم الجمعۃ**'' جمعہ کے دن مجھ پر درود کثرت سے بھیجا کرو۔

ہم پر کیسی غفلت طاری ہوئی۔ جمعہ کے دن ہم نے درود پڑھنا بھی چھوڑ دیا۔

**مولانا عبدالواحد غزنوی رحمہ اللہ کا کثرت درود شریف:۔** مولانا عبدالواحد غزنوی رحمہ اللہ کی عجیب کیفیت ہوتی تھی جمعہ کے دن۔ ان کی زبان درود سے رکتی نہ تھی۔ ان کی ایک عزیزہ جو ابھی زندہ ہیں اور معمر خاتون ہیں نے مجھ سے ذکر کیا کہ ایک جمعہ کو عصر کے وقت میں مولانا عبدالواحد غزنوی سے پوچھ بیٹھی کہ آپ نے میری فلاں چیز بازار سے منگوالی ہے؟ ان کا چہرہ متغیر ہوگیا۔ کہنے لگے تم کو کیا ہوگیا ہے، دیکھو ساری کائنات میں حضور ﷺ کے عاشقوں کے درود فرشتے مدینہ لئے جا رہے ہیں تم دنیا کی باتیں کر رہی ہو درود پڑھو خدا کے لیے یہ ہمارے اسلاف تھے دوستو ہم کو کیا ہوگیا۔ صرف تخریب' صرف خاک اڑانا ہمارا کام رہ گیا۔

**ذکر اللہ سب سے بڑی نعمت:۔** ہاں تو میں یہ عرض کر رہا تھا کہ کچھ وقت روزانہ اللہ اللہ کیا کرو خدا کی قسم کھا کر کہتا ہوں کہ اس دنیا میں اللہ کے ذکر کی لذت سے بڑھ کر کوئی لذت نہیں۔ دنیا کی تمام لذتیں ذکر کی لذت کے سامنے ہیچ ہیں۔ ایک فقیر کہتا ہے۔

اندر بوٹی مشک مچایا جان پھلن پر آئی ھو

''میرا سینہ ذکر سے مہک اٹھا ہے۔ میں آپے سے باہر ہوا جاتا ہوں''

خاقانی کہتا ہے:

پس ازسی سال ایں نکتہ محقق شدبہ خاقانی  که یکدم باخدا بودن به از ملک سلیمانی

تیس سال میں لذت کی تلاش میں پھرتا رہا' تیس سال کے بعد یہ بات پایہ تحقیق کو پہنچی کہ ایک لحہ اللہ کی معیت میں گزار دینا تخت سلیمانی کے ہاتھ آنے سے بھی بہتر ہے۔

**لذت پرست یا خدا پرست:۔** دوستو! اللہ کا ذکر بڑی چیز ہے اور یہ بات بھی پلے باندھو کہ لذت آئے یا نہ آئے اس کے ذکر میں لگا رہنا چاہئے۔ جو آدمی لذت آئے تو ذکر کرتا ہے اور نہ آئے تو نہیں کرتا ہے۔ وہ لذت پرست ہے خدا پرست نہیں ہے۔ میرے ایک بزرگ کہا کرتے تھے۔

یابم اورا یا نیابم جستجوئے میکنم  حاصل آیدیا نے آید آرزوئے میکنم

میں اس کی جستجو میں لگا رہتا ہوں اسے حاصل کر سکوں یا نہ کر سکوں' یہ کیا کم ہے کہ اپنی تمنا کا چراغ اس نے میرے سینے میں جلا دیا ہے۔ اپنی آرزو سے میرے سینے کو آباد کر دیا ہے۔ یہ کرم کچھ کم ہے' جو اُس نے مجھ پر کیا ہے۔

دوستو! فراق ہو یا وصل ہو' کیف ہو یا بے کیفی ہو' قبض ہو یا بسط ہو' اس کے آستانے پر جم کر بیٹھے رہو اور اللہ اللہ کرتے رہو۔

فراق ووصل چه باشد رضائے دوست طلب  که حیف باشد ازو غیر اوتمنائے

فراق اور وصل کیا چیز ہے؟ دوست کی رضا مانگو۔ حیف ہے جو اس سے اس کے سوا کسی اور کی آرزو کرو۔

اگر ذاکر ہر وقت کیف اور لذت کی حالت میں رہے تو اس میں غرور اور کبر پیدا ہو جائے اور ابلیس کی طرح راندۂ درگاہ ہو' یہ بے کیفی بھی اس کی ربوبیت ہے کہ اس بے کیفی کی حالت میں انسان کو اپنی اوقات معلوم ہوتی ہے اور اس میں عجز و نیاز پیدا ہوتا ہے۔

بدرد وصاف ترا حکم نیست دم درکش  ہر آنچہ ساقی ماریخت عین الطاف است

تم دَم سادھے رہو اور ساقی سے مت کہو کہ مجھے تلچھٹ پلاؤ یا مئے صاف دو۔ ساقی کی شفقت پر ایمان لاؤ وہ جو کچھ تیرے پیالے میں

ڈالتے ہیں عین لطف و کرم ہے۔ یہ فراق اور وصل کی منزلیں' یہ بڑے لوگوں کی باتیں ہیں۔

ایک عارف کہتا ہے:۔

ہمینم بس کہ داند ماہ رویم ۔۔۔ کہ من نیز از خریداراں اُویم

فرماتے ہیں کہ میں تو اسی بات پر وجد میں ہوں کہ میرا محبوب جانتا ہے کہ میں بھی اس کے طلب گاروں میں ہوں۔ اصل بات اس کے آستانے پر جم کر بیٹھنا ہے اور اس کے ذکر میں لگے رہنا ہے۔ غالب کہتا ہے:

اس فتنہ خو کے در سے اب اٹھتے نہیں اسد ۔۔۔ اس میں ہمارے سر پہ قیامت ہی کیوں نہ ہو

دیکھو! غالب رند ہو کر کیسی استقامت کی بات کہہ گیا۔ تف ہے ہم پر اللہ کے عاشق ہونے کا دعویٰ کریں اور اتنی استقامت بھی نہ دکھلا سکیں۔

**ایک چور استقامت کا ذریعہ:۔** امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ کے صاحبزادے فرماتے ہیں کہ امام صاحب تہجد کے وقت دعا فرماتے تھے "**رحم اللہ اباالھیثم**"۔ "یااللہ! تو ابوالہیثم پر رحم فرما"

مجھے بڑا رشک آیا کہ یہ کون ہے جس کیلئے اس قدر الحاح اور عاجزی سے دعا فرماتے تھے۔ ایک دن جرأت کر کے پوچھ لیا کہ یہ ابوالہیثم کون ہے؟ فرمایا: جب مجھے درے لگنے والے تھے اور مجھے جیل خانے کی طرف لے جا رہے تھے اور ضمیر فروش مولویوں نے آ کر مجھے تحریفیں کر کر کے آیتیں سنائیں اور کہا کہ کس نے اتنی ضد اور ہٹ دھرمی کی ہے اے احمد جو تم کر رہے ہو۔ امام صاحب رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ میں بھی کچھ ڈانواں ڈول ہونے لگا تھا۔ اس وقت ایک ڈاکو میرے سامنے آیا جس کا بازو کٹا ہوا تھا اس نے کہا: احمد میں ڈاکہ زنی کی پاداش میں کئی بار جیل جا چکا ہوں میں جب رہا ہوا ہوں سیدھا ڈاکہ ڈالنے کیلئے گیا۔ میرا ہاتھ کاٹ دیا گیا' پھر بھی ڈاکہ ڈالتا رہا' اب میرا بازو کاٹ دیا ہے اور میں پھر ڈاکہ ڈالنے کیلئے جا رہا ہوں۔ اس نے کہا احمد! میری یہ استقامت شیطان کے رستے میں ہے حیف ہے تجھ پر اگر اللہ کے راستے میں اتنی بھی استقامت نہ دکھا سکو۔ امام احمد کہتے کہ یہ سن کر میں استقامت کا پہاڑ بن گیا اسی لیے دعا کرتا ہوں "**رحم اللہ اباالھیثم**"

سودا قمار عشق میں خسرو سے کوہ کن ۔۔۔ بازی اگرچہ پا نہ سکا سر تو کھو سکا

کس منہ سے آپ کو کہتا عشق باز ۔۔۔ اے روسیاہ تجھ سے تو یہ بھی نہ ہو سکا

**خلاصہ کلام:۔** پس اس کے آستانے پر جم کر بیٹھنا' اس کی غلامی پہ ناز کرنا' توحید و ادب کو یکجا کرنا' مرکزیت کو قائم کرنا' اپنے بزرگوں کی تصنیفات کو زندہ کرنا اور اپنی درسگاہوں سے جو بانجھ ہو گئی ہیں، جو بنجر ہو گئی ہیں، نکاسی کا سامان کرنا۔ یہ ہیں کام کرنے کے دوستو! اس بات کیلئے سر جوڑ کر بیٹھنا کہ نکاسی کیسے ہو گی درسگاہوں سے اہل قلم کیسے نکل سکتے ہیں، مبلغ کیسے پیدا ہو سکتے ہیں؟ مقرر کیوں کر پیدا کیے جائیں ورنہ قحط ہوتا چلا جائیگا دوستو! نہ کوئی اہل قلم ملے گا نہ مقرر ملے گا' نہ قاری ملے گا' نہ محدث ملے گا' بانجھ ہوتی چلی جائیگی یہ زمین۔ اگر تم الیکشنوں میں لگے رہے۔

**اللہ اللہ کی ضرورت:۔** دوستو! یہ باتیں ہیں کرنے کی۔ مرکزیت کو قائم کرنا' روح کی پوری گہرائیوں سے اس کے ساتھ وابستگی کو محسوس کرنا' جو شخص اللہ اللہ نہیں کرتا ہے اس کے دل کا کھوٹ نہیں جاتا ہے اس کو مرکز کے ساتھ وہ وابستگی نہیں ہو سکتی ہے جو اللہ والوں کو اپنے مرکز سے ہوتی ہے۔

**یادرفتگاں:۔** یہ درسگاہ حضرت صوفی عبداللہ صاحب نور اللہ مرقدہٗ کی یادگار ہے۔ وہ کس قدر اللہ اللہ کیا کرتے تھے۔ اللہ نے انہیں کیسی عزت بخشی۔ تم الیکشن لڑ لڑ کر ذلیل ہوئے' وہ اللہ کے ذکر میں فنا ہو کر معزز ہوئے۔ حضرت صوفی صاحب رحمہ اللہ کا ذکر کرتے ہوئے دل پر عجب کیفیت طاری ہے۔

مجھے یاد ہے کہ پچھلی مرتبہ جب میں یہاں تقریر کرنے لگا تو اس وقت کوئی اور صاحب جلسے کی صدارت کر رہے تھے صوفی صاحب رحمہ اللہ غلبہ حال میں بھاگتے ہوئے آئے اور صاحب صدر سے منت کی کہ اب میں صدارت کروں گا کرسی صدارت پر بیٹھ گئے اور ان پر جذب کی حالت طاری تھی۔ میں گفتگو کر رہا تھا اور ان کا چہرہ تمتما رہا تھا۔

اس رخ آتشیں کی شرم سے رات شمع مجلس میں پانی پانی تھی

حضرت صوفی صاحب رحمہ اللہ بیمار ہوئے تو ان کی عیادت کیلئے میں لاہور سے لائلپور آیا۔ انہوں نے میرے ساتھ مل کر دعا کی اور بہت دیر تک دعا کرتے رہے یہ میری خوش نصیبی ہے کہ حضرت سید مولا بخش رحمہ اللہ بھی وہاں موجود تھے۔ ان کے ساتھ الگ بیٹھ کر دعا مانگنے کا شرف بھی مجھے حاصل ہوا۔ یہ آخری دعا تھی جو حضرت کوموی رحمہ اللہ نے میرے ساتھ مانگی۔ اگر مجھے معلوم ہوتا کہ ان کے ساتھ یہ میری آخری دعا ہے تو میں دعا کو اور لمبا کرتا۔

جب حرمین سے واپسی ہوئی تو جدہ میں حضرت صوفی صاحب رحمہ اللہ کے ساتھ دومنٹ کیلئے ملاقات ہوئی۔ خیریت پوچھی اور پھر دعا کیلئے ہاتھ اٹھائے۔ یہ آخری دعا تھی جو حضرت صوفی صاحب رحمہ اللہ کے ساتھ میں نے مانگی اور مجھے علم نہیں تھا کہ وہ میرے ساتھ آخری دعا مانگ رہے ہیں۔

دیکھئے! یہ قافلہ کس تیزی سے رخصت ہو رہا ہے۔ حضرت صوفی صاحب رحمہ اللہ رخصت ہوئے حضرت کوموی رحمہ اللہ رحلت فرما گئے۔ مولانا عبداللہ رحمہ اللہ روڑی والے بھی وفات پا گئے۔ یہ وہ لوگ تھے جنہیں کسی عہدے کی ہوس نہ تھی اور اسکے باوجود عہدوں کی ہوس کرنے والوں سے زیادہ معزز تھے یہ وہ لوگ تھے جو مثبت انداز میں دین کا کام کرتے رہے یہ وہ لوگ تھے جو اپنے مشن میں فنا ہوئے۔ یہ وہ لوگ تھے جن کے بارے میں قرآن کہتا ہے۔ "تلك الدار الاخرة نجعلها للذين لايريدون علوا في الارض ولافسادا"۔

آخرت کا گھر ہم نے ان لوگوں کیلئے مختص کر دیا ہے جو روئے زمین پر منصب کی بلندی اور فساد نہیں چاہتے ہیں۔

آپ نے غور فرمایا کہ اس آیت میں لفظ علو استعمال کیا اور اب تو ہر شخص کو یہ لت پڑی ہے کہ وہ ناظم اعلیٰ ہو اور اعلیٰ کا لفظ بھی علو سے ہے اور یہ وہی بیماری ہے جس کا قرآن ذکر کر رہا ہے جن لوگوں کو ناظم اعلیٰ بننے کی ہوس ہے وہ یــریــدون عــلــوا کے زمرے میں شامل ہیں۔ اور جو اڑنگا پٹخنی اور دھینگا مشتی میں لگے ہیں وہ فســادا کے زمرے میں شامل ہیں۔ یاد رکھو! جو اپنے آپ کو اللہ کی راہ میں فنا کرتا ہے اللہ تعالیٰ اسے بقا بخشتے ہیں۔ اس کو سچی اور دائمی عزت عطا فرماتے ہیں۔

آیئے! اب ہم سب مل کر دعا کریں کہ اللہ تعالیٰ ان سب کی قبروں کو نور سے بھر دے اور جو باتیں ہم نے کہی ہیں ان پر مجھے اور آپ کو عمل کی توفیق عطا فرمادے۔ (ہفت روزہ الاسلام لاہور ص 25 تا 34)

## فقہ و مسائلِ تصوف میں حکیمانہ بصیرت

**وضاحت:۔** جناب پروفیسر چوہدری عبدالحفیظ رئیس شعبہ علوم اسلامیہ انجینئرنگ یونیورسٹی لاہور "سیدی و اخی۔ سید ابوبکر غزنوی رحمہ اللہ" عنوان کے تحت تحریر فرماتے ہیں: (از مرتب اثری)

ان کا دلنشیں اسلوب بیان لیکچر کا وہ انداز جس میں شعر و ادب پڑھاتے پڑھاتے' قرآن و حدیث فقہ اور مسائل تصوف اس حسین اور مؤثر ترین طریقے سے دل و دماغ میں اتار دیتے تھے کہ آج بھی ان کی چاشنی سے دل و دماغ باغ و بہار ہیں۔ (ہفت روزہ الاسلام لاہور ص 49)

**سراپا ادب واحترام:۔** جناب سید صاحب رحمہ اللہ سراپا ادب تھے۔ اولیاء اللہ کا نام نہایت ادب و احترام سے لیتے تھے۔ علماء کی حد درجہ تعظیم بجالاتے تھے۔ دنیاداری کے برعکس اہل دل' اہل علم اور اہل اللہ حضرات ان کے ہاں زیادہ عزت پاتے تھے۔ جب یہ علم ہوتا کہ یہ آدمی محض اللہ کی خاطر آیا ہے تو سب کام چھوڑ کر اس کی طرف متوجہ ہو جاتے تھے۔ ائمہ کرام اور فقہائے عظام رحمہم اللہ کا نام ہمیشہ عزت سے لیتے تھے "رحمۃ اللہ علیہ" کے بغیر کبھی نام نہ لیتے تھے۔ وہ فرمایا کرتے تھے دین سراسر ادب ہے توحید سراسر ادب ہے ادب میں یہی ان کا نظریہ تھا۔

میں نے ان سے ادب کی لطافتیں سیکھی ہیں مجھے یاد ہے کہ ایک دفعہ کوئی خط لکھوانے لگے تو میں نے حدیث کی ایک کتاب جو سامنے پڑی تھی پکڑ کر کاغذ کے نیچے رکھنے کی کوشش کی تو میرے ہاتھ سے فوراً کتاب چھین لی اور ایک کاپی اٹھا کر دے دی ایک دفعہ قرآن مجید پر تفسیر کی کوئی

کتاب رکھی تو فوراً اوپر سے اٹھانے کا حکم دیا فرمایا کہ حفظ مراتب کا ہمیشہ خیال رکھو۔قرآن مجید کے اوپر تفسیر اور حدیث کی کتاب مت رکھو۔ ہاں قرآن کے نیچے رکھ سکتے ہو جس کاغذ پر بسم اللہ لکھی ہوئی ہوتی اسے پھاڑ کر کبھی ردی کی ٹوکری میں نہ پھینکتے تھے فرمایا کرتے کہ آنحضرت ﷺ کا ادب سیکھنا ہو تو حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ سے سیکھو۔ (ہفت روزہ الاسلام لاہور ص 53)

**ذکر کے انوارات اور تسبیح استعمال فرمانا:۔** (حضرت ابوبکر غزنوی) نے حضرت عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کی ساری زندگی پڑھی تھی اور بہت حد تک روحانیت میں، عبادت میں، کلمہ حق کہنے میں دین کو پھیلانے میں انہوں نے وہی طریقہ اختیار کیا جو حضرت عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کا متعین کردہ تھا للّٰہیت' تقویٰ' ذکر الٰہی' کثرت ذکر' دوام ذکر' درود شریف اور بے پناہ درود شریف......یہی وہ بنیاد تھی جس کی بنا پر ان کا ہر وعظ اثر انگیز ہوتا وہ کسی بھی جلسے کا خطاب کرنے سے پہلے ذکر کرتے۔ جب گاڑی پر جلسے کی طرف رواں ہوتے تو ذکر کے انوار ان کے چہرے سے پھوٹ پڑتے تھے۔اس عالم میں ان کے چہرے پر نظر نہیں رکھی جاتی تھی۔ صبح کے وقت نماز فجر کے بعد سے 9 بجے تک ذکر میں مشغول رہتے۔ طالب علمی کے زمانے میں ایک روز کلاس نے مجھے کہا کہ غزنوی صاحب رحمہ اللہ سے درخواست کروں کہ صبح سویرے سات بجے ہمارا (extra period) لے لیں۔ میں نے نمائندگی کرتے ہوئے درخواست کی۔ فرمایا یہ وقت تو حاصل عمر رائیگاں ہے۔ یہ فقرہ میں نے بارہا ان کی زبان سے سنا تھا وہ دن مجھے ہرگز نہیں بھولتا۔ میں صبح سویرے ان کے دردولت پر حاضر ہوا۔ قبلہ رومنہ کیے کرسی پر بیٹھے تھے ہاتھ میں تسبیح تھی چہرہ ذکر کی کثرت اور اس کے انوار سے تمتمار ہا تھا مجھے دیکھتے ہی ہاتھ سے پاس پڑی کرسی پر بیٹھنے کا اشارہ کیا۔ کرسی پر بیٹھتے ہی مجھ پر عجیب کیفیت طاری ہوئی یوں محسوس ہوا جیسے میں انوار کی بارش میں غسل کر رہا ہوں میری زبان پر بھی یکا یک ذکر جاری ہو گیا۔ کوئی پانچ چھ منٹ بعد ہاتھ اٹھا کر دعا مانگی۔ میں نے بھی دعا کیلئے ہاتھ اٹھائے۔ دعا سے فارغ ہو کر دل نواز مسکراہٹ کے ساتھ فرمایا۔ میں معذرت چاہتا ہوں آپ کو انتظار کرنا پڑا۔ (ہفت روزہ الاسلام لاہور ص 55)

## لفظ پیر اور کامل مرشد سے پہلی دفعہ شناسائی

**وضاحت:** جناب مولانا حکیم محمد عبدالرحمٰن دار العلاج رحمانی گوجرانوالہ، عنوان بیاد سید ابوبکر غزنوی مرحوم کے تحت' ایک واقعہ نقل فرماتے ہیں: (از مرتب اثری)

**مولانا عبدالجبار غزنوی سے ایک خاتون کی بیعت:۔** ایک دفعہ میں نے خان (خان موج دین) صاحب موصوف کو خمیرہ مروارید بہ نسخہ کلاں دیا آپ نے وہ اپنی والدہ محترمہ کو بطور تحفہ دیا۔ خاں صاحب کی والدہ محترمہ جنہیں ہم اماں جی کے خطاب سے یاد کرتے حضرت سید عبدالواحد غزنوی رحمہ اللہ کی شاگردہ تھیں اور حضرت سید امام عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ کی بیعت تھیں۔ اماں جی رحمہا اللہ نہایت شفیق اور اولوالعزم دل رکھتی تھیں۔ با قاعدہ تہجد ادا فرماتیں۔ موج نے کہا اماں جی سجدہ اتنا طویل فرماتیں میں سمجھتا شاید آپ کب اٹھیں گی۔ (ہفت روزہ الاسلام لاہور ص 64)

.....چنانچہ آپ نے وہ خمیرہ مروارید حضرت سید محمد داؤد صاحب رحمہ اللہ کو مرحمت فرما دیا۔ چند دنوں کے بعد دواخانہ میں میرے پاس عبدالحئی خاں صاحب (موج کے بڑے بھائی) آئے اور کہا کہ ذرا لاہور چلنے کی تکلیف فرمائیے۔ ہمارے پیر صاحب آپ کو یاد کرتے ہیں۔ یہ پیر صاحب کے لفظ سے میں چونکا تو انہوں نے ذرا وضاحت کرتے ہوئے بتایا کہ آپ کا خمیرہ مروارید ہم نے اپنے پیر صاحب کو دیا تھا انہوں نے فرمایا ہے کہ میں ان حکیم صاحب کو دیکھنا چاہتا ہوں جنہوں نے یہ خمیرہ تیار کیا ہے۔ پیر صاحب کا نام انہوں نے نہیں بتایا اور میں نے تو اس بات کو معمولی سمجھتے ہوئے دریافت ہی نہ کیا۔

ویسے میرا خیال تھا پیر مکی یا اس کے گردونواح علی ہجویری صاحب رحمہ اللہ یا کسی چھوٹے موٹے پیر صاحب کے ہاں چلنا ہوگا لاہور پہنچ کر عبدالحئی صاحب شیش محل روڈ کی طرف چل دیئے۔ میں نے پھر بھی یہی اندازہ کیا کہ ہجویری صاحب رحمہ اللہ کے دربار میں کوئی پیر صاحب ہوں گے حتیٰ کہ ہم شیش محل روڈ مدرسہ تقویۃ الاسلام کی بلڈنگ میں داخل ہو گئے۔ عبدالحئی صاحب آداب ہائے اذن سے بے نیاز مجھے ساتھ

لیے رواں دواں اوپر چلے گئے۔آخری منزل پر پہنچے، کیا دیکھتا ہوں۔حضرت سید مولانا داؤد غزنوی رحمہ اللہ سادہ سی نواڑ کی بنی ہوئی چارپائی پر بیٹھے ہیں۔حسن و جمال کے انوارات ان کے سراپا کی زینت ہیں۔

مجھے دیکھتے ہی چارپائی پر اٹھ کھڑے ہوئے، گلے سے لپٹ گئے فرمایا میں نہ کہتا تھا یہ تو ہماری تربیت کے اثرات ہیں ہماری صحبت ایسے یافتگان کے فیوض و برکات ہیں ایسا مخلص اور محنتی طبیب فن طب کے نظر و عمل کی کلیات جو مجھ تک پہنچی ہیں آپ نے خمیرہ کی ترکیب میں جواہرات کے صلایہ میں اس قدر محنت کی ہے کہ وہ خمیرہ کی ذات بن گئے ہیں اور پھر یہ کہہ کر بے اختیار آنکھوں میں آنسو آ گئے۔(ص65)

**ذکراللہ کے داعی:۔** آپ کے انتقال کے بعد آپ کے غزنویہ نے انہیں بالا تفاق اپنا (امیر) مقرر کیا۔آپ ایم اے ایل ایل بی بھی تھے۔راسخ العقیدہ اور روشن خیال عالم دین تھے ذکراللہ کے بہت بڑے داعی تھے۔(ہفت روزہ الاسلام لاہور ص66)

## تم کیا گئے دن روٹھ گئے بہار کے

**وضاحت:** جناب مولانا ارشاد الحق اثری عنوان: ''تم کیا گئے دن روٹھ گئے بہار کے''، ''کچھ یادیں کچھ باتیں'' کے تحت تحریر فرماتے ہیں۔(از مرتب اثری)

خاندان غزنویہ سے تعارف حمائل غزنویہ اور مترجم مشکوٰۃ سے ہوا اور تعلق خاطر حضرت سید عبداللہ غزنوی نور اللہ مرقدہٗ کے سوانح اور بالخصوص ان کے مطبوع خطوط سے ہوا حسن اتفاق کہ اسی زمانہ میں حضرت مولانا غلام رسول صاحب قدس سرہٗ (قلعہ میہاں سنگھ) کے سوانح حیات مل گئے۔انہوں نے جلتی پر تیل ڈالا اور یوں اس خاندان سے قلبی تعلق استوار ہوتا گیا۔

**مستغرق فی ذکر اللہ:۔** حضرت موصوف کے وہ خطوط جو انہوں نے حضرت سید صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی خدمت میں ارسال فرمائے فارسی ادب میں بلند مقام کے حامل ہیں۔گو دونوں بزرگ ہم سبق ہیں دونوں نے حضرت میاں صاحب محدث دہلوی رحمہ اللہ کے سامنے اکٹھے زانوئے تلمذ تہہ کیے لیکن خطوط میں اسی عقیدت ادب واحترام اور محبت کا اظہار ہے جو ایک مرید کو شیخ سے اور ایک سچے طالب علم کو استاد سے ہوتا ہے۔حضرت غزنوی رحمہ اللہ کے متعلق صاحب ''عون المعبود'' مولانا شمس الحق محدث ڈیانوی رحمہ اللہ کی رائے ہے۔

**امام الزمان ولی الرحمن خادم القرآن متقربا الیٰ الله المنان وكان في جميع احواله مستغرقافي ذكر الله عزوجل حتى ان لحمهٗ و عظامهٗ واعصابهٗ واشعارهٗ وجميع بدنهٗ كان متوجهاً الیٰ الله تعالیٰ فانيافي ذكرهٗ عزوجل**

لیکن حضرت مولانا غلام رسول رحمہ اللہ نے انکی شخصیت کا تعارف محبت بھری زبان میں بیان فرمایا وہ بھی ملاحظہ فرمائیے۔چنانچہ وصیت نامہ میں لکھتے ہیں:۔

صحبت محدثین لازم شمارند کہ اہل حدیث اہل اللہ و بعد فراغ از علم دینیہ دست بیعت بشیخ کامل مکمل دہند و دریں زمان مثل عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ درقیاس ما احدے نیست، صحبتش اکسیر است و بحقیقت آنحضرت ﷺ کامل مکمل پیر است۔

عبدالقادر ترجمه قرآن ازيشان شروع كنند وبسم الله عبدالعزيز ازيشان شروع كنند كه در عقيده فقير مثل جنيد و نظير حضرت بايزيد است (رحمهما الله)

**لايدرك الواصف المطرى فصايصهٗ وان يك سابقا فى كل ماوصفا**

ہمیں بس گرچہ بس کا سد قماشم کہ در سلک فرید ارانش باشم

(ہفت روزہ الاسلام لاہور ص67,68)

**استغناء، درویشی اور پابندی اذکار:۔** سید ابوبکر غزنوی رحمہ اللہ اسی عظیم خانوادے کے چشم و چراغ تھے۔آپ ماہر علوم قدیمہ و جدیدہ کے ساتھ آپکو وجہات للّٰہیت استغناء درویشی میں بادشاہی ذکر و اذکار میں انہماک، فقراء سے محبت اپنے خاندان سے ورثہ میں ملا۔

راقم السطور سے ان کا تعارف غالباً 1970ء میں ہوا۔ آپ رحمہ اللہ رمضان المبارک کے آخری عشرہ میں لائل پور تشریف لائے۔ میں ان دنوں معتکف تھا۔ استاذ محترم مولانا محمد عبداللہ صاحب مدظلہ العالی سے گزارش کی کہ میرا پیغام حضرت سید صاحب رحمہ اللہ تک پہنچا دیں کہ مسجد کے کونہ میں ایک درویش زیارت کا متمنی ہے شرعی حدود مانع نہ ہوتیں تو حاضر خدمت ہوتا۔

حسب اطلاع دوپہر کے وقت پیغام پہنچا تو عصر کے بعد جناب میاں عبدالواحد کے ساتھ مسجد منٹگمری بازار میں تشریف لائے میں ابھی وضو سے فارغ ہو کر معتکف میں جا رہا تھا کہ پیچھے سے آواز سنائی دی کہ حضرت سید صاحب رحمہ اللہ تشریف لائے ہیں۔ واپس لوٹا اور جلدی سے سلام کے بعد نعلین اٹھا کر معتکف میں رکھ لیے۔ آپ رحمہ اللہ نے وضو کیا میں پاس کھڑا ان کی ایک ایک حرکت دیکھ رہا تھا محسوس یوں ہوتا تھا کہ آپ ہاتھ پانی سے نہیں آنسوؤں سے دھو رہے ہیں اور بار بار وضو کے دوران مسنون دعا پڑھ رہے ہیں۔''**اللهم اغفرلي ذنبي ووسع لي داري وبارك لي في رزقي**''۔(ہفت روزہ الاسلام لاہور ص 68)

**دیوانگی عشق بڑی چیز ہے:۔** (شیخ ابوبکر غزنوی رحمہ اللہ) نے نماز پڑھائی۔ کسی زمانہ میں غزنوی طریقہ نماز سن رکھا تھا۔ آج اس کا مشاہدہ کیا۔ تقریباً بیس منٹ میں نماز سے فارغ ہوئے۔ نماز میں جو سکون واطمینان حاصل ہوا افسوس وہ آج تک دوبارہ حاصل نہ ہو سکا۔

نماز کے بعد چائے آ گئی۔ اسی دوران کچھ طالب علمانہ سوال کیے۔ ذکر واذکار کے طریقہ کا سبق لیا۔ کوئی آدھ گھنٹہ بعد اجازت طلب کی تو فرمانے لگے اتنی جلدی؟ میں بڑھ کر گلے چمٹ گیا اور گردن کا بوسہ لیتے ہوئے کہا:

لپٹ کر چوس لے گل کو اری بلبل چمن میں پھر بہار آئے نہ آئے

فرمانے لگے اس قدر دیوانگی اچھی نہیں میں نے معاً عرض کیا

دیوانگی عشق بڑی چیز ہے سیماب یہ اس کا کرم ہے جسے دیوانہ بنادے

تو ہنس دیئے ان سے رخصت ہوا تو دیر تک یوں گنگنا تا رہا:۔

نازم بچشم خود کہ جمال تو دیدہ است رفتم بپائے خود کہ بکویت رسیدہ است

حضرت رحمہ اللہ نے مجلس ذکر قائم کر رکھی تھی تین چار مرتبہ اس میں بھی حاضری کا موقع ملا۔(ہفت روزہ الاسلام لاہور: ص 69)

**بغیر محبت کے دعویٰ اطاعت:۔** مخصوص غزنوی انداز میں کچھ وقت کے بعد **استغفر الله** فرماتے اور کبھی اللہ کا مبارک نام لیتے۔ تقریباً پندرہ بیس منٹ تک یہ سلسلہ جاری رہتا(ہفت روزہ الاسلام لاہور: ص 69)

ایک مرتبہ بیٹھے ہوئے اللہ سے محبت کی باتیں ہو رہی تھیں فرما رہے تھے کہ محبت کے بغیر اطاعت سے انسان منزل مقصود تک نہیں پہنچتا اور نہ ہی گوہر نایاب ہاتھ آتا ہے اس کے بعد بڑے درد بھرے انداز میں یہ شعر پڑھا:

**لقد لسعت حية الهوى كبدى لا طبيب لها ولا راقى**

**پابندی ذکر آٹھ پہر:۔** ایک مرتبہ ذکر کے موضوع پر بات کر رہے تھے کہ اللہ کی یاد سے کوئی لمحہ خالی نہیں ہونا چاہیے۔ اللہ تعالیٰ کی بندگی میں جس قدر وقت گزر جائے غنیمت ہے۔ فرمایا کہ سید الاولین والآخرین ﷺ کو حکم ہوا کہ ''**واعبد ربك حتى ياتيك اليقين**'' اور پھر اس کی ترجمانی میں جذب کے عالم میں شیخ فرید رحمہ اللہ کا یہ شعر پڑھا:

کوک فریدا کوک توں جیویں راکھا ہے جوار جد تک ٹانڈا نہ پکے توکردا رہ پکار

**حالت استغراق میں جذبی کیفیات:۔** بلاشبہ حضرت رحمہ اللہ ایک سچے صوفی اور درویش منش انسان تھے۔ کئی مجلسوں میں مسلمانوں کی زبوں حالی پر انہیں کڑھتے دیکھا۔ انہیں قوم کے واعظوں سے بھی شکوہ تھا فرمایا کرتے جس ملک میں خداوند قدوس کا انکار ہو اس کے دین سے کھلے بندوں استہزاء ہو شیطان چوراہوں میں ننگا ناچ رہا ہو اس میں فروعی اختلافات کو ہوا دینا کوئی دین کی خدمت نہیں۔ وہ صحیح

معنوں میں عالم دین تھے۔اللہ کریم کی محبت اور اس کا ڈر ان کے رگ و ریشے میں رچا بسا تھا۔واقف کار حضرات جانتے ہیں کہ انہیں بسا اوقات غلبہ حال میں ماہی بے آب کی طرح تڑپتے بھی دیکھا گیا ہے۔(ہفت روزہ الاسلام لاہور ص 69 تا70)

## سلوک اُن کا تجمل تھا

**وضاحت:** جناب ولی وارثی صاحب سرمایہ خاندان غزنوی صوفی با کمال حضرت مولانا ابوبکر غزنوی رحمہ اللہ کی متصوفانہ زندگی کو منظوم کلام میں پیش کرتے ہوئے فرماتے ہیں۔(از مرتب اثری)

سلوک اس کا تجمّل تھا خُلق اس کی ادا نگاہ عشق میں وہ رشک صد نگاراں تھا
وہ خلوتوں میں اگر تھا فقیر گوشہ نشیں تو جلوتوں میں سدا صدر بزم یاراں تھا

(ہفت روزہ الاسلام لاہور ص71)

## زبانِ حال کے لوگوں پر اثرات

**وضاحت:** حضرت مولانا عبدالرشید صاحب حنیف، ناظم ادارہ علوم اسلامی جھنگ صدر ''سید ابوبکر غزنوی...... خاندان غزنویہ کا درخشندہ ستارہ'' کے عنوان سے آپ کی زبان حال، پر تاثیر محافل ذکر و تزکیہ نفس کا نقشہ ان الفاظ میں بیان کرتے ہیں۔(از مرتب اثری)

''سید عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ خاندان غزنویہ میں علمی اور عملی سورج تھے جس کی روشنی صرف پنجاب ہی نہیں ہندوستان سے دیار غیر میں پوری وسعت سے پھیل چکی تھی۔

مولانا موصوف زہد و تقویٰ اور ریاضت میں امتیازی مقام پر فائز تھے، چنانچہ علامہ شبلی رحمہ اللہ نے بھی ایک مقام پر عجیب انداز سے تذکرہ کیا ہے مولانا شیروانی کی زبان سے ایک واقعہ سنا ہے کہ مولانا عبدالجبار غزنوی علی الحیاۃ، روزانہ قرآن کا درس دیتے تھے۔مولانا شبلی نعمانی رحمہ اللہ ان کی زندگی میں ایک مرتبہ امرتسر تشریف لے گئے۔

مولانا شبلی اگرچہ علوم وفنون میں درک رکھتے تھے مگر ان چیزوں سے انہیں زیادہ شغف نہ تھا۔جب مولانا غزنوی کے درس سے واپس آئے تو کہنے لگے کہ یہ شخص جب اللہ کہتا تھا تو دل چاہتا تھا کہ سر اسی کے قدموں پر رکھ دوں، یہ تھا ان لوگوں کے تعلق باللہ کا حال''۔

(اہل حدیث وسیاست مرتبہ مولانا نذیر احمد رحمانی صاحب مطبوعہ جامعہ سلفیہ بنارس بحوالہ ہفت روزہ الاسلام لاہور:ص۷۳)

**کرامات میں سے ایک کا انتخاب:۔** مولانا عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ کی یوں تو بے شمار کرامات ہیں۔ملک احمد نمبر دار فیروز وٹواں نے اپنی مرض کا ذکر کیا کہ اٹھارہ برس کی عمر میں گنٹھیا کا مریض تھا میرے والد صاحب نے بے شمار علاج کرائے لیکن مرض بڑھتا گیا بالآخر میرے والد صاحب مجھے امرتسر میں مولانا عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ کے پاس لے گئے۔میرے والد نے مجھے مرض کی حالت میں مسجد کے صحن میں رکھ دیا اور خود جماعت میں شریک ہو گئے۔والد صاحب نے آگے بڑھ کر درخواست دعا کی انہوں نے دعا کے لئے ہاتھ اٹھائے جیسے جیسے وہ دعا مانگ رہے تھے یوں احساس ہوتا تھا جیسے مرے جوڑوں کی بندش کھل رہی ہے۔تین دن ہم وہاں رہے اور اللہ کے فضل سے میں تندرست ہو کر واپس آیا اب جسمانی حالت کے ساتھ ہماری روحانی دنیا بھی بدل چکی تھی۔(ہفت روزہ الاسلام:ص۷۴)

**مجلسِ ذکر کا تاحیات اہتمام:۔** اگرچہ کچھ اہل حدیث کتاب وسنت کی روشنی میں تصوف کے بارے میں مختلف رائے رکھتے ہیں مگر سید صاحب رحمہ اللہ اسے اصلاح نفس تزکیہ نفس اور ریاضت نفس قرار دیتے تھے۔چنانچہ کالج میں بھی اس سلسلہ کو تاحیات جاری رکھا۔ چنانچہ اسی سلسلہ میں ایک رسالہ ''حقیقت ذکر'' کے نام سے خوبصورت طباعت میں عوام الناس کے سامنے پیش کیا جسے حلقہ احباب نے نہ

صرف خوب پسند کیا بلکہ اپنا...... روحانی علاج سمجھ کر اسے پڑھا۔(ہفت روزہ الاسلام:ص ۷۵)

**توحید مگر ادب کے ساتھ:۔** غزنوی رحمہ اللہ شہسوار خطابت تھے۔کلام میں متانت سنجیدگی اور وقار کوٹ کوٹ کر بھرا ہوا ہوتا تھا۔حب نبی ﷺ اور حب اہل بیت رضی اللہ عنہم کا تذکرہ بڑی ایمانی جرأت سے کیا کرتے تھے۔تقریر کا آغاز کرتے وقت فرمایا کرتے تھے کہ میں کچھ سیکھنے آیا ہوں اور دعا کرانے آیا ہوں۔موصوف نے مسلک اہلحدیث میں راہ اعتدال کے طریق پر پوری زندگی بسر کردی۔چنانچہ ایک مقام پر تحریر کرتے ہیں۔

مجھے اپنے آباؤ اجداد کا مسلک عزیز ہے اور اس کے پرچار کو بہت بڑی سعادت سمجھتا ہوں۔اسی مسلک میں حسن اعتدال ہے یہاں بے داغ اور بے لچک توحید بھی ہے۔ائمہ کرائم اور اولیائے عظام کی غایت درجہ تعظیم وتکریم بھی ہے۔یہاں صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے بے پناہ محبت بھی ہے اور اہل بیت رضی اللہ عنہم سے والہانہ عقیدت بھی۔(الاسلام ص ۷۵)

## توحید کے ساتھ ادب کے تقاضے

**وضاحت:** جناب پروفیسر محمد مزمل احسن شیخ لاہور ''سید ابوبکر غزنوی رحمہ اللہ اور ان کا پیغام'' کے عنوان سے حضرت ابوبکر غزنوی رحمہ اللہ کی ادب سے بھرپور متصوفانہ زندگی کو ان الفاظ میں بیان فرماتے ہیں۔(از مرتب اثری)

**بے ادبی نا قابل تلافی جرم:۔** آج کی محفل میں ان کے مختلف تاثرات کو پیغام کی صورت میں حیطہ تحریر میں لانے کی کوشش کرنے لگا ہوں۔اللہ کرے کہ ان سے ہی ہم کوئی درس عبرت حاصل کریں۔ادب پہلا قرینہ ہے محبت کے قرینوں میں

موحد ہونے کے ساتھ ساتھ مؤدب نہ ہونا ان کے نزدیک نا قابل تلافی جرم تھا کہ جیسے ہم توحید کے پرستار نہ ہوئے۔بے ادبی کے ٹھیکے دار بن گئے۔یبوست اور خشکی کے مارے ہوئے،جیسے دنیا جہاں کی سختی ہمارے اندر نشیمن بن چکی ہو حالانکہ اللہ تعالیٰ کو ایک ماننے والے اتنے باادب اور بااخلاق ہونے چاہئیں کہ دنیا جہاں ان پر رشک کرے اور انہیں راہنما مانے۔

اس خشکی کو دور کرنے کے لیے سید صاحب رحمہ اللہ ذکر کا نسخہ تجویز فرمایا کرتے تھے کہ یہی وہ کیمیا ہے،جس سے یبوست کا مارا انسان حد درجہ شائستہ اور مہذب بن جاتا ہے۔

دوسری بات جس کا اکثر انہیں دکھ ہوتا تھا وہ جاہل قسم کے نام نہاد حضرات کا وجود تھا۔جو دین متین کی سربلندی اور اعلائے کلمۃ الحق کی بجائے آپس میں دست وگریباں تھے۔سب سے زیادہ دین کو نقصان پہنچانے والے یہی دیندار ہیں اور اس میں انہوں نے کبھی کسی گروہ،فرقہ،طبقہ یا فرد پر کیچڑ نہیں اچھالا تھا جبکہ درحقیقت وہ اس شعر کی تفسیر تھے۔

میں زہر ہلاہل کو کبھی کہہ نہ سکا قند　　　　نے آبلہ مسجد ہوں نہ تہذیب کا فرزند

(ہفت روزہ الاسلام ص ۷۷)

**کثرت سے تجلیات الٰہی کا ظہور:۔** ایک محترم نے بیان فرمایا کہ اللہ کی محبت اور خشیت کی یہ کیفیت تھی کہ بیت اللہ میں اہل اللہ کی طرح فرمایا کہ ''دل کو الٹا کرلیا ہے اگر سیدھا رہے تو تجلیات الٰہی سے کہیں پھٹ نہ جائے''۔

اللہ اللہ! کیا انسان تھے وہ بھی،ضرورت ہے کہ ہم بھی آج ان کی اچھائیوں کو نقش راہ بنائیں تاکہ دین متین کی شمع کی روشنی سے ہمیں دین ودنیا میں جلا ملے اور اللہ کی رضا بھی۔(ہفت روزہ الاسلام ص ۷۸)

## علم کا ایک آفتاب

**وضاحت:** جناب مولانا محمد خالد سیف صاحب ''حضرت مولانا سید ابوبکر غزنوی رحمہ اللہ پر'' علم کا ایک

آفتاب'' کے عنوان کے تحت پیکر شرافت، مجسم اخلاق، خاندان غزنوی کی روایتِ تصوف کے امین اصلاح باطن وتزکیہ نفس کے خوگر کی متصوفانہ زندگی کی ان الفاظ میں نشاندھی کرتے ہیں: (از مرتب اثری)

اسلامیہ کالج لاہور انجینئرنگ یونیورسٹی لاہور کے عربی واسلامیات کے شعبوں کی سربراہی سے اسلامیہ یونیورسٹی بہاولپور کی وائس چانسلری کے عہدہ پر فائز ہو گئے۔ آپ رحمہ اللہ اس یونیورسٹی کے پہلے وائس چانسلر تھے اور حکومت کے حسن انتخابت کی ایک بہترین مثال۔ اسلامک سٹڈیز کے علاوہ شعروادب اور تصوف آپ رحمہ اللہ کے خاص موضوع تھے بلکہ شعروادب اور تصوف کا آپ رحمہ اللہ کی شخصیت نہایت حسین امتزاج تھی۔ (الاسلام ص۸۲)

**معارف تصوف کا سرچشمہ:۔** آپ رحمہ اللہ کی زبان فیض ترجمان سے شعروادب تصوف، تاریخ اور سیاست کے حقائق ومعارف کا ایک چشمہ سا ابل پڑتا اور لوگ تصویر حیرت بنے آپ رحمہ اللہ کے رخ آتشیں کو تکتے رہ جاتے۔ (ہفت روزہ الاسلام ص۸۲)

ابوبکر غزنوی رحمہ اللہ سے محبت اور عقیدت کا تقاضا تو یہ ہے کہ ہم ان کے نقش قدم پر چلیں......اب دیکھنا یہ ہے کہ ان کے عقیدت مند اور ارادت منداپنے فرائض سے کہاں تک عہدہ برا ہوتے ہیں؟ اس ضمن میں ان کی اپنی جماعت اہلحدیث کے افراد بطور خاص میرے مخاطب ہیں۔ اس کے ساتھ ہی ہم اس بات کے منتظر ہیں کہ سید صاحب رحمہ اللہ سے عقیدت اور محبت رکھنے والوں میں سے وہ کون ہے جو صحیح طور پر ان کے نقش قدم پر چلے؟......اور سب سے بڑھ کر یہ کہ ذکر وفکر الٰہی کی مجلسوں کو گرم کرلے!۔ (ہفت روزہ الاسلام ص۸۳)

## فرقہ وارانہ تنگ دامانی سے دور

**وضاحت:** حضرت مولانا عبدالغفار حسن صاحب استاذ جامعہ اسلامیہ مدینہ منورہ بعنوان: ''آہ! مولانا سید ابوبکر غزنوی مرحوم'' حضرت مولانا کے مسلکی اعتدال اور فرقہ واریت سے دور پاکیزہ زندگی کو کچھ یوں بیان فرماتے ہیں: (از مرتب اثری)

''مرحوم کی تیسری خصوصیت یہ تھی کہ انہوں نے فرقہ وارانہ تنگ دامانی سے باہر رہتے ہوئے کھلی فضا میں ہر مکتب فکر کے افراد سے ربط وضبط قائم رکھا اور یہ طرز عمل ان کو اپنے والد محترم مرحوم ومغفور سے ورثہ میں ملا تھا باوجود فقہی اختلافات کے مولانا داؤد غزنوی رحمہ اللہ اور مفتی محمد حسن رحمہ اللہ میں گہرے روابط اور مراسم محبت قائم تھے اور اسی وسعت ظرفی کا نتیجہ تھا کہ مولانا داؤد غزنوی مرحوم کی زندگی میں ہمیشہ مولانا احمد علی (لاہوری) رحمہ اللہ نے ان کی اقتداہی میں عیدین کی نماز ادا کی''۔ (ہفت روزہ الاسلام ص۸۸)

## اہل اللہ کی شان میں گستاخی توحید نہیں

**وضاحت:** جناب ابوسلمان راغب شیخوپوری بہ عنوان: ''سید ابوبکر غزنوی رحمہ اللہ ایک عظیم علمی شخصیت......ایک بلند پایہ مفکر اسلام'' ہفت روزہ الاسلام لاہور (خصوصی اشاعت سید ابوبکر غزنوی رحمہ اللہ اور حافظ عبدالحق صدیقی) میں حضرت مولانا ابوبکر غزنوی رحمہ اللہ کے اہل اللہ کے آداب کے بارے میں یوں توجہ دلا رہے ہیں۔ (از مرتب اثری)

**باادب ہونا نہایت ضروری ہے:۔** آپ پکے موحد تھے اور بہت بڑے روپ شناس بھی۔ اہل اللہ کا ادب بجالاتے اور اپنے مربی اور محسنوں کے شکر گزار بھی تھے۔ آپ توحید وادب کی لطیف امتیازی حدود کے عرفان میں صحیح شعور وادراک کے حامل تھے اور ادب کی لطافتوں اور باریکیوں سے بہرہ ور تھے۔ آپ کے نزدیک یہ امر معیوب تھا کہ آدمی موحد ہو مگر ادب کی شد بد سے محروم ہو۔ ''موحد ہونے کا مطلب یہ نہیں کہ آدمی بے مہار ہو جائے۔ رسیاں تڑا بیٹھے۔ بے ادب وگستاخ ہو جائے اور اہل اللہ کی شان میں گستاخیاں کرے اور محسنوں کا گریبان پھاڑے۔'' ایک موحد کے لیے باادب ہونا ضروری سمجھتے۔ بزرگوں کی مجالس میں حرکات فاضلہ کو بھی خلاف ادب سمجھتے تھے۔ جو شخصیتیں انسان

کی تربیت کرتی ہیں جسمانی یا روحانی، ان کا خود بھی ادب کرتے اور دوسروں کو بھی ان کا ادب ملحوظ رکھنے کی شدت سے تلقین کرتے تھے۔ ان کی اس ادب شناسی کا مرجع قرآن پاک کا والدین کے بارے میں یہ حکم ہے: "ولا تقل لهما اف ولا تنهر هما وقل لهما قولاً كريما"

''دیکھو! انہیں کبھی یہ بھی نہ کہو کہ تف ہے تم پر......''

اسی حق تربیت کی بناء پر ہے کہ والدین اولاد کی جسمانی تربیت کرتے ہیں اور بدیں صورت وہ خدا کی ربوبیت کے مظہر ہیں اور حضور علیہ السلام کے بارے قرآن کا یہ حکم ہے کہ: "يآايها الذين آمنوالا ترفعو اصواتكم فوق صوت النبى ولا تجهروا له بالقول كجهر بعضكم لبعض ان تحبط اعما لكم و انتم لاتشعرون"

''یعنی اے ایمان والو! تم اپنی آوازوں کو پیغمبر علیہ الصلوٰۃ والسلام کی آواز سے اونچا مت ہونے دو......''

**ادب پہلا قرینہ:۔** روحانی تربیت کی حق ادائی کے سبب ہے۔ پھر آپ نے احادیث سے ادب چنا۔ مجدد الف ثانی رحمہ اللہ شاہ اسمٰعیل شہید رحمہ اللہ اور دیگر اہل اللہ کے تذکروں سے ادب پارے آپ کی تادیب کا سبب بنے اور نتیجۃً ادب و احسان مندی آپ کی سیرت کے لازمی جزو بن گئے۔ آپ ادب کو محبت کے قرینوں میں پہلا قرینہ شمار کرتے تھے اور موحد ہوتے ہوئے مؤدب ہونا اور مؤدب ہوتے ہوئے موحد ہونا بہت بڑی سعادت سمجھتے تھے اور اللہ سے اس سعادت کی ہمیشہ بھیک مانگتے رہتے تھے۔ (الاسلام ص ۱۰۱)

**ہمہ وقت ذکر اللہ کی لذت:۔** توحید و ادب میں بڑھتے بڑھتے اور فکر دین و اسلام میں غرق ہوتے ہوئے آپ پر خدا اور رسول ﷺ کی محبت کا رنگ اتنا غالب ہوتا چلا گیا کہ آپ ہمہ وقت ذکر الٰہی میں محو رہنے لگے۔ اسلاف و اولیاء کے ذکر و فکر سے اثر قبول کیا اور اپنی سیرت میں مسنون ذکر الٰہی بسا لیا۔ ذکر الٰہی کی لذت سے اس قدر محظوظ ہوتے کہ قسم کھا کر پکار اٹھتے کہ اس دنیا میں اللہ کے ذکر کی لذت سے بڑھ کر کوئی لذت نہیں۔ دنیا کی تمام لذتیں ذکر کی لذت کے سامنے ہیچ ہیں'' مگر اس کے باوجود آپ لذت پرست نہ تھے۔ فرماتے ''لذت آئے یا نہ آئے اس کے ذکر میں لگے رہنا چاہیے۔ جو آدمی لذت آئے تو ذکر کرتا ہے اور نہ آئے تو نہیں۔ وہ لذت پرست ہے۔'' وہ ذکر الٰہی سے فقط ہمہ وقت اپنی اور خالق کی پہچان کے خواہش مند تھے اور عجز و نیاز میں رہنے کے آرزومند تھے۔ فرماتے ''اگر ذاکر ہر وقت کیف اور لذت کی حالت میں رہے تو اس میں غرور و کبر پیدا ہو جائے اور وہ ابلیس کی طرح راندہ درگاہ ہو جائے۔ بے کیفی بھی اس کی ربوبیت ہے کہ اس بے کیفی میں انسان کو اپنی اوقات معلوم ہوتی ہے اور اس میں عجز و نیاز پیدا ہوتا ہے۔'' گویا آپ کے ذکر الٰہی میں استقامت تھی اور ذکر الٰہی کی تعریف اور اس کے فلسفہ و محاسن میں ہر وقت رطب اللسان رہتے اور اہل اللہ کے بے شمار اقوال و اشعار آپ کا تکیہ کلام تھے۔ (الاسلام ص ۱۰۱)

## میلان تصوف اور ذکر کی رغبت

**وضاحت:** جناب پروفیسر غلام احمد حریری صاحب، اوصاف و محامد سے متصف با اخلاق خانوادۂ غزنویہ کو ''سید ابوبکر غزنوی رحمہ اللہ میری نگاہ میں'' کے عنوان کے تحت ان الفاظ میں خراج تحسین پیش کرتے ہیں: (از مرتب اثری)

غزنوی خاندان رحمھم اللہ سے عقیدت کی بنا پر سید ابوبکر رحمہ اللہ کے بارے میں بہت کچھ سن رکھا تھا۔ آپ نے پنجاب یونیورسٹی میں پہلے عربی میں ایم اے اور پھر ایل ایل بی کے امتحانات امتیازی حیثیت کے ساتھ پاس کئے اور اسلامیہ کالج لاہور میں عربی کے لیکچرار تعینات ہو گئے۔ یہ ۱۹۵۰ء کی بات ہے ان دنوں آپ صرف سید ابوبکر تھے۔ (ہفت روزہ الاسلام ص ۱۰۵)

فرقہ وارانہ تعصب ان کے لئے قابل برداشت نہ تھا یہی وجہ ہے کہ ان کے عہد میں کبھی کوئی فرقہ وارانہ ناخوشگوار واقعہ رونما نہ ہوا، تصوف کی جانب میلان تھا مگر فرمایا کرتے تھے کہ شریعت سے ہٹ کر میں تصوف کا قائل نہیں ہوں، شریعت کا وہ حصہ جو تزکیہ باطن سے متعلق ہے وہی تصوف ہے۔ ذکر الٰہی کے بڑے رسیا تھے اور اس کے لیے انہوں نے اوقات مقرر کر رکھے تھے۔ (ہفت روزہ الاسلام ص ۱۰۶)

## صحبتِ ولی کی تاثیر

**وضاحت:** مولانا محمد صادق صاحب سیالکوٹی رحمہ اللہ مسلک اہلسنت اہلحدیث میں تعارف کے محتاج نہیں۔علمی اور قلمی دنیا میں آپ کے شاہکار آپ کی صلاحیتوں کا منہ بولتا ثبوت ہیں۔آپ نے مولانا ابوبکر رحمہ اللہ کے بارے لکھا:

مولانا سید ابوبکر غزنوی رحمہ اللہ: خوش در خشید ولے دولت مستعجل بود(از مرتب اثری)

وہ چراغ حدیث کو ہتھیلی پر رکھ کر غزنی سے امرتسر لے آئے۔اور پھر تا زیست اشاعت توحید وسنت کے روغن اور ذکر الٰہی کے زیت سے خوب روشن رکھا، کہتے ہیں کہ جو شخص بھی ایک آدھ گھنٹہ ان کے پاس بیٹھ کر گیا۔اللہ نے اس کے دل کی حالت بدل ڈالی۔اس کی عملی زندگی میں انقلاب آ گیا۔(ہفت روزہ الاسلام ص ۱۰۷)

## بیعت اصلاح کی روحانی تاثیر

**وضاحت:** حضرت مولانا محمد صدیق اعظمی (بدھوآنہ ضلع جھنگ)''اخلاص وایقان کی شمعیں''کے عنوان کے تحت اولیاء سے بیعت ہوتے وقت کی روحانی کیفیت کو بیان کرتے ہوئے فرماتے ہیں:(از مرتب اثری)

محترم استاذی المکرّم مولانا عبدالحمید صاحب جھنگوی رحمہ اللہ ان صالحین میں سے تھے جن کی مجلس ہمیشہ روحانی طمانیت سے لبریز رہتی آپ بے حد اثر وسوز والے بزرگ تھے۔آپ کے باعث ضلع جھنگ کے ویرانوں میں صدائے حق بلند ہوئی۔آپ رحمہ اللہ جب کبھی اپنے تعلیمی دور کا ذکر کرتے تو سننے والے کے دل ودماغ قوت ایمانی سے معمور ہو جاتے اور اس سلسلہ مبارک میں ایک بات پورے وثوق سے فرمایا کرتے تھے کہ جو کیفیت روح کی بیداری کی حضرت امام عبدالجبار غزنوی علیہ الرحمۃ سے بیعت ہوتے وقت طاری ہوئی وہ بیان نہیں کی جا سکتی۔اس وقت سے مشکوک روٹی سے نفرت آنے لگی اور بری مجلس سے بھی دل بیزار ہو گیا۔(ہفت روزہ الاسلام ص ۱۱۰)

**محفل ولی میں استغراقی کیفیات:۔** شیخ العرب والعجم استاذی المحترم جناب حافظ محمد صاحب گوندلوی رحمہ اللہ نے ایک دن اپنے سلسلہ تعلیم کا ذکر کرتے ہوئے فرمایا کہ جب میں امرتسر مدرسہ غزنویہ میں داخل ہوا تو صرف تین دن میں حضرت الامام رحمہ اللہ کی مجلس کا میرے دل پر اتنا اثر ہوا کہ میں سوچنے لگا جو لوگ مدت سے آپ کی خدمت میں رہتے ہیں وہ تڑپ تڑپ کر مر کیوں نہیں جاتے۔(ہفت روزہ الاسلام ص ۱۱۱)

**احب الصالحین ولست منهم:** جناب برق التوحیدی ادارہ علوم اثریہ لائل پور، صالحین کی محبت اوران سے نسبت کی خواہش کا اظہار، عنوان:''سید ابوبکر غزنوی رحمہ اللہ کا سفر آخرت''کے تحت لکھے گئے مضمون میں عربی کے معروف مصرعہ میں یوں فرماتے ہیں:

''احب الصالحین ولست منهم لعل الله یرزقنی صلاحا''(ہفت روزہ الاسلام ص ۱۱۶)

## خاندان غزنویہ اور اہمیت تزکیہ نفس

**وضاحت:** جناب مولانا عبدالعظیم انصاری قصوری خاندان غزنویہ کی دینی اصلاحی، تربیتی تبلیغی کوششوں، ذکر الٰہی اور حصول نسبت تصوف کو بیان کرتے ہوئے فرماتے ہیں۔(از مرتب اثری)

خاندان غزنویہ رحمہم اللہ نے برصغیر پاک وہند میں دینی شعور پیدا کرنے، قرآن وسنت کی اشاعت اور اسلام کی صحیح تعلیم وتربیت اجاگر کرنے میں وہ کارہائے نمایاں سرانجام دیئے ہیں جس کی مثال نہیں ملتی۔دینی تعلیمات کے فروغ، توحید وسنت کی اشاعت، تبلیغ واصلاح کی سعی کے ساتھ ساتھ تزکیہ نفس تعلق باللہ اور ذکر الٰہی کا درس بھی دیا اور اس میدان میں اپنا مثالی کردار اور عملی نمونہ پیش فرمایا اس خاندان کے مورث اعلیٰ حضرت سید

واعتصموا بحبل اللہ جمیعا ولا تفرقوا

لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ

# نظمِ جماعت کے آداب

میاں محمد جمیل ایم اے

مرکزی جمعیت اہلحدیث پاکستان



مصنف : ............ میاں محمد جمیل

ناشر : ............ مرکزی جمعیۃ اہلحدیث ۱۰۶ راوی روڈ لاہور

مطبع ............ اُحد پرنٹنگ پریس ۵۰ لوئر مال - لاہور

تعداد ............ گیارہ سو

قیمت : ____________

# نقوش عظمت رفتہ

مصنف

محمد اسحاق بھٹی

مسلک کتاب وسنت کے فروغ کے لیے کوشاں

خوبصورت اور معیاری مطبوعات

مکتبہ قدوسیہ



ناشر ____________ ابوبکر قدوسی

اشاعت ____________ مئی 1999ء

مطبع ____________ [illegible]

قیمت ____________ -/250 روپے

MAKTABA QUDDUSIA
REHMAN MARKET GHAZNI STREET URDU BAZAR
LAHORE - PAKISTAN. Ph: 7351124 - 7230585
Fax: 92 - 42 - 7230585 Email. qadusia@brain.net.pk

عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ تھے۔جو بدرجہ غایت پاک باز، مجسمہ اخلاص، انتہائی نیک نفس، توحید خالص کے داعی اور مبلغ، کتاب وسنت کے شیدائی اور پیکر علم وعمل تھے۔آپ اس وقت کے مشہور عالم دین، صوفی اور بزرگ ملا حبیب اللہ قندھاری رحمہ اللہ کے فیض یافتہ تھے۔(ہفت روزہ الاسلام ص ١١٦)

**کیفیتِ ذکر:۔** عنوان ''ایک تعارف'' کے تحت حضرت کی اہلیہ محترمہ اپنے ولی کامل شوہر حضرت مولانا ابوبکر غزنوی رحمہ اللہ کی کیفیت ذکر بیان کرتے ہوئے فرماتی ہیں:

اللہ تعالیٰ کا ذکر کثرت سے کرتے تھے۔فجر کی نماز کے بعد دن نکلنے تک اوراد ووظائف میں مشغول رہتے، نماز اور وظیفہ کے دوران آنکھیں پرنم رہتیں۔سارا دن اٹھتے بیٹھتے اللہ تعالیٰ کا ذکر کرتے۔(ہفت روزہ الاسلام ص ١٢٤)

## مرشد العلماء کی مجلس ذکر

**وضاحت ازمرتب اثری:** جناب پروفیسر محمد حسین آزاد صاحب ''چند ملاقاتیں، چند یادیں'' عنوان کے تحت حضرت کی مجلس ذکر بیان کرتے ہوئے فرماتے ہیں۔

جیسا کہ اکثر احباب جانتے ہیں غزنوی صاحب مرحوم ہر جمعرات کو مجلس ذکر کا اہتمام فرماتے تھے بہاولپور منتقل ہونے کے بعد جامعہ کی مصروفیات کے پیش نظر یہ کام بہت دیر سے شروع ہوا۔نومبر کے پہلے ہفتے میں وی سی ہاؤس میں خوبصورت مسجد کا افتتاح بھی تھا اور مغرب کے بعد مجلس ذکر کا بھی اہتمام کیا گیا تھا مغرب کی نماز حضرت مرحوم نے خود پڑھائی۔نماز سے فارغ ہوکر درس شروع کیا ذکر الٰہی کی فضیلت واہمیت پر کوئی دس منٹ گفتگو کی ان کا کہنا یہ تھا کہ دنیوی کاموں میں کامیابی کے لئے بہت سی دعائیں موجود ہیں لیکن ذکر الٰہی خالصتاً رضائے الٰہی کے لئے ہونا چاہئے۔(ہفت روزہ الاسلام ص ١٢٨)

## اخلاقی پستی اور روحانی امراض کی وجہ

**وضاحت ازمرتب اثری:** ''ایک با اخلاق شخصیت'' کے عنوان سے حافظ عبدالرشید اظہر صاحب رحمہ اللہ حضرت مولانا ابوبکر غزنوی رحمہ اللہ کے تربیت اخلاق اور اصلاح نفس کے پہلو پر روشنی ڈالتے ہوئے فرماتے ہیں:

مرحوم نے خود راقم الحروف سے ایک ملاقات کے دوران فرمایا کس قدر افسوس کی بات ہے کہ ہمارے اہل علم وفضل علماء وطلباء جنہیں قوم کی راہنمائی کے لئے منتخب کیا گیا۔جوں جوں ان کا علم وسیع ہوتا چلا جاتا ہے۔ان میں روحانی امراض زیادہ ہوتی چلی جاتی ہیں اور اخلاقی پستی کا شکار ہوتے چلے جاتے ہیں۔حالانکہ انہیں بلند اخلاق کا مینارہ ہونا چاہئے میرا بارہا کا تجربہ ہے کہ علماء میں حسد، بغض، کینہ اور غیبت جیسی مہلک امراض بکثرت پائی جاتی ہیں۔راقم نے عرض کیا آخر اس کی وجہ کیا ہے؟

فرمانے لگے: اس کی وجہ واضح ہے قرون اولیٰ میں یہی علماء وطلباء اخلاق وکردار کا بہترین نمونہ ہوا کرتے تھے۔دراصل قرون اولیٰ میں تعلیم کے ساتھ ساتھ باقاعدہ تربیت اور اصلاح نفس کے مدارس ہوا کرتے تھے جہاں لوگ حدیث وتفسیر اور فقہ کی تعلیم حاصل کرتے تھے۔ان مدارس میں انہی امراض کی ''اصلاح قلب'' کی طرف سے مجرمانہ غفلت برتی جاتی ہے۔جو سبب ہے ہمارے اخلاق کی پستی کا۔(الاسلام ص ١٣٩)

**نام کتاب:۔نظم جماعت کے آداب......مصنف:۔میاں محمد جمیل ایم۔اے(فاضل اردو، فاضل وفاق)**
**ناشر:۔مرکزی جمعیت اہلحدیث(پاکستان)**

## باہمی اختلافات کی بھرمار اور اس کے نقصانات

**مرض باطنی غیبت کی مذمت:۔** ایک آدمی جب بدگمانی کا شکار ہوجاتا ہے تو پھر اس بدگمانی کا زیادہ دیر تک اپنے دل اور سینے میں چھپائے رکھنا اس کیلئے مشکل بن جاتا ہے۔بالآخر یہ بدگمانی الفاظ کا روپ دھار کر غیبت کی صورت میں اس کی زبان سے نکلنا شروع ہوجاتا ہے۔

نبی اکرم ﷺ سے جب پوچھا گیا' اے اللہ کے نبی ﷺ کیا یہ بات بھی غیبت کے زمرے میں آتی ہے کہ ہم فی الواقع ایک شخص میں عیب دیکھتے ہیں اور اس کی اس کمزوری کا آگے ذکر کرتے ہیں؟ تو رسول کریم ﷺ فرماتے ہیں یہی تو غیبت ہے۔ اگر متعلقہ شخص میں وہ عیب نہیں ہے تو پھر بیان کرنے والا غیبت میں نہیں' تہمت اور الزام تراشی بھی کر رہا ہے۔ غیبت ایک ایسا برا روگ ہے جس کے اثرات ختم کرنا ہر کسی کے بس کی بات نہیں ہے۔ بے شمار ایسے لوگ ہیں جو غیبت کرنے والے کی غیبت سن کر نہ صرف دوسرے سے بغیر کسی وجہ کے بدظن ہو جاتے ہیں بلکہ وہ خود بھی غیبت کے گھناؤنے اور بدترین فعل کے مرتکب ہو جاتے ہیں جبکہ دوسرے شخص کو اس سارے معاملے کی خبر تک نہیں ہوتی۔ اس لیے نبی اکرم ﷺ نے غیبت کو بے حیائی اور بدکرداری سے بھی زیادہ بدترین فعل قرار دیا ہے۔ اور انہی وجوہ کی بنیاد پر چونکہ اس متعلقہ آدمی کو خبر نہیں ہوتی اس لیے وہ بیچارہ اپنی صفائی بھی پیش نہیں کر سکتا اور یوں ہی لوگوں کی نظروں میں حقیر اور نفرتوں کا شکار ہو جاتا ہے۔ (نظم جماعت کے آداب ص ۱۷۸)

میاں محمد جمیل (ایم اے) لکھتے ہیں:

اسلام اختلاف رائے کا حق دیتا ہے مگر اختلافات کی ہرگز اجازت نہیں دیتا کیونکہ اس طرح مضبوط اور بڑی سے بڑی جماعت کی بھی ساکھ اکھڑ جاتی ہے۔ ساکھ اور وقار ہی تو وہ چیز ہے جس سے فرد ہی نہیں جماعت کا وجود اور اقبال قائم رہتا ہے۔ اگر وقار مٹ جائے اور اقبال ضائع ہو جائے تو ایسا وجود بے مقصد ہو کر رہ جاتا ہے۔ گویا کہ اب زندہ لاش ہے جس کا کچھ فائدہ نہیں۔ اس حقیقت کو جاننے کے لیے پلٹ کر ماضی کے دریچوں میں جھانک کر دیکھئے۔ نبی اکرم ﷺ کی بعثت سے قبل عربوں میں تمام اوصاف موجود تھے جو ایک زندہ قوم میں ہونے چاہئیں۔ سخاوت اتنی کرتے کہ حج کے موقع پر اپنے گھر حجاج کے لیے وقف کر دیتے، زبان دانی پر اس قدر ناز کہ غیر عربی کو اپنے مقابلے میں بے زبان اور گونگا تصور کرتے تھے۔ یادداشت اتنی کہ ہزاروں اشعار اور قصیدے ان کی نوک زبان پر ہوتے۔ حافظے کا یہ حال کہ خاندان کا شجرہ نسب ہی نہیں، گھوڑوں کی کئی کئی نسلیں اور پشتیں ان کو یاد رہتیں۔ غیرت تو عربوں کا طرۂ امتیاز تھا۔ اسی بناء پر جب وہ کسی کے مخالف ہو جاتے تو کئی سال تک لڑائی میں اپنا مال و جان جھونکتے چلے جاتے۔ مرنے والا اپنی اولاد کو بدلہ لینے کی وصیت کرتا۔ مائیں دودھ پیتے بچوں کو غیرت کے گیت سنا کر لوریاں دیا کرتیں۔ غرضیکہ ہر اعتبار سے عربوں میں زندہ قوم کی خوبیاں موجود تھیں لیکن ٹھوس نظریہ (ایمان) اور اتحاد و اتفاق نہ ہونے کی وجہ سے تمام اوصاف دب گئے اور عرب پستی کی اتھاہ گہرائیوں میں اوندھے منہ گرتے چلے گئے۔ (نظم جماعت کے آداب ص ۱۷۴)

## نام کتاب:۔نقوش عظمت رفتہ......مصنف:۔محمد اسحاق بھٹی حفظہ اللہ

**کوٹ کپورہ میں حضرت غزنوی رحمہ اللہ کے مرید:۔** مولانا (سید محمد داؤد) غزنوی رحمہ اللہ نے فرمایا''(اسحٰق بھٹی) آزادی سے پہلے آپ کا تعلق پنجاب کے کس علاقے سے تھا؟''

عرض کیا''کوٹ کپورہ ریاست فرید کوٹ سے۔''

ارشاد ہوا''کوٹ کپورے میں انجمن اصلاح المسلمین کے سالانہ جلسے ہوتے تھے اور وہاں ہمارے کچھ مرید بھی تھے۔ ان جلسوں میں، میں اور میرے چچازاد بھائی حافظ محمد ذکریا غزنوی رحمہ اللہ شرکت کرتے رہے ہیں۔''(نقوش عظمت رفتہ ص ۱۸)

**صوفیانہ عادات اور وظائف کے خوگر:۔** قاعدے وضابطے میں بندھے ہوئے تکلفات سے پاک، تصنع سے دور، دوستوں کے ہمدرد، ساتھیوں کے خیر خواہ، چھوٹوں پر دست شفقت رکھنے والے، علماء کے قدر دان، بزرگان دین سے محبت اور تعلق خاطر میں بے مثل،......وظائف واوراد کے خوگر، آزادی وطن کے قائد، رفتار سیاست کے نباض اور اس کے نشیب وفراز پر نگاہ عمیق والے۔ عالمانہ وقار،

صوفیانہ عادات، بزرگانہ اطوار...... مجھے بہت سے ارباب علم اور اصحاب کمال سے ملنے، ان سے باتیں کرنے اور تھوڑا یا زیادہ وقت ان کی صحبت و رفاقت میں رہنے کے مواقع میسر آئے ہیں۔ لیکن میرا تجربہ اور مشاہدہ یہ ہے کہ مولانا داؤد غزنوی رحمہ اللہ متعدد معاملات میں بہت سے علماء و زعماء سے فائق تر تھے اور اپنی منفرد حیثیت رکھتے تھے۔ وہ باجماعت نماز پڑھتے تھے، مگر خود امامت کرانے سے گریز کرتے تھے، نماز میں انتہائی خشوع و خضوع کی کیفیت ان پر طاری ہو جاتی تھی۔ ہر نماز کے بعد وظائف پڑھتے اور ہاتھ اٹھا کر لمبی دعا مانگتے تھے۔ نماز فجر، نماز مغرب اور نماز عشاء کے بعد بالخصوص وظائف کا سلسلہ بہت طویل ہوتا تھا۔ (نقوش عظمت رفتہ ص۲۲)

**ننگے سر نماز اور ہاتھ اٹھا کر دعا نہ مانگنا:۔** ننگے سر نماز پڑھنا اور نماز کے بعد ہاتھ اٹھا کر دعا نہ مانگنا ان کے نزدیک نہایت ناپسندیدہ فعل تھا۔ رات کو اگرچہ کتنی ہی دیر سے سوتے، مگر نماز تہجد بالالتزام پڑھتے۔ وہ تخت اب بھی ان کے گھر میں موجود ہے، جس پر وہ تہجد ادا کرتے اور وظیفے پڑھتے تھے۔ لیکن اب وہ تخت نشین کہیں نظر نہیں آتا۔ تہجد کے بعد اللہ کے حضور گڑگڑا کر دعا کرتے تھے۔ فجر کی نماز کے لیے نیچے ہال میں تشریف لاتے وقت سیڑھیوں پر ان کے جوتوں کی کھٹکھٹاہٹ کی آواز آتی اور جب اترتے ہوئے طلباء کو آواز دیتے ''لڑکو! اٹھ جاؤ۔'' تو سب طلباء آواز سنتے ہی چارپائیوں سے جلدی سے اٹھ جاتے۔ (نقوش عظمت رفتہ ص۲۳)

**خانوادۂ تصوف کے چشم و چراغ:۔** اہل علم کی بہت قدر کرتے تھے اور تمام مکاتب فقہ کے علماء کو احترام کی نگاہ سے دیکھتے تھے۔ وہ خانوادۂ تصوف کے چشم و چراغ تھے، اس لیے بنیادی طور پر صحیح معنوں میں صوفی تھے۔ حضرت الامام مولانا عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ کے فرزند ارجمند اور حضرت مولانا سید عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کے پوتے تھے۔ عالی قدر باپ اور بلند مرتبت دادے کا زہد و تقویٰ اور فضل و کمال ان کی ذات میں سمٹ آیا تھا اور اس اعتبار سے وہ ان کے صحیح جانشین تھے۔ (نقوش عظمت رفتہ ص۲۳)

**مشائخ تصوف سے تعلقات:۔** ان کے معاصرین میں جو علمائے عظام طریقت و سلوک سے رسم و راہ رکھتے تھے ان سے ان کو بالخصوص تعلق خاطر تھا۔ مثلاً مولانا عبدالقادر رائے پوری، مولانا مفتی محمد حسن امرتسری، مولانا احمد علی لاہوری، مولانا محمد علی لکھوی، صوفی عبداللہ (ماموں کانجن) حضرت حافظ محمد گوندلوی، مولانا مفتی محمد شفیع دیوبندی، مولانا عبداللہ لائل پوری، میاں محمد باقر (جھوک دادو ضلع فیصل آباد) اور سید مولا بخش کوموی سے گہرے مراسم تھے۔ اب یہ تمام حضرات اللہ کو پیارے ہو چکے ہیں، رحمۃ اللہ علیہم۔ ان بزرگوں سے وہ خاص طور پر وظائف و اوراد سے متعلق گفتگو کرتے تھے۔ بارہا مجھے ان کی اس قسم کی مجلسوں میں حاضر ہونے کی سعادت حاصل ہوئی اور میں اپنی تمام عملی کمزوریوں کے باوصف ان کی گفتگو سے متاثر ہوا، بلکہ بعض اوقات دل کے تاثر کی آنکھوں نے گواہی دی اور اس کو چھپانے کے لیے رومال سے مدد لینا پڑی۔ (نقوش عظمت رفتہ ص۲۳)

**تصوف سے دوری نہایت افسوسناک پہلو:۔** نہایت افسوس ہے کہ اب دعا و وظائف اور تصوف کی روایت جماعت اہلحدیث میں ختم ہو گئی ہے۔ بلکہ میں نے سنا ہے کہ بعض برخود غلط لوگ اسے بدعت قرار دیتے ہیں، اناللہ وانا الیہ راجعون۔ بات یہ ہے کہ ہمارے پرانے عالموں اور بزرگوں کی حالت ایسی تھی کہ انہیں ہر وقت اللہ کی ضرورت رہتی تھی، وہ اسی کے محتاج تھے، ہر شے اسی سے مانگتے اور ہر وقت مانگتے تھے، نماز کے بعد بھی اور دیگر اوقات میں بھی۔ ہاتھ اٹھا کر بھی اور بغیر ہاتھ اٹھائے بھی۔ وہ غریب تھے، نادار تھے اور اللہ کی بارگاہ میں گڑگڑاتے تھے۔ دور حاضر کے عالموں کے پاس سب کچھ موجود ہے۔ زمینیں بھی، کاروبار بھی، کوٹھیاں بھی، موٹریں بھی اور بڑی بڑی ملازمتیں بھی۔ ان کے بیٹے سمندر پار کی یونیورسٹیوں میں پڑھتے بھی ہیں اور کماتے بھی ہیں۔ رہی سہی کسر جہادوں نے پوری کر دی ہے۔ اب یہ کروڑوں میں کھیلتے اور اربوں کے خواب دیکھتے ہیں۔ انہیں کیا ضرورت ہے اللہ سے ہاتھ اٹھا کر مانگنے اور اس کے احسان مند ہونے کی۔ یہی وجہ ہے کہ ادھر سلام پھیرا اور ادھر یہ کوتل گھوڑے کی طرح اچھل کر اٹھ کھڑے ہوئے۔

**کھرک فی الصلوۃ:۔** ہاتھ اٹھا کر دعا مانگنا تو رہا ایک طرف، گونا گوں مصروفیتوں کی بناء پر ان بیچاروں کے لیے نماز پڑھنا بھی مشکل ہے۔ یہ تو ان کی بہت بڑی قربانی ہے کہ کسی نہ کسی طرح اپنی بے پناہ مصروفیات سے تھوڑا سا وقت نکال کر دو چار رکعت نماز پڑھ لیتے ہیں۔ اور نماز ہی میں ان کو کھرکنے اور جسم کے مختلف حصوں پر ہاتھ پھیرنے کو وقت ملتا ہے اور یاد آتا ہے کہ ''کھرک فی الصلوۃ'' بھی ایک مسئلہ ہے، جس پر عمل ہونا چاہئے۔

پھر یہ بات بھی ان کے نزدیک محقق ہوگئی ہے کہ نماز کے بعد ہاتھ اٹھا کر دعا مانگنے کی روایات کے راوی ضعیف ہیں۔

اس تحقیق کے بارے میں اس فقیر پر تقصیر کی مؤدبانہ گزارش ہے کہ کیا وہ راوی ہم سے بھی ضعیف ہیں جو بات بات میں غلط بیانی کرتے، قدم قدم پر جھوٹ بولتے اور ہر معاملے میں دوسرے کو دھوکا دیتے ہیں۔ (نقوش عظمت رفتہ ص۲۴۔۲۳)

**وظائف حقیقت کے آئینے میں:۔** یہاں یہ یاد رہے کہ وظائف وادعیہ تین قسم کے ہیں۔ ایک وہ جو قرآن مجید میں مذکور ہیں، دوسرے وہ جن کا کتب حدیث میں ذکر فرمایا گیا ہے اور تیسرے وہ جو بزرگان دین سے منقول ہیں اور بعض امور ومعاملات میں مجرب ہیں۔ ہمارے بزرگ علماء ان تینوں پر عامل رہے ہیں اور اب بھی اللہ کے نیک بندے، جن کو اللہ نے توفیق دی ہے، ان پر عامل ہیں۔ وظیفے کے عمل اور لفظ سے بعض دوست آخر گھبراتے کیوں ہیں؟ اگر ان کے بچوں کو سکول سے وظیفہ ملے تو بڑے خوش ہوتے ہیں اور گھر گھر بتاتے پھرتے ہیں کہ ان کے بچے ماشاءاللہ اتنے ہوشیار ہیں کہ وظیفہ لے رہے ہیں۔ لیکن اگر اللہ اور رسول ﷺ کا بیان فرمودہ وظیفہ پڑھنے کو کہا جائے تو غلط ہو جائے۔ یہ عجیب منطق ہے کہ حکومت سے وظیفہ حاصل کرنا بالکل صحیح اور اللہ کے نام کا وظیفہ پڑھنا قطعی بدعت......!

سچی بات یہ ہے کہ اگر کوئی وظیفہ دل لگا کر اور متوجہ الی اللہ ہو کر پڑھا جائے تو بے عمل سے بے عمل کو بھی ایسے معلوم ہوتا ہے جیسے قلب پر سکون واطمینان کی بارش ہو رہی ہے۔ اور کیفیت عالم بالکل بدل گئی ہے۔

هوا مسیح نفس گشت و بادنافه کشا ۔۔۔ درخت سبز شد و مرغ در خروش آمد

تنور لاله چناں برفروخت باد بہار ۔۔۔ که غنچه غرق عرق گشت و گل به خوش آمد

(نقوش عظمت رفتہ ص۲۴۔۲۵)

**''التکشف'' کتاب تصوف کا ہدیہ:۔** میرے جیسا بے عمل مولانا رحمہ اللہ کے سامنے تصوف کی کوئی بات کرتا تو خوش ہوتے۔ ایک مرتبہ معلوم نہیں، کس ترنگ میں اس موضوع کا کوئی کلمہ بے خبری میں میرے منہ سے نکل گیا۔ سن کر انتہائی مسرت کا اظہار کیا اور فرمایا، مولوی اسحٰق! آپ تو صوفی ہو گئے ہیں۔ مولوی اشرف علی تھانوی رحمہ اللہ کی مشہور کتاب ''التکشف''، جو تصوف سے متعلق ہے، از راہ کرم میرا نام لکھ کر مجھے عنایت فرمائی اور اس کے مطالعے کی تاکید کی۔ (نقوش عظمت رفتہ ص۲۵)

**مریدین کے گھر حاضری:۔** مئی ۱۹۴۹ء کے ابتدائی دنوں کی بات ہے ایک روز مجھ سے کہا: ''مولوی اسحاق! آپ میرے ساتھ ہمارے مریدوں کے ہاں جائیں گے؟''

عرض کیا، اگر آپ حکم فرمائیں گے تو تعمیل کرنے سے مجھے خوشی ہوگی۔

فرمایا، ''تیار ہو جائیے' تین جوڑے کپڑوں کے رکھیئے۔ کل نو بجے کی ٹرین سے چلیں گے۔ پہلے منڈی واربرٹن جائیں گے، ایک رات وہاں رہیں گے۔ پھر فیروز وٹواں جائیں گے، چار دن کے بعد واپسی ہوگی۔'' (نقوش عظمت رفتہ ص۲۷)

**ہمارے مرشد اور ہم انکے مرید:۔** فیروز وٹواں میں ہمارے اصل میزبان ملک احمد خاں نمبردار تھے جو وٹو برادری سے تعلق رکھتے تھے اور وہاں کے اچھے خاصے زمیندار تھے۔ وہ خود تو بہت سال ہوئے وفات پا گئے ہیں، لیکن ان کے خاندان کے لوگ مولانا کے خاندان سے انہی کی طرح عقیدت واحترام کے جذبات رکھتے ہیں۔

ملک احمد خاں بوڑھے آدمی تھے۔ دراز قامت اور وجیہہ۔ بہت متقی بزرگ تھے۔ مولانا داؤد غزنوی رحمہ اللہ کے والد محترم مولانا عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ کے ارادت مند تھے چند لمحوں میں مجھ سے مانوس ہو گئے تھے۔ میں نے باتوں باتوں میں ان سے پوچھا کہ آپ غزنوی خاندان کے حلقہ ارادت میں کیسے شامل ہوئے اور ان کی کون سی ادا آپ کو پسند آئی؟ اس کا انہوں نے جو جواب دیا، وہ انہی کے الفاظ میں عرض کرتا ہوں، فرق صرف یہ ہے کہ انہوں نے یہ باتیں پنجابی میں بیان کی تھیں، میں اردو میں ان کا ترجمہ کر رہا ہوں۔

بولے: میں اٹھارہ سال کی عمر کا تھا کہ گنٹھیا کے موذی مرض میں مبتلاء ہو گیا۔ والد نے بہت علاج کرائے، مگر آرام نہ آیا۔ وہ حضرت مولانا عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ کے عقیدت مند تھے۔ انہیں یقین تھا کہ ان کی دعا کو اللہ شرف قبولیت سے نوازتا ہے اور وہ بیمار کے لیے دعا کریں تو اللہ اسے صحت عطا فرماتا ہے۔

اس زمانے میں گھوڑے کے سوا ہمارے گاؤں سے امرتسر جانے کا کوئی ذریعہ نہ تھا۔ شام کے وقت میرے والد نے گٹھڑی کی شکل میں مجھے گھوڑی پر رکھا اور امرتسر کو چل پڑے۔ ہم امرتسر مسجد غزنویہ میں پہنچے تو فجر کی جماعت ہو رہی تھی۔ والد نے مجھے گھوڑی کی پیٹھ سے اٹھایا اور مسجد کے صحن میں رکھ دیا۔ گھوڑی باہر باندھی اور خود وضو کر کے جماعت میں شریک ہو گئے۔ جو بزرگ جماعت کرا رہے تھے، وہ اس قدر درد و سوز سے قرآن مجید پڑھتے تھے کہ دل ان کی طرف کھنچا جاتا تھا۔ نماز کے بعد اس بزرگ نے میری طرف دیکھا تو پوچھا یہ کون شخص ہے؟ والد نے کھڑے ہو کر تمام صورتحال بیان کی اور نہایت ادب سے دعا کے لیے درخواست کی۔ پاک باز بزرگ نے دعا کے لیے ہاتھ اٹھائے۔ جیسے جیسے وہ دعا مانگ رہے تھے، مجھے یوں محسوس ہوتا تھا کہ جوڑوں کی بندش کھل رہی ہے۔ تین دن اور تین راتیں ہم وہاں رہے۔ ہمارا کھانا ان کے گھر سے آتا تھا۔ گھوڑی کے لیے چارے کا انتظام بھی وہی کرتے تھے۔ تین دن کے بعد میں اللہ کے فضل سے بالکل تندرست تھا۔ گھوڑی پر سوار ہو کر امرتسر سے اپنے گاؤں فیروز وٹواں آیا۔ دعا کرنے والے بزرگ مولانا داؤد غزنوی رحمہ اللہ کے صاحب تقویٰ والد مولانا عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ تھے، جنہیں لوگ امام صاحب کہہ کر پکارتے تھے۔ اس کے بعد اللہ کے بے پایاں فضل اور امام صاحب رحمہ اللہ کی دعا سے جسمانی حالت کے ساتھ ساتھ ہماری روحانی دنیا بھی بدل چکی تھی۔ ہم ان کے مرید ہیں اور یہ ہمارے مرشد......! (نقوش عظمت رفتہ ص ۲۸، ۲۹)

## مولانا عبدالجبار رحمہ اللہ کی دعائیں و کرامات

مولانا عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ کی قبولیت دعا کے متعلق بہت سے واقعات مشہور ہیں۔ ایک عجیب و غریب واقعہ مولانا داؤد غزنوی رحمہ اللہ نے بھی سنایا اور ایک مدراسی بزرگ عزیز اللہ (گھڑی ساز) نے بھی بیان کیا۔

**ملازم کا کروڑ پتی بن جانا:۔** عزیز اللہ صاحب ۱۹۵۸ء میں اپنے عزیزوں سے ملاقات کے لیے ہندوستان کے شہر مدراس سے کراچی آئے۔ کراچی سے عازم لاہور ہوئے۔ اس سفر کا مقصد مولانا داؤد غزنوی رحمہ اللہ اور علمائے اہل حدیث سے ملاقات تھا۔ وہ ہفت روزہ ''الاعتصام'' کے خریدار تھے اور میں اس وقت اس اخبار کا ایڈیٹر تھا۔ وہ ''الاعتصام'' کے دفتر آئے اور اپنا نام اور پتہ بتایا۔ میں ان کے نام سے واقف تھا۔ بحیثیت ایڈیٹر الاعتصام کے وہ بھی میرے نام سے آشنا تھے۔ میں نے ان کو اعزاز سے بٹھایا اور مدراسی ہونے کی وجہ سے ان کی خدمت میں مچھلی پیش کی۔ مولانا غزنوی اس دن لاہور سے باہر تشریف لے گئے تھے۔ میں نے مولانا رحمہ اللہ کے ساتھ ان کی عقیدت کی وجہ پوچھی تو انہوں نے بتایا کہ ۱۹۱۰ء کے پس و پیش مدراس سے دو آدمی چمڑے کی تجارت کے سلسلے میں امرتسر آئے تھے۔ ان کے ساتھ ایک مدراسی ملازم تھا، جس کا نام اسماعیل تھا۔ اسماعیل فجر کی نماز روزانہ مسجد غزنویہ میں مولانا عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ کی اقتداء میں پڑھتا تھا۔ ایک روز انہوں نے اس سے پوچھا: ''آپ کون ہیں؟ کہاں کے رہنے والے ہیں اور یہاں کیا کام کرتے ہیں؟

اس نے جواب دیا: ''میرا نام اسماعیل ہے، مدراس کا رہنے والا ہوں اور دو مدراسی سیٹھوں کے ساتھ ان کے ملازم کی حیثیت سے یہاں آیا ہوں۔''

اس کی بات سن کر امام صاحب رحمہ اللہ نے دعا کے لیے ہاتھ اٹھائے۔ اگر دعا خلوص قلب سے کی جائے اور گڑ گڑا کر اللہ کے حضور کسی چیز کی التجاء کی جائے تو لازماً اپنا رنگ دکھاتی ہے اور خارج میں اس کے اثرات ظاہر ہوتے ہیں۔ اس دعا کا نتیجہ بھی یہی نکلا اور اللہ نے اسے شرف قبول سے نوازا۔ عزیز اللہ اور اس کے بعد مولانا داؤد غزنوی رحمہ اللہ نے بتایا کہ اسماعیل کہا کرتا تھا کہ امام صاحب دعا مانگ رہے تھے اور مجھے یوں محسوس ہو رہا تھا کہ گویا دولت میری جھولی میں گر رہی ہے۔ نماز اور دعا کے فوراً بعد وہ واپس گھر گیا تو سیٹھوں نے کہا، اسماعیل! تم بہت عرصے سے ہمارے ساتھ ہو، ہم نے تم کو دیانت دار اور محنتی شخص پایا ہے، لہٰذا آج سے ہم نے تمہیں اپنے کاروبار میں شریک کر لیا ہے۔ تمہارا ایک خاص حصہ مقرر کر دیا گیا ہے۔ اپنے حصے کی رقم تم نقد ادا نہیں کرو گے، وہ رقم تمہارے حصے کے منافع سے وضع ہوتی رہے گی۔

اس سے چند مہینے بعد وہ اس درجے امیر ہو گیا کہ اسماعیل سے ''کا کا اسماعیل'' بن گیا...... مدراس کی بولی میں ''کا کا'' سیٹھ کو کہا جاتا ہے۔

کا کا اسماعیل مسلکاً اہل حدیث تھے اور نہایت نیک آدمی تھے۔ صوبہ مدراس کے ضلع ارکاٹ میں انہوں نے کئی ایکڑ زمین خریدی، اسے آباد کیا اور اپنے والد محمد عمر کے نام سے اس کا نام ''عمر آباد'' رکھا۔ ''جامعہ دار السلام'' کے نام سے وہاں ایک بہت بڑا دار العلوم قائم کیا جو اب تک کامیابی سے چل رہا ہے اور اس کا شمار ہندوستان کے مشہور اسلامی مدارس میں ہوتا ہے۔ مولانا داؤد غزنوی رحمہ اللہ نے ایک مرتبہ بتایا کہ آزادی سے پہلے جامعہ دار السلام کے سالانہ جلسہ تقسیم اسناد میں انہیں باقاعدہ دعوت شرکت دی جاتی تھی۔ وہ وہاں جاتے تو کا کا اسماعیل اور ان کے خاندان کے لوگ انتہائی احترام سے پیش آتے اور امام صاحب رحمہ اللہ کی دعا کا واقعہ ضرور بیان کرتے۔ (نقوش عظمت رفتہ ص۳۰، ۳۱)

**خواب میں قرآنی آیت کی رہنمائی:۔** مولانا غزنوی رحمہ اللہ نے بتایا کہ ۱۹۴۳ء کو جیل میں ان کی آنکھوں میں درد شروع ہوا جو آہستہ آہستہ سخت تکلیف دہ شکل اختیار کر گیا۔ جیل کے افسروں نے اچھے سے اچھے ڈاکٹروں کی خدمات حاصل کیں اور بڑے علاج کرائے، لیکن افاقہ نہ ہوا۔ ایک دن میں نے دل میں فیصلہ کر لیا کہ اب کوئی علاج نہیں کراؤں گا، جو اللہ کو منظور ہے، ہو جائے گا۔ اس فیصلے پر ایک ہفتہ گزرا ہو گا کہ رات کو خواب میں گتے کا ایک بڑا سا بورڈ میرے سامنے آیا، جس پر صاف اور نمایاں الفاظ میں قرآن مجید کی ایک آیت مرقوم تھی۔ چند لمحے وہ بورڈ میرے سامنے رہا اور اس اثناء میں قرآن مجید کی وہ آیت میں نے یاد کر لی۔ اس کے فوراً بعد آنکھ کھلی تو وہ آیت میری زبان پر جاری تھی۔ میں نے اس خواب کی تعبیر یہ سمجھی کہ یہ آیت پڑھ کر پانی پر دم کرنا چاہیے اور پھر وہ پانی آنکھوں پر ڈالنا چاہیے۔ ان شاء اللہ اس سے افاقہ ہو گا۔ چنانچہ چند روز میں نے یہ عمل کیا اور آنکھوں کی تکلیف ختم ہو گئی۔ اس کے بعد بعض اور لوگوں کو بھی یہ عمل بتایا، ان کی تکلیف بھی اللہ نے رفع فرما دی۔

مولانا نے یہ آیت مجھے بتائی تھی، لیکن نہایت افسوس ہے، یہ چھوٹی سی آیت جو چند الفاظ پر مشتمل ہے، مجھے یاد نہیں رہی۔

(نقوش عظمت رفتہ ص۳۱)

مولانا نے ۶۸ برس عمر پائی اور ان کی نظر آخر وقت تک بہت اچھی رہی۔ باریک الفاظ پڑھتے وقت، بعض دفعہ وہ عینک لگا تو لیتے تھے، لیکن اس کی انہیں زیادہ ضرورت نہ تھی۔

**ولی کامل کے ذکر کی تاثیر:۔** مولانا داؤد غزنوی رحمہ اللہ کے والد مکرم مولانا عبد الجبار غزنوی رحمہ اللہ کے سلسلے کے یہاں دو واقعے اور سنتے جائیے جن کے راوی ہندوستان کے معروف عالم مولانا سید ابو الحسن علی ندوی رحمہ اللہ ہیں۔ سید صاحب موصوف فرماتے ہیں۔

''مولانا عبد الجبار رحمہ اللہ کے متعلق میں نے عرصہ ہوا دو واقعات سنے تھے، جن کے راوی نواب صدر یار جنگ مولانا حبیب الرحمٰن خان شیروانی مرحوم ہیں۔ ایک واقعہ تو یہ کہ جب ندوۃ العلماء کا امرتسر میں پہلا جلسہ ہوا تو مولانا سید عبد الجبار رحمہ اللہ بقید حیات تھے اور قرآن مجید کا درس دیتے تھے۔ یہ درس بہت سادہ اور بے تکلف ہوتا تھا۔ مولانا شبلی نعمانی رحمہ اللہ ایک مرتبہ اس درس میں شریک ہوئے۔ واپس آ کر انہوں نے شیروانی صاحب سے بیان کیا کہ مولانا عبد الجبار صاحب اپنی زبان سے اللہ تعالیٰ کا نام لیتے تھے اور ''اللہ'' پاک کا نام ان کی زبان سے نکلتا تھا، تو بے اختیار جی چاہتا تھا کہ سر ان کے قدموں پر رکھ دیا جائے۔''

**ولی کامل کی طرف قلبی کھچاؤ:۔** دوسرا واقعہ یہ تھا کہ ندوۃ العلماء کے جلسے میں شریک ہونے والے علماء اور باہر کے مہمانوں کی کسی جگہ دعوت تھی۔ایک بہت بڑا طویل دالان تھا، جس میں کئی درجے تھے۔ایک طرف کے بیٹھنے والے دوسری طرف کے بیٹھنے والوں کو دیکھ نہیں سکتے تھے۔ایک درجے میں مولانا سید محمد علی مونگیری بانی و ناظم ندوۃ العلماء شریک دستر خواں تھے۔دوسری طرف ایک دوسرے درجے میں کچھ اور مہمان تھے۔کھانے سے فارغ ہونے کے بعد مولانا محمد علی صاحب مونگیری نے شیروانی صاحب سے پوچھا کہ جس طرف آپ بیٹھے ہوئے تھے،اس طرف اور کون کون تھا۔انہوں نے چند معززین علماء کا نام لیا۔مولانا محمد علی صاحب ہر ایک نام پر فرماتے جاتے تھے کہ کوئی اور بھی تھا؟ جب انہوں نے مولانا عبدالجبار صاحب غزنوی رحمہ اللہ کا نام لیا تو مولانا نے فرمایا کہ ہاں اسی وجہ سے میرا دل بے اختیار اس طرف کھنچ رہا تھا۔''(نقوش عظمت رفتہ ص۳۲)

**مولانا عبدالجبار غزنوی کا روحانی فیض:۔** مولانا عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ ۱۲۶۸ھ (۱۸۵۲ء) کو غزنی میں پیدا ہوئے۔ابتدائی تعلیم اپنے دو بھائیوں مولانا محمد اور مولانا احمد سے حاصل کی۔اپنے والد محترم حضرت عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ سے بھی علمی اور روحانی فیض پایا۔پھر دہلی تشریف لے گئے اور حضرت میاں سید نذیر حسین دہلوی رحمہ اللہ سے کتب حدیث پڑھیں اور سند حاصل کی۔زندگی بھر امرتسر میں مدرسہ غزنویہ میں طلباء کو علم حدیث پڑھاتے رہے۔۲۵ رمضان المبارک ۱۳۳۱ھ (۲۷ اگست ۱۹۱۳ء) کو جمعتہ الوداع کے دن امرتسر میں وفات پائی۔
(نقوش عظمت رفتہ ص۳۲)

**صوفی صاحب کی برکت والی رقم:۔** ایک اور واقعہ ملاحظہ ہو۔یہ بہت ہی نازک اور اہم واقعہ ہے......۱۹۵۰ء کی بات ہے کہ جمعیت اہلحدیث کا خزانہ بالکل خالی تھا۔لفظ ''خزانہ'' تو یونہی زبان قلم سے نکل گیا ورنہ عملاً تو اس زمانے میں اس کا تصور بھی نہیں تھا......مولانا محمد داؤد غزنوی اور مولانا محمد اسماعیل سلفی رحمہما اللہ کی طرف سے جو علی الترتیب جمعیت اہل حدیث کے صدر اور ناظم اعلیٰ تھے،حکم ہوا کہ میں صوفی عبداللہ صاحب رحمہ اللہ کے پاس اوڈانوالہ (ضلع فیصل آباد) جاؤں اور ان سے جمعیت کے لئے پانچ سو روپے قرض لاؤں۔

صوفی صاحب رحمہ اللہ عابد و زاہد بزرگ تھے۔طویل عرصے تک سرحد پار کی جماعت مجاہدین سے وابستہ رہے تھے۔اصلاً وزیر آباد (ضلع گوجرانوالہ) کے رہنے والے تھے اور کشمیری برادری سے تعلق رکھتے تھے۔۱۹۲۲ء کے لگ بھگ اوڈانوالہ (تحصیل سمندری ضلع فیصل آباد) میں انہوں نے ایک دینی مدرسہ قائم کرلیا تھا۔اب یہ بہت بڑی درس گاہ ''دارالعلوم تعلیم الاسلام'' کے نام سے ماموں کانجن (ضلع فیصل آباد) میں قائم ہے۔صوفی صاحب کی دعا کو اللہ شرف قبولیت سے نوازتا تھا۔میرے مشفق و مہربان تھے۔۲۸ اپریل ۱۹۷۵ء (۱۳ ربیع الاول ۱۳۹۵ھ) کو فوت ہوئے۔دارالعلوم کے احاطے میں مدفون ہیں۔

بہر حال دونوں بزرگوں نے ارشاد فرمایا کہ میں صوفی صاحب کے پاس جاؤں اور جمعیت کے لیے پانچ سو روپے بصورت قرض لاؤں۔اس زمانے میں پانچ سو روپے کا اطلاق بہت بڑی رقم پر ہوتا تھا اور اتنی بڑی رقم قرض کے طور پر کسی کو دینا بڑے دل گردے کا کام تھا۔میں نے معذرت کی کہ اتنا بڑا کام مجھ سے نہیں ہو سکے گا۔کسی اور صاحب کو بھیجئے جو صوفی صاحب رحمہ اللہ سے تعلق رکھتے ہوں۔نہ وہ مجھے جانتے ہیں اور نہ مجھے اتنی بڑی رقم دیں گے۔

مولانا اسماعیل رحمہ اللہ کے صوفی صاحب رحمہ اللہ سے بے تکلفانہ مراسم تھے۔انہوں نے فرمایا:تم جاؤ،اگر صوفی کچھ دے گا تو لے آنا، ورنہ تمہیں تو نہیں رکھ لے گا۔ساتھ ہی پنجابی کی کہاوت بیان کردی کہ میاں تعویذ نہیں دے گا تو تعویذ مانگنے والے کو تو پکڑ کر نہیں بٹھا لے گا۔

مولانا غزنوی رحمہ اللہ نے فرمایا:صوفی صاحب ان شاءاللہ آپ کو ضرور پیسے دیں گے،آپ جائیے،کامیاب لوٹیں گے اور ہم آپ کے لیے دعا کریں گے۔عرض کیا:آپ صوفی صاحب رحمہ اللہ کے نام رقعہ لکھ دیجئے۔

فرمایا:آپ کو کون نہیں جانتا۔آپ اخبار ''الاعتصام'' کے ایڈیٹر ہیں اور جماعت کے سب لوگ آپ سے واقف ہیں۔ساتھ ہی کہا

آپ کا صوفی صاحب رحمہ اللہ سے تعارف کرانا اور رقعہ لکھ کر دینا آپ کی توہین ہے۔(اس وقت ''الاعتصام'' کے ایڈیٹر مولانا محمد حنیف ندوی رحمہ اللہ تھے اور میں ان کے معاون کی حیثیت سے خدمات انجام دیتا تھا)۔

پانچ سو روپے قرض لینے کے لیے میرا صوفی صاحب رحمہ اللہ کے پاس جانے کو بالکل جی نہیں چاہتا تھا،لیکن ان بزرگان عالی مقام کا حکم تھا،اس لیے مجبوراً جانا پڑا۔دس روپے مجھے کرائے کے لیے دیئے گئے۔رات کواوڈانوالے پہنچ گیا جو ریلوے اسٹیشن ماموں کانجن سے تقریباً تین میل کے فاصلے پر ہے۔وہاں اپنے مخلص دوست مولانا عبدالقادر ندوی صاحب رحمہ اللہ سے ملا اور آمد کا مقصد بیان کیا۔صبح نو بجے کے قریب ہم دونوں صوفی صاحب رحمہ اللہ کی خدمت میں حاضر ہوئے۔سردیوں کا موسم تھا،صوفی صاحب رحمہ اللہ دھوپ میں چار پائی پر بیٹھے تھے۔ ندوی صاحب نے میرا ان سے تعارف کرایا تو وہ کھڑے ہو کر بغل گیر ہوئے اور میرا ماتھا چوما۔ہمیں انہوں نے اسی چارپائی پر بٹھالیا جس پر وہ خود بیٹھے تھے۔ان کے حسب ارشاد ندوی صاحب پائینتی میں بیٹھ گئے اور میں سرہانے کی طرف بیٹھا۔وہ ہم دونوں کے درمیان تشریف فرما تھے۔

ندوی صاحب نے ان سے میرے متعلق کہا کہ ان کو بزرگوں نے بھیجا ہے اور وہ آپ سے پانچ سو روپے مانگ رہے ہیں۔نہ انہوں نے بزرگوں کا نام لیا اور نہ یہ کہا کہ پانچ سو روپے قرض مانگتے ہیں۔صوفی صاحب نے بھی وضاحت کا مطالبہ نہیں کیا۔ان سے فرمایا: پرسوں میں نے آپ کو جو ڈھائی سو روپیہ دیا تھا،وہ ان کو دے دیں۔باقی ڈھائی سو تین چار روز میں فلاں آدمی کے ہاتھ بھجوادیں گے......پھر فوراً کہا، میرے پاس بھی ڈھائی سو روپیہ موجود ہے۔اس طرح انہوں نے پانچ سو کی رقم پوری کر دی۔

صوفی صاحب رحمہ اللہ نے سفید چادر اوڑھ رکھی تھی۔باتیں کرتے ہوئے چادر کی اوٹ سے میرے کوٹ کی جیب میں کوئی شے ڈالی، جس کا ندوی صاحب کو پتا چل گیا۔

ہم گھر آ کر کھانا کھانے لگے تو وہ ''شے'' دیکھی جو صوفی صاحب نے راز داری سے میرے کوٹ کی جیب میں ڈالی تھی...... وہ دس دس روپے کے دونوٹ تھے،جو پانچ سو کی رقم کے علاوہ خاص طور سے مجھے عطا کیے گئے تھے۔

اب پانچ سو بیس روپے میری جیب میں تھے۔اس دور میں یہ ایک خطیر رقم تھی اور اسے جیب میں ڈال کر مارے خوشی کے میرا زمین پر پاؤں نہیں لگتا تھا۔چاہتا تھا کہ جتنی جلدی ہو سکے لاہور پہنچوں اور یہ رقم مولانا کی خدمت میں پیش کروں۔

مولانا عبدالقادر ندوی سے کہا،اب مجھے اجازت دیجئے وہ اس وقت بھی کاروبار کرتے تھے،اب بھی ماشاءاللہ کاروبار کرتے ہیں اور اس میں کامیاب ہیں۔انہوں نے بھی اپنے کاروبار کے سلسلے میں ماموں کانجن آنا تھا اور اس وقت ان کا کاروبار ماموں کانجن ہی میں تھا۔بولے، اتنی جلدی کیا پڑی ہے،مجھے بھی تو وہیں جانا ہے۔اکٹھے چلیں گے،چنانچہ ہم سائیکل پر ماموں کانجن پہنچے اور میں وہاں سے بذریعہ ٹرین رات کو لاہور آ گیا۔مولانا سے ملا اور پانچ سو کی رقم ان کی خدمت میں پیش کی۔پھر دس دس روپے کے دونوٹ پیش کیے اور جس انداز سے صوفی صاحب نے عنایت فرمائے تھے،وہ انداز بھی بیان کیا۔مولانا نے جاتے وقت دس روپے کرائے کے لیے دیئے تھے،ان میں سے سات روپے خرچ ہوئے تھے تین بچ گئے تھے،وہ بھی ان کے سامنے رکھ دیئے۔

مولانا نے پانچ سو رکھ لیا اور فرمایا: میں نے کہا تھا کہ آپ کامیاب آئیں گے۔اپنے آپ پر اعتماد کرنا چاہیے،اللہ مدد کرتا ہے۔اس رقم کی وصولی کی اطلاع انہوں نے اسی وقت گوجرانوالہ کے مولانا محمد اسماعیل صاحب رحمہ اللہ کو پہنچادی۔دوسرے دن صوفی صاحب رحمہ اللہ کو بھی خط لکھ دیا۔

بیس روپے کے متعلق مجھے فرمایا کہ یہ روپے صوفی صاحب رحمہ اللہ نے خاص طور سے آپ کو دیئے ہیں۔یہ بابرکت روپے ہیں،انہیں سنبھال کر رکھیے اور خرچ نہ کیجئے۔چنانچہ کئی سال وہ میرے بکس میں پڑے رہے اور جب حکومت کی طرف سے پرانے نوٹوں کی تبدیلی کا اعلان ہوا تو میں نے ان کے بدلے میں دوسرے نوٹ لیے اور پھر وہ خرچ ہو گئے۔

**تصوف پر اعتراض ناآشنائی کا سبب:۔** میں اوراد وظائف کو بھی صحیح سمجھتا ہوں،تصوف وسلوک کو بھی مبنی برصحت قرار دیتا ہوں،

بزرگوں کی دعاؤں اوران کی قبولیت کا بھی قائل ہوں......اور جولوگ اس سے انکار کرتے ہیں ان کے لیے دعا گو ہوں کہ اللھم اھد قومی فانھم لایعلمون۔(نقوش عظمت رفتہ ص۴۹)

**قبولیتِ دعا اور کشفی اطلاع:۔** ۱۹۶۰ء کے مئی کا مہینہ تھا کہ ہمارے ایک عزیز جھنگ سے تشریف لائے۔ان کے بیٹے کسی ہنگامے کی زد میں آکر شدید زخمی ہوگئے تھے اور وہ بیٹے کو میو ہسپتال میں داخل کرانا چاہتے تھے۔میو ہسپتال کے کرتا دھرتا اس زمانے میں ڈاکٹر ریاض قدیر تھے اور مریض کا علاج انہی سے کرانا مقصود تھا،لیکن فوری طور پر داخلے کی کوئی صورت نہ تھی۔میں انہیں مولانا کے پاس لے گیا کہ وہ ڈاکٹر صاحب سے کہہ دیں تو مریض کو داخل کیا جا سکتا ہے۔

ڈاکٹر صاحب اگر چہ مجھے اچھی طرح جانتے تھے،لیکن مولانا کا وہ بہت احترام کرتے تھے۔مولانا نے فرمایا: مولوی اسحاق! آپ کیوں اپنے آپ پر اعتماد نہیں کرتے؟ کیوں اس وہم میں مبتلا ہیں کہ کوئی آپ کی بات نہیں مانے گا؟ جایئے ڈاکٹر صاحب سے بات کیجیے،وہ مریض کو ضرور داخل کرلیں گے۔پھر مسکراتے ہوئے فرمایا: ہم دعا کریں گے۔چنانچہ میں گیا،ڈاکٹر صاحب سے ملا اور مریض کو داخل کرلیا گیا۔میں نے ان کے سامنے مولانا کا نام نہیں لیا۔انہوں نے خود ہی پوچھا کہ مولانا کا کیا حال ہے؟(نقوش عظمت رفتہ ص۵۰)

**ہر مسلک کے علماء کا احترام:۔** مولانا علماء کے بے حد قدر دان تھے۔ہر مسلک کے عالم کا احترام کرتے تھے،وہ بھی انہیں قدر کی نگاہ سے دیکھتے تھے۔مولانا عبدالعظیم انصاری رحمہ اللہ(سابق ناظم دفتر جمعیت اہلحدیث) کا بیان ہے کہ ایک مرتبہ وہ مولانا کے ساتھ تانگے پر بیٹھے کہیں جا رہے تھے۔مولانا نے اچانک تانگے والے سے کہنا شروع کیا،تانگہ روکو،تانگہ روکو......تانگہ رکا تو مولانا جلدی سے نیچے اترے اور ہاتھ پھیلاتے ہوئے ایک طرف کو بڑھے،دیکھا تو ادھر شیعہ عالم مفتی کفایت حسین تانگے سے اتر کر اسی طرح ہاتھ پھیلائے مولانا کی طرف بڑھ رہے تھے۔دونوں بزرگوں نے مصافحہ کیا اور کچھ دیر کھڑے آپس میں باتیں کرتے رہے۔(نقوش عظمت رفتہ ص۵۲)

**علماء کا احترام:۔** مولانا علمائے دین کا بے حد احترام کرتے تھے۔اگر کوئی شخص کسی عالم کا ناقدانہ یا مخالفانہ انداز میں ذکر کرتا تو انہیں بڑی تکلیف ہوتی۔ایک مرتبہ وہ بیمار تھے اور جامعہ سلفیہ کی انتظامیہ کمیٹی کی میٹنگ ان کے کمرے میں ہورہی تھی۔مولانا محمد اسماعیل صاحب رحمہ اللہ بھی اس میں شامل تھے۔ایک شخص نے جو دراصل گوجرانوالہ سے تعلق رکھتے ہیں اور فیصل آباد میں کاروبار کرتے ہیں،حضرت حافظ محمد گوندلوی مرحوم ومغفور کا ذکر توہین آمیز الفاظ میں کیا اور کہا کہ وہ ہمارے ملازم ہیں،لیکن ہماری بات نہیں مانتے۔مولانا کو یہ الفاظ سن کر سخت غصہ آیا۔فرمایا نہایت افسوس کی بات ہے کہ آپ حضرت حافظ صاحب کے متعلق ملازم کا لفظ استعمال کرتے ہیں......؟ آپ ان کے علم وفضل سے واقف نہیں؟ پھر مولانا اسماعیل صاحب سے مخاطب ہوئے۔کہا آپ نے ان کو جامعہ سلفیہ کمیٹی کا رکن مقرر کیا ہے جنہیں یہ معلوم نہیں کہ علماء کے لیے کس قسم کے الفاظ استعمال کیے جاتے ہیں۔مجھے ان کے الفاظ اور لہجے سے شدید صدمہ ہوا ہے......مولانا اسماعیل صاحب رحمہ اللہ کو ان کی طرف سے مولانا غزنوی سے معذرت کرنا پڑی۔اس کے بعد مولانا غزنوی رحمہ اللہ نے میٹنگ کی کارروائی روک دی اور فرمایا: باقی باتیں کسی دوسرے موقعے پر ہوں گی۔(نقوش عظمت رفتہ ص۵۸)

**شیخ الحدیث کا نہایت ادب:۔** ایک مرتبہ مولانا داؤد غزنوی،مولانا اسماعیل صاحب،مولانا عطاء اللہ حنیف رحمہم اللہ اور ان سطور کا راقم جماعتی تنظیم کے سلسلے میں ضلع قصور کے ایک قصبے ''کھڈیاں خاص'' گئے۔جمعے کا دن تھا،جمعہ ہم نے وہیں پڑھا۔شام کو قصور پہنچے،مسجد اہل حدیث میں گئے تو مغرب کی جماعت ہوچکی تھی اور نماز پڑھ کر لوگ اپنے اپنے گھروں کو جاچکے تھے۔ہم چار آدمی تھے،مولانا اسماعیل صاحب رحمہ اللہ نے جماعت کرائی۔نماز پڑھ کر مولانا غزنوی رحمہ اللہ تو وظیفے میں مشغول ہوگئے اور مولانا اسماعیل صاحب رحمہ اللہ نے عشا کی نماز پڑھنا شروع کردی۔پہلے دو فرض پڑھے اور پھر ایک وتر پڑھا۔

مولانا غزنوی رحمہ اللہ وظیفے اور دعا سے فارغ ہوئے تو مولانا اسماعیل صاحب رحمہ اللہ سے پوچھا: یہ آپ نے کیا پڑھا ہے؟

جواب دیا، عشا کی نماز......!۔فرمایا، عشا کا وقت ہو گیا......؟ بولے، میں مسافر ہوں۔پھر پوچھا، ایک رکعت کیا پڑھی ہے؟۔کہا، وتر......! فرمایا، جس نماز کا وقت نہیں ہوا، وہ نماز کیوں پڑھی جائے؟ ساتھ ہی فرمایا، ایک رکعت تو کوئی نماز نہیں ہوتی۔

مولانا اسماعیل صاحب رحمہ اللہ ان کی سب باتوں کا جواب دے سکتے تھے، لیکن تقاضائے ادب سے خاموش رہے، کسی بات کا کوئی جواب نہیں دیا۔

یہ تھا ان بزرگان عالی قدر کے نزدیک ایک دوسرے کا احترام کہ اختلاف کو نہایت فراخ دلی سے برداشت کرتے اور خندہ پیشانی سے ایک دوسرے کی بات سنتے تھے۔

**کہاں گیا بزرگوں کا ادب واحترام....!۔** اب یہ دور ہے کہ اس قسم کی بات آپ کسی سے کریں تو وہ فوراً کمر کس کر میدان میں آجاتے ہیں اور نعرہ لگاتے ہیں، کرلو میرے ساتھ مناظرہ۔ میں ثابت کروں گا کہ میں سچا ہوں اور تم جھوٹے ہو۔ نہ دل میں بڑے کی عزت نہ ذہن میں چھوٹے پر شفقت کا جذبہ......!

اس سے اندازہ کیجئے کہ گزشتہ عہد کے علماء کی تربیت کیسی ہوئی تھی اور اب کیسی ہو رہی ہے۔ وہ ماحول کتنا قابل رشک تھا اور یہ ماحول کس درجہ تکلیف دہ ہے۔ (نقوش عظمت رفتہ ص ۸۷)

**ولی کی اقتدا میں نماز کے اثرات:۔** مولانا کے والد گرامی حضرت الامام مولانا عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ کے ارادت مندوں میں ایک بزرگ میاں نورالدین بھوجیانی رحمہ اللہ تھے جو حضرت مولانا عطاء اللہ حنیف رحمہ اللہ کے سسر تھے اور آزادی وطن کے بعد گوندلانوالہ (ضلع گوجرانوالہ) میں آبسے تھے۔ وہ لاہور تشریف لاتے تو نماز دارالعلوم تقویۃ الاسلام میں پڑھتے......مولانا رحمہ اللہ نماز میں شرکت فرماتے اور میاں صاحب مرحوم بھی موجود ہوتے تو مولانا رحمہ اللہ امامت کے لیے انہی سے کہتے۔ میاں صاحب زیادہ پڑھے لکھے تو نہ تھے، لیکن متقی اور پرہیز گار بزرگ تھے۔ بڑے سوز اور درد سے قرآن مجید پڑھتے تھے۔ مولانا رحمہ اللہ فرمایا کرتے تھے کہ ان کی اقتدا میں نماز پڑھنے سے سرور حاصل ہوتا ہے۔ (نقوش عظمت رفتہ ص۸۲)

**علماء دیوبند سے روابط:۔** بعض اوقات عصر کے بعد حضرت مفتی محمد حسن امرتسری رحمہ اللہ کے پاس تشریف لے جاتے۔ ان دنوں جامعہ اشرفیہ نیلا گنبد کی ایک بلڈنگ میں قائم تھا، مغرب کی نماز نیلا گنبد کی مسجد میں پڑھتے، وہاں بھی کتنے ہی لوگوں سے ملاقات ہو جاتی۔ (نقوش عظمت رفتہ ص۸۴)

**امن، آشتی کیلئے متحدہ محاذ:......۔** فقہی مسلک سے متعلق ان کا نقطہ نظر یہ تھا کہ اپنی بات مثبت انداز میں کی جائے، کسی کی مخالفت نہ کی جائے۔ اس کے لیے انہوں نے مختلف مواقع پر دارالعلوم تقویۃ الاسلام میں تمام مسالک فقہ کے سرکردہ حضرات کے کئی اجلاس بلائے اور اپنے اپنے مسلک پر قائم رہتے ہوئے مشترک مسائل میں متحد ہونے کی درخواست کی......ربیع الاول کے دنوں میں سیرت کانفرنس کے انعقاد کی تجویز بھی پیش کی کہ تمام مسالک فقہ کے علمائے کرام متحدہ طور پر سیرت کے موضوع پر تقریریں کیا کریں۔ مقصد محض باہمی اختلافات کو ختم کرنا یا ان میں ممکن حد تک کمی کرنا تھا۔ چنانچہ لاہور میں سیرت کانفرنس کا انعقاد ہوا، جس میں شیعہ، دیوبندی، بریلوی اور اہلحدیث مقررین نے اس اہم موضوع پر تقریریں کریں۔ (نقوش عظمت رفتہ ص۸۸)

**مولانا رحمہ اللہ کا ایک مجرب عمل:۔** ایک دن مولانا کے ساتھ میں تانگے پر بیٹھا تھا، کوچوان کوئی ساٹھ کے پیٹے میں ہوگا۔ سفید لمبی داڑھی، سر پر پگڑی کی قسم کا سفید کپڑا، سانولا سا رنگ اور ماتھے پر محراب۔ وہ آہستہ آواز سے جو کسی وقت قدرے اُونچی ہو جاتی تھی اور سنی جاتی تھی، مسلسل پڑھے جا رہا تھا "یا حی یا قیوم برحمتك استغیث" یہ ایک دعا ہے، جس کا نبی ﷺ نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کو پڑھنے کے لیے حکم دیا تھا۔ مقروض اور تنگ دست یہ دعا کثرت سے پڑھے تو اللہ تعالیٰ ایسے اسباب پیدا کر دیتا ہے کہ وہ قرض سے سبک دوش ہو جاتا ہے اور تنگ دستی سے نجات حاصل ہو جاتی ہے۔

مولانا نے کوچوان سے کہا: آپ جو دعا پڑھ رہے ہیں، اس کے الفاظ تو یہی ہیں، لیکن اگر اس میں " لا الہ الا انت " ملا لیں اور " یا حی یا قیوم لا اله الا انت برحمتك استغیث " پڑھیں تو اس میں اللہ کی توحید کا اقرار ہو جاتا ہے۔ (نقوش عظمت رفتہ ص ۹۱)

**امام غزالی سے قلبی اُنسیت :۔** قدیم بزرگان دین میں سے امام غزالی رحمہ اللہ کے بارے میں ان کا مطالعہ بڑا وسیع تھا۔ مولانا محمد حنیف ندوی رحمہ اللہ کا بھی یہ خاص موضوع تھا، چنانچہ اس موضوع پر مولانا ندوی رحمہ اللہ کی پانچ کتابیں شائع ہو چکی ہیں، وہ ہیں تعلیمات غزالی، افکار غزالی، سرگزشت غزالی، تہافتہ الفلاسفہ کا اردو ترجمہ اور قدیم یونانی فلسفہ جو غزالی رحمہ اللہ کی مقاصد الفلاسفہ کا ترجمہ ہے۔

مولانا داؤد غزنوی رحمہ اللہ اور مولانا حنیف ندوی رحمہ اللہ کی غزالی رحمہ اللہ کے متعلق گفتگو شروع ہو جاتی تو وقت کی رفتار کا کوئی پتہ نہ چلتا، دیر تک گفتگو جاری رہتی۔ (نقوش عظمت رفتہ ص ۹۲)

**فرشتہ صفت ولی اور اسم اعظم کا ذکر :۔** ایک مرتبہ مولانا نے اپنے عم محترم حضرت مولانا عبدالواحد صاحب غزنوی رحمہ اللہ کے بارے میں بتایا کہ وہ لفظ "اللہ" بولتے تو سننے والے شدت تاثر سے کانپ اٹھتے۔ اس کی ایک مثال دیتے ہوئے انہوں نے فرمایا کہ ایک دفعہ کسی نے پولیس کے ایک اعلیٰ افسر سے شکایت کر دی کہ مولانا عبدالواحد صاحب سرحد پار کے مجاہدین کی مالی امداد کرتے ہیں۔ افسر نے سی، آئی، ڈی کے ایک انسپکٹر کو جن کا نام شیخ عبدالعزیز تھا، ہدایت کی کہ وہ اس کی تحقیق کریں کہ مولانا ممدوح واقعی مجاہدین کی امداد کرتے ہیں۔

شیخ عبدالعزیز معاملے کی تحقیق کے لیے چینیاں والی مسجد میں مولانا عبدالواحد صاحب کی خدمت میں گئے (اس وقت وہ اس مسجد کے خطیب تھے) لیکن ان سے ملاقات نہ ہوسکی۔ وہ کہیں گئے تھے۔ دوسرے یا تیسرے دن وہ پھر گئے۔ اس دن بھی مولانا گھر میں موجود نہ تھے۔ اب انہوں نے ان کے گھر اپنا پتہ دیا اور کہا کہ جب وہ آئیں، مجھے ضرور ملیں۔ مولانا ان کے گھر گئے تو شیخ صاحب موجود تھے۔ وہ نہایت احترام سے پیش آئے اور مجاہدین کی امداد کے متعلق سوال کیا۔ مولانا نے سوال کا جواب دیتے ہوئے فرمایا: شیخ صاحب! اللہ سے ڈر جاؤ۔

یہ لفظ شیخ صاحب کی بیوی کے کان میں پڑے تو فوراً دروازہ کھٹکھٹا کر ان کو اندر بلایا اور کہا خدا کے لیے اس شخص سے کوئی بات نہ پوچھو۔ یہ فرشتہ ہے جسے انسانی شکل میں اللہ نے دنیا میں بھیجا ہے۔ اس سے اپنے لیے بہتری کی دعا کراؤ۔ تحقیق کا سلسلہ بند کر دو، ایسا نہ ہو کہ یہ پریشان ہو جائے اور ہم پر کوئی آفت آ پڑے۔ (نقوش عظمت رفتہ ص ۹۹)

## مولانا داؤد غزنوی رحمہ اللہ کے حالات

**ابتدائی حالات :۔** مولانا (داؤد غزنوی) جولائی ۱۸۹۵ء کے آخری ہفتے یا اگست ۱۸۹۵ء کے پہلے ہفتے میں بمقام امرتسر پیدا ہوئے۔ ابتدائی تعلیم اپنے والد ماجد حضرت الامام مولانا عبدالجبار غزنوی اور مولانا عبدالاول غزنوی رحمہما اللہ سے حاصل کی۔ اردو حساب وغیرہ کے لیے مولانا گل محمد رحمہ اللہ کے سامنے زانوئے شاگردی تہہ کیا۔ پھر عازم دہلی ہوئے اور وہاں مولانا حافظ عبداللہ غازی پوری رحمہ اللہ اور بعض دیگر اساتذہ سے اکتساب علم کیا۔ (نقوش عظمت رفتہ ص ۱۱۱)

**عہدے اور ذمہ داریاں :۔** جہاں تک مجھے یاد پڑتا ہے۔ مولانا غزنوی مختلف اوقات میں مندرجہ ذیل جماعتوں کے عہدے دار رہے۔...... پنجاب خلافت کمیٹی کے ناظم اعلیٰ۔...... مجلس احرار ہند کے ناظم اعلیٰ۔

...... جمعیت علمائے ہند کے نائب صدر۔...... کانگریس کمیٹی پنجاب کے صدر۔

...... ۱۹۵۳ء کی خلاف مرزائیت تحریک کے سلسلے میں قائم کردہ مجلس عمل کے ناظم اعلیٰ۔ مرکزی جمعیت اہلحدیث کے صدر (اور امیر)۔

**ملفوظات مرشد مولانا عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ :۔** مولانا کی یہ خواہش تھی کہ ان کے جد امجد حضرت مولانا سید عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کے حالات ضبط تحریر میں لائے جائیں۔ وفات سے چار پانچ سال قبل بالخصوص اس خواہش میں شدت پیدا ہو گئی تھی۔ وہ چاہتے تھے کہ جس طرح سید سلیمان ندوی رحمہ اللہ نے "سیرت شبلی" کے نام سے علامہ شبلی رحمہ اللہ کے حالات تفصیل سے بیان کیے ہیں، اسی طرح مولانا عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ

کے حالات معرض کتاب میں آنے چاہئیں۔اس کے لیے وہ مواد بھی جمع کر رہے تھے۔میں اس وقت لوہاری دروازے کے اندر لوہاری منڈی کے قریب رہتا تھا۔میرے مکان کے سامنے ایک شخص احسان الحق صدیقی کی کتابوں کی دکان تھی،وہ پرانی اور قلمی کتابوں کے تاجر تھے۔ایک مرتبہ ان کے پاس کہیں سے قلمی کتابوں کی لاٹ آئی تو انہوں نے مجھے بتایا کہ اس میں ایک کتاب ''ملفوظات ملا حبیب اللہ قندھاری رحمہ اللہ'' ہے۔ملا حبیب اللہ قندھاری رحمہ اللہ کے متعلق مجھے معلوم تھا کہ وہ مولانا عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کے مرشد تھے۔میں نے وہ کتاب دیکھی تو اس کی اطلاع مولانا داؤد غزنوی رحمہ اللہ کو دی۔دوسرے دن کتاب ان کو دکھا بھی دی۔فرمایا کتاب خرید لو۔چنانچہ کتاب خرید لی گئی۔(نقوش عظمت رفتہ ص۱۲۲)

## حافظ محمد گوندلوی رحمہ اللہ

حضرت حافظ صاحب رحمہ اللہ کی یہ پہلی زیارت تھی جو میں نے ڈرتے ڈرتے کی۔اس زیارت کے دوران یہ خدشہ بھی کئی دفعہ پیدا ہوا کہ جب ان کا ناک میرے گناہوں کی بدبو سے بھر گیا تو وہ تنگ آ کر مجھے مجلس سے باہر نکال دیں گے،لیکن پھر خیال آتا تھا کہ ایسا نہیں ہوگا،وہ بدبو کی تکلیف برداشت کر لیں گے،لیکن مجلس سے نہیں نکالیں گے،بہر حال آدھ پون گھنٹے کی اس مجلس میں ذہن اسی طرح کے خیالات کی آماجگاہ بنا رہا۔(نقوش عظمت رفتہ ص۱۲۴)

**مولوی علاؤالدین صاحب کی بیعت اصلاح:-** گوجرانوالہ کی جامع مسجد اہل حدیث (چوک نیائیں) میں مولانا علاؤالدین رحمہ اللہ امامت وخطابت اور درس وتدریس کی خدمت انجام دیتے تھے۔اسی بنا پر اس مسجد کو مولوی علاؤالدین رحمہ اللہ کی مسجد کہا جاتا تھا۔بہت عرصے تک یہ مسجد اسی نام سے موسوم رہی۔مولوی صاحب ممدوح مولانا غلام رسول (ساکن قلعہ میہاں سنگھ والا) کے شاگرد و مرید تھے اور بڑے صاحب تقویٰ بزرگ تھے۔(نقوش عظمت رفتہ ص۱۲۵)

صحبتِ صالحین تقویٰ کا سبب اللہ نے حضرت حافظ محمد گوندلوی صاحب رحمہ اللہ کو ذہانت وفطانت کی بے پناہ دولت سے نوازا تھا،اس سے انہوں نے خوب فائدہ اٹھایا اور علم وادراک کے ہر گوشے سے متمتع ہوئے۔ذکر الٰہی اور معرفت وتقویٰ کی نعمت عظمیٰ سے بھی انہیں بارگاہ الٰہی سے حصہ وافر عطا ہوا تھا۔وہ تہجد گزار اور شب زندہ دار تھے۔وظائف واوراد سے ان کی زبان مبارک ہر وقت تر وتازہ رہتی تھی۔کم گو اور خاموش طبع تھے۔اس کی کئی وجوہ تھیں۔

ایک وجہ ان کے عہد طفولیت کا گھریلو ماحول تھا۔انہوں نے شعور کی دہلیز پر قدم رکھتے ہی ماں باپ کو اوراد ووظائف میں مشغول پایا تھا۔اس سے وہ متاثر ہوئے اور جیسے جیسے سفر حیات کے مختلف موڑ کاٹتے گئے اس ذوق میں اضافہ ہوتا گیا۔

دوسری وجہ خود ان کا ذاتی رجحان تھا جو مددگار ثابت ہوا،اور ذہنی وفکری پاکیزگی تھی جو انہیں امور خیر کی عملی وادیوں میں لے گئی۔

تیسری وجہ ان کے اساتذہ گرامی تھے۔ابتداء میں ان کو حضرت مولانا غلام رسول (قلعہ میہاں سنگھ) کے مرید وتلمیذ مولانا علاؤالدین کی صحبت وشاگردی کا موقع میسر آیا،جس سے ان کے قلب ودماغ میں حسنات وخیرات کے جذبے نے راہ پائی۔پھر امرتسر کے مدرسہ غزنویہ میں حضرت الامام مولانا عبدالجبار غزنوی اور دیگر عالی مرتبت اساتذہ کے حضور زانوئے تلمذ تہہ کرنے کی سعادت حاصل ہوئی،جس سے قیام اللیل،تہجد اور تقویٰ کے داعیے ابھرے اور ان میں استحکام ودوام پیدا ہوا۔(نقوش عظمت رفتہ ص۱۲۷)

حضرت حافظ صاحب اس صدی کے وہ بزرگ تھے جو زہد وعبادت میں بھی منفرد حیثیت کے مالک تھے اور علم وعرفان میں بھی کوئی ان کا حریف نہ تھا۔(نقوش عظمت رفتہ ص۱۵۳)

## مولانا اسمٰعیل رحمہ اللہ کا مسلکی اعتدال

**دعائے ولی پر اولاد نرینہ کا حصول:** شادی کے کئی سال بعد تک مولوی ابراہیم صاحب کے کوئی بچہ نہیں ہوا۔اس وجہ سے وہ بہت

مغموم رہتے تھے۔اس وقت وزیرآباد میں حضرت حافظ عبدالمنان وزیرآبادی رحمہ اللہ کا سلسلہ درس جاری تھا۔مولوی صاحب اپنے گاؤں ڈھونیکے سے وہاں چلے جاتے اور زیادہ تر وقت حضرت حافظ صاحب کی خدمت میں گزارتے۔ایک دفعہ انہوں نے حضرت حافظ صاحب سے اس کا ذکر کیا اور عرض گزار ہوئے کہ وہ دعا فرمائیں اللہ انہیں اولاد کی نعمت سے نوازے۔ چنانچہ انہوں نے دعا کی کہ وہ قبولیت کا وقت تھا۔اللہ نے دعا قبول فرمائی اور بیٹا پیدا ہوا،جس کا نام خود حضرت حافظ صاحب نے اسماعیل رکھا۔(نقوش عظمت رفتہ ص ۱۵۹)

**مسالک ثلاثہ میں راہ اعتدال:** مولانا کے اسلوب تقریر اور طرز بیان سے تاثر پذیری کے بارے میں جناب اسماعیل ضیاء کی ایک روایت ملاحظہ ہو۔وہ کہتے ہیں کہ سن وسال کا تو انہیں علم نہیں،البتہ یہ معلوم ہے کہ خود ان کی عمر بارہ تیرہ برس کی تھی۔خدا جانے کسی مرد حق کی طرف سے اشارہ ہوا اور پھر کس کس کی کوششوں سے بیل منڈھے چڑھی کہ گوجرانوالہ کے اہل سنت یعنی اہل حدیث، دیوبندی اور بریلوی حضرات اس بات پر متفق ہوگئے کہ شہر میں نماز جمعہ ایک ہی جگہ پڑھی جائے اور ہر مسلک کا خطیب باری باری جمعہ پڑھائے۔بریلوی مکتب فکر کے خطیب مولانا بشیر حسین صاحب اور مولانا صابر حسین صاحب تھے۔

اہل حدیث جماعت میں مولانا محمد اسماعیل صاحب اور مولانا حافظ محمد صاحب گوندلوی علمی اعتبار سے بڑی شہرت کے مالک تھے۔

دیوبندی حضرات کی دو مسجدیں تھیں۔ایک شیرانوالہ باغ کے قریب جہاں مولانا عبدالواحد رحمہ اللہ خطبہ جمعہ ارشاد فرماتے تھے اور دوسری قبرستان کے قریب مسجد ارائیاں تھی،جس کے خطیب مولانا محمد چراغ رحمہ اللہ تھے۔

شہر کے اہل سنت کا پہلا اجتماعی جمعہ مولانا محمد اسماعیل صاحب رحمہ اللہ نے پڑھایا اور ان کا خطبہ دیوبندی حضرات کے علاوہ بریلوی مسلک کے علماء وعوام نے بھی سنا اور نماز بھی ان کی اقتداء میں پڑھی۔(ص ۱۶۸)

اللہ نے ان کو بہت سے اوصاف سے نوازا تھا،وہ تہجد گزار اور قائم اللیل تھے۔صبح سب سے پہلے مسجد میں آتے......نماز میں نہایت درد اور سوز سے قرآن مجید پڑھتے۔(نقوش عظمت رفتہ ص ۱۷۰)

**مولانا کرم الٰہی کی بیعت تصوف:۔** ڈاکٹر محمد اسحاق ضلع فیروز پور کے ایک مقام قادروالا میں پیدا ہوئے۔وہ مشہور اہل حدیث عالم اور حضرت الامام مولانا عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ کے مرید خاص مولانا کرم الٰہی کے پوتے اور چودھری عبدالرحمٰن صاحب (ہیڈ ماسٹر فاضل ہائی سکول پاکپتن) کے بیٹے تھے۔بے حد متین اور نیک نوجوان تھے۔مرحوم نے ابتدائی تعلیم اپنے گاؤں قادروالا میں حاصل کی۔اس کے بعد علی گڑھ مسلم یونیورسٹی میں داخل ہوگئے تھے۔وہاں سے واپسی کے بعد ایم بی ایس کیا اور امراض چشم کے سپیشلسٹ ہوئے۔(نقوش عظمت رفتہ ص ۲۶۲)

وضاحت: مولانا کرم الٰہی ۱۹۳۹ء میں عطاء اللہ حنیف فیروز پور کی جامع مسجد اہل حدیث گنبداں والی میں درس خطابت کا فریضہ انجام دیتے تھے۔(نقوش عظمت رفتہ ص ۲۵۱)

**مولانا محمد بھوجیانی رحمہ اللہ کے والد کی عقیدت مندی:۔** (مولانا محمد عطاء اللہ حنیف بھوجیانی کے) والد کا اسم گرامی میاں صدرالدین تھا،جو اپنے دور کے مرد صالح تھے اور حضرت امام مولانا عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ کے عقیدت مند تھے۔(ص ۲۶۷)

**میاں محمد باقر رحمہ اللہ کی بیعت اصلاح:۔** جھوک دادو اگرچہ ایک چھوٹا سا گاؤں ہے،لیکن نیک لوگوں کا مسکن اور پڑھے لکھے افراد کا مرجع ہے۔یہ گاؤں ضلع فیصل آباد میں منڈی تاندلیانوالہ کے قریب ہے۔جس زمانے کی ہم بات کر رہے ہیں،اس زمانے میں وہاں ایک بزرگ میاں محمد باقر رحمہ اللہ سکونت پذیر تھے جو اس علاقے کی ''طور'' برادری سے تعلق رکھتے تھے۔مولانا سید محمد داؤد غزنوی رحمہ اللہ کے والد مکرم حضرت مولانا عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ کے مرید اور شاگرد تھے۔اللہ نے ان کو علم کی دولت سے بھی نوازا تھا اور عمل کی نعمت سے بھی سرفراز کیا تھا۔انہوں نے اپنے گاؤں (جھوک دادو) میں ایک دینی و مذہبی مدرسہ جاری کر رکھا تھا،جس میں بہت سے طلباء تعلیم حاصل کرتے تھے اور کئی فاضل اساتذہ خدمت تدریس سرانجام دینے پر مامور تھے۔(نقوش عظمت رفتہ ص ۳۱۶)

**مولانا احمد علی لاہوری قادری سے کسب علم:۔** مشرقی پنجاب کے لکھوی خاندان کے جلیل القدر رکن اور جماعت اہلحدیث کے رہنما مولانا معین الدین لکھوی رحمہ اللہ نے بھی ان (مولانا احمد علی) کے سامنے زانوئے تلمذ تہہ کیا۔ حالانکہ خود ان کے آباؤ اجداد کا بہت بڑا مدرسہ تھا اور ان کے پردادا حضرت مولانا حافظ محمد لکھوی رحمۃ اللہ علیہ پنجاب کے ہم پلے عالم ہیں جنہوں نے ''تفسیر محمدی'' کے نام سے سات جلدوں میں پنجابی نظم اور فارسی نثر کے حواشی میں قرآن مجید کی تفسیر لکھی۔ یہ تفسیر کئی دفعہ زیور طبع سے آراستہ ہو چکی ہے، لیکن اس کے باوجود مولانا معین الدین لکھوی رحمہ اللہ نے مفسر قرآن حضرت مولانا احمد علی رحمہ اللہ کے باب علم پر دستک دی۔ (نقوش عظمت رفتہ ص ۳۷۷)

**علماء دیوبند کی رواداری اور اعتدال:۔** مولانا مرحوم پاکیزہ فکر اور صاف ذہن کے مالک تھے اور مسلکی تعصب سے پاک۔ اس کا اندازہ اس سے ہو سکتا ہے کہ خود اپنا بہت بڑا حلقہ ارادت وعقیدت رکھنے کے باوجود عمر بھر پہلے حضرت مولانا عبدالواحد غزنوی مرحوم اور ان کے بعد مولانا سید محمد داؤد غزنوی رحمہ اللہ کی اقتداء میں لاہور کے منٹو پارک میں (جواب اقبال پارک کے نام سے موسوم ہے) عیدین کی نماز ادا فرماتے رہے۔ ہمیشہ صف اول میں امام کے پیچھے جا کر بیٹھ جاتے اور پورا خطبہ سننے کے بعد وہاں سے اٹھتے۔

پھر ان کی یہ بلندی کردار اور وسعت قلب ونظر ملاحظہ ہو کہ اپنی ایک صاحب زادی مولانا عبدالمجید سوہدروی مرحوم کے عقد میں دی جو مشہور اہل حدیث عالم ومبلغ، معروف مصنف ومناظر اور ہفت روزہ ''مسلمان'' اور ''جریدہ اہل حدیث'' کے نامور ایڈیٹر تھے۔ رحمہما اللہ تعالیٰ رحمۃ واسعۃ۔ ان کے انہی اوصاف کی وجہ سے ان کے ارادت مندوں میں احناف کے علاوہ اہل حدیث بھی کثیر تعداد میں شامل ہوئے۔ ان کا یہ وصف قابل ذکر ہے کہ وہ معاصرانہ رقابت سے مبرا تھے۔ لاہور میں کسی ہم فکر عالم دین کے درس قرآن کا سلسلہ شروع ہوتا تو مسرت کا اظہار فرماتے۔ ۱۹۳۰ء میں مولانا محمد حنیف ندوی رحمہ اللہ نے مسجد مبارک (اسلامیہ کالج ریلوے روڈ لاہور) میں درس قرآن کا آغاز کیا تو حضرت مرحوم مسجد مبارک میں گئے۔ مولانا ندوی کو مبارک باد دی اور دعا فرمائی۔ (نقوش عظمت رفتہ ص ۳۷۷، ۳۷۸)

## سید محمد متین ہاشمی رحمہ اللہ کا ذوق تصوف

**تصوف کی علمی خدمت:۔** حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمہ اللہ کی مشہور تصنیف ''سطعات'' کا اردو ترجمہ کیا تھا۔ یہ کتاب تصوف کے موضوع سے متعلق ہے اور عربی زبان میں ہے۔ شاہ صاحب نے جس موضوع پر اظہار خیال فرمایا ہے، اس میں کچھ اپنی خاص اصطلاحات استعمال کی ہیں، جس کی جھلک ''سطعات'' میں پائی جاتی ہے۔

مولانا محمد متین ہاشمی کے پاس اردو ترجمے کا مسودہ تھا، وہ چاہتے تھے کہ ادارہ ثقافت اسلامیہ کی طرف سے یہ ترجمہ شائع کیا جائے۔ (نقوش عظمت رفتہ ص ۴۵۸)

**علمائے دیوبند سے کسب علم:۔** مولانا محمد متین ہاشمی رحمہ اللہ ۱۷ اگست ۱۹۲۷ء کو پیدا ہوئے۔ ابتدائی تعلیم اپنے شہر غازی پور کے ایک دینی مدرسے میں حاصل کی، جس کا نام ''چشمہ رحمت'' تھا۔ اس کے بعد عازم دیوبند ہوئے اور وہاں کے دارالعلوم کے جلیل القدر اساتذہ کے حضور زانوئے شاگردی تہہ کیا، جن میں مولانا سید حسین احمد مدنی، مولانا محمد ادریس کاندھلوی، مولانا اعزاز علی اور مولانا عبدالخالق ملتانی رحمهم الله کے اسمائے گرامی خاص طور سے قابل ذکر ہیں۔

تین سال دارالعلوم دیوبند میں اقامت گزیں رہے اور اس اثناء میں وہاں کے فاضل اساتذہ سے خوب استفادہ کیا۔ (ص ۴۶۰)

**تصوف کا بنیادی نقطہ نگاہ الفت، محبت:۔** مولانا محمد متین ہاشمی سے ملاقات کا موقع اس وقت ملا جب وہ ''سطعات'' کا ترجمہ لے کر ادارہ ثقافت اسلامیہ آئے۔ یہ تصوف کی کتاب ہے اور یہی کتاب میرے اور مولانا متین ہاشمی کے درمیان تعلقات کا باعث بنی۔ تصوف کا بنیادی نقطہ لوگوں میں محبت اور الفت کی فضا پیدا کرنا اور دلوں کے بعد کو قرب سے بدلنا ہے۔ لہٰذا اس کتاب نے غیر شعوری طور پر

سید مبارک اللہ گیلانی

# رہبرِ کامل

مولانا عبدالمجید خادم رحمۃ اللہ علیہ

مکتبہ قدوسیہ 8 اردو بازار لاہور

| | | |
|---|---|---|
| ناشر | -------- | ابوبکر قدوسی |
| طبع اول | -------- | اکتوبر ۹۵ء |
| مطبع | -------- | ندیم یونس پرنٹرز |
| قیمت | -------- | روپے |

اپنا رنگ دکھایا اور ہمیں ایک دوسرے کے قریب کر دیا۔ (نقوش عظمت رفتہ ص ۴۶۵)

**کتاب سید ہجویری رحمہ اللہ:** حضرت خواجہ علی ہجویری رحمہ اللہ کے سوانح حیات اور تعلیمات وافکار (کا مجموعہ) (نقوش عظمت رفتہ ص ۴۶۴)

**قاضی صاحب رحمہ اللہ کا عمامہ:** قاضی صاحب کا عمامہ جو کلف لگا کر چھت پر سوکھنے کے لیے ڈالا گیا تھا، ہوا کے جھونکے سے اڑ کر گلی میں بجلی کے کھمبے پر جا گرا، اب ہم اس کو کھمبے سے اتارنے کے جتن کر رہے ہیں، لیکن کامیابی کی کوئی صورت نظر نہیں آتی۔ حسن اتفاق سے ایک پڑوسی کے گھر میں لمبا سا بانس تھا، وہ منگوایا گیا اور اس کی مدد سے عمامہ کھمبے سے اتارا گیا۔ (نقوش عظمت رفتہ ص ۵۳۹)

## قاضی حبیب الرحمٰن منصور پوری رحمہ اللہ

**ایثار، توکل اور قناعت:۔** قاضی حبیب الرحمٰن منصور پوری رحمہ اللہ نہایت متقی اور واقعتاً ولی اللہ تھے۔ ان کے بعض ساتھی اور دوست بتایا کرتے ہیں کہ ان کے پاس ایک پیسہ نہیں ہوتا تھا اور اچھے خاصے اخراجات کا منصوبہ بنا لیتے تھے اور اللہ تعالیٰ اس کی تکمیل کے سامان فراہم کر دیتا تھا۔ ان کا کوئی ذریعہ معاش نہ تھا اور ان کی غیرت گوارا نہ کرتی تھی کہ دوسرے کے آگے ہاتھ پھیلایا جائے۔ بغیر کسی نوع کے ظاہری اسباب کے اللہ تعالیٰ ان کی تمام ضرورتیں پوری کر دیتا تھا...... بعض غرباء و مستحقین کی مالی امداد بھی کرتے تھے۔ عید الاضحیٰ کے موقع پر اپنے وطن (پٹیالہ) میں ہوتے تو بالالتزام قربانی کرتے۔ تنگ دستی میں مسکینوں کی نصرت ان کا شیوہ اور اپنی ضرورت کو نظر انداز کر کے دوسروں پر سخاوت کرنا ان کا پیشہ تھا۔ (نقوش عظمت رفتہ ص ۵۳۹)

**صوفی مصفّٰی قلب کی وفات:۔** اس عالم ہمہ اوصاف اور صوفی مصفّٰی قلب نے بڑی پاکیزہ زندگی بسر کی، زبان کو کبھی کسی کی غیبت سے آلودہ نہیں کیا.......

۱۵ جولائی کو ضعف قلب کے باعث پھر تکلیف ہوگئی۔ اس دن نماز ظہر کے لیے وضو نہیں کر سکے۔ تیمّم سے نماز ادا کی۔ نماز کے بعد وظیفہ پڑھ رہے تھے کہ روح قفس عنصری سے پرواز کر گئی۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔ (نقوش عظمت رفتہ ص ۵۴۱)

## گیانی ذیل سنگھ

**دوستی کی حدود اربعہ مسلک کی پابند نہیں:۔** دوستی کا نہ کوئی حدود اربعہ اور جغرافیہ ہے نہ یہ مذہب اور مسلک کی پابند ہے نہ کسی ملک اور شہر تک محدود ہے اور نہ کسی منصب اور عہدے کی طالب ہے۔ ''بس دل کے لگ جانے کے ڈھب کچھ اور ہیں۔'' گیانی جی کا اور میرا یہی معاملہ تھا جو آخر تک قائم رہا۔ ہمارا اس دور کا یارانہ تھا جب نہ کوئی عہدہ ہوتا تھا نہ منصب۔ نہ امارات کو کوئی اہمیت حاصل تھی اور نہ غربت کو حقارت کی نظر سے دیکھا جاتا تھا۔ نہ روپیہ پیسہ معیار تعلق قرار پاتا تھا اور نہ سرکار دربار سے ربط وانسلاک کو پیمانہ دوستی قرار دیا جاتا تھا۔ ہم ایک ہی جگہ کے رہنے والے اور ہر وقت کا ساتھ، یوں سمجھئے کہ ما و مجنوں ہم سبق بودیم در دیوان عشق

(نقوش عظمت رفتہ ص ۵۴۴)

## نام کتاب:۔ رہبر کامل..... مصنف:۔ مولانا عبدالمجید خادم سوہدروی

**کرامات اہلحدیث کے مصنف:۔** مولانا عبدالمجید سوہدروی ایک معروف علمی شخصیت کے مالک تھے۔ آپ شیخ الاسلام حضرت مولانا ثناء اللہ امرتسری اور امام العصر حضرت مولانا ابراہیم میر سیالکوٹی کے ہمعصر اور ان کے رفیق کار بھی تھے۔ آپ حضرت مولانا احمد علی لاہوری (قادری) کے داماد بھی تھے۔ (رہبر کامل ص ۶)

## آنحضور ﷺ بحیثیت پیر کامل

آپ متعجب ہوں گے کہ وہ مقدس ہستی جو ایک وقت میں فوجی جرنیل ہو۔ اور دوسرے وقت میں جوڈیشنل قاضی کے فرائض بجالا رہی ہو۔ ایک وقت میں سیاسی لیڈر رہو اور دوسرے وقت میں طبی خدمات بجالا رہی ہے ایک وقت میں عابد وزاہد کی زندگی بسر کررہی ہو اور دوسرے وقت میں بین الاقوامی نظام جمہوریت کے صدر کے حیثیت میں دنیا کے سامنے ہو، ایک وقت میں معلم اور پروفیسر ہو، اور دوسرے وقت میں تجارتی کاروبار میں مصروف نظر آتی ہو۔ کس طرح دنیا کے سامنے ایک پیر و مرشد کی حیثیت سے پیش ہوسکتی ہے؟ (رہبر کامل ص ۱۷۰)

**حضور ﷺ سب پیروں کے پیر ہیں:** ۔ ہمارا دعویٰ ہے کہ اگر حضور ﷺ کی سب حیثیتوں کو چھوڑ کر صرف آپ ﷺ کو ایک پیر کی حیثیت سے دیکھا جائے تو یقیناً یہ ماننا پڑے گا، کہ حضور ﷺ سب پیروں کے پیر ہیں دنیا میں جس قدر پیر فقیر ہوئے سب آپ کی نظر عنایت سے ہوئے آپ ہی کی خاک پا سے استفادہ کر کے ان مراتب کو پہنچے۔

اگر آج کوئی دنیا کا پیر اپنا سلسلہ حضور ﷺ سے توڑ کر کسی اور طرف منسوب کرتا ہے تو یقیناً وہ پیر نہیں ہے شیطان ہے مرشد نہیں ہے بلکہ ہمارا دشمن ہے۔ (رہبر کامل ص ۱۷۱)

**متبع بزرگ حضور ﷺ کے خلیفہ:** ۔ ہم حضور ﷺ ہی کو اپنا پیر سمجھتے ہیں اور حضور ﷺ کے پورے متبعین اور نقش قدم پر چلنے والے بزرگوں کو ان کا خلیفہ تصور کرتے ہیں۔ (رہبر کامل ص ۱۷۱)

**حضور ﷺ کی بیعت اصلاح:** ۔ اگر ایک پیر کے لیے یہ ضروری ہے کہ وہ لوگوں کو بیعت کر کے ان کی روحانی اصلاح کرتا ہے، تو پھر حضور ﷺ سے بڑھ کر نہ کسی نے دنیا کی بیعت کی ہے اور نہ عوام الناس کی روحانی اصلاح ہی کی ہے۔ (رہبر کامل ص ۱۷۲)

**حضور ﷺ کا صحابہ سے بیعت لینا:** ۔ قرآن مجید اور احادیث صحیحہ سے یہ ثابت ہے کہ حضور ﷺ نے اپنے وقت میں مردوں سے بھی اور عورتوں سے بھی الگ الگ بیعت لی اور ہزار ہا صحابہ کرام نے صحابیات عظام رضوان اللہ علیہم اجمعین نے آپ ﷺ کے دست حق پرست پر بیعت کی اور صحیح معنوں میں مرید بن کر حضور ﷺ کو اپنا پیر و مرشد تسلیم کیا۔ (رہبر کامل ص ۱۷۲)

**حضور ﷺ کی بیعت کا مقصد:** ۔ مگر حضور ﷺ کی یہ بیعت، یہ پیری مریدی، نذرانے لینے اور ٹکے بٹورنے کے لیے نہ تھی بلکہ ان کو جہاد کے لیے تیار کرنے اپنا قومی نظام استوار کرنے اور ان کی اخلاقی مادی اور روحانی اصلاح کرنے کے لیے تھی۔ چنانچہ حضور ﷺ نے اس بیعت کے ذریعہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے جو کچھ کام لیا وہ آج دنیا کے سامنے ہے اور دنیا انگشت بدنداں ہے کہ حضور ﷺ نے صرف ان کے ہاتھ اپنے ہاتھ میں لے کر انہیں کیا سے کیا بنا دیا اور وہ کون سا فسوں تھا، جو پھونکتے ہی ان کی کایا پلٹ دی۔ (رہبر کامل ص ۱۷۳)

**حضور ﷺ کا عورتوں سے بیعت لینا:** ۔ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے تو آپ ﷺ ہاتھ پر ہاتھ رکھ کر بیعت لیا کرتے تھے مگر عورتوں سے کبھی ایسی بیعت نہیں لی وہ ہمیشہ حضور ﷺ سے پردہ کرتیں اور پردہ ہی میں بیعت ہوا کرتی۔ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا عورتوں کی بیعت کا واقعہ ذکر کرتی ہوئی فرماتی ہیں: "والله مامست يده يدا مراة قط من المبايعات"

خدا کی قسم! حضور ﷺ نے بیعت کے وقت کبھی کسی عورت کے ہاتھ کو ہاتھ نہیں لگایا''

فتح مکہ کے دن بہت سی عورتوں نے حضور ﷺ کی بیعت کر لی تو کچھ عورتیں ایسی رہ گئیں جو اس وقت بیعت نہ کرسکیں وہ جمع ہو کر آئیں۔ الفاظ بیعت سے تو واقف ہی تھیں، کہنے لگیں: "يا رسول الله ابسط يدك نصا فحك فقال انى لا اصافح النساء" (ابن جریر) ''حضور ﷺ! ہاتھ دیجئے ہم آپ کے ہاتھ پر ہاتھ رکھیں''

آپ ﷺ نے فرمایا: ''میں عورتوں کے ہاتھ پر ہاتھ نہیں دیا کرتا''۔

علامہ ابن جریر رحمہ اللہ نے ایک دوسری حدیث میں نقل کیا ہے کہ عورتوں نے سمجھا تھا جس طرح حضور ﷺ مردوں کے ہاتھ لے کر بیعت لیتے ہیں اسی طرح ہم سے بھی لیں گے چنانچہ جب حضور ﷺ نے ان سے چند باتوں کا عہد لے لیا تو انہوں نے حیرت سے کہا: ''الا تصا فحنا فقال انی لا اصافح النساء''

''کیا آپ ﷺ ہمارے ہاتھ اپنے ہاتھ میں نہیں لیں گے؟'' حضور ﷺ نے فرمایا ''نہیں میں عورتوں سے ہاتھ نہیں ملایا کرتا''۔ (ص ۱۷۴)

**بیعت اصلاح پر علامہ ابن کثیر کی تحقیق:۔** بیعت کیا ہے دراصل ایک معاہدہ ہے جو زبانی بھی ہوسکتا ہے چنانچہ حضور ﷺ عورتوں سے یہ عہد زبانی ہی لیا کرتے تھے۔ مگر علامہ ابن کثیر رحمہ اللہ نے نقل کیا ہے: **بایع رسول الله ﷺ النساء وعلی یده ثوب وضعه علی کفه** ''حضور ﷺ ایک چادر (کپڑا) اپنے ہاتھ میں پکڑ لیتے اور اس کا دوسرا حصہ عورتوں کی طرف پھینک دیتے وہ سب اس کو ہاتھ میں لے لیتیں پھر آپ ﷺ ان سے یہ عہد لیتے''۔

جو مختلف روایات سے نمبروار درج ہیں:

**عورتوں کا عہد اور بیعت:۔** ہم یہ عہد کرتی ہیں: ۱۔ ''خدا کے ساتھ کسی کو شریک نہ ٹھہرائیں گی''۔ (اگر چہ وہ شرک جلی ہو یا مخفی، اعتقادی ہو یا عملی)

۲۔ ''چوری نہ کریں گی'' (اگر چہ وہ کسی کی ہو یا اپنی۔ یعنی اپنے ہی گھر سے خاوند کی مرضی اور اجازت کے بغیر کسی چیز کا لینا یا چھپانا بھی چوری ہی میں شامل ہے)

۳۔ ''زنا نہ کریں گی'' (ارتکاب زنا کے علاوہ مبادیات زنا کا اظہار، یعنی بن ٹھن کر باہر نکلنا اور بے پردہ پھرنا جسے تبرج الجاہلیت کہا گیا ہے۔ اس میں شامل ہے)

۴۔ ''اولاد کو قتل نہ کریں گی'' (عرب میں لڑکوں کو زندہ رکھنے اور لڑکیوں کو مارنے کی رسم تھی اس کو مٹانے کے لیے یہ عہد لیا گیا ہے جیسے آج کل منصوبہ بندی کے مطابق رحم میں ہی بچے کو مار دیا جاتا ہے اگر آج کل تعلیم کے متعلق اس کی تاویل کر لی جائے تو نہایت ہی موزوں ہے۔ یعنی اولاد کو جاہل رکھنا گویا قتل کر دینے کے مترادف ہے۔ ''**قوا انفسکم واھلیکم نارا**'' اور وہ احادیث جو تحصیل علم کے متعلق تاکیدی طور پر فرمائی ہیں قابل توجہ ہیں)

۵۔ ''کسی پر بہتان نہ لگائیں گی'' (یعنی کسی پاکدامن کو مطعون یا ذلیل کرنے کے لیے بدنام کرنا اور اس پر افتراء جوڑنا جسے ایک معمولی چیز سمجھا جاتا ہے)

۶۔ ''میری نافرمانی نہ کریں گی'' (یعنی حضور ﷺ بحیثیت پیرومرشد اور نبی ہونے کے جو حکم فرمائیں گے اسے قبول کریں گی، جس کام سے روکیں گے، اس سے رک جائیں گی)

۷۔ ''بین نہ کریں گی''۔ ۸۔ ''بال نہ نوچیں گی''۔ ۹۔ ''کپڑے نہ پھاڑیں گی''۔ ۱۰۔ ''سینہ کوبی نہ کریں گی''

(یعنی جب کوئی عزیز مر جائے تو ایام جاہلیت کی طرح نہ اس پر بے تحاشا روئیں گی نہ چیخیں گی نہ چلائیں گی اور نہ خدا تعالیٰ کا شکوہ اور شکایت کریں گی بلکہ اس صدمہ پر صبر کریں گی اور سوائے چند آنسو بہانے کے اور کچھ نہ کریں گی)

۱۱۔ ''کسی غیر محرم کے ساتھ سفر نہ کریں گی'' (کیونکہ غیر محرم سے پردہ لازمی ہے اس لیے حضور ﷺ نے خصوصیت سے عورتوں کو یہ حکم دیا کہ وہ کسی محرم کے ساتھ الگ نہ ہوں۔ نہ کسی مکان میں نہ سفر میں کیونکہ تیسرا شیطان ہوگا جو انہیں ورغلائے گا)

۱۲۔ ''خاوند کی اطاعت کریں گی'' (اس کی حکم عدولی نہ کریں گی۔ اس کے گھر کی نگرانی کریں گی اسے کسی غلط فہمی میں مبتلا نہ کریں گے اس کی اولاد کی صحیح طور پر تربیت کریں گی)

# سبیل الجنۃ

تالیف

علامہ احمد بن حجر آل بوطامی البنعلی

ترجمہ

عبدالسلام سلفی

النور اکیڈمی

مکتبہ ثنائیہ

جامع مسجد اہلحدیث

بلاک ۱۹ سرگودھا


جملہ حقوق بحق ناشر محفوظ ہیں

نام کتاب ________ سبیل الجنۃ

مصنّف ________ علامہ احمد بن حجر

بار ________ اوّل

تعداد ________ گیارہ سو (۱۱۰۰)

قیمت ________ ۳۶/- روپے


کُلُّ نَفْسٍ ذَائِقَةُ الْمَوْتِ

# اللؤلؤ والمرجان

فی معرفۃ

مسائلِ موتِ الانسانِ

# تذکرۂ موت

از قلم

ابوالخیر سید محمد اکرم کیلانی


جملہ حقوق محفوظ

کتاب : تذکرۂ موت

مصنف : ابوالخیر سید محمد اکرم کیلانی

اشاعت : اول

تعداد : 1000

کمپوزنگ : گیلانی کمپیوٹر سنٹر

ٹائٹل : عرفان احمد قریشی

با اہتمام : سید ضیاء الرحمن گیلانی

ناشر : گیلانی دارالکتب

یہ اور چند اسی قسم کی اور باتیں تھیں جن کی آنحضرت ﷺ بیعت لیا کرتے تھے اور بیعت کے بعد فرماتے تھے۔ **فان وفیتم فلکم الجنة** (رواہ ابی حاتم) ''اگر تم نے ان شرائط کو پورا کیا تو جنت مل جائے گی''

**بیعت کی شرائط کا پورا کرنا:** حضور ﷺ قریباً قریباً یہی بیعت مردوں سے بھی لیا کرتے تھے۔ صرف ایک شرط جہاد کا اضافہ ہوتا تھا۔

حضرت عبادہ بن صامت رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ ہم سے نبی ﷺ نے انہی شرائط پر بیعت لی اور فرمایا: ''**فمن و فی منکم فاجرہ علی الله و من اصاب من ذالك شيئا فعوقب به**'' ''اگر تم نے ان شرائط کو پورا کیا تو اللہ تعالیٰ سے اجر ملے گا اور کسی شرط کو توڑ دیا تو سزا دی جائے گی''۔

اب حضور ﷺ کی ان شرائط پر غور فرمایئے، جو بیعت کے وقت مریدین سے بطور معاہدہ لی جارہی ہیں کہ کس قدر پاکیزہ کس قدر اہم اور کس قدر ضروری ہیں اور پھر ان کے ساتھ ہی ذرا اپنی حالت پر غور کیجئے۔...... (رہبر کامل ص ۱۷۷)

**مریدین کا مرشد سے دعا کرانا:** یہ قاعدہ ہے کہ مرید اپنے پیر کے پاس اکثر دعا کے لیے آیا کرتے ہیں انہیں جب کوئی تکلیف ہو، مرض ہو یا ضرورت ہو تو اپنے پیر سے شکایات کرتے ہیں اور پیر کو مستجاب الدعوات سمجھ کر دعا کی درخواست کرتے ہیں حضور ﷺ بھی چونکہ پیر تھے اس لیے لازماً صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو بھی آپ ﷺ کے پاس آنا چاہئے تھا۔ چنانچہ وہ آتے اور اس قدر آتے تھے کہ شاید آج دنیا کے کسی پیر کے پاس اتنے لوگ نہ آتے ہوں حضور ﷺ ان کے لیے دعا کرتے برکت کے طور پر ہاتھ پھیرتے اور ان میں سے بے شمار لوگ اپنے اپنے مطالب میں کامیاب ہو جاتے۔ (رہبر کامل ص ۱۷۷)

## نام کتاب:۔ سبیل الجنۃ ...... مصنف:۔ احمد بن حجر رحمہ اللہ

**ائمہ اربعہ کی عزت اور احترام:** ہم چاروں مسلک کا پہلے بھی احترام کرتے تھے اور اب بھی کرتے ہیں۔ اور ائمہ کرام کی فضیلت و عظمت کے معترف بھی ہیں۔ کیوں نہ ہوں جبکہ انہوں نے شریعت مطہرہ کی زبردست خدمت کی۔ اللہ کے عائد کردہ فرائض بے کم و کاست انجام دیئے۔ وہ لوگ زہد و تقویٰ، علم و عمل، اور ایمان و اخلاص میں قابل تقلید نمونہ تھے۔ مسلمانوں کی اکثریت ان کی مداح اور ان کی محبت و عظمت پر متفق ہے۔ ان کے فضائل اور صفات ستودہ کے بیان میں بے شمار روایات وارد ہیں۔ علماء نے ان کے مناقب، فضائل اور علمی مہارت کے متعلق متعدد کتابیں تصنیف کیں۔ ان کا سوانحی خاکہ گزشتہ صفحات میں۔ ''تقلید و اجتہاد کا کیا حکم ہے؟'' کے زیر عنوان بالتفصیل گزر چکا ہے۔ ہم اللہ کو گواہ رکھ کر کہتے ہیں کہ ہم ان سے محبت کرتے ہیں اور ان کی شان میں گستاخی کرنے والوں سے نفرت رکھتے ہیں خدا ہمارے شیخ احسائی عبدالعزیز بن صالح کو غریق رحمت کرے انہوں نے کیا خوب کہا:

اَئِمَّةُ حَقٍّ كَالشُّمُوْسِ اِشْتِمَارُهُمْ　　فَمَا انْطَمَسُوْا اِلَّا عَلٰى مَنْ بِهِ عَمِي

(یہ لوگ ائمہ حق ہیں جو سورج کی طرح روشن ہیں، ان کو وہی شخص نہیں دیکھ سکتا جو بصارت سے محروم ہو)

## نام کتاب:۔ تذکرہ موت ........ مصنف:۔ سید محمد اکرم گیلانی

**کتاب ''تذکرہ موت'' کا ایصال ثواب:۔** وضاحت: موت ایک اٹل حقیقت ہے جس سے کسی فرد بشر کو مفر نہیں۔ مولانا سید اکرم شاہ گیلانی رحمہ اللہ کی اہلیہ رضائے الٰہی سے انتقال فرما گئیں موصوف نے مرحومہ کے ایصال ثواب کے لیے ''تذکرہ موت'' 415 صفحات کی کتاب قرآن احادیث اور اقوال صوفیاء پر مشتمل تالیف فرمائی اللہ پاک آپ کی کاوش کو قبول فرما کر جزا دارین عطا فرمائے۔ صفحہ 204 پر مؤلف سبب تالیف ان الفاظ میں بیان فرماتے ہیں۔ (از مرتب اثری)

''میری اہلیہ محترمہ مرحومہ سیدہ ثریا بیگم جس کے ایصال ثواب کیلئے یہ کتاب لکھی جارہی ہے کا انتقال بھی ۲۹ رمضان المبارک بروز جمعرات ۱۴۲۳ھ کو ہوا تھا۔

**سرداراولیاء کی استقامت علی الشریعت:۔** حضرت سید شیخ عبدالقادر جیلانی مرحوم بے نماز کے متعلق بڑا سخت فتویٰ لگاتے ہیں جس کا خلاصہ درج ذیل ہے۔ ہمارے امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ کے نزدیک بے نماز کافر ہے۔اس پر نہ نماز جنازہ پڑھا جائے اور نہ اسے مسلمانوں کے قبرستان میں دفن کیا جائے۔(غنیۃ الطالبین عربی ج۲:ص۱۱۱)

اولیاءاللہ کے سردار حضرت پیر جیلانی مرحوم بے نماز کو مسلمان کہنا ہی پسند نہیں فرماتے لہٰذا ہر مسلمان کو پابندی کے ساتھ ساری عمر نماز پڑھتے رہنا چاہیے۔(تذکرہ موت ص ۲۲۸)

**ہر نیک عمل کا ایصال ثواب:** جہاں تک فوت شدہ کو ایصال ثواب کا تعلق ہے وہ تو ہم ذکر کرآئے ہیں کہ میت کا اولاد کی طرف سے صدقہ وخیرات اور ہر نیک عمل کا ثواب والدین کو اساتذہ کرام کو عزیز واقارب کو پہنچتا ہے جیسا کہ مالی صدقہ جاریہ یا دعا وغیرہ۔(ص ۳۴۲)

**ذکر صالحین پر رحمت کا نزول:۔** حضرت عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ علماء کرام کو بلاتے وہ موت، قیامت اور آخرت کا تذکرہ فرماتے تو تمام اہل مجلس روتے ایسا معلوم ہوتا کہ ان کے سامنے جنازہ پڑا ہوا ہے۔

امام سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ کے پاس جب موت کا ذکر ہوتا تو کئی دن پریشان رہتے کوئی سوال کرتا تو فرماتے مجھے علم نہیں ہے۔(التذکرہ ص ۱۶)

مندرجہ بالا واقعات حصول عبرت کیلئے فائدہ مند ہوتے ہیں یوں بھی نیک لوگوں کے واقعات سے نزول رحمت ہوتا ہے۔ واقعات کتاب وسنت سے متصادم نہ ہوں تو بیان کرنے میں کوئی مضائقہ بھی نہیں ہے۔

امام قرطبی اسی طرح کا ایک واقعہ پہلے لوگوں کے حالات میں بیان فرماتے ہیں جو عبرت کیلئے مندرجہ ذیل ہے۔

**اولیاء کی دعا پر مردہ زندہ ہوجانا:۔** امام ابوبکر بن ابی شیبہ رحمہ اللہ نے اپنی مسند میں ذکر کیا ہے حضرت جابر رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا تم واقعات بنی اسرائیل بیان کیا کرو ان میں بڑے عجیب واقعات ہیں پھر خود آپ نے یہ واقعہ بیان فرمایا کہ قوم بنی اسرائیل سے ایک گروہ قبرستان میں آیا اور کہنے لگے کہ ہم دو رکعت نماز پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا کریں کہ وہ کسی مردہ کو نکالے جو ہم کو موت کے متعلق بتائے انہوں نے ایسا ہی کیا تو ایک شخص قبر سے نکلا جس کا رنگ سیاہ اور سر سفید تھا۔اس کی آنکھوں کے درمیان سجدے کا نشان تھا اس نے کہا اے لوگو! تم کیا چاہتے ہو مجھے وفات پائے ہوئے ایک سو سال گزر گیا ہے لیکن ابھی تک موت کی حرارت ٹھنڈی نہیں ہوئی تم اللہ تعالیٰ سے دعا کرو کہ مجھے واپس لے جائے۔(التذکرہ، امام قرطبی ص ۲۸۔ج ۱)

**جمعہ کے روز زیارتِ قبور کی فضیلت:۔** علامہ محدث عبدالرحمٰن مبارکپوری رحمہ اللہ رقمطراز ہیں۔

زیارت قبر کے واسطے کوئی خاص دن یا کوئی خاص وقت مقرر نہیں ہے۔ جب اور جس وقت چاہے دن کو یارات کو زیارت قبر کیلئے قبرستان جائے۔ ہاں جمعہ کے روز قبروں کی زیارت کرنا بہ نسبت اور دنوں کے افضل ہے۔

محمد بن نعمان رحمہ اللہ سے روایت ہے کہ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جو شخص جمعہ کو اپنے ماں باپ دونوں کی یا ان میں ایک کی قبر کی زیارت کرے تو اس شخص کے لئے مغفرت کی جاتی ہے اور لکھ لیا جاتا ہے کہ وہ اپنے ماں باپ کا فرمانبردار ہے روایت کیا اس کو بیہقی نے ''شعب الایمان'' میں۔اور حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جو شخص ہر جمعہ کو ایک بار اپنے ماں باپ دونوں کی یا ایک کی قبر کی زیارت کرے تو اللہ تعالیٰ کے اس کے گناہوں کو بخشے گا اور لکھے گا کہ وہ اپنے ماں باپ کا فرمانبردار ہے۔روایت کیا اس کو حکیم ترمذی نے۔(تذکرہ موت ص ۳۷۷)

وقل رب ارحمهما كما ربياني صغيرا

# والدی و مشفقی

سوانحی حالات والد گرامی

شیخ القرآن حضرت مولانا محمد حسین شیخوپوری صاحب مدظلہ العالی

ابتدائے نگارش یکم ذوالحجہ 1420ھ بمطابق 8 مارچ 2000ء،
دار الضیافہ رابطہ عالم اسلامی کمرہ نمبر 422 منیٰ۔ بجوار مسجد الخیف مکہ المکرمہ

تحریر: عطاء الرحمٰن
ایم اے، عربی (پنجاب یونیورسٹی)
فاضل وفاق المدارس السلفیہ
مدیر جامعہ محمدیہ توحید آباد کاہنیانوالہ شیخوپورہ

منجانب: شعبہ طبع و تالیف جامعہ محمدیہ توحید آباد شیخوپورہ، پاکستان



نام کتاب ———— والدی و مشفقی
تحریر ———— عطاء الرحمٰن (ایم اے)
سن طباعت ———— 2001ء
مطبع ———— توحید ایڈورٹائزرز اردو بازار لاہور
کمپوزنگ ———— عطاء اللہ گجر

## ملنے کا پتہ

جامعہ محمدیہ توحید آباد، ڈاکخانہ کوٹ سلیم شیخوپورہ۔
فون: 04931-56062
ooo
عزیز الرحمٰن عزیز عزیز گیسٹ ہاؤس جامع مسجد اقصیٰ نزد جنڈیالہ پھاٹک شیخوپورہ
فون 04931-613166
ooo
سبحانی اکیڈمی۔ حسن مارکیٹ اردو بازار لاہور۔
فون: 042-7242850
ooo
محترم حافظ محمد سعید باقرین حفظہ اللہ شارجہ ص ب 5899
فون 5338628-5385993
ooo
فضیلۃ الشیخ عبدالخالق محمد صادق حفظہ اللہ کویت
فون: 4345078

# تذکرہ علمائے اہلحدیث پاکستان

جلد سوم

حسب ارشاد

شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد علی جانباز دام فیضہم

ترتیب و تالیف

پروفیسر میاں محمد یوسف سجاد

شعبۂ تصنیف و تالیف
جامعہ ابراہیمیہ



نام کتاب:۔ تذکرہ علماء اہلحدیث جلد ۳

مصنف ———— پروفیسر میاں محمد یوسف سجاد
اشاعت ————
تعداد ————
قیمت ————
مطبع ————

**زیارتِ قبور کا طریقہ:۔** زیارت قبر کا طریقہ یہ ہے کہ منہ قبر کی طرف اور پشت قبلہ کی طرف کر کے کھڑا ہو اور زیارت قبر کی جو دعائیں آگے لکھی گئی ہیں ان میں سے کوئی دعا پڑھے اور ان کے علاوہ مردوں کے واسطے اور بھی دعائیں کرے۔ابن عباس رضی اللہ عنہ کی حدیث میں آیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اہل مدینہ کی قبروں پر آئے اور اپنے منہ کو قبروں کی طرف کیا۔اور کہا۔ **السلام علیکم یا اھل القبور یغفر الله لنا ولکم**،روایت کیا اس کو ترمذی نے۔

ملا علی قاری ''مرقاۃ شرح مشکوٰۃ'' میں لکھتے ہیں کہ اس حدیث سے ثابت ہوتا ہے کہ مستحب یہ ہے کہ زیارت کرنے والا میت پر سلام کرنے کے وقت اپنے منہ کو میت کے منہ کی طرف کئے رکھے۔اسی پر عامہ مسلمانوں کا عمل ہے۔اور زیارت قبر کے وقت کھڑے کھڑے دعا کرنا چاہیے۔ہاتھ اٹھا کر بھی دعا کرنا ثابت ہے۔

صحیح مسلم میں حضرت عائشہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بقیع میں تشریف لے گئے اور دیر تک کھڑے رہے پھر تین بار دعا کیلئے ہاتھ اٹھایا۔(تذکرہ موت ص ۳۷۸)

## نام کتاب:۔والدی ومشفقی سوانحی حالات والد گرامی
## مصنف:۔شیخ القرآن حضرت مولانا محمد حسین شیخوپوری رحمہ اللہ

**دعائے ولی پر خلاصی کی کشفی اطلاع:۔** کیس ایک تو سندھ میں تھا دوسرے مارشل لاء کی کئی دفعات کے تحت کیس کیا گیا تھا اس لئے ذہن میں پریشانی ایک طبعی بات تھی ایک دن خیال آیا حضرت صوفی صاحب رحمہ اللہ سے دعا کرائی جائے حضرت صوفی صاحب رحمہ اللہ ماشاء اللہ مستجاب الدعوات تھے۔ ماموں کانجن میں ان کے پاس حاضری ہوئی میں نے ساری بات سنائی تو فرمانے لگے۔صبح تہجد کی نماز کے وقت ملنا میں سمجھتا تھا کہ صبح تنہائی بھی ہوگی اور وقت بھی خاصہ اور نہایت سہانا ملے گا۔ جب تہجد کے وقت صوفی صاحب کے کمرے میں گیا تو دیکھا کہ بہت سارے لوگ دعا کے لئے موجود ہیں میں نے دعا کے لئے درخواست کی بس پھر ہاتھ اٹھے۔ مجھے ہاتھ اٹھائے تھکاوٹ کا احساس ہونے لگا مگر حضرت صوفی صاحب کے ہاتھ اٹھے ہیں اور دعا کئے جا رہے ہیں اور رو رو کر میرا بھرم رکھنا اور کیس ختم کر دے،ایسے الفاظ ان کی زبان سے یوں نکل رہے تھے جیسے کسی دوست سے کہا جا رہا ہو دیر بعد دعا ختم ہوئی فرمانے لگے جا کوئی نہیں پوچھے گا انشاء اللہ۔

(والدی ومشفقی شیخ القرآن حضرت مولانا محمد حسین شیخوپوری ص ۱۲۱)

**شیخ القرآن کے معمولات یومیہ:۔** قرآن کریم کی کثرت کے ساتھ تلاوت۔تدبر وتفحص کے علاوہ صبح وشام کے وظائف کے متعلق میں نے پوچھا تو فرمانے لگے۔اللہ تعالیٰ ریاکاری سے بچائے صرف ترغیب کے لیے بتا دیتا ہوں۔میرے روزانہ وظائف میں

(۱) نماز فجر کے بعد سورۃ یٰسین۔(۲) نماز مغرب کے بعد سورۃ الواقعہ،نماز عشاء کے بعد سورۃ السجدہ اور سورۃ الملک۔

(۳) ہر نماز کے بعد **سبحان الله** ۳۳ دفعہ،**الحمدلله** ۳۳ دفعہ۔ **الله اکبر** ۳۴ مرتبہ اور آیۃ الکرسی ہر نماز کے فرضوں کے بعد۔

(۴) فجر اور مغرب کے فرضوں کے بعد سورۃ الحشر کی آخری تین آیات۔(۵) ان کے علاوہ درود ابراہیمی کم از کم 100 بار (۶) **سبحان الله وبحمده سبحان الله العظیم** 100 بار (۷) **استغفر الله الذی لا اله الا هو الحی القیوم واتوب الیه** 100 بار (۸) **سبحان الله والحمد لله ولا اله الا الله والله اکبر ولا حول ولا قوة الا بالله** 100 بار (۹) **حسبی الله لا اله الا هو علیه توکلت وهو رب العرش العظیم** 100 بار (۱۰) **لا اله الا انت سبحانك انی کنت من الظالمین** 100 بار (۱۱) آخر میں پھر کثرت سے درود شریف۔پھر مجھے یہ شعر سنایا۔

فجرے پڑھ یٰسین تو پیشی سورۃ نوح  عم یتسأ لون عصر نوں خوش ہووے گا روح

سورۃ واقعہ شام نوں سورۃ ملک عشاء — دیوے رب تو نگری تن نوں رہوے شفاء

(والدی ومشفقی شیخ القرآن حضرت مولانا محمد حسین شیخوپوری ص ۱۵۶)

**تقویٰ کیا ہے؟:۔** قال عمر بن الخطاب رضی اللہ عنه لكعب الاحبار حدثنی عن التقوىٰ قال هل اخذت طريقا ذاشوكٍ قال نعم قال فما عملت فيه؟قال جذرت وشمرت قال كعب كذالك التقوىٰ.......

فنظمه شاعر :

خلّ الذّنوب صغير ها وكبير ها فهوا التقى — واصنع كماش فوق ارض الشوك يحذر مايرىٰ

لا تحقرنّ صغيرةً انّ الجبال من الحصىٰ — (غنية الطالبين مترجم للشیخ جیلانی رحمه الله ج ۱ص ۳۴۹)

حضرت مدظلہ العالی نے اس کا ترجمہ پنجابی اشعار میں اس طرح کیا ہے۔

تقویٰ کا ترجمہ

چھوٹیاں وڈیاں کل برائیاں چھوڑن تقویٰ سوئی — کنڈیاں والی دھرتی تے جیویں ترے مسافر کوئی

چھوٹے نوں نہ چھوٹا سمجھے بچ بچ قدم ٹکا دے — دے توفیق خدا وند عالم لنگھ سلامت جاوے

چھوٹے کنکر کٹھے ہو کر بنن پہاڑ اچیرے — چھوٹیاں اوگناں لاپرواہیوں کیاں دے روڑے بیڑے

گھوڑے نفس سواری کر کے کیتے ای سیر اگاہاں — رات عمر دی سر تے آ گئی واگاں موڑ پچھاہاں

(والدی ومشفقی شیخ القرآن حضرت مولانا محمد حسین شیخوپوری ص ۳۴۹)

## نام کتاب:۔تذکرہ علماء اہلحدیث جلد۳........ ترتیب وتالیف:۔پروفیسر میاں محمد یوسف سجاد

**متصوف عالم سے کسب علم:۔** مہتمم جامعہ سعیدیہ خانیوال مولانا علی محمد سعیدی نے ابتدائی دینی تعلیم پیر محبوب شاہ رحمہ اللہ سے حاصل کی۔ جولکھو کے والوں سے فیض یافتہ تھے۔انہی کی ہدایت پر آپ مزید تعلیم کے لئے گھر سے نکلے کچھ عرصہ مولانا سید عبدالرحیم شاہ بن پیر محبوب شاہ رحمہ اللہ سے استفادہ کیا پھر موضع میر محمد ضلع لاہور (حال ضلع قصور) میں حضرت مولانا ابوالعطاء محمد عبدالحق سنگھانوالہ سے جملہ بڑی کتب حدیث وتفسیر وفقہ قواعد،منطق وفلسفہ وغیرہ کی تعلیم حاصل کی۔ بعدازاں امرتسر میں مولانا نیک محمد،مولانا عبدالرشید،مولانا ثناء اللہ امرتسری مولانا عبدالغفور غزنوی،مولانا محمد حسین غزنوی اور مولانا عبدالرحمان دیوبندی رحمہم اللہ سے کسب فیض کیا۔(تذکرہ علماء اہلحدیث جلد ۳ ص ۱۴۳)

مولانا سعیدی کے استادگرامی مولانا عبدالحق مرحوم غالبًا مولانا ابوالحسنات عبدالحئی لکھنوی رحمہا اللہ فرنگی محلی حنفی کے فیض یافتہ تھے...... جب آپ تحصیل علم سے فراغت کے بعد وطن واپس آئے تو اسی گاؤں کے ایک نیک دل خوش خصال بزرگ صوفی ولی محمد رحمہ اللہ نے اپنی بڑی صاحبزادی کا نکاح آپ سے کر دیا۔(تذکرہ علماء اہلحدیث جلد ۳،ص ۱۵)

**کسبِ علم میں راہ اعتدال:۔** مولانا قاری عبدالحفیظ خطیب جامع مسجد اہل حدیث شیخ کالونی جھنگ روڈ فیصل آباد

مولانا قاری عبدالحفیظ کے والد مرحوم دارالعلوم دیوبند کے فارغ التحصیل تھے۔

...مولانا خیر محمد جالندھری مہتمم خیر المدارس ملتان،مولانا اللہ بخش ملتان،مولانا قاری تاج محمد منڈی عبدالحکیم رحمہم اللہ سے بھی اکتساب علم کیا۔

(تذکرہ علماء اہلحدیث ج ۳،ص ۲۰)

## مولانا عبدالقادر ندوی رحمہ اللہ

**ندوۃ العلماء سے کسب علم :۔** مولانا عبدالقادر ندوی فاضل ندوۃ العلماء لکھنؤ مہتمم جامعہ تعلیم الاسلام ماموں کانجن ضلع فیصل آباد ۔۱۹۴۰ء میں آپ نے حضرت صوفی صاحب اور حضرت مولانا محمد عطاء اللہ حنیف رحمہ اللہ کے مشورہ سے ندوۃ العلماء لکھنؤ (بھارت) میں داخلہ لیا۔آپ کو ندوہ کے آخری درجہ میں داخل کیا گیا۔ یہاں آپ نے سید حلیم عطا شاہ سے حدیث، تفسیر، کشاف، مولانا عمران خاں الازہری سے الاتقان فی علوم القرآن مولانا محمد ناظم ندوی سے حجۃ اللہ البالغہ، مولانا ابوالحسن علی ندوی سے علوم تفسیر اور سیاسیات و معاشیات کے لئے مولانا محمد اسحاق سندیلوی رحمہم اللہ سے اخذ فیض کیا۔(تذکرہ علماء اہلحدیث ج ۳،ص ۳۲)

**صوفی صاحب کے جانشین :۔** آپ نے صحیح معنوں میں اپنے آپ کو حضرت صوفی صاحب کا جانشین ثابت کر دکھایا ہے۔حضرت صوفی صاحب رحمہ اللہ کی دعاؤں کا ثمرہ جامعہ تعلیم الاسلام کے ذرہ ذرہ سے مولانا ندوی کے خلوص وللّٰہیت کی مہک آتی ہے جامعہ کو دیکھ کر جہاں حضرت صوفی صاحب رحمہ اللہ کے مستجاب الدعوات ہونے کا یقین ہوتا ہے وہاں مولانا ندوی کے حسن انتظام وانصرام کا بھی اعتراف کرنا پڑتا ہے۔(جلد ۳،ص ۳۳)

ایک بار مولانا ولی محمد صاحب رحمہ اللہ فتوحی والا ضلع قصور والے بزرگ جو کہ نہایت متقی و پرہیز گار اللہ والے انسان تھے اوکاڑہ آئے میں ان کو گھر لے آیا۔ چاول پکے ہوئے تھے مٹی کی کنالی میں ڈال کر انہیں پیش کیے تو وہ فرمانے لگے کہ عبدالعزیز آج آپ نے میری طبیعت خوش کر دی ہے۔ میں لوگوں کے پرتکلف کھانوں اور برتنوں سے بہت گھبراتا ہو۔ آج آپ نے کنالی میں میرے آگے چاول رکھے ہیں ایسے سادے برتنوں میں کھانے سے طبیعت کو سکون واطمینان حاصل ہوتا ہے۔(تذکرہ علماء اہلحدیث ج ۳،ص ۸۵)

مولانا کی عمر کے تقاضے کے مطابق صحت آخر وقت میں تقریباً معمول کے مطابق تھی......وفات سے دو رات قبل آدھی رات کے وقت بڑے اطمینان سے بتایا کہ میرا وقت قریب ہے میری نماز جنازہ مولانا صدیق حسن صاحب پڑھائیں......اور نیک لوگوں کے پڑوس میں مجھے دفن کرنا۔(تذکرہ علماء اہلحدیث جلد ۳،ص ۸۶)

**مولانا حکیم عبدالرحمٰن خلیق رحمہ اللہ :۔** حکیم حاذق (گولڈ میڈلسٹ) منشی فاضل ادیب فاضل فاضل علوم اسلامیہ خطیب جامع مسجد رحمانیہ اہلحدیث ومہتمم مدرسہ تعلیم الاسلام بدوملہی ضلع سیالکوٹ۔

آپ کے قصبہ تیجہ کلاں ضلع گورداسپور بھارت میں کشمیر برادری کے دو گروہ تفوق قیادت میں ایک دوسرے کے ساتھ برسرپیکار رہتے تھے گاؤں میں فتنہ وفساد، جنگ وجدل اور حرب وضرب کے بادل منڈلاتے رہتے تھے ایک گروہ کے سربراہ جناب فیض محمد تھے اور دوسرے کی سیادت جناب فقیر محمد کے ہاتھ میں تھی۔ مولانا خلیق کا خاندان بھی ان اصحاب حرب وضرب میں شامل تھا۔آپ کے والد محترم نے آپ کی تقریری صلاحیتوں میں مزید تابندگی پیدا کرنے کیلئے خطبہ جمعہ آپ کے سپرد کر رکھا تھا۔ایک خطبہ جمعہ کے آخر میں جبکہ متحارب گروہوں کے افراد مسجد میں موجود تھے۔آپ نے انتہائی دلدوز تقریر فرمائی جس میں آپ نے محشر کے محاسبے، اللہ تعالیٰ کی ہولناک گرفت وقہر اور دوزخ کے شعلوں کا ذکر کیا اور اس فتنہ وفساد کے نتائج وعواقب سے انہیں آگاہ کیا۔ مسجد میں شور وگریہ اٹھنے لگا۔ جناب فیض محمد اٹھے اور انہوں نے اپنی زیادتیوں کا اعتراف کیا اور فقیر محمد سے معافی کے خواستگار ہوئے۔ جناب فقیر محمد اٹھے اور فیض محمد سے بغل گیر ہو گئے۔ پھر فریقین کے سارے لوگ ایک دوسرے سے لپٹ لپٹ کر رونے لگے اگر چہ دلوں کا یہ انقلاب کسی آسمانی دخل سے ہی تھا مگر اللہ تعالیٰ نے مولانا کو اس کا ذریعہ بنا کر یہ سعادت ان کے مقدر میں کر دی۔۔(تذکرہ علماء اہلحدیث جلد ۳،ص ۹۵)

**ہمارے اسلاف کا اللہ سے کیسا تعلق تھا........!۔** مولانا کی عمر جب بائیس برس کی تھی۔آپ کے قصبہ کے شمال میں ایک میل کے فاصلے پر سکھوں کا ایک گاؤں منجیانوالی تھا۔ یہاں اگر چہ کچھ مسلمان گھرانے بھی رہتے تھے مگر انہیں نماز پڑھنے کے لئے مسجد میسر نہ تھی۔اللہ مسبب الاسباب نے اس کا سبب بھی پیدا فرما دیا۔اسی گاؤں کا ایک سکھ ملا سنگھ اولاد نرینہ سے محروم تھا۔وہ بیٹے کے لئے برس ہا برس تک اپنے سادھوؤں

سنتوں مہنتوں، گرنتھیوں، پروہتوں اور پجاریوں کے دروازوں کی خاک چاٹتا رہا۔ مندروں، بت خانوں گوردواروں اور دھرم شالاؤں میں شالاؤں میں سیوک بن کر رہا۔ منتیں مانیں، نذریں پیش کیں، چڑھاوے چڑھائے۔ مرادوں کے دھاگے باندھے، مگر گوہر مقصود ہاتھ نہ آیا ایک روز اس نے مولانا کے والد محترم کی خدمت میں اپنی دکھ بھری کہانی سنائی۔ انہوں نے اسے تسلی دی اور کہا کہ اب مسلمانوں کے اللہ کو بھی آزما دیکھو یقیناً وہ تمہیں مایوس نہیں کرے گا ملا سنگھ نے کہا کہ اگر آپ کا اللہ مجھے بیٹا دے تو میں اپنے گاؤں میں اس کے گھر کی تعمیر کے لئے زمین کا ایک ٹکڑا پیش کر دوں گا۔ مولانا کے والد محترم نے دعا فرمائی ایک سال سے پہلے پہلے اللہ نے اس کی مراد پوری کر دی۔ اس پر ملا سنگھ نے لب سڑک مسجد کے لئے زمین دے دی اور نشاندہی کر دی لیکن دوسرے سکھوں کے لئے مسجد کی تعمیر قابل قبول نہ تھی۔ (تذکرہ علماء اہلحدیث جلد ۳ ص ۹۶)

**مولانا صوفی علی محمد خیالوی رحمہ اللہ:۔** خطیب جامع مسجد اہلحدیث جھوک خیال چک ۳۹۲ تاندلیانوالہ فیصل آباد میاں غوث محمد سابق خطیب و امام جھوک کھرلاں چک ۴۴۳ نزد فیصل آباد

مولانا صوفی علی محمد صوفی اور ذکر و عبادت سے خصوصاً لگاؤ رکھنے والے عالم دین ہیں۔ (تذکرہ علماء اہلحدیث جلد ۳ ص ۱۴۸)

**مولانا محمد عبداللہ بھٹوی رحمہ اللہ:۔** مولانا محمد عبداللہ بھٹوی نے...... مدرسہ غزنویہ لاہور اور جامعہ اشرفیہ لاہور جیسے دینی مدارس سے تکمیل تعلیم کی۔ (تذکرہ علماء اہلحدیث جلد ۳ ص ۱۷۲)

**روحانی طبیب و مرشد:۔** آپ نے مندرجہ ذیل اجل علماء کرام سے اخذ فیض کیا۔

ان اساتذہ کرام سے شرف تلمذ حاصل ہونے کے ساتھ ساتھ آپ حضرت مولانا محمد عطاء اللہ حنیف رحمہ اللہ لاہور۔ صوفی محمد عبداللہ رحمہ اللہ ماموں کانجن سے بے حد متاثر ہیں۔ بلکہ امیر المجاہدین صوفی محمد عبداللہ رحمہ اللہ کو وہ اپنا روحانی طبیب و مرشد مانتے ہیں۔ اور اگرچہ ماضی میں آپ کو کئی انسانوں سے واسطہ پڑا۔ حضر و سفر میں ساتھ رہنے کے وسیع مواقع میسر آئے۔ جن میں بڑے بڑے اصحاب عمائم علم و فضیلت بھی تھے۔ ارباب قلم و قرطاس بھی تھے۔ مدعیان رشد و ہدایت بھی تھے۔ فلسفی بھی تھے۔ محدث بھی، اور مفسر بھی۔ مگر پروفیسر صاحب امیر المجاہدین صوفی محمد عبداللہ رحمہ اللہ کو شارح القلوب والا رواح شہنشاہ فقر و غنا اور کاروان آزادئ ہند کا آخری مسافر قرار دیتے ہیں۔ نیز آپ کے نزدیک علامہ ابن حزم، امام ابن تیمیہ شیخ احمد سرہندی، امام شوکانی اور شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمہم اللہ مثالی شخصیات ہیں۔

آپ اب تک سعودی عرب کے بڑے بڑے شہروں مکہ مکرمہ، مدینہ منورہ، ریاض، خرج، درعیہ، طائف کا سفر کر چکے ہیں۔

**مولانا حافظ فتحی کی روحانی و باطنی بصیرت:۔** مولانا حافظ فتح محمد المعروف حافظ فتحی رحمہ اللہ: فاضل جامعہ اسلامیہ مدینہ منورہ مدرس المسجد الحرام مکۃ المکرّمہ۔

حافظ صاحب گو مادرزاد آنکھوں کی بصارت سے محروم ہیں تاہم اللہ تعالیٰ نے ان کو فہم و فکر کی اصابت اور روحانی و باطنی بصیرت سے مالا مال کر رکھا تھا عقل و خرد کی وہ روشنی عطا ہوئی تھی کہ ظاہری آنکھوں والے لوگ بھی اس پر رشک کرتے تھے اور یہ ان پر اللہ تعالیٰ کا خصوصی احسان و فضل تھا۔ (تذکرہ علماء اہلحدیث جلد ۳ ص ۲۰۹)

**مولانا حکیم فیض عالم صدیقی کے تعویذات:۔** خطیب جامع مسجد اہل حدیث محلّہ مستریاں جہلم

مولانا حکیم فیض عالم صدیقی کے والد گرامی قدر معمولی دینی اور رسمی تعلیم رکھتے تھے۔ انتہائی کم گو آدمی تھے۔ زمینداری کے علاوہ طبابت اور تعویذ نویسی شغل تھا۔ (تذکرہ علماء اہلحدیث جلد ۳ ص ۲۲۶)

طبیعت انتہائی سادہ، دنیا داری سے دور، عابد، شب بیدار، تہجد کے پابند اور تلاوت قرآن مجید سے قلبی سکون حاصل کرتے مخلص دیانتدار، متقی و متواضع تھے۔ (تذکرہ علماء اہلحدیث جلد ۳ ص ۲۳۹)

**حضرت مولانا حافظ محمد گوندلوی رحمہ اللہ:۔** سابق شیخ الحدیث مدرسہ تعلیم الاسلام اوڈانوالہ۔ سابق امیر جماعت اہلحدیث پاکستان

# تذکرہ علمائے اہلحدیث پاکستان

جلد دوم

حسب ارشاد

شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد علی جانباز دام ظلہم

ترتیب و تالیف

پروفیسر میاں محمد یوسف سجاد

شعبہ تصنیف و تالیف

جامعہ ابراہیمیہ ناصر روڈ سیالکوٹ



نام کتاب:۔تذکرہ علماء اہلحدیث جلد۲

مصنف ــــــ پروفیسر میاں محمد یوسف سجاد

اشاعت ــــــ

تعداد ــــــ

قیمت ــــــ

مطبع ــــــ

حضرت حافظ صاحب کے والد گرامی قدر میاں فضل دین...... حضرت مولانا عبدالجبار غزنوی المعروف امام صاحب کے بہت عقیدتمند اور مداح تھے۔
میاں فضل دین مرحوم کی دو بیویاں تھیں چھوٹی بیوی کا نام زینب بی بی تھا۔ یہ خاتون غایت درجہ کی نیک اور صوم وصلوٰۃ کی پابند تھیں۔ تہجد واشراق کبھی نہ چھوٹی تھیں۔ بہت لمبا قیام کرتی تھیں اور دیر تک اللہ کی بارگاہ میں سربسجود رہ کر گڑ گڑاتی رہتی تھیں انہی سعیدہ وصالحہ خاتون کے ہاں رمضان المبارک ۱۸۹۷ء میں حضرت حافظ محمد گوندلوی تولد ہوئے۔ (تذکرہ علماء اہلحدیث جلد ۳ ص ۲۴۷)

**مولانا معین الدین لکھوی رحمہ اللہ:۔** ستارۂ امتیاز، ممبر پاکستان قومی اسمبلی، سابق رکن مجلس شوریٰ، امیر مرکزی جمعیت اہلحدیث پاکستان
حضرت مولانا معین الدین لکھوی رحمہ اللہ کا خاندان سات پشتوں سے علم اور روحانیت کا گہوارہ چلا آ رہا ہے سلسلہ نسب سترھویں پشت میں حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے جاملتا ہے۔ (تذکرہ علماء اہلحدیث جلد ۳ ص ۲۶۷)
بارہ سال کی عمر میں آپ نصاب مکمل کر کے فارغ التحصیل ہو گئے ۱۹۴۲ء میں مشہور مفسر قرآن حضرت مولانا احمد علی لاہوری رحمہ اللہ حنفی شیرانوالہ گیٹ لاہور کے دورۂ تفسیر میں شریک ہوئے۔ اوران سے تفسیر قرآن میں امتیازی سند حاصل کی۔ (تذکرہ علماء اہلحدیث جلد ۳ ص ۲۶۸)
ہر طبقہ فکر اور ہر مسلک کے لوگ آپ کی خاندانی شرافت، علمی ثقاہت شخصی وجاہت اور سیاسی بصیرت کے معترف ہیں مولانا بلاکسی امتیاز و تفریق ہر ایک فرد کے کام آنے والے راہنما ہیں۔ (تذکرہ علماء اہلحدیث جلد ۳ ص ۲۷۰)

**پروفیسر مولانا محمد یامین محمدی:۔** پروفیسر مولانا یامین محمدی کے آباؤ اجداد دہلی میں لڑنک کی تجارت کرتے تھے۔ نہایت دیندار، متقی اور علماء کے خدمت گزار تھے۔ آپ کے دادا جی عبدالرحمٰن مسلکا دیوبندی تھے۔ مفتی کفایت اللہ دہلوی اور مولانا اشرف علی تھانوی رحمہما اللہ کے عقیدتمند اور صحبت یافتہ تھے۔ ان کی تقریریں سنتے اور خدمت کرتے تھے۔ آپ کے والد محمد ابراہیم مرحوم بھی ان علماء کے عقیدت مند تھے۔
(تذکرہ علماء اہلحدیث جلد ۳ ص ۳۶۷)

## نام کتاب:۔ تذکرہ علماء اہلحدیث جلد ۲.... تالیف:۔ پروفیسر میاں محمد یوسف سجاد
## حسب الارشاد:۔ شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد علی جانباز رحمہ اللہ

**صالحین کے احوال مثال اور نمونہ:۔** پس علماء ربانی کے آثار قابل تعریف اوران کے کام پسندیدہ ہوتے ہیں۔ ان کی کوشش باعث تشکر وامتنان اوران کا ذکر بلند ہوتا ہے جب مجالس میں ان کا ذکر ہوتا ہے تو ان کی تعریف اور رحمت کی دعا کی جاتی ہے اور جب اعمال صالحہ اوراچھے آداب کا ذکر کیا جائے تو یہ لوگوں کے لیے مثال اور نمونہ ہوتے ہیں۔ (تذکرہ علماء اہلحدیث جلد ۲ ص ۷)

**علمائے صوفیاء کی خدمت کا اعتراف:۔** عالمی سطح پر علماء کی خدمت کا احاطہ کرنا تو ناممکن ہے۔ لیکن اگر ہم برصغیر کی تاریخ پر نظر ڈالیں تو مجدد الف ثانی شیخ احمد سرہندی رحمہ اللہ سے شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمہ اللہ تک کا عرصہ علماء کی عظمت کردار کا پتہ دیتا ہے۔ (تذکرہ علماء اہلحدیث جلد ۲ ص ۱۹)

**کسب علم میں راہ اعتدال:۔** مولانا ابوالبرکات شیخ الحدیث جامعہ اسلامیہ گوجرانوالہ۔ آپ نے ایک حنفی عالم دین سے فقہ حنفی اور اصول فقہ کی چند بڑی کتابیں پڑھیں۔ (تذکرہ علماء اہلحدیث جلد ۲ ص ۳۹)

**علمائے اہلحدیث کی فراغ دلی:۔** دینی ادارہ کا انتظام اہل علم ہی چلا سکتے ہیں۔ دارالعلوم دیوبند، ندوۃ العلماء لکھنو، دارالعلوم کراچی، جامعۃ العلوم الاسلامیہ کراچی اور جامعہ اشرفیہ لاہوراس کی زندہ مثالیں ہیں۔ یہ ادارے جس خوبی اور حسن انتظام سے چل رہے ہیں اس کی واحد وجہ یہ ہے کہ ان اداروں کا انتظام وانصرام صرف علماء کے ہاتھوں ہی میں رہا ہے۔ اسی لیے مولانا محمد یوسف بنوری رحمہ اللہ نے بھی اپنے اخلاف علماء کو کہا تھا کہ جامعہ کا انتظام اپنے ہاتھوں ہی میں رکھنا اور مخیرؔ ومتمول لوگوں کو صرف مالی تعاون اور چندہ تک ہی محدود رکھنا، کیونکہ ایسے لوگ دینی اداروں کے مزاج سے واقفیت نہیں رکھتے۔ (تذکرہ علماء اہلحدیث ج ۲ ص ۸۶)

**جذبی کیفیات اور روحانی غذا:۔** مولانا نیک محمد اسم با مسمیٰ تھے اور مولانا عمر دین کی شب بیداری اور دوران نماز سینے کی آواز ان کی للّٰہیت اور مقبولیت کی دلیل تھی۔ آپ فرمایا کرتے ہیں کہ میں نے صوفی محمد عبداللہ رحمہ اللہ اور مولانا کو موی رحمہ اللہ دونوں کو ولی اللہ پایا۔ ذکرو اذکار ان بزرگوں کی غذا تھی۔(تذکرہ علماء اہلحدیث جلد۲ص۸۸)

**مولانا ارشاد الحق کا حصول علم میں اعتدال:۔** مولانا ارشاد الحق الاثری رفیق ادارۃ العلوم الاثریہ فیصل آباد۔ خطیب جامع مسجد محمدی اہل حدیث، نیوگرین مارکیٹ فیصل آباد دینی تعلیم کا شوق ہوا تو مدرسہ قاسم العلوم لیاقت پور میں داخلہ لیا یہ دیو بندی مکتب فکر کا مدرسہ ہے۔ (تذکرہ علماء اہلحدیث ج ۲ص۹۲)

## خاندان قادری راشدی کے علماء اہلحدیث

حضرت مولانا سید بدیع الدین شاہ راشدی کے جد امجد علامہ سید ابو تراب رشد اللہ شاہ راشدی جھنڈے والے چہارم ہیں جنہوں نے عربی سندھی اور اردو میں کئی قابل قدر کتب لکھ کر مسلک اہل حدیث کی ترجمانی کی۔ انہوں نے سندھ میں دینی درسگاہ کی بنیاد رکھی اور علمی کتب کا بہت بڑا ذخیرہ جمع کیا۔ جناب مولانا ابو تراب۔ علامہ قدرت اللہ اور مولانا محمد رحمہم اللہ یہ تینوں بزرگ شیخ الکل فی الکل میاں سید نذیر حسین دہلوی رحمہ اللہ کے تلامذہ تھے۔ انہوں نے مسلک اہلحدیث کی بڑی خدمت کی۔(تذکرہ علماء اہلحدیث ج ۲ص۱۵۸)

**ولی کامل رشد اللہ شاہ کے والد کی بیعت جہاد:۔** رشد اللہ شاہ کے والد سید رشید الدین شاہ رحمہ اللہ نے سندھ میں جہاد پر بیعت لی تھی۔ فضل اللہ شاہ شہید ان کے بھائی تھے۔ ان دونوں کے والد سید محمد یاسین شاہ تھے یہ صاحب اللواء الاول تھے۔ ان کے والد سید محمد راشد شاہ تھے۔ پورا خاندان انہی کی وجہ سے راشدی کہلایا۔ دوسری شاخ سید حزب اللہ شاہ پیر پگاڑا والی ہے۔(تذکرہ علماء اہلحدیث جلد۲ص۱۵۹)

**خاندانی تعارف:۔** سید بدیع الدین شاہ راشدی رحمہ اللہ کا نسب نامہ مندرجہ ذیل ہے......سید بدیع الدین شاہ راشدی بن سید احسان اللہ شاہ بن رشد اللہ شاہ بن رشید الدین شاہ محمد بن یٰسین شاہ بن محمد راشد شاہ الراشدی الحسینی رحمہم اللہ۔(تذکرہ علماء اہلحدیث جلد۲ص۱۵۹)

سید بدیع الدین شاہ رحمہ اللہ کے بزرگوں میں سے سید محمد راشد شاہ رحمہ اللہ ایک ولی اللہ شخصیت تھے انہوں نے پوری زندگی خدمت اسلام کے لیے وقف کردی تھی آپ کے مختلف ملفوظات کو آپ کے پیروکاروں نے جمع کیا ہے۔(تذکرہ علماء اہلحدیث جلد۲ص۱۶۰)

اسی طرح آپ کے جد اعلیٰ سوم سید رشید الدین شاہ رحمہ اللہ صاحب البیعۃ کے ملفوظات بھی جمع کیے گئے ہیں۔(تذکرہ علماء اہلحدیث جلد۲ص۱۶۰)

......جب آپ وفات پا گئے تو احباب جماعت نے آپ کے دو بڑے صاحبزادوں کے لیے یہ فیصلہ کیا کہ سید محمد راشد شاہ رحمہ اللہ کی دو نشانیوں میں سے پگڑی سید حزب اللہ شاہ کے سر پر رہے۔ اور دوسری نشانی جھنڈا سید محمد یاسین کے پاس رہے۔ لہٰذا اس طرح سے یہ خاندان دوشاخوں سے پیر پگاڑا اور پیر جھنڈا کے نام سے متعارف ہوا۔(تذکرہ علماء اہلحدیث جلد۲ص۱۶۰)

**بیعتِ جہاد اور بیعتِ اصلاح:۔** جھنڈا والے سوم نے مجاہدین کی ایک جماعت تشکیل دی اور ان سے جہاد اور احکام شریعت کی پابندی کرنے پر بیعت لی۔ جس کی وجہ سے وہ ''صاحب البیعت'' مشہور ہوئے۔(تذکرہ علماء اہلحدیث جلد۲ص۱۶۱)

**مولانا محمد حنیف کی کتبِ صوفیاء سے رہنمائی:۔** خطیب جامع مسجد قبا علامہ اقبال ٹاؤن لاہور ۱۸

۱۹۵۸ء میں دار العلوم تقویۃ الاسلام شیش محل روڈ لاہور میں داخل ہو کر مولانا سید محمد داؤد غزنوی رحمہ اللہ کی زیر سرپرستی درس نظامی کی تکمیل کی اور سند فراغت حاصل کی۔ آپ نے اللہ کے فضل وکرم اور مطالعہ کتب خصوصاً قرآن پاک ترجمہ از شاہ عبدالقادر دہلوی، فتوح الغیب، غنیۃ الطالبین، الفتح الربانی از شیخ عبدالقادر جیلانی، مکتوبات مجدد الف ثانی اور شاہ ولی اللہ محدث دہلوی و شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی رحمہم اللہ کی کتب کی بدولت آپ نے مسلک اہلحدیث اختیار کیا۔(تذکرہ علماء اہلحدیث جلد۲ص۲۵۱)

تحریری طریقے کے طور پر مسند ولی اللٰہی کے آخری جانشین حضرت شیخ الکل مولانا میاں سید نذیر حسین محدث دہلوی رحمہ اللہ سے روحانی عقیدت کی بناء پر ان کی یاد میں مکتبہ نذیریہ کی بنیاد رکھی۔ (تذکرہ علماء اہلحدیث جلد۲ص ۲۵۲)

**حافظ شریف اللہ خیالوی کے صوفی مزاج چچا:۔** آپ کے چچا حکیم محمد یوسف رحمہ اللہ ایک صوفی منش اور ذکر واذکار میں مصروف رہنے والے آدمی تھے۔ (تذکرہ علماء اہلحدیث جلد۲ص ۳۳۷)

**مولانا محمد صادق خلیل کی صوفی اساتذہ سے تعلیم:۔** مدیر ضیاء السنۃ ادارۃ الترجمہ والتالیف رحمت آباد فیصل آباد

شیخ الحدیث حضرت العلام حافظ محمد گوندلوی ۲۔ امیر المجاہدین صوفی محمد عبداللہ بانی مدرسہ تعلیم الاسلام، صوفی محمد ابراہیم اوڈانوالہ (ج ۲ص ۳۴۹)

افکار صوفیہ ترجمہ فکر الصوفی تالیف عبدالخالق عبدالرحمان الفرقان بین اولیاء الرحمان و اولیاء الشیطان (جلد۲ص ۳۵۱)

**اتحاف النبیہ یحتاج الیہ المحدث والفقیہ:۔** یہ شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمہ اللہ کے حدیث وفقہ سے متعلق نادر مخطوطہ " الانتباہ فی سلاسل اولیاء و اسانید وارثی رسول اللہ" کا تیسرا حصہ ہے جو اب تک غیر مطبوعہ تھا۔ مولانا نے اس پر بیش قیمت تعلیمات و حواشی لکھے۔ اور مناسب مقامات پر اکابر اہلحدیث کا مختصر تعارف بھی عربی زبان میں قلم بند کیا۔ اس میں حضرت شیخ الکل فی الکل میاں سید نذیر حسین محدث دہلوی رحمہ اللہ کا مختصر ترجمہ میں شامل ہے۔ (تذکرہ علماء اہلحدیث جلد۲ص ۳۹۶)

## مولانا محمد عبداللہ فیصل آبادی رحمہ اللہ

**مولانا محمد عبداللہ اور راہ سلوک:۔** "خطیب جامع مسجد اہلحدیث کریمیہ جیلانی پور فیصل آباد، شیخ الحدیث ادارہ علوم اثریہ فیصل آباد" آپ کی ایک نمایاں خوبی یہ تھی کہ اللہ تعالیٰ نے علم کی سطوت کے ساتھ عمل کی نعمت سے بھی نوازا تھا۔ تصوف ومعرفت کی راہ ورسم سے بھی آشنا تھے۔ اور کتاب وسنت کے مطابق اس سے استفادہ کرنے کے زبردست قائل تھے۔ آپ ایک درویش صفت، منکسر المزاج اور سراپا علم، عالم دین تھے۔ (تذکرہ علماء اہلحدیث جلد۲ص ۴۰۱)

**ولی کامل کی دعا پر اولاد نرینہ کی سعادت:۔** مولانا کے والد حاجی عنایت اللہ رحمہ اللہ اپنے علاقے کی ایک نیک سیرت اور محترم و مکرم شخصیت تھے۔ آپ کا خاندان کچھ عرصہ لشارن میں قیام کرنے کے بعد ایک قریبی گاؤں چک نمبر ۴۵۱/ گ ب روڑ میں منتقل ہو گیا۔ مولانا کے والدین صوفی محمد عبداللہ رحمہ اللہ بانی مدرسہ تعلیم الاسلام کے بہت زیادہ عقیدت مند تھے۔ ۱۹۳۳ء میں جب صوفی صاحب رحمہ اللہ نے اوڈانوالہ میں اس مدرسہ کی بنیاد رکھی تو مولانا کے والد نے ایک بوری آٹا اور ایک ٹین گھی ان کی خدمت میں پیش کیا۔ مولانا کے والد کی اولاد زندہ نہ رہتی تھی۔ ۱۹۱۴ء میں انہوں نے صوفی صاحب رحمہ اللہ سے دعا کی درخواست کی کہ اللہ تعالیٰ انہیں ایسا بیٹا عطا فرمائے جو عالم باعمل ہو۔ اور بندگان اللہ اس سے مستفید ہوں۔ صوفی صاحب رحمہ اللہ انتہائی متدین۔ متقی اور مستجاب الدعوات بزرگ تھے۔ انہوں نے ایسی گریہ و زاری اور عجز وانکساری سے دعا کی کہ اللہ تعالیٰ نے اسے قبول فرماتے ہوئے حاجی عنایت اللہ کو وہ فرزند ارجمند عطا فرمایا جس کا نام صوفی صاحب رحمہ اللہ کے نام پر محمد عبداللہ رحمہ اللہ رکھا گیا۔ اور جو انہتر سال تک آفتاب و ماہتاب بن کر آسمان علم وفضل پر جگمگا تا رہا۔ مولانا فرمایا کرتے تھے کہ میں صوفی صاحب کی دعا کا نتیجہ ہوں۔ (تذکرہ علماء اہلحدیث جلد۲ص ۴۰۲)

**محافل تصوف، دینی ذوق کا ذریعہ:۔** مولانا کے والدین اور خاندان میں دینداری اور نیکی کا جذبہ بدرجہ اتم موجود تھا۔ صوفی صاحب کے تعلق نے اس جذبہ میں مزید افزودگی پیدا کی۔ ان کی صحبت نے سونے پر سہاگہ کا کام کیا۔ مولانا کے والد اصحاب علم وفضل کی مجلسوں اور ارباب تصوف کی محفلوں میں حاضر ہوتے رہتے تھے اور یوں ان کے دل میں اپنے لخت جگر کو دینی تعلیم دلانے اور زیور علم وفضل سے آراستہ کرنے کا جذبہ پیدا ہو گیا تھا۔ (تذکرہ علماء اہلحدیث جلد۲ص ۴۰۲)

**قرون اولیٰ کی سادگی ومتانت:۔** مولانا کی امامت نماز ایک خاص انفرادی شان کی حامل تھی۔ لیکن اس میں کسی تصنع، بناوٹ یا

ریا کاری کا شائبہ تک بھی نہیں ہوتا تھا۔ انتہائی فطری دل کی گہرائیوں سے نکلے ہوئے الفاظ ایک پر کیف آواز کے ساتھ ادا ہوتے تو قرون اولیٰ کی سادگی ومتانت، وقار واخلاص کا نقشہ کھینچ جاتا۔(تذکرہ علماء اہلحدیث جلد۲ ص ۴۰۶)

**بریلوی علماء کا مسلکِ اعتدال:۔** ایک مرتبہ حج کے موقع پر پیر صاحب گولڑہ (شریف) حضرت پیر مہر علی شاہ صاحب رحمہ اللہ کے جانشین حضرت پیر غلام محی الدین رحمہ اللہ جنہیں محبت سے ''باؤ جی'' کہا جاتا کو مولانا کے پیچھے نماز اقتداء کرنے کا اتفاق ہوا۔ انہیں نماز میں ایسا لطف آیا کہ تعارف کے بعد باصرار کہا، کہ قیام مکہ مکرمہ کے بقیہ ایام ان کے یہاں تشریف فرما رہیں۔ اگرچہ مولانا نے بہت معذرت کی مگر پیر صاحب نے قبول نہ کی۔ لہٰذا آپ نے باقی دن ان کے پاس گزارے۔ باؤ جی نے اپنے باورچی کو خاص طور پر ہدایت کر رکھی تھی کہ کھانا مولانا کی حسب پسند تیار کیا جائے۔

اس قیام کے دوران جب بھی جماعت کا وقت ہوتا اور مولانا موجود ہوتے تو حضرت باؤ جی مولانا ہی کو امامت کے لیے آگے بڑھاتے، ایک موقع پر انہوں نے مولانا کو یہ دلچسپ واقعہ بھی سنایا کہ ایک مرتبہ مولانا محمد ابراہیم میر سیالکوٹی اور مولانا ثناء اللہ امرتسری والد بزرگوار حضرت پیر مہر علی شاہ رحمہم اللہ سے ملاقات کے لیے گولڑہ شریف تشریف لائے۔ نماز کا وقت ہوا تو حضرت نے مولانا محمد ابراہیم میر رحمہ اللہ کو امامت کے لیے آگے کر دیا۔ بعض مریدین اور معتقدین تذبذب میں پڑ گئے۔ پیر صاحب نے ان کو متذبذب محسوس کر کے فرمایا جس شخص کی ان کے پیچھے نماز نہیں ہوتی وہ جا کر اپنی نماز الگ پڑھ لے۔ جماعت مولانا ابراہیم رحمہ اللہ ہی کرائیں گے۔ غالباً ۱۹۵۳ء کی بات ہے وہ دارالعلوم تقویۃ الاسلام شیش محل روڈ لاہور تشریف لائے۔ نماز کا وقت ہوا تو کسی صاحب نے انہیں نماز پڑھانے کو کہا۔ جماعت کھڑی ہو چکی تھی کہ حضرت مولانا سید محمد داؤد غزنوی رحمہ اللہ تشریف لائے۔ اس وقت تک مولانا غزنوی رحمہ اللہ آپ کو نہیں جانتے تھے۔ نماز کے بعد مولانا غزنوی رحمہ اللہ ذکر واذکار سے فارغ ہوئے تو کسی سے پوچھا یہ کون صاحب ہیں؟ بہت نیک آدمی ہیں۔ لہٰذا مولانا سے ملے۔ تعارف ہوا مولانا غزنوی رحمہ اللہ نے دعا دی اور فرمایا آپ کی اقتداء میں نماز پڑھ کر مجھ کو ایک خاص سرور حاصل ہوا ہے۔ اس کے بعد دونوں بزرگوں کے درمیان بہت اچھے مراسم قائم ہوئے مولانا غزنوی رحمہ اللہ انہیں اکثر دارالعلوم تقویۃ الاسلام میں اختتام بخاری شریف کی تقریب میں آخری حدیث پر درس دینے کی دعوت دیتے۔(تذکرہ علماء اہلحدیث جلد۲ ص ۴۰۷)

**صوفیاء احباب واعیان سے تعلقات:۔** مولانا کا حلقہ احباب بہت وسیع تھا جس میں پڑھے لکھے ان پڑھ اور امیر غریب سب شامل تھے...... آپ کے حلقہ احباب میں پیر غلام محی الدین رحمہ اللہ گولڑہ شریف شامل تھے۔ ان کے علاوہ مولانا محمد اسحاق بھٹی حفظہ اللہ حضرت مولانا محمد حنیف ندوی، مولانا سید محمد جعفر شاہ پھلواروی رحمہما اللہ کے ساتھ بھی آپ کے بہت اعلیٰ مراسم تھے۔ دارالاحسان (سالار والا) فیصل آباد کے ایک بزرگ پیر ابوانیس محمد برکت علی کے ساتھ بھی گہرے دوستانہ راہ ورسم رکھتے تھے۔ ان دونوں کا ایک دوسرے کے ہاں آنا جانا تھا۔ انہوں نے ایک کتاب لکھی تو مولانا نے اس کی تخریج فرمائی۔(تذکرہ علماء اہلحدیث جلد۲ ص ۴۰۸)

**مولانا محمد عبداللہ بڈھیمالوی کا ذکر وفکر:۔** ہر وقت ذکر وفکر میں محو دکھائی دیتے ہیں قرآن سے غایت درجہ محبت ہے۔ اب بھی تقریباً چھ سات پارے سے تلاوت کرنا روزانہ کا معمول ہے۔ ایک دفعہ ایک دن آپریشن کی وجہ سے چھ پارے تلاوت نہ کر سکے تو دوسرے دن بارہ پاروں سے تسکین قلب حاصل کی۔(تذکرہ علماء اہلحدیث جلد۲ ص ۴۱۸)

**مسلکی رواداری اور پیغام خیر سگالی:۔** (مولانا قاری حافظ عبدالخالق رحمانی فاضل علوم دینیہ دارالحدیث رحمانیہ دہلی)

شیعہ حضرات نے توحید کانفرنس کے انعقاد کیا اور ہر مکتب فکر کے علماء کو دعوت دی...... جماعت اہلحدیث کے بزرگان کافی تعداد میں آئے ہوئے تھے جن میں علماء واہل اللہ کی اتنی بڑی تعداد تھی جو پہلے کبھی دیکھنے میں نہ آئی تھی۔ تمام خلوص دل سے مصروف دعا تھے۔ ان دعاؤں کے جلو میں قاری صاحب نے توحید پر تقریر شروع کی۔ اللہ نے سینہ کھول دیا اور تقریباً اس میں آپ نے پاؤ پارہ کے قریب قرآن سنایا اور اللہ تعالیٰ نے ایسی آیات القاء فرمائیں کہ ان آیات نے مخالفین توحید کو کاٹ کاٹ کر گرا دیا آپ کو اپنی طرف سے کچھ نہ

فَسْـَٔلُوْٓا اَهْلَ الذِّكْرِ اِنْ كُنْتُمْ لَا تَعْلَمُوْنَ
پس پوچھ لو یاد والوں سے اگر تم نہیں جانتے النحل ۴۳

# فتاوی سلفیہ

مولانا محمد اسمٰعیل السلفی

اسلامک پبلشنگ ہاؤس
۲-شیش محل روڈ (نزد داتا دربار) - لاہور

سلسلہ مطبوعات (۵۷)



طابع: افضل پرنٹرز اوٹ فال روڈ لاہور
ناشر: اسلامک پبلشنگ ہاؤس
۲ شیش محل روڈ لاہور
طبع اول: ۵۰۰ (۱۹۸۷ء — ۱۴۰۷ھ)
قیمت: ~~۳۰/- روپے~~ 36/=



# تحریکِ مجاہدین

جلد پنجم

مرتبہ

ڈاکٹر صادق حسین - ایم بی بی ایس



نام کتاب:۔ تحریک مجاہدین جلد ۵
مصنف ________ ڈاکٹر صادق حسین ایم بی بی ایس
تعداد ________
قیمت ________
مطبع ________

کہنا پڑا اور پابندی بھی تھی کہ ایسی کوئی بات نہ کہی جائے جس سے کسی دوسرے مکتب فکر کی دل آزاری ہو۔
(تذکرہ علماء اہلحدیث جلد ۲ ص ۴۴۴)

**مولانا عبدالعزیز النورستانی رحمہ اللہ:۔** فاضل درس نظامی، فاضل السنہ شرقیہ (کراچی) شیخ الحدیث وشیخ الجامعہ الاثریہ، اثر آباد پشاور۔مولانا عبدالعزیز کا مولد اور آبائی وطن افغانستان ہے آپ کے خاندانی بزرگوں میں امیر عبدالرحمان بادشاہ، والدہ ماجدہ اور ایک بھائی حضرت گل حنفی بزرگ تھے اور پیری مریدی کرتے تھے۔افغانستان پر روسی تسلط کے بعد آپ کو اپنا وطن چھوڑنا پڑا۔تلاش معاش کے سلسلہ میں کراچی پاکستان چلے آئے۔(تذکرہ علماء اہلحدیث جلد ۲ ص ۴۷۷)

## نام کتاب:۔فتاویٰ سلفیہ: مولانا محمد اسمٰعیل السلفی
## اسلامک پبلشنگ ہاؤس: شیش محل روڈ (نزد داتا دربار) لاہور

**سید احمد شہید رحمہ اللہ صوفی بزرگ:۔** قریباً ایک سو سال سے زیادہ عرصہ ہو رہا ہے ایک بزرگ سید احمد بریلوی رحمہ اللہ ہوئے یہ حنفی المذہب تھے۔نہایت پرہیزگار ولی اللہ تھے۔انہوں نے سکھوں اور انگریزوں کے ساتھ جہاد کا فیصلہ کیا۔بہت سے لوگوں نے ان کے ہاتھ پر بیعت کی۔بڑے بڑے عالم بھی ان کے مرید تھے۔اس سلسلہ میں مولانا اسمٰعیل بن شاہ عبدالغنی بن شاہ ولی اللہ اور مولانا عبدالحیٔ بڈھانوی حنفی ان کے عقیدت مند تھے مولانا اسمٰعیل صاحب اہلحدیث تھے۔سید احمد صاحب حنفی بریلوی صوفی بزرگ تھے انہوں نے تصوف میں ایک کتاب لکھوائی جس کا نام ''صراط مستقیم'' ہے یہ کتاب فارسی میں ہے۔اس کے چار باب ہیں اس کے دو باب کا ترجمہ مولوی عبدالحی صاحب بڈھانوی حنفی نے کیا ہے۔(فتاویٰ سلفیہ ص ۶، ۷)

**صحبت مرشد وسوسے کا علاج:۔** سید صاحب رحمہ اللہ نے وسوسے کی دو قسمیں بیان فرمائی ہیں ایک وسوسہ لا علاج ہے اس کے لیے یا تو اللہ تعالیٰ سے دعا کرے یا کسی کامل پیر کی صحبت میں کچھ عرصہ گزارے۔(فتاویٰ سلفیہ ص ۸)

**بزرگوں کے علوم سے استفادہ:** ہم جس طرح آئمہ اربعہ اور فقہائے مذاہب کو اپنا بزرگ سمجھتے ہیں، ان کے علوم سے فائدہ اٹھاتے ہیں اسی طرح سید احمد شہید رحمہ اللہ اور مولانا عبدالحیٔ صاحب رحمہ اللہ کو بھی باوجود حنفی ہونے کے اپنا بزرگ اور عالم سمجھتے ہیں ان کی جو باتیں قرآن و حدیث اور مصالح کے مطابق ہوں انہیں قبول کرتے ہیں۔(فتاویٰ سلفیہ ص ۱۰)

## نام کتاب:۔تحریک مجاہدین جلد پنجم ....... مصنف:۔ڈاکٹر صادق حسین ایم بی بی ایس

**مولوی ولی محمد فتوحی والے کے مریدین:۔** (۱) دوسرا اہم گواہ مولوی ابراہیم نظام آبادی تھا۔نظام آباد ایک قصبہ ہے جو وزیر آباد کے قریب ہی ہے یہ شخص بھی مولوی ولی محمد فتوحی والے رحمہ اللہ کا مرید تھا۔یہ بھی مولوی فضل الٰہی وزیر آبادی رحمہ اللہ کی طرح خدمت بجالاتا اور اس پر فخر کرتا تھا۔(تحریک مجاہدین ج ۵ ص ۱۴۷)

(۲) تیسرا گواہ اللہ دتا تھا جو ولی محمد رحمہ اللہ فتوحی والے کا مرید تھا۔اس نے ملٹری ڈرل استمس میں سیکھی تھی۔(تحریک مجاہدین ج ۵ ص ۱۴۸)

(۳) ایک اور اہم گواہ تاج محمد تھا یہ بھی ولی محمد رحمہ اللہ فتوحی والے کا مرید تھا اور کوئی بارہ برس ہوئے اس نے ان کی بیعت کی تھی یہ شخص جب استمس پہنچا ہے تو وہاں تقریباً دو سو مجاہدین موجود تھے۔(تحریک مجاہدین ج ۵ ص ۱۴۸)

# کتاب الجنائز

★

مولینا عبد الرحمٰن صاحب مبارکپوری

★

المکتبۃ الاثریۃ
سانگلہ ہل ـــ شیخوپورہ

طبع چہارم، آفسٹ ـــ ۵ جنوری ۱۹۷۰ء ۱۳۸۹ھ

ناشر: ـــ المکتبۃ الاثریہ - جامع اہلحدیث باغ والی
سانگلہ ہل ضلع شیخوپورہ

تعداد: ایک ہزار ـــ ۱۰۰۰

قیمت: دو روپے پچیس پیسے ـــ ۲/۲۵

اشرف پریس لاہور میں باہتمام پرنٹر شیخ محمد اشرف چھپی



# تحریکِ مجاہدین

جلد ششم

مرتبہ

ڈاکٹر صادق حسین - ایم بی بی ایس



نام کتاب:۔ تحریک مجاہدین جلد ۶

مصنف ـــ ڈاکٹر صادق حسین ایم بی بی ایس

تعداد ـــ

قیمت ـــ

مطبع ـــ

**نام کتاب:۔کتاب الجنائز......... مصنف:۔مولانا عبدالرحمٰن صاحب مبارکپوری**
**ناشر:۔المکتبہ الاثریۃ،سانگلہ ہل.....شیخوپورہ**

**صوفیاء کے ذکر نفی اثبات کی اہمیت ودلائل:۔** حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ”من کان اخر کلامہ لااله الا الله دخل الجنه“ یعنی فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جس شخص کا آخری کلام ”لا اله الا الله“ ہو وہ جنت میں داخل ہوگا(ابوداؤد)

حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جس بندہ نے لا اله الا الله کہا، پھر اسی پر مر گیا تو وہ جنت میں داخل ہوگا۔(مسلم)

حضرت عبداللہ بن مبارک رحمہ اللہ جب قریب المرگ ہوئے تو ایک شخص ان کو کلمہ لا الـه الا الـلـه کی تلقین کرنے لگا اور اس کلمہ کو بار بار کہنے لگا، عبداللہ بن مبارک رحمہ اللہ نے فرمایا کہ جب میں اس کلمہ کو ایک بار کہہ لوں تو میں اسی پر ہوں جب تک کہ میں کوئی اور بات نہ بولوں۔ امام ترمذی لکھتے ہیں کہ عبداللہ بن مبارک رحمہ اللہ کی مراد وہ حدیث ہے جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے مروی ہے کہ جس شخص کا آخری کلام لا الہ الا اللہ ہو وہ جنت میں داخل ہوگا۔

یہاں مجھے ابوزرعہ محدث کا قصہ یاد آ گیا، حافظ ابن ابی حاتم نے لکھا ہے کہ جب ابوزرعہ قریب المرگ ہوئے تو لوگوں نے ان کو کلمہ” لا الـه الا الـلـه“ کی تلقین کرنی چاہی اور باہم حضرت معاذ رضی اللہ عنہ کی حدیث کا تذکرہ کرنے لگے۔ پس ابوزرعہ رحمہ اللہ نے حضرت معاذ رضی اللہ کی حدیث کو مع الاسناد پڑھنا اور سنانا شروع کیا، جب ”لا اله الا الله“ پر پہنچے اور اس کلمہ کو زبان سے کہہ چکے بس اسی وقت ان کی روح قبض ہوگئی سبحان اللہ کیسی اچھی موت ہوئی ہے اور کیسا اچھا خاتمہ ہوا۔”اللهم ارزقنا حسن الخاتمة واجعل اخر كلامنا لآ اله الا الله“ آمین۔ جان کنی کے وقت مریض کے پاس سورۂ یٰسین پڑھنے کا بھی حکم ہے۔(کتاب الجنائز ص۱۰)

**کشف القبور اور غیبی اطلاع:۔** حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ”رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم دو قبروں کے پاس سے گزرے۔ پس فرمایا کہ ان دونوں قبروں کے مردے عذاب کیے جاتے ہیں اور کسی بڑے امر میں عذاب نہیں کیے جاتے (یعنی کسی ایسے امر میں عذاب نہیں کیے جاتے ہیں، جس سے ان کو بچنا شاق اور گراں ہوتا) لیکن ان دونوں میں سے ایک، سو وہ پیشاب سے بچتا نہیں تھا اور لیکن دوسرا، سو وہ چغل خوری کرتا تھا، پھر آپ نے کھجور کی ایک تازی شاخ لی اور اس کو نصفا نصف پھاڑا، پھر ایک ٹکڑے کو ایک قبر میں اور دوسرے ٹکڑے کو دوسری قبر میں گاڑ دیا۔ صحابہ رضوان اللہ علیہم نے کہا: یارسول اللہ ﷺ! آپ نے یہ کیوں کیا ہے؟ آپ نے فرمایا: شاید ان دونوں کے عذاب میں تخفیف کی جائے جب تک کہ یہ دونوں ٹکڑے خشک نہ ہوں“۔ اس حدیث سے ثابت ہوتا ہے کہ قبر میں کھجور کی شاخ گاڑنا درست ہے چنانچہ اس حدیث کے راوی حضرت بریدہ اسلمی رضی اللہ عنہ نے وصیت کی تھی کہ ان کی قبر میں کھجور کی دو شاخیں رکھ دی جائیں۔(کتاب الجنائز ص۷۲،۷۳)

**بروز جمعہ قبور والدین کی زیارت:۔** قبر کی زیارت کرنا مردوں کے واسطے سنت ہے...... جمعہ کے روز قبروں کی زیارت کرنا بہ نسبت اور دنوں کے افضل ہے۔(کتاب الجنائز ص۸۷)

محمد بن نعمان رحمہ اللہ سے روایت ہے کہ فرمایا: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جو شخص ہر جمعہ کو اپنے ماں باپ دونوں کی قبر کی یا ان میں سے ایک کی قبر کی زیارت کرے، تو اس شخص کی مغفرت کی جاتی ہے اور لکھ لیا جاتا ہے کہ وہ اپنے ماں باپ کا فرمانبردار ہے۔ روایت کیا ہے اس کو بیہقی نے شعب الایمان میں۔

اور حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جو شخص ہر جمعہ کو ایک بار اپنے ماں باپ

دونوں کی قبر کی یا ایک کی قبر کی زیارت کرے تو اللہ تعالیٰ اس کے گناہوں کو بخشے گا اور لکھے گا کہ وہ اپنے ماں باپ کا فرمانبردار ہے۔ روایت کیا اس کو حکیم ترمذی نے۔

اور حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ فرمایا: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جو شخص جمعہ کے دن اپنے ماں باپ دونوں کی قبر کی یا ایک کی قبر کی زیارت کرے اور اس کے پاس سورۂ یٰسین پڑھے تو اس کی مغفرت کی جاتی ہے روایت کیا اس کو ابن عدی نے۔

لیکن یہ تینوں حدیثیں ضعیف ہیں اور حاکم کی ایک روایت میں آیا ہے کہ حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا ہر جمعہ کو حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ کی قبر کی زیارت کرتی تھیں۔(کتاب الجنائز ص ۸۸)

**اہل قبور کی زیارت کا طریقہ:۔** زیارت قبر کا طریقہ یہ ہے کہ منہ قبر کی طرف اور پشت قبلہ کی طرف کر کے کھڑا ہو اور زیارت قبر کی جو دعائیں آگے لکھی گئی ہیں ان میں سے کوئی دعا پڑھے۔ اور ان کے علاوہ مردوں کے واسطے اور بھی دعائیں کرے۔ ابن عباس رضی اللہ عنہ کی حدیث میں آیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مدینہ کی قبروں پر آئے تو اپنے منہ کو قبروں کی طرف کیا اور کہا: ''**السلام علیکم یا اھل القبور یغفر اللہ لنا ولکم**'' روایت کیا اس کو ترمذی نے۔

ملا علی قاری رحمہ اللہ ''مرقاۃ شرح مشکوٰۃ'' میں لکھتے ہیں کہ ''اس حدیث سے ثابت ہوتا ہے کہ مستحب یہ ہے کہ زیارت کرنے والا میت پر سلام کرنے کے وقت اپنے منہ کو میت کے منہ کی طرف کرے اور دعا کرنے کے وقت بھی اپنے منہ کو میت کے منہ کی طرف کیے رہے اور اسی پر عامہ مسلمانوں کا عمل ہے'' اور زیارت قبر کے وقت کھڑے کھڑے دعا کرنا چاہیے۔(کتاب الجنائز ص ۸۸)

**قبرستان میں ہاتھ اٹھا کر دعا کرنا:۔** ہاتھ اٹھا کر بھی دعا کرنا ثابت ہے۔ ''صحیح مسلم'' میں حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بقیع میں تشریف لے گئے اور دیر تک کھڑے رہے۔ پھر تین بار دعا کے واسطے ہاتھ اٹھایا۔

زیارت قبر کے وقت نہایت اخلاص کے ساتھ مردوں کے واسطے دعا کرنا چاہیے اگر اللہ تعالیٰ نے زیارت کرنے والے کی دعا مردوں کے حق میں قبول کر لی اور مردوں کی مغفرت ہو گئی ان کے عذاب میں تخفیف کی گئی تو یہ کتنی بڑی بات ہے اگر عربی میں دعائیں یاد ہوں تو عربی میں دعا کرے ورنہ اپنی زبان میں دعا کرے۔(کتاب الجنائز ص ۸۹)

## تلاوت قرآن کا ایصال ثواب

**ایصال ثواب پر امام نووی کا حوالہ:۔** امام نووی رحمہ اللہ نے اپنی کتاب ''اذکار'' میں لکھا ہے کہ محمد بن احمد مروزی رحمہ اللہ نے کہا کہ میں نے امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ سے سنا وہ کہتے تھے کہ ''جب تم لوگ قبرستان میں جاؤ تو ''سورۂ فاتحہ'' اور ''**قل اعوذ برب الفلق**'' اور ''**قل اعوذ برب الناس**'' اور ''**قل ھو اللہ احد**'' پڑھو اور اس کا ثواب مردوں کو بخشو مردوں کو ثواب پہنچے گا'' امام احمد رحمہ اللہ کے علاوہ اور اہل علم نے بھی زیارت قبور کے وقت ان سورتوں اور بعض اور سورتوں کو پڑھنے اور ان کا ثواب مردوں کو بخشنے کا لکھا ہے (کتاب الجنائز ص ۹۱)

**سورہ اخلاص کی فضیلت:۔** ایک وہ حدیث ہے جس کو ابو محمد سمرقندی رحمہ اللہ نے فضائل ''**قل ھو اللہ احد**'' میں حضرت علی رضی اللہ عنہ سے مرفوعاً روایت کیا ہے کہ جو شخص قبروں کے پاس گزرے اور ''**قل ھو اللہ احد**'' گیارہ بار پڑھے پھر اس کا ثواب مردوں کو بخشے تو بقدر تعداد مردوں کے اس کو ثواب دیا جائے گا اور از اں جملہ ایک وہ حدیث ہے جس کو ابوالقاسم سعد بن علی زنجانی نے اپنے فوائد میں حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جو شخص قبرستان میں جائے پھر **سورۃ فاتحہ** اور **قل ھو اللہ احد** اور ''**الھا کم التکاثر**'' پڑھے، پھر کہے یا اللہ! میں نے جو تیرا یہ کلام پڑھا ہے اس کا ثواب اس کی قبرستان کے مومن اور مسلمان مردوں کو بخش دیا تو وہ مردے اللہ تعالیٰ سے اس کی شفاعت کرائیں گے۔ اور از اں جملہ ایک وہ حدیث ہے جس کو خلال کے شاگرد عبدالعزیز نے حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: ''جو شخص قبرستان میں داخل ہو پھر **سورۃ یٰسین** پڑھے تو

اللہ تعالیٰ مردوں پر تخفیف کرتا ہے اور بقدر تعداد مردوں کے اس کو نیکیاں ملتی ہیں۔اور از اں جملہ ایک وہ حدیث ہے جس کو قرطبی نے اپنے ''تذکرہ'' میں حضرت انس رضی اللہ عنہ سے مرفوعاً روایت کیا ہے کہ جب کوئی مومن آیت الکرسی پڑھے اور اس کا ثواب مردوں کو بخشے تو اللہ تعالیٰ مشرق اور مغرب کی ہر قبر میں نور داخل کرتا ہے اور ان کے خواب گاہ کو وسیع کرتا ہے اور پڑھنے والے کو ساٹھ نبی کا ثواب دیتا ہے اور ہر میت کے مقابلہ میں اس کا ایک درجہ بلند کرتا ہے اور ہر میت کے مقابلہ میں اس کے واسطے دس نیکیاں لکھتا ہے، یہ چاروں حدیثیں ایصال ثواب کے بارے میں مشہور ہیں، اکثر علماء ایصال ثواب کے بیان میں ان کو نقل کرتے ہیں مگر یہ سب ضعیف ہیں۔اہل علم نے ان کے ضعیف ہونے کی تصریح کی ہے لیکن حافظ سیوطی نے لکھا ہے کہ یہ روایتیں اگر چہ ضعیف ہیں لیکن ان کا مجموعہ بتاتا ہے کہ ان کی کچھ اصل ہے۔(کتاب الجنائز ص ۹۱،۹۲)

**میت کو ایصال ثواب اور دعا:۔** میت کے واسطے دعا کرنا اور دعا کا نفع اس کو پہنچنا قرآن مجید اور احادیث صحیحہ سے ثابت ہے اور تمام علمائے اہلسنّت کا مذہب بھی یہی ہے کہ دعا کا نفع میت کو پہنچتا ہے۔سورۂ حشر میں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:'' **والذین جآؤا من بعدھم یقولون ربنا اغفر لنا ولاخواننا الذین سبقونا بالایمان**'' یعنی جولوگ صحابہ مہاجرین اور انصار رضی اللہ عنہم کے بعد آئے وہ کہتے ہیں اے ہمارے رب! تو مغفرت کر ہماری اور ہمارے ان بھائیوں کی جنھوں نے ایمان لانے میں ہم پر سبقت کیا۔اس آیت سے میت کے واسطے دعا کرنا اور دعا کا نفع پہنچنا ثابت ہوتا ہے اور نماز جنازہ کی جس قدر دعائیں آئی ہیں ان تمام دعاؤں سے میت کے واسطے دعا کرنا اور دعا کا نفع پہنچنا ثابت ہوتا ہے و نیز بہت سی احادیث صحیحہ سے یہ ثابت ہوتا ہے۔(کتاب الجنائز ص ۹۴)

**عباداتِ مالیہ کا ایصال ثواب:۔** اسی طرح عبادات مالیہ کا بھی ثواب میت کو پہنچنا احادیث صحیحہ سے ثابت ہے اور تمام علمائے اہلسنّت کا مذہب بھی یہی ہے کہ عبادات مالیہ کا ثواب میت کو پہنچتا ہے ''بخاری'' اور ''مسلم'' میں حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ ایک شخص نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے کہا کہ میری ماں یکا یک مرگئی اور میرا گمان ہے کہ اگر وہ بات کرتی یعنی بات کرنے کا اس کو موقع ملتا تو وہ صدقہ کرتی سو اگر میں اس کی طرف سے صدقہ کروں تو کیا اس کا ثواب اس کو پہنچے گا؟

بخاری میں حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک شخص نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے کہا کہ میری ماں وفات کر گئی ہیں۔اگر میں اس کی طرف سے صدقہ کروں تو اس کو نفع پہنچے گا؟ آپ نے فرمایا: ہاں! اس شخص نے کہا: میرے پاس ایک باغ ہے آپ کو گواہ رکھتا ہوں کہ میں نے اس باغ کو اپنی ماں کی طرف سے صدقہ کر دیا۔

مسند احمد اور نسائی میں سعد بن عبادہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ان کی ماں مرگئیں، تو انہوں نے کہا: یارسول اللہ ﷺ میری ماں کا انتقال ہوگیا، میں ان کی طرف سے صدقہ کروں؟ آپ نے فرمایا: ہاں! انہوں نے کہا: کون سا صدقہ افضل ہے؟ آپ ﷺ نے فرمایا: پانی پلانا۔ابوداؤد کی روایت ہے کہ انہوں نے کہا کہ کون سا صدقہ افضل ہے؟ آپ ﷺ نے فرمایا پانی۔پس انہوں نے ایک کنواں کھدایا اور کہا کہ یہ کنواں ام سعدؓ کے واسطے ہے یعنی اس کا ثواب سعد کی ماں کو پہنچے۔

ان احادیث صحیحہ صریحہ سے عبادات مالیہ کا ثواب میت کو پہنچنا صاف طور پر ثابت ہوتا ہے۔(کتاب الجنائز ص ۹۸،۹۵)

**عبادات بدنیہ میں جمہور کی رائے:۔** اس بارے میں علماء کا اختلاف ہے۔اکثر علماء کے نزدیک عبادات بدنیہ کا ثواب میت کو پہنچتا ہے اور بعض کے نزدیک نہیں پہنچتا ہے۔حافظ سیوطی ''شرح الصدور'' میں لکھتے ہیں:

**اختلف فی وصول ثواب القران للمیت فجمہور السلف و الائمۃ الثلثۃ علی الوصول و خالف فی ذلک امامنا الشافعی (کذا فی المرقاۃ ج۲ ص۳۸۲)**

تلاوت قرآن کے ثواب کے پہنچنے میں علماء کا اختلاف ہے جمہور سلف اور ائمہ ثلاثہ یعنی امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ اور امام مالک رحمہ اللہ اور امام احمد رحمہ اللہ کے نزدیک پہنچتا ہے اور ہمارے امام شافعی رحمہ اللہ کے نزدیک نہیں پہنچتا ہے۔

اور ملا علی قاری شرح ''فقہ اکبر'' میں لکھتے ہیں: "اختلف العلماء فی العبادات البدنية كالصوم والصلوٰة وقرآءة القران والذكر فذهب ابوحنيفة واحمد وجمهور السلف الى وصولها والمشهور من مذهب الشافعي ومالك عدم وصولها والله تعالى اعلم"

عبادات بدنیہ جیسے روزہ اور نماز اور قرأت قرآن اور ذکر کے ثواب پہنچنے میں علماء کا اختلاف ہے امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ اور امام احمد رحمہ اللہ اور جمہور سلف کا مذہب یہ ہے کہ عبادات بدنیہ کا ثواب میت کو پہنچتا ہے اور مذہب مشہور امام شافعی اور مالک رحمہما اللہ کا یہ ہے کہ نہیں پہنچتا ہے۔
(کتاب الجنائز ص ۹۵،۹٦)

**میت کو ایصال ثواب اور دعا کی ضرورت:۔** عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ فرمایا: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے قبر کے اندر میت کی مثال ایسی ہے جیسے کوئی ڈوب رہا ہو اور فریاد کر رہا ہو میت منتظر رہتی ہے کہ اس کے باپ یا ماں یا بھائی یا کسی دوست کی طرف سے کوئی دعا اس کو پہنچے پس جب کوئی دعا اس کو پہنچتی ہے تو وہ دعا اس کو دنیا و مافیہا سے زیادہ محبوب ہوتی ہے اور اللہ تعالیٰ زمین والوں کی دعا سے قبر والوں پر پہاڑوں کے مانند (ثواب اور رحمت اور مغفرت) داخل کرتا ہے اور زندہ لوگوں کا تحفہ مردوں کی طرف یہ ہے کہ ان کے واسطے استغفار کیا جائے۔ روایت کیا اس حدیث کو بیہقی نے ''شعب الایمان'' میں (مشکوٰۃ شریف)

اس حدیث سے معلوم ہوا کہ ہمارے مردے ہماری دعا اور استغفار کے بہت محتاج ہیں۔ پس مردوں کے واسطے بہت کثرت سے دعا اور استغفار کرنا چاہیے۔ (کتاب الجنائز ص ۹۸)

**مسئلہ سماع موتیٰ میں راہ اعتدال:۔** سوال: کیا مردے سنتے ہیں یا نہیں؟ اگر سنتے ہیں تو نم كنومة العروس والی حدیث کا کیا مطلب ہے؟ ''بینوا بالدلیل توجروا عند الجلیل''

**جواب:** آیت ''انك لا تسمع الموتٰى'' اور آیت ''وما انت بمُسمع من فى القبور'' سے صریح طور پر ثابت ہوتا ہے کہ مردے سنتے نہیں ہیں اور اسی کی تائید حدیث ''نم كنومة العروس'' سے بھی ہوتی ہے لیکن بعض احادیث صحیحہ سے خاص اوقات ومواقع میں مردوں کا سننا ثابت ہوتا ہے۔

جیسے حدیث انس رضی اللہ عنہ سے جس میں یہ لفظ واقع ہے انه ليسمع قرع نعالهم۔ (رواہ البخاری) اور: جیسے حدیث ابن عمر رضی اللہ عنہ سے جس میں یہ لفظ واقع ہے ما انت باسمع منهم (رواہ البخاری ایضاً)

جیسے حدیث بریدہؓ سے جس میں یہ لفظ واقع ہے'' كان رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم يعلمهم اذا خرجوا الى المقابر بر السلام عليكم اهل الديار'' الخ (رواہ مسلم)

پس دونوں آیتوں مذکورہ بالا اور ان احادیث کے درمیان جمع اور توفیق کی صورت یہ ہے کہ مردے سنتے نہیں ہیں لیکن جب اللہ تعالیٰ کسی خاص وقت یا کسی خاص موقع میں ان کو سنانا چاہتا ہے تو وہ سن لیتے ہیں۔ (کتاب الجنائز ص ۹۹)

## نام کتاب:۔ تحریک مجاہدین جلد ششم ..... مصنف:۔ ڈاکٹر صادق حسین ایم بی بی ایس

## مکتوبات سید احمد شہید نقشبندی رحمہ اللہ

**مکان کا رونا اور آپ کا تسلی دینا (کرامت):۔** مکتوب از جانب سید احمد صاحب بنام مولانا شاہ عبدالعزیز صاحب محدث دہلوی از مکہ معظّمہ

''بسم اللہ الرحمٰن الرحیم: منجانب فقیر سید احمد بجناب خلائق مآب حضرت صاحب حجۃ اللہ علی العالمین وارث الانبیاء والمرسلین شاہ عبدالعزیز دامت برکاتہ'' بعد عرض سلام مسنون تقدیم تعظیمات وتکریمات وآداب واخلاص عقیدت، عرض آنکہ الحمدللہ فقیر وتمام قافلہ بخیر وعافیت مکہ معظّمہ میں آخر

ماہ شعبان سے اس خط کے لکھنے تک مقیم ہے۔ حج کے بعد مدینہ منورہ کی زیارت کا ارادہ ہے۔ اللہ تعالیٰ اپنی عنایت سے حج اور زیارت نصیب فرمائے۔ آپ کی دعاؤں سے امیدوار ہوں، بفضل اللہ تعالیٰ اس بابرکت اور مسعود سفر میں جو بشارتیں اور اعلیٰ درجے کی عنایات خداوند تعالیٰ کی طرف سے اس فقیر کو میسر ہوئی ہیں ازاں جملہ ان میں سے کچھ تحریر کی جاتی ہیں تاکہ آنجناب اور کل مومن برادران واقف ہوں۔ اس وقت بھی خداوند تعالیٰ کا شکر ہے اور اس خط لکھنے کی بناء بھی آنجناب کی برکت اور فقیر کے حال پر عنایات ترتیب پا کر جن کا آغاز ابتداء سے ہی ہوا۔ آپ کی دعاؤں سے بفضل تعالیٰ ایسی کرامتیں حاصل ہوئیں امیدوار ہوں کہ آپ کی دعائیں ہمیشہ شامل حال رہیں تاکہ حق تعالیٰ حقیقی مقصد اور واضح مطلب بخشے اور ظاہراً ہدایت و رحمت عام کہ کل خلقت کے لیے ہے حاصل ہو۔ منجملہ اور باتوں کے یہ ہے کہ وطن سے سامان روانگی کی تیاری میں تھا اور لین دین کے کام اس کثرت سے رہے کہ صبح سے آدھی رات ہو جاتی تھی۔ انہی دنوں میں ایک رات ایسے ہی کاموں میں مشغول تھا اور ایک نیا مکان مختصر برادران مومن کی کوشش اور نیک اعداد سے بن گیا ہے۔ اس مکان میں تھا کہ اس مکان کی روحانیت نمودار ہوئی جو میرے روبرو بہت غمگین شکل میں کھڑی ہوگئی اور بھی غیب کی مخلوقات وہاں ظاہر ہوئیں۔ روحانیت مذکور اپنے غم و رنج کی وجہ سے دوسری غیبی مخلوق سے مخاطب ہوئی اور کہنے لگی کہ کل ہمارے معزز آقا ہمیں چھوڑ کر چلے جائیں گے۔ وہ اتنی آبدیدہ ہوئی کہ اس کے رنج سے میں بھی رو پڑا۔ اس ادنیٰ بندہ (یعنی سید احمد خود) کا مالک حقیقی کی بارگاہ میں رسائی تھی اس کی ذیشان بارگاہ میں عرض کی کہ روحانیت کی یہ محبت اور انس بھی بفضل تعالیٰ ہے ورنہ میرے جیسے ہزاروں عاجز انسان ہیں کہ کوئی انہیں نہیں پوچھتا وہ مکان چھوڑ کر چلے جاتے ہیں اور مکانوں کو نہ رنج ہوتا ہے اور نہ پرواہ کرتے ہیں یہ انس اور محبت بڑے فضل و کرم کی بناء پر ہے اس انس اور محبت کے بدلے اس کی تسکین کے لیے کچھ فرمایئے مجھے حکم ملا کہ اسے کہو کہ تجھے جنت میں لے جائیں گے اور یہ خطاب وہ بھی سنتی تھی۔ لیکن میں بھی حکم بجا لایا اور اس کو یہ بشارت سنادی۔ بہت مسرور ہوئی اور تسکین پائی۔

**غرق ہوئی کشتی کا بچ جانا (کرامت):۔** اور جس روز دلمؤ سے روانہ ہو کر کشتیوں میں سوار ہوئے ایسا سمجھ میں آیا کہ فلاں کی کشتی ان کشتیوں میں سے غرق ہو جائے گی اور اس کشتی میں لوگوں کا اسباب لادا گیا تھا۔ اس فقیر کے لیے دوسری کشتی مقرر کی گئی ہے۔ میں نے خیال کیا کہ اگر کسی کی خطا ہوگی تو میں بھی بوجہ غفلت چاہے کسی کو ہو اس تفسیر میں شامل ہوں اس کشتی میں سوار ہونے کی آمادگی ظاہر کی غیب سے ارشاد ہوا کہ اب اس کشتی کو غرق نہ کیا جائے گا۔ ''خداوند تعالیٰ کا شکر ادا کر چھوڑا'' الحمد للہ سبھی سلامتی اور حفاظت سے پہنچ گئے۔

**دریا کے پانی کی روح سے مکالمہ (کرامت):۔** جس وقت کلکتہ سے روانہ ہو کر دریائے شور تک پہنچے اور میٹھے دریا کا پانی ختم ہو گیا۔ دریائے شور کی روح بڑی شان و شوکت اور دبدبہ کے ساتھ (جو اللہ تعالیٰ نے اسے عطا کیا ہے) ظاہر ہوئی اور فقیر سے ملاقات کی اور مقابلہ اور جھگڑے کے لیے تیار ہوئی اس کی گفتگو کے الفاظ یاد نہیں رہے لیکن اتنا محفوظ ہے کہ اپنا رعب داب ظاہر کرتی تھی اور چاہتی تھی کہ اس کے سامنے عاجزی اور انکساری کی جائے۔ اس کی ہیبت مانی جائے۔ چونکہ کبھی اس کو نہ دیکھا تھا وہ بڑی شان و شوکت سے نمودار ہوئی اتنا کر و فر دیکھ کر میں حیران ہوا لیکن وہاں خیال مشاہدہ خداوند ذوالجلال بھی حاصل تھا اور غیبت اور غفلت ادھر سے نہیں تھی۔ جب اس کی ہیبت دیکھی اور اس کی درخواست معلوم ہوئی اس کے رعب اور ڈر سے میرے نفس پر ذرا اثر نہ ہوا اور میں نے پرواہ نہیں کی۔ میں نے اس کے جواب میں کہا کہ میں اور تو دونوں اللہ تعالیٰ کے بندے ہیں۔ مجھے تیری خوشامد کرنے کا کیا مطلب۔ تجھ سے ہرگز التجا نہ کروں گا بلکہ میں اور تو اور آسمان و زمین اور چیونٹیاں کل مالک حقیقی کے قبضۂ قدرت میں ہیں۔ حضرت جل شانہ کی عظمت اور بزرگی اور مدح و ثنا بیان کی وہ روح یہ بیان سننے کے بعد جھگڑا کرنے سے باز آئی لیکن خوش معلوم ہوتی تھی جب جہاز بمقام موسومہ قاب وقمری پہنچا اور یہ جگہ مشہور ہے جہاں جہاز ڈگمگاتے ہیں اور بہت سے خطرے ہیں اور ہیبت ناک جگہ ہے۔ ہمارا جہاز بھی ڈگمگانے لگا اور بوجہ سر چکرانے کے لوگوں میں اضطراب اور اداسی چھا گئی باوجودیکہ ہمارا جہاز بہت لمبا چوڑا اور بھاری تھا یہاں تک کہ دور سے بیٹھے ہوئے آدمیوں کے سر بھی نہیں دکھائی دیتے تھے۔ اس وقت ایک تجلی نمودار ہوئی جو ایک طرف سے جا رہی تھی اور ارشاد ہوا اگر تجھے ڈبو دیں تو کیا کرے گا اور کس کو مدد کے لیے لائے گا۔ عرض کیا کہ اے خداوند!

اگر میرا ڈبونا تجھے پسند ہے اور مجھے ڈبونا چاہتا ہے اور تمام دنیا چاہے کہ مجھے پکڑے اور باہر لائے اور میری مدد کرے تو میں ہرگز باہر آنے کے لیے راضی نہیں ہوں اور کسی کو اپنا معاون نہ بناؤں گا۔ایک کیفیت کہ اس کو تبسم کہہ سکتے ہیں نمودار ہوئی اور فرمایا کہ تجھے ڈبویا نہ جائے گا۔

**قافلہ کی حفاظت کی بشارت:۔** جب جہاز بندرعدن کے قریب پہنچ کر لنگرانداز ہوا اس دن جمعرات کا دن تھا۔ جہاز کا ناخدا جہاز سے اترا اور بندرگاہ گیا۔اس فقیر نے بھی جہاز سے اترنے کی درخواست کی چونکہ کل روز جمعہ ہے اور یہ سرزمین عرب ہے۔نماز جمعہ یہاں ادا کی جائے۔فقیر ڈرتا تھا کہ ایسا نہ ہو اہل قافلہ اور خاص کر عورتوں کو فقیر کی غیبت کے سبب کوئی تکلیف پہنچے اپنی روانگی کے لئے متردد تھا۔جمعہ کی رات ایک اور جہاز نظر آیا اس دن دوربین سے دیکھتا رہا اور یہ اندیشہ تھا کہ کہیں قزاق نہ ہوں۔یہ ہمیں معلوم ہو چکا تھا کہ قزاق کبھی کبھی مسافروں پر حملہ کر کے قتل وغارت کرتے ہیں۔اس لیے دل میں خلجان سا تھا اپنا بچاؤ اور حفاظت کا حکم خداوند تعالیٰ کی جانب سے ہے جہاز سے اترنے میں زیادہ تردد تھا کہ بارگاہ الرحیم والرحمان سے بشارت ہوئی کہ تو عدن جا اور ان کو ہمارے سپرد کر جا۔اور اس بشارت میں کل اہل قافلہ کہ اس جہاز میں تھے سبھی شامل تھے لیکن اس عاجز کے لواحق اور رشتہ داروں کی خصوصیت بہ نسبت دوسروں کے اس بشارت سے سمجھ آئی تھی۔

**مرشد کی بدولت مریدین کی مغفرت:۔** صبح جمعہ کو کشتی میں سوار ہو کر کوہ عدن کے قریب پہنچے۔ بعد ادائے چند رکعات نفل دعائیں کیں۔الحمدللہ کی اجابت ادھر سے متوجہ تھی کئی خوشخبریاں ملیں ایک غیب کی جانب سے ان ہمراہیوں کے متعلق تھی جو فقیر کے ساتھ تھے۔وہ اس طرح پر تھی کہ اس کو فاخر خلعتوں جو کہ زیادتی خوشنودی اور رضا کا نشان ہے سے تعبیر کیا جا سکتا ہے اور یہ حقیقت فقیر کے مشاہدے میں تفصیل سے آئی ہے۔اور یہاں سے تدریجی رحمت عازمان حج کے لیے جو اس جہاز میں سوار تھے اور اس کے بعد سبھی سواران جہاز کہ جن میں اہل قافلہ تھے۔اس کے بعد وہ تمام لوگ جنہوں نے فقیر کے ہاتھ پر بیعت کی تھی متوجہ ہوئی کہ وہ غفران اور بخشش کے متعلق تھی اور یہ سب معلوم ہوتا تھا اس لیے پہلے فقیر سے دعا کرالی گئی تھی جس کا مدعا یہ تھا کہ یہ ملک اور آنس چالن کا علاقہ میرا اور میرے پیغمبر صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ہے اور ہمیں اپنے فضل سے یہاں پہنچایا ہے۔پس عنایت فرما۔الفاظ بالکل وہی محفوظ نہیں لیکن اس طرح کے تھے۔یہ عرض کرنے کے بعد اجابت ظاہر ہوئی علاوہ ازیں ملک عرب میں فقیر کے ذریعہ ہدایت پھیلانا اور اس کے اثرات کو اقلیم روم تک پہنچانا لوگوں کو خوشخبری ملی اور خاص بشارت فقیر کے حق میں ایسی ہوئی کہ کمال شفقت ومحبت سے خاص ارشاد ہوا کہ تو جہاں کہیں جائے گا یوں سمجھنا کہ ہمارے در پر ہے۔اس کا مطلب میں یہ سمجھا کہ ایسی غور پرداخت جو دلداری اور کفالت ہر ایک کام کیلئے کی گئی ہے یہ اہل سخا کے کرم سے ہوتی ہے اس طرح اکرم الاکرام میں جل مجدہ نے اپنی عظمت و شان کے مطابق اس فقیر سے احسان واکرام کا وعدہ فرمایا۔

**مرشد کی بدولت مغفرت اور قبولیت:۔** مخا میں ایک ہفتہ قیام رہا۔ یہاں بہت آدمی بیعت کرتے رہے۔ایک دن ایک بوڑھا آدمی جس کی نظر کمزور اور طاقت جواب دے چکی تھی اور خداوند تعالیٰ سے عجیب التجا کرتا تھا اور اپنے اعمال سے شرمندہ اور گناہوں کا ڈر بیان کرتا تھا۔ مالک القلوب کا اعتقاد اس درویش میں راسخ تھا۔فقیر سے رابطہ اور وسیلہ چاہتا تھا اور دعا کی درخواست کرتا تھا۔رحمت الٰہی کا جوش اس وقت پہلے اس پیر مرد کے شامل حال ایسا ہوا کہ صراحۃً معلوم ہوتا تھا کہ اس کو سعادت الٰہی کی طرف فوراً لے گئے۔دوسرے اس کے عموم وشمول سے ایسا معلوم ہوتا تھا کہ جوش رحمت کا دروازہ معلوم ہو گیا جو اس سال حج کرے گا وہ آپ کے باعث کہ آپ ان میں ہوں گے سبھوں کو میں نے بخش دیا۔

**آپ سے پہلے کسی کا تلبیہ قبول نہ ہونا:۔** اور جب جہاز یلملم کے قریب پہنچا سبھوں نے احرام کی تیاری کی۔فقیر نے غسل کیا اور چند رفیقوں نے غسل دیا اور اس کام میں مدد کی۔ان سبھوں کے حق میں بخشش ومغفرت معلوم ہوئی جو یہ عمل کر رہے تھے کہ وہ سب بخشے گئے۔اس کے بعد تلبیہ (لبیک) کا وقت آ گیا ایک صاحب نے مجمع میں پہل کی اور تلبیہ کے لیے اپنی آواز بلند کی۔اس کے لیے عنایت (بشارت) ہوئی جو کوئی تجھ سے پہلے تلبیہ کہے ہم اس کا تلبیہ نہیں سنتے۔بروز شرف حصول سعادت داخلہ مکہ معظمہ جب ہم بیر ذی طوی سے گزرے۔ایک فقیر کی طرف متوجہ ہوئے تاکہ اس راستے سے گزریں۔فقیر پر ایک عجیب حالت طاری تھی کہ بیان نہیں ہو سکتی۔یہاں تک کہ جملہ حاضرین پر

اس کا نمایاں ہوا۔ ہم لوگ لبیک کہہ رہے تھے اور ایسا کہنا صریح مخاطبہ تھا۔ ہم اس کی اجابت اور قبولیت دیکھ رہے تھے۔ اس وقت کی دعا سے ایک فتح حاصل ہوئی کہ اچھی طرح بیان کر سکتا ہوں۔ اس حال میں یہ مضمون تعبیر عجیب میری زبان سے آسان ہوا کہ بہت سے آدمی شرمندہ اور گناہگار دور دور کے ملکوں سے آپ کے حرم اور جائے پناہ میں آئے ہیں اور ان کو میں لایا ہوں جو چنیں و چناں چاہتے ہیں اس وقت ایک عجیب بشارت حیرت افزا ہوئی جس کی کیفیت یہ ہے کہ ان کو کیا کہا جائے لیکن وہ کمال رحمت و عنایات کے مستحق ہیں اور ایک خصوصیت رکھتے ہیں۔ رحمانی اشارہ تھا کہ اس کی تفصیل و شرح یہی ہے۔ اور یہ لفظ یاد ہے کہ ہم نے ہند سے لے کر انتہائے بخارا تک کو بخش دیا ہے اور ان کی مغفرت ہوئی۔ اس کے بعد دل میں یہ وسوسہ آیا کہ یہ عنایت زندوں کے لیے ہے یا مردے بھی داخل ہیں۔ رحمت فقیر کی طرف ہوئی اور ایسا معلوم ہوا کہ تخصیص کی ممانعت کر رہی ہے کہ تخصیص کا گمان نہ کر عام رحمت کو خاص نہ کرو۔ اس کے بعد میں نے دیکھا کہ مردوں کی مغفرت ہوگئی تھی اور جو لوگ سختیوں میں مبتلا اور گرفتار تھے انہیں مخلصی اور رہائی مل گئی اور خوشیاں منا رہے تھے۔ یہ مغفرت عام تمام مومنین کو حاصل ہوئی۔ جن کے دل میں (خواہ کمزور سا بھی) ایمان تھا اس مغفرت سے محروم نہیں رہا۔

ماہ رمضان شریف، لیلۃ القدر کے موقع پر بہت سی دعائیں عام و خاص کی گئیں اور اجابت کے لیے ان دعاؤں کے لیے متوجہ دیکھا اور سبھی قبول ہوئیں۔ حق تعالیٰ ان کے آثار جلد ظاہر اور واقع فرمائے اور کل مسلمان خوش اور شادہوں اور آنجناب کی مسرت دلی بھی اس عرضی کے پہنچنے پر توقع ہے کیوں کہ یہ سب بشارات آنجناب کی بابرکت دعاؤں کے سبب سے ہیں اور آپ کی پاکیزہ دعاؤں سے آئندہ ترقی اور برکتوں کا اُمیدوار ہوں اور کامل امید ہے کہ ضروری دعائیں فرمائیں گے فقیر اور تمام مریدین معتقد سبھی متبرک مقامات پر دعائیں کرتے ہیں خداوند تعالیٰ قبول فرمائے۔ وہ بے شک ہر شے پر قادر ہے اور قبول کرنے والا ہے زیادہ آداب اور کیا عرض کروں۔ والسلام و الاکرام۔ (تحریک مجاہدین ص۵تا۱۰)

## دوسرا خط:

**طفلان طریقت کی تربیت:۔** خط مولانا شاہ عبدالعزیز رحمہ اللہ۔ محدث دہلوی بنام منشی نعیم خان صاحب:

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم: منشی صاحب عالی مراتب، زبدہ اہل اخلاص، خلاصہ ارباب اختصاص اسال اللہ تعالیٰ ونزول علیہ برکاۃ فی الدنیا والاخر۔ منجانب فقیر عبدالعزیز بعد از سلام مسنون و دعائے مکرون (زیادہ) ضمیر صفائی پذیر پر واضح اور روشن ہو کہ مسرت افزا نامہ مع خط میر سید احمد صاحب (مسلمانوں کو ان سے بھلائی پہنچے) ملاحظہ میں آیا۔ نیز سوال مفصل معلوم ہوا۔

صاحب من: اس طرح کا قصہ حضرت سید الطائفہ جنید بغدادی (رحمہ اللہ) کے زمانے میں ان کے بعض دوستوں کو پیش آیا تھا کہ اپنی بزرگی ان پر کھل گئی تھی اور خاص وعدے غیب سے ان کے ساتھ ہوتے تھے۔ وہ لوگ بھی یہی معلوم کرتے تھے۔ سید الطائفہ رحمہ اللہ نے فرمایا کہ یہ خیالات بے اصل نہیں یعنی از جانب خدا طفلان طریقت کی تربیت اور (جو کہ کسی شخص کے پیرو۔ تابع ہوں) ان کو خداوند کی طرف بلاتے ہیں۔ میسر ہوتے ہیں۔ اسی طرح کہ جیسے بچے کو مکتب میں لے جاتے ہیں۔ اس کے استاد یا ماں باپ اس سے اپنے وعدے کرتے ہیں کہ تیرے لیے اچھے لباس بنائیں گے اور مٹھائی لائے ہیں اور فلاں نعمت تجھ کو دی جائے گی۔ ہم تجھ سے بہت خوش ہیں اور تیرے لیے چاندی کی تختی لائیں گے۔ علیٰ ہذا القیاس بڑے بڑے سابقہ ولی مثل غوث اعظم قدس سرہ اور بزرگان کی طرف سے تابع اور مریدوں کو مغفرت اور رحمت کے وعدے دیئے گئے ہیں اور ان کے طفیل کل عالم پر نظر رحمت منقول کی گئی ہے اور وہ کل وعدے پورے ہوتے ہیں اور مشہور حدیث میں آیا ہے چالیس ابدالوں کے اس امت کا کوئی زمانہ ان سے خالی نہ ہوگا کہ بھم یمطرون اھل الارض وبھم ینصرون وبھم یرزقون (ان کے طفیل ساکنان زمین کے لئے بارش ہوگی۔ نصرت اور رزق حاصل ہوگا) اور کوئی تعجب کی بات نہیں کہ میر سید احمد کو ان مراتب میں سے بعض مرتبے حاصل ہو گئے ہوں اور ہم عصر بزرگوں کی طرف سے بطور القاء ان میں کچھ اثر آ گیا ہو۔ الغرض اس بارہ میں انکار اچھا نہیں بلکہ انتظار کرنا

چاہیے کہ حق تعالیٰ ان وعدوں کے آثار ظاہر فرمائے۔ پس یہ سبھی سچے ہیں۔ سوائے دارین کی ترقیوں کے اور کیا تحریر کیا جائے۔ فقط۔ (تحریک مجاہدین ص١٠)

**غیبی اشارہ اور سچی بشارت:۔** انہیں مذکورہ وعدے برائے تسلی خاطر اور اطمینان قلب اور اعتماد خداوند تعالیٰ کے خزانوں پر اس فقیر اور کل مخلص مومنوں کے لیے کافی ہیں پس فقیر نے انہی خداوندی وعدوں پر اعتماد کیا ہے اور اپنے حاکم کا حکم قبول کر کے اس کو اپنی محبت کا قبلہ بنایا ہے۔ (یعنی اختیار کیا ہے) اور خداوند کے سوا کل دنیا کو بھلا دیا ہے۔ ہر طرح تیار ہو کر خداوند تعالیٰ کا صحیح راستہ اپنے سامنے رکھا ہے اور پوری دلجمعی اور مسرت سے اپنے کام میں مصروف ہے۔ جس نے اس کام میں فقیر کی شرکت کی ہے اس نے دونوں جہانوں کی سعادت اور ہمیشہ کی راحت پائی اور جس نے فقیر کی رفاقت سے پرہیز کیا ضرور ہے وہ ایک دن پچھتائے گا۔ کیوں کہ فقیر اس کام میں غیبی اشارہ پا کر مامور ہوا ہے اور سچی بشارت ہرگز ہرگز شیطانی وسوسہ و نفسانی خواہشوں سے آمیزش نہیں رکھتی۔ فقیر کو حکم الٰہی ماننا تہہ دل سے مقصود ہے اور وعدہ الٰہی پر کامل یقین ہے لیکن یہ کہ الٰہی وعدہ کس طرح ظاہر ہو گا سو حکم بجالانے والے بندے کی کیا طاقت ہے کہ وہ مالک سے معلوم کر سکے کہ اپنا وعدہ کس طرح پورا کرے گا۔ یہ سوال بندگی کے قانون اور ادب سے بعید ہے۔ مختصر یہ کہ چوں چرا سے میں بیزار ہوں اور اطاعت میں کوشاں ہوں سلامتی ہو ان پر جنہوں نے ہدایت قبول کی اور نفسیات کا شکار نہ بنے چونکہ آپ نے دلی مدعا معلوم کرنے کے لیے تحریر کیا تھا اس لیے اگر چہ ہدایت یافتہ دل میں ربانی الہامات اور انوار و نور ایمانی پوشیدہ ہیں لیکن وہ تقریر و تحریر کے میدان سے باہر ہے یعنی وہ ناقابل بیاں ہے۔ (تحریک مجاہدین ص١٢)

**لڑائی میں فتح کی غیبی بشارت:۔** بیان الہام: فقیر غیبی بشارت ربانی کی بنا پر سکھوں کے استیصال کے لیے مامور ہے اور مطابق بشارت رحمانی مجاہدین کے غلبہ کی بشارت ہوئی ہے۔ پس جو اپنی جان و مال، عزت اور شان کو اعلائے کلمہ حق اور بہتری سنت المرسلین کے لیے خوشی خوشی استعمال نہیں کرے گا۔ کل اس سے مواخذہ ہو گا اور خائب و خاسر رہے گا۔ اس لیے آپ کو تحریر کیا جاتا ہے کہ اپنے علاقے کو مومنوں کی جماعت کو عموماً اور حاکموں کو خاص طور پر جس طرح سر وقت مناسب ہو تمام معاملہ اچھی طرح سمجھا دیں کہ وہ دنیا اور آخرت کی خرابیوں سے محفوظ رہ کر کونین کا نفع پائیں چونکہ دلی مدعا کا تحریر کرنا ضروری تھا اس لیے یہ چند سطریں کافی سمجھیں گئیں۔ زیادہ والسلام (تحریک مجاہدین ص١٤)

**اقامت دین کا غیبی اور الہامی اشارہ:۔** اب دونوں طرف جنگ و جدل شروع ہو گیا رات دن آسمانی نصرت رحمانی تائید بارش کی طرح حاصل ہو رہی ہے جملہ تائیدات خداوندی میں سے یہ ہے کہ جنود مجاہدین اگر چہ تعداد میں کافی تھے لیکن ایک بے قاعدہ لشکر تھا۔ اور عام بلوائیوں کی مانند کوچ اور نظام میں بے قاعدگی رہی۔ اس بنا پر بحکم خداوندی اور احادیث رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور ذی شان فقیہوں کے فتوؤں اور اعلیٰ اہل فہم کی رائیوں کے اور اقتضاء وقت اور مصلحت کے اس رکن اسلام کی اقامت بغیر امام کے شرعی نہیں ہو سکتی۔ اس بنا پر ١٢ جمادی الثانی ١٢٤٢ھ بہ اتفاق سادات کرام و علماء مشائخ و صاحبزادگان و خواتین و جماہیر خواص و عام اہل اسلام و ایمان نے ایں جناب کے ہاتھ پر بیعت امامت کی اور جمعہ کے دن نماز جمعہ کے خطبہ میں ایں جانب کا نام پڑھا گیا اول یہ کہ ہر چند یہ ناچیز خاکسار کو اس اعلیٰ مرتبہ کے لیے پہلے ہی غیبی اشاروں اور الہام سے بشارت دے دی گئی تھی دوسرے جماعت اہل اسلام کے اتفاق سے اس منصب شریف کو پا کر خاص و عام سے شریف کو قبول کرنا اس فقیر کا سوائے اقامت جہاد اور صحت جمعہ و عیدین اور ایسے ہی احکام ظاہری دینی اور اعلائے کلمہ رب العالمین کے اور کوئی دنیاوی غرض مثلاً مال جمع کرنا۔ عزت مرتبہ، سلطنت یا کسی علاقے پر تسلط یا حاکموں کی اہانت یا رئیسوں کی سبکی یا خدا کے بندوں پر حکم چلانا یا ہم عصروں اور رشتہ داروں پر برتری جتلانا ہرگز ہرگز نہیں۔ بالجملہ کوئی شیطانی وسوسے اور ذاتی خواہشیں اس رحمانی دعوت کے ساتھ وابستہ نہیں۔ چونکہ اس قسم کی اقامت فی سبیل اللہ وقوع میں آئی ہے اس لیے اس کے نشان بھی ظاہر ہونے لگے ہیں۔ (تحریک مجاہدین ص٥٦)

**خاندانی تعارف:۔** یہ فقیر اور اس کا خاندان بلاد ہندوستان میں گمنام نہیں ہزاروں افراد خاص و عام اس فقیر اور اس کے اسلاف کو جانتے ہیں کہ باپ دادوں سے اس فقیر کا مذہب حنفی ہے اور بالفعل کل قول و فعل اس حنیف کے قوانین اور اصول حنفیہ اور ان کے قواعد و آئین

کے مطابق ہیں۔ایک بات بھی اصول سے خارج نہیں (الا ماشاءاللہ) (تحریک مجاہدین ص۸۱)

ہر چند آں اورنگ ارائے جلالت کی خوبیاں اور مناقب اکثر عوام وخواص اس علاقے سے عموماً اور فضیلت مآب ملا فیض محمد وملا نصراللہ کی زبانی خصوصاً کئی مرتبہ مجملاً سننے میں آئے تھے اور وہ تعلقات دوستی کے رابطوں کو مضبوط کرنے کا باعث ہوئے۔لیکن ان سعادت انجام دنوں میں خاص اخلاص نشان محبت عنواں آدینہ خاں بدخشمی نے جو کہ طریقت کے طریقہ اشغال سیکھنے کے لیے اس فقیر کے پاس آئے ہیں۔آں خجستہ خصائل کا کل بابرکت حال مفصل بیان کیا۔(تحریک مجاہدین ص۹۸)

**اسرار طریقت کے حامل بزرگ:۔** مصلحتوں کی بنا پر چاہتا تھا کہ جسمانی ملاقات حاصل کروں اور کچھ فیوض ربانی اور رحمت ربانی کہ یہ عاجز وخاکسار اور ناچیز محض قادر مختار قدرت سے ان پر فائز ہوا ہے اور آں برادر عزیز کو علاقہ اخوت کی مضبوطی کے لیے تعلیم دوں اور اس امر میں تردد کر رہا تھا کہ اگر ملاقات آں عزیز کا عزم کروں تو مومنوں کا اجتماع برہم ہو جاتا ہے اگر اس سے پہلوتہی کرتا ہوں تو ان کی شرکت اس امر عظیم میں میسر نہیں ہوتی۔اس بنا پر ایک معزز تریں بزرگ اور خاص رفیق کو جو اس فقیر کے اسرار طریقت کے حامل اور اس ضعیف کے کل حالات سے باخبر ہیں اور ان کی ملاقات بعینیہ اس فقیر کی ملاقات ہوگی اور ان سے استفادہ اس فقیر کے استفادہ کے برابر ہوگا اور اس نحیف کے جملہ معاملات متعلقہ میں بات چیت کر سکتے ہیں یعنی ہدایت مآب کمالات انتساب، مناقب الکتاب، ناصر دین مبین، ناشر سنت سید المرسلین مخدومی معظمی شیخ نظام الدین چشتی کو مع خان ممدوح یعنی آدینہ خان آں اقبال معمور کے حضور میں روانہ کیا گیا ہے۔(تحریک مجاہدین ص۹۹)

## اطاعت امام وقت امیر المومنین سید احمد میں عہد نامہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یہ اس بات کا تذکرہ ہے کہ کمتریں بندہ درگاہ حضرت رحمٰن اضعف العباد فتح خان رئیس پنجتار وغیرہ کا۔ایک عہد نامے کی شکل میں اور یہ امر مکمل اور مسجل کیا کہ ہم بندگان بحمد اللہ مسلمان ہیں اور مسلمان زادے ہیں۔شرع متین اور دین سید المرسلین بسر وچشم قبول کرتے ہیں اور اسے اپنے لیے بڑا فخر سمجھتے ہیں جو معاملات قبائل میں خلاف شرع رواج پا گئے تھے ان تمام مذکورہ رسموں کو چھوڑ دیا ہے اور شریعت عزا کے حکموں کو اپنی نجات کا ذریعہ سمجھ لیا ہے اور تمام معاملوں اور جھگڑوں میں احکام شرعی کو جزوی طور پر جاری کرنے کے لیے جناب قدسی القاب امام ہمام علیہ الصلوٰۃ والسلام یعنی سید امجد امیر المؤمنین سید احمد مداللہ کو اپنا امام برضا ورغبت قرار دیا ہے اور آنجناب کے ہاتھ پر امامت کی بیعت بجالائے ہیں اور آنجناب کی اطاعت بموجب آیہ کریمہ۔عین خدا اور رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی عنایت سمجھ لی ہے اور اس التزام سے بیعت اور دین اسلام کی اطاعت مکمل کر لی ہے۔ہر چند یہ بیعت بہت مدت سے بجالائے تھے لیکن فی الحال گزشتہ کے تذکرے کے لیے اور حق کی تاکید کے لیے یہ امر علمائے دین ومجمع فاضلاں شرح متین کے محض ظاہر کرتے ہیں اور ان بزرگوں کو اپنے عہد و پیمانوں پر گواہ بنایا ہے اور ان سے اسی عہد و پیمان پر استقامت کے لیے دعا کی درخواست کی گئی ہے تاکہ ہماری زندگی اور موت اسلام کے قانون وآئین سنت سید الانام ﷺ کے مطابق واقع ہو جو کچھ ہم کہہ رہے ہیں اس پر اللہ تعالیٰ کو گواہ ٹھہراتے ہیں۔یہ چند کلمات بطریق عہد نامہ لکھے گئے ہیں تاکہ عندالحاجت حجت ہوں۔

بعد ازاں بروز جمعہ دیگر فتح خان نے اپنے قبائل کے تمام رئیسوں کو حاضر کیا اور ان سے بیعت امامت واحکام شریعت کے اجرا اور رسوم جاہلیت کے ترک کرنے چاہا گیا۔ان تمام مخلصوں نے نماز جمعہ کے بعد امامت کی بیعت کریں اور ہر دو امیر مذکور کا ذکر کیا گیا ہے۔اس مجمع میں ایک فاضل جلیل کو قضاء کا منصب سونپا گیا اور قضاۃ کی دستار ان کے سر پر باندھی گئی اور قضاء کا حکم ان کے حوالے کیا گیا۔بحمد اللہ شرع کے احکام جاری ہو گئے۔جھگڑے اور تنازعوں کا فیصلہ اضلاع متعلقہ پنجتار میں قانون شرع شریف کے مطابق ہونے لگے۔(تحریک مجاہدین ص۱۰۶)

# سید سلیمان ندوی رحمۃ اللہ تعالیٰ

مولانا ابو علی اثری

تقسیم بلا قیمت

ندوۃ المحدثین

گوجرانوالہ ○ پاکستان

---

سلسلہ ندوۃ المحدثین

(۳۶)

نام کتاب: علامہ سید سلیمان ندوی ؒ

نام مصنف: مولانا ابو علی اثری

طبع اول: ۱۹۸۵ء

صفحات: ۲۲۴

تعداد اشاعت: ایک ہزار

تقسیم بلا قیمت

باہتمام

ضیاء اللہ کھوکھر، ۱۳-اسلام آباد، گوجرانوالہ

---

کُونُوا رَبَّانِيِّينَ بِمَا كُنتُمْ تُعَلِّمُونَ الْكِتَابَ وَبِمَا كُنتُمْ تَدْرُسُونَ.

(پ)

# حکومت اور علماء ربانی

مرتبہ

حضرت العلام حافظ عبداللہ صاحب محدث امرتسری روپڑی ؒ

مکتبہ تنظیم اہل حدیث

نزد چوک دالگراں ○ لاہور

---

نام کتاب:۔ حکومت اور علماء ربانی

مرتبہ

حضرت العلام حافظ عبداللہ صاحب

محدث امرتسری روپڑی رحمہ اللہ

ناشر:۔

مکتبہ تنظیم اہل حدیث

نزد چوک دالگراں (لاہور)

**نام کتاب:۔سوانح سید سلیمان ندوی رحمہ اللہ......مصنف:۔ابو علی اثری**
**ناشر:۔ندوۃ المحدثین، گوجرانوالہ (پاکستان) تقسیم بلا قیمت**

**علمائے دیوبند اور اہلحدیث کے باہم تعلقات:۔** (مولانا شبلی) اہلحدیثوں سے بہت قریب آ گئے تھے اور اپنے معاصر ممتاز علماء اہلحدیث سے ان کے بڑے تعلقات بھی ہو گئے تھے مشہور اہل حدیث عالم مولانا ثناء اللہ امرتسری رحمہ اللہ تو ندوہ کے ایک سالانہ اجلاس منعقدہ دہلی کے انہی کے زمانہ میں صدر بھی مانے گئے تھے لیکن ان کے شاگرد اور جانشین مولانا سید سلیمان ندوی رحمہ اللہ تو آخر تک ذہناً سلفی ہی رہے ان کے مقامی اور غیر مقامی علمائے اہلحدیث سے بڑے مخلصانہ تعلقات تھے ان میں سے بعض بعض سے ان کی خط و کتابت بھی تھی، وہ بنارس کے مشہور سبقت زبان مولانا عبدالمجید حریری کے اہتمام میں بنارس میں ندوہ کا ایسی شان وشوکت اور کروفر کے ساتھ سالانہ اجلاس منعقد کرانا چاہتے تھے جس شان وشوکت کے ساتھ مولانا شبلی کے زمانہ میں منعقد ہوا تھا اسی کے ساتھ ایک علمی نمائش کا بھی منصوبہ تھا لیکن وہ منعقد نہ ہو سکا۔مولانا ابوالقاسم بنارسی بھی ان کے دوستوں میں تھے۔مولانا ابو یحییٰ امام خاں نوشہروی کی کتاب تراجم علمائے اہلحدیث ہند پر مقدمہ لکھا جس کے ایک ایک حرف سے بوئے سلفیت آتی ہے۔(سید سلیمان ندوی رحمہ اللہ ص ۲۱۹)

**باہمی رواداری:۔** مولانا ابو یحییٰ امام خاں نوشہروی اپنی کتاب تراجم علمائے حدیث ہند کی تالیف کے دوران میں سید صاحب رحمہ اللہ سے ملنے کے لیے دارالمصنفین آئے تو انہوں نے دیکھا کہ مولانا عبدالسلام ندوی صاحب اسوۂ صحابہ باوجود مائل بہ توہب ہونے کے ظواہر پر ان کا عمل نہیں ہے یعنی رفع یدین اور آمین بالجہر نہیں کہتے تو جب تک وہ یہاں رہے فرط بے تکلفی سے مولانا سے رفع یدین بھی کراتے رہے اور آمین بالجہر بھی کہلواتے رہے یہ ایک دلچسپ منظر تھا جس سے خانقاہ شبلی کے متوسلین نے بڑا لطف لیا۔(سید سلیمان ندوی رحمہ اللہ ص ۲۲۱)

**مسلکی اعتدال:۔** اعظم گڑھ کے اہلحدیث علماء میں ایک مولوی حکیم محمد احمد صاحب لہراوی بھی تھے مدرستہ الاصلاح سرائے میر میں صرف ونحو کے استاد تھے مولانا حمید الدین فراہی کی صرف ونحو کے اسباق الصرف واسباق النحو کو خوب پڑھاتے تھے۔انہوں نے خود بھی صرف ونحو میں کئی چھوٹے چھوٹے رسالے لکھے تھے ان میں سے ایک رسالہ اپنے دست خاص سے معارف میں تبصرہ کے لیے سید صاحب کو دیا تھا سید صاحب نے اپنے قلم سے اس پر بہت حوصلہ افزا تبصرہ فرمایا وہ اپنی بعض تحقیقات میں منفرد تھے۔(سید سلیمان ندوی رحمہ اللہ ص ۲۲۱)

**نام کتاب:۔حکومت اور علماء ربانی... مرتبہ: حضرت العلام حافظ عبداللہ صاحب محدث امرتسری روپڑی رحمہ اللہ**
**ناشر:۔مکتبہ تنظیم اہل حدیث، نزد چوک دالگراں (لاہور)**

## ائمہ اربعہ علمائے اہلحدیث کی نظر میں

**عالم مدینہ حضرت امام مالک رحمہ اللہ:۔** رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے امام مالک رحمہ اللہ کے علمی کمالات کا اعلان بطور بشارت جس انداز سے فرمایا ہے سید سلیمان ندوی رحمہ اللہ ایسے نامور مورخ نے حیات امام مالک رحمہ اللہ میں یوں اسے آشکار کیا ہے:

''امام ہمام کا خاندان ابتدا سے علم کے ساتھ ایک خاص نسبت رکھتا تھا۔ان کے اضافی اوصاف کے ساتھ خود ذاتی جوہر نے وہ پروبال نکالے کہ دنیائے اسلام مشرق سے مغرب تک امام کے آوازہ حق سے معمور ہوگئی۔بلاد وممالک اسلامیہ کی جغرافیائی وسعت ہر سہ معلومہ براعظم (ایشیا، یورپ وافریقہ) سے مسافران علم بلا انقطاع مدینہ کا رخ کرنے لگے اور اس طرح پیغمبر علیہ الصلوٰۃ والسلام کی یہ پیشین گوئی (آپ کی ذات گرامی) سے پوری ہوئی جو کہ ابو ہریرہ اور ابن مسعود رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ

عنقریب وہ زمانہ آئے گا جبکہ لوگ طلب علم کے لئے اونٹ ہنکائیں گے لیکن مدینہ کے عالم سے زیادہ بڑا عالم کوئی نہ پائیں گے''۔

(حیات امام مالک رحمہ اللہ ص ۴۶)

تاریخ نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی اسی پیشین گوئی کو جس نمایاں حیثیت سے روشن واجاگر کیا ہے اس کا ادنیٰ مظاہرہ یہ ہے۔

ا۔فن حدیث کی پہلی کتاب موطا (امام مالک) کے نام سے دنیائے اسلام کے سامنے پیش کرنے کی سعادت وشرف صرف آپ کو ہی حاصل ہے۔

۲۔آپ اگرچہ اتباع تابعین میں سے ہیں مگر اللہ تعالیٰ کی طرف سے یہ مخصوص فضل وشرف آپ کو مل گیا اکابر تابعین، مثل امام زہری مدنی یحییٰ بن سعید انصاری، ہشام بن عروہ، سفیان ثوری اور امام جعفر صادق وغیرہم رضی اللہ عنہم آپ کے تلامذہ کی صف میں بیٹھے دکھائی دیتے ہیں آپ خود فرمایا کرتے کہ جن آئمہ عظام سے ابتدا میں ہم نے تلمذ وعلمی استفادہ کیا بالآخر ان حضرات کی بہت بڑی اکثریت نے خود ہم سے استفادہ کیا۔

۳۔تاریخی حقیقت یہ ہے کہ آئمہ مذاہب ومجتہدین یعنی امام ابوحنیفہ، امام شافعی، قاضی ابو یوسف، امام محمد حسن بن زیاد، عبداللہ بن وہب، مفتی مصر ابوعمر اشہب مصری امام ابن قاسم اور خلفاء بنی عباسیہ، منصور عباسی، مہدی موسیٰ ہادی، ہارون رشید، محمد امین عبداللہ، مامون عباسی رحمہم اللہ اور حبشہ کے فاقہ مست اور عرب کے پھٹے پرانے کپڑوں والے بدوی آپ کے درس میں دوش بدوش بیٹھے دکھائی دیتے ہیں۔حتیٰ کہ سلطان صلاح الدین ایوبی ایسے نامور فاتح اسلام نے بھی آپ کے تلامذہ کی فہرست میں شامل ہونے کی غرض سے (موطا کی سماعت کے لیے) اسکندریہ سے قاہرہ تک کا سفر گوارا کیا۔(حکومت اور علماء ربانی ص ۲۷ تا ۲۹)

## فقیہ عراق امام حنیفہ رحمہ اللہ

حضرت امام صاحب رحمہ اللہ کے تقویٰ اور احقاق کی جو تصویر علامہ شبلی نعمانی رحمہ اللہ نے ''سیرۃ النعمان'' میں پیش کی ہے۔اس کی ایک جھلک نمونۂ عرض ہے۔آپ کی تجارت نہایت وسیع تھی۔لاکھوں کا لین دین تھا۔اکثر شہروں میں نمائندے مقرر تھے بڑے بڑے سوداگروں سے معاملہ رہتا تھا۔

ایسے بڑے کارخانہ کے ساتھ دیانت اور احتیاط کا اس قدر خیال رکھتے تھے کہ ناجائز طور پر ایک حبہ بھی ان کے خزانے میں داخل نہیں ہوسکتا تھا۔

**دیانت وسخاوت:**۔چنانچہ ایک دن حفص (اپنے شاگرد کے پاس خز (ریشم) کے کچھ تھان بھیجے اور کہلا بھیجا کہ فلاں فلاں تھان میں (قدرے) عیب ہے خریدار کو عیب (نقص) کا ذکر کر دینا فروخت کرتے وقت، حفص کو ہدایت یاد نہ رہی اور سب تھان (برابر کی قیمت پر) بیچ ڈالے۔جب امام صاحب کو معلوم ہوا (کہ خریدار کو نقص نہیں بتایا گیا) تو تمام تھانوں کی پوری قیمت جو تیس ہزار تھی خیرات کردی۔

سخاوت اور خیرات کا یہ حال تھا کہ شیوخ ومحدثین کے لئے تجارت کا ایک حصہ مختص تھا جو سال بہ سال ان کو پہنچا دیا جاتا۔

(حکومت اور علماء ربانی ص ۳۶)

**خشیت وانابت الی اللہ:**۔ ایک دفعہ بتا رہے تھے کہ ایک شخص نے کہا ''ابوحنیفہ رحمہ اللہ خدا سے ڈر کر فتویٰ دیا کرو۔''

یہ سن کر امام صاحب رحمہ اللہ پر اس کا اس درجہ اثر ہوا کہ چہرہ کی رنگت بدل گئی اور کہا: بھائی! خدا تجھے جزائے خیر دے۔اگر مجھے کتمان علم کے مواخذہ کا خوف نہ ہوتا تو میں بالکل ہی فتوے نہ دیتا۔

(ا) ایک دفعہ عشا کی نماز میں آپ نے ''اذازلزلت'' پڑھی۔لوگ نماز سے فارغ ہوکر چلے گئے۔تھوڑی دیر میں (راوی واقعہ) ٹھہرا رہا۔ دیکھا تو امام صاحب ٹھنڈی سانس بھر رہے ہیں۔یہ دیکھ کر آپ کی عبادت میں خلل نہ ہو میں بھی چل دیا صبح کے وقت جب میں نے دیکھا تو امام صاحب غمگین بیٹھے ہیں اور ہاتھ میں داڑھی پکڑے ہوئے بڑی رقت سے کہہ رہے ہیں۔

اللہ! کہ تو ذرا ذرا نیکی اور بدی کا بدلہ لے گا۔اپنے غلام نعمان کو آگ دوزخ سے بچانا۔

(۲)ایک دن بازار جا رہے تھے کہ اچانک بے خبری سے ایک لڑکے کے پاؤں پر آپ کا پاؤں پڑ گیا۔ وہ چلایا اور کہا کہ تو خدا سے نہیں ڈرتا'' یہ سنتا تھا کہ آپ پر غشی طاری ہونے لگی امام مسعر بن کدام رحمہ اللہ (کوفہ کے مشہور محدث) ساتھ تھے انہوں نے سنبھالا اور ہوش آنے پر آپ سے کہا۔ ''ایک لڑکے کی اس بات پر اس قدر بے قرار ہونا کچھ معنی نہیں رکھتا''۔

آپ نے فرمایا: عجب نہیں کہ لڑکے کی آواز تائید غیبی ہو۔

(۳)ایک دن حسب معمول آپ دکان پر گئے نوکر نے کپڑے کے تھان نکال کر رکھے دکان لگائی اور تفاول کے طور پر کہا ''خدا ہم کو جنت دے۔ یہ سن کر امام صاحب پر رقت طاری ہوئی اور اس قدر روئے کہ رخسار (آنسوؤں سے تر ہو گئے) نوکر سے کہا: دکان بند کر دو اور خود چہرہ پر رومال ڈال کر باہر نکل گئے دوسرے دن جب دکان پر آئے تو نوکر سے کہا: بھائی! اس قابل کہاں کہ جنت کی آرزو کریں یہی بہت ہے کہ عذاب الٰہی سے نجات مل جائے۔ (حکومت اور علماء ربانی ص ۳۸)

**زہر کا اثر اور آپکی دعا:۔** جب آپ کو معلوم ہوا اور شہادت یقینی ہوگئی تو دوگانہ شکر ادا کیا کہ مولا کریم جیسے تو نے اپنے فضل سے مجھے راہ حق میں مشکلات ومصائب برداشت کرنے کی توفیق بخشی ہے ویسے ہی انہیں قبول فرمائیے (رضی اللہ عنہ) غرضیکہ منصور کی قید سے آپ اس وقت رہا ہوئے جبکہ روح جسم کی قید سے آزاد ہوئی۔

صداقت کے بیان کرنے سے مومن رک نہیں سکتا اتر سکتا ہے سر خوددار کا پر جھک نہیں سکتا

(حکومت اور علماء ربانی ص ۴۵)

## امام السنہ احمد بن حنبل رحمہ اللہ

حضرت امام احمد بن حنبل (رحمہ اللہ) دنیائے اسلام کی وہ شخصیت ہیں جن کی نظیر امت میں کمیاب ہے۔ چنانچہ علامہ شبلی نعمانی رحمہ اللہ نے آپ کا تعارف ''سیرۃ النعمان'' میں ان الفاظ میں پیش کیا ہے۔

''بڑے بڑے علماء کا قول ہے کہ اسلام کو دو شخصیتوں نے نہایت نازک وقت میں محفوظ رکھا۔

حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ جنہوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے بعد مرتدین عرب کا استیصال کیا۔

امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ جو مامون الرشید وغیرہ کے زمانہ میں حدوث قرآن (خلق قرآن) کے منکر رہے۔ بلکہ ایک اعتبار سے امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ کو ترجیح ہے کیونکہ صحابہ کرام حضرت ابوبکر کے معاون و مددگار تھے۔ لیکن امام احمد رحمہ اللہ کا کوئی مددگار نہ تھا۔

(سیرۃ النعمان ص ۷۷ بحوالہ حکومت اور علماء ربانی ص ۴۵)

**عزم واستقلال:۔** علامہ ابن قدامہ یہ روایت ذکر کر کے فرماتے ہیں: **''لولا احمد بن حنبل قام بهذا الشان لكان عاراً وشنارا علينا الى يوم القيامة ان قوما سئلوا افلم يخرج منهم احد''** (مغنی جلد ا ص ۵)

ترجمہ: اگر امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ اس مسئلہ میں پورا عزم واستقلال نہ دکھاتے تو امت کے لئے قیامت تک عار اور شرمندگی کا باعث ہوتا۔ اس وقت پوری قوم میں سوائے احمد بن حنبل رحمہ اللہ کے کوئی بھی میدان میں نہ نکلا۔

علامہ شعرانی رحمہ اللہ طبقات الکبریٰ میں لکھتے ہیں کہ خلیفہ مامون عباسی جبکہ معتزلہ ایسے بدترین وگمراہ فرقہ کا عقیدت مند ہو گیا تو اس نے فیصلہ کر لیا کہ قانونی طور پر مسئلہ خلق قرآن کو اسلام کا بنیادی عقیدہ قرار دیا جائے۔ (حکومت اور علماء ربانی ص ۴۶)

**عجیب کرامت:۔** حضرت میمون کہتے ہیں جب آپ کو کوڑے لگائے جاتے تھے تو اس وقت آپ کا ازار بند ٹوٹ گیا اور قریب تھا کہ پاجامہ نیچے گر کر آپ ننگے ہو جائیں لیکن ہم نے دیکھا کہ آسمان کی طرف منہ کر کے آپ رحمہ اللہ نے یہ دعا پڑھی۔

''اے اللہ! میں تیرے اس باعظمت نام کے ساتھ سوال کرتا ہوں کہ جس کی برکت سے عرش بھرا ہوا ہے۔ اگر میں حق پر ہوں تو مجھے لوگوں کے سامنے ننگا نہ کر''۔ پس ہمارے دیکھتے ہی پاجامہ اپنی جگہ مضبوط ہو گیا۔ (حکومت اور علماء ربانی ص ۵۵)

**بشارت وخوشخبری:۔** جبکہ آپ کی آزمائش ختم ہو گئی تو ایک دن ایسا ہوا کہ ایک غیر معروف آدمی آیا اور السلام علیکم عرض کرنے کے بعد کہنے لگا کہ میں دور دراز کا سفر کر کے صرف اس لئے آیا ہوں کہ بشارت وخوشخبری سناؤں کہ آسمانوں کے تمام فرشتے اور خود حاملین عرش خوش ہیں کہ آپ نے محض اللہ تعالیٰ کی رضا کے لئے تمام آلام ومصائب کو انتہائی صبر وسکون اور خندہ پیشانی سے برداشت کیا۔ (حکومت اور علماء ربانی ص ۵۵)

**دعائے برکت کی درخواست کرنا:۔** جب واثق مر گیا اور اللہ تعالیٰ نے متوکل ایسے محبّ سنت اور حامی دین کو خلیفہ کر دیا تو سب سے پہلے متوکل نے جو کام کیا وہ یہی تھا کہ پیدل جیل خانہ میں پہنچا۔ اور امام السنہ رحمہ اللہ سے سلام مسنون عرض کرنے کے بعد اپنے ہاتھ سے بیڑیاں کھولیں اور شاہی لباس امام صاحب کو زیب تن کرا کر آپ کو اپنے گھر میں دعا وبرکت فرمانے کے لئے درخواست کی۔

جب امام صاحب قصر شاہی میں تشریف فرما ہوئے تو متوکل نے انتہائی خوشی ومسرت سے اپنی والدہ سے باآواز بلند کہا ''اے اماں جان! ہم سے زیادہ خوش قسمت اور کون ہو سکتا ہے کہ امام السنہ کی تشریف آوری سے ہمارا گھر بقعۂ نور ہو رہا ہے۔ (حکومت اور علماء ربانی ص ۵۶)

**زہد وتقویٰ:۔** جب امام السنہ رحمہ اللہ متوکل کے محلات سے باہر نکلے تو وہ شاہانہ لباس اتار کر ایک محتاج کو پہنا دیا۔ اور آپ وہی پرانا لباس زیب تن فرماتے ہوئے اپنے دولت کدہ پر تشریف لے گئے۔

متوکل آپ کا اس درجہ شیدائی اور عقیدت مند ہوا کہ دونوں وقت کا کھانا جو دو سو درہم کے خرچ سے تیار ہوتا تھا اور انواع واقسام کے پھل وغیرہ امام صاحب کی خدمت میں بھجوا تا لیکن امام صاحب اپنے نان پر قناعت فرماتے ہوئے وہ غربا ومساکین کو دے دیتے۔ (حکومت اور علماء ربانی ص ۵۶)

**انتہائی احتیاط:۔** آپ کے بیٹے نے عہدہ قضا قبول کر لیا تو آپ کو بے حد صدمہ ہوا آپ کے مکانات ماشاء اللہ کافی تھے جن کے کرایہ پر آپ کی گزران تھی وہ چونکہ قابل مرمت تھے۔ آپ کے بیٹے نے ان کی مرمت وصفائی کرا دی۔ جس کے نتیجے میں آپ نے اس لئے کرایہ کا حصہ لینا بند کر دیا کہ مکانات کی مرمت قضا کی تنخواہ سے کی گئی۔ (حکومت اور علماء ربانی ص ۵۶)

**صحرا کے ولی کی خلیفۂ وقت سے ملاقات:۔** ہارون الرشید حج کے لئے مکہ شریف آیا جب حرم میں داخل ہوا تو طواف شروع کیا دوسرے لوگوں کو طواف سے روک دیا ایک اعرابی آگے بڑھا اور امیر المؤمنین کے ساتھ طواف کرنے لگا۔ امیر المؤمنین کو یہ ناگوار گزرا سپاہی کو غصے سے دیکھا کہ اس کو روکے سپاہی نے روکا تو اعرابی نے کہا یہ مقام مساوات ہے۔ خدا تعالیٰ قرآن مجید میں فرماتا ہے۔

''**سواء العاكف فيه والباد ومن يرد فيه بالحاد بظلم نذقه من عذاب اليم**'' بیت الحرام میں یہاں کا رہنے والا اور جنگل کا رہنے والا دونوں برابر ہیں اور جو اس مقام میں اس ظلم سے بڑھا چلنے کا قصد کرلے اسے ہم دردناک عذاب چکھائیں گے۔

جب امیر المؤمنین نے یہ سنا تو سپاہی کو حکم دیا کہ اعرابی کو اپنی حالت پر چھوڑ دے پھر جب امیر المؤمنین حجر اسود کا بوسہ لینے لگا تو اس میں بھی اعرابی نے پہل کی اسی طرح مقام ابراہیم پر بھی دو رکعت امیر المؤمنین سے پہلے پڑھ لیں۔ جب امیر المومنین طواف اور نماز سے فارغ ہوا۔ تو اعرابی کو بلانے کے لئے سپاہی بھیجا۔ اعرابی نے جواب دیا کہ حاجت مند چل کر آیا کرتا ہے مجھے تو بادشاہ کی طرف سے کوئی حاجت نہیں اگر بادشاہ کو حاجت ہے تو آجائے سپاہی بڑا جوش بھرا واپس ہوا اور بادشاہ کو اشتعال دلاتے ہوئے اس کا جواب سنایا بادشاہ نے کہا کہ بات اس کی معقول ہے چلو ہم چلتے ہیں بادشاہ اعرابی کے پاس آیا اور سلام کہا۔ اعرابی نے سلام کا جواب دیا اس کے بعد بادشاہ اور اعرابی کی جو کچھ گفتگو ہوئی وہ مکالمہ کی شکل میں حسب ذیل ہے۔

**بادشاہ کوادب سکھانا:۔** بادشاہ: کیا مجھے یہاں بیٹھنے کی اجازت ہے؟

اعرابی: یہ میرا گھر یا میرا حرم نہیں بلکہ خدا کا گھر اور خدا کا حرم ہے ہم سب اس میں برابر ہیں بیٹھنا ہو بیٹھ جا، واپس ہونا ہو واپس ہو جا۔

(بادشاہ اس دلیرانہ اور معقول جواب سے بڑا متاثر ہوا اور اعرابی کے ایک طرف بیٹھ گیا)

بادشاہ: میں تم سے ایک سوال کرنا چاہتا ہوں کہ خدا نے تم پر کیا فرض کیا ہے؟

اعرابی: سوال تعلم کا ہے یا لعنت کا؟ یعنی کچھ استفادہ کرنا مقصود ہے یا محض پہنچاننا یا امتحان لینا؟

بادشاہ: (حیران سا ہو کر) سوال تعلم کا ہے؟ یعنی کچھ سیکھنا چاہتا ہوں۔

اعرابی: پھر شاگردوں کی طرح ادب سے بیٹھو۔

(بادشاہ اعرابی کے سامنے دوزانو ہو کر ادب سے بیٹھ گیا)

اعرابی: اب پوچھو جو پوچھنا ہے۔

بادشاہ: آپ پر خدا نے کیا فرض کیا ہے؟

اعرابی: کون سے فرض سے سوال کرتے ہو فرائض بہت سے ہیں ایک، پانچ، سترہ، چونتیس، چورانوے، چالیس سے ایک ساری عمر میں ایک، دوسو سے پانچ۔

چالیس سے ایک یہ سونے کی زکوٰۃ ہے۔ چالیس دینار سے ایک دینار فرض ہے۔ ساری عمر میں ایک فرض حج ہے۔

دوسو سے پانچ، یہ چاندی کی زکوٰۃ ہے دوسو درہم سے پانچ درہم فرض ہیں۔ اعرابی کی یہ تفسیر سن کر بادشاہ بہت محظوظ ہو گیا اور خوشی سے بھر گیا اور سمجھا کہ یہ گودڑی میں موتی یا علمی خزانہ ہے۔ جب اعرابی نے دیکھا کہ بادشاہ میرا عقیدت مند ہو گیا ہے اور میری عظمت و بزرگی اس کے دل میں بیٹھ گئی ہے تو اس کو اپنی طرف زیادہ مائل کرنے کے لئے ایک مسئلہ اور چھیڑ دیا اور اس سے اعرابی کا مقصد کوئی اپنا ذاتی مفاد نہیں تھا۔ بلکہ وہ بادشاہ کو تبلیغ کرنی چاہتا تھا۔ تاکہ بادشاہ کچھ اپنی آخرت کی فکر کرے۔ مگر بغیر عقیدت مند ہونے کے واعظ کا اثر مشکل ہے۔ خاص کر بادشاہوں کو اس لئے اعرابی کی کوشش تھی کہ اپنا علمی سکہ اس کے دل پر بٹھائے۔ کیونکہ (سعودی حکومت کی طرح) ہارون الرشید کے دل میں (بھی) علم دین کی بڑی قدر تھی چنانچہ امام مالک رحمہ اللہ کے قصہ میں گزر چکا ہے۔

اعرابی نے یہ (اور) مسئلہ عجیب طرح سے چھیڑا۔ بادشاہ کو کہا: میں نے آپ کی آرزو پوری کر دی اور آپ کی حسب خواہش مسائل کی تفسیر کر دی۔ کیا آپ بھی میرے کسی سوال کا جواب دے سکتے ہیں۔ میں آپ سے ایک سوال کرنا چاہتا ہوں۔ بادشاہ نے کہا: پوچھو''اعرابی'' ایک عورت صبح کے وقت ایک شخص پر حرام تھی۔ ظہر کے وقت حلال ہو گئی۔ عصر کے وقت پھر حرام ہو گئی۔ مغرب کے وقت پھر حلال ہو گئی۔ عشاء کے وقت پھر حرام ہو گئی۔ دوسرے روز صبح کے وقت پھر حلال ہو گئی۔ ظہر کے وقت پھر حرام ہو گئی۔ عصر کے وقت پھر حلال ہو گئی۔ مغرب کے وقت پھر حرام ہو گئی۔ عشاء کے وقت پھر حلال ہو گئی۔ یہ کون سی عورت ہے اور اس کی صورت کیا ہے؟

بادشاہ نے کہا آپ نے مجھے سمندر میں ڈال دیا ہے۔ اب آپ ہی اس سے نجات دیں۔

اعرابی آپ امیر المؤمنین ہیں اور آپ کی شخصیت سب سے بڑی ہے آپ کو کسی شئے سے عاجز نہ ہونا چاہیے میرا سوال تو ایک معمولی ہے۔ (اعرابی کا مطلب یہ تھا کہ بادشاہ عالی دماغ ہوتے ہیں اور عالی دماغ لوگ ان کے درباروں میں حاضر رہتے ہیں جن کی مدد سے مشکل سے مشکل مسائل حل ہو سکتے ہیں) پھر کیا وجہ ہے کہ آپ میرے ایک معمولی سے سوال سے عاجز آ گئے؟

بادشاہ: آپ کو علم نے بڑا کر دیا اور آپ کا ذکر بلند کر دیا۔ میرے اعزاز کے لئے اور اس مقام (حرم اللہ) کی شان کا لحاظ کرتے ہوئے

میری یہی آرزو ہے کہ آپ ہی تفسیر کریں''۔

اعرابی: اگر آپ کی خوشی اسی میں ہے۔ تو میرے لئے بھی یہ برکت اور عزت کا باعث ہے۔ یہ عورت کسی کی لونڈی ہے جو صبح کے وقت زید پر حرام تھی۔ جب ظہر کا وقت ہوا تو زید نے خرید لی۔ اب اس کے لئے حلال ہوگئی۔ پھر عصر کے وقت زید نے آزاد کر دی۔ تو اس پر حرام ہو گئی۔ پھر مغرب کے وقت نکاح کر لیا۔ حلال ہوگئی۔ پھر عشا کے وقت طلاق دے دی۔ حرام ہوگئی۔ پھر دوسرے دن کی صبح کے وقت رجوع کر لیا۔ حلال ہوگئی۔ پھر ظہر کے وقت مرتد ہو گیا۔ حرام ہوگئی۔ پھر عصر کے وقت توبہ کر لی۔ حلال ہوگئی۔ پھر مغرب کے وقت عورت مرتد ہوگئی۔ حرام ہوگئی۔ پھر عشا کے وقت تائب ہوگئی۔ حلال ہوگئی۔

بادشاہ نے یہ تفسیر سنی تو خوش ہو کر دس لاکھ درہم بطور انعام دینا چاہا۔ مگر اعرابی نے قبول نہ کیا اور کہا کہ یہ مستحقین کو دے دیں۔

''**ربنا هب لنامن ازواجنا وذرياتنا قرة اعين واجعلنا للمتقين اماماً آمين**۔

(عبداللہ امرتسری روپڑی رحمہ اللہ حال ماڈل ٹاؤن بلاک کوٹھی نمبر ۱۱۹ لاہور)۔

(حکومت اور علماء ربانی ص ۶۴ تا ۷۲)

## امام العلم امام شافعی رحمہ اللہ حبر الامتہ

امام شافعی رحمہ اللہ کی کسی حکومت سے ٹکر نہیں ہوئی مگر چونکہ امام شافعی رحمہ اللہ ائمہ اربعہ سے ہیں اور ائمہ ثلاثہ کے حالات ذکر ہو چکے ہیں اس لئے مناسب معلوم ہوا ہے کہ امام شافعی رحمہ اللہ کے مختصر حالات بھی یہاں درج کر دیئے جائیں تاکہ یہ مختصر رسالہ ائمہ اربعہ کے حالات پر مشتمل ہو جائے۔

شافعی رحمہ اللہ بلحاظ پیدائش تعلیم وتربیت پھر علمی کمالات واجتہاد وغیرہ کے اللہ تعالیٰ کی آیات بینات سے ایک کھلی آیت بلکہ زندہ معجزہ ہیں۔ چنانچہ علامہ ذہبی ایسے ماہر فن حدیث ورجال اور تاریخ وغیرہ آپ کا ترجمہ تذکرہ الحفاظ میں شافعی امام العلم حبر الامتہ کے عنوان سے ذکر کرتے ہوئے فرماتے ہیں: ''**ابو عبدالله محمد بن ادريس القرشي المطلبي الشافعي المكي نسيب رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم وناصر سنته**'' شافعی کی کنیت ابوعبداللہ اور اسم گرامی محمد ہے۔ آپ کے والد کا نام ادریس ہے۔ خاندانی لحاظ سے مطلبی اور ہاشمی قریشی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے قرابت دار اور سنت کے ناصر وناشر ہیں۔ آپ کے جد بزرگوار کا نام چونکہ شافع رحمہ اللہ تھا۔ اس لئے آپ شافعی نام سے شہرہ آفاق ہوئے آپ کی پیدائش ۱۵۰ھ میں ہوئی۔ بعض اہل علم یہ بھی کہتے ہیں کہ جس دن امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کا انتقال ہوا۔ آپ اسی دن پیدا ہوئے چون سال عمر پا کر ۲۰۴ھ میں وفات پائی۔ (حکومت اور علماء ربانی ص ۷۲)

**ولادت سے قبل بشارتیں:۔** امام شافعی رحمہ اللہ کی شان باقی آئمہ سے نرالی ہے۔ امام شافعی رحمہ اللہ کے حالات رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے بہت مشابہ ہیں۔ جیسے رسول اللہ کی والدہ کو حمل کے دنوں میں خواب آیا کہ ان کے اندر سے نور نکلا ہے۔ جس سے بصری شہر (جو علاقہ شام میں ہے) کے محل روشن ہوگئے۔ اسی طرح امام شافعی رحمہ اللہ کی والدہ خواب آیا کہ ان کے اندر سے ستارہ مشتری (جو بہت روشن ہے) نکلا۔ اور ٹوٹ کر اس کے ٹکڑے ہر شہر میں پہنچ گئے۔ ایک ماہر فن تعبیر نے اس کی تعبیر یہ کی کہ تجھ سے ایک بہت بڑا امام پیدا ہوگا۔ جس کا نور ہدایت ہر شہر میں پہنچے گا۔ (حکومت اور علماء ربانی ص ۷۳)

**بشارت اور برکت کی دعا:۔** امام شافعی رحمہ اللہ خود فرماتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو خواب میں دیکھا آپ ﷺ نے فرمایا: اے لڑکے تو کون ہے؟ میں نے عرض کی حضور ﷺ! میں آپ کی قرابت سے ہوں۔ فرمایا: نزدیک ہو۔ میں نزدیک ہوا تو آپ ﷺ نے میرا منہ کھول کر اپنا لعاب مبارک میری زبان پر جاری کر دیا اور فرمایا: جا اللہ تجھ میں برکت کرے۔ (حکومت اور علماء ربانی ص ۷۳)

**امامت اور اتباع سنت کی بشارت:۔** مکہ شریف میں بچپن کے ایک اور خواب کا ذکر کرتے ہوئے آپ فرماتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو خواب میں دیکھا آپ کے چہرہ مبارک پر ہیبت ٹپکتی ہے۔حرم میں لوگوں کی امامت کر رہے ہیں۔نماز سے فارغ ہوکر لوگوں کو درس دینے لگے۔میں نے بھی قریب ہوکر کہا کہ مجھے بھی تعلیم دیجئے آپ ﷺ نے اپنی آستین سے ایک ترازو نکالا اور فرمایا: ''یہ تیرے لئے ہے''۔میں نے ایک معبر سے اس کی تعبیر پوچھی تو اس نے یہ تعبیر کی کہ تو علم میں امام ہوگا۔اور سنت پر ہوگا۔(حکومت اور علماء ربانی ص۷۳)

**بڑے انقلاب کے اشارے:۔** امام شافعی رحمہ اللہ کے متعلق اس قسم کی خوابیں اور آئمہ کی رائیں کسی بڑی دینی خدمت کا پیش خیمہ تھیں۔جیسے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا خواب ایک بڑے انقلاب کی طرف اشارہ تھا ایسے ہی امام شافعی رحمہ اللہ کی آمد سے ایک بڑا انقلاب رونما ہوا۔رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ظہور پر نور سے جاہلیت کی دنیا اسلام سے بدل گئی۔ایسے ہی امام شافعی رحمہ اللہ سے فقہی اختلاف کی وسیع خلیج پائی گئی۔مدینہ منورہ میں امام مالک رحمہ اللہ کا مذہب رائج تھا۔اور کوفہ میں امام شعبی و امام ابوحنیفہ رحمہما اللہ کا۔

**صادق مصدوق ﷺ کی پیش گوئی:۔** منقبت علم وعمل امام شافعی رحمہ اللہ میں بطور نمونہ جو کچھ بھی ذکر ہوا وہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی اس پیش گوئی کا اقل القلیل (ادنیٰ) مظہر ہے جسے امام ابوداؤد طیالسی کی روایت سے حافظ ابن کثیر نے البدایۃ والنہایہ (تاریخ ابن کثیر) میں یوں نقل کیا ہے۔

**قال ابو داؤد الطیالسی قال رسول الله صلی الله علیه وآله وسلم لاتسبوا قریشاً فان عالمها یملأُ الارض علماً اللهم انك اذقت اولها وبالا فاذق اخرها نوالاً وقد رواه الحاکم من طریق ابی هریرة قال الحافظ ابو نعیم الاصبهانی وهو الشافعی۔** (تاریخ ابن کثیر ج۲ص۲۵۱)

یعنی نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: قریش کو برائی سے مت ذکر کرو۔کیونکہ اللہ تعالیٰ ان میں سے ایک ایسا عالم پیدا کرے گا جو علم اور عمل سے انسانی آبادی کو مالا مال کرے گا اس بشارت کے ساتھ آپ نے یوں دعا فرمائی اے اللہ! جیسا کہ تو نے قریش کے پہلے لوگوں پر وبال کی بلا نازل کی ان کے اخیر پر نوازش وکرم فرما امام حاکم رحمہ اللہ نے اس حدیث کو دوسری سند (ابو ہریرہؓ کے طریق) سے بھی روایت کیا ہے۔حافظ ابونعیم رحمہ اللہ نے اس حدیث کا محل ومصداق امام شافعی کو ٹھہرایا ہے۔(حکومت اور علماء ربانی ص۷۷)

**لامنس ھار کا حقیقت افروز اعلان:۔** عیسائیت اگرچہ ابتداء ہی سے مذہب اسلام کو نیست ونابود اور مسلمانوں کو ملیامیٹ کرنے پر کمربستہ ہے۔لیکن پانچویں صدی کے آخر میں انگلستان میں جو سب سے بڑا اسلام کش عیسائی لیڈر گزرا ہے۔وہ اسلام کشی میں اپنی نظیر آپ ہی ہے جبکہ تحریراً تقریراً وہ اپنی تمام اسلام کش تدابیر کو بروئے کار لا کر بھی اسلام اور مسلمانوں کا کچھ نہ بگاڑ سکا۔تو مجبوراً اسے اسلام کے استقلال وبقا اور استحکام ومضبوطی پر غور وفکر کرنے کے سوا کوئی چارہ نہ ہوا۔بالآخر گہری سوچ بچار کے بعد اسلام کے تحفظ وبقا کا مدار اس نے صرف چار بلند پایہ شخصیتوں کی قابلیت اور حسن تدابیر علم وعمل پر منحصر گردانا ہے جن میں سے سب سے اول ہادی برحق جناب حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ذات گرامی ہے دوسرے حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کی مبارک ہستی ہے جو اپنی سیاست اور خلوص میں ضرب المثل ہیں۔تیسرے حجۃ الاسلام حبر الامتہ حضرت امام شافعی رحمہ اللہ کی فقید المثال شخصیت ہے جن کی سعی وکوشش سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی سراپا نور زندگی کے تمام شعبے ہی نہیں بلکہ جمیع حرکات وسکنات من وعن رہتی دنیا تک اسلامی دنیا کے لئے مشعل راہ ہیں۔

اس مخالف اسلام نے اعلان کر دیا کہ حضرت امام شافعی رحمہ اللہ علمی وعملی زندگی کے لحاظ سے اسلام کے ان چار مخصوص ستونوں میں سے ایک اہم ترین ستون ہیں کہ جن کے سہارے اسلام کی محکم ومضبوط چھت قائم ہے۔(حکومت اور علماء ربانی ص۷۸)

**امام شعرانی کا اعلان:۔** اور سنئے علامہ شعرانی رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ آپ کے شاگرد امام ربیع کہا کرتے کہ آپ کی علمی شہرت کا ادنیٰ مظہر میں نے یہ دیکھا کہ آپ کی تصنیفات کی سماعت کے لئے بیک وقت سات سو علماء طلباء کا ہجوم آپ کے درس میں موجود ہے۔اور آپ

ساتھ ساتھ فرماتے جارہے ہیں ''اذا صح الحدیث فھو مذھبی'' اگر خدانخواستہ میرا کوئی قول صحیح حدیث کے خلاف معلوم ہوتو اس کو متروک کرتے ہوئے حدیث صحیح کو میرا مذہب سمجھنا۔

آپ فرماتے تھے کہ میری دلی خواہش یہ ہے کہ خلق کثیر مجھ سے علم دین حاصل کرے۔لیکن کسی قول کو میری طرف منسوب نہ کیا جائے۔ (حکومت اور علماء ربانی ص ۷۸)

**ائمہ میں باہمی محبت:۔** امام السنہ امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ اپنی دعاؤں میں خصوصیت سے امام شافعی رحمہ اللہ کو یاد کرتے اور فرماتے کہ جیسے لوگوں کو سورج اور صحت کی ضرورت ہے اور ان کا عوض کوئی چیز نہیں ہوسکتی ایسے امام شافعی رحمہ اللہ کا درجہ لوگوں میں ہے۔امام شافعی رحمہ اللہ کے شاگرد امام ربیع رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ میں نے امام شافعی رحمہ اللہ کی وفات سے چند دن پہلے خواب میں دیکھا کہ حضرت آدم علیہ السلام فوت ہوگئے ہیں اور لوگ ان کے جنازے کے لئے نکل رہے ہیں۔میں نے خواب کا ذکر بعض اہل علم کے پاس کیا کہ یہ زمین کے بہت بڑے امام فی العلم کی وفات کی طرف اشارہ ہے۔چنانچہ چند دن بعد امام شافعی رحمہ اللہ فوت ہوگئے۔(حکومت اور علماء ربانی ص ۷۹)

**مرض الموت میں فکر:۔** امام مزنی امام شافعی رحمہما اللہ کے شاگرد فرماتے ہیں میں مرض الموت میں امام شافعی کے پاس بیمار پرسی کے لئے گیا۔میں نے کہا: کیا حال ہے؟ فرمایا کہ دنیا سے رخصت ہونے والا ہوں اپنے برے اعمال کو ملنے والا ہوں اور اللہ تعالیٰ کے سامنے پیش ہونے والا ہوں۔مجھے پتہ نہیں کہ میری روح جنت کو جائے گی پس اس کو مبارکباد دوں یا جہنم کو جائے گی پس اس کی تعزیت کروں، پھر روئے اور یہ شعر پڑھے۔

| | |
|---|---|
| ولما قسا قلبی وضاقت مذاھبی | جعلت رجائی نحو عفوك سلماً |
| تعاظمنی ذنبی فلما قرنته | بعفوك ربی كان عفوك اعظما |
| فما زلت ذاعفو عن الذنب لم يزل | تجود تعفو منه وتكرما |
| فلولاك لم يسلم من ابليس عابد | وكيف وقد اغوى صفيك آدما |

ترجمہ: جب میرا دل سخت ہوگیا اور میرے راستے تنگ ہوگئے۔تو میں نے اپنی امید کو تیری معافی کے لئے سیڑھی بنایا۔میرے گناہ مجھے بڑے معلوم ہوئے جب میں نے تیری معافی کے ساتھ اس کا مقابلہ کیا۔تو اے میرے رب! تیری معافی بہت بڑی ہوگئی تو ہمیشہ معافی دیتا رہا ہے۔اپنے فضل وکرم سے سخاوت کرتا رہا۔اگر تیری معافی نہ ہوتی تو ابلیس سے کوئی عابد سلامت نہ رہتا اور کس طرح سلامت رہے کوئی جب کہ اس نے تیرے برگزیدہ بندے آدم علیہ السلام کو گمراہ کردیا۔

امام احمد رحمہ اللہ فرماتے ہیں میں نے امام شافعی رحمہ اللہ کو خواب میں دیکھا اور پوچھا خدا نے آپ کے ساتھ کیا سلوک کیا؟ کہا خدا نے مجھے بخش دیا تاج پہنایا اور حوروں سے نکاح کردیا اور فرمایا یہ اس کا عوض ہے کہ تو میری رضا کے ساتھ راضی رہا اور جو کچھ میں نے دیا اس پر قناعت کی۔(حکومت اور علماء ربانی ص ۸۰)

**عبادت وتقویٰ وچند نصائح:۔** امام شافعی رحمہ اللہ نے رات کے تین حصے کررکھے تھے۔پہلے حصے میں تحریر وتصنیف دوسرے میں نیند وآرام، تیسرے میں نفل وعبادت۔

☆ سترہ سال کی عمر سے کبھی پیٹ بھر کے کھانا نہیں کھایا۔☆ پوری عمر میں فکر وفاقہ سے کبھی گھبرائے نہیں۔☆ ساری عمر کبھی جھوٹ نہیں بولا۔☆ ساری عمر کبھی غسل جمعہ ترک نہیں کیا۔☆ ہاتھ میں ہمیشہ عصا رکھتے اور فرماتے میں مسافرانہ زندگی بسر کررہا ہوں۔☆ نیز فرماتے جو دل کی روشنی چاہتا ہے وہ کم کھائے تنہائی اختیار کرے۔عام مجلسوں سے دور رہے جہلاء سے بچے، علماء سوء سے بے زاری رکھے۔☆ امام شافعی

# عرس اور گیارہویں

مصنف

شیخ الاسلام حضرت العلام مولانا حافظ محمد عبداللہ صاحب محدث روپڑی رحمہ اللہ

ناشر

حافظ عزیز الرحمٰن، مکتبہ تنظیم اھل حدیث
نزد چوک دالگراں (لاہور)



نام کتاب:۔ عرس اور گیارہویں

شیخ الاسلام حضرت العلام
مولانا حافظ محمد عبداللہ صاحب محدث روپڑی رحمہ اللہ

ناشر:۔

حافظ عزیز الرحمٰن، مکتبہ تنظیم اھل حدیث
نزد چوک دالگراں (لاہور)

# تحریک پاکستان اور علماء اہلحدیث

مصنف:۔

مولانا محمد حنیف یزدانی
مکتبہ نذیریہ لاہور



نام کتاب:۔ تحریک پاکستان اور علماء اہلحدیث

مصنف:۔

مولانا محمد حنیف یزدانی، مکتبہ نذیریہ لاہور

رحمہ اللہ کے شاگرد امام مزنی رحمہ اللہ کہتے ہیں: میں نے ساری عمر میں آپ جیسا سخی نہیں دیکھا کسی عقیدت مند نے اپنے غلام کے ہاتھ اشرفیوں کی ایک تھیلی بھیجی۔ غلام تھیلی دے کر ابھی رخصت نہیں ہوا تھا کہ ایک مفلوک الحال آ گیا اور کہا کہ میری بیوی کے ابھی بچہ پیدا ہوا ہے اور گھر میں کھانے کو کچھ نہیں۔امام صاحب نے وہی تھیلی اس کے حوالے کر دی۔ حالانکہ خود بھی گھر میں کھانے کو کچھ نہ تھا۔☆امام حمیدی رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ امام شافعی رحمہ اللہ مکہ مکرمہ تشریف لائے تو آپ کے پاس دس ہزار کی رقم تھی آپ نے مکرمہ سے باہر خیمہ لگایا اور غرباء پر سخاوت کا دروازہ کھول دیا یہاں تک کہ مکہ مکرمہ میں خالی ہاتھ داخل ہوئے۔☆امام شافعی رحمہ اللہ کی ہمشیرہ کہتی ہیں میں بعض راتوں میں شافعی رحمہ اللہ کے پاس تیس مرتبہ یا کم وبیش آتی جاتی۔ان کے آگے چراغ ہوتا اور آپ چت لیٹے ہوئے کچھ سوچتے رہتے پھر لونڈی کو چراغ جلانے کا حکم دیتے۔امام شافعی رحمہ اللہ کے بھانجے (ابو محمد) سے کسی نے پوچھا کہ ایسا کیوں کرتے کہا: اندھیرے میں دل زیادہ روشن ہوتا ہے امام شعرانی رحمہ اللہ نے طبقات کبریٰ میں آپ کے بہت سے حکیمانہ اقوال ذکر کئے ہیں۔☆ آپ فرماتے علم کی زینت بردباری زہد اور تقویٰ ہے۔

☆ علماء کا فقر و فاقہ اختیاری (اپنے اختیار سے ہوتا ہے اور جہلاء کا اضطراری۔☆علم صرف پڑھنے اور حفظ کرنے کا نام نہیں بلکہ علم درحقیقت وہ ہے جس سے آخرت کا فائدہ ہو۔☆ اگر کوئی انتہائی کوشش کرے کہ سب لوگ اس سے خوش رہیں تو یہ مشکل ہے۔(اس لئے خدا کو راضی کرنے کی کوشش کرے) ☆ اگر کوئی چاہے کہ لوگ اس سے اچھا سلوک کریں تو اس کو چاہیے کہ لوگوں سے حسن وسلوک اور خوش خلقی سے پیش آئے۔☆ جو آخرت میں بھلائی چاہتا ہے اس کو اخلاص سے علم حاصل کرنا اور اس پر عامل ہونا چاہیے۔☆ سب سے زیادہ ظالم اپنی جان پر وہ ہے جو ایسے شخص سے تواضع سے پیش آئے جو اس کی قدر نہ کرے اور ایسے آدمی سے دوستی رکھے جس سے فائدہ کی امید نہ ہو اور ایسے آدمی کی مدح کرے جو اس کو پہچانتا نہ ہو۔☆ سچے دوست کی پہچان یہ ہے کہ مصیبت کے وقت کام آئے اس کی لغزشوں سے درگزر کرے اور دوست کے دوست کی قدر کرے۔☆ جو تیرے سامنے کسی کی چغلی یا شکوہ کرتا ہے وہ یقیناً دوسروں کے پاس تیرا گلہ کرنے والا ہے۔

☆ اپنے بھائی کو تنہائی میں نصیحت کرنے والا اس کا سچا خیر خواہ ہے اور مجلس میں نصیحت کرنے والا اس کو ذلیل کرنے والا بدخواہ ہے۔

☆ ہادی وہ ہے جو عمل سے وعظ کرے۔(یعنی اس کا عمل دیکھ کر لوگ ہدایت پائیں)۔

(عبداللہ امرت سری روپڑی حال ماڈل ٹاؤن سی بلاک کوٹھی نمبر ۱۱۹۔لاہور) (حکومت اور علماء ربانی ص ۸۱ تا ۸۳)

**نام کتاب:۔عرس اور گیارہویں**
**مصنف:۔شیخ الاسلام حضرت العلام مولانا حافظ محمد عبداللہ صاحب محدث روپڑی رحمہ اللہ**
**ناشر:۔حافظ عزیز الرحمٰن، مکتبہ تنظیم اھل حدیث، نزد چوک دالگراں (لاہور)**

**اولیاء کی عظمت اور عقیدت:۔** معزز ناظرین! حضرت محبوب سبحانی شیخ عبدالقادر جیلانی رحمہ اللہ چھٹی صدی ہجری کے وہ مایۂ ناز بزرگ ہیں کہ جن کی ذات اقدس سے امت محمدیہ ﷺ کو کافی فیض پہنچا ہے ہم شاہ جیلانی اور تمام اولیاء اللہ کو اللہ تعالیٰ کے نیک بندے اور بزرگ مانتے ہیں ان کی محبت کو جزو ایمان سمجھتے ہیں اور ان کی تنقیص شان کرنے والے کو اللہ تعالیٰ کا دشمن سمجھتے ہیں۔(عرس اور گیارہویں ص ۵۰)

**نام کتاب:۔تحریک پاکستان اور علماء اہلحدیث..... مصنف:۔مولانا محمد حنیف یزدانی، مکتبہ نذیریہ لاہور**

## تحریک پاکستان اور علماء اہلحدیث

**علمائے اہلحدیث کا کردار:۔** علماء اہلحدیث کی خدمات جلیلہ کا دائرہ بہت وسیع ہے۔درس وتدریس، تصنیف وتالیف اور تحریر وتقریر کے

وَلَا تَهِنُوا وَلَا تَحْزَنُوا وَأَنْتُمُ الْأَعْلَوْنَ إِنْ كُنْتُمْ مُؤْمِنِينَ

# تاریخ اہل حدیث

تعیین الفرقة الناجیة وانها طائفة اہل الحدیث

مؤلف

الشیخ احمد الدہلوی خادم السنة المطہرة النبی صلی اللہ علیہ وسلم

ترجمہ

ڈاکٹر محمد منیر زبیر الراعی السلفی

حماد ظہیر تفہیمی

ملنے کا پتہ:

اسلامی اکادمی - ۱۷-۲ فتح شیر روڈ نیو مزنگ - لاہور

---

يا أيها الذين آمنوا اتقوا الله وابتغوا إليه الوسيلة

العظة الجليلة في التوسل والوسيلة

المسمى

# كتاب التوسل

تالیف

حافظ محمد الیاس صاحب اثری

استاد جامعہ سلفیہ گوجرانوالہ

ناشر

ادارہ المحدثین جامع مسجد اہلحدیث محمد گوندلوی

قبرستان روڈ گوجرانوالہ

---

# علمائے اہلحدیث بستی و گونڈہ

بدر الزماں نیپالی

ندوۃ المحدثین گوجرانوالہ

---

سلسلہ ندوۃ المحدثین

۵۰

| | |
|---|---|
| کتاب | علمائے اہلحدیث بستی و گونڈہ |
| مولف | بدر الزمان نیپالی |
| طبع اول | ۱۹۹۰ء |
| صفحات | ۱۶۰ |
| تعداد | ۱۰۰۰ |

تقسیم بلاقیمت

باہتمام

ضیاء اللہ کھوکھر، ۸۳ بی ماڈل ٹاؤن، گوجرانوالہ

میدان میں علماء اہلحدیث سب سے آگے ہیں ہی، مذہبی خدمات کے ساتھ ساتھ سیاسی میدان میں بھی کسی سے کم نہیں ہیں۔متحدہ ہندوستان میں علمائے اہلحدیث نے ہراس تحریک کا ساتھ دیا جو دین وملت کے لئے اٹھی۔ بلکہ بہت سی تحریکوں کے یہ خود بانی تھے۔(تحریک پاکستان ص۵)

تحریک آزادی ہو یا تحریک پاکستان علماء اہلحدیث ہراولین دستہ میں شامل ہیں۔(تحریک پاکستان ص۵)

**دیوبند اور علمائے اہلحدیث میں صلح پسندی:۔** کون نہیں جانتا کہ تحریک آزادی ہند میں علماء اہلحدیث اور علماء دیوبند ہی پیش پیش تھے۔اور جب تحریک پاکستان اٹھی تو بانی پاکستان کے دست و باز و علماء اہلحدیث اور علماء دیوبند ہی تھے۔ جماعت اہلحدیث کے مقتدر عالم دین مولانا محمد ابراہیم صاحب سیالکوٹی رحمہ اللہ نے تحریک پاکستان کے سلسلہ میں پورے ہندوستان کا دورہ فرمایا۔ بنارس اور لکھنؤ میں بیٹھ کر مسلم لیگ کی تائید وحمایت میں بیشتر مضامین لکھے۔اسلامیہ کالج لاہور کی گراؤنڈ آج بھی حضرت مولانا سیالکوٹی رحمہ اللہ کی تقاریر پر تاثیر کی گواہی دے رہی ہے۔(تحریک پاکستان ص ۲۵)

**نام کتاب:۔تاریخ اہلحدیث........ مؤلف:الشیخ احمد الدھاوی**
**ناشر:۔اسلامی اکادمی،۴۲۔فتح شیر روڈ۔نیومزنگ لاہور**

**احترام ائمہ کا وجوب:۔** لاریب احترام ائمہ اربعہ ضروری ہے اور واجب ہے ان کی شان بلند ہے اور ان کی فضیلت بڑی ہے اور وہ وسیع علم کے مالک تھے اور حق ان کے ساتھ تھا وہ استمساک بالکتاب وسنت مطہرہ کو لازم جانتے تھے اور کتاب وسنت کے فہم کو ضروری خیال کرتے تھے۔(تاریخ اہلحدیث ص ۵۵)

**نام کتاب:۔کتاب التوسل...... تالیف: حافظ محمد الیاس صاحب اثری،استاد جامعہ اسلامیہ گوجرانوالہ**
**ناشر: خدام المحدثین جامع مسجد اہلحدیث محدث گوندلوی رحمہ اللہ، قبرستان روڈ گوجرانوالہ، قیمت ۱۸ روپے**

**بزرگوں سے دعا کرانا:۔** حضرت پیغمبر صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے اصحاب پیغمبر زندگی ہی میں دعا کراتے تھے اسی طرح اگر کوئی آدمی کسی صالح، بزرگ اور دیندار شخص سے دعا کرانا چاہے تو بلا شک ارتیاب جائز ہے اور اس میں کوئی اختلاف نہیں ہے اور کوئی اختلاف کرے تو کیوں کر؟ اس عمل کی تائید میں احادیث کا وافر ذخیرہ موجود ہے۔ یہ حوالہ جات مشتے از خروارے کے طور پر پیش کیے ہیں۔ حقیقت یہ ہے کہ اس موضوع پر ایک ضخیم کتاب مرتب ہوسکتی ہے۔(کتاب التوسل ص ۴۱)

**نام کتاب:۔علمائے اہلحدیث بستی وگونڈہ**
**مصنف:۔بدر الزماں نیپالی (تقسیم بلا قیمت) ندوۃ المحدثین گوجرانوالہ پاکستان**

**وضاحت:** ضلع بستی اور گونڈہ میں اہلحدیثیت کی ابتداء مولانا شاہ اسماعیل شہید رحمہ اللہ اور سید احمد شہید رحمہ اللہ کے فیض یافتہ مولانا جعفر علی نقوی رحمہ اللہ سے ہوئی ہے۔علماء وصلحائے اہلحدیث بستی گونڈہ کے کارناموں اور خدمات پر مشتمل کتاب مولانا بدر الزمان نیپالی کی تالیف ہے جو ان کے حسن ذوق اور اکابر سے عقیدت کا بین ثبوت ہے۔

## مولانا جعفر علی نقوی رحمہ اللہ کامل پیر طریقت

مولانا جعفر علی صاحب رحمہ اللہ صرف ایک مجاہد اور پیر طریقت ہی نہیں تھے بلکہ ایک ممتاز عالم دین بھی تھے۔علوم عقلیہ ونقلیہ میں پوری مہارت حاصل تھی۔

مولانا خالص اہل حدیث تھے۔شاہ ولی اللہ وشاہ اسماعیل رحمہما اللہ کی طرح قرآن وسنت کو اپنا ماخذ سمجھتے تھے۔(علمائے اہلحدیث بستی و گونڈہ ص ۲۳)

**ورثاء اور مریدین کو چھ نصیحتیں:۔** جتنے مدارس آپ نے قائم کئے وہ سب اہل حدیثوں ہی کے ہیں اور وہ آپ ہی کے مسلک کے ترجمان رہے ہیں اس سے بھی آپ کا اہلحدیث ہونا ثابت ہے۔نگاہ میں کافی توسع تھا۔ائمہ اربعہ کے مذاہب اور ان کے دلائل پر بڑی اچھی نظر تھی۔افسوس کہ چند مکاتیب اور فتوؤں کے سوا آپ کے سارے علمی رسائل ضائع ہو گئے۔وفات سے چند روز پہلے آپ نے اپنے ورثاء اور مریدین کے لئے چھ وصیتیں تحریر کیں۔آپ کی کئی کتابیں ضائع ہو گئیں۔صرف دو مطبوعہ بچی ہیں اور دو غیر مطبوعہ ان کا تعارف ذیل میں درج کیا جا رہا ہے۔(علمائے اہلحدیث بستی و گونڈہ ص ۲۴)

**خلفاء، مریدین کیلئے وصیت نامہ:۔** وصایا: مولانا نے انتقال سے چند روز پہلے اپنے ورثاء، خلفاء، متعلقین و مریدین کے لئے ایک طویل وصیت نامہ تیار کیا تھا۔جو چھ وصیتوں پر مشتمل ہے اس میں دنیا کی بے ثباتی، موت کا عبرت آموز منظر پیش کر کے موت سے پہلے تلقین کے آداب اور موت کے بعد تکفین و تدفین کا مسنون طریقہ، اعزہ واقرباء اور پسماندگان کو صبر و رضا کی تعلیم اور جزع وفزع اور نوحہ سے احتراز کی تاکید فرماتے ہوئے مردہ کے پسماندگان کے ساتھ سلوک کا مسنون طریقہ بتایا ہے۔(علمائے اہلحدیث بستی و گونڈہ ص ۲۴)

**رہنمائے سالکان و پیشوائے عارفاں:۔** چند روز بیمار رہ کر ۲۰ رمضان المبارک ۱۲۸۸ھ، نومبر ۱۸۷۱ء میں علم وعمل کا یہ درخشاں آفتاب اپنے آبائی وطن مجھوا میر میں ہمیشہ کے لئے غروب ہو گیا۔مندرجہ ذیل رباعی سے ان کی تاریخ نکلتی ہے۔

حاجی حرمین بود وسید عالی مکاں رہنمائے سالکان و پیشوائے عارفاں

سال تاریخ و فاتش ازسروش آمد بگوش عاجزا گو "غازی ہادی و علامہ زماں

(علمائے اہلحدیث بستی و گونڈہ ص ۲۵)

**جنت میں بزرگوں کا انتظار کرنا:۔** وفات سے قبل آپ نے ایک خواب دیکھا کہ ایک آراستہ مکان میں شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی اور سید احمد شہید و شاہ اسماعیل شہید رحمہم اللہ اور کچھ اور حضرات کرسیوں پر بیٹھے ہوئے ہیں ایک کرسی خالی ہے ایک صاحب نے سوال کیا یہ کرسی کس کے لئے ہے؟ جواب ملا۔مولوی جعفر علی رحمہ اللہ کے لئے یہ خواب دیکھتے ہی آنکھ کھل گئی اور سجدۂ شکر میں گر گئے۔(علمائے اہلحدیث بستی و گونڈہ ص ۲۵)

**جانشینی وخلافت:۔** آپ نے مولانا سید باقر علی رحمہ اللہ کو اپنا جانشین بنایا۔

مولانا سید جعفر رحمہ اللہ کی دو شادیاں ہوئی تھیں ایک خاندان میں کی تھی یہ بی بی عمر میں سید صاحب سے بڑی تھیں۔

دوسری شادی سید احمد علی رامپوری رحمہ اللہ کی صاحبزادی سے کی جن کا نام فاطمہ بی بی تھا۔دونوں آپ کی وفات کے بعد کافی دنوں تک باحیات رہیں اولاد میں صرف ایک لڑکی تھی جس کا نام سیدہ زینب تھا۔جس کی شادی محلّہ قافلہ ٹونک کے سید شریف حسن بن سید مہدی حسن سے ہوئی تھی۔آپ نے مولانا سید باقر علی شاہ رحمہ اللہ کو اپنا جانشین بنایا۔(علمائے اہلحدیث بستی و گونڈہ ص ۲۵)

**میاں دانش علی ندیار رحمہ اللہ (بستی) خلیفہ مجاز:۔** آپ موضع ندیا کے رہنے والے تھے عالم دین نہیں تھے مگر طبابت میں ید طولیٰ رکھتے تھے علماء کی صحبت خصوصاً مولانا جعفر علی نقوی رحمہ اللہ کے فیوض سے بہرہ ور تھے۔آپ کا حلقہ طبابت حلقہ دعوت بھی ہوتا تھا۔علاقہ میں گھوم گھوم کر دونوں کام انجام دیا کرتے تھے۔تقویٰ اور پرہیز گاری کا کیا پوچھنا آپ کو سید جعفر علی صاحب نے اپنا خلیفہ بھی مقرر کیا تھا اوسان کوئیاں آپ بہت آتے جاتے تھے اور یہاں کے لوگ آپ کے معتقدین میں سے تھے۔(علمائے اہلحدیث بستی و گونڈہ ص ۱۲)

## مولانا رئیس الاحرار ندوی بھٹیا (بستی)

نام محمد رئیس بن سخاوت علی بن محمد باقر جہانگیر آبائی وطن موضع بھٹیا پوسٹ مروٹیا بازار بستی ہے جولائی ۱۹۳۸ء میں پیدا ہوئے۔(ص ۳۳)

**ندوۃ العلماء سے فراغت علم:۔** دارالعلوم ندوۃ العلماء کی ایک شاخ مدرسہ عالیہ بدریہ پکا بازار بستی میں داخل ہوئے۔ابتدائی عربی درجات کی تکمیل وہیں ہوئی۔۱۹۵۷ء میں دارالعلوم ندوۃ العلماء لکھنؤ میں عالمیت سال آخر میں داخلہ لیا۔تین سال تک یہاں استفادہ کرتے رہے اور ۱۹۶۰ء میں ندوہ سے فراغت حاصل کر لی۔(علمائے اہلحدیث بستی وگونڈہ ص۳۴)

## مولانا شریف حسن نقوی (بستی) کا ذوق تصوف

**خلیفہ طریقت:۔** ٹونک کے رہنے والے تھے بواسطہ خلافت سید جعفر علی رحمہ اللہ کی جگہ پر بستی میں رہے۔مولانا عبدالجلیل رحمانی آپ کے بارے میں فرماتے ہیں۔آپ (سید جعفر علی نقوی) کے داماد علامہ شریف حسن مرحوم بڑے جید عالم فاضل تھے آپ امراض باطنیہ کے طبیب تھے تو امراض ظاہریہ کے حکیم متبع سنت بزرگ بھی تھے،عامل بالحدیث اور صاحب تصنیف بھی۔

مولانا غلام رسول مہر سید عبدالسلام (جو سید جعفر علی کے خاندان کے ایک فرد ہیں) سے نقل کرتے ہوئے لکھتے ہیں۔

''سید جعفر علی کی صاحبزادی سیدہ زینب کی شادی محلّہ قافلہ ٹونک کے سید شریف حسن بن سید مہدی حسن سے ہوئی تھی۔وہی سید جعفر کے خلیفہ مقرر ہوئے لاولد رہے اور انہیں سیدہ زینب کے ذریعہ جو جائیداد ملی تھی وہ اپنے بھائی سید لطیف حسن کے نام ھبہ کر دی''۔(جماعت مجاہدین ص۳۱۰) اس سے ظاہر ہے کہ آپ بستی میں سید جعفر صاحب کے خلیفہ تھے اور ان کے بعد دینی خدمات اور تبلیغ سلفیت میں برابر کوشاں رہے۔(علمائے اہلحدیث بستی وگونڈہ ص۳۸)

**میاں عباداللہ تلانگ رحمہ اللہ (بستی):۔** آپ موضع تلانگ علاقہ ڈومریا گنج کے رہنے والے تھے آپ مولانا سید جعفر علی نقوی کے فیض یافتگان میں سے تھے عالم تو نہ تھے مگر علماء کی صحبت نے بہت کچھ عطا کر دیا تھا۔بڑے عابد و زاہد اور نقوی صاحب کے مشن کو فروغ دینے والوں میں سے تھے۔(علمائے اہلحدیث بستی وگونڈہ ص۵۸)

**مولانا عبدالرزاق سمرا رحمہ اللہ (بستی) کا ذوق تصوف:۔** ابتدائی درجات کی تعلیم مولانا اللہ بخش بسکو ہری سے بسکو ہر میں حاصل کی بعد ازیں مدرسہ مظہر العلوم اوسان کوئیاں میں مولانا محمد دین محدث رحمہ اللہ سے چار سال کسب فیض کیا۔پھر کانپور محلّہ ٹپکا پور کے حنفی مدرسہ میں داخلہ لیا اور مولوی احمد حسن سے پڑھتے رہے۔(علمائے اہلحدیث بستی وگونڈہ ص۴۲)

آپ کی دلیرانہ اصلاحی کوششوں میں سے ایک یہ واقعہ ہے کہ پاٹن دیوی کا ایک بڑا میلہ تلشی پور میں ہر سال لگتا ہے اور مہینہ بھر رہتا ہے وہاں پہلے جمعہ کی نماز جاری تھی لیکن ریاست بلرامپور کے ایک تحصیل دار نے آکر بند کروادیا۔آپ کو یہ معلوم ہوا تو آئے اور تقریر کر کے پچاس لٹھ بازوں کو ساتھ لے کر میلے میں پہنچے اور نماز جمعہ جاری کرائی۔بعد میں پھر کسی کو روکنے کی ہمت نہیں ہوئی۔(علمائے اہلحدیث بستی وگونڈہ ص۹۱)

**حصولِ دینداری کے لیے بیعت ہونا:۔** آپ بڑے زاہد و متقی تھے۔کتنوں نے آپ کے دست مبارک پر دینداری کی بیعت کی اور پرانی روش سے توبہ کی۔بڑے خوش اخلاق ملنسار حلیم الطبع اور سخی تھے۔سخاوت اور داد و دہش کی یہ خوبیاں آپ نے اپنے گھر کے دوسرے افراد میں بھی پیدا کر دی تھیں۔(علمائے اہلحدیث بستی وگونڈہ ص۹۱)

**مولانا عبدالسلام ششہنیاں (بستی):۔** والد کا نام یاد علی تھا آپ کے آباؤ اجداد فیض آباد کے رہنے والے تھے۔

مفتاح العلوم بھٹ پرا اور پڑریا نیپال میں فارسی پڑھی۔ایک سال کے بعد دہلی آئے اور مدرسہ حمیدیہ صدر بازار میں چھ ماہ رہ کر مظاہر العلوم سہارنپور چلے گئے یہاں مولانا خلیل احمد،مولانا ظہور الحسن اور مولانا زکریا وغیرہ رحمہم اللہ سے پانچ سال تک استفادہ کیا۔تعلیم مکمل کرنے کے بعد حدیث پڑھنے کی غرض سے دارالحدیث رحمانیہ دہلی آئے اور مولانا عبدالغفور اعظمی،مولانا عبدالرحمٰن بہاری،مولانا سکندر علی ہزاروی اور شیخ الحدیث مولانا احمد اللہ پرتاپ گڑھی رحمہ اللہ سے رحمانیہ میں پڑھا۔اس کے بعد لکھنؤ گئے۔ندوہ میں طبیعت نہ لگنے کی وجہ سے تکمیل الطب کالج میں طب پڑھنے کے لئے داخل ہوئے۔پھر مدرسہ فرقانیہ میں فلسفہ پڑھا۔علم کے پیاسے کو ابھی دیوبند جانا باقی تھا۔وہ پورا ہوا۔مولانا

حسین احمد مدنی، مولانا مرتضیٰ، مولانا محمد شفیع، مولانا محمد ابراہیم، مولانا اعزاز علی، مولانا اصغر حسین اور مولانا غلام رسول رحمہم اللہ سے حدیثیں پڑھیں۔ دیو بند سے فارغ ہوکر دہلی آئے۔ (علمائے اہلحدیث بستی و گونڈہ ص ۹۸)

**مولانا عبدالعظیم اکرہرا کے استاد مرشد:۔** بروایت مولانا عبدالنور بن مولانا عبدالعظیم

نام عبدالعظیم، قصبہ اٹوا کے پاس پیری نامی گاؤں آبائی وطن اور اکرہرا ننھال تھا۔ بچپن ہی میں اکرہرا آئے اور یہیں کے ہو رہے۔ ابتدائی تعلیم کے بارے میں معلومات نہیں البتہ بعد میں دہلی گئے اور مولانا محمد جونا گڑھی کے ساتھ مدرسہ دارالکتاب والسنہ میں پڑھنے لگے۔ مولانا عبدالوہاب صدری رحمہ اللہ آپ حضرات کے استاد اور مرشد و مربی تھے۔

بتایا جاتا ہے کہ آپ کا داخلہ مدرسہ میں چھ ماہ تک نہیں ہو سکا تھا اس درمیان میں آپ نے بڑی عسرت کی عبرت آموز زندگی گزاری۔ داخل شدہ طلبہ کے کھانے سے روٹیوں کے جو ٹکڑے بچ جاتے اور سوکھ چکے ہوتے تھے آپ انہیں بھگو کر کھایا کرتے تھے۔ مولانا محمد جونا گڑھی کے ساتھ فراغت حاصل کی۔ (علمائے اہلحدیث بستی و گونڈہ ص ۱۰۳)

**مولانا قطب علی مجھوامیر (بستی):۔** مجھوامیر ضلع بستی (یو پی) وطن، متوسط درجے کے زمیندار تھے۔ شیخ محمد اسحاق گورکھپوری کے بیان کے مطابق علم وفضل اور زہد وتقویٰ میں ان کا پایہ بہت بلند تھا۔ سید صاحب نے شیخ اسحاق کو خلافت دینی چاہی تو انہوں نے قلت علم کے عذر کی بناء پر سید قطب علی ہی کا نام لیا تھا۔ اس دریائے فیض نے بے تکلف فرمایا کہ سید صاحب موصوف کو بھی لے آیئے۔

قطب علی سترہ آدمیوں کو لے کر سید صاحب کے پاس اس زمانے میں تکیہ شریف پہنچے جب آپ حج سے واپس آئے تھے اس قافلہ میں ان کے چھوٹے بیٹے سید حسن علی بھی شامل تھے بڑے بیٹے سید جعفر علی صاحب ''منظورۃ السعداء'' اس وقت لکھنؤ میں تعلیم پا رہے تھے وہ علالت کے باعث نہ جا سکے۔

**سند خلافت:۔** سید قطب علی بہت کبیر السن تھے۔ رائے بریلی سے ایک کوس کے فاصلہ پر زحمت سفر کے باعث بیمار پڑ گئے۔ تکیہ شریف پہنچے تو ان کی مہمانداری سید صاحب کے بھتیجے سید محمد یعقوب کے سپرد ہوئی۔ ایک مہینہ ٹھہرے رہے پھر سید صاحب نے مولانا عبدالحیٔ سے خلافت کی سند لکھوادی۔ (علمائے اہلحدیث بستی و گونڈہ ص ۱۲۳)

**مولانا محمد اسحاق بانسی (بستی) کی کرامتیں:۔** مولانا محمد اسحاق صاحب رحمہ اللہ ضلع بستی کے مشہور قصبہ بانسی کے رہنے والے تھے بتایا جاتا ہے کہ آپ نے جونپور میں تعلیم پائی۔ وہاں بارہ سال تک رہے۔ اس درمیان میں جتنے خطوط گھر سے ملے سب کو ایک مٹکے میں رکھتے گئے اور اس وجہ سے کھول کر نہیں پڑھا کہ کہیں تعلیم کو چھوڑ کر گھر نہ جانا پڑے۔ بارہ سال پورا کر کے خطوط پڑھے اور گھر آئے۔ آپ غالباً مولانا جعفر علی نقوی رحمہ اللہ کے ہمعصر تھے۔ (ص ۱۳۳)

آپ کی بہت سی کرامتیں ہیں۔ آپ بانسی کے علماء اہلحدیث کے جد اعلیٰ اور اس علاقے کے سب سے پہلے اہلحدیث عالم اور محدث تھے۔ آپ اپنے یہاں کی جامع مسجد کے سب سے پہلے اہلحدیث امام ہیں۔ آپ سے یہ شروع ہوا اور اب تک جامع مسجد اہلحدیث بانسی میں اہلحدیثوں ہی میں سے امام ہوتا ہے۔ (علمائے اہلحدیث بستی و گونڈہ ص ۱۳۳)

## مولانا سید محمد اظہر بہاری ادئی پور (گونڈہ) کا ذوق تصوف

**لوگوں کا کثرت سے بیعت ہونا:۔** مولانا عبدالغفور بسکوہری فرماتے ہیں ''مولانا (اللہ بخش) بسکوہری کے ہم عصر جناب مولانا سید محمد اظہر صاحب مرحوم ہیں آپ بہار کے رہنے والے تھے۔ کسی وقت اس علاقہ میں تشریف لائے۔ آپ کی بزرگی و دینداری پر اکثر لوگ فریفتہ ہوکر آپ سے بیعت ہو گئے اور اس تعلق کی بناء پر ان کی نگرانی اور ان کو دینداری پر آمادہ رکھنے کے لئے آپ نے ساری عمر اس علاقہ میں صرف کر دی...... مولانا عبدالحق صاحب محدث بنارسی کے خاص شاگردوں میں سے تھے......

(ماخوذ از اہلحدیث امرتسر مجریہ ۲۳ رمضان ۱۳۴۶ھ بحوالہ علمائے اہلحدیث بستی وگونڈہ ص ۱۳۶)

**مخدوم پنچ ہر ہٹہ (گونڈہ):۔** مولانا عبدالغفور بسکو ہری گونڈہ کے علماء میں سے مولانا اظہر مولانا احمد علی اور حاجی عبدالجبار سرمہ دانی والے (گنور یا ریاست بلرامپور) کا ذکر کرنے کے بعد لکھتے ہیں:

**مولانا اظہر رحمہ اللہ کے مرید:۔** ''متذکرہ بالا مقدس ہستیوں کی جان توڑ کوشش کی وجہ سے علاقہ میں خوب دینداری پھیلی، چاروں طرف دیندار ہی دیندار نظر آنے لگے، خصوصاً مخدوم پنچ صاحب ساکن ہر ہٹہ ضلع گونڈہ پر دینداری کا وہ رنگ چڑھا کہ علاوہ گردونواح کے دور دراز مقامات پر بھی مخدوم پنچ کا نام روشن ہوگیا۔ اپنے اور اپنے بچوں کی صورت وشکل اور شادی وغیرہ میں سنت کی پوری پابندی کرتے تھے۔ مجال نہ تھی کہ کوئی چھوٹے سے چھوٹا بچہ بھی خلاف سنت کوئی کام کرسکتا۔ جود وسخا میں وہ یکتائے زمانہ تھے......مولانا محمد اسحاق رحمانی گونڈی کا بیان ہے کہ'' آپ بڑے بزرگ تھے، مولانا اظہر صاحب سے بیعت تھے مولانا اظہر نے بتایا تھا کہ کافروں کو سلام نہیں کرنا چاہیے اس اصول کی پابندی میں آپ نے ریاست بلرامپور کے راجہ سے صاف کہہ دیا کہ میں نے ایک پیر بنایا ہے وہ کہتے ہیں کہ راجہ کافر ہے اور کافروں کو سلام نہیں کرنا چاہیے۔ اس لیے میں تمہیں سلام نہیں کروں گا۔ (علمائے اہلحدیث بستی وگونڈہ ص ۱۴۹)

## مولانا ممتاز علی کرتھی ڈیہہ (بستی) کا ذوق تصوف

**لوگوں کی بیعت اصلاح:۔** آپ کے والد کا نام حسن علی تھا آپ نے ابتدائی تعلیم کافی عمر ہوجانے کے بعد مدرسہ سراج العلوم بونڈھار میں مولانا عبدالرحمٰن مبارکپوری رحمہ اللہ کی سرپرستی میں حاصل کی پھر ندوہ گئے اور مولانا حفیظ اللہ بندوی اعظم گڑھی (۱۳۶۲ھ) وغیرہ سے حدیث وغیرہ پڑھی......آپ نے وعظ وتقریر کو اپنی تبلیغ کا ذریعہ بنایا بغیر کسی دعوت اور بلاوا کے مختلف جگہوں پر پہنچتے اور لوگوں کو عمل بالکتاب والسنۃ کی دعوت دیتے۔ (علمائے اہلحدیث بستی وگونڈہ ص ۱۵۱)

**اطاعت رسول ﷺ کے لیے بیعت ہونا:۔** ہر مجلس میں کچھ نہ کچھ لوگ آپ کے ہاتھوں پر اللہ اور رسول ﷺ کی اطاعت کے لئے بیعت کرتے رہے......آپ کے مواعظ میں ایسی شیرینی اور لذت ہوتی کہ لوگ ہمہ تن گوش ہو کر گھنٹوں سنتے رہتے پھر بھی ان کی پیاس نہ بجھتی۔ اثر اندازی کا یہ عالم ہوتا کہ ''از دل خیزد وبر دل ریزد'' کا سماں نظر آتا۔ وعظ کہتے وقت خود روتے اور سامعین کو بھی رلاتے یہاں تک کہ روتے روتے بہتوں کی ہچکیاں بندھ جاتیں۔ (ص ۱۵۲)

**مریدین کا حلقہ:۔** آپ خلوص وللّٰہیت کے پیکر تھے مریدین اور عقیدت مندوں کا حلقہ بہت وسیع تھا......زہد وتقویٰ اور عبادت و ریاضت میں مرتاض تھے۔ خشوع وخضوع اور تضرع وابتہال اور انابت الی اللہ میں اپنی مثال آپ تھے۔ (علمائے اہلحدیث بستی وگونڈہ ص ۱۵۳)

## چودھری ولی محمد لموئیا (گونڈہ)

**ایک دعا پر دنیا بدل جانا (کرامت):۔** (بروایت مولانا عبدالمعید گونڈوی)

انیسویں صدی کے اخیر اور بیسویں صدی کے چار پانچ دہے تک ملک ولی محمد چودھری لموئیا ضلع گونڈہ کی ضلع بستی وگونڈہ کی تین چار تحصیلوں میں دھوم مچی تھی۔ خلاق عالم کی کارسازی کہ اقتصادی بحران سے دوچار ایک خاندان کو ایسا نوازتا ہے کہ اپنے علاقہ کا عدیم المثال انسان بن جاتا ہے ان کے خاندان کے عروج وارتقاء کے بارے میں بیان کیا جاتا ہے کہ غالباً مولانا اظہر صاحب رحمہ اللہ ان کے گاؤں دعوت وتبلیغ کے لئے تشریف لے گئے غالباً ملک صاحب کے دادا تھے انہوں نے مولانا کو دعوت دے دی مولانا نے ان کی دعوت قبول کر لی۔ بعد میں معلوم ہوا میزبان سود خور ہے آپ نے دعوت کھانے سے انکار کر دیا ملک صاحب کے دادا نے عرض کیا آپ دعوت کھالیں ہم آج سے سود خوری چھوڑتے ہیں مولانا نے دعوت کھائی۔ اور رات کو اٹھ کر تہجد میں میزبان کے لئے بارگاہ رب العزت میں رو رو کے دعا کی کہ انہیں اتنا مال و دولت ملے کہ ان کے سنبھالے نہ سنبھلے چنانچہ ایسے ہی ہوا۔ تیسری پشت تک پہنچتے پہنچتے باون گاؤں کے زمیندار بن گئے۔

# سوانح حیات

پاکستان کے بانی اولین کی تحریک آزادی
کے آخری دور کی ایمان افروز داستان
مولانا فضل الہٰی رحمہ اللہ وزیر آبادی
امیر المجاہدین جمعیت عالیہ ہندیہ چمرقند ازاد

مرتبہ: خالد گھرجاکھی
ناشر: جمعیت مجاہدین پاکستان

ملنے کا پتہ: سکول بکڈپو گوجرانوالہ



نام کتاب:۔ سوانح حیات

مرتبہ ———— خالد گھرجاکھی
ناشر ———— جمعیت مجاہدین پاکستان
ملنے کا پتہ ———— سکول بکڈپو گوجرانوالہ
پنجاب (پاکستان)

مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ رِجَالٌ صَدَقُوْا مَا عَاهَدُوا اللّٰهَ عَلَيْهِ فَمِنْهُمْ
مَّنْ قَضٰى نَحْبَهٗ وَمِنْهُمْ مَّنْ يَّنْتَظِرُ ۖ وَمَا بَدَّلُوْا تَبْدِيْلًا (الاحزاب)

# الشیخ عبداللہ غزنوی

۱۳۲۰ھ — ۱۵/۳/۱۲۹۸ھ

مولوی عبداللہ غزنوی حدیث مجھ سے پڑھ گیا اور نماز پڑھنی سکھا گیا
— میاں نذیر حسین محدث دہلوی

ترتیب

بدرالزماں محمد شفیع نیپالی

ندوۃ المحدثین گوجرانوالہ (پاکستان)

سلسلہ ندوۃ المحدثین

(۱۹)

نام کتاب ———— الشیخ عبداللہ غزنو[ی]
نام مصنف ———— بدرالزمان نیپالی
طبع اوّل ———— ۱۹۸۴ء
صفحات ———— ۱۶۸
تعداد اشاعت ———— ۱۰۰۰

تقسیم بلا قیمت

باھتمام
ضیاء اللہ کھوکھر، ۱۳- اسلام آباد، گوجرانوالہ

انہوں نے اپنی دولت سے امیروں غریبوں علماء سب کو مستفید کیا کئی مدارس کے ذمہ دار ہے۔ بونڈھار مدرسہ کے دوسرے مرحلہ کی تعمیر انہیں کی عنایات کی مرہون منت ہے۔(علمائے اہلحدیث بستی وگونڈہ ص۱۵۹)

**نام کتاب:۔سوانح حیات**
**پاکستان کے بانی اولین کی تحریک آزادی کے آخری دور کی ایمان افروز داستان**
**مولانا فضل الہٰی رحمہ اللہ وزیر آبادی،امیر المجاہدین جمعیت عالیہ ہندیہ چمرقند آزاد**
**مرتبہ:خالد گھرجاکھی۔ناشر:جمعیت مجاہدین پاکستان۔ملنے کا پتہ:سکول بکڈپو گوجرانوالہ**

**خاندان ولی اللہ کے مرید:۔** پنجاب بمعیت علاقہ سرحد وکشمیر سکھوں کے زیر نگین تھا۔اس میں ظلم کی یہ انتہا تھی کہ ہر بدترین حکومت کے لئے''سکھا شاہی'' کا نام ضرب المثل ہوگیا اس وقت خاندان ولی اللہی ہی کے ایک مرید حضرت سید احمد بریلوی رحمہ اللہ نے پورے زور سے ہندوستان میں جہاد کی تحریک شروع کی۔(سوانح حیات فضل الہٰی وزیر آبادی ص۲۹)

**وظائف واذکار کی طرف رجحان:۔** سید احمد صاحب رحمہ اللہ تیرھویں صدی کے پہلے دن پیدا ہوئے یعنی پیدائش کا دن یکم محرم ۱۲۰۱ء ہے۔جماعت مجاہدین میں سید صاحب مجدد الف ثالث گنے جاتے ہیں۔حضرت شاہ صاحب قریباً پچیس سال تک اپنی تعلیم وتعلم میں مشغول رہے لیکن ان کا رجحان ذکر واذکار کی طرف زیادہ تھا۔تعلیم تھوڑی حاصل کرتے اللہ اللہ زیادہ کرتے رات کا اکثر حصہ تہجد میں گزارتے۔(سوانح حیات ص۲۹)

**تجدید دین کے لیے بیعت ہونا:۔** حضرت شاہ عبدالعزیز رحمہ اللہ کوانہی دنوں خواب میں بشارت دی گئی تھی کہ تمہارے ہاتھوں یا تمہارے کسی شاگرد کے ہاتھوں تجدید دین کی تحریک کو عروج پر پہنچایا جائے گا چنانچہ حضرت سید احمد صاحب شاہ عبدالعزیز رحمہما اللہ کے پاس آئے تو حضرت شاہ عبدالعزیز رحمہ اللہ کے کہنے پر ان کے قریباً تمام کنبہ کے کارکن افراد نے ان کی بیعت کی۔ یہ دن قریباً اس اصلاحی اور جہادی تحریک کا پہلا دن تھا جبکہ یہ تحریک علمی دور سے نکل کر عمل کے دور میں داخل ہوئی۔(سوانح حیات ص۳۰)

**دشمن سے حفاظت کا غیبی سامان:۔**حضرت صوفی عبداللہ صاحب رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ ایک دفعہ میں مولانا بشیر صاحب رحمہ اللہ کی شہادت کے بعد حضرت صاحب مولانا فضل الہٰی رحمہ اللہ کو ملنے کے لیے چمرکند گیا۔حضرت صاحب اس وقت فقیر صاحب علی نگار کی طرف گئے ہوئے تھے وہاں شہزادہ برکت اللہ نے ایک تنولی کو بھیجا کہ حضرت صاحب کو قتل کردے حضرت صاحب رحمہ اللہ ذکر واذکار میں بہت مشغول رہتے تھے خصوصاً صبح نماز پڑھنے کے بعد بہت دیر تک وظیفہ کرتے رہتے تھے چنانچہ حضرت صاحب رحمہ اللہ وہاں مسجد میں وظیفہ کرتے وہیں لیٹ گئے۔چنانچہ وہ تنولی کلہاڑی لے کر دو تین دفعہ گیا بالآخر اس نے کلہاڑی اٹھائی تاکہ حضرت صاحب رحمہ اللہ کو سوتے میں ماردے کہ کسی چیز نے اسے اٹھایا اور دور مسجد سے باہر کسی ڈھلوان جگہ پر پھینک دیا۔تنولی نے چوٹوں کی تاب نہ لاکر واویلا مچانا شروع کردیا۔حضرت صاحب رحمہ اللہ جاگ اٹھے اور فرمایا تجھے کیا ہوا تو وہ معافی مانگنے لگا اور سارا واقعہ بیان کیا۔(سوانح حیات ص۱۳۹)

**مولانا فضل الہٰی رحمہ اللہ سے بیعت ہونا:۔** مولوی محمد یوسف صاحب نے کہا کہ اس بزرگ کے ہاتھ پر بیعت جہاد کرو میں نے کہا کہ ہم اہلحدیث لوگ ایسے مشرک ملنگوں کی بیعت نہیں کرتے جو قبروں کے مجاور ہوں۔لیکن چند دن کے بعد اس شرط پر میں نے بیعت کرلی کہ اگر مولانا فضل الہٰی صاحب امیر المجاہدین سرحد سے آجائیں تو میں ان کے ہاتھ پر بیعت جہاد کرلوں گا۔

بیعت کرنے کے بعد میں نے حضرت فقیر صاحب رحمہ اللہ سے کوئی وظیفہ پوچھا تو انہوں نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ کے ساتھ شرک نہ کرنا

خواہ تجھ پر کتنی ہی مصیبت کیوں نہ آجائے اور نماز کی پابندی کرنا اور سب سے بڑا وظیفہ یہ ہے کہ اپنی زندگی میں کم از کم ایک انگریز کو ضرور قتل کرو۔ میں حیران تھا کہ ملنگ اور شرک سے بیزاری کی تبلیغ کرتا۔ (سوانح حیات ص۱۶۰)

## کرامات مولانا فضل الٰہی وزیرآبادی رحمہ اللہ

مندرجہ ذیل واقعات ازقسم کرامات ہیں جن کا اکثر تعلق حضرت مولانا فضل الٰہی صاحب کی زندگی سے ہے یا پھر کچھ دوسرے واقعات جن کا تعلق تحریک مجاہدین سے ہے وہ واقعات جس جس بزرگ نے بتائے اسی کے حوالہ سے درج ہیں:

**جنات عامل کے نہیں ولی کے تابع:۔** صوفی عبداللہ صاحب رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ بمبئی کے ایک پیر ہدایت اللہ صاحب تھے جو حضرت صاحب کے شاگرد تھے۔ انہوں نے بمبئی کے کسی سیٹھ کی بیوی کا علاج کیا اس کو اٹھرا کی بیماری تھی یعنی اولاد نہ ہوتی تھی چنانچہ پیر صاحب کے علاج سے اللہ تعالیٰ نے مہربانی فرمائی اور اس کے ہاں لڑکا پیدا ہوگیا چنانچہ سیٹھ نے اس خوشی میں بہت بڑی دعوت کی جس پر شاہ صاحب بھی گئے تھے اور فرمانے لگے کہ کاش آج حضرت صاحب بھی ہوتے تو اس دعوت میں شریک ہوتے۔ اس پیر صاحب کے ماتحت جن تھے۔ اس نے جنوں کو کہا کہ جاؤ۔ حضرت صاحب کو اٹھا کر لے آؤ چنانچہ حضرت اس وقت اشراق کی نماز پڑھ رہے تھے کہ ان کے کندھوں پر بوجھ پڑ گیا۔ حضرت صاحب نے ان کو ڈانٹا تو دونوں جن جو لینے آئے تھے دونوں طرف لیٹ گئے۔ حضرت صاحب نے پوچھا کیا بات ہے تو انہوں نے ساری بات عرض کر دی حضرت صاحب نے ان جنوں کو کہا کہ جاؤ شاہ صاحب کو لے آؤ چنانچہ وہ شاہ صاحب کو لے آئے تو حضرت صاحب فرمانے لگے کہ کرامتیں جنوں کی معرفت حاصل نہیں ہوتیں۔ کرامت تو یہ ہے کہ جن ماتحت تو تمہارے ہوں اور کہا میرا مانیں کیونکہ حضرت صاحب نے پیر صاحب کو منگوالیا تھا۔ (سوانح حیات ص۱۶۹)

**دو جڑواں بیٹوں کی بشارت:۔** صوفی صاحب نے ایک اور واقعہ بیان فرمایا کہ میں (صوفی صاحب) اور حضرت صاحب (مولانا فضل الٰہی صاحب) جودھپور گئے۔ سورتی دروازہ کے اندر اہلحدیث کی مسجد میں ہم بیٹھے تھے کہ ایک سیٹھ آیا اور ہم کو اپنے گھر لے گیا۔ ایک الماری کھولی جو روپوں کی بھری ہوئی تھی۔ پھر دوسری الماری دکھائی جو پونڈوں کی بھری ہوئی تھی۔ تیسری نوٹوں کی بھری ہوئی تھی اس نے کہا کہ اس میں سے جتنا مال چاہتے ہو لے لو۔ ہم نے کہا: جتنا تم چاہتے ہو دے دو۔ اس نے کہا نہیں تم جتنا چاہتے ہو لے لو۔ چنانچہ ہم نے کپڑوں میں کافی روپے باندھ لیے۔ جب روپے باندھ لیے تو اس نے کہا کہ اب خوش ہو ہم نے کہا ہاں بہت خوش ہیں اس نے کہا اب مجھے بھی خوش کرو کیونکہ میری اولاد کوئی نہیں جو میری وارث بنے دعا کرو کہ اللہ تعالیٰ مجھے لڑکا عنایت فرمائے ہم نے کہا پھر روپے واپس لے لو ہم لالچ میں آکر دعا نہیں کرتے۔ ویسے ہی دعا کریں گے۔ سیٹھ نے کہا کہ نہیں یہ تم لے جاؤ اور اگر نہ لو گے تو میں پولیس کو اطلاع دوں گا اور تم کو چور کہہ کر پکڑا دوں گا۔ رات کو مولانا صاحب نے دعا فرمائی۔ صبح کو حضرت صاحب نے سیٹھ کو بتایا کہ اللہ تعالیٰ تجھے دو توام (جڑواں) اکٹھے لڑکے دے گا ایک کا نام عبدالمجید اور دوسرے کا عبدالحفیظ رکھنا۔ صبح کو سیٹھ نے کہا کہ میں تم کو اب چھوڑ آتا ہوں کیونکہ اتنا روپیہ اٹھانا تمہیں مشکل بھی ہے اور خطرہ بھی کہ کہیں پکڑے نہ جاؤ۔ چنانچہ وہ ہمیں لاہور تک چھوڑنے آیا دوسرے سال ہم گئے میں نے حضرت صاحب کو کہا کہ نہ جانا چاہیئے کہیں بدنامی نہ ہو۔ حضرت صاحب نے فرمایا نہیں ضرور جائیں گے۔ انشاء اللہ میری دعا قبول ہو چکی ہے خیر ہم مسجد میں گئے اور حضرت صاحب نے مسجد میں اعلان کیا کہ فقیر آگئے ہیں (عوام میں مجاہدین فقیر لوگ مشہور تھے) اور سیٹھ کو اطلاع دی وہ ننگے پاؤں چل کر آیا اور حضرت صاحب کو گھر لے گیا۔ ہزار روپیہ حضرت صاحب کو دیا اور پانچ صد مجھے دیا اور آئندہ ہر سال پانچ صد روپیہ دیتے رہنے کا وعدہ کیا اور حضرت صاحب کو مبارک بھی دی کہ اللہ تعالیٰ نے آپ کی دعا قبول فرمائی۔ واقعی اس کے ہاں دو جڑواں لڑکے پیدا ہوئے ایک کا نام اس نے عبدالمجید رکھا اور دوسرے کا عبدالحفیظ۔ (سوانح حیات ص۱۷۰)

**خواب میں نشاندہی:۔** اسی طرح کا ایک اور واقعہ صوفی صاحب نے بیان کیا جو کہ ان کے سامنے شیخ عبدالرحمٰن صاحب امرتسری شیشہ والوں نے بیان کیا تھا کہ ایک سیٹھ بے اولاد تھا اس نے شیخ صاحب کی معرفت حضرت صاحب سے دعا کی سفارش کی چنانچہ اس کے حق میں دعا فرمائی تو رات خواب میں ایک لوٹا دیکھا لیکن اس کی ٹونٹی کوئی نہ تھی صبح کو آپ نے یہ خواب شیخ صاحب کو بتایا کہ سیٹھ تو بے ٹوٹی والا لوٹا ہے۔ جب تصدیق کی گئی تو واقعی درست نکلا۔(سوانح حیات ص ۱۷۱)

**ولی کی صورت میں فرشتہ آنا:۔** صوفی صاحب نے ایک اور واقعہ بیان فرمایا کہ ایک دفعہ دہلی میں رات کو مجھے شہوت نے بہت تنگ کیا میں نے دل میں سوچا کہ میں یہاں مسافری میں ہوں اگر میں کسی سے بے حیائی بھی کرلوں تو مجھے کون پہچانتا ہے چنانچہ اس کے بعد مجھے ایسا محسوس ہوا جیسا کہ حضرت صاحب تشریف لے آئے ہیں اور حضرت صاحب نے مجھے ڈنڈے سے بہت مارا کچھ دنوں بعد جب میں وزیر آباد حضرت صاحب کے پاس آیا اور واقعہ بیان کیا تو فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے فرشتہ بھیج کر تمہیں برائی سے روکا تھا ورنہ میں تو نہیں تھا۔(سوانح حیات ص ۱۷۱)

**والدین کی روح یا غیبی فرشتے:۔** صوفی صاحب ہی بیان کرتے ہیں کہ ایک دفعہ مالی اسٹیشن پر میں بخار سے بے تاب پڑا تھا اور سخت پیاس لگی ہوئی تھی۔ اٹھنے کی سکت نہ تھی۔ کوئی پانی پلانے والا بھی قریب نہ تھا تو میں نے دل میں کچھ گلہ سا کیا کہ خدایا! نہ میری ماں نہ باپ، اکیلا تو پہلے ہی ہوں کوئی پرسان حال نہیں ہے تو اب مجھے اس سفر میں بیمار کر دیا ہے اتنے میں آواز آئی کہ ماں باپ کو ملنا ہے اور اتنے میں واقعی میرے ماں باپ آ گئے میں نے کہا تم تو فوت ہو چکے ہو تم کہاں سے آ گئے؟ انہوں نے کہا کہ ہمیں خدا تعالیٰ نے تمہاری بیمار پرسی اور تسلی کے لیے بھیجا ہے پھر انہوں نے کہا کہ تجھے پیاس لگی ہے یہ لو پانی پی لو تمہیں آرام آ جائے گا۔ چنانچہ میں نے پانی پیا تو واقعی فوراً میں چنگا بھلا ہو گیا۔ پھر انہوں نے کہا کہ اب ہم جاتے ہیں میں نے کہا کہاں جاؤ گے؟ کہا جہاں سے آئے ہیں وہیں جائیں گے۔ میں نے کہا: اب میں نہیں جانے دوں گا اور اٹھ کر ان کو پکڑ لیا تب انہوں نے کہا: میاں، ہم تو فرشتے ہیں اللہ تعالیٰ نے تمہاری تسلی کے لیے ہمیں بھیجا تھا اب ہم جاتے ہیں۔(سوانح حیات ص ۱۷۲)

**بزرگ ولی کا سچا جذبہ:۔** مولوی عبدالقادر صاحب کڑالی فرماتے ہیں کہ علاقہ گلیات (ہزارہ) میں کچھ بقیۃ السلف مجاہدین جو بالا کوٹ سے بچ گئے تھے ہمارے علاقہ میں آ گئے چونکہ ہمارا علاقہ کافی اونچا دشوار گزار پہاڑی علاقہ ہے اس لیے وہ بالکل محفوظ رہے وہاں مجاہدین نے جو پانی پینے اور جانوروں کو پلانے کے لیے حوض بنائے تھے اس میں اوپر کے چشموں سے پانی لایا گیا تھا۔ اب بھی وہاں ان حوضوں کے نشان موجود ہیں چنانچہ ہمارے علاقہ میں ایک عبداللہ رحمہ اللہ شاہ بہت بزرگ آدمی ہوئے ہیں انہوں نے جب دیکھا کہ مجاہدین کو کھانے کی تنگی ہے تو انہوں نے اپنی بیوی سے سارا زیور مانگ کر انہیں دیدیا اور روزانہ اپنے علاقہ کے پہاڑی دیہات میں سے گھر گھر سے بچے کھچے ٹکڑے مانگ کر ٹوکرا بھر لیتے اور وہاں مجاہدین کو پہنچا دیتے ہیں میں نے انہیں بہت ہی مخلص پایا ہے۔(سوانح حیات ص ۱۷۳)

**شاگرد جنات کا صندوقچی بھرنا:۔** مولانا عبدالقادر صاحب نے ہی فرمایا کہ حضرت مولانا فضل الٰہی صاحب رحمہ اللہ فرمایا کرتے تھے دو شخصوں کی وفات کا مجھے اتنا صدمہ پہنچا کہ اپنے تن بدن کا بھی ہوش نہ رہا۔ ایک تو مولوی عبدالعزیز رحیم آبادی تھے جنہوں نے نعمت اللہ کو روپیہ بھیجنا بند کر دیا بلکہ ان کے قتل کا فتویٰ بھی دیدیا دوسرے مولوی عین الہدیٰ صاحب لکھنوی تھے۔ بہت بڑے بزرگ آدمی تھے اولیاء کرام سے تھے اور مولوی فضل الٰہی صاحب کو بہت روپیہ وغیرہ سے امداد کرتے تھے حالانکہ چندہ وغیرہ بھی نہیں کرتے تھے۔ چنانچہ ایک مرتبہ کسی نے ان کی مخبری کی کہ یہ ٹکسال بناتے ہیں چنانچہ انگریز افسر نے چھاپہ مار کر پوچھا کہ آپ کا اپنا مدرسہ حفظ القرآن بھی ہے اور مجاہدین کی بھی امداد کرتے ہو یہ روپیہ کہاں سے آتا ہے؟ فرمایا کہ میرے پاس ٹکسال یعنی جعل سازی نہیں ہے بلکہ میرے شاگرد جنات لاتے ہیں (انسانوں کے مرد میرے کوئی سفیر نہیں ہیں) چنانچہ انہوں نے ایک صندوق کو تالا لگا کر چابی انگریز افسر کو دے دی اور (دعا) یا اشارہ وغیرہ کیا تو صندوق میں پونڈ گرنے شروع ہو گئے۔ حتیٰ کہ صندوق بھر گیا جب انگریز نے کھولا تو واقعی صندوق پونڈوں کا بھرا ہوا تھا۔ چنانچہ انگریز افسر چھوڑ کر چلا گیا اور کہنے لگا کہ آپ پر کوئی جرم نہیں ہے۔(سوانح حیات ص ۱۷۳)

**نام کتاب:۔الشیخ عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ،۱۳۲۰ھ،۱۴۹۸**
**ترتیب:بدرالزماں محمد شفیع نیپالی،ندوۃ المحدثین گوجرانوالہ (پاکستان)**
**(مولوی عبداللہ غزنوی حدیث مجھ سے پڑھ گیا اور نماز پڑھنی سکھا گیا میاں نذیر حسین محدث دہلوی رحمہ اللہ)**

## حضرت غزنوی ایک تعارف

زیر نظر کتاب بنام ''شیخ عبداللہ غزنوی'' پہلے طرز فکر کی ایک کڑی ہے۔شیخ عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کی قد آور شخصیت پورے برصغیر میں مشہور و معروف تھی اور وہ اہل انصاف کے نزدیک قابل ستائش بلکہ قابل رشک تھے۔اس طرح کی شخصیت اپنا تشخص رکھنے کے ساتھ تاریخ کا ایک باب ہوتی ہے۔چنانچہ ''معاصرین کے تاثرات'' کے ضمن میں آئے گا کہ علامہ شمس الحق ڈیانوی جیسا صاحب علم وفضل،محدث،میاں نذیر حسین محدث دہلوی رحمہ اللہ(جن کی وجہ سے ان کے تلامذہ کی ہم ایک شان سمجھتے ہیں) کا تعارف ''غایۃ المقصود فی شرح سنن ابی داؤد'' کے مقدمہ میں آپ کے ذریعہ کرایا ہے۔یہ ایسا فضل ہے جو میاں صاحب کے کسی شاگرد کو حاصل نہیں۔

یہی نہیں بلکہ اہلحدیث اور حنفی سارے لوگ آپ کو تسلیم کرتے اور آپ کی طرف ادنیٰ انتساب میں فخر محسوس کرتے تھے۔
(الشیخ عبداللہ غزنوی ص ۷)

**صاحب کرامات خاندان:** آپ کا پورا نام اس طرح ہے:''عبداللہ بن محمد بن محمد بن محمد شریف''

آپ کے باپ دادا اور پردادا میں سے ہر ایک اپنے اپنے وقت کے ولی،بزرگ مرجع خلائق تھے۔چنانچہ مولانا داؤد غزنوی رحمہ اللہ فرماتے ہیں:''خراسان میں آپ کا خاندان سیادت ولایت میں مشہور ہے اور اب تک آپ کے خاندان کو وہ لوگ صاحب کرامات سمجھتے ہیں آپ کے جد امجد محمد شریف اکمل اولیاء سے ہوئے ہیں اور آج تک آپ کی قبر اس ملک کے خواص وعوام کا مرجع ہے۔آپ کے والد بڑے عابد،زاہد،صلحاء مشہورین سے ہوئے ہیں''۔

اس سلسلے میں آپ کے فرزند ارجمند عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ کا بیان ہے۔''آپ کے پردادا بڑے کامل ولی تھے اور آپ کے باپ اور دادا بھی ان لوگوں میں سے تھے جو صالحیت کے ساتھ مشہور ہیں۔(الشیخ عبداللہ غزنوی ص۱۲)

**بزرگ کی خدمت میں حاضری کا الہام:۔** شیخ نے قندھار کا سفر جس طرح خود کیا اور شیخ قندھار سے مل کر معلومات حاصل کیں اسی طرح آپ نے بعض مواقع پر،جب آپ کو سفر کا موقع نہ مل سکا،قندھار آدمی بھیجا،تاکہ وہ شیخ سے مل کر پیش آمدہ مسائل کا حل تلاش کرے۔ چنانچہ شیخ غزنوی کے ہم سبق مولانا غلام رسول قلعوی رقمطراز ہیں''فرماتے تھے،ایک دن الہام ہوا کہ دینی مسائل کے استفسار میں اخوند حبیب اللہ قندھاری رحمہ اللہ کی طرف رجوع کرنا لازم ہے۔(الشیخ عبداللہ غزنوی ص ۱۸)

**خواب سے ہدایت ورہنمائی:۔** شیخ عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ نے علم کی تکمیل وقت کے سب سے بڑے عالم باعمل اور محدث میاں نذیر حسین محدث دہلوی رحمہ اللہ سے کی۔میاں صاحب کی خدمت میں حاضر ہوئے اور علم حاصل کرنے کا جو سبب آپ نے بیان کیا ہے اسے اولاً ملاحظہ کر لیجئے(مندرجہ ذیل خواب غلام رسول قلعوی،فضل حسین مظفر پوری اور حکیم محمد اشرف رحمہم اللہ نے قریب قریب یکساں طور پر نقل کیا ہے،تینوں کو ملانے سے زیادہ وضاحت ہو جاتی ہے اس لیے یہاں تینوں کے بیانات ملا کر لکھے جا رہے ہیں)

فرماتے تھے''ایک رات میں نے خواب دیکھا کہ اپنے مکان کی چھت سے سیڑھی کے ذریعہ نیچے صحن مکان میں اتر رہا ہوں۔جب صحن مکان میں اتر آیا تو ایک چراغ روشن پایا اور اپنی بغل میں صحیح بخاری دیکھی۔پس صحیح بخاری کھول کر چراغ کی روشنی میں پڑھنے کا ارادہ کیا جب

کھول کر دیکھا تو صحیح بخاری گرد وغبار کی وجہ سے اس درجہ سیاہ ہو چکی تھی کہ اس کے حروف پڑھے نہیں جا سکتے تھے۔ آخر کار رومال پکڑ کر میں نے اسے صاف کرنا شروع کیا ورق ورق صاف کرتے ہوئے اخیر تک پہنچ گیا۔ صرف تھوڑے ورق باقی رہ گئے تھے تو میں تھک کر ماند ہو گیا اور آہ سرد بھری کہ اللہ اکبر! کس درجہ تکلیف اٹھانی پڑی ہے اس خواب میں مجھے اپنا چہرہ بھی نظر آ رہا تھا جھاڑنے اور صاف کرنے سے میرے چہرے اور دانتوں پر گرد پڑی دکھائی دے رہی تھی۔

اس خواب کی تعبیر میں مجھے حیرانی ہوئی۔ صبح ہوتے ہی ایک شخص صحیح بخاری لے آیا اور اس کی شرح بھی مل گئی۔ اور ساری کتاب کا مطالعہ کر لیا اور سنت کی تابعداری کا داعیہ محکم ہو گیا اور حدیث پر عمل کرنا شروع ہو گیا۔ (الشیخ عبداللہ غزنوی ص ۱۹)

**شیخ الکل کی تواضع:۔** جب سہ نفری قافلہ امرتسر سے چل کر آٹھ روز کے بعد دہلی پہنچا تو میاں صاحب استقبال کیلئے تانگہ لے کر اڈہ پر پہنچے ہوئے تھے۔ چنانچہ مولانا محی الدین قصوری اپنے اساتذہ سے سنی ہوئی باتیں لکھتے ہیں۔

جس وقت یہ تینوں بزرگ (شیخ عبداللہ غزنوی، مولانا غلام رسول قلعوی اور مولانا حافظ محمد لکھوی رحمہم اللہ) دہلی گاڑیوں کے اڈے پر پہنچے تو ایک بزرگ آدمی کو وہاں موجود پایا جس نے ان سے پوچھا کہ کہاں کا قصد ہے؟ ان کا اسباب اٹھا لیا اور کہا کہ میں آپ لوگوں کو وہاں پہنچا دوں گا وہ بزرگ ان تینوں بزرگوں کا سامان اٹھا کر میاں نذیر حسین صاحب رحمہ اللہ کی مسجد میں لے گیا، ان کا اسباب وہاں رکھا اور خود غائب ہو گیا۔ یہ حیران کہ اس مزدور نے پیسے بھی نہیں لیے اور کہاں چلا گیا ہے۔ جب کافی وقت گزر گیا تو انہوں نے کسی صاحب سے دریافت کیا کہ میاں صاحب کہاں ہیں اور کب تک آئیں گے؟ تو اس نے جواب دیا کہ: ''میاں صاحب یہی تو تھے جو آپ کا سامان لائے ہیں، اب وہ غالبًا گھر آپ کے کھانے کا کہنے گئے ہیں:''

یہ تینوں بزرگ دل ہی دل میں بڑے نادم ہوئے۔ میاں صاحب نے فرمایا آپ تحصیل حدیث کے لیے تشریف لائے ہیں تو حدیث بجز اس کے کیا ہے کہ خدمت خلق؟ یہی حدیث کا پہلا سبق ہے''۔

بہر حال حدیث پڑھنے کا جو جذبہ آپ کے دل میں موجزن تھا کارساز مطلق نے اسے پورا کر دیا جب آپ اپنی جلاوطنی کے دور میں امرتسر پہنچے تو وہاں سے میاں صاحب کے پاس حاضر ہوئے چنانچہ آپ کے ہم سفر اور ہم سبق فرماتے ہیں'' پھر امرتسر سے یکہ میں سوار ہو کر آٹھ روز میں دہلی پہنچے اور مولوی سید نذیر حسین رحمہ اللہ (جو کہ محدث ہیں اور مولوی اسحاق صاحب کے شاگرد ہیں (قلعوی) کے مدرسے میں آئے اور میں نے آپ کے ساتھ بخاری پڑھنا شروع کیا یہاں تک کہ ۱۲۷۲ھ (صحیح ۱۲۷۳ھ) میں رمضان کی سولھویں تاریخ (مطابق ۱۱ مئی ۱۸۵۷ء) کو دہلی میں غدر مچ گیا''۔

غدر میں شیخ نے بڑی دلیری کا ثبوت ایک نماز کے وقت پیش کیا اور گولیوں کی بوچھاڑ میں وضو کرنا شروع کیا جس سے دیکھا دیکھی لوگوں کو بھی ہمت ہوئی چنانچہ علامہ اقبال کی دو روایتیں آغا شورش کاشمیری نقل کرتے ہیں:

''دہلی میں (شیخ عبداللہ غزنوی) تھے تو ۱۸۵۷ء کی بغاوت کا زمانہ تھا گورا فوج نے چاروں طرف گولیوں سے ہلاکت کا طوفان اٹھا رکھا تھا مسجدیں اور ان کے گرد ونواح کا علاقہ خصوصیت سے اس قتل عام کا مرکز تھا ظہر کی نماز کا وقت ہوا تو آپ مسجد کے حوض پر آ گئے گولیاں چلتی رہیں رائی برابر کھٹکا محسوس نہ کیا اس معجز نما جرأت کو دیکھ کر مقتدیوں نے بھی حوصلہ کیا اور گولیوں کی بوچھاڑ میں وضو کر کے نماز میں لگ گئے۔

میاں صاحب سے استفادہ کے بارے میں مولانا عبدالحئی لکھنوی لکھتے ہیں: **ثم قدم الهند وقرأ الصحاح الست علی الشیخ نذیر حسین الدهلوی ثم رجع الیٰ بلاده**'' ترجمہ: پھر شیخ ہندوستان آئے اور شیخ نذیر حسین دہلوی رحمہ اللہ سے صحاح ستہ پڑھی پھر اپنے ملک لوٹ گئے۔

اس طرح شیخ محدث وقت سے علم پا کر عملی زندگی کی طرف متوجہ ہوئے گو یہ عملی زندگی کا آغاز نہیں تھا لیکن چونکہ علم عمل پر مقدم ہے اور

بغیر علم کے عمل کی طرف قدم نہیں اٹھایا جا سکتا اور اگر اٹھایا جائے تو غلط راستے پر پڑنے کا ہر وقت خدشہ رہے گا اس لئے جب آپ نے علم حاصل کر لیا تو عمل کو اس کے مطابق بنانے کے لیے مصروف ہو گئے۔(الشیخ عبداللہ غزنوی ص۲۲)

**بچپن میں گوشہ تنہائی کا ذوق:۔** بچپن میں عموماً کھیل کود اور لہو ولعب کی طرف دھیان زیادہ ہوتا ہے کم ہی ایسے ہوتے ہیں جنہیں ذکر الٰہی کی طرف توجہ ہو جاتی ہو چونکہ آپ کی شخصیت کچھ نرالی ہی صورت اختیار کرنے والی تھی اس لیے آپ بچپن ہی میں الگ تھلگ ہو کر دعا اور ذکر الٰہی میں مشغول ہو گئے تھے۔

سچ ہے ''ہونہار بروا کے چکنے چکنے پات''

صاحب حال ہی کی زبانی اسے ملاحظہ فرمایئے ''چھوٹی عمر ہی میں مجھ کو از حد شوق تھا کہ جنگل اور تنہائی میں جا کر دعا کروں اور اس کی طرف کمال توجہ تھی اور مجھ کو خیال تھا کہ ہر ایک شخص کو دعا کا شوق اور ذوق ایسا ہی ہوگا۔(الشیخ عبداللہ غزنوی ص۲۲)

**اہل دل اہل نگاہ اور انوار الٰہیہ:۔** اہل دل اور اہل نگاہ نے شیخ رحمہ اللہ کے اندر انوار الٰہیہ کی جھلک دیکھ لی تھی اور کہا تھا کہ تمہاری پیشانی چمکتی ہے خبردار ایسا نہ ہو کہ برے عالموں کی صحبت میں رہ کر تم اپنے دل کو خراب کر لو اس طرح تمام خاص و عام آپ کے صلاح و تقویٰ پر جو طفولیت میں تھی حیران تھے۔(الشیخ عبداللہ غزنوی ص۲۲)

**جذبہ الٰہی اور استغراقی کیفیات:۔** جذبہ الٰہی کا آغاز پہلے دن شام (مغرب) کی نماز کے بعد محض عنایت ایزدی سے تھا جو خود بخود بلا واسطہ کسی پیر کے جذبہ الٰہی (کے) پہنچ گیا پہلے اس فقیر کے دل میں اللہ تعالیٰ نے مقاصد کو بغیر استعمال مبادی کے دفعۃً ڈال دیا جس کی وجہ سے اس نے تمام برے خلق مجھ سے یکبارگی اپنی بے عنایت رحمت کے ساتھ کھینچ لیے اور تمام زور کے ساتھ ماسوی اللہ کو میرے دل سے کھینچ لیا اور یکا یک حضور دائمی یعنی مرتبہ احسان مجھ کو حاصل ہوا جس سے مجھے تمام ماسوی اللہ سے نفرت ہو گئی۔ یہاں تک کہ تین دن مجھ کو اپنے نفس سے کدورت اور ظلمت اس طرح معلوم ہوتی تھی کہ از خود گندی بو آتی جس سے جی متلانے لگتا اور باقی لوگوں سے بھی دیکھنے کے وقت قے آنے لگی اور قصر امل یہاں تک تھی کہ فانی زندگی پر کسی طرح کا اعتماد نہ ہوتا اور مخلوقات سے یہاں تک نفرت تھی کہ نماز جماعت کے ساتھ بڑی دشواری کے ساتھ گزاری جاتی۔(الشیخ عبداللہ غزنوی ص۲۴)

**تلاش مرشد کا سفر:۔** طبیعت کا میلان گوشہ نشینی اور مخلوقات سے تنفر کی طرف تو تھا ہی ساتھ ہی یہ خیال بھی ہوا کہ کسی اہل دل سے مل کر کچھ عملی رہنمائی حاصل کی جائے کیونکہ اب تک کسی شیخ سے اس سلسلے میں ملاقات نہیں کی گئی تھی اور عام طور پر بلا صحبت کے اس کا حصول نہیں ہوا کرتا اس لیے آپ حیران و پریشان تھے کہ آخر میں کروں کیا؟ غور و فکر کے بعد طے پایا کہ علاقہ کے مشہور چلہ کش کے یہاں چلا جائے شاید اس سے کوئی کام چل جائے۔

اب دل میں نہ جانے کتنی امنگیں لیے شیخ چلہ کش کے یہاں چلے۔ اس کی تفصیل شیخ کی زبانی سنیے۔

''چنانچہ ایک شخص شاہ صاحب غلام علی دہلوی مجددی احمدی رحمہ اللہ کے مریدوں میں سے ریاضت شاقہ اور چلوں کے ساتھ مشہور تھا ان کے دیکھنے کا دل میں پختہ ارادہ ہوا چونکہ میں اکیلا راہ کا واقف نہ تھا اور کسی کی ہمراہی بھی ممکن نہ تھی ایک شخص کو راہ بتانے کے لیے میرے ساتھ کیا گیا۔ اس طرح کہ وہ دور سے راستہ دکھائے جب شیخ سے ملاقات ہوئی تو اس پر حالت آ گئی جو خود بخود اپنا سر ہلاتا تھا اور اس نے اپنے سارے لطیفے اسی جوش میں ظاہر کیے جو کچھ میں نے اس صحبت میں دیکھا کسی زمانے میں نہیں دیکھا پس میں ناامید ہو کر واپس آیا۔(الشیخ عبداللہ غزنوی ص۲۴، ۲۵)

**پیران پیر کی ناراضگی:۔** ایک دفعہ میں شیخ سلیمان تونسہ والے کی زیارت کے لیے کہ اس زمانے میں چشتیہ کی نسبت میں ان کی بڑی شہرت تھی اور لوگ وہاں آتے جاتے تھے۔ پختہ ارادہ کیا، خواب میں دیکھتا ہوں کہ حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی (۵۶۱ھ) علیہ الرحمۃ مجھ پر خفا ہو

گئے ہیں مجھ کو زمین سے اٹھا لیا ہے اور چاہتے ہیں کہ دے ماریں۔خواجہ محمد معصوم علیہ الرحمۃ نے سفارش کے طور پر عرض کیا کہ پھر یہ کسی جگہ نہیں جائے گا۔'' (الشیخ عبداللہ غزنوی ص ۲۵)

**تنہائیوں سے محبت:۔** عرفان حاصل ہو جانے کے بعد شیخ نے لوگوں سے الگ رہنے اور ذکر وفکر میں مشغول رہنے کی ٹھان لی تھی لیکن چونکہ آپ نے ابھی کسی شیخ وقت سے استفادہ نہیں کیا تھا اس وجہ سے کچھ وحشت کی سی کیفیت اپنے اندر محسوس کر رہے تھے چنانچہ پیران پیر شیخ جیلانی (متوفی ۵۶۱ھ) سے ان دنوں بہت زیادہ الفت تھی ان کے اشارے پر ہر ایک سے منہ موڑا اور دل کی آواز کو اس طرح لبیک کہا کہ: ''تمام ناطے داروں اور دوستوں سے ہجرت کر کے ''خواجہ ہلال پہاڑ'' میں جہاں کوئی باشندہ نہ تھا، جا کر اقامت اختیار کی''۔
(الشیخ عبداللہ غزنوی ص ۲۵ بحوالہ سوانح عمری، ص ۴)

**وضاحت:** شیخ سلیمان تونسوی رحمہ اللہ (۱۲۶۷ھ) کے بارے میں نزہۃ میں ہے ''مغرب شمار ہند کے حدود اور پنجاب کے اندرون کے زمانے میں چشتی طریق کی سرداری انہیں پر ختم ہوتی ہے ان کے بہت سارے عجیب وغریب واقعات اور بہت سے کشف وکرامات ہیں''۔(الشیخ عبداللہ غزنوی ص ۲۵ بحوالہ نزہۃ ۲۰۴/۷) سوانح عمری، ص ۲۹)

**اہل دنیا سے کراہیت:۔** امراء سے شیخ صاحب کس قدر گریز کرتے تھے اس کا اندازہ ذیل کے اقتباس سے لگایا جا سکتا ہے۔

''امیروں اور دنیاداروں سے تاوقت حیات اس قدر گریزاں رہے کہ کسی سے باوجود ان کے درپے ہونے کے ملاقات نہیں اور اپنی اولاد اور دوستوں کو ہمیشہ یہ وصیت کرتے رہے کہ دنیاداروں کی صحبت زہر قاتل ہے، اپنے مالک کی طرف متوجہ رہو وہ تم کو ضائع نہ کرے گا''۔
(الشیخ عبداللہ غزنوی ص ۲۷)

اور فرماتے تھے ''الحمدللہ الحمدللہ! کہ اللہ تعالیٰ نے مجھ کو دنیاداروں اور امیروں سے ابتدا اور انتہاء میں محفوظ رکھا ہے ابتداء میں تو یہ حالت تھی کہ امیر لوگ سینکڑوں روپے خرچ کرتے کہ ایک بار میرا منہ دیکھیں لیکن میں ہرگز ہرگز ان کو اجازت نہ دیتا تھا کہ میرے پاس سے گزریں دور دور سے چلے جاتے اس کے پیچھے اتباع سنت کی آتش شوق نے میرے سینے میں شعلہ مارا پس پھر تو تمام لوگ دشمن بن گئے اور انہوں نے مخالفت کا جھنڈا اٹھایا، الحمدللہ! یہ بھی اللہ عزوجل کی تربیت تھی کہ آخر عمر میں اس طرح اس نے مجھ کو دنیا داروں سے بچا لیا ورنہ میری اولاد تو بسبب توجہ امیروں اور حاکموں کے ان کی صحبت اور مجالست اختیار کر لیتی اور دین سے ہاتھ دھو بیٹھتی۔(الشیخ عبداللہ غزنوی ص ۲۷)

**مشکوک مال اور باطنی خوشبو:۔** شیخ جس وقت مرجع خلائق بنے ہوئے تھے اور جب آپ کی شہرت عروج پر پہنچی ہوئی تھی اس وقت کا ایک عجیب واقعہ قلعوی صاحب کی زبانی سنیے۔

ایک امیر نے کابل کے میووں میں سے کچھ میوہ بطور تحفہ بھیجا دور سے بدبو آنے لگی بظاہر چونکہ اس تحفے کا رد کرنا ممکن نہ تھا اس لیے اس کے جانے کے بعد اپنے گھر میں گڑھا کھود کر وہ میوہ دبا دیا۔(الشیخ عبداللہ غزنوی ص ۲۸)

**سلسلہ اُویسہ نقشبندیہ سے محبت:۔** مولانا عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ شیخ غزنوی رحمہ اللہ کے بارے میں لکھتے ہیں آپ کا طریق بہت سیدھا تھا، نہ افراط تھا نہ تفریط تھی یعنی کل سنی صوفیوں کو اور خصوصاً اویسیوں کو زیادہ دوست رکھتے تھے اور خطا اور بھول کی وجہ سے ان کو صدیقین کے مرتبہ سے خارج نہیں کرتے تھے اگر کسی صالح صاحب الحال کو اپنے زمانے میں دیکھ لیتے تو اس کے ساتھ اس قدر محبت کرتے اور اس کی خاطر اس قدر رعایت کرتے کہ دوسروں کو تعجب ہوتا۔اہل اللہ کی دوستی کو قرب کا سبب، برکات کا موجب، حلاوت ایمانی اور لذت ایمانی کا مورث اور درجہ احسان تک پہنچنے کا باعث سمجھتے تھے اہل اللہ پر طعن اور جرح کرنے کو خدا کی درگاہ سے مردود اور محروم ہونے کا سبب سمجھتے ان کے اقوال وافعال کو نصوص کے تابع کرتے نصوص کے خلاف ان کے جو اقوال وافعال ہوتے انہیں نصوص پر مقدم نہ کرتے اور فرماتے کہ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے علاوہ تمام لوگ ایسے ہی ہیں کہ ان کی کوئی بات ماننے کے لائق ہوتی ہے اور کوئی ماننے کے لائق نہیں ہوتی۔(الشیخ عبداللہ غزنوی ص ۶۳)

## مولانا عبداللہ رحمہ اللہ کی کرامات، احوال وکیفیات

شیخ عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ ایک صاحب حال اور صاحب قال بزرگ تھے، ہم تک آپ کی جو کرامتیں پہنچی ہیں وہ اس سے کہیں کم ہیں جو ہم تک نہیں پہنچیں۔ بہرحال ہم تک جتنی چیزیں پہنچ سکی ہیں ان سے آپ کی کرامتوں کے بارے میں رائے زنی کی جا سکے گی اور اس پر بھی رائے قائم کی جا سکے گی کہ آپ کتنے بڑے بزرگ اور ولی اللہ تھے۔

**جمادات کا ذکر الٰہی اور نالہ وگریہ کرنا:۔** ابتدائی دور کی بات ہے آپ کو عرفان حاصل ہو چکا تھا لیکن کسی صاحب دل سے ملاقات نہیں ہوئی تھی۔ اس وقت کے بارے میں قلعوی صاحب آپ سے نقل فرماتے ہیں:

''ذکر کی نسبت اس طرح غالب تھی کہ جو شخص مجھ کو دیکھتا ذکر کرنے لگتا اور کبھی کبھی چھت کی لکڑیوں سے بھی ذکر سنا جاتا اور برف کی بارش کے موسم میں جب میں آگ پر بیٹھتا اور نفی اور اثبات کے وقت جو میں سر ہلاتا اسی طرح آگ بھی گھومتی''۔ (الشیخ عبداللہ غزنوی ص ۸۸)

**در و دیوار کا ذکر نفی اثبات کرنا:۔** مولانا محی الدین قصوری لکھتے ہیں: ''ایک دن میاں غلام رسول کی کسی بات پر خفا ہو کر کہنے لگے:

''مولوی غلام رسول! تو مولوی شدی، محدث شدی، عالم شدی، واعظ شدی، واللہ ہنوز مسلمان نہ شدی''

یہ کہنا تھا کہ مولوی غلام رسول رحمہ اللہ فرش پر گر گئے اور تڑپنے لگے۔

پھر فرمایا: بگو ''لا الہ الا اللہ''

اور مولانا عبدالجبار کا بیان ہے کہ ''اس وقت مسجد کے در و دیوار سے ''لا الہ الا اللہ'' کی آواز آ رہی تھی'' (الشیخ عبداللہ غزنوی ص ۸۸)

**چولہے اور صحن کا گریہ نالہ:۔** امام غزنوی رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ شیخ فرماتے تھے:

''ایک دفعہ گرمی کے دنوں میں سردی کے مکان سے گرمی کے مکان میں جو انتقال کیا گیا تو چولہے اور گھر کے صحن کا گریہ اور نالہ کرنا سنا گیا۔'' (الشیخ عبداللہ غزنوی ص ۸۸)

**لباس کے مریدین پر اثرات:۔** امام عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ لکھتے ہیں: ''زمانے کے علماء وفضلاء آپ کے بارے میں حیران تھے یہاں تک کہ بعض لوگ صرف دیکھنے کے ساتھ اور بعض صحبت اور مجلس کے ساتھ صاحب حالات و واردات ہو گئے اور آپ کے لباس سے شاگردوں کو فائدہ ہونے لگا چنانچہ ایک طالب علم کو آپ کی پوستین اٹھانے سے وجد آ گیا اسی سبب سے وہ ''پوستین کے مرید'' مشہور ہو گئے''۔
(الشیخ عبداللہ غزنوی ص ۸۹)

**دعاؤں کی قبولیت:۔** مولانا عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ فرماتے ہیں: ''اللہ تعالیٰ آپ کی دعاؤں کو بہت جلد قبول کرتا تھا یہاں تک کہ آپ کا مستجاب الدعوات ہونا ہندوؤں میں بھی مشہور تھا''۔

اس سلسلے میں ایک واقعہ مولانا محی الدین قصوری رحمہ اللہ کی زبانی سنیے۔

''نماز عصر کے بعد ان (شیخ عبداللہ غزنوی) کا خاص وقت تھا جن لوگوں کو دعا کرانی ہوتی وہ اس وقت پہنچ جاتے میرے والد بزرگوار کے پھوپھا مولوی غلام قادر کو ان سے ملنے کا بڑا شوق تھا۔ ایک مرتبہ وہ امرتسر پہنچ گئے۔ نماز کے بعد اپنا تعارف کرایا تو فرمایا ''پھر تم تو ضرور علم سے کچھ دسترس رکھتے ہو گے'' انہوں نے از راہِ انکسار عرض کیا ''کچھ شد بد رکھتا ہوں''۔

ایک دن حضرت نے اپنی کسی کتاب کا ایک قلمی نسخہ نکالا اور مولوی غلام قادر سے فرمایا کہ ''کچھ کتابت کر سکتے ہو تو یہ چھوٹی سی کتاب نقل کر دو''...... جب یہ کتاب نقل کر کے لے گئے تو چونکہ خط بہت اچھا اور صاف تھا، بے حد خوش ہوئے۔

ایک روز نماز عصر کے بعد پھوپھا نے فرمایا کہ حضرت! میرے لیے بھی دعا فرمائیں پوچھا کیا دعا کروں؟

عرض کیا کہ: مجھے دردِ سر کا کبھی ایسا شدید دورہ پڑتا ہے کہ میں بے حال ہو جاتا ہوں اور میری نمازیں قضا ہو جاتی ہیں۔ دعا فرمائیں کہ یہ شکایت دور ہو جائے میری نماز با جماعت قضا نہ ہو۔

چند منٹ ہاتھ اٹھا کر دعا کی اور فرمایا ''قبول شد انشاء اللہ''

دعا کے بعد پینتالیس سال زندہ رہے دردِ سر کا دورہ ایک مرتبہ بھی اس مدت میں نہیں ہوا۔ سفر وحضر میں نماز با جماعت کبھی قضا نہیں ہوئی۔

**سچے خواب اور بشارات:۔** خواب کے بارے میں حدیث میں ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا:۔

**لم یبق من النبوۃ الامبشرات قالوا وما المبشرات؟ قال الرؤیا الصالحۃ'' (بخاری)**

نبوت میں سے سوائے بشارتوں کے کچھ باقی نہیں رہا، صحابہؓ نے کہا کہ بشارتیں کیا ہیں؟ آپ ﷺ نے فرمایا ''سچا خواب''

ایک روایت میں ہے کہ آپ ﷺ نے فرمایا:۔ **''الرؤیا الصالحۃ جزء من ستۃ واربعین جزءاً من النبوۃ (بخاری، مسلم)**

سچا خواب نبوت کا چھیالسواں حصہ ہے۔

اس پیمانہ کو سامنے رکھ کر شیخ عبداللہ کے مندرجہ ذیل چند خوابوں کو آپ جانچ سکتے ہیں۔

**خواب میں دیدار الٰہی:۔** قلعوی صاحب رحمہ اللہ شیخ صاحب رحمہ اللہ سے نقل کرتے ہیں کہ آپ فرماتے تھے فجر کی نماز کے بعد میں نے رب العالمین کو خواب میں دیکھا کہ وہ سورۂ فاتحہ کی تلاوت اور اس کا بہت ورد کرنے کے لیے ارشاد فرماتے ہیں اور سورۃ کی فضیلت میں جس قدر حدیثیں ہیں ان سب کو لکھ کر میرے سامنے رکھ دیا ہے یہ واقعہ ملک ''سواد'' کا ہے۔ (الشیخ عبداللہ غزنوی ص ۹۱)

**میاں صاحب کے بارے میں مبارک خواب:۔** شیخ عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ فرماتے تھے:

''ایک رات میں نے خواب میں دیکھا کہ اپنے مکان کی چھت سے سیڑھی کے ذریعہ صحن مکان میں اتر رہا ہوں، جب صحن مکان میں اترا تو ایک چراغ روشن پایا اور اپنی بغل میں صحیح بخاری دیکھی۔ پس صحیح بخاری کھول کر چراغ کی روشنی میں پڑھنے کا ارادہ کیا جب کھول کر دیکھا تو صحیح بخاری گرد وغبار کی وجہ سے اس درجہ سیاہ ہو چکی تھی کہ اس کے حروف پڑھے نہیں جا سکتے تھے۔ آخر کار رومال پکڑ کر میں نے اسے صاف کرنا شروع کیا، ورق ورق صاف کرتے ہوئے اخیر تک پہنچ گیا صرف تھوڑے ورق باقی رہ گئے تھے، تو میں تھک کر ماند ہو گیا اور آہ سرد بھری کہ اللہ اکبر! کس درجہ تکلیف اٹھانی پڑی ہے۔ اس خواب میں مجھے اپنا چہرہ بھی نظر آ رہا تھا جھاڑنے، صاف کرنے سے میرے چہرے اور دانتوں پر گرد پڑی ہوئی دکھائی دے رہی تھی۔

اس خواب کی تعبیر میں مجھے حیرانی ہوئی، صبح ہوتے ہی ایک شخص صحیح بخاری لے آیا اور اس کی شرح بھی مل گئی اور ساری کتاب کا مطالعہ کر لیا اور سنت کی تابعداری کا داعیہ محکم ہو گیا اور حدیث پر عمل کرنا شروع ہو گیا۔

اتفاقاً دہلی کا سفر درپیش ہوا جو کہ ہمارے ملک سے نچلی طرف واقع ہے۔ دہلی پہنچ کر بخدمت شریف خاتم المحدثین شیخنا سید نذیر حسین صاحب رحمہ اللہ حاضر ہوا اور صحیح بخاری شریف کو پڑھنا شروع کیا اسی زمانے میں غدر دہلی واقع ہوا۔ عین بلوہ کے زور وشور میں جبکہ موت سر پر منڈلا رہی تھی اور ہر ایک کو اپنی جان کی فکر ہو رہی تھی میں پورے اطمینان سے حضرت میاں صاحب رحمہ اللہ سے بخاری پڑھنے میں مشغول تھا۔ یہاں تک کہ انگریز دوبارہ قابض اور بحال ہو گئے اور انہوں نے لوگوں کو دہلی سے باہر نکال دیا ان دنوں میری صحیح بخاری ختم ہونے والی تھی مگر بوجہ دہلی والوں کے منتشر ہونے کے میرے اور سید صاحب کے درمیان جدائی ہو گئی اور چند اوراق باقی رہ گئے۔

جس سے میرے خواب کی تعبیر یوں ظاہر ہو گئی کہ میرے مکان کی چھت کے نیچے کا صحن دہلی ہوئی جو کہ ہمارے ملک کے نشیب یا ڈھلان میں ہے۔

اور سید صاحب انوار نبوت محمدیہ ﷺ کے روشن چراغ۔

اور صحیح بخاری کے جھاڑنے کی تعبیر، پڑھنا۔

اور مشقت و تکلیف کی تعبیر، عین غدر کے وقت میں پڑھنا۔

اور جو اوراق صاف کرنے سے باقی رہ گئے تھے وہی پڑھنے سے بھی باقی رہ گئے"۔(الشیخ عبداللہ غزنوی ص ۹۲)

**میاں صاحب کے منہ سے شربت شیریں جاری ہونا:۔** شیخ فرماتے ہیں کہ میں نے خواب میں دیکھا کہ حضرت الشیخ سید نذیر حسین کے دہن مبارک سے شربت شیریں کا چشمہ جاری ہے اور وہ شربت میرے دونوں ہاتھوں کے چلو میں پڑ رہا ہے اور میں پی رہا ہوں۔

مطلب یہ ہے کہ وہ شربت کا چشمہ حضرت شیخ کے مبارک منہ سے جاری ہے۔

اور اس کا جاری ہو کر دونوں ہاتھوں میں پڑنا اور میرے منہ میں داخل ہونا۔

اس کی تعبیر میں مجھے بڑی حیرت ہوئی۔ اتفاقاً میرے فرزند عبدالجبار حضرت شیخ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور ان سے علم حدیث کی تحصیل شروع کی جس سے خواب کی تعبیر عملی رنگ میں یوں ظاہر ہوئی کہ

چشمہ شیریں علم حدیث ہے جو حضرت میاں صاحب کے دہن مبارک سے جاری ہے۔ اور میرے بیٹے کا ان سے حدیث پڑھنا میرا پینا ہے کیونکہ میرا بیٹا میرے بدن کا جزو ہے انشاء اللہ میری باقیات صالحات کا سبب ہوگا۔(الشیخ عبداللہ غزنوی ص ۹۳)

**قرآن وحدیث کا رواج ہوتے دیکھنا:۔** شیخ نے اپنے فرزند اکبر مولانا محمد کو خط میں لکھا ہے "ایک رات میں نے خواب میں دیکھا کہ میرا بیٹا محمد اس درخت میں پیوند لگاتا ہے جو میرے جد امجد محمد شریف کی قبر کے پاس ہے وہ درخت بہت بڑا تھا اتنا بڑا کہ اس کے مانند دیکھنے میں نہیں آیا۔ اس کی ایک ایک شاخ ایک بڑے درخت کے مثل تھی اب دیکھتا ہوں کہ سب مٹ گیا لیکن جڑ باقی ہے تم اس میں پیوند لگاتے ہو۔

کافی امید ہے کہ قرآن وحدیث کا رواج ہوگا۔ انشاء اللہ

اسی رات پھر دیکھا کہ تم صحیح بخاری کو "تیسری بار" چھاپ رہے ہو۔ ناچیز بھی وہیں ہے اور چار پانچ خط بھی اپنے ہاتھ سے لکھے ہیں۔ غرضیکہ یہ بشارت ہے کہ پوری کوشش اور بے لوث جدوجہد دین خالص کی اشاعت میں تم کرو، کیونکہ زندگی نعمت ہے مرنے کے بعد کچھ نہیں ہو سکتا۔"(الشیخ عبداللہ غزنوی ص ۸۸ تا ۹۳)

**فرقہ پرستی کی مذمت:۔** چونکہ اس زمانے کے لوگ باطل طواغیت کے سامنے اپنے معاملات اور جھگڑے پیش کرتے ہیں جبکہ یہ اس فائدہ کی ضد ہے جو رسولوں کے بھیجنے اور کتابوں کے اتارنے کی صورت میں تھا اور جس کی اطاعت لازم تھی۔ جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا:۔

"ما ارسلنا من رسول الالیطاع باذن الله"۔ (النساء:۶۴)

اور ہم نے کوئی رسول (صلی اللہ علیہ وسلم) نہیں بھیجا مگر اس لیے تا کہ اللہ کی اجازت سے اس کی اطاعت کی جائے۔

ہر فرقہ کا ایک الگ طاغوت اور ہر گروہ کا ایک جداگانہ سردار ہے جس سے (امت کا) شیرازہ منتشر اور اتحاد پارہ پارہ ہے اور کتابوں اور رسولوں کے بھیجنے کا مقصد فوت ہوگیا ہے اسی وجہ سے فقیر کو الہام ہوا: واعتصموا بحبل الله جميعاً ولا تفرقوا (آل عمران:۱۰۳) اور اللہ کی رسی کو یکجائی طور پر مضبوطی سے تھام لو اور تفرقہ نہ پیدا کرو۔(الشیخ عبداللہ غزنوی ص ۹۹)

**ولی اللہ کی قیمت کا احساس:۔** مولانا قلعوی صاحب کا بیان ہے کہ "ایک شخص کو میں نے لاہور میں ترغیب دے کر بھیجا اس شخص کو آپ نے اپنی صحبت کے ساتھ مشرف کرنے کا اشارہ کیا۔ وہ حیلے بہانے بنانے لگا آپ نے فرمایا: "عبداللہ مرغے است ہرگاہ خواہد پرید، ہر کس دست خواہد مالید، عبداللہ ایک پرندکی طرح ہے جب اڑ جائے گا تو ہر شخص افسوس کے ساتھ ہاتھ ملتا رہ جائے گا۔(الشیخ عبداللہ غزنوی ص ۱۰۶)

**مریدین کو نصیحت:۔** فقیر اپنے آپ کو ہمیشہ کلام اللہ کی ترویج وتبلیغ پر مامور اور ماجور سمجھتا ہے۔ اس لیے جب تک جسم میں جان اور بدن پر رکھتا ہوں آشنا اور بیگانہ تمام لوگوں کو ترغیب دلاتا ہوں اور اسے بار بار پیش کرنے میں ننگ و عار نہیں محسوس کرتا۔

جن لوگوں نے حاضر ہو کر حقیر کے ہاتھ پر بیعت کی ہے یا غائبانہ طور پر ہی عہد کیا ہے کہ ان کے اوپر بھی ضروری ہے کہ کلام اللہ کے اندر

زیادہ سے زیادہ غور وفکر کریں۔ اس کی تخویلیفات اور تہدیدات کو زیادہ سے زیادہ یاد رکھیں اور اس کے مواعظ ونصائح سے زیادہ سے زیادہ اثر لیں۔ اپنی عمر عزیز کے اوقات اسی کے اندر صرف کریں...... اتفاق واتحاد کو قائم رکھیں اور اختلاف وافتراق سے بچتے رہیں کیونکہ اس کی سخت ممانعت آئی ہے۔ (الشیخ عبداللہ غزنوی ص ۱۱۰)

## وصایا مبارکہ بمع شجرہ طریقت

بسم الله الرحمن الرحيم

الحمدلله و كفىٰ وسلام علىٰ عباده الذين اصطفى اما بعد

ایں حقیر رابیعت استقامت برکات و سنت رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم و توجه الى الله و ترك ماسوى الله و كمال سعى درحصول رضائے مولا و در تحصیل تقویٰ بردست امام وقت آگاه بالله، حبيب الله قندهاری است، وایشاں تربیت یافته رضائے طریقت، ہادی راه ہدایت "فرح الدین" اند، ایشاں فیض یافته واصل الی الله شیخ "فقیر الله" اند، وایشاں نور آلود "شیخ مسعود" اند و ایشاں پرورش یافته و مرید "شیخ سعید" اند و ایشاں برکات یافته خاص ولی الله "شیخ سعد الله" اند، وایشاں اکبر تلامذه و مریدان "شیخ آدم بنوری" اند۔

*یہ حقیر امام وقت عارف باللہ حبیب اللہ قندھاری رحمہ اللہ سے استقامت کتاب اللہ وسنت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم، توجہ الی اللہ، ترک ماسوی اللہ، رضائے مولیٰ اور تقویٰ کے حصول میں سعی کمال پر بیعت ہے اور عارف باللہ حبیب اللہ قندھاری رحمہ اللہ رہنمائے طریقت، ہادی راہ ہدایت ''فرح الدین'' کے تربیت یافتہ تھے اور یہ واصل الی اللہ شیخ ''فقیر اللہ'' کے فیض یافتہ اور یہ ''شیخ مسعود'' کے، شیخ ''مسعود'' ''شیخ ''سعید'' کے مرید، اور تربیت یافتہ تھے، شیخ ''سعید'' شیخ ''سعد اللہ کے اور وہ شیخ ''آدم بنوری'' کے مرید اور ان کے اکبر تلامذہ میں سے تھے۔*

نیز شیخ حبیب الله قندهاری را شرف صحبت و بیعت حاصل امام وقت "سید احمد بریلوی" و ایشاں تربیت یافته اکمل علماء وقت "شیخ عبدالعزیز" اند، وایشاں فیوض و برکات یافته والد بزرگوار خودش، حکیم امت "شیخ ولی الله' اند، وایشاں فیض و صحبت یافته والد بزرگوار خودش "شیخ عبدالرحیم" اندوایشاں فیض یافته "خواجه خرد" اند۔

و "شیخ آدم بنوری" و "خواجه خرد" ہر دو اشرف صحبت و بیعت حاصل است بردست حضرت امام ربانی مجدد الف ثانی شیخ "احمد سرہندی" رحمهم الله اجمعین و باقی شجره معروف و مشہور است۔

وصیت:۔ پس وصیت فقیربه اولاد و احباب خود ہمیں است که:۔

(۱) کتاب الٰہی قرأة و علماً و عملاً و عبرةً مضبوط بیگر ندو از دست ند ہند(۲) وسنت نبویه (علیٰ صاحبها الف الف صلوٰة و تحیته) باہتمام چنگ بزنند۔(۳) وزبان خود رابا مصاحبت قلب به یاد الله عزوجل رطب بدارند۔(۴) وبه دل و جان ازماسوى الله منقطع و متبتل گشته، منیب و متوجه الى الله تعالیٰ شوند۔(۵) درد تحصیل تقویٰ، مقام احسان و رضا مولیٰ در دست آور دن کما ینبغی سعی نمایند۔(۲) واز صحبت بے دیناں، فساق و فجار و اہل تکبر و ہویٰ که صحبت ایشاں زہر قاتل است، مجتنب باشند۔(۷) واز جمیع منہیات بلکه از لایعنی و کثرت کلام که موجب غفلت و قسوت قلب است، درکنار مانند۔(۸) ودر امتثال اوامردر تعمیل احکام مالک و قادر خودرا چست و چالاك دارند۔(۹) وہر عملے که میکنند اگر خالص لوجه الله یا موافق سنت رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم نباشد، آں را مردود و نامقبول دانند، زیرا که مناط قبولیت براخلاص و موافقت سنت است۔

(۱۰) و قلوب خودرا بایں دنیادنی و عمرفانی نه بندند، بلکه خودرا مسافر دانند و راه گزر دریں جہان بدانند۔

ایں وصیت ہر چند مختصراست لکن جامع معانی و حاوی مقاصد آں تمام اولیاء الله و کل مشائخ است که مادامن گیر ایشانیم، تمام عمر که ریاضت و مجاہدات نمودند آں ہمه برائے تحصیل ایں حالات و مقامات می کردند آخر الامر مقبولین و محبوبین مالک ہر دو جہاں و ملائکه و جمیع مومنین گشتند۔

دادایم تراز گنج مقصود نشان گرما نرسیدیم، توشاید برسی

**سلسلہ نقشبندیہ مجددیہ آدمیہ:۔** نیز ''شیخ حبیب اللہ قندھاری رحمہ اللہ'' کو امام وقت ''سید احمد بریلوی رحمہ اللہ'' سے بیعت اور شرف صحبت حاصل تھا اور ''سید احمد بریلوی رحمہ اللہ'' عالم وقت ''شیخ عبدالعزیز دہلوی رحمہ اللہ'' کے تربیت یافتہ تھے اور وہ اپنے والد بزرگوار حکیم الامت شیخ ولی اللہ رحمہ اللہ کے فیض یافتہ اور ''شیخ ولی اللہ'' اپنے والد بزرگوار ''شیخ عبدالرحیم رحمہ اللہ'' کے صحبت یافتہ تھے اور ''شیخ عبدالرحیم'' خواجہ خرد کے فیض یافتہ تھے۔ شیخ آدم بنوری رحمہ اللہ'' اور خواجہ خرد رحمہ اللہ یہ دونوں، حضرت امام ربانی ''مجدد الف ثانی شیخ احمد سرہندی رحمہ اللہ سے بیعت اور ان کی صحبت میں بیٹھنے والے تھے۔ باقی شجرہ معروف و مشہور ہے۔

**وصیت:۔** پس فقیر کی وصیت اپنی اولاد اور احباب کو یہ ہے کہ:۔

کتاب الٰہی کو ہر اعتبار سے قرأۃ، علاء، عملاً، عبرۃً مضبوط تھامے رکھیں اور کبھی ہاتھ سے نہ جانے دیں۔

اور سنت نبویہ (علیٰ صاحبہا الف الف صلوٰۃ وتحیۃ) پر اہتمام سے عمل پیرا رہیں۔

اپنی زبان کو بحضور قلب اللہ کی یاد میں ہمیشہ جاری رکھیں۔

بہ دل و جان اللہ تعالیٰ کے سوا ہر چیز سے منقطع اور متبتل رہیں اور ہمیشہ اللہ کی طرف متوجہ رہیں اور اسی کی طرف دھیان دیں۔

تقویٰ اور مقام احسان، تصوف اور رضائے الٰہی کے حصول میں ہمیشہ کوشاں رہیں۔

بے دین، فساق و فجار، متکبرین و ہوا و ہوس کے بندوں کہ ان کی صحبت زہر قاتل ہے کی صحبت سے الگ رہیں۔

تمام منہیات بلکہ لایعنی قسم کی باتوں سے بھی جو غفلت اور قساوت قلبی کا سبب بنتی ہیں ان سے کنارہ کش رہیں۔

اپنے قادر مطلق کے احکام کی تسلیم اور اس کے اوامر کی تعمیل میں اپنے آپ کو تیار رکھیں۔

ہر وہ عمل جو خالص لوجہ اللہ نہ ہو یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی سنت کے مطابق نہ ہوا سے مردود سمجھیں اور اس کو ٹھکرا دیں کیونکہ قبولیت کا دار و مدار حسن نیت، اخلاص اور کسی عمل کے موافق سنت ہونے پر ہے۔

اپنے دلوں کو اس دنیائے دوں اور عمر فانی میں مشغول نہ کر دیں۔ بلکہ اپنے آپ کو ایک مسافر اور راہ گزر سمجھیں۔

یہ وصیت اگرچہ مختصر ہے لیکن تمام وہ اولیاء اور مشائخ، جن کا دامن ہم نے تھاما ہے کے مقاصد اور جامع معانی پر حاوی ہے یہ وہ لوگ ہیں جنہوں نے اپنی تمام عمر میں جس قدر ریاضتیں اور مجاہدے کیے وہ سب انہی احوال و مقامات کی تحصیل کے لیے تھے۔ آخرالامر وہ دنیا و آخرت کے مالک کے مقبول اور فرشتوں نیز مومن بندوں کے محبوب بن گئے۔'' (الشیخ عبداللہ غزنوی ص۱۱۴ تا ۱۱۷)

**میاں نذیر حسین محدث دہلوی رحمہ اللہ:۔** مولانا عبداللہ غزنوی قدس سرہ چونکہ متشرع صوفی تھے ان کی تعزیت میں جو خط ان کے بیٹوں کو لکھا اس کا ترجمہ یہ ہے۔

از عاجز محمد نذیر حسین، بمطالعہ گرامی مولوی عبداللہ و مولوی عبدالجبار سلمہم اللہ تعالیٰ بالخیر۔ سلام علیکم ورحمۃ اللہ و برکاتہ کے بعد۔

واضح ہو کہ خیر و برکات کے جامع کے انتقال کی خبر سے بہت زیادہ رنج اور افسوس ہوا ''انا للہ وانا الیہ راجعون''۔

اللہ! انہیں بخش دے، ان پر رحم کر اور انہیں جنت الفردوس میں داخل فرما۔

واہ عبداللہ فنا فی اللہ شد — از جناب باریش تسلیم باد
چشمہ فیض کرامت شان او — رونق افزاء چشمہ تکریم باد

ارحم الراحمین ان لوگوں کو باپ کی وراثت کے طور پر جادہ شریعت پر گامزن رکھے، یہ عاجز اللہ تعالیٰ کے دربار میں آپ لوگوں کے لیے دعا اور دونوں جہان میں خیر وخوبی کے لئے استدعا کرتا ہے۔ قبول فرمائیں۔

زیادہ سلام خیر الخاتم''

مولانا عبدالواحد بن مولانا عبدالوہاب صدری کا بیان ہے کہ: ''میں نے اپنے بھائی مولانا عبدالستار سے کئی بار اور والد مرحوم مولانا عبدالوہاب صدری سے ایک بار کہتے سنا کہ میاں صاحب فرمایا کرتے تھے مولوی عبداللہ حدیث مجھ سے پڑھ گیا اور نماز پڑھنی مجھے سکھا گیا۔(الشیخ عبداللہ غزنوی ص ۱۱۸)

**نواب صدیق حسن خاں بھوپالی رحمہ اللہ:۔** شاہ عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کیا ہی خوب بزرگ تھے وہ حدیث نبوی ﷺ اور مسنون راہ باطن کے علم کے جامع تھے لوگوں کو راہ حق دکھانے میں وطن کے اندر بدعتیوں سے بڑی بڑی مشقتیں برداشت کیں، عبادت وریاضت میں بڑی مشغولیت رکھتے تھے۔ علم حدیث کی اشاعت اور اتباع سنت کے سلسلے میں انہوں نے بڑا کام کیا۔ معاصرین کے اندر اس باب میں کوئی ان جیسا دکھائی نہیں پڑتا......

ان کی صحبت سے جو بھی فیض یاب ہوا وہ مخلوقات سے کٹ گیا اور خدارسیدہ ہو گیا ان کے پیچھے نماز پڑھنے میں حضور کا کچھ اور ہی عالم ہوتا تھا آپ اشاعت حدیث کا ایک آلہ اور بدعات ومحدثات کے مٹا دینے کا ایک ذریعہ تھے، اصول اور فروع دونوں میں سلف صالح کے طریقہ پر چلتے تھے۔(الشیخ عبداللہ غزنوی ص ۱۱۹)

**علامہ حبیب اللہ قندھاری رحمہ اللہ:۔** علامہ حبیب اللہ قندھاری نے شیخ عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کے کچھ سوالات کے جوابات دینے سے پہلے معذرت کرتے ہوئے جو تفصیلی بیان دیا ہے اس کے چند جملے ملاحظہ ہوں: ''میرا خیال ہے کہ سائل دین کے احکام میں بڑی سمجھ رکھنے والا ہے۔ عین الیقین کے درجہ تک پہنچا ہوا ہے، ایسی صورت میں کوئی جاہل کسی باخبر کو کیا بتائے گا اور کوئی نابینا کسی بینا کی کیا رہنمائی کرے گا''

جواب کے اندر لکھتے ہیں: فقیر حقیر کی منتہائے آرزو تو یہ ہے کہ حق شناس پاکبازوں سے کچھ فیض یاب ہو اور حقیقت آگاہوں کے انوار سے روشنی حاصل کر سکے''(الشیخ عبداللہ غزنوی ص ۱۲۱)

**دوسرا خط:۔** السلام علیکم وعلیٰ من لدیکم

شیخ عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ جب آخری مرتبہ آپ کے پاس گئے تو آپ نے بھرے مجمع کے اندر اعلان کیا:۔

''دینی مسائل جیسا یہ شخص جانتا ہے میں خود نہیں سمجھتا ہوں''۔(الشیخ عبداللہ غزنوی ص ۱۲۱)

**مولانا عبدالحئی حسنی لکھنوی کا تبصرہ:۔** آپ ہیں شیخ، امام، عالم، محدث عبداللہ بن محمد بن محمد بن محمد شریف غزنوی شیخ محمد اعظم زاہد، مجاہد، اللہ کی خوشنودی کے لیے تگ ودو کرنے والے، اس کی رضا کو اپنے اہل وعیال، مال ودولت، گھربار اور خود اپنے نفس پر ترجیح دینے والے، مشہور احوال ومقامات اور بڑے بڑے معرکوں والے۔

غزنہ کے ایک کنارے ''قلعہ بہادر خیل'' میں آپ کی ولادت ۱۲۳۰ھ میں ہوئی، تعلیم علماء کی ایک جماعت سے حاصل کی۔

(الشیخ عبداللہ غزنوی ص ۱۲۲)

**ولی کامل سے لوگوں کا مستفید ہونا:۔** ورع، حسن سمت، تواضع اور روحانیت ہی میں اشتغال رکھنے کا آپ پر خاتمہ ہو گیا۔ تمام لوگ آپ کی تعریف اور آپ کے خصائل وعادات سے متعلق مدح سرائی پر متفق ہیں اس سلسلے میں آپ ہی کا نام لیا جانے لگا تھا۔

لوگوں نے آپ کی مقبول دعاؤں سے فائدہ اٹھایا اور اس کے لیے دور دور سے سفر کیا۔(الشیخ عبداللہ غزنوی ص ۱۲۳)

**قاضی غلام قندھاری رحمہ اللہ کا ذوق سلوک وتصوف:۔** قاضی غلام قندھاری رحمہ اللہ کا ایک مدافعت نامہ ملا سعد الدین مقری کے نام:۔

''حقائق ومعارف آگاہ، الموفق من عند اللہ قائد الخلق الیٰ صراط اللہ محی السنۃ وقامع البدعۃ میاں محمد اعظم صاحبزادہ کی نسبت، جس کے حق میں یہ کہنا بجا اور درست ہے کہ ''رجل مملوء من السنة من الفرق الى القدم'' اور اس نے سیر اور سلوک باطن میں نسبت اویسی کے حاصل کرنے کے بعد محض اللہ پاک کی عنایت سے طریقہ نقشبندیہ میں قدم ٹکایا ہے اور اس طریق کے سیر وسلوک کو پورے طور پر حاصل کیا ہے اور اس طریقہ میں مجاز ہو گیا اور اس کے بعد سید آدم بنوری قدس اللہ سرہ کے طریق کو بھی حاصل کیا ہے اور اس طریق میں بھی مجاز ہو گئے ہیں، القصہ میاں محمد اعظم صاحب کا ظاہر تقویٰ کے زیور اور حضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی شریعت کی موافقت کے ساتھ آراستہ ہے۔اس کا باطن اہل صفاء کے احوال ومقامات کے ساتھ پیراستہ، لیکن صرف اسی قدر نقصان ہے کہ یہ صاحبزادہ اپنے آپ کو ان (ملا کٹہ) کے مخلصوں اور دوستوں سے شمار نہیں کرتا۔ملا کٹہ اس بزرگ صاحبزادہ کو کبھی وہابی کہتا ہے اور کبھی مبتدع کہہ کر پکارتا ہے، بلکہ معتبر لوگوں سے سنا گیا ہے کہ ملا کٹہ نے ''غلجانی'' کے اطراف واکناف میں اس مضمون کے نامے بھی ارسال کیے ہیں کہ فلاں وفلاں (میاں محمد اعظم) کے ساتھ ایسا ایسا معاملہ کرو۔نعوذ باللہ! اس میں شک نہیں کہ اہل اللہ کی عداوت نے اس کے دل کی آنکھ کو نابینا کر دیا ہے کہ دن کو رات اور رات کو دن سمجھتا ہے''(الشیخ عبداللہ غزنوی ص ۱۲۴)

**علامہ حبیب اللہ قندھاری رحمہ اللہ پیشوائے طریقت:۔** اردو دائرہ معارف اسلامیہ کے مضمون نگار لکھتے ہیں:۔

حبیب اللہ قندھاری (المعروف بہ حبواندزادہ) ابن فیض اللہ اخوندزادہ بن ملا بابڑ قوم موسیٰ خیل (کاکڑ) افغانستان کے ایک جید عالم دین اور پیشوائے طریقت۔

۱۲۱۳ھ میں قندھار میں پیدا ہوئے اور پچیس سال کی عمر تک قندھار، ایران اور بلاد عرب میں تحصیل علم میں مصروف رہے۔ بعد ازاں قندھار میں تدریس وتالیف میں مصروف ہو گئے۔

میاں فرح الدین کی وساطت سے جو میاں ''فقیر اللہ'' شکار پوری کے مرید تھے، طریقہ نقشبندیہ میں داخل ہوئے۔مولوی احمد قندھاری سے بعض علوم عقلیہ کا درس لیا اور بالآخر ''استاذ الکل'' اور ''محقق قندھاری'' کے القاب سے شہرت پائی۔

جب ۱۲۴۱ھ میں مجاہدین ہندی کا قافلہ حضرت ''سید احمد بریلوی'' اور ''مولانا اسمٰعیل شہید'' رحمہما اللہ کی قیادت میں قندھار پہنچا تو محقق قندھاری نے ''سید اسمٰعیل شہید'' سے خلوص ودوستی کے تعلقات قائم کر لیے اور اپنے قول کے مطابق کابل تک سفر میں ان کے ہمراہ رہے۔ چنانچہ وہ خود لکھتے ہیں:۔''ایک دن کابل میں حضرت مولوی ''اسمٰعیل شہید'' رحمہ اللہ تعالیٰ نے فقیر کو نماز عصر میں امام بنایا اور پیچھے فاتحہ پڑھی۔ (الشیخ عبداللہ غزنوی ص ۱۳۰)

**قاضی عبدالاحد خانپوری رحمہ اللہ کی بیعت طریقت:۔**(۱۲۶۸ھ/۱۸۵۳ء۔ ۱۳۴۷ھ/۱۵/۶، ۱۹۲۸ء/۱۲) شیخ عبدالاحد بن قاضی محمد حسن خانپوری، فقہ وحدیث کے اندر ایک ممتاز عالم ہیں، پیدائش ۱۲۶۸ھ میں ہوئی۔علم کے گھوارے میں آپ کی پرورش ہوئی اور اپنے والد سے پڑھا اس کے بعد ''سید نذیر حسین دہلوی محدث رحمہ اللہ'' سے حدیث پڑھی اور شیخ عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کی صحبت میں رہے اور استفادہ کیا۔

مولانا عبدالمجید خادم سوہدروی رحمہ اللہ فرماتے ہیں:۔

''آپ نے ابتدائی تعلیم اپنے برادر بزرگ قاضی محمد صاحب اور قاضی حسین صاحب سے پائی پھر دہلی گئے تو حدیث میاں صاحب سے پڑھی۔عبداللہ صاحب غزنوی رحمہ اللہ کے مرید تھے''۔(الشیخ عبداللہ غزنوی ص ۱۴۲)

**مولانا عبدالرحمٰن لکھوی کی بیعت طریقت:۔**(۱۲۵۳ھ۔۱۲۔۱۱۔۱۳۱۲ھ) آپ کا اسم گرامی ''محی الدین''، کنیت ''ابوالعلی'' ہے۔

چونکہ آپ کے مرشد حضرت مولانا عبداللہ صاحب غزنوی مرحوم نے آپ کا نام بوقت بیعت ''عبدالرحمٰن'' تجویز فرمایا۔ اسی لیے آپ مولانا عبدالرحمٰن صاحب مرحوم بن حافظ محمد صاحب مرحوم بن حافظ ''بارک اللہ'' صاحب مرحوم بن حافظ احمد صاحب مرحوم بن حافظ محمد امین صاحب مرحوم سے مشہور ہیں۔ آپ بمقام لکھو کے ضلع فیروز پور پنجاب ۱۲۵۳ھ میں پیدا ہوئے۔ آپ فاروقی قامت، علوی جسامت، صدیقی جلالت اور عثمانی حلاوت رکھتے تھے اور ''بسطۃ فی العلم والجسم'' آپ کو عنایت تھی اور نہایت شہ زور تھے۔ (الشیخ عبداللہ غزنوی ص ۱۴۵)

**حافظ محمد صاحب کی تکمیل سلوک و بیعت:۔** وطن پہنچ کر تدریس شروع کی اور والد بزرگوار ''حافظ محمد صاحب'' تصنیف میں مشغول ہوئے آپ نے حفظ قرآن اور تدریس میں بہت محنت کی، آخر الامر ضعف دماغ ہو گیا۔ اس لیے تدریس چھوڑنے کا اطباء نے مشورہ دیا۔

اسی اثناء میں آپ کو علم آخرت اور سلوک کا شوق پیدا ہوا۔ تین سال کی ریاضت کے بعد الہام ربانی بسوئے غزنی مولوی ''عبداللہ صاحب غزنوی رحمہ اللہ'' کی ملاقات ہمراہ ایک خادم پا پیادہ تشریف لے گئے۔ (الشیخ عبداللہ غزنوی ص ۱۴۵)

حضرت مولانا عبداللہ صاحب رحمہ اللہ نے صوفیہ کے اصطلاحات چند روز میں عبور کرا دیئے اور آپ کو تھوڑی محنت سے ہی ملکہ تامہ ہو گیا۔ (الشیخ عبداللہ غزنوی ص ۱۴۵)

آپ ابھی غزنی میں ہی تھے کہ مولوی عبداللہ صاحب رحمہ اللہ پر مبتدعین افاغنہ نے تہمت وہابیت لگا کر کابل کے قلعے میں بند کروا دیا تھا۔ آپ بادل بے تاب رخصت ہوئے۔ وطن پہنچ کر آپ نے دنیا و مافیہا سے تبتل کر لیا۔ اور خاندانی وجاہت کے سبب اور نیز ذاتی قابلیت کی وجہ سے لوگ جوق در جوق آنے لگے۔ اور بڑے بڑے علماء و فضلاء اصلاح باطن کے لیے آتے۔

بوجہ ذکر و شغل کے تصنیف کی طرف کم خیال کیا۔ (الشیخ عبداللہ غزنوی ص ۱۴۶)

**ٹوپی و پگڑی کا استعمال فرمانا:۔** بایں ہمہ کمالات تصنع و تکلف سے مبرا بلکہ متنفر تھے۔ لباس تہہ بند کرتہ، گرمی میں ٹوپی، سردی میں پگڑی، مجالس میں صدر نشینی کو اچھا نہ جانتے۔ (الشیخ عبداللہ غزنوی ص ۱۴۶)

بہرحال آپ ایک عالم باعمل، بزرگ، ایک متبع سنت، صوفی، عربی کے اچھے شاعر اور مصنف تھے۔ آپ ہمیشہ راہ حق میں سینہ سپر رہے، کم ہی ایسے ہوتے ہیں جنہیں تصوف کے ساتھ تصنیفی صلاحیت ہو۔ (الشیخ عبداللہ غزنوی ص ۱۴۷)

**حافظ عبدالمنان وزیر آبادی رحمہ اللہ:۔** (۱۲۶۷ھ۔۱۶۔۹۔۱۳۳۴ھ) انسانوں کے علاوہ جنات نے بھی آپ سے علم حدیث حاصل کیا۔ اس امر کے بھی کئی واقعات آپ نے خود مجھ سے ذکر فرمائے۔ (الشیخ عبداللہ غزنوی ص ۱۴۸)

**احترام ائمہ دین:۔** آپ ائمہ دین کا بہت احترام کرتے تھے۔ چنانچہ آپ فرمایا کرتے تھے کہ جو شخص ائمہ دین اور خصوصاً امام ابو حنیفہ رحمہ اللہ کی بے ادبی کرتا ہے اس کا خاتمہ اچھا نہیں ہوتا۔ بعض متشدد لوگ آپ سے حدیث پڑھنے آتے مگر یہ شرط کر لیتے کہ حدیث تو آپ سے پڑھیں گے لیکن نماز آپ کے پیچھے ادا نہیں کریں گے۔ آپ اس شرط کو بخوشی منظور فرما لیا کرتے۔ (الشیخ عبداللہ غزنوی ص ۱۴۸)

## حافظ محمد رمضان پشاوری رحمہ اللہ

**غائب ہونے کا عمل:۔** سید احمد بریلوی رحمہ اللہ کی جماعت سے تعلق رکھنے والے سال میں ایک بار ہمراہ چند حافظ صاحب کی خدمت میں حاضر ہوا کرتے تھے۔ ایک دفعہ کسی کی ڈائری پر پولیس نے مسجد کا محاصرہ کر کے ان کو گرفتار کرنے کی کوشش کی۔ اس وقت دو مجاہد مسجد میں موجود تھے۔ بروقت اطلاع ملنے پر حافظ صاحب مرحوم کی بتائی ہوئی چند آیات قرآنی پڑھ کر ایک مسجد کے غسل خانے میں چھپ گیا اور دوسرا مسجد کی ایک مزری کی ایک بنی ہوئی صف میں چھپ گیا۔ چنانچہ پولیس کی پوری تلاشی پر بھی وہ دستیاب نہ ہو سکے۔ غالبًا انہی دو مجاہدوں کی درخواست پر کہ ان کا واپس کا راستہ دشوار گزار اور وحشی درندوں کی وجہ سے خطرناک ہے، حافظ صاحب نے سورۃ المؤمنون کی آخری چار آیات

پڑھنے کا مشورہ دیا اور وہ صحیح سلامت بخیریت اپنے مقام پر پہنچ گئے۔ ہجرت کابل افغانستان کے سلسلے میں ان کی رائے طلب ہوئی تھی اور ان کی پیشین گوئی حرف بحرف صحیح ثابت ہوئی اور مہاجرین زبوں حالت میں واپس آئے۔ (الشیخ عبداللہ غزنوی ص ۱۵۷)

**تعبیر خواب میں مہارت:۔** تعبیر خواب میں اللہ تعالیٰ نے خاص ملکہ عطا فرمایا ہوا تھا۔ جیسی تعبیر بتاتے ویسا ہی ظہور ہوتا، پشاور کے ایک متقی اور قابل احترام خاندان سادات میں سے آغا زمحمد شاہ مرحوم و مغفور نے جو ماشاء اللہ خود بھی ایک جید عالم تھے اپنی بیوی کا خواب بیان فرمایا کہ وہ دو پتنگ اڑا رہی ہے دونوں پتنگوں کی ڈوری کا دھاگہ ٹوٹ گیا اور دونوں پتنگ نظر سے اوجھل ہو گئے۔ حافظ صاحب نے فرمایا انا للہ وانا الیہ راجعون پڑھ لو، آغا صاحب مرحوم کی دو صاحبزادیاں یکے بعد دیگرے اللہ تعالیٰ کو پیاری ہو گئیں، یہی خواب کی تعبیر تھی۔ حافظ صاحب کی اپنی اہلیہ مرحومہ نے اپنا خواب بیان کیا کہ تند و تیز آندھی سے ان کے سر کی اوڑھنی یعنی دوپٹہ اڑ گیا مگر حافظ صاحب کے اس پالتو مرغ نے ایک ہی پرواز سے دوپٹہ اپنی چونچ میں پکڑ کر واپس ان کے سر پر ڈال دیا، فرمانے لگے اللہ تعالیٰ نے مجھے کچھ زندگی کی مہلت عطا فرمائی ہے۔

آخری سال زندگی میں خود خواب دیکھا، اپنا وصیت نامہ تحریر کرایا اپنے کتب خانے کے متعلق خاص طور پر فرمایا کہ کسی دینی مدرسہ میں دے دیا جائے جنہوں نے مجھ سے کوئی کتاب عاریتاً لی ہے وہ بھی کسی مدرسہ میں داخل کر دے اور اگر ان کو خود ضرورت ہو تو میری طرف سے ہبہ تصور ہو۔ اپنے انتقال سے کچھ ساعت پہلے اٹھ کر اجابت کی اور دریافت کیا کہ آسمان پر کچھ بادل ہیں؟ بتایا گیا جی ہاں، فرمایا الحمد للہ پھر تیمم کیا لیٹے ہوئے نماز چاشت کی نیت سے سینہ پر ہاتھ باندھے اور اسی حالت میں آپ کی روح قفس عنصری سے پرواز کر گئی۔ ''انا للہ وانا الیہ راجـــعـــون'' تاریخ وفات ۱۱صفر ۱۹۹۳ھ مطابق ۲۵۔اکتوبر ۱۹۲۰ء ہے، عمر قمری سال کے حساب سے کم وبیش ۶۳ برس پائی غفر اللہ لہ و برد مضجعہ (الشیخ عبداللہ غزنوی ص ۱۵۸)

**شاہ ممتاز الحق کی بیعت تصوف:۔** آپ کی سیرت تو معلوم نہ ہو سکی، البتہ سیرت کا جز و معلوم ہے، جسے فضل حسین صاحب کی زبان میں سنیئے:۔ ''مولوی شاہ ممتاز الحق صاحب مرحوم جب حضرت مولانا عبداللہ صاحب غزنوی رحمہ اللہ کے حضور میں بغرض بیعت وارشاد حاضر ہوئے تو عبداللہ صاحب نے فرمایا کہ تم دہلی جا کر وہاں رہو، اور شرف صحبت شیخ سے مستفید ہو کر ان سے اجازت لے کر یہاں آؤ، چنانچہ ایسا ہی ہوا کہ وہ دہلی آئے اور یہاں بہت دنوں تک رہے۔ پھر جب میاں صاحب رحمہ اللہ کے خط کے ساتھ امرتسر پہنچے تب عبداللہ رحمہ اللہ نے ان سے بیعت لی اور مسترشدین میں اپنے داخل کیا'' (الشیخ عبداللہ غزنوی ص ۱۶۱)

## مولانا غلام رسول قلعوی رحمہ اللہ (۱۲۲۸ھ۔۵۔۱۔۱۲۹۱ھ)

پنجاب میں اول اول آپ نے ہی وعظ شروع کیا اور توحید کا بیج بویا۔ گور پرستی اور شرک کی بیخ کنی کی بنیاد رکھی۔ اگر پنجاب میں آپ کو بانی اشاعت توحید وحدیث کہا جائے تو بجا ہے آپ بہت باکرامت بزرگ گزرے ہیں آپ ہر وقت باحضور تھے۔ (الشیخ عبداللہ غزنوی ص ۱۶۳)

**صاحب کشف وکرامات:۔** آپ صاحب کشف بھی تھے، ایک صبح باہر رفع حاجت کے لیے تشریف لے جا رہے تھے، راستے میں اہل ہنود کی ایک عورت نہا کر آ رہی تھی، آپ نے فرمایا ''لا الہ الا اللہ'' کہ اس کی زبان پر اسی وقت یہی ذکر جاری ہو گیا اور مسلمان ہو گئی۔

آپ کی ہزار ہا کرامتیں ہیں۔ طوالت کے خوف سے لکھنے سے پرہیز کیا جاتا ہے۔ مولانا عبدالحئی لکھنوی فرماتے ہیں کہ:۔

''انگریزی حکومت کو آپ سے اتنا خوف لاحق ہوا کہ آپ پر بلا اجازت تقریر کرنے اور سفر کرنے پر پابندی لگا دی''

آپ سنت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر ایسے عاشق تھے کہ جب آپ کی عمر تریسٹھ سال میں سے ایک دن کم رہ گئی تو فرمانے لگے۔

''آج تک مجھ سے کوئی عمل، کیا چھوٹا کیا بڑا، مطابق سنت رسول مقبول ﷺ خطا نہیں ہوا، اب میری عمر تریسٹھ سال کی ہو گئی ہے اگر میں تریسٹھ سال کی عمر میں مرجاؤں تو یہ آخری سنت بھی پوری ہو جائے''۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الحمد للہ رب العالمین ۔ والصلوۃ والسلام علی رسولہ الکریم

رسول اللہ توں صدقے جان میری ایہہ فانی زندگی قربان میری

# سوانح حیات

عالم باعمل واعظ بے بدل حاجی حرمین شریفین مقبول دارین

جامع معقول و منقول حاوی فروع و اصول حضرت مولانا

## غلام رسول رحمۃ اللہ علیہ

ساکن قلعہ میاں سنگھ

ضلع :۔ گوجرانوالہ

مصنف و مولف

حضرت مولانا عبد القادر رحمۃ اللہ علیہ خلف اکبر حضرت مولانا مرحوم

اشاعت ثانی از محمد نسیم ایم اے و برادران قلعہ میاں سنگھ ضلع گوجرانوالہ

پبلشر :۔ فضل بکڈپو اردو بازار گوجرانوالہ

ملنے کا پتہ مکتبہ نعمانیہ اردو بازار لاہور

قیمت : ۱۸ روپے

کاتب : فیاض احمد بھٹی

# دیباچہ طبع دوم

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

حضرت مولانا مرحوم کی سوانح حیات کو شائع ہوئے عرصہ دراز گزر چکا ہے ۔ والد مرحوم نے اسے ۱۹۳۰ء میں شائع کروایا تھا ۔ کتاب کا یہ ایڈیشن اب نایاب ہے ۔ مولانا مرحوم کے عقیدت مندوں کے پیہم اصرار کے سبب اس کا دوسرا ایڈیشن شائع کرنے کی سعادت حاصل کر رہا ہوں ۔

ع گر قبول افتد زہے عز و شرف

وقت کی رفتار کے باعث اگرچہ اس کتاب کی زبان میں قدرے تبدیلی آ چکی ہے ۔ تاہم تحریر میں جو سادگی ، حسن اور شیرینی موجود ہے ۔ اس سے قاری متاثر ہوئے بغیر نہیں رہ سکتا ۔ اسی بنا پر کتاب کی زبان میں تبدیلی کا ارادہ ترک کرتے ہوئے اسے من و عن شائع کیا جا رہا ہے ۔

ربنا تقبل منا انک انت السمیع العلیم

ناچیز

محمد نسیم بن عبد الوکیل نبیرہ حضرت غلام رسول رح

ساکن قلعہ میاں سنگھ ضلع گوجرانوالہ



وَمِنْ وَّرَآئِهِمْ بَرْزَخٌ اِلٰى يَوْمِ يُبْعَثُوْنَ (القرآن)

اور ان کے بعد (ان کے آگے) (قبروں میں) اٹھائے جانے کے دن تک پردہ ہے

# عالمِ برزخ

مرنے کے بعد عرصہ حشر تک کے زمانے میں میت پر کیا گزرتی ہے یا جسد خاکی کو قبر میں دفن کر دیا جائے یا آگ میں جلا کر اس کی خاک کو ہوا میں اڑا دیا جائے یا دریا میں بہا دیا جائے یا درندوں کے پیٹ کا ایندھن بن جائے یا اسے ادویات کے ذریعہ محفوظ کر دیا جائے کیا ان سب حالات میں میت کی روح یا جسم دونوں کو عذاب و ثواب راحت و کلفت ہوتی ہے کہ نہیں ۔ اس پر عقلاً و نقلاً ، درایتاً اور روایتاً بحث کی گئی ہے قبر سے متعلق بعض عبرت انگیز سچے واقعات بھی بیان کیے گئے ہیں ۔ میزان اعمال کی نشاندہی کی گئی ہے جو موجب عذاب و ثواب قبر ہیں ۔

عبد الرحمٰن عاجز مالیر کوٹلوی

ناشر

رحمانیہ دار الکتب امین پور بازار فیصل آباد

فون نمبر ۳۲۹۱۶

# عالمِ برزخ

طبع ۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔ دوم

نام کتاب عالم برزخ

تعداد بار اول اکتوبر ۱۹۸۱ء ۔۔ ۱۱۰۰ بار دوم فروری ۱۹۸۲ء ۔۔ ۱۰۰۰

مطبع زاہد بشیر پرنٹرز لاہور

ناشر :۔ رحمانیہ دار الکتب امین پور بازار فیصل آباد فون ۳۲۹۱۶

قیمت :۔ سفید کاغذ جلد کارڈ بورڈ مع پلاسٹک کور ۔/۲۴

" آفسٹ ولایتی کاغذ مجلد مضبوط مع پلاسٹک کور ۔/۳۶

" جہازی اڈیشن نہایت دیدہ زیب مجلد سہ رنگ ڈائیدار مع شیشہ کور ۔/۴۸

تاریخ اشاعت :۔ فروری ۱۹۸۲ء

ملنے کا پتہ

رحمانیہ دار الکتب امین پور بازار فیصل آباد فون ۳۲۹۱۶

نعمانی کتب خانہ حق سٹریٹ اردو بازار لاہور ۔

شوروم ۔ اسلامک پبلشنگ ہاؤس نمبر ۲ شیش محل روڈ لاہور ۔

چنانچہ بالکل تندرست تھے اور جماعت ظہر خود کرائی۔ بعد نماز ظہر آپ کلمہ کا ذکر کروا رہے تھے کہ روح مبارک پرواز کر گئی اور آپ کی آخری تمنا بھی پوری ہوگئی۔(الشیخ عبداللہ غزنوی ص۱۶۴)

**نام کتاب:۔سوانح حیات: حضرت العلام مولانا غلام رسول رحمہ اللہ ساکن قلعہ میہاں سنگھ گوجرانوالہ**

**مصنف:۔حضرت مولانا عبدالقادر رحمہ اللہ پسر حضرت العلام مولانا غلام رسول رحمہ اللہ**

**حسب فرمائش: مولوی عبدالوکیل رحمہ اللہ و برادران ونسیم اعوان ایم اے ایم ایڈ**

**ناشر:۔فضل بک ڈپو، اردو بازار گوجرانوالہ**

**ابتدائی تعارف:۔** (والد صاحب) نے اسوہ حسنہ پر چل کر اور صحیح طریق عمل پر کاربند ہو کر بارگاہ ایزدی میں وہ قرب حاصل کیا کہ جس کا ایک زمانہ اب تک شاہد ہے۔(سوانح حیات ص۴)

**فلا تکفرہ بذنب:۔** نہ ہی کبھی کسی کلمہ گو کو کافر بنایا بلکہ آپ فرمایا کرتے تھے کہ صحابہ رضی اللہ عنہم نے اپنے خون اور رسول کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنے خویش واقارب بلکہ اپنے دانت مبارک لوگوں کو مسلمان بنانے کے لئے قربان کیے ہم کو بھی لازم ہے کہ فلا تکفرہ بذنب پر عمل کریں یعنی کسی معمولی گناہ یا لغزش کے سرزد ہونے سے جھٹ پٹ کافر نہ کہہ دیا کریں۔

تفریق بین المسلمین کو آپ ہمیشہ ایک بڑا اجرم سمجھتے رہے (ان سب باتوں کا علم آپ کو سوانح حیات کے پڑھنے سے ہو جائے گا)۔

آپ ہمیشہ بحث مباحثہ سے متنفر رہے ہاں خلاف شرع کام ہوتا دیکھ کر آپ سے نہ رہا جاتا تھا مگر اس حالت میں بھی آپ کسی سے سخت کلامی سے پیش نہ آتے۔ بلکہ اس طرز سے سمجھاتے کہ وہ ترک گناہ پر مجبور ہو جاتا۔

بزرگوں کے حق میں گستاخانہ کلمات کہنے والوں کو آپ بہت برا سمجھتے تھے اور یہ فرماتے تھے کہ ایسے شخص پر رجعت پڑ جاتی ہے۔

آپ نے فرمایا کہ ''میرا مقصد یہ ہے کہ ایک ہر دلعزیز اور مسلم ترین ہستی کے سوانح نموتناً عام لوگوں کے سامنے پیش کروں ممکن ہے کہ موجودہ روش روبہ اصلاح ہو جائے۔

عام لوگوں میں ایک غلط خیال بیٹھا ہوا ہے اور جہلاء کو اکثر کہتے سنا ہے کہ ''فقر اور علم دینی دو الگ الگ چیزیں ہیں (یعنی فقیر عالم نہیں ہو سکتا اور عالم فقیر نہیں ہو سکتا) میاں ان دونوں جماعتوں میں ہمیشہ سے اختلاف ہی چلا آیا ہے''۔ والد صاحب مرحوم سے ایک تبحر عالم ہونے کے علاوہ اعلیٰ درجہ کی اسلامی ضیاء باریاں آپ کی زبان اور عمل سے ظہور میں آئیں اور یہ بات اظہر من الشمس ہے کہ مسلمانوں کی ایک بڑی تعداد آپ کو ایک برگزیدہ درگاہ رب العزت مانتی ہے۔

**شریعت اور طریقت کا تلازم:۔** حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا طریق عمل کتاب اللہ اور کتب احادیث میں مروی ہے اور خداوند تعالیٰ تک پہنچنے کا یہی صحیح راستہ ہے یہ کتاب (سوانح حیات مولانا غلام رسول رحمہ اللہ) تالیف کرنے سے ایک منشا یہ بھی ہے کہ یہ غلط اور گمراہ کن خیال لوگوں کے دلوں سے نکل جائے۔ اور شریعت حقہ کو اپنی مشعل راہ سمجھ کر صراط مستقیم (جس کو صوفیاء کی اصطلاح میں طریقت شریعت بھی کہتے ہیں) پر چل کر منزل مقصود پر پہنچیں (اور اس منزل پر پہنچنے کو معرفت یا حقیقت کہتے ہیں)۔

**تالیف کا مقصد اصل صوفیاء تک رہنمائی:۔** اس تالیف سے یہ مقصد بھی ہے کہ شرعی اور غیر شرعی صوفیاء میں تمیز ہو سکے۔ کیونکہ غیر شرع صوفی کا اتباع انسان کے لئے سم قاتل کا حکم رکھتا ہے حالانکہ استدراج ان سے بھی ظاہر ہوتا ہے بھنگ و چرس پینے والے زنا کار شراب خور

اور نامحرم عورتوں سے بدنی خدمت لینے والے اپنی توصیف میں ایسے قصائد تصنیف کرانے والے کہ جن میں ان کا رتبہ انبیاء علیہم السلام سے بڑھا کر دکھایا گیا ہو اور خداوند کریم کے برابر بلکہ اللہ تعالیٰ سے بھی زیادہ رتبہ دیا گیا ہو اپنا ناموافق عقیدہ رکھنے والے مسلمانوں کو اپنی خاص مجلسوں میں خوب کوسنے والے اور علانیہ مسلمانوں کو کافر بنانے والے اکثر صوفی بنے پھرتے ہیں جہلاء کو اپنے دام تزویر میں پھانس کر دین اور دنیا دونوں میں رسوا کر رہے ہیں ایسے نام نہاد صوفیوں سے عوام بچ سکیں اور سچے اور جھوٹے فقیروں میں تمیز کر سکیں اور معلوم کر سکیں کہ اللہ والے لوگ کون ہوتے ہیں ان کی زندگی کس طرح گزرتی ہے ان کا ہر قول وفعل شریعت کے مطابق ہوتا ہے ذرا ذرا سی لغزش پر (جو کہ انسانی طبیعت کا خاصہ ہے) کفر کی مشین کو استعمال نہیں کرتے۔ عامل، باعمل حلیم اور بردبار ہوتے ہیں دنیاوی لالچ شرعی امور میں ان کے پائے استقلال کو متزلزل نہیں کر سکتا۔ حسد اور عناد، کینہ اور بغض سے دور رہتے ہیں۔ ان کی محبت ہر ایک سے محض اللہ ہی کے لیے ہوتی ہے اور اگر کسی سے بغض ہو تو محض اللہ ہی کے لیے ہوتا ہے۔ دنیاوی امور کا کوئی دخل نہیں ہوتا ''من احب لله وابغض لله واعطی لله ومنع لله فقد استکمل الایمان''۔ سخی اور بامروت ہوتے ہیں حرام اور حلال میں تمیز کرتے ہیں شر اور فساد کو دور کرنے میں کوشاں ہوتے ہیں وغیرہ وغیرہ۔

**بزرگوں کا ذکر باعث نجات:۔** بزرگوں کا ذکر خیر کرنا کفارۂ گناہ ہوتا ہے شاید میرا یہی عمل (سوانح حیات تالیف کرنا) باعث نجات ہو جائے اور لوگوں کے لیے بھی باعث ہدایت ہو لوگو! مولوی صاحب کو فوت ہوئے پچاس سال سے زیادہ کا عرصہ ہو چکا ہے اور اس وقت ہم میں موجود نہیں۔ مگر ان کا ذکر خیر اسی طرح کیا جاتا ہے کہ جیسے ہم میں موجود ہیں۔ ان کے طرز عمل کو ابھی تک سند لی جاتی ہے۔ لوگوں کے دلوں میں وہی عزت، وہی عظمت اور وہی رعب مولوی صاحب کا موجود ہے۔ قرآن کریم میں وارد ہے۔ ''من عمل صالحاً من ذکرا وانثی فلنحیینه، حیوٰۃ طیبة'' میں اسی طرف اشارہ ہے۔

**طرز صالحین ہدایت و رہنمائی کا ذریعہ:۔** عوام مطالعہ کرنے کے بعد صالحین کے نقش قدم پر چل کر اپنی دینی اور دنیاوی اصلاح کریں۔ اخلاق حسنہ پیدا کرنے اور علم و ادب کے تحصیل شوق کے ساتھ ساتھ خدا پرستی۔ صلہ رحمی۔ اتقیٰ اور پرہیز گاری کا پاک جذبہ اپنے وجودوں میں پیدا کرنے کی ہر ممکن کوشش کریں۔

اگر ایسا ہی ہوا اور میری مراد بر آئی تو میں سمجھوں گا کہ میری محنت ٹھکانے لگی اور میں نے اسلام کی ایک اہم خدمت کی'' ربنا تقبل منا انك انت السمیع العلیم ''۔

**مقلد اور غیر مقلد کا کوئی جھگڑا نہ تھا:۔** میں اپنے والد صاحب مولوی عبدالقادر صاحب مرحوم (مؤلف کتاب ہذا) کی خدمت میں سفر وحضر میں رہا۔ آپ نے مقلد اور غیر مقلد کا کبھی کسی سے جھگڑا نہیں کیا اور نہ ہی کسی کو کافر کہا۔ ہاں اگر کوئی شخص ان سے مسئلہ دریافت کرتا اور سمجھنا چاہتا تو آپ بڑی خوشی سے اس کو سمجھاتے اور اس کی پوری تسلی کرتے۔ حالانکہ ان کو بوجہ لکنت بولنے میں دقت ہوتی تھی۔ مگر قرأت کلام پاک میں آپ کو کبھی لکنت نہ ہوتی تھی۔ مقلد اور غیر مقلد آپ کے پیچھے نماز ادا کرتے تھے۔ آپ کا وہی مسلک تھا جو مولوی صاحب مرحوم کا تھا تمام عمر نماز تہجد قضا نہیں کی ادائیگی نماز میں پابندی اوقات کا خاص خیال رہتا تھا۔ مولوی صاحب نے جو اخلاق اور مروت کا بیج بویا تھا۔ وہ تمام زندگی پھل لاتا رہا۔ آپ کا کلام اور وعظ پر تاثیر ہوتا تھا۔ آپ نے بھی ۶۳ سال عمر پوری کر کے مولوی صاحب مرحوم کے پہلو میں جگہ لی انا للہ وانا الیہ راجعون۔

عبدالمالک نبیرہ مولوی غلام رسول صاحب مرحوم قلعہ میہاں سنگھ ضلع گوجرانوالہ (سوانح حیات ص۸ تا۹)

**کرامات اولیاء اللہ اور استدراج میں فرق:۔** یاد رہے کہ کرامات اولیاء اللہ سے ایسے ہی صادر ہوتی ہے۔ جیسے رسولوں سے معجزات۔ یعنی کرامت اس چیز کا نام ہے جو نبی کے معجزہ کے مشابہ ہو یا بعینہ ویسا ہی ہو۔ استدراج بھی کرامت کا ایک نمونہ ہے جس طرح کرامت ولی اللہ سے ظاہر ہوتی ہے ویسے ہی استدراج سادھو یا جوگی سے صادر ہوتا ہے کرامت صرف نبیوں کے متبعین سے صادر ہوتی ہے اور

استدراج غیر متبعین سے اور جو ان میں فرق ہے وہ اہل علم ہی سمجھتے ہیں دوسرے لوگ بغیر مشاہدہ کے فرق معلوم نہیں کر سکتے اگر ولی اللہ اور کسی سادھو جوگی کا مقابلہ شروع ہو جائے تو دین حق کا غلبہ ہوتا ہے۔ جیسے موسیٰ علیہ السلام کا ساحروں سے مقابلہ ہوا یا حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی امت سے کئی نیک لوگوں کا غیر مذہب والوں سے مقابلہ ہوا۔ خداوند کریم نے دین حق کو ہی غلبہ دیا۔ استدراج اور کرامت کا فرق سمجھانے کے لئے ذیل میں ایک واقعہ درج کیا جاتا ہے۔

علی ہجویری صاحب رحمہ اللہ المعروف گنج بخش صاحب کو جن کا مزار لاہور میں ہے۔ اللہ تعالیٰ کی طرف سے ان کو لاہور میں مقیم ہونے کا حکم ہوا۔ آپ لاہور تشریف لے آئے اور جہاں آپ کا مزار ہے مقیم ہو گئے۔ کیونکہ آپ کو یہی جگہ بذریعہ کشف دکھائی گئی تھی۔ آپ کے قرب و جوار میں ایک جوگی رہتا تھا جو استدراج کی بدولت بہت مشہور تھا اور بہت سے لوگ اس کو مقتدا سمجھتے تھے پنجشنبہ کے روز شہر اور دور دور کے گاؤں سے اس جوگی کے پاس دودھ آیا کرتا تھا جو شخص اس روز جوگی کے پاس دودھ نہ لاتا تھا یا اس کی نیت دودھ نہ لانے کی ہو جاتی تھی۔ اس کی گائے یا بھینسیں کے تھنوں میں بجائے دودھ کے خون آ جاتا تھا۔ بہت سے لوگ اس جوگی کے سبب سے شرک میں گرفتار تھے۔ اللہ تعالیٰ نے علی ہجویری صاحب رحمہ اللہ کو اس فتنہ وفساد کو رفع کے لئے بھیج دیا۔ انہوں نے بھی اس کے راستہ میں جھونپڑی ڈال لی۔

ایک روز ایک بڑھیا دودھ لے کر جوگی مذکورہ کے پاس جا رہی تھی۔ راستہ میں دم لینے کے لیے علی ہجویری صاحب رحمہ اللہ کے پاس بیٹھ گئی۔ آپ نے پوچھا۔ ''مائی جی۔ کہاں سے آئی ہو اور کہاں جانا ہے۔'' بڑھیا نے اپنا مفصل حال ذکر کیا آپ نے فرمایا کہ ابھی کچھ رستہ باقی ہے آپ کو وہاں پہنچنے میں تکلیف ہوگی۔ یہ دودھ مجھ کو دے دو۔ بڑھیا بولی میں نے تو دینا ہی ہے۔ تمہیں دے تو دوں۔ مگر خطرہ یہ ہے کہ دودھ دینے والی نہ مر جائے۔ کیونکہ ایسے واقعات کئی لوگوں سے گزر چکے ہیں۔ آپ نے فرمایا خدا پر بھروسہ کرو اور دودھ مجھ کو دے جاؤ۔ اللہ تعالیٰ دودھ دینے والی کا دودھ دوگنا کر دے گا۔ آپ کا فرمان بڑھیا کے دل پر اثر کر گیا اور آپ کو دودھ دے کر واپس چلی گئی خدا کے فضل سے اس کی گائے نے علی ہجویری صاحب رحمہ اللہ کے فرمان کے مطابق دوسرے روز دوگنا دودھ اور گھی دیا اور بڑھیا نے اپنے گاؤں کے لوگوں کو جو جوگی کے پاس جایا کرتے تھے اپنا قصہ سنایا اس کا یہ اثر ہوا کہ آئندہ جمعرات کو اس گاؤں کی تمام عورتیں سارا دودھ علی ہجویری صاحب رحمہ اللہ کی نذر کر گئیں۔ رفتہ رفتہ گردونواح میں یہ خبر مشہور ہو گئی تھوڑے ہی عرصے میں جوگی کی طرف لوگوں کی آمد ورفت کم ہو گئی اور آپ کی طرف زیادہ ''قال اللہ تعالیٰ و قل جاءَ الحق وزهق الباطل ان الباطل كان زهوقا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا الحق يعلوولا يعلى'' جوگی نے اپنے چیلوں سے تنزل کا سبب دریافت کیا انہوں نے علی ہجویری صاحب رحمہ اللہ کا نام لیا اور ساتھ ہی کچھ الفاظ بھی کہے۔ جوگی سنتے ہی آگ بگولا ہو گیا ان کے میلہ کا دن قریب تھا جب میلہ کا دن آیا تو جوگی علی ہجویری صاحب رحمہ اللہ کے مقابلہ کے لئے آیا اور کہا کہ '' آپ کچھ دیکھیں یا دکھائیں'' آپ نے فرمایا۔ ''میں مداری نہیں ہوں''۔ جوگی نے کہا ''پہلے آپ اڑیں یا میں اڑتا ہوں'' آپ نے فرمایا اڑنا مکھیوں کا کام ہے جوگی غصہ میں آیا اور اپنے پاؤں پر کھڑا ہو کر اڑ گیا جب نظر سے غائب ہونے کے قریب ہوا تو آپ نے ایک ٹوٹی ہوئی جوتی پکڑی اور بسم اللہ الرحمن الرحیم بقدرة اللہ تعالیٰ و انا علی ملت رسول اللہ (ﷺ) پڑھا اور کہا ''جا اور اس شیطان رجیم کو میرے پاس لے آ''۔ جوتی اللہ کے حکم سے اوپر کی طرف اڑی اور جوگی مرجوم کے سر پر پڑنی شروع ہو گئی۔ جوگی کو واپس زمین پر لے آئی ہزار ہا لوگ دیکھ رہے تھے جوگی بمع اپنے چیلوں کے اور ہزار ہا لوگ بھی مشرف بہ اسلام ہوئے۔

یہ قصہ بطور تمثیل لکھا گیا ہے تا کہ پڑھنے والوں کو کرامت اور استدراج کا فرق معلوم ہو جائے اب انشاء اللہ العزیز بالترتیب مولوی صاحب کا سن ولادت، حالت طفولیت تعلیم و تدریس اور اسباب حصول مراتب، زہد، کشف، کرامات، معاملات، وعظ اور تلقین، معاملات درویشاں اور تقویٰ وغیرہ وغیرہ بیان کروں گا۔ (سوانح حیات ص ۱۰ تا ۱۳)

**بزرگوں سے بکثرت کرامات کا ظہور:۔** مسلمان بادشاہوں کے وقت میں قاضی اور مفتی کا عہدہ رکھتے تھے بادشاہی درباروں

کی مشکلات آپ ہی کے ناخن تدبیر یعنی نوک قلم سے حل ہوتی تھیں۔ چنانچہ ''انشائے خادمی'' جو اس وقت کی ایک درسی کتاب تھی میرے بزرگوں کی تصنیفات میں سے تھی۔ باوجود اس قدر اشغال کے میرے بزرگوں سے ایسی باتیں ظاہر ہوئیں جن کو کرامات کہا جاسکتا ہے اگر ان سب باتوں کو مفصل درج کیا جائے تو ڈر ہے کہ بڑا دفتر ہو جائے اور پھر بھی مطلب پورا نہ ہو۔ (سوانح حیات ص ۱۸)

**ولادت سے قبل بشارات کا ظہور:۔** آپ رحمہ اللہ کی ولادت ۱۲۲۸ھ ہجری میں ہوئی آپ کا مولد کوٹ بھوانیداس ضلع گوجرانوالہ ہے۔ میرے جد شریف وہاں ہی رہتے تھے آپ کی ولادت میں بھی ایک بزرگ کا عجیب قصہ ہے اور کرامت کا اعلیٰ نمونہ ہے۔ میاں محمد یوسف صاحب رحمہ اللہ سکنہ پیرکوٹ ضلع گوجرانوالہ اپنے وقت میں مشہور بزرگ گزرے ہیں۔ اس وقت کے صوفی ان کو ابدال کہتے تھے ان سے بہت سی کرامات ظاہر ہوئیں۔ ان میں سے ایک یہ کرامت بھی ہے جو میں مولوی صاحب کے متعلق لکھتا ہوں۔

میاں محمد یوسف صاحب نجاری پیشہ کرتے تھے۔ یہ صاحب میرے دادا مولوی رحیم بخش صاحب کے بموجب رسم کے بھائی بنے ہوئے تھے یا اس آیت کے مطابق ''انما المومنون اخوۃ'' یا یوں کہا جائے تو بھی بجا ہے۔

قدر زر زرگر بداند قدر جوہر جوہری

یا یوں کہ ے کند ہم جنس باہم جنس پرواز کبوتر باکتوبر باز با باز

غرض ان صاحبان کی آپس میں بہت ہی محبت تھی۔ کوٹ بھوانی داس اور پیرکوٹ کا آپس میں تین کوس کا فاصلہ ہے۔ میاں محمد یوسف صاحب مرحوم دوسرے روز بلا ناغہ تاحیات کوٹ بھونیداس میں آتے رہے میرے والد صاحب کے دادا اور بھائی بھی تھے۔ آپ سے بڑے حکیم غلام محمد صاحب مرحوم یہ بھی بڑے صاحب علم اور دنیاوی معاملات میں ہوشیار تھے چھوٹے بھائی حکیم شیر محمد صاحب تھے یہ بھی صوفی باکمال تھے۔ آپ کے بڑے بھائی حکیم غلام محمد صاحب کی پیدائش کے بعد میاں محمد یوسف صاحب نے ایک روز مولوی رحیم بخش صاحب کی پشت پر ہاتھ پھیر کر فرمایا۔ ''بھائی رحیم بخش میں نے آپ کو اپنا تمام فیض عطا کیا۔ اور میرے فیض کا نمونہ آپ کے ہاں ایک لڑکا پیدا ہوگا اس کا نام غلام رسول رکھنا سرچشمہ ہدایت ہوگا اس سے لوگوں کو بہت فیض ہوگا۔ عالم باعمل، صوفی باکمال ہوگا، متبع سید الانام ﷺ ہوگا۔ مقتدائے خلقت ہوگا اور خلق خدا تا قیامت ثناء گو رہے گی''۔

جناب والد صاحب مرحوم کی والدہ صاحبہ نے آپ کی پیدائش سے پیشتر خواب دیکھا۔ کہ ان کی گود میں چودھویں رات کا چاند ہے اور اس کی روشنی مشرق سے مغرب تک ہے اور وہ چاند گود میں ہی بڑھتا جاتا ہے معبروں نے اس خواب کی تعبیر یہ کی کہ لڑکا باکمال اور بہمہ صفت موصوف ہوگا۔

یہ خاندان کچھ حد سے زیادہ مقبول انام تھا اور اس محترم خاندان کا ہر ممبر اپنی معاشرت اس طرز کی رکھتا تھا کہ کٹ ملانوں کا دست تظلم دراز نہ ہونے پاتا تھا۔ آخر اسلام کا نصیبہ جاگا اور مولوی صاحب جیسا شیر اسلام خواب کے پورے دو ماہ بعد پیدا ہوا۔ (سوانح حیات ص ۲۶)

**ولی کامل کا مثالی بچپن:۔** آپ نے اپنی والدہ ماجدہ کی گود میں پیشاب بھی کبھی نہ کیا۔ نماز کے وقتوں میں چارپائی پر لٹا دینے سے روتے نہ تھے۔ اس وجہ سے آپ کی والدہ ہر نماز اور تہجد بافراغت پڑھ لیتیں اور آپ چپکے لیٹے رہتے۔ مولوی رحیم بخش صاحب فرمایا کرتے تھے کہ میرے ہاں جو بچہ پیدا ہوا ہے۔ ایسا چپ اور غریب طبع ہے کہ رونا مطلق نہیں جانتا۔ ماہ رمضان میں صبح سے شام تک دودھ، پانی نہ پیتے تھے اس وقت یہ مشہور تھا کہ میاں صاحب کا شیر خوار بچہ روزہ رکھتا ہے یہ خبر سن کر لوگ جوق در جوق آپ کی زیارت کے لئے آتے تھے۔ (سوانح حیات ص ۲۷)

**بچپن میں بردباری اور حلم:۔** آپ کی فطرت میں بچپن ہی سے بردباری وحلم بھرا ہوا تھا جوں جوں آپ بڑے ہوتے گئے مزاج میں انکساری آتی گئی چھ برس کی عمر میں ہی آپ کا خلق ایسا تھا کہ کل بچے آپ کے ساتھ کھیلنے میں خوش رہتے تھے جب کوئی بچہ شرارت کرتا یا دوسرے ہم عمروں کو ستاتا تو آپ فرمایا کرتے تھے کہ دیکھو قرآن شریف میں یوں لکھا ہے اور تم اس طرح کرتے ہو۔

ظاہری کتابی تعلیم جو ہر بچہ کو دی جاتی ہے یہ ضروری نہیں ہوتا کہ ہر بچہ اس تعلیم سے مصلح قوم بن جائے۔ مگر جسے فطرت اپنی بانگی اور ہنر کا نمونہ بنانا چاہتی ہے اس کے ضمیر کو پہلے ہی سے ربانی قابلیتوں اور ضمیری جواہروں سے آراستہ کر دیتی ہے۔ ایسی حالت میں اگر اسے ظاہری تعلیم نہ بھی دی جائے تو بھی کچھ حرج واقعہ نہیں اس کے ضمیری جوہر ایک نہ ایک دن اپنی اصلی تابانی اور درخشانی دکھا کے رہتے ہیں۔ (سوانح حیات ص ۲۸)

**ولی اللہ سے لوگوں کی حسن عقیدت (کرامت):۔** جب آپ چلنے پھرنے لگے۔ تو لوگوں نے آپ کا نام متقی رکھا مولوی صاحب کی زبان مبارک کا بیان ہے کہ ایک روز میں استنجا کر رہا تھا اور وہ جگہ ہنود کے گزرگاہ کے قریب تھی۔ ہنود لوگ گزرتے گزرتے یہ کہتے جاتے تھے کہ مولوی رحیم بخش صاحب کا یہ لڑکا بڑا ولی اللہ ہوگا۔ ہر جگہ ذکر ہی ذکر کرتا رہتا ہے میں سن کر ہنستا تھا لڑکپن میں ہی لوگوں کا آپ پر حسن ظن تھا کوئی زیادہ بیمار ہو جاتا تو حسن عقیدت کی وجہ سے متقی صاحب سے پانی دم کراتے یا بیمار پر ہاتھ لگواتے۔ خدا کے فضل سے صحت ہو جاتی۔

**گمشدہ جانور کی اطلاع دینا (کرامت):۔** ایک دفعہ ایک کمہار کا گدھا گم ہو گیا۔ بہت تلاش کی نہ ملا مولوی صاحب کو دیکھ کر کہنے لگا میاں متقی میرا گدھا گم ہو گیا ہے آپ نے فرمایا آپ کا گدھا آپ کے گھر میں ہے۔ اس نے کہا نہیں۔ مولوی صاحب کو پکڑ کر اپنے گھر لے گیا دیکھا تو گدھا گھر میں کھڑا تھا۔ (سوانح حیات ص ۲۸)

**والد کی پریشانی پر خواب میں بشارت:۔** جب آپ پانچ سال کے ہوئے تو مسجد میں قرآن مجید پڑھنے کے لئے بٹھائے گئے۔ بڑی مشکل سے آپ نے قرآن مجید تمام کیا حافظہ اور ذکاوت بالکل ندارد۔ آپ کے والد صاحب مرحوم بڑے متفکر رہتے تھے کہ اس کی تعلیم کیسے ہوگی امید کچھ اور تھی اور ظہور میں کچھ اور ہی آ رہا ہے چند سال آپ حالت ابتری میں ہی تعلیم پاتے رہے۔ اسی حالت میں ایک دن آپ نے خواب میں دیکھا کہ آپ راجہ رنجیت سنگھ کے طویلہ میں اذان دے رہے ہیں میری اذان لوگ دور دور سے سن کر جوق در جوق آ رہے ہیں۔

علی الصبح آپ نے اپنے دادا صاحب (حضرت نظام الدین صاحب المتخلص خادم) کے پاس خواب بیان کیا۔ انہوں نے تعبیر کی کہ لوگ تیرے ہاتھ پر بہت مسلمان ہوں گے۔ اس واقعہ سے کچھ دن بعد جدامجد حضرت نظام الدین صاحب المتخلص خادم اسہال کی بیماری سے بیمار ہو گئے والد صاحب مرحوم ان کی خدمت میں رہنے لگے مولوی صاحب مرحوم ان کا پاخانہ اپنے ہاتھ سے صاف کرتے تھے ایک دن آپ کو سحری کے وقت حاجت پاخانہ ہوئی۔ جناب والد صاحب مرحوم بھی جاگتے تھے جدامجد صاحب نے دیکھا کہ میرا پاخانہ اپنے ہاتھوں سے صاف کر رہے ہیں۔ آپ نے حیرت سے دیکھ کر فرمایا: ''غلام رسول! تم میرا پاخانہ ہاتھوں سے صاف کرتے ہو اس کے صلے میں لوگ تمہارا پاخانہ دانتوں سے صاف کرنے سے دریغ نہ کریں گے''۔ مولوی صاحب ہمیشہ اپنے معتقدین کو یہ قصہ سناتے اور فرماتے تھے کہ مجھے دادا صاحب سے ہی فیض حاصل ہوا ہے۔ اور ان ہی کی دعا ہے اگلے روز ہی حضرت جناب کا کا شاہ صاحب کوٹ بھوانیداس میں تشریف فرما ہوئے۔ ان کا تعلق بھی حافظ نظام الدین صاحب خادم مرحوم سے روحانی تھا۔ یہ کسی کو معلوم نہیں کہ ان دونوں میں سے کون پیر اور کون مرید تھا جب شاہ صاحب حافظ صاحب (جو خاکسار کے پڑدادا ہیں) سے ملاقاتی ہوئے تو آپ نے فرمایا: ''شاہ صاحب! غلام رسول کو جو کچھ میں نے عطا کرنا تھا وہ کر دیا میرا وقت قریب ہے میں رحلت کرنے والا ہوں جو کچھ اس کے دل میں بیج بویا گیا ہے اس کی پرورش اور حفاظت ظاہری صورت میں بشرط زندگی ومشیت ایزدی آپ کے ذمہ ہے یہ خیال رکھنا کہ یہ لڑکا ضائع نہ ہو جائے''۔

دوسرے روز شاہ صاحب الوداع اور فی امان اللہ کہہ کر رخصت ہوئے۔ ان کے جانے کے دوسرے روز حافظ صاحب فوت ہو گئے۔

انا للہ وانا الیہ راجعون۔

**دعائے ولی پر مثالی حافظہ مل جانا:۔** جناب شاہ صاحب چند روز کے بعد کوٹ بھوانیداس تشریف فرما ہوئے۔ آتے ہی والد صاحب مرحوم سے ملاقات ہوئی۔ گلے لگا کر فرمایا: ''اگر تیرا دل حافظ نظام الدین صاحب کے ملنے کو چاہے تو یہ دو تین حرف پڑھ کر ملاقات کر لیا کرو اور جو دل چاہے ان سے تعلیم حاصل کر لیا کرو یہ کام میری موجودگی میں کر لو۔ شاید میری غیر حاضری میں تم نہ کر سکو رات گزرنے کے بعد مولوی

صاحب سے شاہ صاحب نے دریافت فرمایا،'' کیوں بھائی تم قبر پر گئے۔ اور میرے کہنے پر عمل کیا'' مولوی صاحب نے عرض کی۔'' جناب مجھے وہ حرف ہی بھول گئے ہیں شاہ صاحب نے ہنس کر فرمایا۔'' حافظہ ندارد، میرے پاس آؤ میرے پوتے ہو اور تمہاری نسبت مجھے ان کی خاص وصیت ہے''۔ جب مولوی صاحب قریب ہوئے تو شاہ صاحب نے ان کے سینے پر ہاتھ پھیر کر فرمایا:'' برخوردار کہو۔'' اللهم بارك لی فی علمی و عملی رب زدنی علما''

ذہانت اور حافظہ یہ فطرت کی خاص بخششیں ہیں جو بعض بعض نفوس کو عطا ہوتی ہیں۔ مولوی صاحب کو یہ صفات تخمیناً بارہ برس کی عمر میں عطا ہو گئیں اور ایسا قابل بنا دیا کہ اس پر تجلیات ربانی کا پرتو بخوبی پڑ سکتا تھا اور ہمیشہ وہ قوت جو ربانی نکات کے سمجھنے میں ید طولیٰ رکھتی ہے۔ وقتاً فوقتاً اس کا جوش اس روشن ضمیر میں پیدا ہوتا رہتا تھا۔ ایسی صورت میں نہ کسی کی تعلیم کی اتنی ضرورت تھی۔ نہ مطالعہ کرنے کی حاجت تھی۔ جو لوگ ضمیر جوہروں سے کسی قدر بھی واقفیت رکھتے ہیں وہ میرے قول کی خود بخود تصدیق کریں گے اور جو قلب کے اتار چڑھاؤ، اس کی لیاقتوں اور صفتوں سے بھی نابلد محض ہیں نہ ان سے میرا کلام ہے اور نہ وہ اس باریکی کو سمجھ سکتے ہیں۔ (سوانح حیات ص ۳۱)

**دعائے ولی اور کرامت کا آنکھوں دیکھا حال:۔** مولوی صاحب فرمایا کرتے تھے کہ اس روز سے (جس دن سے شاہ صاحب نے میرے سینے پر ہاتھ رکھ کر مجھے دعا پڑھائی تھی) اگر میں نے سو صفحہ کی کتاب مطالعہ کی بالفظ تمامہ یاد نہیں رہی لیکن مضمون از سر تا پا یاد ہو گیا اس کے بعد مضمون کتاب جو میری نظر سے گزرا ہے۔ میرے تصور میں ہی رہتا ہے شاہ صاحب رخصت ہوئے اور آپ دور دراز تک وداع کرنے کے واسطے تشریف لے گئے۔ وقت رخصت شاہ صاحب نے فرمایا لڑکے! جب تمہیں بلاؤں ضرور ملنا ہوگا کتابوں کو جس طرح ہو سکے ایک بار عبور کر لو۔ محنت کی کوئی ضرورت نہیں۔ خداوند کریم خود حافظ ہے۔ وہ حفظ کرائے گا محنت اور مشقت جس قدر ہو سکے یاد خدا میں کرو پھر دعا کی اور چل دیئے۔ (سوانح حیات ص ۳۲)

**خواب میں بشارت اور طریقت کی ہدایت:۔** آپ چند روز گاؤں میں ٹھہر کر لاہور پڑھنے کے واسطے تشریف لے گئے۔ وہاں لال مسجد بازار حکیماں میں مولوی غلام محی الدین صاحب بگوی کے پاس پڑھنا شروع کیا دو ماہ بعد شاہ صاحب کو خواب میں دیکھا۔ فرمایا تم مجھے ضرور ملو آپ علی الصبح ہی مولوی صاحب سے رخصت لے کر گڈگور پہنچے (یہ موضع ضلع سیالکوٹ میں خاص مسکن شاہ صاحب موصوف کا ہے) شاہ صاحب نے آپ کو فرمایا۔ ۳۶ بار سورۃ یٰسین تہجد میں پڑھا کرو اور ساتھ ہی درود کبریت احمر کی اجازت دی اور زکوٰۃ نکالنے کا حکم فرمایا اور فرمایا اجرائے لطائف یا ذکر وجود یا سلطان الاذکار یا حضور مطلق یا حضور دائمی یا مراقبات ان سے صوفیائے کرام متبعان سید الانام ﷺ نے یہ غرض معہود فی الذہن رکھی ہے کہ انسان کا تزکیہ نفس ہو کر افعال و اعمال و اقوال محمدی قبول کرنے کے قابل ہو جائے۔ یہ سب وسائل اتباع کے ہیں۔ مقصود بالذات پیروی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ہے۔ (سوانح حیات ص ۳۳)

**صوفی اور شیخ کامل کی علامت:۔** صوفی اور شیخ کامل لائق بیعت وہ ہوتا ہے جس کے افعال و اعمال و اقوال مطابق رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ہوں پیر کو عشق الٰہی حاصل ہوتا ہے اور فنا فی اللہ اور حضور دائمی اس کا ہی نصیب ہوتا ہے۔ (سوانح حیات ص ۳۴)

**مقام فنا فی الرسول ﷺ کی انتہا:۔** آپ فرماتے تھے کہ شاہ صاحب کے وعظ نے میرے دل میں گھر کر لیا جتنے مدارج حب کے تھے سب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی طرف منتقل ہو گئے۔ آپ کے وعظ نے میری کایا پلٹ دی مجھے پکا عاشق رسول ﷺ بنا دیا دل میں ایسا صدق ہوا کہ اتباع میں اگر میرے پرزے پرزے کئے جائیں یا مارا جاؤں یا جلایا جاؤں مگر یہ نعمت عظمیٰ ہاتھ سے نہ دوں گا۔ اس روز سے مجھے اس طرح معلوم ہونے لگا کہ میں رسول اللہ ﷺ کو اپنے روبرو دیکھتا ہوں اگر مجھ سے خلاف سنت کوئی کام ہونے لگتا تو مجھے اس طرح معلوم ہوتا کہ خود رسول اللہ ﷺ منع فرما رہے ہیں میں ہر وقت نشہ محبت میں سرشار رہتا تھا۔

شاہ صاحب رحمہ اللہ نے آپ کو رخصت کیا اور فرمایا کہ'' میری حیات تک مجھے ملتے رہنا میں بھی تمہیں ایک وسیلۂ نجات سمجھتا ہوں شاید

تم ہی میرے لیے باقیات صالحات سے ہو۔علم حاصل کرنے میں ہرگز کوتاہی نہ کرنا''۔آپ پھر لاہور تشریف لے آئے استاد صاحب موضع بگہ کو تشریف لے گئے تھے وہ ایک اور مولوی صاحب تھے جو علم میں پورے مگر اعمال میں ناقص تھے ان کی خدمت میں چندروز ٹھہرے اور ان سے کافیہ اور ہدایت النحو ختم کی۔(مولوی صاحب کا نام مجھے بھول گیا ہے دریافت کرنے سے بھی معلوم نہیں ہوا۔(سوانح حیات ص ۳۵)

**خواب میں رہنمائی وتنبیہ:۔** ایک روز شاہ صاحب رحمہ اللہ نے خواب میں ملنے کا اشارہ کیا۔لیکن استاد نے اجازت نہ دی دوسرے روز پھر خواب میں وہی اشارہ ہوا پھر بھی استاد صاحب نے اجازت نہ دی۔تیسرے روز شاہ صاحب نے خواب میں مل کر فرمایا'' یہ میری آخری ملاقات ہے تم مولوی صاحب بگہ والے سے پڑھنا شروع کرو۔کیونکہ تمہارا موجودہ استاد دیندار نہیں اس ارشاد کے ہوتے ہی مولوی صاحب بلا اجازت کتابیں لے کر وہاں سے چل دیئے اور سیدھے شاہ صاحب کے گاؤں کی طرف روانہ ہوئے لیکن آپ کے پہنچنے سے پیشتر ہی شاہ صاحب رحلت فرما چکے تھے مولوی صاحب نے ان کے مزار شریف پر پھر نماز جنازہ ادا کی اور اپنے گاؤں میں واپس چلے آئے آپ کے والد صاحب نے فرمایا'' برخوردار تم نے بہت اچھا کیا۔آ گئے اور مجھ سے بھی ملاقات ہوگئی دوسرے دن مولوی رحیم بخش صاحب آپ کے والد صاحب جماعت کے ساتھ نماز عصر میں مصروف تھے کہ رکعت چہارم کے سجدہ میں ہی جان دے دی بجز انا للہ وانا الیہ راجعون اور کیا چارہ ہوسکتا تھا۔کفن ودفن سے فارغ ہوکر بعد چندروز کے مولوی صاحب موضع بگہ کو تشریف لے گئے اور مولوی احمد الدین صاحب برادر خورد مولوی غلام محی الدین صاحب سے پڑھنا شروع کیا یہاں تک کہ تمام کتابیں آپ نے ان ہی سے ختم کیں۔(سوانح حیات ص ۳۶)

**تکوینی راز پر اخفائے حال:۔** ایک مرتبہ مؤلف سوانح عمری کا گزر بگہ شریف سے ہوا اس وقت میری عمر بیس سال کی تھی جب لوگوں نے سنا کہ مولوی غلام رسول صاحب کا بڑا بیٹا آیا ہوا ہے تو سب لوگ مجھے دیکھنے کے لئے آئے میرے ساتھ میرے تایازاد بھائی مولوی احمد علی صاحب مرحوم ساکن کوٹ بھوانیداس بھی تھے لوگوں نے مولوی صاحب کا ذکر شروع کیا ایک سفید ریش آدمی نے بیان کیا کہ'' ایک دفعہ آپ کی طالب علمی کے زمانہ میں ہم اکٹھے دریا پر (جو قریب ہی تھا) نہانے کے لئے گئے۔ہم سب نے معہ مولوی صاحب کے غوطہ لگایا۔جب ہم نے نکل کر دیکھا تو مولوی صاحب نہ نکلے تھے۔ہمیں بڑی تشویش ہوئی۔بہت تلاش کیا مگر کچھ پتہ نہ چلا۔آخر جب ۳ گھنٹہ کی تلاش کے بعد ہم مایوس ہو چکے تھے تو اچانک مولوی صاحب نے پانی سے سر نکالا اور ہمیں بہت خوشی ہوئی اور حیرت بھی ہوئی کہ اتنی مدت آپ کہاں رہے جب آپ سے اس دیر کا سبب پوچھا گیا تو خاموش رہے اور کچھ جواب نہ دیا اور گاؤں کو چلے آئے اس معاملہ کے بعد آپ نے ہمارے ساتھ جانا چھوڑ دیا لیکن ہم یہ حیرت انگیز معاملہ دیکھنے کے لیے نظر بچا کر پیچھے پیچھے جایا کرتے اور ویسے ہی کئی دفعہ دیکھ کر حیران ہوتے۔(سوانح حیات ص ۳۷)

**دوران درس ذکر ومراقبات کی کثرت:۔** مولانا صاحب کو خداوند کریم نے اپنے فضل اور ایک بزرگ کی دعا سے ایسا عمدہ حافظہ اور ذہن عطا کیا تھا کہ وہ صرف ایک ہی دفعہ سبق کی عبارت رواں ہی استاد سے پڑھ لیا کرتے اور مضمون کلہم ذہن میں رکھتے تھے اور پھر کبھی نہ بھولتے۔آپ کے استادوں کو یہ ہرگز علم نہ تھا کہ آپ کا ایسا حافظہ ہے۔اس لیے آپ کے ہر دو استاد یہ کہا کرتے تھے کہ مولوی غلام رسول ﷺ پڑھتا تو کچھ نہیں۔شب وروز مراقبات میں ہی مشغول رہتا ہے نہ مطالعہ کرتا ہے نہ پڑھ کر دوبارہ سہ بارہ کہتا ہے خاندانی آدمی تھا ہمیں خیال تھا کہ کچھ پڑھ جائے مگر یہ پڑھنے کی طرف تو آتا ہی نہیں۔خداوند کریم اس کے حق میں کوئی بہتری کی صورت کرے غرض اسی حال میں آپ نے درسی کتابیں تمام کیں۔(سوانح حیات ص ۳۷)

**مجذوب کی رہنمائی:** جب آپ باقی علوم سے فارغ ہو چکے تو جو اتباع رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی لگن لگی ہوئی تھی وہ آرام نہ لینے دیتی تھی یہ شوق دن بدن ترقی پر تھا کہ کسی استاد کامل سے حدیث پڑھی جائے تاکہ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا پورا پورا اتباع ہو سکے۔اس لیے باشارہ جنگو شاہ مجذوب دہلی سید نذیر حسین صاحب رحمہ اللہ کی خدمت میں معہ عبداللہ صاحب غزنوی رحمہ اللہ حدیث پڑھنے کے لیے گئے۔
(سوانح حیات ص ۳۹)

# اصلاح نفس اور حصول طریقت کے لیے اسفار

**تلاش مرشد کا سفر:۔** جب آپ بگہ سے صرف ونحو وفقہ تفسیر وغیرہ کی تعلیم ختم کر چکے تو استاد صاحب سے رخصت لے کر اپنے گھر تشریف لے آئے۔ دادا صاحب سے سردار میہاں سنگھ پڑھتا تھا۔ وہ تایا صاحب کے قلعہ میں آ گئے اور یہاں کی بود و باش اختیار کی۔ مولوی صاحب کے دل میں جو عشق الٰہی کی لگن تھی وہ چین نہ لینے دیتی تھی چاہتے تھے کہ کوئی اس راستہ کا واقف ملے ہر طرف جویاں تھے آپ نے سنا کہ سواد بینر میں ایک بزرگ کامل رہتا ہے ان کے ملنے کے واسطے سفر اختیار کیا بصد مشکل آپ سواد بینر پہنچے اخوند صاحب رحمہ اللہ سے ملاقی ہوئے آپ فرماتے تھے کہ اخوند صاحب رحمہ اللہ بڑے زاہد، عابد، متقی ہیں لیکن سنت سے واقف کا کا شاہ صاحب مرحوم کا فیض اور وہ بیج توحید جو دل میں بویا گیا تھا وہ مخالف پانی سے کب سیراب ہوتا تھا وہ دماغ جو عطر اور مشک وعنبر کی خوشبو سے معطر تھا اس کو بوئے سیر کب بھاتی تھی آپ دو روز ٹھہر کر واپس آئے راستہ میں تربیلا علاقہ ہزارہ میں ایک گاؤں آتا ہے جب واپسی کے وقت وہاں پہنچے تو آپ اس جگہ کے ارباب یعنی نمبردار کے مہمان ہوئے۔ (سوانح حیات ص۴۲)

**مرشد باکمال کی خدمت میں حاضری:۔** نمبردار مذکور حضرت سید میر صاحب رحمہ اللہ مرحوم کوٹھہ والا کا مرید تھا اس شخص نے آپ سے سفر اختیار کرنے کا حال دریافت فرمایا۔ آپ نے کل حال کہہ سنایا۔ نمبردار نے حضرت میر صاحب رحمہ اللہ کی بہت تعریف کی۔ مولوی جامی رحمہ اللہ نے سچ فرمایا ہے۔

نہ تنہا عشق از دیدار خیزد    بسا کیں دولت از گفتار خیزد

سنتے ہی زمام اختیار ہاتھ سے جاتی رہی دل کو قلق اور اضطراب شروع ہو گیا فرماتے تھے کہ رات مشکل سے کاٹی کس کو نیند اور کس کو آرام۔ میری عجب حالت تھی جس کو میں بیان نہیں کر سکتا علی الصبح بعد فراغت نماز روانہ ہوا شیخ سعدی علیہ الرحمۃ نے کیا خوب کہا ہے۔

رشتئہ درگردنم افگند دوست    مے برو آنجا کہ خاطر خواہ اوست

جس طرح بن سکا بصد وقت وہاں پہنچا دیکھتے ہی قدرے تسکین ہو گئی۔ میں نے حضرت صاحب سے سلسلہ بیعت دریافت کیا فرمایا میں بیعت شدہ سید احمد صاحب بریلوی مرشد مولوی اسماعیل صاحب رحمہما اللہ شہید کا ہوں مجھ کو ان سے ہی فیض حاصل ہے سنتے ہی دل باغ باغ ہو گیا تکان سفر و کوفت راہ بھول گیا بے ساختہ یہ اشعار منہ سے نکلے۔

بہ بیداریست یارب یا نجاب ست    کہ جانمن زجاناں کامیاب است
بشبہائے سیہ کے بود امیدم    کہ گردروز زی نگو نہ سفیدم
شبم راصبح فیروزی برآمد    غم و رنج شباروزی برآمد
شدم با نازنین خویش ہمراز    سزد اکنوں کہ برگردوں کنم ناز
دریں محنت سرائ غم چومن کیست    پس ازپژمردگی خرم چومن کیست
چہ بودم ماہی در ماتم آب    طپان بر ریگ تفاں زرغم آب
درآمد سیلے ازابر کرامت    بدریا بردازد یکم سلامت
کہ بودم گمرہے از ظلمت شب    رسیدہ ان زگراہیم برلب
برآمد از افق تابندہ ماہے    بکوئے دوستم نمبودرا ہے
کہ بودم خفتہ بربستر مرگ    خلیدہ دررگ جان نشتر مرگ

درآمد ناگہاں خضر ازدرمن!! بآب زندگی شد یا ورمن!

بحمدللہ کہ دولت یاریم کرد زمانہ ترك جاں از آریم کرد!

مجھے دوبارہ زندگی حاصل ہوئی پژمردگی جاتی رہی اتنا سرور ہوا کہ دنیا و مافیہا بھول گیا۔ کا کا شاہ صاحب والہ فیض دوبارہ عود کرآیا۔ خشک نہر جاری ہوگئی حضرت صاحب رحمہ اللہ میری طرف دیکھ دیکھ کر حیران ہوتے تھے کہتے تھے کہ یہ عجیب استعداد کا آدمی ہے میرے چراغ میں رمق باقی تھی روغن ڈالا گیا جو مراد تھی وہ برآئی۔ (سوانح حیات ص۴۲،۴۳)

**مرید باکمال پر مرشد کا استقبال:۔** حضرت سید میر صاحب رحمہ اللہ نے مجھے اٹھ کر سینہ سے لگا لیا۔ (کا کا شاہ صاحب کی نسبت سید صاحب بریلوی سے مل گئی) اور فرمایا کہ تیری خوشی کا بھی کوئی حساب نہیں اور میری خوشی کا بھی کوئی حساب نہیں مجھے آج تک تیرے جیسا مشتاق سنت کوئی نہیں ملا۔ الحمدللہ خداوند کریم نے تمہیں بدعتیوں اور بے راہوں سے بچایا۔

**مریدین کے لطائف سلوک فوری جاری ہوجانا:۔** حضرت کا فیض مثل موج دریا تھا کوئی بھی خالی نہیں جاتا تھا جو حلقہ میں بیٹھ جاتا یکبارگی اس کے تمام لطائف جاری ہوجاتے متبع سید الانام ﷺ بن جاتا۔ (سوانح حیات ص۴۴)

**مرشد کے کشف و کرامات حدوشمار سے باہر:۔** ان کے کشف و کرامات حساب سے باہر تھے جو شخص بیعت کے لیے جاتا اول اس کے عیوب سے اس کو مطلع کر کے پھر بیعت کرتے آپ کے وظائف مطابق سنت تھے اکثر اپنے معتقدین کو وہی فرماتے جو حدیث شریف میں آئے ہیں۔ چندروز وہاں ٹھہر کر واپس قلعہ میہاں سنگھ تشریف لے آئے گھر میں کب آرام تھا۔ خواب و خورش کم ہوگئی۔ تنہائی اختیار کر لی۔ اکثر جنگل میں ہی رہتے۔ اہل وعیال زبردستی روٹی کھلانے کو گھر بلاتے ہوا و ہوس دنیا کی جاتی رہی۔ دنیاوی بات دل کو نہ بھاتی طالب علموں کو جواب دے دیا دل اور زبان پر ہر وقت ذکر جاری رہنے لگا۔ (سوانح حیات ص۴۴)

**تلاش مرشد کا تیسرا سفر:۔** اس زمانہ میں خواجہ سلیمان صاحب تونسوی رحمہ اللہ بڑے مشہور بزرگ تھے۔ ان کی زیارت کے واسطے تونسہ کو روانہ ہوئے (آپ کی عادت شریف میں تھا کہ جب گھر میں آتے تو مجھے اور میرے دیگر بہن بھائیوں کو بلاتے اور فرماتے کہانی سنو آپ کی شیریں کلامی دل میں گھر کر جاتی تھی۔ ہم سب کے سب بھاگے بھاگے آتے۔ ہمیں فرماتے ''کیوں بھائی ہڈ ورتی سناؤں یا جگ ورتی''۔ ہم عرض کرتے ''ہڈ ورتی'' بس پھر آپ ایسے قصہ جات سناتے) فرماتے تھے جب تونسہ دو منزل رہ گیا ایک گاؤں میں مجھے رات آگئی وہاں کا امام مسجد بڑا فقیہہ محدث تھا روٹی کھلا کر میرا حال دریافت کیا جب اس نے مجھے ذی علم سمجھا مجھ سے چند مشکل مسائل دریافت کیے بعد تسکین خاطر بڑا خوش ہوا...... دوبارہ چند ماہ کے بعد پھر میں تونسہ گیا۔ اور اس گاؤں سے (جس میں وہ مولوی صاحب رہتے تھے) تونسہ پہنچا۔ خواجہ صاحب کی ملاقات ہوئی اور میں نے یہ خط لکھ کر پیش کیا۔ (سوانح حیات ص۴۴،۴۵)

**خواجہ تونسوی کی خلافت اور تعویذات کی اجازت:۔** مجھ پر آپ نے بڑی مہربانی کی ہے اپنے مجربہ تعویذ اور وظائف سکھائے اور بلا بیعت ہونے کے مجھے اپنا خلیفہ ہونے کا لقب عطا فرمایا چندروز مجھے وہاں ٹھہرایا مجھ پر بہت خوش ہوئے اور فرمایا کہ اب تم کو مرید ہونے کی ضرورت نہیں تم خود لوگوں کو اپنا مرید بنایا کرو بعد رخصت میں گھر آیا۔ (سوانح حیات ص۴۷،۴۸)

**مجذوب سے ملاقات کی رہنمائی:۔** چندروز رہ کر پھر آپ نے ارادہ فتح گڑھ چوڑیاں ضلع گورداسپور کا کیا یہاں آپ کے سسرال تھا۔ اس علاقہ کے لوگوں سے آپ نے سنا کہ موضع بچے علاقہ تخت ہزارہ میں ایک گاؤں ہے۔ وہاں ایک بزرگ ہیں یہ سب لوگ ان کے مرید تھے۔ ولی باکمال سنے جاتے تھے۔ فتح گڑھ سے ہی آپ بچے کو روانہ ہوئے اس وقت سواری کا کوئی انتظام نہ تھا نہ ریل نہ موٹر اور نہ یکہ صرف شوق کی ریل پر سوار آپ چند یوم میں حافظ صاحب کی خدمت میں موضوع مذکور میں پہنچ گئے۔ ملاقات کے بعد حافظ صاحب نے فرمایا کہ میرے پاس براہ راست آپ کا کوئی حصہ نہیں۔ مگر ایک مجذوب کے طفیل میرے فیض کا کچھ حصہ آپ کو ملے گا حافظ صاحب نے ایک خط لکھ کر

امام قرطبی رحمہ اللہ نے اپنی تفسیر میں ابن عطیہ رحمہ اللہ کی روایت نقل کرنے کے بعد فرمایا کہ جب ایک کتا صلحاء اور اولیاء کی صحبت سے یہ مقام پا سکتا ہے۔ تو آپ قیاس کریں کہ مؤمنین وموحدین جو اولیاء اللہ اور صالحین سے محبت رکھیں ان کا مقام کتنا بلند ہوگا' اس واقعہ میں ان مسلمانوں کیلئے سامان تسلی اور بشارت ہے جو اعمال میں کوتاہ ہیں مگر حبیب خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے کامل محبت رکھتے ہیں۔ (عالم برزخ ص ۱۵۲ تا ۱۵۳)

## سکرات موت میں پیشگی اطلاع کے چند واقعات

**خیر النساج کا واقعہ:۔** خیر النساج کا واقعہ مشہور ہے کہ آپ نے موت کے وقت فرمایا صبر کروں گا' اللہ پاک تمہیں عافیت عطا فرمائے تمہیں جو حکم ہے اس کے بغیر چارہ نہیں اور میری عمر کا پیمانہ لبریز ہو چکا ہے پھر پانی منگوا کر وضو کیا اور نماز ادا کر کے فرمایا۔ اب تم اللہ تعالیٰ کے حکم کی تعمیل کرو یہ فرمایا اور دنیا سے انتقال فرما گئے۔

**عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ:۔** عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ جس روز عالم فانی سے عالم باقی کی طرف رحلت فرمانے والے تھے اس روز فرمانے لگے مجھے اٹھا کر بٹھاؤ' تیمارداروں نے آپ کو اٹھا کر بٹھا دیا' چشم پرنم کے ساتھ فرمایا میں وہ ہوں جس نے تعمیل احکام میں کوتاہی کی اور گناہوں میں سرگرمی دکھائی' یہ جملہ تین بار فرما کر کلمہ طیبہ پڑھا اور سر اٹھا کر غور سے دیکھنے لگے لوگوں نے پوچھا......

امیر المؤمنین! آپ اس قدر غور سے کیا دیکھ رہے ہیں فرمایا میں ایسی صورتیں دیکھ رہا ہوں جو نہ انسان ہیں نہ جن' پھر جان جان آفرین کو سونپ دی۔ مسلمہ رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ سکرات موت کے وقت میں آپ کے پاس موجود تھا آپ نے اشارے سے ہمیں باہر جانے کا حکم دیا ہم سب باہر آ کر بیٹھ گئے صرف ایک خادم آپ کے پاس رہ گیا اس وقت آپ اس آیت کی تلاوت فرما رہے تھے

''تلك الدار الاخرة نجعلها للذين لايريدون علوا في الارض ولا فسادا والعاقبة للمتقين۔ (القصص ۸۳)

ترجمہ: آخرت کا گھر (جنت) ہم نے ان لوگوں کیلئے تیار کیا ہے جو دنیا میں شان وشوکت کے طالب نہیں ہیں اور بہترین انجام متقیوں ہی کا ہے۔ بیشک تم نہ انسان ہو نہ جن پھر خادم نے باہر آ کر ہمیں اندر آ جانے کو کہا اب جو ہم اندر گئے تو آپ انتقال فرما چکے تھے۔

**محمد بن واسع رحمہ اللہ:۔** فضالہ بن دینار کا بیان ہے کہ میں محمد بن واسع کی وفات کے وقت موجود تھا آپ دفعۃً فرمانے لگے اے میرے اللہ کے فرشتو آؤ' ہر طرح کی طاقت وقوت اللہ ہی کی طرف سے ہے اس وقت مجھے نہایت روح افزا اور مست کن خوشبو کی لپٹیں آ رہی ہیں پھر آپ کی روح قفس عنصری سے پرواز کر گئی۔

اس سلسلہ میں بے شمار واقعات ومشاہدات ہیں لیکن سب سے بلیغ' مؤثر اور جامع یہ آیت ہے ''فلولآ اذا بلغت الحلقوم''۔ (الواقعہ) جب روح بدن سے سینے میں آ کر اٹک جاتی ہے اور اس وقت تم (یہ منظر) حسرت بھری نظر سے دیکھ رہے ہوتے ہو اور ہم مرنے والے کے تم سے زیادہ قریب ہوتے ہیں لیکن تمہیں دکھائی نہیں دیتے۔ (عالم برزخ ص ۱۶۵، ۱۶۶)

## مرنے کے بعد زندہ ہونے کے واقعات

**سر گدھے کا اور جسم انسان کا:۔** حضرت عوام بن حوشب بیان کرتے ہیں کہ ایک مرتبہ میں ایک بستی میں ٹھہرا' اسی بستی کے ایک کنارے ایک قبرستان تھا جب عصر کا وقت ہوتا تو اس قبرستان میں ایک قبر کھلتی اور اس میں سے ایک آدمی نکلتا جس کا سر گدھے کا اور باقی جسم انسان کا ہوتا اور وہ گدھے کی آواز میں تین چیخیں مارتا اور پھر اپنی قبر میں داخل ہو جاتا میں نے دیکھا کہ ایک بوڑھی عورت اون کات رہی تھی ایک عورت نے مجھ سے کہا آپ اس بڑھیا کو دیکھتے ہیں؟ میں نے کہا کیا بات ہے؟ کہنے لگی یہ اس شخص کی والدہ ہے۔ میں نے کہا اس کا قصہ کیا ہے؟ وہ عورت کہنے لگی کہ یہ شخص شراب پیتا تھا اور جب یہ اس کام کیلئے نکلتا تو اس کی والدہ اس سے کہتی میرے بیٹے اللہ سے ڈر! تو کب تک یہ شراب پیتا رہے گا؟ یہ اپنی ماں سے کہتا تو گدھے کی طرح چیختی رہتی ہے۔ اس عورت نے بتایا کہ یہ شخص عصر کے بعد (ایک دن) فوت ہو گیا۔ اسی روز سے ہمیشہ عصر کے بعد اس کی قبر کھلتی ہے اور یہ گدھے کی سی تین چیخیں مارتا ہے اور پھر یہ بدستور اپنی قبر میں چھپ جاتا ہے۔

# تذکرہ بزرگانِ علوی سوہدرہ

مرتبہ
عبد الرشید عراقی

تزئین وترتیب
قمر الحمید فیصل


جملہ حقوق اشاعت برائے مسلم پبلیکیشنز محفوظ ہیں

ناشر: مسلم پبلیکیشنز　　مدیر: حکیم محمد ادریس فاروقی

ڈسٹری بیوٹر

دار السلام
کتاب وسنت کی اشاعت کا عالمی ادارہ
ریاض ○ جدہ ○ شارجہ ○ لاہور
لندن ○ ہیوسٹن ○ نیو یارک

ہیڈ آفس: پوسٹ بکس: 22743 الریاض: 11416 سعودی عرب فون: 4043432 - 4033962 (00966 1)
فیکس: 4021659 ای میل: darussalam@naseej.com.sa بک شاپ فون وفیکس: 4614483
جدہ فون: 6712299 فیکس: 02 6173448 الخبر فون: 03 8948106
شارجہ فون: 5511293 فیکس: 5511294 (009716)

پاکستان: ① 50 لوئر مال نزد ایم۔ اے۔ او کالج لاہور فون: 7232400 - 7240024 (0092 42)
فیکس: 7354072 ای میل: darussalampk@mall.com
② رحمان مارکیٹ غزنی سٹریٹ، اردو بازار لاہور فون: 7120054 فیکس: 7320703

لندن فون: 5202666 فیکس: 5217645 (0044 208)
ہیوسٹن فون: 7220419 فیکس: 7220431 (001 713) ای میل: darsalam@dar-us-salam.com.
نیویارک فون: 7255925 (001 718)
Website: http://www.dar-us-salam.com

ایڈیشن: (1)　　طبع: (2002)　　تعداد: (1600)

مطبع: احمد پرنٹنگ پریس 50 لوئر مال لاہور فون 7240024


بسم اللہ الرحمن الرحیم

# فتاویٰ ثنائیہ

شیخ الاسلام حضرت مولانا
ابو الوفا ثناء اللہ امرتسری رحمۃ اللہ علیہ

مرتب
مولانا محمد داؤد راز

مکتبہ ثنائیہ
بلاک 9، سرگودھا 0300-6046271


جملہ حقوق بحق ناشر محفوظ ہیں

| | |
|---|---|
| نام کتاب | فتاویٰ ثنائیہ |
| مصنف | شیخ الاسلام حضرت ابو الوفاء مولانا ثناء اللہ امرتسریؒ |
| ناشر | محمد اقبال |
| مطبع | زاہد بشیر پرنٹرز لاہور |
| اشاعت | مارچ 2006ء |
| قیمت | 600 روپے |

ملنے کے پتے

- نعمانی کتب خانہ اردو بازار لاہور
- دار السلام غزنی سٹریٹ لاہور
- مکتبہ اصحاب الحدیث مچھلی منڈی لاہور
- مکتبہ قدوسیہ غزنی سٹریٹ لاہور
- فیض اللہ اکیڈمی اردو بازار لاہور
- مکتبہ اسلامیہ غزنی سٹریٹ لاہور
- محمدی کتب خانہ اردو بازار لاہور
- کتب خانہ خورشیدیہ اردو بازار لاہور
- مکتبہ السلفیہ شیش محل روڈ لاہور
- دار الاندلس جامعہ قادسیہ چوبرجی لاہور

سٹاکسٹ: نعمانی کتب خانہ حق سٹریٹ اردو بازار لاہور

**حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کا واقعہ:۔** حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ ایک دفعہ میں مکے سے مدینے کو جا رہا تھا۔ کیا دیکھتا ہوں کہ ایک آدمی اپنی قبر سے نکلا جس کا تمام جسم آگ میں جل رہا ہے اور اس کی گردن میں زنجیر ہے جسے گھسیٹا جا رہا ہے مجھے دیکھ کر کہتا ہے اے عبداللہ مجھ پر پانی چھڑک دو معلوم نہیں وہ مجھے پہچانتا تھا یا عبداللہ عرف کے اعتبار سے کہہ رہا تھا اتنے میں دوسرا شخص نکل کر آتا ہے اور کہتا ہے عبداللہ! اس پر پانی نہ چھڑکنا' پھر وہ اس کی زنجیر پکڑ کر اور اسے گھسیٹ کر قبر میں لے جاتا ہے (ابن ابی الدنیا)

حضرت عروہ رضی اللہ عنہ نے بھی مذکورہ بالا واقعہ قدرے اختلاف الفاظ کے ساتھ بیان کیا ہے فرماتے ہیں اس کی دہشت سے میرے بال سفید ہو گئے میں نے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو یہ واقعہ سنایا تو آپ نے تنہا سفر کرنے سے مسلمانوں کو روک دیا۔

(کتاب الروح لابن قیم ص ۶۷ بحوالہ عالم برزخ)

**نام کتاب:۔ تذکرہ بزرگانِ علوی سوہدرہ....... مرتبہ: عبدالرشید عراقی**
**ترتیب: قمرالحمید فیصل، مسلم پبلیکیشنز**

**تذکرہ اسلاف کی اہمیت:۔** ایک آدمی جب اپنی لائن سے ہٹ جاتا ہے تو عموماً اسے آباؤاجداد کا حوالہ دیا جاتا ہے کہ دیکھو تمہارے بڑے کیا تھے اور تم کیا ہو۔ اس طرح اس کا ضمیر جاگتا ہے اور اندر کا انسان بیدار ہوتا ہے۔ خلاصۂ کلام یہ کہ ایسی کتب سے غرض قوم کو جھنجھوڑنا اور بیدار کرنا ہوتا ہے تا کہ اخلاف اپنے اسلاف کو دیکھ کر اپنے احوال درست اور اپنی سمت صحیح کریں۔ (تذکرہ بزرگان علوی سوہدرہ ص 11)

**مولانا غلام نبی الربانی کی بیعت اصلاح:۔** مولانا سید عبداللہ الغزنوی رحمہ اللہ (م ۱۲۹۸) للّٰہیت' تقویٰ اور علم دین میں یکتائے روزگار تھے۔ صاحب ''نزہۃ الخواطر'' ان کے بارے میں یوں رقم طراز ہیں:

> حضرت عبداللہ بن محمد بن محمد شریف الغزنوی شیخ تھے۔ امام تھے' عالم تھے' زاہد تھے' مجاہد تھے۔ رضائے الٰہی کے حصول میں کوشاں تھے۔ اللہ کی رضا کیلئے اپنی جان' اپنا گھر بار' اپنا مال' اپنا وطن سب کچھ لٹا دینے والے تھے۔ علمائے سوء کے خلاف ان کے معرکے مشہور ہیں۔

دور دراز علاقوں سے علماء اور مشائخ آپ سے فیض حاصل کرنے کیلئے حاضر ہوتے اور جب آپ سبحان اللہ اور لا الہ الا اللہ وغیرہ کلمات کا ورد کرتے تو جمادات بھی آپ کے ساتھ بآواز بلند تسبیح وتہلیل کرتے اور وجد واضطراب میں آ جاتے۔ چنانچہ مولانا غلام نبی الربانی رحمہ اللہ بھی آپ کی خدمت اقدس میں حاضر ہوئے اور آپ کی صحبت سے فیض یاب ہوئے۔ بروایت مولوی یحیٰی امام خاں نوشہروی (م ۱۳۸۵ھ) سوہدرہ میں ایک حنفی عالم مولوی سید نور شاہ مرحوم تھے اور ''السعید من سعد فی بطن امه'' میں سے تھے۔ انہوں نے خواب میں دیکھا کہ مغربی جانب سے ایک نور چمکا' جو ستون کی شکل میں آسمان کو چھوتا ہوا نکل گیا۔ اس نور کا مبداء سے مولانا غلام نبی الربانی رحمہ اللہ تھے۔ چنانچہ مولانا غلام نبی الربانی رحمہ اللہ حضرت مولانا عبداللہ الغزنوی رحمہ اللہ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور بیعت ہوئے۔ حضرت مولانا غلام نبی الربانی کا روحانی پایہ بہت اونچا تھا۔ آپ کی زبان اور دعا میں ایک خاص تاثیر تھی جس کا صاف پتہ چلتا تھا۔ مولانا غلام نبی الربانی رحمہ اللہ ایک بہترین خوشنویس تھے۔ چنانچہ امرتسر جب بھی آپ تشریف لے جاتے تو وہاں حضرت شیخ کیلئے کتابیں نقل کرتے۔ (تذکرہ بزرگان علوی سوہدرہ ص ۱۷)

**خواب میں بشارت:۔** حضرت غلام نبی الربانی مرحوم کا درج ذیل واقعہ مولانا سید عبداللہ الغزنوی رحمہ اللہ کے اس واقعہ سے مماثلت رکھتا ہے جو حضرت عارف باللہ نے غزنی میں خواب میں دیکھا تھا یعنی آپ نے بخاری شریف کو خاک آلود دیکھا اور پھر اس کو صاف کیا اور ممدوح (مولانا غلام نبی الربانی مرحوم) نے خواب میں یہ دیکھا کہ میں سوہدرہ کی مسجد سے کوڑا کرکٹ اٹھا رہا ہوں اور مسجد کو خوب صاف کر رہا ہوں۔ یہ خواب آپ نے مولانا سید عبداللہ الغزنوی سے ذکر کیا تو حضرت شیخ نے فرمایا:

''الحمدللہ است این رویا صادق است۔ برائے شماہمہ مبارك است انشاء اللہ''

انشاء اللہ از تو در دین اسلام کارے خواہد شد که این راز شرك و بدعت پاك خواہد نمومراد از مسجد این اسلام است' خس و خاشاك پیرون کردن کفر۔'' یا ''دین ازشرك و بدعت پاك نمودن است''

''سب اللہ کی تعریف ہے۔ یہ سچا خواب ہے اور آپ کیلئے بڑا باعث برکت ہے۔ اللہ تعالیٰ آپ سے بڑا کام لے گا آپ اسلام کی حفاظت کریں گے اور کفر کو شکست دیں گے انشاء اللہ''

مرحوم کا زہد وتقویٰ محتاج وضاحت نہیں۔ مولانا الغزنوی رحمہ اللہ کے فیض یافتگان میں یہ جنس کمیاب تقویٰ وللّٰہیت ماشاء اللہ عام تھی۔ (تذکرہ بزرگان علوی سوہدرہ ص71 سے 74)

**نظام تکوینی کی سپردگی:۔** مولوی ہدایت اللہ مرحوم نے بیان کیا: ''مجھے ایک صاحب بھیکن خان نے (جو کہ موضع سہاگ پور جو جی آئی پی ریلوے اسٹیشن پر ہے اور ضلع ہوشنگ آباد میں ہے) لکھا کہ آپ کے مضامین سے معلوم ہوتا ہے کہ آپ سوہدرہ کے رہنے والے ہیں۔ وہاں مولانا غلام نبی الربانی صاحب رحمہ اللہ سے ملاقات ہوتی ہوگی۔ وہ میرے استاد ہیں اور وہ علاقہ ان کے سپرد ہے۔ بھیکن خان نے مجھے لکھا کہ بہتر ہے کہ آپ ان سے بیعت کرلیں وہ جس علاقے میں رہتے ہیں وہ انہی کے سپرد ہے۔ میں کچھ نہ سمجھا۔ جب سوہدرہ آیا تو میں نے اس کا تذکرہ مولوی صاحب مرحوم سے کیا تو ہنس دیئے۔ میں نے عرض کیا سپردگی کا مطلب کیا ہے؟ جواب دیا کہ سوہاگ پور کا علاقہ انہی کے سپرد ہے۔ (تذکرہ بزرگان علوی سوہدرہ ص75 تا76)

**حضرت مولانا عبدالمجید خادم سوہدروی رحمہ اللہ:۔** مولانا عبدالمجید خادم رحمہ اللہ جنوری 1901ء/1381ھ میں سوہدرہ میں پیدا ہوئے آپ حضرت مولانا عبدالحمید سوہدروی (م ۱۳۳۰ھ) کے بیٹے' مولانا غلام نبی الربانی سوہدروی رحمہ اللہ (م ۱۳۴۸ھ) کے پوتے اور استاد الاساتذہ شیخ پنجاب مولانا حافظ عبدالمنان صاحب محدث وزیرآبادی (م ۱۳۳۴ھ) کے نواسے تھے۔ مولانا عبدالمجید سوہدروی رحمہ اللہ نجیب الطرفین تھے۔ (تذکرہ بزرگان علوی سوہدرہ ص87)

**مولانا محمد یوسف کا تقویٰ:۔** مولانا حافظ محمد یوسف علیہ الرحمہ کا تعلق ایک علمی خاندان سے تھا۔ آپ کے پردادا حضرت مولانا غلام نبی الربانی رحمہ اللہ عالم بے بدل اور ولی کامل تھے۔ مولانا حافظ محمد یوسف رحمہ اللہ بھی ایک جید عالم اور حافظ قرآن وحدیث تھے اور زندگی بھر سوہدرہ اور تلواڑہ میں قرآن مجید کی تعلیم دیتے اور اپنا علمی وروحانی فیض پہنچاتے رہے۔ عمل میں اس قدر آگے تھے کہ مستحبات کو بھی ترک نہیں فرماتے تھے اور احکام شرعیہ میں بجائے رخصت کے عزیمت کو ترجیح دیتے تھے۔ فضائل اعمال کے باب میں ضعیف احادیث بھی اپنا لیتے تھے۔ (تذکرہ بزرگان علوی سوہدرہ ص142)

**حضرت ''جی ہوری'' کے خادم جنات:** حضرت مولانا غلام نبی الربانی المعروف ''جی ہوری'' کا حلقہ درس بڑا وسیع تھا۔ تشنگان دین اپنی علم دین کی پیاس بجھانے کیلئے دور ونزدیک سے آتے۔ مسجد میں ہی قیام وطعام کا بندوبست ہوتا اور یوں یہ سلسلہ ان کی پوری زندگی تک چلتا رہا۔ ایک ایسے ہی درس کے اختتام پر آپ نے شاگردوں سے کہا کہ موضع تلواڑہ سے مسجد کیلئے لکڑی کا شہتیر اٹھالاؤ اور آٹھ دس لڑکے اس کام کیلئے جاتے۔ اگلی صبح جب آپ نماز فجر کیلئے تشریف لائے تو شہتیر پڑا تھا۔ مگر سبھی نے شہتیر کے لانے پر لاعلمی کا اظہار کیا۔ البتہ ایک شاگرد نے نہایت ادب سے عرض کیا کہ اس شہتیر کو وہ اکیلا ہی اٹھا کر لایا ہے۔ ''حضرت صاحب'' معاملہ سمجھ گئے اور اسے فوراً ہی علیحدگی میں لے گئے۔ ایک اچھا مسلمان بننے کی تاکید کی اور نصیحت فرمائی کہ خلق خدا میں سے کسی کو تنگ نہ کرنا اور ہم زادوں میں تبلیغ کرنا۔ بزرگ کہتے ہیں کہ یہ ایک جن تھا جس نے ولی کامل کی درسگاہ سے فیض یاب ہونے کیلئے انسانی روپ دھارا اور علم کی دولت سے مالا مال ہوا۔ (تذکرہ بزرگان علوی سوہدرہ ص142)

**کرامات کی ایک ادنیٰ جھلک:** ایک دفعہ ابر باراں نہ برسنے سے سوہدرہ میں خشک سالی کا دور دورہ تھا۔ کھلیان اجڑ گئے اور کھیتیاں

ابر باراں سے محروم ہوگئیں۔زمین پیاس کے مارے پھٹی جاتی تھی۔مویشی اور جانور مرنے لگے۔اس آفت سماوی کے آگے سب لوگ بے بس تھے۔اہل سوہدرہ سے لوگوں کا جم غفیر حضرت ''جی ہوری'' صاحب سے ملتجی ہوا کہ حضرت خلق خدا مر رہی ہے آپ دعا فرمائیں کہ ابر رحمت برسے......آپ نے عوام الناس سے کہا کہ نماز استسقاء ادا کی جائے گی۔لہٰذا وقت مقررہ پر پلکھو کے کنارے کھجوروں والے کھلے میدان میں برہنہ پا وسر لوگ اکٹھے ہوئے۔اتنے میں ہندوؤں کے من چلے نوجوان مسلمانوں سے مذاق کر رہے تھے' کہ مسلمان اپنے خدا سے بارش لینے جا رہے ہیں۔اگر واقعی برکھا چاہیے تو کسی مندر کے سنکھ اور گھنٹیاں بجاؤ'' مگر جو غیر مسلم پختہ عمر اور تجربہ رکھتے تھے ان کو یقین تھا کہ ولی کامل کی پرارتھنا پربو کے ہاں ضرور قبول ہوگی۔بزرگ بیان کرتے ہیں کہ جب حضرت مولانا غلام نبی الربانی رحمہ اللہ نے اپنے مخصوص لہجے میں گڑگڑا کر دعا مانگی تو گھنگھور گھٹائیں ہر سو آسمان پر پھیل گئیں اور جب لوگ بازار کے شمالی حصے سے ڈھلان چڑھ رہے تھے تو ابر رحمت نے ان کے کپڑوں کو تر بتر کر دیا تھا اور دیکھتے ہی دیکھتے ہر طرف جل تھل ہوگئے۔یہ ولئی کامل کی زندگی کی کرامات کی ایک ادنیٰ سی جھلک ہے۔

**ہندوؤں میں ولی کامل کا ادب واحترام:** ''مولانا غلام نبی الربانی رحمہ اللہ جنہیں اہالیان سوہدرہ عقیدت واحترام کے طور پر ''جی صاحب'' یا ''جی ہوری'' پکارتے ولی دوراں تھے۔جب بھی آپ کبھی بازار میں تشریف لاتے تو تمام غیر مسلم دکاندار بھی اپنی دکانوں سے اٹھ کر نذرانہ عقیدت پیش کرتے اور اس چھوٹے مندر کا دروازہ بند کر دیتے جو بازار کے وسط میں جہاں اب ملک بشیر کی سوڈا واٹر کی دکان ہے پر موجود تھا۔تقسیم ملک کے بعد اس کے آثار مفقود ہوگئے یہ درجہ اس ولی کامل کا تھا جو ولایت کے درجے پر پہنچا ہوا تھا۔

(تذکرہ بزرگان علوی سوہدرہ ص163 تا164)

**نام کتاب:۔فتاوی ثنائیہ..... تالیف:۔شیخ الاسلام حضرت مولانا ابوالوفاؒ ثناء اللہ امرتسری رحمہ اللہ**

**مرتبہ:۔مولانا محمد داؤد راز رحمہ اللہ......مکتبہ:۔ثانیہ بلاک ۱۹ سرگودھا**

**شب جمعہ کی موت کی فضیلت:** جمعہ کے دن اور جمعہ کی رات کی موت بہت اچھی ہے۔جامع ترمذی صفحہ ۱۸۰ میں عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ جو شخص جمعہ کے دن یا جمعہ کی رات کو مرے گا اللہ تعالیٰ اس کو قبر کے فتنہ سے بچائے گا'' یہ حدیث اگرچہ ضعیف ہے لیکن اس کی تائید متعدد حدیثوں سے ہوئی ہے۔الحمد للہ میرے والد مرحوم نے جمعہ ہی کے دن بعد نماز جمعہ رحلت فرمائی ہے اور وہ جمعہ بھی رمضان المبارک کے اخیر عشرہ کا تھا غفر اللہ ورضی عنہ دوشنبہ کے دن کی بھی موت اچھی ہے رسول اللہ ﷺ نے دو شنبہ ہی کے دن انتقال فرمایا ہے اسی وجہ سے حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے اپنے مرض الموت میں دوشنبہ کے دن مرنے کی تمنا ظاہر کی تھی مگر ان کا انتقال منگل کی رات کو ہوا۔(فتاویٰ ثنائیہ جلد ثانی ص25)

**قریب المرگ سے مرحومین کے لیے سلام کہلوانا:** فائدہ: اگر کوئی شخص کسی قریب المرگ سے کہے کہ رسول اللہ ﷺ سے یا فلاں شخص سے میرا اسلام کہہ دینا تو اس میں کچھ حرج نہیں۔بعض صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین نے ایسا کیا ہے۔(فتاویٰ ثنائیہ جلد ثانی ص26)

**ایصال ثواب مالی وبدنی:** ایصال ثواب مالی یا بدنی بلا تقرر اور تعین وقت اور دن کے جب چاہے پہنچاوے درست اور طریقہ مسلوکہ فی الدین ہے۔(حررہ سید محمد نذیر حسین عفی عنہ۔فتاویٰ نذیریہ ج اص ۴۲۱ بحوالہ: فتاویٰ ثنائیہ جلد ثانی ص30)

**تعامل اسلاف سے استدلال:** آنحضرت ﷺ نے ایک پتھر ایک صحابی کی قبر پر رکھ کر فرمایا تھا اس لیے رکھتا ہوں یہ قبر پہچان لیا کروں' پتھر پر نام میت لکھوا کر سرہانے کی طرف کھڑا کر دیا جائے تو میرے خیال میں منع نہیں۔مدینہ شریف کے قبرستان میں آج تک بھی امام مالک رحمہ اللہ کی قبر پر اسی طرح کا ایک پتھر یا لکڑی کی تختی کھڑی ہے۔(فتاویٰ ثنائیہ جلد ثانی ص۳۰)

**نیل الاوطار سے ایصال ثواب کی دلیل:** سوال: کیا قرآن مجید کی تلاوت بلاتخصیص وقت ومکان کے میت کو ثواب پہنچتا ہے؟

جواب: کسی آیت یا حدیث سے تلاوت قرآن کی ثواب رسانی کا ثبوت نہیں نہ زمانہ رسالت میں اس کا ثبوت ملتا ہے۔ حنفی علماء اس کو مالی عبادات پر قیاس کر کے جائز کہتے ہیں۔

**شرفیہ:** اس باب میں کچھ روایات یا آثار'' کتاب ثمار التنکیت فی ابیات التثبیت''میں ہیں مگر اس وقت وہ کتاب موجود نہیں جو نقل کی جائے ہاں نیل الاوطار سے بحیثیت مجموعی ملتا ہے کہ جمہور اہل سنت کے نزدیک تلاوت قرآن کا ثواب بھی میت کو ملتا ہے۔

(ابوسعید شرف الدین دہلوی) (بحوالہ: فتاویٰ ثنائیہ جلد ثانی ص ۳۱)

**ہر نیک کام کا ایصال ثواب:** سوال: میت کی طرف سے روزہ دار کو افطار کرانے سے ایصال ثواب ہوگا یا نہیں؟

جواب: ہر نیک کام کا ثواب میت کو پہنچ سکتا ہے۔ کنواں لگوا کر آنحضرت ﷺ نے فرمایا تھا'' ھذا لام سعد '' (یہ کنواں سعد کی ماں کو ثواب پہنچانے کیلئے بنایا گیا) (۱۴ جمادی الآخر ۱۳۶۵ھ) (فتاویٰ ثنائیہ جلد ثانی ص ۳۳)

**ایصال ثواب میں امام حنبل رحمہ اللہ کا مسلک:** میت کی طرف سے خیرات کی جائے تو اس کا ثواب میت کو بلاشبہ پہنچتا ہے صحیح بخاری اور صحیح مسلم میں ہے۔ عن عائشه ان رجلا قال النبی ﷺ ان امی افتتلت نفسها وارٰها لوتکلمت تصدقت فهل لها اجران تصدقت عنها قال نعم ۔ اور اس کے علاوہ قرأت قرآن کے ثواب پہنچنے اور نہ پہنچنے میں اختلاف ہے۔ امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ اور ایک جماعت علماء کے نزدیک قرأت قرآن کا ثواب میت کو پہنچتا ہے۔ (فتاویٰ ثنائیہ جلد ثانی ص ۳۴)

**احناف حنابلہ اور بعض شوافع کا مسلک:** قرآن مجید پڑھ کر یا صدقہ خیرات کر کے میت کیلئے استغفار کرنا جائز بلکہ احسن طریقہ ہے رسمی طور پر دن مقرر نہ کرنا چاہیے۔ (۱۸ ذی الحجہ ۱۳۶۲ھ)

سوال:۔ مردہ کے واسطے ختم قرآن پڑھ کر بخشنا جائز ہے یا نہیں؟

الجواب:۔ اس بارے میں علماء کا اختلاف ہے کہ قرأت قرآن کا ثواب مردہ کو پہنچتا ہے یا نہیں۔ علماء حنفیہ کے نزدیک اور امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ کے نزدیک اور بعض اصحاب شافعی رحمہ اللہ کے نزدیک پہنچتا ہے۔

ہوالموفق: متاخرین علمائے اہل حدیث سے علامہ محمد بن اسماعیل امیر رحمہ اللہ نے ''سبل السلام'' میں مسلک حنفیہ کو دلیلاً بتایا ہے یعنی یہ کہا ہے کہ قرأت قرآن اور تمام عبادات بدنیہ کا ثواب میت کو پہنچنا از روئے دلیل کے زیادہ قوی ہے اور علامہ شوکانی رحمہ اللہ نے بھی ''نیل الاوطار'' میں اسی کو حق کہا ہے مگر اولاد کے ساتھ خاص کیا ہے یعنی یہ کہا ہے کہ اولاد اپنے والدین کیلئے قرأت قرآن یا جس عبادت بدنی کا ثواب پہنچانا چاہے تو جائز ہے کیونکہ اولاد کا تمام خیر مالی ہو یا بدنی اور بدنی میں قرأت قرآن ہو یا نماز یا روزہ یا کچھ اور سب والدین کو پہنچتا ہے ان دونوں علامہ کی عبارتوں کو مع ترجمہ یہاں نقل کر دینا مناسب معلوم ہوتا ہے۔ ''سبل السلام شرح بلوغ المرام'' جلد اول صفحہ ۲۰۶ میں ہے۔

''ان هذه الادعية ونحوها نافعة للميت بلاخلاف واماغيرها من قرات القرآن له فالشافعي يقول لايصل ذلك اليه وذهب احمد وجماعة من العلماء الى وصول ذلك اليه وذهب جماعة من اهل السنة والحنفية الى ان للانسان ان يجعل ثواب عمله لغيره صلوة كان اوصوما اوحجا اوصدقة اوقراءة قرآن اوذكرا اوای نوع من انواع القرب وهٰذا هو القول الا رجح دليلا وقد اخرج الدارقطنی ان رجلا سأل النبی ﷺ اه کيف يبر ابويه بعد موتهما فاجابه بانه يصلی لهما مع صلوته ويصوم لهما مع صيامه واخرج ابوداؤد من حديث معقل بن يسار عنه ﷺ اقرأ واعلی موتاکم سورة يٰسٓ وهو شامل للميت بل هوا لحقيقة فيه واخرج الشيخان انه ﷺ کان يضحی عن نفسه بکبش وعن امته بکبش و فيه اشارة الی ان الانسان ينفعه عمل غيره وقد بسطنا الکلام فی حواشی ضوء النهار بما يتضح منه قوة هٰذا المذهب انتهی'' یعنی یہ زیارت قبر کی دعائیں اور مثل ان کے اور

دعائیں میت کو نافع ہیں بلا اختلاف اور میت کے لیے قرآن پڑھنا سوا امام شافعی رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ اس کا ثواب میت کو نہیں پہنچتا ہے امام احمد رحمہ اللہ اور علماء کی ایک جماعت کا یہ مذہب ہے کہ قرآن مجید پڑھنے کا یہ ثواب میت کو پہنچتا ہے اور علمائے اہل سنت سے ایک جماعت کا اور حنفیہ کا یہ مذہب ہے کہ انسان کو جائز ہے کہ اپنے عمل کا ثواب غیر کو بخشے نماز ہو یا روزہ یا صدقہ یا قرأت قرآن یا کوئی اور ذکر یا کسی قسم کی کوئی اور عبادت اور یہی قول دلیل کی رو سے زیادہ راجح ہے اور دار قطنی نے روایت کی ہے کہ ایک مرد نے رسول اللہ ﷺ سے پوچھا کہ وہ اپنے والدین کے ساتھ ان کے مرنے کے بعد کیسے کیونکر احسان کرے۔ آپ ﷺ نے فرمایا اپنی نماز کے ساتھ ان دونوں کیلئے نماز پڑھے اور اپنے روزے کے ساتھ ان دونوں کیلئے روزہ رکھے اور ابوداؤد میں معقل ابن یسار سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا اپنی نماز کے ساتھ ان دونوں کیلئے نماز پڑھے اور اپنے روزے کے ساتھ ان دونوں کیلئے روزہ رکھے اور ابوداؤد میں معقل ابن یسار رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا اپنے مُردوں پر سورۂ یٰسین پڑھو اور یہ حکم میت کو بھی شامل ہے۔ فی الحقیقت میت ہی کیلئے ہے اور صحیح بخاری، صحیح مسلم میں ہے کہ رسول اللہ ﷺ ایک بھیڑ اپنی طرف سے قربانی کرتے تھے اور ایک اپنی اُمت کی طرف سے اور اس میں اس بات کی طرف اشارہ ہے کہ آدمی کو غیر کا عمل نفع دیتا ہے اور ہم نے حواشی حنواء النہار میں اس مسئلہ پر مبسوط کلام کیا ہے جس سے واضح ہوتا ہے یہی مذہب قوی ہے۔ نیل اوطار میں ہے صفحہ ۳۳۵ جلد ۳۔

"والحق انه يخصص عموم الأية بالصدقة من الولد كما فى احاديث الباب وبالحج من الولد كما فى خبرا لخثعمية و من غيرالولد ايضا كما فى حديث المحرم عن اخيه شبرمة ولم يستفصله ﷺ هل اوصى شبرمة اولا وبالعتق من الولد كما وقع فى البخارى فى حديث سعد خلا فاللما لكية على المشهور عند هم وبالصلوٰة من الولد ايضا لماروى الدار قطنى ان رجلا قال يارسول الله ﷺ انه كان لى ابوان ابرهما فى حال حياتهما فكيف لى ببرهما بعدموتهما فقال ﷺ ان من البربعد البران تُصلى لهما مع صلاتك و ان تصوم لهما مع صيامك وبالصيام من الولد لهذا الحديث ولحديث ابن عباس عند البخارى ومسلم ان امرأة قالت يارسول الله ان امّى ماتت وعليها صوم نذر فقال ارأيت لو كان دين على امك فقضيته أكان يؤدى ذلك عنها قالت نعم قال تصومى عن امك واخرج مسلم وابوداؤد الترمذى من حديث بريدة ان امرأة قالت انه كان على امى صوم شهر فاصوم عنها قال صومى عنها ومن غيرالولد ايضالحديث من مات وعليه صيام صام عنه وليه متفق عليه وبقرائة يٰس من الولد وغيره لحديث اقراء واعلى موتاكم يٰسين وبالدعاء من الولد لحديث او ولد صالح يدعوله ومن غيره لحديث استغفر والا خيكم وسلواله التثبت ولقوله تعالىٰ والذين جآء وامن بعد هم يقولون ربنا اغفرلنا ولاخواننا الذين سبقونا بالايمان ولما ثبت من الدعاء الميت عندالزيارة الخ وبجميع مايفعله الولدلوالديه من اعمال البرالحديث ولد الانسان من سعيه انتهى"۔

حاصل وخلاصہ ترجمہ اس عبارت کا بقدر ضرورت یہ ہے کہ حق یہ ہے کہ آیۃ وان لیس الانسان الا ماسعیٰ اپنے عموم پر نہیں ہے اور اس کے عموم سے اولاد کا صدقہ خارج ہے یعنی اولاد اپنے مرے ہوئے والدین کیلئے جو صدقہ کرے اس کا ثواب والدین کو پہنچتا ہے اور اولاد اور غیر اولاد کا حج بھی خارج ہے اس واسطے کے خثعمیہ رضی اللہ عنہ کی حدیث سے ثابت ہوتا ہے کہ اولاد جو اپنے والدین کیلئے حج کرے اس کا ثواب والدین کو پہنچتا ہے اور شبرمہ کے بھائی کی حدیث سے ثابت ہوتا ہے کہ حج کا ثو میت کو غیر اولاد کی طرف سے بھی پہنچتا ہے اور اولاد جو اپنے والدین کیلئے غلام آزاد کرے تو اس کا بھی ثواب والدین کو پہنچتا ہے جیسا کہ بخاری میں سعد رضی اللہ عنہٗ کی حدیث سے ثابت ہے اور اولاد جو اپنے والدین کیلئے نماز پڑھے یا روزہ رکھے سو اس کا بھی ثواب والدین کو پہنچتا ہے اس واسطے کے دار قطنی میں ہے کہ ایک مرد نے کہا کہ یارسول اللہ ﷺ میرے ماں باپ تھے ان کی زندگی میں ان کے ساتھ نیکی اور احسان کرتا تھا پس ان کے مرنے کے بعد ان کے ساتھ کیونکر نیکی کروں۔ آپ ﷺ نے فرمایا کہ مرنے کے بعد نیکی یہ ہے کہ اپنی نماز کے ساتھ اپنے والدین کیلئے بھی نماز پڑھ اور اپنے روزہ کے ساتھ اپنے والدین کیلئے بھی روزہ رکھ اور صحیحین میں ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہٗ کی حدیث میں ہے کہ ایک عورت نے کہا یارسول اللہ ﷺ میری ماں مرگئی اور اس کے ذمہ نذر کے روزے تھے آپ ﷺ نے فرمایا بتا اگر تیری ماں کے ذمہ قرض ہوتا اور اس کی طرف سے تو ادا کرتی تو ادا ہوجاتا یا نہیں' اس نے

کہاں ادا ہو جاتا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا روزہ رکھ اپنی ماں کی طرف سے اور صحیح مسلم وغیرہ میں ہے کہ ایک عورت نے کہا کہ میری ماں کے ذمہ ایک مہینے کے روزے ہیں تو کیا میں اس کی طرف سے روزہ رکھوں آپ نے فرمایا کہ اپنی ماں کی طرف سے روزہ رکھ اور غیر اولاد کے روزہ کا بھی ثواب میت کو ملتا ہے اس واسطے کہ حدیث متفق علیہ میں آیا ہے کہ جو شخص مرجائے اور اس کے ذمہ روزے ہوں تو اس کی طرف سے اس کا ولی روزہ رکھے اور سورۂ یٰسین کا ثواب بھی میت کو ملتا ہے اولاد کی طرف سے بھی اور غیر اولاد کی طرف سے بھی اس واسطے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ اپنے مردوں پر سورۂ یٰسین پڑھو اور دعا کا نفع بھی میت کو پہنچتا ہے اولاد دعا کرے یا کوئی اور۔ اور جو جو کار خیر اولاد اپنے والدین کیلئے کرے سب کا ثواب والدین کو پہنچتا ہے۔ اس واسطے کہ حدیث میں آیا ہے کہ انسان کی اولاد اس کی سعی سے ہے۔ جب علامہ شوکانی اور محمد بن اسماعیل امیر رحمہ اللہ کی تحقیق ایصال ثواب قرأت قرآن وعبادات بدنیہ کے متعلق سن چکے تو اب آخر میں علامہ ابن النحوی رحمہ اللہ کی تحقیق بھی سن لینا خالی از فائدہ نہیں آپ ''شرح المنہاج'' میں فرماتے ہیں

''لایصل عندنا ثواب القراءة علی المشهور والمختار الوصول اذا سأل الله ایصال ثواب قرأته وینبغی الجزم به لانه دعاء فاذا جاز الدعاء للمیت بما لیس للداعی فلان یجوز بما هوله اولیٰ ویبقی الامرفیه موقوفا علی استجابة الدعاء وهٰذا المعنی لایختص بالقراءة بل یجری فی سائرالاعمال والظاهر ان الدعاء متفق علیه انه ینفع المیت والحی والقریب والبعید بوصیة وغیرها وعلیٰ ذٰلك احادیث کثیرة بل کان افضل ان یدعو لاخیه بظهر الغیب انتهٰی ذکرہ فی نیل الاوطار''

یعنی ہمارے نزدیک مشہور قول پر قرأت قرآن کے ثواب پہنچنے کا سوال کرے (یعنی قرآن پڑھ کر دعا کرے اور یہ سوال کرے کہ یا اللہ اس قرأت کا ثواب فلاں میت کو تو پہنچا دے) اور دعا کے قبول ہونے پر امر موقوف رہے گا (یعنی اگر دعا اس کی قبول ہوئی تو قرأت کا ثواب میت کو پہنچے گا اور اگر دعا قبول نہ ہوئی تو نہیں پہنچے گا) اور اس طرح پر قرأت کے ثواب پہنچنے کا جرم کرنا لایق ہے اس واسطے کہ یہ دعا ہے پس جبکہ میت کیلئے ایسی چیز کی دعا کرنا جائز ہے جو داعی کے اختیار میں نہیں ہے تو اس کیلئے ایسی چیز کی دعا کرنا بدرجہ اولیٰ جائز ہوگا جو آدمی کے اختیار میں ہے اور یہ بات ظاہر ہے کہ دعا کا نفع میت کو بالاتفاق پہنچتا ہے اور زندہ کو بھی پہنچتا ہے نزدیک ہو خواہ دور ہو۔ اور اس بارے میں بہت سی حدیثیں آئی ہیں بلکہ افضل یہ ہے کہ آدمی اپنے بھائی کیلئے غائبانہ دعا کرے۔ واللہ تعالیٰ اعلم بالصواب۔

(کتبہ محمد عبدالرحمن المبارکفوری عفا اللہ عنہ فتاوی نذیریہ ج 1 ص 441-444 بحوالہ فتاویٰ ثنائیہ جلد ثانی ص 35 تا 39)

**بدنی عبادت پر تحقیقی فتویٰ:** قرأت قرآن سے ایصال ثواب کے متعلق بعد تحقیق یہی فتویٰ ہے کہ اگر کوئی شخص قرآن مجید کی تلاوت کر کے ثواب میت کو بخشے تو اس کا ثواب میت کو پہنچتا ہے بشرطیکہ پڑھنے والا خود بغرض ثواب بغیر کسی رسم ورواج کی پابندی کے پڑھے۔

(فتاویٰ ثنائیہ جلد ثانی ص ۳۹)

**قبر پر ہاتھ اٹھا کر دعا کرنا:** سوال: قبر پر ہاتھ اٹھا کر مُردے کیلئے دعا مانگنی جائز ہے یا نہیں۔ اگر جائز ہے تو کس دلیل سے اور اگر ناجائز ہے تو کس دلیل سے۔ زید کہتا ہے کہ جب قبرستان جا کر ''السلام علیکم یااهل القبور'' کہنا جائز ہے تو قبر پر ہاتھ اٹھا کر دعا مانگنا بدرجہ اولیٰ جائز ہوگا لیکن بکر کہتا ہے کہ ہرگز جائز نہیں دونوں میں سے کس کا قول درست ہے۔

جواب: دفن کے وقت قبر پر کھڑے ہو کر دعا کرنا ثابت ہے اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم عام طور پر جب مل کر دعا کرتے تھے تو ہاتھ بھی اُٹھاتے تھے اس لیے السلام علیکم پر قیاس کرنے کی حاجت نہیں صاف فعل نبوی صلی اللہ علیہ وسلم سے ثابت ہے۔ (۲۴ ربیع الاول ۳۵ھ) (فتاویٰ ثنائیہ جلد ثانی ص ۴۹)

وضاحت:۔ یہاں یہ بات یاد رہے کہ دعا صرف مالک حقیقی کی بارگاہ ہی میں کی جائے اور صاحب قبر کے حق میں رفع درجات کی دعا کی جائے۔ (از مرتب اثری)

**تلاوت قرآن کا ایصال ثواب:** سوال: میت کو ثواب رسانی کی غرض سے بہ ہیئت اجتماعی قرآن خوانی کرنا درست ہے یا نہیں؟

جواب: بہ نیت نیک جائز ہے اگر چہ ہیئت کذائی سنت سے ثابت نہیں۔ میت کے حق میں سب سے مفید تر اور قطعی ثبوت کا طریق استغفار (بخشش مانگنا) ہے۔ (۱۸ ربیع الثانی ۲۸ھ) (فتاویٰ ثنائیہ جلد ثانی ص ۵۱)

**قبر میں پیر کی طرف سے مٹی دینا:۔** سوال: میت کو قبر میں دفن کرنے کے وقت ایک صاحب نے پیر کی جانب سے مٹی دی دوسرے صاحبوں نے اس کو جماعت سے الگ کر دیا کیا پیر کی جانب سے مٹی دینا گناہ ہے؟

جواب: پیر کی جانب سے مٹی ڈالنا منع نہیں ایسا کرنا (جماعت سے الگ کرنا) بالکل بے جا ہے۔ (۱۸ رمضان ۳۱ھ)

**مردے کی ثابت قدمی کی دعا:۔** حدیث میں آیا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم یہ دعا پڑھتے تھے اللھم ثبتہ بالقول الثابت قبر پر کھڑے ہو کر دیر تک یہ دعا پڑھا کرتے تھے۔ (۱۳ جمادی الثانی ۴۳ھ) (فتاویٰ ثنائیہ جلد ثانی ص ۵۲)

**قیاس سے ایصال ثواب کا جواز:۔** سوال: قرآن خوانی مردہ کی طرف سے بخشوانا جائز ہے یا نہیں؟ اس میں علماء کا اختلاف کیوں ہے؟

جواب: بعض افعال کا ثبوت آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں ملتا ہے جیسے میت کی طرف سے کنواں لگوانا یا روزہ رکھنا ائمہ سلف میں سے بعض تو ان ہی افعال تک محدود رکھتے ہیں جن کا ثبوت ہے اور بعض دیگر افعال کو بھی ان پر قیاس کر کے جائز بتاتے ہیں قرأت قرآن انہی قیاس مسائل میں سے ہے۔ امام ابوحنیفہ اور امام مالک رحمہ اللہ کے یہی وجہ اختلاف ہے۔ خاکسار کے نزدیک بھی جائز ہے۔ (۱۷ ربیع الاول ۴۱ھ) (فتاویٰ ثنائیہ جلد ثانی ص ۵۳)

**بعد دفن قبر پر دعا کا جواز:** سوال: جنازہ پڑھ کر دفن کرنے سے پہلے دعا مانگنی جائز ہے یا نہیں؟

جواب: نماز جنازہ تمام دعا ہے الگ دعا کرنا قبل دفن میت کے ثابت نہیں بعد دفن کے لمبی دعا قبر پر کرنا ثابت ہے۔ (۱۲ نومبر ۱۹۳۷ء) (فتاویٰ ثنائیہ جلد ثانی ص ۵۸)

**برتنوں میں لکھی قرآنی آیت کا استعمال:۔** سوال: چینی کی رکابیوں پر جو لوگ عربی وغیرہ لکھ کر بیماروں کو پلاتے ہیں یہ درست ہے یا نہیں؟ (اہلحدیث ۲۲ محرم ۶۲ھ)

جواب: آیات قرآنی کو لکھ کر پلانا بعض صلحاء نے جائز لکھا ہے۔ (اہلحدیث ۲۲ محرم ۶۲ھ)

**گستاخِ اولیاء فاسق ہے:۔** سوال: اگر کوئی مولوی صاحب منبر پر شاہ ولی اللہ رحمہ اللہ، شاہ رفیع الدین رحمہ اللہ، نواب صدیق حسن خان رحمہ اللہ صاحبان کو سخت سست کہے تو اس کے پیچھے نماز پڑھنا جائز ہے؟

جواب: ایسا شخص بحکم حدیث "سباب المسلم فسوق" فاسق ہے اور فاسق کے پیچھے نماز جائز ہے بحکم حدیث "صلو اکل بر وفاجر اور بحکم قرآن وارکعوا مع الراکعین"۔ (۲ صفر ۶۲ھ)

**گلے میں تعویذ کا جواز:** سوال: جو لوگ تعویذ وغیرہ لکھ کر باندھتے ہیں یہ جائز ہے یا نہیں؟

جواب: تعویذ کا مضمون اگر قرآن وحدیث کے مطابق ہو یعنی شرکیہ نہ ہو تو بعض صلحاء بچوں کے گلے میں ڈالنا جائز کہتے ہیں۔ واللہ اعلم۔ (الحدیث ۲۹ محرم ۶۲ھ) (فتاویٰ ثنائیہ جلد ثانی ص ۶۸)

**طریقت وحقیقت شریعت کے مخالف نہیں:۔** سوال: شریعت طریقت اور حقیقت اور معرفت کی جامع مانع تعریف اور ان کی تفریق مجمل طور پر۔

جواب: شریعت ان احکام کا نام ہے جو قرآن وحدیث میں مذکور ہیں۔ ان احکام کو بحضور قلب دل لگا کر ادا کرنا طریقت وحقیقت ہے۔ حقیقت شریعت کے مخالف نہیں ہو سکتی بلکہ حقیقت شریعت کیلئے طریق کار کا نام ہے۔ اسی لیے حضرت مجدد صاحب سرہندی قدس سرہٗ فرماتے ہیں۔ "کل حقیقۃ ردتہ الشریعۃ فھی زندقۃ" یعنی حقیقت کے جس مسئلہ کو شریعت رد کر دے وہ واقعی الحاد اور بے دینی ہے یہ تینوں (طریقت حقیقت اور معرفت) اور اصل شرعی احکام کے طریق کار کے نام ہیں اور یہ تینوں دراصل ایک ہیں۔ (۹ ذی الحجہ ۶۳ھ)

**کھانا ایصال ثواب میں راہ اعتدال:** ۔سوال: کل یہاں ایک جلسہ بنگلور کے مسلم لائبریری کا ہوا جس میں مولوی حاجی غلام محمد شملوی نے لیکچر دیا دوران تقریر میں گیارہویں اور بارہویں میں برائے ایصال ثواب غرباء کو کھانا وغیرہ کھلانا جائز کہا ہے آپ اس کے عدم ثبوت کے دلائل پیش کریں۔

جواب: گیارہویں بارہویں کی بابت فریقین میں اختلاف صرف اتنی بات میں ہے کہ مانعین اس کو لغیر اللہ سمجھ کر مااھل لغیر اللہ میں داخل کرتے ہیں اور قائلین اس کو لغیر اللہ میں نہیں جانتے۔مولوی غلام محمد صاحب نے دونوں کا اختلاف مٹانے کی کوشش کی ہوگی کہ گیارہویں بارہویں کا کھانا بغرض ایصال ثواب کیا جائے یعنی یہ نیت ہو کہ ان بزرگوں کی روح کو ثواب پہنچے نہ کہ یہ بزرگ خود اس کھانے کو قبول کریں اس صورت میں واقعی اختلاف اُٹھ جاتا ہے۔ہاں نام کا جھگڑا باقی رہ جاتا ہے کہ اس قسم کی دعوت کہ گیارہویں بارہویں کہیں یا نذر للہ کہیں۔اس میں شک نہیں کہ شرع شریف میں گیارہویں بارہویں کے ناموں کا ثبوت نہیں۔اس لیے یہ نام نہیں چاہیے۔فقط دعوت للہ فی اللہ کی نیت چاہیے۔(اہل حدیث۔۲۶ جمادی الاول ۱۳۴۷ھ)(فتاویٰ ثنائیہ جلد ثانی ص ۷۱)

**مکہ اور مدینہ کے ساتھ شریف لکھنا:**۔ سوال: آج کل لوگ سوائے مکہ شریف و مدینہ شریف کے دوسرے شہروں کو لفظ شریف لگا کر استعمال کرتے ہیں۔جیسے بغداد شریف، اجمیر شریف۔

جواب: مکہ یا مدینہ کے ساتھ شریف لفظ لکھنا کوئی مذہبی حکم نہیں۔قرآن مجید میں ان دونوں شہروں کا نام خالی آیا ہے۔''ان اول بیــــت وضع للناس للذی ببکۃ۔ لئن رجعنا الی المدینۃ ''شریف کا لفظ لکھنا کوئی مذہبی حکم نہیں بلکہ اپنا اعتقادی شوق ہے۔اس لیے کسی اور شہر کو کسی واقعی عزت کی وجہ سے شریف کہنا نہ کہنا دونوں برابر ہے نہ ثواب ہے نہ عذاب ہے۔(فتاویٰ ثنائیہ جلد ثانی ص ۷۴)

**غنیۃ الطالبین پیر صاحب کی تالیف:**۔ سوال: غنیۃ الطالبین حضرت پیر صاحب کی ہے یا کسی اور کی؟ ہمارے حنفی بھائی کہتے ہیں کہ یہ کتاب غیر مقلدوں نے بنا کر مشہور کر دی ہے۔

جواب: غنیۃ الطالبین حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی رحمہ اللہ کی ہے اس کی تصدیق ملا علی قاری رحمہ اللہ نے شرح فقہ اکبر میں کی ہے جو لوگ اس میں شک کرتے ہیں۔''مالھم بذالك من علم الا اتباع الظن''۔ہمارے پاس جو غنیۃ ہے وہ مکہ معظمہ کی چھپی ہوئی ہے اس میں اور ہندی میں کوئی فرق نہیں۔(۷ محرم ۱۳۵۰ھ)

**حدیث ضعیف پر عمل کا جواز:** سوال: ضعیف حدیث کا معنی کیا ہے ضعیف حدیث پر عمل کرنا جائز ہے یا نہیں۔

جواب: ضعیف کے معنے ہیں جس میں صحیح کی شرائط نہ پائی جائیں۔وہ کئی قسم کی ہوتی ہے اگر اس کے مقابل میں صحیح حدیث نہیں تو اس پر عمل کرنا جائز ہے جیسے نماز کے شروع میں ''سبحانك اللھم ''پڑھنے والی حدیث ضعیف ہے مگر عمل ساری امت کرتی ہے۔(فتاویٰ ثنائیہ جلد ثانی ص ۷۶)

**صوفیاء اور گانے کی حرمت:**۔ سرداران صوفیہ حضرت فضیل بن عیاض رحمہ اللہ نے فرمایا کہ ''الغناء رقیة الزنا''غنا زنا کا منتر ہے۔

امام یزید بن ولید رحمہ اللہ کا فرمان ہے'' ان الغناء راعیة الزنا''۔گانا سننے سے بدکاری کا چسکا پڑ جاتا ہے۔(فتاویٰ ثنائیہ جلد ثانی ص ۱۰۸)

**جواز تعویذ کی دلیل:**۔(از قلم جناب حافظ مولانا مولوی ابو عمران عنایت اللہ صاحب وزیر آبادی)

حضرت زینب رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے مروی ہے کہ میرے گلے میں ایک یہودی کا تعویذ بندھا ہوا تھا۔جسے میرے شوہر عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہٗ نے دیکھ کر توڑ پھینکا اور فرمایا کہ اس قسم کے بیہودہ اور شرکیہ تعویذات عبداللہ کے اہل وعیال کو ہرگز مناسب نہیں۔میں نے عرض کیا'' مجھے اس سے فائدہ معلوم ہوتا ہے'' فرمایا کہ یہ شیطانی عمل ہے کیا رسول اللہ ﷺ کا تجویز کردہ تعویذ۔''اذھب الناس رب الناس واشف انت الشافی لا شفآء الا شفاء ك شفاء لا یغادر سقما''۔تیرے لیے مفید اور کافی نہیں۔(احمد، داؤد، ابن ماجہ، ابن حبان، مستدرک)

جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہٗ اور عوف بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہٗ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے پہلے جھاڑ پھونک سے بالکل ہی روک

دیا تھا پھر منتریوں سے اس کے الفاظ سن کر اس شرط پر اجازت دی کہ اس میں شرکیہ الفاظ ہرگز نہ ہوں۔

"لاباس بالرقی مالم یکن فیه شرك" (ملخص اخبار توحید امرتسر ۱۴ رمضان المبارک ۱۳۴۶ھ بحوالہ فتاویٰ ثنائیہ جلد ثانی ص ۱۱۲)

**یک مشت ڈاڑھی کا جواز:۔** حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ ہم لوگ (صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین) ڈاڑھی کے بالوں کو چھوڑ دیا کرتے تھے مگر حج یا عمرہ میں کٹوایا کرتے تھے۔

عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما جب حج یا عمرہ میں سر منڈاتے تو اپنی ڈاڑھی اور مونچھوں سے بھی کم کراتے اور یہ اثر تعلیقاً بخاری شریف میں ان لفظوں میں مروی ہے "و كان ابن عمر اذا حج اوا عتمر قبض علی لحیته فما فضل اخذه"۔ (ترجمہ) عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما جب حج یا عمرہ کرتے تو اپنی ڈاڑھی کو مٹھی سے پکڑتے اور جو مٹھی سے زیادہ ہوتی اسے کٹوا دیتے اور اسی طرح ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے بھی ثابت ہے۔ یہ دونوں جلیل القدر صحابی ڈاڑھی کو کٹوایا کرتے تھے۔ (فتاویٰ ثنائیہ جلد ثانی ص ۱۲۵)

فتح الباری شرح بخاری میں لکھا ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے بھی ایک شخص کی ڈاڑھی کم کرائی تھی۔ (پارہ ۲۴)

تنبیہ: اس مسئلہ میں حضرات محدثین کرام میں اختلاف ہے۔ فریق اول کے نزدیک کسی حالت میں کٹوانا جائز نہیں ہے اور اس کے بہت تھوڑے لوگ قائل ہیں۔ (فتاویٰ ثنائیہ جلد ثانی ص ۱۲۶)

فریق ثانی کے نزدیک حج یا عمرہ کے زمانہ میں کٹوانا مستحب ہے اس کے قائل امام شافعی رحمہ اللہ وغیرہ ہیں۔ فریق ثالث: جب کبھی ڈاڑھی کے بال بکھر جاویں اور ڈاڑھی ایک مٹھی سے بڑی ہو اس وقت ڈاڑھی کو مٹھی سے پکڑ کر زیادہ کو کٹوانا جائز ہے۔ اسی کے قائل حسن بصری رحمہ اللہ، قاضی عیاض رحمہ اللہ اور حافظ ابن حجر عسقلانی رحمہ اللہ کا رجحان بھی اسی طرف ہے اور یہی مذہب اکثر علماء کا ہے۔ بموجب تحریر استاد الہند حضرت شاہ ولی اللہ صاحب محدث دہلوی رحمہ اللہ کے چنانچہ شاہ صاحب ممدوح شرح مؤطا کے حاشیہ میں عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما کے اثر مذکور کے تحت فرماتے ہیں "وعلیه اهل العلم"۔ (اہلحدیث امرتسر ۷ جنوری ۱۹۲۱ء) (فتاویٰ ثنائیہ جلد ثانی ص ۱۲۷)

عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے رسول اللہ ﷺ سے روایت کی ہے اعفوا اللحی (ڈاڑھیوں کو بڑھاؤ) اور خود مٹھی سے زیادہ بال لیتے تھے۔ اس حدیث کا مطلب عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما خوب جانتے ہیں۔ عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما اور جمہور علماء کے نزدیک یہ جائز ہے کہ ڈاڑھی سے وہ بال لیے جائیں جو زائد اور پراگندہ ہوں اور برے معلوم ہوں واللہ اعلم اور علی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ وہ اپنی ڈاڑھی کے دائیں بائیں سے بال لیتے تھے۔ اور ابراہیم رحمہ اللہ نے کہا کہ صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم دائیں بائیں ڈاڑھی کے بال لیتے تھے اور ابراہیم خود بھی دائیں بائیں اپنی ڈاڑھی کے بال لیتے تھے۔

اور ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ وہ اپنی ڈاڑھی کے طول کی طرف سے وہ بال لیتے تھے جو مٹھی سے زیادہ ہوتے اور عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ سے بھی اسی طرح ثابت ہے اور حسن بھی اور قتادہ نے کہا کہ صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین ایام حج اور عمرہ کے سوا اور دنوں میں ڈاڑھی کے لنبائی کی طرف سے بال کبھی نہ کاٹتے تھے اور ڈاڑھی کے دائیں بائیں طرف سے بال لیتے تھے یہ سب مضمون مذکورہ بالا ابوبکر بن ابی شیبہ کی کتاب میں باسناد ثابت ہے کہا خبر دی ہم کو عبدالوارث نے کہا حدیث سنائی ہم کو قاسم نے حدیث سنائی ہم کو حسن نے کہا حدیث سنائی ہم کو محمد بن ابی عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا حدیث سنائی ہم کو سفیان رحمہ اللہ نے کہا حدیث سنائی ہم کو ابن ابی الخیح نے مجاہد سے کہا میں نے عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما کو دیکھا کہ آپ نے اپنی ڈاڑھی کی مٹھی بھری۔ پھر حجام کو کہا جو مٹھی سے نیچے ہے کاٹ ڈال اور قبضہ سے کم رکھنا ڈاڑھی کا ناجائز ہے۔ (فتاویٰ ثنائیہ جلد ثانی ص ۱۳۰)

**بچوں کے گلے میں تعویذ لٹکانا:۔** جو دعائیں اور معوذات آنحضرت ﷺ نے سکھائے ہیں وہ لکھ کر بچوں کے گلے میں ڈالے جائیں تو ثبوت ملتا ہے مثلاً اعوذ بکلمات الله التامات من شر ما خلق و شر کل شیطان وهامة وشر کل عین لامة۔ (فتاویٰ ثنائیہ جلد ثانی ص ۱۵۴)

# ہفت اقلیم

محمد اسحاق بھٹی

مکتبہ قدوسیہ

خوبصورت اور معیاری مطبوعات

کتاب وسنت
کی
نشرو اشاعت
کے لیے
کوشاں

اس کتاب کے
جملہ حقوق اشاعت محفوظ ہیں

اہتمام طباعت
ابوبکر قدوسی

اشاعت —— ۲۰۰۹ء

مکتبہ قدوسیہ
قدوسیہ اسلامک پریس
رحمان مارکیٹ ● غزنی سٹریٹ ● اردو بازار ● لاہور ● پاکستان
Tel: +92-42-7351124,7230585
info@quddusia.com
www.quddusia.com

**تعویذ بلاشک جائز ہے:۔** اللہ تعالیٰ کے اسمائے حسنیٰ اور آیات قرآنی وادعیہ ماثورہ کے ساتھ تعویذ کرنا اور گلے میں لٹکانا بلاشک جائز ودرست ہے۔ حدیث مندرجہ ذیل اس پر شاہد ہے سنن ابوداؤد و جامع ترمذی میں بروایت عمرو بن شعیب عن ابیہ عن جدہ مروی ہے۔ ان رسول اللہ ﷺ قال اذا فزع احدکم فی النوم فلیقل اعوذ بکلمات اللہ التامة من غضبه وعقابه وشر عبادہ ومن همزات الشیطین وان یحضرون۔ فانهالن تضرہ وکان عبداللہ بن عمرو یعلمها من بلغ ولدہ ومن لم یبلغ منهم کتبها فی صك ثم علقها فی عنقه قال صاحب التعلیق الصبیح تحت هٰذا الحدیث وهذا اصل فی تعلیق التعویذات التی فیها اسماء اللہ تعالیٰ وکذا فی المرقات یعنی یہ حدیث تعویذات کے لٹکانے کے متعلق جن میں اسمائے الٰہی ہوں اصل ہے فقط (یکم شوال عید الفطر ۲۷ ھ) (حررہ العاجز ابو محمد عبدالجبار صدر مدرس مدرسہ دار العلوم شکراوہ مشرقی پنجاب)

وضاحت:۔ تعویذات کے جواز کے سلسلے میں یہ بات بالضرور یاد رکھیں کہ ان تعویذات سے مراد آیت قرآنی، مسنون دعائیں، اسماء الحسنی اور ایسی عبارات جن میں شرک اور استعانت علی غیر اللہ نہ ہو اور ہمارے اسلاف سے ایسے ہی تعویذات کا جواز منقول ہے۔ (از مرتب اثری)

**اہلسنّت الہامات کے قائل ہیں:** اہل سنت اولیاء اللہ کے الہامات کے قائل ہیں۔ (فتاویٰ ثنائیہ جلد ثانی ص ۶۲۵)

**استحباب بیعت اصلاح کی دلیل:۔سوال:۔** یہ لوگ پیشوا (پیر) پکڑتے ہیں اور ان کو اپنی نجات کا باعث جانتے ہیں یہ شریعت میں کیسا ہے کیا جو شخص قرآن مجید اور حدیث شریف دیکھ کر عمل کرسکتا ہے وہ بھی پیر پکڑے یا نہ آیت قرآنی سے اگر نہ جانتے ہو تو جاننے والوں سے پوچھ لو کیا اسی ایک پیر سے پوچھ سکتے ہیں' دوسرے پیر سے نہیں پوچھ سکتے کیا اہل ذکر وہی ایک پیر ہوتا ہے جو لوگ ایک ہی کے مرید گروہ در گروہ ہوتے چلے جاتے ہیں؟

جواب: اس کو بیعت کہتے ہیں یہ کئی قسم کی ہے ایک تو مروجہ بیعت پیری مریدی ہے جس کا مطلب صرف یہ ہے کہ مرید پیر کے سلسلہ میں منسلک ہونا چاہتا ہے اور بس یہ فضول محض رسم ہے دوسری بیعت وہ ہے جس سے غرض یہ ہوتی ہے کہ بیعت کنندہ اپنے مرشد کی صحبت میں رہ کر کچھ نیک علامات اور نیک اخلاق سیکھے اس نیت سے جائز ہے حدیث شریف میں ہے آنحضرت ﷺ نے صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کو ایک دفعہ فرمایا "بایعونی علی ان لاتشرکوا باللہ شیئا ولا تسرقوا ولا تزنوا ولا تقتلوا اولادکم۔ الحدیث کتاب الایمان حدیث عبادہ بن الصامت" (مشکوٰۃ)

ترجمہ: میرے ساتھ اس شرط پر بیعت کرو کہ اللہ کے ساتھ شریک نہ کرنا' چوری نہ کرنا' زنا نہ کرنا' اور اولاد کو قتل نہ کرنا وغیرہ............

اس روایت سے ثابت ہے کہ کسی مرد سے بغرض استفادہ صحبت بیعت ہو تو جائز بلکہ مستحب ہے مگر چونکہ آج کل کثرت سے لوگ جادہ سنت سے دور اور بدعات سے معمور ہیں لہٰذا بہت کچھ احتیاط ضروری ہے اس نیت سے اگر کوئی بیعت کرے تو اس کو کسی اور ایسے مرد صالح سے مستفید ہونا منع نہیں بشرطیکہ درود و وظائف مسنون ہوں۔ (اہل حدیث امرتسر ۲۶ جمادی الاخریٰ ۱۳۳۲ھ) (فتاویٰ ثنائیہ جلد ثانی ص ۶۲۸)

**بیعت تصوف مستحب ہے:۔** کسی مرد صالح سے حسن عقیدت رکھ کر اس سے تعلق پیدا کرنا اور اس کی صحبت میں رہ کر فائدہ صحبت لینا اور فائدہ تعلیم حاصل کرنا جائز بلکہ مستحب ہے۔ (اہل حدیث ۷ محرم ۱۳۵۵ھ) (فتاویٰ ثنائیہ جلد ثانی ص ۶۲۸)

**نام کتاب:۔ ہفت اقلیم ..... مصنف:۔ محمد اسحاق بھٹی حفظہ اللہ**

**مولانا اسحٰق بھٹی حفظہ اللہ کی وسعت قلبی:۔** اللہ تعالیٰ نے بھٹی صاحب حفظہ اللہ کو مثالی حافظہ عطا فرمایا ہے۔ پھر ان کی نثر ایسی دلکش ہے کہ قاری اس کے سحر میں کھو جاتا ہے۔ وہ جس شخصیت پر قلم اٹھاتے ہیں' اسے اس کی تمام کیفیات کے ساتھ قاری کے سامنے لا کھڑا کرتے ہیں۔

جناب محمد اسحاق بھٹی حفظہ اللہ نہایت اعلیٰ اخلاق کے مالک ہیں۔ وسعت قلبی اور وسعت نظری سے ان کا خمیر گوندھا گیا ہے۔ وہ علمائے کرام کا حد درجہ احترام کرتے ہیں جناب بھٹی صاحب مسلکاً اہل حدیث ہیں لیکن غیر اہل حدیث علمائے کرام کی عزت و اکرام میں بھی وہ کوئی کمی نہیں آنے دیتے۔ زیر نظر مجموعۂ شخصیات میں بھی انہوں نے حسب روایت اہلحدیث کے ساتھ ساتھ غیر اہلحدیث علمائے کرام کا تذکرہ کیا ہے اور اس دل نشیں اسلوب میں کہ شاید ان کے اپنے چاہنے والے بھی اس اسلوب میں نہ لکھ سکیں۔ تنگ نظری اور فکری غلامی کے اس دور میں وسعت قلبی کی اس سے بڑی اور کیا مثال ہو سکتی ہے۔ دلچسپ بات یہ ہے کہ یہ منفرد اعزاز جماعت اہل حدیث کے ایک فرد کے حصے میں آیا ہے۔ اس جماعت کے حصے میں کہ جسے ہمارے بعض دوست طرح طرح کے ''اوصاف'' سے متصف کرتے ہیں۔ ان کا ایک ''وصف'' یہ بیان کیا جاتا ہے کہ یہ ''خشک'' ہیں۔ جناب بھٹی صاحب کی ہنستی مسکراتی تحریر، ان کے لہجے کی حلاوت اور ان کے اسلوب کی چاشنی اس قسم کے منفی اثر کو زائل کرنے کیلئے کافی ہے۔ (ہفت اقلیم: ص۔۶)

**تصوف وطریقت کی رمز شناسی:۔** اس مجموعے میں قارئین کرام مولانا عبدالقادر رائے پوری کے حالات کا مطالعہ کریں گے تو انہیں معلوم ہوگا کہ شروع سے لے کر آخر تک ان کا تمام سفر حیات خیرات وحسنات کی رفاقت میں طے ہوا۔ وہ اونچے مرتبے کے عالم دین بھی تھے اور تصوف وطریقت کے رمز شناس بھی۔ اپنی صالحیت کی بنا پر وہ ایک بہت بڑا حلقۂ عقیدت رکھتے تھے۔ اس اعتبار سے ہم انہیں ایک اقلیم ہی قرار دیں گے۔ (ہفت اقلیم: ص۔۱۱)

**مخلص مرید کی بیعت اصلاح:۔** حکیم (عبداللہ مسکن روڑی، ضلع حصار) صاحب کے مولانا غزنوی رحمہ اللہ سے دوستانہ اور بے تکلفانہ مراسم تھے اور مولانا عطاء اللہ صاحب کا ان سے تعلق عقیدت تھا۔ ان کے والد محترم میاں صدرالدین حسن، مولانا کے والد مکرم حضرت مولانا عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ سے باقاعدہ بیعت اور ان کے مخلص ترین مرید تھے۔ (ہفت اقلیم: ص۔۲۲)

**لکھوی خاندان کے مریدین:۔** خاندانی اعتبار سے ضلع فیروز پور اور فرید کوٹ (مشرقی پنجاب) کے لوگ بھی مولانا محی الدین اور معین الدین رحمہما اللہ کے آباؤ اجداد کے مریدین ومعتقدین میں شامل ہیں اور ان سے اپنی ارادت وعقیدت کا بڑی مسرت سے اظہار کرتے ہیں۔ (ہفت اقلیم: ص۔۶۶)

**علمائے اہلحدیث اور دیوبند میں بے تکلفی:۔** مولانا محمد چراغ گوجرانوالہ کے مشہور دیوبندی عالم تھے اور حضرت مولانا انور شاہ کاشمیری رحمہ اللہ کے شاگرد تھے۔ مولانا اسماعیل صاحب اور مولانا حنیف ندوی رحمہم اللہ کے وہ بے تکلف دوستوں میں سے تھے۔ ۱۹۳۰ء میں نوجوان بھارت سبھا کی طرف سے سیاسی سرگرمیوں کی بنا پر مولانا محمد چراغ اور مولانا حنیف ندوی دونوں گرفتار ہوئے اور گوجرانوالہ کے مجسٹریٹ نے سزا دے کر دونوں کو قصور جیل میں بھیج دیا تھا اور دونوں کئی مہینے اکٹھے جیل میں رہے تھے۔ (ہفت اقلیم: ص:۶۷-۶۸)

**علامہ احسان الٰہی ظہیر کا خاص عمل:۔** علامہ احسان الٰہی ظہیر رحمہ اللہ کے چینی والی مسجد میں آنے سے بہت پہلے ایک نہایت متقی بزرگ اور انتہائی منکسر المزاج عالم دین حافظ محمد شریف مرحوم نماز تراویح پڑھایا کرتے تھے۔ ان کی آواز اور قرأت قرآن میں بڑا سوز تھا۔ اللہ تعالیٰ نے ان کو پُر اثر زبان عطا فرمائی تھی۔ حضرت مولانا عبدالواحد غزنوی رحمہ اللہ کے زمانے سے لے کر مولانا محمد داؤد غزنوی کے آخری دور حیات تک نماز تراویح پڑھانے کی ذمہ داری ان کے سپرد رہی۔ ان کی وفات کے بعد اس منصب پر کسی اور صاحب کو فائز کر دیا گیا تھا۔

معلوم نہیں کب سے اس مسجد میں یہ روایت چلی آ رہی تھی کہ ستائیسویں رمضان کو قرآن مجید ختم کیا جاتا تھا اور پھر نماز فجر تک مسجد میں نوافل پڑھنے کا سلسلہ جاری رہتا تھا۔ عورتوں کیلئے بھی انتظام کیا جاتا تھا۔ مسجد نمازیوں سے بھر جاتی تھی۔ تقسیم ملک سے قبل مولانا داؤد غزنوی کی سکونت وہیں مسجد کے مکان میں تھی۔ اس زمانے میں تو وہ سحری تک مسجد میں رہتے ہی تھے، تقسیم کے بعد جب شیش محل روڈ پر تشریف لے گئے تو ستائیسویں رمضان کو مسجد چینی والی چلے جاتے تھے۔ میں اس وقت الاعتصام کا ایڈیٹر تھا اور اس کا دفتر شیش محل روڈ پر تھا۔ ستائیسویں

رمضان کو میں بھی مولانا غزنوی رحمہ اللہ کے ساتھ اس مسجد میں جاتا تھا۔ عورتوں اور مردوں کیلئے سحری کا انتظام مسجد ہی میں کیا جاتا تھا۔ فجر کی نماز پڑھ کر لوگ اپنے گھروں میں چلے جاتے تھے۔ ذکر اذکار اور اللہ کے حضور دعا کا سلسلہ تمام رات جاری رہتا تھا۔ پھر علامہ احسان الٰہی ظہیر رحمہ اللہ کا زمانہ آگیا۔ میں نے سنا تھا کہ وہ رمضان کی ستائیسویں رات کو بارگاہ خداوندی میں دعا کیلئے ہاتھ اٹھاتے تو بجلی بند کرا دیتے تھے اور اندھیرے میں اونچی آواز سے طویل دعا کرتے تھے۔ دعا میں خود بھی روتے اور لوگوں کو بھی رلاتے۔ نہایت آہ وزاری اور خشوع وخضوع کے ساتھ دعا مانگتے۔ شب کی تاریکی میں یہ بے حد پراثر اسلوب دعا تھا۔ بعض لوگ اب بھی اس طریق دعا کا ذکر کرتے ہیں تو ان کی زبان کپکپانے لگتی ہے اور آنکھوں میں ایک خاص تاثر کے ساتھ آنسو اتر آتے ہیں۔ لیکن مجھے علامہ مرحوم کی اس دعا میں شامل ہونے کا موقع نہیں ملا۔

(ہفت اقلیم: ص۔۱۸۴-۱۸۵)

**حضرت مجدد الف ثانی رحمہ اللہ کی محبت صحابہ:۔** اس ضمن میں ایک اہم مثال یہاں حضرت مجدد الف ثانی رحمہ اللہ کی بھی سنتے جائیے۔ شیعہ کی مخالفت حضرت مجدد الف ثانی رحمہ اللہ کی تعلیمات کا ایک بڑا حصہ تھا۔ خلفائے اربعہ کے احترام میں حضرت مجدد رحمہ اللہ نہایت تیز تھے اور اس سلسلے میں ان کے احساسات بہت ہی نازک تھے۔ ''رد روافض'' کے نام سے انہوں نے فارسی میں ایک رسالہ بھی لکھا، جس کا عربی ترجمہ حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی نے کیا۔

مجدد صاحب کے حالات میں فارسی کی کتاب ''زبدۃ المقامات'' ایک مستند کتاب ہے جو ان کے مرید خاص محمد ہاشم کشمی کی تصنیف ہے۔ انہوں نے لکھا ہے کہ ایک مرتبہ مجدد صاحب کو اطلاع پہنچی کہ شہر ''سامانہ'' کے خطیب نے عید الاضحیٰ کے خطبے میں خلفائے راشدین رضی اللہ عنہم کے اسمائے مبارکہ زبان سے ادا نہیں کیے۔ (اسامیء متبرکہ ایشاں رانخوانده) مجدد صاحب نے خطیب کی اس فروگزاشت پر بے حد افسوس کا اظہار کیا اور خطیب صاحب اور کوتوالی شہر کو نہایت غصے سے مخاطب فرمایا۔ جی تو چاہتا ہے کہ یہاں حضرت مجدد صاحب رحمہ اللہ کا اس سلسلے میں پورا فرمان درج کیا جائے جو فارسی زبان میں ہے، لیکن بات لمبی ہو جائے گی، اس لیے صرف ان الفاظ پر اکتفا کرتا ہوں۔

چوں استماع ایں خبر وحشت ار در شورش آور درگ فاروقیم راحرکت دادبچند کلمات اقدام نمود

یعنی جب یہ وحشت اثر خبر حضرت مجدد تک پہنچی تو رگ فاروقی حرکت میں آ گئی جس کی وجہ سے چند باتیں (سخت لہجے میں ہوئیں)

(ہفت اقلیم: ص۔۲۲۵-۲۲۶)

**اہلحدیث نوجوانوں سے دکھی صدا:۔** پہلی بات یہ ہے کہ جماعت اہلحدیث کے نوجوان اصحاب علم کو بزرگان دین کے واقعات ضرور پڑھنا چاہئیں۔ ان واقعات سے جہاں معلومات میں اضافہ ہوتا ہے، وہاں یہ واقعات دل کی صفائی کا ذریعہ بھی ثابت ہوتے ہیں اور لکھنے والے کو نئے الفاظ اور نئے اسلوب سے بھی بہرہ ور کرتے ہیں، لیکن افسوس ہے ہماری جماعت کی موجودہ نوجوان نسل کو ان واقعات سے دلچسپی نہیں ہے۔ ہمارے بزرگ اس قسم کے واقعات کا بے حد شوق سے مطالعہ فرماتے تھے۔ یہی وجہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے ان کی زبان کو اثر سے اور ان کے دل کو نرمی کی نعمت سے نوازا تھا۔ حضرت خواجہ باقی باللہ رحمہ اللہ نہایت عجز وانکسار سے رہتے تھے۔ اگر کوئی شخص حصول رشد وخیر کی نیت سے ان کی خدمت میں حاضر ہوتا تو کسر نفسی سے فرماتے کہ میں اس قابل نہیں، کسی اور کے پاس جاؤ۔ اگر مرد کامل کا پتہ چلے تو مجھے بھی اطلاع دینا، میں بھی اس کی خدمت میں حاضری دوں گا۔ خواجہ حسام الدین رحمہ اللہ بڑے پایہ کے بزرگ تھے۔ وہ خواجہ باقی باللہ رحمہ اللہ کی خدمت میں گئے تو ان کے ساتھ یہی کچھ ہوا۔ وہ واپس آ گئے اور مرشد کی تلاش میں آگرہ پہنچے۔ پریشانی کی حالت میں ایک گلی سے گزر رہے تھے کہ کسی کو ایک مکان سے شعر پڑھتے ہوئے سنا۔ کان اس طرف لگائے تو شعر خواں کہہ رہا تھا۔

تو خواهی آستین افشاں و خواهی دامن اندر کش — مگس هرگز نخواهد رفت از دکانِ حلوائی

یعنی تم آستیں کو کھولو یا دامن اندر کو کھینچو، مکھی حلوائی کی دکان سے ہرگز نہیں جائے گی۔

اس میں خواجہ حسام الدین رحمہ اللہ کیلئے استعارہ یہ تھا کہ جس طرح مکھی کیلئے حلوائی کی دکان فائدہ مند ہے، اسی طرح تمہارے لیے وہی آستانہ نفع بخش ہے، جہاں سے تمہیں جواب ملا ہے۔

شعر سن کر خواجہ حسام الدین رحمہ اللہ وہاں سے پلٹے اور سیدھے خواجہ باقی باللہ رحمہ اللہ کی خدمت میں گئے اور اصرار کر کے ان کے حلقۂ بیعت میں داخل ہوئے۔(ہفت اقلیم:ص۔۲۵۶-۲۵۷)

**ہماری تنقید بے جا کی اصلاح:۔** تیسری بات سنیے! ایک مرتبہ ایک دینی اخبار میں ایک عالم دین کا مضمون پڑھنے کا اتفاق ہوا، جس میں یہ مسئلہ بیان فرمایا گیا تھا کہ فوت شدہ کو مرحوم نہیں کہنا چاہیے۔ ہمیں کیا معلوم کہ اللہ نے اس پر رحم فرمایا ہے یا نہیں۔ اب فرمائیے جو لوگ اس قسم کی تحقیق فرمانے کے عادی ہوں، وہ علم وعقل کے اعتبار سے قابل رحم ہیں یا نہیں؟ حضرت مولانا سید محمد داؤد غزنوی رحمہ اللہ ایسے مواقع پر فرمایا کرتے تھے ''یا غربة العلم یا غربة العقل یا غربة الفهم''۔

فلسفے کی اصلاح میں کچھ لوگ رجائی ہوتے ہیں کچھ قنوطی۔ رجائی ان لوگوں کو کہا جاتا ہے جو ہر معاملے میں بہتری اور اچھائی کی امید رکھتے ہیں۔ قنوطی وہ ہیں جو ہر معاملے میں ناامیدی اور مایوسی کا شکار ہوں۔ ہم اللہ تعالیٰ سے مغفرت اور رحمت کی نہ صرف امید رکھتے ہیں بلکہ ہمیں یقین ہے کہ اللہ تعالیٰ لازماً ہم پر رحم فرمائے گا اور ہماری مغفرت ہوگی۔ دنیا میں بھی اپنی مخلوقات پر اس کا شامیانۂ رحمت تنا ہوا ہے اور آخرت میں بھی ان شاء اللہ اس کا سایۂ رحمت ہر سو پھیلا ہوا اور ہر کلمہ گو جنت میں داخل ہوگا۔ نبی ﷺ کا ارشاد ہے: ''من قال لااله الا الله دخل الجنة'' لیکن ان لوگوں کا مطلب شاید یہ ہے کہ اللہ کی رحمت کی امید نہ رکھو۔ اسی لیے فرماتے ہیں کہ کسی کیلئے مرحوم کا الفاظ استعمال نہ کرو۔ حالانکہ اللہ تعالیٰ صاف الفاظ میں فرماتا ہے لا تقنطوا من رحمة الله ...... ولا تايئسوا من روح الله ...... كتب على نفسه الرحمة ...... ان رحمتي وسعت كل شي۔(ہفت اقلیم:ص۔۲۵۸-۲۵۹)

**نوجوانوں سے بزرگوں کے ادب کی گزارش:۔** میری چوتھی گزارش اپنی جماعت کے نوجوانوں سے یہ ہے کہ باہم لڑائی جھگڑے سے اجتناب کریں۔ کسی کے متعلق دل میں کدورت نہ رکھیں، بڑوں کا احترام کریں۔ گفتگو کرتے وقت اپنے مخاطب کیلئے بہتر الفاظ استعمال کریں۔ کسی پر تنقید بھی کرنی ہو تو سلیقے سے کام لیں۔ الفاظ کا کبھی قحط نہیں پڑا۔ تقریر وتحریر کیلئے خوب صورت الفاظ کا انتخاب کریں۔

اب آخر میں جی چاہتا ہے کہ اپنی گزارشات ختم کرتے ہوئے احسان الٰہی ظہیر رحمہ اللہ کی بہشتی روح کو مخاطب کر کے فارسی کا یہ شعر پڑھا جائے اور اس مرحوم سے معذرت کر لی جائے کہ اے شہیدِ راہِ حق ......! میرا ناتواں قلم کوشش کے باوجود تیرے حالات کی پوری تفصیل اپنی گرفت میں نہیں لا سکا:

غمِ زلف و رُخت را شرح دادن شبے باید دراز و ماہتابے

(ہفت اقلیم:ص۔۲۵۹)

**احناف اور اہلحدیث کا یکجا نماز پڑھنا:۔** غازی محمود دھرم پال کے والد کا نام محمد اور والدہ کا نام زینب تھا۔ والد گاؤں کے امام مسجد تھے۔ انتہائی نیک اور باوقار شخصیت کے مالک اور قرآن وحدیث کے عالم لوگ انہیں میاں جی کہا کرتے تھے۔ نماز میں وہ رفع یدین کرتے اور آمین بالجہر پکارتے تھے، لیکن اہلحدیث نہیں کہلاتے تھے، موحد کہلاتے تھے۔ حنفی اور اہل حدیث سب ان کے پیچھے نماز پڑھتے تھے۔ جمعے کے دن اردگرد کے دیہات سے لوگ اچھی خاصی تعداد میں آتے اور ان کی اقتدا میں نمازِ جمعہ ادا کرتے۔(ہفت اقلیم:ص۔۲۶۴)

**ہندوستان کے سب سے بڑے پیرومرشد:۔** قاضی صاحب رحمہ اللہ کے وہ بے حد مداح ہیں اور مختلف مقامات پر نہایت احترام کے الفاظ میں ان کا ذکر کرتے ہیں۔ انہیں فرشتہ رحمت، دیوتا، ہندوستان کا سب سے بڑا عالم، پیرومرشد، برگزیدہ اور عابد قرار دیتے ہیں۔ وہ کہتے ہیں کہ قاضی صاب کے اندر روحانیت کا غلبہ اور ان کے گرد نور کا حلقہ تھا۔ ان کے چہرے سے روشنی کی شعاعیں نکلتی تھیں، جسے وہ Radiation سے تعبیر کرتے ہیں۔(ہفت اقلیم:ص۔۳۲۷)

**مولانا محمد حنیف ندوی کا تعارف:۔** ۱۹۴۹ء کے اپریل میں مرکزی جمعیت اہلحدیث پاکستان کی مجلس عاملہ نے فیصلہ کیا کہ جمعیت کی پہلی کانفرنس مئی کی آخری تاریخوں میں لاہور میں منعقد کی جائے گی اور قرار پایا کہ کانفرنس کی صدارت مولانا محمد ابراہیم سیالکوٹی رحمہ اللہ فرمائیں گے اور صدر استقبالیہ مولانا محمد حنیف ندوی رحمہ اللہ ہوں گے۔(ہفت اقلیم:ص۔۳۴۳)

**ایصال ثواب کا طریقہ:۔** اگر آپ نے ایصال ثواب کیلئے کچھ دینا ہے تو غریبوں، مسکینوں اور یتیموں کو دیں۔ مسجدوں میں قرآن مجید خرید کر رکھ دیں۔ لوگ پڑھیں گے اور انہیں ثواب ہوگا۔ دینی مدارس کے طلباء کو دینی کتابیں خرید کے دے دیں۔ مُردوں کیلئے خلوص دل سے مغفرت کی دعا کریں۔(ہفت اقلیم:ص۔۳۹۱)

**مولانا محمد یحییٰ شرق پوری کا لباس:۔** سفید تہبند، سفید قمیص اور سفید عمامہ ان کا لباس تھا۔ میرے ہم عمر ہوں گے۔ مولانا نے ان کا نام بتایا: محمد یحییٰ ضلع حصار کے رہنے والے!(ہفت اقلیم:ص۔۴۰۹)

مولانا محمد یحییٰ شرق پوری سلف صالحین کا صحیح نمونہ تھے۔ تہجد گزار، متقی، بلند اخلاق، شیریں کلام واعظ اور عمدہ خصال عالم۔ چھوٹے پر شفقت اور بڑے کا احترام ان کی فطرت میں داخل تھا۔(ص:۴۱۲)

نماز تہجد کے وقت لوگوں کیلئے دعائیں مولانا محمد یحییٰ کا معمول تھا۔ وہ نام لے کر دعا کرتے کہ اے اللہ! تیرے فلاں بندے یا بندی نے مجھے دعا کیلئے کہا ہے تو میری دعا قبول فرما۔ شاید اسی اخلاص اور توجہ کا نتیجہ تھا کہ بارگاہ رب العزت میں ان کی دعائیں مقبول ہوتی تھیں۔(ہفت اقلیم ص:۴۱۴)

**دعا کی بدولت اولاد نرینہ:۔** میرے ایک جاننے والے کے ہاں شادی کے کئی سال بعد تک اولاد نہ ہوئی۔ میں نے ایک مرتبہ مولانا سے ان کیلئے دعا کی درخواست کی۔ مولانا نے فرمایا میں ضرور دعا کروں گا، آپ انہیں ایک بار میرے پاس شرق پور لے کر آئیں۔ میرے وہ دوست شرق پور تو نہ جا سکے البتہ مولانا نے ان کیلئے خاص طور سے دعا کی۔ اللہ کا فضل ہوا کہ وہ صاحب آج ماشاءاللہ صاحب اولاد ہیں۔ اسی طرح ایک اور صاحب ریڈی میڈ کپڑوں کا کام کرتے ہیں، ان کا مسئلہ یہ تھا کہ اللہ تعالیٰ نے انہیں صرف بیٹیاں عطا کی تھیں، بیٹا کوئی نہ تھا۔ مولانا کی خدمت میں دعا کیلئے حاضر ہوئے۔ مولانا نے تہجد کے وقت دعا کی۔ اللہ تعالیٰ نے دعا قبول فرمائی اور ان کو بیٹا عطا فرمایا۔ اس طرح کے کئی واقعات ہیں۔ عرض کرنے کا مقصد یہ ہے کہ مولانا کے اخلاص کو اللہ تعالیٰ نے قبولیت سے نوازا تھا۔(ہفت اقلیم:ص۔۴۱۴-۴۱۵)

**میاں محمد باقر رحمہ اللہ کا تعارف:۔** جھوک دادو وہ مقام ہے جو حضرات اہل حدیث کے ہاں کسی تعارف کا محتاج نہیں۔ اِس گاؤں کی ایک عظیم شخصیت حضرت میاں محمد باقر رحمہ اللہ تھے جو اللہ کے نیک بندے تھے۔

میاں محمد باقر رحمہ اللہ ہمارے والد محترم (مولانا عبدالخالق قدوسی) پر بھی بڑی شفقت فرماتے تھے۔

میاں محمد باقر رحمہ اللہ سے ہمارے والد محترم بے حد عقیدت رکھتے تھے۔ ان کے تقویٰ اور ولایت کے قائل تھے۔ مولانا محمد یحییٰ رحمہ اللہ کے ساتھ یہ ہمارے والد کی ایک اور قدر مشترک تھی۔(ہفت اقلیم:ص۔۴۲۲-۴۲۳)

**مولانا محمد یحییٰ شرق پوری کے مرشد:۔** جھوک دادو میں مولانا یحییٰ رحمہ اللہ نے حضرت حافظ عبداللہ بڈھیمالوی رحمہ اللہ سے تعلیم حاصل کی۔ میاں باقر رحمہ اللہ کے بارے میں مولانا کہا کرتے تھے کہ وہ میرے مرشد تھے، میرے مربی تھے۔ انہوں نے مجھ پر بڑی شفقت فرمائی۔ مولانا یحییٰ نے جھوک دادو کے علاوہ کچھ وقت اوڈاں والا میں بھی گزارا۔ یہاں انہوں نے حضرت حافظ محمد اسحاق مرحوم ومغفور سے استفادہ کیا۔ مولانا محمد یحییٰ رحمہ اللہ کچھ عرصہ مولانا عطاء اللہ حنیف رحمہ اللہ کے پاس بھی رہے۔(ہفت اقلیم:ص۔۴۲۴)

**مولانا غزنوی رحمہ اللہ کے معتقد:۔** ایک موحد بزرگ ملک حسن علی جامعی مرحوم حضرت مولانا سید محمد داؤد غزنوی رحمہ اللہ کے معتقد تھے۔(ہفت اقلیم:ص۔۴۳۰)

**حکیم محمد عبداللہ رحمہ اللہ روڑی والے کا لباس:** میانہ قد، گداز جسم، سیاہ گھنی داڑھی، کتابی چہرہ، گندمی سا رنگ، سر پر عمامہ۔(ہفت اقلیم:ص۔۴۴۵)

**بچپن میں ولایت کے آثار:۔** حکیم صاحب والدین کی محبتوں کا مرکز تھے اور یہ ان کے اکلوتے بیٹے تھے۔لیکن معاملہ یہ تھا کہ یہ بالکل بھولے بھالے اور بے شعور تھے۔اسی بنا پر لوگ انہیں ''اللہ لوگ'' یا ''اللہ کا ولی'' کہا کرتے تھے۔یہ صورت حال والدین کیلئے نہایت پریشانی کا باعث تھی۔وہ اس کیلئے اللہ سے دعائیں کرتے رہتے تھے اور وہ یہی کر سکتے تھے۔(ہفت اقلیم:ص۔۴۴۶)

**خواب میں بشارت:۔** مولانا محمد سلیمان رحمہ اللہ نے بھی اپنے اس بچے کیلئے دعا کی اور بے حد عجز و عاجزی کے ساتھ کی۔ظاہر ہے باپ اولاد کیلئے عاجزانہ انداز ہی میں دعا کرتا ہے۔پھر ایام حج ہی میں باپ کو اس دعا کی قبولیت کا احساس بھی ہو گیا۔وہ اس طرح کہ انہوں نے خواب میں بیٹے کے سر پر دو چمک دار تاج دیکھے۔اس کی تعبیر ان کے ذہن میں یہ آئی کہ میرا یہ سیدھا سادھا بیٹا دین اور دنیا دونوں میں عزت پائے گا۔(ہفت اقلیم:ص۔۴۴۶)

**خیر المدارس کے بزرگ کا واقعہ:۔** نو وارد بزرگ نے اس بچے کی طرف سے اشارہ کر کے حکیم الٰہی بخش سے پوچھا: یہ بچہ کون ہے؟ انہوں نے جواب دیا: اس کا نام تو عبداللہ ہے، لیکن اسے لوگ اللہ کا ولی کہتے ہیں۔اس لیے کہ یہ کم عمری میں ہی نماز کا پابند ہے، محنت سے اپنی نصابی کتابیں پڑھتا ہے، خاموش رہتا ہے اور سادگی پسند ہے۔

وہ بزرگ جنہوں نے ان کے بارے میں پوچھا تھا، وہ معروف عالم و مدرس تھے۔ان کا نام مولانا ابوالخیر خیر الدین احمد تھا اور سرسہ کے مدرسہ خیر المدارس کے بانی اور مہتمم تھے۔

دوسرے دن حکیم الٰہی بخش نے اپنے گاؤں موضع سردول گڑھ میں مولانا ابوالخیر خیر الدین احمد رحمہ اللہ کی دعوت کی۔اس دعوت میں وہ بچہ (عبداللہ) بھی شامل تھا اور دسترخوان پر موجود تھا۔مولانا خیر الدین رحمہ اللہ نے اس سے کہا: تم دسترخوان پر آ بیٹھے ہو، کیا اللہ کے ولی بھی کھانا کھاتے ہیں؟

اس نے جواب دیا: ''اللہ تعالیٰ نے جن کے پیٹ لگایا ہے وہ سبھی کھانا کھاتے ہیں۔''مولانا نے فرمایا: ''پیٹ تو ڈھول کا بھی ہوتا ہے۔''

بچے نے جواب دیا: ''ڈھول بھی اپنی خوراک کھاتا ہے اور اس کی خوراک ہے ڈنڈے۔''

مولانا خیر الدین اس بچے کی باتوں سے بہت خوش ہوئے اور حکیم الٰہی بخش سے فرمایا۔ یہ ہونہار اور ذہین بچہ ہے۔اس کو تعلیم کیلئے میرے پاس بھیج دو۔پھر انعام میں ایک ٹوپی عنایت کی۔

اس کے بعد ۲۷، جون ۱۹۱۳ء کو جمعۃ المبارک کے دن اس بچے (عبداللہ) کو مولانا ابوالخیر خیر الدین احمد کے پاس حصول علم کیلئے سرسہ کے مدرسہ خیر العلوم میں بھیج دیا گیا۔(ہفت اقلیم:ص۔۴۴۷-۴۴۸)

**نبض شناسی میں مہارت:۔** جہاں حکیم (عبداللہ) صاحب مشہور معالج تھے وہاں وہ بہت بڑے نباض بھی تھے۔نبض شناسی طب کا بہت بڑا فن ہے۔اس فن میں دہلی کے حکیم عبدالوہاب انصاری المعروف حکیم نابینا صاحب کو بڑی شہرت حاصل تھی۔اس باب میں حکیم عبداللہ نے حکیم عبدالوہاب نابینا رحمہ اللہ سے بہت کچھ حاصل کیا تھا۔وہ بالعموم نبض پر ہاتھ رکھ کر بہت سی ایسی باتیں بتا دیتے تھے جو بعض ڈاکٹر بہت سے ٹیسٹ کر کے بھی نہیں سمجھ پاتے۔

حکیم عبداللہ صاحب کے بیٹے حکیم عبدالوحید سلیمانی رحمہ اللہ بیان کرتے ہیں کہ ایک مرتبہ ایک سرکاری افسر حکیم صاحب کے پاس آیا اور کہا کہ میرے والد بیمار ہیں، میں انہیں آپ کو دکھانا چاہتا ہوں۔حکیم صاحب نے مریض کی نبض دیکھی تو سوال کیا ''آپ کو شکار کا شوق ہے''؟

اس نے جواب دیا: ''ہاں! شوق ہے''۔دوسرا سوال کیا: ''آپ نے کبھی شیر کا شکار کیا ہے؟''

مریض نے اس کا جواب بھی ''ہاں'' میں دیا۔تیسرا سوال یہ تھا کہ ''آپ اپنے گھر میں شیر کی کھال پر بیٹھتے ہیں؟''

جواب دیا: ''پندرہ بیس سال سے میرا معمول یہی ہے کہ گھر میں شیر کی کھال پر بیٹھتا ہوں۔''

فرمایا: ''شیر کی کھال پر بیٹھنا چھوڑ دیں بیماری رفع ہو جائے گی۔''

حکیم عبدالوحید سلیمانی نے حکیم صاحب رحمہ اللہ سے پوچھا: ''آپ کو نبض سے ان باتوں کا کیسے علم ہوا؟''

فرمایا: نبض کی ستائیس قسموں میں سے اس شخص کی نبض بالکل الگ تھی۔ میں نے کسی زمانے میں سنا تھا کہ وحشی جانوروں کی نبض کی رفتار کچھ اور قسم کی ہوتی ہے۔ اس سے خیال آیا کہ وحشی جانوروں پر سوار ہونے والوں کی نبض میں بھی اس کا اثر ہوتا ہوگا۔ لیکن چوں کہ شیر پر سوار رہنا کسی شخص کے بس میں نہیں، اس لیے یقیناً یہ شخص شیر کی کھال پر بیٹھتا ہوگا۔ اس طرح اللہ کے فضل سے صحیح نتیجے پر پہنچ گیا۔ (ہفت اقلیم: ص۔۴۵۳-۴۵۴)

**یا علیم یا بصیر کے ذریعہ کشف:۔** نبض کے سلسلے میں حکیم صاحب کے متعلق ایک اور عجیب و غریب واقعہ ملاحظہ ہو۔

قیام پاکستان سے قبل کچھ خانہ بدوش چمار لوگ ایک ایسے مریض کو حکیم صاحب کے پاس لے کر آئے، جس کا تمام جسم کوڑھ سے بھرا ہوا تھا۔ اس کی نبض دیکھنے کی کوئی صورت نہ تھی۔ حکیم صاحب نے ان لوگوں کو اس کا قارورہ لانے کیلئے کہا۔ قارورہ دیکھا تو فرمایا اسے کوڑھ نہیں ہے، سانپ کے زہر کے اثرات ہیں۔ انہوں نے کہا اس کو سانپ نے کبھی نہیں کاٹا۔ حکیم صاحب نے مریض سے پوچھا تم نے کبھی مور کا گوشت کھایا ہے؟ اس نے اثبات میں جواب دیا۔ فرمایا مور کا گوشت کھانے کے بعد تمہاری یہ حالت ہوئی ہے۔ مریض نے کہا میرے سامنے ایک مرتبہ مور نے ایک سانپ نگلا اور وہ مر گیا، لیکن میں نے اس مور کا گوشت کھا لیا۔ پھر میری یہ حالت ہوگئی۔

حکیم صاحب نے اس مریض کو تریاق دیئے اور اللہ نے اسے صحت عطا فرما دی۔

لوگوں نے اس عجیب و غریب تشخیص کے بارے میں حکیم صاحب سے پوچھا تو انہوں نے بتایا کہ قارورہ ٹیسٹ کرنے کے بہت سے طریقے ہیں۔ میں اس میں ایک قطرہ سرسوں کے تیل کا ڈالتا ہوں اور پھر اس کا مشاہدہ کرتا ہوں۔ بعض مریضوں کے پیشاب میں یہ قطرہ لمبائی کے رخ پھیلتا ہے، بعض کے چوڑائی کے رخ۔ بعض میں اسی طرح رہتا ہے اور بعض مریضوں کے پیشاب کو گدلا کر دیتا ہے۔ اس سے مرض کا اندازہ ہو جاتا ہے۔ لیکن اس مریض کے پیشاب میں ایسی کوئی بات نہ تھی۔ میں نے تیل کے قطرے کو اچھی طرح دیکھا تو اس میں مور کی شبیہ نظر آئی جس نے منہ میں سانپ پکڑا ہوا تھا۔

حکیم صاحب ''یا علیم یا بصیر'' کا وظیفہ ہر روز صبح و شام سو سو مرتبہ پڑھا کرتے تھے۔ فرماتے ہیں، مجھے یقین ہے کہ قارورہ میں مور کی جو شبیہ نظر آئی، وہ اس وظیفے کی برکت کا نتیجہ ہے۔ (ہفت اقلیم: ص۔۴۵۴-۴۵۵)

**علمائے اہلحدیث سے روابط:۔** حکیم صاحب غریبوں کے معاون تھے۔ غریب بیمار سے نہ صرف یہ کہ وہ دوا کا کوئی پیسہ نہیں لیتے تھے، بلکہ اس کی مالی مدد بھی کرتے تھے۔ نرم دل اور عالی کردار تھے۔ اہلحدیث کی بے حد تکریم کرتے تھے۔ مہمان نواز تھے۔ مولانا فضل الٰہی وزیر آبادی رحمہ اللہ اور صوفی عبداللہ رحمہ اللہ (اوڈاں والا) مرحوم کی وساطت سے ہمیشہ جماعت مجاہدین کی مدد کرتے رہے۔ مولانا سید محمد داؤد غزنوی رحمہ اللہ سے ان کے دوستانہ مراسم تھے اور دونوں ایک دوسرے کا انتہائی احترام کرتے تھے۔ (ہفت اقلیم: ص۔۴۵۶)

**عشق میں ڈوبی ہوئی نعت:۔** اس کے بعد محبت رسول (ﷺ) میں ڈوبے ہوئے انداز سے اپنی ایک نعت سنانا شروع کی۔ اس وقت ان پر ایک عجیب کیفیت طاری تھی۔ جب اس شعر پر پہنچے۔

تم ہو ہمارے ہم ہیں تمہارے — جس کے تم ہوئے، وارے نیارے
کہہ دو زباں سے ہم تم، تم ہم — صلی اللہ علیہ وسلم صلی اللہ علیہ وسلم

تو ایک لمحے کیلئے خاموش ہوگئے۔ پھر بڑے سکون کے ساتھ ''انا للہ وانا الیہ راجعون'' پڑھا اور اپنے خالق حقیقی کی بارگاہ میں پہنچ گئے۔ نہ کوئی بیماری، نہ تکلیف۔ (ہفت اقلیم: ص۔۴۵۹)

**نعت پڑھتے ہوئے سفر آخرت:۔** یہ بات حکیم صاحب کے فرزند حکیم عبدالوحید سلیمانی نے بھی لکھی ہے اور خود خواجہ محمد طفیل مرحوم

نے بھی مجھے بتائی تھی۔انہوں نے بتایا تھا کہ نعت کا آخری شعر پڑھنے کے بعد جب ان کی جسمانی حالت بدلتی ہوئی معلوم ہوئی تو میں نے ان کو پکڑ کر جلدی سے گود میں لے لیا اور وہ اسی وقت وفات پا گئے۔''انا للہ و انا الیہ راجعون''۔(ہفت اقلیم:ص۔۴۶۰)

**مولانا عبدالقادر اور حضرت غزنوی میں رواداری:۔** امام کے پیچھے صف اول میں مولانا رائے پوری رحمہ اللہ کے دائیں جانب مولانا غزنوی رحمہ اللہ اور بائیں جانب یہ عاجز تھا۔

نماز سے تھوڑی دیر بعد مولانا رائے پوری رحمہ اللہ اُٹھ کر بالکل سامنے کے کمرے میں تشریف لے گئے۔ان کے پیچھے دو آدمی اور تھے جو ان کے کمرے میں گئے۔مولانا غزنوی رحمہ اللہ نماز مغرب کے بعد لمبا وظیفہ پڑھا کرتے تھے۔وہ خود تو حسب معمول وظیفے میں مشغول ہو گئے اور مجھے ہاتھ سے اشارہ کیا کہ میں مولانا کے کمرے میں چلا جاؤں چنانچہ میں اٹھا اور مولانا رائے پوری رحمہ اللہ کے بالکل سامنے جا کر بیٹھ گیا۔ یہ ان کا پہلا اور آخری دیدار تھا جو اس عاجز کو نصیب ہوا۔(ہفت اقلیم:ص۔۴۷۱)

**سلسلہ قادریہ کے بزرگ کے پاس بیٹھنے کی تلقین:۔** ان کے کمرے سے باہر نکلا تو مولانا غزنوی بارگاہ خداوندی میں ہاتھ اُٹھا کر دعا مانگ رہے تھے۔میں ان کے قریب بیٹھ گیا۔چند منٹ کے بعد وہ دعا سے فارغ ہوئے تو میری طرف متوجہ ہوئے۔پوچھا مولانا کے پاس کوئی بیٹھا ہے؟۔عرض کیا، دو آدمی بیٹھے ہیں۔فرمایا: آپ بھی بیٹھے رہتے۔

اتنے میں عشاء کی اذان ہونے لگی۔تھوڑی دیر بعد مولانا رائے پوری رحمہ اللہ باہر تشریف لے آئے اور وہیں تشریف فرما ہوئے جہاں سے اُٹھ کر گئے تھے۔اب پھر وہی نماز مغرب والی صورت حال تھی، یعنی مولانا داؤد غزنوی رحمہ اللہ ان کے دائیں جانب تھے اور یہ عاجز بائیں جانب......!

**خانقاہ کا بابرکت کھانا:۔** نماز سے فارغ ہوئے تو کھانا آ گیا۔کھانا کیا تھا، گیہوں کا دلیا۔بہت سے آدمی تھے۔وہ منظر اب بھی پیشِ نگاہ ہے۔کم سے کم ڈیڑھ سو افراد ہوں گے۔سب کے سامنے دلیے کی ایک ایک پلیٹ رکھ دی گئی۔ہم تینوں ساتھ ساتھ بیٹھے تھے۔ہمارے سامنے بھی تین پلیٹیں آ گئیں۔مولانا غزنوی رحمہ اللہ نے مجھ سے فرمایا:

کھایئے! یہ سعادت پھر کہاں نصیب ہوگی اور حضرت کے ساتھ کھانے کا موقع کب میسر آئے گا......اور واقعی یہ بہت عمدہ موقع تھا۔اس کے بعد یہ موقع نہیں آیا۔(ہفت اقلیم:ص۔۴۷۳)

**مولانا عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ کی تصوف سے بھرپور مجالس:۔** مولانا رائے پوری رحمہ اللہ نے ان سے کہا کہ حصول علم کے ابتدائی دور میں وہ امرتسر گئے تھے اور مولانا نور احمد کے حلقۂ درس میں شریک ہوئے تھے۔قیام امرتسر کے زمانے میں وہ حضرت الامام مولانا عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ کی خدمت میں اکثر حاضری دیتے اور ان کے عمل و فکر کی خاص مجلسوں میں شریک ہوتے تھے۔

مولانا رائے پوری رحمہ اللہ نے ان سے یہ بھی فرمایا کہ میرے تصوف وسلوک کے سفر کی پہلی منزل درحقیقت وہی مجلسیں اور حضرت الامام رحمہ اللہ کی اس وقت کی صحبتیں تھیں۔ان کی پاکیزہ اور بابرکت صحبتوں سے وہ بہت متاثر ہوئے تھے۔

مولانا غزنوی رحمہ اللہ کے بقول مولانا رائے پوری رحمہ اللہ نے ان سے کہا کہ اس اعتبار سے وہ آپ کے والد گرامی (مولانا عبدالجبار غزنوی) کے شاگردوں اور فیض یافتہ لوگوں میں شامل ہیں۔

دوسرے دن حضرت مولانا عطاء اللہ حنیف رحمہ اللہ سے ملاقات ہوئی تو انہوں نے پوچھا:

کل مولانا غزنوی رحمہ اللہ اور تم مولانا رائے پوری رحمہ اللہ سے ملے تھے؟۔میں نے جواب دیا: جی ہاں ملے تھے۔

فرمایا: ان سے کیا باتیں ہوئیں؟ میں نے سارا واقعہ بیان کر دیا اور بتایا کہ مولانا غزنوی رحمہ اللہ علیحدگی میں کافی دیر ان کے پاس رہے۔

اس سے دوسرے یا تیسرے دن مولانا عطاء اللہ صاحب نے بتایا کہ وہ بھی مولانا رائے پوری کی خدمت میں گئے تھے۔

یہ تو سب کو معلوم ہے کہ مولانا عبدالقادر رائے پوری رحمہ اللہ کا دائرہ بیعت بہت وسیع تھا۔ (ہفت اقلیم: ص۔۴۷۴-۴۷۵)

## علمائے اہلحدیث میں بیعت لینے والے مشائخ تصوف

**مولانا عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کا بیعت صوفیاء لینا:۔** یہاں چند الفاظ میں یہ عرض کردوں کہ بیعت وارادت کا سلسلہ اہلحدیث حضرات میں بھی ایک عرصے تک جاری رہا۔ مولانا سید محمد داؤد غزنوی رحمہ اللہ کے جدِ امجد سید عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کو ''حضرت عبداللہ صاحب'' کہا جاتا تھا۔ میں ان کے حالات اپنے سلسلہ فقہائے ہند کی نویں جلد میں (جو تیرہویں صدی ہجری کے علماء وفقہاء کے واقعات و کوائف پر مشتمل ہے) تفصیل سے لکھ چکا ہوں۔ مولانا محی الدین عبدالرحمٰن لکھوی رحمہ اللہ (مولانا معین الدین لکھوی کے جدِ محترم) نے غزنی جا کر ان سے بیعت کی تھی۔ وہ غزنی سے ہجرت کر کے امرتسر کے قریب بستی ''خیر دین'' میں تشریف لائے تو میرے دادا (میاں محمد) کے حقیقی چچا میاں امام الدین اور ہماری برادری کے ایک بزرگ حاجی نورالدین رحمہما اللہ بیعت کیلئے ان کی خدمت میں گئے تھے لیکن حضرت عبداللہ صاحب رحمہ اللہ فارسی اور عربی بولتے تھے یا پشتو میں بات کرتے تھے اور یہ حضرات ان کی بات نہیں سمجھ پاتے تھے، اس لیے یہ ان کے حلقۂ بیعت میں شامل نہ ہو سکے اور پھر ان کے مرید ومبایع مولانا محی الدین عبدالرحمٰن لکھوی رحمہ اللہ سے بیعت کر لی۔

**مولانا عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ کا بیعت اصلاح لینا:۔** حضرت عبداللہ صاحب رحمہ اللہ کے صاحب زادگان گرامی حضرت الامام مولانا عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ (جو مولانا داؤد غزنوی کے والد مکرم تھے) اور مولانا عبدالواحد غزنوی (جو مولانا داؤد غزنوی کے حقیقی چچا تھے) لوگوں سے بیعت لیتے تھے اور ہمارے علاقے اور خاندان کے بعض لوگ ان سے بیعت ہوئے تھے۔

**مولانا محمد علی لکھوی کا بیعت تصوف لینا:۔** مولانا معین الدین لکھوی رحمہ اللہ کے والد محترم حضرت مولانا صوفی محمد علی لکھوی رحمہ اللہ جلیل القدر عالم تھے، سنا ہے اگر ان سے کوئی شخص بیعت کرنا چاہتا تو وہ اسے اپنے حلقۂ بیعت میں شامل کر لیتے تھے۔

**مولانا کمال الدین رحمہ اللہ کا بیعت طریقت لینا:۔** ضلع فیروز پور میں ایک گاؤں ''چھینبیاں والی'' تھا، اس میں ایک نہایت متقی بزرگ مولانا کمال الدین رحمہ اللہ قیام فرماتے تھے جو مسلکاً اہلحدیث تھے اور ڈوگر برادری سے تعلق رکھتے تھے اور اس نواح میں مرجع خلائق تھے، لوگ ان سے بیعت ہوتے تھے۔ اس فقیر کو بھی چھوٹی عمر میں ان کے حلقہ بیعت میں شامل ہونے کی سعادت حاصل ہوئی تھی۔

**شاہ محمد شریف گھڑیالوی کا بیعت توبہ لینا:۔** حضرت شاہ محمد شریف گھڑیالوی رحمہ اللہ کے تدین وتقویٰ کی بڑی شہرت تھی۔ ان سے بھی لوگ بیعت ہوتے تھے۔ اس گنہگار کو بھی ان کی بیعت کا شرف حاصل ہوا تھا۔ یہ آزادی سے کئی سال پہلے کی باتیں ہیں۔

**صوفی عبداللہ صاحب کا بیعت اخلاص لینا:۔** صوفی محمد عبداللہ رحمہ اللہ کا سلسلۂ بیعت بھی جاری تھا۔

(ہفت اقلیم: ص۔۴۷۵-۴۷۶)

**مولانا عبدالقادر صاحب سے پہلا تعارف:۔** بات مولانا رائے پوری کی ہو رہی تھی۔ میں نے ان کا نام پہلی مرتبہ ۱۹۵۰ء میں گوجرانوالہ میں سنا تھا۔ ایک دن میں آمدنی اور خرچ کے کاغذات بابو عبدالغنی کو دینے کیلئے ان کے گھر گیا اور دروازے پر دستک دی تو ایک صاحب باہر آئے، شکل وشباہت میں بالکل بابو عبدالغنی کی مانند۔ میانہ بدن، قدرے لمبا قد، چپٹی سی ناک، ٹخنوں سے اوپر پاجامہ نما شلوار، گرم چادر اوڑھے ہوئے۔ تیس بتیس سال کی عمر ہوگی...... السلام علیکم کے بعد میں نے ان سے کہا:

بابو عبدالغنی سے ملنا چاہتا ہوں۔ پوچھا: آپ کا نام......؟۔ عرض کیا: اسحاق۔

سوال کیا: نام بتانے سے وہ سمجھ جائیں گے؟۔ جواب دیا: جی ہاں! سمجھ جائیں گے۔

وہ اندر گئے اور چند لمحوں کے بعد باہر آئے اور کہا: آیئے، تشریف لایئے۔ بابو عبدالغنی نے ان کو میرے بارے میں بتایا کہ یہ ''الاعتصام''

میں کام کرتے ہیں اور، پھر مجھ سے کہا: یہ میرا بیٹا ہے، عبدالمنان! تعارف اسی کے بعد ہم دونوں نے مصافحہ کیا اور ایک دوسرے سے خیر وعافیت پوچھی۔ اس کے بعد وہ باہر چلے گئے۔ واقعتاً ان کا معاملہ "الولد سر لابیہ" کا سا تھا۔

ان کے جانے کے بعد بابو عبدالغنی نے بتایا کہ ضلع سہارن پور میں ایک قصبہ رائے پور کے نام سے مشہور ہے۔ وہاں ایک عالم دین رہتے ہیں جن کا نام مولانا عبدالقادر ہے۔ وہ اس دور کے بہت بڑے صوفی اور پرہیز گار بزرگ ہیں۔ دیوبندی مسلک کے حامل ہیں اور بے شمار لوگ ان کے حلقۂ ارادت میں شامل ہیں۔

سلسلۂ گفتگو جاری رکھتے ہوئے انہوں نے کہا کہ میرا یہ لڑکا عبدالمنان بہت عرصہ ہوا مولانا رائے پوری کے پاس چلا گیا تھا۔ یہ ان کے خادم کی حیثیت سے وہاں رہتا ہے اور وہ اس پر بہت اعتماد کرتے ہیں۔ یہ بھی ان کے بغیر نہیں رہ سکتا۔ وہ بھی اس کے بغیر پریشان ہو جاتے ہیں۔

یہ تھے وہ الفاظ جو میں نے پہلی دفعہ مولانا رائے پوری کے بارے میں سنے۔

## مولانا عبدالقادر رائے پوری رحمہ اللہ کا خاندانی تعارف:

مولانا عبدالقادر رائے پوری رحمہ اللہ کا خاندان درحقیقت موضع "تھوہا محرم خاں" کا رہنے والا تھا جو ضلع کیمبل پور کی تحصیل تلہ گنگ میں واقع ہے۔ ان کا تعلق وہاں کی راجپوت برادری سے تھا۔ (ہفت اقلیم: ص۔ ۴۷۷-۴۷۸)

**ابتدائی حالات:۔** مولانا عبدالقادر ۱۸۷۳ء (۱۲۹۰ھ) کے پس وپیش موضع ڈھڈیاں (ضلع سرگودھا) میں پیدا ہوئے۔ والدین نے ان کا نام غلام جیلانی رکھا تھا۔ ایک عرصے تک انہیں اسی نام سے پکارا جاتا رہا۔ جب وہ رائے پور جا کر مولانا شاہ عبدالرحیم رحمہ اللہ صاحب کی خدمت میں حاضر ہوئے تو انہوں نے ان کا نام پوچھا، فرمایا: غلام جیلانی۔

مولانا عبدالرحیم رحمہ اللہ نے جواب میں ارشاد فرمایا: آپ تو عبدالقادر ہیں۔ اس وقت سے یہی نام مشہور ہو گیا۔ (ہفت اقلیم: ص۔ ۴۸۱)

**مولانا عبدالجبار غزنوی سے استفاضہ:۔** انہوں نے ابتدائی تعلیم اپنے چچا حافظ محمد یٰسین اور مولانا کلیم اللہ صاحب سے پائی۔ مولانا کلیم اللہ سے ہی قرآن مجید حفظ کیا۔

اب ان کے دل میں حصولِ علم کا شوق موجزن ہو چکا تھا اور وہ چاہتے تھے کہ اس کیلئے امرتسر، دہلی اور یوپی کے اساتذہ سے استفادہ کیا جائے۔ اس عہد کی دہلی کو علم وعلما کے مرکز کی حیثیت حاصل تھی لیکن پہلے امرتسر گئے، وہاں مولانا نور احمد اور مولانا عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ سے استفاضہ کیا۔

**مرشد کی خدمت میں حاضری:۔** سہارن پور کی ایک مسجد میں کچھ عرصہ امامت بھی کی۔ غالباً وہیں پہلی مرتبہ شاہ عبدالرحیم رائے پوری رحمہ اللہ کی زیارت کا شرف حاصل ہوا۔ چند سال بعد حالات نے ایسی کروٹ لی کہ انہی کے آستانہ فیض میں جا کر بیٹھ گئے۔ (ہفت اقلیم: ص۔ ۴۸۲)

**ہمعصر اہلحدیث طالب علم سے دوستی:۔** رام پور میں ان دنوں ایک طالب علم عبدالرحمٰن بستوی تھے جو موضع پابنی (ضلع بستی) کے رہنے والے تھے۔ وہ مسلکی اعتبار سے اہلحدیث تھے اور مولانا عبدالقادر کے ہم درس اور گہرے دوست تھے۔ تقلید اور عدم تقلید وغیرہ قسم کے بعض اختلافی مسائل سے متعلق ان کے بحثوں کا سلسلہ جاری رہتا تھا۔ کبھی ایک دوسرے سے روٹھ بھی جاتے تھے اور پھر خود ہی صلح ہو جاتی تھی۔ (ہفت اقلیم: ص۔ ۴۸۳)

ابتدا میں ان کا قیام ممتاز اہلحدیث عالم مولانا عبدالوہاب صاحب کے مدرسے میں ہوا جو صدر بازار میں قائم تھا۔ وہاں زیادہ تر اہلحدیث طلباء سے تعلق رہتا تھا اور اختلافی مسائل میں باہم بحثوں کا سلسلہ بھی چلتا تھا۔ زیادہ بے تکلفانہ تعلق مولانا عبدالرحمٰن بستوی رحمہ اللہ سے تھا۔ اختلاف مسالک کے باوجود دونوں ایک دوسرے سے محبت کرتے اور اکٹھے رہتے تھے۔

اس زمانے میں حضرت میاں سید نذیر حسین صاحب رحمہ اللہ کے درس حدیث کا بڑا شہرہ تھا اور اہلحدیث طلباء بالخصوص ان کی طرف

رجوع کرتے تھے۔ مولانا عبدالقادر صاحب نے بھی ان کے حلقۂ درس حدیث میں شرکت کی۔ (ہفت اقلیم: ص۔۴۸۴)

**مولانا عبدالرحیم رحمہ اللہ سے بیعت ہونا:۔** عبدالرحیم صاحب رحمہ اللہ کی بیعت کا شرف حاصل کیا اور پھر مستقل طور پر وہیں قیام کا فیصلہ کرلیا۔ یہ ۱۳۲۲یا۱۳۲۳ھ (۱۹۰۶ء یا ۱۹۰۷ء) کا واقعہ ہے۔

رائے پور میں انہوں نے بڑی ریاضت کی، اور وظائف خوانی کی مختلف منزلوں سے گزرے۔ سلوک وتصوف کا یہ وہ دور تھا جب کھانے پینے کا کوئی خیال دل میں نہیں رہا تھا۔ ذکر خداوندی ان کا اوڑھنا بچھونا قرار پا گیا تھا یا پھر مرشد کی خدمت کرنا ایک ضروری مشغلہ تھا۔

قیام رائے پور کے زمانے میں ایک مرتبہ مولانا عبدالرحیم صاحب نے ان کو مدرس کی حیثیت سے گمتھلہ (ضلع انبالہ) میں بھیج دیا۔ یہ راجپوتوں کا قصبہ تھا اور مولانا عبدالرحیم صاحب رحمہ اللہ کی ایک صاحب زادی کی شادی اسی قصبے میں ہوئی تھی۔ مرشد کی جدائی ان کیلئے بہت شاق تھی۔ ہر چند عرض کیا کہ اس فقیر کو اپنے سے الگ نہ کیجئے، لیکن حکم جاری ہوا کہ وہاں جانا ضروری ہے۔ ساتھ ہی فرمایا کہ ماں اپنے بچے کو سینے سے چمٹاتی ہے، پھر ایسا وقت بھی آتا ہے کہ بچے کی طلب کے باوجود اس کو اپنے سے علیحدہ رکھتی ہے۔

کچھ عرصہ مرشد کے حکم پر وہ گمتھلہ میں خدمت تدریس سرانجام دیتے رہے۔ اس کے بعد مرشد نے اپنے پاس بلا لیا۔

سفر وحضر میں عام طور پر دونوں اکٹھے رہتے تھے اور مولانا عبدالقادر رحمہ اللہ اپنے آپ کو حضرت شاہ عبدالرحیم رحمہ اللہ کا ادنیٰ خادم تصور کرتے تھے۔ ۱۳۲۸ھ (۱۹۱۰ء) میں شاہ صاحب ممدوح نے سفر حج کا عزم فرمایا تو مولانا موصوف ان کے ہم رکاب تھے۔ اس بابرکت سفر میں جہاں انہیں اللہ تعالیٰ کی عبادت کے مواقع میسر آئے وہاں شاہ صاحب کی قربت وخدمت کا اختصاص بھی حاصل ہوا۔

(ہفت اقلیم: ص۔۴۸۵-۴۸۶)

**جانشینی وخلافت:۔** شاہ عبدالرحیم صاحب رحمہ اللہ بیماری میں مبتلا ہوئے تو مولانا نے ان کی بہت خدمت کی۔ یہ ان کی زندگی کی آخری بیماری تھی جو کم وبیش چھ سال کے طویل عرصے میں پھیل گئی تھی۔ علاج اور تیمارداری کیلئے یوں تو ان کے تمام رفقا وخدام سرگرم تھے، مگر مولانا عبدالقادر ان میں سب سے تیز اور مستعد تھے۔ ان کا انتقال ۲۶ ربیع الثانی ۱۳۳۷ھ (۲۹ جنوری ۱۹۱۹ء) کی شب کو موضع پیلوں میں ہوا، جہاں وہ کچھ مدت سے مختلف معالجوں کے زیر علاج تھے۔ دوسرے دن ان کی میت رائے پور لائی گئی اور وہیں ان کی تدفین ہوئی۔

اس کے بعد مولانا عبدالقادر جو مولانا عبدالقادر رائے پوری رحمہ اللہ کے نام سے معروف ہو گئے تھے، شاہ عبدالرحیم رائے پوری رحمہ اللہ کے خلیفہ اور جانشین قرار پائے۔

مولانا عبدالقادر رائے پوری رحمہ اللہ کے خلوص قلب، فضائل اخلاق اور سب سے محبت وشفقت اور ذکر الٰہی میں انہماک واستغراق کی بنا پر رائے پور کی خانقاہ بہت جلد مرجع خلائق بن گئی۔ حضرت شاہ عبدالرحیم صاحب رحمہ اللہ کے ساتھ عقیدت وارادت کا تعلق رکھنے والے لوگ ضلع سہارن پور اور اس کے قرب وجوار میں پہلے ہی کافی تعداد میں موجود تھے۔ ان کی وفات کے بعد یہ سب لوگ مولانا عبدالقادر رحمہ اللہ کی خدمت میں حاضر ہونے اور ان کے حلقۂ بیعت میں شامل ہونے لگے۔ (ہفت اقلیم: ص۔۴۸۶-۴۸۷)

**لوگوں کو بیعت کرنے کا طریقہ:۔** وہ بیعت توبہ کراتے ہوئے عام طور سے حسب ذیل الفاظ میں تلقین فرماتے تھے۔

''کہو بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ۔ یا اللہ! ہم توبہ کرتے ہیں کفر سے، شرک سے، بدعت سے، زنا سے، چوری سے، غیبت سے، جھوٹ بولنے سے، نماز چھوڑنے سے اور سب گناہوں سے جو ہم نے ساری عمر میں کیے، چھوٹے ہوں یا بڑے۔ اور اس بات کا عہد کرتے ہیں کہ تیرے سارے حکم مانیں گے، تیسرے رسول پاک ﷺ کی تابعداری کریں گے۔ یا اللہ! تو ہماری توبہ قبول کرلے، ہمارے گناہوں کو بخش دے۔ ہمیں توفیق دے اپنی رضامندی کی، اپنے رسول پاک ﷺ کی تابعداری کی''

توبہ کی اس تلقین کے بعد خاص طور سے فرماتے کہ نماز باجماعت کی پابندی کرنا، خلاف شریعت کاموں سے بچتے رہنا، موت کو یاد رکھنا،

مرنا ہے، یہاں سے چلے جانا ہے، وہاں عملوں کے سوا کچھ کام نہیں آئے گا۔

پڑھنے کیلئے کلمہ استغفار اور درود شریف کی ہدایت فرماتے۔ نیز ارشاد فرماتے کہ اللہ سے جتنا استغفار کیا جائے گا اور جس کثرت سے درود شریف پڑھا جائے گا، اتنی ہی قلب میں صفائی پیدا ہوگی اور ذہن نکھرے گا۔

رائے پور میں ان کی خانقاہ تھی جہاں ہر وقت فیض حاصل کرنے والوں کا ہجوم رہتا تھا اور یہی ان کی مستقل قیام گاہ تھی۔
(ہفت اقلیم:ص ۴۸۷-۴۸۸)

**مولانا اسحاق بھٹی حفظہ اللہ کا ذوق وحسرت:۔** وہ فقط صوفی وسالک ہی نہ تھے، جید عالم دین اور ان تمام علوم سے بہرہ ور تھے جو ان کے عہد میں دینی مدارس میں پڑھائے جاتے تھے۔ اللہ اللہ! وہ کیسے فاضل یگانہ اور اصحاب علم وکمال لوگ تھے۔ وہ دور ختم ہوگیا جس میں ان بزرگان عالی مرتبت نے پرورش پائی تھی اور وہ اساتذہ عرصہ ہوا اس دنیائے فانی سے رخصت ہوگئے جن سے ان کو شرف شاگردی حاصل تھا اور جن کی حسن تربیت سے ان کو وہ مقام میسر آیا تھا، جواب کسی کو حاصل ہونا بہت مشکل نظر آتا ہے۔ (ہفت اقلیم:ص۔۴۸۸)

**خانقاہ میں کتاب ''رحمۃ للعالمین'' کی تعلیم:۔** رائے پور کی خانقاہ میں آنے والے لوگوں کو مناسب مواقع پر بعض مشہور مصنفین کی تصنیفات کے وہ واقعات پڑھ کر سنائے جاتے تھے، جن کا تعلق دور گزشتہ کے بزرگان عالی مقام سے ہے۔ یہ نہایت مؤثر اور پرکشش مجلس ہوتی تھی جس میں لوگوں کو بہت سے روحانی اور علمی فوائد حاصل ہوتے تھے۔ جو کتابیں مولانا مرحوم خاص طور سے اپنی مجلس میں سنتے ان میں قاضی محمد سلیمان منصور پوری رحمہ اللہ کی تصنیف ''رحمۃ للعالمین'' کو فوقیت حاصل تھی۔ (ہفت اقلیم:ص۔۴۸۸)

**حضرت کا اہلحدیث خادم خاص:۔** مولانا رائے پوری رحمہ اللہ کی طبیعت ناساز ہوتی تو بھی یہ سلسلہ جاری رہتا۔ ان کے خادم خاص مولانا عبدالمنان صاحب تھے، وہ ان کے حکم سے بعض کتابوں کے کچھ مقامات پڑھ کر لوگوں کو سناتے۔ دوا، غذا، ڈاک وغیرہ کا انتظام مولانا عبدالمنان کے سپرد تھا۔ وہ سفر میں بھی ان کے ہم رکاب ہوتے۔ تقریباً انیس سال وہ ان کی خدمت میں رہے اور اسی خدمت کیلئے انہوں نے ہندوستان کی شہریت اختیار کی تھی۔ اصلاً وہ گوجرانوالہ کے رہنے والے تھے اور جیسا کہ پہلے عرض کیا گیا، وہ اہلحدیث خاندان سے تعلق رکھتے تھے۔ مدرسہ مظاہر علوم سہارن پور کے فارغ التحصیل تھے۔ کچھ عرصہ پیشتر وہ راولپنڈی میں مقیم تھے اور ایک مسجد میں بیٹھے اللہ اللہ کرتے تھے۔ اب معلوم نہیں کیا صورت حال ہے اور وہ کہاں ہیں۔ (ہفت اقلیم:ص۔۴۸۸-۴۸۹)

**علمائے اہلحدیث کی کتابوں کا شغف:۔** مختلف عنوانات کی بہت سی کتابوں سے ان کو لگاؤ تھا اور بڑے شوق سے ان کا خود مطالعہ کرتے یا کسی سے سنتے تھے۔ ان کی پسندیدہ کتابوں میں مولانا محمد ابراہیم میر سیالکوٹی کی تصنیف ''شہادۃ القرآن'' کو بڑی اہمیت حاصل ہے۔ وہ اس کتاب کو بے حد قدر کی نگاہ سے دیکھتے تھے اور اس کو دوبارہ طبع کرانے کے متمنی تھے۔ آخر اللہ تعالیٰ نے اس کی دوبارہ طباعت کی صورت پیدا کردی اور یہ علمی خزانہ اہل علم کے ہاتھوں میں پہنچ گیا۔ (ہفت اقلیم:ص۔۴۸۹)

**علمائے اہلحدیث کی کتب سے استفادہ:۔** یہ خط ایک رسالے کی صورت میں ''القادیانیہ ثورۃ علی النبوۃ المحمدیۃ والاسلام'' کے نام سے پہلے ہندوستان میں شائع ہوا، اس کے بعد فلسطین کے مفتی اعظم امین الحسینی نے اور ملک شام کے بعض حضرات نے شائع کیا۔ بجز اس کے مولانا ابوالحسن علی ندوی رحمہ اللہ مرزائیت کے بارے میں اس وقت تک کچھ نہیں جانتے تھے۔ تاہم ان کے مرشد مولانا رائے پوری رحمہ اللہ کا حکم تھا، اس کے مطابق مولانا ثناء اللہ امرتسری، قاضی محمد سلیمان منصور پوری، مولانا محمد ابراہیم سیالکوٹی رحمہم اللہ اور بعض دیگر حضرات کی کتابیں جمع کردی گئیں اور وہ اللہ کا نام لے کر اس اہم کام کی تکمیل کیلئے کمربستہ ہوگئے۔

اب مولانا رائے پوری کا محور توجہ یہی کام تھا۔ ان کو ہرگز گوارا نہ تھا کہ علی میاں صاحب اس کے علاوہ کسی اور کام کی طرف متوجہ ہوں۔ کسی ضروری سے ضروری تقریب میں شرکت کیلئے بھی ان کا کوٹھی سے باہر جانا انہیں گراں گزرتا تھا۔

جو کام علی میاں صاحب دن کو کرتے، مولانا رائے پوری شام کی مجلس میں یا کبھی اس سے پہلے اس کا جائزہ لیتے۔ اسے سنتے اور جو لوگ ان کے نزدیک اس موضوع سے باخبر تھے، ان کو اس کی طرف توجہ دلاتے اور فرماتے کہ وہ اسے ملاحظہ کریں اور اپنی معلومات سے مطلع کریں۔ اس کے علاوہ شام کی مجلس میں وہ اور کسی موضوع پر گفتگو کرنا مناسب نہ خیال فرماتے تھے۔

کچھ عرصے کے بعد یہ کتاب "القادیانی و القادیانیه" کے نام سے خوب صورت عربی ٹائپ میں طبع ہوئی اور مصر شام اور افریقہ کے ان حصوں میں جہاں قادیانیت پھیل رہی تھی، یہ کتاب بڑی مفید ثابت ہوئی۔ (ہفت اقلیم: ص۔۴۹۴-۴۹۵)

**مولانا عبدالمنان کا جنازہ پڑھانا:۔** ۱۵۔اگست کو (بدھ کے دن) طبیعت زیادہ خراب ہوگئی۔ آخر ۱۶۔اگست ۱۹۶۲ء کو جمعرات کے دن ساڑھے گیارہ بجے حاجی متین احمد کی کوٹھی واقع ایمپرس روڈ پر ان کا انتقال ہوگیا۔ انا للہ وانا الیه راجعون۔

ریڈیو پاکستان (لاہور) سے اسی وقت یہ روح فرسا خبر نشر کی گئی اور لوگ اس مکان پر آنا شروع ہو گئے، جہاں ان کی وفات ہوئی تھی۔ ہندوستان کے مختلف مقامات میں ٹیلی فون اور ٹرنک کال کے ذریعے اطلاع دی گئی۔

اسی دن ساڑھے پانچ بجے ان کے خادم خاص مولانا عبدالمنان نے نماز جنازہ پڑھائی۔ اس زمانے میں شملہ پہاڑی کے قریب ایمبیسڈر ہوٹل نہیں بنا تھا۔ یہ بہت بڑا میدان تھا جو حاجی متین احمد کی کوٹھی کے قریب تھا۔ جنازہ اسی میدان میں پڑھایا گیا تھا۔ ہزاروں کی تعداد میں لوگ جنازے میں شریک ہوئے تھے۔ یہ عاجز مولانا سید محمد داؤد غزنوی رحمہ اللہ کے ساتھ جنازے میں شامل ہوا تھا۔

**چار مرتبہ جنازہ پڑھا جانا:۔** مولانا رائے پوری رحمہ اللہ کی وفات کے بعد ہندوستان کے لوگوں کی خواہش تھی کہ ان کے تدفین مرشد کے قریب رائے پور میں ہونی چاہیے، لیکن اس خواہش کو عملی صورت میں لانے کیلئے زیادہ اصرار کرنا مناسب نہیں سمجھا گیا، اس لیے کہ مولانا کے بھتیجے، بھانجے اور اعزہ واقارب ان کو آبائی وطن ڈھڈیاں دفن کرنے پر مصر تھے۔

بعض حضرات نے یہ رائے دی کہ انہیں لاہور میں مولانا احمد علی صاحب رحمہ اللہ کے مدفن کے قریب میانی صاحب کے قبرستان میں دفن کیا جائے تاکہ ہندوستان سے آنے والے ان کے عقیدت مندوں کو قبر پر حاضر ہونے اور دعائے مغفرت کرنے میں آسانی رہے۔ لیکن ان کے قریبی رشتے دار اور ڈھڈیاں اور اس کے قرب وجوار میں رہنے والے لوگ اس پر بھی رضامند نہ ہوئے۔

آخر نسبی اور خاندانی تعلق غالب آیا اور جنازہ بذریعہ ایمبولینس براستہ لائل پور مولانا کے آبائی وطن ڈھڈیاں کے لیے روانہ ہوا۔ لائل پور (حال فیصل آباد) بذریعہ ٹیلی فون اطلاع کر دی گئی تھی۔ وہاں رات کو نو بجے کے قریب دوسری نماز جنازہ پڑھی گئی، جس میں کثیر تعداد میں لوگوں نے شرکت کی۔ نماز جنازہ مولانا انیس الرحمٰن لدھیانوی نے پڑھائی۔

لائل پور سے سرگودھا کیلئے روانہ ہوئے۔ چاندنی رات تھی اور بسوں اور کاروں کا قافلہ نہایت حزن وملال کے ساتھ جا رہا تھا۔ شب کے گیارہ بجے سرگودھا پہنچے تو وہاں لوگوں کا ایک جم غفیر تھا۔ وہاں تیسری نماز جنازہ مولانا عبدالعزیز شکمتھلوی نے پڑھائی۔

اب سرگودھا سے جنازہ اپنی آخری منزل کی طرف روانہ ہوا اور جھاوریاں کے راستے سے ڈھڈیاں کا قصد کیا۔ ڈھڈیاں میں دور ونزدیک کے قصبات ودیہات کے لاتعداد لوگ جمع تھے۔ وہاں شب کے پچھلے پہر چوتھی نماز جنازہ ہوئی جو مولانا مرحوم کے امام نماز سید مسعود علی آزاد نے پڑھائی۔

ڈھڈیاں میں قبر تیار تھی۔ صبح صادق کے وقت اِدھر تدفین سے فارغ ہوئے اور ادھر مؤذن نے نماز فجر کی اذان دی۔ لوگوں نے جماعت کے ساتھ نمازِ فجر پڑھی اور غم واندوہ کا بوجھ اٹھائے اپنے گھروں کو روانہ ہوگئے۔

رخصت کے وقت لوگ جب آخری سلام کیلئے قبر پر حاضر ہوئے تو عجب منظر تھا اور دلوں پر عجیب کیفیت طاری تھی۔ بالخصوص ہندوستان کے دور افتادہ خادم جو وہاں سینکڑوں میل کی مسافت پر رہنے والے تھے، سمجھ رہے تھے کہ شاید یہ آخری حاضری اور آخری سلام ہے۔ اس کے بعد یہاں آنا کہاں نصیب ہوگا۔ مگر زبان حال سے صدا اُٹھتی تھی۔ رفتید، ولے نه از دلِ ما (ہفت اقلیم: ص۔۴۹۹ تا ۵۰۱)

اسلام میں

# اصلی اہلسنّت کی پہچان

مصنف

مُحقق اسلام حضرت العلام مولانا عبدالقادر عارف حصاری

ناشر

مکتبہ اصحاب الحدیث

حسن مارکیٹ ● مچھلی منڈی ● اُردو بازار ● لاہور

نام کتاب:۔ اسلام میں اصلی اہلسنت کی پہچان

سن طباعت:۔ فروری2002ء

پریس:۔ جاوید پرنٹرز لاہور

ناشر:۔ عبداللطیف ربانی

قیمت:۔

نوٹ:۔ مصنف عارف حصاری کی دیگر کتب مکتبہ اصحاب الحدیث اردو بازار لاہور سے طلب فرمائیں۔

کاوش قاری حبیب اللہ

# مولانا عبدالغفار حسن رحمہ اللہ

حیات و خدمات

تالیف و ترتیب

صہیب حسن

سہیل حسن

مکتبہ اسلامیہ

کتاب ---------------------- مولانا عبدالغفار حسن حیات و خدمات

ناشر ---------------------- محمد سرور عاصم

اشاعت ---------------------- دسمبر 2010ء

قیمت ----------------------

ملنے کا پتا

مکتبہ اسلامیہ

بالمقابل رحمان مارکیٹ غزنی سٹریٹ اردو بازار لاہور۔ پاکستان فون:042-37244973

بیسمنٹ اٹلس بینک بالمقابل شیل پٹرول پمپ کوتوالی روڈ فیصل آباد۔ پاکستان فون:041-2631204, 2034256

E-mail:maktabaislamiapk@gmail.com

**نام کتاب:۔اسلام میں اصلی اہلسنّت کی پہچان**

**مصنف:۔محققِ اِسلام حضرت العلام مولانا عبدالقادر عارف حصاری رحمہ اللہ... ناشر:۔مکتبہ اصحاب الحدیث**

**نقوش اسلاف رہنمائے منزل:**

تبکی علیہ مساجد و منابر ولاہل العلم رنة وزفیر
قد کان مجتہدا مصیباً ناسکا یحییٰ الشرائع سعیہ المشکور
نقاد اسناد الحدیث و متنہ کشاف اسرار الکتاب بصیر

ہمیں جہاں یہ تعلیم دی گئی ہے کہ اپنے اسلام کو اپنی دعاؤں میں یادرکھیں وہاں ہمارا یہ بھی اخلاقی فرق ہے کہ ہم اپنے صالح بزرگان کے چھوڑے ہوئے نقوش پاک کا ذکر کرتے رہیں شاید یہ انمٹ نقوش کسی طالب علم کیلئے منزل کا کھوج لگانے میں مددگار ہوسکیں۔

**کتاب کا نام:۔مولانا عبدالغفار حسن رحمہ اللہ حیات وخدمات**

**تالیف وترتیب:۔صہیب حسن، سہیل حسن**

**مولانا عبدالجبار عمر پوری:۔** والد مکرم اپنی کتاب ''عظمت حدیث'' میں اپنے دادا کے تعارف میں لکھتے ہیں:

۱-مولانا عبدالجبار عمر پوری محدث کبیر وشاعر عظیم، نام وولدیت: عبدالجبار بن الشیخ منشی بدرالدین مرحوم عمر پوری، سنہ پیدائش ماہ جمادی الاخریٰ ۱۲۷۷ھ۔

**مشاہیر اساتذہ کرام کے اسماء گرامی:۔** ۱-قاری عبدالعلی، نزیل امرتسری ودیگر علمائے امرتسر۔۲-مولانا الشیخ محمد مظہر النانوتوی رحمہ اللہ سے فقہ، اُصول فقہ، اور چند کتب حدیث کا درس لیا۔۳-مولانا الشیخ احمد علی سہارن پوری رحمہ اللہ سے فقہ، اُصول فقہ اور چند کتب حدیث کا درس لیا۔

۴-مولانا الشیخ فیض الحسن سہارن پوری رحمہ اللہ سے عربی ادب اور علوم بلاغت کا درس لیا۔۵-مولانا الشیخ احمد حسن سے منطق وفلسفہ وغیرہ کا درس لیا۔۶-مولانا الشیخ السید نذیر حسین رحمہ اللہ سے طویل عرصہ تک علمی استفادہ کیا اور ان سے کتب تفسیر وحدیث، مثلاً بخاری ومسلم، نسائی، ابن ماجہ پڑھیں اور سندِ حدیث حاصل کی (۱۲۹۷ھ) (مولانا عبدالغفار حسن: ص۔۱۹)

**مولانا عبداللہ صاحب ندوی:۔** مولانا موصوف کا تقرر رحمانیہ میں اس وقت ہوا جب کہ میرا آخری تعلیمی سال تھا مولانا موصوف کا عربی ادب کا ذوق بہت اچھا تھا راقم الحروف نے ان سے دیوان حماسہ پڑھی۔مولانا موصوف دارالعلوم ندوۃ العلماء کے فارغین میں امتیازی حیثیت رکھتے تھے۔مولانا محترم استاذ مکرم، مولانا محمد جونا گڑھی مرحوم کے ہم زلف تھے۔(مولانا عبدالغفار حسن: ص۔۶۰)

**مولانا عبدالغفور صاحب بسکوہری، ضلع بستی:۔** مولانا موصوف ۱۹۳۳ء کے شروع میں رحمانیہ تشریف لائے۔یہ میرا آخری تعلیمی سال تھا۔مولانا موصوف نے دارالعلوم دیوبند میں تعلیم حاصل کی۔ادبی ذوق اچھا تھا۔

مولانا موصوف مولانا اعزاز علی مرحوم کے خاص تلامذہ میں سے تھے۔(مولانا عبدالغفار حسن: ص۔۶۱)

**مولانا اعزاز علی صاحب استاذ الادب دارالعلوم دیوبند:۔** مولانا موصوف ۱۹ محرم ۱۳۵۳ھ کو رحمانیہ میں تشریف لائے۔ انہوں نے عربی زبان میں مدرسہ کے بارے میں اپنے تاثرات قلمبند کیے۔ان کی تحریر حسب ذیل ہے:

''انی قد دخلت بهذه المدرسة المسماة باسم صاحبها الرحمانية ودعاني اليها اعز احبائي عبدالغفور سلمه فتشرفت برؤية هذا المدرسة و اساتذتها و تلامذتها ثم ان بعضا منهم انشد اشعارا رائعة بديعة

بالعربیة و الفارسیة والاردیة و ایضا خطب احد منهم و کان موضوعه الردعلی الفرقة المسماة بالقرانیة و کانت خطبة حسنة مفیدة للضّلاّ ل و هادیة الی مدارج الفضل و الکمال اللهم اجعله هادیا مهدیا"۔

''اس عبارت کا خلاصہ یہ ہے کہ میں مولوی عبدالغفور صاحب مدرس دارالحدیث رحمانیہ کی دعوت پر مدرسہ میں حاضر ہوا۔ یہ مولوی عبدالغفور صاحب میرے عزیزترین اصحاب میں سے ہیں۔ یہاں آکر میں نے اساتذہ وطلبہ کی زیارت کا شرف حاصل کیا۔طلبہ میں بعض نے فارسی،عربی اور اُردو میں نہایت فصیح و بلیغ قصائد سنائے اوران میں سے ایک نے قرآنیہ (اہل قرآن) فرقے کی تردید میں،عربی میں پُرمغز تقریر کی جو بہت مفیداور گم گشتگانِ راہ کیلئے دلیلِ ہدایت تھی۔اللہ اسے ہدایت دینے والا اور ہدایت یافتہ بنائے۔''

اللہ تعالیٰ مولانا مرحوم کی یہ دُعاء میرے حق میں قبول فرما۔

مولانا اعزازعلی صاحب سے پھر کبھی ملاقات کا شرف حاصل نہیں ہوسکا۔اتنا یاد ہے کہ رحمانیہ سے فارغ ہونے کے بعد ایک دفعہ میں نے دارالعلوم دیوبند کا سفر کیا اور مولانا اعزازعلی صاحب کے درس میں شرکت کی۔وہ اس وقت طحاوی کا سبق پڑھارہے تھے اوراس حدیث کی تشریح کررہے تھے۔''اَسْفِرُوْا بِالْفَجْرِ فَاِنَّهٗ اَعْظَمُ لِلْاَجْرِ''(مولانا عبدالغفار حسن:ص۔۹۷-۹۸)

**فروعی مسائل میں اعتدال:۔** ہماری والدہ امّ کلثوم کا تعلق ہندوستان کے ایک نومسلم خاندان سے تھا جس کے بعض افراد ریاست مالیرکوٹلہ (مشرقی پنجاب) میں آکر آباد ہوگئے تھے۔انہی میں والدہ کے دادا حکیم محمد داوٗد تھے،مسلکاً اہلحدیث تھے،رفع بالیدین پر عامل تھے، لیکن محلّہ کی مسجد حنفیوں کی تھی۔اس لیے وہاں نماز میں رفع یدین نہ کرتے تھے۔(مولانا عبدالغفار حسن:ص۔۱۰۹)

**والدہ کے بارے میں دوخواب:۔** ابا جان کہتے ہیں کہ امی کے بارے میں دوخواب دیکھے تھے۔ایک یہ کہ پیر کی ایک جوتی گم ہو گئی ہے اور دوسرے یہ کہ گھر کی چابی نہیں مل رہی ہے۔زوجین چونکہ بمنزلہ نعلین ہیں یعنی ایک دوسرے کے ساتھی،تو یہ خواب اور گھر کی چابی گم ہونے کا خواب امی کی وفات کی شکل میں پورے ہوئے۔

موجودہ گھر جہاں وفات ہوئی،اس سے قبل ایک چھوٹے گھر میں رہائش تھی وہاں اباجان نے گھر بدلنے کے سلسلہ میں استخارہ کیا تو یہ خواب دیکھا کہ وہ گھر بہت زور سے ہلا جیسا کہ زلزلہ آگیا ہواور پھر بھاگ کر موجودہ مکان کے علاقہ میں چلا آیا۔(مولانا عبدالغفار حسن:ص۔۲۶۱)

**ماں کی جنت میں زیارت کرنا:۔** کئی سال ہوئے لندن کی ایک یخ بستہ رات میں نے ایک عجیب خواب دیکھا تھا جسے آج پہلی دفعہ لکھنے کی ہمت کررہا ہوں۔کیا دیکھتا ہوں کہ میں دروازے پر کھڑا ہوں،ماں مجھے الوداع کہہ رہی ہیں۔میں ایک محل نما حویلی دیکھ رہا ہوں جس کی خوبصورتی اور چکاچوند آج بھی میری آنکھوں کو خیرہ کیے دیتی ہے۔ایسا خوبصورت محل کہیں میری نظر سے نہیں گزراتھا۔یہ خواب مجھے صبح اٹھنے پر اچھی طرح یاد تھا۔ذہن بار باراس طرف جاتا تھا کہ یہ جنت کا محل ہے اور میں وہاں ماں سے سبقت لے جاؤں گا لیکن یہ خواب زبان پر لانے کی ہمت نہ ہوتی تھی۔ان دنوں علامہ خالدمحمود،لندن میں موجود تھے،میں نے ان سے تعبیر پوچھی،غالباًوہ اشارہ خوب سمجھتے ہوں گے لیکن یہ کہہ کر بات ختم کردی کہ خواب اچھا ہے۔(مولانا عبدالغفار حسن:ص۔۲۶۳-۲۶۴)

**باہمی عصبیت اوردوری کا ناسور:۔** مسلک اہلحدیث کی خوبصورتی،حقانیت اورسچائی سے کون انکار کرسکتا ہے لیکن اس سے وابستہ حضرات برادری عصبیت،علاقائی وابستگی اورلسانی جذباتیت کے ویسے ہی شکار ہیں جیسے کوئی بھی سیاسی جماعت اوراس لیے اس کی صفوں میں محراب ومنبر کی حدتک تو اہل علم کو خوب پذیرائی ملتی ہے لیکن جماعت کے کلیدی عہدوں پر سیاست کی بازیگری اپنا کھیل کھیلتی رہتی ہے۔یہی وجہ ہے کہ پاکستان میں مسلک کی یکسانیت کے باوجوداس مسلک کے نام پر کئی تنظیمیں وجود میں آچکی ہیں جوایک دوسرے کے ساتھ تعاون کرنے پر بھی آمادہ نہیں۔خود برطانیہ میں سلفیت کے خودساختہ معیار کھڑے کرکے نوجوانوں کا ایک گروہ جماعت اہلحدیث کے سرکردہ علماء کوآئے دن نشانہ بنائے رکھتا ہے۔(مولانا عبدالغفار حسن:ص۔۲۹۳-۲۹۴)

# علامہ عبدالعزیز میمن، سوانح اور علمی خدمات

مرتبہ
محمد راشد شیخ



قرطاس
سلسلۂ مطبوعات ۔ ۸۶
اکتوبر : ۲۰۱۱ء

قیمت :
ISBN : 978-969-8448-

قرطاس
پرنٹرز، پبلشرز اینڈ بک سیلرز

فلیٹ نمبر ۲، پہلی منزل، عثمان پلازا، بلاک ۱۳۔ بی گلشن اقبال، کراچی ۔ ۷۵۳۰۰
فون 34822480 (021) موبائل 0321-3899909
ای میل saudzaheer@gmail.com
ویب سائٹ www.qirtas.co.nr

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

فاسئلوا اھل الذکر ان کنتم لا تعلمون
اہل علم سے پوچھو، اگر تم نہیں جانتے۔ القرآن

# فتاویٰ علمائے حدیث
جلد ۴

(ترتیب)
ابوالحسنات علی محمد سعیدی مہتمم جامعہ سعیدیہ، خانیوال

(ناشر)
مکتبہ سعیدیہ خانیوال ملتان پاکستان

| | |
|---|---|
| نام کتاب | فتاویٰ علمائے حدیث جلد ۴ |
| نام مرتب | ابوالحسنات علی محمد سعیدی |
| کتابت | محمد نذیر منیر (گیلانی) |
| طباعت | حفیظ پریس کبیروالہ ضلع ملتان |
| تاریخ اشاعت | ماہ محرم ۱۴۰۵ھ مطابق ۱۹۸۹ء |
| تعداد | ایک ہزار / ۱۰۰۰ |
| ناشر | مکتبہ سعیدیہ خانیوال |
| قیمت | ۳۵ روپے |
| پتہ | مکتبہ سعیدیہ خانیوال ضلع ملتان |
| فون | ۳۱۷ |

جوحضرات مدینہ منورہ میں ابا جان کی قیام گاہ پر ملاقات کیلئے آئے یا جن کی ضیافت کی، اُن میں مولانا ابوالحسن ندوی، مولانا منظور نعمانی، مفتی محمود اور کوثر نیازی شامل ہیں۔(مولانا عبدالغفار حسن:ص۔۳۰۰)

**آؤمل کر دعا کریں:۔** ایک دفعہ لائبریری میں آئے، رورو کر کہنے لگے کہ ہاتھ اٹھاؤ اور دعا کرو، میں نے کہا کہ کیا دعا کریں، تو کہا کہ میرے سارے ساتھی اللہ کے پاس جا چکے ہیں۔شیخ ابن باز، شیخ البانی، شیخ عمر فلاتہ، تو میں کیوں جی رہا ہوں۔دعا کرو کہ اللہ مجھے بھی اپنے پاس بلالے۔(مولانا عبدالغفار حسن:ص۔۳۰۴)

**اعتدال اور توازن:۔** ابا جان کی سب سے نمایاں خصوصیت ان کا ہر معاملہ میں معتدل اور متوازن ہونا تھا، عموماً مذہبی گھرانے کے افراد افراط وتفریط کا شکار ہو جاتے ہیں۔

مذہبی اختلافات کی خلیج کو کم سے کم کرتے ہوئے اتحادِ اُمت کی دعوت دیتے تھے اور کبھی بھی فرقہ وارانہ چپقلش، مناظرانہ انداز تخاطب اور مسلکی امتیازی مسائل کی حوصلہ افزائی نہیں فرمائی بلکہ اصل دینی منہج اور قرآن وحدیث کے فکر کی طرف رہنمائی کرتے تھے۔فیصل آباد کے قیام کے دوران جبکہ وہ اسلامی نظریاتی کونسل کے ممبر بھی تھے۔مختلف دینی مدارس کے اہل علم کو دعوت دیا کرتے تھے اور ان علمی مجالس میں کونسل میں زیر بحث مسائل پر گفتگو ہوتی تھی۔تعصب سے پاک اور طنز وتشنیع سے دور صرف دلیل کی بنیاد پر بات ہوتی تھی۔اسی طرح اسلام آباد کے قیام کے دوران بھی ایسی علمی مجلس کا اہتمام کیا گیا اور اس میں مختلف مکاتب فکر کے علماء کو دعوت دی جاتی تھی۔(مولانا عبدالغفار حسن:ص۔۳۲۹-۳۳۰)

**ڈاکٹر اسرار احمد کا ابن عربی کا دفاع فرمانا:۔** ڈاکٹر صاحب نے جواب دیا:''میرے نزدیک ابن عربی کا تصور وحدت الوجود، وحدت الشہود ہی کا ایک عکس ہے، کوئٹہ کی تربیت گاہ میں ہم دونوں ساتھ تھے۔اور میں ابن عربی کے اس شعر سے استشہاد کر رہا تھا:ع

العبد عبدٌ و ان تعرّجَ والرب رب و ان تنزّل

(بندہ چاہے کتنے ہی معراج کیوں نہ حاصل کر لے بندہ ہی رہے گا اور رب چاہے کتنا نزول ہی اختیار نہ کر لے رب ہی رہے گا۔)(مولانا عبدالغفار حسن:ص۔۵۳۳-۵۳۴)

## نام کتاب:۔سوانح علامہ عبدالعزیز میمن سوانح اور علمی خدمات.... تالیف وترتیب:۔محمد راشد شیخ

**علی میاں عربی ادب کے شہسوار:۔** اس سے قطع نظر دارالعلوم ندوۃ العلماء نے جو صحیح عربی سے شغف پیدا کیا، عربی کا جو ستھرا ذوق دیا، فصیح وبلیغ، شستہ ورواں عربی لکھنے والے جو ماہرین پیدا کیے، وہ اسی کا حصہ ہے، جس نے مولانا مسعود عالم ندوی اور حضرت مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندوی جیسے عربی زبان کے نکتہ شناس اور ادیب پیدا کیے کہ عرب بھی جن کی تحریریں پڑھ کر عش عش کرتے اور سر دھنتے ہوں، خود علامہ میمن بھی مولانا علی میاں کی عربی تحریر کے بڑے مداح تھے۔(علامہ عبدالعزیز میمن:ص:۲۲)

**مولانا عبدالعزیز میمن کے والد کا تقویٰ:۔** علامہ میمن نے اپنی ریکارڈ شدہ یادداشتوں میں اپنے والد شیخ عبدالکریم کی دینداری اور پابندیٔ نماز کے بارے میں فرمایا:''میرے والد بے انتہا متدین، خدا پرست اور بااصول انسان تھے، میں نے انہیں کبھی نماز جماعت قضا کرتے ہوئے نہ دیکھا۔نماز کی پابندی کا یہ عالم تھا کہ جب وہ اپنے کھیت پر جاتے تو وہاں بھی اذان دے کر کسی کو ساتھ کر لیتے اور باجماعت نماز پڑھتے۔اگر کوئی آدمی نہ ملتا تو سائیکل پر ولی محمد سیٹھ کی مسجد تک آتے اور باجماعت نماز ادا کرتے۔میں نے کبھی ان کی تہجد قضا ہوتے نہ دیکھی۔ روزانہ رات دواڑھائی بجے اُٹھ کر قرآن اور صحیح بخاری پڑھتے۔وہ فجر کی اذان مسجد میں جا کر خود دیتے۔(علامہ عبدالعزیز میمن:ص:۳۷)

**مولانا عبدالخالق اور ان کی صحبت کا اثر:۔** ۱۸۸۴ء میں جب الحاج عبدالکریم کی عمر تقریباً انیس برس تھی ایک کشمیری النسل عالم مولوی عبدالخالق سے ان کا تعلق قائم ہوا۔مولوی عبدالخالق مولوی سلیمان جونا گڑھی (تلمیذ میاں نذیر حسین صاحب محدث دہلوی) کے شاگرد

تھے۔مولوی عبدالخالق کے دروس میں عبدالکریم مسلسل بیٹھنے لگے۔ان کی صحبت کا یہ نتیجہ نکلا کہ عبدالکریم جماعت اہلحدیث میں شامل ہوئے اور مولوی عبدالخالق سے یہ عہد کیا کہ شادی کے بعد جو پہلی نرینہ اولاد ہوگی اسے دینی تعلیم اورعربی زبان کیلئے وقف کردیں گے۔

علامہ میمن نے اپنی ریکارڈ شدہ یادداشتوں میں مولوی عبدالخالق کی اصول پرستی اورصحبت کے اثرات کے بارے میں بیان کیا:

''ان میں بعض خوبیاں ایسی تھیں جن کی بناپرلوگ ان کی مجلس میں بیٹھتے اوران کے دلدادہ بن جاتے تھے۔ان کی مجلس میں کئی معروف آدمی بیٹھنے لگے ان ہی لوگوں میں میرے والد بھی تھے جو 19 برس کی عمر میں ان کے ہاں بیٹھنے لگے میرے والد اور مولوی عبدالخالق کے درمیان گہرا تعلق قائم ہوگیا۔اس واقعے کے بمشکل تین سال بعد میرے والد کی شادی میری والدہ مریم بائی سے ہوگئی۔میرے والد نے مولوی عبدالخالق کی مجلس میں دعا کی تھی کہ شادی کے بعد پہلی نرینہ اولاد کو میں دین کی تعلیم کیلئے وقف کردوں گا۔انہوں نے مولوی صاحب سے بھی کہا تھا کہ آپ بھی دعا کریں''۔(علامہ عبدالعزیز میمن:ص:۳۸-۳۹)

**مولانا میمن کامسلکی رنگ:۔** مولانا میمن ہماری خواہش پرہمیں کتاب''مقاماتِ حریری''پڑھاتے تھے جبکہ اپنی خواہش پروہ ابن حجرعسقلانی کی''نخبة الفکر فی مصطلح اهل الاثر''پڑھاتے تھے۔اتفاق سے ہردوحضرات مولانا میمن اورسیّدطلحہ غیرمقلّد تھے اورہم نہایت شوق اورذوق سے ان سے پڑھتے تھے۔دورانِ تشریح وہ نہایت نازک اوراہم نکات بیان کرجاتے۔(علامہ عبدالعزیز میمن:ص:۹۷)

**ندوۃ العلماء لکھنؤ میں خطبات:۔** اس زمانے میں علامہ میمن کی عربی دانی اورمہارتِ زبان وادب کی پورے برصغیر میں شہرت ہوچکی تھی۔مولانا سیّدسلیمان ندوی رحمہ اللہ کی دعوت پرعلامہ میمن نے ۱۸اور۱۹جون ۱۹۲۵ءکوندوۃ العلماء میں طویل علمی خطبات ارشادفرمائے۔ مطبوعہ خطبات کے تعارف میں مولانا سیدسلیمان ندوی رحمہ اللہ لکھتے ہیں:

خطیب ممدوح عربی ادب وتاریخ میں یدطولیٰ رکھتے ہیں اور اِسی کے ساتھ قلمی کتابوں،یورپین مطبوعات اورعلمائے یورپ کی کوششوں سے پوری طرح آگاہ ہیں اس لیے اس مضمون میں وہ پوری کامیابی حاصل کرسکے ہیں''۔(علامہ عبدالعزیز میمن:ص:۹۹-۱۰۰)

**کلاہ مولانا عبدالعزیز میمن:۔** سرپرطویل عرصے تک انہوں نے ترکی ٹوپی پہنی بعد میں ترکی ٹوپی اور جناح کیپ دونوں استعمال کرنے لگے۔(علامہ عبدالعزیز میمن:ص:۲۴۰)

## نام کتاب:۔فتاویٰ علمائے حدیث(جلدنمبر4)۔۔۔۔۔۔۔ترتیب:۔علی محمد سعیدی

**خواب اورہاتف غیبی سے رہنمائی کامجرب استخارہ:** سوال:حالات آئندہ دریافت کرنے کیلئے استخارہ وغیرہ کی ترکیب ارشادہووے؟

جواب:استخارہ کی ترکیب مشہور ہے اور''قول جمیل''میں مذکور ہے اورآسان طریقہ ہے کہ شب چہارشنبہ اورشب پنجشنبہ اورشب جمعہ میں برابراستخارہ اس ترکیب سے کرے کہ جب دنیاوی اموراورعشاء کی نماز سے فارغ ہوجاوے تو''بسم اللہ الرحمٰن الرحیم''تین سومرتبہ پڑھے پھرالم نشرح بسم اللہ کے ساتھ سترہ مرتبہ پڑھے اوراپنے سینہ اورمنہ پردم کرے اور بارگاہ الٰہی میں دعا کرے کہ عالم الغیب فلاں امر میں جوکچھ ہونے والا ہے وہ خواب میں یابیداری میں ہاتف کے ذریعہ سے مجھ کومعلوم کرادے اوراس کے بعدسومرتبہ درودشریف پڑھے۔''اللهم صل علی سیدنا محمد بعد د کل معلوم لك''اوراگرچاہے تودعاءاستخارہ کہ حدیث میں آئی ہے مع استخارہ اپنے مطلب کیلئے تین مرتبہ پڑھے اوراپنے دل کی حالت پرلحاظ کرے تواگرمصمم عزم اس کام کا ہوجاوے تووہ کام شروع کرے اوراگرعزم میں فتورہووے توموقوف رکھے اوراستخارہ کی دعامشکوٰۃ شریف میں موجود ہے۔(فتاویٰ عزیزی جلد:اص:۴۲۷)

**دعااستخارہ:**''اللهم انی استخیرك بعلمك و استقد رك بقدرتك و اسئلك من فضلك العظیم فانك تقدر ولا اقد روتعلم ولا اعلم و انت علام الغیوب' اللهم ان كنت تعلم ان هذا الامر خیر لی فی دینی و

معاشي و عاقبة امري اوعاجل امري و اجله فاقدره لي و يسره لي ثم بارك لي فيه و ان كنت تعلم ان هذا الامر شر لي في ديني و معاشي و عاقبة امري او عاجل امري واجله فاصرفه عني و اصرفني عنه و اقدر لي الخير حيث كان ثم ارضني به۔(صحيح مسلم )(فتاویٰ علمائے اہلحدیث:ج:۴،ص:۲۵۴)

**باکمال صوفی اہلحدیث کا مجرب استخارہ:۔** حضرت صوفی ولی محمد صاحب دامت برکاتہم العالیہ خلیفہ مجاز حضرت سید محبوب شاہ رحمہ اللہ سرپرست جامعہ سعدیہ کا فرمان ہے کہ حضرت مولانا علامہ محمد یوسف بگھیلوی رحمہ اللہ ایک دفعہ لکھو سے زیرہ تشریف لے جارہے تھے۔ مارچ اپریل کا مہینہ تھا گھوڑی پرسوار تھے۔سر پرایک ابر گرجا۔گھوڑی ٹھہرگئی۔مولانا نے یہ دعا تین مرتبہ پڑھی:اَللّٰھُمَّ خِرْلِیْ وَ اخْتَرْلِیْ وَ لَاتَکِلْنِی اِلٰی نَفْسِی۔اے اللہ بہتر کرواسطے میرے اور پسند کرواسطے میرے اور نہ سونپ مجھ کوطرف نفس میرے کے۔(علی محمد سعیدیؒ)
(فتاویٰ علمائے اہلحدیث:ج:۴،ص:۲۵۵)

**مفتی اعظم کی بیعت اصلاح:۔** حضرت مولانا محمد یوسف صاحب بگھیلوی زیروی رحمہ اللہ حضرت میاں نذیرحسین صاحب محدث دہلوی رحمہ اللہ کے مشاہیر تلامذہ میں سے ہیں۔اورسیّد محسوس شاہ صاحب لکھوی رحمہ اللہ کے خاص الخاص مریدوں سے ہیں۔آپ اپنے وقت کے بہت بڑے مفتی تھے۔حضرت مولانا ثناءاللہ امرتسری رحمہ اللہ فرمایا کرتے تھے کہ یوسفی تعاقب سے قلم لرزتا ہے۔اخبار اہلحدیث امرتسر میں آپ کے تعاقبات اورمضامین ہیں۔افسوس کہ یہ تحقیقی مواداورفتاوی جات ان کی وفات کے بعد ۱۹۴۷ء کے انقلاب میں ضائع ہوگیا۔ورنہ ''فتاویٰ علمائے حدیث'' کی زینت ہوتا۔(علی محمد سعیدیؒ)(فتاویٰ علمائے اہلحدیث:ج:۴،ص:۲۵۵)

**فضائل میں ضعیف روایات سے استدلال:۔** سوال:کیا صلوٰۃ التسبیح رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے ثابت ہے یا خیرقرون سے کوئی اثر ملتا ہے اگر کوئی باجماعت ادا کرتا ہے تو وہ بدعتی ہے؟اور جو جماعت جواز کے قائل ہیں ان کے دلائل کوبھی ملحوظ رکھ کر فیصلہ فرمائیں؟

جواب:صلوٰۃ التسبیح کے متعلق مشکوٰۃ وغیرہ میں ضعیف حدیث آئی ہے اورضعیف حدیث کے متعلق محدثین وغیرہ کا فیصلہ ہے کہ فضائل اعمال میں ضعیف حدیث معتبر ہے۔حلال وحرام میں اس کا اعتبار نہیں چوں کہ تسبیح نماز کچھ فضائل اعمال کی قسم سے ہے،اس لیے اس پرعمل جائز ہے۔(فتاویٰ علمائے اہلحدیث:ج:۴،ص:۲۵۷)

**صوفیاء میں بےنمازی کا کھانا نہ کھانے کی دلیل:۔** بےنمازی کے یہاں کا کھانا اور پانی حرام نہیں ہے مگر چونکہ بےنمازی اسلام کے ایک رکنِ اعظم یعنی نماز کا تارک ہے جوکفراورایمان کے درمیان میں مابہ الفرق ہے اوراسی ترک نماز کی وجہ سے بےنمازی بہت سے علماء کے نزدیک کافر ہیں اوربعض احادیث سے بھی اس کا کافر ہونا ثابت ہوتا ہے اوراس کے نہایت درجہ فاسق ہونے میں تو کوئی شبہ ہی نہیں ہے لہٰذا اس کی دعوت قبول کرنا اوراس کے یہاں کھانا نہیں چاہیے۔مشکوٰۃ شریف میں عمران بن حصین سے روایت ہے۔''نهى رسول الله صلى الله علي وسلم عن اجابة طعام الفاسقين''یعنی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فاسقین کی دعوت قبول کرنے اوران کے یہاں کھانا کھانے سے منع فرمایا ہے اور بےنمازی سے ملنے جلنے اوراس کے ساتھ مصاحبت رکھنے کی بات یوں ہے کہ اس کے سمجھانے اورنصیحت کرنے کی غرض سے اس سے مصاحبت ومخالطت جائز ہے۔(فتاویٰ علمائے اہلحدیث:ج:۴،ص:۲۷۲)

**صوفیاء کی باطنی بصیرت اورفراست کی دلیل:۔** سوال:دن اوررات میں تین وقت یعنی وقت طلوع آفتاب اوروقت غروب آفتاب اور ٹھیک دوپہر میں سجدہ وصلوٰۃ کرنی کیوں منع اورحرام ہوا اورحدیث شریف میں لا نها تطلع بين قرني الشيطان۔اس کی تشریح کیا ہے؟

جواب:صحیح بات یہ ہے کہ ان اوقات میں سجدہ کرنے کی قباحت پیغمبر علیہ السلام کوروحانی طور پرمعلوم ہوئی ہے جوظاہری آنکھوں سے نہیں دیکھی جاتی نہ بیان کی جاتی ہے نہ سمجھ میں آتی ہے۔''فامنوا بالله و رسوله''
(فتاویٰ ثنائیہ جلد اوّل:ص ۴۴۸ بحوالہ فتاویٰ علمائے اہلحدیث:ج:۴،ص:۲۷۴)

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# فتاویٰ ثنائیہ

(جلد اول)

شیخ الاسلام حضرت مولانا
ابوالوفا ثناء اللہ امرتسری

مرتب
مولانا محمد داؤد رازؒ

مکتبہ ثنائیہ
بلاک ۱۹، سرگودھا 0300-6040271




| | |
|---|---|
| نام کتاب | فتاویٰ ثنائیہ |
| مصنف | شیخ الاسلام حضرت ابوالوفاء مولانا ثناء اللہ امرتسریؒ |
| ناشر | محمد اقبال |
| مطبع | زاہد بشیر پرنٹرز لاہور |
| اشاعت | مارچ 2006ء |
| قیمت | 600 روپے |

ملنے کے پتے

- نعمانی کتب خانہ اردو بازار لاہور
- دارالسلام غزنی سٹریٹ لاہور
- مکتبہ اصحاب الحدیث مچھلی منڈی لاہور
- مکتبہ قدوسیہ غزنی سٹریٹ لاہور
- فیض اللہ اکیڈمی اردو بازار لاہور
- مکتبہ اسلامیہ غزنی سٹریٹ لاہور
- محمدی کتب خانہ اردو بازار لاہور
- کتب خانہ خورشیدیہ اردو بازار لاہور
- مکتبہ السلفیہ شیش محل روڈ لاہور
- دارالاندلس جامعہ قادسیہ چوبرجی لاہور

سٹاکسٹ: نعمانی کتب خانہ حق سٹریٹ اردو بازار لاہور


بسم اللہ الرحمن الرحیم

# تذکار حافظ عبدالغفور جہلمی رحمہ اللہ

تصنیف
قاضی محمد اسلم سیف فیروزپوری

ناشر
مکتبہ تعلیم الاسلام
جامعہ تعلیم الاسلام ماموں کانجن
فیصل آباد
پاکستان




| | |
|---|---|
| نام کتاب | تذکار حافظ عبدالغفور جہلمی رحمہ اللہ |
| مصنف | قاضی محمد اسلم سیف فیروزپوری |
| ناشر | مکتبہ تعلیم الاسلام ماموں کانجن (فیصل آباد) |
| مطبع | شرکت پرنٹنگ پریس، لاہور |
| کتابت | احمد علی بھٹہ |
| بار اول | دسمبر ۱۹۹۳ء |

**نام کتاب:۔فتاویٰ ثنائیہ (جلد اول) شیخ الاسلام حضرت مولانا ابوالوفا ثناء اللہ امرتسری رحمہ اللہ**

**مرتب:۔مولانا محمد داؤد راز رحمہ اللہ**

**دورِ حاضر کے مجدد:** حضرت مولانا امرتسری مرحوم فی الواقع اس صدی کے مجدّ د تھے۔(فتاویٰ ثنائیہ: ج:ا:ص:۵۲)

**شاہ ولی اللہ کی عقیدت اوران کی پیروی:۔** مرحوم چونکہ مناظر تھے،اس لیے پہلی تفسیر میں آیات صفات کے باب میں سلفی عقائد کے بجائے حضرت شاہ ولی اللہ صاب رحمہ اللہ کی پیروی میں تاویل کی راہ اختیار کی تھی۔اس سے امرتسر کے غزنوی علمائے اہلحدیث نے ان کی بشدّ ت مخالفت کی۔۱۹۲۶ء میں جب حج کی تقریب سے خاکساراور مرحوم اور دیگر علمائے اہلحدیث کا حجاز جانا ہوا تو یہ نزاع سلطان ابن مسعود کے سامنے بھی پیش ہوئی اور سلطان نے کوشش کر کے فریقین میں صلح کرادی۔مرحوم وہیں مجھ سے فرماتے تھے کہ افسوس ہے کہ نجد کے علماء حضرت شاہ ولی اللہ کی قدر و قیمت سے واقف نہیں اور مجھ سے چاہتے تھے کہ میں اس باب میں سلطان سے کچھ عرض کروں۔(فتاویٰ ثنائیہ: ج:ا:ص:۶۰)

**جو مدینہ نہ آئے وہ محبت سے خالی:۔** مرحوم ۱۹۲۰ء میں حجاز کے موتمر اسلامی میں نمائندہ اہلحدیث کی حیثیت سے شریک تھے اور عربی میں ایک دومختصر تقریریں بھی اپنے طرز کی موتمر میں کی تھیں مدینہ منورہ بھی حاضر ہوئے تھے کہتے تھے کہ جو اہلحدیث یہاں نہ آئے وہ محبت سے خالی ہے۔(فتاویٰ ثنائیہ: ج:ا:ص:۶۰)

**فتاویٰ ثنائیہ کی تائیدوتوثیق:۔** جماعت اہلحدیث کی طرف سے آپ نے یقیناً ایک واجب الادا فریضہ فرض کفایہ کی شکل میں ادا کر دیا ہے۔یہ مجموعہ صرف فتاویٰ ہی نہیں بلکہ ایک اہم ترین علمی و دینی شاہکار ہے مزید سونے پر سہاگہ یہ ہے کہ دورحاضر کے بیہقی زمان حضرت مولانا ابوسعید شرف الدین مدظلہ العالیٰ نے اس پر تحشیہ فرمایا ہے۔تشریحات کے ذیل میں راز صاحب کے ذوق انتخاب نے جن مضامین کو جگہ دی ہے ان میں بیشتر علمی مقالے نوادرات کی حیثیت رکھتے ہیں۔(فتاویٰ ثنائیہ: ج:ا:ص:۶۲)

**آپ ﷺ کل اولادِ آدم کے سردار:۔** آپ ﷺ تمام نبیوں سے افضل اور کل اولادِ آدم کے سردار ہیں۔آپ ﷺ کی شفاعت حق ہے۔قیامت کے میدان میں سب سے پہلے اور سب سے بڑی شفاعت آپ کی ہوگی۔

آپ ﷺ کی گستاخی اور بے ادبی کرنے والا،آپ کی توہین اور تحقیر کرنے والا،آپ پر سب وشتم،لعن طعن کرنے والا گردن زدنیکا مستحق اور کافر مطلق ہے۔

جب تک آپ ﷺ کی محبت وعزت و بزرگی انسان کے دل میں اپنے ماں باپ، بھائی بہن،حاکم ومحکوم وغیرہ غرض دنیا کے کل لوگوں سے زیادہ نہ ہوتب تک وہ مسلمان نہیں ہوتا۔(فتاویٰ ثنائیہ: ج:ا:ص:۸۴-۸۵)

**قبور میں اجساد انبیاء کا سالم رہنا:۔** انبیاء علیہم السلام کے بدن قبر میں سڑتے گلتے نہیں، بلکہ جوں کے توں، باقی رہتے ہیں۔
(فتاویٰ ثنائیہ: ج:ا:ص:۸۶)

**اولیاء کی عزت وادب:۔** صحابۂ کرام کی محبت عین ایمان ہے اوران کا بغض علامتِ کفر ہے۔

خصوصاً خلفاء اربعہ میں سے کسی سے بغض رکھنا،اولیاء اللہ سے دوستی رکھنا ایمان ہے اوراُن کی دشمنی خدا کی دشمنی ہے۔

اولیاء اللہ کی کرامتیں برحق ہیں،اولیاء اللہ کا ادب اور عزت کرنی چاہیے۔

اماموں اور مجتہدوں اور محدثین کی توہین کرنا، اُنہیں بُرا بھلا کہنا،اُن سے بغض رکھنا، دشمنی رکھنا مسلمان کا کام نہیں خصوصاً چاروں امام،امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ،امام مالک رحمہ اللہ،امام شافعی رحمہ اللہ،امام احمد حنبل رحمہ اللہ کی توہین کرنا،ان بزرگانِ دین کو بُرائی سے یاد

کرنا۔ اُن سے دشمنی رکھنا صریح بے دینی ہے۔ (فتاویٰ ثنائیہ: ج:۱:ص:۸۶)

**ہم اہلحدیث گستاخِ ائمہ نہیں:۔** ہم اہلحدیث ان بزرگوں اور ان کے سوا اور بزرگان دین کی تہہ دل سے عزت کرتے ہیں۔ انہوں نے جو باتیں ہمیں خدا اور رسول ﷺ کی پہنچائی ہیں ہم ان کا ماننا اپنے ذمہ فرض سمجھتے ہیں۔ (فتاویٰ ثنائیہ: ج:۱:ص:۸۶)

**زیارت روضہ مبارک مسنون اور کارِ ثواب:۔** ہم آپ ﷺ کی جائے پیدائش مکہ مکرمہ اور آپ ﷺ کی جائے ہجرت مدینہ منورہ کو حرم مانتے ہیں۔ ہم آپ ﷺ کے روضہ مبارک کی زیارت کو مسنون اور کارِ ثواب جانتے ہیں۔ ہم خلافت کو آپ کے خاندانِ قریش میں مختص مانتے ہیں۔ قیامت تک اُن کے سوا کوئی خلیفہ نہ ہوگا۔ آپ کی تمام اُمت میں سب سے زیادہ افضل اور بزرگ خلیفہ بلا فصل حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ ہیں آپ کے بعد خلیفہ ثانی حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ، ہیں۔ (فتاویٰ ثنائیہ: ج:۱:ص:۸۷)

**مرشد کے گھوڑوں کی خدمت:۔** شہید رحمہ اللہ خود اور مولوی عبدالحیٔ مرحوم دہلوی حضرت سید احمد صاحب رائے بریلوی رحمہ اللہ کے گھوڑے کو دونوں طرف چلا کرتے تھے۔ (فتاویٰ ثنائیہ: ج:۱:ص:۹۰)

**نامحرموں کے اختلاط کے بارے میں کشف:۔** آپ جب بارادہ حج بیت اللہ تشریف لے گئے تو بیت اللہ کے اندر مردوں اور عورتوں کو اکٹھے داخل ہوتے دیکھا۔ آپ کو کہاں تاب تھی کہ کوئی امر مُنکر دیکھیں اور خموش ہو رہیں۔ تلوار کھینچ کر دروازہ بیت اللہ پر کھڑے ہو گئے۔ اور فرمایا، کہ واللہ جب تک اسماعیل زندہ ہے۔ مرد اور عورت مل کر بیت اللہ میں داخل نہ ہو سکیں گے۔ یہ دیکھ کر لوگوں میں شور ہوا اور شدہ شدہ یہ خبر ملازمانِ حکومت تک پہنچی۔ حضرت مولانا اسماعیل صاحب شہید رحمہ اللہ سے سبب دریافت کیا گیا۔ کہ آپ اتنا تشدد کیوں کرتے ہیں تو فرمایا کہ ان مردوں کے تہبند دیکھے جائیں جو عورتوں کے ساتھ مل کر بیت اللہ میں داخل ہوتے ہیں چنانچہ دیکھا گیا کہ ان سب کے تہبند آگے سے بھیگے ہوئے تھے۔ اس وقت سب کو اس کا احساس ہوا اور اُسی وقت سے عورتوں اور مردوں کے ساتھ داخل ہونے کی ممانعت ہوگئی۔

(فتاویٰ ثنائیہ: ج:۱:ص:۹۲-۹۳)

**آپ کی کرامت، بازاری عورتوں کی توبہ:۔** ایک مرتبہ کا واقعہ ہے کہ آپ جامع مسجد دہلی سے اُتر رہے تھے کہ دہلی کے چند شہدوں نے آپ کو گالیاں دینی اور حرامی کہنا شروع کیا۔ اب آپ کا جواب سنئے مسکرا کر نہایت متانت سے فرماتے ہیں کہ بھیّے میں حرامی کیوں کر ہو سکتا ہوں۔ میری والدہ کے نکاح کے گواہ تو اب تک موجود ہیں۔ تبلیغ احکامِ خداوندی اور اشاعت سنت کا خیال ہر وقت دامنگیر تھا۔ ایک روز خیال آیا کہ دہلی میں کسبی عورتیں بہت ہیں۔ ان کو کوئی وعظ و نصیحت نہیں سناتا۔ آخر یہ بھی تو آدمی ہیں۔ ممکن ہے کہ نصیحت کارگر ہو جائے اور ایک ساتھ سینکڑوں خدا کے بندے گناہ سے بچ جائیں۔

آخر رات کو ایک مشہور کسبی کے مکان پر جا کر دروازہ پر پہنچے معلوم ہوا کہ شہر کی اور بھی بہت سے کسبیاں اس مکان پر موجود ہیں اور گانے بجانے میں مصروف ہیں۔ جاتے ہی گداگروں کی سی صدا دی۔ مکان کے اندر سے ایک لڑکی بھیک لے کر آئی۔ حضرت شہید رحمہ اللہ نے فرمایا کہ جا کر صاحب مکان سے کہہ دو کہ اس فقیر کی عادت ہے کہ جب تک اپنی صدا نہیں سنا لیتا۔ اُس وقت تک بھیک نہیں لیتا۔ لڑکی نے جا کر کہہ دیا جواب ملا کہ ہمیں صدا سننے کی ضرورت نہیں تم فقیر ہو تمہیں اپنی بھیک سے مطلب، ان باتوں سے کیا غرض، مگر حضرت شہید رحمہ اللہ کو تو غرض ہی اسی سے تھی فرمایا کہ ہم تو بدون صدا سنائے بھیک نہ لیں گے۔ آخر چند مرتبہ کی ردّ و کد کے بعد کسبیوں نے بھی خیال کیا کہ یہ کوئی عجیب فقیر ہے۔ اس کی صدا بھی سن لو دیکھو کیا کہتا ہے۔ یہ بھی ایک تماشہ سہی، حضرت شہید رحمہ اللہ اندر داخل ہوئے اور کھڑے ہو کر

وَالتِّيْنِ وَالزَّيْتُوْنِ وَ طُوْرِ سِيْنِيْنَ وَ هٰذَا الْبَلَدِ الْاَمِيْنِ لَقَدْ خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ فِيْ اَحْسَنِ تَقْوِيْمٍ ۔الآیۃ

ترجمہ: ''قسم انجیر کی و زیتون کی اور طور سینین کی اور اس شہر امن والے کی ہم نے بنایا آدمی خوب سے خوب اندازہ''

پڑھ کر وعظ شروع کر دیا۔ حضرت شہید رحمہ اللہ کا وعظ ہے اور فاحشہ عورتوں کی مجلس، یہ عجیب و غریب منظر کچھ دیکھنے ہی سے تعلق

رکھتا ہے۔فواحش کی آنکھوں سے آنسو جاری ہیں، طبلچیوں نے اپنے اپنے طبلوں اور سارنگیوں کو بغلوں سے نکال کر پھینک دیا ہے کوئی مصروف آہ وزار ہے تو کسی کو گریہ وبکا دم لینے کی اجازت نہیں دیتا۔ کسی کو کسی کی خبر نہیں۔ گویا یہ لوگ دوزخ کی بھڑکتی ہوئی آگ اپنے سامنے دیکھ رہے ہیں۔

نہ معلوم کہ حضرت شہید رحمہ اللہ نے ان سردلوں میں وہ کونسی برقی حرارت چھوڑ دی جس کی تاثیر سے معاصی کے تمام نجس مادّے پگھل پگھل کر آنکھوں سے بہنے لگے ۔

آج اُس بزم میں ہم آگ لگا کر اُٹھے — یہاں تلک روئے کہ ان کو بھی رُلا کر اُٹھے

وعظ کا ختم ہونا تھا اور ساری مجلس کا حضرت شہید رحمہ اللہ کے قدموں پر گر پڑنا۔ ان کی ہدایت کا وقت آ گیا تھا۔ اسی ایک مجلس میں سب نے حضرت شہید کے ہاتھ پر توبہ کی اور سب کے سب خدائے تعالیٰ کے مقبول بندے ہو گئے۔ صاحب خانہ جوان سب میں حسن و جمال اور مال وریاست کے اعتبار سے بڑی تھی اور اکثر رؤسا ونواب اُس سے مبتلا تھے۔ اس سحر بیان وعظ سے اتنی متاثر ہوئی کہ اپنا سارا مال ومتاع لٹا کر شب وروز عبادت میں مشغول ہوگئی اور جب حضرت شہید رحمہ اللہ نے سکھوں سے جنگ کی تو یہ بھی آپ کے لشکر میں تھی۔ اور وہی ہاتھ جنہوں نے عمر بھر چکی کا ہتھہ نہ دیکھا تھا۔ آج اُن میں گھوڑوں کا دانہ دلتے دلتے مہندی کی بجائے آبلہ پڑے ہوئے ہیں۔ واللہ یھدی من یشاء الی سواء السبیل۔

مولانا اسماعیل صاحب رحمہ اللہ وعظ سے فارغ ہو کر باہر آئے۔ آپ کے ایک عزیز آپ کو فواحش کے گھر کی طرف بڑھتے ہوئے دیکھ کر آہستہ آہستہ پیچھے ہولیے تھے اور چھپ کر دروازہ میں یہ سارا ماجرا دیکھ رہے تھے۔ جب اس کے گھر سے نکل کر چند قدم آگے بڑھے تو وہ عزیز سامنے آئے اور عرض کیا کہ حضرت کچھ اپنی عزت کا بھی تو خیال چاہیے۔ مولانا نے فرمایا:

''واللہ میری عزت تو اس وقت ہوگی کہ میرا منہ کالا کر کے مجھے گدھے پر سوار کیا جائے اور دہلی کے چاندنی چوک میں پھرایا جائے مگر میری زبان کسی خلافِ حق کلمہ کے ساتھ ملوث نہ ہو۔ میری زبان پر وہی ''قال اللہ، قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جاری ہو''۔ (القاسم بابت شوال وذیقعدہ ۳۷ھ ) (فتاویٰ ثنائیہ: ج:ا:ص:۹۳ تا ۹۵)

**مشائخ صوفیا میں اہتمام سنت:۔** شیخ سعدی رحمہ اللہ مرحوم نے کیا سچ کہا ہے ۔

بزہد و ورع کوش و صدق و صفا — ولیکن میفزائے بر مصطفےٰ

اس اشتہار میں کس خوبی اور نرمی سے اسلام کی وہ شاہراہ دکھائی گئی ہے جس میں کسی ایک متنفس کو بھی اختلاف نہیں۔ اس دعوے پر گو کسی شہادت کی ضرورت نہیں تاہم دو شہادتیں بھی پیش کی جاتی ہیں۔ اوّل شہادت حضرت مولانا شیخ سیّد عبدالقادر جیلانی قدس سرۃ العزیز کی ہے جو فرماتے ہیں:

اجعل الکتاب والسنۃ امامک — قرآن اور سنت کو اپنا امام بنالو اور بس (فتوح الغیب)

حضرت سیّد الطائفہ مجدد صاحب سرہندی رحمہ اللہ فرماتے ہیں۔

بہترین مصقلہا برائے دور کردن محبت ...... غیر اللہ اتباع سنت است ( مکتوب )

غیر اللہ کی محبت دل سے نکال کر خدا کا مقرب بندہ بننے کا ذریعہ اتباع سنت ہے اور بس'' (فتاویٰ ثنائیہ: ج:ا:ص:۱۱۲)

**اشاعت اسلام میں صوفیاء کی خدمات:۔** علی گڑھ کالج کے پروفیسر آرنلڈ (انگریز) نے سرسید احمد خان علی گڑھی کی فرمائش پر ایک کتاب لکھی تھی جس کا نام ''پریچنگ آف اسلام'' تھا۔ اس کا ترجمہ بھی سرسید احمد نے اُردو میں شائع کرایا تھا۔ جس کا نام ''دعوتِ اسلام'' ہے۔ مصنف موصوف نے دنیا کے مختلف ممالک میں اسلام کی اشاعت کے ذرائع لکھے تھے۔ ان ذرائع میں ایک ذریعہ یہ بتایا تھا کہ صوفیاء کرام کی وجہ سے اسلام کو بہت ترقی ہوئی۔ مثلاً راجپوتانہ میں اسلام کی اشاعت حضرت معین الدین چشتی رحمہ اللہ کے ذریعہ ہوئی۔ کشمیر میں

حضرت علی ہمدانی رحمہ اللہ کے ذریعے سے اسلام پھیلا۔ دہلی کے گردونواح میں حضرت نظام الدین رحمہ اللہ کا خاص اثر تھا۔ حضرت مجدّد صاحب سرہندی رحمہ اللہ کی خدمتِ اسلام بھی خصوصاً قابل قدر ہیں۔ رضی اللہ عنہم وارضاہم۔

ان بزرگانِ دین کی خدمت اسلام سے کوئی شخص انکار نہیں کرسکتا۔ اس میں بھی کوئی شک نہیں کہ ان بزرگوں کے حالات جو صحیح طور پر ہمیں پہنچے ہیں۔ ان سے ثابت ہوتا ہے کہ یہ حضرات اپنے اپنے مسلک کے مطابق متبع سنت تھے۔ چنانچہ حضرت مجدّد صاحب کے مکتوبات کا مندرجہ ذیل فقرہ ممدوح کے مسلک کی خبر دیتا ہے آپ فرماتے ہیں: "بہترین مصقلہا برائے زدو دن محبت غیر الله اتباع سنت است"

"یعنی سب سے بہترین آلہ خدا کی محبت پیدا کرنے اور غیر خدا کی محبت دل سے نکال دینے کا اتباع سنت ہے۔"

(فتاویٰ ثنائیہ: ج:۱:ص:۱۴۸-۱۴۹)

**حقیقی تصوّف پر ایک نامۂ مبارکہ:۔** از حضرت استاذ العلماء فخر المتأخرین مولانا سیّد نذیر حسین صاحب محدّث دہلوی رحمہ اللہ علیہ بنام شاہ سلیمان رحمہ اللہ قادری چشتی پھلواری۔

"هوالمولی الهادي الی الصراط المستقیم اے عزیز از محاسبہ و ان تبدوا ما فی انفسکم او تخفوه یحاسبکم به الله اندیشہ کن و ہمچو اولئك کالانعام بحظوظ نفسانی مباش، وسر و ر مراقبہ فاذکرونی اذکرکم فرو بر، و دیدۂ دل در مشاہدہ وجوه یومئذ ناضرة الی ربها ناظرة بکشائے ونظارہ کن وسکہ طلب استقامت خود در بوتہ فاستقم کما امرت والدین جاهدوا فینا و بآتش یحذر کم الله نفسه بگذار و خالص کن تا شیان مہر لنهدینهم سبلنا گردد و در بازار ان الله اشتری من المومنین انفسهم و اموالهم بان لهم الجنة اور اثمنے باشد و بدال سرمایہ تو آنی کہ بضاعت دین خالص الا لله الدین الخالص حاصل کنی شائد رمزے از اسرار و المخلصون علی خطر عظیم وتو کشائند و از لوامع انوار افمن شرح الله صدره للاسلام فهو علی نور من ربه شعاعے برتو تابد تا از حضیض قل متاع الدنیا قلیل پائے ہمت بیرون نہی و برواج والاخرة خیر و ابقی عبور کنی ومبشر اقبال ذالك فضل الله یوتیه من یشاء بشارت چنیں وارساند الا تخافوا ولا تحزنوا وابشروا بالجنة التی کنتم توعدون و رضوان جنت النعیم رضی الله عنهم ندا دہد کلو او اشربوا هنیئا بما کنتم تعملون۔"

**ترجمہ مکتوب مقدس:** "وہی مولا صراط مستقیم کی طرف ہدایت کرنے والا ہے۔ اے عزیز فرمان الٰہی کے اس محاسبہ سے ڈرتا رہ و ان تبدوا۔ الخ (اور اگر تم اپنے دلوں کی بات ظاہر کرو یا چھپاؤ تو اللہ تعالیٰ اس کا محاسبہ کرنے والا ہے) اور مانند اولئك کالانعام (اور وہی ہیں مانند چوپایوں کے) اپنے نفس کی خواہش میں مبتلا نہ رہ اور" فاذکرونی اذکرکم "(تم ہمیں یاد کرو ہم تمہیں یاد کریں گے) کے مراقبہ میں غور کرو، اور دل کی آنکھ بمصداق وجوه۔ الخ مشاہدالٰہی کے نظارہ میں لگادے، اور اس کا نظارہ کر اور فاستقم کما امرت ۔ الخ (موافق حکم الٰہی مستقیم ہو اور راہِ حق میں جہاد کے بوتہ میں استقامت وطلب صادق کے زر وجواہر کو رکھ اور آگ میں یحذرکم الله نفسه، (خوف خدا سے اپنے نفسوں کو بچاؤ) کے اس طلبِ صادق کے زر کو پگھلا کر خالص کرلے تا کہ شایان پر ہدایت لنهدینهم (تو ہم ان کو اپنی راہوں کی طرف ہدایت کردیں گے) ہوجائے تا کہ وہ ان الله اشتری ۔ الخ (اللہ نے مومنین کی جانیں اور ان کے اموال جنت کے عوض خرید لیے ہیں) کے بازار میں کسی قیمت کے قابل ٹھہرے اور اس سرمایہ سے تو دینِ خالص کی پونجی بمصداق الا لله الدین الخالص (ہوشیار کہ خدا ہی کیلئے دین خالص ہے) حاصل کرسکے شائد اس طرح کی کوشش سے کوئی بھید اسرار الٰہیات سے تجھ پر کھل جائے۔ کیونکہ والمخلصون علی خطر عظیم (مخلص بڑے خطروں میں ہیں) اور افمن شرح الله۔ الخ کیا ایسا نہیں کہ جس کا سینہ اللہ کی جانب سے اسلام کیلئے کھل چکا ہے۔ پس وہ اپنے رب کی طرف سے نور میں ہے) کے انوار میں سے کوئی شعاع تیرے اوپر چمکنے لگے تا کہ قل متاع الدنیا قلیل (فرما دیجئے کہ دنیا کی متاع ہیچ ہے) کی پستی سے نکل کر تو اپنی ہمت کا پیر باہر رکھ سکے اور والاخرة خیر و ابقی (اور آخرت بہتر اور باقی رہنے والی ہے) کی بلندی پر تو چڑھ جائے اور ذالك فضل الله ۔ الخ (یہ اللہ کا بڑا فضل ہے دیتا ہے جس کو چاہے) کی بشارت دینے والا اقبال مندی کی یوں بشارت دے

کرالاتخافوا۔الخ (خبردار نہ ڈرو اور نہ غم کھاؤ اور خوش ہو اس جنت سے جس کا وعدہ دیا گیا ہے) اور جنت النعیم کے دربان (اللہ ان سے راضی ہو) ندا کریں کہ کلوا۔الخ کہ جی بھر کر کھاؤ اور پیو بدلے اس کے جو تم کرتے تھے۔(اہلحدیث امرتسر: رمضان ۱۳۵۱ھ)

**وضاحت از محشی**: مفتی مرحوم نے تبرکات آثار سلف کے طور پر اس نامۂ مبارک کو شائع کیا تھا۔ اسی اہمیت کے پیش نظر اس کو فتاویٰ ثنائیہ میں جگہ دی گئی۔ فالحمد لله علی ذالك (راز) (فتاویٰ ثنائیہ: ج:۱:ص:۱۴۹ تا ۱۵۱)

**ذکر نفی اثبات کی اہمیت وضرورت:۔** تشریح از علامہ ابوالقاسم بنارسی رحمہ اللہ۔ بات یہ ہے کہ کلمہ طیبہ پڑھنے کے دو موقع ہیں۔ ایک تو بطور اقرار وشہادت کے دوسرے بطور ذکر وعبادت کے۔ موقع اوّل میں تو دونوں جُز ملا کر پڑھنا ضروری ہے کیونکہ بغیر ان دونوں جزوں کے شہادت ہی نہ ہوگی۔ اسی لیے فرمایا گیا۔ الاسلام ان تشهد ان لا اله الاالله و ان محمدا عبده و رسوله (متفق علیہ) لیکن موقع ذکر وعبادت میں فقط لااله الا الله ہی ہے۔ کیونکہ عبادت کے لائق صرف اللہ کی ذات ہے۔ محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تو صرف عبد ہیں نہ معبود۔ جیسا کہ عبدہ' و رسوله' کے لفظ سے ظاہر ہے۔ اور حدیثوں میں بھی ایسے مقام پر صرف لا اله الا الله ہی آیا ہے۔ چنانچہ ملاحظہ ہو۔ لقنوا موتاکم لااله الا الله (مسلم) من كان اخر كلامه لااله الا الله دخل الجنة (ابوداؤد)

افضل الذکر لااله الا الله (ترمذی و ابن ماجه) یاایها الناس قولوا لااله الا الله و اتر کوا اللات والعزی۔ ما قال عبد لااله الا الله الافتحت له ابواب السمآء (ترمذی) قل لا اله الا الله (شرح السنة و مشکوٰة) ان اوران جیسی احادیث میں ''محمد رسول الله'' کا لفظ نہیں ہے۔ غالباً اسی لیے صوفیاء کے نزدیک بھی ذکر عبادت میں صرف لااله الا الله ہی ہے اور اس کے پڑھنے کے خاص طریقے مقرر ہیں۔ لہٰذا اہلحدیث باتفاق صوفیائے کرام یہ کہتے ہیں کہ ذکر وعبادت کے موقعہ پر تو صرف لااله الا الله ہی ہے۔ جیسا کہ خود آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے اور اسی پر صوفیاء کا عمل ہے۔ ہاں اقرار شہادت کے وقت محمد رسول الله کہنا ضروری ہے۔ ورنہ بغیر اس کے ایمان ہی مقبول نہ ہوگا۔ اور اس میں کسی کا اختلاف بھی نہیں ہے۔ فافترقا۔(عاجز محمد ابوالقاسم سیف محمدی بنارسی ۲۷ شعبان ۱۳۳۹ھ) (فتاویٰ ثنائیہ: ج:۱:ص:۱۷۷-۱۷۸)

**سلسلہ نقشبندیہ میں توحید وسنت کی اہمیت:۔** حضرت مجدّد قدس سرہٗ کا فیصلہ اس بارہ میں ملاحظہ فرمائیے۔

''وحیوانات راکه نذر مشائخ می کنند: برسرقبرہائے ایشاں رفته اں حیوانات ذبح مے نمایند در روایات فقیہه ایں عمل رانیز داخلِ شرك ساخته اندودریں باب مبالغه نموده ایں ذبح را از جنس ذبائح جن انکا شته اندکه ممنوع شرعی است و داخل دائرئه شرك۔''

(مکتوب: ۴۱ دفتر سوم، ص: ۷۰) (فتاویٰ ثنائیہ: ج:۱:ص:۱۸۳)

**سلاسل تصوّف میں بدعات سے بیزاری:۔** حضرت مجدّد قدس سرہٗ اس بارے میں بھی صاف ارقام فرماتے ہیں۔

''وازیں عالم است صیام نساء که به نیت پیراں و بیبیاں نگاه دار ندو اکثر نامہائے ایشاں را ازخود تراشیده روز ہائے خودرا بنام آنہا نیست کنند و دروقت افطار ازبرائے ہر روزه خاص بوضع مخصوص تعین مے نمائنده و تعین ایام نیزمی کنند ازبرائے صیام و مطالب، و مقاصد خود رابایں روز ہامربوط مے سازند و تبوسل ایں روزه ازینہا حوائج مے خواہند ور وائے حاجت خودرا از آنہامے دانند۔ ایں شرك در عبادت است و تبوسل عبادت غیر حاجات خود را ازاں غیر خواستن است۔ شناعت ایں فعل رانیک باید دریافت...... دحیله است آنچه بعضے از زناں در وقت اظہار شناعت ایں فعل گویند که ما ایں روزه ہا برائے خدانگاه مے واریم و ثواب آں به پیراں مے بخشیم اگر دریں امر صادق باشند تعین ایاؔم از برائے صیام چه درکار است و تخصیص طعام و تعیّن اوضاع شنیعه مختلفه درافطار برائے چیست

(مکتوب: ۴۱ دفتر سوم: ص: ۷۰)

ترجمہ: اور شرک ہی کے قبیلہ سے ہیں عورتوں کے وہ روزے جو وہ پیروں اور بیبیوں کی نیت سے رکھتی ہیں اور ان میں سے اکثر کے تو نام بھی خود انہی کے تراشے ہوئے ہیں۔ اور انہی خود ساختہ ناموں پر وہ روزے رکھتی ہیں۔ اور ہر روزہ افطار کیلئے انہوں نے خاص طریقے مقرر کیے ہیں۔ اور ان روزوں کے دن بھی الگ الگ مقرر ہیں۔ یہ بد بخت اور جاہل عورتیں اپنی حاجتوں کو ان روزوں سے وابستہ کرتی ہیں اور ان روزوں ہی کے وسیلہ سے اپنی مرادیں ان پیروں یا بیبیوں سے مانگتی ہیں اور ان کی حاجت روائی کا اعتقاد رکھتی ہیں۔ اور یہ بلا شک شرک فی العبادت اور غیر اللہ کی عبادت کے ذریعہ اسی غیر سے اپنی مرادیں چاہنا ہے۔ اس مشرکانہ فعل کی شناعت وخرابی اچھی طرح سمجھ لینی چاہیے......

اور وہ جو بعض عورتیں اس کے جواب میں یہ تاویل کرتی ہیں کہ ہم یہ روزے اللہ کے واسطے رکھتے ہیں۔ اور ان کا ثواب پیروں کو بخشتے ہیں۔ سو یہ محض ان کا حیلہ ہے ورنہ اگر وہ اس بات میں سچی ہوتیں تو ان روزوں کیلئے خاص ہی دنوں کا تعین کیوں ہوتا۔ اور پھر افطار میں خاص قسم کے کھانوں اور خاص طریقوں کے اہتمام کے کیا معنی ہیں؟ (فتاویٰ ثنائیہ: ج:۱:ص:۱۸۲-۱۸۳)

**جادو کے اثرات یقینی ہیں:۔** اب صرف اس بات کو سوچنا چاہیے کہ آیا اس سحر میں بنفسہٖ تاثیر ہے یا نہیں؟ آیئے سلف صالحین کی تحقیق کو سنیے: ''قال النووی والصحیح ان له حقیة و به قطع الجمهور و علیه عامة العلماء ویدل علیه الکتاب و السنة الصحیحة المشهورة'' (فتح الباری انصاری: پ۲۴-ص۴۴۰)

''یعنی امام نووی رحمہ اللہ کہتے ہیں صحیح بات یہ ہے کہ اس میں بنفسہٖ تاثیر ہے اور اسی پر جمہور اور علماء عام نے بات کو طے کیا اور صحیح حدیث مشہور اور قرآن پاک اسی پر دلالت کرتے ہیں۔''

گویا امام نووی رحمہ اللہ رد کرتے ہیں ان لوگوں کی باتوں کو جو لوگ کہتے ہیں کہ اس میں بنفسہٖ تاثیر نہیں ہے۔ بتاتے ہیں کہ اس میں حقیقی اثر خداداد یعنی اس میں اللہ پاک نے حقیقی اثر دیا ہے جو کرنے والے کرتے ہیں اور اس پاک ذات کی مرضی سے ہوتا ہے۔

اب مرقومہ بالا شہادت کو معلوم کر لینے کے بعد جو لوگ کہتے ہیں کہ جادو کوئی چیز نہیں ہے وہ غلط ہے۔ ضرور جادو ایک چیز ہے جو قرآن پاک میں اللہ پاک نے مختلف لغات ہونے کی وجہ سے مختلف معنوں میں بیان کیا۔ عیاں راچہ بیاں۔ اور جادو کوئی چیز نہ ہوتا تو نبی صلی اللہ علیہ پر کیوں اثر کرتا اور دو سورۃ معوذتین اس کے دفع کرنے پر کیوں اترتیں۔ معلوم ہوا کہ یہ ایک چیز بُری ہے اور اس کا کرنے والا کافر ہے وہ فلاح نہ پائے گا۔ خدا خود فرماتا ہے لایفلح الساحر حیث اتی یعنی جادو جیسا بھی ہو کرنے والا فلاح (نجات) نہ پائے گا اور کروانے والا بھی فلاح نہ پائے گا۔ کما هو الظاهر۔

اور بعض لوگوں کا گمان یہ بھی ہے کہ جادو پر یقین کرنے والا بے ایمان ہے۔ تو اُن کی بات بھی صحیح نہیں کیونکہ مومن کا جادو پر یقین اس معنی کر کے ہے کہ وہ ایک بُری چیز ہے جو کہ برے لوگ کرتے ہیں۔ اس یقین سے یہ لازم نہیں آتا کہ وہ بے ایمان ہے۔ مثلاً ہم جانتے ہیں شیطان کا وجود دنیا میں ہے اور وہ رجیم ہے اور وہ لوگوں کو بہکاتا پھرتا ہے۔ تو کیا ہم ان باتوں کو جو خداوند کریم نے بتادی ہیں نہ یقین کریں اور نہ سچ جانیں۔ اسی طرح سے جادو کی حالت قرآن میں بیان کی۔ پس اس کو بھی من حیث جادو مؤثر ہے۔ بحکم خدا یقین کرتے ہیں اور اس کو برا جان کر حکم خدا کو پالن کرتے ہیں۔ یعنی خدا اور رسول ﷺ کے منع کرنے کی وجہ سے ہم نہیں کرتے۔ اور ساحروں کو لائق قتل ہم جانتے ہیں۔ چنانچہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ اپنے عامل کو خط میں لکھتے ہیں۔ ان اقتلوا کل ساحر و ساحرة (یعنی قتل کرو تمام جادوگر مرد اور جادوگر عورتوں کو (فتح الباری انصاری پ۲۴:ص۴۴۰)

والسلام: محمد گلزار مدرس مدرسہ کھڑ دھول، پوسٹ گاجل ضلع مالدہ (اہلحدیث ۳۱ رمضان المبارک ۱۳۵۰)

(فتاویٰ ثنائیہ: ج۱:ص۱۹۱-۱۹۲)

**عذاب قبر پر دلائل:** سوال، عذاب قبر وسوال نکیرین کا اعتقاد جو شریعت محمدیہ ﷺ میں مسلم الثبوت واحادیث صحیحہ وکثیرہ سے ثابت

ہے۔بعض احباب اس کا ثبوت قرآن شریف سے چاہتے ہیں۔(ظہیر حسن)

جواب: عذاب قبر کا ثبوت ملتا ہے۔فرعونیوں کے حق میں مذکور ہے۔ النار یعرضون علیھا غدوا وعشیا و یوم تقوم الساعة ادخلوا ال فرعون اشد العذاب (پ۲۴: ع۹)

فرعونیوں کو آگ کے عذاب پر صبح وشام پیش کیا جاتا ہے)اس کے علاوہ ارشاد ہے۔و من وراء ھم برزخ الی یوم یبعثون‘‘ حدیثوں میں ان ہی دو آیتوں کی تفصیل ہے۔اللہ اعلم (۲۰ ذی قعدہ ۱۳۶۲ھ)

تشریح: یہ عذاب قبر بطور حوالات کے ہے۔ پورا عذاب قیامت میں ہوگا۔اسی طرح اے کلاس کے لوگوں کیلئے قبر میں کچھ راحت بھی ہے۔ پوری راحت قیامت کو ملے گا۔

مولانا عبدالسلام شیخ الحدیث دہلوی (اہلحدیث دہلی: ۱۵-۱۵ بحوالہ فتاویٰ ثنائیہ: ج۱:ص۱۹۲)

**نقشہ تواریخ ولادت ووفات حضرات ائمہ اربعہ رحمۃ اللہ علیہم:**

| نمبر شمار | نام امام | تاریخ ولادت | تاریخ وفات |
|---|---|---|---|
| ۱- | امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ | ۸۰ھ | ۱۵۰ھ |
| ۲- | امام مالک رحمہ اللہ | ۹۳ھ | ۱۷۹ھ |
| ۳- | امام شافعی رحمہ اللہ | ۱۵۰ھ | ۲۰۴ھ |
| - | امام احمد رحمہ اللہ | ۱۶۴ھ | ۲۴۱ھ |

(فتاویٰ ثنائیہ: ج۱:ص:۲۲۶)

**فنافی الشیخ سے فنافی اللہ کا سفر:۔** سوال: صوفیائے کرام کی اصطلاح میں سنا گیا ہے کہ فنافی اللہ ہونے کیلئے فنافی الشیخ اور فنافی الرسول (ﷺ) ہونا ضروری ہے بغیر اس کے فنافی اللہ ہونا ناممکن ہے۔ کیا یہ دونوں درجے صحیح اور شرعاً جائز ہیں۔اگر نہیں تو عدم جواز کے جو دلائل ہوں ان کو واضح فرما دیجئے اور اگر جائز ہیں تو ان کے دلائل۔

جواب: صوفیائے کرام کی اصطلاح میں فنافی الشیخ کے معنی ہیں شیخ کی محبت کاملہ اور فنافی الرسول (ﷺ) کے معنی ہیں کامل محبت اور اتباع رسول ﷺ۔ یہاں تک کہ اپنی کوئی امنگ خلاف سنت نہ ہو جیسا حدیث شریف میں ہے۔ لا یومن احد کم حتی یکون ھواہ تبعالما جئت بہ (یعنی کوئی شخص مومن نہ ہوگا جب تک اس کی دلی خواہش اور اُمنگ میری تعلیم کے ماتحت نہ ہو) یہی مضمون مولوی رومی مرحوم کی مثنوی کے اس شعر میں ہے۔

تاہوئ تازاست ایمان تازہ نیست کایں ہوئ جز قفل آں دروازہ نیست

یعنی جب تک انسان کی اپنی خواہش زندہ ہے ایمان مردہ ہے کیونکہ یہ خواہش ایمان کیلئے بمنزلہ قفل کے ہے۔

پس محبت شیخ اور محبت رسول ﷺ درحقیقت اصل مقصود تعلق باللہ اور تبتل الی اللہ کیلئے تمہید ہے تعلق بالالوہیت ہی کا نام ہے فنافی اللہ یعنی پہلے درجہ میں مرید اپنے شیخ کو صرف استاد جانتا ہے جیسے طفل مکتب اپنے معلم کو دوسرے درجے میں رسول ﷺ کو بطور ہادی کے دیکھتا ہے۔ آخری درجہ میں خدا کو بحیثیت معبود کے دیکھتا ہے اس لیے اس درجہ میں نہ کوئی دوسری چیز اس کے مساوی ہو سکتی ہے، نہ اس سے بلند۔

(فتاویٰ ثنائیہ: ج۱:ص:۲۹۰-۲۹۱)

**شیخ ابن عربی قابل عزت، الزامات متروک یا ماؤل ہیں:** (ا) اکثر علماء اور خصوصی گروہ صوفیائے کرام شیخ محی الدین ابن عربی

شیخ اکبر (جن کی مشہور تصانیف فصوص الحکم اور فتوحات مکیہ وغیرہ ہیں) کو مقدس بزرگ مانتے ہیں اور بعض علماء شیخ مذکور کو مسئلہ وحدۃ الوجود کے قائل ہونے کی وجہ سے جو ان کی تصانیف سے ظاہر ہے۔ کفر والحاد کی طرف منسوب کر کے دائرہ اسلام سے خارج فرماتے ہیں اور بُرے بُرے القاب سے یاد کرتے ہیں۔ خصوصاً آپ پر اور اہل علم پر ان کی تصانیف سے شیخ موصوف کے خیالات اور ان کی تحقیقات پوشیدہ نہ ہوں گی اور فصوص شیخ مذکور کی نسبت آپ کا کیا خیال ہے اور مسلمانوں کو کیا ظن رکھا جائے۔ امید ہے کہ اشد ضرورت کی وجہ سے بہت جلد جواب سے تشفی فرمائیں گے۔ (محمد سلیمان سودگر جڑ چڑلہ علاقہ نظام)

جواب: مسئلہ تکفیر شیخ ابن العربی رحمہ اللہ بہت نازک ہے۔ مولانا نواب صاحب بھوپال مرحوم ''تکثار'' میں علامہ شوکانی رحمہ اللہ سے نقل کرتے ہیں کہ میں نے چالیس سال تک شیخ کی تکفیر کی آخر میری رائے غلط معلوم ہوئی۔ تو میں نے رجوع کیا۔ نواب صاحب مرحوم شیخ ممدوح کو عزت کی نگاہ سے دیکھتے ہیں اور مولانا نذیر حسین المعروف حضرت میاں صاحب دہلوی رحمہ اللہ شیخ ممدوح کو ''شیخ اکبر'' لکھتے ہیں۔ (معیار الحق: ص ۱۲۸)

حضرت مجدد سرہندی رحمہ اللہ بھی شیخ موصوف کو مقربانِ الٰہی سے لکھتے ہیں۔ بڑی وجہ آپ کی مخالفت کی مسئلہ وحدۃ الوجود ہے۔ سو دراصل اس کی تفسیر پر مدار ہے جیسی اس کی تفسیر کی جائے ویسا ہی اس کا اثر ہوگا۔ خاکسار کے نزدیک اس کی صحیح تفسیر بھی ہوسکتی ہے جس کا ذکر کبھی کبھی اہلحدیث میں کیا گیا ہے۔ دوسری وجہ خفگی کی ایمان فرعون ہے مگر شیخ کا قول مندرجہ ''فتوحات'' اس خفگی کا ازالہ کرتا ہے شیخ موصوف نے فتوحات میں فرعون کو مدعی الوہیت لکھ کر ابدی جہنمی لکھا ہے۔ اور کسی مقام پر اس کے خلاف ملتا ہے تو وہ متروک ہے یا ماؤل۔ اس لیے خاکسار کی ناقص رائے میں بھی شیخ ممدوح قابل عزت لوگوں میں ہیں۔ رحمہ اللہ۔ (۲۶ محرم ۴۰ھ) (فتاویٰ ثنائیہ: ج ا: ص: ۳۳۲)

**مسئلہ تعویذ میں راجح قول:۔** سوال: آیات دعائے احادث مرویہ کو شفاء کیلئے لکھ کر تعویذ بنا کر عورت یا بچے کے گلے یا بازو میں لٹکانا حالت طہارت میں جائز ہے یا نہیں اور بے نماز اور اہل ہنود لٹکا سکتے ہیں یا نہیں۔

جواب: مسئلہ تعویذ میں اختلاف ہے۔ راجح یہ ہے کہ آیات یا کلمات صحیحہ دعائیہ جو ثابت ہوں ان کا تعویذ بنانا جائز ہے۔ ہندو ہو یا مسلمان۔ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے ایک کافر بیمار پر سورۂ فاتحہ پڑھ کر دم کیا تھا۔ (۱۲ جمادی الاوّل ۴۵ھ)

شرفیہ: عبداللہ بن عمر بن عاص صحابی اعوذ بکلمات الله التامات من غضبه و عقابه و شر عباده۔ الخ ساری دعا ماثور لکھ کر اپنے بچوں کے گلے میں لٹکا دیا کرتے تھے۔ (مشکوٰۃ: ص ۲۱۷، ج ا بحوالہ سنن ابی داؤد و ترمذی) اس وقت کی کتاب پاس نہیں ورنہ محدث ابن قیم کی کتاب زاد المعاد سے بھی کچھ نقل کرتا اس میں بھی کچھ لکھا ہے۔ (فتاویٰ ثنائیہ: ج ا: ص: ۳۳۷)

**وضاحت:** تعویذ کے جواز کی یہ صورت اگر اپنی حد ہی تک ہی رہے تو ٹھیک اگر معاملہ بڑھ کر التزام اور استعانت علی غیر اللہ تک پہنچ جائے تو رخصت حرمت میں تبدیل ہوجائے گی۔ (از مرتب اثری)

**مجدّد کا ثبوت:** سوال: کیا مجدّد کیلئے دعویٰ کرنا ضروری ہے اور مجدد کی حدیث صحیح ہے یا نہیں۔ اگر صحیح ہے تو موجودہ صدی میں کون مجدّد ہے اور مجدّد کی پہچان کیا ہے۔ کیا باقی مجدّدوں نے بھی مجدّد سرہندی رحمہ اللہ کی طرح دعویٰ کیا ہے یا نہیں۔ ہر ایک سوال کا جواب بذریعہ قرآن وحدیث عنایت فرمادیں۔

جواب: مجدّد کی خدمت احیاء سنت نبوی ہے۔ ایک زمانہ میں کئی ایک ہوسکتے ہیں جو کوئی سنت نبوی ﷺ کی اشاعت واحیاء کرے۔ وہ اتنے حصہ میں مجدّد ہے کہ ایک شخص ایک گاؤں کا مجدّد ہو تو دوسرا ایک ضلع کا ہوسکتا ہے۔ تو تیسرا ملک کا بھی ہوسکتا ہے۔ مجدّد کا کام اس کی پہچان ہے۔ (فتاویٰ ثنائیہ: ج ا: ص: ۳۴۸)

**بیعت اصلاح کیلئے مرشد بنانے کا ثبوت:۔** سوال: مرشد لینا فرض ہے یا نہیں اگر فرض نہیں تو اس کیلئے شرعی حکم کیا ہے۔

جواب: کسی نیک بخت صالح متبع سنت کو اپنا مرشد بنانا جس کی صحبت میں رہ کر خدا کی محبت دل میں پیدا ہو! جائز بلکہ مستحب ہے۔ صحابہ

کرام رضی اللہ عنہم میں یہ دستور تھا۔ اپنے میں سے صالح تر کی صحبت میں بیٹھتے تھے۔ (۲۱ رجب، ۳۹ھ)

**مرشد کس کو بنایا جائے:۔** سوال: مرشد کس قسم کے آدمی کو لینا چاہیے۔ اگر مرشد علانیہ شرعی پیروی نہیں کرتے لیکن ہمہ شرعی احکام کے قائل ہیں۔ ایسے مرشد کیلئے شرعی حکم کیا ہے۔

جواب: (مرشد) متبع سنت کو بنائے خلاف شرع سے علیحدگی کرنی چاہیے۔ قرآن مجید میں ارشاد ہے (لا تجد قوما یومنون باللہ والیوم الاخر یوادون من حاداللہ و رسولہ) مسلمانوں کو چاہیے کہ جولوگ اللہ اور رسول ﷺ کی مخالفت کرتے ہیں اُن سے محبت نہ رکھیں (۲۱ رجب ۳۹ھ)

**مرشدین کیلئے ضروری ہدایت:۔** زمانہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے لے کر زمانہ شیخ عبدالقادر جیلانی قدس سرہٗ تک پیر مریدوں سے وصول نہیں کرتے تھے۔ حضرت شیخ غنیۃ میں فرماتے ہیں مرید کو پیر کے گھر کھانا کھانا جائز ہے۔ پیر کو مرید کے گھر کا نہ کھانا چاہیے کیونکہ اس کی شان بلند ہے جو مرید پیر سے کسی نقصان کا خوف کر کے نذرانہ دے وہ بجائے ثواب عذاب کا مستوجب ہے۔ ایسے مرشد دوکاندار دنیادار ہیں۔ (۲۱ رجب ۳۹ھ) (فتاویٰ ثنائیہ: ج ۱: ص: ۳۵۱-۳۵۲)

**اجسام انبیاء کا سالم رہنا:۔** حدیث شریف میں ہے۔ اللہ تعالیٰ نے نبیوں کا جسم مٹی پر حرام کیا ہوا ہے۔ (۲۹ شعبان المعظم ۴۰ھ)

**اولیاء متبع سنت ہیں:۔** سوال: حضرت سیّد عبدالقادر جیلانی رحمہ اللہ حضرت فریدالدین عطار رحمہ اللہ، بایزید بسطامی رحمہ اللہ علیہم اجمعین وغیرہ جو مشہور اولیاء گزرے ہیں۔ انہوں نے اپنی کسی تصنیف کی ہوئی کتاب میں کوئی مضمون شریعت کے باہر لکھا ہے۔
(اہلحدیث ۹ ذی الحجہ ۳۷ھ)

جواب: یہ لوگ بڑے پابند شریعت اور متبع سنت تھے۔ یہ کیوں شریعت سے باہر لکھتے۔ (فتاویٰ ثنائیہ: ج ۱: ص: ۳۶۴)

**معراج جسدِ عنصری کیساتھ:۔** جناب نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو معراج لجسد عنصری ہوا۔ یہی صحیح ہے، باقی بالکل غلط ہے۔ کسے باشد: ''ابوسعید شرف الدین دہلوی''

آیۃ شریفہ سبحان الذی اسریٰ بعبدہٖ کے ذیل میں تفسیر ثنائی کا مطالعہ کیجئے جہاں حضرت مولانا ثناء اللہ مرحوم نے معراج جسمانی کو مدلل طور پر ثابت کرتے ہوئے۔ جملہ شکوک وشبہات کا بہترین طور پر ازالہ فرمایا ہے۔ ''محمد داوٗد راز'' (فتاویٰ ثنائیہ: ج ۱: ص: ۳۶۶)

**طریقت ومعرفت کی جامع تعریف:۔** شریعت، طریقت، معرفت کی جامع مانع تعریف اوران کی تفریق مجمل طور پر۔ (محمد قاسم الینمو)

جواب: شریعت ان احکام کا نام ہے جو قرآن وحدیث میں مذکور ہیں۔ ان احکام کو بحضور قلب دل لگا کر ادا کرنا طریقت اور حقیقت ہے۔ حقیقت شریعت کے مخالف نہیں ہوسکتی بلکہ حقیقت شریعت کیلئے طریق کار کا نام ہے۔ اس لیے حضرت مجدّد صاحب رحمہ اللہ سرہندی قدس سرہٗ فرماتے ہیں۔ کل حقیقۃ ردتہ الشریعۃ فھی زندقۃ (مکتوبات) یعنی حقیقت کے جس مسئلہ کو شریعت رد کرے وہ واقعی الحاد اور بے دینی ہے یہ تینوں طریقت، حقیقت اور معرفت دراصل شرعی احکام کے طریق کار کا نام ہیں اور یہ تینوں دراصل ایک ہیں۔ (۹ ذی الحجہ ۳۷ھ)
(فتاویٰ ثنائیہ: ج ۱: ص: ۳۸۲)

**ہاتھ اٹھا کر اجتماعی دعا:۔** دعا میں ہاتھ اٹھانا آیا ہے لیکن اگر ایسے موقع میں دعا مانگتا ہے جہاں ہاتھ نہیں اُٹھا سکتا۔ مثلاً سجدے میں یا قعدے میں تو ایسی جگہ ہاتھ اٹھانا ضروری نہیں۔ امام کی دعا پر مقتدی آمین کہے۔ اور اگر اس کی کوئی خاص حاجت بھی ہے۔ تو وہ الگ طلب کرے۔ منع نہیں۔ امام کی دعا میں شریک رہے۔ اور اپنی حاجت بھی طلب کرے۔ لکل امرء مانوی (۲۸ ذی الحجہ ۳۹ھ)
(فتاویٰ ثنائیہ: ج ۱: ص: ۵۷۰-۵۷۱)

**کنکریوں اور گٹھلیوں پر تسبیح کا ثبوت:** حدیث نبوی ﷺ تقریری اور آثار صحابہ سے کنکریوں، گٹھلیوں وغیرہ پر تسبیح کا ثبوت وارد ہے:

”عن صفیة قالت دخل علی رسول اللہ صلی اللہ علیه وسلم و بین یدی اربعه الاف نواة اسبح بها فقالت

لقد سبحت بهذا الا اعلمك باكثر مما سبحت به فقالت علمني فقال قولي سبحان الله عدد خلقه رواه الترمذي والحاكم و صححه السيوطي و عن سعد بن ابي وقاص مثل هذا ان رسول الله صلى الله عليه وسلم دخل على امرأة و بين يديها نوى او حصى تسبح به فقال الااخبرك بما هوا يسر عليك من هذا الحديث ثم ذكر الفاظ الذكر رواهٗ ابوداؤد والترمذي والنسائي و ابن ماجة و ابن حبان والحاكم و صححه و حسنه الترمذي قال الامام الشوكاني والحديثان يدلان على جواز عدد التسبيح بالنوىٰ والحصىٰ وكذا بالسبحة لعدم الفارق لتقريره صلى الله عليه وسلم للمرأ تين علىٰ ذالك و عدم انكاره والارشاد الى ماهوا فضل لاينافي الجواز و قدوردت بذالك آثار ثم ذكر الاثارعن ابى صفية مولى رسول الله ﷺ وسعد ابن ابی وقاص وابی هريرة وابی الدارداء وعن علی رضی الله عنهم وغير هم باسانيد وعن كتب الحديث فارجع اليه (نيل الاوطار:ص:۲۶۶)

خلاصہ یہ کہ تسبیح وغیرہ پر ذکر اللہ بلا کراہت جائز ہے۔(ابوسعید شرف الدین دہلوی)

وضاحت از محشی: دانہ والی تسبیح پر تسبیح پڑھنے کی ممانعت سلف وخلف کسی سے منقول نہیں۔الخ

عاجز محمد ابوالقاسم بنارسی (اہلحدیث ۲مئی ۱۹۱۳ھ) (فتاویٰ ثنائیہ: ج ۱:ص:۵۷۱-۵۷۲)

**مسجد نبوی میں ۵۰ ہزار نمازوں کا ثواب:۔** مدینہ منورہ کو زیارتِ مسجد نبوی ﷺ کی نیت سے جانا چاہیے۔مسجد نبوی میں ایک نماز ۵۰ ہزار نماز کا ثواب رکھتی ہے۔

**حسن بصری رحمہ اللہ اور اجابت دعا کے مقامات:۔** مکہ مکرمہ میں مندرجہ ذیل مقامات میں خصوصیت سے دعا قبول ہوتی ہے۔

(۱) طواف بیت اللہ میں (۲) ملتزم کے پاس ("کعبہ کی دیوار" کا وہ حصہ جو رکن حجر اسود اور بیت اللہ کے دروازے کے درمیان ہے (۳) بیت اللہ کے پرنالے کے نیچے (۴) بیت اللہ کے اندر (۵) زمزم کے پاس (پانی پینے کے وقت)، (۶) صفا پر جب سعی کرنے لگیں (۷) مروہ پر جب سعی کرنے لگیں (۸) طواف صفا مروہ میں (۹) مقام ابراہیم پر طواف بیت اللہ کی دو رکعت پڑھنے کے وقت (۱۰) عرفات میں (۱۱) مزدلفہ میں (۱۲) منیٰ میں (۱۳) جمروں کے پاس (بجز جمرہ عقبہ) (ایضاح للنوی بحوالہ رسالہ حسن بصری) (فتاویٰ ثنائیہ: ج ۱:ص:۷۸۶-۷۸۷)

## نام کتاب:۔ تذکار حافظ عبدالغفور رحمہ اللہ جہلمی ..... تصنیف:۔قاضی محمد اسلم سیف فیروز پوری

**اخلاقیات کا مجموعہ، دشمنوں کے دوست:۔** ہمارے ممدوح فاضل دوست مولانا حافظ عبدالغفور جہلمی سے ۱۹۴۶ء سے قابل رشک مراسم چلے آرہے ہیں۔سفر وحضر میں ان کی رفاقت کے بے شمار مواقع اللہ تعالیٰ نے عطا فرمائے۔واللہ، باللہ، ثم تاللہ ان کے ظاہر وباطن، قول وفعل اور گفتار و کردار میں کبھی فرق نہیں پایا، ان کا ظاہر وباطن ہمیشہ یکساں رہا۔وہ دوستوں کے دوست تو تھے ہی، وہ دشمنوں کے بھی دوست تھے۔ان کا دسترخوان وسیع تھا۔جیسا کہ مولانا محمد اسحٰق بھٹی حفظہ اللہ نے فرمایا کہ حافظ صاحب ہمیشہ مجھے کہتے رہے ایک مرتبہ جہلم تشریف لاؤ، دیکھو ہم آپ سے ایسا سلوک کریں گے کہ آپ جہلم کو کبھی بھول نہیں سکیں گے۔شیعہ دوست سید بشیر حسنی بخاری نے اپنے مکتوب میں فرمایا کہ حافظ عبدالغفور نہایت بااخلاق، بلند مرتبت اور مہمان نواز انسان تھے۔ان سطور کے راقم نے حافظ عبدالغفور رحمہ اللہ کی حیات مبارک کا ہر زاویہ نظر سے مطالعہ کیا، اور ان کے ہر گوشۂ زندگی کو مبرا پایا، تکبر وغرور، نفرت، رعونت، تنگ ظرفی، اخلاقی کمزوری کبھی ان کے قریب نہیں دیکھی۔دیانت وامانت، ریاضت وعبادت، ذکر وفکر اور ظاہر وباطن میں وہ اللہ کے قرآن اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے فرمان کے عامل اور حامل تھے۔للّٰہیت، خلوص، تقویٰ ان کے ماتھے کا جھومر تھا۔وہ ہر اعتبار سے اعلیٰ و بالا شخصیت کے مالک تھے۔ان کی انفرادی اور اجتماعی زندگی قابل رشک تھی۔(تذکار حافظ عبدالغفور جہلمی ص:۱۱-۱۲)

**پیشانی پر روشن مستقبل کی لکیریں پڑھنا:۔** ۱۹۳۹ء کے اواخر میں حافظ عبدالغفور نے مدرسہ جھوک دادو میں داخلہ لے لیا۔ میاں باقر رحمہ اللہ نے پہلی نظر میں حافظ صاحب کی پیشانی سے روشن مستقبل کی لکیریں معلوم کرلیں اور انہیں اپنی تربیت میں لے لیا۔ میاں باقر رحمہ اللہ علیہ کی صحبت اور تربیت نے انہیں مسِ خام سے کندن بناڈالا......

میاں باقر رحمہ اللہ اپنے وقت کے اولیاء میں سے تھے، عالم، عابد، زاہد، ذاکر، شب زندہ دار بزرگ تھے۔ ان کے ظاہر و باطن میں یکسانیت تھی، قول وعمل گفتار و کردار اور سیرت وصورت میں توافق تھا، وہ راستباز، خوش اخلاق، خوش اطوار شخصیت کے مالک تھے۔

ان کی کرامتیں اور ان کے حسنِ کردار کے واقعات عام وخاص کی زبان پر جاری ہیں۔ میاں صاحب ۱۹۷۷ء میں وفات پا گئے۔ حافظ عبدالغفور ہمیشہ میاں صاحب کو اپنا روحانی باپ اور دینی پیشوا سمجھتے تھے۔ (تذکار حافظ عبدالغفور جہلمی ،ص:۳۴)

**صوفی محمد عبداللہ رحمہ اللہ سے محبت وعقیدت:۔** حافظ عبدالغفور امیر المجاہدین حضرت صوفی محمد عبداللہ رحمہ اللہ سے انتہائی متاثر تھے۔ ہمیشہ صوفی صاحب کے اخلاص، ایثار، استعداد، استقامت میں پوری زندگی لوجہ اللہ وقف کرنے کے سلسلہ میں ان کی زبان رطب اللسان رہی اور وہ ہمیشہ صوفی صاحب کو آئیڈیل شخصیت سمجھتے تھے۔ حضرت صوفی صاحب رحمہ اللہ بھی حافظ صاحب سے نہایت شفقت اور محبت سے پیش آتے اور ان کیلئے ہمیشہ دعائیں کرتے اور انہیں دینی کام کی تشجیع دلاتے۔

جامعہ تعلیم الاسلام اور اس کے بانی سے حافظ صاحب کو کس قدر محبت وعقیدت تھی کا اس امر سے اندازہ لگائیں کہ وہ خلوص اور کارکردگی میں ہمیشہ حضرت صوفی صاحب کی مثالیں پیش کرتے۔ احباب اس امر سے تو یقیناً باخبر ہوں گے کہ حضرت حافظ عبدالغفور صاحب نے دستارِ فضیلت اور سندِ فراغت ماموں کانجن (اوڈانوالہ) سے حاصل کی۔

صوفی محمد عبداللہ رحمہ اللہ ولی کامل، مستجاب الدّعا عابد، مجاہد، زاہد، ذاکر، شب زندہ دار بزرگ تھے۔ ایک عرصہ جماعت مجاہدین میں گزار کرآئے تھے۔ تقویٰ، دیانت اور امانت کا یہ عالم تھا کہ پوری زندگی جامعہ کے فنڈ سے ایک پائی تک اپنی ذات پر خرچ نہیں کی۔ ان سے بے شمار کرامتیں سرزد ہوئیں، اور سینکڑوں لوگ ان کے بارے میں اپنے تاثرات اور مشاہدات بیان کرتے ہیں۔ وہ دیانت دار اور متقی تھے اور ہر وقت اپنی زبان کو خدا کے ذکر سے تر رکھنے والے، شب خیز، صاف گو، راستباز اور مہمان نواز تھے۔ علماء، صلحا، عابدین وذاکرین ان سے ہمیشہ محبت وعقیدت کا اظہار کرتے۔ افسوس اسلام کا یہ نیرِ تاباں ۲۸ اپریل ۱۹۷۵ء سوموار نماز ظہر با جماعت ادا کرنے کے بعد ہمیشہ کیلئے غروب ہو گیا۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔ (تذکار حافظ عبدالغفور جہلمی ،ص:۳۵-۳۶)

**جامعہ سلفیہ کی تاسیس میں متصوف علماء کی شرکت:۔** جامعہ سلفیہ جس کی تاسیس اپریل ۱۹۵۵ء میں فیصل آباد میں عمل میں آئی تھی اس کے نام کے مجوزہ مولانا محمد حنیف ندوی مرحوم تھے۔ اس کے حجر اساسی کی تقریب کا منظر بڑا قابلِ دید تھا۔ مستجاب الدعاء حضرت صوفی محمد عبداللہ رحمہ اللہ مجسمہ خیر وبرکت حضرت میاں باقر رحمہ اللہ، مولانا سید داؤد غزنوی رحمہ اللہ، مولانا محمد اسماعیل سلفی رحمہ اللہ، مولانا عبیداللہ احرار، مولانا محمد اسحٰق چیمہ، مولانا محمد صدیق اور دیگر بیسیوں اہل علم موجود تھے۔ (تذکار حافظ عبدالغفور جہلمی ،ص:۸۱)

**جامعہ اثریہ کا سنگ بنیاد مبارک بابرکت ہاتھوں سے:۔** جامعہ علوم اثریہ کیلئے سنگ اساسی پاکستان کے سب سے بڑے خطاط حافظ محمد یوسف سدیدی مرحوم نے لکھا۔

حجر اساسی کی تقریب کا اہتمام عیدگاہ اہلحدیث جہلم میں شام کے وقت کیا گیا جس میں تقریباً ڈیڑھ ہزار شہر اور ملک کے بالغ النظر علماء اور دانشور موجود تھے۔ شرکائے تقریب کیلئے نہایت عمدہ اکل وشرب کا اہتمام کیا گیا تھا۔ اس باوقار تقریب میں حافظ عبدالغفور صاحب نے حجرِ اساسی فضیلۃ الشیخ عبدالقادر حبیب اللہ سندھی کو پکڑایا۔ سندھی صاحب نے سماحۃ الشیخ محمد بن عبداللہ السبیل امام کعبہ کے مبارک ہاتھوں سے متعلقہ جگہ پر نصب کروایا۔ (تذکار حافظ عبدالغفور جہلمی ،ص:۱۰۷-۱۰۸)

**امیر شریعت کا فرمان:۔** انسان خطا و نسیان کا پُتلا ہے، اس سے غلطیاں بھی سرزد ہوتی ہیں اور گوناں گوں اوصاف کا حامل بھی ہوتا ہے۔ انسان کو فرشتہ سمجھنا اور غلطیوں سے مبرا خیال کرنا یہ بھی غلط ہے اور کسی کو مجموعہ اغلاط فرض کر لینا، یہ بھی عقل و فکر کے منافی بات ہے۔ امیر شریعت سیّد عطاء اللہ شاہ بخاری رحمہ اللہ فرمایا کرتے تھے کہ انسان نے اپنے اوپر تصنّع کا خول چڑھا رکھا ہے اور اس نے اپنے آپ کو مصنوعی دبیز پردوں میں چھپا رکھا ہے۔ انسان کی اصلیت ریل میں ظاہر ہوتی ہے یا جیل میں۔ (تذکار حافظ عبدالغفور جہلمی ص:۱۴۴)

**صاحبِ کرامت بزرگ:۔** دعا کی قبولیت کا تعلق انسان کے باطن سے ہوتا ہے۔ جتنا کوئی اسلام کے اوامر و نواھی کا پابند اور دینی ارشادات پر عمل پیرا ہوتا ہے اتنی اُسکی دعا میں قبولیت ہوتی ہے بعض اشخاص اپنے ظاہر و باطن اللہ اور اس کے رسول کے تابع کر دیتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ بھی پھر ان کی دعاؤں کو رائیگاں نہیں کرتا۔ حدیث میں آتا ہے کہ کتنے ہی پراگندہ حال، پراگندہ بال اگر وہ خدا کی قسم کھا کر یہ کہتے ہیں کہ یا اللہ یہ کام ضرور کرنا ہے، تو اللہ تعالیٰ اس کی قسم کو ضرور پورا کرتا ہے۔ حافظ عبدالغفور نے اپنی پوری زندگی اللہ کے دین کے مشن کے فروغ کیلئے وقف کر دی۔ اور ظاہر و باطن میں عبادت، نوافل، ذکر اور ریاضت میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشادات کو عملی جامہ پہنایا۔ اسی وجہ سے بیسیوں مقامات پر حافظ عبدالغفور رحمہ اللہ نے دعا مانگی اللہ تعالیٰ نے اسے قبولیت سے نوازا۔ بعض مواقع پر اللہ تعالیٰ نے ان کی کرامتوں کا ظہور بھی کروایا۔ چنانچہ جب بیت اللہ میں ۱۹۷۹ء میں خوفناک حادثہ پیش آیا اور تمام شہروں کی چیک پوسٹوں کو الرٹ کر دیا گیا۔ خصوصاً مدینہ منورہ کی چیک پوسٹ اپنی سخت گیری اور محاسبے میں خاصی شہرت رکھتی ہے۔ حافظ عبدالغفور مکہ مکرمہ سے مدینہ منورہ جانا چاہتے تھے۔ دوستوں نے منع کیا کہ سانحہ حرم کی وجہ سے حالات بڑے سنگین ہیں، آپ کو نہیں جانا چاہیے لیکن حافظ عبدالغفور سفر کا پروگرام بنا چکے تھے اور وہ مدینہ منورہ کیلئے روانہ ہو گئے۔ جب مدینہ منورہ کی چیک پوسٹ پر پہنچے تو واقعی وہاں تفتیش خاصی سختی سے ہو رہی تھی، لیکن اللہ تعالیٰ نے حافظ صاحب کی یوں عزت کروائی کہ چیک پوسٹ کے انچارج نے جب حافظ صاحب کو دیکھا تو بغیر تفتیش کے چلے جانے کا اشارہ کیا۔

**دم کی برکت سے پیٹ کی رسولی ختم:۔** سیّد یونس علی شاہ بخاری ایڈووکیٹ نے بیان کیا کہ میرے چھ سالہ بچے کے پیٹ میں رسولی تھی، ڈاکٹروں کے ایک بورڈ کے وہ زیر علاج تھا، لیکن بچے کو افاقہ نہیں ہو رہا تھا۔ میں نے خاصی آزردگی سے اپنی پریشانی کا ذکر کیا۔ فرمانے لگے ڈاکٹری علاج چھوڑ دیں۔ لاؤ میں پانی دم کر دیتا ہوں، یہ بچے کو پلائیں۔ میں پانچوں نمازوں کے بعد یہاں آ کر دم کروں گا۔ اللہ تعالیٰ اسے شفاء کاملہ، عاجلہ اور نافعہ عطا فرمائیں گے چنانچہ ایسے ہی ہوا۔

**روحانی قوت کی تاثیر:** سیّد یونس شاہ نے بیان کیا کہ یہاں جب بھی ضلعی اور شہری حکام مقامی علماء اور جماعتوں کی میٹنگ بلاتے تو وہ سب سے آخر میں پہنچتے۔ خاموشی سے ان کی گفتگو سنتے اور آخر میں بھرپور بات کرتے جس سے حکام بھی اتفاق کرنے پر مجبور ہو جاتے۔ ایک مرتبہ ایک صاحب خاصے تیز تھے اور علماء کے خلاف خاصا تلخ ذہن رکھتے تھے لیکن حافظ صاحب کی گفتگو سے وہ بالکل خاموش ہو گئے۔ ان سے کسی نے دریافت کیا، تمہاری تیزی، طراری اور تلخی اس وقت کدھر چلی گئی تھی جب حافظ عبدالغفور گفتگو کر رہے تھے اس نے کہا کہ میں اس قدر ان کے تشخص سے مرعوب ہو گیا کہ بات نہ کر سکنے میں ہی عافیت سمجھی۔

**مارشل لاء کے دنوں میں مقبول دعا:۔** جنرل محمد ضیاء الحق کی مارشل لاء کی آمد پر حافظ صاحب نے مارشل لاء کو ہدف تنقید بنایا۔ مقامی ایڈمنسٹریٹر کی عدالت میں مارشل لاء کے تحت حافظ صاحب پر کیس قائم کیا گیا۔ شیخ محمد اصغر ایڈووکیٹ اور سید یونس شاہ بخاری نے اس کیس میں وکالت کی۔ معاملہ خاصہ سنگین تھا لیکن حافظ عبدالغفور صاحب تحمل اور استقامت کے پہاڑ تھے۔ صبح تاریخ تھی، رات دونوں وکلاء حافظ صاحب کی خدمت میں حاضر ہوئے اور کیس کی سنگینی کا تذکرہ کیا۔ حافظ عبدالغفور نے جواباً فرمایا کہ آج رات اللہ تعالیٰ کے حضور درخواست پیش کریں گے۔ اگر وہ راضی ہو گیا تو یہ مارشل لاء کچھ نہیں بگاڑ سکے گا۔ چنانچہ یہ منظر سب دوستوں نے دیکھا کہ صبح جب حافظ عبدالغفور صاحب ان کی عدالت میں پیش ہوئے، وہ اُٹھ کر بڑی عقیدت سے پیش آیا بلکہ آپ کا معتقد ہو گیا اور اپنے دو بچوں کو ناظرہ قرآن کیلئے ان کی خدمت میں بھیج دیا۔

برِّ صغیر میں
# اسلام کے اوّلین نقوش

پاک و ہند میں صحابہؓ تابعین اور تبع تابعین

محمد اسحٰق بھٹی

ادارہ ثقافتِ اسلامیہ
۲۔کلب روڈ، لاہور




طبع دوم : 1994ء

تعداد : 1100

ناشر : ڈاکٹر رشید احمد جالندھری
ناظم ادارہ ثقافت اسلامیہ

مطبع : اظہار سنز لاہور

قیمت : 100/- روپے

اس کتاب کی طباعت واشاعت اکادمی ادبیات پاکستان اسلام آباد کی مالی معاونت کی بدولت ممکن ہوئی ہے۔ شکریہ!


لقد کان فی قصصھم عبرۃ لاولی الالباب۔
البتہ ان کے قصص میں سمجھدار لوگوں کے لئے عبرت ہے (القرآن)

سوانح مرتبہ
معجز نما
# آفتابِ بخارا

امام محمد بن اسماعیل بخاریؒ کی شخصیت وفن پر جامع اور مستند تالیف۔

مؤلفہ
البرق التوحیدی

ناشر
مکتبہ اہلسنت والجماعت، منٹگمری بازار لائلپور


نام کتاب : آفتاب بخارا

قیمت : دس روپے

بار اوّل : ایک ہزار
مؤلف : البرق التوحیدی
ناشر : مکتبہ اہلسنت والجماعت لائلپور
طابع : ظفر حسین مظفر
مطبع : لائلپور نفیس پرنٹنگ پریس لائلپور
کتابت : خالد ونمر کاتب لائلپور

**دعا کی برکت سے دریا کی طغیانی ختم ہوجانا:۔** سیّد یونس شاہ بخاری یہ بھی بیان کرتے ہیں کہ ایک مرتبہ دریائے جہلم زبردست طغیانی پر تھا اور اس کا پانی کناروں سے بہہ کر شہر میں داخل ہو چکا تھا۔ ہم حافظ صاحب رحمہ اللہ کو دریا کے کنارے پر لے گئے۔ حافظ صاحب نے وہاں پوری آہ وزاری سے ایک طویل دعا کی اور اللہ تعالیٰ سے دریا کی طغیانی کو فرو کرنے کی درخواست کی۔ چنانچہ جب دعا سے فارغ ہوئے تو واقعتاً پانی اترنا شروع ہوگیا اور چند گھنٹوں میں پانی خاصا نیچے چلا گیا۔

اس قسم کے بیسیوں واقعات ہیں جنہیں ہم کتاب کے صفحات کی تنگ دامانی کی وجہ سے ضبط کرنے سے قاصر ہیں۔

(تذکار حافظ عبدالغفور جہلمی ،ص:۱۴۵ تا ۱۴۸)

**مدینے کے گلیوں سے عشق:۔** حافظ عبدالغفور صاحب مدینے کی گلیوں کے عاشق تھے۔ بیت اللہ مکہ مکرمہ سے انہیں دلی محبت و عقیدت تھی۔ مدینہ منورہ میں وہ کئی کئی ایام قیام کرتے اور ریاض الجنۃ میں نفل پڑھتے۔ کثرت سے تلاوت قرآن پاک کرتے اور خشوع و خضوع سے دعائیں مانگتے۔ بیت اللہ میں باب بلال برصغیر کے اہلحدیثوں کا بہت بڑا مرکز ہے۔ (تذکار حافظ عبدالغفور جہلمی ،ص:۱۵۲)

**امام کعبہ کی کرامت:** قاری محمد صدیق ایم اے آف الریاض، شیخ ابن السبیل حفظہ اللہ سے ملاقات کیلئے مکہ پہنچے اور شیخ صاحب اس وقت طائف جا چکے تھے۔ ہم نے شیخ عبدالقادر حبیب اللہ سے رابطہ قائم کیا۔ انہوں نے فرمایا جامعہ تعلیم الاسلام ماموں کانجن اور چک نمبر ۲۴۹ گ ب جالندھریاں میں بچیوں کے مدرسہ کے سنگِ بنیاد کیلئے میں انہیں ضرور لے کر جاؤں گا۔ وہاں ان کو لے جانا فرض عین ہوگیا ہے۔ چنانچہ شیخ عبدالقادر کی نوازش سے امام کعبہ مذکورہ بالا دونوں مقامات پر گئے۔ وہ جون کا مہینہ اور شدید ترین گرمی کا موسم تھا۔ لیکن امام صاحب کی کرامت دیکھیے کہ جہاں جہاں امام کعبہ تشریف لے گئے، وہاں وہاں اللہ تعالیٰ نے خوب باران رحمت برسائی۔ (تذکار حافظ عبدالغفور جہلمی ،ص:۱۵۴)

**یومیہ معمولات:۔** حافظ عبدالغفور صاحب ان علماء میں سے تھے جو چلتے پھرتے، اُٹھتے، بیٹھتے، کھاتے پیتے، ہر وقت خدا کے ذکر سے اپنی زبان کو تر رکھتے۔ خصوصاً ان کے یومیہ معمولات کی کیفیت یوں تھی، وہ عہدِ جوانی یعنی طالب علمی کے زمانے سے تہجد کے پابند تھے۔ تہجد کی نمازوں میں ایک سپارہ کی تلاوت ان کا معمول تھا۔ اور بعض اوقات جب طبیعت سفر اور تکان سے محفوظ ہوتی تو دو دو پارے بھی پڑھ لیتے۔ نمازِ فجر کے بعد وہ مسنون وظائف و اوراد کافی دیر تک کرتے رہتے۔ دو تین سپارے پھر تلاوت کرتے۔ تہجد کے بعد تقریباً چار سپارے تلاوت ان کا یومیہ معمول تھا اور یہ معمول زندگی بھر جاری رہا۔ صرف ان ایام میں یہ قائم نہ رہ سکا۔ جب بیماریوں کے ہجوم نے انہیں صاحبِ فراش کر دیا۔ درود شریف کا ورد بھی کثرت سے کرتے۔ دن رات میں ایک ہزار مرتبہ درود پڑھتے یعنی درود پاک کی دس تسبیحات نکالتے، اشراق کی نماز پڑھ کر گھر تشریف لاتے۔ (تذکار حافظ عبدالغفور جہلمی ،ص:۱۶۱-۱۶۶)

## نام کتاب:۔ برصغیر میں اسلام کے اولین نقوش........ مصنف:۔ محمد اسحٰق بھٹی حفظہ اللہ

**کرز بن ابو کرز عبدی:۔** کرز بن ابو کرز عبدی حارثی کوفی ...... کرز کے والد کا نام وبرہ تھا، لیکن عربوں کے رواج کے مطابق وہ اپنی کنیت ابو کرز سے مشہور تھے۔ قبیلہ بنو عبدالقیس سے تعلق رکھتے تھے۔

کرز نہایت متقی، پرہیزگار اور عابد و زاہد تھے۔ ابن جوزی رحمہ اللہ نے انہیں کوفے کے تابعین میں شمار کیا ہے اور لکھا ہے کہ ان کا تعلق اصحاب الحدیث کے طبقہ رابعہ سے ہے۔

محمد بن فضیل اپنے باپ (فضیل) سے بیان کرتے ہیں کہ وہ (یعنی فضیل) کرز سے ملاقات کیلئے ان کے گھر گئے۔ وہ ٹاٹ کے مصلّے پر کمبل اوڑھے بیٹھے تھے اور قرآن مجید کی تلاوت کررہے تھے۔ اللہ نے ان کو یہ توفیق مرحمت فرمائی تھی کہ دن اور رات میں تین قرآن مجید ختم کر لیتے تھے۔ گھر سے باہر نکلتے تو لوگوں کو امر بالمعروف کرتے۔ لوگ ان کی تبلیغ سے تنگ آ کر بعض اوقات انہیں اس قدر مارتے کے وہ بے ہوش ہوجاتے۔

**اسم اعظم کی بدولت جو مانگتے مل جاتا:۔** شرُ مہ کہتے ہیں کہ ایک مرتبہ کرز حارثی کے ساتھ ہم سفر کر رہے تھے اور بصرے جا رہے تھے۔ راستے میں جہاں کوئی ایسا قطعہ زمین آ تا جو کرز کی نگاہوں میں خوبصورت معلوم ہوتا، وہاں جا کر وہ نماز پڑھنا شروع کر دیتے اور نماز سے فارغ ہو کر اگلے سفر پر روانہ ہوتے۔ وہ کہتے ہیں کہ کرز حارثی رحمہ اللہ مستجاب الدعوات تھے، جو چیز اللہ سے مانگتے مل جاتی۔ انہوں نے اللہ سے اسم اعظم کا سوال کیا جو اللہ نے عطا فرما دیا۔

**روزانہ تین قرآن ختم کرنا:۔** وہ چاہتے تھے اللہ سے دنیا کی ہر چیز نہ مانگیں، صرف اسمِ اعظم سے بہرہ مند ہونے کی التجا کریں۔ انہوں نے اللہ سے یہ دعا بھی مانگی کہ انہیں اتنی ہمت اور طاقت عطا فرما دی جائے کہ وہ قرآنِ مجید پڑھنے میں مشغول رہیں۔ وہ دن اور رات میں تین قرآن مجید ختم کر لیتے تھے۔ (برصغیر میں اسلام کے اولین نقوش، ص:۱۹۹)

**تپتی دھوپ میں بادل کا سایہ فگن ہونا (کرامت):۔** کرز حارثی رحمہ اللہ کا غلام صبیح کہتا ہے مجھے ایک بزرگ ابوسلیمان رحمہ اللہ نے بتایا کہ میں نے ایک مرتبہ کرز کی رفاقت میں مکہ مکرمہ کا سفر کیا اور اثنائے سفر میں ان کے متعلق بعض نہایت عجیب وغریب باتیں مشاہدے میں آئیں۔ ایک دن وہ ہم سے کہیں علیحدہ ہو گئے۔ قافلے کے تمام لوگ ان کی تلاش میں اِدھر اُدھر گھومنے لگے، مگر کسی کو ان کا سراغ نہ ملا۔ میں نے بھی ان کو ڈھونڈنا شروع کیا۔ جنگل کے ایک کونے میں پہنچا تو سخت گرمی کا احساس ہوا۔ اتنے میں آگے دیکھا تو کرز حارثی رحمہ اللہ نماز پڑھ رہے ہیں اور بادل ان پر سایہ کیے ہوئے ہے۔ اس صورتِ حال سے مجھے انتہائی تعجب ہوا اور خاموشی سے کھڑا انہیں دیکھتا رہا۔ نماز سے فارغ ہوئے تو اُن کی نگاہ مجھ پر پڑی اور مجھے مخاطب ہو کر فرمایا: ابوسلیمان! مجھے آپ سے ایک کام ہے۔

میں نے عرض کیا: فرمائیے حاضر ہوں۔ بولے: مجھ سے پکا وعدہ کرو کہ آج جو کچھ تم نے دیکھا ہے، کسی کو بتاؤ گے نہیں۔

میں نے قسم کھائی کہ جب تک آپ زندہ ہیں، کسی کو نہیں بتاؤں گا۔

**میت کا اہل قبور میں استقبال:۔** عمرو بن حمید کا کہنا ہے کہ جرجان کے ایک شخص نے بتایا کہ کرز کی وفات کے موقعے پر ایک شخص نے خواب دیکھا کہ جرجان کے قبرستان میں مدفون لوگ نیا لباس پہنے اپنی اپنی قبر پر کھڑے ہیں۔ ان سے پوچھا گیا: یہ کیا معاملہ ہے؟

انہوں نے جواب دیا: قبرستان میں کرز حارثی تشریف لا رہے ہیں۔ ان کے استقبال کیلئے ہم نے نئے کپڑے پہنے ہیں۔

**راویانِ حدیث میں ثقاہت:** کرز حارثی رحمہ اللہ تبع تابعین کی جماعت کے جلیل القدر رکن تھے۔ انہوں نے نعیم بن ابی ہند اور ربیعہ بن زیاد رحمہما اللہ سے حدیث روایت کی اور کرز سے سفیان ثوری، ابن شبرمہ، فضیل بن غزوان، ورقہ بن عمر اور عبیداللہ وصافی رحمہم اللہ نے درسِ حدیث لیا۔

حافظ ذہبی رحمہ اللہ ان کو تابعی اور حافظ ابن حجر رحمہ اللہ تبع تابعی قرار دیتے ہیں۔ ابن حبان رحمہ اللہ نے ان کو ثقہ راویانِ حدیث میں گردانا ہے اور کہا ہے کہ یہ نہایت عبادت گزار محدّث تھے۔ (برصغیر میں اسلام کے اولین نقوش، ص:۲۰۰-۲۰۱)

**حٰم لا یُنصَرُونَ کی فضیلت:۔** راشد کے قتل کے بعد ۵۰ ہجری کو زیاد نے جب سنان بن سلمہ بن محبق کو ایک لشکر کے ساتھ حدود ہند کے مفتوحہ علاقوں کا والی بنا کر بھیجا تو معلیٰ بن راشد اس لشکر میں شامل تھے اور اس لشکر نے سنان کے زیر کمان جہادِ قلات میں شرکت کی تھی۔ اس ضمن میں خلیفہ بن خیاط نے ۵۰ ہجری کے واقعات بیان کرتے ہوئے اپنی تاریخ میں معلیٰ بن راشد کے متعلق جو الفاظ نقل کیے ہیں، ان کا ترجمہ ملاحظہ کیجئے۔ وہ کہتے ہیں۔

> ''ہم سنان کی کمان میں قلات کے محاذِ جنگ پر آئے تو ہم نے دیکھا کہ سامنے دشمن کی بہت بڑی فوج کھڑی ہے۔ سنان نے یہ صورتِ حال دیکھ کر ہم سے کہا، تم خوش رہو، تمہیں دو چیزوں میں سے ایک ملنے والی ہے۔ جنت یا مالِ غنیمت......! پھر سنان نے سات پتھر اُٹھائے اور فوج کو روک لیا۔ کہا جب تم دیکھو کہ میں نے حملہ کر دیا ہے تو تم بھی حملہ کر دو...... پھر جب آفتاب آسمان کی تہہ سے باہر آیا تو سنان نے دشمن کی طرف ایک پتھر پھینکا اور اللہ اکبر کہا۔ پھر ایک ایک پتھر پھینکتے گئے، یہاں تک کہ ساتواں پتھر

باقی رہ گیا۔ جب آفتاب ڈھل گیا تو سا تو اں پتھر پھینکا اور کہا: "حٰم لا ینصرون۔" پھر فوراً اللہ اکبر کا نعرہ بلند کیا اور دشمن پر حملہ کر دیا، ہم نے بھی حملہ کر دیا۔ دشمن کی فوج نے اپنے کندھے ہم کو دے دیئے۔ یعنی ہمارے آگے بھاگ کھڑی ہوئی اور ہم چار فرسخ تک اس کو قتل کرتے گئے۔ اس طرح دشمن کا تعاقب کرتے ہوئے ہم ایک قلعہ بند فوج کے پاس پہنچ گئے۔ انہوں نے ہم سے کہا، خدا کی قسم تم وہ لوگ نہیں ہو، جنہوں نے ہمارے ساتھیوں کو قتل کیا ہے، ہمیں قتل کرنے والوں میں سے تو ایک آدمی بھی تم میں نظر نہیں آتا۔ وہ تو ابلق گھوڑوں پر سوار تھے اور سفید عمامے باندھے ہوئے تھے۔ دشمن کی زبان سے یہ الفاظ سن کر ہم نے آپس میں کہا، یہ اللہ کی مدد ہے۔ ہم نے واپس آکر سنان سے پوچھا: آپ نے فوج کو روک لیا اور آفتاب ڈھلا تو دشمن پر حملہ کیا، اس کی کیا وجہ ہے......؟ جواب دیا: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا عمل یہی تھا"۔ (برصغیر میں اسلام کے اولین نقوش، ص: ۲۰۲-۲۰۳)

## کتاب کا نام:۔ آفتاب بخارا

## مصنف:۔ برق التوحیدی......... ناشر:۔ مکتبہ اہلسنت والجماعت منٹگمری بازار (لائلپور)

**مسجد کی صفائی کی اہمیت:۔** آپ (امام بخاری) اپنی صفائی پر مساجد وغیرہ کی صفائی کو ترجیح دیتے تھے جو کہ ایک ولی اللہ کے عین شایان شان ہے۔ امام صاحب رحمہ اللہ کوئی دنیا دار آدمی تو نہ تھے، ان کی زندگی سیدھی سادھی اور خالص علمی تھی اور صفائی کا اس حد تک خیال رکھتے تھے کہ فرش پر ایک تنکے کا پڑا رہنا بھی برداشت نہ کرتے تھے۔ چنانچہ ایک مرتبہ اثنائے درس کسی شخص نے آپ کی داڑھی سے تنکا نکال کر وہیں مسجد میں پھینک دیا۔ امام صاحب رحمہ اللہ نے اس تنکا کو آنکھ چرا کر اٹھایا اور مسجد کے باہر پھینک دیا۔ اور راوی کے الفاظ ہیں:......

"فكانه صان المسجد عما تصان عنه لحيته" (یعنی جس چیز سے اپنی داڑھی کو محفوظ رکھا اس کو مسجد میں بھی برداشت نہ کیا)

**عبادت کا ذوق:۔** امام صاحب رحمہ اللہ کا معمول تھا کہ ہر رات تیرہ رکعت نماز تہجد پڑھتے، جس میں ایک رکعت نماز وتر ہوتی۔ نماز پڑھتے تو ایسے خشوع وخضوع سے پڑھتے گویا کہ دنیا و مافیہا سے غافل ہو جاتے، چنانچہ ابو بکر بن منیر بیان کرتے ہیں کہ

"امام عالی رحمہ اللہ ایک مرتبہ نماز پڑھ رہے تھے کہ زنبور (بچھو) نے سترہ مرتبہ کاٹا، جب نماز سے فارغ ہوئے تو فرمایا دیکھنا کمر پر کچھ ہے تو نہیں۔ جب دیکھا گیا تو بچھو نے سترہ مقام پر کاٹا ہوا تھا، لیکن نماز کو نہیں چھوڑا۔

**روزانہ ایک قرآن ختم کرنا:** مقسم بن سعد بیان کرتے ہیں کہ امام صاحب رحمہ اللہ رمضان المبارک کی پہلی رات کو ساتھیوں کو اکٹھا کرتے اور نماز میں قرآن مجید بایں کیفیت پڑھتے کہ ہر رکعت میں بیس آیات پڑھتے اور اسی انداز سے نماز کو جاری رکھتے، حتیٰ کہ قرآن مجید ختم ہو جاتا۔ سحری کے وقت پھر ثلث قرآن مجید تلاوت کرتے اور اس طرح ہر تیسرے دن قرآن ختم کرتے۔ اسی طرح ہر روز صبح کے وقت قرآن مجید شروع کرتے تو بوقت افطار ختم کر دیتے۔ تلاوت قرآن بھی چونکہ ایک بہترین عبادت ہے اس وجہ سے باکثرت تلاوت کرتے اور فرماتے کہ "ختم قرآن کے وقت جو دعا کی جائے وہ مقبول ہوا کرتی ہے۔ (آفتاب بخارا، ص: ۲۸-۲۹)

**امام صاحب کا ادب واحترام:** یہ صفت بھی ایسی ہے جس سے مزین ہوئے بغیر آدمی اس بلند و بالا مقام پر نہیں پہنچ سکتا، لہٰذا امام صاحب میں یہ خوبی بھی کمال درجہ تک پائی جاتی تھی چنانچہ ایک مرتبہ امام صاحب رحمہ اللہ نے ابو معشر ضریر رحمہ اللہ کو قرآن مجید پڑھتے سنا چونکہ وہ اندھے تھے لہٰذا انہوں نے قرآن کی تلاوت کے وقت اندھوں کی سی حرکات کیں تو امام صاحب مسکرائے۔ اس مسکرانے کو بھی امام صاحب رحمہ اللہ نے خلاف ادب اور غیر مناسب سمجھتے ہوئے ابو معشر ضریر رحمہ اللہ سے معذرت چاہی۔ آداب میں اس قدر محتاط تھے کہ فن جرح وتعدیل کے امام ہونے کے باوجود جرح میں نہایت ہی مناسب الفاظ استعمال کرتے مثلاً اکثر طور پر جب کسی کو جرح میں کچھ کہنا ہوتا تو یہ انداز اختیار فرماتے (فيه نظر، تركوه، سقطوا عنه تا کہ کوئی کلمہ خلاف ادب زبان سے نکلنے نہ پائے۔ (ہدی الساری، ص ۴۸۰ بحوالہ آفتاب بخارا، ص: ۳۰)

# ایمانی کمزوریاں
# اور
# اُن کا علاج

دارالاندلس
4- لیک روڈ چوبرجی لاہور فون: 91-42-7230549
www.jamatdawa.org



نام کتاب

## ایمانی کمزوریاں اور اُن کا علاج

ترجمہ و تفہیم

ابو سعد احسان الحق شہباز

تعداد ...... ایک ہزار
پہلا ایڈیشن ...... فروری 2004ء
ناشر ...... دارالاندلس

ملنے کا پتہ
دارالاندلس 4- لیک روڈ، چوبرجی لاہور
فون: 7230549-7231106-7240940

بسم اللہ الرحمن الرحیم

قال اللہ تعالیٰ ادعونی استجب لکم

فرمایا اللہ تعالیٰ نے تم مجھ سے مانگو، تم کو میں ہی دوں گا۔

# الدعاء المقبول

المأثور عن القرآن و احادیث الرسول ﷺ

المعروف بہ

## اسلامی وظائف

جس میں قرآن و حدیث کی (۱۵۰) دعائیں مع حوالہ و ترکیب لکھی گئی ہیں

مؤلفہ:

شیخ الحدیث حضرت مولانا عبدالسلام بستوی رحمۃ اللہ علیہ

اضافہ و ترتیب جدید!

عبدالرشید بن شیخ الحدیث حضرت مولانا عبدالسلام بستوی علیہ الرحمۃ

نام کتاب: الدعاء المقبول المأثور عن القرآن و احادیث الرسول
المعروف بہ "اسلامی وظائف"

نام مصنف: شیخ الحدیث مولانا عبدالسلام بستوی رحمۃ اللہ علیہ

اضافہ و ترتیب جدید: عبدالرشید بن شیخ الحدیث عبدالسلام بستوی

صفحات:

**غیبت سے اجتناب:۔** جیسا کہ ہم پہلے نقل کر چکے ہیں کہ امام صاحب رحمہ اللہ کی طبیعت نہایت درجہ محتاط تھی چنانچہ آپ غیبت سے اس قدر کنارہ کش رہتے کہ فرمایا:’’ما غیبت منذ علمت ان الغیبة حرام ‘‘یعنی جب سے مجھے علم ہوا ہے کہ غیبت حرام ہے اس وقت سے میں نے کسی کی غیبت نہیں کی۔(مقدمہ فتح ص۔۴۸)

اور فرمایا کرتے تھے کہ مجھے اُمید ہے کہ قیامت کے دن میرا کوئی خصم (مدعی) نہیں ہوگا۔وراق رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ میں نے کہا آپ پر لوگ تاریخ کے بارے شک کرتے ہیں کہ اس میں لوگوں کی غیبت ہے اور غیبت حرام ہے تو آپ نے فرمایا تاریخ میں جو کچھ ہے متقدمین کے اقوال منقول ہیں اور’’ولم ننقله من عندانفسنا‘‘یعنی ہم نے اپنی جانب سے کوئی بات نہیں کہی۔(آفتاب بخارا،ص:۳۲)

**حدیث کا ادب واحترام:۔** امام بخاری رحمہ اللہ کو رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی احادیث مبارکہ کا اتنا احترام تھا کہ حدیث کو لکھنے سے پہلے غسل کرتے اور پھر وضو کر کے دو رکعت نماز ادا کرتے،چنانچہ آپ فرماتے ہیں:

’’ما وضعت فی کتاب الصحیح حدیث الاغتسلت قبل ذالك و صلیت رکعتین‘‘(ھدی الساری ص۔۴۸۹)

پہلے گزر چکا ہے کہ امام موصوف کے سامنے جو چیز اولین حیثیت رکھتی تھی،وہ یہ تھی کہ میری وجہ سے کہیں اس ذخیرہ حدیث کو کوئی نقصان نہ پہنچ جائے۔اور اسی وجہ سے آپ اپنی زندگی کا ہر قدم بڑی احتیاط سے رکھتے تھے اور آپ کے ذہن میں یہ بات بھی ہمیشہ رہتی تھی کہ اگر میری سیرت پر کوئی دھبہ لگا تو یقیناً میرا جمع کیا ہوا ذخیرہ حدیث بھی محفوظ نہ رہ سکے گا۔چنانچہ امام صاحب رحمہ اللہ نے ہر مرحلہ پر بڑی دوراندیشی سے کام لیا اور اس بات کی خاطر آپ کو کئی قسم کے خسارے کا سامنا کرنا پڑا تو بھی اس کو بڑی خندہ پیشانی سے قبول کیا جیسا کہ آپ کے ترجمہ میں یہ واقعہ مشہور ہے کہ ایک مرتبہ آپ اپنے تلامذہ کے ہمراہ سفر پر گئے اور آپ کے پاس ایک ہزار اشرفیاں تھیں جن کا طلبہ کو بھی علم تھا۔راستہ میں جب آپ دریا عبور کرنے کیلئے کشتی پر سوار ہوئے تو ایک جیب تراش کو آپ کی رقم کا علم ہو گیا۔

جب کشتی لنگر انداز ہوئی اور درمیان دریا پہنچی تو اس نوسرباز نے یہ شور مچا دیا کہ میری اتنی رقم چوری ہو گئی ہے لہٰذا عملہ کارروائی کرے۔عملہ نے جب اس کی درخواست پر تفتیش شروع کی تو امام صاحب رحمہ اللہ بھی حالات کو بھانپ گئے کہ یہ تمام کچھ اس چور نے میری رقم چھیننے کیلئے کیا ہے تو آپ نے سوچا اگر رقم چلی جائے تو کوئی حرج نہیں لیکن اگر میرے پاس سے یہ رقم نکل آئی تو لوگ یہ سوچے بغیر کہ حقیقتاً کس کی رقم ہے،کہیں گے کہ بخاری (رحمہ اللہ) چور ہے اور اس طرح تمام وہ ذخیرہ حدیث جو میرے توسط سے اُمت تک پہنچے گا ضائع ہو کر رہ جائے گا لہٰذا بہتر ہے کہ رقم کو دریا بُرد کر دیا جائے۔

چنانچہ آپ نے رقم کو دریا بُرد کر دیا۔جب تفتیش کی تو کچھ نہ نکل پایا اور معاملہ جوں کا توں ہی رہ گیا جب کشتی ساحل پر پہنچی اور سفر ختم ہوا تو بعد میں تلامذہ (جو اس ماجرا کو دیکھ چکے تھے) نے دریافت کیا کہ شیخ صاحب آپ کے پاس تو ایک ہزار اشرفیوں کی ذخیر رقم تھی،آپ نے کہاں چھپا دی تو آپ رحمہ اللہ نے جواب دیا،بیٹا میں نے وہ چھپائی کہیں نہیں بلکہ اس کو دریا بُرد کر دیا...... جب ایسا کرنے کی وجہ پوچھی گئی تو فرمانے لگے کہ میں یہ نہیں چاہتا تھا کہ میری وجہ سے ذخیرۂ حدیث ضائع ہو جائے تو میں نے اپنی رقم کو حدیث کی خاطر قربان کر دیا اور رقم پر حدیث کو ترجیح دے دی۔(آفتاب بخارا،ص:۳۳-۳۴)

**نام کتاب:۔ایمانی کمزوریاں اورانکاعلاج......مصنف:۔ابوسعد احسان الحق شہباز......ناشر:۔دارالاندلس**

## آپس کا اختلاف دور کرنے کی ضرورت

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں،رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:’’ایاکم و سوء ذات البین فانها الحالقة‘‘

(صحیح مسلم:۲۵۵۸،جامع الترمذی:۲۵۰۸)

''آپس کے اختلاف سے بچو، اس لیے کہ یہ (آپس کا اختلاف) مونڈھ دیتا ہے''۔

مسند احمد اور ترمذی کی ایک روایت ہے: ''هي الحالقة لااقول تحلق الشعر و لكن تحلق الدين''

''یہ عمل مونڈھنے والا ہے اور میں یہ نہیں کہتا کہ یہ عمل سر کو مونڈھ دیتا ہے، یہ اختلاف تو دین کو مونڈھ دیتا ہے''۔

**دین مونڈھ جانے کا مطلب:۔** صحیح مسلم میں حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کی ایک حدیث ہے کہ ہر ہفتہ میں سوموار اور جمعرات کو اللہ تعالیٰ کے سامنے بندوں کے اعمال پیش کیے جاتے ہیں، سب کو اللہ تعالیٰ معاف کر دیتے ہیں مگر دو عمل کرنے والے (نمازی اور روزہ دار) جو آپس میں نفرت ولڑائی رکھتے ہیں، ان کے بارے میں اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں انہیں پیچھے کر دو جب تک یہ آپس میں صلح نہیں کرتے انہیں معاف نہیں کیا جائے گا۔

**نماز، روزے اور صدقہ سے افضل آپس کی صلح:۔** حضرت ابوالدرداء رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا، میں تمہیں روزے، صدقے اور نماز سے افضل کام نہ بتاؤں؟ ہم نے عرض کی کیوں نہیں۔ تو آپ ﷺ نے فرمایا: ''اصلاح ذات البين فان فساد ذات البين هي الحالقة'' ''آپس میں صلح رکھنا کیونکہ آپس کا اختلاف تو مونڈھ دیتا ہے''۔

افسوس: آج کے دور میں یہ چیز بہت عام ہے، ہر شخص کسی نہ کسی سے ناراض ہے، رشتہ دار رشتہ دار سے، دوست دوست سے، گلی محلّہ والے ایک دوسرے سے۔ یہ اللہ کی رحمت سے محرومی والا بہت منحوس کام ہے اور دین کو مونڈھ دینے والا عمل ہے اس سے بہت زیادہ توبہ کرنے کی ضرورت ہے۔ (جامع الترمذی: ۲۵۰۹۔۲۔ صحیح مسلم: ۲۵۶۵ بحوالہ ایمانی کمزوریاں اور ان کا علاج: ص: ۷۰-۷۲)

**صوفیاء کے ذکر اجتماعی کی فضیلت:** نبی اکرم ﷺ کی یہ حدیث آپ پہلے پڑھ چکے ہیں کہ اللہ تعالیٰ کے کچھ فرشتے سیاح ہیں، جن کی ڈیوٹی زمین پر چلتے پھرتے رہنا اور جہاں دینی مجلس میں اللہ تعالیٰ کا ذکر ہو رہا ہو یعنی اس کے دین کا تذکرہ، ایمان و اسلام کا تذکرہ، کفر کی بربادی کا تذکرہ، اپنی اصلاح کا تذکرہ ہو رہا ہو وہاں وہ اس مجلس کو گھیر کر بیٹھ جاتے ہیں، رحمت ان کو ڈھانپ لیتی ہے اور ان پر سکینہ نازل ہوتی ہے۔ پھر اختتام مجلس پر وہ فرشتے اللہ کے پاس جاتے ہیں تو اس مجلس کے حوالے سے اللہ تعالیٰ ان سے باتیں کرتے ہیں اور سوال و جواب کے بعد ان کی بخشش کا، جنت دینے اور دوزخ سے بچانے کا اعلان فرماتے ہیں۔ پھر حضرت حنظلہ رضی اللہ عنہ والی حدیث بھی آپ پڑھ چکے ہیں کہ وہ فرما رہے تھے، حنظلہ منافق ہو گیا۔ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ سے بات ہوئی تو بتایا کہ جب ہم رسول اللہ ﷺ کے پاس ہوتے ہیں اور آپ ﷺ ہمیں نصیحت کرتے ہیں تو ایسے معلوم ہوتا ہے گویا اپنے سامنے جنت اور دوزخ دیکھ رہے ہیں اور جب اپنے گھروں میں، بیوی بچوں میں آتے ہیں تو وہ صورتحال نہیں رہتی۔ پھر دونوں نبی اکرم ﷺ کے پاس جا کر ذکر کرتے ہیں تو آپ ﷺ نے فرمایا اگر ہر وقت تمہاری یہی صورتحال رہے تو فرشتے تم سے مصافحہ کریں مگر یہ وقت وقت کی بات ہے۔ ان دونوں احادیث سے معلوم ہوتا ہے کہ قرآن و حدیث سے نصیحت پر مبنی دینی پروگرام رحمت کے حصول، ایمان کے اضافے اور اللہ تعالیٰ کے ہاں تذکرے کے مقامات ہیں، ان سے ایمان تازہ رہتا ہے اور ان سے دوری (اللہ معاف فرمائے) صحیح بخاری کی حدیث کے حوالے سے پڑھ لیں۔ (ایمانی کمزوریاں اور ان کا علاج: ص: ۸۳-۸۴)

**اہل اللہ کی صحبت کی ضرورت:۔** حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا، اچھے ساتھی اور بُرے ساتھی کی مثال کستوری اٹھانے والے اور لوہار کی بھٹی میں پھونک مارنے والے کی طرح ہے۔ کستوری والا آپ کو کستوری تحفہ دے دے گا یا آپ اس سے خرید لیں گے یا کم از کم اس سے خوشبو تو پائیں گے اور بھٹی میں پھونک مارنے والا یا تو آپ کے کپڑے جلا دے گا یا آپ اس سے بدبو محسوس کریں گے۔ (صحیح بخاری: ۵۵۳۴)

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''المرء على دين خليله فلينظر احدكم من يخالل'' (مسند احمد، جامع ترمذی، سنن ابی داؤد: ۲/۳۰۳) ''آدمی اپنے دوست کے دین پر ہوتا ہے، اس لیے تم میں سے ہر

ایک کو دیکھنا چاہیے کہ وہ کس سے دوستی لگا رہا ہے۔"

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نبی اکرم ﷺ سے روایت کرتے ہیں: "المرء مع من احب" (صحیح بخاری:۶۱۶۸)

"آدمی اس کے ساتھ ہوگا جس سے وہ محبت کرتا ہے۔"

حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "قال الله عزوجل و جبت محبتی للمتحابین فی والمتجالسین فی والمتزاورین فی والمتباذلین فی" (مسند احمد:۵/۲۳۳)

"اللہ تعالیٰ نے فرمایا میری محبت ان لوگوں کیلئے واجب ہو جاتی ہے جو میری وجہ سے محبت کرتے ہیں، میری وجہ سے اکٹھے بیٹھتے ہیں اور میری وجہ سے ملتے ہیں اور میری وجہ سے خرچ کرتے ہیں"

ان احادیث سے معلوم ہوتا ہے کہ اہل ایمان کے ساتھ بیٹھنے، دوستی اور محبت رکھنے سے بھی ایمان کی محبت پیدا ہوتی ہے اور اللہ تعالیٰ کی رحمت حاصل ہوتی ہے اور ان سے دور رہنے سے ایمان کو تازگی نہیں ملتی۔ حسن بصری رحمہ اللہ فرماتے تھے:

"اخواننا اعلٰی عندنا من اهلینا فاهلونا یذکروننا الدنیا و اخواننا یذکروننا بالاخرة"

"ہمارے دینی بھائی ہمارے اہل وعیال سے بھی زیادہ قیمتی ہیں کیونکہ ہمارے اہل والے ہمیں دنیا یاد دلاتے ہیں اور ہمارے یہ بھائی ہمیں آخرت کی نصیحت کرتے ہیں۔"

**صحبت کا اثر:** نبی اکرم ﷺ جب فوت ہوئے اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے آپ ﷺ کو دفن کیا تو کہنے لگے (فانکرنا قلوبنا) ہم نے اپنے دلوں کی حالت کو بدلا ہوا محسوس کیا۔ بعض آثار میں اس طرح ہے کہ جیسے بارش والی سرد رات میں بکری پھنس جائے اس طرح ہم اپنے آپ کو ایمانی اعتبار سے محسوس کرتے تھے۔ (ایمانی کمزوریاں اور ان کا علاج:ص:۸۵تا۸۷)

**صوفیاء کے مزاج سنجیدگی کی دلیل:۔** "ویل للذی یحدث بالحدیث لیضحك به القوم فیکذب ویل له ویل له" (جامع ترمذی:۲۳۱۵)

"شخص لوگوں کو ہنسانے کیلئے جھوٹی بات بیان کرتا ہے اس کیلئے ہلاکت ہو، اس کیلئے ہلاکت ہو، (دو بار آپ ﷺ نے بددعا فرمائی)۔"

یہ حدیث بھی بڑی مشہور ہے آپ ﷺ نے فرمایا: "فان کثرة الضحك تمیت القلب" (جامع ترمذی:۲۳۰۵)

"زیادہ ہنسنا دلوں کو مردہ کر دیتا ہے۔" اور غیبت، چغلی تو زنا سے بھی زیادہ شدید جرم قرار دیا گیا ہے اور اس پر قبر کے عذاب کی وعید سنائی گئی ہے۔ اسی طرح فضول باتیں بھی اسلام وایمان کا حسن خراب کر دیتی ہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا:

"من حسن اسلام المرء ترکه ما لا یعنیه" (جامع ترمذی:۲۳۱۷) "آدمی کے اسلام کا حسن یہ ہے کہ وہ فضول باتیں چھوڑ دے۔"

حضرت معاذ رضی اللہ عنہ کی روایت ہے: "زبانوں کا ٹیڑھا پن انسانوں کو اوندھے منہ جہنم میں گرائے جانے کا باعث ہے۔"

(ایمانی کمزوریاں اور ان کا علاج:ص:۹۲-۹۳)

**اولیاء کرام کی دنیا سے بے رغبتی مستند احادیث کی روشنی میں:۔** نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: "ان لکل امة فتنة و فتنة امتی المال" (ترمذی:۲۳۳۶) "بے شک ہر امت کا ایک فتنہ رہا ہے اور میری امت کا فتنہ مال ہے۔"

دوسری حدیث میں نبی اکرم ﷺ کا فرمان اس طرح ہے: "وما ذئبان جائعان ارسلا فی غنم بافسدلها من حرص المرء علی المال والشرف لدینه" (ترمذی:۲۳۷۶) "دو بھوکے بھیڑیے بکریوں کے ریوڑ میں چھوڑ دیئے جائیں تو یہ اتنا نقصان نہیں کریں گے جتنا نقصان کسی انسان کے مال اور شرف پر حرص سے ہوتا ہے۔ اس سے دین وایمان زیادہ تباہ ہو جاتا ہے۔"

صحیح بخاری میں نبی اکرم ﷺ کی ایک حدیث کے الفاظ اس طرح ہیں:

''ولکنی اخشی ان تبسط علیکم الدنیا...... فتنافسوا کما تنافسوھا''(صحیح بخاری:۳۰۱۵)

مجھے ڈر ہے کہ تمہارے سامنے دنیا کھول دی جائے گی......اور تم اس میں اسی طرح رغبت شروع کردو گے جس طرح پہلی امتوں نے کیا۔'' یہ دنیا کی محبت ایسی چیز ہے جو آخرت کی محبت کو پیچھے کر کے ایمان کمزور کر دیتی ہے۔آپ اندازہ لگائیں کہ اس دنیوی لالچ کو دین کیلئے بھوکے بھیڑیے سے بھی زیادہ تباہ کن قرار دیا گیا ہے۔

نبی اکرم ﷺ کا فرمان ہے:''کن فی الدنیا کانك غریب اوعابر سبیل''(صحیح بخاری:۶۴۱۶)

''دنیامیں اس طرح رہوگویا آپ مسافر ہیں یاراہ گزر''اور فرمایا:''انمایکفی احدکم ماکان فی الدنیا مثل زاد الراکب''(طبرانی:۴/۷۸)

''دنیا میں تم سے ہر ایک کو اتنا ہی کافی ہے جتنا مسافر کو''

ایک حدیث میں ہے:''تعس عبدالدینار و عبد الدرھم''''دینار کا بندہ تباہ ہو،درہم کا بندہ تباہ ہو''

ٹھیک ہے دنیا ایک ضرورت ہے اسے ضرورت تک محدود رکھیئے،اسے مقصد نہ بنایئے اور نہ اصل مقصد حیات پر اسے ترجیح دیجئے۔ورنہ یہ ایمان تباہ کر دے گی۔ (ایمانی کمزوریاں اور ان کا علاج:ص:۹۴تا۹۶)

اللہ تعالیٰ نے فرمایا:''واعلموا انما اموالکم و اولادکم فتنة''(الانفال:۲۸)''جان لو کہ تمہارے مال اور اولاد فتنہ ہیں۔''

یہ فرمان بھی ہے:''زین للناس حب الشھوت من النساء والبنین......''(آل عمران:۱۴)

''لوگوں کیلئے خواہشات کی محبت مزین کر دی گئی ہے یعنی عورتوں کی،بیٹوں کی،سونے چاندی کے خزانوں کی،نشان زدہ بہترین گھوڑوں کی،جانوروں اور زمینوں کی۔یہ صرف دنیوی زندگی کا مال ومتاع ہے،اللہ تعالیٰ کے ہاں بہترین ٹھکانا ہے۔''

نبی اکرم ﷺ نے فرمایا:''ما ترکت بعدی فی الناس فتنة اضر علی الرجال من النساء''

''میں نے اپنے پیچھے لوگوں میں مردوں کیلئے عورتوں سے بڑا نقصان دہ فتنہ اور کوئی نہیں چھوڑا''

**تنبیہ**:اس سے مقصود یہ نہیں کہ انسان بیوی اور اولاد سے الگ ہو جائے اور کاروبار چھوڑ دے،مقصد صرف اتنا ہے کہ ان چیزوں کو اپنے دین کیلئے فتنہ نہ بننے دے۔اپنی بیوی اور اولاد کی دین پر تربیت کر کے دین کو قوت دے،مال کو حلال ذرائع سے کما کر دین قائم کرے۔نیکی کی راہ میں خرچ کر کے اپنی آخرت کو بہتر بنائے۔مقصد اس بات سے خبردار کرنا ہے کہ اگر ان چیزوں کی محبت اللہ اور اس کے رسول ﷺ کی اطاعت پر غالب آ گئی تو ایمان کا بیڑا غرق ہو جائے گا۔(ایمانی کمزوریاں اور ان کا علاج:ص:۹۹)

**اسلاف صوفیاء کرام کا خوف آخرت:۔** ایوب رحمہ اللہ کہتے ہیں میں نے سعید بن جبیر رحمہ اللہ سے سنا انہوں نے نماز کے اندر ایک آیت کو بار بار بیس سے بھی زیادہ دفعہ تلاوت کیا اور وہ آیت یہ تھی:''واتقوا یوما ترجعون فیه الی الله......''(البقرۃ:۲۸۱)

''اور اس دن سے ڈرو جس دن تم اللہ کی طرف لوٹائے جاؤ گے پھر ہر نفس کو اس کے اعمال کا پورا پورا بدلہ دیا جائے گا اور ان پر ظلم نہیں کیا جائے گا۔''یہ سب سے آخر میں نازل ہونے والی آیت ہے۔

ابراہیم بن بشار رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ حضرت علی بن فضیل رحمہ اللہ یہ آیت پڑھ رہے تھے:''ولو تری اذ وقفوا علی النار فقالو یا لیتنا نرد''(الانعام:۲۷)

''اور اگر آپ وہ منظر دیکھ لیں جب یہ آگ کے سامنے کھڑے ہوں گے تو کہیں گے کاش!ہم واپس لوٹا دیئے جائیں۔''

تو یہ آیت پڑھتے پڑھتے ہی وہ فوت ہو گئے تھے اور میں نے ان کا جنازہ پڑھا۔ (ایمانی کمزوریاں اور ان کا علاج:ص:۱۱۲)

**باطن یعنی دل کی اہمیت:** اللہ عزوجل کی عظمت وشان اور صفات کی پہچان سے ہی دل میں اللہ کی عظمت واحترام آ جائے گا اور شرک کی خباثت سے حفاظت کے ساتھ ساتھ اللہ تعالیٰ کے سامنے جھکنے کے جذبات پیدا ہوں گے۔کیونکہ باقی اعضائے جسم دل کے تابع ہوتے ہیں۔نبی اکرم ﷺ نے بھی فرمایا:''الاوان فی الجسد مضغة اذا صلحت صلح الجسد کله و ان فسدت فسد الجسد کله الا و ھی

القلب ''،''جسم میں ایک ایسا ٹکڑا ہے جب وہ درست ہوگا تو سارا جسم درست ہوگا اور اگر اس میں فساد ہوگا تو سارے جسم میں فساد ہوگا۔ اور وہ ٹکڑا دل ہے''(ایمانی کمزوریاں اوران کا علاج:ص:۱۱۵-۱۱۶)

**صوفیاء کے کثرت ذکر کے دلائل:۔** ضعفِ ایمان کے علاج میں انتہائی اہمیت کا حامل طریقہ کثرت سے اللہ تعالیٰ کا ذکر کرنا ہے۔ ایک لمبی حدیث میں ذکر کو شیطان سے حفاظت کیلئے قلعہ قرار دیا گیا ہے۔ یہ شیطان کو بھگانے اور اللہ کی رضا حاصل کرنے کا بہترین طریقہ ہے۔ دلوں کی صفائی کرتا ہے اوران کی بیماری کا علاج کرتا ہے اور اعمال صالحہ کی روح ہے۔ اللہ تعالیٰ نے حکم دیا:

''یاایھاالذین امنوا اذکروالله ذکرا کثیرا..........''(الاحزاب:۴۱-۴۳)

''اے ایمان والو! اللہ کا کثرت سے ذکر کرو اور صبح وشام اس کی تسبیح بیان کرو۔ وہ ذات تم پر رحمت بھیجتی ہے اور اس کے فرشتے دعائیں کرتے ہیں تا کہ تمہیں ظلمات سے نور کی طرف لے آئے اور وہ مومنوں کے ساتھ خصوصی رحمت کرنے والا ہے۔''

نبی اکرم ﷺ نے اس آدمی کو جس پر اسلام کی ذمہ داریاں بہت زیادہ ہوگئیں وصیت کرتے ہوئے فرمایا:

''لایزال لسانك رطبا من ذکر الله''(جامع ترمذی:۳۳۷۵)''تیری زبان ہمیشہ اللہ کے ذکر سے تر رہنی چاہیے''

ذکر کے دل پر اثرات کا اثر قرآن کے اس بیان سے ظاہر ہے:''الابذکر الله تطمئن القلوب''(رعد:۲۸)

''خبردار! اللہ کے ذکر سے دل مطمئن ہوتے ہیں۔''دوسرے مقام پر فرمایا:''واذکر ربك اذا نسیت''(الکھف:۲۴)

''جب بھول جائیں تو کفارہ کیلئے رب کا ذکر کریں۔'' (ایمانی کمزوریاں اوران کا علاج:ص:۱۴۵-۱۴۶)

**موت کے وقت کی عجیب حالتیں:۔** (۱)ابن قیم رحمہ اللہ نے اپنی کتاب میں لکھا ہے کہ ایک آدمی سے موت کے وقت کہا گیا: ''لا الہ الا اللہ'' پڑھو تو اس نے کہا میرے اندر ہمت نہیں کہ میں اسے پڑھ سکوں۔

(۲)ایک اور شخص سے کہا گیا کہ''لا اله الا الله'' پڑھو۔ تو وہ آگے سے گانے لگ گیا۔

(۳)ایک تاجر سے جسے تجارت نے اللہ سے غافل کر رکھا تھا، موت کے وقت کہا گیا''لااله الا الله'' پڑھو۔ تو وہ کہنے لگا، یہ قطعہ بڑا بہترین ہے، یہ آپ کو بڑا مناسب رہے گا۔ لے لو، سستا ہی ہے۔ اسی طرح کہتا کہتا مر گیا۔

(۴)ملک ناصر کے ایک سپاہی کو موت کے وقت اس کا بیٹا''لا اله الا الله'' کی تلقین کرنے لگا تو وہ آگے سے کہتا ہے میرا مولا ناصر ہے۔ بیٹے نے پھر کلمہ کی تلقین کی تو اس نے پھر آگے سے یہی کہا کہ ناصر میرا مولا ہے اور اسے دہراتے دہراتے مر گیا۔

(۵)ایک اور شخص سے موت کے وقت''لااله الا الله'' پڑھنے کو کہا گیا تو وہ کہنے لگا، فلاں گھر کو اس طرح تعمیر کرو، فلاں باغ میں اس طرح اصلاح کرو۔

(۶)ایک سود خور سے موت کے وقت کلمہ پڑھنے کا کہا گیا تو وہ کہنے لگا، دس کے گیارہ لوں گا اور اس طرح کہتے کہتے مر گیا۔

بعض کا رنگ کالا سیاہ ہوگیا، بعض کا چہرہ قبلہ کی طرف نہیں ہوتا تھا۔ ابن جوزی رحمہ اللہ بیان کرتے ہیں، میں نے بعض ایسے افراد سے جن کے متعلق میرا خیال تھا کہ یہ بہت اچھے لوگ ہیں، موت کے وقت سنا وہ کہہ رہے تھے''میرے رب! میرے اوپر کیوں ظلم کرتا ہے؟'' بستر موت پر اس نے اللہ پر ظلم کی تہمت لگا دی۔ ابن جوزی رحمہ اللہ کہتے ہیں، میں اس کے بعد ہمیشہ پریشان ہی رہا ہوں۔

ان کے برے انجام میں کس قدر عبرتیں ہیں اور جن کا ہمیں علم نہیں ہوسکا پتہ نہیں ان کا کیا حال ہوا ہوگا۔

سچی بات ہے کہ جو شخص زندگی میں اللہ سے محبت کرتا ہو، اس کی اطاعت کرتا ہو، اس کے رسول ﷺ کی اطاعت کرتا ہو وہ موت کے وقت اللہ کی ملاقات پر خوش ہوتا ہے اور مطمئن ہوتا ہے۔ اور جو شخص اللہ سے دور، اس کے رسول ﷺ سے دور، دین سے بےزار رہا ہو تو موت کے وقت دولت، جائیداد اور رشتہ داریاں، برادریاں تو رہ جائیں گی دنیا میں ہی اکیلے آگے جانا ہے۔ تو اس وقت پھر بندہ اللہ کی ملاقات کو پسند نہیں

کرتا اور نہ ہی اسے اپنی بے دینی کی وجہ سے کلمہ کی توفیق ملتی ہے۔اس برے انجام سے بچنے کیلئے ضروری ہے کہ ہم اپنی طبیعتوں کو دینی اور فرمانبرداری سے محبت کرنے والا بنائیں اور دلوں میں ایمان کا نور روشن کریں۔(ایمانی کمزوریاں اوران کا علاج:ص:۱۵۲)

**صوفیائے کرام کے سادگی لباس کی دلیل:۔** نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:''البذاذة من الایمان''(ابن ماجہ کتاب الزھد)

''سادگی اورزیب وزینت کا ترک کرنا ایمان کا حصہ ہے''۔

دوسری حدیث میں ہے،آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:''من ترك اللباس تواضعا لله وهو يقدر عليه دعاه الله يوم القيامة على رؤس الخلائق حتى يخيره من اى حلل الايمان شاء يلبسها'(جامع ترمذی)

''جوشخص صرف اللہ کیلئے تواضع وعاجزی کرتے ہوئے بہترین لباس چھوڑ دے گا قیامت والے دن ساری مخلوقات کے سامنے اللہ اسے بلائیں گے اوراختیار دیں گے کہ ایمان کے''حلّہ جات''(لباسوں)میں سے جوچاہے پہن لو''(ایمانی کمزوریاں اوران کا علاج:ص:۱۵۴)

**صوفیائے کرام کے محاسبہ نفس کی دلیل:۔** ''یایها الذین امنو اتقوا الله ولتنظر نفس ما قدمت لغد''(الحشر:۱۸)

''اے ایمان والو!اللہ سے ڈرواور ہرنفس یہ غور کرے کہ وہ کل(قیامت)کیلئے کیا آگے بھیج رہاہے۔''

حضرت عمر رضی اللہ عنہ بیان فرمایا کرتے تھے:''حاسبوا انفسكم قبل ان تحاسبوا''(جامع ترمذی:۲۴۵۹)

''اپنے آپ کا محاسبہ کیا کرو اس سے پہلے کہ(اللہ کی طرف سے)تمہارا محاسبہ کیا جائے۔''

حضرت حسن رحمہ اللہ فرماتے ہیں،آپ مومن کو اپنا محاسبہ کرتے ہی پائیں گے۔میمون بن مہران رحمہ اللہ کہتے ہیں،صاحب تقویٰ شخص کنجوس ساتھی سے بھی زیادہ سخت اپنا حساب کتاب کرتا ہے ابن قیم رحمہ اللہ بیان کرتے ہیں،نفس کو محاسبہ سے آزاد اور خواہشات کے پیچھے لگا دینا ہلاکت ہے۔اس لیے ہرمومن کو چاہیے کہ اپنے شب وروز کا حساب کرے کہ آج کتنی فرمانبرداریاں کی ہیں،کتنی نافرمانیاں ہوئی ہیں۔قیامت کیلئے کتنا کام کیا ہے۔اس سے بھی اس کے اندر ایمان کے جذبات پیدا ہوں گے۔(ایمانی کمزوریاں اوران کا علاج:ص:۱۵۸-۱۵۹)

## نام کتاب:۔الدعاء المقبول اسلامی وظائف
## مصنف:۔شیخ الحدیث حضرت مولانا عبدالسلام بستوی رحمہ اللہ

**صوفیا کے کثرت ذکر کا نصوص سے ثبوت:۔** ذکر الٰہی(یاد الٰہی)یعنی اللہ تعالیٰ کو یاد کرنے سے کیا ثواب ملتا ہے۔یہ ایک کھلی ہوئی بات ہے کہ ذکر الٰہی تمام عبادتوں کا خلاصہ ہے۔نماز،روزہ،حج،زکوٰۃ،تکبیر،تحمید،تہلیل،تلاوت قرآن مجید وغیرہ سب ذکر الٰہی کی شاخیں ہیں اور سب عبادتوں کا مقصد یہی ذکر الٰہی ہی ہے کہ بندہ ہر وقت اپنے آقا ومالک کی یاد میں لگا رہے کیونکہ وہ اسی لیے پیدا کیا گیا ہے۔جیسا کہ فرمایا''وما خلقت الجن و الانس الا ليعبدون''ہم نے جن وانسان کو اپنی عبادت ہی کیلئے پیدا کیا ہے اگر بندہ اس عبادت وذکر الٰہی کو ادا کرتا رہا۔اللہ تعالیٰ بھی اس کو فراموش نہیں کرے گا کیوں کہ وہ خود فرماتا ہے''فاذكرونی اذكركم''میرے بندو!تم مجھے یاد کرو میں تمہیں یاد کروں گا اور فرمایا:''واذكر والله كثيرا لعلكم تفلحون''۔تم اللہ کو بہت یاد کروتا کہ تم اپنے مقصد میں کامیاب ہوجاؤ۔جولوگ یاد الٰہی میں ہروقت لگے رہتے ہیں ان کیلئے بڑے بڑے درجے ہیں۔فرمایا:''الذین یذکرون الله قیاما وقعود اوعلی جنوبهم''عقل مندوہ لوگ ہیں جو اللہ کو کھڑے،بیٹھے،لیٹے یاد کرتے رہتے ہیں۔کبھی بھی اس کی یاد سے غافل نہیں رہتے۔فرمایا:''اذكر ربك فی نفسك تضرعا وخيفةو دون الجهر من القول بالغدو والاصال ولا تكن من الغافلين''(اے نبی)تم اپنے رب کو یاد کرو صبح وشام تضرع وزاری سے اور پوشیدہ طور سے اورغفلت کرنے والوں میں سے مت ہو۔''اورفرمایا:''ان الصلوٰة تنهى عن الفحشاء والمنكر ولذكر الله اكبر''۔نماز حرکات ناشائستہ سے روکتی ہے اور یاد الٰہی توسب سے بڑی چیز ہے۔

نبی صلی اللہ علیہ وسلم حدیث قدسی میں فرماتے ہیں، اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:''انا عند ظن عبدی بی و انا معه اذا ذكرني في نفسه ذكرته في نفسي و ان ذكرني فے ملاء ذكرته في ملاء خير منه''۔ میں اپنے بندے کے گمان کے موافق ہوں اور جب وہ مجھے یاد کرتا ہے تو میں اس کے ساتھ رہتا ہوں اگر اس نے مجھے اپنے دل میں یاد کیا تو میں بھی اس کو اپنے دل میں یاد کرتا ہوں اگر اس نے مجھے کسی جماعت میں یاد کیا تو میں اس سے بہتر جماعت میں اس کو یاد کرتا ہوں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے دریافت کیا گیا کہ قیامت کے دن کس بندے کا درجہ سب سے بڑا ہوگا ''فقال الذاكرون الله كثيرو الذاكرات''۔ آپ ﷺ نے فرمایا ان مردوں اور عورتوں کا جو یادالٰہی زیادہ کرنے والے ہوں گے بڑا درجہ ہوگا۔ صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین نے دریافت کیا، کیا اللہ کے راستہ میں جہاد کرنیوالے سے بھی؟ تو آپ ﷺ نے فرمایا ہاں مجاہد شہید سے بھی ذکر الٰہی کرنیوالوں کا زیادہ درجہ ہے اور فرمایا یادالٰہی کرنے والوں کی مثال زندوں کی سی ہے اور اس سے غفلت کرنیوالوں کی مُردوں کی سی۔ (ابوداؤد، احمد، ترمذی)

اور فرمایا جو قوم ذکر الٰہی کیلئے کسی جگہ بیٹھتی ہے تو اس کو رحمت کے فرشتے گھیر لیتے ہیں اور رحمت خداوندی کی اس پر بارش ہوتی ہے اور کھڑے ہوتے وقت ان سے کہا جاتا ہے ''قوموا قد غفرت ذنوبكم ''کھڑے ہو جاؤ تمہارے سب گناہ بخش دیئے۔ (بخاری ومسلم)

اور ذکر الٰہی کرنے والوں کی وجہ سے اللہ تعالیٰ فرشتوں سے مباہات (فخر) کرتا ہے کہ میرے بندے مجھے دنیا میں یاد کر رہے ہیں۔ (طبرانی، بیہقی)

اور فرمایا'' لكل شي صقالة و صقالة القلوب ذكر الله''۔ ہر چیز کو جلا دینے والی کوئی چیز ہوتی ہے اور دلوں کو جلا و چمکانے والی چیز یادالٰہی ہے۔ یعنی ذکر الٰہی کی وجہ سے دل صاف ہوتا اور میل کچیل نکل جاتا ہے اور دل میں سکون وطمانیت پیدا ہوتی ہے جیسا کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے''الا بذكر الله تطمئن القلوب''۔ اللہ کی یاد کرنے کی وجہ سے دل مطمئن ہو جاتا ہے۔ کیوں کہ جو دل ذکر الٰہی سے خالی ہوگا اس پر شیطان مسلط ہوگا اس لیے کہا جاتا ہے کہ ''ان الشيطان جاثم علے قلب ابن ادم اذا ذكر الله خنس و اذا غفل وسوس اليه'' (خازن) شیطان انسان کے دل پر قابض رہتا ہے۔ جب وہ اللہ کو یاد کرتا ہے تو پیچھے ہٹ جاتا ہے اور جب غافل ہو جاتا ہے تو اس میں وسوسہ ڈالتا ہے اس لیے فرمایا غافلین کے درمیان ذکر الٰہی کرنے والے بھگوڑوں کے پیچھے جہاد کرنے والے ہیں۔ (مؤطا امام مالک مشکوٰۃ)

اور فرمایا''اكثروا ذكر الله حتي يقول المنافقون انكم مراء ون''۔

تم ذکر الٰہی اس قدر زیادہ کرو کہ منافقین اس کثرت کو دیکھ کر ریاکار کہنے لگیں اور کہنے والے تم کو پاگل اور مجنون بنائیں (ابن حبان) اور فرمایا جو لوگ مجلس سے بلا ذکر الٰہی کیے چلے آتے ہیں وہ قیامت کے روز ندامت اٹھائیں گے۔

اور فرمایا جو صبح کی نماز پڑھ کر سورج نکلنے تک ذکر الٰہی کرتا ہے اس کو بنی اسماعیل کے چار غلاموں کے آزاد کرنے کا ثواب ملتا ہے اور جو عصر کی نماز پڑھ کر غروب آفتاب تک یادالٰہی میں مصروف رہے گا اس کو بھی چار غلام آزاد کرنے کا ثواب ملے گا (ابوداؤد)

حضرت یحییٰ علیہ السلام نے فرمایا کہ ذکر الٰہی کرنے والا اپنے کو محفوظ قلعہ میں داخل کر لیتا ہے۔ شیطان اس کو گمراہ نہیں کر سکتا۔ (ترمذی، ابن حبان، احمد) نبی کریم ﷺ سے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے دریافت کیا کہ کون سا مال افضل ہے جس کا ہم ذخیرہ بنائیں آپ نے فرمایا: افضله لسان ذاكر و قلب شاكر و زوجة مومنة سب سے بہتر یادالٰہی کرنے والی زبان شکر کرنے والا دل اور مومنہ نیک بیوی ہے۔

**ذکر الٰہی کے درجات:۔** ذکر الٰہی کی فضیلت کے بعد اس کے درجوں کو بھی معلوم کر لینا مناسب ہے تاکہ ہر شخص بہتر سے بہتر درجہ حاصل کرنے کی کوشش کرے۔ اللہ تعالیٰ ہر شخص کو اس پر عمل کرنے کی توفیق مرحمت فرمائے۔ (آمین)

ذکر الٰہی کے چار درجے ہیں۔ (۱) صرف زبان سے ذکر الٰہی ہو اور دل اس سے غافل ہو۔ اس کا بہت ہی کم اثر ہوتا ہے مگر بیہودہ گوئی سے تو لاکھ درجہ بہتر ہے۔ (۲) ذکر قلبی ہو مگر یہ ذکر دل میں قرار نہ پکڑے۔ بہت مشکلوں سے وہ ذکر پر آمادہ ہوتا ہے۔ (۳) ذکر دل میں جم گیا اور کاموں کی طرف اس کا دل نہیں لگتا۔ (۴) ذکر کرتے کرتے اللہ تعالیٰ کی محبت وخیال دل میں بس گیا اور ذکر قلبی کے ساتھ تمام اعضاء بلکہ اس کے ذکر کی وجہ

سے تمام چیزیں ذکر الٰہی میں مصروف ہو جاتی ہیں۔ یہ ذکر کا آخری درجہ ہے: دل صاف ہو کر سورج کی طرح چمکنے لگتا ہے۔ ''قد افلح من زکھا''۔

جس نے نفس کو صاف کر لیا وہ مراد کو پہنچ گیا۔ ذکر الٰہی کے بہت سے فائدے ہیں۔ جن کو شیخ الاسلام علامہ ابن القیم رحمہ اللہ نے ''الوابل الصیب'' میں بیان فرمایا ہے یہاں اس کی گنجائش نہیں ہے۔ آگے چل کر ''لا الــٰہ الا اللـــہ'' کے بیان میں کچھ فائدے بیان کیے جائیں گے اور یہی ''لاالہ الا اللہ'' سب ذکروں سے بہتر ذکر ہے۔ (الدعاء المقبول: ص:۴۲ تا ۴۶)

**علمائے اہلحدیث میں قرآن کا ادب:۔** افضل عبادة اُمتی قراءة القرآن۔ (بیہقی)

میری امت کی بہترین عبادت قرآن مجید کی تلاوت ہے اور قرآن مجید کی ظاہری تعظیم بھی کرنی چاہیے اس سے بہت ثواب ملتا ہے۔ زمین پر قرآن مجید کے گرے ہوئے ورقوں کا اٹھانے والا اللہ کا ولی ہوتا ہے۔ اور اللہ تعالیٰ کے نام کے لکھے ہوئے کاغذوں کو زمین سے اٹھانے والے علیین میں بلند مرتبہ پائیں گے۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں:

''قال رسول الله صلى الله عليه وسلم مامن كتاب يلقى بمضية من الارض الا بعث الله عزوجل اليه ملائكته يحفظونه باجنحتهم ويقدسونه حتى يبعث الله و ليا من اوليائه فير فعه من الارض و من رفع كتابا من الارض فيه اسم من اسماء الله تعالىٰ رفع الله اسمه و خفف عن والديه العذاب و ان كان كافرين''۔ (الطبرانی الصغیر: ج۱۔ ص:۱۴۴)

''رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ زمین پر جب کوئی کتاب گر پڑتی ہے تو اس کی حفاظت کیلئے اللہ تعالیٰ فرشتوں کو بھیج دیتا ہے۔ وہ فرشتے اپنے پروں سے اس کی نگرانی کرتے رہتے ہیں یہاں تک کہ اللہ تعالیٰ اپنے ولیوں میں سے کسی ولی کو بھیج دیتا ہے وہ اس کو زمین سے اٹھا لیتا ہے اور جو زمین سے کسی ایسی کتاب (کاغذ) کو اٹھائے جس میں اللہ کے ناموں میں سے کوئی نام ہو تو اللہ تعالیٰ اس کے نام کو علیین میں بلند کرے گا اور اس کے ماں باپ کے عذاب میں کمی کر دے گا اگرچہ اس کے ماں باپ کافر ہوں۔ (الدعاء المقبول: ص:۴۸-۴۹)

**بسم اللہ کی فضیلت پر علمائے اہلحدیث کے مجرب وظائف:** رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں کہ جس اچھے کام کے شروع میں ''بسم اللہ'' نہ پڑھی جائے تو وہ کام ادھورا و ناقص ہی رہ جاتا ہے۔ لہٰذا اس کو ہر کام کے شروع میں ضرور پڑھنا چاہیے۔ حضرت وہب بن منبہ رحمہ اللہ مشہور محدث فرماتے ہیں کہ ''بسم اللہ'' کو ایسی شرافت و سلطنت حاصل ہے جو اور کلموں کو حاصل نہیں۔ ذبیحہ اسی سے حلال ہوتا ہے، تمام عبادتوں وطہارتوں میں اس کا ہونا ضروری ہے۔ سچے دل سے کہنے والا نہ دریا میں غرق ہوگا، نہ آگ میں جلے گا، نہ سانپ، بچھو اس کو ڈسے گا اور دوزخ کے زبانیہ (فرشتوں) سے محفوظ رہے گا۔ (فصل الخطاب فی فضل الکتاب) حضرت علی رضی اللہ نے ایک بسم اللہ لکھنے والے کو دیکھ کر فرمایا:

''جود هافان رجلا جودها فغفرله''۔ (الداء والدواء)

اس کو اچھا کر کے لکھو۔ کیوں کہ ایک شخص نے ''بسم اللہ'' کو بہت خوش خط و اچھا اچھا لکھا تھا اس کو بخش دیا گیا۔ حضرت مجدد الدین مجاہد ملت والہ جاہ نواب سید صدیق حسن خان صاحب رحمہ اللہ (جو ان دعاؤں کی برکت سے نوابی کے تخت پر متمکن ہوئے) ''بسم اللہ'' کے خصائص کے متعلق فرماتے ہیں کہ جو شخص ''بسم اللہ'' کو زیادہ پڑھا کرے گا اللہ تعالیٰ اس کو روزی زیادہ عطا فرمائے گا۔ لوگوں کے دلوں میں اس کی عزت ہوگی، سوتے وقت **۲۱** بار پڑھنے سے اس رات جن وانسان و شیطان کے شر و فساد اور چوری، ڈاکہ اور آگ لگنے اور اچانک موت کے آجانے اور تمام بلاؤں و آفتوں سے محفوظ رہے گا۔ دیوانے کے کان میں **۴۱** مرتبہ پڑھنے سے جلد صحت یابی ہو جاتی ہے۔ مرگی والے پر دم کرنے سے جلد افاقہ ہوتا ہے۔ ظالم و جابر حاکم کے سامنے پچاس بار پڑھنے سے اس کے دل میں رعب و خوف آجاتا ہے۔ تکلیف زدہ اور جادو کیے ہوئے (مسحور) آدمی پر متواتر **سات** دن تک **سو سو** بار پڑھنے سے خدا کے حکم سے جادو اور تکلیف کی شکایت دور ہو جائے گی۔ اس کے علاوہ بے شمار فائدے ہیں جن کا اہل علم و عمل نے تجربہ کیا ہے۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ سچ فرماتے ہیں کہ لوگ اللہ کی ایک آیت سے غافل ہیں حالانکہ وہ

آیت رسول اللہ ﷺ اور حضرت سلیمان علیہ السلام کے علاوہ کسی پر نہیں اتری۔ حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں جو دوزخ کے فرشتے (زبانیہ) سے نجات چاہے وہ ''بسم اللہ'' پڑھے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے پاس روم کے بادشاہ نے خط لکھا کہ میرے سر میں ہمیشہ درد رہتا ہے، کبھی بند نہیں ہوتا۔ آپ کوئی دوا روانہ فرمائیں۔ تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ایک ٹوپی بھیجی۔ جب بادشاہ اس ٹوپی کو سر پر رکھتا تو سر کا درد موقوف ہو جاتا، جب اس کو اتار دیتا پھر درد ہونے لگتا، اس کو بہت تعجب ہوا، ٹوپی میں دیکھا تو صرف ''بسم اللہ الرحمن الرحیم'' کے سوا کچھ نہیں لکھا ہوا تھا۔ اس نے کہا کہ اس ''بسم اللہ'' کی برکت سے ہی دردِ سر موقوف ہو جاتا ہے۔ اس نے کہا:

''ما اکرم ھذا الذی وعزہ شفانی واحد منہ''۔ پھر وہ پکا مسلمان ہو گیا۔ (کتابۃ الداء والدوا بحوالہ الدعاءالمقبول: ص: ۵۰-۵۱)

## مولانا عبدالسلام بستوی کے مجرب عملیات:

سورۂ فاتحہ کی خاصیت یہ ہے کہ ہر بیماری کیلئے باعث شفاء ہے۔ وباء، طاعون زدہ پر ''بسم اللہ'' اور ''الحمدللہ'' دو دو بار پڑھ کر دم کرنے سے اللہ تعالیٰ کے حکم سے بہت جلد شفا ہو گی۔ علامہ ابن عربی رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ مغرب کے فرض وسنت کے بعد اسی جگہ پر چالیس مرتبہ پڑھے اور اس جگہ سے اٹھے نہیں تو اللہ تعالیٰ سے جو حاجت مانگے گا پائے گا۔ اگر قیدی ایک سو اکیس بار پڑھ کر بیڑی پر دس بار دم کرے تو وہ اللہ کے حکم سے رہا ہو جائے گا۔ علامہ ابن القیم رحمہ اللہ فرماتے ہیں: ''کل داء لہ دواء و انا احسنت المداوۃ بالفاتحۃ وجدت لھا تاثیرا عجیبا فی الشفاء''۔ (الجواب الکافی بحوالہ۔ الدعاءالمقبول: ص: ۵۲-۵۳)

**آیت الکرسی کی فضیلت:** اس مقدس آیت کی بڑی بزرگی ہے۔ قرآن مجید کی آیتوں میں سب سے بڑی آیت ہے۔ (مسلم) سوتے وقت اس کے پڑھنے سے رات بھر شیطان قریب نہیں آ سکتا۔ اللہ کی طرف سے نگہبانی ہوتی ہے۔ ہر نماز کے بعد پڑھنے والا جنت میں داخل ہوگا۔ (طبرانی) اس آیت میں اسم اعظم (الحیّ القیوم) ہے اور پچاس کلمے ہیں اور ہر کلمے میں پچاس برکتیں ہیں۔ اس کے پڑھنے سے رنج وغم دور ہو جاتا ہے۔ روزی میں کشائش ہوتی ہے۔ گھر سے نکلتے وقت پڑھنے سے مقصد میں کامیابی ہوتی ہے۔ شیطان ہٹ جاتے ہیں اور ہر آفت وبلا سے محفوظ رہتا ہے۔ جہاتِ ستہ اور داخل جوف میں پڑھنے سے ایک مضبوط قلعہ حفاظت کیلئے ہو جاتا ہے۔ کوئی چور ڈاکو داخل نہیں ہو سکتا۔ (الدعاءالمقبول: ص: ۵۴)

**دشمنوں سے نجات، ان پر غلبہ اور فتحیابی کی دعا:** اللہ تعالیٰ کے نیک بندوں کی دعا ہے۔ لڑائی کے وقت اِس دعا کو پڑھنا چاہیے۔

''ربنا اغفرلنا ذنوبنا و اسرافنا فی امرنا و ثبت اقدامنا و انصرنا علے القوم الکفرین'' (آل عمران: پ۴، آیت: ۱۴۷)

دشمنوں پر غلبہ کیلئے حضرت شعیب علیہ السلام نے یہ دعا کی تھی: ''ربنا افتح بیننا و بین قومنا بالحق و انت خیر الفاتحین''۔
(سورۂ اعراف، پ: ۹، آیت ۸۹) (الدعاالمقبول: ص: ۴۷)

**ظالموں سے نجات حاصل کرنے کی دعا:** یہ کمزور مسلمانوں کی دعا ہے جو مکہ میں مجبوراً مقیم تھے۔ ظالموں سے نجات حاصل کرنے کیلئے یہ دعا مجرب ہے:

''ربنا اخرجنا من ھذہ القریۃ الظالم اھلھا واجعل لنا من لدنك ولیا و اجعل لنا من لدنك نصیرا''۔ (سورۂ یونس، پ: ۱۱، آیت ۸۵-۸۶) (الدعاءالمقبول: ص: ۵۷)

**ظالموں کی معیت سے پناہ مانگنے کی دعا** یہ اعراف والوں کی دعا ہے۔ ''ربنا لاتجعلنا مع القوم الظلمین'' (سورۂ اعراف، پ: ۷، آیت ۴۷)

**کافروں کے ظلم اور فتنے سے بچنے کی دعا:** یہ حضرت ابراہیم علیہ السلام اور ان کے زمانے کے مسلمانوں کی دعا ہے۔

''ربنا علیك توکلنا و الیك انبنا و الیك المصیر'' (سورۃ الممتحنہ، پ ۲۸، آیت ۴، ۵)

**مفسد لوگوں پر فتح حاصل کرنے کی دعا:** حضرت لوط علیہ السلام کی دعا ہے:

"رب انصرنی علی القوم المفسدین"۔(سورۃ العنکبوت،پ:۲۰،آیت۳۰)

**بے دین کی صحبت سے نجات پانے کی دعا:** یہ حضرت لوط علیہ السلام کی دعا ہے:

"رب نجنی و اهلی مما یعملون"(سورۃ الشعراء،پ۱۹،آیت۱۶۹)(الدعاء المقبول:ص:۷۶-۷۷)

**سلب مرض کی دعا:** یہ حضرت ایوب علیہ السلام کی دعا ہے مصیبت میں یہ دعا پڑھنی چاہیے۔

"انی مسنی الضروانت ارحم الرحمین"(سورۃ الانبیاء،پ:۱۷،آیت:۸۲)(الدعاء المقبول:ص:۸۳)

**دوزخ سے پناہ مانگنے کی دعا:** یہ نیک بندوں کی دعا ہے جو دوزخ کے عذاب سے پناہ مانگتے ہیں۔

"ربنا اصرف عنا عذاب جهنم ان عذابها كان غراما انها ساء ت مستقرا و مقاما"۔(سورۃ الفرقان،پ:۱۹،آیۃ ۶۶)

(الدعاء المقبول:ص:۸۴)

**ذکر نفی اثبات کی فضیلت:** کلمہ طیبہ کی احادیث میں بہت فضیلت مذکور ہے۔آنحضرت ﷺ نے فرمایا جس نے"لااله الا الله" کہا وہ جنت میں داخل ہوگا۔(مسلم)

اور دوسری حدیث میں فرمایا اگر تمام آسمان اور زمین والے ایک پلے میں رکھے جائیں اور"لا الـه الا الـلـه" کو دوسرے پلے میں تو کلمہ طیبہ کا پلہ بھاری ہوگا۔(ابن حبان)

اور فرمایا قیامت کے روز سب سے زیادہ شفاعت کا وہی مستحق ہوگا جو سچے دل سے کلمۂ طیبہ پڑھتا ہے۔(بخاری)

اور فرمایا قیامت کے روز ننانوے سجلات وہ کلمہ طیبہ کا پرچہ ترازو میں رکھ کر تولا جائے گا تو کلمہ طیبہ کا پرچہ بھاری ہوگا۔(ابن ماجہ)

اور فرمایا سب ذکروں سے بہتر ذکر "لااله الا الله" ہے۔(ترمذی)

اور فرمایا تم اپنے ایمان کو نیا کرو۔عرض کیا یارسول اللہ ﷺ ایمان کو کس طرح نیا کریں فرمایا:"لا اله الا الله" کثرت سے پڑھا کرو(احمد طبرانی)

اور فرمایا جو" لااله الا الله وحده لا شريك له' له الملك وله الحمد يحيي و يميت و هو علی كل شئٍ قدير" کو دس مرتبہ پڑھے گا تو وہ چار غلاموں کے آزاد کرنے کا ثواب پائے گا۔اور سو مرتبہ پڑھنے سے دس غلاموں کے آزاد کرنے کا ثواب پائے گا اور سو نیکیاں لکھی جائیں گی اور سو گناہ معاف ہوں گے اور شیطان کے شر سے محفوظ رہے گا اور اس سے بہتر کوئی نہ ہوگا مگر جو اس سے زیادہ پڑھے۔(مصنف ابن ابی شیبہ)

اور فرمایا"لا اله الا الله والله اكبر" یہ دو کلمے ہیں پہلے کلمہ کو عرش تک پہنچنے میں کوئی روک نہیں،اور دوسرا آسمان اور زمین کے بیچ کو بھی بھر دیتا ہے۔(الدعاء المقبول:ص:۳۹۴-۳۹۵)

**علمائے اہلحدیث کا ذوق درود وسلام:** درود شریف کی بہت بڑی بزرگی ہے۔قرآن مجید کی تلاوت کے بعد سب سے بہتر عبادت درود شریف کا وظیفہ ہے۔اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔"ان الله و ملئكته يصلون علے النبي ياايهاالذين امنوا صلوا عليه وسلموا تسليما"

اللہ اور اس کے فرشتے نبی ﷺ پر رحمت بھیجتے ہیں۔اے ایمان والو!تم بھی اپنے نبی(ﷺ) پر درود اور سلام بھیجو۔

اور رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں کہ جو شخص مجھ پر ایک مرتبہ درود بھیجتا ہے،اللہ تعالیٰ اس پر دس رحمتیں نازل فرماتا ہے(مسلم)

اور اس کے سارے گناہ معاف ہوجاتے ہیں۔دس درجے بلند ہوتے ہیں(نسائی)

اور ایک روایت میں ہے کہ جو ایک بار آنحضرت ﷺ پر درود بھیجتا ہے تو اللہ اور اس کے فرشتے اس پر ستر رحمتیں بھیجتے ہیں۔

حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ اے اللہ کے رسول ﷺ میں اپنی دعا کا ایک تہائی حصہ درود ہی کو بناتا ہوں آپ نے فرمایا اگر اس سے زیادہ کرو گے تو افضل ہوگا۔حضرت ابی بن کعب(رضی اللہ عنہ) نے فرمایا میں اپنی تمام دعا کا وقت آپ کے اوپر درود بھیجنے کا مقرر کرتا ہوں آپ نے فرمایا:"اذا يكفيك الله امرك من دنياك و آخرتك"اس وقت اللہ تعالیٰ تیرے دنیا وآخرت کے کاموں کو کافی ہوگا۔

سچ ہے درود شریف کی برکت سے دنیا اور آخرت کی مصیبت دور ہو جاتی ہے۔ حضرت شاہ عبد الرحیم صاحب والد ماجد شاہ ولی اللہ صاحب رحمہما اللہ فرماتے ہیں۔ ''بها وجدنا ما وجدنا'' یعنی اسی درود شریف ہی سے ملا جو کچھ ملا۔

اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو میرے اوپر محبت و شوق سے جتنا ہی زیادہ درود بھیجے گا میں اس کیلئے قیامت کے دن شفیع و شہید ہوں گا۔ اور دس غلام آزاد کرنے کا ثواب پائے گا۔ (القول البدیع) اور فرمایا جو میرا نام سن کر مجھ پر درود نہ بھیجے وہ بڑا بخیل ہے (ترمذی)

اور فرمایا قیامت کے روز سب سے زیادہ قریب مجھ سے وہ ہوگا جو کثرت سے مجھ پر درود بھیجتا ہے۔ (ترمذی)

اللہ تعالیٰ کے فرشتے زمین پر پھرتے رہتے ہیں، میری اُمت کے سلام کو مجھ پر پیش کرتے رہتے ہیں۔ (نسائی، دارمی)

اور اللہ میری روح کو لوٹا دیتا ہے میں اس کے سلام کا جواب دیتا ہوں۔ (ابوداؤد)

اور فرمایا جو پورے پورے ثواب لینے سے خوش ہو تو اس کو چاہیے کہ نبی اور آلِ نبی صلی اللہ علیہ وسلم پر درود اور سلام بھیجے۔ (ابوداؤد)

حضرت عمر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں جب تک نبی صلی اللہ علیہ وسلم پر درود نہ بھیجو گے تمہاری دعائیں زمین و آسمان کے درمیان لٹکتی رہیں گی۔ درود پڑھنے سے دعا قبول ہوتی ہے۔ (ترمذی)

اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو مجھ پر دس مرتبہ درود بھیجے گا۔ اللہ تعالیٰ اس پر سو رحمتیں نازل فرمائے گا اور جو سو بار پڑھے گا تو وہ نفاق و دوزخ سے بری ہوگا۔ قیامت کے روز شہیدوں کے ساتھ رہے گا۔ (طبرانی)

درود شریف کے بے شمار فضائل ہیں جن کو محرر سطور بیان کرنے سے قاصر ہے۔ علامہ سخاوی رحمہ اللہ نے ''القول البدیع'' اور مجدد ملت حضرت سید صدیق حسن رحمہ اللہ نے ''نزل الابرار'' اور حافظ ابن قیم رحمہ اللہ نے ''جلاء الافہام'' میں نہایت بسط و تفصیل سے بیان فرمایا ہے: ''و ان شئت زيادة التحقيق فطالعها''۔

**درود شریف کے پڑھنے کے مقامات واوقات:۔** ان تینوں حضرات نے فرمایا ہے کہ مندرجہ ذیل مقامات پر درود شریف پڑھنا چاہیے۔ (۱) نماز کے تشہد اُولیٰ میں امام شافعی رحمہ اللہ کے نزدیک، تشہد آخیرہ میں بالاتفاق، (۲) قنوت کے آخر میں (۳) نماز جنازہ کی دوسری تکبیر کے بعد (۴) خطبہ میں (۵) موذن کے آذان کے جواب کے بعد واقامت کے وقت (۶) دعا کرتے وقت اوّل، درمیان آخر میں (۷) مسجد میں داخل ہوتے وقت اور اس سے باہر نکلتے وقت (۸) صفا مروہ پر (۹) مجلس میں (۱۰) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے نام مبارک سننے کے وقت (۱۱) لبیک سے فارغ ہونے کے بعد (۱۲) حجرِ اسود کے بوسہ لیتے وقت (۱۳) بازار میں جانے کے وقت، اور واپسی کے وقت (۱۴) رات کو سو کر کھڑے ہونے کے وقت (۱۵) قرآن مجید کے ختم کرنے کے بعد (۱۶) رنج و غم کے وقت (۱۷) جمعہ کے دن (۱۸) مسجد کے پاس سے گزرنے اور اس کے دیکھنے کے وقت (۱۹) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے نام مبارک لکھتے وقت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں:

من صلے علي في كتاب لم تزل الملئكة ليستغفرون له مادام اسمي في ذالك الكتاب و في رواية لم تزل الصلوٰة جارية له مادام اسمي في ذالك الكتاب۔ (ابوالشیخ: نزل الابرار: ص ۱۸۲)

جو کتاب لکھنے میں میرے اوپر درود بھیجے گا تو فرشتے ہمیشہ اس کیلئے استغفار کرتے رہتے ہیں۔ جب تک میرا نام اس کتاب میں رہے گا صلی اللہ علیہ وسلم دائماً۔ سبحان اللہ کیا شان عظمیٰ اور نعمت کبریٰ ہے۔ موجودہ زمانے کے مؤلفین اور مصنفین رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے اسم مبارک کے بعد صرف (صلعم) لکھ کر اکتفا کرتے ہیں۔ خاکسار محرر سطور کے نزدیک یہ کفایت شعاری کو مستحسن نہیں ہے۔ محدثین کرام رضی اللہ عنہم نے اس کفایت شعاری کو پسند نہیں فرمایا، بلکہ ہر جگہ نام مبارک پر صلی اللہ علیہ وسلم کا لفظ تحریر فرمایا اور اسی وجہ سے ان کی مغفرت ہوئی۔

(نزل الابرار: ص: ۱۴۲-۱۴۳)

(۲۰) صبح و شام کے وقت (۲۱) گناہ سے توبہ کے وقت (۲۲) محتاجی کے وقت (۲۳) منگنی اور نکاح کے وقت (۲۴) وضو کے بعد

إِنَّهُ مِنْ سُلَيْمٰنَ وَإِنَّهُ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

تذکرہ

# قاضی محمد سلیمان منصور پوری

عہد ○ خاندان ○ اساتذہ ○ ہمعصر علما

تالیف

محمد اسحٰق بھٹی

المکتبۃ السلفیۃ ○ شیش محل روڈ ○ لاہور



طبع اول ________ محرم الحرام ۱۴۲۸ھ یعنی جنوری ۲۰۰۷ء

اہتمام ________ احمد شاکر
ناشر ________ المکتبۃ السلفیۃ لاہور
مطبع ________ ناصر پرنٹرز لاہور

شیش محل روڈ، لاہور 54000 فون: 0092-42-7237184, 7230271

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# اصحابِ علم و فضل

محمد تنزیل الصدیقی الحسینی

اصلاح المسلمین پبلشرز
پوسٹ بکس نمبر: 18130 کراچی نمبر: 74700

# اصحابِ علم و فضل



اشاعت ..... فروری 2005ء/محرم 1426ھ
تعداد ........ 1000
قیمت ........
طابع ........ فیرفین پریس کراچی

اصلاح المسلمین پبلشرز
پوسٹ بکس نمبر: 18130 کراچی نمبر: 74700

(۲۵) نمازوں کے بعد (۲۶) ہر کام شروع کرتے وقت۔

ان مذکورہ اوقات کے دلائل کتب ثلاثہ میں مذکور ہیں طوالت کی وجہ سے نہیں لکھے:

"اللھم صل علی محمد وعلی ال محمد کما صلیت علی ابراھیم و علی ال ابراھیم انك حمید مجید"۔

درود شریف کے بہت فوائد ہیں جو "نزل الابرار" اور "جلاء الافہام" "القول البدیع" "مفتاح الحسن" وغیرہ میں وضاحت کے ساتھ بیان کیے گئے ہیں۔طوالت کی وجہ سے اس جگہ نہیں لکھے جا رہے ہیں۔(الدعا المقبول :ص:۳۹۵ تا ۳۹۹)

## نام کتاب:۔تذکرہ قاضی محمد سلیمان منصور پوری رحمہ اللہ عہد خاندان، اساتذہ، ہمعصر علماء
## مصنف:۔محمد اسحاق بھٹی حفظہ اللہ تعالیٰ

**خاندانی پس منظر:** قاضی محمد سلیمان منصور پوری رحمہ اللہ کا مختصر سلسلۂ نسب یہ ہے۔محمد سلیمان بن قاضی احمد شاہ بن قاضی باللہ بن قاضی معزالدین احمد۔قاضی صاحب کے اسلاف میں ایک بزرگ کا نام پیر محمد تھا۔وہ عہد مغلیہ میں دہلی کے منصب قضاء پر فائز تھے، اس لیے انہیں قاضی پیر محمد رحمہ اللہ کہا جاتا تھا۔بعد از اں خاندان کے ہر فرد کو قاضی کہا جانے لگا اور پھر یہ خاندان "قاضی خاندان" کے نام سے مشہور ہو گیا۔قاضی پیر محمد رحمہ اللہ کی عدالتی مہر جوان کی انگشتری میں بہ صورتِ نگینہ پیوست تھی، طویل عرصے تک اس خاندان میں محفوظ رہی۔

(تذکرہ قاضی محمد سلیمان منصور پوری :ص:۳۷)

**خواب میں رسول اللہ ﷺ کی زیارت:۔** رات قاضی معزالدین احمد رحمہ اللہ نے خواب میں دیکھا کہ رسول اللہ ﷺ اور حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ منصور پور تشریف لائے ہیں اور گھوڑوں پر سوار ہیں۔قاضی صاحب رحمہ اللہ نے انتہائی ادب سے انہیں سلام کیا اور عرض گزار ہوئے: حضور (ﷺ) میرے ماں باپ آپ پر قربان، آپ یہاں کیسے تشریف لائے؟

فرمایا: معزالدین! تم گھوڑے سنبھالو ہم نماز پڑھ کر نابھہ جائیں گے اور اپنے محبّ حکیم غلام فرید کو رہا کرائیں گے۔

جب تک رسول اللہ ﷺ اور حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نماز پڑھتے رہے۔قاضی معزالدین نے گھوڑوں کی باگیں پکڑے رکھیں۔

یہ خواب کی بات تھی جو ختم ہوئی۔

آنکھ کھلی تو قاضی معزالدین رحمہ اللہ حسب معمول فجر کی نماز پڑھنے مسجد میں گئے نماز کے بعد قرآن مجید کا درس دیا اور لوگوں کو بتایا کہ حکیم غلام فرید پر سخت آزمائش کا وقت آپڑا تھا، مگر اللہ نے ان کو بچا لیا۔

ادھر نابھہ میں جیل حکام نے صبح کو حکیم صاحب کی بیڑیاں کٹی ہوئیں اور درِ زنداں کھلا ہوا پایا۔مہاراجا کو اس کا پتا چلا تو پنجابی میں کہا:

"اللہ والوں" یعنی جو کچھ ہوا، اللہ کی طرف سے ہوا، ہم اس میں کچھ نہیں کر سکتے۔

اس نے حکیم صاحب سے معذرت کی اور پورے اعزاز کے ساتھ پچھلے منصب پر بحال کر دیا۔(سیرت سلیمان،ص:۲۶۲)

سورج نکلا تو نابھہ سے آنے والے لوگوں نے قاضی معزالدین رحمہ اللہ سے سارا واقعہ بیان کیا، جس سے خواب کی تعبیر واضح ہو گئی۔

(تذکرہ قاضی محمد سلیمان منصور پوری:ص:۴۱-۴۲)

**قاضی معزالدین نقشبندی کی خدمات:** قاضی معزالدین احمد رحمہ اللہ نہایت عبادت گزار اور پرہیز گار بزرگ تھے۔منصور پور اور اس کے نواح میں انہوں نے اللہ کے دین کی بڑی اشاعت کی اور کثیر تعداد میں لوگ ان کے طریق تبلیغ اور وعظ ونصیحت سے متاثر ہوئے۔

یہ اس خاندان کے جلیل القدر بزرگ تھے جو اس علاقے میں آئے اور جنہوں نے ایک خاص اسلوب سے، لوگوں کے فہم کے مطابق،

دین کی نشر و اشاعت کا سلسلہ شروع کیا اور اس میں اللہ نے انہیں کامیابی عطا فرمائی۔

**جنات کا تعلیم حاصل کرنا:۔** قاضی معزالدین رحمہ اللہ کے بیٹے قاضی باقی باللہ تھے۔انہوں نے بھی باپ کے ساتھ اپنے آپ کو احکام دین کی تبلیغ کیلئے وقف کیے رکھا۔ بے حد سادہ زندگی بسر کرتے تھے۔کسب معاش کا ذریعہ زراعت تھا۔لوگوں کو فی سبیل اللہ قرآن مجید پڑھاتے اور اسلامی و دینی علوم کی تعلیم دیتے تھے۔ان کے حدود اثر کا دائرہ منصور پور سے باہر نکل کر قرب و جوار کے قصبات و دیہات تک پھیل چکا تھا اور دینی مسائل سمجھنے اور اسلام کے اوامر و نواہی سے باخبر ہونے کیلئے بہت سے لوگ ان کی خدمت میں حاضر ہوتے تھے۔ بیان کیا جاتا ہے کہ جنات بھی ان سے تعلیم حاصل کرتے تھے۔

قاضی معزالدین اور قاضی باقی باللہ رحمہما اللہ کی تواریخ ولادت و وفات کا پتا نہیں چل سکا۔البتہ اتنا معلوم ہوا ہے کہ وہاں کے لوگوں نے ان کی قبروں پر قبے بنا دیئے تھے اور باقاعدہ چراغ جلائے جاتے تھے۔لیکن ان کے اہل خاندان نے کبھی اسے لائق التفات نہیں سمجھا۔شنید ہے کہ آزادئ وطن کے بعد اس علاقے کے غیر مسلم معتقدین نے مسلمان بزرگوں کے بہت سے مزارات کی حفاظت و حرمت کو برقرار رکھا،جن میں قاضی معزالدین اور قاضی باقی باللہ رحمہما اللہ کے مزار بھی شامل ہیں۔

**قاضی احمد شاہ رحمہ اللہ:** قاضی باقی باللہ رحمہ اللہ کے بیٹے قاضی احمد شاہ تھے جو ۱۲۵۰ھ(۱۸۳۴ء) کو منصور پور میں پیدا ہوئے۔

قاضی احمد شاہ رحمہ اللہ اپنے وقت کے باعمل عالم، تہجد گزار اور شب زندہ دار بزرگ تھے۔انہوں نے دو حج کیے۔صالحیت، تقویٰ اور خشیت الٰہی ان کے وہ اوصاف تھے،جن کی وجہ سے لوگ ان کی بے حد تعظیم کرتے اور انہیں شاہ جی کہہ کر پکارتے تھے۔(تذکرہ قاضی محمد سلیمان منصور پوری:ص:۴۲تا۴۴)

## امام تصوف مجدّد الف ثانی نقشبندی رحمہ اللہ کا تعارف

**ولادت:۔** تقسیم ملک کے بعد حکومت ہند نے ریاستیں ختم کر دی تھیں اور پٹیالہ کو ضلع کا درجہ دے دیا گیا تھا۔

پٹیالہ کی سرزمین کے مختلف مقامات میں مختلف اوقات میں بہت سے اہل علم اور اصحاب ورع و تقویٰ لوگ پیدا ہوئے۔مجدّد الف ثانی شیخ احمد سرہندی رحمہ اللہ نے اس علاقے میں جنم لیا اور اپنے علم و عمل کی بنا پر تمام عالم اسلام میں ان کی آواز گونجی۔

**ولادت سے قبل بشارات غیبیہ:۔** تاریخ کی کتابوں میں مرقوم ہے کہ ہندوستان کے بادشاہ فیروز شاہ تغلق کے عہد میں ایک مرتبہ شاہی خزانہ محافظوں کی نگرانی میں لاہور سے دہلی منتقل کیا جا رہا تھا۔ جب قافلہ اس مقام پر پہنچا جہاں اب سرہند آباد ہے تو ایک صاحبِ کشف بزرگ پر اللہ کی طرف سے منکشف ہوا کہ یہاں ایک بہت بڑا ولی پیدا ہوگا۔اس وقت یہ تمام علاقہ ایک وسیع جنگل تھا۔ بزرگ کی یہ بات بادشاہ کے گوش گزار ہوئی تو اس نے وہاں ایک شہر تعمیر کرنے کا حکم دیا اور اس کی تعمیر کا کام شیخ رفیع الدین رحمہ اللہ کے سپرد ہوا۔شیخ رفیع الدین چھٹی پشت میں شیخ احمد سرہندی رحمہ اللہ کے اجداد میں سے تھے۔شہر کی تعمیر مکمل ہونے کے بعد شیخ رفیع الدین وہیں آباد ہو گئے۔

شیخ احمد سرہندی رحمہ اللہ کے والد ماجد شیخ عبدالاحد رحمہ اللہ تھے جو اپنے عہد کے معروف عالم اور متقی بزرگ تھے۔ان کے فرزند گرامی شیخ احمد کی ولادت جمعے کے روز ۱۴۔شوال ۹۷۱ھ(۲۶مئی ۱۵۶۴ء) کو سرہند میں ہوئی۔ابتدائی تعلیم اپنے والد سے حاصل کی، پھر سیالکوٹ کا عزم کیا، وہاں مولانا یعقوب صرفی کشمیری کا ہنگامۂ درس جاری تھا،ان سے علوم عقلیہ و نقلیہ کی انتہائی کتابیں پڑھیں۔مولانا عبدالحکیم سیالکوٹی رحمہ اللہ (متوفی ۱۲۔ربیع الاول ۱۰۶۷ھ۔۱۹دسمبر ۱۶۵۶ء) ان کے ہم درس تھے۔''مجدّد الف ثانی'' کے الفاظ ان کیلئے سب سے پہلے مولانا عبدالحکیم سیالکوٹی رحمہ اللہ نے لکھے تھے۔''روضۂ قیومیہ'' کی روایت کے مطابق انہوں نے ایک مکتوب میں ان کو ان الفاظ میں مخاطب فرمایا تھا: امام ربانی، محبوب سبحانی، مجدد الف ثانی رحمہ اللہ۔

**مجدّد نقشبند کی روشنی سارے عالم میں:** سرزمین سرہند میں ان سے پہلے بھی علمائے دین پیدا ہوئے تھے، مثلاً انہیں کے ہم نام

ایک بزرگ شیخ احمد سرہندی رحمہ اللہ (متوفی ۹۸۶ھ ۱۵۷۸ء) تھے، اسی عہد کے ایک عالم دین شیخ عبدالقادر رحمہ اللہ سرہندی تھے، ان کے علاوہ اور بھی متعدد بزرگان دین تھے، مگر ''الف ثانی'' کی مجددیت کا تاج جس کے سر مبارک پر رکھا گیا وہ یہی احمد سرہندی رحمہ اللہ ہیں جو افق سرہند سے جمال حق کی شعاع بن کر ابھرے اور پورے ہند میں جن کا تقویٰ شعاری اور خدمت دین غلغلہ بلند ہوا۔

**مجدد صاحب کی استقامت علی الشریعت:۔** مجدّد الف ثانی رحمہ اللہ کی ولادت مغل شہنشاہ جلال الدین اکبر کے عہد میں ہوئی۔ اس کا عہد ۹۶۳ھ (۱۵۵۶ء) سے شروع ہو کر ۱۰۱۴ھ (۱۶۰۵ء) تک چلتا ہے اور اکیاون سال کے لیل ونہار میں پھیلا ہوا ہے۔ عہد اکبری کے اختتام یعنی اکبر کی وفات کے وقت حضرت مجدّد صاحب رحمہ اللہ کی عمر تینتالیس سال کی ہو چکی تھی۔ وہ اس وقت مسندِ تدریس اور سجادۂ اصلاح پر متمکن تھے۔ لیکن نہ اکبر ان کی تبلیغ کے راستے میں مزاحم ہوا اور نہ انہوں نے اکبر سے کچھ کہا۔

اکبر کے بعد اس کا بیٹا نورالدین جہاں گیر تخت حکومت پر بیٹھا تو اس کے بعض مصاحبوں نے مجدّد صاحب کے خلاف اس کے کان بھرے اور کہا کہ وہ بادشاہ کیلئے سجدۂ تعظیمی کو ناجائز قرار دیتے ہیں۔ چنانچہ بادشاہ نے ان کو دربار میں بلایا تو انہوں نے سجدہ نہیں کیا۔ اقبال نے ''بال جبریل'' میں اس کا ذکر ان اشعار میں کیا ہے:

| | |
|---|---|
| حاضر ہوا میں شیخ مجدّد کی لحد پر | وہ خاک کہ ہے زیر فلک مطلع انوار |
| اس خاک کے ذروں سے ہیں شرمندہ ستارے | اس خاک میں پوشیدہ ہے وہ صاحبِ اسرار |
| گردن نہ جھکی جس کی جہاں گیر کے آگے | جس کے نفسِ گرم سے ہے گرمیٔ احرار |
| وہ ہند میں سرمایۂ ملت کا نگہباں | اللہ نے بروقت کیا جس کو خبردار |

حضرت مجدّد رحمہ اللہ تریسٹھ سال عمر پا کر بروز سہ شنبہ ۲۸۔ صفر ۱۰۳۴ھ (۳۰ دسمبر ۱۶۲۴ء) کو سرہند میں فوت ہوئے۔ نماز جنازہ ان کے صاحب زادۂ گرامی خواجہ محمد سعید رحمہ اللہ نے پڑھائی۔ (تذکرہ قاضی محمد سلیمان منصور پوری: ص: ۵۱ تا ۵۳)

## قاضی محمد سلیمان رحمہ اللہ کا ذوق تصوف

**ولادت:** قاضی محمد سلیمان رحمہ اللہ (۱۲۸۴ھ) ۱۸۶۷ء کو منصور پور میں پیدا ہوئے۔ والد گرامی کا نام احمد شاہ اور والدہ کا اللہ جوائی رحمہا اللہ تھا۔ وہ عبادت گزار اور صالحہ خاتون تھیں۔ (سیرت سلیمان، ص: ۲۶۱)

**قاضی محمد سلیمان رحمہ اللہ کا پگڑی استعمال فرمانا:۔** ملازمت کے زمانے میں حاکمان پٹیالہ کی طرح پگڑی باندھتے تھے، لیکن ریٹائرمنٹ کے بعد پلو دار عمامہ باندھنے اور علی گڑھی طرز کا پاجامہ پہننے لگے تھے۔ (سیرت سلیمان ''سفرنامہ حجاز کا آخر'' ص: ۲۷۳)

**150 سال پرانا خاندانی مجرب وظیفہ:** اس خاندان میں مائی اللہ جوائی کا ایک ورد یا وظیفہ، جسے ہم دعا بھی کہہ سکتے ہیں، بہت مشہور ہے، جو پنجابی زبان میں ہے کہا جاتا ہے کہ اس خاندان کا کوئی شخص کسی مشکل میں پھنس جائے تو یہ وظیفہ پڑھنے یا دعا مانگنے سے اللہ تعالیٰ اسے مشکل سے نکال دیتا ہے۔ وظیفہ مسلسل پڑھتے رہنا چاہیے۔ اس کیلئے کسی خاص وقت یا مقام کا تعین نہیں کیا گیا۔ وظیفہ بہت آسان ہے جو اس خاندان میں اب تک چلا آ رہا ہے۔ حالات بدل گئے ہیں، نئی تہذیب، نئی شان وشوکت کے ساتھ ہر گھر میں ڈیرے ڈال چکی ہے، اس فہرست میں خود قاضی صاحب رحمہ اللہ کے اخلاف بھی شامل ہیں۔ زمانے کی ثقافت نئے رنگ میں جلوہ گر ہے، جدید تعلیم نے معاملات کو کہیں سے کہیں پہنچا دیا ہے، رہن سہن میں ایسا تغیر رونما ہو گیا ہے کہ چند سال پہلے اس کا تصور بھی نہیں کیا جا سکتا تھا، لیکن شنید ہے کہ کم وبیش ڈیڑھ سو سال پیشتر کا یہ خالص دیہاتی اور پنجابی وظیفہ یا دعا اب بھی اس خاندان میں مقبول ومروّج ہے، ہر مشکل کے وقت اسے پڑھا جاتا ہے اور اس کے اثرات ظاہر ہوتے ہیں۔ وظیفہ یا دعا یہ ہے:

| | |
|---|---|
| جل تو جلال تو | آئی بلا نوں ٹال تو |
| اوکھے ویلے نال تو | اللہ ہو، اللہ ہو |

**دعا کا تعلق قلب وروح سے:۔** یہاں یہ یاد رہے کہ کسی وظیفے یا دعا کا تعلق جہاں الفاظ وحروف سے ہے، وہاں قلب وروح سے بھی ہے۔ جو بات قلب وروح کی گہرائی سے اُچھل کر ایک خاص جذبے کے ساتھ سطح زبان پر آئے گی، اللہ کی بارگاہ میں لازماً شرفِ قبول حاصل کرے گی، اگرچہ وہ کسی زبان میں ہو اور کتنے ہی ٹوٹے پھوٹے الفاظ میں ہو۔مگر شرط یہ ہے کہ اس میں اللہ کی وحدانیت کارفرما ہو، شرکیہ الفاظ سے پاک ہو......اور یہ الفاظ جو اوپر درج ہیں شرک سے قطعاً پاک ہیں، خالص توحید پر مبنی ہیں۔

**حصول برکت کیلئے سائیں توکل شاہ رحمہ اللہ کی خدمت میں حاضری:۔** ہمیشہ سے یہ دستور چلا آرہا ہے کہ بچے کی ولادت کے بعد والدین اپنے بچے کیلئے محلے یا گاؤں کے کسی ایسے شخص سے جسے وہ اپنے دانست میں نیک اور پرہیز گار سمجھتے ہوں، دعا کراتے ہیں۔ قاضی صاحب کے ایام طفولیت میں انبالہ میں ایک بزرگ سائیں توکل شاہ مرحوم رہتے تھے، جو صوفیاء کے نقشبندی مجددی سلسلے سے منسلک تھے۔متقی اور عبادت گزار شخص تھے، جن کا سال ولادت ۱۲۵۵ھ (۱۸۳۹ء) اور تاریخ وفات ۴ ربیع الاول ۱۳۱۵ھ (۳ اگست ۱۸۹۷ء) ہے۔ قاضی صاحب کے آباؤ اجداد سے تعلق رکھنے والے ایک صاحب جو نجم الدین شاہ کے نام سے موسوم تھے اور قاضی صاحب رحمہ اللہ کی ولادت کے وقت جن کی عمر اٹھارہ بیس برس تھی، وہ قاضی صاحب کو دعا کیلئے سائیں توکل شاہ رحمہ اللہ کی خدمت میں لے گئے۔سائیں موصوف رحمہ اللہ نے بچے کو گود میں لیا، منہ چوما اور بچے کی بہتری اور خیر وعافیت کیلئے بارگاہِ خداوندی میں دعا کی۔

بیان کیا جاتا ہے کہ سائیں توکل شاہ رحمہ اللہ کے عقیدت مندوں کا حلقہ بڑا وسیع تھا، جن میں والیٔ نابھہ بھی شامل تھا۔

(تذکرہ قاضی محمد سلیمان منصور پوری:ص:۶۵ تا ۶۸)

**کوموی خاندان میں بیعت اصلاح:۔** مولانا عبدالعزیز کوموی رحمہ اللہ کے اکابر میں سے ایک عالم دین مولانا احمد الدین کوموی رحمہ اللہ تھے جو حضرت سید عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کے مرید تھے۔انہوں نے امام نووی رحمہ اللہ کی مشہور کتاب ''ریاض الصالحین'' کا اردو ترجمہ بنام ''ریاحین العابدین'' کیا تھا۔(تذکرہ قاضی محمد سلیمان منصور پوری:ص:۷۱)

**مولانا اسحٰق بھٹی حفظہ اللہ کا جماعت اہلحدیث پر احسان:۔** ماشاءاللہ آپ کا جذبہ اور آپ کا قلم اب بھی جوان ہے اور آپ کا سمندِ رشوق بدستور سرپٹ دوڑ رہا ہے۔آپ کا قلمی سرمایہ بے ذوق اور ناقدردان جماعت پر احسانِ عظیم ہے۔آپ نے جماعت کے اکابر و اصاغر کا ذکر کیا ہے۔اللہ کریم آپ کو صحت مند رکھے۔آپ بے ذوق جماعت کے قیمتی سرمایہ ہیں۔(ندیم کوموی: گوشۂ ادب)

(تذکرہ قاضی محمد سلیمان منصور پوری:ص:۷۷-۷۸)

**وضاحت:** ندیم کوموی علمائے اہلحدیث میں ادب کی چاشنی لیے علمی تحقیقات کا ذوق رکھنے والی ذی صلاحیت شخصیت ہیں۔(از مرتب اثری)

**عارف باللہ کی خدمت دین:۔** نوجوان عارف باللہ مولانا علاؤالدین رحمہ اللہ تھے، جن کا شمار تاریخ اہلحدیث کے اکابر شیوخ میں ہوتا ہے اور جن کی مجاہدانہ تبلیغی مساعی سے نہ صرف کوم کلاں بلکہ درجنوں ملحقہ دیہات میں مشرکانہ عقائد اور بدعات کا قلع قمع ہوا اور توحید و سنت کا چرچا ہونے لگا۔چراغ سے چراغ جلنے لگا۔(تذکرہ قاضی محمد سلیمان منصور پوری:ص:۸۰)

**قاتل کے حق میں فیصلہ:۔** قاضی صاحب رحمہ اللہ کو سیشن جج کے زمانے میں بہت سی آزمائشوں سے گزرنا اور کئی قسم کے امتحانوں سے دوچار ہونا پڑا اور اس نوع کے سرکاری فرائض کی انجام دہی کے دور میں یہ کوئی انوکھی بات نہیں ہے۔لوگ اپنے کام کرانے کیلئے افسروں کی بڑی خوشامدیں کرتے اور بہت سی رشوتیں پیش کرتے ہیں۔قاضی صاحب رحمہ اللہ کو بھی بعض اوقات ان حالات کا سامنا کرنا پڑتا تھا۔مولانا حکیم عبداللہ مرحوم ومغفور (روڑی والے) ایک مضمون میں بیان کرتے ہیں کہ ایک مرتبہ قاضی صاحب رحمہ اللہ کا ایک ہندو دوست قتل کے ایک ملزم کی سفارش کیلئے ان کی خدمت میں حاضر ہوا اور درخواست کی کہ ملزم قطعاً بے گناہ ہے، لہٰذا آپ براہِ کرم اسے رہا کردیں۔قاضی صاحب رحمہ اللہ ابھی اس درخواست کا کوئی جواب نہیں دے پائے تھے کہ اس نے ایک بند لفافہ ان کی طرف بڑھایا۔قاضی صاحب نے چونک کر پوچھا:''اس لفافے

سجدہ کرا رہے ہیں۔قاضی صاحب رحمہ اللہ نے نہایت سنجیدگی سے انہیں سمجھانے اور اس فعل سے روکنے کی کوشش کی۔لیکن پیر صاحب اکڑ گئے اور غصے سے کہا ''کچھ دیکھو یا دکھاؤ''۔قاضی صاحب رحمہ اللہ نے فرمایا: تم ہی دکھاؤ کیا دکھانا چاہتے ہو؟ اس نے باہر سے اور مرید بلا لیے اور سب سے کہا کہ مجھے اچھی طرح سجدہ کرو۔قاضی صاحب رحمہ اللہ نے فرمایا بس یہی کچھ دکھانا تھا؟ اس نے کہا ہاں یہی کچھ دکھانا تھا۔

قاضی صاحب رحمہ اللہ نے بارگاہِ خداوندی میں دعا کیلئے ہاتھ اٹھائے۔اور ابھی ہاتھ اٹھائے ہی تھے کہ پیر صاحب زار و قطار رونے لگے اور زور زور سے کہنا شروع کیا کہ بس کیجئے بس کیجئے۔میں توبہ کرتا ہوں۔آئندہ کبھی سجدہ نہ کراؤں گا۔اس کے ساتھ ہی اپنے مریدوں کو ہدایت کی کہ آئندہ مجھے کبھی سجدہ نہ کرنا۔سجدے کے لائق صرف اللہ تعالیٰ کی ذات ہے اور وہی سب کا حاجت روا اور مشکل کشا ہے۔(اس واقعہ کے راوی قاضی صاحب رحمہ اللہ کے بھتیجے اور داماد صوفی حبیب الرحمٰن ہیں۔انہی کی روایت سے یہ واقعہ کتاب میں نقل ہوا ہے)۔

**اطلاع علی الغیب پر تالیف قلب (کرامت):** ۱۱-پروفیسر محمد ظہور الدین احمد کا تعلق بمبئی سے تھا۔وہ قاضی صاحب رحمہ اللہ سے بے حد متاثر تھے اور کثیر المطالعہ شخص تھے۔ایک دفعہ انہیں بدھ مت کے مطالعے کا شوق پیدا ہوا اور اس موضوع کی تمام کتابیں پڑھ ڈالیں۔پھر معاملہ یہاں تک پہنچا کہ اس مذہب کو قبول کرنے پر تیار ہو گئے۔اسی اثنا میں قاضی صاحب رحمہ اللہ کی خدمت میں حاضری دی تو دورانِ گفتگو میں قاضی صاحب رحمہ اللہ نے بدھ مت کی حقیقت بیان فرمانا شروع کر دی اور علمی و عقلی انداز میں اس مذہب پر اس طرح گفتگو کی کہ پروفیسر ظہور الدین احمد کی تمام غلط فہمیاں رفع ہو گئیں۔اور ان کے دل میں اس مذہب کے خلاف نفرت پیدا ہو گئی۔

**اسبابِ نقصان سے حصولِ فائدہ (کرامت):** ۱۲-قاضی صاحب رحمہ اللہ کے ملنے والوں میں ایک صاحب کا نام عبدالکریم تھا جو ''نروانہ'' کے رہنے والے تھے۔ایک مرتبہ وہ سخت بیمار پڑ گئے۔قاضی صاحب رحمہ اللہ ان کی عیادت کیلئے گئے تو ان کی حالت دیکھ کر فرمایا: دواؤں پر روپیہ خرچ نہ کرو۔سب دوائیں چھوڑ دو، صرف پلاؤ کھایا کرو۔اس سے قبل معالجوں نے ان کو پلاؤ کھانے سے روکا تھا۔اب قاضی صاحب کے فرمان کے مطابق انہوں نے سب دوائیں چھوڑ دیں اور پلاؤ کھانا شروع کر دیا۔لوگوں نے کہا کہ اطباء نے آپ کیلئے پلاؤ کو مضر قرار دیا ہے۔کہا جو کچھ ہوتا ہے ہو جائے، میں قاضی صاحب رحمہ اللہ کی بات پر عمل کروں گا۔چنانچہ چند روز کے بعد وہ بالکل صحت یاب ہو گئے۔

**احیائے سنت کا سچا جذبہ (کرامت):** ۱۳-راجپوتوں کے ہاں نکاح بیوگان کو نہایت معیوب سمجھا جاتا تھا۔وہ اسے اپنی عزت اور انا کے خلاف قرار دیتے تھے اور کسی صورت میں بھی اپنی بیوہ بیٹی یا بہو کے نکاحِ ثانی پر آمادہ نہ ہوتے تھے۔ایک مرتبہ قاضی صاحب رحمہ اللہ ریاست نابھہ میں راجپوتوں کے ایک گاؤں میں تشریف لے گئے۔وہاں انہوں نے اپنے تعلق والے چند افراد کو جن میں منشی محمد چراغ خاں سررشتہ دار اور بعض دیگر سرکردہ راجپوت شامل تھے، جمع کیا اور اس مجمع میں نکاح بیوگان کی تلقین کی اور نوجوان عورتوں کے نکاح نہ کرنے کی وجہ سے جو معاشرتی قباحتیں پیدا ہو جانے کا خطرہ ہو سکتا ہے، اس کی نہایت حکیمانہ پیرائے میں وضاحت فرمائی۔اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ پشتہا پشت سے راجپوتوں میں جو یہ غلط رواج چلا آ رہا تھا، ختم ہو گیا۔

**مدعی نبوت کیلئے پیشنگوئی (کرامت):** ۱۴-مرزا محمد حسین (ساکن راہوں) کا بیان ہے کہ ۱۸۹۲ء میں قاضی صاحب رحمہ اللہ نے مرزا غلام احمد قادیانی کے خلاف ''غایت المرام'' کے نام سے کتاب شائع کی تو کسی نے قاضی صاحب رحمہ اللہ سے پوچھا کہ یہ کتاب آپ نے کیوں لکھی؟ جواب میں فرمایا کہ ایک روز نماز جمعہ کے بعد میرے دل میں یہ بات راسخ ہو گئی کہ مرزا قادیانی کے متعلق ایک کتاب لکھی جائے۔اللہ تعالیٰ کی توفیق سے اس کا مضمون بھی ذہن میں آ گیا اور یہ بھی یقین ہو گیا کہ کوئی شخص اس کا جواب نہیں دے سکے گا۔اس کے بعد قاضی صاحب نے فرمایا کہ میں پوری تحدی سے کہتا ہوں کہ مرزا قادیانی حج نہیں کر سکے گا اور یہ اس کے جھوٹا ہونے کی دلیل ہے۔چنانچہ ''غایت المرام'' میں بھی یہ اعلان ہوا۔اس کے بعد مرزا قادیانی کئی سال زندہ رہا لیکن نہ وہ اس کتاب کا جواب لکھ سکا اور نہ حج کر سکا۔

**اپنی موت کی پیشگی اطلاع (کرامت):** ۱۵-قاضی صاحب رحمہ اللہ پٹیالہ کی مسجد سکلی گراں میں تیس سال تک خطبہ جمعہ ارشاد

فرماتے رہے۔ جب ۱۹۳۰ء میں دوسرے حج کیلئے روانہ ہونے لگے تو نمازِ جمعہ کے بعد فرمایا کہ اس مسجد میں میرا یہ آخری جمعہ ہے۔ اگر گزشتہ تیس سال کے عرصے میں میری طرف سے کسی صاحب کو کوئی تکلیف پہنچی ہو تو بیان کرے، تاکہ میں اس سے معافی مانگ لوں۔ چنانچہ کئی لوگ تاڑ گئے کہ معلوم ہوتا ہے، اب قاضی صاحب رحمہ اللہ واپس نہیں آئیں گے۔ چنانچہ ایسا ہی ہوا۔ قاضی صاحب رحمہ اللہ واپس نہیں آئے اور حج سے واپسی پر جہاز میں وفات پا گئے۔ قاضی صاحب یہ دعا فرمایا کرتے تھے۔ ''اللھم ارزقنی شھادۃ فی سبیلك واجعل موتی فی بلد حبیبك''

قاضی صاحب رحمہ اللہ کے متعلق اس قسم کے بہت سے واقعات بیان کیے جاتے ہیں، جن میں سے چند واقعات گزشتہ صفحات کے بعض مقامات میں بھی بیان کیے گئے ہیں۔ وہ اللہ تعالیٰ کے برگزیدہ بندے تھے۔ ان کی زندگی کا ہر لمحہ ان کی برگزیدگی کی شہادت دیتا ہے۔ رحمہ اللہ تعالیٰ۔ (قاضی محمد سلیمان منصور پوری: ص: ۳۷۹ تا ۳۸۸)

## اسلاف اہلحدیث پر دو جھوٹے الزام

جو بہتان اہلحدیث پر لگائے جاتے ہیں ان میں سے بعض یہ ہیں۔

(۱) اہلحدیث رسول اللہ (ﷺ) کا درجہ بڑے بھائی کے برابر سمجھتے ہیں۔ (۲) اہلحدیث آئمہ دین اور اولیائے اسلام کے منکر ہیں۔

میں بہ یقین کامل جانتا ہوں کہ یہ دونوں باتیں کذب اور بہتان عظیم ہیں۔ مجھے بہ کثرت اہلحدیث کی خدمت میں رہنے کا موقع ملا ہے۔ میں نے کسی ایک شخص کو بھی ایسا نہ پایا جو نبی ﷺ کو سید المرسلین، خاتم النبیین، رحمتہ للعالمین، امام الانبیاء، شافعِ روز جزا، صاحب مقامِ محمود، صاحبِ حوض کوثر نہ جانتا ہو۔ اہلحدیث کا اعتقاد ہے کہ سیدنا آدم علیہ السلام سے لے کر انتہائے عالم تک جو کوئی نبی، ولی، شہید بھی وجود میں آیا وہ نشانِ محمدی کے نیچے کھڑا ہونے والا ہے اور حضور ﷺ سب کے سید ہوں گے۔ فخر الاولین والآخرین حضور ہی ہیں اور امین رب العالمین حضور ہی ہیں۔ حضور کو اللہ تعالیٰ نے سراج منیر فرمایا ہے اور عالمِ انوار کا خورشید جہاں تاب حضور ﷺ ہی کو بتایا گیا ہے۔ جس طرح عالمِ فلکیات میں سورج ہی مدارِ ثوابت و سیارگان ہے، اسی طرح عالم دینیات و روحانیات میں حضور ﷺ ہی کا وجود طیب و طاہر، مرجع انبیاء و صلحا و اولیاء و اصفیاء ہے۔ ملائکہ حضور ﷺ کو درود خوانی کے مکلّف ہیں اور قدوسی حضور ہی کی کلمہ گوئی پر منشرح صدور ہیں۔ جب سے حضور نے منبرِ نبوت کو شرفِ قیام بخشا ہے، اس وقت سے رحمت اور بخشش اور مغفرت و جود و نوال ربانی کے، اور سب دروازے بند کر دیئے ہیں، صرف حضور ﷺ کا دروازہ کھلا ہے۔ صلی اللہ علیہ وسلم۔

اب جو کوئی جود و نوال ربانی کا خواہاں ہے، اب جو کوئی بخشش و مغفرت کا جویا ہے، اب جو کوئی رحمت و برکت و فیوض و انوار کا متلاشی ہے، اُس پر لازم ہے کہ حضور ﷺ ہی کے دروازے سے آستان الٰہی تک پہنچنے کی راہ کو اپنا مقصود بنائے۔

اگر اس دروازے کو کسی نے چھوڑ دیا تو اُسے سیدنا موسیٰ علیہ السلام اور تورات کی متابعت یا سیدنا داؤد اور زبور کی متابعت یا سیدنا مسیح علیہ السلام اور انجیل کی متابعت ہرگز ہرگز فائز المرام نہیں کر سکتی۔

ہاں! اہل حدیث کا ایمان اس حدیث پر ہے: ''لایکون احد کم مؤمنا حتی اکون احب الیه من والدہ و ولدہ والناس اجمعین''۔

یعنی تم میں سے کوئی شخص مومن بن ہی نہیں سکتا جب تک کہ رسول کریم ﷺ کی محبت اُس کے دل میں سب محبتوں سے، جملہ قرابتوں سے، ماں، باپ، بیٹے، بیٹی سے، محبوب و مطلوب سے، عاشق و معشوق سے، غرض جملہ علائق سے افزوں تر، بیشتر اور کثیر در کثیر نہ ہو۔

میری دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ اس محبتِ عظمیٰ و موہبتِ کبریٰ کا حصہ ہر ایک ایماندار کو ارزاں فرمائے اور بہتان لگانے والوں کو ان کی غلطی سے آگاہ فرمائے۔

**گستاخی اولیاء کا جھوٹا الزام:** اب محبت اولیاء و بزرگان دین کا مسئلہ رہ جاتا ہے۔

سنو! سنو! یہ آیت کلامی ربانی جس پر اہلحدیث بھی ایمان رکھتے ہیں۔

"والسبقون الاولون من المهجرين والانصار والذين اتبعو هم باحسان رضى الله عنهم و رضواعنه"۔ (سورۃ توبہ: ۱۰۰)

یعنی مہاجرین وانصار میں سے سبقت واولیت والے اور جن لوگوں نے ان کی پیروی عمدگی کے ساتھ کی اللہ اُن سے راضی ہے اور وہ اللہ سے خوشنود ہیں۔

"والذین اتبعو هم باحسان" کا دائرہ اتنا وسیع ہے کہ جن بزرگ وار نے ان سابقین اولین کی پیروی کو اپنا مسلک بنایا وہ ضرور "رضوانِ الٰہی" کا شایاں ہے، ان کو بزرگ سمجھنا، ان کا احترام وادب رکھنا، اُن کو دعائے خیر سے یاد کرنا ضروری ہے۔ ہمارا یقین ہے کہ ائمہ دین ضرور اس بشارت میں آجاتے ہیں، جنہوں نے دین حقہ کو پھیلایا، بھولے بھٹکے ہوؤں کو راہِ مستقیم دکھلائی، دنیا و مافیہا سے منہ موڑ کر اپنی تمام عمر کو خدمت دین اور اشاعت اسلام میں لگایا، ان کا ادب نہ کرنا، احترام نہ کرنا، تعلیم اسلام سے جہالت ہے۔ حدیث پاک پڑھو۔

"عن تميم الدارى ان النبى صلى الله عليه وسلم قال الدين النصيحة قلنا لمن قال لله و الرسوله و لائمة المسلمين و عامتهم"۔ (رواہ مسلم)

(صحیح مسلم میں تمیم داری انصاری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، نبی ﷺ نے فرمایا دین تو خیراندیشی کا نام ہے۔ ہم نے پوچھا کس کی خیراندیشی؟ فرمایا اللہ کی، رسول کی اور مسلمانوں کے اماموں کی اور سب اہل اسلام کی۔)

اس حدیث کے بعد کوئی اہلحدیث ایسا نہیں رہ سکتا جو ائمہ مسلمین کے ساتھ صداقت اور خیراندیشی کے روابط کو مربوط نہ رکھے۔

اہلحدیث کے فرائض میں سے یہ بھی ہے کہ وہ تبلیغ اور اشاعت اسلام کے فرض کو مقدم ترین فرض قرار دیں۔ اللہ تعالیٰ نے تبلیغ اور اشاعت اسلام کے فرض کو مقدم ترین فرض قرار دیں۔ اللہ تعالیٰ نے تبلیغ میں بڑی برکت رکھی ہے، جو کوئی شخص نیکی کا کام شروع کرتا ہے، وہ ضرور کامیاب ہو جاتا ہے، حتیٰ کہ ادنیٰ ترین اصول کی اشاعت کرنے والے بھی اس فیض عام سے محروم نہیں رہ جاتے۔ نبی ﷺ نے حجۃ الوداع میں اُمت مرحومہ سے رخصت ہوتے ہوئے سب کو مخاطب فرما کر یہ ارشاد کیا تھا" فليبلغ الشاهد منكم الغائب" (رواہ مسلم) کہ جو لوگ یہاں موجود ہیں وہ ان لوگوں تک پیام نبوی ﷺ پہنچا دیں جو موجود نہیں۔

اللہ تعالیٰ بزرگان اسلام، ائمہ دین، حاملانِ علم اور ہمارے باپ دادا پر ہزاروں ہزار رحمتیں فرمائے جنہوں نے اسلام کو ہم تک پہنچایا اور نبی ﷺ کی اُس امانت میں خیانت نہ کی جو اُن کے سپرد کی گئی تھی۔ اسلام کا جو وجود آج اقصائے چین سے لے کر انتہائے مغرب تک پایا جاتا ہے، ہر ایک براعظم، ہر ایک ملک، ہر ایک قوم میں نشانِ اسلام لہراتا نظر آتا ہے، یہ ان ہی بزرگانِ سلف کی مساعی مشکورہ کے نتائج ہیں۔ لیکن آپ صاحبان کیلئے بھی ابھی بہت میدان خالی موجود ہیں۔ (تذکرہ قاضی محمد سلیمان منصور پوری: ص: ۴۲۲ تا ۴۲۵)

**اُٹھو! اے اہلحدیث نئے ولولوں کے ساتھ:۔** اٹھو اے اہلحدیث! اُٹھو نئے ولولوں کے ساتھ، نئے جذبوں کے ساتھ، پرانی تعلیم کی اشاعت کیلئے اُٹھو۔ دنیا میں امنِ عامہ کی حفاظت کیلئے اُٹھو۔ دنیا کو محبت و یکجہتی اور اتفاق واتحاد کا سبق پڑھانے کو اُٹھو۔ اپنوں کو گلے لگاؤ اور غیروں کو اپنا بناؤ۔

یہ مت سمجھنا کہ آمین ورفع الیدین کے بعد اب کوئی سنت عمل کرنے کیلئے باقی نہیں رہی اور اس لیے اہلحدیث اپنی منزل ختم کر چکے ہیں۔ نہیں عزیزو نہیں، اہل حدیث کہلانے کے بعد تم نے ابھی بہت کچھ کرنا ہے۔ یاد رکھو کہ موتوا على مامات عليه رسول اللهﷺ کو جب تک اپنا نصب العین نہ بناؤ گے، اس وقت تک اپنے فرائض سے سبکدوش نہ ہو سکو گے۔ یعنی جس کام اور جدوجہد میں رسول اللہ ﷺ نے وفات پائی، تم بھی اسی کام اور جدوجہد میں جان دے دو۔ (تذکرہ قاضی محمد سلیمان منصور پوری: ص: ۴۲۶)

**روحانی باطنی امراض دور کرنیکی اہمیت:** واضح ہو کہ اللہ تعالیٰ نے انسان کو مختلف قویٰ عطا فرمائے ہیں اور ہر ایک کی قوت کا کمال دوسرے کی قوت سے الگ ہے۔ مثلاً آنکھ کا کمال بینائی اور کان کا کمال شنوائی ہے اور جب کسی قوت کے کسی کمال میں ضعف یا زوال پیدا ہو جاتا ہے تو سببِ

عارضی کے دفعیہ کی سعی بذریعہ علاج کی جاتی ہے۔اسی طرح روحانی قویٰ کیلئے بھی روحانی امراض ہیں جن کا ازالہ ادعیہ ہی سے کیا جا سکتا ہے۔

قلب انسان کا کمال یہ ہے کہ اس میں خالق کی معرفت اور توحید راسخ ہو۔ مالک کی محبت ہی قلب کا سرور وابتہاج ہو اور اسی کی رضا و اطاعت اس کا مطلوب ہو۔موالات ومعادات اور حب وبغض میں اسی کا رضوان مقصود ہو۔قلب پر اِسی کا جلال سایہ فگن ہو اور اسی کا کمال نور افزا ہو۔دنیا کی کوئی نعمت،کوئی لذت،کوئی عیش،کوئی سرور، بلکہ زندگانیٔ دنیوی بھی مندرجہ بالامقصود کے سامنے ذرا عزیز ومحبوب نہ ہو۔جب تک قلب کی یہ کیفیت ہے اس وقت تک اس کی صحت کامل اور سالم ہے،لیکن جب دل کی ان معتقدات یا کیفیات میں فتور آجاتا ہے تو قلب کو اتنا ہی بیمار سمجھ لینا چاہیے۔علاج قلب بذریعہ ادویاتِ روحانی کیا جاتا ہے۔

## دعا مانگنا علمائے اہلحدیث سے سیکھیں....!

**قبولیت دعا کیلئے معرفتی اسرار:۔** **۱-توحیدالوہیت کی تعلیم:** کہ عرش سے فرش تک کی حکومت اور تدبیر اس واحد مالک کے قبضے میں ہے۔

**۲-توحیدِ ربوبیت کی تعلیم:** کہ پالنے والا، وجود بخشنے والا، نیست سے ہست بنانے والا، پرورش کے تمام بیرونی وسائل اور تمام اندرونی ذرائع جمع کرنے والا، ہر ایک شے کو اس کی مناسبت طبع اور ضروریات فطرت کے مطابق مواہب عطا کرنے والا وہی ہے۔

**۳-توحیدِ علمی:** کہ سمندروں کی گہرائی یا آسمانوں کی بلندی پر کوئی چھوٹی یا بڑی جو چیز موجود ہے، وہ اسی مالک کے علم کے اندر ہے۔

**۴-تنزیہہِ باری:** وہ بندوں پر ظلم کرنے سے برتر واعلیٰ ہے۔ہماری ہر ایک مصیبت میں اس کی حکمت ودانائی کام کرتی ہے۔

**۵-اعتراف:** یعنی بندے کا صدق دل سے یہ قرار کرنا کہ یہ بندہ ہی ظالم ہے اور اس کے ہاتھوں کے اعمال ایسے ہی بدترین انجام کے ملتزم ہیں۔**۶-توسل:** ان تمام حالات کو زیرنظر رکھ کر ہر دعا مانگنے والے کا رب العالمین کے اسمائے حسنیٰ اور صفات کاملہ کا یاد کرنا اور انہیں کے واسطے سے اپنی معروضات کو پذیرائی کیلئے پیش کرنا۔**۷-استعانت:** دنیا کے تمام وسائل اور تعلقات سے الگ ہو کر محض رب العالمین کی مدد پر حصر کرنا۔**۸-رجا:** گونا گوں ناکامی، نامرادی، ہیچ میرسی، بے کسی کے ہوتے ہوئے بھی افضال والطاف الٰہی پر اعتماد وثوق قائم رکھنا۔

**۹-استغفار:** گزشتہ افعال سے بیزار ہو کر آئندہ بہترین اعمال پر کاربند ہو جانا اور گزشتہ پر ندامت وپشیمانی کا بار بار اظہار کرنا۔

**۱۰-توبہ:** توبہ کا تعلق بھی استغفار ہی سے ہے یعنی گزشتہ افعال سے بیزار ہو کر آئندہ بہترین اعمال پر کاربند ہو جانا اور گزشتہ پر ندامت و پشیمانی کا بار بار اظہار کرنا۔**۱۱-تفویض:** اپنی دعاؤں اور التماسوں کو پیش کرنے کے بعد انجام کار کو مشیتِ ربانی پر چھوڑ دینا اور اس کی قبولیت کیلئے بہ کشادہ پیشانی آمادگی رکھنا۔**۱۲-ترک دعویٰ:** نیکی کرنے یا بدی سے بچنے کی طاقت کو اپنے سے منسوب نہ کرنا۔اپنے نفس کا اس میں کوئی حصہ نہ سمجھنا اور سب کو حوالہ بخدا کر دینا۔

**دعا کی اصل اضطرارِ قلب:۔** اب دعا مانگنے والے کو یہ سمجھنا ضروری ہے کہ دعا کی جان اضطرارِ قلب ہے اور اضطرار قلب ہی کی موجودگی میں اللہ تعالیٰ نے قبولیت دعا کا وعدہ فرمایا ہے۔الفاظ دعا کو بہ طور عادت زبان سے استعمال کرنا ہرگز ہرگز صحیح طریقہ دعا مانگنے کا نہیں۔بعض لوگ اچھے اچھے وظیفے کرتے اور عمدہ عمدہ اوراد پڑھا کرتے ہیں مگر اس طرح کہ زبان ذاکر ہے اور قلب غافل......اور پھر شکایت کیا کرتے ہیں کہ دعا قبول نہیں ہوئی یا کہا کرتے ہیں کہ کلام میں اثر نہیں یا اثر نہیں رہا۔ان کو یاد رکھنا چاہیے کہ پینے کی دوا کا اثر سونگھنے سے نہیں حاصل ہوا کرتا۔

**دعا بھکاریوں کی طرح مانگیں:۔** اگر اب بھی دعا مانگنا نہ آئے تو کسی شہر کی بڑی سڑک پر یا ریلوے اسٹیشن پر چلے جاؤ۔ وہاں تم کو بھیک مانگنے والے بیٹھے نظر آئیں گے۔خواہ گرمی سے زمین وآسمان تپ اُٹھے ہوں، خواہ وحوش وطیور پناہ کیلئے سایہ میں جا ٹھہرے ہوں، مگر یہ بھیک مانگنے والا ایک ہی جگہ پر اور ایک ہی وضع میں بیٹھا ہوا ہے، زمین پر جھکا ہوا یا آنکھیں بند کیے ہوئے، ہاتھ آگے کو پھیلائے ہوئے، یہ ایک ہی آواز کے ساتھ مسلسل بلا انقطاع اپنی مخصوص صدا کو دہرائے جاتا ہے، خواہ سردی کی وجہ سے لوگ مکانوں کے اندر چھپ کر بیٹھے ہوں، خواہ

آمدورفت کی راہوں پر رونق نہ رہی ہو۔خواہ پالا اور ہوا ہر کسی کو ٹھہرنے نہ دیتے ہوں......مگر وہ برف کی طرح جما ہوا ہے اور رعد کی طرح اپنی آواز دور دور تک جانے والوں کے کان میں پہنچا رہا ہے۔

یہ بھکاری کیا مانگتا ہے؟ پیسا دو پیسا! کس سے مانگتا ہے؟ اپنے ہی جیسے انسانوں سے!

کیا کسی استحقاق پر؟ نہیں کیا کسی وعدے پر؟ نہیں۔کیا اس کو مل جاتا ہے؟ ہاں! میرے اور آپ کے اندازے سے بڑھ کر۔

اب دعا مانگنے والے کو سبق لینا چاہیے۔وہ تو رب العالمین سے مانگتا ہے جس کی عظمت وجلال ہمارے اندازے وہم وخیال سے برتر ہے۔وہ تو ایسی چیزیں مانگ رہا ہے جو قیمت ووقعت میں لاکھوں کروڑوں روپے سے اعلیٰ ہیں۔

پس لازم ہے کہ اپنے سوال کی اہمیت اور مسئول عنہ کی عظمت کے لحاظ سے دعا مانگنے والے کی دعا میں سوز وگداز، عجز ونیاز، لجاجت و انکسار، عبودیت وافتقار پایا جائے۔

وہ بار بار اپنی شکستگی ودرماندگی، عاجزی وبے چارگی، بیکسی وناکسی کا اظہار کرے۔بار بار اپنے آپ کو اسی کے در کا گدا، اسی کے آستانے کا سوالی، اسی کے دربار کا امیدوار بتائے، اسی کے دین کا فقیر، اسی کے فضل کا مسکین، اسی کے احسانات کا پروردہ ہونا زبان ودل پر لائے اور اس حالت پر یہ یقین رکھے کہ رحمٰن الرحیم سے مانگ رہا ہے، جس کی رحمانیت نے اسے شکمِ مادر میں رزق پہنچایا، یہ ایمان رکھے کہ وہ اس غفور الودود سے مانگ رہا ہے، جس کے غفران نے ہر ایک عاصی کو خود طلب فرمایا اور جس کی محبت نے ہر ایک جان دار کو محبت سے نوازا۔

**دعا یقین کے ساتھ مانگیں:۔** دعا مانگنے والے کو یاد رکھنا چاہیے کہ اثرِ دعا کے ظہور میں اگر دیر لگتی جائے، تو اسی قدر اس کا زیادہ اعتماد بڑھتا جائے اور یقین محکم ہوتا جائے۔دیکھو زمین سے کوئی دانہ جلد اور کوئی دانہ دیر سے نکلتا ہے۔کوئی درخت جلد پھل دینے لگتا ہے اور کوئی دیر میں ثمر لاتا ہے۔دعا مانگنے والے کو ضروری ہے کہ یاس وناامیدی کا اثر اپنے دل پر نہ ہونے دے۔ممکن ہے کہ نظر بہ اسباب دنیوی کسی مقصد میں یاس وناامیدی کا کھلا چہرہ بھی نظر آتا ہو، لیکن پھر بھی دعا مانگنے والے کی توقع اور اُمید رب العالمین کے ساتھ وابستہ رہے۔

(تذکرہ قاضی محمد سلیمان منصور پوری:ص:۴۲۹تا۴۳۴)

**مبارک ہے وہ انسان:** مبارک ہے وہ انسان جسے دعا مانگنا آجائے......مبارک ہے وہ انسان جسے دعا مانگنے والوں کے زمرے میں جگہ مل جائے۔دعا کی منفعت خود لذتِ دعا ہے اور دعا کی اجابت پر مداومتِ کامل کا ملجا ہے۔یہ وہ فائدے ہیں جو آغازِ کار میں عطا فرمائے جاتے ہیں۔

دعا مانگنے والے کو یہ بھی یاد رکھنا چاہیے کہ اللہ تعالیٰ اس بندے سے زیادہ خوش ہوتا ہے جو اللہ تعالیٰ سے زیادہ مانگتا ہے۔جس طرح انسان اس شخص سے ناراض ہوجاتے ہیں جو ان سے ہر وقت مانگا کرتا ہے۔پس دعا مانگنے کا ایک عظیم فائدہ یہ بھی ہے کہ دعا مانگنے والا اللہ تعالیٰ کی خوشنودی حاصل کرتا ہے۔

اے رب! ہم کو اپنے در کا فقیر بنادے ❁ اے رب! ہم کو اپنے گھر کا سوالی بنا دے

(تذکرہ قاضی محمد سلیمان منصور پوری:ص:۴۳۵-۴۳۶)

**قاضی عبدالرحمٰن منصور پوری رحمہ اللہ کی عقیدت:۔** علامہ قاضی محمد سلیمان منصور پوری رحمہ اللہ کے چھوٹے بھائی قاضی عبدالرحمٰن تھے۔فن ریاضی وفلکیات میں خاص طور سے مہارت رکھتے تھے۔

وہ پاکستان کے ممتاز عالم مولانا معین الدین لکھوی رحمہ اللہ کے جد امجد حضرت مولانا محی الدین عبدالرحمٰن لکھوی رحمہ اللہ کے حلقۂ ارادت میں شامل تھے اور مولانا محی الدین عبدالرحمٰن لکھوی کا سلسلۂ ارادت حضرت مولانا سید عبداللہ غزنوی سے وابستہ تھے۔

(تذکرہ قاضی محمد سلیمان منصور پوری:ص:۴۴۹)

**پیران پیر سے نسبت:۔** شیخ عبدالشکور صاحب کے علم کے مطابق قاضی صاحب رحمہ اللہ کی نسبت عالی حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی رحمہ اللہ کے خاندان سے بھی ملتی ہے۔

قاضی صاحب مرحوم کے اسلاف میں بہت سے بزرگ عہدۂ قضا پر فائز رہے۔شاہ جہاں بادشاہ نے قصبہ منصور پور(مشرقی پنجاب، موجودہ نام چھینٹاں والا) کا علاقہ بطور جاگیر قاضی شیخ محمد غوث رحمہ اللہ کو عطا کیا تھا۔قاضی محمد غوث رحمہ اللہ کا مزار سنام میں ہے اور شاہی فرمان، شیخ عبدالشکور کے پاس محفوظ ہے۔(تذکرہ قاضی محمد سلیمان منصور پوری:ص:۴۵۴)

**خلوت کو جلوت پر ترجیح:۔** قاضی عبدالعزیز منصور پوری اولین دور کے مسلمان گریجویٹ تھے۔علی گڑھ یونیورسٹی سے تعلیم مکمل کی۔

''رحمۃ للعالمین'' کا مکمل ترجمہ صحت الفاظ کے ساتھ انگریزی زبان میں کیا۔

خلوت کو جلوت پر ترجیح دیتے تھے۔اپنے ہم عصر مشاہیر سے قلبی تعلق رکھتے تھے۔

قاضی عبدالعزیز ہر روز طویل وظائف پڑھتے تھے۔بہ ظاہر امورِ دنیا سے کوئی تعلق نہ تھا۔پٹیالہ سے ہجرت کرنے کے بعد لاہور میں کئی برس انتہائی غربت میں بسر کیے۔ہم عصر مشاہیر میں سے کسی کو اپنا حال نہ بتایا۔

**اوراد وظائف ومراقبے:۔** تمام عرصہ معمولات میں کوئی فرق نہ آیا۔شب بیداری، مراقبے، اوراد، وظائف، نوافل اور رحمۃ للعالمین کے ترجمے کا کام جاری رہا۔ان کا عطا کردہ فیض ان کے روحانی ورثاء میں جاری ہے۔ان کے روحانی مدارج میں سے صرف ایک واقعہ درج ہے۔فارسی زبان میں طویل نعت رسول مقبول لکھی۔اس نعت کے سلسلے میں دو دفعہ حضور رسول کریم ﷺ کی خواب میں زیارت ہوئی اور ایک مرتبہ اصلاح (بھی کی)......ارشاد ہوا عبدالعزیز وہ نعت سناؤ۔تعمیل ارشاد ہوئی۔حضور ﷺ نے ایک مصرع میں اصلاح فرمائی۔سبحان اللہ تعالیٰ۔(تذکرہ قاضی محمد سلیمان منصور پوری:ص:۴۵۷-۴۵۸)

آمنہ نیر:۳۱-بی بلاک ماڈل ٹاؤن(لاہور) میں مقیم ہیں۔

ان کے پانچ بیٹے ہیں۔سب اعلیٰ تعلیم یافتہ۔ان میں سے ایک مصطفیٰ ناصر ایم ایس سی، عملی تصوف سے وابستگی رکھتے ہیں۔
(تذکرہ قاضی محمد سلیمان منصور پوری:ص:۴۶۳)

## نام کتاب:۔اصحاب علم وفضل...... مصنف:۔محمد تنزیل الصدیقی الحسینی

**تذکرہ اسلاف کی اہمیت وضرورت:۔** اسلاف کی خدمات گونا گوں کا تذکرہ اخلاف کیلئے ولولہ تازہ کا باعث بنتا ہے۔اسلام کی حیات رفتہ کے مختلف گوشے ایسے ہیں جن سے لائق اخلاف اپنے لیے رہنمائی حاصل کر سکتے ہیں۔زیر نظر کتاب جناب محمد تنزیل الصدیقی الحسینی حفظہ اللہ کی سلسلہ شخصیات کی پہلی کتابی کاوش ہے۔موصوف کا انداز نگارش ممکن ہے کہ بعض طبیعتوں پر گراں گزرے، مگر اس امر کو فراموش نہیں کیا جا سکتا کہ لائق احترام مصنف نے جو کچھ بھی لکھا ہے پوری دیانت داری اور ذمہ داری سے لکھا ہے، اور قرآنی معیارِ تذکرہ کی پیروی کرنے کی کوشش کی ہے۔(از طرف عبدالرحمان محمد ثاقب صدیقی، ۴ جنوری ۲۰۰۵ء، کراچی)(اصحاب علم وفضل، ص:۷)

**مولانا ارشاد حسین مجددی کی بیعت وخلافت:۔** مولانا ارشاد حسین مجددی رام پوری، حضرت شیخ احمد المعروف بہ مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ کے اولاد امجاد سے تھے۔۱۴ صفر ۱۲۴۸ھ کو رام پور میں پیدا ہوئے۔لکھنؤ میں کتب درسیہ پڑھی اور رام پور میں علامہ نواب سے تکمیل کی۔شاہ احمد سعید رحمہ اللہ سے سند خلافت ملی۔

**مولانا عبدالشکور کی خلافت طریقت:** مولانا عبدالشکور فاروقی لکھنوی ذی الحجہ ۱۲۸۳ھ میں کاکوری میں پیدا ہوئے، فتح پور میں تربیت پائی، مولانا نور محمد فتح پوری رحمہ اللہ سے مختصرات پڑھی، پھر لکھنؤ میں کتب درسیہ کی تکمیل مولانا عین القضاۃ لکھنوی سے کی۔طب حکیم

عبدالولی سے پڑھی، ایک زمانہ تک درس وتدریس کا فریضہ انجام دیا، پھر دہلی تشریف لے گئے جہاں مرزا حیرت دہلوی کے پاس قیام کیا، اس کے بعد دوبارہ لکھنؤ کی طرف شدرحال کیا اور وہاں 'مدرسہ فرقانیہ' لکھنؤ میں فریضۂ تدریس انجام دینے لگے۔ شیخ ابواحمد بھوپالی رحمہ اللہ کے خلیفہ تھے۔ (اصحاب علم وفضل، ص:۲۳)

**سید ابوتراب رشد اللہ راشدی سندھی:۔** (۱۲۷۷ھ/۱۸۶۰ھ/۱۹۲۳ء) اقلیم سندھ کے سادات کی ایک شاخ خانوادۂ راشدی اپنی دینی خدمات، علمی عظمت، روحانی برکات اور مجاہدانہ قربانیوں کے اعتبار سے ممتاز اقران واماثل رہا ہے۔ اس خانوادۂ علم وفضل میں ہر دور میں کبار اصحاب رشد وہدایت وحاملین علم وفضیلت گزرے ہیں۔ جنہوں نے اپنی علم پروری سے دین وعلم دین کی بہتری خدمات انجام دیں۔

**پیر روضہ دھنی کے لاکھوں مریدین:۔** خانوادۂ راشدی کے مؤسس اعلیٰ حضرت پیر محمد راشد شاہ المعروف بہ روضہ دھنی (۱۱۷۰ھ، ۱۲۲۳ھ/ ۱۷۵۷ء-۱۸۱۸ء) کا سلسلہ نسب حضرت حسین بن علی رضی اللہ عنہما سے جا ملتا ہے۔ پیر محمد راشد شاہ رحمہ اللہ کے چار صاحبزادے تھے۔ اول الذکر پیر سید صبغت اللہ شاہ پیر پگاڑا مشہور بہ تجر دھنی (۱۱۸۳ھ-۱۲۴۶ھ/ ۱۷۷۹ء-۱۸۳۱ء) نہ صرف صاحب علم و فضل تھے بلکہ مجاہدانہ عادات وخصائل کے مالک بھی تھے۔ سید احمد شہید رائے بریلوی رحمہ اللہ کے ہم مسلک ورفیق خاص تھے۔ ان کی تحریک جہاد کے ایک اہم رکن اور حُروں، کے روحانی پیشوا تھے، بلاشبہ ان کے لاکھوں مرید تھے، جوان پر اپنی جان نچھاور کرنے کیلئے ہمہ وقت تیار رہتے تھے۔ سید حمید الدین ممدوح گرامی کے متعلق لکھتے ہیں:

''باشندگان سندھ کے نزدیک سارے ملک میں اس جیسا شیخ ومرشد کوئی نہیں۔ قریباً تین لاکھ بلوچ مرید ہیں۔ رجوع خلق عام ہے۔ جاہ وجلال میں زندگی گزار رہے ہیں۔ جود وکرم اور اخلاص ومروت میں بھی شہرۂ آفاق ہیں۔'' (سید احمد شہید: ۲۹۰)

پیر صبغت اللہ اپنے والد گرامی کے بعد دستار وراثت روحانی کے مستحق قرار پائے، اسی وجہ سے وہ ''پیر پگاڑو'' کے لقب سے معروف ہوئے۔ پیر صبغت اللہ رحمہ اللہ نے اپنے بھائی پیر محمد یٰسین شاہ پیر جھنڈ ووال کو اپنے والد کی وصیت کے مطابق 'جھنڈا' دیا جو شاہِ افغانستان تیمور شاہ کے بیٹے زمان شاہ نے سندھ میں اشاعت دین اسلام کی خاطر پیر محمد راشد شاہ کی خدمت میں ازراہِ عقیدت پیش کیا تھا۔ پیر محمد یٰسین جھنڈا لے کر دوسری جگہ چلے گئے اور ''پیر جھنڈا'' کے تلقب سے زبان زدِ خواص وعوام ہوئے۔

ان کے بعد ان کے صاحبزادے پیر فضل اللہ شاہ سجادہ نشیں ہوئے، ان کی شہادت کے بعد ان کے بھائی پیر سید رشید الدین شاہ ۱۲۸۷ھ میں ''صاحب العَلَم الثالث'' بنے۔ (اصحاب علم وفضل، ص:۳۳-۳۴)

**مدرسہ دارالرشاد میں علمائے دیوبند کی آمد:۔** مولانا عبیداللہ سندھی کی زندگی کا بیشتر حصہ غریب الوطنی میں گزرا، تاہم ان کی زندگی کے وہ ایام جو اطمینان وسکون کے ساتھ بسر ہوئے ان کا غالب حصہ پیر جھنڈا ہی میں گزرا ہے۔

> سیّد رشد اللہ شاہ کو سندھ میں علمی پسماندگی کا بڑا احساس تھا، اسی لیے جب مولانا عبیداللہ سندھی نے ''مدرسہ دارالرشاد'' کی تجویز پیش کی تو شاہ صاحب فوراً تیار ہو گئے۔ چنانچہ ۱۳۱۹ھ/ ۱۹۰۱ء میں ''مدرسہ دارالرشاد'' نے اپنی عملی مساعی کا آغاز کیا۔ چنانچہ اسی طرف اشارہ کرتے ہوئے مولانا عبیداللہ سندھی لکھتے ہیں: ''اسستُ 'دارالرشاد' فی 'بیر جندا' قریباً من حیدر آباد السندیة بمشارکة السید الامام و ابی التراب رشد الله ابن شیخنا الامام رشید الدین۔'' (التمهید لتعریف آئمة التجدید:۲۳)

مدرسہ قائم کرنے کیلئے تمام تر سرمایہ سید رشد اللہ شاہ رحمہ اللہ نے فراہم کیا اور اس کے تمام اخراجات کے کفیل بھی وہی تھے۔ سات برس تک مولانا عبیداللہ سندھی کامل اختیارات کے ساتھ علمی اور انتظامی امور کے سربراہ رہے۔ یہ مدرسہ جلد ہی کامیابی کے منازل طے کرنے لگا۔ یہاں بلند پایہ ارباب علم تدریس کی ذمہ داریاں نبھاتے اور مدرسے کے معائنہ اور امتحان کیلئے رفیع المرتبت علماء کو مدعو کیا جاتا جن میں علامہ شیخ

حسین بن محسن یمانی انصاری، مولانا محمود الحسن دیوبندی، مولانا سید انور شاہ کشمیری، مولانا اشرف علی تھانوی، ڈاکٹر ضیاء الدین احمد رحمہم اللہ وائس چانسلر علی گڑھ یونیورسٹی وغیرہم شامل ہیں۔

مدرسہ دارالرشاد کے فضلاء: مدرسہ دارالرشاد سے جو فضلاء فارغ التحصیل ہو کر مسند علم وفضیلت کے وارث ہوئے ان میں مفسر قرآن مولانا احمد علی لاہوری، مولانا امید علی سندھی، پیر سید احسان اللہ شاہ راشدی، سید ضیاء الدین صاحب العلم، مولانا سید عبداللہ سربازی، مولانا عبداللہ الغازی سندھی، مولانا محمد اکرم ہالائی، مفتی عبدالقادر سندھی رحمہم اللہ وغیرہم شامل ہیں۔ (اصحاب علم وفضل، ص: ۳۶-۳۷)

**مولانا رفیع الدین شکرانوی رحمہ اللہ کا ذوق تصوف:** (۱۲۷۰ھ/۱۸۵۴ء-۱۳۳۸ھ/۱۹۱۹ء)

**مولانا رفیع الدین کے نانا کی بیعت:-** مولانا رفیع الدین رحمہ اللہ کا سلسلہ نسب خلیفہ بلافصل سیدنا ابوبکر صدیق اکبر رضی اللہ عنہ سے جا ملتا ہے۔ مختصر سلسلہ نسب درج ذیل ہے: مولانا رفیع الدین بن بہادر علی بن نعمت علی بن محمد دائم علی۔ آپ کے نانا شیخ غلام علی کے متعلق کہا جاتا ہے کہ وہ سید احمد شہید رحمہ اللہ کے کسی خلیفہ کے مرید تھے۔

مولانا رفیع الدین کی ابتدائی تعلیم گھر پر ہی ہوئی۔ مولوی سلامت علی سے کافیہ تک تحصیل کی۔ اس کے بعد موضع شکرانواں کے قریب ایک مقام گیلانی میں مولانا محمد احسن گیلانی سے ۷ برس کی مدت میں درس نظامی کی تکمیل کی۔

سید نذیر حسین رحمہ اللہ سے مستفید ہونے کے بعد مولانا شکرانوی نے امرتسر کی طرف شد رحال کیا جہاں حضرت عارف باللہ سید عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کی صحبت مبارکہ روحانی فیوض و برکات کے حوالے سے اصحاب خلوص کیلئے بڑی کشش رکھتی تھی۔ جب حضرت غزنوی رحمہ اللہ کی خدمت میں پہنچے تو انہوں نے فرمایا: ''شما در اثناء راہ بودی کہ مرا الہام شد کہ ع مردہ باد کہ مسیحا نفسے می آید (تعبیر) از دست شما اشاعت توحید و سنت بسیار خواہد گشت انشاء اللہ تعالیٰ'' امرتسر میں آٹھ ماہ قیام کر کے اکتساب فیض کیا۔ (اصحاب علم وفضل، ص: ۴۵-۴۷)

**وسیع النظر اور وسیع المشرب:** مولانا شکرانوی رحمہ اللہ بڑے وسیع النظر اور وسیع المشرب تھے، ان کا حلقہ روابط مختلف طبقوں میں پھیلا ہوا تھا۔ مولانا کو حدیث کے علاوہ فقہ سے بھی گہری مناسبت تھی، مولانا ابوسلمہ لکھتے ہیں: ''مولانا اگرچہ سلفی اور اہلحدیث تھے مگر فقہ سے بدکتے نہیں تھے بلکہ اس سے طبعی مناسبت تھی۔ صوبہ کے مشہور شاعر علامہ آزاد نے اپنے ایک قصیدہ میں اس طرف اشارہ بھی کیا ہے ۔

فخر اقران و اماثل ذات او ۔۔۔ ایں چنیں ذاتے دریں ایام کو؟
عالم فرزانہ دور زماں ۔۔۔ ہم فقیہ و ہم محدث بے گماں

''یہی وجہ ہے کہ مولانا کے ہاں کتب فقہ کا بھی انبار لگا ہوا ہے۔'' (ماہنامہ ''برہان'' دہلی جنوری ۱۹۵۷ بحوالہ اصحاب علم وفضل، ص: ۵۱-۵۲)

**مولانا شاہ محمد سعید حسرت عظیم آبادی کا ذوق تصوف:-** (۱۲۳۱ھ/۱۸۱۶ء-۱۳۰۴ھ/۱۸۸۷ء) مولانا شاہ محمد سعید حسرت رحمہ اللہ کا شمار اپنے عہد کے رفیع المرتب عالم دین اور صاحب دل بزرگوں میں ہوتا ہے۔ وہ نہ صرف علوم دینی کے ماہر تھے بلکہ منطق و فلسفہ اور شعر و ادب پر بھی غیر معمولی درک رکھتے تھے۔

مولانا کی ولادت ۲۷ ذیقعدہ ۱۲۳۱ھ/ ۱۸۱۶ء بروز ہفتہ ہوئی۔ مولانا کا خانوادہ عظیم آباد کے ممتاز خانوادوں میں شمار ہوتا تھا، مولانا کے جد امجد شیخ عمر دراز عظیم آباد کے مشہور رئیس تھے، ۱۲۲۲ھ میں انہوں نے اس دنیائے بوقلموں سے رحلت فرمائی۔ مولانا کے والد منشی واعظ علی دینی و دنیاوی علوم سے واقف اور عظیم آباد کے ممتاز فرد تھے۔ (اصحاب علم وفضل، ص: ۵۶)

**مولانا شاہ سعید کی بیعت اصلاح:** لکھنؤ میں مولانا مفتی ظہور اللہ لکھنوی رحمہ اللہ سے ''صدرا'' کے چند اسباق بطور تبرک پڑھے۔ ۱۲ برس کی عمر میں عظیم آباد پٹنہ میں حضرت مرزا حسن علی صغیر محدث لکھنوی رحمہ اللہ سے بیعت کر کے حلقہ ارادت میں شامل ہوئے۔ اس

سے صاحب ''الــدر الــمـنـثـور''، مولانا عبدالرحیم صادق پوری کے اس بیان کی نفی ہو جاتی ہے کہ ''اور وہاں (لکھنؤ میں) جناب مولانا حسن علی الہاشمی الّلکھنوی خاتم المحدثین سند المفسرین رحمہ اللہ سے سند حدیث و تفسیر حاصل کی۔'' (ص:۲۲۶) ڈاکٹر مطیع الرحمان نے بھی مولانا سعید حسرت پر لکھے گئے اپنے سوانحی مضمون میں غالباً صاحبِ ''الــدر الــمـنـثـور'' کی متابعت کرتے ہوئے لکھا ہے: ''پھر لکھنؤ تشریف لے گئے اور مولانا شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی رحمہ اللہ کے خلیفہ مولانا حسن ہاشمی محدث لکھنوی رحمہ اللہ سے حدیث اور تفسیر کی سند حاصل کی۔'' (ماہنامہ، معارف، اعظم گڑھ جولائی ۱۹۶۴ء) ☆اثنائے تعلیم ہی میں کان پور میں شاہ نذر محمد (خلیفہ امیر المؤمنین سید احمد شہید رحمہ اللہ سے بیعت کر کے فیوض و برکات حاصل کیے۔ (اصحاب علم وفضل، ص:۵۷-۵۹)

مولانا شاہ محمد سعید نے کسب علم سے فراغت کے بعد عظیم آباد میں علوم دینی کی تشہیر و تبلیغ کی غرض سے ''مدرسہ سعیدیہ'' کی بناء ڈالی۔ (اصحاب علم وفضل، ص:۶۱)

مولانا نے جن اساتذہ علم و معرفت کے حلقے میں استفادۂ علمی کیا ان میں مولانا مظہر علی عظیم آبادی اور شاہ نذر محمد رحمہما اللہ، سید احمد شہید رحمہ اللہ کے خلفاء میں سے تھے۔ مولانا کے ایک دوسرے استاذ معرفت مرزا حسن علی صغیر لکھنوی رحمہ اللہ بھی عامل بالحدیث بزرگ تھے۔ (اصحاب علم وفضل، ص:۶۳)

اعظم گڑھ کے مشہور اہلحدیث عالم دین شاہ ابو اسحاق لہراوی (م:۱۲۳۴ھ) کی کتاب ''نور العینین فی اثبات رفیع الیدین'' کا قلمی نسخہ بھی مولانا کے کتب خانے میں موجود تھا، عظیم آباد کے مشہور محدث علامہ شمس الحق ڈیانوی کے کتب خانے میں ''نور العینین'' کا جو نسخہ تھا وہ مولانا ہی کے نسخے سے منقول تھا۔ (اصحاب علم وفضل، ص:۶۴)

**مولانا برکت اللہ سورتی کا اخذ طریقت:۔** سورت کے ایک دوسرے صاحب علم مولانا برکت اللہ سورتی تھے، جنہوں نے نہ صرف فقہ و حدیث کی تحصیل عظیم آباد میں مولانا شاہ محمد سعید سے کی بلکہ اخذ طریقت بھی کیا۔ (اصحاب علم وفضل، ص:۷۱)

**مولانا مظہر علی عظیم آبادی کی خلافت طریقت:۔** مولانا مظہر علی عظیم آبادی اکابر علمائے عظیم آباد سے تھے۔ ماہر علوم و فنون تھے، سید احمد شہید کے خلیفہ تھے۔ (اصحاب علم وفضل، ص:۷۵)

**مولوی حسیب اللہ مختار کی بیعت اصلاح:۔** مولوی حسیب اللہ مختار ۱۸۶۵ء کو عظیم آباد پٹنہ کے معروف محلے لودی کٹرہ میں پیدا ہوئے، نسباً حضرت سعید بن زید رضی اللہ عنہ سے تعلق تھا۔

کچھ عرصہ محلے میں تعلیم حاصل کرنے کے بعد خانقاہ عمادیہ کے سجادہ نشیں مولانا شاہ امیر الحق عمادی رحمہ اللہ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور ۱۸ برس کی عمر تک یہیں فارسی و عربی کی تحصیل کی۔

تصوف کی طرف میلان طبع تھا، شاہ رشید الحق عمادی رحمہ اللہ سے بیعت تھے۔ تصانیف میں ''انوار الاولیاء مع اسرار الصوفیاء، انوار الاذکیاء فی احوال الصوفیاء، وسیلہ نجات، تذکرۃ الصالحین (طبع ۱۹۳۰ء پٹنہ)، تحقیق الکلام فی المولد والقیام'' ''علاج الامراض''، وغیرہا کا ذکر ملتا ہے۔ مولوی حسیب اللہ مختار عظیم آباد کے معروف تذکرہ نویس تھے، انہیں تاریخ، تصوف، تذکرہ، حکمت اور شاعری سے خاص لگاؤ تھا۔ (اصحاب علم وفضل، ص:۷۶)

## مولانا شاہ محمد سلیمان پھلواروی رحمہ اللہ (۱۲۷۶ھ/ ۱۸۵۹ء-۱۳۵۴ھ/ ۱۹۳۵ء)

حضرت مولانا شاہ محمد سلیمان حاذق بن حکیم داؤد پھلواروی رحمہ اللہ دیار ہند کے بلند پایۂ شیخ طریقت، زعیم ملت اور وسیع النظر عالم دین تھے۔ طبقۂ مشائخ میں بلند مرتبہ حاصل تھا، مولانا عبدالباری فرنگی محلی نے جب ''بزم صوفیاء'' کی بنیاد رکھی تو اس کی آل انڈیا اجلاس کی صدارت کیلئے مولانا فرنگی محلی کی نگاہ انتخاب بھی آپ ہی کی جانب اٹھی۔ خواجہ حسن نظامی نے جب ''حلقۂ مشائخ'' قائم کیا تو تا حیات شاہ سلیمان رحمہ

اللہ اس کے سرپرست اعلیٰ رہے۔ علامہ اقبال اور خواجہ حسن نظامی کے مابین جب تصوف کے مسائل پر اختلاف ہوا تو اس کے محاکے کیلئے نگاہ انتخاب بھی شاہ سلیمان پر ٹھہری۔

اپنے عہد کی سیاست پر بھی شاہ سلیمان پھلواروی رحمہ اللہ کو بڑا رسوخ حاصل تھا۔ ایک دفعہ گاندھی جی نے شاہ سلیمان رحمہ اللہ کے گھٹنوں کو ہاتھ لگا کر کہا: ''آپ اپنی شخصیت کے اثر سے مسلمانان ہند کو آمادہ کیجئے کہ وہ گاؤ کشی ترک کر دیں۔'' جس پر شاہ سلیمان نے فرمایا کہ میری ایک شرط ہے، گاندھی جی نے شرط دریافت کی۔ فرمایا: ''آپ ہندوؤں سے بت پرستی ترک کروا دیجئے۔'' اس پر گاندھی جی خاموش ہو گئے۔

شاہ سلیمان رحمہ اللہ کا شماران بالغ النظر افراد میں ہوتا ہے جنہوں نے ابتداء ہی میں مسئلہ فلسطین میں یہودیوں کی شاطرانہ چالوں کو سمجھا، جیسا کہ موصوف کے اس فتوے سے ظاہر ہوتا ہے جو انہوں نے ''جمعیت علماء ہند'' (کان پور) کے امیر کی حیثیت سے دیا تھا اور جو جریدہ ''الجامعۃ العربیۃ'' فلسطین کے ۱۱ فروری ۱۹۳۵ء کے شمارے میں اشاعت پذیر ہوا تھا۔

بانی پاکستان قائداعظم محمد علی جناح نے بھی ''کامریڈ'' کے مورخہ ۱۱ جولائی میں شاہ سلیمان رحمہ اللہ کی جادو بیانی کی تعریف کی ہے۔ (دیوان فائز: ۴۶)

شاہ محمد سلیمان کی ولادت ۱۱ محرم ۱۲۷۶ھ/۱۸۵۹ء کو پھلواری میں ہوئی۔ ''آثارات پھلواری شریف'' کے مطابق مختصراً سلسلہ نسب درج ذیل ہے:

''شاہ محمد سلیمان بن حکیم داؤد بن حکیم واعظ اللہ بن حکیم محبوب عالم عرف حکیم باسو بن شیخ پیر نذر محمد بن شیخ فتح محمد بن شیخ عبدالغفور بن مولانا فرید الدین یکے از اولاد حضرت امام محمد تاج فقیہہ۔'' (اصحاب علم وفضل، ص: ۷۸-۷۹)

**حصول تعلیم:۔** ''مدرسہ چشمۂ رحمت، غازی پور میں بعض کتب درسیہ کی تحصیل مولانا حافظ عبداللہ غازی پور رحمہ اللہ سے کی۔ کتب درسیہ کی تکمیل لکھنؤ میں مولانا عبدالحیٔ حنفی لکھنوی رحمہ اللہ سے کی اور حدیث کی تحصیل و تکمیل مولانا احمد علی سہارن پوری اور سید میاں نذیر حسین محدث دہلوی رحمہ اللہ سے کی۔

**شیوخ طریقت:۔** شاہ سلیمان رحمہ اللہ کے شیوخ طریقت ورہنمایان تصوف میں شاہ علی حبیب نصر پھلواروی، مولانا فضل رحمان گنج مرادآبادی، حاجی امداد اللہ مہاجر مکی، مولانا عبدالحیٔ حنفی لکھنوی، مولانا عبدالرزاق فرنگی محلی، شاہ قدرت اللہ (ڈیرہ اسماعیل خان)، مولانا فیض اللہ نقشبندی، شاہ محمد یعقوب دہلوی، شیخ محمد صالح، علامہ عبداللہ النہاری یمنی، شاہ صفت اللہ پھلواروی، شاہ اشرف مجیب فریدی پھلواروی، شاہ وحید الحق منعمی، شاہ یحییٰ منعمی، مولانا عبدالرحمان جعفری پھلواری رحمہم اللہ وغیرہم شامل ہیں۔

جب شاہ سلیمان پھلواروی رحمہ اللہ بغداد گئے تو وہاں سیدنا شیخ عبدالقادر جیلانی رحمہ اللہ کے اخلاف میں سے السید عبدالرحمان المحض (سجادہ نشین) کے مہمان ہوئے اور ان سے سلسلۂ قادریہ کی تبرکاً اجازت لی۔ (اصحاب علم وفضل، ص: ۸۱)

مولانا شاہ محمد سلیمان نے سید میاں نذیر حسین محدث دہلوی رحمہ اللہ کی بارگاہ علم وفضل سے ۱۲۹۷ھ میں سند و اجازۂ حدیث حاصل کیا۔ اسی زمانہ میں مولانا تلطف حسین عظیم آبادی کی توجہ سے سید نذیر حسن دہلوی رحمہ اللہ کی تصنیف ''معیار الحق'' کا ایک دوسرا ایڈیشن شائع ہوا۔ کتاب ''معیار الحق'' کا اصل مبحث ردّ تقلید ہے، بعض فروعی مسائل پر بھی بحث کی گئی ہے جس میں اصحاب الحدیث کے مسلک کی تائید کی گئی ہے۔ اس کتاب پر عالی مرتبت مصنف کے متعدد تلامذہ نے تقاریظ ثبت فرمائیں، انہی میں شاہ محمد سلیمان پھلواروی بھی شامل ہیں۔

**شیخ الکل کی نظر عنایت:۔** سید نذیر حسین رحمہ اللہ بالعموم اپنے تلامذہ سے شفقت و محبت کا برتاؤ کرتے تھے، موصوف پر بھی نظر عنایت تھی۔ آپ میں خط و کتابت کا سلسلہ بھی تھا۔ مولانا غلام حسین ندوی پھلواروی رحمہ اللہ نے ''خاتم سلیمانی'' میں سید نذیر حسین رحمہ اللہ کا ایک مکتوب گرامی بنام شاہ سلیمان پھلواروی رحمہ اللہ نقل کیا ہے۔ یہ پُر از معارف مکتوب بطور یادگار یہاں نقل کرتا ہوں:

''اے عزیز از محاسبہ ''وان تبدوا مافی انفسکم او تخفوہ یحاسبکم بہ اللہ''۔ اندیشہ کن، وہمچو ''اولئك کالانعام'' محظوظ

نفسانی مباش، وسرورمراقبہ ’’فاذ کرونی اذکرکم‘‘ فروبر، ودیدۂ دل درمشاہدہ ’’وجوہ یومئذ ناضرۃ الیٰ ربہا ناظرۃ‘‘ بکشائے نظارہ کن، وسکہ طلب استقامت خوددر بوتہ ’’فاستقم کما امرت‘‘ ’’والذین جاھدوا فینا‘‘ و بآتش ’’یحذر کم اللہ نفسہ‘‘ بگداز وخالص کن تاشایان مہر ’’لنھدینھم سبلنا‘‘ گرددر بازار ’’ان اللہ اشتریٰ من المؤمنین انفسھم و اموالھم بان لھم الجنۃ‘‘ اورازشے باشدوبداں سرمایہ توانی کہ بضاعت دین خالص ’’الا للہ الدین الخالص‘‘ اصلی کئی، شاید رمزے از اسرار والمخلصون علی خطر عظیم برتو بکشایند، وازلوامع انوار ’’فمن شرح اللہ صدرہ للاسلام فھو علی نور من ربہ‘‘ شعاعے برتو تابد، تاازحفیض ’’قل متاع الدنیا قلیل‘‘ پائے ہمت بیرون نہی، وبراوج ’’والاخرۃ خیر وابقی‘‘ عبورکنی، ومبشرا قبال ’’ذلك فضل اللہ یؤتیہ من یشأء‘‘ چنیں وارساند ’’الا تخافوا ولا تحزنوا وابشروا بالجنۃ التی کنتم توعدون و رضوان جنات نعیم رضی اللہ عنھم‘‘ ندادردہد ’’کلوا و اشربوا ھنیئاًبما کنتم تعملون‘‘ زیادہ والسلام خیر الختام‘‘۔*الراقم العاجز محمد نذیر حسین۔‘‘*

(خاتم سلیمان، حصہ اوّل: ۸۵-۸۶)

پھلواری میں سب سے پہلے مولانا شاہ علی نعمت پھلواروی رحمہ اللہ نے مسلک اہلحدیث اختیار کیا۔ شاہ علی نعمت رحمہ اللہ، شاہ سلیمان رحمہ اللہ کے اعزہ میں سے تھے۔ شاہ سلیمان پھلواروی نے ان کا ذکر اپنے مکاتیب میں بھی کیا ہے، یہ مکاتیب بعد ازاں ’’شمس المعارف‘‘ کے عنوان سے یکجا ہوکر شائع ہوئے۔ شاہ سلیمان کی اہلیہ کے برادر بزرگ شاہ معین الحق رحمہ اللہ تھے، جو اپنے دور کے مشہور اہلحدیث عالم تھے۔ شاہ سلیمان پھلواروی رحمہ اللہ کے حقیقی ماموں شاہ صفت اللہ فریدی پھلواروی رحمہ اللہ کے صاحبزادۂ گرامی شاہ محمد ہارون نے بھی مسلک اہلحدیث اختیار فرمالیا تھا۔

**مولانا ثناء اللہ امرتسری کا تعزیت نامہ:۔** شاہ سلیمان رحمہ اللہ کی وفات پر مشہور اہلحدیث عالم دین مولانا ابوالوفاء ثناء اللہ امرتسری نے اپنے تعزیتی مکتوب بنام شاہ حسین میاں میں لکھا کہ

’’اسلام وعلیکم، اخبارات میں شاہ صاحب رحمہ اللہ کے انتقال کی خبر پڑھ کر صدمہ ہوا، پھلواروی میں اب ہمارا تعلق کیا رہا، واحسرتا، یاران من تنہا مرا بگداشتند۔ آخر سب کی یہی راہ ہے۔ غفر اللہ لہ ورحمہ۔ ابوالوفاء ثناء اللہ۔‘‘ (خاتم سلیمانی، حصہ سوم: ۷)

شاہ محمد سلیمان نے پھلواری رحمہ اللہ میں اپنی ایک الگ خانقاہ’’ خانقاہ سلیمانیہ‘‘ کی بنیاد رکھی۔ پھلواری کی خانقاہوں کے رسوم وآداب نہ خالص بریلوی طرز پر ہیں نہ دیوبندی طرز پر۔ شاہ سلیمان پر تصوف کا رنگ غالب تھا۔ (اصحاب علم وفضل، ص: ۸۲-۸۴)

**تصوف پر مشتمل مکاتب:۔** شاہ سلیمان پھلواروی رحمہ اللہ کا مجموعۂ مکاتیب ’’شمس المعارف‘‘ زیادہ تر مسائل تصوف پر مشتمل ہے۔ بعض جگہوں پر بڑے عمدہ نکات ودقائق بھی تحریر فرمائے ہیں۔ مثلاً

ماہ رمضان گزرنے کے بعد عیدالفطر کے موقع پر مسلمان جس انداز میں عید کی خوشیاں مناتے ہیں، اس پر شاہ سلیمان رحمہ اللہ نے بڑا عمدہ نفسیاتی تجزیہ کرتے ہوئے لکھا ہے: ’’عوام الناس عید کے ظاہر سے انبساط واحتشام اور اکل وشرب کے مشاغل میں ایسے مصروف ہوجاتے ہیں کہ گویا یہ ماہ مبارک ایک بلاتھی جو ٹل گئی۔‘‘ (ص: ۳۱۸)

اپنے فرزند شاہ حسن میاں کے نام ایک مکتوب گرامی میں فرماتے ہیں: ’’فرزند مَن! پیری ومریدی وبیعت وارشاد کی توضیح جو بعضے متاخرین بزرگان نے کی ہے اس کو کتاب وسنت پر پیش کرو جو موافق ہو اسے قبول کرو۔ میں ان اقوال کی تردید نہیں کرتا مگر الحق احق بالاتباع۔‘‘ (ص: ۶۴)

شاہ محمد عزیز فریدی کے نام لکھتے ہیں: ’’میرے قلب پر یہ بھی وارد ہوا کہ عموماً اس زمانے کے مشائخین وپیرزادگان کا موجودہ طریقہ جس کو وہ درویشی وعرفان سمجھتے ہیں مثلاً رسومات عرس ونیاز وندرو حال وقال وجوش وخروش وزبانی الفاظ توحید یہ وجودیہ وغیرہ وغیرہ، یہ ہرگز عرفان نہیں ہے۔‘‘ (ص: ۱۳۲) (اصحاب علم وفضل، ص: ۹۰)

**علامہ اقبال کا مسائل تصوف میں رجوع:۔** علامہ اقبال بہار کے اس صوفی منش عالم کے بڑے معتقد تھے، موصوف نے جب فلسفۂ تصوف پر قلم اٹھایا تو قدیم وجدید اور مشرق ومغرب کے تفاوت سے پیدا ہونے والے مسائل نیز وحدۃ الوجود وغیرہ سے متعلق سوالات شاہ سلیمان پھلواروی رحمہ اللہ سے دریافت کیے اور استفادہ کیا اس سلسلے میں دونوں بزرگوں کے درمیان خط وکتابت بھی رہی۔

ایک موقع علامہ اقبال شاہ سلیمان پھلواروی رحمہ اللہ کے نام اپنے مکتوب گرامی میں لکھتے ہیں:

''آپ کو اللہ تعالیٰ نے کمال روحانی کے ساتھ علم وفضل سے آراستہ کیا ہے۔'' (انوار اقبال: ۱۸۰ بحوالہ اقبال کے ممدوح علماء: ۱۳۷) (اصحاب علم وفضل، ص: ۹۱)

**چار سلیمان:** شاہ سلیمان پھلواروی رحمہ اللہ بڑے بذلہ سنج اور زندہ دل بزرگ تھے۔ ان کی خوش بیانیوں کا شہرہ ملک کے طول وارض میں پھیل چکا تھا۔ ندوہ کے ایک جلسہ منعقدہ لکھنؤ میں ہندوستان کے چار سلیمان جمع ہو گئے تھے۔ یعنی قاضی سلیمان منصور پوری رحمہ اللہ مصنف ''رحمۃ اللعالمین''، مولانا سلیمان اشرف بہاری رحمہ اللہ، سید سلیمان ندوی رحمہ اللہ اور خود شاہ سلیمان پھلواروی رحمہ اللہ۔ اس موقع پر تقریر کرتے ہوئے فرمایا کہ آج کل کئی کئی سلیمان پیدا ہو گئے ہیں لیکن ان میں اصلی سلیمان میں ہوں کیونکہ میں سلیمان بن داؤد ہوں۔ ع پریاں نئی نئی ہیں سلیماں نئے نئے۔ یہ سن کر مجمع بے اختیار ہنس پڑا۔ پھر فرمایا پہلے سلیمان فرد تھا اب رباعی ہے، چار چار سلیمان یکجا ہیں۔ (اصحاب علم وفضل، ص: ۹۲-۹۳)

**کتاب عین التوحید:۔** مسئلہ وحدت الوجود سے متعلق عربی میں نہایت قیمتی معلومات کا خزینہ ہے۔ شاہ صاحب نے اس کا ایک نسخہ حاجی امداد اللہ مہاجر مکی رحمہ اللہ کی خدمت میں بھی روانہ کیا تھا، جسے انہوں نے پسند فرمایا تھا۔

**جوہر خمسہ:** پانچ مواعظ کا مجموعہ ہے جو شاہ صاحب رحمہ اللہ کے ایک مریدِ خاص مولوی محمد اسحاق رحمہ اللہ ایڈیٹر ''العرفان'' بنگلور نے شائع کیا تھا۔ (اصحاب علم وفضل، ص: ۹۴)

**کتاب حیات حضرت نصر:۔** اپنے پیرومرشد اور خسر شاہ علی حبیب نصؔر پھلواروی رحمہ اللہ کے حالات میں لیکن اب نایاب ہے۔

**مجربات سلیمانی:** یونانی وڈاکٹری نسخوں کا ایک مجموعہ۔

**شمس المعارف:۔** یہ شاہ صاحب رحمہ اللہ کے مکاتیب کا مجموعہ ہے جسے ان کے صاحبزادوں مولانا غلام حسنین ندوی اور شاہ محمد جعفر ندوی نے مرتب کیا ہے، دو مرتبہ مرحلۂ طباعت سے گزر چکی ہے۔ اس کا دوسرا ایڈیشن جناب شفیق بریلوی کی مساعی سے ''مرکز علوم اسلامیہ'' کراچی سے ۱۹۷۰ء میں شائع ہوا، تعداد صفحات ۲۷۶۔

**نصرۃ الصوفیہ:۔** یہ کتاب عربی اور فارسی میں تالیف کی ہے، اس میں بعض مسائل تصوف کا بیان ہے۔

**شجرۃ السعادۃ وسلسلۃ الکرامۃ:** اس میں سلاسل تصوف کا ذکر ہے۔ (اصحاب علم وفضل، ص: ۹۶-۹۷)

## قاضی طلا محمد خاں پشاوری کا ذوق تصوف (المتوفی ۱۳۱۰ھ)

قاضی طلا محمد نے علوم کی تحصیل مختلف علماء سے کی، کتب حدیث شیخ اجل سید میاں نذیر حسین محدث دہلوی رحمہ اللہ سے پڑھیں، کچھ عرصہ عارف باللہ سید عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کی مصاحبت بھی اختیار کی اور ان سے استفادہ کیا۔

قاضی صاحب کو امراء کی صحبت سے تنفر تھا۔ (اصحاب علم وفضل، ص: ۱۰۴-۱۰۵)

ایک مختصر کتابچہ جو چند قصائد اور منظوم شجرہ ہائے طریقت پر مشتمل ہے۔ (اصحاب علم وفضل، ص: ۱۰۹)

**مولانا عبدالغفار کا اخذ طریقت:** مولانا عبدالغفار خاں بن محمد علی رام پوری، افغانی النسل تھے۔ تقریباً ۱۸۵۶ء میں ولادت ہوئی۔

آپ کے والد سرحد سے رام پور آ بسے تھے، مولانا محمد علی رامپوری خلیفہ سید احمد شہید کے شاگرد تھے۔ ۱۸۵۷ء میں مولانا عبدالجلیل شہید علی گڑھی کے ساتھ انگریزوں سے لڑتے ہوئے شہید ہوئے۔ مولانا عبدالغفار نے اپنے نانا کے زیرسایہ پرورش پائی۔ مولانا ارشاد حسین رام پوری سے کسب علم واخذ طریقت کیا۔ تلامذہ میں مشاہیر علماء شامل ہیں۔ (حالات کیلئے ملاحظہ ہو: نزہۃ الخواطر: ۸/ ۲۶۸، تذکرہ کاملان رام پور)

(اصحاب علم وفضل، ص: ۱۱۸)

**مولانا عبدالتواب کے قادری اویسی اسلاف:۔** مولانا عبدالتواب کے مورث اعلیٰ مولانا عبدالقادر اُویسی حضرت اویس قرنی رحمہ اللہ سے نسبی تعلق رکھتے تھے۔ حضرت اویس قرنی نبی کریم ﷺ کے عہدِ مبارکہ میں دولت ایمان سے بہرہ ور ہو چکے تھے، مگر انہیں نبی کریم ﷺ سے شرف لقا حاصل نہ تھا۔ مولانا عبدالقادر ایک روایت کے مطابق عراق سے اور ایک دوسری روایت کے مطابق یمن سے ہجرت کر کے ملتان آ بسے تھے۔ ان کی نسبت سے ان کے اخلاف ''قادری اویسی'' کہلاتے ہیں۔ مولانا عبدالقادر صوفی المشرب تھے۔ اُن کی وفات ملتان میں ہوئی۔ (اصحاب علم وفضل، ص: ۱۱۹)

**حضور ﷺ کی عظمت وادب:۔** مولانا (عبدالتواب) کی ایک خصوصیت یہ بھی تھی کہ جو شخص ایک بار کچھ دیر ان کی صحبت میں بیٹھ کر آیا۔ پھر ان کا اخلاص اس شخص کو مجبور کرتا کہ وہ دوبارہ جاتا اور مولانا کے علمی ارشادات سے مستفیض ہوتا۔ سید عطاء اللہ شاہ بخاری رحمہ اللہ کی شخصیت سے پورا پاک وہند آشنا ہے۔ ان کی شعلہ بیانی اور قرآن مجید پڑھنے کا انداز شاید ہی کسی کو نصیب ہو۔ فن خطابت کا یہ شہنشاہ اکثر ملتان آیا کرتا اور توحید ورسالت پر گھنٹوں تقریر کرتا، اور دنیا کو مسحور کرتا۔ آج کان اس پُر تاثیر شعلہ بیانی کو ترستے ہیں۔ ایک رات ان کی تقریر تھی۔ قرآن مجید کے آخری پارے کی سورہ عبس و تولی کی تفسیر کرتے ہوئے شاہ صاحب نے ابن اُم مکتوم کا واقعہ بیان کیا اس کی تفسیر میں اکثر مفسرین نے جو کچھ لکھا تھا۔ اس میں اکثر کو تسامح ہوا۔ اور اس سورۂ کو حضور اکرم ﷺ کے بارے میں ذرا تادیبی رنگ میں بیان کیا۔ تقریرات کو ہو گئی۔ شاہ صاحب کی تقریر سننے کو ہر مسلک کے لوگ جاتے تھے۔ صبح کو مولانا کے پاس سلفی مسلک کے کچھ لوگ آئے اور تقریر کی بڑی تعریف کی۔ مولانا نے پوچھا عنوان کیا تھا۔ انہوں نے کہا تقریر رسالت پر تھی اور سورۂ ''عبس و تولی'' کی تفسیر تھی۔ اس پر مولانا نے فرمایا کہ شاہ صاحب سے عرض کریں کہ اس کے علاوہ اور کوئی عنوان نہ تھا۔ یہ تھا حضور اکرم ﷺ سے محبت کا اظہار۔ (اصحاب علم وفضل، ص: ۱۲۹-۱۳۰)

**حضرت الامام مولانا عبدالجبار غزنوی امرتسری رحمہ اللہ:۔** (۱۲۶۸ھ-۱۳۳۰ھ/۱۹۱۳ء): خانوادۂ غزنویہ (امرتسر) کے مورث اعلیٰ سید عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ جن کی زاہدانہ روش اور عابدانہ طریق نے ہزارہا گم کردہ راہِ حیات کو منزل حقیقی سے آشنا کیا، جن کی فضیلت علمی کی ضیاء پاش کرنوں نے چار دانگ عالم کو روشنی سے منور کر دیا۔ جن کی ولایت وللّٰہیت کے آثار بد وِشعور کے آغاز ہی سے ہویدا تھے، جنہوں نے تکلیفیں سہیں، ایذائیں برداشت کیں مگر مواحدانہ روش سے ذرہ برابر ہٹنا گوارا نہیں کیا، جس پر غزنی سے جلاوطن ہونا پڑا اور اس طرح امرتسر کا نصیبہ جاگ اُٹھا کہ وقت کے عظیم ولی نے اسے اپنی جائے سکونت قرار دیا۔

**عارف باللہ کا مقام فنافی الذکر:۔** محدث شہیر امام ابوالطیب شمس الحق ڈیانوی عظیم آبادی رحمہ اللہ اپنی مشہور زمانہ تصنیف ''غایۃ المقصود فی حل سنن ابی دائود'' کے مقدمے میں امام کبیر عارف باللہ السید عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کا ذکر کرتے ہوئے رقمطراز ہیں:

''آپ ہیں شیخ، علامہ، سید، سند، مقدس کمالات والے، آخری زمانہ میں جو عزیز الوجود ہیں۔ مولانا اور فضل کے اعتبار سے ہم سے بہتر، محمد اعظم بن محمد بن محمد بن شریف معروف بہ عبداللہ غزنوی امرتسری رحمہ اللہ۔ آپ تھے اللہ کو پہچاننے والے، اس کی رضا کیلئے سب کچھ کرنے والے، کثرت ذکر کرنے والے، عابد، اللہ کی طرف رجوع کرنے والے متذلل، خاشع، خاضع، پرہیزگار، متواضع، حنیف، کامل، بارع، ملہم، مخلص، صدیق، کریم کہہ کر مخاطب کیے گئے۔ سخاوت کرنے والے، رجوع کرنے والے، حلیم، متوکل، منیب، صابر، قانت، انہیں اللہ کی راہ میں کسی کی ملامت کی پرواہ کبھی نہ ہوئی۔ اللہ کی خوشنودی کو اپنے اہل وطن، اپنے مال ودولت، اپنے اہل

وعیال اور خود اپنے نفس پر ترجیح دینے والے، مشہور احوال ومقامات والے، بڑے بڑے معرکوں والے، آپ اللہ کے دین کی مدد کیلئے صابر محتسب بن اُٹھے۔ توحید وسنت کا باغ لگانے والے، میدان اخلاص کے شہسوار، زاہدوں کے پیشوا، بندوں میں یکتا، زمانے کے امام، رحمان کے ولی، قرآن کے خادم، اللہ کا تقرب حاصل کرنے والے، آپ تمام احوال میں اللہ عزوجل کے ذکر میں مستغرق رہتے، حتیٰ کہ آپ کا گوشت، آپ کی ہڈیاں، آپ کے اعصاب، آپ کے بال اور آپ کا پورا بدن اللہ تعالیٰ کی طرف متوجہ اور اس کے ذکر میں فنا ہونے والا تھا۔'' (غایۃ المقصود فی حل سنن ابی داؤد: ۱/۱۲-۱۳ بحوالہ اصحاب علم وفضل، ص: ۱۴۳-۱۴۴)

**مولانا عبدالجبار غزنوی کا روحانی استفادہ:-** مولانا عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ ۱۲۶۸ھ میں غزنی کے ایک مقام ''صاحبزادہ'' میں پیدا ہوئے۔ ابتدائی کتابیں اپنے برادران حقیقی مولانا محمد غزنوی رحمہ اللہ المتوفی ۱۲۹۶ھ اور مولانا احمد غزنوی رحمہ اللہ سے پڑھیں۔ اپنے عالی قدر والد گرامی سے علوم دینیہ کی تحصیل کی اور روحانی استفادہ کیا۔ بیس برس سے بھی کم عمر میں علوم دینیہ کی تحصیل سے فارغ ہوگئے۔ (اصحاب علم وفضل، ص: ۱۴۵)

دہلی میں مولانا غزنوی رحمہ اللہ نے حضرت میاں صاحب رحمہ اللہ سے استفادہ کیا یہ بہت بڑا اشرف تھا جو انہیں حاصل ہوا۔

مولانا غزنوی رحمہ اللہ نے جن علماء ومحدثین سے کتب حدیث وتفسیر پڑھی، ان کے اسمائے گرامی اپنے تلمیذ رشید مولانا عبداللہ بابر خانوی کے نام عطا کردہ اپنی سند مرقومہ ۷ شوال ۱۳۰۹ھ/ ۱۱۲۹ اپریل ۱۸۹۲ء میں لکھے ہیں، چنانچہ آپ نے لکھا ہے:

''اجازنی مشائخی الکرام وسادتی العظام:

اوّلھم: امام الوقت فی التقویٰ والدین والدی الشیخ عبداللہ الغزنوی السلفی رحمہ اللہ ۔

وثانیھم: شیخی و شیخ والدی و شیخ الکل السیّد نذیر حسین الدھلوی رحمہ اللہ ۔

و ثالثھم: الشیخ احمد الشرقی الحنبلی رحمہ اللہ نزیل مکۃ۔

و رابعھم: الشیخ نعمان الآلوسی رحمہ اللہ رئیسس المدرسین فی المدرسۃ المرجانیۃ ببلدۃ بغداد۔

خامسھم: الشیخ حسین البوفالی ثم الحدیدوی الیمانی الشافعی رحمہ اللہ الملقب بشیخ البخاری وغیرھم۔'' (الفیوض المحمدیۃ بتذکار سلالۃ لکویۃ: ۲۴۸-۲۴۹)

اس تحریر سے عیاں ہوتا ہے کہ مولانا غزنوی نے اپنے والد گرامی اور حضرت میاں صاحب کے علاوہ شیخ احمد بن ابراہیم بن عیسیٰ شرقی نجدی حنبلی رحمہم اللہ سے بھی استفادہ کیا جو بڑے صاحب عزیمت اور اکابر محدثین میں سے تھے۔ قارۂ ہند کے جن علمائے عالی مرتبت نے شیخ احمد شرقی سے استفادۂ علمی کیا ان میں محدث شہیر ابوالطیب شمس الحق عظیم آبادی، علامہ محمد بشیر سہسوانی صاحب ''صیانۃ الانسان''، مترجم حدیث وقرآن علامہ وحیدالزماں لکھنوی وغیرہم شامل ہیں۔

شیخ احمد شرقی نے ۴ جمادی الثانی ۱۳۲۹ھ میں داعی اجل کو لبیک کہا۔

مولانا عبدالجبار رحمہ اللہ نے مشہور مفسر قرآن علامہ شہاب الدین محمودی آلوسی صاحب ''روح المعانی'' کے فرزند ارجمند شیخ ابوالبرکات خیرالدین نعمان آلوسی سے بھی فیض علمی حاصل کیا۔ جن کا شمار بلدۂ عراق کے بلند پایہ فقہاء ومحدثین میں ہوتا تھا۔ فروع میں حنفی اور عقائد میں سلفی المشرب تھے۔ دیار ہند کے دو جلیل القدر محدثین حضرت نواب صدیق حسن خان والی بھوپال اور علامہ شمس الحق ڈیانوی عظیم آبادی صاحب ''عون المعبود'' بھی ان کے دبستان علمی کے فیض یافتہ تھے۔ علامہ نعمان آلوسی نے ۷/محرم ۱۳۱۷ھ کو بغداد میں وفات پائی۔ (اصحاب علم وفضل، ص: ۱۴۸-۱۴۹)

**مولانا عبدالجبار کا فیض سلوک:** امرتسر آنے کے بعد سید عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ نے توحید وسنت کی نشر واشاعت کیلئے اپنی

جھو دِمخلصہ کا آغاز فرمایا۔مولانا سید داؤد غزنوی رحمہ اللہ رقمطراز ہیں:

''امام اہل توحید،منبع آثارِسلف الصالحین، عارف باللہ حضرت مولانا سید عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ جب غزنی سے پنجاب تشریف لائے اور امرتسر میں سکونت پذیر ہوئے۔توحید وسنت کی اشاعت اور بدعات اور مشرکانہ رسوم سے پاک اسلام کی تبلیغ کا بے پناہ جذبہ جو آپ کے دل میں موجزن تھا،اس نے چند دنوں میں ایسی صورت حال پیدا کر دی کہ امرتسر مرجع عوام وخواص بن گیا۔

**مرشد کامل کی خدمت میں بکثرت علماء کی حاضری:۔** آپ کے حلقہ پند ونصائح میں شریک ہوکے آپ کی اقتداء میں نماز پڑھنے اور کیفیت خشوع حاصل کرنے اور آپ کے فیضان صحبت سے مستفیض ہونے کیلئے صلحاء اور علماء دور دور سے حاضر ہوکر اس چشمہ ہدایت ومعرفت سے اپنی روح کی تسکین اور قلب کی تطہیر حاصل کرتے۔آپ کے صاحبزادگان میں سے مولانا عبداللہ، مولانا محمد اور والد بزرگوار حضرت مولانا سید عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ قرآن و حدیث کا درس دیتے۔اس طرح مسجد غزنویہ ایسی تربیت گاہ بن گئی جہاں علم کے ساتھ عمل، قال کے ساتھ حال کی کیفیت اور علم وبصیرت کے ساتھ معرفت کا زر حاصل ہوتا تھا۔عارف باللہ حضرت سید عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کے واصل بحق ہونے کے بعد ان کے بڑے صاحبزادے حضرت مولانا عبداللہ بن عبداللہ ان کے خلیفہ مقرر ہوئے۔آپ تھوڑا عرصہ زندہ رہے،ان کی وفات کے بعد والد بزرگوار حضرت مولانا عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ منصب خلافت وامامت پر فائز ہوئے۔آپ کے عہدِ مبارک میں روحانی فیوض وبرکات حاصل کرنے والوں کا حلقہ بہت وسیع ہوگیا اور آپ کے علم وفضل کے چرچے پنجاب سے گزر کر پورے ہندوستان بلکہ بلادِعرب تک جا پہنچے اور اس طرح آپ کے شاگرد تمام ملک بلکہ بیرونی ممالک میں بھی پھیل گئے۔آپ نے اپنے عہدِ مبارک میں مسجد غزنویہ کی درس گاہ کو باقاعدہ دارالعلوم کی شکل میں تبدیل کر دیا اور اس کیلئے ایک نظام قائم کر دیا۔حضرت امام صاحب نے اپنی فراست ایمانی اور بصیرت قلبی کی برکت سے وقت کی اہم ترین ضرورت کو محسوس کیا علوم کتاب وسنت اور دیگر علوم دینیہ کی تعلیم کیلئے ''دارالعلوم تقویۃ الاسلام'' کے نام سے ایک ایسی درس گاہ قائم کی جو پنجاب میں علم اور روحانی فیوض کے لحاظ سے عدیم النظیر اور بے مثال تھی۔''

(سیدی وابی داؤد غزنوی:۴۵۰)

**مولانا فقیر اللہ کی بیعت:** مولانا عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ کے فیض صحبت سے مستفید ہونے والوں کی تعداد کثیر ہے اور پھر ان میں بھی بلند پایہ علمائے عالی مرتبت شامل ہیں۔مولانا غزنوی رحمہ اللہ کے ایک تلمیذ رشید مولانا فقیر اللہ پنجابی مدراسی ہیں، جو خانوادۂ غزنویہ کے خاص ارادت مند تھے، مجاہدانہ صفات کے حامل تھے، امیر المجاہدین مولانا عبدالکریم صادق پوری کے دست مبارک پر بیعت بھی کی تھی، مدراس میں تحریک مجاہدین کیلئے گراں قدر خدمات انجام دیں۔

(اصحاب علم وفضل،ص:۱۵۱-۱۵۲)

**طریقت وسلوک میں صحیح جانشین:** مولانا حکیم عبدالمجید خادم سوہدروی حضرت ممدوح غزنوی رحمہ اللہ کا ذکر کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

''الملقب بہ''امام صاحب''بڑے عالم، فاضل، جامع معقول ومنقول، خاندان غزنویہ کے روشن چراغ، مدرسہ غزنویہ تقویۃ الاسلام کے بانی اول، صاحب نسبت، صاحبِ دل اولیاء اللہ میں شمار ہوتے تھے، اپنے والد عبداللہ صاحب غزنوی رحمہ اللہ کے صحیح جانشین تھے۔

**الاستقامة فوق الكرامة:** منقول ہے کہ ایک مرتبہ رات کے وقت کچھ مہمان مولانا موصوف کی خدمت میں حاضر ہوئے، سب سے پہلے آپ کی توجہ مہمانان گرامی کی ضیافت کی طرف گئی، گھر میں دریافت فرمانے پر معلوم ہوا کہ کچھ بھی موجود نہیں، چنانچہ آپ

نے فرمایا: ''فاقہ نبی کریم ﷺ کی سنت ہے اور آج ہمارے گھر میں فاقہ ہے۔''

مستجاب الدعوات اور صاحب کرامات تھے، مگر میرے نزدیک ان کی سب سے بڑی کرامت دین کیلئے ان کی بے مثال استقامت ہے۔'' الاستقامة فوق الكرامة''۔

**بیعت اصلاح پر اعتراض کا حل:۔** مولانا نے امرتسر میں عامۃ الناس کے اصلاح نفس و باطن کی غرض سے انہیں اپنے حلقۂ ارادت میں بھی لیا، ان سے کتاب وسنت سے تمسک اور بدعات ومحدثات سے اجتناب پر بیعت لیتے۔بعض علمائے اہلحدیث امرتسر پر یہ امر گراں گزرا۔ ان حضرات کا خیال تھا کہ اس طرح ''پیری مریدی'' کے مروّجہ رسوم باطلہ کو پروان چڑھنے کا موقع مل سکتا ہے۔ چنانچہ ان حضرات کا اختلاف بھی دین ہی کی خاطر تھا، اس کے پس پردہ وہ کوئی ذاتی غرض نہ تھی۔ واللہ اعلم بالصواب۔ اس ضمن میں مولانا غزنوی رحمہ اللہ کے معتقدین میں سے بعض افراد نے چند کبار علمائے عصر سے اس مسئلے میں رجوع کیا۔ چنانچہ محدیث کبیر شمس الحق عظیم آبادی نے جو جواب مرحمت فرمایا، مختصراً درج ذیل ہے:

''بیعت تو بہ منجملہ مستحبات کے ہے اور اس کے استحباب پر بہت سے ادلۂ شرعیہ قائم ہیں۔ کتاب اللہ وسنت رسول ﷺ سے......آخذ بیعت کیلئے جتنے شرائط چاہیے یعنی كونه عالماً بالكتاب والسنة آمراً بالمعروف ناهياً عن المنكر و كونه صاحب العدالة والتقوىٰ والصدق والضبط و كونه زاهداً في الدنيا راغباً الىٰ الآخرة مواظباً على الطاعات المؤكدة والاذكار الماثورة و ان يكون صحبا لعلماء بالكتاب والسنة و تاب بهم دهراً طويلاً واخذعند العلم والفضل و غير ذالك من الشروط الصحيحة یہ کل شرطیں جناب مولوی عبدالجبار صاحب غزنوی رحمہ اللہ میں فيما اظن والله حسيبه موجود ہیں اور وہ اس امر کے لائق وقابل ہیں کہ ان پر لوگ بیعت توبہ کریں۔'' (اعلام الانام بزلة بعض الاعلام:۵۰

**باہمی اختلاف کا حدود اخلاق میں جواب:۔** امرتسر کے ایک معروف اہلحدیث عالم دین مولانا ابوعبداللہ غلام العلی قصوری ثم امرتسری تھے، ایک روایت کے مطابق حضرت مولانا عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ ان ہی کی دعوت پر اپنے عالی مرتبت فرزندوں کے ہمراہ امرتسر تشریف لائے۔ مولانا قصوری اور خانوادۂ غزنویہ میں باہم بڑی یگانگت اور محبت تھی، لیکن چند ایک مسائل میں دائرہ علمی میں رہتے ہوئے ان بزرگوں کے مابین اختلافات بھی تھے۔ ارباب غزنویہ بیعت والہام کے قائل تھے جبکہ مولانا قصوری رحمہ اللہ کو اس سے اختلاف تھا۔ مولانا غلام العلی قصوری نے اپنے نقطۂ نظر کا اظہار اپنی کتاب ''تحقيق الكلام في مسئلة البيعت والالهام'' میں تحریر فرمایا تھا۔ اس کے جواب میں مولانا عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ نے ''اثبات الالهام والبيعة بادّلة الكتاب والسنة'' تالیف فرمائی۔ بقول حکیم محمد موسیٰ امرتسری:

''جس کا لب ولہجہ ذرا سخت تھا۔ یہ کتاب مؤلف فاضل کے والد (مولانا عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ) کی نظر سے گزری تو انھوں نے اس سخت طرز تحریر کو ناپسند کیا۔'' (سہ ماہی، بصائر، جنوری ۱۹۶۳ء)

عرض یہ کرنا ہے کہ ارباب غزنویہ اور مولانا غلام العلی رحمہ اللہ کے درمیان جو اختلافات تھے وہ محض علمی اور دائرہ اخلاق کے اندر تھے، اس کی تہہ میں کوئی ذاتی خلش ہرگز نہ تھی۔ حکیم محمد موسیٰ امرتسری لکھتے ہیں: ''مولانا قصوری اور مولانا (عبداللہ) غزنوی رحمہ اللہ میں جو اختلافات تھے۔ وہ احقاق حق ہی کیلئے تھے، کوئی ذاتی جھگڑا نہ تھا۔ مولانا غزنوی رحمہ اللہ جب تک زندہ رہے مولانا قصوری رحمہ اللہ کی اقتدا میں عیدین کی نمازیں ادا کرتے رہے اور تبلیغی کاموں میں ایک دوسرے کے معاون ومددگار رہے۔'' (سہ ماہی، بصائر، جنوری ۱۹۶۳ء)

اس سے ان بزرگوں کے اخلاص فی العمل اور خلوص فی الدین کا اندازہ لگایا جاسکتا ہے۔ جبکہ آج عالم یہ ہے کہ جب تک مخالف کی قرار واقعی تحقیر نہ کر لی جائے دل کو تسلی نہیں ہوسکتی۔ اللہ رب العزت ہمیں صحیح دینی فہم کی توفیق عطا فرمائے۔ آمین (اصحاب علم وفضل، ص: ۱۵۷-۱۶۰)

**صوفی امام عبدالجبار کا مسلکی ذوق:** موصوف مسلک وعقیدے کے اعتبار سے سلفی نقطۂ نظر کے خاص علمبردار تھے، صفاتِ الٰہی کے

باب میں تاویل وتوجیہہ کے سخت مخالف تھے، مسائل توحید سے خاص دلچسپی تھی اور اس ضمن میں مسلک سلف نہایت مدلل انداز میں پیش کرتے تھے، فروعی مسائل میں بھی تاحیات عمل بر حدیث کے پابند رہے اور لوگوں کو اسی کی دعوت دی۔

**اثبات الالهام والبيعة بادّلة الكتاب والسنة:** اس کتاب میں مولانا موصوف نے الہام وبیعت کے اثبات پر کتاب وسنت سے دلائل جمع کیے ہیں اور مخالفانہ نقطہ نظر کی تصحیح بھی کی ہے، مولانا نے یہ کتاب اُردو میں تصنیف کی ہے۔ یہ کتاب پہلی مرتبہ مطبع ''ریاض ہند'' امرتسر سے ۱۳۰۰ھ میں طباعت پذیر ہوئی۔ تعداد صفحات ۱۷۴۔ (اصحاب علم وفضل، ص:۱۶۲)

## مولانا عبدالوہاب صدری دہلوی رحمہ اللہ (۸۱-۱۲۸۰ھ-۱۳۵۳ھ/۱۹۳۲ء)

برصغیر کے ان علمائے ذی اکرام میں جنہوں نے اپنے فیض علمی سے طلاب علم کی ایک بڑی تعداد کو مستفیض کیا اور جن کی زندگی بذات خود ایک تحریک بنی، ان میں مولانا عبدالوہاب ملتانی ثم دہلوی ممتاز ہیں۔ ان کی خدمات گوناگوں کا دائرہ نوع بنوع بہت وسیع ہے۔ (اصحاب علم وفضل، ص:۱۷۳)

**مولانا غزنوی کی نماز:۔** مولانا عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ اپنے دور کے صاحب دل وصاحب نظر بزرگ تھے، ان کے فیض صحبت سے لوگ اپنے جذبۂ اخلاص کو جلا دیتے اور اذعان وافکار کو نکھارتے۔ جو شخص بھی ان کی صحبت میں کچھ عرصہ رہ جاتا تا زندگی بھر ان کے فیض اثر کو یاد کرتا۔ چنانچہ مولانا عبدالوہاب فرماتے ہیں:

> ''میاں صاحب مرحوم سید نذیر حسین علیہ الرحمۃ عموماً طلباء میں اور خصوصاً عاجز ابو محمد عبدالوہاب مہاجر سے بارہا فرمایا کرتے تھے کہ مولانا عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ نے مجھ کو نماز پڑھنی سکھائی، اور میں نے ان کو صحیح بخاری پڑھائی سکھائی، سمجھائی۔ واقعی عاجز ابو محمد ملتانی مہاجر نے مولانا عبداللہ غزنوی علیہ الرحمۃ کی صحبت میں رہ کو جو لطف اور مزہ نماز کا ان کے پیچھے اٹھایا اور کبھی کبھی میاں صاحب مرحوم دہلوی کے پیچھے اٹھایا تھا ویسا تو کسی کے پیچھے نصیب ہی نہیں ہوا'' والله المستعان على مايفعلون و يصفون الله والى المشتكى ''(اصحاب علم وفضل، ص:۱۸۴)

**مولانا عبدالوہاب کے خلیفہ کی علمی کاوش:۔** مولانا عبدالوہاب کے ایک اہم تلمیذ رشید اور ان کے خلیفہ اجل مولانا عبدالجلیل سامرودی ہیں۔ قارۂ ہند کے نامور محدث شیخ محمد بن طاہر پٹنی رحمہ اللہ (م ۹۸۶ھ) کی ''تذکرۃ الموضوعات، اور قانون الموضوعات والضعفاء، مولانا سامرودی ہی کی تحقیق سے ''ادارۃ الطباعۃ المنیریۃ'' مصر سے ۱۳۴۳ھ میں منصۂ شہود پر آئی۔ (اصحاب علم وفضل، ص:۱۷۷)

## مولانا ابوالمکارم محمد علی مئوی رحمہ اللہ (۱۲۷۵ھ/۱۸۵۹ء-۱۳۵۲ھ/۱۹۳۴ء)

**سلسلہ نقشبندیہ کے خلیفہ کا فیضان:۔** مئو، اعظم گڑھ کے اطراف میں ایک مشہور قصبہ ہے، جو اپنی علمی برکات اور مردم خیزی کے اعتبار سے مشہور ہے۔ یہاں سید احمد شہید رحمہ اللہ کے ایک خلیفہ علامہ سخاوت علی جون پوری رحمہ اللہ (م ۱۲۷۴ھ) کے تلمیذ رشید مولانا فیض اللہ مئوی کے توسط سے گلستان علم وعمل کی آبیاری ہوئی، مسلک عمل بر حدیث کا شعار عام ہوا۔

مولانا نے ابتدائی کتابیں اپنے والد گرامی سے پڑھیں، اس کے بعد اکتساب علوم وفنون کے شوق میں جون پور مولانا سخاوت علی جون پوری کی خدمت میں تشریف لے گئے، انہی سے علوم دینیہ کے مختلف شعبوں کی تکمیل کی۔ (اصحاب علم وفضل، ص:۲۰۹)

علامہ شبلی نعمانی رحمہ اللہ کے ساتھ بھی مولانا کے مخلصانہ روابط تھے۔ علامہ شبلی رحمہ اللہ نے اپنے زمانہ طالب علمی میں مولانا کے ولدِ گرامی مولانا فیض اللہ مئوی سے عربی کی تحصیل کی تھی۔ یہ وجہ بھی تعلقات میں مزید خلوص کا ایک ذریعہ بنی۔

علامہ شبلی رحمہ اللہ کے شاگرد رشید علامہ سید سلیمان ندوی رحمہ اللہ سے بھی بڑا ربط تھا۔ سید صاحب موصوف مولانا کا بڑا احترام کرتے تھے۔ مولانا اکثر اپنی علمی ضرورتوں اور سید صاحب سے تبادلۂ خیالات کیلئے دارالمصنفین جایا کرتے تھے۔ بقول ابوعلی اثری:

> ''سید صاحب ان کا بڑا احترام کرتے تھے، جب تک ان کا قیام رہتا، اپنا سارا کام کاج چھوڑ کے انہی سے مشغول

رہتے، علمی مذاکرہ اور تبادلۂ خیالات کرتے۔'' (سید سلیمان ندوی: ۲۰۰) (اصحاب علم وفضل، ص: ۲۱۵-۲۱۶)

**اسلاف اہلحدیث میں بزرگ صوفیاء:-** مولانا حافظ محمد امین، سید محمود کمال لاہوری رحمہما اللہ کے مرید وخلیفہ اور خود اپنے دور کے مشہور ولی اللہ تھے۔ مغل بادشاہ جہانگیر نے ان سے اپنی ملاقات کا ذکر بایں الفاظ کیا ہے:

'' یکم ماہ شوال ۱۰۱۶ھ کو شیخ محمود کمال رحمہ اللہ کے مرید مولانا محمد امین کی خدمت میں حاضر ہوا۔ میرے والد بزرگوار کو ان سے بہت عقیدت تھی۔ ان کی ملاقات سے مجھے از حد خوشی ہوئی...... ان کی مفید نصیحتیں اور دلچسپ مشورے میرے لیے باعث اطمینان ہوئے۔ میں نے ایک ہزار بیگھ زمین اور ایک ہزار روپیہ نقد نذر کیے۔'' (تزک جہانگیری بحوالہ الفیوض المحمدیہ: ۲۰)

مولانا حافظ محمد امین رحمہ اللہ گیارہویں صدی ہجری کے مشہور ومعروف بزرگ تھے، انہوں نے فیروز پور میں وفات پائی۔ ان کے دو صاحبزادے حافظ احمد اور حافظ نور محمد تھے۔ حافظ احمد بڑے دیندار اور صاحب علم وفضل بزرگ تھے۔ شیخ محمد اسماعیل لاہوری کے تلمیذ رشید تھے۔ ان کے اکلوتے فرزند ارجمند حافظ بارک اللہ رحمہ اللہ ۱۲۵۶ھ/۱۸۴۳ء میں پیدا ہوئے۔ حافظ بارک اللہ رحمہ اللہ حضرت شاہ غلام علی دہلوی رحمہ اللہ کے خلیفہ اور خود اپنے زمانے کے بڑے معروف صاحبِ کرامت بزرگ تھے۔ ''انواع بارک اللہ'' ان کی بڑی معروف کتاب ہے، انہوں نے ۱۲۶۶ھ میں خلدِ بریں کی راہ لی۔

مولانا حافظ بارک اللہ لکھوی رحمہ اللہ کے چار صاحبزادے تھے، بڑے صاحبزادے مولانا حافظ محمد لکھوی رحمہ اللہ علم وعمل اور زہد وتقویٰ میں نہایت فائق تھے، انہوں نے ۱۲۲۱ھ میں اپنی حیات دنیوی کا آغاز کیا۔ انہیں شاہ عبدالغنی مجددی دہلوی رحمہ اللہ، مولانا احمد علی سہارنپوری رحمہ اللہ اور سید نذیر حسین دہلوی رحمہ اللہ سے اجازۂ حدیث حاصل تھا۔ پنجاب زبان میں قرآن پاک کی مکمل منظوم تفسیر بنام ''تفسیر محمدی'' لکھی جو پنجابی بھر میں نہایت مقبول ہوئی، اس کے علاوہ انہوں نے ''سنن ابی داوٗد'' اور ''مشکوۃ المصابیح'' پر عربی میں مختصر تعلیقات بھی لکھیں۔ مولانا حافظ محمد صاحب رحمہ اللہ نے ۱۳۱۱ھ میں داعی اجل کو لبیک کہا۔

مولانا حافظ محمد کو اللہ رب العزت نے ۶ صاحبزادے اور ۳ صاحبزادیاں عطا کیں، صاحبزادوں کے اسمائے گرامی یہ ہیں: فتح دین، محی الدین، محمد حسن، محمد حسین، زین العابدین اور نور دین۔ یہاں مولانا کے صاحبزادۂ عالی مرتبت محی الدین رحمہ اللہ کے حالات قدرے تفصیل سے تحریر کرنا مقصود ہیں جو آگے چل کر مولانا صوفی محی الدین عبدالرحمان لکھوی رحمہ اللہ کے نام سے معروف ہوئے۔

مولانا محی الدین بمقام لکھو کے ضلع فیروز پور ۱۲۵۳ھ میں پیدا ہوئے۔ آٹھ سال کی عمر میں قرآن مجید ختم کیا، تیرہ برس کی عمر میں ''کافیہ'' تک تعلیم حاصل کی۔ سترہ برس کی عمر میں اپنے والد گرامی اور ایک خادم احمد کے ہمراہ دہلی تشریف لے گئے۔

دہلی میں سید نذیر حسین محدث رحمہ اللہ کا درس حدیث طلاب علم حدیث کیلئے بڑی کشش رکھتا تھا، مولانا محی الدین رحمہ اللہ نے ان کے بارگاہ علم وفضیلت میں بھی حاضری دی اور سند حدیث حاصل کی۔ (اصحاب علم وفضل، ص: ۲۲۸-۲۲۹)

**شہر خدا کا جاروب کش مرشد کامل:** دل درحقیقت، شہرِ خدا کا دروازہ ہے، جس کی گہرائی میں اترے بغیر اُس تک رسائی ممکن نہیں۔ اس راہ میں اگر کوئی عامل شریعت ومتبع سنت راہ نما مل جائے تو زہے نصیب وگرنہ کتاب وسنت کے چشمۂ صافی ہی کو اپنے قلب ونظر کی تطہیر کا حقیقی ذریعہ سمجھنا چاہیے، کیونکہ ''یہاں خضر علیہ السلام کی صورت میں کئی رہزن بھی پھرتے ہیں'' (اصحاب علم وفضل، ص: ۲۳۰)

**تصوف، کی تکمیل کیلئے تلاشِ مرشد:** مولانا محی الدین عبدالرحمان رحمہ اللہ تصوف نبوی ﷺ پر عامل ہوئے، انہوں نے حقیقت و معرفت کی جستجو میں کتاب وسنت کے انوار وتجلیات سے فیوض وبرکات حاصل کیے، تین برس تک سخت ریاضت کی اس کے بعد بالہام ربانی ایک خادم کے ہمراہ غزنی کی راہ لی۔ جہاں عارف باللہ سید عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کی ذات گرامی تشنگان علم کیلئے مرجع افادہ تھی۔ حافظ محمد لکھوی رحمہ اللہ نے اپنے لائق قدر صاحبزادے کو زادِ راہ کیلئے سو روپے دیئے، یہ اس وقت کے لحاظ سے بہت بڑی رقم تھی جو ایک باپ نے اپنے فرزند کو دی۔

مولانا محی الدین رحمہ اللہ نے دومرتبہ مولانا غزنوی رحمہ اللہ کی خدمت میں غزنی حاضری دی تھی۔

مولانا عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ اپنے دور کے بہت بڑے ولی وعارف تھے،ان کی زندگی کا لمحہ ذکر الٰہی میں فنا ہو چکا تھا۔

محدث شہیر علامہ شمس الحق ڈیانوی رحمہ اللہ عظیم آبادی "مقدمة غاية المقصود" میں لکھتے ہیں: "**وكان في جميع احواله مستغرقاً في ذكر الله عزوجل حتىٰ عن لحمه و عظامه و اعصابه و اشعاره و جميع بدنه كان متوجها الى الله تعالىٰ فانياً في ذكره عزوجل**" (غاية المقصود فى حل سنن ابى دائود: ۱/۱۳)

ترجمہ: ''وہ تمام احوال میں اللہ عزوجل کے ذکر میں مستغرق رہتے تھے،حتیٰ کہ ان کا گوشت،ان کی ہڈیاں،ان کے اعصاب،ان کے بال اوران کا پورا بدن اللہ تعالیٰ کی طرف متوجہ اوراسی کے ذکر میں فنا ہونے والا تھا۔''

غزنی میں حضرت مولانا عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کے باب عالی پردستک دی۔ہمراہی نے مولانا محی الدین رحمہ اللہ کا تعارف کراتے ہوئے کہا: "پدر ایں درپنجاب چراغ است۔ ''یعنی ان کے والد پنجاب میں ہدایت کے چراغ ہیں۔سید عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ نے فرمایا: "ایں انشاء الله آفتاب خواهد شد۔ ''یعنی اگر اللہ نے چاہا تو یہ ہدایت کے سورج ہونگے۔بوقت بیعت مولانا غزنوی نے مولانا کا نام "عبدالرحمان" تجویز کیا،لہٰذا مولانا محی الدین عبدالرحمٰن رحمہ اللہ سے معروف ہوئے۔

حضرت مولانا عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کو مولانا موصوف سے از حد ربط اور تعلق خاطر تھا۔اکثر فرمایا کرتے تھے: "ما و عبدالرحمان یکیست۔''اور کبھی مولانا کو مخاطب کر کے فرماتے: "درمیان ماوشما مناسبت در ازل بود'' (اصحاب علم وفضل،ص:۲۳۰)

**تکمیل سلوک کے بعد اشاعت سلوک:۔** وطن پہنچ کر اصلاح و ہدایت کی وہی شمع روشن کی جس کی کرنیں غزنی سے لے کر آئے تھے۔بڑے بڑے افاضل واعلام اصلاح باطن کیلئے ''لکھوکے'' کا رخ کرنے لگے،جہاں مولانا محی الدین عبدالرحمان کا فیض واتھا۔بہت کم لوگوں کے علم میں ہوگا کہ برصغیر کے عالم شہیر اور فاتح قادیاں حضرت مولانا ثناءاللہ امرتسری رحمہ اللہ نے بھی لکھوکے کی طرف شدرحال کیا اور حضرت مولانا محی الدین عبدالرحمٰن کی خدمت میں رہ کر اکتساب علم کیا اور شرف بیعت حاصل کیا۔(اصحاب علم وفضل،ص:۲۳۱)

**مولانا ثناءاللہ امرتسری کی بیعت تصوف:۔** مولانا امرتسری رحمہ اللہ کی اولین سیرت مولانا عبدالمجید خادم سوہدروی نے ''سیرت ثنائی'' کے عنوان سے لکھی ہے،یہ کتاب جب طبع ہو کر منظرِ شہود پر آئی تو مولانا ثناءاللہ رحمہ اللہ کی زندگی کے اس اہم واقعے کا کوئی ذکر نہ تھا،چنانچہ مولانا محی الدین عبدالرحمٰن کے صاحبزادۂ گرامی مولانا محمد علی لکھوی رحمہ اللہ نے لائق تکریم مولف کی خدمت میں عریضہ گرامی لکھا کہ

''بخدمت جناب محترم مولانا عبدالمجید صاحب ایڈیٹر اخبار اہلحدیث سوہدرہ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ''

بعض احباب سے مجھے معلوم ہوا کہ آپ نے حضرت مولانا ثناءاللہ صاحب مرحوم کی سوانح طبع کرائی ہے،اوراس میں ایک اہم واقعہ مندرجہ ذیل مولانا موصوف کی سوانح میں نہیں لکھا گیا،جس کا ہونا ضروری تھا،وھو ہذا:

میں راقم الحروف (محمد علی لکھوی) نے مولانا مولوی عبدالاول صاحب مرحوم غزنوی اور جناب چچا صاحب حضرت مولانا محمد حسین صاحب مرحوم لکھوی (شاگرد مولانا ثناءاللہ مرحوم) سے سنا،انہوں نے فرمایا کہ حضرت مولانا ثناءاللہ صاحب مرحوم امرتسری امرتسر سے بمقام لکھو کے ضلع فیروز پور ۱۳۱۱ھ میں پہنچے اور امرتسر سے مولانا عبدالاول صاحب غزنوی مرحوم (شاگرد ومرید حضرت والد ماجد مرحوم) کو بطور سفارتی کے اپنے ہمراہ لیا،مگر اتفاق ایسا ہوا کہ حضرت والد ماجد مرحوم لکھوکے سے بمقام تونبڑ بہن تحصیل موگہ ضلع فیروز پور میں اپنے کسی مرید کی دعوت ولیمہ پر گئے ہوئے تھے،لہٰذا حضرت مولانا ثناءاللہ صاحب ہمراہ مولانا عبدالاول صاحب بمقام تونبڑ بہن تحصیل موگہ میں پہنچے،کیونکہ ان کا مقصد تھا کہ حضرت والد ماجد مرحوم سے بیعت سلوک حاصل کریں،چنانچہ حضرت مولانا ثناءاللہ صاحب امرتسری نے حضرت والد ماجد مرحوم مولانا محی الدین عبدالرحمٰن بن حافظ محمد مرحوم لکھوی رحمہ اللہ کے ہاتھ پر بیعت کی اور چند ارشادات سلوک سے مستفید ہوئے،چنانچہ

مولانا موضع مذکور میں کچھ روز رہے، اور حضرت مولانا ثناء اللہ صاحب امرتسری رحمہ اللہ اور حضرت مولانا عبدالاول صاحب رحمہ اللہ غزنوی مرحوم امرتسر واپس گئے، بعدازاں کئی بار لکھوکے میں تشریف لائے اور ایک بار ہمارے کتب خانہ سے تفسیر ابن کثیر اور تفسیر فتح البیان بھی عاریۃً لے گئے تھے چنانچہ حضرت مولانا ثناء اللہ صاحب رحمہ اللہ کا خط قلمی بھی ہمارے کتب خانہ میں موجود تھا، جس میں آپ نے تفسیر مذکور کی واپسی کا ذکر کیا ہوا تھا اور دیگر چند امور سلوک کا استفسار بھی تھا اور ذکر اسم ذات سے اپنی طبع پر خاص اثر کا ذکر بھی درج تھا۔ افسوس کہ یہ خط میں نے ہمیشہ کتب خانہ میں محفوظ رکھا تھا مگر تقسیم ہندو پاکستان میں جہاں سارا کتب خانہ ضائع ہوا یہ خط بھی ضائع ہوگیا۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔''

(ہفت روزہ ''اہلحدیث'' سوہدرہ: ۸ مارچ ۱۹۵۵ء)

**ہم علمائے اہلحدیث بیعت اصلاح کے قائل ہیں......!** ہفت روزہ اہلحدیث سوہدرہ مولانا عبدالمجید ہی کی مساعی جمیلہ کا نتیجہ تھا اور ''اہلحدیث'' امرتسر کا نقش ثانی۔ اس خط کو نقل کرنے سے قبل مولانا عبدالمجید خادم رحمہ اللہ نے ایک مختصر نوٹ بھی تحریر کیا ہے، مناسب معلوم ہوتا ہے کہ اسے بھی یہاں نقل کردیا جائے۔ وہو ہذا:

> ''مندرجہ ذیل مکتوب مولانا محمد علی صاحب لکھوی رحمہ اللہ نے مدینہ منورہ سے ارسال فرمایا ہے، چونکہ اس میں حضرت مولانا ثناء اللہ صاحب مرحوم کی بیعت کا ذکر ہے اس لیے اسے شائع کیا جارہا ہے تاکہ احباب کو معلوم ہو کہ مولانا مرحوم جہاں اتنے مشہور صحافی، بہترین لیکچرار اور رئیس المناظرین واقع ہوئے تھے وہاں ایک عابد، ذاکر اور صوفی منش بھی تھے۔ نیز جو لوگ یہ کہتے ہیں کہ اہلحدیث بیعت کے قائل نہیں ہیں وہ سن لیں کہ ہمارے اسلاف وعلماء اکثر بیعت کے قائل تھے۔'' (ہفت روزہ ''اہلحدیث'' سوہدرہ: ۸ مارچ ۱۹۵۵ء)

**کرامت اور الہام ربانی سے مشرف بزرگ:۔** مولانا محی الدین عبدالرحمٰن بڑے عابد وزاہد، شب زندہ دار اور صاحب کرامت بزرگ تھے، ان پر اللہ تعالیٰ کی رحمت خاص تھی۔ رویائے صادقہ اور الہام ربانی سے مشرف کیے جاتے تھے۔ بقول کسے: ''فاروقی قامت، علوی جسامت، صدیقی جلالت اور عثمانی حلاوت رکھتے تھے اور (بسطة في العلم والجسم) کے حامل تھے۔''

**نماز کا خشوع وخضوع:۔** مولانا نماز نہایت خشوع وخضوع سے پڑھا کرتے تھے مولانا محمد اسحاق بھٹی حفظہ اللہ رقمطراز ہیں:

> ''حضرت مولانا کی نماز کی طوالت، رکوع وسجود کی اطمینان وسکون سے ادائی اور خشوع وخضوع کی اس نواح میں بڑی شہرت تھی۔ اس ضمن میں ایک لطیفہ بھی سننے میں آیا تھا۔ اگر بزرگوں کے تذکرے میں لطیفہ بیان کرنے کو سوءِ ادب نہ قرار دیا جائے تو عرض کروں:
>
> کہتے ہیں کسی شخص کا اونٹ گم ہوگیا تھا، وہ اونٹ تلاش کرتا کرتا لکھوکے آیا تو دیکھا کہ لوگ مسجد میں نماز پڑھ رہے ہیں۔ اسے نماز پڑھنے کی عادت نہ تھی، تاہم وہ اس خیال سے نماز میں شامل ہوگیا کہ نماز کے بعد لوگوں سے اونٹ کے بارے میں دریافت کرے گا۔ جماعت مولانا محی الدین عبدالرحمان صاحب رحمہ اللہ کرا رہے تھے، وہ سجدے میں گئے تو سجدہ اس درجہ طویل تھا کہ اس شخص کیلئے امام کا ساتھ دینا مشکل ہوگیا، اور اُٹھ کر چلا گیا...... چھ مہینے بعد اس کی ایک شخص سے ملاقات ہوئی۔
>
> پوچھا: کہاں کے رہنے والے ہو؟۔ جواب دیا: لکھوکے کا......! پوچھا: تمہارے امام صاحب سجدے سے اُٹھے یا نہیں؟
>
> یہ تو ایک لطیفہ تھا، ممکن ہے واقعہ بھی ہوا اور اسی طرح پیش آیا۔ ویسے بھی ہم گناہگاروں کا گزارا لطیفوں ہی پر ہے۔ ہم لطیفے سنتے اور آگے بیان کرتے رہتے ہیں......لیکن حقیقت یہ ہے کہ وہ انتہائی عبادت گزار اور نہایت پرہیزگار بزرگ تھے۔ بارگاہ خداوندی سے انہیں علم کی بے پناہ دولت سے نوازا گیا تھا اور خوف وخشیت اور انابت الی اللہ کی متاع بے بہا بھی ان کے حصے آئی تھی۔'' (بزم ارجمنداں: ۲۱۰)

مولانا کے نزدیک نماز کی ادائیگی خشوع وخضوع کے ساتھ ضروری تھی، علامہ وحید الزماں لکھنوی لکھتے ہیں:

''ہمارے شیخ، اتقی زماں مولوی عبدالرحمان صاحب لکھوکے فرمایا کرتے تھے کہ جو شخص نماز کے معنی نہیں جانتا، اس کی نماز نہیں ہوتی، یہاں تک کہ جو شخص اس مسئلے میں ان کے خلاف پر اصرار کرتا تو اس سے مباہلے پر تیار ہو جاتے۔''

(تسہیل القاری ترجمہ صحیح بخاری، پارہ پنجم: ۱۴۰-۱۴۱ بحوالہ بزم ارجمنداں: ۲۱۰ بحوالہ اصحاب علم وفضل ص: ۲۳۰ تا ۲۳۴)

**مدعی نبوت کو ایک صوفی کا چیلنج:۔** مرزا نے اپنے زمانہ ابتدائے نبوت ہی میں علمائے اسلام کو خوب تحدی (چیلنجز) دی مگر خود عین وقت پر فرار کی راہ اختیار کی۔ مولانا ابوسعید محمد حسین بٹالوی رحمہ اللہ مرزا کے اولین ناقد ومحتسب تھے انہوں نے آخری وقت تک مرزا کا تعاقب کیا لیکن مرزا نے ہر دفعہ چور دروازے تلاش کر لیے، بڑی بڑی ذلت آمیز ناکامیوں کے باوجود وہ اپنی ''عادات'' سے باز نہ آیا۔ اس کے ابتدائی دور کا قصّہ ہے کہ اس نے اپنی کتاب میں علمائے اسلام کو مخاطب کرتے ہوئے لکھا۔

''اگر آپ سچے ہیں تو آپ کی سچائی کا نشان یا کوئی اعلیٰ درجہ کی پیش گوئی جو راستبازوں کو ملتی ہے آپ کو دی جائے۔ ایسے ہی دوسری طرف میں بھی توجہ کروں گا، اور مجھے خدا کی طرف سے یقین دلایا گیا ہے کہ اگر آپ نے اس طور سے میرا مقابلہ کیا تو میری فتح ہوگی، میری اس تحریر کے مخاطب مولوی محی الدین عبدالرحمان لکھوکے والے اور میاں عبدالحق غزنوی اور مولوی محمد حسین بٹالوی اور مولوی رشید احمد گنگوہی اور مولوی عبدالجبار غزنوی امرتسری اور مولوی نذیر حسین صاحب دہلوی ہیں اور باقی انہیں کے زیرِ اثر آجائیں گے۔'' (روحانی خزائن جلد۳ ازالۂ اوہام حصہ دوم ص ۲۵۷-۲۵۸ بحوالہ ہفت روزہ، الاعتصام، لاہور: ۱۶ اپریل ۲۰۰۱ء)

اس دعوے کے جواب میں مولانا بٹالوی رحمہ اللہ نے اپنے اخبار ''اشاعة السنة'' میں مرزا کی خوب خبر لی اور اسی پر اکتفاء نہ کیا بلکہ ایک صوفی بزرگ کی طرف سے یہ اعلان بھی اپنے رسالے میں شائع کر دیا:

''اگر مرزا صاحب کو درگاہ خداوندی میں اپنے مقبول ہونے اور علمائے اسلام کے مردود ہونے کا زعم ہے تو اس کو واجب ہے کہ کوئی ایسی کرامت دکھائے جو اس کے دعویٰ کی مصدق ہو۔ کرامت ایسی ہونی چاہیے جس کو روئے زمین کے طبیعی وفلاسفر بھی کرامت تسلیم کر لیں اور دکھانے سے پہلے یہ ضروری شرط ہے کہ اس کے جزوی وکلی حالات ایسی وضاحت سے مشتہر کیے جائیں کہ عوام وخواص، جاہل وعالم ہر شخص اس کی کیفیت اور صورت واقعہ اچھی طرح سمجھ لے۔ حتیٰ کہ سمجھنے اور دیکھنے میں اس کی کیفیت کے اندر کسی کو اختلاف نہ ہو۔ اگر مرزا صاحب اس شرط کے ساتھ کوئی آسمانی کرامت ونشانی دس ہفتہ میں دکھلا دے تو اس کی بڑی نوازش ہوگی اور اگر اس معیاد کے اندر ایسی کرامت دکھلانے سے عاجز آجائے تو اس کے اعتراف عجز کے بعد انشاء اللہ العزیز میں وہی کرامت اور آسمانی نشانی جو مرزا طلب کرے گا دس کی بجائے پانچ ہی ہفتہ کے اندر دکھلا دوں گا اور ایسی آسمانی نشان دیکھنے کے بعد مرزا پر صرف یہ واجب ہوگا کہ وہ اپنے مبتدعانہ عقائد سے توبہ کرے گا اور توبہ نامہ شائع کر دے گا۔'' (ہفت روزہ ''الاعتصام'' لاہور: ۱۶ اپریل ۲۰۰۱ء)

یہ اعلان مرزا صاحب کیلئے ایک تازیانہ ثابت ہوا، پہلے پہل تو مرزا نے ان صوفی بزرگ کے وجود ہی کا انکار کر دیا، تاہم ایک طرف انہیں اپنی چلتر بازیوں کیلئے نت نئے بہانوں کی تلاش ہوئی اور دوسری طرف یہ دھڑکا لگا رہا کہ کہیں مولانا بٹالوی ان صوفی بزرگ سمیت قادیان نہ آدھمکیں۔ چنانچہ اس ''خطر عظیم'' کے سد باب کیلئے جون ۱۸۹۲ء میں چھپنے والے جواب نشان آسمانی میں (جو روحانی خزائن ج ۴ کے ص ۳۹۵-۳۹۶ پر موجود ہے) مقابلے کو مزید شرائط سے مشروط کر دیا اور فرمایا کہ میں ان صوفی صاحب سے تب ہی مقابلہ کروں گا جب وہ دو ایسی پیش گوئیاں پیش کریں گے جو ان کے حق میں گزشتہ ادوار کے اولیاء کرام نے فرمائی ہوں۔ (حوالۂ مذکور)۔

قارئین گرامی یہ تھی اس ''مناظرۂ نشان آسمانی'' کی روداد جو عملاً وقوع پذیر نہ ہوسکی۔ تاہم یہ سوال بہت اہم ہے کہ وہ صوفی بزرگ کون تھے؟ جنہوں نے مرزا کی اس ہرزہ سرائی کا جواب دینا ضروری خیال کیا۔ حضرت مولانا غلام نبی الربّانی سوہدروی رحمہ اللہ کا بیان ہے کہ ایک مرتبہ انہوں نے مولانا بٹالوی رحمہ اللہ سے پوچھا کہ وہ صوفی صاحب کون تھے جن کا چیلنج ''اشاعة السنة'' میں بسلسلہ آسمانی نشان شائع ہوا تھا؟ مولانا بٹالوی رحمہ اللہ نے جواب میں بتایا تھا کہ وہ بزرگ مولانا محی الدین عبدالرحمان لکھوی رحمہ اللہ تھے۔

(سوانح عمری مولانا عبداللہ غزنوی ص ۷۴-۷۹ بحوالہ ہفت روزہ ''الاعتصام'' لاہور: ۱۶ اپریل ۲۰۰۱ء)

## مولانا محی الدین لکھوی رحمہ اللہ کے الہامات

مولانا محی الدین عبدالرحمان رحمہ اللہ صاحب الہام بزرگ تھے، بڑے عابد، زاہد اور ذاکر تھے، کثرت سے ذکرواذکار کرتے تھے، اللہ رب العزت کی جانب سے ملنے والی راہنمائی کو وہ عامہ اہل اسلام تک پہونچانا ضروری سمجھتے تھے، چنانچہ ان کا ایک خط بنام اہل اسلام ''مرزائی لٹریچر'' میں بایں الفاظ محفوظ ہے۔

''بسم الله الرحمن الرحيم ...... حامداً و مصلياً''

امابعد! از عبدالرحمان محی الدین بجمیع اہل اسلام عرض یہ ہے کہ اس عاجز نے دعا کی یاخبیرا خبرنی مرزا کا کیا حال ہے۔ خواب میں یہ الہام ہوا ان فرعون وھامان و جنودھما كانوا خاطئين ...... و ان شانئك هو الابتر۔ مرزا صاحب کی طرف سے جواب آیا کہ یہ الہام محتمل المعانی ہے اور اس میں میرا نام نہیں اور بڑے زور سے دعویٰ کیا میرے نام سے الہام نہ بخشا جائے گا اور ہر دو الہام مذکورہ ماہ صفر کو ہوئے تھے۔ جب مرزا کا جواب آگیا، بعد ازاں ماہ صفر کو یہ الہام خواب میں ہوا ''مرزا صاحب فرعون'' ...... الحمدلله على ذلك اب مرزا کا دعویٰ بھی غلط ہوگیا اور مرزا صاحب مراد کو پہنچ گئے اور جس وقت مجھ کو یہ پہلا الہام ہوا تھا بیدار ہوتے ہی یہ تعبیر دل میں آئی کہ فرعون مرزا صاحب ہیں اور ہامان نوردین۔ مجھے اہل اسلام کی خیر خواہی کیلئے اطلاع دینی ضروری تھی۔'' (العبد عبدالرحمان محی الدین لکھو کے بقلمہ بتاریخ ۲۱ ماہ ربیع الاوّل ۱۳۱۲ھ، روحانی خزائن ج ۲۲ ص ۳۶۷-۳۶۸ بحوالہ تحریک ختم نبوت حصہ اوّل ''۱۸۹۱ء-۱۸۹۶ء'': ۳۴۵)، (اصحاب علم وفضل، ص: ۲۳۵ تا ۲۳۷)

**عازم حرمین ہونے سے قبل کا الہام:۔** مولانا محی الدین عبدالرحمان رحمہ اللہ کے فرزند ارجمند محمد علی ابھی صرف چار برس کے تھے کہ مولانا موصوف کو الہام ہوا (يا ايتها النفس المطمئنة ارجعى الى ربك راضية مرضية فادخلى فى عبادى و ادخلى جنتى) (الفجر: ۲۷-۳۰) اس الہام کے بعد مولانا عازم حرمین شریفین ہوئے۔ مدینہ منورہ پہنچ کر زیارت روضہ نبوی ﷺ کے بعد سیدنا فاروق اعظم رضی اللہ عنہ والی دعا: ''اللهم ارزقنى شهادة فى سبيلك واجعل موتى ببلد رسولك'' خشوع وخضوع سے کی جو بارگاہ الٰہی میں سند قبولیت سے سرفراز ہوئی اور مولانا نے ۱۵ ذیقعد ۱۳۱۳ھ کو بروز جمعۃ المبارک مدینۃ النبی ﷺ میں بحالت سجدہ وفات پائی اور جنت البقیع میں محو استراحت ہوئے۔ اللهم اغفرله و ارحمه۔ (اصحاب علم وفضل، ص: ۲۴۳)

## مولانا سید ابوالمنصور ناصر الدین دہلوی رحمہ اللہ کا ذوق تصوف (۱۲۳۷ھ-۱۳۲۰ء)

**تعارف:۔** مولانا سید ابوالمنصور ناصر الدین دہلوی رحمہ اللہ اپنے وقت میں علوم مذاہب کے ماہر اور فن مناظرہ کے امام تھے۔ تردید عیسائیت میں ان کی خدمات گوناگوں کا دائرہ نوع بنوع بہت وسیع ہے۔

مولانا ابوالمنصور خانوادۂ سادات کے فرد فرید تھے سلسلہ نسب قاضی سید عبدالغفور داعی پوری قنوجی کے توسط سے حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ سے جاملتا ہے۔ مولانا نے اپنی تفسیر ''تبجيل التنزيل'' کے آغاز میں اپنا نام مختصر سلسلہ نسب کے ساتھ ان الفاظ میں لکھا ہے:

''محمد ابوالمنصور ابن جناب سید محمد علی مغفور ابن عالی جناب سید فاروق علی قدس سرہ ابن سید حیدر علی ابن سید عبدالغفور قاضی پرگنہ سکت پور

از سادات ترمذ اولا د امجاد حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام۔'' (ماہنامہ، عالم اسلام اور عیسائیت' اسلام آباد: ستمبر ۱۹۹۶ء)

**سلسلہ نقشبندیہ میں بیعت:۔** مولانا کے والد مولانا سید محمد علی اور دادا بزرگوار مولانا سید فاروق کا شمار بھی اپنے عصر کے اصحاب علم و فضل میں ہوتا تھا۔ مولانا کا قدیم وطن سید آباد (مضاف قنوج) ہے، مولانا کے والد ناگ پور میں ریزیڈنسی میں میر منشی تھے۔ مولانا ابوالمنصور کی ولادت ۲۷ رمضان المبارک ۱۲۳۷ھ کو بروز ہفتہ بمقام ناگ پور ہوئی۔ علوم رسمیہ کی تکمیل اپنے والد اور دادا سے کی۔ اس کے بعد سات برس لکھنؤ میں اہل تشیع حضرات کی صحبت میں رہے، اس دوران بہتیری کتابوں کا مطالعہ کیا اور حضرت مولانا شاہ رحیم بخش نقشبندی رحمہ اللہ (سجادہ نشیں خانقاہ شاہ غلام علی دہلوی رحمہ اللہ) سے بیعت کی۔ (اصحاب علم و فضل، ص: ۲۴۴)

**مشاہیر عصر سے روابط:۔** مولانا ابوالمنصور کو اللہ نے بڑی عزت وار جمندی سے نوازا، سارا شہر مولانا کی تعظیم کرتا تھا۔ مشاہیر عصر سے روابط استوار تھے۔ سید میاں نذیر حسین دہلوی، مولانا محمد قاسم نانوتوی، ڈپٹی نذیر احمد دہلوی وغیرہم سے مخلصانہ روابط استوار تھے۔ مولانا کی فضیلت علمی و کمال جامعیت کا اعتراف کبار علمائے ذی اکرام و معروف تذکرہ نگاروں نے کیا۔ (اصحاب علم و فضل، ص: ۲۵۰-۲۵۱)

## مولانا حکیم سید ابوحبیب دیسوی رحمہ اللہ کا ذوق تصوف (۱۲۸۳ھ/ ۱۸۶۶ء-۱۹۲۷)

علامہ سید سلمان ندوی رحمہ اللہ عالم اسلام کے مشاہیر اعاظم رجال سے تھے، ایک بلند پایہ محقق اور عالی مرتبت مؤرخ کی حیثیت سے ان کی شخصیت نذر استحسان سے ملاحظہ کی جاتی ہے۔ آپ کی خدمات سے ایک زمانہ باخبر ہے مگر آں محترم نے پہلے پہل جس کے فیض صحبت سے دنیائے علم و عمل کی معرفت حاصل کی، جن کی دعاؤں سے اپنے قلم گوہر بار کو جنبش دی، ان سے یہ زمانہ بے خبر ہے۔ یہاں اسی گمنام گوہر شاہوار کے حالات رقم کرنا مقصود ہیں، جو رشتے میں سید سلیمان رحمہ اللہ کے حقیقی برادر کبیر ہیں۔

مولانا حکیم سید ابوحبیب بن ابوالحسن بن حکیم محمدی بن عظمت علی دیسوی کا تعلق بہار کے گاؤں ''دیسنہ'' سے تھا، سلسلہ نسب امام علی رضا بن موسیٰ کاظم کے توسط سے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے جاملتا ہے۔ مولانا ابوحبیب کی ولادت دیسنہ میں تقریباً ۱۲۸۳ھ/ ۱۸۶۶ء کو ہوئی۔ آپ کے والد حکیم ابوالحسن اپنے زمانے کے جید طبیب اور صوفی المشرب عالم دین تھے۔ ابتدائی تعلیم انہی سے حاصل کی۔ اس کے بعد پھلواری شریف تشریف لے گئے جہاں مولانا حکیم شاہ علی نعمت پھلواروی، اور شاہ بدرالدین پھلواروی رحمہما اللہ سے استفادہ کیا۔ پھلواری شریف میں ان بزرگان سے استفادہ کرنے کے بعد ''مدرسہ چشمہ رحمت'' غازی پور تشریف لے گئے جہاں استاذ الاساتذہ حافظ عبداللہ محدّث غازی پور رحمہ اللہ کا ''چشمہ رحمت'' جاری تھا۔ یہاں حضرت علامہ غازی پوری کے باب علم پر دستک دی اور بھرپور استفادہ کیا۔ حضرت غازی پوری کے فیض صحبت سے مولانا توحید و سنت کے شیدائی ہو گئے اور یہی وہ دبستان علم ہے جس نے مولانا موصوف کے جذبہ تبلیغ وسنت کو جلا بخشی۔ (اصحاب علم و فضل، ص: ۲۶۰)

**ابوحبیب دیسوی کی بیعت و خلافت:۔** ابوحبیب دیسوی رحمہ اللہ نہایت متقی، پرہیزگار، عابد و زاہد تھے۔ دیسنہ کی جامع مسجد کے منتظم، امام اور خطیب تھے اور اس ذمہ داری کو اپنی حیات رفتہ کے آخری دور تک نبھایا اور ساتھ ہی گاؤں کے مطب میں طبابت کی خدمت بھی انجام دیتے رہے۔

آپ نے بھوپال جا کر شاہ ابواحمد بھوپالی رحمہ اللہ سے بھی استفادہ کیا تھا اور ان سے خلافت کی سند لی تھی۔ شاہ ابواحمد کے انتقال کے بعد ان کے صاحبزادے شاہ محمد یعقوب بہت کمسن تھے۔ چنانچہ آپ خلیفہ بنائے گئے اور جب تک شاہ محمد یعقوب سن شعور کو نہیں پہنچ گئے آپ کا قیام بھوپال ہی میں رہا۔

۱۸۹۸ء کو مولانا ابوحبیب حج بیت اللہ کیلئے تشریف لے گئے۔ وہاں فریضہ حج ادا کیا، زیارت حرمین شریفین سے مشرف ہوئے اور علماء و صلحاء کی مجالس میں بھی شریک ہوئے۔

مولانا حکیم سید ابوحبیب دیسوی اپنے عہد کے بے مثال عالم دین، بلند پایہ طبیب، سنجیدہ مزاج مبلغ و واعظ تھے۔

**تصوف پر علمی خدمت:۔** مولانا نے شیخ احمد سرہندی المعروف بہ مجدد الف ثانی رحمہ اللہ کے مکتوبات جو ''مکتوبات مجددیہ'' کے عنوان سے موسوم ہیں، کی فارسی میں شرح لکھی تھی جو افسوس کے زیور طبع سے آراستہ نہ ہو سکی۔

# اصحاب صفہ

اور

# تصوف کی حقیقت

تالیف

شیخ الاسلام احمد بن عبدالحلیم ابن تیمیہ رحمہ اللہ

مترجم

عبدالرزاق ملیح آبادی

ناشر

المکتبۃ السلفیۃ

4 شیش محل روڈ، لاہور 54000

Ph.: 042-7237184, 7213032 # Fax: 042-7230271
P.O.BOX 1452 E-mail:alsalafiyyah@yahoo.com



نام کتاب ---------- اصحاب صفہ اور تصوف کی حقیقت
طابع ---------- احمد شاکر
مطبع ---------- موڑوے پرنٹرز
ناشر ---------- مکتبۃ السلفیۃ
قیمت ---------- /- روپے

واحد تقسیم کار

دار الکتب السلفیۃ ○ شیش محل روڈ ○ لاہور

Ph.: 042-7237184, 7213032 # Fax: 042-7230271
P.O.BOX 1452 E-mail:alsalafiyyah@yahoo.com

فَسْئَلُوْا اَهْلَ الذِّكْرِ اِنْ كُنْتُمْ لَا تَعْلَمُوْنَ

# فتاویٰ علمائے حدیث

کتاب الصلوٰۃ

جلد دوم

ترتیب

ابو الحسنات علی محمد سعیدی مہتمم جامعہ سعیدیہ خانیوال مغربی پاکستان

ناشر

## مآخذ فتاوٰے علمائے حدیث

| | | |
|---|---|---|
| فتاویٰ نذیریہ قلمی | فتاویٰ عمر پوری | فتاویٰ اہل حدیث سوہدرہ |
| فتاویٰ نذیریہ مطبوعہ | فتاویٰ عزیزی | فتاویٰ محدث دہلی |
| فتاویٰ ثنائیہ | فتاویٰ ستاریہ | ترجمان دہلی |
| فتاویٰ غزنویہ | دلیل الطالب علی ارجح المطالب | اہل حدیث گزٹ دہلی |
| فتاویٰ شیخ حسین | فتاویٰ تنظیم اہل حدیث | نوائین فخرت |
| فتاویٰ نواب صدیق حسن خاں | فتاویٰ الاعتصام | اخبار محمدی دہلی |

فتاوٰے متعلقہ مساجد طبع کلکتہ۔

نام کتاب ---------- فتاویٰ علمائے حدیث کتاب الصلوٰۃ جلد دوم
نام مرتب ---------- علی محمد سعیدی خانیوال
کتابت ---------- محمد نذیر خوشنویس چک ۵۴۳ براستہ بوریوالا ضلع ملتان
طبع اول ---------- ۱۳۷۳ھ مارچ ۱۹۵۴ء
طبع دوم ---------- ۱۳۹۳ھ ۱۹۷۳ء
تاریخ اشاعت ---------- ماہ صفر ۱۳۹۳ھ مطابق مارچ ۱۹۷۳ء
مطبع ---------- حفیظ برقی پریس کبیروالہ فون ۲۸
تعداد ---------- ایک ہزار
ناشر ---------- مکتبہ سعیدیہ خانیوال
ملنے کا پتہ ---------- مکتبہ سعیدیہ خانیوال ضلع ملتان (مغربی پاکستان)

**نام کتاب:۔اصحابِ صفّہ اور تصوف کی حقیقت....... مصنف:۔از: شیخ الاسلام امام ابنِ تیمیہ رحمہ اللہ**
**مترجم:۔مولانا عبدالرزاق ملیح آبادی رحمہ اللہ...... المکتبۃ السلفیّۃ: شیش محل روڈ، لاہور**

**اولیاء متصوفین دلائل کی روشنی میں:۔** اولیاء اللہ وہی لوگ ہیں جو ایمان لائے اور پرہیز گار رہے۔ جیسا کہ خدا نے کتاب میں صاف فرما دیا ہے ان کی دو قسمیں ہیں:

"مقتصدون اصحاب الیمین و مقربون السابقون" "ولی اللہ" عدواللہ کی ضد ہے فرمایا:

"الا ان اولیاء اللہ لا خوف علیھم ولاھم یحزنون○ الذین امنوا و کانوا یتقون۔ (یونس:۱۰،پ:۱۱،ع:۱۲)

خدا کے دوستوں پر نہ کوئی خوف ہے نہ وہ رنجیدہ ہوں گے۔ وہ جو ایمان لائے اور پرہیز گار رہے۔

اور فرمایا: انما ولیکم اللہ ورسولہ والذین امنوا الذین یقیمون الصلوٰۃ و یؤتون الزکوٰۃ وھم راکعون و من یتول اللہ و رسولہ والذین امنوا فان حزب اللہ ھم الغالبون۔ (مائدہ،پ:۶،ع۱۴)

تمہارا دوست صرف خدا ہے اور اس کا رسول (ﷺ) اور وہ جو ایمان لائے، نماز قائم کرتے، زکوٰۃ دیتے اور وہ رکوع کرنے والے ہیں جو اللہ اور اس کے رسول (ﷺ) اور مؤمنین کی دوستی و مددگاری کرے گا تو اللہ کی جماعت ہی غالب رہنے والی ہے۔

اور فرمایا: "لاتتخذوا عدوی وعدو کم اولیاء افتتخذونہ و ذریتہ اولیاء من دونی وھم لکم عدو"

میرے اور اپنے دشمن کو دوست نہ بناؤ کیا تم اسے (شیطان) اور اس نسل کو مجھے چھوڑ کر (دوست) ٹھہراتے ہو حالانکہ وہ تمہارے دشمن ہیں۔

صحیح بخاری میں ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی ﷺ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے جس نے کسی میرے ولی سے عداوت کی اس نے خود مجھ سے علانیہ جنگ چھیڑ دی۔ کسی کام میں مجھے اتنا پس و پیش نہیں ہوتا جتنا اپنے اس مومن بندے کی روح قبض کرنے میں ہوتا ہے جسے موت ناپسند ہے۔ کیوں کہ میں اسے تکلیف دینا پسند نہیں کرتا حالانکہ موت اس کیلئے ضروری ہے۔ سب سے زیادہ جس چیز سے میرا بندہ مجھ سے قربت حاصل کر سکتا ہے، میرے فرائض کی ادائیگی ہے۔ میرا بندہ نوافل کے ذریعے مجھ سے برابر نزدیک ہوتا جاتا ہے یہاں تک کہ میں اس سے محبت کرنے لگتا ہوں اور جب میں محبت کرنے لگتا ہوں تو اس کا کان ہوتا ہوں جس سے وہ سنتا ہے، اس کی آنکھ ہوتا ہوں جس سے وہ دیکھتا ہے، اس کا ہاتھ ہوتا ہوں جس سے وہ حملہ کرتا ہے، اس کا پاؤں ہوتا ہوں جس سے وہ چلتا ہے، پس وہ مجھی سے سنتا ہے، مجھی سے دیکھتا ہے، مجھی سے حملہ کرتا ہے، مجھی سے چلتا ہے۔ "ولی" ولــــــیٌ سے مشتق ہے جس کے معنی ہیں قرب و نزدیک ٹھیک اسی طرح جس طرح "عدو"، "عدوٌ" سے مشتق ہے۔ جس کے معنی ہیں بعد و دوری پس اللہ کا ولی وہی ہے جو محبوبات و مرضیات میں اس کی موافقت و اطاعت کے ذریعہ اس سے قرب و نزدیکی حاصل کرتا ہے۔ (تصوف کی حقیقت، ص:۳۶-۳۷)

**نام کتاب:۔فتاویٰ علمائے اہلحدیث (جلد دوم)**
**ترتیب:۔ابوالحسنات مولانا علی محمد سعیدی رحمہ اللہ**
**ناشر و تقسیم کار:۔فاروق کتب خانہ الفضل مارکیٹ، اُردو بازار، لاہور**

## باب الدعاء بعد الصلوٰۃ

**نماز کے بعد ہاتھ اٹھا کر دعا کرنا:۔** سوال: بعد نماز فرض یا سنت ہاتھ اُٹھا کر دُعا کر سکتے ہیں یا نہیں؟

جواب: نماز فرض وسنت کے بعد ہاتھ اٹھا کر دعا کر سکتے، اس کے جواب پر قولی وفعلی اور اثری بہت سی دلیلیں ہیں جن کو بطور نمونہ ذیل میں درج کیا جاتا ہے۔اور عدم جواز پر کوئی دلیل نہیں۔

"عن انس عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم انه قال مامن عبد بسط كفيه فى دبركل صلٰوة ثم يقول اللهم الٰهى واله جبرئيل و ميكائيل و اسرافيل اسئلك ان تستجيب دعوتى فانى مضطرو تعصمنى فى دينى فانى مبتلى و تنالنى برحمتك فانى مذنب و تنفى عنى الفقرفانى متمسكن الا كان حقا على الله عزوجل ان لا يرديديه خائبتين رواه الحافظ ابوبكر بن السنى عن الاسود الغامرى عن ابيه قال صليت مع النبى صلى الله عليه وسلم الفجر فلما سلم انحرف و رفع يديه و دعاء الخ

ترمذی، ابوداؤد اور بیہقی میں مالک بن یسار رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اذا سالتم الله فاسئلوه ببطون اكفكم ولا تسئلوه بظهور هما (ابوداؤد) عن عمر قال كان رسول الله صلى الله عليه وسلم اذا رفع يديه فى الدعاء لم يحطهما حتى يمسح بهما وجهه عن سلمان قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم ان ربكم حيى كريم يستحى من عبده اذا رفع يديه اليه ان يردهما صفراً (ترمذی، ابوداؤد، بيهقى) (والله اعلم، اخبار اہلحدیث (دہلی) جلد۴، ش۳)

سوال: بعد نماز فرائض وسنت ہاتھ اٹھا کر دعا کر سکتے ہیں یا نہیں؟

جواب: نماز فرض وسنت کے بعد ہاتھ اٹھا کر دعا کر سکتے ہیں۔اس کے جواب پر قولی فعلی اثری بہت سی دلیلیں ہیں۔جن کو نموتاً ذیل میں درج کیا جاتا ہے۔عدم جواز پر کوئی دلیل نہیں۔

"عن انس رضى الله تعالىٰ عنه عن النبى صلى الله عليه وسلم انه قال ما من عبدبسط كفيه فى دبركل صلوٰة ثم يقول اللهم الٰهى والٰه جبرئيل و ميكائيل و اسرافيل اسئلك ان تستجيب دعوتى فانى مضطر و تعصمنى فى دينى فانى مبتلى و تنالنى برحمتك فانى مذنب و تنفى عنى الفقرفانى متمسكن الا كان حقا على الله عزوجل ان لا يرد يديه خائبتين"۔

رواه الحافظ ابوبكر بن السنى عن الاسود العامرى من ابيه قال صليت مع النبى صلى الله عليه وسلم الفجر فلما سلم انحرف و رفع يديه و دعا الخ اور حافظ جلال الدین سیوطی رحمہ اللہ نے اپنی کتاب "فض الوعاء فى احاديث رفع اليدين فى الدعاء" میں روایت کیا ہے: عن محمد بن يحيىٰ الاسلمى قال رايت عبدالله ابن الزبير ورأى رجلا رافعا يديه قبل ان يفرغ من صلوته فلما فرغ منها قال ان رسول الله صلى الله عليه وسلم لم يكن يرفع فديه حتى يفرغ من صلٰوته رجاله ثقات۔ عن مالك بن يسار قال رسول الله صلى الله عليه وسلم اذا سالتم الله فاسئلوه ببطون اكفكم ولا تسئلو ه بظهورها۔ ابوداؤد عن عمر رضى الله عنه قال كان رسول الله صلى الله عليه وسلم اذا رفع يديه فى الدعاء لم يحطهما حتى يمسح بهما وجهه عن سلمان قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم ان ربكم حيى كريم يستحيى من عبده اذا رفع يديه اليه ان يردهما صفرا (ترمذى، ابوداؤد، بيهقى)

علاوہ اس کے دعا میں ہاتھ اٹھانا پہلے نبیوں کی شریعت سے ثابت ہے چنانچہ (بخاری، ص: ۴۷۵م) میں ہے کہ حضرت ابراہیم علیہ السلام جب مکہ میں حضرت ہاجرہ کو چھوڑ کر چلے تو جب کہ ثنیہ کے پاس پہنچے تو قبلہ رو ہو کر ہاتھ اٹھا کر دعا کی۔

امام نووی رحمہ اللہ عبداللہ بن عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ کی حدیث کی شرح میں فرماتے ہیں هذا الحديث مشتمل على كثير من الفوائد و منها استحباب رفع اليدين فى الدعاء انتهٰى

ادب المفرد میں ہے (ص:۸۹) عن عكرمة عن عائشة انه سمعه منها انها رأت النبى صلى الله عليه وسلم يدعوارافعا يديه يقول اللهم انا بشر فلا تعاقبنى ايما رجل من المومنين اذيته او شتمته ولا تعاقبنى فيه۔

و عن ابى هريرة قال قدم الطفيل بن عمر الدوسى على رسول الله صلى الله عليه وسلم قال يارسول الله ان دوساً

عصمت و ابت فادعُ الله علیها فاستقبل النبی صلی الله علیه وسلم القبلة و رفع یدیه فظن الناس انه یدعوعلیهم فقال اللهم اهد دو ساً و أت بهم (هکذافی فتاوی نذیریه) اخبار اهلحدیث دهلی ۱۵ مارچ ۱۹۵۴ء۔

سوال: کیا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے نماز میں سلام پھیرنے کے بعد دعا مانگی ہے؟

جواب: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے نماز کے بعد ہاتھ اُٹھا کر دعا مانگی ہے، حافظ ابوبکر بن السنی نے فرمایا ہے۔''عن الا سودالعامری عن ابیه قال صلیت مع النبی صل الله علیه وسلم الفجر فلما سلم انحرف و رفع یدیه و دعا'' (رواه ابی شیبة فی مصنفه) اور حافظ جلال الدین سیوطی نے اپنی کتاب ''فض الوعافی احادیث رفع الیدین فی الدُعا'' میں روایت کیا ہے محمد بن یحییٰ اسلمی سے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نہیں اُٹھاتے تھے ہاتھوں کو دعا میں مگر جب کہ فارغ ہوتے نماز سے اور کہا کہ اس حدیث کے جتنے راوی ہیں سب ثقہ ہیں۔ ''عن محمد بن یحیٰی الاسلمی قال رایت عبدالله بن الزبیر و رأی رجلا رافعاً یدیه قبل ان یفرغ من صلوٰته فلما فرغ منها قال ان رسول الله صلی الله علیه وسلم لم یکن یرفع یدیه حتی فرغ من صلوٰته'' رجاله ثقات نیز ابوداؤد میں ہے فرمایا رسول ﷺ نے کہ جب تو سوال کرے اللہ تعالیٰ سے سوال کر اندرونی ہتھیلیوں سے اور نہ سوال کر اس سے الٹے ہاتھوں کے ذریعے''عن مالك بن یسار قال رسول الله صلی الله علیه وسلم اذا سالتم الله فاسئلوه ببطون اکفکم ولا تسئلوه بظهورها و فی روایة ابن عباس سلو الله ببطون اکفکم ولا تسئلوا بظهورها فاذا فرغتم فامسحوبها وجوهکم ''( رواه ابودائود) اور ترمذی میں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب ہاتھ دعا میں اٹھاتے تو نہیں چھوڑتے یہاں تک کہ مسح کرتے اپنے منہ کو۔ عن عمر قال کان رسول الله علیه وسلم اذا رفع یدیه فی الدعا ء لم یحطهما حتی یمسح بها وجهه، رواہ الترمذی اور نیز مشکوٰۃ،ص:۱۸۷ میں ہے فرمایا رسول اللہ ﷺ نے جب بندہ ہاتھ اُٹھا کے دُعا کرتا ہے تو اللہ شرم کرتا ہے کہ اس کے ہاتھ کو خالی پھیر دے ''عن سلمان قال قال رسول الله صلی الله علیه وسلم ان ربکم حیی کریم یحیٰی من عبده اذا رفع یدیه الیه ان یردهما صفراً''( رواه الترمذی ابودائود البیهقی فی الدعوات الکبیر)۔

علاوہ اس کے دُعا میں ہاتھ اٹھانا پہلی شریعتوں سے بھی ثابت ہے چنانچہ بخاری:ص۴۷۵ میں ہے کہ ابراہیم علیہ السلام جب حضرت ہاجرہ کو میدان مکہ میں چھوڑ کر چلے اور ثنیہ کے پاس پہنچے تو قبلہ کی طرف منہ پھیر کر ہاتھ اُٹھا کے دعا مانگی، امام نووی رحمہ اللہ عبداللہ بن عمرو بن عاص رضی اللہ عنہ کی حدیث کی شرح میں فرماتے ہیں'' هذا الحدیث مشتمل علیٰ کثیر من الفوائد منها استحباب رفع الیدین فی الدعا ''انتہی اور ادب المفرد کے:ص۸۹، میں ہے۔عن عکرمة عن عائشه انه سمعه' منها انها رایت النبی صلی الله علیه وسلم یدعوارفعاً یدیه یقول اللهم انما انا بشر فلاتعاقبنی ایما رجل من المومنین اذیته شتمته فلا تعاقبنی فیه و عن ابی هریرة قال قدم الطفیل بن عمر والدوسی علی رسول الله صلی الله علیه وسلم فقال یارسول الله ان دوساً عصت و ابت فادع الله علیها فاستقبل رسول الله صلی الله علیه وسلم القبلة و رفع یدیه وظن الناس انه یدعوا علیهم فقال اللهم اهد دوساً وأت بهم۔ پس ان احادیث سے ظاہر ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہاتھ اٹھا کر دعا مانگتے تھے اور دعا میں ہاتھ اٹھانا مسنون طریقہ ہے اور اگر زیادہ تحقیق دیکھنی ہو تو تحفۃ الاحوذی شرح ترمذی:ص۲۴۳ تاص۲۴۶ پر اور رسالہ فض الوعاء فی احادیث رفع الیدین فی الدعاء للسیوطی ملاحظہ فرمائیں۔

(اخبار اہلحدیث، دہلی یکم دسمبر ۱۹۵۳ء)

سوال: کیا صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے بھی سلام پھیرنے کے بعد دعاء مانگی ہے؟

جواب: جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے ثابت ہے تو صحابہ کرام رضی اللہ عنہم بھی اس پر عامل ہوں گے۔'' (اخبار اہلحدیث دہلی یکم دسمبر ۱۹۵۳)

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ بعد فرض نماز کے ہاتھ اُٹھا کر دُعا مانگنا درست ہے یا نہیں؟

الجواب: ہاتھ اٹھا کر بعد نماز فرض کے دعا مانگنا درست ہے۔کتاب عمل الیوم واللیلہ لابن السنی میں ہے۔''حدثنی احمد بن الحسن

حدثنا ابواسحق یعقوب بن خالد بن یزید الباسی حدثنا عبدالعزیز بن عبدالرحمن القرشی عن خصیف عن انس عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم انہ قال مامن عبد بسط کفیہ فی دبر کل صلوٰۃ ثم لیقول اللھم الٰھی والہ ابراھیم و اسحق و یعقوب والہ جبریل و میکائیل و اسرافیل اسئلک ان تستجیب دعوتی فانی مضطر و تعصمنی فی دینی فانی متبلی و تنالنی برحمتک فانی مذنب و تنفی عنا الفقر فانی متمسکن الاکان حقا علی اللہ عزوجل ان لا یردیدیہ خائبتین"۔یعنی انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو بندہ ہر نماز کے بعد اپنے دونوں ہاتھوں کو پھیلائے پھر کہے " اللھم الٰھی والہ ابرھیم " الخ۔تو اللہ تعالیٰ اس کے دونوں ہاتھوں کو نامراد نہیں پھیرتا۔''اس حدیث سے ثابت ہوا،کہ بعد فرض نماز کے ہاتھ اُٹھا کر دعا مانگنا درست ہے۔ اس حدیث کے راویوں میں ایک راوی عبدالعزیز بن عبدالرحمٰن اگر متکلم فیہ ہے،جیسا کہ میزان الاعتدال وغیرہ میں مذکور ہے۔لیکن اس کا متکلم فیہ ہونا ثبوت جواز واستحباب کے منافی نہیں،کیوں کہ حدیث ضعیف سے جو موضوع نہ ہو استحباب وجواز ثابت ہوتا ہے۔ "قال فی فتح القدیر فی الجنائز والاستحباب یثبت بالضعیف غیر الموضوع،الخ"۔ تفسیر ابن کثیر میں ہے: قال ابن ابی حاتم حد ثنا ابی حدثنا ابومعمر المقری حدثنی عبدالوارث حد ثنا علی بن زید عن سعید بن المسیب عن ابی ھریرۃ ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم رفع یدہ بعد ماسلم و ھو مستقبل القبلۃ فقال اللھم خلص الولید بن الولید و عیاش بن ابی ربیعۃ وسلمۃ بن ھشام و ضعفۃ المسلمین الذین لایستطیعون حیلۃ ولا یھتدون سبیلا من ایدی الکفار ذکرہ الحافظ ابن کثیر فی تفسیر، ایۃ الاالمستضعفین من الرجال والنساء والوالدان لایستطعیون حیلۃ ولا یھتدون سبیلا۔یعنی حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بعد سلام پھیرنے کے اپنے ہاتھوں کو اٹھایا،اور آپ قبلہ رو تھے پس کہا:اللھم خلص الولید بن الولید الخ اس حدیث کے راویوں میں علی بن زید ہے جس کو حافظ ابن حجر رحمہ اللہ نے تقریب میں ضعیف کہا ہے لیکن اس کا ضعیف ہونا ثابت جواز واستحباب کے منافی نہیں ہے۔کمامر،مصنف ابن ابی شیبہ میں ہے:''عن الاسودی بن عامر عن ابیہ قال صلیت مع رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم الفجر فلما سلم انحرف و رفع یدیہ و دعا" (الحدیث) یعنی عامر رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ فجر کی نماز پڑھی،پس جب آپ نے سلام پھیرا تو قبلہ کی طرف سے منحرف ہوئے اور اپنے دونوں ہاتھوں کو اٹھایا اور دعا کی۔ان احادیث سے بعد نماز فرض کے ہاتھ اُٹھا کر دعا مانگنا قولاً فعلاً آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے ثابت ہوا۔ "واللہ تعالیٰ اعلم ۔(حررہ العاجز عین الدین عفی عنہ سیّدنذیر حسین فتاوی نذیریہ،ص۵۶۴)''

مسئلہ: چہ می فرمائید علمائے دین ومفتیان شرع متین اندریں مسئلہ کہ رفع یدین در دعائے کہ بعد ادائے نماز کردہ می شود،چناں کہ معمول ائمہ دیاراست از احادیث قولیہ یا فعلیہ ثابت است یا نہ ہر چند کہ فقہاء ایں را مستحسن می نویسند واحادیث در مطلق رفع یدین در دُعا نیز وارداند، لیکن دریں خصوص ہم حدیثے وارداست یا نہ،بینوا توجروا۔

ہوالمصواب: دریں خصوص نیز حدیثے وارداست،چنانچہ حافظ ابوبکر احمد بن محمد بن اسحاق بن السنی در کتاب عمل الیوم واللیلہ می نویسند۔ حدثنی احمد بن الحسن حدثنا ابواسحق یعقوب بن خالد بن یزید الباسی حدثنا عبدالعزیز بن عبدالرحمن القرشی عن خصیف عن انس عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم انہ قال مامن عبد بسط کفیہ فی دبرکل صلوۃ ثم یقول اللھم الٰھی والہ ابرھیم و اسحق و یعقوب و الہ جبرئیل و میکائیل و اسرافیل اسئلک ان تستجیب دعوتی فانی مضطر و تعصمنی فی دینی فانی مبتلی و تنالنی برحمتک فانی مذنب و تنفی عنی الفقرفانی متمسکن الاکان حقاً علی اللہ عزوجل ان لا یرد ید یہ خائبین۔ اگر گفتہ شود،کہ درسند ایں روایت عبدالعزیز بن عبدالرحمٰن است،وآں متکلم فیہ است چنانکہ درمیزان الاعتدلال وغیرہ مصرح است گفتہ خواہد شد، کہ حدیث ضعیف برائے اثناء استحباب کافی استد،چنانچہ ابن ہمام در فتح القدیر در کتاب الجنائز می نویسد والا ستحباب یثبت بالضعیف غیر الموضوع واللہ اعلم حررہ الراجی عفوربہ القوی ابوالحسنات محمد عبدالحی تجاوز اللہ عن ذنبہ الجلی والخفی۔

سیّد نذیر حسین ابوالحسنات محمد عبدالحی

الجواب صحیح والرای نجیح۔ ویؤ یدہ ماروٰاہ ابوبکر بن ابی شیبة فی المصنف عن الاسودا العامری عن ابیه قال صلیت مع رسول الله صلی الله علیه وسلم الفجر فلما انحرف رفع یدیه و دعا الحدیث فثبت بعد الصلوٰة المفروضة رفع الیدین فی الدعاء عن بید الانبیاء و اسوة الاتقیاء صلی الله علیه کما لا یخفی علی العلماء الاذکیاء حررہ السید شریف حسین عفاء الله عنه فی الدین سید شریف حسین۔

سید محمد نذیر حسین محمد عبدالرب سید احمد حسین

(فتاویٰ نذیریہ،ص۵۶۹)

سوال: کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین اس مسئلہ میں کہ بعد نماز فرائض کے ہاتھ اُٹھا کر دُعا مانگنا درست ہے یا بدعت، زید کہتا ہے، کہ بعد نماز فرائض کے ہاتھ اٹھا کر دعا مانگنا بدعت ہے۔ بینوا توجروا۔

الجواب: صاحب فہم پر مخفی نہ رہے، کہ بعد نماز فرائض کے ہاتھ اُٹھا کر دعا مانگنا جائز ومستحب ہے اور زید مخطی ہے۔ عن انس عن النبی صلی الله علیه وسلم انه قال مامن عبد بسط کفیه فی و برکل صلوٰة ثم یقول اللهم الٰهی واله جبرئیل و میکائیل و اسرافیل اسئلك ان تستجیب دعوتی فانی مضطرو تعصمنی فی دینی فانی مبتلی و تنا لنی برحمتك فانی مذنب و تنفی عنی الفقر فانی متمسکن الاکان حقا علی الله عزوجل ان لا یردیدیه خائبتین رواہ الحافظ ابوبکر بن السنی۔ عن الاسود العامری عن ابیه قال صلیت مع النبی صلی الله علیه وسلم الفجر فلما سلم انحرف و رفع یدیه و دعا الخ رواہ الحافظ ابوبکر بن ابی شیبة فی مصنفه اور حافظ جلال الدین رحمہ اللہ نے اپنے کتاب فض الوعافی احادیث رفع الیدین فی الدعاء میں روایت کیا ہے۔ محمد بن یحیٰ اسلمی سے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نہیں اٹھاتے تھے اپنے ہاتھ کو دعا میں مگر جب فارغ ہوتے نماز سے اور کہا ہے اس حدیث کے راوی جتنے ہیں سب ثقہ ہیں۔ عن محمد بن یحیٰ الاسلمی قال رأیت عبدالله بن الزبیر ورأی رجلا رافعایدیه قبل ان یفرغ من صلوٰة فلما فرغ منها قال ان رسول الله صلی الله علیه وسلم لم یکن یرفع یدیه حتیٰ یفرغ من صلوته و رجاله ثقات اور نیز ابوداؤد میں ہے کہ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ جب سوال کرو اللہ تعالیٰ سے تو سوال کرو بطون کف اپنے کے ساتھ اور نہ سوال کرو اس سے ساتھ ظہور کف اپنے کے۔ عن مالك بن یسار قال قال رسول الله صلی علیه وسلم اذا سألتم الله فاسئلوہ ببطون اکفکم ولا تسئلوہ بظهور ها فاذا فرغتم فامسحوبها وجهه رواہ ابوداٸود۔ اور ترمذی میں ہے، کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب ہاتھ دعا میں اُٹھاتے تو نہیں چھوڑتے تھے یہاں تک کہ مسح کرتے اپنے منہ کو عن عمر قال کان رسول الله صلی الله علیه وسلم اذا رفع یدیه فی الدعاء لم یحطهما حتی یمسح بهما وجه رواہ الترمذی اور نیز مشکوٰۃ کے صفحہ ۱۸۷ میں ہے کہ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ جب بندہ ہاتھ اُٹھا کر دعا کرتا ہے، تو اللہ شرم کرتا ہے کہ اس کے ہاتھ خالی پھیردے۔ عن سلمان قال قال رسول الله صلی الله علیه وسلم ان ربکم حی کریم یستحیی من عبده اذا رفع یدیه ان یرد هما صفر ا(رواہ الترمذی و ابوداٸود و البیهقی فی الدعوات الکبیر)۔ علاوہ اس کے دعا میں ہاتھ اٹھانا شریعت من قبلنا سے بھی ثابت ہے۔ چنانچہ بخاری صفحہ ۴۷۵ میں ہے کہ حضرت ابراہیم علیہ السلام جب ہاجرہ کو چھوڑ کر چلے، پھر جب کہ ثنیہ کے پاس پہنچے، تو قبلہ کی طرف منہ پھیر کر ہاتھ اُٹھا کر دعا کی، امام نووی صاحب عبداللہ بن عمرو بن العاص کی حدیث کی شرح میں فرماتے ہیں هذا احدیث مشتمل علی کثیر من الفوائد و منها استحباب رفع الیدین فی الدّعاء انتهیٰ اور ادب المفرد کے صفحہ ۸۹، میں ہے۔ عن عکرمة عن عائشة انه سمعه منها انها رأیت النبی صلی الله علیه وسلم یدعو رافعا یدیه یقول اللهم انما انا بشر فلا تعاقبنی ایما رجل من المومنین اذیته او شتمته فلاتعاقبنی فیه۔

وعن ابی هریرة قال قدم الطفیل بن عمر والدوسی علی رسول الله صلی الله علیه وسلم فقال یارسول الله ان دوساًعصت و ابت فادع الله علیها فاستقبل رسول الله صلی الله علیه وسلم القبلة و رفع یدیه فظن الناس انه یدعوا علیهم فقال اللهم اهد دوساوائت بهم۔ پس ان احادیث سے ظاہر ہے کہ رسول اللہ ﷺ ہاتھ اُٹھا کر دعا مانگتے تھے۔اور دعا میں ہاتھ اُٹھانا مسنون طریقہ ہے۔ واللہ اعلم بالصواب، حررہ محمد عبدالغفور عفی عنہ

سید محمد نذیر حسین سیّد محمد عبدالسلام غفرلہ سیّد محمد ابوالحسن (فتاویٰ نذیریہ، ج:۱،ص:۵٦٦)

(فتاویٰ علمائے اہلحدیث، ج:۲،ص:۲۱۴ تا ۲۲۲)

**نام کتاب:۔فتاویٰ علمائے اہلحدیث (جلد۱۲) .......ترتیب:۔ الوالحسنات مولانا علی محمد سعیدی رحمہ اللہ**
**تقسیم کار:۔ فاروق کتب خانہ الفضل مارکیٹ، اُردو بازار، لاہور**

**اولیاء ہماری آنکھوں کے تارے:۔** آنحضرت ﷺ اللہ کے رسول اور مقبول بندے ہیں، افضل البشر ہیں، معصوم عن الخطاء ہیں، واجب الاطاعت ہیں، ان کی اطاعت کے سوا کسی امام بزرگ اور ولی کی اطاعت ہم پر واجب نہیں ہے۔

جملہ صحابۂ کرام، ائمہ عظام اولیائے ذوی الاحترام ہماری آنکھوں کے تارے اور سر کے تاج ہیں ہم جس جس میں جو جو خوبی دیکھیں اس کی اقتدا کر سکتے ہیں، مگر اس کی تقلید کو واجب نہیں گردان سکتے، کیونکہ امکان ہے ان سے خطا ہو جائے، بری عن الخطا صرف محمد رسول اللہ ﷺ کی ذات ہے اور وہی ذات واجب الاطاعت ہے مگران بزرگوں میں سے کسی ایک کی بھی توہین کرنا ہمارے نزدیک گناہ میں داخل ہے۔

(فتاویٰ علمائے اہلحدیث، ج:۱۲،ص:۸٦)

**سید احمد مجدّدی رحمہ اللہ کا صوفیانہ رسوخ:۔** سید احمد بریلوی مجدّدی دبستان سے تعلق رکھتے تھے اور صوفیائے عظام میں بڑے اونچے درجہ کے مالک تھے، سیّد موصوف کا اعتقاد تھا کہ اُن کا تعلق براہ راست رسول اکرم ﷺ سے ہے اور انہیں حضور ﷺ ہی سے رہنمائی حاصل ہوئی ہے انہوں نے ایک نیا طریقہ طریق نبوت رائج کیا، باقی تمام طریقے اُنکے نزدیک ''طرق ولایت'' قرار پائے اس کی خصوصیت یہ تھی کہ صوفی پہلے سختی سے سنت پر عمل کرے اور پھر ''فکر'' کی راہ اختیار کرے۔

**ذوق تصوف......اور موجودہ اہلحدیث پر افسوس......!:** ہم اس موقع پر سیّد احمد شہید رحمہ اللہ کی روحانی قوت کا ذکر کرنا بھی ضروری سمجھتے ہیں کیونکہ ہمارے نزدیک اہلحدیث کی اصل دولت یہی تھی جو امتداد زمانہ کے ساتھ ساتھ اب بالکل ناپید اور گم ہوتی جارہی ہے اور آج کا اہلحدیث تو اس کا قائل ہی نظر نہیں آتا کہ یہ طاقت بھی کوئی طاقت ہے۔

سیّد صاحب کی زبان میں تاثیر تھی اور بلا کی تاثیر تھی، آپ عالم تھے مگر بہت بڑے عالم نہیں تھے، وعظ فرماتے تھے مگر بہت بڑے واعظ نہیں تھے، جملوں کی ترتیب، الفاظ کی بندش، کلام کی روانی کا قطعاً احساس نہ فرماتے، ہاں جو بات ہوتی وہ دِل سے نکلتی اور دلوں پر اثر کرتی تھی، ہزارہا ہندو آپ کے وعظ سے مسلمان ہوئے لاکھوں گمراہ راہ پر آ گئے، بگڑے ہوئے سلجھ گئے اور سلجھے ہوئے مقام امامت پر پہنچ گئے۔

(حضرت مولانا عبدالحئ داماد مولانا عبدالعزیز صاحب محدث دہلوی رحمہما اللہ) جو درسیّات میں اپنے زمانہ کی صفِ اوّل میں شمار ہوتے تھے اور سرکاری طور پر مفتی مانے جا چکے تھے اور زہد و ورع میں بھی کسی سے کم نہیں تھے، جب سیّد صاحب سے ملے تو آپ سے ''نماز حضور قلب کے متعلق سوال کیا، آپ نے فرمایا مولانا! باتوں سے یہ مقصد حاصل نہیں ہوسکتا، اور نہ ہی یہ چیز سمجھانے سے سمجھائی جاسکتی ہے، اُٹھیئے اور

میرے پیچھے دو رکعت نماز پڑھ لیجئے، مولانا نے آپ کے ساتھ دو رکعت نماز پڑھی اور نماز کے بعد بیعت کر لی۔ ایک روایت میں یہ بھی ہے، کہ آپ نے سیّد صاحب کی بیعت مولانا عبدالعزیز محدّث دہلوی رحمہ اللہ (اپنے خسر) کے ارشاد پر کی تھی اور پھر مولانا سیّد اسماعیل رحمہ اللہ شہید کو مشورہ دیا تھا کہ وہ بھی بیعت کر لیں۔

چنانچہ دو چار دس بیس نہیں سینکڑوں اور ہزاروں علماء اور فضلاء جو مرتبہ میں آپ سے بہت بڑے تھے، روحانی فیوض حاصل کر کے آپ کے مطیع و منقاد ہو گئے اسی کو کہتے ہیں، ع

دین ہوتا ہے بزرگوں کی نظر سے پیدا

جب تزکیہ نفس ہو تو کیفیت بدل جاتی ہے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی کیفیت بھی اسی تزکیہ سے بدلتی رہی، کتب احادیث میں ابومحذورہ، ثمامہ بن اثال، ہندہ بنت ابوسفیان، فضالہ بن عمیر و عمرو بن عاص رضی اللہ عنہم سینکڑوں صحابہ کے حالات بسند صحیح موجود ہیں کہ ان کی کیفیت حضور ﷺ کی ایک ہی صحبت سے پلٹ گئی مگر افسوس ہے کہ آج ہم اس کے قائل نہیں رہے اور تصفیہ قلوب سے بالکل بے نیاز ہو گئے ہیں۔ بقول اکبر مرحوم۔ ع

زباں گو صاف ہو جاتی ہے دل طاہر نہیں ہوتا

(فتاویٰ علمائے اہلحدیث، ج:۱۲، ص:۸۸ تا ۹۰)

**نام کتاب:۔ فتاویٰ علمائے اہلحدیث (جلد ٦) ....... ترتیب:۔ الوالحسنات مولانا علی محمد سعیدی رحمہ اللہ**

**تقسیم کار:۔ فاروق کتب خانہ الفضل مارکیٹ، اُردو بازار، لاہور**

**باکمال صوفی کی مفتی کیلئے ہدایت:۔** حضرت امام غزالی رحمہ اللہ نے احیاء العلوم میں لکھا ہے: اگر پوچھا جاوے عالم سے وہ مسئلہ جس کو بتحقیق وہ جانتا ہے۔ ساتھ کھلے حکم قرآن شریف یا حدیث شریف کے یا اجماع کے یا قیاس روشن مجتہد کے تو فتوے دیوے اور اگر پوچھا جاوے وہ مسئلہ جس میں اس کو شک ہو تو کہہ دے کہ میں نہیں جانتا۔

**فتویٰ پر عمل کرنے کا طریقہ:۔** شیخ ابن عربی رحمہ اللہ نے فتوحات میں لکھا ہے، کہ اگر تجھ کو مفتی بتلا دے کہ تیرے مسئلہ میں اللہ اور رسول ﷺ کا حکم یہ ہے تو اس کو پکڑ لے اور اگر کہے کہ میری رائے یہ ہے تو مت پکڑ اور کسی اور مفتی سے پوچھ لے۔

(فتاویٰ علمائے اہلحدیث، ج:٦، ص:١٧)

**صوفیاء کے بھوکے رہنے کے فوائد و دلائل:۔** انسانی فطرت اس بات کو چاہتی ہے کہ نفس ہمیشہ عقل کے ماتحت رہے، چونکہ روزہ میں نفس کی کسی خواہش کی بھی پرواہ نہیں کی جاتی، بلکہ اس کی ہر تمنا کو دبانا روزہ دار کا فرض اوّلین ہوتا ہے، لہٰذا نفسِ امّارہ عقل کی ماتحتی میں بخوشی کام کرنے لگ جاتا ہے۔

انسان احسان فراموش واقع ہوا ہے۔ ہم دن رات اللہ تعالیٰ کی نعمتیں کھاتے پیتے ہیں لیکن شکر گزاری کا نام تک نہیں لیتے، اور یہ امر مسلمہ ہے کہ اگر کسی کی کوئی محبوب و مرغوب چیز کچھ عرصہ تک گم رہے تو اس کو اس کی قدر معلوم ہوتی ہے، یہی حال روزہ دار کا ہے، سارا دن کھانا پینا متروک ہونے کی وجہ سے اس کو شام کے وقت قدر معلوم ہوتی ہے، اور وہ اللہ تعالیٰ کی نعمتوں کا حقیقی شکر گزار رہتا ہے۔

چونکہ انسان کو روزہ میں بھوکا پیاسا رہنا پڑتا ہے، اس لیے اس میں مساکین و فقراء کے ساتھ حقیقی مروّت و ہمدردی کرنے کے جذبات پیدا ہوتے ہیں کیونکہ جن امراء نے کبھی بھوک پیاس دیکھی ہی نہیں وہ غرباء کے احوال سے کب آشنا ہو سکتے ہیں بقول حافظ رحمہ اللہ، ع

کجا دانند حال ما سبکسارانِ ساحل ہا

عشق ومحبت کے اس تقاضے کو ایک عاشق بخوبی جانتا ہے کہ جب یادِ معشوق اس کو بیقرار کر دیتی ہے، تو وہ کھانے پینے کو ترک کر دیتا ہے، دنیا کی دلکش سے دلکش چیزیں موجود ہوتی ہیں، مگر عاشق کا دل کسی کو بھی نہیں چاہتا۔ یہی حال روزہ میں روزہ دار کا ہے، حکم الٰہی کی تعمیل کرتے ہوئے اس کی محبت اور جبروت وعظمت حضرت انسان کو اکل وشرب کا صحیح تارک بنا دیتی ہے۔ (فتاویٰ علمائے اہلحدیث، ج:۶ ص:۹۱)

بھوکا و پیاس رہنا حضرت انسان کیلئے زحمت نہیں بلکہ رحمت ہے، حکماء سے جا کر پوچھ لیجئے گا کہ انسان کو کئی ایک بیماریاں ایسی لاحق ہوتی ہیں جن کا علاج صرف بھوک پیاس ہی ہوتا ہے، اور بس۔

جس طرح جسمانی صحت کیلئے اطباء نے بھوک پیاس کو مفید خیال کیا ہے ایسا ہی زاہدوں اور عابدوں نے بھوک کو تزکیہ نفس وصفائی قلب کیلئے اکسیر ثابت کیا ہے، چنانچہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشادات ہیں:

(الف): -الجوع سید العمل یعنی بھوک تمام عملوں کی سردار ہے۔ (ب): -الجوع مخ العبادۃِ یعنی بھوک تمام عبادتوں کا مغز ہے۔ (ج): -الجوع طعام الانبیاءِ یعنی بھوک نبیوں کی خوراک ہے۔ (د) -طھروا قلوبکم بالجوع لتنظروا الی عظمة الله تعالیٰ۔ یعنی تم اپنے دلوں کو بھوک سے صاف کرو تا کہ تم اللہ تعالیٰ کی عظمت وجبروت کو دیکھ سکو۔

الغرض بھوک و پیاس تزکیۂ نفس کیلئے ایک کامل ذریعہ ہے، جس کا نبیوں کے علاوہ رشیوں اور میمنوں نے بھی اعتراف کیا ہے۔ (۱۲ جون ۲۵ء) فتاویٰ ثنائیہ (فتاویٰ علمائے اہلحدیث، ج:۶ ص:۹۲-۹۳)

**فقہی مسائل میں راہ اعتدال:۔** افسوس ہے کہ آج ہم آٹھ اور بیس رکعت تراویح کی بحث میں الجھے ہوئے ہیں اور قیام رمضان کا جو اصل مقصد اور اس کی روح تھی اس سے تو بے اعتنائی برت رہے ہیں اور عدد کی بحث اور قِیْـــل وَ قَـــال میں اس درجہ منہمک ہیں کہ بسا اوقات حد اعتدال سے گزر جاتے ہیں۔ (فتاویٰ علمائے اہلحدیث، ج:۶ ص:۲۵۴)

کیفیت نماز کو تو ہم نظر انداز کر رہے ہیں اور گنتی کو مدار کار بنا رکھا ہے اور اس کیلئے بحث وجدل کا دروازہ کھول رکھا ہے۔ اگر معاملہ یہیں تک رہتا کہ افضل کیا ہے تو چنداں مضائقہ نہ تھا۔ افسوس ہم حد اعتدال سے آگے بڑھ گئے اور ایک دوسرے کے عمل کو بدعت یا معصیت اور گمراہی قرار دینے کے درپے ہو گئے۔ انا لله و انا الیه راجعون۔ (فتاویٰ علمائے اہلحدیث، ج:۶ ص:۲۵۶)

**صوفیاء کی گوشہ نشینی کی دلیل:۔** اعتکاف کے لغوی معنی بند رہنا، ٹھہرنا اور کسی چیز کو لازم پکڑنا اور کسی چیز پر متوجہ ہونا ہے۔ اور شریعت میں اعتکاف کے معنی مسجد میں ٹھہرنا، اور خاص انداز سے لازم کرنا ہے۔ (فتاویٰ علمائے اہلحدیث، ج:۶ ص:۴۵۲)

پردہ سے غرض یہ ہے کہ بیٹھنے والا گوشہ نشین رہے۔ (فتاویٰ علمائے اہلحدیث، ج:۶ ص:۴۵۸)

**شب برأت کا روزہ اور عبادت:۔** سوال: نصف شعبان کے روزے کا کیا حکم ہے، جائز ہے یا نہیں؟

جواب: نصف شعبان کے روزہ کے متعلق جو ابن ماجہ میں حدیث وارد ہوئی ہے، وہ صحیح نہیں ہے، اس میں ایک راوی کذاب ہے، سنت سمجھ کر روزہ جائز نہیں (الاعتصام لاہور، ج:۲۰ ش ۱۱-۱۸، رجب:۱۳۸۸ھ) محمد گوندلوی گوجرانوالہ

توضیح: ابن ماجہ کے علاوہ دیگر حدیثیں بھی ہیں "یقوی بعضھا بعضا" کے اصول پر حدیث کو حسن کا درجہ حاصل ہے، اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا شعبان میں کثرت سے روزے رکھنا بھی اس کا مؤید ہے۔ (علی محمد سعیدی) (فتاویٰ علمائے اہلحدیث، ج:۶ ص:۴۷۳)



**مشاہدے کا انکار غیب کا اقرار:۔** سوال: عذاب قبر ایک خیالی اور موہومی چیز معلوم ہوتی ہے جس کا خارج میں کوئی وجود نہیں

کیونکہ جس میت کو ہم قبر میں رکھتے ہیں تو وہ جوں کی توں قبر میں ملتی ہے اور اس کے جسم پر عذاب وثواب کا کوئی اثر نہیں پاتے۔اس پر کوئی عقلی دلیل قائم کریں۔

جواب: قبر کا معاملہ چونکہ برزخی ہے اللہ نے اس پر پردہ ڈالا ہے اس سے ہمیں اس کا مشاہدہ نہیں ہوتا۔اگر مشاہدہ ہو تو ایمان بالغیب نہ رہے،ہمیں کسی شے کا مشاہدہ نہ ہو تو اس سے یہ لازم نہیں آتا کہ اس کی حقیقت ہی نہ ہو۔

رسول اللہ ﷺ قبرستان سے گزرے۔تو آپ کی خچر بدکنے لگی۔فرمایا کہ ''یهود تعذب في قبورها'' یعنی یہود اپنی قبروں میں عذاب دیئے جارہے ہیں'' نیز ایک حدیث میں ہے کہ میں دعا کروں تو عذاب قبر تمہیں دکھایا جاوے۔لیکن پھر تم اپنے مردوں کو دفن نہیں کروگے اور وحشیوں کی طرح جنگلوں میں نکل جاؤ گے۔

رہی یہ بات کہ یہ کس طرح ہوتا ہے کہ ایک شے ہو اور ہمیں اس کا مشاہدہ نہ ہو یا ایک شے جوں کی توں نظر آئے اور درحقیقت کچھ اور ہو اس کو یوں سمجھئے جیسے اللہ تعالیٰ فرماتا ہے''يخيل اليه من سحرهم انها تسعى'' کہ رسیاں سوٹیاں ان کے جادو سے موسیٰ علیہ اسلام کو ایسی معلوم ہوتی تھیں کہ دوڑتی ہیں حالانکہ درحقیقت وہ رسیاں سوٹیاں سانپ نہیں بنی تھیں۔مگر موسیٰ علیہ السلام اور باقی لوگوں کو دوڑتے ہوئے سانپ معلوم ہوتی تھیں ٹھیک اسی طرح مردہ اگرچہ ہمیں جوں کا توں معلوم ہوتا ہے مگر حقیقت میں وہ جزا اور سزا میں ہے۔

اس کے علاوہ وحی کی حالت اسی کی نظیر ہے۔رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس جبرئیل علیہ السلام آتے ہیں۔اور حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس ہی ہیں۔حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کو سلام کہتے ہیں۔مگر حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کو پتہ نہیں لگتا۔رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم حضرت عائشہ کو سلام پہنچاتے ہیں۔تو حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں: ترىٰ مالا نره او كما قال یعنی آپ وہ شے دیکھتے ہیں کہ ہم نہیں دیکھتے۔اسی طرح جنگ بدر میں فرشتے اترے۔ابلیس نے دیکھے اور کہا:انى ارىٰ مالا ترون،یعنی میں وہ دیکھتا ہوں جو تم نہیں دیکھتے۔اسی طرح جس کو آسیب ہوتا ہے۔اس کو جن نظر آتے ہیں۔اور ڈراتے ہیں۔مگر اس کے پاس والوں کو کچھ دکھائی نہیں دیتا۔یہ تو غیر خلقی باتیں ہیں۔صنعتی علوم میں دیکھئے۔ٹیلیفون میں دو شخص باتیں کرتے ہیں۔پاس والا خالی ہے۔اس قسم کے بیسیوں نظائر ہیں۔آپ کی شان سے تو یہ سوال بعید تھا۔خدا جانے آپ کو کیوں ضرورت ہوئی۔زادك الله علماً۔(اخبار تنظیم اہلحدیث جلد نمبر۱۲ شمارہ نمبر۱۱) (فتاویٰ علمائے اہلحدیث،ج:۹ص:۱۴۶-۱۴۷)

**استقامت علی الشریعت پر مجدّد نقشبندی رحمہ اللہ کا فتویٰ:۔** قارئین کرام ایک بہت بڑے بزرگ کا فتویٰ ذیل میں بطور نمونہ ملاحظہ فرمائیں۔حضرت مجدّد الفِ ثانی شیخ احمد سرہندی رحمہ اللہ فرماتے ہیں۔

اگر فرضاً علیه السلام درین آوان در دنیا زنده می بُو دند واین مجالس و اجتماع منعقد شدی آیا بایں امر راضی می شرند و اجتماع راپسندیدندیانه یقین فقیر آنست که ہرگز ایں معنی راتجویز نمی فرمودند بلکه انکار می نمودند۔'' (مکتوبات مجدّد الف ثانی، ص:۲۷۳)

یعنی اگر بالفرض آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم اس زمانے میں زندہ موجود ہوتے اور (مروجہ) مجلس میلاد کو ملاحظہ فرماتے تو کیا ان سے خوش ہوتے؟ مجھ فقیر کو یہ کامل یقین ہے کہ آپ ان مجالس کو اگر دیکھتے تو ان کو ناجائز کہتے اور ان پر انکار فرماتے۔

پس کہاں ہیں وہ لوگ جو بزرگان دین کے ساتھ محبت اور عشق کا دعویٰ رکھتے ہیں،کیا وہ مجدّد الف ثانی رحمہ اللہ کے اس فرمان کو پڑھیں گے۔(تنظیم اہلحدیث جلد:۱۸،شمارہ:۲) (فتاویٰ علمائے اہلحدیث،ج:۹،ص:۱۴۸-۱۴۹)

**مرنے کے بعد روح کا مقام:۔** سوال: مرنے کے بعد انسان کی روح کہاں رہتی ہے۔کہتے ہیں بد کی سجین میں اور نیک علیین میں رہتی ہے پھر قبر میں مُردے کو عذاب کیونکر ہوتا ہے۔

جواب: علیین اور سجین میں تو نام درج ہوتے ہیں روح قبر ہی میں رہتی ہے اور وہیں اسے دُکھ یا سُکھ ملتا ہے۔(اخبار اہلحدیث سوہدرہ، ج:٢،ش:٤٦،٦ ربیع الاوّل ١٣٧٠ھ) (فتاویٰ علمائے اہلحدیث، ج:٩،ص:١٥٠)

**تعویذ لٹکانے کا جواز:۔** ایک صحابی رضی اللہ عنہ نے کاغذ پر معوذات لکھ کر ننھے بچے کے گلے میں لٹکایا تھا جس سے اس مجبور و معذور کیلئے صرف تعویذ لٹکانے کا جواز مل سکتا ہے جو خود معوذات نہ پڑھ سکتا ہو۔(اخبار اہلحدیث سوہدرہ، ج:١٤،ش:٣)(فتاویٰ علمائے اہلحدیث، ج:٩،ص:١٥٥)

## کتاب تقویۃ الایمان پر حنفی علماء کرام کا فتویٰ

**تقویۃ الایمان اور مولانا اسماعیل رحمہ اللہ شہید کی نسبت:۔** کتاب تقویۃ الایمان اسم بامسمیٰ کتاب ہے۔درحقیقت اس سے ایمان قوی ہوتا ہے اس کو پاس رکھنا اور دیکھنا موجب ہدایت وقوت ایمانی ہے ایسی کتاب کو گمراہ کرنے والی کتاب کہنا جہالت وضلالت ہے سچ ہے یضل بہ کثیرا و یھدی بہ کثیراo قرآن شریف کے بارے میں نازل ہوا ہے۔لہٰذا اگر تقویۃ الایمان کو بھی اہل بدعت گمراہ کرنے والی کتاب کہیں تو کیا مستبعد ہے جو شخص اس کتاب کو جلانے اور پھاڑنے کی ترغیب دے وہ خود گمراہ اور دین حق سے منحرف ہے ''والله یھدی من یشاءُ الی صراط مستقیم''۔فقط واللہ تعالیٰ اعلم کتبہ عزیز الرحمٰن عفی عنہ مفتی دارالعلوم دیوبند۔(دستخط بمعہ مہر ٥ جمادی الاوّل ١٣٤٦ھ)

یہ کتاب بالکل قرآن وحدیث کے مطابق ہے جس شخص میں بدفہمی نہ ہو کہ، نیز عنوان (یعنی صاف اور بےلوث) سے متوحش نہ ہو جائے۔اس کے درس کے قابل ہے، جو شخص اس کتاب کو گمراہ کنی اور بُرا کہتا ہے وہ قائل یا جاہل ہے، یا معاند فقط۔(مولوی اشرف علی تھانوی)

کتاب تقویۃ الایمان اچھی کتاب ہے اس میں آیات واحادیث بھی بہت ہیں جو شخص از راہ توہین اس کو جلانے کا حکم دیتا ہے وہ سخت خاطی اور گنہگار ہے اس میں شرکت بدعت سے ممانعت اور صراط مستقیم وسنت کی ہدایت ہے(مولوی) کفایت اللہ غفرلہ مدرسہ امینیہ دہلی۔

کتاب تقویۃ الایمان بہت عمدہ کتاب ہے اور راہ حق بتانے والی کتاب ہے اس کے مصنف مولانا اسماعیل رحمہ اللہ صاحب شہید عالم حقانی ہیں وہ مقبول بارگاہ ہیں خدا کی راہ میں انہوں نے جان دی ہے اور شہید ہوئے ہیں ان کی طرف یا ان کی کتاب کی نسبت برے الفاظ کہنے سے پرہیز کرنا چاہیے ورنہ مورد عتاب باری تعالیٰ ہوگا۔'' من عادی لی ولی فقدا ذنتہ بالحرب'' حدیث شریف میں آتا ہے کہ اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتے ہیں کہ جو شخص میرے دوست سے دشمنی رکھتا ہے اس کو میں مطلع کرتا ہوں کہ اس سے میری لڑائی ہوگی۔معاذ اللہ عنہ(مولوی) محمد شفیع عفی عنہ(مدرس مدرسہ مولوی عبدالرب صاحب مرحوم دہلی) (فتاویٰ علمائے اہلحدیث ج:٩،ص:٢٦١-٢٦٢)

**گستاخ اولیاء سے اللہ کا اعلان جنگ:۔** سوال: جو شخص اللہ تعالیٰ کے خاص بندوں یعنی اولیاء اللہ سے کہ مومن کامل وہ ہی لوگ ہیں جن کی فضیلت میں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:الاان اولیاء الله لا خوف علیھم ولاھم یحزنون. الذین امنو ا وکانوا یتقون۔عداوت و دشمنی رکھے اس کا کیا حکم ہے بینوا توجروا۔

الجواب: جس شخص نے اللہ کے دوستوں سے اس کی دوستی کی وجہ سے ذرا بھی دشمنی رکھی وہ خدا اور رسول ﷺ کا دشمن ہے بلکہ خداوند تعالیٰ اپنے دوستوں کی تاکید فرماکے ان لوگوں کا دشمن ہوجاتا ہے۔اور حکم فرماتا ہے کہ تم میرے دوستوں سے جو عداوت رکھتے ہو۔گویا مجھ سے لڑائی کرتے ہو۔حدیث میں آگیا ہے۔فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ حق تعالیٰ ارشاد فرماتا ہے۔من عادی لی ولیاً فقد اذنتہ بالحرب،رواہ البخاری۔

خدا کی پناہ جس کا خدا دشمن ہوا اس کا کون دوست اور کہاں ٹھکانا ملے گا۔پس ایسا شخص مردود شیطان ہے اور خدا کا دشمن ہے۔

اہل اسلام کو چاہیے کہ ایسے خدا کے دشمن سے اپنے کو الگ بچائے رکھیں۔کیونکہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔یاایھا الذین امنو الا تتخذوا عدوی وعدو کم اولیاء جو اُن سے دوستی رکھے گا وہ بھی خدا کے دشمنوں میں محسوب ہوگا۔واللہ اعلم بالصواب المجیب ابوبرکات محمد عبدالحیٔ تقی عرف صدرالدین احمد حیدرآبادی الجواب صحیح سید محمد نذیر حسین ١٢٨٥،(فتاویٰ نذیریہ جلد اوّل:ص ٤٨-٤٩)(فتاویٰ علمائے اہلحدیث، ج:٩،ص:٢٧٣-٢٧٤)

**مقام مصطفیٰ علمائے اہلحدیث کی نظر میں:۔** سوال: جو شخص ہمارے نبی محمد مصطفیٰ احمد مجتبیٰ ﷺ کی ذات سے کچھ ذرّہ بھی بغض رکھے اور تمام جہان پر آنحضرت کے بزرگ وافضل ہونے کا قائل نہ ہو اور شفاعت کا اور آنحضرت کے خاتم النبیین ہونے کا انکار کرتا ہو وہ کافر ہے یا نہیں بینوا وتوجروا

الجواب: جس نے ایسا اعتقاد رکھا وہ کافر ہے۔ جنت اس پر حرام ہے۔ ہمیشہ دوزخ میں رہے گا جو رسول اللہ ﷺ کا دوست وہ اللہ کا دوست اور کوئی چاہیے کہ بعد بعثت رسول اللہ ﷺ کے بلا وساطت آنحضرت ﷺ کے اللہ سے دوستی رکھے وہ مردود ہے۔ ایسے ہی لوگوں کے واسطے اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔" قل ان کنتم تحبون الله فاتبعوني يحببكم الله"۔

اور فضیلت و بزرگی آنحضرت ﷺ کی تمام جہان پر قرآن وحدیث سے صاف ظاہر و باہر ہے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے اور کسی نبی کو اس لقب سے یاد نہیں فرمایا ہے وما ارسلنك الا رحمة للعالمين۔ اے نبی ہم نے تم کو سب کے واسطے رحمت بنا کر بھیجا ہے۔

اور صحیح مسلم کتاب الصلوٰۃ باب المساجد ومواضع الصلوٰۃ میں ہے۔" عن ابی ھریرہ رضی الله عنه ان رسول الله صلی الله علیه وسلم قال فضلت علی الانبیاء بست اعطیت جوا مع الکلم و نصرت بالرعب و احلت بی الغنا ئم وجعلت لی الارض طهور او مسجدا و ارسلت الی الخلق کافة و ختم بی النبیون و فی روایة اعطیت الشفاعة"۔

اور دوسرے مقام میں ہے انا سید ولد آدم اور خاتم الانبیاء ہونا بھی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا مثل آفتاب نیم روز کے کتاب اللہ اور سنت رسول اللہ ﷺ سے واضح دلائل ہے۔

**"ما کان محمد ابا احد من رجالکم ولکن رسول الله و خاتم النبین۔ اور صحیح مسلم کے کتاب فضائل میں ہے باب ذکر کونه صلی الله علیه وسلم خاتم النبین۔ عن ابی هریرة، ان رسول الله صلی الله علیه وسلم قال مثلی و مثل الانبیاء من قبل کمثل رجل بنی بنیاناً فاحسنه' و اجمله الاموضع لبنة من زاویة من زوایاه فجعل الناس یطوفون به ویعجیون له ویقولون هلا وضعت هذا اللبنة قال فانا اللبنة و خاتم النبین و فی روایة فانا موضع اللبنة جئت فختمت الانبیاء علیهم السلام"۔** (فتاویٰ علمائے اہلحدیث، ج:۹،ص:۲۸۳-۲۸۴)

## نام کتاب:۔احوال الآخرت

**تالیف:۔ حافظ محمد بن بارک اللہ لکھوی رحمہ اللہ........ ناشر:۔اسلامی اکادمی ناشران وتاجران کتب**

**نام نسب:** حافظ محمد بن حافظ بارک اللہ بن حافظ احمد بن حافظ محمد امین آپ کا سلسلہ نسب چھبیسویں پشت میں امام محمد بن الحنفیہ رحمہ اللہ کی وساطت سے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے جا ملتا ہے۔ والدین نے محمد نام رکھا بعد میں حافظ محمد مشہور ہوئے۔ آپ کی ولادت متحدہ پنجاب کے ضلع فیروز پور کے ایک گاؤں موضع لکھو کے میں ۱۲۲۱ھ یا ۱۲۲۵ھ میں ہوئی۔ صحیح سنہ ولادت معلوم نہیں ہو سکا۔ آپ کے آباؤاجداد کئی پشتوں سے مرجع خلائق چلے آتے تھے۔ آپ کے پردادا حافظ محمد امین موضع ڈھنگ شاہ ضلع لاہور کے رہنے والے تھے۔ حافظ محمد امین کے دادا کا نام ابوداؤد ڈھنگ شاہ تھا۔

**ماں کا بغیر وضو دودھ نہ پلانا:۔** حافظ نور محمد رحمہ اللہ نے موضع "بارے" کے متصل فیروز پور کو اور حافظ احمد رحمہ اللہ نے موضع "لکھوکے" کو اپنا وطن بنایا۔ اور اصلاحی وتبلیغی سرگرمیاں شروع کر دیں۔ حافظ احمد رحمہ اللہ خداداد علم وفضل اور تقویٰ کے باعث علاقہ بھر میں مرجع عوام وخواص بن گئے۔ اسی کا اثر تھا کہ موضع "طور کے" ایک رئیس نے اپنی نیک سیرت بیٹی آپ کے عقد میں دے دی۔ جس کے بطن سے واحد فرزند حافظ بارک اللہ پیدا ہوئے۔ اسی نیک ماں نے اپنے بیٹے کو کبھی بغیر وضو دودھ نہیں پلایا۔

**احترام ولی میں دریا کا رخ پھر جانا (کرامت):۔** حافظ بارک اللہ رحمہ اللہ اپنے زمانے کے مقتدر عالم وفقیہہ تھے۔ اور ورع وتقویٰ

کے لحاظ سے اعلیٰ مقام رکھتے تھے ان کے متعلق مشہور ہے کہ نواب قطب الدین والی مدوٹ سے ناراض ہو کر دریائے ستلج کے رستے کشتیوں کے ذریعے ریاست بہاولپور میں چلے گئے تھے۔ وہاں سے حجاز جانے کا ارادہ تھا۔ ان کے جانے کے بعد مدوٹ کا قلعہ دریائے ستلج کی طغیانی کی زد میں آ گیا۔ لوگوں نے نواب صاحب سے کہا کہ آپ کی ریاست میں ایک ہی بابرکت شخصیت تھی جو یہاں سے جا چکی ہے۔ اب ریاست کی خیر نہیں چنانچہ نواب صاحب نے اپنے سوار بھیجے اور نواب بہاولپور کے توسط سے حافظ بارک اللہ رحمہ اللہ صاحب کو روک لیا گیا اور بالآخر رضامند کر کے واپس لائے گئے۔ والی مدوٹ نے معافی مانگی اور ''لکھوکے'' کا گاؤں بطور جاگیر پیش کیا۔ مگر حافظ بارک اللہ صاحب نے یہ کہہ کر قبول کرنے سے انکار کر دیا کہ ہمیں ایسی جاگیر نہیں چاہیے۔ جس کا لگان گورنمنٹ کے ہاں ادا کرنا پڑے۔ چنانچہ نواب صاحب نے وہ اراضی جو پہلے سے آپ کے والد حافظ احمد رحمہ اللہ صاحب کے وقت سے عطا کی ہوئی تھی اور جس کا لگان معاف تھا۔ واپس کر دی۔ یہ اراضی تقسیم ملک تک حافظ بارک اللہ صاحب کی اولاد کے پاس چلی آئی ہے۔ حافظ صاحب کے رضامند ہونے پر ستلج کا رُخ پھر گیا اور مدوٹ کا قلعہ جو آدھا دریا کی نظر ہو چکا تھا اب تک دعوت نظارہ دے رہا ہے۔ ''**فاعتبروا یا اولی الابصار**''۔

**حافظ محمد بارک اللہ کی بیعت اصلاح:**۔ حافظ محمد رحمہ اللہ نے فارسی، صرف ونحو، معانی، منطق، فقہ، اصول اور تجوید وغیرہ علومِ عربیہ کی اکثر تعلیم گھر میں رہ کر اپنے والد بزرگوار سے حاصل کی۔ سلسلہ بیعت بھی اپنے والد سے ہے۔

**بے پناہ حافظے کی مثال:**۔ آپ نے حضرت میاں صاحب مولانا سیّد نذیر حسین صاحب دہلوی رحمہ اللہ سے بھی استفادہ کیا ہے۔ حضرت میاں صاحب آپ کی ذہانت اور قابلیت کے بے حد مداح تھے۔ فرمایا کرتے تھے کہ میرے حلقہ درس میں ایک طالبعلم حافظ محمد پنجابی ہے جو میرے منہ سے بات نکلنے سے پہلے ہی سمجھ جاتا ہے۔ قوتِ حافظہ کا یہ عالم تھا کہ ایک مرتبہ جو کتاب دیکھ لیتے اس کے حوالہ جات اور صفحوں کے صفحے عبارتیں زبانی یاد ہو جاتیں۔ اسی بنا پر حضرت میاں صاحب ازراہِ تفنن طبع آپ کو مہتمم کتب خانہ کے لقب سے یاد فرمایا کرتے تھے۔ آپ کی علمی اور تصنیفی استعداد کا اندازہ آپ کی صاحبزادیوں کے اس بیان سے لگایا جا سکتا ہے کہ آخر عمر میں جب آپ تفسیر محمدی لکھا کرتے تھے تو ہم دیکھتی تھیں کہ لکھتے ہی جاتے ہیں اور کچھ سوچا نہیں کرتے تھے۔ مختلف کتب اردگرد پھیلائی ہوتی تھیں۔ آنکھ اٹھا کر دیکھتے اور پھر لکھتے رہتے یہ بھی روایت ہے کہ کبھی مسودہ پر نظر ثانی کی ضرورت محسوس نہیں کرتے تھے۔

**زہد وعبادت اور صدق واخلاص:**۔ آپ کی اولاد فوت ہو جاتی تھی۔ آپ نے دعا کی اور جس طرح ام مریم علیہا السلام نے مریم علیہا السلام کے متعلق کہا تھا ویسے ہی کیا۔ کہ اگر اللہ تعالیٰ اولاد دے تو میں اس کو دین کی خدمت اور عبادت کیلئے وقف کر دوں گا۔ اور اس سے کوئی دنیاوی خدمت نہیں لوں گا۔ چنانچہ اللہ تعالیٰ نے ایک لڑکا عنایت فرمایا جو ''الشیخ محی الدین عبدالرحمان'' کے نام سے مشہور ہیں۔ جن کے حالات میں مذکورہ کتاب ایقاظ عقلاء الزمان لکھی گئی ہے۔ عمر بھر آپ نے اپنے اس لائق فرزند سے کوئی دنیاوی خدمت نہیں لی۔ ان کی پوری عمر تعلیم وتعلیم، ذکر اللہ اور عبادت میں گزری اور آخر کار مدینہ منورہ میں پہنچ کر انتقال فرمایا۔

**الہام کی بدولت شیخ طریقت کی خدمت میں حاضری:**۔ مولانا محی الدین رحمہ اللہ موصوف کے علومرتبہ کا اندازہ اس ایک واقعہ سے کیا جا سکتا ہے۔ کہ آپ نے تکمیل علوم کے بعد بالہام ربانی روحانی استفادہ کیلئے غزنی تک کا دو مرتبہ پاپیادہ سفر کیا۔ ایک جانثار ہمراہ تھا۔ جب آپ پہلی مرتبہ شیخ طریقت حضرت غزنوی رحمہ اللہ کی خدمت میں پہنچے تو ہمراہی نے تعارف کراتے ہوئے کہا کہ ''پدرایں در پنجاب چراغ است''، جواب ملا ''ایں انشاء اللہ آفتاب خواہد شد'' (احوال الآخرت، ص:۳ تا ۵)

انواع مولوی بارک اللہ: یہ کتاب دراصل حافظ محمد تصنیف ہے جو آپ نے اپنے والد ماجد کے ارشاد کی تعمیل میں لکھی تھی۔

احوال الآخرت: موت اور اس کے بعد پیش آنے والے حالات کے متعلق ہے۔ بے حد پر تاثیر کتاب ہے پنجاب کے ہر گھر میں پڑھی اور پڑھائی جاتی ہے۔

شیر ربانی خطیب لاثانی

علامہ حبیب الرحمن یزدانی رحمۃ اللہ علیہ

کی

زندگی کے ایمان افروز پہلوؤں پر مشتمل

# حیاتِ یزدانی رح

- جید علماء کرام کی بیش قیمت تحریروں کا مرقع
- سانحہ لاہور ۲۳ مارچ ۱۹۸۷ء کا اُردو اخباری ریکارڈ
- ایک تاریخی دستاویز

از: انور حمید ناظم لائبریری

علامہ احسان الٰہی ظہیر شہیدؒ

پورن نگر ـــــ سیالکوٹ




| | | |
|---|---|---|
| طبع اول | --------- | اکتوبر ۱۹۹۳ء |
| مطبع | --------- | |
| کمپوزنگ | --------- | مکتبہ قدوسیہ اردو بازار، لاہور |
| ناشر | --------- | انور حمید |
| قیمت | --------- | 100 /- روپے |


وَلَهُ الْجَوَارِ الْمُنْشَآتُ فِي الْبَحْرِ كَالْأَعْلَامِ (الرحمٰن 24)

107 کانگریسی ہندو لیڈروں کے قاتل بھوپت

کو مسلمان کرنے والے، تحریک پاکستان کے سرگرم کارکن "سالار ختم نبوت"
قیام پاکستان کے بعد کراچی میں پہلی بار جماعت اہل حدیث کو منظم کرنے والے
بحر العلوم سعودیہ کے بانی، عظیم الشان مناظر، جید عالم دین اور مفسر قرآن کی قابل رشک
زندگی پر ان کے شاگرد رشید جناب ملک بشیر احمد آف چھانگا مانگا کے قلم سے مجلہ ندا،
الجامعہ لاہور میں سلسلہ وار شائع ہونے والے مضامین اب کتابی شکل میں بنام

# علامہ محمد یوسف خان کلکتوی رحمہ اللہ

مُصنف

ملک بشیر احمد

تقریظ: مولانا محمد اسحٰق بھٹی

ترتیب: شفیق الرحمن فرخ

ھُدیٰ اکیڈمی

گلی نمبر 43 گلزیب کالونی سمن آباد لاہور

0300-4478122




نام کتاب: علامہ محمد یوسف خان کلکتوی رحمہ اللہ

مصنف: ملک بشیر احمد

ناشر: ھُدیٰ اکیڈمی گلی نمبر 43 گلزیب کالونی
سمن آباد لاہور۔ 0300-4478122

اشاعت اول: جون 2011ء

قیمت: 300 روپے


ہماری مطبوعات ملنے کے پتے:

☆ اردو بازار لاہور: دار الکتب السلفیہ 0333-4334804، مکتبہ اصحاب الحدیث 37321823
البلاغ چیمبل روڈ 0300-8880450، نعمانی کتب خانہ 37321865، اسلامی اکیڈمی 37357587
مکتبہ اسلامیہ 37244973، مکتبہ قدوسیہ 37230585، مکتبہ سلفیہ 37237184
دار السلام 37232400، کتاب سرائے 0300-9401474، مکتبہ محمدیہ 0300-4826023، مکتبہ
تعمیر انسانیت 37310530، معارف اسلامی منصورہ 35432419، ادارہ اسلامیات انارکلی 37324412
نگارشات 37322892، دار الہدیٰ 0300-9480166، دار الاندلس 37230549
البلاغ ماڈل ٹاؤن 0300-6112240، دار الابلاغ 0300-4453358
☆ اردو بازار گوجرانوالہ: مدینہ کتاب گھر، مکتبہ نعمانیہ، والی کتاب گھر
☆ اسلام آباد: المسعود اسلامک بکس 2261356، البلاغ 0300-5205060
☆ فیصل آباد: مکتبہ اسلامیہ 6301204، مکتبہ اہل حدیث امین پور بازار
☆ کراچی: مکتبہ اہل حدیث کورٹ روڈ، دار الحسن 0333-3738795
☆ پشاور: معراج کتب خانہ 214720
☆ حیدر آباد: مکتبہ دعوت السلفیہ 0333-2607264
☆ چھانگا مانگا: 049-4381123، 0345-4381123

تفسیر محمد یہ قرآن مجید کی تفسیر سات ضخیم جلدوں میں ہے۔

جوعربی صرف ونحو۔ادب تاریخ،تصوف اور تحقیق مسائل غرضیکہ ہر لحاظ سے معیاری ہے اور علمی وتحقیقی حلقوں میں مسلم ہے حضرت شاہ ولی اللہ دہلوی رحمہ اللہ نے ہندوستان کے لوگوں کو قرآن حکیم کے فارسی ترجمہ سے روشناس کرا کے اوّلیت حاصل کی تھی۔(احوال الآخرت،ص:۶ تا ۷)

مولانا حسین علی صاحب رحمہ اللہ دیو بندی واں بھچراں ضلع میانوالی جو کہ صوفی مزاج عالم تھے۔آپ نے قرآن کریم کی تفسیر ''بلغتہ الحیران '' لکھی ہے۔آپ بھی تفسیر محمدی کی تعریف فرمایا کرتے تھے۔

مولانا عبداللہ گھدوو الاتحصیل زیرہ ضلع فیروز والا کے رہنے والے تھے۔ایک صوفی منش اہلحدیث عالم باعمل گزرے ہیں۔

**مولانا عبیداللہ سندھی کی تبدیلی کی وجہ:۔** ۱۹۴۶ء میں راقم لاہور میں احمد علی صاحب رحمہ اللہ کے حلقہ تدریس میں تھا۔تو حضرت مولانا عبیداللہ سندھی رحمہ اللہ نے ذکر کیا'' کہ بچپن میں مجھ پر اسلام کی حقانیت دو کتابوں کے مطالعہ سے واضح ہوئی۔ایک تقویۃ الایمان شاہ اسماعیل شہید رحمہ اللہ اور دوسری تحفۃ الہند۔تاہم اپنا آبائی مذہب اور وطن چھوڑنے پر مجبور کر دیا۔وہ حافظ محمد صاحب رحمہ اللہ کی کتاب ''احوال آخرت'' ہے اس کے مطالعہ کے بعد میں نے سب کچھ چھوڑنے کیلئے اپنے آپ کو تیار پایا۔

**نگاہ مرد مومن سے بدل جاتی ہیں تقدیریں:۔** حضرت مولانا محی الدین عبدالرحمان خلف اکبر حافظ محمد رحمہ اللہ علیہم۔آپ جید عالم اور کامل اہل اللہ تھے۔آپ کے روحانی وباطنی فیض سے ہزار ہا لوگوں نے استفادہ کیا۔آپ علامہ اقبال کے اس مصرعہ کا مجسم مصداق تھے۔نگاہ مردِ مومن سے بدل جاتی ہیں تقدیریں۔اپنے والد ماجد کی وفات کے بعد دو سال تک درسگاہ کا اہتمام فرمایا۔سفرِ حج میں گئے۔اور ۱۳۱۳ھ میں مسجد نبوی ﷺ مدینہ منورہ میں بحالت سجدہ وفات پائی۔جنت البقیع میں شرقی دیوار کے ساتھ مدفون ہیں۔

**تصوف میں جذبی کیفیات:۔** حضرت مولانا حافظ محمد علی صاحب مدنی ''متع اللہ المسلمین بطول حیاتہ'': آپ مولانا محی الدین عبدالرحمان رحمہ اللہ کے اکلوتے صاحبزادے ہیں۔آپ کو علومِ دین میں مہارت تامہ کے علاوہ علوم وسیاسیات حاضرہ پر بھی عبور حاصل ہے۔اپنے والد کی طرح تصوف میں جذب وکیف کی نعمت سے بھی مالا مال ہیں تقریباً ۱۸ سال سے ہجرت کر کے مدینہ طیبہ میں جوار مسجد وروضہ نبویہ ﷺ سے محظوظ ہو رہے ہیں پس پرانے لوگوں کی آخری یادگار ہیں۔اللہ تعالیٰ نے آپ کی برکات سے ہم لوگوں کو زیادہ سے زیادہ متمتع فرمائے۔آمین (عاجز معین الدین لکھوی)(احوال الآخرت،ص:۸تا۹)

**نام کتاب:۔حیات یزدانی ... قاطع شرک وبدعت، داعی توحید وسنت**

**شیر ربانی علامہ حبیب الرحمٰن یزدانی رحمہ اللہ کی زندگی کے ایمان افروز پہلوئوں پر مشتمل**

**حیات یزدانی رحمہ اللہ.. جید علماء کرام کی بیش قدر تحریروں کا مرقع... سانحہ لاہور ۲۳ مارچ ۱۹۸۷ء کا اُردو اخباری ریکارڈ**

**انور رحمید: ناظم لائبریری علامہ احسان الٰہی ظہیر شہید پورن نگر سیالکوٹ**

**مولانا حبیب الرحمٰن کا ٹوپی استعمال فرمانا:** علامہ حبیب الرحمٰن یزدانی رحمہ اللہ سر پر ٹوپی پہنا کرتے تھے۔

میں تیرا نام نہ لوں پھر بھی لوگ پہچانیں　　　　کہ آپ اپنا تعارف ہوا بہار کی ہے

(حیات یزدانی،ص:۲۳)

**مجھے اولیاء اللہ سے محبت ہے:۔** (جناب انور حمید)

مجھے اولیاء اللہ سے محبت ہے۔لہٰذا میں نے یزدانی رحمہ اللہ شہید کی سیرت کے مختلف اوراق کو یکجا کرنے کا ارادہ کیا ایک طالب علم کی

حیثیت سے قلم کاغذ لے کر بیٹھ گیا۔ یزدانی رحمہ اللہ شہید ولی اللہ تھے۔

اب بھی مجھے یقین کی حد تک ڈر ہے کہ میں ان کے مقام اور مرتبے کو انصاف کے ساتھ واضح نہیں کر سکا۔ اور نہ ہی مجھ جیسے کم مایہ طالب علم کیلئے یہ ممکن تھا۔ بس ایک تمنا تھی کہ اللہ کے ولیوں کے سیرت نگاروں کی فہرست میں مجھ گنہگار کا نام بھی درج ہو جائے شاید خداوند قدوس میری اس کاوش سے خوش ہو کر میری مغفرت فرما دے۔ (حیات یزدانی، ص:۲۳-۲۴)

**کیا ہم اکابر فراموش تو نہیں ہو گئے......!۔** ہماری جماعت کے ممتاز اہل قلم میرے محسن مولانا محمد اسحاق بھٹی ایڈیٹر ''المعارف'' لاہور۔ شیخ الاسلام ابوالوفا ثناء اللہ امرتسری رحمہ اللہ کے تذکرہ میں لکھتے ہیں:

''دیوبندی اور بریلوی حضرات کو لیجئے۔ یہ اپنے اکابر کی انتہائی تعظیم بجالاتے ہیں۔ اور مساجد و مدارس کی تعمیر و قیام میں انہوں نے جو خدمات سرانجام دی ہیں اس کا فخر کے ساتھ اظہار کرتے ہیں۔ اور ان کے اس نوع کے کارناموں کو لائق تذکرہ سمجھتے ہیں۔ لیکن ہمارے ہاں جماعت اہلحدیث میں اس ضمن میں بہت احتیاط (جو بخل کی حد تک ہے) سے کام لیا جاتا ہے۔ نہایت افسوس ہے کہ ہم اپنے بزرگوں کو بھولتے جا رہے ہیں بلکہ ان کے کارناموں کو ختم کرنے کے درپے ہیں۔ جماعت کے کسی ادارے اور کسی گروپ کو کبھی یہ خیال نہیں آیا کہ جماعت کے کسی بزرگ کی چھوٹی بڑی کوئی سوانح عمری لکھوائی جائے یا ان میں سے کسی کے نام کی کوئی یادگار قائم کی جائے''

''بحوالہ مضمون شیخ الاسلام امرتسری رحمہ اللہ۔ مجلہ تعلیم الاسلام ماموں کانجن۔ ش:۱، جلد۴ ستمبر ۱۹۹۰ء''

**اسلاف بھلا دینے پر افسوس........!!:۔** سید ابوبکر غزنوی رحمہ اللہ نے اہلحدیث کانفرنس ماموں کانجن ۱۹۷۵ء میں دوران خطاب بزرگوں کی تصنیفات کے متعلق فرمایا:

''دوستو! ہمارے بزرگوں کی تصنیفات کو دیمک چاٹ رہی ہے۔ ہم میں کوئی نہیں جو ان بزرگوں کے حالات زندگی کو ضبط تحریر میں لائے۔ عظیم شخصیتیں ہمارے ہاں گزری ہیں۔ لوگوں نے اپنے بزرگوں کے کاموں تک کے حالات زندگی بھی لکھ ڈالے تم کو کیا ہوا کہ جن لوگوں نے ساٹھ ساٹھ برس تک تمہاری بے لوث خدمت کی ان پر قلم اٹھانے کیلئے تمہارے پاس وقت نہیں ہے۔

اور یہ باتیں غور کی ہیں دوستو! تم دن رات اکھاڑ پچھاڑ میں لگے رہتے ہو۔ یہ کیا زندگی ہے جو تم نے اختیار کر رکھی ہے۔ آہ! کس قدر درد ہے میرے سینے میں جس کا اظہار کر رہا ہوں۔ اور اس تلخ نوائی کیلئے آپ سے معذرت چاہتا ہوں۔ مرکزیت نہ ہو تو خلفشار ہے۔ انتشار ہے۔ امام اسے بناؤ جسے روح کی گہرائیوں سے پیار کرو۔ چند برس پہلے بھی میں یہاں آیا تھا۔ اور اپنی باتیں کہہ گیا تھا مگر تمہارے سینوں میں دل نہیں پتھر ہیں۔ جن سے میری آواز ٹکرا کے لوٹ آتی ہے۔ (اقتباس ہفت روزہ ''الاسلام'' لاہور۔ صدیقی رحمہ اللہ، غزنوی رحمہ اللہ نمبر صفحہ ۳۱)

**اساتذہ کرام:۔** مولانا یزدانی شہید رحمہ اللہ کے والد محترم مولانا عبدالحلیم صدیقی۔ حافظ مختار احمد منڈی چشتیاں، حافظ بنیامین (جو جامعہ تعلیم الاسلام ماموں کانجن کے شیخ الحدیث ہیں) پروفیسر قاضی مقبول احمد۔ مولانا عبدالواحد دیوبندی لاہور حافظ عبدالرشید گوہڑوی۔ شیخ الحدیث مولانا محمد عبداللہ گوجرانوالہ۔ بخاری و مسلم حافظ محمد اسحاق رحمانی سے پڑھیں۔ (حیات یزدانی، ص:۶۴-۶۵)

**ہم پر درود نہ پڑھنے کا جھوٹا الزام:۔** دو باتوں کا خاص خیال رکھنا جب میں قرآن پڑھوں تو لہلہا جانا، کھلکھلا جانا اور مسکرا جانا اور بار بار میری زبان پہ تمہارے اور میرے آقا امام الانبیاء حبیب کبریا، محبوب خدا، خیر الوریٰ، صدر العلی، شمس الضحیٰ، بدر الدجے، سرچشمہ صبر و رضا، منبع رشد و ھدی، پیغمبر رب ارض و سماء، والی بطحا، مصدر مہر و وفا، صاحب قاب قوسین او ادنیٰ، جناب محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا نام پاک آئے گا ''محمد'' تو آپ نے محبت اور پیار سے کہنا ہے صلی اللہ علیہ وسلم۔ اہلحدیثو! آج اتنے بڑے اجتماع کے اندر درود پاک کی اتنی چھل پڑ جائے جیسے سمندر میں پانی کی موجیں ٹھاٹھیں مارتی ہیں۔ ''محمد'' (لوگ بلند آواز سے صلی اللہ علیہ وسلم) پہلے میرا عقیدہ نوٹ کر لینا کہ جو شخص درود پاک کا منکر ہے وہ

بے ایمان ہے بولو وہ بے ایمان ہے جو نہ بولے وہ بے ایمان ہے۔اور جو منکر نہیں وہ آقا علیہ السلام کا نام پاک سن کر درود شریف پڑھتا نہیں وہ لعنتی ہے۔اے اللہ اتنے بڑے مجمع کو لعنتی نہ بنا رحمتی بنا۔

ہمارے باباجی صمصام رحمہ اللہ فرما گئے ہیں ؎

جو نام نبی ﷺ کا سن کے نہ درود پہچاون — ملک نورانی حق اوناں دے اے دعا فرماندے

رب نہ بخشے جنت تے نوں نہ توں رحمت پاویں — جنت ہو یا آرام دا بوٹا توں کیونکر جنت جاویں

نام نبی ﷺ دا سن کر مومن جو درود پہچاون — سن درود نورانی ملکاں بہت خوشی وچ آون

اللہ بخشے جنت تے نوں نال رسول الٰہی — دعا منظور نورانی ملکاں وچ دربار الٰہی

(حیات یزدانی،ص:۲۲۹-۲۳۰)

**نام کتاب:۔تحریک پاکستان اور تحریک ختم نبوت میں قید و بند کی صعوبتیں برداشت کرنے والے عظیم مجاہد علامہ محمد یوسف خان کلکتوی رحمہ اللہ..... مصنف:۔ملک بشیر احمد(آف چھانگا مانگا)**

**ترتیب:۔مولانا شفیق الرحمٰن فرخ..... تقریظ:۔مولانا محمد اسحاق بھٹی حفظہ اللہ**

مرحوم ۱۹۰۰ء میں دینا نگر ضلع گورداس پور (مشرقی پنجاب) میں پیدا ہوئے۔مشہور مدرسہ غزنویہ امرتسر سے فارغ التحصیل ہوئے۔حضرت مولانا نیک محمد صاحب کے ممتاز تلامذہ میں آپ کا شمار ہوتا تھا۔چنانچہ بعد از فراغت تعلم مدرسہ غزنویہ ہی میں مسند تدریس کو زینت بخشی۔(سوانح علامہ یوسف کلکتوی،ص:۳۳)

**مسجد نبوی کی برکت حاصل کرنا:۔** مدینہ منورہ میں حضور اقدس ﷺ کی مسجد میں پانچوں وقت باجماعت نمازوں کی ادائیگی کے ساتھ ساتھ روضۂ رسول ﷺ کی زیارت اور شیخین کی قبروں پر دعا کے علاوہ "روضة من رياض الجنة" میں تلاوت قرآن پاک اور نوافل کی ادائیگی کیلئے کافی وقت میسر رہا۔

ان دنوں مسجد نبوی علی صاحبہا الصلاۃ والسلام کی توسیع کی جارہی تھی۔بنیادیں کھودی جا چکی تھیں۔ان میں کنکریٹ بھرا جارہا تھا۔علامہ صاحب رحمہ اللہ نے خواہش ظاہر کی کہ میرے وفد کے ارکان کی دلی خواہش ہے کہ ہم بھی مسجد نبوی کی بنیادوں میں کنکریٹ اپنے سر پر اٹھا کر بھریں۔جس کا حکومتی نمائندوں نے فوراً ہی بندوبست کر دیا۔وفد کے تمام ارکان اپنے سروں پر ٹوکریاں اٹھا کر والہانہ انداز میں بنیادوں کو بھرنے میں مصروف ہوگئے۔وہ اس کام کو اپنے لیے بہت بڑی سعادت خیال کر رہے تھے۔ارکان کہہ رہے تھے کہ ہمارے حصے کا یہ کارنامہ ہمارے سارے دورے کا روح رواں تھا۔جس کو ہم ساری زندگی نہیں بھول سکتے اور قیامت کے دن بھی ہمیں امید ہے کہ اللہ تعالیٰ ہمیں اس کام کا بہترین معاوضہ عطا فرمائے گا اور ہمارے گناہ معاف کر دے گا۔(سوانح علامہ یوسف کلکتوی،ص:۱۳۳-۱۳۴)

**عالم جنات میں ایک ہفتہ قیام:۔** علامہ صاحب رحمہ اللہ اگرچہ تدریسی میدان میں بڑی شہرت حاصل کر چکے تھے۔لیکن آپ کی خطابت میں بھی وہ جادو تھا کہ سامعین متاثر ہوئے بغیر نہیں رہتے تھے۔آپ کا چرچا پنجاب سے نکل کر بنگال میں بھی بہت ہو گیا تھا اور بنگال والے اہلحدیث آپ کو ہر سال بنگال لے جاتے اور ایک دو ماہ خوب تبلیغ ہوتی۔بنگال کے کونے کونے سے لوگ آپ کا بیان سننے کیلئے بے چین ہوتے۔علامہ صاحب رحمہ اللہ کی تدریسی قابلیت طالب علمی دور سے ہی تھی اور جب سندِ فراغت کے بعد امرتسر کے مدرسہ غزنویہ میں آپ نے تدریس کا باقاعدہ آغاز کیا تو ہر طالب علم کی یہ خواہش ہوتی کہ میرا سبق علامہ صاحب رحمہ اللہ کے پاس ہو اور علامہ صاحب رحمہ اللہ کی شاگردی

ان من عزّہ تذکرہ لمن شاء اتخذ الی ربہ سبیلا

# مآثر صدیقی

موسوم بہ

## سیرت والاجاہی

حصّہ اول

یعنی

سوانح وحالات خاندانی امام المحدثین، وزبدۃ المفسرین آبی ومولائی (امیر الملک والاجاہ) نواب سید صدیق حسن خان، حسینی البخاری، قنوجی شوہر رئیسہ خلد مکان علیا حضرت نواب شاہجہان بیگم صاحبہ۔ جی سی ایس آئی جی سی آئی ای فرمانروائے ریاست بھوپال تغمدہ اللہ بالرحمۃ والرضوان

**تالیف**

ابو نصر سید محمد علی حسن خان المخاطب بہ (صفی الدولہ حسام الملک) صانہ اللہ تعالے عن شرور الزمان

باہتمام تمام کیسری داس سیٹھ سپرنٹنڈنٹ مطبع

مطبع منشی نول کشور لکھنؤ میں چھپی

---

سلسلہ مطبوعات : ۲۱ تا ۲۴

نام کتاب ........ مآثر صدیقی (کامل)

مصنف ........ سید علی حسن خان

کل صفحات ........ ۸۸۴

تاریخ طباعت ........ رجب المرجب ۱۴۱۱ھ / فروری ۱۹۹۱ء

پریس ........

ناشر ........ جمعیت اہل سنت، لاہور

---

یا فتاح　　یا کریم

اعفوا اللحی واحفوا الشوارب

داڑھیاں بڑھاؤ اور لبیں صاف کراؤ (الحدیث)

رسالہ

# داڑھی و مونچھ

مصنفہ

سید محمد شریف صاحب گھڑیالوی

سابق امیر جماعت اہلحدیث (پنجاب)

ناشر

مکتبہ سعیدیہ خانیوال ضلع خانیوال

مطبع حفیظ پرنٹنگ پریس کبیر والا ضلع خانیوال فون ۱۲۷

---

**نام کتاب:۔ اسلامی شکل صورت**

**مصنف** ........ سیّد محمد شریف صاحب (مرحوم) گھڑیالوی سابق امیر جماعت اہلحدیث (پنجاب)

**ناشر** ........ مکتبہ سعیدیہ خانیوال (ضلع خانیوال)

مطبع

حفیظ پرنٹنگ پریس کبیر والا ضلع خانیوال

کا مجھے بھی شرف حاصل ہو۔اس وقت مدرسہ غزنویہ میں کچھ مسلمان جن علامہ صاحب رحمہ اللہ کے شاگرد بن چکے تھے اور خفیہ طور پر تعلیم حاصل کرنے کیلئے با قاعدہ کلاس میں بیٹھتے اور علامہ صاحب رحمہ اللہ سے استفادہ کرتے تھے۔

ایک دن ان جنوں نے علامہ صاحب رحمہ اللہ سے مشورہ کیا کہ آپ ہمارے قبیلہ میں چلیں اور وہاں پر تبلیغ کریں۔آپ کی تبلیغ سے ہمارے بہت سے بھائی مسلمان ہو جائیں گے اور راہ راست پر آ جائیں گے۔ چنانچہ جن علامہ صاحب رحمہ اللہ کو اٹھا کر اپنی بستیوں میں لے گئے اور ایک ہفتہ آپ سے وعظ ونصیحت سنتے رہے۔اس پروگرام کا اتنا اثر ہوا کہ جنوں کے بہت سے قبیلے اسلام لے آئے۔ایک ہفتہ کے بعد وہ جن علامہ صاحب رحمہ اللہ کو واپس مدرسہ میں چھوڑ گئے۔

علامہ صاحب رحمہ اللہ کے یک دم غائب ہونے کا علم ہوا تو ان کے گھر والے اور مدرسہ کے ناظمین پریشان ہو گئے اور علامہ صاحب کی تلاش شروع کر دی لیکن مایوسی کے سوا کچھ حاصل نہ ہوا۔تلاش کرنے والے ہر طرف روانہ کیے گئے مگر کوئی سراغ نہ ملا۔آخر ایک ہفتہ بعد علامہ صاحب رحمہ اللہ خود ہی مدرسہ پہنچ گئے اور بڑی پریشانی کے عالم میں سارا واقعہ خود بیان کیا۔جس کو سننے کے بعد بہت سے طالب علم خوفزدہ ہو گئے اور کچھ حیران و پریشان ہوئے۔علامہ صاحب رحمہ اللہ نے بتایا کہ جنوں نے انہیں ایک وظیفہ بتایا ہے کہ جب کسی تکلیف میں ہوں یا ان کو جنوں کی ضرورت ہو تو وظیفہ کرنے سے وہ جن ان کے پاس حاضر ہو جائیں گے۔

علامہ صاحب رحمہ اللہ نے ان جنات سے کسی بھی قسم کا مالی فائدہ نہیں اٹھایا وہ اس کو حرام سمجھتے تھے۔کیوں کہ اگر ان سے کچھ لے لیا جائے تو وہ کہیں نہ کہیں سے وہ چرا کر لائیں گے۔ہماری اور ان کی دنیا میں فرق ہے۔ہمارے کام کی چیز وہ ہماری دنیا سے ہی تو لائیں گے۔
(سوانح علامہ یوسف کلکتوی،ص:۱۶۰ تا۱۶۲)

چنانچہ ان گنت راہِ ہدایت پانے والوں کا رہنما،بے شمار طلباء کا پیارا استاد،لاتعداد عقیدت مندوں کا محترم،کثیر تعداد نمازیوں کا خطیب دل پذیر اور بڑی تعداد میں موجود قارئین کا محسن صحافی صدر مرکزی جمعیت اہلحدیث کراچی ونگران پندرہ روزہ الارشاد ۷۰ سالہ علامہ محمد یوسف کلکتوی کو یوسف پورہ قبرستان میں سپرد خاک کر دیا گیا۔اناللہ و انا الیہ راجعون۔(رہے نام اللہ کا)(سوانح علامہ یوسف کلکتوی،ص:۱۷۶)

**کتاب کا نام:۔سوانح حیات نواب صدیق حسن خاں صاحب رحمۃ اللہ.... مآثرِ صدّیقی (مکمل چار حصوں میں)**

**تالیف:۔جناب سیّد علی حسن خان فرزندِ صاحب سوانح....ناشر: جمعیۃ اھل سنۃ (لاھور)**

**نام ونسب:۔** صدیق حسن نام،ابوالطیب،ابوالطاہر،ابوالوفا کنیت،روحی ونواب وتوفیق تخلص خورشید حسن،تاریخی نام،نواب امیر الملک والا جاہ بہادر خطاب۔

سلسلہ نسب حسب ذیل ہے:سید صدیق حسن بن سید اولاد حسن بن سید اولاد علی بن سید لطف اللہ بن سید عزیز اللہ بن سید لطف علی بن سید علی اصغر بن سید کبیر بن سید تاج الدین بن،سید جلال رابع بن سید راجو شہید بن سیّد جلال ثالث بن سیّد رکن الدین ابوالفتح بن سیّد حامد کبیر بن سیّد ناصر الدین محمود بن سید جلال الدین قطب عالم معروف بہ مخدوم جہانیاں جہان گشت بن سیّد احمد کبیر بن سیّد جلال اعظم معروف بہ گل سرخ بن سیّد علی موید بن سیّد جعفر بن سیّد محمد بن سیّد احمد بن سیّد محمد بن سیّد عبداللہ بن سیّد علی اشقر بن سیّد جعفر زکی بن سیّد علی نقی بن سیّد محمد تقی بن امام علی رضا بن امام موسیٰ کاظم بن امام جعفر صادق بن امام محمد باقر بن امام علی زین العابدین بن امام حسین شہید رضی اللہ عنہ کربلا بن فاطمۃ الزہرا رضی اللہ عنہا بنت احمد مجتبیٰ محمد مصطفےٰ ص صلی اللہ علیہ وسلم

یہ خاندان جیسا کہ ظاہر ہے سادات حسینی میں سے ہے اور سادات بخاری کے نام سے مشہور ہے چونتیس واسطوں سے جناب رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم تک منتہی ہوتا ہے۔منجملہ اکابر شجرۂ نسب کے آٹھ ائمہ اہلبیت ہیں جو زمرۂ اثنا عشر آل اطہار میں داخل ہیں۔باقی اسلاف جعفر زکی

سے لیکر جناب مخدوم بلکہ جلال رابع تک غالباً صلحاء اور اخیار قوم تھے۔ اور سید تاج الدین سے لیکر علی بن لطف اللہ تک اہل دولت و ثروت ہوے۔ (مآثر صدیقی حصہ اول، ص:۱-۲)

## ذکر متصوفین آبائے کرام کا

**سیّد جعفر رحمہ اللہ کا حال:۔** ان کی اولاد میں بھی سوائے سیّد علی موبد کے کوئی اور پسر نہ تھا۔

**سیّد علی موبد رحمہ اللہ کا حال:۔** ان کی اولاد میں بھی صرف ایک صاحبزادے تھے جن کا نام سید جلال اعظم تھا۔

**سیّد جلال اعظم رحمہ اللہ کا حال:۔** ان کا نام حسین، ابو عبداللہ کنیت گلسُرخ لقب تھا یہ اپنے عصر میں سرآمد اولیاء کبار میں سے تھے۔ کمالات باطنی اور قوت روحانی کے تابندہ جوہر اور وحید عصر تھے ۶۵۳ھ کو ترک وطن کر کے بخارا سے ملتان میں وارد ہوئے اور خانقاہ شیخ فرید الدین شکر گنج رحمہ اللہ میں آکر ٹھہرے۔ وہاں آرام لیکر بھکر آئے۔

یہاں انہوں نے ایک بشارت کی بناپر جو خواب میں ہوئی تھی۔ سید بدرالدین بن سیّد صدرالدین خطیب بھکری کی دختر نیک اختر دہرہ خاتون سے اپنا عقد کیا۔

**سلسلہ سہروردیہ میں خلافت:۔** شیخ الاسلام بہاؤالدین ذکریا مُلتانی رحمہ اللہ کے مرید با اختصاص تھے۔ شیخ الاسلام رحمہ اللہ نے اُن کو خرقہ خلافت عطا فرما کر شہر اُچہ پر مامور کیا یہاں آکر وہ اپنے شیخ کی ہدایت کے مطابق اخیر عمر تک رُشد وہدایت کے اہم اور نازک فرض کو بڑی سرگرمی اور حسن وخوبی کے ساتھ انجام دیتے رہے۔ اور یہیں وفات پائی۔

آپ کی اولاد میں چار صاحبزادے تھے، علی، جعفر، سیّد محمد غوث، سیّد احمد کبیر رحمہم اللہ۔

**سیّد احمد کبیر رحمہ اللہ:۔** یہ وہی سیّد احمد کبیر ہیں جن کے نام پر ہندوستان کے جاہل نادان لوگ گائے ذبح کیا کرتے ہیں اور جن کے نام نامی سے ہندوستان کا بچہ بچہ واقف ہے۔

سیّد صاحب موصوف کے دو صاحبزادے تھے سید جلال الدین قطب عالم اور سیّد صدرالدین محمد راجو قتال جن کی موجودہ نسل سرہند میں آباد ہے۔

**سیّد جلال الدین قطب عالم رحمہ اللہ:۔** آپ کی ولادت باسعادت شب برأت ۷۰۷ھ میں ہوئی ابو عبداللہ کنیت قطب عالم مخدوم جہانیاں جہان گشت لقب، والدہ کا نام مریم ہے یہ سیّد مجد الدین کی صاحبزادی تھیں اور بقول دیگر آپ کی والدہ کا نام اخوند خاتون ہے یہ سیّد مرتضیٰ کی بیٹی تھیں۔

آپ علوم کتاب وسنت کے جوہر فرد اور کمالات باطنی کے معدن تہذیب اخلاق اور ملکات روحانی کے سُہیل میں تھے۔

مخدوم نے ابھی گہوارۂ طفولیت سے قدم باہر نکال کر رکھا ہی تھا کہ ان کے والد ماجد نے اُن کو اپنے ساتھ لیجا کر بطور نیک فال حضرت شیخ جمال خجندی کی بیعت ودست بوسی کا شرف بخشا اُس وقت ان کی عمر سات برس کی تھی مگر سعادت ورشادت کے انوار ابھی سے اُن کی جبین مبارک سے طالع اور نمایاں تھے۔ چنانچہ شیخ نے ان کے معصوم چہرہ پر نظر ڈالتے ہی فرمایا کہ ''تو آن پسری کہ خاندان خود را تا قیامت مُنّور داری۔''

جب وہ سن بلوغ کو پہنچے تو انہوں نے ایک عظیم الشان سیاحت کا عزم مصمم کیا اور مکہ معظّمہ، مدینہ منورہ، مصر، شام، بیت المقدس، روم، عراق، خراسان، بلخ اور بخارا کی طرف چل کھڑے ہوئے اس دران سفر میں متعدد حج بھی کیے، منجملہ ان کے چھ حج اکبر تھے۔

**مشائخ طریقت سے خرقہ وخلافت حاصل ہونا:۔** مخدوم اس امر کے سخت مخالف تھے کہ آدمی کسی ایک شیخ کے حلقہ ارادت میں داخل ہو کر اسی کا ہو رہے۔ ان کا خیال یہ تھا کہ فیاض ازل کی بخششیں کسی ایک ملک یا ایک خاندان یا ایک قوم میں محدود ومحصور نہیں ہیں۔

درحقیقت آپ کا یہ قول آب زر سے لکھنے کے قابل ہے کہ۔''جمیع مشائخ و فضلاء را باید دید۔ و از ہر کدام نصیبے و فیضے بایدبود''یعنی آدمی کو تمام با کمال مشائخ وفضلا کا فیض صحبت حاصل کرنا چاہیے اور ہر ایک سے بقدر مقدور تمتع حاصل کرنا

چاہیے۔ بقول سعدی رحمہ اللہ:

''تمتع زہر گوشۂ یافتم زہر خرمنے خوشۂ یافتم''

مخدوم نے اثناء سیاحت میں تین ہزار چالیس سے زائد صاحب دلان ذی کمال کا فیض صحبت حاصل کیا دو سال تک مدینہ منورہ میں استاذ المحد ثین شیخ عفیف الدین مطری شافعی یمنی رحمہ اللہ کی خدمت میں رہے۔ نسخہ عوارف کا درس لیا۔ شیخ موصوف شیخ رشید الدین ابوالقاسم محمد صوفی رحمہ اللہ کے خلیفہ تھے اوران کو خرقۂ خلافت شیخ الشیوخ شیخ شہاب الدین سہروردی رحمہ اللہ نے عطا کیا تھا۔ جو شیخ سعدی رحمہ اللہ کے پیر طریقت ہیں مگر تعلیم وتربیت زیادہ مخدوم نے شیخ رُکن الدین ابوالفتح سہروردی رحمہ اللہ اور شیخ نصیر الدین محمود چشتی چراغ دہلی رحمہ اللہ سے حاصل کی۔

**چودہ مشائخ طریقت سے خلافتیں:۔** خرقۂ خلافت اوّل ان کو ان کے والد اور چچا شیخ صدرالدین بخاری رحمہ اللہ نے عطا فرمایا بعد اُس کے شیخ الاسلام عفیف الدین مطری رحمہ اللہ نے حرم شریف نبوی ﷺ میں ان کو خرقۂ خلافت پہنایا۔ وَھَلُمّ جَرًّا اسی طرح ان کو چودہ خانوادوں کے خلیفہ ہونے کا خاص شرف حاصل تھا۔

مخدوم کسی کو اپنا مرید نہیں کرتے تھے کیونکہ آپ کے نزدیک عرفی ورسمی مریدی پر شرعی رسم مواخات کو ہر طرح ترجیح تھی۔ یہ طریقہ مواخات رسول اللہ ﷺ نے بروقت نزول مدینہ منورہ جاری فرمایا تھا اور مہاجرین وانصار کو ایک دوسرے کا بھائی ٹھہرایا تھا۔ چنانچہ حضرت علی مرتضی رضی اللہ عنہ کی نسبت جو اجراء مواخات کے وقت موجود نہ تھے آنحضرت ﷺ نے فرمایا تھا کہ وہ میرا بھائی ہے۔

جب کوئی شخص مخدوم جہانیاں رحمہ اللہ کے پاس مرید ہونے کے قصد سے آتا تو آپ فرماتے کہ میں کسی کو مرید کرنا پسند نہیں کرتا۔ البتہ عہد اُخوت کو تازہ اور مستحکم کرنے کیلئے تیار ہوں۔

**مریدین کو دیتے وقت کی سند خلافت:۔** جب آپ کسی کو سند خلافت عطا کرتے تو یہ لکھتے۔

''اوصینا ھذا الاخ بالاتباع الدائم المستقیم بشریعۃ نبیناعلیہ ﷺ والا نقیاد لاحکامھا و ان لا یترددالی ارباب الدنیا و اصحابھا و ان لا یحضر فی مجالسھم ابدا و ان یتوجہ الی اللہ بالکلیۃ فان کان ھذا فیدہ العزیزۃ نائبۃ عن یدنا و ھو من بین الناس خلیفتنا فرحم اللہ من اکرمہ' و اھان من اھانہ' و ھو الموفق والھادی والمستعان و علیہ التکلان''۔

''یعنی میں اپنے بھائی کو وصیت کرتا ہوں کہ وہ محمد رسول اللہ ﷺ کی شریعت بیضا پر نہایت مضبوطی کے ساتھ قائم رہے اور احکام شریعت کو اپنا دستور العمل بنائے اور ارباب دنیا اور ان کے ہم صحبتوں سے دور رہے اور ان کی مجالس میں کبھی قدم نہ رکھے اور کلیۃً سب طرف سے منہ پھیر کر خدا ہی کی طرف رجوع کرے جب اس رنگ میں وہ اپنے کو رنگ لے تو بلاشبہہ اس کا دست مبارک میرے ہاتھ کا قائم مقام ہے اور وہ مخلوق خدا کے سامنے میرا جانشین ہے۔ جو شخص اُس کا احترام واکرام کرے خدا اس پر رحم کرے۔ اور جو شخص ایسے شخص کی اہانت کرے خدا اُس کو ذلیل کرے۔ خدا ہی توفیق بخشنے والا راہ راست دکھانے والا اور مددگار رہے۔ اور اُسی پر کامل بھروسہ ہے۔''

سلطان محمد تغلق نے شیخ الاسلام کا جلیل القدر منصب آپ کو عطا فرمایا تھا۔ اور سیوستان کی خانقاہ محمدی کی اور اس کے مضافات کی سند آپ کو مرحمت کی تھی۔

فیروز شاہ کے عہد سلطنت میں آپ چند مرتبہ دارالخلافتِ دہلی میں تشریف لائے اور ہر مرتبہ سلطان کی جانب سے مراسم اعتقاد واخلاص حسب قاعدۂ معینہ ادا کیے گئے۔

آپ نے عیدالاضحیٰ کے روز بعد نماز ۷۸۵ھ میں وفات پائی۔ آپ کے تین بیٹے تھے۔ سیّد ناصرالدین محمود یہ دختر سید محمد غوث کے بطن

سے تھے۔ان کی اولاد سندھ و ہند میں آباد ہے۔سیّد عبداللہ یہ دختر سادات دہلی کے بطن سے تھے۔سیّد محمد اکبر یہ شہنشاہ بیگم سلطان ترکی کے بطن سے تھے۔ان کی اولاد قسطنطنیہ میں آباد ہے۔

**سیّد ناصر الدین رحمہ اللہ:۔** افسوس ہے کہ ان کے واقعات زندگی کا ہم کو صرف اسی قدر علم ہو سکا کہ ان کی تین بیویاں تھیں ان سے اٹھارہ بیٹے اور تین بیٹیاں پیدا ہوئیں۔پانچ صاحبزادے قطب کے لقب سے مشہور ہوئے۔سیّد حامد کبیر سیّد،سیّد علم الدین،سیّد شہاب الدین، سیّد اسماعیل،سیّد فضل اللہ باقی جو اولاد رہی اس کے نام یہ ہیں سیّد برہان الدین،ان کی اولاد گجرات میں آباد ہے۔شیخ الاسلام سیّد علاؤ الدین عرف بندگی (ان کا مزار قنوج میں محلّہ راجگیر کے اندر واقع ہے)ان کی ماں سعادت خاتون سادات دہلی میں سے تھیں۔سیّد شرف الدین ان کی اولاد نواح اُچہ میں آباد ہے۔سیّد نظام الدین یہ لاولد تھے ان کی ماں ایک بقال کی دختر تھیں۔

بادشاہ دہلی نے ان کو چند کنیزیں بھی اپنے قصر شاہی سے عنایت کی تھیں اُن سے جو ان کے اولاد ہوئی یہ نسل سادات کوشکی نام سے مشہور ہے۔

سیّد ناصر الدین محمود کی دو صاحبزادیاں تھیں تاج الملک سعادت خاتون یہ دونوں تنکنی خاتون دختر سلطان حسین لنگاہ کے بطن سے تھیں اور سید معز الدین بن سیّد علاؤ الدین رسول دار سے بیاہی گئیں۔

**سیّد حامد کبیر رحمہ اللہ:۔** یہ سیّد ناصر الدین محمود کی وفات کے بعد سجادہ نشین ہوئے ان کی ایک بیٹی اور دو بیٹے تھے۔مریم بیگم اور سیّد بہاؤ الدین انہوں نے لاولد انتقال کیا،صرف سیّد رکن الدین باقی رہے۔

**سیّد رکن الدین ابو الفتح رحمہ اللہ:۔** یہ اپنے باپ کی وفات کے بعد مسند آرائے ہدایت وارشاد ہوئے ان کے چار بیٹے اور تین بیٹیاں تھیں۔سیّد جلال ثالث،سیّد محمود،سیّد ابو القاسم ان کی ماں سمنی خاتون بادشاہ ٹھٹھہ کی دختر نیک اختر تھیں،سیّد محمد یہ کیمیاء نظر کے لقب سے مشہور تھے ان کی والدہ مراد خاتون ملک داؤد خان بن میر علی لنگاہ کی بیٹی تھیں بو بوجیو یہ میمونہ بیگم کے بطن سے تھیں جو سادات دہلی کے خاندان سے تھیں۔تاج الملک یہ سیّد دولت بن سیّد شمس الدین بن سیّد محمد غوث کی بیٹی بیوی دوئی کے بطن سے تھیں۔تیسری بیٹی جنت خاتون تھیں۔

**سیّد جلال ثالث رحمہ اللہ:۔** یہ بعد وفاتِ پدر قصبہ اُچہ ضلع ملتان کی سکونت ترک کر کے دہلی چلے آئے۔

اس نقل مکان کی وجہ کچھ تو اخوان کی باہمی مخالفت اور زیادہ تر بہلول شاہ لودھی بادشاہ دہلی کی حسن ارادت تھی وہ آپ کے خاص مریدوں میں تھا۔آپ کو ملتان سے اپنے ہمراہ دہلی لایا اور مزید عظمت واحترام کی نظر سے سرکار قنوج کی سند جاگیر آپ کو عطا فرمائی۔اُس وقت سے اُن کی موجودہ اور آئندہ نسل کا مستقر قنوج رہا۔

ان کے چار بیٹے تھے۔سیّد علی،سیّد راجو،سیّد شعیب،سیّد جعفر۔

**سیّد راجو رحمہ اللہ:۔** سیّد راجو بعد وفات پدر سجادہ نشین ہوئے ان کے گیارہ بیٹے تھے سیّد جلال رابع،سیّد تاج الدین،سیّد علاؤ الدین،سیّد تھین،سیّد کہوان،سیّد احمد،سیّد برہان،سیّد محمد،سیّد علی،سیّد درویش،سیّد بلاقی۔

**سیّد جلال رابع رحمہ اللہ:۔** ان کو بعد وفات پدر سجادہ نشینی کا منصب حاصل ہوا اور تبرکات مخدوم جہانیاں جہاں گشت کے وارث بالاستحقاق قرار پائے لیکن ان کے بھائی سیّد علاؤ الدین کو یہ امر ناگوار گزرا آخر کار وہ تبرکات مخدوم پر قبضہ کر کے منصب سجادہ نشینی پر فائز ہو گئے۔

سیّد جلال رابع نے اپنی بلند ہمتی اور آزادمنشی سے اس آثار پرستی کو دور سے سلام کر کے عزلت نشینی اور حق پرستی اختیار کی۔

پہلے یہ قنوج کے محلّہ شیخانہ میں رہتے تھے۔پھر وہاں سے اُٹھ کر محلّہ شیخو پورہ میں چلے آئے۔

ان کے چار بیٹے اور دو بیٹیاں تھیں،سیّد تاج الدین،سیّد مبارک،سیّد کمال الدین،سیّد جمال الدین،فاطمہ چندرمکھ۔

(مآثر صدیقی حصہ اوّل،ص:۳۶-۴۳)

**مولانا اولاد حسن مرحوم رحمہ اللہ کا ذوق تصوف:۔** سیّد علامہ کی ولادت باسعادت ۱۲۰۰ھ میں قنوج میں ہوئی۔

مولانا شاہ عبدالعزیز صاحب رحمہ اللہ سے تبرکاً بعض کتب حدیث ووظائف وادعیہ ماثور کی سند لی اور مولانا شاہ عبدالقادر صاحب رحمہ اللہ مؤلف موضح القرآن سے بارہا ان کو اتفاق صحبت رہا یہ ہی فیض صحبت و تعلیم نامہ مغفور کیلئے مذہب شیعۂ امامیہ کے ترک کرنے کا باعث اور مذہب اہلسنت کے اختیار کرنے کا سبب ہوا۔

**بیعت اصلاح:۔** بعد فراغت تحصیل علم سیّد علامہ کو جب حضرت مجدد مائۃ الف ثالث مولانا سیّد احمد صاحب بریلوی رحمہ اللہ کے حالات پر کافی عبور ہوا تو بیتابانہ اُن کی خدمتِ اقدس میں حاضر ہوکر ہر طرح کے ایثار وقربانی اور خدمت قوم وملت کیلئے اپنے کو پیش کیا اور ان کے دست شریعت طریقت پناہ پر سنت سنیۂ مصطفویہ کے مطابق بیعت کی۔(مآثر صدیقی، حصہ اول، ص:۵۳ تا ۵۷)

**دس ہزار مریدین:۔** چونکہ سیّد علامہ ہمیشہ جہال، متعبدین فقہائے متقشفین محدثین ظاہریہ غلاۃ ارباب عقول سے ہمیشہ کنارہ کش رہے اور سلف صالحین کی اقتدا اور اتباع میں کوئی دقیقہ فروگذاشت نہیں کیا اسی لیے جیسا کہ مولانائے ممدوح کے خط کے مضمون سے بھی ظاہر ہے خدائے عزوجل نے سیّد علامہ کی ہدایت وارشاد میں ایسی نمایاں دلکش تاثیر عطا فرمائی تھی کہ دس ہزار آدمیوں سے زیادہ قنوج اور اطراف قنوج کے لوگ ان کے مرید ہوکر جادۂ مستقیم اسلام پر قائم ہوئے ان میں اہل حرفہ بہت تھے باقی سیّد مغل پٹھان تھے اور اسی طرح کئی ہزار ہنود ان کے دست مبارک پر مشرف باسلام ہوئے۔(مآثر صدیقی، حصہ اوّل، ص:۵۸)

**سلسلہ نقشبندیہ اور دیگر سلاسل سے تعلق:۔** یہ ایک عجیب حسن اتفاق ہے کہ جس طرح اس خاندان کے آبا اور اجداد شجرۂ نسب کے اعتبار سے جلال الدین بخاری رحمہ اللہ سے منسوب ہیں اسی طرح علم ظاہری کے اعتبار سے بھی ان کا سلسلہ علمی امام محمد بن اسماعیل بخاری رحمہ اللہ تک منتہی ہوتا ہے اور طریقہ باطنی کے لحاظ سے سلسلۂ طریقت بھی خواجہ بہاؤالدین نقشبندی بخاری رحمہ اللہ پر ختم ہوا ہے۔ سیّد علامہ سلوک طریقت میں طریقۂ نقشبندیہ رکھتے تھے اگرچہ اور طریقوں کی بھی اُن کو اجازت تھی مگر ان کے مزاج پر تشرع اور اتباع سنت سنیۂ مصطفوی کا ذوق اس قدر حاوی وغالب تھا کہ وہ سرِ مو صراط مستقیم شریعت سے تجاوز کرنا روا نہیں رکھتے تھے۔(مآثر صدیقی، حصہ اوّل، ص:۵۹)

**دنیا کی بے رغبتی اور مرشد کا سوال:۔** ایک مرتبہ ان کے مرشد ہادی مولانا سیّد احمد بریلوی رحمہ اللہ نے ان سے پوچھا ''کہ سیّد برادر شما اموال کثیر والد خود کہ حسابش بہ لکوک میر سد چرا گذاشتید امروز آن زر بسیار اگر بدست شمامی بود بکار مسلمانان می آمد''
یعنی اے سید برادرتم نے اپنے والد کی دولت کثیر جس کا شمار لاکھوں تک پہنچتا ہے کیوں چھوڑ دی اگر آج وہ تمہارے قبضہ وتصرف میں ہوتی تو مسلمانوں کو تبلیغ اسلام اور جہاد میں اس سے مدد ملتی۔''

علامہ ممدوح نے جواب دیا ''کہ مخدوم گذاشتم پدرمن شیعی بود و مال بسیار فراہم آوردہ وعمارات بسیار برائے نام آوری بنیاد نہادہ ندانم کہ از وجہ حلال است یا حرام اگر حرام است خود گرفتنے نیست واگر حلال است حق تعالیٰ مراعوض آن دولت علم بخشیدہ ازان مستغنی فرمودا ست۔

فان المال یفنی عن قریب و ان العلم یبقی لا یزال

''بلکہ گمان کراہت و حرمت قوی است زیراکہ ہر کہ در دین خود امیں و ناقد نباشد درا مردنیا ازوچہ امانت خیزد ''یعنی ہاں مخدوم میں نے سب چھوڑ دیا میرے باپ شیعہ مذہب تھے انہوں نے مال وافر جمع کیا تھا اور نام آوری کیلئے بہت سی عمارتیں بنوائی تھیں مجھ کو علم نہیں ہے کہ وہ مال وجہ حلال سے حاصل ہوا تھا یا وجہ حرام سے۔اگر وجہ حرام سے تھا تو وہ خود لینے کے قابل نہیں ہے اور اگر حلال سے تھا تو اللہ تعالیٰ نے مجھ کو اس کے معاوضہ میں علم کی دولت عطا فرمائی ہے اور مجھ کو متاع دنیا سے مستغنی فرما دیا ہے۔''مال ایک سریع الزوال چیز ہے اور دولت علم پائدار اور لایزال ہے'' بلکہ اس مال میں گمان کراہت وحرمت کا کسی قدر قوی ہے۔اس لیے کہ جو شخص اپنے دین کا امانت دار اور حقیقت شناس نہ ہو اس سے دنیاوی کاروبار میں حق امانت کیا ادا ہو سکتا ہے۔

بے نیازی ہمتے دارد کریماں واقف اند  ماہم ازدست ردِ خود چیز ہا نجشیدہ ایم

اس واقعہ سے بھی بڑھ کر یہ قصہ ہے کہ ''ایک روز تمام اسناد وتمسکات اور کاغذات جائیداد کے جو شہر قنوج میں واقع تھی آگ میں جلا دیئے ہر چند احباب نے روکا اور کہا کہ آخر اس میں کونسی قباحت ہے مگر آپ نے ایک کی بات نہ سنی اور فرمایا ''محتاج چند قطعات زمین و چند باغ برائے معاش نیستم ''وفی السماء رزقکم و ما توعدون''

شاہ مارادہ وہد منت نہد  رازق مارزق بے منت دہد

یعنی میں اپنی معاش میں زمین کے چند قطعات و باغات کا محتاج نہیں ہوں خدا نے رزق آسمانی کا وعدہ فرمایا ہے۔ بادشاہ تو گاؤں دیکر احسان رکھتا ہے مگر میرا پروردگار بلا احسان کے مجھ کو روزی دیتا ہے۔''

اسی طرح ایک مرتبہ ضلع فرخ آباد کے صاحب کلکٹر نے سیّد علامہ کے بعض یاران بااختصاص کے ذریعہ سے عہدۂ صدر الصدوری اور عہدۂ افتا وقضا کے قبول کرنے کا پیغام کہلا بھیجا آپ سُن کر بہت برافروختہ ہوئے اور جو لوگ اِس امر کے محرک ہوئے تھے اُن سے رنجیدہ ہو گئے اور فرمایا کہ ''ما ایشان را بآخرت میخو انم و ایشان مارا بدام طمع دُنیا می کشند۔ **نعوذ بالله منه**۔''

کرا دماغ کہ از کوئے یار برخیزد  نشستہ ایم کہ از ماغبار برخیزد

(مآثر صدیقی، حصہ اوّل، ص:۶۰-۶۲)

**دلائل الخیرات کا قلمی نسخہ:۔** بعد ورزش تلاوت قرآن مجید اور اوراد ماثورہ کے پابند تھے ہر جمعہ کو وعظ کہا کرتے تھے کتاب دلائل الخیرات ان کے قلم کی لکھی ہوئی اور تصحیح کی ہوئی کتب خانہ والا جاہی میں موجود ہے اس پر ان کے حواشی ہیں۔ (مآثر صدیقی، حصہ اوّل، ص:۶۴)

**بازار کا گوشت نہ کھاتے:۔** تقویٰ وطہارت کا خیال بدرجۂ غایت تھا۔ تمام عمر انہوں نے بازار کی مذبوح بکری کا گوشت نہیں کھایا۔ اپنے خاص خادم کو جو پابندِ صوم وصلوٰۃ ہوتا تھا اس کے ہاتھ سے بکری ذبح کراتے تھے اور جس قدر گوشت کی ضرورت ہوتی اس میں سے لے لیتے تھے یہ خدمت زیادہ تر حسینی خادم کے سپرد تھی جوان کا مرید بھی تھا اور خود انہوں نے اس کو دینیات کے ابتدائی رسائل پڑھائے تھے۔ اخیر عمر میں خدا نے اس کو علوم دین پر فائز کر دیا۔ یہ شخص عابد، زاہد، خداترس اور متبع سنت تھا اس نے محض دینی حمیت کی وجہ سے تمام بیگانہ وآشنا اور وطن وخانمان پر سیّد علامہ کے آستانہ کے اعتکاف کو ترجیح دی اور عمر بھر وہیں رہا۔ میں نے اس کو زمانہ صغرسنی میں دیکھا تھا۔ اس نے مجھ کو اپنی گود میں کھلایا اور پرورش کیا۔ غفر اللہ (مآثر صدیقی حصہ اوّل، ص:۶۵)

**حاملین علم وتصوف کی صحبتیں:۔** چند مجلسوں اور علمی صحبتوں کا ذکر خود انہوں نے اپنی تالیفات میں کیا ہے وہ لکھتے ہیں کہ میں فرخ آباد میں مولوی مردان علی صاحب بدایونی سے ملا کانپور میں شیخ سلامت اللہ صاحب کشفی، مولانا عبدالحکیم صاحب لکھوی، مولوی سخاوت علی صاحب جونپوری، مولوی خرم علی صاحب بلہوری کی مجالس وعظ میں شریک رہا۔ مولوی یحییٰ علی صاحب، مولوی فیاض علی صاحب عظیم آباد، مولوی فخر الدین صاحب اور شاہ غلام رسول صاحب کانپوری وغیرہ اساتذۂ علم وفلسفہ وتصوف کی صحبتوں سے مستفید ہونے کا اوران کے علمی تذکروں اور باصفا مجلسوں سے لطف اندوز ہونے کا مجھ کو بارہا اتفاق ہوا۔ شاہ صاحب ہی کے دولت خانہ پر مولوی زین العابدین صاحب الہ آبادی سے بھی شرف ملاقات حاصل ہوا۔ بریلی میں مولوی محبوب علی صاحب مراد آبادی کا وعظ سنا اور قنوج میں مولوی محمد علی صاحب ٹونکی کی مجلس وعظ میں شریک ہوا یہ حضرت مجدّد العصر مولانا سیّد احمد صاحب بریلوی قدس اللہ سرہ کے خلیفہ اور مولوی حیدر علی صاحب ٹونکی کے چھوٹے بھائی تھے اور بہت خوش بیان واعظ تھے۔ (مآثر صدیقی، حصہ دوم، ص:۶)

**خواب میں حضور ﷺ کی زیارت:۔** والا جاہ مرحوم نے جناب رسالت مآب ﷺ کے دیدار پُر انوار سے خواب میں مشرف ہونے کا ذکر اس نظم میں کیا ہے اس کا واقعہ یہ ہے کہ ماہ رجب ۱۲۷۳ ہجری میں وقت تہجد قریب صبح صادق جبکہ وہ قنوج میں تھے انہوں نے خواب میں

دیکھا تھا کہ وہ محل سرا سے اٹھ کر مردانخانہ میں آئے ہیں وہاں صحن میں چھوٹے چھوٹے تخت بچھے ہیں اوران تختوں کے نیچے آب صافی کی ایک نہر جاری ہے اوراُن تختوں میں سے ایک تخت پرحضور سرور کائنات ﷺ روحی فداہ رونق افروز ہیں اورآپ کے سامنے انارہائے شیریں کا ایک انبار لگا ہوا ہے آپ کے جانب قفا ایک عمارت بوضع حمام بنی ہوئی ہے اسی اثنا میں کسی نے والا جاہ سے کہا کہ دیکھو نواب محمد مصطفےٰ ﷺ یہاں تشریف فرما ہیں یہ سنتے ہی وہ قریب پہنچے اورادب کے ساتھ سلام کیا آپ نے سلام کا جواب دیا یک بہ یک ان کی نظر رسول خدا کے روئے مبارک پر پڑی تو تمام سرپر موئے مشکین نظر آئے جو بنا گوش تک دراز تھے۔ ریش مبارک مدّ ور تھی لیکن نہ طویل نہ عریض بلکہ بقدر یک قبضہ، چہرۂ مبارک چمک رہا تھا قصد کیا کہ آگے بڑھیں نا گہاں تخت کے قریب طغیانی آب کی وجہ سے پاؤں پھسل گیا مگر انہوں نے اپنے آپ کوسنبھالا اور تخت کے ایک جانب قبلہ رو ہو کر آنحضرت ﷺ کے سامنے ادب سے بیٹھ گئے۔ آنحضرت نے مسند سے اُٹھ کر کچھ ارشاد فرمایا جس کو وہ پورے طور پر یاد نہ رکھ سکے مگر اس کے جواب میں یہ عرض کیا کہ میرے یہ نصیب کہاں تھے کہ میں دیدار پُر انوار سے سعادت اندوز ہوتا۔

من و این رتبہ از کجا لیکن مور پروردئہ سلیمان است

رسول خدا ﷺ نے دو انار اُس انبار سے اُٹھائے اور اُن کے قریب قدم رنجہ فرمایا پھر وہ دو انار عطا فرمائے انہوں نے جلدی سے ان اناروں کو لے لیا اس کے بعد کے جو واقعات خواب میں گزرے وہ ان کو بیدار ہونے کے بعد یاد نہیں رہے۔ صرف اتنی بات یاد رہی کہ کسی مکان کے گوشہ سے ایک نرم وحزین آواز سنائی دی اور ایسا معلوم ہوا کہ کوئی شخص چند اشعار مثنوی مولانا روم کے طرز پر پڑھ رہا ہے۔ انہوں نے وہ اشعار خواب میں یاد کر لیے مگر صبح کو جب سو کر اُٹھے تو وہ سب اشعار فراموش ہو چکے تھے صرف ایک مصرع یاد رہ گیا تھا۔ع

فتنہ کم اندر مدینہ می شود

جس وقت یہ اشعار خواب میں انہوں نے سنے تھے اس وقت مدینہ منورہ کی پوری شکل ان کی آنکھوں کے سامنے تھی بیداری کے بعد بھی مدینہ کے در ودیوار جو خواب میں نظر آئے تھے وہ بخوبی یاد رہے۔ والا جاہ کہا کرتے تھے کہ میں نے خواب میں مدینہ کے ایک کوچۂ تنگ کو دیکھا جو بہت پاک وصاف تھا اس کی دیواریں مٹی کی بنی ہوئی دور تک چلی گئی تھیں کہنگی اور قدامت کے آثار اس کے تمام اطراف وجوانب میں نمایاں تھے اور ایسا معلوم ہوتا تھا گویا اس میں آبادی کم ہے اور اُس کے تمام گلی کوچے سنسان پڑے ہوئے ہیں۔ اسی حالت میں کسی جانب سے ایک اور آواز بطرز غزل سنائی دی میں نے اُدھر کان لگائے اور اشعار یاد کر لیے مگر آنکھ کھلنے کے بعد بجز اِس ایک مصرع کے کچھ یاد نہ رہا وہ مصرع یہ ہے۔ع

ما بدانستیم ضعف بد دلی است

''خواب سے بیدار ہونے کے بعد والا جاہ پر صبح تک گریۂ شادی آمیز اور رقت وذوق ووجد کا ایک تلاطم برپا رہا اور ایک عجب سرور اور برد قلب حاصل ہوا۔

سحر کرشمۂ وصلش سنجواب میدیدم زہے مراتب خوامے کہ بہ زبیداری است

والا جاہ نے اِس خواب کی تعبیر خود اِس طرح بیان کی ہے کہ دو انار دینے سے حرمین شریفین کے حصول زیارت کی طرف اشارہ ہے اور مصرع اول میں مدینہ طیبہ کا تمام آفات وحوادث سے محفوظ ومصئون ہونا پایا جاتا ہے اور اُس کی اقامت کے متعلق اِس مصرع میں ایک نہایت لطیف تلمیح ہے اور دوسرے مصرع سے یہ مفہوم ہوتا ہے کہ زمانۂ فتنہ وفساد میں ظلمت کدہ، ہند کو چھوڑ کر دار الاسلام حجاز کی طرف ہجرت نہ کرنا اور تہیدستی اور زاد وراحلہ کی قلت وکمیابی وغیرہ کے عذر ہائے لا طائل کو موانع سفر قرار دینا پست ہمتی اور ضعیف القلبی کی صریح دلیل ہے۔ یہ بیان کرنے کے بعد اِس تعبیر برمحل سے متاثر ہو کر اور شوق زیارت حرمین محترمین سے بیتاب ہو کر وہ دعا کرتے ہیں۔

از گدایان توام شاہ بفرما مددے کوچو مرغسان حرم در حرمت جاگیرم

"رزقنا الله سبحانه اقامة فی بلد رسوله و شهادة فی سبیله" والا جاہ نے اس مبشرہ عظمیٰ کو ایک مستقل نظم عربی میں بھی تحریر کیا ہے۔ اس کے نسبت وہ لکھتے ہیں۔

"بعد ایں مبشرہ فقیر ابن قصہ را صباحِ رویت برشتہ نظم کشیدم و با اینکہ سلیقہ نظم تازی چنانکہ باید بمن ہو دا ما از برکت دیدار جناب سیّد الابرار آن صعب ذلول مذتہیٰ"

وہ ابیات یہ ہیں۔

| | |
|---|---|
| رایت رسول الله فی النوم لیلة | وقد کنت مشتاقا الیه متمما |
| فسلمت تسلیما کریما معطرا | و صادفت رجعا نا شریفا معظما |
| و ناولنی رمانتین برافة | و اولٰی نصیبا من عطاء متمما |
| و غان تغنی فی جوانب بقعة | بصوتٍ حزین مستبین ترنما |
| فطار فوادی من غناه تاثرا | وسالت دموعی فی هواه معمما |
| نسیت اناشید المغنی کلها | سوی المصرعین فی حیالی تقدما |
| حفظتهما رومالنصحی و کیف لا | هما فی فوادی بارق العشق اضرما |
| فاحدا هما اومت الی امن طیبة | واخری بضعف القلب والنفس صبرها |
| فبالضعف لم یبلغ ترابی بارضها | نعم جادشادِ فی مقالٍ تکلّما |
| وجدّت، به شرح الصدری وهمزة | و عبرت ذاك النوم جزماً مصمما |
| ساتی الی زوراء طیبة تاویا | و اوی الی بطحاء مکة محرما |
| اقبل حجرا اسود متواضعاً | واشرب ماء شافیا کان زمزما |
| والقی رحالی فی ربوع مدینةٍ | وادفن اکراماً بقیعا معظماً |

(مآثر صدیقی حصہ دوم، ص:۳۲-۳۴)

**اصطلاح نقشبند "سفر در وطن" کا سفر حجاز میں لطف:۔** عازمان حجاز کی جان میں جان آئی جہاز نے لنگر اُٹھایا مگر ساتھ ہی اِس کے سمندری مرض شروع ہوا اور دوران سر اور غثیان کی شکایت پیدا ہوئی جو تین دن تک قائم رہی، چوتھے روز طبیعت بحال ہونا شروع ہوئی پھر تو وقت بہت لطف کے ساتھ گزرنے لگا اور حضرات صوفیہ کی اصطلاح کے مطابق جہاز پر سفر در وطن کا مزہ ملنے لگا۔ (مآثر صدیقی حصہ دوم، ص:۶۹)

**ہم آئمہ کی ثقاہت اور دیانت پر اعتماد کرتے ہیں:۔** سب سے پہلے احادیث کو محمد بن شہاب زہری نے مدوّن کیا پھر سعید بن عروہ اور ربیع بن صبیح نے بصرہ میں، معمر بن راشد نے یمن میں، ولید بن مسلم نے شام میں جریر بن عبدالحمید نے رے میں، عبداللہ بن مبارک نے مرو وخراسان میں اور ہیثم بن بشیر رحمہم اللہ نے شہر واسط میں احادیث کے جمع کرنے میں کوشش کی اور تھوڑے زمانہ میں ایک ذخیرہ کافی حدیث کا جمع ہو گیا۔ اِسی زمانہ میں مسائل فقہ کی تدوین بھی عمل میں آئی اور مذاہب اربعہ یعنی مذہب حنفی وشافعی و مالکی اور حنبلی کی بنیاد پڑی۔

**امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کی دیانت:۔** سب سے پہلے حضرت امام ابوحنیفہ رضی اللہ عنہ سے جو بڑے عابد زاہد اور متورع کامل تھے اور جن کو خدا نے قوت اجتہاد اور استنباط مسائل کی خاص طور پر قدرت عطا فرمائی تھی، اپنے استاذ امام نخعی رحمہ اللہ کی روایت حدیث واقوال اور اصول پر مذہب حنفی کی بنیاد قائم کی، فقہائے کوفہ نے اس کو استحسان اور پسندیدگی کی نظر سے دیکھا۔ خلافت عباسیہ کے زمانہ میں امام صاحب کے شاگرد رشید قاضی ابویوسف رحمہ اللہ کی امارت قضا اور تسلط عام نے اور امام محمد صاحب رحمہ اللہ کی تالیفات نے اس مذہب کو تمام عراق وخراسان وماوراء النہر میں پھیلا دیا۔

**امام مالک رحمہ اللہ کی خدمات:۔** اس کے بعد مدینہ منورہ میں امام مالک رضی اللہ عنہ نے جو حدیث وفقہ اور زہد وورع کے عامل و عارف تھے، مذہب مالکی کی بنیاد ڈالی۔ان کی بے نظیر صحیح و جامع کتاب ''مؤطا'' نے اسلامی دنیا میں شہرت وقبولیت عام حاصل کی۔ان کے شاگرد زیاد بن عبدالرحمٰن بسطور رحمہ اللہ اور یحییٰ بن اُندلسی رحمہ اللہ وغیرہ نے اطراف مغرب واندلس میں خلیفہ مرتضٰی بن ہشام کے ظلِ حمایت میں جو منتصر باللہ کے لقب سے ملقب تھا،اس مذہب کو خوب فروغ دیا،اس سے پہلے لوگ اوزاعی رحمہ اللہ کے طریقہ پر تھے۔

**امام شافعی رحمہ اللہ کی ثقاہت:۔** اس کے بعد امام شافعی رضی اللہ عنہ نے جو معارف کتاب وسنت کے ماہر اور زہد وعبادت اور تقویٰ وطہارت میں بڑا درجہ رکھتے تھے،ایک کتاب اصول کی نئے طرز پر تالیف کر کے مذہب شافعی قائم کیا،اور اگلے دو مذہبوں میں جو کمی رہ گئی تھی اس کو پورا کیا۔اصل یہ کہ امام شافعی رحمہ اللہ سے پہلے حدیثوں نے وہ عام شہرت نہیں پائی تھی جو ان کے زمانہ میں اس کو حاصل ہوئی۔اسی سبب سے جیسا کہ دراسات اللبیب میں لکھا ہے۔حضرت امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ فرماتے ہیں''اترکوا قولی بقول رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم''یعنی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی حدیث کے مقابل میں میرا قول چھوڑ دو۔

انہیں تینوں مذہبوں کی طرح امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ نے مذہب حنبلی کی بنیاد ڈالی،ان کا طریقۂ اجتہاد درائے وقیاس جداگانہ اور اصالت کتاب اور معاضدات روایت سے قریب تر تھا۔

بہر حال دوسری صدی کے وسط میں یہ چاروں مذہب قائم ہوئے اور عقائد کے اعتبار سے ان چاروں مذہبوں کے لوگ تین گروہ پر منقسم ہو گئے۔اشعری،ماتریدی،حنبلی،اشاعرہ اور ماتریدیہ میں دس بارہ مسائل کا اختلاف ہے۔حنابلہ اور اشاعرہ وماتریدیہ میں صرف تین چار ہی مسئلوں کا اختلاف ہے بعض علماء نے ان تینوں گروہ کے معتقدات میں تطبیق دیکر اختلاف کو نزاع لفظی بنایا ہے۔للہ الحمد۔

(مآثر صدیقی حصہ سوم،ص:۱۴۶تا۱۴۸)

**شیخ عبدالقادر کا مسلک:۔** ان کا اور ان کے تمام خاندان کا مذہب حنبلی تھا۔یہ وہی مذہب ہے جس کو حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی رحمہ اللہ جیسے سرخیل اولیاء کبار کے مذہب ہونے کا شرف حاصل ہے۔(مآثر صدیقی حصہ سوم،ص:۱۵۱)

**محمد بن عبدالوہاب کا مسلک:۔** محمد بن عبدالوہاب رحمہ اللہ حنبلی مذہب تھے اور اتباع مذہب میں وہ علامہ ابن تیمیہ رحمہ اللہ اور علامہ ابن جوزی رحمہ اللہ کے طریقہ کی پیروی کیا کرتے تھے۔ان کے مؤلفہ رسائل میں اقوال مقبول اور غیر مقبول دونوں شامل ہیں جس مذہب کی وہ لوگوں کو دعوت دیا کرتے تھے وہ مذہب حنبلی تھا جس کو عامّہ جہلا اور ان کے مخالفین نے مذہب وہابی کے نام سے تعبیر اور مشہور کیا۔

(مآثر صدیقی حصہ سوم،ص:۱۵۳)

**کتاب''مقالات احسان'' کی فکر اشاعت:۔** جب ذرا افاقۃ الموت کی وجہ سے حواس میں سکون پیدا ہوا تو انہوں نے حضرت استادی سیدی سندی صدر العلماء مولانا مولوی ذوالفقار احمد صاحب رحمہ اللہ سے دریافت کیا کہ کتاب''مقالات الاحسان''ترجمہ فتوح الغیب حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی رضی اللہ عنہ مطبع مفید عام اکبرآباد سے طبع ہو کر آئی یا نہیں انہوں نے جواب دیا کہ پروف آئے تھے وہ تصحیح کے بعد بھیج دیئے گئے ہیں ان کی رسید بھی مطبع سے آ گئی ہے اور کتاب مذکور بھی غالباً کل پرسوں تک تمام وکمال چھپ کر آ جائے گی پھر سر اٹھا کر دریافت کیا کہ آج کیا تاریخ ہے مولانائے ممدوح نے فرمایا کہ آج جمادی الثانی کی انتیس تاریخ ہے یہ سن کر والا جاہ مرحوم نے کہا کہ آج مہینہ بھی تمام ہوا اور ہماری تالیف بھی تمام ہوئی بعد ازاں تھوڑی دیر تک غفلت وغنودگی کی حالت طاری رہی یہاں تک کہ نصب شب گزر کر تہجد کا وقت آ گیا اور انہوں نے بالین سے سر اٹھا کر دریافت کیا کہ اب وقت کیا ہے لوگوں نے جو موجود تھے کہا کہ ایک بج چکا ہے یہ سن کر خاموش ہو گئے نصف ساعت کے بعد پھر سر اٹھایا اور دو ایک بار''احب لقاء اللہ''کہہ کر پانی مانگا اور ساتھ ہی اس کے ان پر حالت احتقار طاری ہوئی ہنوز پانی کا ایک جُرعہ بھی حلق سے نہیں اُترنے پایا تھا کہ طائر قدس روح نے قفس عنصری سے پرواز کرنا شروع کیا اور آن واحد میں وہ جامع علوم سنن سید المرسلین

صلی اللہ علیہ وسلم و معارف کتاب رب العالمین کا روشن چراغ ہمیشہ کیلئے گل ہو گیا۔

**جنازے کے وقت درویشوں کی آمد:۔** صبح دس بجے تجہیز و تکفین عمل میں آئی تین مرتبہ گیارہ گیارہ اور تیرہ تیرہ صفوں کے ساتھ نماز جنازہ ادا کی گئی علماء اہلسنت ، اعیان دولت ، اخوان ریاست ، افسران فوج ، رعایا شہر ، کے کثیر افراد طلباء علم اور یتیمان خرد سال کا ایک جم غفیر شریک جنازہ تھا جس وقت جنازہ تاج محل سے روانہ ہو کر شاہراہ عام پر گزرا تو ایک درویش صوف پوش نے بے ساختہ ''کل من علیھا فان و یبقٰی وجہ ربك ذوالجلال والاکرام'' کا نعرہ لگا کر ایک رقت آمیز لہجہ میں نعش کی طرف اشارہ کر کے والا جاہ مرحوم کے ذاتی مناقب کے متعلق بہت سے الفاظ کہے اُن میں سے یہ چند لفاظ یاد رہ گئے۔

سیّد والا خطاب بود تابع سنت و کتاب بود سفینۂ علم و وقار بود خزینہ حلم و انکسار بود دارائے عقل و فراست بود دسالا رعزم و ارادت بود الغرض مردے بود۔

جب جنازہ مقبرہ میں پہنچ کر ایک درخت کے سایہ میں رکھا گیا تو اس وقت ایک عربی وضع باوقار بزرگ روشن چہرہ قبائے عربی اور سبز عمامہ زیب سر کیے اور عصا ہاتھ میں لیے ہوئے جس کے حصّہ زریں میں ایک آہنی پھل لگا ہوا تھا اپنے چار پانچ توابع کے ساتھ تشریف لائے اور ایک مؤدب طریقہ کے ساتھ قبلہ رو ہو کر نعش کے گرد حلقہ باندھ کر بیٹھ گئے اور اپنے عصاؤں کو جھنڈوں کی طرح زمین میں گاڑ کر نہایت خشوع و خضوع کے ساتھ قرآن کریم کی تلاوت کرتے رہے یہاں تک کہ نعش کو قبر میں اُتارنے کا وقت آ گیا اور وہ دفینۂ علم و فضل اور خزینۂ شریعت و عرفان زیر خاک دبا دیا گیا۔

گریان جگر زمین کُشادند و آن کان شرف درد نہادند

اللھم اغفرہ وارحمہ رحمۃ و اسعۃً و ظاھرۃً و باطنۃً

حقیقت حال یہ ہے کہ ایک عالم اور عارف باللہ جس کا ایک ایک قدم اپنے لیے نہیں بلکہ تبلیغ احکام الٰہی و اتباع سنن رسالت صلی اللہ علیہ وسلم پناہی علوم شرعیہ و معارف قرآنیہ کے نشر و اشاعت کی جدوجہد میں اُٹھا ہو جس کی زندگی کا ایک ایک لمحہ احیاء دین اصلاح عقائد، عباد و تنظیم اعمال اُمت اماتت بدعات وسئیات اور'' کلمۃ اللہ ھی العلیاء'' کی حمایت میں صرف ہوتا رہا ہو اگر چہ اس کی موت واقعاً موت نہیں کہی جا سکتی۔ (مآثر صدیقی حصہ سوم، ص:۲۰۰ تا ۲۰۲)

**ایصال ثواب کے مختلف ذرائع:** بعد وفات والا جاہ مرحوم رئیسۂ عالیہ نے بغرض ایصال ثواب دو ڈھائی سو پارے چھپائے پوشیدنی اور بہ تعداد کثیر طعام و زر نقد طلبہ علم دین اور فقراء و مساکین کو تقسیم کیا اور یہ مصارف خیر کا سلسلہ اپنے حین حیات تک جاری رکھا جو ملازمین دفتر جاگیر والا جاہ مرحوم میں ہم لوگوں کی ضرورت و حیثیت سے زائد تھے۔ (مآثر صدیقی حصہ سوم، ص:۲۰۶)

**بکثرت لوگوں کا بدنی ایصال ثواب:۔** میں اس موقع پر اس سچی بے ریا اسلامی ہمدردی کو فراموش نہیں کر سکتا نہ ان کا متشکرانہ ذکر کیے بغیر آگے بڑھ سکتا ہوں جو بعض غریب و تہدست معتقدین و ارادتمندان خاص والا جاہ مرحوم سے مختلف ممالک میں بروقت وفات ظہور میں آئی سچ یہ ہے کہ ان میں سے ہر ایک نے اپنی طاقت و معذرت کے موافق ایصال ثواب میں پوری کوشش کی اور حق ارادتمندی اور اسلامی ادا کیا شاہ جعفر حسین صاحب متوکل نے دس مرتبہ اور حافظ شرف الدین خان صاحب نے چار مرتبہ اور خواجہ آغا میر صاحب متولی مسجد سواران نے دو مرتبہ اور تمام طلبہ مدرسۂ اسلامیہ ہر دوئی نے بارہ مرتبہ قرآن کریم پڑھ کر ان کی روح پر فتوح کو بخشا محمد عبدالرحیم صاحب رزاقی نے ایک من غلہ اور پچیس ہزار مرتبہ کلمۂ طیبہ اور دو مرتبہ قرآن مجید پڑھ کر بخشا اسی طرح ایک شریف...... بیوہ نور النساء صاحبہ نامی نے دس سیر خیرات کیا اور ایک مرتبہ قرآن شریف پڑھ کر بخشا جزاہم اللہ خیر الجزاء۔ (مآثر صدیقی حصہ سوم، ص:۲۰۶ تا ۲۰۸)

**صوفیاء سے حسن اعتقاد:۔** سنی خالص محمدی رح موحد بحت متبع کتاب و سنت حنفی مذہب نقشبندی مشرب تھے اور ہمیشہ طریقہ اسلاف پر مذہب حنفی کی طرف اپنے کو منسوب کرتے تھے مگر عملاً و اعتقاداً اتباع سنت کو مقدم رکھتے تھے چنانچہ خود لکھتے ہیں۔ باقتفائے نیاکان بزرگ و

دانشمندان سترگ در ظاہر انتساب بروشِ امام ابوحنیفه رحمه الله معروف است لیکن ہموار گفتار و کردار رہا اتباع سنت آرایش دارد۔

لیکن بایں ہمہ تمام ائمہ مجتہدین اور سلف صالحین رضی اللہ عنہم کے ساتھ نہایت عقیدت اور حسن ارادت رکھتے تھے چنانچہ خود لکھتے ہیں میں تمام اہل بیت اطہار وصحابہ کرام وتابعین وائمہ مجتہدین و جماعت محدثین و زمرۂ مُتبعین وفقہائے متقین وصوفیائے صالحین کے حق میں خوش اعتقاد ہوں اور اپنے دل میں ان کی محبت کا شہود پاتا ہوں اور دل تمنا کرتا ہے کہ کاش ان کی صحبت نصیب ہوتی ہم ایسے زمانہ میں آئے ہیں کہ ہم کو دین پر ثابت قدم رہنا مشکل پڑ گیا ہے۔ مقامات احسان وعرفان کا حاصل کرنا کجا ''اللھم یا مقلب القلوب ثبت قلوبنا علی دینك''۔ (مآثر صدیقی حصہ چہارم، ص: ۱ تا ۲)

**نواب صاحب کا معتدل مسلک:۔** مجھ کو معلوم ہے کہ ان مذاہب اربعہ میں حق دائر ہے مگر منحصر نہیں اس لیے کہ محدثین وظاہر یہ، و صوفیائے کرام سب میں حق متحقق ہے بلکہ یہ لوگ افضل اہل حق ہیں۔ میں ان ائمہ اربعہ میں سے ہر ایک امام مجتہد کا محبّ وخادم ہوں۔ پس اگر اپنے کو کسی امام کی طرف مضاف کروں تو یہ اضافت درست ہے۔ (مآثر صدیقی حصہ چہارم، ص: ۳)

**ائمہ کی عقیدت وادب:۔** کے نسبت وہ لکھتے ہیں کہ امام اعظم کوفی رضی اللہ عنہ کو ائمہ اربعہ اجتہاد میں شرفِ تقدم حاصل ہے، وہ اور امام دار الہجرت مالک بن انس رضی اللہ عنہ وامام شافعی رضی اللہ عنہ وامام احمد رضی اللہ عنہ یہ چاروں اکابر قرون ہجرت مشہود لہا بالخیر کے قرن ثالث میں موجود تھے۔ عمران بن حصین رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے ''خیر امتی قرنی ثم الذین یلونھم'' (الحدیث متفق علیہ) اس حدیث میں اگر لفظ قرنی کو زمانۂ حیات نبوت سے مخصوص قرار دیا جائے جیسا کہ بعض علماء اعلام کا مسلک ہے تو دو قرن صحابہ اور تابعین کے باقی رہتے ہیں اور ان لوگوں کے نزدیک جو زمانۂ امام اعظم رضی اللہ عنہ میں بعض صحابہ کا موجود ہونا تسلیم کرتے ہیں گو امام صاحب نے ان کو نہ دیکھا ہو۔ ''علی اختلاف خبرین فی تعریف التابعی'' اس صورت میں امام ہمام رضی اللہ عنہ جماعت تابعین میں داخل ہیں اور اگر لفظ قرنی سے صحابہ کا قرن مراد لیا جائے تو تبع تابعین بھی اس حدیث میں شامل ہیں لیکن قول اوّل اظہر ہے۔ اس صورت میں حضرت امام اعظم رضی اللہ عنہ تبع تابعین میں داخل ہیں۔ یہ بجائے خود ایک عظیم الشان فضیلت ہے اس لیے کہ خیریت کا لفظ تینوں زمانوں پر حاوی ہے ان ائمہ عظام اور اصحاب خیر القرون کے حق میں جن کے فضائل ومناقب کتب صحیحہ میں مرقوم ہیں۔ حاشا وکلا کبھی کوئی سوءظن ہمارے دل میں خطور نہیں کرتا و نعوذ بالله من جمیع ماکرہ الله اگر یہ اکابر ملت نہ ہوتے تو قرآن کریم کو کون ہم تک پہنچاتا اور اجتہاد کا باب کون ہمارے منہ پر مفتوح کرتا۔ اگر یہ حاملان علوم نبوت وناقلان روایات ملت مطعون اور مجروح قرار دیئے جائیں اور ان کی شان میں سوءظن روا رکھا جائے تو پھر وہ کون ہے جس پر سلف صالحین کا اطلاق کیا جائے یہ حسن عقیدت اور ارادت صرف امام اعظم رضی اللہ عنہ کے ساتھ مخصوص نہیں ہے جو تمام مجتہدین میں علم وفضل وعمل کے لحاظ سے اوّل درجہ رکھتے ہیں بلکہ تمام ائمۂ عظام، امام شافعی اور امام احمد رحمہم اللہ اور ان کے نظراء جو جھابذۂ حدیث وسنت تھے سب کے ساتھ ہے۔ اور حفظ مراتب ونگہداشت مناصب میں سب کا حکم یکساں اور حکم واحد ہے ''قد جعل الله لکل شیء قدرا'' حضرت امام ابوحنیفہ رضی اللہ عنہ کے والد حضرت ثابت رحمہ اللہ جب صغرسنی میں حضرت علی مرتضیٰ کرم اللہ وجہہ کی خدمت میں حاضر ہوئے تو آپ نے ان کے حق میں اور ان کی ذرّیت کے حق میں دعائے برکت دی۔ حضرت امام فرماتے ہیں کہ ہم اپنے حق میں قبولیت دعا کے امیدوار ہیں۔

والا جاہ لکھتے ہیں کہ حضرت امام اعظم رحمہ اللہ، عالم، عابد، زاہد، متورع، متقی، دائم التضرع الی اللہ تعالیٰ اور کثیر الخشوع تھے۔ امام شافعی رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ جو شخص فقہ میں تبحر حاصل کرلے وہ عیال ابوحنیفہ میں داخل ہے۔ امام صاحب کے تحفظ دین وورع وغیرہ میں کوئی شک نہیں ہے۔

**امام اعظم پر الزام کا علمی دفاع:۔** بعض علماء متقدمین نے قلت علم نحو اور ضعف حدیث کی نسبت حضرت امام اعظم رضی اللہ عنہ کی

طرف کی ہے اس کے متعلق وہ لکھتے ہیں کہ ان عبارات سے ان کا مقصود اظہار طعن و جرح نہیں ہے بلکہ واقعہ کا اظہار ہے۔ اس لیے کہ امام عالی مقام کے فضائل اور مناقب میں مطاعن کی گنجایش نہیں ہے اگر کوئی شخص ایسے اکابر پر از راہ نفسانیت و تعصّب جرح کرے تو یہ محاربہ خداوند تعالیٰ کے ساتھ ہے۔ دشمنی اولیاء خدا کے ساتھ غضب الٰہی کا باعث ہوتی ہے۔ پھر لکھتے ہیں کہ ہم اگر حضرت امام ہمام رضی اللہ عنہ کو قلیل النحو اور قلیل الروایت فرض بھی کر لیں تو اس سے ان کے علوم وفضائل میں کوئی خلل نہیں واقع ہوسکتا، اس لیے کہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم افضل امت ہیں۔ ان کے نسبت یہ بات اجماع اُمت سے ثابت ہے کہ ان میں ایسے اصحاب بھی موجود تھے جو حدیث کا علم قلیل رکھتے تھے پس اگر امام اعظم رحمہ اللہ نے بعض صحابہ کے مطابق روایت حدیث کم کی تو اس میں کون سی قباحت لازم آئی علم نحو حضرت علی مرتضیٰ کرم اللہ وجہہ کے ایجادات میں سے ہے اور تمام صحابہ بوجہ حادث ہونے کے اس کی مزاولت نہیں رکھتے تھے بلکہ وہ اس علم کے نام ونشان تک سے ناآشنا تھے جو شخص اس قسم کے امور کو امام مقبول کے ازدرا پر محمول کرتا ہے وہ سخت نامعقول ہے اور خیر القرون کی قدر وعظمت سے محروم ہے۔ یہ لکھنے کے بعد پھر آگے چل کر وہ لکھتے ہیں کہ ''جمیع احادیث نبوت کے احاطہ کرنے کا ادّعا افراد اُمت میں سے کسی کے امکان میں نہیں ہے۔

عنقا شکار کس نشود دام باز چین      کہ آنجا ہمیشہ بادبدست است دام را

خلفائے راشدین اور اجلۂ صحابہ کے حال پر بہ نظر عبرت دیکھو، حالانکہ وہ حالات وافعال رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم وسنت مطہرہ کے اعلم تھے مگر ذروۂ احاطہ علم احادیث تک ان کی بھی رسائی نہ تھی۔ خصوصاً حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ جو بیشتر اوقات سفر وحضر میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ رہتے تھے اور مسلمانوں کے معاملات میں مشورہ اور انواع واقسام کی گفتگو کیا کرتے تھے۔ یہی حال حضرت فاروق اعظم رضی اللہ عنہ کا تھا۔ آنحضرت ﷺ اکثر فرمایا کرتے تھے۔ ''دخلت انا و ابوبکر و عمر و خرجت انا و ابوبکر و عمرو ذھبت انا وابوبکر و عمرجئت انا و ابوبکر و عمر ''یعنی فلاں مقام پر داخل ہوا اور میرے ساتھ ابوبکر (رضی اللہ عنہ) اور عمر (رضی اللہ عنہ) تھے اور فلاں جگہ سے نکلا اور میرے ساتھ ابوبکر (رضی اللہ عنہ) اور عمر (رضی اللہ عنہ) تھے اور فلاں جگہ گیا اور میرے ساتھ ابوبکر (رضی اللہ عنہ) ورعمر (رضی اللہ عنہ) تھے اور فلاں مقام سے آیا اور میرے ساتھ ابوبکر (رضی اللہ عنہ) اور عمر (رضی اللہ عنہ) تھے۔ باوجود اس معیت کے اکثر احادیث کا علم ان کو نہ تھا ایک مرتبہ لوگوں نے میراث جدّہ کا مسئلہ دریافت کیا تو حضرت ابوبکر (رضی اللہ عنہ) نے فرمایا کتاب الٰہی میں اس کے متعلق ذکر نہیں۔ اور نہ سنت میں اس کو میں پاتا ہوں خیر اور لوگوں سے پوچھوں گا جب آپ نے لوگوں سے اس کا استفسار کیا تو مغیرہ بن شعبہ اور محمد بن سلمہ رضی اللہ عنہما نے گواہی دی کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے جدہ کو چھٹا حصہ دلوایا عمران بن حصین کو بھی اس سنت کا یقین تھا ''رفع الاعلام'' اور ''اعلام الموقعین'' ''اور حجۃ اللہ البالغہ'' میں یہ مرقوم ہے اسی طرح ''شرح مسلم'' میں نووی نے اور ''ارشاد الساری'' میں قسطلانی نے لکھا ہے کہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کو حدیث ''امرت ان اقاتل الناس الی آخرہ'' یاد نہیں رہی تھی۔

صحیحین اور ترمذی اور اعلام اور ایقاف میں لکھا ہے کہ حدیث رجوع بعد استیذ ان سہ بار کا علم حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو نہ تھا یہاں تک کہ حضرت ابوموسیٰ اشعری اور ابوسعید خدری اور ابی بن کعب رضی اللہ عنہم نے ان کو اس کی خبر دی۔ اسی طرح سنن ابی داؤد، مسند دارمی اور ارشاد الساری اور حجۃ اللہ البالغہ اور دراسات اللبیب میں مذکور ہے کہ حدیث ودیت جنیں حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو معلوم نہیں تھی مغیرۃ بن شعبہ رضی اللہ عنہ نے ان کو مطلع کیا۔ بعض ابواب ربا پر بھی ان کو اطلاع نہ تھی چنانچہ وہ یہ تمنا کیا کرتے تھے کہ کاش آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے اس باب میں گفتگو ہوئی ہوتی۔ اعلام وجُنّہ میں ہے کہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو اس کا علم نہ تھا کہ زن متوفی عنہا کو جس مکان میں موت ہوئی ہے اس میں عدت پوری کرنی چاہیے یہاں تک کہ فریعہ بنت مالک اور ابی سعید خدری رضی اللہ عنہ کی بہن نے اپنا قصّہ جبکہ ان کے شوہر وفات پا چکے تھے۔ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ سے بیان کیا اور یہ روایت نقل کی کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ سے فرمایا ''امکثی فی بیتك حتیٰ یبلغ الکتاب اجله'' تم اپنے مکان میں ٹھہری رہو یہاں تک کہ زمانہ عدت گزر جائے تو حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے ان سے یہ روایت اخذ کی۔

اسی طرح وہ اقل مدّت حمل سے بھی واقف نہ تھے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ نے ان کو یہ آیت کریمہ "و حمله و فصاله، ثلثون شهرا "دوسری آیت "والوالدات یرضعن اولاد هن حولین کاملین" یاد دلائی تب حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے اسی طرف رجوع کیا۔

صحیح مسلم میں ہے کہ حضرت علی مرتضیٰ کرم اللہ وجہہ کو باوجود کثرت دانش وعلم وفضل جس کی نظیر موجود نہیں، یہ حدیث "نحن معاشر الانبیاء لا نرث ولا نورث ماترکناه صدقه" یاد نہ تھی اور "ارشاد الساری" میں لکھا ہے کہ ان کو حدیث لاتعذبوا بعذاب الله محفوظ نہ تھی۔

"صحیح مسلم" میں ہے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ حرمت حمار اہلی کی حدیث سے واقف نہ تھے، اور شرح صحیح مسلم میں ہے کہ عدم جواز نکاح متعہ کی حدیث بھی ان کو معلوم نہ تھی۔ اسی طرح موطا اور سنن ابن ماجہ میں مرقوم ہے کہ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ سے حدیث مسح خفین مخفی رہی۔

اسی طرح حضرت امام اعظم رضی اللہ عنہ سے حدیث شعار ہدی ورفع الیدین مواضع اربعہ نماز میں وجہر بہ آمین وقرأت فاتحۂ خلف الامام وغیرہ مخفی رہی اور امام مالک ابن انس رضی اللہ عنہ کو حدیث صیام شش گانۂ شوال پر وقوف نہ تھا۔ وہ اس کو عمل اہل جفا اور رسم جاہلیت جانتے تھے اور کہا کرتے تھے "لم یبلغنی ذلك و عن احد من السلف" اصل یہ ہے کہ جمع وتدوین کتب سنن کی انقراض متبوعین کے بعد ہوئی ہے۔

(مآثر صدیقی حصہ چہارم، ص:۶ تا۱۲)

**تقلید اور غیر تقلید کفر کا مسئلہ نہیں:۔** ایک دوسرے مقام پر لکھتے ہیں کہ تقلید علم اصول فقہ کا ایک جزوی مسئلہ ہے یہ مسئلہ اس قابل نہیں کہ نوبت تضلیل وتکفیر تک پہنچائی جائے اور اس قدر قلاقل وزلازل برپا کی جائیں۔

**اسلاف واکابر کا دفاع:۔** چند بدنام لوگ سلف صالحین کے رسوا کرنے میں اپنے منہ کو اپنے نامۂ اعمال کی طرح کرتے ہیں۔ و نعوذ بالله من الخذلان۔ اگر کوئی متبع کسی امام یا عالم پر باتعین طعن وقدح کرتا ہے تو وہ مغتاب ہے اور غیبت زنا سے بھی بدتر ہے جب احاد امت کی غیبت کرنا حرام ہے تو پھر جو ائمہ وعلماء آخرت ہیں جو شخص ان کی غیبت کرتا ہے تو اس کا لعن وطعن اسی مغتاب پر عود کرتا ہے۔ یہ مذہب رفض کا شیوہ ہے نہ مذہب اہل سنت کا۔

مسلمان طالب آخرت کو اس قدر کافی ہے کہ وہ علم حق حاصل کر کے بقدر استطاعت خود عمل کرے اور مناظرہ اور مکابرہ سے بچے اور بحث ومجادلہ سے دور رہے۔

دانی کہ چنگ و عود چہ تقریر می کنند پنہاں خورید بادہ کہ تکفیر می کنند

ابتدائے طالب علم سے اب تک میری عمر پچپن برس کو پہنچی مگر میں نے کبھی کسی طالب علم یا عالم یا درویش سے مناظرہ مباحثہ مجادلہ اور مکابرہ نہیں کیا نہ کوئی کتاب یا رسالہ کسی شخص معین کے ردّ وقدح میں لکھا حدیث میں ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ہے کہ

"ماضل قوم بعد هدی کانوا علیه الااوتوا الجدل ثم قرء رسول الله صلی الله علیه وآله وسلم هذا الایة ماضر بوه لك الا جدلا بل هم قوم خصمون"۔

کوئی قوم ہدایت پانے کے بعد گمراہ نہیں ہوئی جب تک ان میں مجادلہ شروع نہیں ہوا پھر آنحضرت ﷺ نے یہ آیت شریف پڑھی۔

بہر حال جو شخص علم محض خدا اور آخرت کیلئے حاصل کرتا ہے وہ ہرگز اس قسم کے خلفشار میں نہیں پڑتا یہ گاؤ زوری اور انتفاخ عروق گردن اور بالآخوانی انہیں لوگوں کا کام ہے جو لذت علم اور طالب آخرت سے محروم ہیں حدیث میں اس فعل کو نفاق کا ایک شعبہ فرمایا ہے۔

(مآثر صدیقی حصہ چہارم، ص:۲۲ تا۲۴)

**مقلدین کے بارے میں رائے:۔** والا جاہ لکھتے ہیں کہ میں نے آج تک کسی مقلد مذہب کو برا نہیں کہا اگرچہ ترک تقلید پر بہت کچھ لکھا میں کسی مقلد صادق صحیح الارادہ عامل صالح متقی کو برا نہیں جانتا اور عوام متبعین سنت جو علم وعمل سے محض بے بہرہ ہیں ان کو بھی اچھا نہیں سمجھتا۔ اب نہ فقہا باقی رہے اور نہ عامل بالحدیث یہ ہی تلاعب باقی رہ گیا ہے۔ (مآثر صدیقی حصہ چہارم، ص:۲۵)

**توحید وجودی و توحید شہودی:۔** مصطلحات صوفیہ کے یہ دو مسلمہ مسئلے ہیں والا جاہ مرحوم ان ہر دو مسائل کا اپنی کتاب دین الخالص اور کتاب خطیر القدس میں ذکر کر کے اس کا فیصلہ اس طرح کرتے ہیں۔

وجودیان گویند که درحق تعالیٰ و عالم غیبیت حقیقی است و غیریت مجازی ست چون دریا و حباب که درظاہر حباب از دریا جداست و درحقیقت یکے و شہودیان می گویند که درحق تعالیٰ و عالم غیرت حقیقی است و غیبیت مجازی چون آتش و آہن که ہر گاه آہن برنگ آتش رنگین گرد و آتش می نماید حالانکه آتش جداست و آہن جدا.

مخدوم میلا پوری برآن رفته که درحق تعالیٰ و عالم ہم غیبیت حقیقی است وہم غیریت حقیقی و این احداث قول ثالث است

قائلین وحدت وجود کہتے ہیں کہ ذات باری تعالیٰ اور عالم میں عینیت حقیقی ہے اور غیریت مجازی جس طرح دریا اور حباب میں کہ بظاہر حباب دریا سے جدا ہے اور حقیقت میں ایک ہے اور قائلین وحدت شہود کہتے ہیں کہ ذات باری تعالیٰ اور عالم میں غیرت حقیقی ہے اور عینیت مجازی جس طرح آگ اور لوہے میں لوہا جب گرم ہوجاتا ہے تو وہ ہمرنگ آتش ہوجاتا ہے اور مثل آتش نظر آتا ہے حالانکہ آگ اور چیز ہے اور لوہا اور چیز ہے۔

مخدوم میلا پوری فرماتے ہیں کہ خدا اور عالم میں عینیت حقیقی بھی ہے اور غیریت حقیقی بھی اور یہ تیسرا قول ہے، خدا فرماتا ہے کیا ان لوگوں نے قرآن حکیم میں تدبر نہیں کیا اگر واقعی جو کہتے ہیں وہ خدا کے طرف سے ہوتا تو اس میں اس قدر کثیر اختلاف کیوں ہوتا۔

پھر لکھتے ہیں۔

”قال الشیخ المحدث الدهلوی رحمه الله ان لكل زمان قرنا ولكل قرن علما اصابهم فی تقاسیم رحمة الله عزوجل و اذا تاملتم حال اوائل هذا الامة المرحومة حین لم تدون علوم الشرع ولا فنون الآدب الا وقع كثیر بحث و انه لم یزل الهام الحق سرافی صدورهم علما بعد علم علے حسب حكمة فی كل دورٍ لم یخف علیكم هذا المعنی و ان نصیبنا فی هذا الدور من تقاسیم رحمة الله ان یجتمع فی صد ورنا علوم علماء هذا الامة معقولها و منقولها و مكشو فهما و ینطبق بعضها علی بعض و یضمحل الخلاف بینهما و یستقر كل قول فے مقره فهذا الا صل منسحب علے فنون العلم من الفقه والكلام والتصوف وغیرها بحمد الله و توفیقه و اعلموا ان معرفة الحق علے ما قاله الخضر علیه السلام كبحر لجی لا مبتداء له ولا منتهی و ان المتكلمین بها كا لا برة المغموسة فیه لم ینقص من البحر شیئا اوكا لعصافیر تشرب منها حاجتها ثم تصدر فكل واحد لایخبر الا عن كمال ولا یصف الاجمال دون جمال۔ و علی تفنن واصفیه بوصفه یفنی الزمان و فیه مالم یوصف“۔

حضرت شیخ احمد محدث دہلوی رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ ہر ایک زمانہ کیلئے ایک قرن ہوتا ہے اور ہر قرن کے مخصوص علما ہوتے ہیں جن کو رحمت الٰہی میں سے کچھ حصے پہنچ جاتے ہیں اگر تم اس امت مرحومہ کے زمانہ اوائل پر غور کرو جبکہ علوم شریعت اور فنون ادب مدوّن نہیں ہوئے تھے اور نہ اس قدر کثرت سے بحثیں ہوا کرتی تھیں صرف الہام حق سے ان کے سینوں میں مطابق اقتضائے حکمت علوم کا القا ہوا کرتا تھا اور ہر ایک دور کا یہی حال تھا تو تم سے یہ امر مخفی نہیں رہ سکتا کہ ہمارے اس زمانہ میں رحمت الٰہی کے حصول میں سے ہم کو ایک ایسا حصہ ملا ہے جس نے تمام علماء سلف کے علوم کو ہمارے سینوں میں جمع کر دیا ہے۔ خواہ وہ علوم معقول ہوں یا منقول یا اکتشافات بعض علوم تو ایک دوسرے کے ساتھ مطابقت رکھتے ہیں اور جو ایک دوسرے کے خلاف ہیں ان کا ضعف خود بخود ظاہر ہوتا ہے غرض ہر ایک قول کیلئے ایک حد اور مستقر ہے یہ ہی اصول تمام فنونِ علم پر خواہ فقہ ہو یا کلام یا تصوف وغیرہ پر حاوی ہے۔ معرفت حق کے متعلق حضرت خضر علیہ السلام کا قول ہے کہ معرفت الٰہی ایک دریائے ناپیدا کنار ہے نہ اس کی ابتدا ہے نہ انتہا اور متکلمین معرفت الٰہی کے خوض میں ایسے ہیں جس طرح دریا میں کوزے ڈوبے ہوئے ان کوزوں سے دریا کے پانی میں

کچھ کمی نہیں واقع ہوتی یا مثل پرندوں کے ہیں جو اپنی چونچ سے بقدر حاجت پانی پی لیا کرتے ہیں پس ہر ایک متکلم اور محقق جو کچھ بیان کرتا ہے وہ کمالات ربانی میں سے کسی ایک کمال کو اور شیون جمال الٰہی میں سے کسی ایک خاص شان جمال کو ظاہر کرتا ہے۔

ہر ایک تعریف کرنیوالا ایک وصف اپنے مذاق کے موافق بیان کرتا ہے۔ زمانہ یوں ہی ختم ہو جائے گا مگر تعریف نہیں ختم ہوگی۔

پھر لکھتے ہیں: اس قسم کے موقعوں پر سامعین میں بہت کچھ اختلافات پیدا ہو جاتے ہیں لیکن جو شخص ان اختلافات کے اصل حقیقت و مقام سے واقف ہوتا ہے وہ ہر ایک شخص کے قول کے محل و موقع کو پہچان کر اس کو اسی حد پر قائم رکھتا ہے اور تمام اقوال کو صحیح جانتا ہے لیکن جو شخص مختلف تقریروں اور اشاروں کو سنتا ہے لیکن ان کے محل و موقع سے واقف نہیں ہوتا جہاں اس قسم کے اختلافات پیش نہیں آتے وہ متحیر ہو کر رہ جاتا ہے جس طرح نابینا لوگ کسی درخت کے پاس آ کر اس کو چھوتے ہیں اور اس کا ذائقہ چکھتے ہیں تو ان میں سے کسی کا ہاتھ تو درخت کے تنا پر پڑتا ہے اور کسی کا ہاتھ اس کے پتوں تک پہنچتا ہے اور کسی کے ہاتھ میں اس کی شاخیں آ جاتی ہیں اور کسی کو اس کے شگوفہ تک رسائی ہوتی ہے اور کوئی پھول یا ان کے پھلوں تک پہنچ جاتا ہے پھر وہ آپس میں بیٹھ کر باتیں کرنے لگتے ہیں کوئی ان میں سے کہتا ہے کہ یہ درخت اجسام میں سے ہے دوسرا کہتا ہے کہ نہیں تیسرا کہتا ہے کہ یہ غایت درجہ تر و تازہ نرم ہے چوتھا کہتا ہے کہ یہ تو نہایت خشک اور سخت ہے اور پانچواں کہتا ہے اس میں تو غایت درجہ کی حلاوت ہے چھٹا کہتا ہے کہ یہ تو نہایت کڑوہ اور بدبودار ہے۔ ساتواں کہتا ہے کہ اس میں تو کسی قسم کا ذائقہ ہی نہیں ہے آٹھواں کہتا ہے کہ اس کی تو بہت پاکیزہ خوشبو ہے۔ نواں کہتا ہے کہ مجھ کو تو اس میں کسی قسم کی بو کا شائبہ بھی نہیں معلوم ہوتا۔ غرض جتنے منہ اتنی باتیں سب ایک دوسرے کو جھٹلانا شروع کرتے ہیں۔ اسی اثنا میں ایک شخص آتا ہے جو صاحب بصارت اور بصیرت ہوتا ہے اور اس میں بہت سے ایسے اوصاف ہیں جن کی لوگ مدح کیا کرتے ہیں۔ مثلاً خوش آوازی طاقت و زور قوائے سامعہ و ذائقہ اور لامسہ کا کامل ہونا۔ وہ ان سب کی گفتگو سن کر کہتا ہے کہ تم سب کا بیان درحقیقت بالکل صحیح ہے البتہ تمہارا اپنی ہی تحقیق و حصر کر لینا اور اس کو کامل سمجھ لینا سراسر غلط اور خطا ہے پھر وہ ہر ایک قول کا مرجع اور ہر ایک اشارہ کا جو مشار الیہ اور مرکز ہے وہ ان کو سمجھا دیتا ہے۔

یہ تمثیلی واقعہ بیان کر کے والا جاہ لکھتے ہیں کہ میرے نزدیک مسئلہ وحدت وجود کا شرع شریف میں کہیں صراحتاً ذکر نہیں ہے حضرت صوفیہ رضی اللہ عنہم نے اپنے کشف و شہود کی تائید کیلئے جن کا مدار اس مسئلہ پر ہے قرآن و حدیث کچھ ارشادات اخذ کیے ہیں مثلاً یہ آیت ''الا انه بكل شي محيط'' یا یہ آیت ''كل شي هالك الا وجهه'' یا یہ حدیث '' لودليت بحبل الى الارض السابعة السفلى لهبط على الله و ان الله قبل وجهه '' اگر تم ایک رسی لٹکاؤ اور اس کو تحت الثریٰ تک پہنچا دو تو وہ رسی خدا تک پہنچے گی اور خدا اس کے سامنے ہوگا ظاہر ہے کہ یہ اشارات اس مسئلہ پر صراحتاً دلالت نہیں کرتے اس لیے علماء ظاہر نے ان اشارات کو اُلٹ کر صوفیائے کرام کو الزام دیا ہے اور کہا ہے کہ آیت ''الا انــــــه بكل شي محيط ایک صریح دلیل غیریت پر ہے کیونکہ محاط سے محیط ایک جداگانہ چیز ہے اسی طرح آیت کریمہ ''كل شي هالك الا وجهه'' میں لفظ ہالک سے ہالک فی المستقبل مراد ہے نہ ہالک فی الحال علی ہذا ہابط یعنی رسی خدا سے ایک جدا چیز ہے۔ غرض جب وحدت وجود کی بنا اسی پر ٹھہری کہ آگے اور پیچھے اور نیچے اور اوپر سب جگہ خدا ہی کی ذات ہے تو پھر قبل وجہ کہنے کی تخصیص کی کیا ضرورت ہے یہ اشارات کسی طرح ثبوت مدعا میں پیش نہیں ہو سکتے۔ بہر حال اس مسئلہ وحدت وجود کا دار و مدار حضرات صوفیہ کے کشف و شہود پر ہے اور علماء اور صوفیہ نے اس کے متعلق بہت سی کتابیں اور رسائل لکھے ہیں۔ مثلاً طبقہ قادریہ میں حضرت شیخ محی الدین ابن عربی رحمہ اللہ، شیخ صدر الدین قونوی رحمہ اللہ، شیخ عبدالکریم جیلی رحمہ اللہ، شیخ عبدالرزاق جھجانوی رحمہ اللہ، شیخ امان اللہ پانی پتی رحمہ اللہ اور طبقۂ کبرویہ میں شیخ جلال الدین رومی رحمہ اللہ، شیخ شمس الدین تبریزی رحمہ اللہ طبقہ سہروردیہ میں شیخ فرید الدین عطار رحمہ اللہ طبقہ چشتیہ میں سید محمد گیسو دراز رحمہ اللہ، سید جعفر بر مکی رحمہ اللہ، طبقہ و نقشبندیہ میں خواجہ عبید اللہ احرار رحمہ اللہ، ملا نور الدین جامی رحمہ اللہ، ملا عبدالغفور لاری رحمہ اللہ، خواجہ باقی باللہ کابلی رحمہ اللہ، شیخ عبدالرزاق کاشی رحمہ اللہ، شمس الدین فناری رحمہ اللہ، قیصری رحمہ اللہ، سعد الدین فرغانی رحمہ اللہ وغیرہ اکابر گزرے ہیں۔

ہم لوگ چونکہ ان اختلافات کے بعد پیدا ہوئے ہیں اس لیے ہم کو طرفین میں سے کسی ایک کی طرف جزماً میلان نہیں ہوسکتا۔ مذہب وحدت وجود اور مذہب وحدت شہود دونوں پر اگر نظر ڈالی جائے تو جس طرح ایک جانب بہت سے دلائل ہیں اسی طرح دوسری طرف بھی بہت سی دلیلیں ہیں ہم پر اعتقاداً لازم ہے کہ ہم کسی جانب بھی ضلالت اور گمراہی کا خیال دل میں نہ لائیں کیونکہ اس میں بہت سے علماء کرام اور مشائخ عظام کی تضلیل وتکفیر لازم آتی ہے۔ وحدت وجود کے اثبات یا ابطال میں لب کشائی نہ کرنی چاہیے اگر خود ذی فہم ہے تو اپنی فہم پر قناعت کرے اور اگر وہ نہیں سمجھتا تو ان اقوال کو ان کے قائلین پر چھوڑ دے۔ (مآثر صدیقی حصہ چہارم، ص:۳۱ تا ۸۳)

**تصوف وسلوک:** والا جاہ لکھتے ہیں کہ علم تفسیر وحدیث وفقہ سنت اور علوم تصوف کا مشغلہ میرے دل پر غالب ومتسلط ہے۔ علم نافع یہی چار علم ہیں یا وہ علوم جو ان کے آلات ومعدات ہیں باقی تمام فنون اسی دنیا میں رہ جاتے ہیں کوئی ساتھ نہیں جاتا۔ تصوف وسلوک میں والا جاہ نے متعدد کتابیں تالیف کی ہیں اور ان میں نہایت شرح وبسط کے ساتھ مسائل تصوف اور اس کے مصطلحات اور اولیاء کبار اور عرفاء کامل کے حالات جمع کیے ہیں۔ ریاض المرتاض اور تقصار جیود الاحرار اور خیرۃ الخیرۃ وغیرہ اسی قسم کی کتابیں ہیں۔ ریاض المرتاض میں اولاً صوفیائے کرام کے اقسام بیان کی ہیں۔ مثلا طلبہ وفقراء وعباد وزہاد وخدام وملامیۃ ومتشبہ محق ومتشبہ مبطل، ومریدان، وسالکان، وسائران، وطائران، ودواصلان، واختیار، وابرار وغوث، ونقباء ونجبا، وبدلا، واولیاء بعد ازاں مضمون ابن خلدون سے اقتباس کر کے صوفیۂ کرام کے حالات میں چار امر قابل بحث قرار دیئے ہیں۔

(امر اوّل) مجاہدات ان کا تعلق اذواق ومواجید اور محاسبۂ نفس واعمال کے ساتھ ہے انہیں اذواق کی منتہا اور غایات کو مقامات کے نام سے تعبیر کرتے ہیں۔ (امر دوم) کشف وادراک حقائق عالم غیب جس کا تعلق صفات ربانیہ عرش وکرسی وملائکہ، ووحی، ونبوت، وروح، وحقائق موجودات غائب وشاہد وترکیب اکوان وغیرہ سے ہے۔

(امر سوم) تصرفات انواع کرامات کے ساتھ اکوان وعوالم ہیں۔

(امر چہارم) الفاظ موہمہ یعنی شطحیات۔

بعض لوگ ان امور چہارگانہ کے منکر ہیں بعض محسن ہیں اور بعض تاویلات کے قائل ہیں۔

بہر حال امر اوّل میں کوئی کلام وانکار نہیں ہوسکتا۔ صوفیہ کرام کے اذواق بالکل صحیح ہیں اور ان کا تحقیق عین سعادت ہے اسی طرح امر دوم صحیح ناقابل انکار ہے۔ اگرچہ بعض علما نے اس سے انکار کیا ہے مگر یہ انکار حق کے مقابل میں کوئی چیز نہیں ہے استاذ ابو اسحاق اسفرائینی کے احتجاج پر اشعریہ نے جو انکار کیا ہے وہ صرف تحدی وکرامت کے فرق وامتیاز پر مبنی ہے۔ "وقد وقع للصحابة و اكابر السلف كثير من ذالك و هو معلوم و مشهور" امر سوم یہ انواع متشابہات میں سے ہے اس لیے کہ اس کا تعلق وجدان قلبی سے ہے محض الفاظ ولغت سے ان کی مرادات پر اطلاع نہیں ہوسکی الفاظ تو محض محسوسات متعارفہ کی تعبیر کیلئے وضع کیے گئے ہیں۔

امر چہارم شطحیات اس کا تعلق غلبۂ حال اور واردات سے ہے انصاف یہ ہے کہ صوفیہ کرام غلبۂ حال وواردات کی وجہ سے محسوسات سے بیگانہ وار رہتے ہیں۔ اسی سبب سے بعض اوقات ان کی زبان سے ایسے کلمات صادر ہوجاتے ہیں جو خود ان کے قصد وارادہ سے نہیں ہوتے ظاہر ہے کہ جو شخص مغلوب الحال ہو وہ ہر طرح معذور ومجبور ہے۔

**معرفت شیخ:۔** اس کے متعلق ولکھتے کہ کمال اور تکمیل شیخ کی اس پر منحصر نہیں کہ اس سے خوارق عادات کا ظہور ہو یا وہ خواطر پر اشراف رکھتا ہو یا وجد وحال وشوق میں رہتا ہو اس لیے کہ اس قسم کے بعض امور میں تو فلسفی، جوگی اور برہمن بھی شریک ہیں یہ امور انسان کیلئے دلیل سعادت نہیں ہیں شناخت شیخ کامل مکمل کی ہے کہ وہ ظاہر شرع پر مستقیم ہو اور عالم کتاب وسنت ہو تا کہ صفت تقویٰ کا اس پر اطلاق ہوسکے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے "ان اولياو ه الا المتقون"۔

**طرق مشائخ موصل الی اللہ کا ذریعہ:۔** مشائخ کے تمام طریقوں کے ذکر میں لکھتے ہیں کہ ان کا مرجع نسبت حاصل کرنا ہے اور یہ نسبت خدا کے ساتھ ایک انتساب وارتباط ہے جس سے دل کو سکینہ اور نور حاصل ہوتا ہے نسبت ایک کیفیت کا نام ہے جو نفس ناطقہ کے اندر حلول کر جاتی ہے اس وقت نفس ملائکہ کے مشابہ ہو جاتا ہے یہ کیفیت نفس میں طاعات واطہارات اوراذ کارالٰہی پر مداوت کرنے سے پیدا ہوتی ہے اور اس سے یہ سب امورنسبت باطنی کیلئے ایک ملکۂ راسخہ بن جاتے ہیں نسبت کی بہت قسمیں ہیں۔

نسبت محبت، نسبت شوق، نسبت کسر نفس اور حظوظ نفسانی سے برأت اس نسبت کا نام نسبت اہل بیت ہے اور نسبت مشاہدہ بھی اس کو کہتے ہیں لیکن یہ گمان صحیح نہیں کہ مشائخ نے جو اشغال معین کیے ہیں ان کے بغیر نسبت حاصل ہی نہیں ہوسکتی۔ہاں یہ اشغال بھی اس نسبت کے حاصل کرنے کا ایک ذریعہ ہیں اگر ایسا نہ ہوتا تو تمام اکابر علماء اس نسبت سے محروم رہتے حالانکہ عمل کے فضائل عبادت کی فضیلت سے بالاتر اور فائق ہیں۔حضرت خواجہ نقشبند رحمہ اللہ سے کسی نے پوچھا تھا کہ آپ کے شیوخ کا کیا طریقہ ہے آپ نے جواب دیا کہ کوئی شخص کسی سلسلہ سے خدا تک نہیں پہنچا کرتا۔مجھ کو ایک جذبہ پیدا ہوا اس نے مجھ کو اس حد تک پہنچا دیا حالانکہ ان کے شیوخ کا سلسلہ مشہور ومعروف ہے اسی بنا پر کہا جاتا ہے۔جذبة من جذبات الله توازی عمل الثقلین

طے مــی شــود ایــن ره بــدرخشیــدن بــرقــے      مــابــے خبــران مــنتظــر شــمــع وچــراغیم

پھر لکھتے ہیں کہ میں مشائخ کے تمام طریقوں کو موصل الی اللہ جانتا ہوں اور تمام مشائخ سے خواہ ان کا کوئی طریقہ بھی ہو حسن ارادت رکھتا ہوں البتہ میرا اور میرے آبا اور اساتذہ اور مشائخ کا طریقہ نقشبندیہ ہے۔اگرچہ اور طریقوں کی بھی اجازت ہے۔حضرت میرزا مظہر جانجان رحمہ اللہ سے کسی نے پوچھا تھا کہ آپ نے اس طریقہ مجدّدیہ نقشبندیہ کو اور طریقوں کو چھوڑ کر کیوں اختیار کیا آپ نے فرمایا۔

من این طریقہ را منطبق بر کتاب وسنت یافتم کہ ثبوت آن قطعی است الحمدللہ کہ تا این زمان این طریقہ از جمیع طرق بدعت محفوظ است۔

میں نے اس طریقہ کو بالکل کتاب وسنت کے موافق پایا اور اس کا قطعی ثبوت موجود ہے الحمدللہ کہ اس زمانہ تک یہ طریقہ بدعت کے تمام طریقوں سے محفوظ ہے۔

مولانا جامی رحمہ اللہ علیہ فرماتے ہیں۔

قــدروگــل و مُــل بــاده پــرستــان دانــنــد      نــے خــودمــنشــان و تــنــگــدستــان دانــنــد

ارنبقـــش تــوان بسـوئــے بــے نقـــش شــدن      ایــن نــقـــش غــریــب نــقشبــنــدان دانــنــد

**بیعت اصلاح کا استحباب:۔** والا جاہ لکھتے ہیں کہ میں بیعت کرنے کو مستحب جانتا ہوں اگرچہ وجوب کا قائل نہیں ہوں میں نے کسی کے ہاتھ پر بیعت ارادت نہیں کی اس لیے کہ شرط قرآن وحدیث اور شرط سلف صالح کے مطابق مجھ کو کوئی شیخ میسر نہیں ہوا۔

(مآثر صدیقی حصہ چہارم،ص:۴۸ تا ۵۲)

**عام سیرت واخلاق:۔** نہایت خوش خلق شیریں،کلام،کم سخن،ظریف الطبع،آزاد وبے پروامزاج،لطیفہ سنج،کثیر الحلم قلیل الغضب منکسر ومتواضع،سب وشتم سے کبھی ان کی زبان آلودہ اور آشنا نہیں ہوئی جب ان کو کسی خادم پر بہت غیظ وغضب آتا تو ان کی زبان سے جو سخت دشنام نکلتی وہ یہ تھی کہ اس کو کاٹ کا احمق کہہ کر خطاب کرتے تھے اور دوران غضب میں پیشانی پر ہاتھ رکھ کر ''لااله الا الله'' کہا کرتے تھے۔

عیدین اور جمعہ کو جب وہ عیدگاہ یا مسجد کے دروازے پر پہنچتے تو اپنا جوتہ خود اُٹھاتے اور جھاڑتے تھے اگر کوئی خادم سر پر آفتاب گیر لگانا چاہتا تو فوراً روک دیتے تھے اور فرماتے تھے کہ اس دھوپ سے آفتاب محشر کی گرمی بہت زیادہ ہوگی اس سے کون بچائے گا۔

(مآثر صدیقی حصہ چہارم،ص:۶۸-۶۹)

**عالی جاہ کا ٹوپی استعمال فرمانا:۔** عالی جاہ نواب صدیق حسن خان دہلی کی وضع کی گول ٹوپی زیب تن فرمایا کرتے تھے۔
(مآثر صدیقی حصہ چہارم،ص:۷۱)

**بادشاہت میں فقیری:۔** ابقاء المنن میں وہ خود لکھتے ہیں کہ میرے پاس کوئی جائیداد ذاتی نہیں رئیسۂ عالیہ کے گھر میں مستعار رہتا ہوں جس دن مر گیا اس دن میرا گھر خانۂ گور ہے اور اگر اللہ تعالیٰ نے احد الحرمین میں موت دی جس کی تمنا دامن گیر ہے تو محض اللہ کا فضل ہوگا۔ میرزا مظہر جانجانان شہید رحمہ اللہ کرایہ کی خانقاہ میں رہا کرتے تھے حالت مقدرت میں بھی انہوں نے کوئی گھر نہیں بنایا کسی نے ان سے اس کا سبب پوچھا تو جواب دیا کہ چھوڑ جانے کو اپنا گھر اور غیر کا گھر برابر ہے۔

داشت لقمان یکے کریچۂ تنگ — چون گلوگاہ نے وسینۂ چنگ
بوالفضولے سوال کرد ازوے — کہ این چہ خانہ است یک بدست وسہ نے
بادم سرود چشم گریان پیر — گفت ہذا لمن یموت کثیر

(مآثر صدیقی حصہ چہارم،ص:۷۵)

**معمولات:۔** وہ روزانہ قبل طلوع فجر بیدار ہوا کرتے تھے اور طلوع شمس اور وقت چاشت تک نماز وذکر وفکر الٰہی اور تلاوت واوراد و وظائف میں مشغول اور مستغرق رہا کرتے تھے۔ (مآثر صدیقی حصہ چہارم،ص:۸۵)

**صوفی مشرب بزرگ روحانی مسرت کا ذریعہ:۔** نواب مصطفٰے خان بہادر دہلوی مرحوم ومغفور چونکہ ایک عالم متبحر صوفی مشرب اور خدا رسیدہ بزرگ تھے اور والا جاہ کو ان کے دولت کدہ پر دوسال تک زمانہ طالب علمی میں سکونت کا اتفاق ہوا تھا اور ان کی مہربانیوں کے وہ بے حد ممنون تھے اس لیے بالتخصیص ان کو ان سے قلبی محبت تھی اور ان کی صحبت سے ان کو روحانی مسرت حاصل ہوتی تھی۔
(مآثر صدیقی حصہ چہارم،ص:۹۹)

**نسبت فاطمی کے حفاظت کی وصیت:۔** چوتھی وصیت یہ ہے کہ اپنے نسب کی حفاظت رکھو ہم لوگ اولا د رسول ﷺ ہیں اس باطنی نسبت کا فائدہ بشرطیکہ ہم ایمان کے ساتھ دنیا سے جائیں، آخرت میں معلوم ہوگا اور دنیا میں حرمت نسب یہ ہے کہ بنی ہاشم پر مال زکوۃ اور صدقہ قطعاً حرام ہے پس قرابت وبرادری ہمیشہ سادات یا قریش کے خاندان میں کرنی چاہیے اگر چہ دنیا اس کے خلاف میں حاصل ہو اور رشتہ داری جہاں تک ہو خوش عقیدہ اور نیک وصالح آدمی سے کرنا چاہیے۔ اگر چہ دولتمند نہ ہو آدمی کو دینداری پر ہر وقت نظر رکھتی چاہیے نہ خوبصورتی و مال وحسب پر۔ (مآثر صدیقی حصہ چہارم،ص:۱۱۰-۱۱۱)

**مرقد اطہر کی زیارت:۔** جناب رسالت مآب ﷺ کے مرقد معنبر اور تربت مطہر کی زیارت تمام زیارتوں سے اشرف وافضل ہے اس مسئلہ میں اور اس امر میں کہ ارباب صاحب دل واولیاء اور انبیاء علیہم الصلوۃ والسلام کے ارواح مقدسہ سے بغیر رسوم وبدعات کے پابندی کے جو اہل ضلالت کا شیوہ ہے اپنے مناسب حال فیض اٹھائیں تو اس میں علماء کا کوئی اختلاف نہیں ہے۔ (مآثر صدیقی حصہ چہارم،ص:۱۲۸-۱۲۹)

**تبرکات صالحین کی حفاظت:۔** جو چیزیں بزرگوں سے حاصل ہوں ان کو بطور یادگار بہت حفاظت سے رکھنا چاہیے اور ان کو فروخت سے بچانا چاہیے یہ ایک نشان سعادت ہے جو شے جتنی کہنہ اور قدیم ہے وہ زمانہ مبارک نبوت سے زیادہ قریب ہے اور جو شے جدید ہے وہ اسی قدر بعید ہے۔ (مآثر صدیقی حصہ چہارم،ص:۱۴۳)

**ایصال ثواب کی وصیت:۔** اگر سات دن تک کسی قدر صدقہ اور خیرات خاص میرے مال متروکہ میں سے تم کردو گے تو مجھ کو اللہ تعالیٰ اس کا اجر دے گا۔ تم بعد کفن ودفن مجھ میرے خالق رؤف وکریم کے سپرد کر دینا خلوا بینی و بین ارحم الراحمین۔
(مآثر صدیقی حصہ چہارم،ص:۱۴۶)

**فن تصوف پر عالی جاہ کی علمی تالیفات:۔**

| نمبر شمار | نام کتاب | فن | زبان | نام مطبع |
|---|---|---|---|---|
| ۱- | الداءوالدواء، | اعمال ووظائف | | |
| ۲- | تقصار جیود الاحرار من تذکار جنود الابرار | تراجم صوفیہ | فارسی | بھوپال |
| ۳- | خیرۃ الخیرۃ | تصوف | اردو | آگرہ |
| ۴- | ریاض المرتاض وغیاض العرباض | تصوف | فارسی | بھوپال |
| ۵- | الروض الخضیب من تزکیۃ القلب المنیب | متفرقات | فارسی | آگرہ |
| ۶- | عمارۃ الاوقات بوظائف العبادات مع بیان الدرجات والدرکات | وظائف | اردو | لکھنؤ وبھوپال |
| ۷- | لسان العرفان | تصوف | اردو | آگرہ |
| ۸- | مقالات الاحسان فی مقامات العرفان ترجمہ (فتوح الغیب مولفہ حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی رحمہ اللہ یہ کتاب والا جاہ مرحوم کی آخری تالیف ہے) | تصوف | اردو | بھوپال |
| ۹- | منتخب زاد المتقین للشیخ عبدالحق دہلوی | دینیات | | قلمی |
| ۱۰- | عین الیقین ترجمہ اربعین امام غزالی رحمہ اللہ | دینیات | اردو | دہلی |
| ۱۱- | عاقبۃ المتقین | دینیات | اردو | آگرہ |
| ۱۲- | فتح الخلاق بلطائف المنن والاخلاق (یہ کتاب سنن الکبری الشعرانی کا مختصر ترجمہ ہے) | اخلاق | اردو | آگرہ |
| ۱۳- | دواء القلب القاسی بتذکیر الموت الناسی | دینیات | اردو | آگرہ |
| ۱۴- | ادامتہ السکر باقامۃ الصبر والشکر | بیان صبر وشکر | اردو | آگرہ |

(مآثر صدیقی حصہ چہارم)

**نام کتاب:۔اسلامی شکل صورت**

**مصنف:۔سیّد محمد شریف صاحب (مرحوم) گھڑیالوی سابق امیر جماعت اہلحدیث**

**مکتبہ سعیدیہ (خانیوال)**

## پیر کامل سید محمد شریف گھڑیالوی رحمہ اللہ کا ذوق تصوف

**نام ونسب:۔** آپ کا نام محمد شریف ذات سیّد مشہدی اور کنیت ابویحیٰی تھی نسب یہ ہے سیّد محمد شریف بن سید اصغر علی بن سیّد کرم علی بن سیّد رحم علی بن سیّد محمد کامل بن سیّد ذاکر شاہ بن سیّد عبدالرحیم بن سیّد یار محمد بن سیّد حمید الدین یہ بزرگ مشہد واقع ایران سے ہندوستان میں تشریف لاکر ضلع گورداسپور میں ساکن ہوئے تھے۔ بن سیّد عبدالقادر بن سیّد عزیز اللہ بن سیّد بڈھا شاہ بن سیّد ابوسلیمان بن سیّد حافظ محمد داؤد بن سیّد فرید الدین قاضی بن سیّد محمد محمود بن سیّد محمد ایوب بن سیّد عبدالرحمٰن بن سیّد عبدالکریم بن سیّد محمد مسعود بن سیّد بہاؤ الدین بن سیّد عبدالغنی بن سیّد محمد یعقوب بن سیّد محمد حسین بن سیّد محمد سلمان بن سیّد فتح اللہ بن سیّد جمال دین بن سیّد محمد عثمان بن سیّد احمد شاہ بن سیّد جلال الدین بن سیّد

بُرہان الدین بن سیّد بدرالدین بن سیّد اسماعیل بن سیّد ابراہیم الاصغر بن امام موسیٰ کاظم بن امام جعفر صادق بن امام محمد باقر بن امام زین العابدین بن امام حسین بن امام حضرت سیّدنا علی مرتضیٰ رحمہم اللہ ورضی اللہ عنہم اجمعین۔(اسلامی شکل وصورت، ص:۷۲)

**شاہ صاحب کا لدّنی ووہبی علم:۔** ابتدائی تعلیم گھر میں حاصل کی، آپ کے والد ماجد نارمل پاس مدرس تھے آپ نے سکول میں صرف دوسری جماعت تک تعلیم پائی، جب آپ کچھ لکھنے پڑھنے کے قابل ہو گئے تو آپ کے والد ماجد نے خاندان مشہدی کے ایک بزرگ فارسی کے علامہ سیّد چراغ علی صاحب ساکن ہر دوروال کلاں ضلع گورداسپور کے سامنے شاگرد بٹھا دیا۔ فارسی کا کامل علم آپ نے اپنے استاد مذکور سے حاصل کیا بعد میں عربی کا علم تفسیر قرآن اور علم حدیث ذاتی مطالعہ کا نتیجہ تھا۔ یہ علم باقاعدہ کسی استاد سے حاصل نہ کیا تھا۔ ''و من یرد اللہ بہ خیراً یفقھہ فی الدین ''، یعنی جس شخص کے ساتھ اللہ تعالیٰ بہتری کا ارادہ فرمائے اسے دین کی سمجھ عطا فرما دیتا ہے، کے تحت اللہ تعالیٰ نے اسلام کیلئے آپ کا سینہ کھول دیا تھا ہمارے بھائی سید محمد یحییٰ صاحب مرحوم کی روایت ہے کہ مولانا ثناء اللہ صاحب امرتسری مرحوم فرمایا کرتے تھے کہ شاہ صاحب کو عربی کا علم لدنی ہے یعنی وہبی ہے کسبی نہیں ''ذلك فضل الله يوتيه من يشآء''۔(اسلامی شکل وصورت، ص:۷۳)

**شاہ صاحب کا سفید عمامہ:۔** سیّد محمد شریف گھڑیالوی رحمہ اللہ سابق امیر جماعت اہلحدیث سفید عمامہ زیب تن فرماتے تھے۔(اسلامی شکل وصورت، ص:۷۴)

**میاں فضل الٰہی کی صحبت کا اثر:۔** والد صاحب سے دور بہ سلسلہ ملازمت جب چولھہ میں آئے تو موضع گنڈی ونڈ میں ایک صاحب دِل اور حضرت امام عبدالجبار صاحب غزنوی رحمہ اللہ کے صحبت یافتہ میاں فضل الٰہی صاحب مرحوم کے ہاں آنا جانا ہو گیا آپ خود بیان فرمایا کرتے تھے کہ میں میاں فضل الٰہی کے اثرِ صحبت سے مسلکاً اہلحدیث ہوا۔ گویا دورانِ ملازمت میں ہی آپ اہل حدیث ہو گئے تھے، اہلحدیث ہو جانے کے بعد آپ کے دل کی دنیا پہلے سے بھی بدل گئی۔

**حضرت الامام عبدالجبار صاحب غزنوی رحمہ اللہ سے ملاقات:۔** مسلکاً اہلحدیث ہو جانے کے بعد آپ نے اپنے چھوٹے بھائی سیّد محمد ظریف کو جو اس وقت کے میٹرک پاس تھے حضرت امام عبدالجبار صاحب غزنوی رحمہ اللہ کی خدمت عالیہ میں علم حدیث حاصل کرنے کو چھوڑا۔ ان کا ذہن رسا تھا۔ تھوڑے ہی عرصہ میں صحاح ستہ کی سند حاصل کر لی اس دوران میں آپ امرتسر تشریف لے جاتے اور حضرت امام صاحب کی خدمت صحبت میں پہروں رہتے۔ درسِ قرآن اور خطبۂ جمعہ سنتے۔ نتیجۃً آپ کو حضرت امام صاحب رحمہ اللہ سے بے حد عقیدت ہو گئی اور امام صاحب رحمہ کو آپ سے محبت ہو گئی۔ اتنی محبت کہ آپ کی استدعا پر حضرت امام صاحب متعدد بار گھڑیالہ میں تشریف لائے حضرت امام صاحب آپ سے متعلق بہت حسن ظن رکھتے تھے چنانچہ مولوی عبدالغفار اور میاں ابراہیم ساکنانِ کوٹلی رائے ابوبکر ضلع لاہور اپنے باپوں سے روایت کرتے ہیں کہ ایک دفعہ دونوں یعنی ان راویوں کے باپ امرتسر میں حضرت امام صاحب کے درس قرآن میں بیٹھے ہوئے تھے۔ دوران درس حضرت امام صاحب نے فرمایا کہ اگر کوئی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے اصحاب صُفّہ میں سے کسی صحابی کو دیکھنا چاہتا ہے تو وہ گھڑیالہ میں شاہ محمد شریف صاحب کو جا دیکھے راوی واپسی پر گھڑیالہ میں اُترے اور شاہ صاحب کو مل کر گئے جیسا سنا تھا ویسا پایا۔(اسلامی شکل وصورت، ص:۷۶-۷۷)

**آپ کا امیر جماعت اہلحدیث بننا:۔** دوران ملازمت میں ہی آپ کے زُہد فی الدنیا اور اتقا کی کہانیاں زبان زد خلائق ہو چکی تھیں۔ اکثر دیہات میں رہے تھے شہرت عام ہو چکی تھی اس وقت کے علمائے اہلحدیث سے مراسم تھے چنانچہ اس دوران میں کمیر پور تحصیل اخیالہ کے مقام پر ۱۱، ۱۲، ۱۳ جولائی ۱۹۳۰ء کو ایک جامع اہلحدیث تبلیغی کانفرنس منعقد ہوئی جس میں صوبہ پنجاب کے اکثر جید علماء اور زعمائے اہلحدیث شامل ہوئے اس جلسہ میں آپ کو بھی دعوت شمولیت دی گئی آپ مع اپنے بڑے بیٹے مولانا سیّد محمد یحییٰ صاحب مرحوم اس کانفرنس میں تشریف لے گئے۔

علاوہ اور مسائل کے زیادہ تر زور جماعت کیلئے ضرورتِ امیر پر دیا گیا۔ مولانا محمد یوسف صاحب کلکتوی کی تقریر نے اس مسئلہ کی اہمیت کو بڑھا دیا سوائے ایک دو علماء کے باقی سب علماء اور اہل جلسہ اس مسئلہ پر متفق اللسان ہو گئے چنانچہ انتخاب امیر کیلئے قریباً باسٹھ علمائے کرام کی

مجلس منعقد ہوئی امارت کیلئے تین نام پیش ہوئے۔

(۱) حضرت مولانا سیّد محمد شریف صاحب گھڑیالوی رحمہ اللہ، (۲) حضرت مولانا حافظ عبداللہ صاحب روپڑی رحمہ اللہ، (۳) حضرت مولانا ثناء اللہ صاحب امرتسری رحمہ اللہ آخر الذکر دونوں حضرات نے اپنے نام واپس لے لیے اس لیے آپ کو متفقہ طور پر امیر منتخب کر لیا گیا۔

آپ نے یہ بارِ امانت اُٹھانے سے انکار کر دیا لیکن مولانا نیک محمد صاحب مرحوم امرتسری رحمہ اللہ اور دیگر مخلص اہلِ علم حضرات نے مجبور کر دیا۔ مجبوراً آپ نے امارت سنبھالی، سب حاضرین علمائے اہلحدیث نے امارت کے اقرار نامہ پر دستخط ثبت فرما دیئے عوام حاضرین نے بھی بطیّب خاطر اس انتخاب کو منظور فرمایا۔ مولانا ثناء اللہ صاحب مرحوم امرتسری نے مندرجہ ذیل عبارت لکھ کر دستخط ثبت فرمائے۔

''میں نے چونکہ مسئلہ امارت کو سردست ملتوی رکھنے کا مشورہ دیا تھا لیکن میری رائے کے خلاف آراء کی کثرت ہوگئی ہے اس لیے باوجود عدم تسلیم امارت احکام کی اطاعت کروں گا۔'' (ابوالوفاء ثناء اللہ بقلم خود)

علماء مبایعین اور عہد نامہ اطاعت امیر پر دستخط کرنے والوں کی مطبوعہ فہرست میرے پاس موجود ہے۔ (اسماعیل مشہدی بقلم خود)

انتخاب کی خبر صوبہ پنجاب میں پھیلی تو قریباً ان سب علمائے کرام نے آپ کی امارت کو تسلیم کر لیا جو بوقت انتخاب کمیر پور میں حاضر نہ تھے غزنوی لکھوی روپڑی سب معزز خاندان آپ کی امارت پر متفق ہوگئے، جب حضرت امام مولانا عبدالواحد صاحب غزنوی رحمہ اللہ کے حضور اقرار نامۂ امارت پیش کیا گیا تو انہوں نے بایں جلالتِ قدر فوراً دستخط ثبت فرما دیئے۔ مولانا محمد داوٗد صاحب غزنوی، مولانا محمد اسماعیل صاحب غزنوی، مولانا عبدالغفار صاحب غزنوی رحمہم اللہ سب نے بطیّب خاطر دستخط ثبت فرمائے۔ علامہ قاضی محمد سلیمان صاحب منصور پوری اور مولانا عبدالقادر صاحب قصوری رحمہما اللہ جیسی مشہور ہستیاں بھی آپ کی امارت کے خلاف حرف اعتراض زبان پر نہیں لائیں غرض اتنے بڑے طویل وعریض صوبہ کی جماعت اہلحدیث کا آپ پر گویا اجماع ہو گیا۔

**امیر جماعت مقرر ہونے کے بعد:۔** امیر جماعت مقرر ہونے کے بعد مرزا محمود خلیفہ قادیانی کو مباہلہ کا چیلنج دیا لیکن وہ مقابلہ میں نہ آیا۔ دونوں طرف کے اشتہار، ان باتوں کی تفصیل مکمل سوانح حیات میں ملے گی۔

آپ کے مشورہ سے ایک اخبار پندرہ روزہ ''تنظیم اہلحدیث'' روپڑ سے مولانا حافظ عبداللہ صاحب روپڑی کی ادارت میں جاری ہوا۔ کچھ عرصہ کے بعد آپ کے کہنے سے ہفت روزہ ہوا۔ (اسلامی شکل وصورت، ص: ۷۸-۷۹)

**علمائے اہلحدیث کا اعتماد:۔** آپ کے زیر امارت علمائے اہلحدیث بڑے شوق سے جلسوں میں شامل ہوتے اور گرم جوشی سے تقریریں فرماتے اور اہلحدیث کے خلاف الزامات کی تردید کرتے۔ اکثر جلسے آپ کی زیر صدارت ہوتے لیکن آپ کی عادت مبارک تھی کہ اپنی جگہ کسی اور کو صدر مقرر فرما کر خود مسجد میں تشریف لے جاتے اور صبح کی نماز کے بعد صرف درس قرآن دیتے اکثر حمائل غزنویہ ساتھ رکھتے۔ علماء اور عوام بڑی توجہ سے آپ کا درس سنتے۔ آپ بہت رقیق القلب تھے درس دیتے وقت بہت روتے، آپ رحمہ اللہ چونکہ خود عامل اور ولی اللہ تھے اس لیے آپ کی باتیں سامعین پر بہت اثر کرتی تھیں جس نے کبھی ایک دفعہ بھی آپ کا وعظ ودرس سن لیا وہ بس آپ کا ہو رہا۔ (اسلامی شکل وصورت، ص: ۸۰)

آپ علماء کے قدر دان تھے علاوہ ازیں آپ نے نہایت احتیاط سے بعض لوگوں کی خواہش پر اپنے دائرہ امارت کو وسعت دی اور یوپی دربھنگہ وغیرہ میں نیابتاً آپ کی بیعت ہوئی۔ مولانا محمد یوسف صاحب کلکتوی رحمہ اللہ کو اس کارِ خیر پر مقرر فرمایا، الغرض آپ نے جماعت اہلحدیث کی ترقی کیلئے بہت سی علمی اور عملی کوششیں فرمائیں جماعت کو منظّم کر کے اپنی سی کوشش سے اسلام کی خدمت کی۔ خلوص صاف باطنی اور بے ریائی سے کام کیا اور جماعت نے بھی آپ پر کامل اعتماد رکھا اور آپ کے آخر دمِ حیات تک رکھا اور آج تک بھی عوام اہلحدیث اور علماء کرام آپ کا ذِکر خیر محبت بھرے الفاظ سے کرتے ہیں آج تک کوئی شخص یہ کہتا نظر نہیں آیا کہ شاہ صاحب رحمہ اللہ نے بیت المال سے یا اور کوئی کسی چندہ سے ایک پائی بھی کھائی تھی۔

# تذکرہ امام محمد اسمٰعیل شہیدؒ

تصنیف
محمد خالد سیف

طارق اکیڈمی
ایس اے سنٹر چنیوٹ بازار، فیصل آباد



اشاعت اول ...... مئی 1983ء
اشاعت دوم ...... ستمبر 1999ء

اہتمام ............ محمد سرور طارق
طباعت ............ زاہد بشیر پریس لاہور
قیمت ............ 160/- روپے

TARIQ ACADEMY

قال اللہ تعالیٰ
إِنَّا لَا نُضِيعُ أَجْرَ مَنْ أَحْسَنَ عَمَلًا (الکہف)
ہم نیک کام کرنے والوں کا اجر ضائع نہیں کرتے۔

# صوفی محمد عبداللہ رحمہ اللہ

حالات، خدمات، آثار

تالیف
مولانا محمد اسحاق بھٹی

شاکرین
4 شیش محل روڈ، لاہور 54000



نام کتاب ............ صوفی محمد عبداللہ رحمہ اللہ
مصنف ............ مولانا محمد اسحاق بھٹی
باہتمام ............ حماد شاکر
مطبع ............ میاں جمیل پریس
طبع اول ............ فروری 2006ء
طبع دوم ............ اگست 2007ء
تعداد ............ 1000
قیمت ............ 270/-

ڈسٹری بیوٹر
دارالکتب السلفیۃ
4- شیش محل روڈ لاہور 54000
0092- 42-7237184-7230271

ملنے کے پتے

لاہور
مکتبہ محمدیہ قذانی سٹریٹ، الفضل مارکیٹ، اردو بازار
دارالفرقان، الفضل مارکیٹ ۞ اسلامی اکیڈمی الفضل مارکیٹ
نعمانی کتب خانہ، حق سٹریٹ ۞ مکتبہ قدوسیہ غزنی سٹریٹ
مکتبہ اسلامیہ، غزنی سٹریٹ ۞ کتاب سرائے الحمد مارکیٹ

فیصل آباد
مکتبہ اسلامیہ امین پور بازار ۞ مکتبہ اہلحدیث امین پور بازار

گوجرانوالا
والی کتاب گھر، اردو بازار، گوجرانوالا

آ جاتا تو ہاتھ اُٹھا کر اس کیلئے دعا فرماتے۔ کبھی ایسا بھی ہوتا کہ رات کے بارہ بجے تک یہی مصروفیت رہتی۔ دو چار گھنٹے سونے کے بعد حسب معمول پھر تین بجے کے لگ بھگ بیدار ہو جاتے۔ رات کے چند گھنٹوں کے علاوہ ان کی زبان ہر وقت ذکر الٰہی سے تر رہتی تھی۔ (صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص: ۲۰۱-۲۰۲)

**صوفی عبداللہ رحمہ اللہ کے یومیہ وظائف:۔** (۱-درود شریف سو مرتبہ، (۲-سورۃ فاتحہ سو مرتبہ، (۳-سورۃ اخلاص (یعنی قل هو الله احد۔ پوری سورت) سو مرتبہ۔ (۴-معوذتین (قرآن کی آخری دو سورتیں) قل اعوذ برب الفلق اور قل اعوذ برب الناس سو مرتبہ،

(۵-آیت الکرسی (الله لا اله الا هو الحی القیوم ......) سو مرتبہ۔ (۶-کلمہ طیبہ (لا اله الا الله محمد رسول الله) سو مرتبہ۔ (۷-سبحان الله والحمد لله و لااله الا الله والله اکبر لاحول ولا قوة الا بالله العلی العظیم، سو مرتبہ، (۸-لاحول ولاقوة الا بالله العلی العظیم سو مرتبہ، (۹-یا بدیع العجائب بالخیر سو مرتبہ۔ (۱۰-یابدیع یا بدیع، سو مرتبہ، (۱۱-یاالله یارحمن یا رحیم یا ارحم الراحمین الله حافظی الله ناصری الله معی سو مرتبہ (۱۲-فالله خیر حافظاً و هو ارحم الراحمین سو مرتبہ۔ (۱۳-یاعزیز یاودود پانچ سو مرتبہ۔ (۱۴-یا حافظ یا حفیظ پانچ سو مرتبہ۔ (۱۵-حسبنا الله و نعم الوکیل پانچ سو مرتبہ، (۱۶-سبحان الله وبحمده، سبحان الله العظیم سو مرتبہ۔ (۱۷-انا لله و انا الیه راجعون سو مرتبہ (۱۸-یاکھیعص (سورۃ مریم کے شروع کے حروف مقطعات) سو مرتبہ۔ (۱۹-یا حم عسق (سورۃ شوریٰ کے شروع کے حروف مقطعات) سو مرتبہ۔ (۲۰- یاحی یاقیوم، سو مرتبہ، (۲۱-یا مستعان عونك ایاك نستعین، سو مرتبہ۔ (۲۲-سورۃ یٰس ایک مرتبہ۔ (۲۳-سورۃ واقعہ، رات کو ایک مرتبہ۔ (۲۴-سورۃ ملک (انتیسویں پارے کی پہلی سورت) رات کو ایک مرتبہ۔ (۲۵-سورۃ مزمل، رات کو سوتے وقت ایک مرتبہ۔ (۲۶-سورۃ سجدہ، رات کو سوتے وقت ایک مرتبہ۔ (۲۷-سورۃ کہف: جمعہ کے دن ایک مرتبہ۔

"انا لله و انا الیه راجعون" کا وظیفہ وفات سے چند مہینے پہلے شروع کیا تھا۔ درود شریف بعض اوقات ہزار دفعہ روزانہ پڑھا کرتے۔ دیگر وظائف بھی بسا اوقات ہزار مرتبہ پڑھ لیتے۔ لوگوں کی موجودگی میں بھی پڑھتے رہتے اور قریب بیٹھے ہوئے لوگوں کو ان کی زبان سے سنائی بھی دیتے۔

ان وظائف کے علاوہ حزب البحر پڑھتے۔ نیز سورۃ بقرہ کی آخری آیات، سورۃ آل عمران کا آخری رکوع، سورۃ توبہ کی آخری دو آیتیں۔ سورۃ بنی اسرائیل کی آخری آیت، سورۃ مومنون کی آخری چار آیات، سورۃ روم کے دوسرے رکوع کی آخری تین آیات۔ سورۃ فرقان کا آخری رکوع۔ سورۃ حشر کی آخری تین آیات روزانہ پڑھا کرتے۔ سورۃ کہف کی آخری دس آیات بھی قریب بیٹھنے والوں کو ان کی زبان سے سنائی دیتی تھیں۔ غرض وہ ہر وقت کوئی نہ کوئی وظیفہ پڑھتے اور اللہ کا ذکر کرتے رہتے تھے اور حقیقت یہ ہے کہ وظائف ان کے رگ و ریشے میں رچ بس چکے تھے۔

وضاحت (وظائف کی یہ تفصیل مجھے مولانا عبدالرشید راشد ہزاروی نے بہ صورت تحریر بھجوائی ہے۔ اس پر میں اپنے اس قابل احترام دوست کا شکر گزار ہوں)

یہ تھا اس جماعت مجاہدین کے بزرگوں کی ترتیب کا نتیجہ جو حضرت سیّد احمد شہید اور حضرت مولانا شاہ اسماعیل شہید رحمہما اللہ نے قائم کی تھی۔ (صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص: ۲۰۳-۲۰۵)

**اولیاء اور روحانیت سے دوری ہماری بد قسمتی:۔** صوفی صاحب رحمہ اللہ کے متعلق لوگ جو باتیں بیان کرتے ہیں اور اپنے تجربات بتاتے ہیں، انہیں سن کر ہم بے عمل لوگوں کو انتہائی تعجب ہوتا ہے اور خیال گزرتا ہے کہ وہ اس دور کے آدمی نہیں تھے، کسی اور دور سے تعلق رکھتے تھے۔

ہمارا دور سراسر مادی دور ہے، روحانیت سے ہمیں کوئی تعلق نہیں رہا۔ ہم ظواہر پر نگاہ رکھنے والے لوگ ہیں اور ظواہر ہی ہماری سوچوں کا مرکز ہے، اس لیے روحانیت کے معاملات ہمارے فہم کی گرفت میں نہیں آتے...... روحانیت کونے میں کھڑی ہمیں دیکھتی رہتی ہے، اپنی طرف آنے کے اشارے بھی کرتی ہے اور زور زور سے آوازیں بھی دیتی ہے لیکن ہم اس کی طرف کوئی دھیان نہیں دیتے، کان لپیٹ کر اور آنکھیں بند

کر کے آگے نکل جاتے ہیں۔ روحانیت کی محفلوں اور اللہ والوں کی مجلسوں میں نہ ہم کبھی گئے اور نہ کبھی انہیں کوئی اہمیت دی۔ ہماری بدقسمتی یہاں تک پہنچ گئی ہے کہ ہم اس قسم کی محفلوں اور مجلسوں کو خلاف شرع قرار دینے لگے ہیں۔ اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ وہ ہمیں جادۂ روحانیت پر قدم زن ہونے اور اس پر قائم رہنے کی توفیق عطا فرمائے۔

صوفی صاحب جماعت مجاہدین سے تعلق رکھتے تھے۔ اب بھی جہاد کا نعرہ لگانے والے اور مجاہد کہلانے والے بہت سے لوگ موجود ہیں، کیا ان میں بھی اس قسم کی نیکی اور صالحیت کے تھوڑے بہت آثار پائے جاتے ہیں؟ یا یہ صرف نام کے مجاہد ہیں اور نام ہی کا ان کا جہاد ہے؟
(صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص: ۲۰۵-۲۰۶)

**مولانا محمد یعقوب ملہوی رحمہ اللہ کے والد کی بیعت:۔** مولانا محمد یعقوب ملہوی ۱۹۲۱ء میں ضلع اوکاڑہ کی تحصیل رینالہ خورد کے چک نمبر ۲۰ الف میں پیدا ہوئے۔ رینالہ خورد کو ''ملہیاں والا'' بھی کہا جاتا ہے، اس اعتبار سے انہوں نے ملہوی کی نسبت سے شہرت پائی۔ چک نمبر ۲۰ الف میں جو رینالہ خورد کے بالکل قریب ہے، ایک بزرگ صوفی محمد یوسف قیام پذیر تھے، جو مجاہدین سے تعلق رکھتے تھے اور صوفی عبداللہ مرحوم کے مرید تھے۔ ان کے دو بیٹے تھے، ایک کا نام محمد ابراہیم تھا اور ایک کا محمد یعقوب...... ۱۹۳۵ء میں وہ اوڈاں والا آئے اور محمد یعقوب کو صوفی صاحب رحمہ اللہ کے سپرد کر دیا۔ (صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص: ۲۰۸)

**قاضی محمد اسلم سیف رحمہ اللہ:۔** صوفی صاحب رحمہ اللہ سے بے حد عقیدت مندانہ تعلق رکھنے والے، ان کے مرید باصفا اور ان کے جاری کردہ دار العلوم کے خادمِ خاص قاضی محمد اسلم سیف کا تذکرہ اس کتاب میں نہایت ضروری ہے۔ وہ ۶ جون ۱۹۳۶ء کو بڈھیمال (ضلع فیروز پور، مشرقی پنجاب) میں پیدا ہوئے۔ (صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص: ۲۴۱)

**قاضی محمد اسلم سیف کی عقیدت مرشد:۔** دوسری اہم خصوصیت ان میں یہ تھی کہ صوفی صاحب رحمہ اللہ سے بے پناہ تعلق عقیدت اور علاقہ ارادت رکھتے تھے۔ صوفی صاحب رحمہ اللہ سے وہ باقاعدہ بیعت تھے اور جس طرح مرید اپنے مرشد سے وابستگی کا اظہار کرتا ہے، ٹھیک اسی طرح کا جذبہ ان میں صوفی صاحب کی ذات کے بارے میں پایا جاتا تھا۔ وہ صوفی صاحب رحمہ اللہ کو مستجاب الدعوات بزرگ قرار دیتے تھے اور کہا کرتے تھے کہ اللہ تعالیٰ ان کی دعاؤں کو شرف قبولیت بخشتا ہے اور ان کی یہ بات بالکل صحیح تھی۔ اللہ تعالیٰ کے حضور واقعی صوفی صاحب رحمہ اللہ کو ایک مرتبہ حاصل تھا اور بارگاہِ خداوندی میں ان کی دعائیں قبولیت کے اعزاز سے بہرہ مند ہوتی تھیں۔ اس کی کچھ تفصیل آئندہ صفحات میں ایک مستقل باب کی صورت میں آ رہی ہے۔

قاضی محمد اسلم کو صوفی صاحب رحمہ اللہ نے کچھ وظائف بھی بتائے تھے، جن کا ذکر وہ کبھی کبھی کیا کرتے تھے۔ ان کی دعا کی قبولیت کے بعض واقعات بھی انہوں نے کئی دفعہ بیان کیے۔

بہر حال صوفی صاحب رحمہ اللہ سے انہیں انتہائی قلبی لگاؤ تھا اور صوفی صاحب رحمہ اللہ کو بھی اس کا احساس تھا، اس لیے وہ ان پر نگاہِ شفقت رکھتے تھے۔ صوفی صاحب رحمہ اللہ کے وہ فرماں بردار مرید تھے۔ چنانچہ ان کی طرف سے جو حکم انہیں دیا جاتا، اس کی تعمیل میں وہ پس و پیش نہیں کرتے تھے۔ (صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص: ۲۴۴-۲۴۵)

**مولانا عائش محمد رحمہ اللہ:۔** مولانا عائش محمد ۱۹۴۱ء میں موضع بڈھیمال (ضلع فیروز پور۔ مشرقی پنجاب) میں پیدا ہوئے۔ آزادئ وطن کے وقت یہ صرف چھ سال کے بچے تھے۔ ان کا مولد وہی گاؤں ہے، جس میں مولانا حافظ عبداللہ بڈھیمالوی، حافظ احمد اللہ بڈھیمالوی رحمہم اللہ اور دیگر متعدد علمائے کرام قیام پذیر تھے۔

صحیح بخاری مولانا عبداللہ صاحب ویروالوی رحمہ اللہ سے پڑھی۔ اس سے پہلے مولانا حافظ عبداللہ بڈھیمالوی رحمہ اللہ اور حافظ احمد اللہ رحمہ اللہ بڈھیمالوی سے بھی اس کا درس لے چکے تھے۔

گیارہویں جماعت میں تھے کہ اچھا دواخانہ والوں کے گھر جناح کالونی (لائل پور) میں صوفی عبداللہ صاحب رحمہ اللہ کی بیعت کا شرف حاصل کیا اور ان سے دعا کرائی۔ نیکی کی راہ پر تو بفضلِ خدا پہلے ہی سے قدم زن تھے، لیکن بیعت اور دعا کے بعد تو دل کی حالت بالکل بدل گئی اور طبیعت میں وظائف و اوراد کیلئے شدید جذبہ پیدا ہوگیا۔ (صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص: ۲۵۱-۲۵۲)

**حج پر حاضری کا آزمودہ وظیفہ:۔** اس وقت قلب کی گہرائیوں میں حج بیت اللہ کیلئے ایسی تمنا نے جوش مارا کہ ہر لمحے تیز سے تیز تر ہوتا گیا۔ صوفی صاحب رحمہ اللہ کی خدمت میں دعا کیلئے عرض گزار ہوئے کہ یہ سعادت جلد سے جلد حاصل ہو، لیکن جیب میں اس وقت صرف سوا روپیہ تھا اور وہ بھی ان کا نہ تھا۔ ہر وقت ''لبیك اللهم لبیك'' پڑھتے رہتے تھے۔ صوفی صاحب رحمہ اللہ نے فرمایا روزانہ سو مرتبہ یہ آیت پڑھا کرو۔

''و من يتق الله يجعل له مخرجا ○ و يرزقه من حيث لا يحتسب و من يتوكل على الله فهو حسبه ان الله بلغ امره قد جعل الله لكل شيء قدرا'' (طلاق: ۳-۴)

اور جو شخص اللہ سے ڈرے گا، وہ اس کیلئے (رنج و غم سے) نکلنے کی صورت پیدا فرما دے گا اور اسے ایسی جگہ سے رزق دے گا جہاں سے اسے وہم و گمان بھی نہ ہو، اور جو شخص اللہ پر بھروسا کرلے تو وہ اس کیلئے کافی ہو جاتا ہے۔ اللہ تعالیٰ اس کے کام کو (جو وہ کرنا چاہتا ہے) پورا کر دیتا ہے، بے شک اللہ تعالیٰ نے ہر چیز کا اندازہ مقرر کر رکھا ہے۔

ان سطور کے راقم کو بھی بہت سال ہوئے ایک بزرگ عالم دین نے اول آخر تین مرتبہ درود شریف پڑھ کر روزانہ سو مرتبہ قرآن مجید کی یہ بابرکت آیت پڑھنے کا مشورہ دیا تھا اور میں اللہ تعالیٰ کے فضل سے روزانہ یہ آیت پڑھتا ہوں۔ اس کے پڑھنے سے بلاشبہ بہت سے فوائد حاصل ہوتے ہیں۔

بہرحال مولانا عائش محمد رحمہ اللہ کے حریم قلب میں حج بیت اللہ کا شوق لحہ بہ لحہ بڑھتا گیا۔ وہ کثرت کے ساتھ ''لبیك اللهم لبیك'' بھی پڑھتے رہتے تھے اور صوفی صاحب کے بتائے ہوئے وظائف کو بھی انہوں نے اپنا معمول بنالیا تھا۔

اسی اثنا میں ایک مرتبہ انہیں ایک بزرگ حاجی محمد دین رحمہ اللہ کے پاس جانے کا اتفاق ہوا۔ انہوں نے فرمایا آیئے میرے ساتھ چلئے، کراچی کیلئے جہاز کی سیٹ بک کرانی ہے۔ اس طرح حج کیلئے اللہ تعالیٰ نے راستہ کھول دیا۔ (صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص: ۲۵۲-۲۵۳)

**شیر سے حفاظت کا آزمودہ وظیفہ:۔** ایک مرتبہ غازی عبدالکریم مجاہد آبادی صاحب رحمہ اللہ جہاد کے سلسلے میں کہیں تنہا جا رہے تھے کہ سورج غروب ہوگیا۔ وہیں رات بسر کی اور صبح کو پھر چل پڑے۔ ظہر کے وقت ایک جگہ پہنچے، وہاں تالاب کی شکل میں پانی جمع تھا۔ وضو کیا اور نماز پڑھی۔ وہاں سے ان کی منزل مقصود تک پہنچنے کے دو راستے تھے۔ ایک معروف راستہ تھا جو پگ ڈنڈی کی صورت میں تھا اور کچھ لمبا تھا۔ دوسرا جنگل میں سے ہوکر گزرتا تھا جو غیر معروف تھا اور مختصر تھا۔ غازی صاحب رحمہ اللہ نے مختصر راستہ اختیار کیا۔ آگے گئے تو دیکھا کہ راستے میں شیر بیٹھا ہے۔ شیر نے بھی ان کو دیکھ لیا...... کچھ دیر وہاں کھڑے رہے اور سوچنے لگے کہ اب کیا کیا جائے۔ نہ پیچھے مڑ سکتے ہیں، نہ آگے بڑھ سکتے ہیں...... کھڑے کھڑے سورۂ یٰس پڑھنا شروع کر دی۔ جب اس آیت پر پہنچے: وجعلنا من بين ايديهم سدا و من خلفهم سدا فاغشينهم فهم لايبصرون'' تو شیر اُٹھ کر جنگل میں چلا گیا اور غازی صاحب آگے نکل گئے۔

یہ وظیفہ انہیں مولانا فضل الٰہی وزیر آبادی رحمہ اللہ نے بتایا تھا۔ (صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص: ۲۶۰)

حضرت صوفی عبداللہ رحمہ اللہ سے مولوی محمد دین عقیدت مندانہ مراسم رکھتے تھے اور ان کے قائم کردہ دارالعلوم سے بھی انہیں پیار تھا۔ چنانچہ مختلف طریقوں سے تقریباً تیس سال انہوں نے اس دارالعلوم کی خدمت کی۔ (صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص: ۲۷۴)

**دم درود اور تعویذ تبلیغ دین کا مؤثر ذریعہ:۔** ان کے دم درود اور تعویذ دھاگے کا سلسلہ بھی چلتا تھا، چنانچہ میں نے جامعہ تعلیم الاسلام ماموں کانجن میں دیکھا کہ لوگ ان کی خدمت میں آتے، ان سے دم دعا کراتے اور تعویذ وغیرہ لیتے تھے...... یہ کام صحیح طور سے اخلاص کے

ساتھ کیا جائے تو میرے خیال میں تبلیغ دین کا ایک مؤثر ذریعہ ہے۔ جماعت اہلحدیث کے بہت سے جلیل القدر علمائے کرام اس پر عامل تھے اور اللہ تعالیٰ مریض کو شفاء بخشتا تھا۔ (صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص:۲۷۵)

**مولانا محمد دین کا عمامہ:۔** مولانا محمد دین سفید عمامہ باندھتے تھے۔ (صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص:۲۷۶)

**مولانا عائش اور مولانا ابوبکر غزنوی کا ذوق تصوف:۔** حضرت صوفی عبداللہ رحمہ اللہ سے جو حضرات قلبی وابستگی اور روحانی مراسم رکھتے تھے، ان میں مرحوم ومغفور سیّد ابوبکر غزنوی رحمہ اللہ بھی شامل تھے۔ وہ عمر میں صوفی صاحب مرحوم سے تقریباً پینتالیس برس چھوٹے تھے، لیکن صوفی صاحب رحمہ اللہ سن وسال کے نصف صدی کے اس تفاوت کے باوجود ان کا بہت احترام کرتے تھے۔

صوفی صاحب رحمہ اللہ کے مرید خاص مولانا عائش محمد صاحب رحمہ اللہ سے بھی وہ بہت تعلق رکھتے تھے اور دونوں کے درمیان تصوف و وظائف کے روح پرور موضوع پر سلسلۂ کلام جاری رہتا تھا۔ (صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص:۲۸۱)

**مولانا سیّد ابوبکر غزنوی رحمہ اللہ کا ذوق تصوف:۔** سیّد ابوبکر غزنوی رحمہ اللہ کی زندگی کو ہم دو عہدوں میں تقسیم کر سکتے ہیں۔ پہلا عہد حصولِ علم، حصولِ ملازمت اور بعض دیگر مشغولیتوں کا تھا جو تقریباً ۱۹۶۰ء تک چلا۔ اس کے بعد دوسرا عہد شروع ہوا جس کے بہت سے گوشے پہلے عہد سے بالکل مختلف تھے۔ یہ ذکر الٰہی، وظائف واوراد، مجالس ذکر کے انعقاد، عبادت وتصوف، وعظ وتقریر، خطبات جمعہ کے التزام کا عہد تھا۔ اس عہد میں انہوں نے بڑی شہرت پائی اور ان کے اشغال سے بے شمار لوگوں نے فیض حاصل کیا۔ (صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص:۲۸۷-۲۸۸)

**مجالس ذکر میں اہلحدیث اور غیروں کی شرکت:۔** ڈاکٹر صاحب (محمد راشد رندھاوا) سیّد صاحب مرحوم کے بے حد عقیدت مند بھی تھے اور مخلص ترین ارادت مند بھی۔ سیّد صاحب رحمہ اللہ کا اپنے اسلاف کی طرح ذکر واذکار کا سلسلہ جاری تھا اور جمعرات کی شام کو ان کی مجلس ذکر منعقد ہوتی تھی، جس میں بہت سے اعلیٰ تعلیم یافتہ لوگ شامل ہوتے تھے، ان میں اہلحدیث بھی اچھی خاصی تعداد میں شرکت کرتے تھے اور غیر اہلحدیث بھی۔ ڈاکٹر صاحب اس مجلس میں بالالتزام حاضری دیتے تھے اور انہوں نے باقاعدہ سیّد صاحب مرحوم سے اس کے اسباق مکمل کیے۔ ڈاکٹر صاحب کے تعلیمی مراحل اب تک چوں کہ طب کی وادیوں میں طے ہوئے تھے اور ان تمام وادیوں کا تعلق یورپ اور امریکہ سے تھا، اس لیے انہیں دینیات کی گہری تعلیم کے حصول کے مواقع میسر نہیں آئے تھے۔ اس کا انہیں شدید احساس بھی تھا اور اس کے حصول کیلئے بے تاب بھی تھے۔ (صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص:۳۰۲)

**مجالس ذکر حصول علم کا ذریعہ:۔** سیّد ابوبکر غزنوی مرحوم سے ان کا سلسلہ مراسم آگے بڑھا تو انہوں نے اس علم سے بہرہ ور ہونے کا عزم کیا، چنانچہ قرآن وحدیث کی زیادہ تر تعلیم اسی ہفت روزہ مجلس ذکر کی وساطت سے حاصل کی۔ یہ سلسلہ سیّد صاحب رحمہ اللہ کی وفات (۲۴، اپریل ۱۹۷۶ء) تک دس برس جاری رہا (صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص:۳۰۲)

**28 سال سے اجتماعی مجالس ذکر:۔** کم وبیش اٹھائیس سال سے رندھاوا کلینک (۴۴۶ شادمان کالونی) میں ہفت روزہ مجلس ذکر کا سلسلہ جاری ہے۔ اس مجلس کے انعقاد کیلئے جمعرات کا دن مقرر ہے۔ یہ ایک بابرکت مجلس ہے اور رسول اللہ ﷺ کی احادیث مبارکہ کے عین مطابق ہے۔ نبی ﷺ نے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی اس قسم کی بعض مجالس کو دیکھ کر مسرت کا اظہار فرمایا تھا۔ ان مجالس میں اللہ کی حمد وثناء بیان کی جاتی ہے۔ اس کی تقدیس وتمجید کا اعلان کیا جاتا ہے اور اس کی بارگاہ اقدس میں عجز وعاجزی سے دعائیں کی جاتی ہیں۔ اس لیے ان میں شامل ہونے والے یقیناً عالی بخت اور بلند مرتبت لوگ ہیں۔ (صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص:۳۱۲)

**دفاع مجالس ذکر کے دلائل:۔** ذیل میں چند احادیث درج کی جاتی ہیں، جن میں مجالس ذکر کا تذکرہ فرمایا گیا ہے۔ یہ احادیث صحیح بخاری اور صحیح مسلم سے نقل کی گئی ہیں۔ ہر حدیث کے نیچے اس کا اردو ترجمہ دیا گیا ہے ملاحظہ فرمائیے۔

''حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، وہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: خدا تعالیٰ کے فرشتوں کی ایک

ایسی جماعت ہے، جو راستوں میں ان لوگوں کو تلاش کرتی رہتی ہے جو ذکر الٰہی کرتے ہیں، پس جب وہ کسی جگہ ذکر الٰہی کرنے والے لوگوں کو پا لیتے ہیں تو اپنے ساتھیوں کو آواز دیتے ہیں کہ اپنے مقصد کی طرف چلے آؤ، (چنانچہ فرشتے آ جاتے ہیں) اور اپنے پروں سے آسمان دنیا تک ان ذاکرین کو گھیر لیتے ہیں (جب وہ فرشتے واپس ہوتے ہیں) تو ان سے ان کا پروردگار دریافت کرتا ہے، حالانکہ وہ سب سے زیادہ جاننے والا ہے کہ میرے بندے کیا کہہ رہے تھے؟ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: فرشتے عرض کرتے ہیں: وہ تیری پاکیزگی اور تیری کبریائی بیان کر رہے تھے اور تیری تعریف میں مصروف تھے اور تیری عظمت بیان کر رہے تھے۔ اللہ تعالیٰ دریافت فرماتا ہے؟ کیا انہوں نے مجھے دیکھا ہے؟ وہ جواب دیتے ہیں، بخدا انہوں نے تجھے نہیں دیکھا۔ اللہ تعالیٰ کہتا ہے، اگر وہ مجھے دیکھ لیں تو (ان کی کیا حالت ہو)؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: فرشتے کہتے ہیں اگر وہ تجھے دیکھ لیتے تو وہ تیری بہت زیادہ عبادت کرتے اور بہت زیادہ بزرگی بیان کرتے اور بے حد تیری پاکیزگی بیان کرتے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے اور وہ کیا چیز مانگتے تھے؟ آپ نے فرمایا: فرشتے کہتے ہیں وہ تجھ سے جنت مانگ رہے تھے، خدا فرماتا ہے کیا انہوں نے جنت کو دیکھا ہے؟ فرشتے کہتے ہیں نہیں، بخدا اے رب انہوں نے جنت کو نہیں دیکھا۔ خدا تعالیٰ فرماتا ہے، اگر وہ جنت کو دیکھ لیتے تو (ان پر کیا کیفیت ہوتی)؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: وہ (فرشتے) کہتے ہیں اگر وہ جنت کو دیکھ لیتے تو ان کی حرص اور بڑھ جاتی اور جنت کی طلب اور زیادہ ہو جاتی اور اس کی رغبت انہیں شدت کے ساتھ ہوتی۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا پھر خدا پوچھتا ہے وہ کس چیز سے پناہ مانگ رہے تھے؟ فرشتے عرض کرتے ہیں: دوزخ سے پناہ مانگ رہے تھے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کیا انہوں نے دوزخ کو دیکھا ہے؟ وہ کہتے ہیں، نہیں بخدا! انہوں نے دوزخ کو نہیں دیکھا۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے اگر وہ دوزخ کو دیکھ لیں تو (ان کی کیا حالت ہو)؟ فرشتے کہتے ہیں، اگر وہ دوزخ کو دیکھ لیتے تو اس سے بہت زیادہ بھاگتے اور بہت زیادہ خوف زدہ ہوتے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: پھر اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: میں تم کو گواہ بناتا ہوں کہ میں نے ان کو بخش دیا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: فرشتوں میں سے ایک فرشتہ عرض کرتا ہے کہ اس جماعت میں ایک فلاں شخص تھا جو ان میں سے نہیں تھا، اپنی کسی ضرورت کیلئے آیا تھا، اللہ فرماتا ہے ان کی مجلس ذکر میں بیٹھنے والا (میری رحمت سے) محروم نہیں رہتا۔''

''صحیح مسلم کی ایک روایت میں ہے کہ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اللہ تعالیٰ کے فرشتوں کی نیک جماعت گھومنے پھرنے اور گشت لگانے والی ہے، یہ جماعت ذکر الٰہی کی مجلسوں کو تلاش کرتی رہتی ہے۔ پس جب یہ فرشتے کسی ایسی مجلس کو پا لیتے ہیں جس میں ذکر الٰہی ہوتا ہو، تو یہ فرشتے بھی اس مجلس میں بیٹھ جاتے ہیں اور بعض فرشتے بعض کو اپنے پروں سے گھیر لیتے ہیں، یہاں تک کہ وہ ساری فضا جو آسمان اور اس مجلس کے درمیان ہے، فرشتوں سے بھر جاتی ہے۔ پس جب ذکر کی مجلس منتشر ہو جاتی ہے اور یہ فرشتے اوپر چڑھتے ہیں اور آسمان تک پہنچتے ہیں تو ان سے اللہ عزوجل دریافت کرتا ہے حالانکہ وہ سب سے زیادہ جاننے والا ہے، تم کہاں سے آئے؟ فرشتے عرض کرتے ہیں، ہم تیرے ان بندوں کے پاس سے آئے ہیں جو زمین میں ہیں اور تیری پاکیزگی اور کبریائی کا ذکر کرتے ہیں اور تیری توحید اور تیری حمد و ثناء بیان کرتے ہیں اور تجھ سے سوال کرتے ہیں۔ خدا فرماتا ہے مجھ سے کیا مانگتے ہیں؟ وہ کہتے ہیں تجھ سے تیری جنت مانگتے ہیں۔ خدا فرماتا ہے انہوں نے میری جنت دیکھی ہے؟ فرشتے عرض کرتے ہیں، نہیں اے رب۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے، ان کا کیا حال ہو اگر وہ میری جنت دیکھ لیں؟ فرشتے کہتے ہیں۔ وہ تجھ سے پناہ (بھی) مانگ رہے تھے۔ خدا فرماتا ہے وہ کس چیز سے پناہ مانگتے ہیں؟ فرشتے کہتے ہیں اے رب تیری آگ سے۔ خدا فرماتا ہے کیا انہوں نے میری آگ دیکھی ہے؟ وہ کہتے ہیں نہیں۔ خدا فرماتا ہے اگر وہ آگ کو دیکھ لیتے تو ان کی کیا حالت ہوتی؟ فرشتے کہتے ہیں وہ مغفرت بھی مانگ رہے تھے۔ خدا فرماتا ہے: میں نے ان کو بخش دیا اور جو انہوں نے مانگا تھا، عطا کر دیا، انہیں پناہ بھی دے دی، جس چیز سے انہوں نے پناہ مانگی۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا فرشتے کہتے ہیں: اے پروردگار! ان میں فلاں بندہ بھی تھا، جو بڑا گنہگار ہے، وہ وہاں سے گزر رہا تھا اور ان کی مجلس میں بیٹھ گیا۔ اللہ فرماتا ہے میں نے اس کو بھی بخش دیا۔ یہ ایسی جماعت ہے کہ اس میں بیٹھنے والا محروم نہیں رہتا۔

''حضرت ابوہریرہ اور حضرت ابوسعید رضی اللہ عنہم سے روایت ہے، وہ دونوں بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: جو جماعت اللہ کا ذکر کرنے کیلئے بیٹھتی ہے، فرشتے اس کو گھیر لیتے ہیں اور رحمت خداوندی اس کو ڈھانپ لیتی ہے اور ان پر سکینت نازل ہوتی ہے۔ اور اللہ تعالیٰ ان کا ذکر ان (فرشتوں) سے کرتا ہے جو اس کے پاس ہیں۔

''حضرت ابوواقد حارث بن عوفؓ سے روایت ہے، وہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ مسجد میں تشریف فرما تھے اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم بھی آپ ﷺ کے پاس بیٹھے ہوئے تھے کہ اچانک تین شخص آئے ان میں سے دو تو رسول اللہ ﷺ کی طرف متوجہ ہوگئے اور ایک چلا گیا۔ یہ دونوں رسول اللہ ﷺ کے پاس کھڑے رہے۔ ان دونوں میں سے ایک نے مجلس کے حلقے میں کچھ کشادگی محسوس کی تو وہ وہاں بیٹھ گیا اور دوسرا شخص حاضرین مجلس کے پیچھے بیٹھ گیا اور تیسرا پشت پھیر کر چل دیا۔ جب رسول اللہ ﷺ فارغ ہوئے تو فرمایا: کیا میں تم کو ان تین آدمیوں کی کیفیت سے آگاہ کروں؟ ان میں سے ایک نے تو اللہ تعالیٰ کی طرف جائے پناہ تلاش کی اور اللہ تعالیٰ نے اسے اچھی جگہ دے دی۔ دوسرے نے (بھیڑ میں گھسنے میں) شرم محسوس کی، تو اللہ تعالیٰ نے بھی اس کے ساتھ شرم کا معاملہ کیا۔ تیسرے نے اعراض کیا (اور چل دیا) تو اللہ نے بھی اس سے اعراض فرمایا۔''

''حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، وہ کہتے ہیں کہ ایک روز حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ مسجد میں حلقہ (ذکر) کے پاس پہنچے۔ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے دریافت کیا تم یہاں کس وجہ سے بیٹھے ہو؟ انہوں نے کہا ہم ذکر الٰہی کیلئے بیٹھے ہیں۔ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے کہا: (قسم کھاؤ) کیا اللہ کی قسم تم اسی وجہ سے بیٹھے ہو؟ انہوں نے جواب دیا ہاں۔ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا میں نے کسی بدگمانی کی وجہ سے تم سے قسم نہیں لی (اور میں نے یہ نہیں خیال کیا کہ تم غلط بات کہتے ہو۔ یاد رکھو) کوئی ایسا شخص نہیں جسے نبی ﷺ کے ساتھ میری طرح قریبی تعلق رہا ہو اور پھر وہ میری نسبت آپ ﷺ سے کم حدیثیں بیان کرنے والا ہو۔ بات یہ ہے کہ ایک دن رسول اللہ ﷺ اپنے صحابہ رضی اللہ عنہم کے ایک حلقے میں تشریف لے گئے اور فرمایا: تمہیں یہاں کس چیز نے بٹھایا ہے؟ صحابہ رضی اللہ عنہم نے عرض کیا ہم اللہ تعالیٰ کا ذکر کرنے کیلئے اور اس کی اس بات پر حمد وثناء بیان کرنے کیلئے بیٹھے ہیں کہ اس نے ہم کو اسلام کی ہدایت کی اور ہم پر اس نے احسان فرمایا۔ آپ ﷺ نے فرمایا، بخدا کیا تمہارے یہاں بیٹھنے کی یہی وجہ ہے؟ انہوں نے کہا بخدا ہم یہاں محض اسی لیے بیٹھے ہیں۔ نبی ﷺ نے فرمایا: میں نے تم سے اس بدگمانی کی وجہ سے قسم نہیں اٹھوائی کہ میں تمہیں جھوٹا سمجھ رہا ہوں۔ (بات یہ ہے کہ) جبریل علیہ السلام میرے پاس آئے اور انہوں نے (تمہارے متعلق مجھے) بتایا کہ اللہ تعالیٰ تم پر فرشتوں کے سامنے فخر کرتا ہے۔''

ان تمام احادیث میں مجلس ذکر کی فضیلت بیان فرمائی گئی ہے اور اس سے وہ مجلس ذکر مراد ہے جس میں اللہ تعالیٰ کی حمد وثنا بیان کی جاتی ہے اور اس کی تسبیح اور تکبیر کا سلسلہ جاری رہتا ہے۔ (صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص: ۳۱۲-۳۱۹)

## قبولیت دعا، کرامات اور واقعات

**اولیاء کی بارگاہ ایزدی میں شنوائی:۔** اللہ تعالیٰ نے اپنے بعض بندوں کو بہت سی نعمتوں سے نوازا اور بہت سی خصوصیات سے سرفراز فرمایا ہے، جن میں ایک بہت بڑی نعمت اور بہت بڑی خصوصیت قبولیت دعا ہے۔ انہوں نے ادھر بارگاہِ الٰہی میں دعا کیلئے ہاتھ اٹھائے اور عاجزی سے اس کے سامنے جھولی پھیلائی، اِدھر قبولیت کے آثار ظاہر ہوگئے اور جو التجا کی اللہ نے پوری فرما دی۔

اس باب میں اصل مقصود تو اپنے علم کے مطابق صوفی عبداللہ مرحوم کی قبولیتِ دعا کے چند واقعات بیان کرنا ہے، لیکن جی چاہتا ہے ان سے پہلے دو اور بزرگوں کی قبولیت دعا کے بھی دو دو چار چار واقعات قارئین سے عرض کر دیئے جائیں تاکہ ان کی صالحیت کا بھی ہلکا سا اندازہ نظر و بشر کے زاویوں میں آ جائے۔

ضلع گوجراں والا کے ایک قصبے کا نام قلعہ میہاں سنگھ ہے، وہاں ایک بزرگ مولانا غلام رسول رحمہ اللہ قیام فرما تھے جو قمری حساب سے ۱۲۲۸ھ میں اور عیسوی حساب سے ۱۸۱۴ء میں پیدا ہوئے اور تریسٹھ سال عمر پا کر ۱۲۹۱ھ (۱۸۷۴ء) میں فوت ہوئے۔ ان کی وفات پر تقریباً

ایک سو پینتیس برس کی مدت بیت چکی ہے۔مشہور عالم اور متعدد کتابوں کے مصنف تھے۔ان کی قبولیت دعا کے بہت سے واقعات زبانِ زد عوام وخواص ہیں جن میں سے چند واقعات یہاں بیان کیے جاتے ہیں۔(صوفی عبداللہ رحمہ اللہ،ص:۳۴۷)

**لاولد کولڑکی کی بشارت(کرامت):۔** علاقہ شاہ پور کے موضع سدرہ میں ایک بزرگ حافظ غلام محمد سکونت پذیر تھے۔وہ بیان کرتے ہیں کہ ان کے گاؤں (سدرہ) کے قریب ایک گاؤں ''کوٹلی'' ہے۔کوٹلی کا ایک زمیندار لاولد تھا۔وہ ان کی رفاقت میں مولانا غلام رسول کی خدمت میں حاضر ہوا اور عرض کیا کہ اللہ سے دعا کریں وہ مجھے اولاد عطا فرمادے۔

مولانا نے اسی مجلس میں دعا کیلئے ہاتھ اٹھائے اور دعا کی۔دعا کے بعد فرمایا:''شاید اللہ تعالیٰ تمہیں لڑکی عطا کرے گا۔'' چنانچہ دعا قبول ہوئی اور اللہ تعالیٰ نے لڑکی عطا فرمائی۔(صوفی عبداللہ رحمہ اللہ،ص:۳۴۷-۳۴۸)

**چنبل کے لاعلاج مرض سے شفایابی(کرامت):۔** مولانا غلام رسول رحمہ اللہ کے سوانح نگار مولوی عبدالقادر لکھتے ہیں کہ قلعہ میہاں سنگھ میں ایک حافظ قرآن بچوں کو قرآن مجید پڑھاتے تھے۔ان کے چہرے پر چنبل ہو گیا تھا۔بہت علاج کرایا لیکن افاقہ نہ ہوا۔ایک دن انہوں نے مولانا رحمہ اللہ سے دعا کیلئے عرض کیا تو دیکھ کر فرمایا''کوئی علاج نہیں کرایا؟'' کہا:''بہت علاج کرائے اور کرا رہا ہوں مگر بجائے فائدے کے مرض بڑھ گیا ہے اور روز بروز بڑھ رہا ہے،اب خدائی علاج چاہتا ہوں۔''مولانا رحمہ اللہ نے اسی وقت دم کیا اور فرمایا''متواتر تین دن دم کراؤ''

حافظ صاحب نے مولانا رحمہ اللہ کے فرمان کے مطابق تین دن دم کرایا اور چنبل کی تکلیف بالکل ختم ہوگئی۔(صوفی عبداللہ رحمہ اللہ،ص:۳۴۸)

**زبان ولی کے ہندولڑکی پر اثرات(کرامت):۔** بعض ہندو یا سکھ اپنے بچوں کو سودا وغیرہ لینے کیلئے اگر کسی ایسی دکان پر بھیجتے جو مولانا رحمہ اللہ کی مسجد کی طرف ہوتی تو انہیں تاکید کرتے کہ مسجد کے قریب سے''واہگر و واہگر و یا رام رام'' کہتے جانا اور جلدی سے نکل جانا۔ایک دن ایک ہندو لڑکی والدین کی ہدایت کے مطابق بھاگتی ہوئی جارہی تھی اور رام رام کا لفظ اس کی زبان پر تھا۔مولانا رحمہ اللہ کے پاس سے گزری تو فرمایا:

''یا اللہ یا اللہ کہو،یہ پیارا لفظ ہے۔'' چنانچہ''یا اللہ یا اللہ'' کے الفاظ لڑکی کی زبان سے جاری ہوگئے اور یہی الفاظ ادا کرتی ہوئی گھر پہنچی۔والدین بے حد پریشان ہوئے اور اسے بار بار کہا کہ''رام رام'' کہو،مگر لڑکی مسلسل''یا اللہ یا اللہ'' کہتی رہی اور گھر والوں سے کہا تم بھی''یا اللہ یا اللہ'' کہو،یہ پیارا لفظ ہے۔نتیجہ یہ ہوا کہ گھر کے تمام افراد مسلمان ہوگئے اور رام رام کی جگہ اللہ،اللہ نے لے لی۔(صوفی عبداللہ رحمہ اللہ،ص:۳۴۸-۳۴۹)

**دعا کی بدولت بانجھ عورت کے ہاں ولادت(کرامت):۔** گجرات کا ایک موچی لاہور میں جوتے مرمت کیا کرتا تھا۔اتفاقاً مولانا رحمہ اللہ لاہور تشریف لائے اور وعظ فرمایا۔وعظ میں انہوں نے حضرت ذکریا علیہ السلام کے ہاں حضرت یحییٰ علیہ السلام کی پیدائش کا قصہ بیان کیا۔اس وقت وہ موچی بھی موجود تھا۔اس نے اثنائے وعظ ہی میں عرض کیا،کیا اب بھی ایسا ہوسکتا ہے یا یہ صرف ایک واقعہ ہے جو بیان کیا جارہا ہے؟ فرمایا''ہاں اب بھی اللہ تعالیٰ ایسا کرنے پر قادر ہے،موچی نے کہا''میرا حال بعینہٖ حضرت ذکریا علیہ السلام کا ہے۔میری بیوی بانجھ ہے اور میں بوڑھا ہوں۔آپ رحمہ اللہ میرے لیے دعا فرمائیں،شاید آپ کی دعا کی برکت سے میرے گھر لڑکا پیدا ہو جائے۔'' مولانا رحمہ اللہ نے دعا فرمائی اور لوگوں نے آمین آمین کہا۔اللہ تعالیٰ نے اپنے فضل سے اس کو لڑکا عطا فرمایا۔اس نے مولانا رحمہ اللہ کو اطلاع دی تو انہوں نے اس کا نام''اللہ دتا'' رکھا۔وہ لڑکا حافظ قرآن ہوا۔(صوفی عبداللہ رحمہ اللہ،ص:۳۴۹)

**سکھ پر زبان ولی کے اثرات(کرامت):۔** لاہور ہی کا واقعہ ہے کہ مولانا رحمہ اللہ فجر کی نماز سے فارغ ہو کر وضو کرنے کی جگہ پر بیٹھے ہوئے تھے کہ ایک سکھ عورت''واہگرو واہگرو'' کہتی ہوئی وہاں سے گزر رہی تھی۔مولانا رحمہ اللہ نے فرمایا''وحدہ وحدہ'' کہو۔اس عورت کی زبان پر ''وحدہ وحدہ'' جاری ہوگیا۔گھر والوں نے اسے بہت سمجھایا اور مار پیٹ بھی کی،مگر وہ باز نہ آئی اور مسلمان ہوگئی۔(صوفی عبداللہ رحمہ اللہ،ص:۳۴۹)

**سکھ کا فوراً مسلمان ہوجانا(کرامت):۔** ایک مرتبہ مولانا غلام رسول رحمہ اللہ ضلع گجرات کے کسی گاؤں میں جارہے تھے کہ ایک سکھ نے ان سے پوچھا''موضع ڈنگا کا راستہ کون سا ہے''؟ فرمایا''بھائی مجھے ڈنگوں کا راستہ تو یاد نہیں،البتہ سیدھوں کا یاد ہے۔'' اس نے کہا

''سیدھوں ہی کا بتادو۔'' فرمایا ''سیدھوں کا راستہ ہے لاالٰہ الا اللہ'' ادھر مولانا کی زبان سے یہ کلمہ نکلا اور ادھر سکھ کی زبان پر یہ کلمہ جاری ہوگیا اور اس نے اسلام قبول کرلیا۔ (صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص: ۳۴۹-۳۵۰)

**دعائے ولی پر پہلی بیوی کا مسلمان ہوجانا (کرامت):۔** ایک سکھ نوجوان نے مولانا غلام رسول مرحوم کے ہاتھ پر اسلام قبول کیا اور اس کا نام عبداللہ رکھا گیا۔ ایک مسلمان خاندان میں اس کی شادی ہوگئی۔ قبول اسلام سے پہلے بھی وہ شادی شدہ تھا۔ ایک دن وہ مولانا رحمہ اللہ کی خدمت میں حاضر ہوا۔ مولانا رحمہ اللہ نے پوچھا ''کہو میاں عبداللہ اہل وعیال سمیت خوش ہو''؟ عرض کیا ''میری پہلی بیوی بہت سلیقہ شعار اور فرماں بردار تھی، مجھے وہ بہت یاد آتی ہے۔ آپ دعا فرمائیں وہ بھی اسلام قبول کرلے اور میرے پاس آجائے۔ اگر ایسا ہوجائے تو بہت اچھا ہے، ورنہ دن تو گزر رہی رہے ہیں۔'' فرمایا ''میاں عبداللہ! جس ذاتِ اقدس نے تم کو ہدایت دی ہے، وہ اسے بھی ہدایت دینے پر قادر ہے۔ گھبراؤ نہیں۔ ان شاء اللہ جلد ہی تمہاری مراد پوری ہوگی۔ اب تم گھر جاؤ۔''

عبداللہ کا بیان ہے کہ وہ مولانا رحمہ اللہ کے حسبِ فرمان گھر چلا گیا، ابھی ایک ہی دن گزرا تھا کہ پہلی بیوی نے ایک شخص کے ہاتھ اسے خط لکھ کر بھیجا کہ فلاں دن اور فلاں وقت آکر مجھے لے جاؤ۔ وہ گیا اور اسے ساتھ لے کر مولانا رحمہ اللہ کی خدمت میں قلعہ میہاں سنگھ حاضر ہوا اور وہ مسلمان ہوگئی۔ (صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص: ۳۵۰)

**دل سے جو بات نکلتی ہے اثر رکھتی ہے (کرامت):۔** اس طرح کے ان کے بہت سے واقعات ہیں۔ اب آخر میں ایک اور واقعہ سنیے۔ ۱۸۵۷ء کی جنگ آزادی میں مولانا غلام رسول اور مولانا سیّد محمد داؤد غزنوی رحمہما اللہ کے جدِ امجد حضرت مولانا سیّد عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ دہلی میں حضرت میاں سیّد نذیر حسین دہلوی رحمہ اللہ کی مسجد میں ان سے صحیح بخاری پڑھتے تھے۔ ہنگامے کے بعد مولانا غلام رسول رحمہ اللہ اپنے گھر (قلعہ میہاں سنگھ) آئے تو کسی نے گوجراں والا کے انگریز حاکم سے شکایت کردی کہ یہ وہابی ہیں اور حکومت کی مخالفت کرتے ہیں۔ اس وقت وہابیوں کو انگریزی حکومت نے باغی قرار دے دیا تھا، یعنی باغی اور وہابی کے ایک ہی معنے تھے۔ چنانچہ مولانا رحمہ اللہ کو پکڑ لیا گیا اور لاہور لاکر کمشنر منٹگمری کی عدالت میں پیش کیا گیا۔ اس نے پوچھا یہاں کوئی آپ کا ضامن ہے، جس کی ضمانت پر آپ کو رہا کردیا جائے؟

فرمایا ''ہاں''!۔ پوچھا ''کون''؟۔ آسمان کی طرف ہاتھ اٹھا کر فرمایا: ''وہ''

کمشنر منٹگمری اس سے بے حد متاثر ہوا اور اسی وقت انہیں رہا کردیا۔ (صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص: ۳۵۰-۳۵۱)

## مولانا عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ کی حیرت انگیز کرامات کے واقعات

**گنٹھیا کے مریض کو شفایابی (کرامت):۔** اب دو چار واقعات ایک اور بزرگ کے پڑھیے۔ وہ ہیں، مولانا عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ، مولانا داؤد غزنوی کے والد ماجد اور حضرت مولانا سیّد عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کے فرزند عالی قدر......اس خاندان کو ۱۸۵۷ء کے بعد افغانستان کے حاکم، امیر محمد اعظم نے اپنے ملک افغانستان سے نکال دیا تھا اور وہ خاندان وہاں کی سکونت ترک کرکے امرتسر چلا گیا تھا۔

مولانا عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ کی صالحیت اور فروانیِ علم کی وجہ سے انہیں امام صاحب کہا جاتا تھا۔ انہوں نے ۲۷-اگست ۱۹۱۳ء (۲۵ رمضان المبارک ۱۳۳۱ھ) کو امرتسر میں وفات پائی۔ یعنی آج سے کم وبیش ۹۰ سال پہلے۔

ضلع شیخوپورہ میں ایک قصبہ فیروز وٹواں ہے جو لاہور شیخوپورہ روڈ پر واقع ہے، جیسا کہ اس کے نام سے ظاہر ہے اس میں زیادہ تعداد میں وٹو برادری کے لوگ آباد ہیں اور غزنوی علمائے کرام سے تعلقِ ارادت رکھتے ہیں۔ ۱۹۴۹ء کی گرمیوں کا موسم تھا کہ میں مولانا سیّد داؤد غزنوی کے ساتھ وہاں گیا۔ ہمارے میزبان کا نام ملک احمد تھا۔ میں نے ان سے پوچھا آپ غزنوی اہل علم کے حلقہ ارادت میں کیوں شامل ہوئے؟

انہوں نے بتایا کہ میں اٹھارہ انیس برس کی عمر میں گنٹھیا کے موذی مرض میں مبتلاء ہو گیا تھا۔ میرے والد نے بہت علاج کرائے، لیکن افاقہ نہ ہوا۔ وہ حضرت امام یعنی مولانا عبدالجبار غزنوی مرحوم کے ارادت مند تھے، ان سے دعا کیلئے مجھے امرتسر لے گئے۔ مولانا رحمہ اللہ نے نمازِ فجر کے بعد دعا کیلئے ہاتھ اٹھائے تو مجھے ایسا محسوس ہونے لگا کہ میرے بدن کے جوڑ کھل رہے ہیں، چار پانچ روز میں اللہ تعالیٰ نے بیماری ختم کر دی اور میں تندرست ہو گیا۔ (صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص: ۳۵۱-۳۵۲)

**دعا ولی پر غربت کا ختم ہو جانا:۔** دوسرا واقعہ ۱۹۵۸ء کا ہے۔ میں اس وقت اخبار ''الاعتصام'' کا ایڈیٹر تھا۔ مدراس سے ایک شخص عزیز اللہ گھڑی ساز لاہور آیا اور مجھے ملا۔ اس نے بتایا کہ ۱۹۱۰ء کے لگ بھگ مدراس کے دو سیٹھ تجارت کیلئے امرتسر آئے۔ ان کے ساتھ ان کا ایک ملازم تھا، جس کا نام اسماعیل تھا۔ اسماعیل فجر کی نماز مسجد غزنویہ میں حضرت امام مولانا عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ کی اقتدا میں پڑھا کرتا تھا اور ان کا درس قرآن سن کر واپس گھر آتا اور اپنے سیٹھوں کیلئے ناشتہ تیار کرتا تھا۔ ایک روز حضرت امام صاحب رحمہ اللہ نے اس سے پوچھا تم کون ہو اور یہاں کیا کام کرتے ہو؟ اس نے بتایا کہ میں اپنے دو سیٹھوں کے ساتھ ملازم کی حیثیت سے مدراس سے آیا ہوں اور غریب گھرانے کا غریب فرد ہوں۔ آمدنی کا ذریعہ بس یہی ملازمت ہے۔

حضرت امام صاحب رحمہ اللہ نے اس کی بات سنی تو پریشان سے ہو گئے اور جو لوگ وہاں بیٹھے تھے، ان سے کہا اس شخص کیلئے دعا کرو، اللہ اس کی غربت دور فرما دے۔ عزیز اللہ نے مجھے بتایا کہ اسماعیل کہا کرتا تھا، جب امام صاحب رحمہ اللہ، اللہ کی بارگاہ میں ہاتھ اٹھا کر میرے لیے دعا مانگ رہے تھے، مجھے ایسا محسوس ہو رہا تھا کہ دولت میری جھولی میں گر رہی ہے۔

پھر یہ ہوا کہ نماز اور دعا کے بعد اسماعیل گھر گئے۔ حسبِ معمول ناشتہ تیار کیا، دسترخوان بچھایا اور اپنے سیٹھوں سے عرض کیا ناشتہ تیار ہے۔ وہ ناشتے کیلئے دسترخوان پر بیٹھ گئے۔ اسماعیل سے کہا، آپ بھی بیٹھئے اور ہمارے ساتھ ناشتہ کیجئے۔ کہا آج سے آپ ملازم نہیں ہیں، کاروبار میں ہماری طرح کے حصے دار ہیں، ملازم کسی اور کو رکھا جائے گا۔ آپ کوئی نقد پیسا نہیں دیں گے بلکہ جو آمدنی ہوگی اس سے آپ کے حصے کی رقم وضع ہوتی جائے گی۔ آپ کو ضروریات کیلئے ہماری طرح ماہانہ رقم ملا کرے گی۔

آگے سنئے! اللہ تعالیٰ نے کاروبار میں اتنا نفع دیا کہ اسماعیل نے مدراس کے ضلع ارکاٹ میں بہت بڑا رقبہ خریدا اور اپنے والد کے نام سے اس کا نام عمر آباد رکھا، وہاں ایک درس گاہ بنائی جسے جامعہ اسلامیہ عمر آباد کے نام سے موسوم کیا گیا۔ یہ واقعہ مجھے مولانا داؤد غزنوی رحمہ اللہ نے بھی سنایا، مولانا رحمہ اللہ نے فرمایا کہ آزادیٔ ملک سے قبل تقسیم اسناد کے موقع پر وہاں ہر سال جلسہ منعقد کیا جاتا تھا اور مجھے اس جلسے میں بلایا جاتا تھا۔ سیٹھ اسماعیل امام صاحب رحمہ اللہ کی دعا کی بات ضرور سنایا کرتے تھے۔ مولانا رحمہ اللہ مجھے جب یہ بات سنا رہے تھے ان کی آنکھوں سے آنسو جاری تھے۔

یہ ہیں تقویٰ شعار لوگوں کی دعائیں اور یہ ہیں ان کے اثرات جو اسی وقت ظہور میں آ گئے۔ (صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص: ۳۵۲-۳۵۳)

**ولی کی زبان پر اسم ذات کی مٹھاس:۔** کسی زمانے میں ندوۃ العلماء لکھنؤ کا سالانہ جلسہ ہر سال منعقد ہوا کرتا تھا اور ملک کے مختلف شہروں میں اس کا انعقاد عمل میں آتا تھا، ایک سال یہ جلسہ امرتسر میں ہوا، جلسے میں علامہ شبلی نعمانی، مولانا محمد علی مونگیری رحمہما اللہ اور ملک کے بہت سے علماء و زعما موجود تھے۔ اسی اثناء میں ایک دن فجر کی نماز علامہ شبلی رحمہ اللہ نے مسجد غزنویہ میں حضرت امام عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ کی اقتداء میں پڑھی اور ان کا درسِ قرآن سنا۔ مولانا ابوالحسن علی ندوی رحمہ اللہ کا بیان ہے کہ علامہ شبلی رحمہ اللہ نے درس کے بعد آ کر بتایا کہ مولانا عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ جب ''اللہ پاک'' کا لفظ زبان سے نکالتے تھے تو جی چاہتا تھا، سر ان کے قدموں میں رکھ دیا جائے۔ (صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص: ۳۵۳)

# صوفی عبداللہ رحمہ اللہ کے قبولیت دعا اور کرامات کے واقعات

قبولیت دعا کے ان چند واقعات سے آگاہ ہونے کے بعد آیئے اب ان واقعات سے مطلع ہونے کی کوشش کرتے ہیں جو مختلف حضرات کی وساطت سے حضرت صوفی عبداللہ مرحوم کی قبولیت دعا کے متعلق اس فقیر کے علم میں آئے۔ان میں سے اکثر واقعات بے حد حیرت انگیز اور تعجب خیز ہیں۔ سنیے......!

**بے اولاد عورت کو اولاد نرینہ مل جانا (کرامت):۔** سردیوں کے دن تھے اور صوفی صاحب رحمہ اللہ دو پہر کے وقت جامعہ تعلیم الاسلام ماموں کانجن کے کھلے میدان میں دھوپ تاپ رہے تھے۔اردگرد کچھ لوگ بیٹھے تھے جو مختلف اوقات میں پڑھنے کیلئے ان سے وظائف پوچھ رہے تھے۔اتنے میں ایک جوان عورت آئی اور سلام کر کے صوفی صاحب رحمہ اللہ کے سامنے کھڑے ہوگئی۔

پوچھا: بیٹی! تم کون ہو اور کیوں آئی ہو؟

عرض کیا: میں فلاں گاؤں سے آئی ہوں اور فلاں شخص کی بیٹی اور فلاں کی بہو ہوں۔آپ رحمہ اللہ میرے والد کو بھی جانتے ہیں اور سسر کو بھی......! میں اولاد سے محروم ہوں، دعا کیلئے حاضر ہوئی ہوں۔

صوفی صاحب رحمہ اللہ نے اللہ کے حضور دعا کیلئے ہاتھ اٹھائے۔حاضرین سے کہا، تم بھی دعا کرو۔دعا کرتے ہوئے صوفی صاحب رحمہ اللہ نے خاتون سے اس کا نام پوچھا تو اس نے اپنا نام ''نوراں'' بتایا۔

صوفی صاحب رحمہ اللہ نے پہلے درود شریف پڑھا۔پھر تین چار دفعہ قدرے ہلکی آواز سے کہا ''یا اللہ نوراں کو لڑکا دے، یا اللہ نوراں کو لڑکا دے۔'' اس کے بعد یکا یک آواز بلند ہوگئی اور زبان سے یہ صدا آنے لگی۔یا اللہ نوراں سے لڑکا نکال...... یا اللہ نوراں سے لڑکا نکال۔دس بارہ منٹ پنجابی میں یہی الفاظ اسی انداز سے زبان سے ادا ہوتے رہے۔دعا ختم ہوئی تو نوراں چلی گئی۔''نوراں سے لڑکا نکال'' کے الفاظ بالکل صحیح تھے۔یعنی لڑکا اس کے بطن سے پیدا ہو، کسی اور کا نہ ہو...... عام طور سے بے اولاد کو اس کے رشتہ دار اپنا بچہ دے دیتے ہیں۔

اس پر تقریباً ایک سال کا عرصہ گزرا ہوگا کہ دو عورتیں صوفی صاحب رحمہ اللہ کی خدمت میں آئیں۔ان میں سے ایک بڑی عمر کی تھی، ایک چھوٹی عمر کی۔بڑی عمر کی عورت نے ایک بچہ اٹھا رکھا تھا۔عرض کیا: بابا جی! یہ نوراں ہے، جس کیلئے آپ رحمہ اللہ نے لڑکے کی دعا کی تھی، میں اس کی ساس ہوں اور یہ لڑکا ہے جو آپ رحمہ اللہ کی دعا کے بعد اللہ نے دیا۔آپ رحمہ اللہ اس بچے کیلئے بھی دعا کریں۔(یہ بات مجھے قاضی محمد اسلم سیف مرحوم نے بتائی تھی)

یہ تو تھا اس دور کا واقعہ جب صوفی صاحب رحمہ اللہ نے جوانی کا سفر پورا کر کے کہولت کی منزلیں بھی طے کر لی تھیں اور عہدِ پیری میں داخل ہو گئے تھے۔اب ان کی بھرپور جوانی کا اسی قسم کا ایک واقعہ سنیئے۔(صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص:۳۵۳-۳۵۵)

**میں صوفی عبداللہ رحمہ اللہ کی دعا کا نتیجہ ہوں:۔** ۱۹۱۱ء کے پس وپیش ایک بزرگ حاجی عنایت اللہ ضلع لائل پور کی تحصیل سمندری کے ایک گاؤں ''لشارن'' میں اقامت گزین تھے، نہایت نیک اور متقی بزرگ......ان کے گھر کئی بچے پیدا ہوئے، لیکن سب چھوٹی عمر میں وفات پا گئے۔معلوم نہیں کس طرح ان کا تعلق صوفی صاحب رحمہ اللہ سے پیدا ہو گیا اور جلد ہی صوفی صاحب رحمہ اللہ کی نیکی کے تاثر نے ان کے دل پر غلبہ پا لیا، چنانچہ انہوں نے صوفی صاحب رحمہ اللہ سے درخواست کی کہ وہ اللہ تعالیٰ سے دعا کریں کہ وہ انہیں ایسا بیٹا عطا فرمائے جو باعمل عالم بنے اور لوگ اس کے علم وعمل سے فیض یاب ہوں۔

صوفی صاحب رحمہ اللہ نے دعا کی، اللہ تعالیٰ نے دعا قبول فرمائی اور حاجی عنایت اللہ کو بیٹے کی نعمت سے نوازا۔حاجی صاحب نے اس کا

نام عبداللہ رکھا۔ یہ ۱۹۱۴ء کی بات ہے، جب صوفی صاحب رحمہ اللہ کی عمر انتیس برس تھی۔

حاجی عنایت اللہ کے بیٹے عبداللہ کو اللہ تعالیٰ نے علم کی دولت سے مالا مال فرمایا اور لوگوں نے ان سے خوب استفادہ کیا۔ نیکی اور صالحیت بھی بہت بڑی مقدار میں ان کے حصے میں آئی اور انہوں نے باعمل عالم کے طور پر شہرت پائی۔ وہ فرمایا کرتے تھے کہ میں صوفی عبداللہ کی دعاؤں کا نتیجہ ہوں۔ (صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص: ۳۵۵-۳۵۶)

**دعائے ولی سے پانچ کام ہوئے (کرامت):۔** مولانا محمد اسحاق سندھو نے بتایا کہ کسی زمانے میں ہم لوگ ضلع اوکاڑہ کی تحصیل رینالہ خورد کے ایک گاؤں میں غربت کی زندگی بسر کرتے تھے۔ چھوٹا سا کچا مکان تھا۔ میرے والد بیمار ہو گئے۔ اپنی حیثیت کے مطابق ہم نے ان کا بہت علاج کرایا، لیکن افاقہ نہ ہوا، بلکہ صورت حال یہ ہوگئی کہ مرض بڑھتا گیا جوں جوں دوا کی۔ کسی نے بتایا کہ اوڈاں والا چک ۴۹۳ گ ب (ضلع لائلپور) میں ایک بزرگ صوفی عبداللہ رحمہ اللہ سکونت پذیر ہیں، ان کے پاس جاؤ، وہ دعا کریں گے، اللہ تعالیٰ صحت عطا فرما دے گا۔ چنانچہ ہم مریض کو وہاں لے گئے، صوفی صاحب رحمہ اللہ نے دعا کی، اللہ نے کرم فرمایا اور مریض صحت یاب ہو گیا۔

سندھو صاحب بیان کرتے ہیں کہ ایک مرتبہ صوفی صاحب رحمہ اللہ ہمارے گاؤں گئے۔ ہم نے ان کو اپنے گھر دوپہر کے کھانے پر بلایا۔ سخت گرمی، چھوٹا سا مکان، نہ بتی نہ بجلی، کدو اور گوشت پکایا گیا تھا، اس کے حصول میں بھی تنگ دستی نے رکاوٹ ڈالنے کی بڑی کوشش کی، لیکن کسی نہ کسی طرح رکاوٹ دور ہوگئی اور مسئلہ حل ہو گیا۔ کھانا کھا چکے تو میرے والد نے صوفی صاحب رحمہ اللہ سے عرض کیا کہ ایک تو یہ دعا فرمائیے کہ اللہ تعالیٰ سکونت کیلئے ہمیں کوئی کھلی جگہ دے دے۔ دوسرے یہ کہ میرے بیٹے اسحاق کی شادی ہو جائے اور اسے اللہ نیک اولاد عطا فرمائے۔

بقول مولانا محمد اسحاق سندھو کے صوفی صاحب رحمہ اللہ نے دعا کی: یا اللہ! تیرے گھر کیا کمی ہے، سب کچھ تیرے قبضے میں ہے۔ تو ہی سب کو دینے والا ہے۔ تو نے اپنی نافرمانی کرنے والوں کو اور قسم قسم کی برائیوں کا ارتکاب کرنے والوں کو بڑے بڑے محل اور مکان دیئے ہیں، ان غریب لوگوں کو بھی ایک کھلا سا مکان دے دے۔ یہ تیرے نیک بندے ہیں، دن رات تیرا نام لیتے اور تیری عبادت کرتے ہیں، ان کو تو کیوں کھلا مکان نہیں دیتا...... ساتھ ہی دعا کی کہ یہ اسحاق تیرا فرماں بردار بندہ ہے، نماز پڑھتا ہے، روزے رکھتا ہے اور تیری عبادت کرتا ہے۔ اس کی کسی اچھی جگہ پر شادی کا بندوبست کر دے، پھر اس کو دس بارہ بچے عطا فرما دے۔

مولانا محمد اسحاق سندھو بیان کرتے ہیں کہ صوفی صاحب رحمہ اللہ اس قسم کے الفاظ سے دعا فرما رہے تھے اور ہم ہنس رہے تھے کہ یہ کیا دعا ہے اور یہ کہاں قبول ہوگی...... لیکن دعا قبول ہوئی اور کچھ عرصے کے بعد ان کی شادی ہوگئی...... پھر اچانک رنگ میں بھنگ پڑ گئی، یعنی میاں بیوی میں اختلاف پیدا ہو گیا اور بیوی روٹھ کر میکے چلی گئی۔ اس کے باپ اور بھائیوں نے ان کو پیغام بھجوایا کہ تم ہماری بیٹی کو تنگ کرتے ہو، ہم تمہیں زندہ نہیں چھوڑیں گے، تمہیں قتل کر دیں گے۔ ہمارے ہاتھوں تمہاری موت کے دن قریب آ گئے ہیں۔ یہ پیغام سن کر یہ سخت پریشان ہوئے۔ اسی اثناء میں صوفی صاحب سے ملنے کیلئے اوڈاں والے گئے، لیکن صوفی صاحب وہاں نہیں تھے، پتا چلا کہ فلاں گاؤں میں ہیں۔ وہاں پہنچے تو صوفی صاحب رحمہ اللہ نے پوچھا: تمہاری بیوی کا کیا حال ہے؟

جواب میں انہوں نے تمام واقعہ بیان کر دیا۔ فرمایا: تمہاری شادی کسی اور جگہ کر دیں؟ عرض کیا: کر دیجئے۔

رات گزری تو دوسرے دن فرمایا: تم کسی اور جگہ شادی کرانے کا خیال دل سے نکال دو، اپنے سسرال جاؤ اور بیوی کو لے آؤ۔

مولانا اسحاق سندھو نے کہا: جناب میں جاؤں گا تو وہ مجھے قتل کر دیں گے۔ وہ بہت غصے میں ہیں اور مجھے روزانہ ان کی طرف سے موت کے پیغام آ رہے ہیں۔

فرمایا: وہ تمہیں کچھ نہیں کہیں گے، تم میری بات مانو اور چلے جاؤ، تمہاری بیوی بلا حیل و حجت تمہارے ساتھ آ جائیگی۔

کہا: آپ رحمہ اللہ مجھے ان کے ہاتھوں قتل کرانا چاہتے ہیں۔

بہر حال وہ ان کے کہنے پر سسرال چلے گئے۔سسر، ساس اور گھر کے تمام افراد اس طرح احترام سے پیش آئے جیسے ان کا انتظار ہی کر رہے تھے۔چندروز پیشتر جن کی طرف سے قتل کے پیغام آرہے تھے، وہ بالکل نرم ہو چکے تھے۔

اس کے بعد چار یا پانچ لڑکے بھی پیدا ہوئے اور لڑکیاں بھی۔سب بچے نیک اور تعلیم یافتہ، مالی حالت بھی اچھی ہوگئی۔

گاؤں سے وہ ملتان چلے گئے۔اچھا خاصا وسیع مکان ہے۔سات آٹھ دکانیں ہیں، بیٹے بیٹیاں، نواسے نواسیاں، پوتے پوتیاں، ماشاء اللہ تمام کنبہ خوش حال ہے۔مولانا محمد اسحاق سندھو کے ایک صاحب زادے لاہور رہتے ہیں اور طبیب ہیں۔

یہ صوفی صاحب رحمہ اللہ کی مخلصانہ دعاؤں کا نتیجہ ہے۔مولانا محمد اسحاق سندھو کافی عرصہ صوفی صاحب رحمہ اللہ کے ساتھ رہے۔ان کے بے حد عقیدت مند اور انتہائی مداح ہیں۔انہیں مستجاب الدعوات بزرگ اور اللہ کا ولی قرار دیتے ہیں۔صوفی صاحب رحمہ اللہ کی رفاقت میں رہنے کی بناء پر ان سے بے تکلفانہ اسلوب میں گفتگو کرتے تھے۔

محمد اسحاق سندھو صاحب کیلئے صوفی صاحب رحمہ اللہ کی دعا کا نتیجہ نکلا کہ۔

❁ ان کے والد کو اللہ تعالیٰ نے صحت عطا فرمادی۔❁ خود ان کی شادی ہوگئی۔❁ بیوی جو روٹھ کر میکے چلی گئی تھی، بغیر کسی منت خوشامد کے واپس آئی، سسرال کے نزدیک لائق احترام قرار پائے۔❁ اللہ تعالیٰ نے ایسی اولاد عطا فرمائی جو صالحیت اور صلاحیت سے متصف ہے۔ ❁ وسیع مکان اور خوش حالی کی نعمت سے نوازے گئے۔

وضاحت: مولانا محمد اسحاق سندھو نے فرمایا تھا کہ وہ صوفی صاحب رحمہ اللہ کی قبولیتِ دعا کے متعلق مزید واقعات بتائیں گے لیکن افسوس ہے اس کے بعد ان سے ملاقات نہیں ہوسکی۔(صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص:۳۵۶-۳۵۹)

**ولی کامل کا انداز مجذوبانہ (کرامت):۔** اللہ تعالیٰ سے مانگنے کے مختلف مواقع پر صوفی صاحب رحمہ اللہ کے مختلف طریقے تھے۔ ایک شخص نے عرض کیا میری کئی لڑکیاں ہیں، لڑکا کوئی نہیں، دعا کیجئے اللہ تعالیٰ لڑکا عطا فرمادے......صوفی صاحب رحمہ اللہ نے اس کی بات سن کر زمین پر لکیریں کھینچنا شروع کیں اور ساتھ ہی لکیریں گننے لگے۔پہلی لکیر کھینچی تو کہا ایک۔دوسری کھینچی تو کہا دو......تیسری کھینچی تو کہا تین......چوتھی لکیر آدھی کھینچی تھی اور ابھی لفظ "چار" زبان سے نہیں نکلا تھا کہ درخواست کنندہ نے ہاتھ پکڑ لیا اور عرض کیا، بس تین ہی بہت ہیں۔ اس عمل کا اثر یہ ہوا کہ تین لڑکے صحیح اور تندرست پیدا ہوئے اور چوتھا ساڑھے چار مہینے کے بعد ساقط ہوگیا۔

(یہ بات صاحب واقعہ نے میرے فیصل آباد کے دوست علی ارشد صاحب کو بتائی اور انہوں نے مجھ سے بیان کی)۔

(صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص:۳۵۹-۳۶۰)

**بھینس پر حکم ولی کا اثر (کرامت):۔** دارالعلوم تقویۃ الاسلام (اوڈاں والا) کے ناظم حافظ محمد امین صاحب کو اللہ تعالیٰ کے علم نے ساتھ عمل کی نعمت سے بھی بہرہ مند فرمایا ہے۔وہ ایم اے (اسلامیات) ہیں۔دارالعلوم کی نظامت کے علاوہ اوڈاں والا میں امامت وخطابت کے فرائض بھی انجام دیتے ہیں۔انہوں نے مکتوب میں مجھے بتایا کہ صوفی صاحب رحمہ اللہ کی قبولیت دعا کے حیرت انگیز واقعات دیکھنے اور سننے میں آئے ہیں۔جو دعا انہوں نے کی اللہ تعالیٰ نے قبول فرمائی۔بعض ایسے واقعات بھی ہیں کہ انہوں نے ڈنگر ڈھوروں کو پیغام بھجوایا اور اللہ کے حکم سے پورا ہوگیا۔اس کی ایک مثال انہوں نے یہ دی ہے کہ اوڈاں والا کے قریب گاؤں چک نمبر ۵۰۷ گ ب سے ایک شخص صوفی صاحب رحمہ اللہ کے پاس آیا اور عرض کیا کہ اس کی بھینس دودھ نہیں دیتی۔فرمایا اس سے جا کر کہو صوفی عبداللہ کہتا ہے، دودھ دیا کر۔اس نے بھینس کو انہی لفظوں میں صوفی صاحب رحمہ اللہ کا پیغام دیا اور بھینس دودھ دینے لگی۔(صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص:۳۶۰)

**دم و تعویذ کی تاثیر:۔** حافظ محمد امین کہتے ہیں کہ صوفی صاحب رحمہ اللہ، اللہ لوگ تھے......لوگ دور دور سے ان کی خدمت میں حاضر ہوتے، دعا کراتے اور مراد پاتے۔ان کے دم اور تعویذ میں بھی اللہ نے بڑی تاثیر رکھی تھی۔(صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص:۳۶۰)

**پولیس افسر کا متاثر ہو جانا (کرامت):۔** انہی حافظ محمد امین کا بیان ہے کہ اوڈاں والا میں قیام کے ابتدائی دور میں کسی شخص کی مخبری کی بنا پر ایک پولیس افسر انہیں گرفتار کرنے کیلئے آیا تھوڑی دیر میں کچھ ایسے عجیب وغریب واقعات اس کے مشاہدے میں آئے کہ ان کے حلقۂ ارادت میں شامل ہو گیا۔ پھر مستقل طور سے صوفی صاحب رحمہ اللہ کے قائم کردہ دارالعلوم کی مالی مدد کرنے لگا۔ (صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص: ۳۶۰-۳۶۱)

**بھینس کا تین کٹیاں جننا (کرامت):۔** میرے فیصل آباد کے ایک دوست مولوی محمد رمضان یوسف سلفی نے بتایا کے صوفی صاحب کسی گاؤں میں گئے اور ایک شخص انہیں اپنے گھر لے گیا اور کہا کہ میری بھینس ہر سال کٹا جنتی ہے، دعا فرمایئے، یہ کٹی جنے۔ صوفی صاحب رحمہ اللہ نے بھینس کی دم پکڑی اور اسے تین دفعہ کھینچ کر کہا۔ دے کٹی...... دے کٹی...... اس کے بعد اس نے متواتر تین کٹیاں دیں۔

(صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص: ۳۶۱)

**غبی طالبعلم کا باصلاحیت بن جانا (کرامت):۔** ایک طالب علم نے بتایا کہ وہ اوڈاں والا میں صوفی صاحب رحمہ اللہ کے مدرسے میں داخل ہوا، لیکن اتنا غبی اور کند ذہن تھا کہ نہ کتاب میں لکھا ہوا کوئی مسئلہ اس کی سمجھ میں آتا تھا اور نہ استاد کی بتائی کوئی بات یاد رہتی تھی۔ سخت پریشان تھا، پڑھنے اور سمجھنے کی بڑی کوشش کرتا مگر کچھ پلے نہ پڑتا۔ ایک دن شام کے وقت مدرسے سے نکلا اور کماد کے کھیت میں جا بیٹھا۔ وہاں تنہائی میں بیٹھ کر اپنی بدنصیبی پر رونے لگا، روتے روتے ہچکی بندھ گئی اور آواز کا دائرہ وسیع ہو گیا۔ تھوڑی دیر بعد اتفاق سے صوفی صاحب رحمہ اللہ کا ادھر سے گزر ہوا تو وہ رونے کی آواز سن کر رکے۔ پھر جدھر سے آواز آرہی تھی، ادھر کو چل پڑے۔ آگے گئے تو طالب علم کو پہچان لیا اور وہاں بیٹھ گئے۔ رونے کی وجہ پوچھی تو اس نے بتایا کہ ماں باپ نے مجھے پڑھنے کیلئے یہاں بھیجا ہے لیکن میں ذہنی طور پر اتنا کمزور ہوں کہ نہ کچھ سمجھ سکتا ہوں نہ یاد رکھ سکتا ہوں۔ فرمایا: فکر نہ کرو، یہ مشکل اللہ تعالیٰ حل فرما دے گا۔

اب انہوں نے دم کرنا شروع کیا، طالب علم کا سر منڈا ہوا تھا۔ صوفی صاحب رحمہ اللہ دعائیں پڑھتے جاتے تھے اور اس کے سر پر تھوکتے اور اسے ملتے جاتے تھے۔ کافی دیر یہ عمل جاری رہا۔ طالب علم بیان کرتا ہے کہ اس کا سر تھوک سے بھر گیا...... لیکن اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ اس کا ذہن کھل گیا اور وہ صحیح طور سے پڑھنے لگا۔ (یہ واقعہ مجھے مولانا ارشاد الحق اثری (ادارہ علوم اثریہ منٹگمری بازار، فیصل آباد) نے بتایا۔

(صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص: ۳۶۱-۳۶۲)

**عسرت کا یسرت میں تبدیل ہو جانا (کرامت):۔** مولانا محمد اسحاق سندھو کا ذکر پہلے ہو چکا ہے۔ وہ کافی عرصہ صوفی صاحب رحمہ اللہ کے ساتھ رہے ہیں۔ وہ بیان کرتے ہیں کہ صوفی صاحب رحمہ اللہ ایک گاؤں میں تشریف لے گئے۔ میں بھی ان کے ساتھ تھا۔ چند روز وہاں رہنے کا اتفاق ہوا۔ ایک دن ایک عورت آئی، اس نے صوفی صاحب رحمہ اللہ سے عرض کیا باباجی مہربانی فرما کر آج آپ میرے گھر سے کھانا کھائیں...... فرمایا میرا کھانا فلاں گھر سے پکتا ہے، ان کے گھر اطلاع دے کر کھانا پکا لو۔ چنانچہ اس گھر میں اطلاع دے کر اس خاتون نے کھانا پکا لیا۔

کھانے سے فارغ ہوئے تو خاتون نے عرض کی کہ میرے چھ (یا سات کہا) لڑکے ہیں، ہم غریب لوگ ہیں، غربت کی وجہ سے کسی لڑکے کی شادی نہیں ہوئی۔ ایک لڑکا فوج میں ملازم ہے، اس کی آمدنی بھی محدود ہے۔ آپ رحمہ اللہ دعا کیجئے ہماری مالی حالت بھی اچھی ہو جائے اور لڑکوں کی شادیوں کا بھی کہیں انتظام ہو جائے۔

صوفی صاحب رحمہ اللہ نے حسب معمول اللہ کے حضور طویل دعا کی...... تھوڑے عرصے کے بعد عجیب اتفاق ہوا، اس خاتون کا جو لڑکا فوج میں ملازم تھا، اس کا کرنل جس کے وہ ماتحت تھا، وفات پا گیا۔ اس کی تین (یا چار) لڑکیاں تھیں، متوفی کی بیوہ نے اس عورت کے فوجی بیٹے سے نکاح کر لیا اور اپنی بیٹیوں کی شادیاں اپنے نئے شوہر کے بھائیوں سے کر دیں۔ گھر کا تمام مال سامان وہ اپنے ساتھ لے آئیں۔

اس طرح اس خاتون کے بیٹوں کی شادیاں بھی ہو گئیں اور مال و دولت بھی گھر میں آ گیا۔ (بروایت مولانا عائش محمد)

(صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص: ۳۶۲-۳۶۳)

**گمشدہ لڑکے کا فوراً مل جانا (کرامت):۔** مولانا عبدالقادر ندوی کے بڑے بھائی چودھری محمد عبداللہ کے ایک بیٹے کا نام ارشد ہے۔ وہ میٹرک کا امتحان دے رہا تھا کہ امتحان کے دوران گھر سے نکل گیا۔ تمام رشتے داروں سے پتا کیا، کچھ معلوم نہ ہو سکا کہ لڑکا کہاں ہے۔ تلاش کرتے کرتے پندرہ روز گزر گئے، سب گھر والے سخت پریشان...... لاہور سے مولانا عطاء اللہ حنیف رحمہ اللہ، مولانا عبدالقادر ندوی سے ملاقات کیلئے ماموں کانجن گئے، انہوں نے مولانا کو لڑکے کے بارے میں بتایا۔ یہ دونوں صوفی صاحب رحمہ اللہ سے ملنے کیلئے ان کے پاس گئے۔ صوفی صاحب نے فرمایا عبدالقادر! تم اتنے دن کہاں غائب رہے؟ انہوں نے حاضر نہ ہونے کی وجہ بیان کی تو فرمایا: تم آ کر بتاتے تو اللہ تعالیٰ سے پریشانی رفع فرمانے کی دعا کرتے، اللہ پریشانی دور فرمانے والا ہے۔ عرض کیا اب دعا کیلئے حاضر ہوا ہوں۔ اس وقت عصر کی اذان ہو چکی تھی۔ نماز پڑھنے کے بعد صوفی صاحب رحمہ اللہ دعا کیلئے بیٹھ گئے اور لوگوں سے کہا آج ہم اس ذاتِ پاک سے مانگیں گے جو ہر رات سماء دنیا پر سوالیوں کو دینے کیلئے آتا ہے، لہٰذا میں دعا کروں گا، تم میرے ہر دعائیہ کلمے پر آمین، آمین کہتے جانا۔

صوفی صاحب رحمہ اللہ نے ہاتھ اُٹھا کر کچھ وظائف پڑھے۔ پھر دعا شروع ہوئی۔ مولیٰ کریم تو میری شہ رگ سے قریب تر ہے۔ تو جانتا ہے میں نے اپنی زندگی تیری رضا کیلئے وقف کر رکھی ہے۔ ہمیشہ تیرے ہی کام کیے ہیں۔ آج ایک میرا کام ہے جو تیرے کرنے کا ہے، وہ کام یہ ہے کہ تو ارشد کو سورج غروب ہونے سے پہلے واپس یہاں پہنچا دے۔ ایک گھنٹہ دعا کرتے رہے اور روتے رہے۔ بار بار یہی الفاظ زبان سے نکل رہے تھے۔ ارشد کو یہاں لا دے۔ ارشد کو یہاں لا دے...... ارشد کو یہاں لا دے...... سورج غروب ہونے سے پہلے لا دے...... سورج غروب ہونے سے پہلے لا دے......

پھر وہاں کے سب لوگوں نے دیکھا کہ سورج غروب ہونے سے پہلے ارشد آ گیا۔ اس وقت حضرت مولانا عطاء اللہ حنیف رحمہ اللہ بھی وہاں موجود تھے۔ (اس واقعہ سے مجھے تحریری صورت میں مولانا صوفی عائش محمد نے بھی مطلع فرمایا اور مولانا عبدالقادر ندوی نے بھی)۔

(صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص:۳۶۳-۳۶۴)

**سزائے موت کا حکم ٹل جانا (کرامت):۔** ۱۹۵۵ء کی بات ہے کہ چک نمبر ۴۳۳ گ ب میں لڑائی ہوئی۔ دو آدمی ولی محمد اور شاہد قتل ہو گئے۔ خاندانی رنجش کے باعث مدعی فریق نے وہاں کی جامع مسجد کے خطیب حاجی محمد خاں کا نام قاتلوں میں لکھا دیا اور ان کے خلاف شہادتیں بھگت گئیں۔ نتیجہ یہ ہوا کہ سیشن جج نے حاجی محمد خاں کو موت کی سزا سنا دی، جبکہ حاجی صاحب بالکل بے گناہ تھے، ان کا قتل سے کوئی تعلق نہ تھا۔

سزائے موت کے خلاف ہائیکورٹ میں اپیل کر دی گئی، لیکن چوں کہ گواہوں نے حاجی صاحب کو قتل کا ذمے دار ٹھہرایا تھا، اس لیے بہ ظاہر ان کی برأت کی کوئی صورت نظر نہ آتی تھی۔ ان کے والدین صوفی صاحب رحمہ اللہ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور دعا کی درخواست کی۔ رمضان المبارک کا مہینہ تھا، صوفی صاحب رحمہ اللہ نے رات کو دعا کی۔ چند روز بعد مقدمہ ہائی کورٹ میں پیش ہوا اور حاجی صاحب کو بری کر دیا گیا۔ (بہ روایت مولانا عائش محمد)۔ (صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص:۳۶۴)

**پولیس کا پکڑنا اور فوراً چھوڑ دینا (کرامت):۔** انہی حاجی محمد خاں کا بیان ہے کہ حضرت صوفی صاحب رحمہ اللہ اپنے بعض خادموں کے ساتھ ان کے گاؤں (چک نمبر ۴۳۲) تشریف لے گئے۔ انہوں نے اپنے گھر میں ان کیلئے کھانے کا اہتمام کیا۔ لیکن اچانک پولیس آئی اور انہیں پکڑ کر لے گئے۔ صوفی صاحب نے اللہ سے دعا کی کہ اے میرے مولیٰ محمد خاں کو پولیس سے نجات دلا، وہ آئے گا اور اپنے ہاتھ سے ہمیں کھانا کھلائے گا تو ہم کھائیں گے۔ محمد خاں کہتے ہیں، دعا کا اثر دیکھئے کہ ادھر کھانا تیار ہوا اور ادھر بغیر کسی سفارش کے پولیس نے انہیں چھوڑ دیا اور وہ صوفی صاحب رحمہ اللہ کی خدمت میں حاضر ہو گئے اور انہیں کھانا کھلایا۔ (بہ روایت مولانا عائش محمد)

معلوم نہیں اللہ تعالیٰ نے صوفی صاحب کی زبان میں کیا تاثیر بھر دی تھی اور انہیں خلوصِ قلب کی دولت سے کس قدر مالا مال فرما دیا تھا کہ جوں ہی کوئی تمنا دل کی گہرائی سے ابھری اور الفاظ کے سانچے میں ڈھل کر بصورتِ دعا زبان پر آئی، بارگاہِ الٰہی میں قبولیت کا

مرتبہ پا گئی۔ (صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص: ۳۶۴-۳۶۵)

**فیل لڑکے کا پاس ہو جانا (کرامت):۔** اسی گاؤں چک نمبر ۴۳۲ گ ب کے ایک نوجوان جہاں گیر نے صوفی صاحب سے عرض کیا کہ اس نے بی، اے کا امتحان دیا ہے، آپ اللہ تعالیٰ سے میری کامیابی کیلئے دعا فرمائیں۔ کچھ دیر کے بعد ایک شخص (محمد علی) نے صوفی صاحب رحمہ اللہ کو بتایا کہ جس لڑکے کیلئے آپ نے امتحان میں کامیابی کی دعا کی تھی، وہ فیل ہو گیا ہے۔ صوفی صاحب رحمہ اللہ نے پھر دعا کی یا اللہ! اس لڑکے نے بڑی مشکل سے بی، اے کا امتحان دیا تھا، یہ کامیابی کی امید لگائے بیٹھا تھا۔ اس نے محنت کی تھی، ذہین لڑکا ہے، لیکن اسے فیل کر دیا گیا ہے، تو اس پر رحم فرما اور اسے کامیاب کرا دے۔ چنانچہ دوسرے دن متعلقہ محکمے کی طرف سے اطلاع آ گئی کہ وہ کامیاب ہے۔ فیل ہونے کا کارڈ غلطی سے بھیجا گیا تھا۔ (بہ روایت مولانا عائش محمد) (صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص: ۳۶۵)

**ہزاروں من گندم پیدا ہونا (کرامت):۔** چک نمبر ۵۵۰ گ ب (ضلع لائل پور) کا ایک شخص محمد اکبر ولد حاجی عطا محمد عشر دینے کیلئے صوفی صاحب کی خدمت میں (جامعہ تعلیم الاسلام ماموں کانجن) گیا۔ وہ آٹھ ایکڑ زمین کا مالک تھا۔ صوفی صاحب رحمہ اللہ نے اس کیلئے دعا کی۔ یا اللہ! اس شخص کو ہزاروں من گندم عطا فرما۔ محمد اکبر کہتا ہے کہ صوفی صاحب رحمہ اللہ کی یہ دعا سن کر میں حیران ہوا کہ تھوڑی سی میری زمین ہے اور صوفی صاحب رحمہ اللہ ہزاروں من گندم کی دعا مانگ رہے ہیں...... یہ ۱۹۷۰ء کی بات ہے۔

وہ بیان کرتا ہے کہ اس سے اگلے سال ۱۹۷۱ء میں اس نے ٹھیکے پر کچھ زمین لی، جس سے چار ہزار دو سو من گندم ہوئی۔ اس نے اس کا عشر بھی صوفی صاحب رحمہ اللہ کو پیش کیا۔ (بہ روایت مولانا عائش محمد)

یعنی محمد اکبر کیلئے صوفی صاحب رحمہ اللہ کی یہ دعا قبول ہوئی کہ ''یا اللہ! اس شخص کو ہزاروں من گندم عطا فرما'' اور ہزاروں من عطا فرما دی گئی۔ (صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص: ۳۶۵-۳۶۶)

**لاپتہ عورت کا مل جانا (کرامت):** ۔ اوڈاں والا چک نمبر ۴۹۳ گ ب میں صوفی صاحب رحمہ اللہ کے دارالعلوم میں ایک طالب علم کو داخل ہوئے ابھی تھوڑا عرصہ ہوا تھا کہ اچانک چار آدمی آئے اور کہا تم نے ہماری عورت کہیں غائب کر دی ہے، یا تو عورت ہمارے حوالے کر دو یا کڑی سزا بھگتنے کیلئے تیار ہو جاؤ۔ وہ بے چارہ سخت پریشان، نہ اسے عورت کا پتا، نہ اس کے غائب ہونے کا علم......! بحث و تکرار کے بعد مقدمہ صوفی صاحب رحمہ اللہ کے سامنے پیش ہوا۔ طالب علم نے اپنی صفائی میں بیان دیا اور ان لوگوں نے قطعیت کے ساتھ کہا کہ اس عورت کا اسے علم ہے اور اسی نے اسے غائب کیا ہے۔ دونوں کی باتیں سن کر صوفی صاحب رحمہ اللہ نے دعا کی۔ یا اللہ! عصر کی نماز تک اس عورت کو برآمد کر دے...... یا اللہ! عصر کی نماز تک اس عورت کو برآمد کر دے۔ کئی دفعہ یہ دعائیہ کلمات کہے...... چنانچہ ٹھیک چار بجے یعنی عصر کی نماز کے وقت وہ عورت ڈچکوٹ کے اڈے سے پکڑی گئی اور واپس اپنے گاؤں آ گئی۔ اس عورت کو غائب کرنے یا کہیں جانے میں اس طالب علم کا کوئی تعلق نہ تھا۔ (صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص: ۳۶۶-۳۶۷)

**۱۵ سالہ بے اولاد کے ہاں ولادت ہونا:۔** حاجی محمد خاں خطیب جامع مسجد (چک نمبر ۴۳۲ گ ب) کا ذکر پہلے ہو چکا ہے۔ وہ بیان کرتے ہیں کہ صوفی صاحب رحمہ اللہ ہمارے گاؤں میں تشریف فرما تھے کہ منڈی تاندلیانوالہ کے قریب کے ایک گاؤں جھوک خیالی سے ایک شخص آیا۔ اس نے کہا میری شادی پر پندرہ سولہ سال کا عرصہ بیت چکا ہے، لیکن میں اولاد سے محروم ہوں، اگر اللہ تعالیٰ مجھے لڑکا عطا فرما دے تو میں آپ رحمہ اللہ کے مدرسے میں ایک کمرہ تعمیر کرا دوں گا۔

صوفی صاحب رحمہ اللہ نے اس کیلئے طویل دعا کی اور کہا: اے اللہ اگر تو ''کن'' کہے تو ہر کام ہو سکتا ہے، لہٰذا اس شخص کی بیوی کے پیٹ میں لڑکا ڈال دے اور پھر اسے زندہ سلامت پیٹ سے نکال دے۔

چنانچہ ایک سال بعد اللہ تعالیٰ نے اسے لڑکا عطا فرما دیا اور اس نے صوفی صاحب کے قائم کردہ دارالعلوم تعلیم الاسلام (ماموں

کانجن) میں ایک کمرہ تعمیر کرا دیا۔ (بہ روایت مولانا عائش محمد) (صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص: ۳۶۷)

**ریل کی پٹڑی کا تبدیل ہو جانا (کرامت):** ۔عبداللہ مشتاق جنہوں نے اپنی تعلیم کا آغاز چک ۴۹۳ گ ب اوڈاں والا کے مدرسہ تعلیم الاسلام سے کیا تھا، بیان کرتے ہیں کہ غالباً ۱۹۵۸ء کے ماہ جون کی کوئی تاریخ تھی کہ مدرسے میں عیدالاضحیٰ کی تعطیلات کا معاملہ پیش آیا۔ اساتذہ صرف پانچ چھٹیاں دینا چاہتے تھے، جب کہ طلباء اس سے دو چار زیادہ چھٹیوں کی درخواست کر رہے تھے۔ بڑی جماعتوں کے طلباء نے چھوٹی جماعتوں کے طلباء سے کہا تم صوفی صاحب رحمہ اللہ کے پاس جاؤ اور ان سے رونے کا سا انداز اختیار کر کے عرض کرو کہ گرمیوں کے دن ہیں، ہم پہلی دفعہ پڑھنے کیلئے گھر سے نکلے ہیں، مہربانی فرما کر ہمیں زیادہ چھٹیاں دی جائیں۔ چنانچہ چھوٹی جماعتوں کے طلباء صوفی صاحب رحمہ اللہ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور بڑی مشکل سے رونے والے منہ بنا کر اور عاجزانہ اسلوب کلام اختیار کر کے عرض کیا جناب ہم پر رحم فرمایا جائے اور کچھ زیادہ چھٹیاں دی جائیں تا کہ ہم چند روز اپنے ماں باپ اور بہن بھائیوں میں رہ سکیں۔

فرمایا: کتنی چھٹیاں لینا چاہتے ہو؟ ۔طلباء نے ان کی فیاضی اور رحم دلی کا اندازہ کر کے عرض کیا: دس چھٹیاں۔

یہ سن کر صوفی صاحب رحمہ اللہ کھل کھلا کر ہنسے اور فرمایا: جاؤ میں تمہیں پندرہ چھٹیاں دیتا ہوں۔لیکن میری ایک بات سنو اور اس پر عمل کرو۔ آؤ، ہم سب مل کر اللہ سے ایک دعا کریں۔

یہ کہہ کر دعا کیلئے ہاتھ اٹھائے۔ پہلے اللہ تعالیٰ کی حمد وستائش بیان کی، پھر پورے اعتماد اور قبولیتِ دعا کے دلی جذبے کے ساتھ اصل مقصد پر آئے اور اللہ سے عرض گزار ہوئے۔

اے میرے رب! تو میرے بچوں پر ترس فرما۔تو خوب جانتا ہے اتنی شدید گرمی میں میرے یہ چھوٹے چھوٹے معصوم بچے یہاں سے کتنی دور جا کر ریل پر سوار ہوں گے۔ تیری لیے کوئی کام مشکل نہیں تو ریل کی لائن میرے مدرسے کے بیچ میں سے نکال دے۔ (یہ الفاظ کئی بار دہرائے) تو ریل کی لائن مدرسے کے بیچ میں سے نکال دے۔ جب بار بار ٹھیٹھ پنجابی میں وہ اللہ تعالیٰ کے حضور یہ الفاظ کہہ رہے تھے کہ ریل کی لائن میرے مدرسے کے بیچ میں سے نکال...... گاڑی کی پٹڑی میرے مدرسے کے بیچ میں سے نکال......تو طلباء ایک دوسرے کو دیکھ کر ہنس رہے تھے کہ کہاں اوڈاں والا گاؤں اور کہاں ریل کی لائن......صوفی صاحب بے تکی اور ان ہونی باتیں کر رہے ہیں اور یہ دعا مانگ رہے ہیں جو کبھی قبول ہونے والی نہیں...... کافی دیر وہ انہی الفاظ سے دعا مانگتے رہے اور بالآخر یہ الفاظ کہتے کہتے ان پر سکتے کی سی کیفیت طاری ہوگئی۔ جب کچھ دیر کے بعد طبعیت میں اعتدال پیدا ہوا تو اختتامی کلمات ادا فرمائے اور ہاتھ منہ پر پھیرتے ہی ہنس پڑے اور فرمایا: بس کام ہو گیا۔

اس دعا کا واقعہ سنانے والے عبداللہ مشتاق کہتے ہیں کہ:

اس وقت ماموں کانجن میں دارالعلوم تعلیم الاسلام کے لیے جگہ خریدنے اور اوڈاں والا سے دارالعلوم کو ماموں کانجن منتقل کرنے اور اتنی بڑی عمارت تعمیر کرنے کا کسی کو خیال بھی نہیں تھا اور نہ کسی کا ذہن اس طرف کبھی منتقل ہوا تھا لیکن صوفی صاحب رحمہ اللہ کی یہ دعا جسے ہم اپنے عہدِ طفولیت میں بے تکی اور عمل میں نہ آنے والی بات سمجھ رہے تھے، بہت جلد اس طرح قبول ہوئی کہ ماموں کانجن میں جو چک ۴۹۳/ اوڈاں والا گاؤں سے چار میل کے فاصلے پر ہے، ایک وسیع قطعہ اراضی خریدا گیا اور پھر اللہ نے اسے جو تعلیمی اور تدریسی مرکز کی حیثیت عطا فرمائی اس کا ان سب لوگوں کو علم ہے، جو اس سے تھوڑی بہت دلچسپی رکھتے ہیں۔ ریل کی لائن اس کے بالکل قریب ہے اور ریلوے اسٹیشن چند قدم کے فاصلے پر ہے۔ ریل گاڑی کے علاوہ بسیں اور ویگنیں عام چلتی ہیں جو لوگوں کو دور دراز مقامات پر پہنچاتی ہیں۔ دارالعلوم کے اساتذہ اور طلباء کو کہیں آنے جانے میں قطعاً کوئی تکلیف نہیں ہوتی۔

بلا شبہ اللہ تعالیٰ اپنے بندوں کی دعائیں قبول فرماتا ہے اور وہ جو جائز اور بہتر چیز اللہ سے طلب کرتے ہیں، اللہ انہیں عطا فرماتا ہے۔اس کا واضح ارشاد ہے۔

''اجیب دعوۃ الداع اذا دعان فلیستجیبوا لی ولیومنوا بی لعلھم یرشدونo (البقرہ:۱۸۶)

(اور جب کوئی پکارنے والا مجھے پکارتا ہے تو میں اس کی دعا قبول کرتا ہوں انہیں چاہیے کہ میرے حکموں کو مانیں اور مجھ پر ایمان لائیں تاکہ رشد وہدایت کی راہ پر گامزن ہو جائیں) (صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص:۳۶۷-۳۶۹)

**دعائے ولی یا مجذوب کی بڑ:۔** صوفی صاحب رحمہ اللہ کی دعا کے بارے میں مولانا عبداللہ مشتاق کا بیان کردہ یہ واقعہ اس دور کا ہے جب دارالعلوم چک نمبر ۴۹۳گ ب اوڈاں والا میں قائم تھا اور وہ وہاں ابتدائی درسی کتابیں پڑھتے تھے۔اب ان کا بیان کردہ ایک اور واقعہ سنیے، جس کا مشاہدہ انہوں نے اس وقت کیا، جب یہ دارالعلوم اوڈاں والا سے ماموں کانجن منتقل ہو چکا تھا اور عبداللہ مشاق اس میں فریضہ تدریس انجام دینے لگے تھے۔ یہ بے حد تعجب انگیز واقعہ ہے۔ان کے بقول یہ غالباً ۱۹۶۷ء کا واقعہ ہے۔وہ بیان کرتے ہیں۔

مولانا عبدالرشید راشد ہزاروی (جو آج کل ساہی وال کی ایک مسجد اہل حدیث میں منصب خطابت پر اور دارالحدیث اوکاڑہ کی مسند شیخ الحدیث پر متمکن ہیں) ۱۹۶۷ء میں جامعہ تعلیم الاسلام میں مدرس تھے اور جامعہ کی تعمیر کا کام شروع تھا، مدرس کے علاوہ اس کے وہ ناظم تعمیرات بھی تھے اور اس سلسلے کی آمدنی اور خرچ اخراجات کا حساب انہی کے پاس تھا۔

ایک دن انہوں نے صوفی صاحب رحمہ اللہ سے عرض کیا آج جمعرات ہے اور جمعرات کی شام کو معماروں اور مزدوروں کو ان کے گزشتہ سات روز کے کام کا معاوضہ دیا جاتا ہے۔ان کو معاوضہ دینے کے بعد جامعہ کے ملازمین اور مدرسین کی اس مہینے کی تنخواہ کیلئے ہمارے پاس کوئی پیسہ نہیں ہے۔آئندہ تعمیر کا سلسلہ جاری رکھنے کی بھی کوئی صورت نہیں۔اب پیسے کہیں سے آئیں گے تو بات بنے گی۔

صوفی صاحب رحمہ اللہ اس وقت لیٹے ہوئے تھے۔ان کا جواب سننے کیلئے مولانا عبدالرشید راشد ہزاروی تھوڑی دیر کھڑے رہے، لیکن ان کی طرف سے جب کوئی جواب نہ آیا تو وہ وہاں سے چلے گئے۔

مولانا عبداللہ مشتاق (جو اس واقعہ کے راوی ہیں) ۲۶ مئی ۱۹۶۵ء سے وہاں خدمت تدریس انجام دے رہے تھے۔ درس سے فارغ ہو کر وہ ادھر سے گزرے تو صوفی صاحب رحمہ اللہ کی ان پر نظر پڑی۔اُٹھ کر بیٹھ گئے۔آواز دی۔

اوتو کون ایں؟ (تم کون ہو؟)۔عرض کیا: صوفی صاحب رحمہ اللہ! میں عبداللہ مشتاق ہوں۔

فرمایا: ادھر آؤ۔وہ حاضر ہوئے تو ایک ہاتھ میں عصا پکڑا، دوسرے ہاتھ سے ان کا دایاں ہاتھ پکڑا اور ان کو لے کر جامعہ کے دروازے کی طرف چل پڑے۔اس وقت دروازے کے سامنے کا راستہ کچا تھا، آج کل کی طرح پختہ سڑک نہ تھی۔ چلتے چلتے قبرستان کی طرف سے ہوتے ہوئے ریلوے لائن کی طرف رخ کر لیا۔ جامعہ کے دفتر کے پچھلی جانب پہنچے تو ہاتھ میں پکڑا ہوا عصا زور سے زمین پر پھینکا اور دردناک انداز میں اللہ تعالیٰ کو ان الفاظ میں پکارا...... میں یہاں ان کے پنجابی الفاظ نقل کرتا ہوں۔اس کے بعد ان الفاظ کا اردو ترجمہ کر دیا جائے گا۔

> ''ایہہ کوئی کم لین دا طریقہ اے۔میرا پچھلا پہرا، کمزوری، بڑھاپا، ان گنت بیماریاں، کڈ اوڈا کم میرے ذمے لایا اے۔میں انھوں کویں سنبھالاں۔''
>
> اللہ سے کہتے ہیں، یہ کوئی کام لینے کا طریقہ ہے۔میری زندگی کا آخری دور ہے۔کمزوری بھی ہے اور بڑھاپا بھی ہے۔پھر بہت سی بیماریوں میں مبتلاء ہوں، اس ناتواں جسم کے ذمے تو نے اتنا بڑا کام لگا دیا ہے۔میں اسے کیسے انجام دوں

بار بار اس قسم کے الفاظ کہتے کہتے، حالت یہ ہوگئی کہ سارا جسم کانپنے لگا، ٹانگیں لڑکھڑانے لگیں اور ان کا بوجھ اُٹھانے سے عاجز آ گئیں۔عبداللہ مشتاق کہتے ہیں کہ میں نے خیال کیا اب زمین پر گر پڑیں گے۔جلدی سے اپنے بازوؤں میں لے کر انہیں گرنے سے تو بچالیا، لیکن ان کا بوجھ نہ اٹھا سکا، آہستہ سے زمین پر بٹھا دیا۔

چند لمحے بیٹھنے کے بعد رونے لگے۔ پھر ''استغفر اللہ، استغفر اللہ، استغفر اللہ'' کہتے ہوئے عصا اُٹھانے کیلئے اشارہ کیا۔ چنانچہ میں نے عصا اُٹھا کر ہاتھ میں دیا اور اس کا سہارا لے کر اُٹھے۔فرمایا، واپس چلو......!

واپس آ کر اسی چارپائی پر لیٹ گئے، جس پر جانے سے پہلے لیٹے ہوئے تھے۔عبداللہ مشتاق وہیں بیٹھ گئے اور ان کے ہاتھ پاؤں دابنے لگے۔

یہ دوپہر کا وقت تھا۔صوفی صاحب رحمہ اللہ بیمار بھی تھے اور نقاہت بھی تھی۔سخت پریشان اور افسردہ خاطر تھے۔ دوسری طرف منہ کیے، بائیں پہلو پر خاموشی سے لیٹے ہوئے تھے کہ ایک قد آور شخص آیا، جس نے پینٹ شرٹ پہنی ہوئی تھی، ہاتھ میں بریف کیس تھا۔اس نے السلام علیکم کہہ کر عبداللہ مشتاق سے پوچھا: یہ صوفی صاحب رحمہ اللہ ہیں؟ (صوفی صاحب دوسری طرف رخ کیے لیٹے ہوئے تھے) جواب دیا: ''جی ہاں یہ صوفی صاحب رحمہ اللہ ہیں۔''

صوفی صاحب رحمہ اللہ نے اس شخص کی آواز سنی تو ''بولے، ڈاکٹر بشیر آ گئے ہو۔'' یہ کہا اور اُٹھ کر بیٹھ گئے۔وہ شخص ان کے سامنے آیا اور السلام علیکم کہتے ہوئے سر جھکا دیا۔صوفی صاحب رحمہ اللہ نے اس کے سر پر شفقت سے ہاتھ پھیرا اور پیشانی کو بوسہ دیا۔اپنے ساتھ چارپائی پر بٹھایا اور عبداللہ مشتاق سے کہا ''پانی لاؤ۔'' وہ مہمان کیلئے پانی لینے چلے گئے۔جب پانی لے کر آئے تو دیکھا کہ مہمان بریف کیس سے نوٹوں کے پیکٹ نکال نکال کر صوفی صاحب کی خدمت میں پیش کر رہا تھا۔

اس کے بعد مہمان نے پانی پیا، صوفی صاحب رحمہ اللہ سے دعا کرائی اور چلا گیا۔اب صوفی صاحب رحمہ اللہ رقم گن رہے تھے اور ہنس ہنس کر عبداللہ مشتاق سے کہہ رہے تھے۔''عبداللہ! رب کولوں ایویں منگی دا اے۔'' (عبداللہ! اپنے رب سے اس طرح مانگا جاتا ہے۔)

رقم دینے والے یہ مہمان تھے، ڈاکٹر محمد بشیر، جو سیالکوٹ سے آئے تھے اور چشتیاں جا رہے تھے۔یہ خطیر رقم انہیں ان کی بیوی نے دی تھی اور تاکید کی تھی کہ وہ سیالکوٹ سے سیدھے ماموں کانجن جائیں اور وہاں یہ رقم صوفی صاحب رحمہ اللہ کی خدمت میں پیش کر کے چشتیاں جائیں، اس لیے کہ صوفی صاحب رحمہ اللہ کو جامعہ تعلیم الاسلام کی تعمیر اور اساتذہ کی تنخواہ کیلئے روپے کی ضرورت ہے۔

اندازہ کیجئے، اللہ تعالیٰ اپنے نیک بندوں کی مبنی بر نیکی ضرورتیں کس طرح پوری کرتا ہے۔قرآن کے الفاظ ہیں: ''یرزقہ من حیث لایحتسب''

(ایسی جگہ سے دیتا ہے، جس کا وہم وگمان بھی نہیں ہوتا۔) (صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص: ۳۷۰-۳۷۳)

**ضرورت کا ایک لاکھ فوری مل جانا (کرامت):۔** چک نمبر ۴۹۳ گ ب اوڈاں والا کے محمد شوکت بیان کرتے ہیں کہ ایک دن وہ کافی دیر سے مسجد میں عشا کی نماز پڑھنے گئے۔اندھیری رات تھی۔انہوں نے دیکھا کہ صوفی صاحب رحمہ اللہ نے ہاتھ میں لاٹھی پکڑ رکھی ہے، اسے زمین پر مارتے جاتے ہیں اور ساتھ ساتھ کہتے جاتے ہیں: دے دے لاکھ...... دے دے لاکھ...... میں نے لاکھ ہی لینا ہے۔اس سے کم نہیں لینا...... میں نے اس سے نہ اپنے بیٹے کی شادی کرنی ہے، نہ بیٹی کی شادی کرنی ہے۔تیرے دین کا کام کرنا ہے...... لاکھ سے کم رقم سے کام نہیں چلے گا۔پورا لاکھ دے۔

محمد شوکت مسجد کے ایک کونے میں بیٹھے صوفی صاحب رحمہ اللہ کے یہ کلمات سنتے رہے اور پھر گھر آ گئے۔

اس سے کچھ دن بعد صوفی صاحب رحمہ اللہ کا کہیں جانے کا پروگرام تھا۔شوکت سے کہا کہ وہ انہیں بائیسکل پر وہاں چھوڑ آئے۔ راستے میں شوکت نے عرض کیا: حضرت وہ لاکھ مل گیا جو فلاں دن آپ عشا کی نماز کے بعد مانگ رہے تھے۔

سن کر سخت خفا ہوئے۔فرمایا تم کہاں تھے؟۔عرض کیا: میں مسجد میں نماز پڑھ کر بیٹھا تھا اور آپ رحمہ اللہ کا فرمان سن رہا تھا۔

فرمایا: جامعہ تعلیم الاسلام ماموں کانجن میں شہید ہال کی تعمیر ہو رہی ہے اس کیلئے فوری طور پر ایک لاکھ روپے کی ضرورت تھی۔ میں ایک لاکھ روپے اللہ تعالی سے مانگ رہا تھا۔دوسرے دن اس نے ایک شخص کو بھیج دیا اور وہ لاکھ روپے مجھے دے گیا۔

(بہ روایت مولانا اشرف جاوید (لائبریرین جامعہ سلفیہ، فیصل آباد) شہید ہال جامعہ تعلیم الاسلام کا بہت بڑا ہال ہے جو مولانا اسماعیل شہید دہلوی رحمہ اللہ کی طرف منسوب ہے۔) (صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص:۳۷۳-۳۷۴)

**ولی کامل کا مجذوبانہ انداز (کرامت):۔** جن حضرات کو ماموں کانجن میں صوفی صاحب رحمہ اللہ کے قائم کردہ جامعہ تعلیم الاسلام کو دیکھنے کا اتفاق ہوا ہے، انہیں معلوم ہے یہ کتنی بڑی عمارت ہے، کتنی جگہ میں پھیلی ہوئی ہے اور اس کی تعمیر پر کتنی رقم خرچ ہوئی ہوگی۔ بارہا ایسا ہوا کہ اثنائے تعمیر میں شدید مالی مشکلات پیش آئیں۔صوفی صاحب رحمہ اللہ نے اللہ سے التجا کی کہ اتنے بڑے کام پر تو نے مجھے بوڑھے اور کمزور آدمی کو لگا دیا ہے، میں اکیلا اس کو کیسے مکمل کر سکتا ہوں۔تو پیسے دے گا تو کام چلتا رہے گا...... اللہ تعالیٰ صوفی صاحب رحمہ اللہ کی التجائیں قبول فرماتا اور مشکل حل ہو جاتی۔

وہ اس طرح اللہ سے التجا کرتے اور دعا مانگتے تھے، جیسے اللہ سے براہ راست مخاطب ہیں۔(صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص:۳۷۴)

**مدرسے کی مالی ضروریات پوری ہو جانا:۔** قاری عطاء اللہ جو ماموں کانجن میں معلم تھے، بیان کرتے ہیں کہ ایک دن جامعہ کے ارکان انتظامیہ، صوفی صاحب رحمہ اللہ کی خدمت میں حاضر تھے اور انہیں بتا رہے تھے کہ خزانہ بالکل خالی ہے۔صوفی صاحب رحمہ اللہ یہ سن کر بڑے فکر مند ہوئے، اسی وقت بارگاہ خداوندی میں ہاتھ پھیلا دیئے۔دعا کا آغاز ان الفاظ سے کیا: اے میرے اللہ، اگر تو نے پیسے نہیں دینے تھے تو اتنی بڑی عمارت مجھ سے کیوں بنوائی اور کیوں اتنے استادوں اور طالب علموں کو یہاں اکٹھا کیا؟ اب میں کیا کروں؟

قاری عطاء اللہ بتاتے ہیں کہ میں اس وقت وہاں موجود تھا اور صوفی صاحب رحمہ اللہ کی زبان سے یہ دعائیہ الفاظ میں نے خود سنے۔

ابھی وہ دعا مانگ ہی رہے تھے کہ ایک شخص آیا اور اس نے چھ ہزار روپے چندہ دیا۔اس کے بعد دو تین دنوں میں چالیس ہزار روپے جمع ہو گئے۔(بہ روایت اشرف جاوید)

اولاد کیلئے دعا اور اس کی قبولیت سے متعلق چند واقعات گزشتہ سطور میں بیان ہو چکے ہیں۔اب مزید واقعات ملاحظہ ہوں۔

(صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص:۳۷۴-۳۷۵)

**دعا پر تین بیٹوں کا مل جانا (کرامت):۔** چک نمبر ۴۹۳ گ ب اوڈاں والا کے محمد شوکت نے بتایا کہ وہ اپنے سب بہن بھائیوں سے بڑے ہیں۔ان کے ہاں چار بہنیں پیدا ہوئیں۔ چوتھی بہن کی ولادت پر ان کے والد کچھ پریشان سے ہوئے اور صوفی صاحب کی خدمت میں گئے۔انہیں لڑکی کی ولادت کے متعلق بتایا۔صوفی صاحب رحمہ اللہ نے فرمایا پریشان ہونے کی ضرورت نہیں، اولاد بیٹے ہوں یا بیٹیاں، اسے اللہ کی نعمت سمجھنا چاہیے...... یہ الفاظ کہنے کے بعد صوفی صاحب رحمہ اللہ نے وہیں بیٹھے بیٹھے دعا کی اور دعا کرتے کرتے ایک ہاتھ سے اپنا ایک گھٹنا پکڑ لیا اور ہاتھ سے ہلاتے ہوئے کہا اے اللہ اس شخص کو ایک۔دو۔تین...... جب تین کہا تو ان کے والد نے ہاتھ پکڑ لیا......اس کے بعد اللہ تعالیٰ نے تین بیٹے عطا فرمائے۔(بہ روایت اشرف جاوید) (صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص:۳۷۵)

**ضرورت کا پورا ہو جانا (کرامت):** ایک مرتبہ فیصل آباد کے ایک بزرگ میاں غلام محمد صاحب نے جن کو اللہ تعالیٰ نے مال و

دولت سے بھی خوب نوازا ہے اور اس کی راہ میں خرچ کرنے کی توفیق بھی عطا فرمائی ہے، مولانا عبداللہ صاحب لائلپوری سے کہا کہ وہ کسی صاحب تقویٰ آدمی سے ملاقات کے خواہاں اور اس کی دعاؤں کے متمنی ہیں۔ مولانا نے فرمایا: آپ صوفی عبداللہ صاحب رحمہ اللہ سے ملئے اور ان سے دعا کرائیے۔

اس وقت صوفی صاحب رحمہ اللہ اوڈاں والا میں تھے اور وہیں ان کا مدرسہ تھا، دار العلوم تعلیم الاسلام۔

طے پایا کہ جب صوفی صاحب رحمہ اللہ لائل پور تشریف لائیں گے تو انہیں میاں صاحب کے مکان پر لے جا کر ان سے دعا کرائی جائے گی۔ چنانچہ ایک دن صوفی صاحب رحمہ اللہ تشریف لے آئے اور مولانا عبداللہ صاحب انہیں میاں غلام محمد صاحب کے مکان پر لے گئے۔ میاں صاحب نے دعا کی درخواست کی۔ صوفی صاحب رحمہ اللہ نے پنجابی کے سیدھے اور صاف الفاظ میں دعا شروع کی جو دیر تک جاری رہی۔ اللہ نے اس مردِ درویش کی دعا قبول فرمائی اور میاں صاحب کو جس بات کی تمنا تھی وہ پوری ہوئی۔

میاں صاحب نے صوفی صاحب رحمہ اللہ سے عرض کیا کہ آپ اپنے مدرسے کیلئے مختلف مقامات پر چندہ لینے جاتے اور سفر کی تکلیف اٹھاتے ہیں، آپ فرمائیے مدرسے کا سالانہ خرچ کتنا ہے، ہم ہر سال آپ کی خدمت میں اتنی رقم پیش کر دیا کریں گے۔ اس کی ایک شکل تو یہ ہے کہ آپ تمام رقم یکمشت وصول کر لیں۔ دوسری یہ کہ جب ضرورت پڑے، لے لیں۔ صوفی صاحب رحمہ اللہ نے فرمایا: یہ تجویز مجھے منظور نہیں۔ میں آپ سے مدرسے کا پورا خرچ وصول کر کے ان لوگوں کو ثواب سے محروم نہیں کرنا چاہتا جو اپنی حیثیت کے مطابق مدرسے کیلئے چندہ دیتے ہیں۔ میں ان غریبوں کے پاس جاتا ہوں، وہ خوش ہوتے ہیں، مجھ فقیر سے دعا کراتے ہیں اور حسب توفیق مدرسے کی خدمت کرتے ہیں، اس کا مجھے بھی بارگاہِ الٰہی سے ثواب ملتا ہے اور انہیں بھی اللہ اجر عطا فرماتا ہے۔ آپ اپنی طرف سے جو دینا چاہیں دیجئے، اللہ آپ کے مال و دولت میں برکت پیدا فرمائے گا۔ (بہ روایت حاجی محمد بلال بن مولانا عبداللہ لائل پوری)

بقول اشرف جاوید کے میاں صاحب نے مدرسے کیلئے مالی تعاون جاری رکھا، اب بھی جاری ہے۔ (صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص: ۳۷۷)

**نا امید جوڑے کو اولاد مل جانا (کرامت):**۔ میرا گاؤں چک ۵۳ گ ب منصور پور، جڑاں والا فیصل آباد روڈ پر جڑاں والا سے تین میل کے فاصلے پر بائیں جانب سڑک سے دو فرلانگ کی مسافت پر واقع ہے۔ وہاں ارائیں برادری سے تعلق رکھنے والے ایک بزرگ حاجی محمد یوسف رہتے ہیں، جنہیں موجودہ دور کی بے ہنگم فضا میں، میں نیک ترین آدمی سمجھتا ہوں۔ تقسیم ملک سے قبل ہم ایک ہی شہر (کوٹ کپورہ، ریاست فرید کوٹ) میں مقیم تھے۔ وہاں بھی وہ مجھ سے بہت اچھے تعلقات رکھتے تھے، یہاں بھی نہایت پرتپاک انداز سے پیش آتے ہیں۔

وہ عمر کی بہت سی منزلیں طے کر چکے تھے اور شادی پر بھی کئی سال گزر چکے تھے، لیکن اولاد سے محروم تھے۔ حصولِ اولاد کیلئے (جیسا کہ عام طریقہ ہے) علاج معالجے اور تعویذ دھاگے کا سلسلہ چلتا رہتا تھا، لیکن کوئی مثبت نتیجہ نہ نکلا۔ حسنِ اتفاق سے ایک مرتبہ حضرت صوفی صاحب رحمہ اللہ وہاں تشریف لے گئے۔ ان کی صالحیت اور قبولیت دعا کا علم حاجی محمد یوسف کو ہو چکا تھا۔ وہ وہاں کے امام مسجد حافظ علی محمد کے ساتھ صوفی صاحب رحمہ اللہ کو اپنے گھر لے گئے اور دعا کی درخواست کی۔ ظاہری طور سے معاملات سازگار نہ تھے، لیکن صوفی صاحب رحمہ اللہ نے اللہ کے حضور حسب معمول خشوع وخضوع سے دعا کی۔ دعا کو بارگاہِ خداوندی میں قبولیت کا اعزاز حاصل ہوا، اور اللہ نے یکے بعد دیگرے تین بیٹیاں دیں۔

تیسری بیٹی کی ولادت کے بعد حاجی محمد یوسف، صوفی صاحب رحمہ اللہ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور بیٹے کیلئے دعا کی درخواست کی۔ صوفی صاحب رحمہ اللہ نے دعا کی اور اللہ نے بیٹا عطا فرمایا۔ اس بیٹے کا نام ابوبکر حمزہ ہے۔ اس نے اوڈاں والا میں

تعلیم حاصل کی، جامعہ سلفیہ فیصل آباد میں بھی مختلف اساتذہ سے اخذ علم کیا۔ اب انہیں مولانا ابوبکر حمزہ کہا جاتا ہے اور وہ اسلام آباد میں کسی علمی ادارے سے منسلک ہیں۔

حاجی محمد یوسف ماشاء اللہ نواسے نواسیوں اور پوتے پوتیوں کے جھرمٹ میں رہتے ہیں۔ جہاں تک میں جانتا ہوں وہ خلوص و شفقت کا پیکر متحرک ہیں۔ (صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص: ۳۷۷-۳۷۸)

**بیٹے کی آرزو پوری ہو جانا (کرامت):۔** مولانا قدرت اللہ فوق رحمہ اللہ (سابق شیخ الحدیث جامعہ تعلیمات اسلامیہ فیصل آباد) کافی عرصہ اوڈاں والا کے مدرسے میں تعلیم حاصل کرتے رہے ہیں۔ اس زمانے میں صوفی صاحب رحمہ اللہ کا دستِ شفقت ان پر رہا تھا۔ مروجہ علوم درسیہ کی تکمیل کے بعد وہ مختلف مدارس میں خدمت تدریس انجام دینے پر مامور رہے۔ ایک دفعہ صوفی صاحب رحمہ اللہ اپنے کسی عقیدت مند کے پاس کارخانہ بازار (فیصل آباد) میں تشریف فرما تھے کہ ان کی زیارت کیلئے مولانا قدرت اللہ فوق وہاں پہنچے۔ دوران گفتگو میں انہوں نے صوفی صاحب رحمہ اللہ سے عرض کیا کہ اللہ تعالیٰ نے سب کچھ دے رکھا ہے، لیکن بیٹا عطا نہیں فرمایا۔ اس کیلئے دعا کی درخواست کرتا ہوں۔ صوفی صاحب رحمہ اللہ نے فرمایا کثرت سے استغفار کیا کرو، تمام مشکلیں آسان ہو جائیں گی اور ہر مسئلہ حل ہو جائے گا۔

عرض کیا: استغفار کن الفاظ سے کروں؟ ۔فرمایا: ''استغفر الله الذی لااله الا هو الحی القیوم و اتوب الیه'' پڑھا کرو۔

مولانا ممدوح فرماتے ہیں، انہوں نے اسی وقت یہ وظیفہ پڑھنا شروع کر دیا اور اس پر دوام کیا۔ اللہ تعالیٰ نے اگلے سال بیٹا عطا فرما دیا، جس کا نام انہوں نے محمد طیب رکھا۔ محمد طیب اب خود صاحب اولاد ہے۔ (بہ روایت مولانا اشرف جاوید (لائبریرین جامعہ سلفیہ، فیصل آباد)...... مولانا قدرت اللہ فوق نے ۱۴ جنوری ۲۰۰۴ء (۲۱ ذیقعدہ ۱۴۲۴ھ) کو وفات پائی اور یہ فقیر ان کے جنازے میں شامل ہوا۔

(صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص: ۳۷۸-۳۷۹)

**دینی و مالی مشکلات کا حل ہو جانا:۔** قاضی محمد اسلم سیف کا نام کتاب کے متعدد مقامات میں آیا ہے۔ گزشتہ صفحات میں ایک مستقل باب میں بھی ان کا تذکرہ ہو چکا ہے۔ انہوں نے ایک دن مجھے بتایا کہ صوفی صاحب رحمہ اللہ نے ان سے فرمایا روزانہ اکتالیس مرتبہ (اول آخر درود شریف پڑھ کر) سورۂ فاتحہ پڑھا کرو۔ اللہ تعالیٰ ہر قسم کی ذہنی، جسمانی اور مالی تکلیفوں سے محفوظ رکھے گا۔ انہوں نے بتایا کہ صوفی صاحب رحمہ اللہ کے بتائے ہوئے اس وظیفے پر وہ عامل ہیں اور اللہ تعالیٰ حافظ و ناصر ہے۔

(صوفی صاحب رحمہ اللہ کے روزانہ کے وظائف کا تذکرہ آئندہ صفحات میں ایک مستقل باب میں آ رہا ہے۔)

(صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص: ۳۷۹)

**متکبر کمشنر کا حاضر خدمت ہو جانا (کرامت):۔** جامعہ تعلیم الاسلام (ماموں کانجن) کی زمین کے کچھ حصے پر بعض لوگوں نے ناجائز قبضہ کر لیا تھا۔ صوفی صاحب نے ہر چند انہیں سمجھایا اور کہا کہ یہ زمین دینی مدرسہ قائم کرنے اور اللہ کے دین کی تبلیغ کیلئے لوگوں کے چندے سے خریدی گئی ہے، اس پر تمہارا قبضہ کرنا اچھی بات نہیں ہے، لیکن وہ نہیں مانے۔

صوفی صاحب رحمہ اللہ نے ان کو کچھ رقم کی پیش کش بھی کی، اس پر بھی وہ قبضہ چھوڑنے پر تیار نہ ہوئے۔ بعض دیہات کے لوگوں نے صوفی صاحب رحمہ اللہ سے کہا کہ ہمیں اجازت دیجئے، ہم ایک ہی دن میں یہ جگہ ان سے خالی کرا لیتے ہیں، لیکن صوفی صاحب رحمہ اللہ نے ان کو یہ طریقہ اختیار کرنے سے روک دیا۔

اسی اثناء میں کمشنر صاحب دورے پر ماموں کانجن آئے تو صوفی صاحب رحمہ اللہ نے آدمی بھیج کر ان سے ملاقات کیلئے وقت مانگا، لیکن کمشنر صاحب کی کمشنری کا غرور اتنا بڑھا ہوا تھا کہ اس نے اس بوڑھے درویش سے ملنے سے انکار کر دیا۔ صوفی صاحب رحمہ اللہ کو شدید صدمہ پہنچا کہ اس علاقے کا حاکم اعلیٰ اتنا مغرور اور متکبر ہے کہ ان سے ملنا اور بات کرنا بھی اسے گوارا نہیں۔ فرمایا اب میں اس سے

ملاقات کیلئے وقت نہیں مانگوں گا، یہ خود یہاں آ کر مجھ سے ملاقات کیلئے وقت مانگے گا...... ''میرے اللہ! یہ دنیا کا کمشنر ہے، میں تیرے دین کا کمشنر ہوں۔ کیا یہ مناسب ہے کہ میں اس کے پاس جاؤں۔'' کئی مرتبہ ان کی زبان سے یہ الفاظ نکلے۔

تھوڑی دیر بعد کمشنر نے تحصیلدار سے کہا، کیا یہاں کوئی دینی تعلیم کا مدرسہ ہے جو ایک بزرگ نے قائم کیا ہے؟ میرے دل میں اس مدرسے کو دیکھنے اور اس بزرگ کو سلام کرنے کا شدید جذبہ ابھرا ہے۔ تحصیلدار نے جواب دیا: ایک بزرگ صوفی عبداللہ رحمہ اللہ نے یہاں دینی مدرسہ قائم کیا ہے۔ چنانچہ کمشنر، تحصیلدار کے ساتھ مدرسے کی طرف روانہ ہوا۔ جامعہ کے دروازے پر پہنچا تو کمشنر نے آدمی بھیج کر صوفی صاحب رحمہ اللہ سے حاضری کی اجازت طلب کی اور از راہ احترام وہیں جوتے اتار دیئے، ننگے پاؤں صوفی صاحب رحمہ اللہ کی خدمت میں حاضر ہوا، اور جھک کر سلام کیا...... کہا: میرے لائق کوئی کام ہو تو حکم فرمائیے۔

صوفی صاحب رحمہ اللہ نے فرمایا: کوئی کام نہیں...... لیکن تحصیلدار نے کمشنر کو بتایا کہ جامعہ کی جگہ پر بعض لوگوں نے قبضہ کر رکھا ہے۔ کمشنر نے تحصیلدار کو حکم دیا کہ یہ جگہ فوری طور پر قابضین سے خالی کرائی جائے اور ایک ہفتے کے اندر اندر مجھے اس کی اطلاع دی جائے۔

کمشنر نے جامعہ کیلئے دو سو روپے پیش کیے جو اس زمانے میں اچھی خاصی رقم تھی اور صاف لفظوں میں صوفی صاحب رحمہ اللہ سے عرض کیا، حضور! میرے پاس اس وقت یہی حقیر سا سرمایہ ہے، اسے قبول فرمائیے۔ میں گنہگار آپ کا خادم اور آپ سے دعا کا طالب ہوں۔

(یہ واقعہ مجھ سے ماموں کانجن سے تعلق رکھنے والے بعض حضرات نے بیان کیا۔ (صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص: ۳۷۹-۳۸۰)

**مدرسے کی کشادگی کیلئے غیبی اسباب (کرامت):۔** چک نمبر ۴۹۳ گ ب اوڈاں والا جہاں صوفی صاحب رحمہ اللہ نے پہلے پہل مدرسہ قائم کیا تھا، ایسا گاؤں تھا، جس میں جانے کیلئے کوئی کھلا راستہ نہ تھا۔ لوگوں کی آمدورفت کیلئے ایک پگ ڈنڈی سی تھی۔ مدرسے کیلئے مختلف مقامات سے گدھوں پر لاد کر وہاں غلہ پہنچایا جاتا تھا...... ایک دن مولانا عبدالرشید راشد ہزاروی نے صوفی صاحب رحمہ اللہ سے عرض کیا: حضور! دعا فرمائیے، یہاں آنے جانے کیلئے کھلے راستے کی کوئی صورت پیدا ہو جائے۔ فرمایا فکر نہ کرو، اللہ تعالیٰ اس مدرسے کو ایسی جگہ دے گا، جس کے ہر طرف وسیع راستے ہوں گے۔ اس گاؤں میں آمدورفت کیلئے بھی کشادہ راہیں میسر آ جائیں گی۔ چنانچہ تھوڑے عرصے کے بعد یہی ہوا جامعہ تعلیم الاسلام کو ماموں کانجن میں ایسی جگہ مل گئی، جس کے ہر طرف کھلے راستے ہیں اور اوڈاں والا میں آمدورفت کیلئے بھی کشادہ پختہ سڑکیں بن گئی ہیں۔ پرانی باتوں کا کہیں نام و نشان نہیں ہے۔ (صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص: ۳۸۱)

**سرکش جن کا حاضر ہو کر معافی مانگنا (کرامت):۔** ملتان سے میرے دوست محمد یاسین شاد نے بذریعہ مکتوب اطلاع دی کہ ایک مرتبہ صوفی صاحب رحمہ اللہ ضلع خانیوال کے ایک قصبے عبدالحکیم تشریف لے گئے، وہاں ان کے عقیدت مندوں میں ایک عالم دین حافظ محمد ایوب فیروز پوری اقامت گزیں تھے جو جامعہ تعلیم الاسلام کے پرانے طالب علم تھے اور جامعہ کے معاون تھے۔ صوفی صاحب رحمہ اللہ کا قیام انہیں کے ہاں تھا۔ ایک شخص آیا اور اس نے عرض کیا کہ فلاں گھر میں ایک عورت کو جن کی شکایت ہے اور وہ لوگ سخت پریشان ہیں، دعا فرمائیے، یہ شکایت رفع ہو جائے اور عورت کو اللہ تعالیٰ صحت عطا فرمائے...... وہ گھر صوفی صاحب رحمہ اللہ کی قیام گاہ سے کچھ فاصلے پر تھا۔

صوفی صاحب رحمہ اللہ نے وہیں (اپنی قیام گاہ پر) کچھ پڑھنا شروع کیا اور جن حاضر ہو گیا۔ مریضہ اس جگہ سے دور ہے، لیکن صوفی صاحب رحمہ اللہ اس کو پریشان کرنے والے جن سے ہم کلام ہیں اور اس پر کچھ سختی بھی کر رہے ہیں۔ یہ سارا معاملہ لوگوں کے سامنے ہو رہا ہے...... جن چلا گیا اور اللہ تعالیٰ نے مریضہ کو صحت عطا فرما دی۔ (صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص: ۳۸۱-۳۸۲)

**نافرمان جن سے خلاصی مل جانا (کرامت):۔** اسی طرح کا ایک واقعہ جامعہ سلفیہ (فیصل آباد کے) لائبریرین اشرف جاوید نے بیان کیا، ان کا تعلق سکونت کھرڑیاں والا (ضلع فیصل آباد) سے ہے۔ صوفی صاحب رحمہ اللہ کا کھرڑیاں والا میں آنا جانا تھا۔

وہاں کسی زمانے میں اشرف جاوید کے گھر سے چند قدم کے فاصلے پر پانی کا تالاب تھا، جس سے عورتیں پینے کا پانی گھڑوں میں بھر کر لایا کرتی تھیں۔ ایک دن وہاں کی ایک لڑکی نے ایک لڑکی کو بھاگ بھری کہہ کر آواز دی کہ میں تمہیں ملنے کیلئے آئی ہوں۔ اس کے بعد وہ لڑکی اپنے گھر چلی گئی۔ اسی آن اس کے سر کے بال اس طرح ایک دوسرے میں پیوست ہو گئے کہ ان میں سوئی بھی داخل نہیں ہو سکتی تھی۔ گھر والوں نے سوچا یہ جن کی حرکت ہے، حسنِ اتفاق سے صوفی صاحب رحمہ اللہ اس وقت وہیں تھے، ان سے عرض کیا گیا تو انہوں نے لڑکی کو دم کیا اور دعا کی، اللہ تعالیٰ نے پریشانی دور فرما دی، جو یکا یک لاحق ہو گئی تھی۔ (صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص: ۳۸۲)

**دعا پر فوراً بارش کا برس جانا (کرامت):۔** ضلع فیصل آباد کی تحصیل سمندری میں ایک گاؤں کا نام چک نمبر ۴۹۱ گ ب ہے۔ وہاں کے ایک نوجوان عطاء الرحمٰن نے (جو دار العلوم تقویۃ الاسلام اوڈاں والا میں تعلیم حاصل کرتے تھے) مولانا اشرف جاوید کو بتایا کہ ایک دفعہ حضرت صوفی صاحب رحمہ اللہ وہاں تشریف لے گئے۔ لوگوں نے حضرت سے بارش کیلئے دعا کی درخواست کی۔ حضرت نے دعا کی تو اللہ تعالیٰ کی مہربانی سے اسی وقت آسمان پر بادل نمودار ہو گئے اور بارش کے آثار نظر آنے لگے۔ کچھ دیر کے بعد بارش شروع ہو گئی۔ کافی دیر بارش ہوتی رہی اور چاروں طرف پانی پھیل گیا۔ جب لوگوں نے خیال کیا کہ زمین کی پیاس بجھ گئی ہے اور اس کے مسام کھل گئے ہیں تو حضرت سے بارش تھم جانے کی دعا کیلئے درخواست کی، چنانچہ ان کی دعا سے اللہ تعالیٰ نے بارش روک دی۔ (صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص: ۳۸۳)

**طوفانی بارش کا رک جانا (کرامت):۔** بارش کے سلسلے کا ایک واقعہ مولانا عبدالمجید کی زبانی چک ۴۹۳ گ ب اوڈاں والا کا سنئے جو اشرف جاوید صاحب نے بتایا۔

ایک مرتبہ وہاں بارش کا ایسا سلسلہ شروع ہوا کہ رکنے کا نام نہیں لیتا تھا۔ لوگ سخت پریشان، مال مویشی کیلئے کھیتوں سے چارہ لانا مشکل ہو گیا اور باہر جا کر روزانہ روزی کمانے والے لوگ بے حد مصیبت میں گھر گئے۔ لوگوں نے صوفی صاحب رحمہ اللہ سے دعا کیلئے عرض کیا تو حضرت مسجد سے باہر نکلے اور گلی میں بہتے ہوئے پانی میں بیٹھ گئے، دعا کی، مگر بارش کا زور نہ ٹوٹا، کافی دیر دعا کرتے رہے، لیکن بارش برابر ہوتی رہی بلکہ پہلے سے تیز ہو گئی...... اب انہوں نے زور زور سے کہنا شروع کیا: یا اللہ بارش روک دے۔ یا اللہ بارش روک دے...... اب بھی بارش نہ رکی، لیکن آپ اپنے مخصوص انداز میں دعا کرتے رہے، ابھی دعا کر ہی رہے تھے کہ بارش ایک دم رک گئی اور لوگ بے حد خوش بھی ہوئے اور انتہائی متعجب بھی۔ (صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص: ۳۸۳)

**دعا پر بارش رک جانے کا دوسرا واقعہ (کرامت):۔** عبدالرشید عراقی صاحب ایک مکتوب میں بیان کرتے ہیں کہ: ''۲۳/ مارچ ۱۹۷۵ء کو وہ خود، مولانا عبدالرحمٰن عتیق، حاجی عبدالرحیم وزیر آبادی اور حافظ محمد یعقوب سوہدروی ماموں کانجن صوفی صاحب رحمہ اللہ کی خدمت میں حاضر ہوئے، صوفی صاحب رحمہ اللہ بے حد شفقت سے پیش آئے۔ مولانا عبدالرحمٰن عتیق تو اوڈاں والا چلے گئے، لیکن باقی تینوں حضرات ماموں کانجن (جامعہ تعلیم الاسلام ہی) میں رہے۔ عراقی صاحب بتاتے ہیں کہ مغرب کی نماز سے آدھا گھنٹہ پیشتر سخت بارش شروع ہو گئی، اس کے ساتھ ہی آندھی نے زور باندھ لیا۔ بارش اور آندھی کی وجہ سے جامعہ کے کئی درخت جڑ سے اُکھڑ گئے اور میدان میں پانی بھر گیا۔ قاضی محمد اسلم سیف نے صوفی صاحب رحمہ اللہ سے عرض کی کہ شدید بارش کی وجہ سے سخت نقصان ہو رہا ہے، اللہ تعالیٰ سے اس کے رُک جانے کی دعا کیجئے۔ صوفی صاحب رحمہ اللہ نے ہاتھ اُٹھا کر دعا کی: ''یا ارحم الراحمین، بارش بند کر دے...... اس کو پہاڑوں پر لے جا...... تو ہی اپنے بندوں پر رحم فرمانے والا ہے۔''

عراقی صاحب بیان کرتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے بارش بند فرما دی۔ (صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص: ۳۸۴)

**دعا پر خطیر قرض سے نجات:۔** تیس سال پہلے کی بات ہے بورے والا (ضلع وہاڑی) کی ایک کاروباری پارٹی اسی ضلع کے موضع گگو کی سے تعلق رکھنے والی ایک پارٹی کی مقروض تھی۔ قرض پندرہ لاکھ روپے تھا، جس کی وجہ سے قرض خواہ بھی سخت پریشان تھے اور

مقروض بھی بے حد فکر مند تھے۔ مقروض پارٹی کی اچھی خاصی رقم کہیں پھنسی ہوئی تھی، انہیں وہ رقم ملے تو وہ قرض خواہ کو دیں۔ نیت دونوں کی صاف تھی، مقروض کی بھی اور قرض خواہ کی بھی۔ دونوں حضرات صوفی صاحب رحمہ اللہ سے تعلق ارادت رکھتے تھے۔

دونوں فریقوں نے (جامعہ سلفیہ) فیصل آباد میں مولانا اشرف جاوید سے بات کی، اس وقت صوفی صاحب رحمہ اللہ فیصل آباد میں ہمارے مرحوم دوست مولانا محمد اسحاق چیمہ کے مکان پر قیام فرما تھے۔ اشرف جاوید بیان کرتے ہیں کہ وہ ان لوگوں کو دعا کیلئے صوفی صاحب رحمہ اللہ کی خدمت میں لے گئے اور سارا واقعہ ان کے گوش گزار کیا۔ انہوں نے دربار خداوندی میں دعا کیلئے ہاتھ اٹھائے اور دیر تک ان الفاظ کے ساتھ دعا کرتے رہے۔

''یا اللہ! جن لوگوں نے قرض دینا ہے، ان کو روپے دے تا کہ یہ قرض اتار سکیں۔ تو ہی ان کو روپے دینے والا ہے اور تو ہی ان کو قرض سے نجات دلانے والا ہے۔''

نتیجہ یہ ہوا کہ مقروض پارٹی نے کہیں سے جو رقم لینی تھی، اس کے حصول کی اللہ تعالیٰ نے صورت پیدا فرما دی اور وہ لوگ قرض سے سبکدوش ہو گئے۔

قرض خواہ فریق کافی عرصہ مالی اور ذہنی پریشانی میں تو مبتلاء رہا، لیکن پھر صوفی صاحب رحمہ اللہ کی دعا کے بعد اللہ تعالیٰ نے ان کے کاروبار میں بڑی برکت پیدا فرمائی۔ (صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص: ۳۸۵)

**مسجد کے حق میں دعائیں پوری ہو جانا:۔** نثار کالونی (فیصل آباد) کی مسجد کا سنگ بنیاد رکھنے کیلئے صوفی صاحب سے درخواست کی گئی، وہ تشریف لائے اور اس موقعے پر دعا کی: یا اللہ! میں تجھ سے تین باتوں کی التجاء کرتا ہوں۔

ایک یہ کہ اس مسجد کو خود کفیل بنادے، یہاں کے لوگ مسجد کیلئے کہیں پیسے مانگنے نہ جائیں۔

دوسری التجا یہ ہے کہ اس مسجد کو آباد رکھنا۔ تیسری التجا تجھ سے یہ ہے کہ اس مسجد میں نمازیوں کی کثرت ہو۔

اللہ نے تینوں دعائیں قبول فرمائیں۔ مسجد سے ملحق دکانیں ہیں، جن کا اتنا کرایہ آجاتا ہے کہ مسجد کی مرمت یا اور کسی قسم کی کوئی ضرورت پڑے تو اسی سے پوری ہو جاتی ہے۔ موذن، امام اور خطیب کے اخراجات کا انتظام بھی آسانی سے ہو جاتا ہے۔ مسجد کے اہتمام میں لڑکیوں کا ایک مدرسہ ہے، اس کے اخراجات بھی پورے ہو جاتے ہیں۔ نمازیوں کیلئے صفیں وغیرہ خریدنے کیلئے بھی کسی تکلیف کا سامنا نہیں کرنا پڑتا۔ بجلی اور پانی کے بل بھی کرائے کی آمدنی سے ادا کیے جاتے ہیں، کسی سے مانگنے کی ضرورت نہیں پڑتی، حالانکہ کئی ہزار روپے ماہانہ کا خرچ ہے۔

مسجد ماشاء اللہ آباد ہے اور نمازیوں سے بھری رہتی ہے۔ (بہ روایت مولانا محمد رمضان یوسف سلفی، فیصل آباد)

(صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص: ۳۸۵-۳۸۶)

**بریلوی علماء کا دعا کیلئے حاضر ہونا:۔** بریلوی مکتب فقہی کے ایک عالم دین (جو فیصل آباد سے تعلق رکھتے ہیں اور مفتی ہیں) بیان کرتے ہیں کہ انہوں نے طالب علمی کے زمانے میں لوگوں سے صوفی عبداللہ صاحب رحمہ اللہ کی صالحیت اور قبولیت دعا کے واقعات سنے تو وہ سلام کرنے کی غرض سے ان کی خدمت میں (جامعہ تعلیم الاسلام ماموں کانجن) گئے۔

فرمایا: کیسے آئے؟۔ وہ گردن جھکائے خاموش بیٹھے رہے۔ فرمایا: قرآن وحدیث پڑھنا چاہتے ہو؟۔ وہ اب بھی چپ رہے۔

صوفی صاحب رحمہ اللہ سمجھ گئے کہ یہ شخص دعا لینے آیا ہے۔ فرمایا: جاؤ کسی بڑی مسجد کو تالا لگاؤ گے۔

مفتی صاحب کہتے ہیں، جب میں مروجہ علوم کی تحصیل سے فارغ ہوا تو اللہ تعالیٰ نے ایسے حالات پیدا کر دیئے کہ حکومت کے محکمہ اوقاف میں انہیں ایک بڑی مسجد کا خطیب مقرر کر دیا گیا، اور یہ وہ منصب تھا جو انہیں صوفی صاحب رحمہ اللہ کی دعا کے نتیجے میں حاصل ہوا۔ (بہ روایت مولانا محمد رمضان یوسف سلفی، فیصل آباد) (صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص: ۳۸۶-۳۸۷)

**چودھری ظفر اللہ کے حق میں دعا پوری ہو جانا (کرامت):۔** چودھری ظفر اللہ پاکستان کے حلقۂ اہلِ علم کے مشہور رکن تھے۔ وہ بذریعہ کار لاہور سے کراچی جا رہے تھے کہ رحیم یار خاں کے قریب ان کی کار درخت سے ٹکرا گئی۔ ان کے ساتھ ایک ان کی خالہ تھیں، ایک نوجوان بھانجا تھا اور دو بیٹے تھے، جن میں سے ایک کی عمر سترہ سال اور ایک کی نو سال تھی۔ یہ پانچ افراد کا قافلہ وہیں موت کی آغوش میں چلا گیا۔ یہ حادثہ ۳ جون ۱۹۹۷ء کو پیش آیا۔ انا للہ و انا الیہ راجعون۔

چودھری ظفر اللہ نے صوفی صاحب رحمہ اللہ کے قائم کردہ مدرسے میں تعلیم پائی تھی اور وہ صوفی صاحب رحمہ اللہ سے بے حد عقیدت رکھتے تھے، صوفی صاحب رحمہ اللہ بھی ان پر انتہائی شفقت فرماتے تھے۔ ماموں کانجن میں اس مدرسے کی تعمیر کے زمانے میں چودھری صاحب وہاں طالب علم تھے اور انہوں نے اس کی تعمیر کے وقت بڑی خدمات انجام دی تھیں۔ ایک دن صوفی صاحب رحمہ اللہ نے ان سے کہا: ظفر اللہ! تمہارے لیے دعا کرتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ تمہیں بہت بڑا مالدار بنا دے اور تم ٹھاٹھ کے ساتھ امیرانہ زندگی بسر کرو۔

ظفر اللہ نے عرض کیا: آپ میرے لیے صرف یہ دعا فرمائیے کہ اللہ تعالیٰ مجھے کسی بہت بڑی نیکی کے کام کی توفیق دے، جس سے لوگ فائدہ اٹھائیں اور میرے لیے وہ صدقہ جاریہ ثابت ہو...... چنانچہ صوفی صاحب رحمہ اللہ نے ان کیلئے دعا فرمائی اور دعا اس طرح قبول ہوئی کہ انہوں نے تھوڑے عرصے میں دینی تعلیم مکمل کر لی اور دوسری طرف میٹرک، ایف اے اور بی اے کا امتحان پاس کرنے کے بعد پہلی پوزیشن میں ایم اے پاس کر لیا اور کراچی یونیورسٹی میں لیکچرار مقرر ہو گئے، پھر صدر شعبہ اسلامیات بنا دیئے گئے۔ اسی اثناء میں مدینہ یونیورسٹی میں جا کر وہاں کے نصاب کی تکمیل کی۔ پھر کراچی آ کر ایک وسیع قطعہ زمین خریدا، جس میں ابوبکر اسلامیہ یونیورسٹی قائم کی، اس یونیورسٹی میں اب مختلف اسلامی اور یورپی ملکوں کے ستر سے زیادہ اساتذہ تعلیم دینے پر متعین ہیں اور اچھی خاصی تعداد میں طلباء تعلیم حاصل کر رہے ہیں۔ ہزاروں کتابوں پر مشتمل کتب خانہ ہے۔ چودھری ظفر اللہ وفات پا چکے ہیں، لیکن ان کی قائم کردہ یونیورسٹی میں نہایت اچھے طریقے سے سلسلہ تعلیم جاری ہے جو اس کے بانی کیلئے صدقہ جاریہ ہے۔

چودھری ظفر اللہ یا ان سے تعلق رکھنے والے کسی شخص کو خیال بھی نہیں آ سکتا تھا کہ اللہ تعالیٰ انہیں اتنا بڑا کام کرنے کے موقع عطا فرمائے گا۔ (صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص: ۳۸۷-۳۸۸)

**دعا کی بدولت ملازمت کا تبدیل ہو جانا (کرامت):۔** صوفی صاحب رحمہ اللہ کے اصحاب عقیدت کی وسیع فہرست میں ایک نام پروفیسر ڈاکٹر محمد اسماعیل عقیل گورایہ کا ہے۔ انہوں نے ۱۹۵۷ء سے ۱۹۶۲ء تک صوفی صاحب رحمہ اللہ کے دارالعلوم تعلیم الاسلام (اوڈاں والا چک نمبر ۴۹۳ گ ب) میں تعلیم حاصل کی اور سند واجازہ سے مفتخر ہوئے۔ پھر تین سال وہاں فریضہ تدریس انجام دیتے رہے۔ اس کے بعد ایم اے اسلامیات کا امتحان دیا اور معروف محدث حضرت امام دارقطنی رحمہ اللہ کی تصنیف سنن دارقطنی پر اسلامیہ یونیورسٹی بہاولپور سے عربی میں پی ایچ ڈی کیا اور اپنے اس مقالے کا انتساب صوفی صاحب کی طرف کیا۔ وہ گورنمنٹ کالج بوسن روڈ، ملتان میں صدر شعبہ اسلامیات مقرر کیے گئے۔

انہوں نے بتایا کہ ۱۹۶۳ء میں ان کے بڑے بھائی محمد ابراہیم گورایہ کیمبل پور پوسٹ آفس میں ملازم تھے اور چاہتے تھے کہ ان کا تبادلہ ملتان میں ہو جائے، لیکن تبادلے کی کوئی صورت پیدا نہیں ہو رہی تھی۔ محکمے کا متعلقہ آفیسر نہایت سخت اور ضدی تھا۔ نہ اسے کسی کی مجبوری کی پروا تھی، نہ کسی کی سفارش مانتا تھا۔ سخت پریشان کن معاملہ تھا۔ آخر صوفی صاحب سے عرض کیا گیا، انہوں نے ساری بات سنی اور چار پانچ دن کے بعد تبادلہ ہو گیا اور محمد ابراہیم گورایہ کیمبل پور سے ملتان پہنچ گئے۔ (بہ روایت محمد یاسین شاد، ملتان) (صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص: ۳۸۸-۳۸۹)

**گرفتار ملزم کا اسم اعظم کی برکت سے نجات پا جانا (کرامت):۔** صوفی صاحب کے بارے میں ایک اور واقعہ سنیے! یہ

قیام پاکستان سے قبل کا واقعہ ہے جو پروفیسر ڈاکٹر محمد اسماعیل عقیل گورایہ نے جناب محمد یاسین شاد کو بتایا اور انہوں نے مجھے لکھ بھیجا......
واقعہ یہ ہے کہ ضلع قصور کے موضع گہلن ہٹھاڑ کا رہنے والا ایک شخص صوفی صاحب رحمہ اللہ کے پاس آیا اور کہا کہ اس کے متعلقین میں سے ایک شخص قتل کے مقدمے میں گرفتار ہے، آپ اس کیلئے دعا کیجئے کہ وہ بری ہو جائے۔ مصیبت کے وقت ہر شخص کسی نیک آدمی کے پاس جاتا ہے اور مصیبت سے نجات کیلئے اس سے دعا کی درخواست کرتا ہے، وہ شخص بھی آیا اور اس نے صوفی صاحب رحمہ اللہ سے دعا کی درخواست کی اور پڑھنے کیلئے وظیفہ پوچھا۔

صوفی صاحب رحمہ اللہ نے اس سے کہا کہ تمہارا جو شخص جیل میں بند ہے، وہ نمازِ عشاء کے بعد اسم اعظم کا وظیفہ پڑھے اور دل لگا کر پڑھتا جائے۔ وظیفے کے دوران جب وہ محسوس کرے کہ اس کے جسم میں آگ سے جلنے کی سی کیفیت پیدا ہو گئی ہے تو کھڑا ہو جائے اور ڈیوڑھی کی طرف چلنے کی کوشش کرے، اس کی تمام مشکلیں ختم ہو جائیں گی۔ چنانچہ اس نے حسب ہدایت وظیفہ پڑھنا شروع کر دیا۔ مصیبت کے وقت ہر شخص کی توجہ اللہ تعالیٰ کی طرف ہوتی ہے۔ جب وظیفے کے دوران اس پر وہ کیفیت طاری ہوئی جو صوفی صاحب رحمہ اللہ نے بتائی تھی تو وہ اُٹھ کر کھڑا ہو گیا اور ڈیوڑھی کی طرف منہ کر کے چلنے کیلئے کوشاں ہوا۔ اس کے بعد اللہ نے اس کی برأت کا سامان پیدا فرما دیا۔ اس شخص نے ۱۹۶۰ء میں وفات پائی۔ اب سوال یہ ہے کہ اسم اعظم کیا ہے؟

وہ ہے: ''لا اله الا انت سبحانك انی كنت من الظالمین۔'' (الٰہی! تیرے سوا کوئی معبود نہیں، تو پاک ہے، بے شک میں ہی ظالم ہوں)

حضرت سعد رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا حضرت یونس علیہ السلام نے مچھلی کے پیٹ میں یہ دعا کی تھی۔

''جو مسلمان کسی حاجت کے وقت اللہ تعالیٰ سے یہ دعا کرتا ہے، اللہ تعالیٰ اسے قبول فرماتا ہے اور اس کی حاجت پوری کر دیتا ہے۔'' (مشکوٰۃ باب اسماء اللہ تعالیٰ، فصل ثانی) (صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص: ۳۸۹-۳۹۰)

**جنت الفردوس کی سیر اور خواب میں غیبی رہنمائی (کرامت):۔** اب صوفی صاحب رحمہ اللہ کا ایک خواب سنیے جو ڈاکٹر محمد اسماعیل گورایہ کی روایت سے محمد یاسین شاد بیان کرتے ہیں۔ جس وقت ماموں کانجن میں جامعہ تعلیم الاسلام کی تعمیر کا آغاز ہوا، صوفی صاحب رحمہ اللہ نے خواب میں دیکھا کہ وہ جنت الفردوس میں سیر کر رہے ہیں اور انہیں وہاں حور و غلمان نظر آ رہے ہیں...... یہ خواب بیان کر کے انہوں نے فرمایا کہ مجھے اللہ تعالیٰ نے فردوس کا حصہ دکھایا ہے، لہٰذا جامعہ تعلیم الاسلام کے نام کے ساتھ ''الفردوس'' کا لفظ آنا چاہیے۔ چنانچہ ریلوے لائن کی طرف جامعہ کی جو عمارت بنائی گئی، اس پر جلی حروف میں ''الفردوس'' لکھا گیا۔ (صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص: ۳۹۰)

**دعا، وظیفہ اور تعویذ سے علاج کرنا:۔** صوفی صاحب رحمہ اللہ کی خدمت میں لوگ بہت سے معاملات میں دعا کی غرض سے آتے تھے۔ کوئی کاروبار کیلئے دعا کراتا تھا، کوئی اولاد کیلئے، کوئی رفع مرض کیلئے، کسی کی بھینس دودھ نہیں دیتی تھی، کوئی زمین کی پیداوار میں اضافے کی دعا کراتا تھا، کوئی امتحان میں کامیابی کا خواہاں ہوتا تھا۔ کوئی اس لیے آتا تھا کہ اس کی اولاد نیک اور اطاعت شعار ہو۔ کوئی کسی مصیبت سے نجات پانے کی غرض سے دعا کا خواستگار رہتا تھا۔ صوفی صاحب کسی کیلئے دعا کرتے، کسی کو تعویذ دیتے، کسی کو دم کرتے، کسی کو پڑھنے کیلئے کوئی وظیفہ بتاتے، کسی کو نصیحت فرماتے اور اعمال نیک کی تلقین کرتے، کسی کو تہجد پڑھنے کا حکم دیتے، کسی کو تلاوتِ قرآن کی تاکید کرتے، کسی کو اللہ کی راہ میں خرچ کرنے کا وعظ سناتے، کسی کے سامنے اپنے ہاتھ سے کما کر کھانے کی فضیلت بیان فرماتے، کسی کو والدین کی اطاعت کا درس دیتے۔ وہ ہر آنے والے کی بات سنتے اور اس کے ذہن کا اندازہ کر کے مناسب الفاظ میں اس سے بات کرتے۔ دعا کرانے والا، تعویذ لینے والا اور دم کرانے والا نہایت خوش ہوتا اور سمجھ لیتا کہ اس کے من کی مراد پوری ہو گئی اور اللہ نے دعا قبول فرمالی۔

اللہ نے جہاں ان کو صالحیت اور اعمال خیر کی دولت عطا فرمائی تھی اور ان کی دعا کو شرف قبولیت بخشا جاتا تھا، وہاں انہیں مردم شناسی کی نعمت سے بھی نوازا تھا۔

انہوں نے بڑی دنیا دیکھی تھی، مختلف ذہنوں کے لوگوں سے ان کے روابط رہے تھے اور وہ معاملات کو خوب سمجھتے تھے۔
(صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص: ۳۹۰-۳۹۱)

**غریب اور پریشان حال پر مالی آسودگی:۔** ہمارے مستند عالم دین دوست مولانا عبدالرشید راشد ہزاروی بیان کرتے ہیں کہ ایک مرتبہ ضلع سرگودھا کے کسی گاؤں سے ایک شخص آیا۔ اس نے صوفی صاحب رحمہ اللہ سے اپنی غربت اور پریشانی کا ذکر کیا۔ یہ عشاء کے بعد کا وقت تھا۔ حسب عادت صوفی صاحب رحمہ اللہ نے دعا شروع کی اور بارگاہِ خداوندی میں عرض کیا: خدایا تیرے ہاں نہ دنیا کی کمی ہے اور نہ کوئی حیثیت ہے...... نہ کوئی قیمت۔ یہ لوگ دنیا دار ہیں، دنیا مانگتے ہیں تو ان کو دنیا دے دے...... تو ان کو دنیا دے...... تو ان کو دنیا دے دے...... دیر تک یہی الفاظ کہتے رہے۔ خدا سے دعا کا یہ انداز سفارش کیسا تھا، وہ خدا سے اس کیلئے سفارش کر رہے تھے کہ تیرے پاس کسی چیز کی کمی نہیں، جو یہ مانگتا ہے تو اسے دے دے...... دس بارہ دن کے بعد وہ شخص آیا اور دعا کی قبولیت کی بشارت سنائی۔ کہا چند ہی روز میں میری حالت بدل گئی اور اللہ تعالیٰ نے مالی آسودگی سے ہمکنار فرما دیا۔ (صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص: ۳۹۱)

**خدا سے لڑ کر بات منوا لینا:۔** انہی مولانا عبدالرشید ہزاروی کی روایت سے ایک اور واقعہ سنیے۔ وہ بیان کرتے ہیں کہ ایک مرتبہ نظام آباد (ضلع گوجراں والا) کی مسجد اہلحدیث میں نمازِ جمعہ کے بعد مولانا احمد الدین گکھڑوی سے ملاقات ہوئی۔ صوفی صاحب رحمہ اللہ کے متعلق گفتگو کا سلسلہ شروع ہوا تو مولانا احمد الدین گکھڑوی نے فرمایا، صوفی عبداللہ رحمہ اللہ تو خدا سے لڑ کر بات منوا لیتا ہے، اس نے اللہ تعالیٰ سے اتنا تعلق پیدا کر لیا ہے وہ جو کچھ اس سے مانگتا ہے وہ عنایت فرما دیتا ہے۔

مولانا عبدالرشید ہزاروی نے مولانا احمد الدین گکھڑوی سے اس کی تفصیل بتانے کو کہا تو انہوں نے فرمایا کہ صوفی صاحب ایک دفعہ اتنے بیمار ہوئے کہ چلنا پھرنا مشکل ہو گیا۔ پورا ایک مہینہ یہی حالت رہی۔ ایک دن مدرسے کا خزانچی آیا اور اس نے کہا کہ مدرسین کی تنخواہوں کیلئے رقم نہیں ہے۔ فرمایا آپ قرض حسنہ کے طور پر کچھ روپے دے دیں۔ اس نے انکار کر دیا، کہا آپ بسترِ مرض پر پڑے ہیں، اگر آپ وفات پا گئے تو میں رقم کس سے لوں گا؟

خزانچی کا یہ صاف جواب سن کر صوفی صاحب رحمہ اللہ نے فرمایا: اچھا، جس کا کام ہے، اسی پر چھوڑ دو، وہ خود ہی انتظام کر دے گا۔

یہ کہہ کر پانی منگوایا، وضو کر کے دو رکعت نماز پڑھی اور ہاتھ اٹھا کر اللہ کی حمد و ثناء بیان کی۔ پھر مسنون دعائیں پڑھیں۔ بعد ازاں خدا کے حضور عرض کیا: خدایا! میں ایک مہینے سے بیمار پڑا ہوں، تندرست ہوتا تو علماء وطلباء کے خرچ کیلئے کچھ انتظام کرتا۔ اب تو نے مجھے بیمار کر دیا۔ میرا کیا نقصان ہے، تیرے ہی دین کا نقصان ہے۔ تیرے سوا میرا ساتھی بھی کوئی نہیں۔ خزانچی کا جواب تو نے سن لیا۔ اب تو ہی انتظام فرما...... کافی دیر اسی طرح دعا کرتے رہے۔

دعا ختم ہوئی تو کچھ دیر بعد بخار اتر گیا۔ شام کو ضلع شیخوپورہ کے قصبہ نبی پور پیراں سے پیر سیّد عبداللہ شاہ مرحوم عیادت کیلئے آئے۔ حالات دریافت کیے تو صوفی صاحب نے وہ بات سنائی جو خزانچی نے کہی تھی۔

پیر عبداللہ شاہ نے ماہانہ خرچ کا اندازہ پوچھا تو فوری طور پر جتنی رقم کی ضرورت تھی، وہ بتائی۔ شاہ صاحب رحمہ اللہ نے کہا آپ کی تو صحت اچھی نہیں ہے، کسی بااعتماد آدمی کو میرے ساتھ بھیج دیجئے، میں رقم اسے دے دوں گا۔

صوفی صاحب رحمہ اللہ نے ان کے ساتھ کسی آدمی کو بھیج دیا، انہوں نے اس کے ہاتھ مطلوبہ رقم بھیج دی۔ اور فوری طور پر اتنی ہی رقم کی ضرورت تھی۔ مولانا احمد الدین گکھڑوی نے یہ واقعہ بیان کر کے مولانا عبدالرشید سے کہا: دیکھا آپ نے اس صوفی رحمہ اللہ نے خدا کو کس طرح منایا۔

مولانا عبدالرشید ہزاروی کا ذکر گزشتہ صفحات میں متعدد مقامات پر آ چکا ہے۔ وہ میرے مخلص دوستوں میں سے ہیں۔ وہ صوفی

صاحب رحمہ اللہ کے بہت قریب رہے ہیں۔ وہ کہتے ہیں کہ انہوں نے مولانا احمد الدین گکھڑوی کا بیان کردہ یہ واقعہ صوفی صاحب رحمہ اللہ کو سنایا تو انہوں نے اس کی تصدیق فرمائی یعنی صوفی صاحب رحمہ اللہ نے پریشانی کی حالت میں دعا کی تھی اور پیر عبداللہ شاہ مرحوم تشریف لائے تھے اور انہوں نے وہ رقم بھجوائی تھی، جس کی انہیں فوری ضرورت تھی۔ یہ کوئی بہت قدیم دور کی باتیں نہیں ہیں۔ چند سال پیشتر کے واقعات ہیں:

صوفی صاحب رحمہ اللہ کی قبولیت دعا کے ان واقعات کے گواہ اب بھی کثیر تعداد میں موجود ہیں۔ اوڈاں والا کے لوگ، اس کے قرب و جوار کے باشندے وہاں کے دارالعلوم کے پرانے اور موجودہ اساتذہ وطلباء، دارالعلوم کی انجمن کے ارکان، اس نواح کے زمیندار اور تاجر پیشہ لوگ۔ سب ان کی قبولیت دعا کے عینی شاہد ہیں اور بتاتے ہیں کہ لوگ دور دراز سے بھی آتے تھے اور قرب و جوار سے بھی حاضر ہوتے تھے۔ صوفی صاحب رحمہ اللہ سے اپنی تکلیفیں اور ضرورتیں بیان کرتے، دعا کراتے اور اللہ تعالیٰ دعا قبول فرماتا۔

(صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص: ۳۹۲-۳۹۳)

**لاڈلے ولی کا دعا میں عجیب انداز (کرامت):۔** ان کی دعا کا عجیب انداز تھا۔ ایک شخص نے اولاد کیلئے دعا کی درخواست کی تو ان الفاظ میں دعا فرمائی: یا اللہ! تو کتوں بلیوں کو بھی اولاد دے رہا ہے، اس بے چارے کو بھی دے دے، یہ تو انسان ہے، ممکن ہے اسکی اولاد سے کوئی شخص تیرے دین کا خادم ہو جائے۔ اللہ نے اس کو اولاد عطا فرما دی۔ (صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص: ۳۹۳-۳۹۴)

**لاڈلی دعا پر ضرورت پوری ہو جانا:۔** مولانا ولی اللہ بتاتے ہیں کہ اوڈاں والا کی مسجد زیر تعمیر تھی کہ ایک دن دوپہر کے وقت صوفی صاحب رحمہ اللہ آلتی پالتی مارے تنہا مسجد میں قبلہ رخ بیٹھے تھے۔ اچانک دونوں ہاتھ زور سے زمین پر مارے اور قدرے اونچی آواز سے بہ صورت سوال کہا اب یہ خرچ کیسے پورا ہوگا؟ تھوڑی دیر کے بعد کسی گاؤں سے ایک خاتون آئی اور اس نے کچھ رقم صوفی صاحب رحمہ اللہ کی خدمت میں پیش کی۔ یہ رقم انہوں نے گنی تو پانچ ہزار روپے تھے۔ خاتون رقم دے کر چلی گئی۔ صوفی صاحب نے روپے غصے سے اپنے سامنے کی طرف پھینکتے ہوئے کہا: میں نے اتنے پیسے مانگے تھے؟ ضرورت آج دس ہزار روپے کی ہے اور دیئے پانچ ہزار ہیں، باقی میں کہاں سے پورے کروں؟

اس وقت کوئی شخص ان کے پاس نہ تھا، اساتذہ اور طلباء کچھ فاصلے پر بیٹھے تھے اور ان کی بات سن رہے تھے۔ کچھ پتا نہیں چلتا تھا کہ مخاطب کون ہے اور کس سے یہ باتیں کہی جا رہی ہیں۔

تقریباً ایک گھنٹے کے بعد ایک شخص آیا اور اس نے چھ ہزار روپے پیش خدمت کیے۔ اب صوفی صاحب رحمہ اللہ نے وہ پانچ ہزار بھی اٹھا لیے جو غصے سے پھینک دیئے تھے۔

وہ اتنی رقم دیکھ کر بہت خوش ہوئے۔ تعمیر مسجد کی آمدنی اور خرچ کا حساب دارالعلوم کے مدرس مولانا عبدالرشید راشد ہزاروی کے پاس تھا۔ انہیں بلایا اور فرمایا یہ لو گیارہ ہزار روپے، جس کو جو کچھ دینا ہے، آج شام تک دے دو، کسی کا کوئی پیسہ ہمارے ذمے نہیں رہنا چاہئے۔ (صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص: ۳۹۴-۳۹۵)

**بے اولاد عورت پر دم کا اثر (کرامت):۔** ایک اور واقعہ مولانا ولی اللہ منصور پوری نے بیان کیا، وہ بھی عجیب واقعہ ہے۔ ایک مرد اور عورت صوفی صاحب کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ انہوں نے نہایت لجاجت سے عرض کیا کہ ہم اولاد سے محروم ہیں۔

فرمایا: تو پھر میں کیا کروں، میں خود اولاد سے محروم ہوں...... میاں بیوی خاموش بیٹھے رہے، کوئی بات نہیں کی۔

تھوڑی دیر بعد کچھ پڑھ کر عورت کی طرف منہ کیا اور فرمایا منہ کھول...... اس نے منہ کھولا تو منہ میں پھونک ماری جس میں تھوک کی آمیزش بھی تھی۔ فرمایا: اب جاؤ۔ ٹھیک ایک سال بعد وہی مرد اور عورت آئے۔ عورت کی گود میں لڑکا تھا اور مرد ایک کٹے کے گلے میں رسا

ڈالے اسے کھینچتا چلا آ رہا تھا۔ دونوں صوفی صاحب رحمہ اللہ کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ کٹا طلباء کے کھانے کیلئے پیش کیا اور لڑکے کیلئے دعا کرائی۔ (صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص: ۳۹۵)

**اژدھے سے نجات (کرامت):۔** مولانا ولی اللہ منصور پوری بیان کرتے ہیں کہ ایک دن صوفی صاحب رحمہ اللہ نے بتایا کہ جس زمانے میں وہ چمرکنڈ میں جماعت مجاہدین سے منسلک تھے، ان کا گزر ایک پہاڑ پر سے ہوا، دیکھا کہ بہت بڑا اژدھا سامنے بیٹھا ہے۔ سوچا کہ اس سے نہ بھاگا جا سکتا ہے اور نہ جان بچائی جا سکتی ہے، اس نے بہر حال مار دینا ہے۔ چنانچہ آنکھیں بند کر کے نماز پڑھنا شروع کر دی کہ موت نماز کی حالت میں آئے۔ دو رکعتیں پڑھ کر سلام پھیرا تو اژدھا وہاں سے جا چکا تھا۔ (صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص: ۳۹۵)

**سلام علی نوح کا مجرب وظیفہ (کرامت):۔** اسی قسم کا ایک واقعہ مولانا غلام رسول مہر نے ایک مضمون میں بیان کیا ہے جو انہوں نے صوفی صاحب رحمہ اللہ کی وفات کے بعد ہفت روزہ ''الاسلام'' لاہور میں ''سرگزشت مجاہدین کا ایک ورق'' کے عنوان سے لکھا تھا۔ وہ لکھتے ہیں کہ ایک مرتبہ صوفی صاحب رحمہ اللہ اکیلے جا رہے تھے کہ ایک پہاڑ کی چوٹی پر رات کے وقت ایک بہت بڑا سانپ ملا۔ انہوں نے ''سلام علی نوح فی العالمین'' کا ورد شروع کر دیا۔ خدا نے اس بلا کو ٹالا تو وہ آگے بڑھے، پھر ایک گاؤں سے گھوڑا لے کر منزل مقصود پر پہنچے۔

صوفی صاحب رحمہ اللہ زیادہ تر سفر میں رہتے تھے اور انہیں خطرناک اور پُر پیچ راستوں میں سے گزرنا پڑتا تھا۔ معلوم نہیں کتنی دفعہ انہیں سانپ ملے ہوں گے، کتنی دفعہ خون خوار درندوں سے واسطہ پڑا ہو گا اور کتنی دفعہ ان سے محفوظ رہنے کیلئے دعائیں کی ہوں گی۔ (صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص: ۳۹۵-۳۹۶)

**حج کے بعد انتقال کی تقدیر پڑھ لینا (کرامت):۔** مولانا ولی اللہ منصور پوری کہتے ہیں کہ وہ اوڈاں والا سے فارغ التحصیل ہوئے تو انہیں ننکانہ صاحب کی مسجد اہلحدیث میں خطیب مقرر کر لیا گیا۔ ایک دفعہ صوفی صاحب رحمہ اللہ نے ان سے کہا تم تحصیل سمندری کے چک نمبر ۴۸۵ گ ب میں آ جاؤ اور وہاں خطابت اور امامت کے فرائض انجام دو۔ چنانچہ صوفی صاحب رحمہ اللہ کے حکم سے وہ چک نمبر ۴۸۵ گ ب چلے گئے۔ صوفی صاحب کا وہاں آنا جانا رہتا تھا۔ ایک دن انہوں نے صوفی صاحب سے عرض کیا آپ حج کرآئیں۔ صوفی صاحب رحمہ اللہ خاموش رہے۔ اس کے بعد جب بھی ان کی صوفی صاحب رحمہ اللہ سے ملاقات ہوئی، ان سے حج کیلئے عرض کیا۔

ایک دن صوفی صاحب نے زور سے ان کے کندھے پر ہاتھ مارا اور فرمایا: بے خبر ولی اللہ! حج کے بعد کام پورا ہو جائے گا۔

وہ اس وقت تو ان کی بات نہ سمجھ سکے، لیکن جب ۱۹۷۵ء میں صوفی صاحب حج کر کے آئے اور پھر تھوڑے عرصے بعد وفات پا گئے تو بات سمجھ میں آئی کہ ان کا مطلب یہ تھا کہ حج کے بعد زندگی کا معاملہ ختم ہو جائے گا۔ (صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص: ۳۹۶)

**فوراً دگنی غیبی مدد (کرامت):۔** انہی مولانا ولی اللہ کی روایت ہے کہ ایک مرتبہ صوفی صاحب رحمہ اللہ کو ہمارے گاؤں کے ایک تبلیغی جلسے میں شرکت کی دعوت دی گئی اور ایک اجلاس کی صدارت کیلئے بھی عرض کیا گیا۔ صوفی صاحب رحمہ اللہ نے صدارت فرمائی اور مختصر سی تقریر کی۔ دو سو روپے جلسے کیلئے چندہ دیا۔ اس زمانے میں دو سو روپے بہت رقم تھی۔ جلسے میں جن علمائے کرام کو بلایا جاتا ہے، وہ اپنی گرہ سے کچھ نہیں دیتے، بلکہ ان کی خدمت میں کچھ پیش کیا جاتا ہے۔ سرکاری طور پر بھی جن لوگوں کو کسی میٹنگ وغیرہ میں دعوتِ شرکت دی جاتی ہے، انہیں کرایہ اور خرچ پیش کیا جاتا ہے لیکن صوفی صاحب رحمہ اللہ نے اپنی گرہ سے دو سو روپے دیئے۔

مولانا ولی اللہ بتاتے ہیں کہ صوفی صاحب رحمہ اللہ دو سو روپے دے کر وہاں سے اٹھے اور اپنی قیام گاہ کی طرف روانہ ہوئے، پیچھے سے ایک شخص بھاگتا ہوا صوفی صاحب رحمہ اللہ کی طرف آیا، سلام عرض کیا اور کہا میں اسی لیے یہاں آیا ہوں کہ آپ تشریف لائیں گے۔ یہ کہہ کر اس نے چار سو روپے صوفی صاحب کی خدمت میں پیش کیے۔

ابھی دوسو روپے دیئے دس منٹ بھی نہیں ہوئے تھے کہ اللہ تعالیٰ نے اس سے دوگنا زیادہ یعنی چار سو روپے کا انتظام فرما دیا۔ (صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص: ۳۹۷)

**دعا کی بدولت موذی مرض سے شفا پا جانا:۔** فیصل آباد سے میرے دوست محمد رمضان یوسف سلفی بتاتے ہیں کہ ان کے ایک بزرگ دوست حافظ ثناء اللہ طویل عرصے تک کوٹ ادو میں واپڈا کے محکمے میں ملازم رہے۔ تقریباً پینتیس سال قبل انہیں ایک ایسی بیماری لاحق ہوئی، جس سے وہ بے حد پریشان ہوئے۔ ایک مرتبہ صوفی صاحب رحمہ اللہ نثار کالونی (فیصل آباد) کی جامع مسجد اہلحدیث میں تشریف لائے تو حافظ ثناء اللہ ان کی خدمت میں حاضر ہوئے اور بیماری کی کیفیت بتا کر ان سے دعائے صحت کی درخواست کی۔ حضرت صوفی صاحب رحمہ اللہ نے اسی وقت دعا کیلئے ہاتھ اٹھائے اور نہایت عاجزی سے ان کیلئے اللہ تعالیٰ سے صحت و عافیت کی دعا فرمائی۔ اس کے بعد اللہ تعالیٰ نے صحت عطا فرما دی اور ان کی سب تکلیفیں رفع ہوگئیں۔ (صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص: ۳۹۷-۳۹۸)

**بے اولاد کو باصلاحیت بیٹے کی بشارت:۔** مولانا محمد صادق خلیل کا ذکر گزشتہ صفحات میں ایک سے زیادہ مرتب ہو چکا ہے۔ ان کا شمار پاکستان کے مشہور مصنفین و مترجمین میں ہوتا ہے۔ انہوں نے ''اصدق البیان'' کے نام سے قرآن مجید کی تفسیر لکھی ہے۔ وہ دراصل اوڈاں والا ہی کے رہنے والے تھے۔ وہیں انہوں نے تعلیم حاصل کی اور کئی سال وہاں پڑھاتے رہے۔ بہت عرصے سے فیصل آباد میں مقیم تھے اور تصنیفی خدمات انجام دیتے تھے۔ ان کے والد کا نام مولوی احمد الدین تھا، وہ صوفی صاحب رحمہ اللہ سے باقاعدہ بیعت تھے اور اس وقت نرینہ اولاد سے محروم تھے۔ انہوں نے صوفی صاحب رحمہ اللہ سے بیٹے کیلئے دعا کی درخواست کی۔ صوفی صاحب رحمہ اللہ نے دعا کی اور فرمایا تمہارے ہاں بیٹا پیدا ہوگا اور علم حاصل کرے گا، لوگ اس کے علم سے استفادہ کریں گے۔ مولانا محمد صادق کئی سال ماں کے پیٹ میں رہے۔ حمل و ولادت کی اصطلاح میں اس صورت حال کو ''پت لگ جانا'' کہا جاتا ہے۔ صوفی صاحب رحمہ اللہ کی دعا کے کچھ عرصے بعد وہ پیدا ہوئے اور علم حاصل کیا۔ شائقین علم نے ان کی تدریس سے بھی بے حد فائدہ اٹھایا اور تصنیف و ترجمے سے بھی خوب استفادہ کیا۔ اور کر رہے ہیں۔ (مولانا محمد صادق رحمہ اللہ کے مفصل حالات کیلئے ملاحظہ ہو راقم کی کتاب ''قافلہ حدیث'' شائع کردہ مکتبہ قدوسیہ، اردو بازار، لاہور۔ ان کی وفات ۶ فروری ۲۰۰۴ء کو فیصل آباد میں ہوئی)۔

شیخ محمد سعید الفت لائل پوری پنجابی کے مشہور عوامی شاعر تھے۔ ان کا مجموعہ کلام دو جلدوں پر مشتمل ہے جو ''گل دستۂ الفت'' کے نام سے نعمانی کتب خانہ، اردو بازار لاہور نے خوب صورت طریقے سے شائع کیا ہے۔ اس کے مختلف حصوں پر مولانا غلام رسول مہر، مولانا عبدالمجید سالک، ملک نصر اللہ خاں عزیز، مولانا مجاہد الحسینی اور پروفیسر غلام احمد حریری ایسے متعدد ماہرین نظم و نثر حضرات نے مقدمات تحریر کیے ہیں، جن میں الفت کی شاعری کی تحسین کی گئی ہے اور بے شک ان کی شاعری لائق تحسین ہے۔

''گل دستۂ الفت'' کی دوسری جلد کے بہرہ ''چھلاں'' میں سعید الفت کی طویل نظم ''صوفی عبداللہ رحمہ اللہ'' اس وقت میرے سامنے ہے۔ اس میں انہوں نے صوفی صاحب رحمہ اللہ کی کرامتیں بھی ذکر کی ہیں اور قبولیت دعا کے چند واقعات بھی بیان کیے ہیں۔ نمبروں کی ترتیب سے یہ واقعات ذیل میں درج کیے جاتے ہیں۔ (صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص: ۳۹۸-۳۹۹)

**شیر کا احترام میں راستہ چھوڑ جانا (کرامت):۔** جس زمانے میں صوفی صاحب رحمہ اللہ چمرکنڈ کے مرکزِ مجاہدین سے وابستہ تھے اور فراہمیٔ زر کے سلسلے میں برصغیر کے مختلف علاقوں میں ان کی آمد و رفت رہتی تھی، اس زمانے میں بسا اوقات انہیں نہایت خطرناک علاقوں سے بھی گزرنا پڑتا تھا۔ ایک دفعہ ایک جنگل سے گزر رہے تھے کہ دیکھا سامنے شیر بیٹھا ہے اور شیر نے ان کو دیکھ لیا ہے۔ یہ بے حد پریشان کن لمحہ تھا، اگر سیدھے جاتے ہیں، جب بھی شیر کے حملے کا خطرہ ہے، اگر دوسری طرف قدم بڑھاتے ہیں تو بھی خطرہ موجود ہے۔ اس کے متعلق سعید الفت مرحوم کے چند شعر ملاحظہ ہوں۔

خیال آیا رستہ جے بدلیا جاوے — میرے پچھے شیر اُٹھ کے نہ آجاوے
ایہہ گل سوچ کے آکھدے نیں اوشیرا — مینوں دیر ہوندی اے راہ چھڈ میرا
صوفی صاحب دے بس آکھن دی دیر اے — کسے پاسے تو اُٹھ کے جاندا رہیا شیر اے

یعنی شیر سے مخاطب ہو کر کہتے ہیں، مجھے جلدا پنے ٹھکانے پر پہنچنا ہے، تیری وجہ سے دیر ہو رہی ہے، تم مجھے راستہ دو تا کہ میں اپنا سفر جاری رکھوں۔ جوں ہی یہ الفاظ صوفی صاحب رحمہ اللہ کی زبان سے نکلے، شیر اُٹھ کر کہیں چلا گیا اور وہ آگے نکل گئے۔ (صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص:۳۹۹-۴۰۰)

**جنات کو تنبیہ:۔** ایک مرتبہ صوفی صاحب رحمہ اللہ کسی سفر سے واپس آئے تو پتا چلا کہ جامعہ کے ایک طالب علم کو دورے پڑ رہے ہیں اور وہ سخت تکلیف میں ہے۔ دیکھا تو معلوم ہوا کہ اسے ''جن'' کی شکایت ہے۔ نہ اسے دم کیا، نہ کچھ پڑھا پڑھایا۔ سیدھے سادے الفاظ میں جنوں کو مخاطب کر کے فرمایا: یہ تمہارے لیے بہت بُری بات ہے، تم بغیر کسی وجہ کے اس طالب علم کو تنگ کر رہے ہو۔ تمہارے نام کیا ہیں؟

جواب دیا: ہم دو جن ہیں۔ اپنے نام بھی بتائے۔ فرمایا: فوراً یہاں سے چلے جاؤ، آئندہ ادھر کا رخ نہ کرنا۔

صوفی صاحب کے یہ الفاظ سن کر وہ اسی وقت وہاں سے چلے گئے اور طالب علم اچھا بھلا ہو گیا۔ سعید الفت کہتے ہیں:

ولی اللہ نے جدا تیراں کہیا — اوہ درویش اُٹھ کے فوراً بہہ گیا
طالب علم چنگا بھلا ہو گیا سی — ساری عمر مڑ کے نہ دورہ پیا سی

(صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص:۴۰۰)

**سخت ضرورت میں فوراً پچیس ہزار مل جانا (کرامت):۔** ایک مرتبہ جامعہ کے اساتذہ کی تنخواہوں اور دیگر اخراجات کیلئے فوری طور پر پچیس ہزار روپے کی ضرورت تھی۔ لیکن خزانہ بالکل خالی تھا۔ سخت پریشانی لاحق ہوئی، اسی پریشانی کے عالم میں صوفی صاحب رحمہ اللہ نے چادر کندھوں پر ڈالی اور جامعہ کی چار دیواری سے باہر نکل گئے۔ باہر جا کر پنجابی میں دعا کی یا اللہ! اب کیا کیا جائے۔ میں بوڑھا آدمی ہوں اور سخت پریشانی میں ہوں، تیرے دین کا کام کر رہا ہوں، اس کام میں تو مدد کرے گا تو بات بنے گی میں اکیلا تو کچھ نہیں کر سکتا۔ اب پچیس ہزار روپے کا تو ہی انتظام کرنے والا ہے۔ جامعہ کے خزانچی یا تعمیرات وغیرہ کے ناظم مولانا عبدالرشید ہزاروی کی زبانی سعید الفت بیان کرتے ہیں کہ ناگہاں ایک شخص آیا اور ٹھیک پچیس ہزار روپے صوفی صاحب رحمہ اللہ کی خدمت میں پیش کر کے چلا گیا......

اس ضمن میں سعید الفت کے شعر سنیے۔ وہ صوفی صاحب رحمہ اللہ کی دعا کے الفاظ بیان کرتے ہوئے کہتے ہیں:

ٹھنڈے ٹھنڈے ہو کے ای بھر دے پئے سن — بابا جی ایہہ گلاں ای کر دے پئے سن
کہ اینے چ بندہ باہروں اک آیا — سلام آکے صوفی صاحب نوں سنایا
بہت دور توں کہندا چل کے ہاں آیا — ایہہ پنجی ہزار ہاں لیایا
ہتھاں نال اپنے ہن گن گتر لو — کرو مہربانی تے منظور کر لو

یعنی پچیس ہزار روپے اس نے صوفی صاحب رحمہ اللہ کو دیئے اور کہا میں بہت دور سے صرف اسی کام کیلئے آیا ہوں۔ آپ رقم گن لیں اور مہربانی کر کے اسے قبول فرمائیں۔ (صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص:۴۰۰-۴۰۱)

**وظیفہ سے بند تالا کھل جانا:۔** ایک دفعہ جامعہ کے طلباء کیلئے کہیں سے گندم کا ٹرک آیا۔ رات کا وقت تھا اور اندر سے جامعہ کے بڑے دروازے کو تالا لگایا گیا تھا۔ ٹرک باہر کھڑا تھا لیکن تالے کی چابی نہیں مل رہی تھی۔ کچھ پتا نہیں چل رہا تھا کہ چابی کس نے کہاں رکھ

دی۔صوفی صاحب رحمہ اللہ نے ایک لڑکے سے کہا، گھبرانے کی ضرورت نہیں، تم بسم اللہ پڑھ کر تالے کو ہاتھ لگاؤ تالا کھل جائے گا، چنانچہ وہ لڑکا گیا، اس نے بسم اللہ پڑھ کر تالے کو ہاتھ لگایا اور تالا واقعی کھل گیا۔

ٹرک اندر آیا اور گندم اتار لی گئی۔سعید الفت کہتے ہیں:

بابا جی نے لڑکے نوں کہیا کہ جاتوں — تے بسم اللہ پڑھ کے ذرا ہتھ لاتوں
تے فرمایا جے اوہ اللہ پاک چاہسی — تیرے ہتھ لایاں، جندرا کھل جا سی
اوہنے پڑھ کے بسم اللہ جاں ہتھ لایا — اوسے ویلے کہندے نے، جندرا کھل آیا

(صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص:۴۰۱-۴۰۲)

**بڑھتے مرض میں دم سے شفایابی:۔** سعید الفت صاحب شعر کی زبان میں مولوی محمد یوسف کے حوالے سے بیان کرتے ہیں کہ ان کی ٹانگ میں شدید درد ہونے لگا، بڑے علاج کرائے اور ڈاکٹروں اور حکیموں سے بہت دوائیں لیں۔نیک لوگوں سے دم بھی کرائے لیکن نہ صرف یہ کہ افاقہ نہیں ہوا بلکہ ہر علاج درد کی شدت میں اضافے کا باعث ہوا۔آخر ان کے والد حضرت صوفی صاحب رحمہ اللہ کی خدمت میں گئے اور انہیں اپنے ساتھ لے کر آئے۔انہوں نے دو تین دفعہ دم کیا، اور درد ختم ہو گیا۔اس کا نام ونشان تک باقی نہ رہا۔

سعید الفت مولوی یوسف کی زبانی لکھتے ہیں:

آخر ابا جی ماموں کانجن سدھائے — صوفی صاحب نوں نال اپنے لے آئے
اوہناں دم کیتا جاں دو تن واری — کسے پاسے نوں درد جاندی رہی ساری
نشان تک اوہدا نہ رہ گیا کوئی — اوہ مڑ کے درد مینوں نہیں ہوئی

آخر میں سعید الفت صوفی صاحب رحمہ اللہ کے بارے میں کہتے ہیں:

بہت ای بڑے باکرامت ولی سن — توحید و سنت دی مہکدی کلی سن
خدا پاک اوہناں دے درجے ودھاوے — قبر اُتے رحمت دی بارش ورھاوے

(صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص:۴۰۲-۴۰۳)

**کشف سے گمشدہ بیل کی نشاندہی (کرامت):۔** ضلع فیصل آباد کی تحصیل سمندری میں ایک گاؤں کا نام چک ۴۷۹ گ ب ہے۔وہاں میرے ایک دوست جناب خلیل اثری رہتے ہیں۔ان کے علاوہ بھی اس گاؤں میں کئی دوست قیام فرما ہیں۔خلیل اثری نے بتایا کہ تقسیم ملک سے قبل وہاں کے ایک شخص کے چار پانچ بیل چوری ہو گئے۔کچے راستے تھے۔کھوجی کی خدمات حاصل کی گئیں تو بیلوں اور چوروں کے نشانِ قدم اوڈاں والا سے تین چار میل کے قریب پہنچ گئے۔کھوجی کے ساتھ گاؤں کے کئی آدمی تھے۔وہ سب ایک جگہ پر بیٹھ گئے اور ان میں سے ایک شخص ان کیلئے کھانا لانے کیلئے چودھری عبدالعزیز کے گھر اوڈاں والا چلا گیا۔کھانا تیار ہونے میں ابھی دیر تھی، اس نے سوچا صوفی صاحب رحمہ اللہ سے مل لیا جائے۔وہ مسجد میں صوفی صاحب رحمہ اللہ کی خدمت میں حاضر ہوا۔اس وقت سات آٹھ آدمی وہاں بیٹھے تھے۔صوفی صاحب رحمہ اللہ نے اس سے پوچھا کہاں سے آئے؟ اس نے واقعہ بیان کیا تو صوفی صاحب مسجد کے اندر چلے گئے۔دس بارہ منٹ کے بعد باہر آئے تو فرمایا تمہارے بیل فلاں جگہ ''ڈھاری'' میں بیٹھے ہیں۔وہاں پہنچنے کا ذریعہ بھی بتایا اور اس مقام کی نشاندہی فرمائی۔

یہ لوگ وہاں پہنچے تو واقعی بیل وہاں بیٹھے تھے اور ان کے پاس کوئی شخص نہ تھا۔انہوں نے بیلوں کو وہاں سے ہانکا اور گھر لے آئے۔اسے صوفی صاحب رحمہ اللہ کا کشف قرار دیجئے یا کرامت، بات بہر حال ان کی صحیح ثابت ہوئی۔(صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص:۴۰۳-۴۰۴)

**تلی کے درد میں مجرب تعویذ:۔** مولانا مفتی عبیداللہ خاں عفیف گزشتہ کئی سال سے جامعہ قدس اہلحدیث (لاہور) کی مسندِ تدریس پر فائز ہیں۔ وہ بیان کرتے ہیں کہ ۱۹۵۵ء میں ان کے والد مولانا محمد حسین خان تلی کے شدید درد میں مبتلا ہوگئے۔ علاج کرایا، لیکن افاقہ نہ ہوا۔ دم اور دعا کیلئے وہ صوفی صاحب رحمہ اللہ کے پاس گئے۔ صوفی صاحب رحمہ اللہ اس وقت کسی کیلئے تعویذ لکھ رہے تھے۔ انہوں نے صوفی صاحب رحمہ اللہ سے اپنی تکلیف کا ذکر کیا تو صوفی صاحب رحمہ اللہ نے ایک کاغذ پکڑا، اس کے وسط میں گول دائرہ بنایا۔ اس دائرے میں ایک نشان لگایا اور لکھا ''تلی کا درد ختم ہو جائے'' مولانا محمد حسین خاں سے فرمایا، یہ کاغذ تلی پر باندھ لیں...... انہوں نے کاغذ تلے پر باندھ لیا اور تلی کا درد ختم ہو گیا۔ یہ ۱۹۵۵ء کی بات ہے۔ مفتی عبیداللہ خاں عفیف بتاتے ہیں کہ ان کے والد مولانا محمد حسین خاں کی وفات ۲۴۔ اپریل ۱۹۹۲ء کو ہوئی۔ یہ تقریباً سینتیس سال کا عرصہ بنتا ہے، اس اثناء میں اللہ تعالیٰ نے ان کو اس درد سے بالکل محفوظ رکھا۔ (صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص:۴۰۴)

**صوفی صاحب رحمہ اللہ کا انداز دعا:۔** بے شک صوفی صاحب رحمہ اللہ مستجاب الدعوات تھے۔ وہ جب دعا کرتے تھے تو ایسے معلوم ہوتا تھا کہ جو کچھ اللہ سے مانگ رہے ہیں، لے کر ہی رہیں گے اور لازماً اپنی بات اللہ سے منوالیں گے۔ کتنے ہی بے اولاد دعا کیلئے ان کے پاس آئے، اللہ نے دعا قبول فرمائی اور انہیں اولاد کی نعمت حاصل ہوئی۔ کتنے ہی غربت کے مارے ہوئے پریشان حال لوگ آئے، دعا کرائی اور اللہ تعالیٰ نے ان کی غربت دور فرمادی اور وہ آسودہ حال ہوگئے۔ پیچیدہ مقامات میں الجھے ہوئے لوگ آئے، دعا کرائی اور بری ہوئے۔ دعا کرانے والے دور دور سے آتے تھے، ایک ایک دن میں صوفی صاحب رحمہ اللہ کئی کئی بار دعا کرتے۔ دعا کرانے والا مطمئن ہو جاتا تھا اور یقین کر لیتا تھا کہ دعا قبول ہوگئی۔

ان کی دعا کا بھی عجیب انداز تھا۔ اللہ کی بارگاہ میں ہاتھ اٹھاتے اور دعا کرتے ہوئے تیزی کے ساتھ ہاتھ پر ہاتھ گھماتے رہتے تھے...... پہلے اللہ کی حمد وثناء بیان کرتے، پھر درود شریف پڑھتے۔ بعد ازاں ادعیہ مسنونہ کئی کئی بار پڑھتے۔ دعا میں بالعموم حسب ذیل آیات پڑھتے۔ میں نے ان دعاؤں کا حوالہ بھی دے دیا ہے کہ قرآن میں کہاں ہیں اور ان کا اردو ترجمہ بھی کر دیا ہے تا کہ عربی نہ جاننے والے حضرات ان کا مطلب سمجھ سکیں۔ اندازہ کیجئے قرآن کی ان دعاؤں میں کس درجہ عجز اور تضرع کا عنصر پایا جاتا ہے اور انسان کی کتنی کمزوری اور بے بسی کا اظہار ہوتا ہے۔

> ''واذا سالك عبادی عنی فانی قریب اجیب دعوة الداع اذا دعان فلیسجیبوا لی ولیو منوا بی لعلهم یرشدون'' (البقرة:۱۸۶) (اے پیغمبر ﷺ) جب آپ سے میرے بندے میرے متعلق سوال کریں تو آپ ان سے فرما دیجئے کہ میں تمہارے پاس ہی ہوں، جب کوئی پکارنے والا مجھے پکارتا ہے تو میں اس کی دعا قبول کرتا ہوں۔ لہٰذا انہیں چاہیے کہ میرے حکم مانیں اور مجھ پر ایمان لائیں تا کہ وہ ہدایت یاب ہوں۔)
>
> ربنا ظلمنا انفسنا و ان لم تغفرلنا و ترحمنا لنکونن من الخاسرین'' (الاعراف:۲۳)
>
> (اے ہمارے پروردگار! ہم نے اپنی جانوں پر ظلم کیا اور اگر تو ہمیں نہیں بخشے گا اور ہم پر رحم نہیں کرے گا تو ہم تباہ ہو جائیں گے)۔''لااله الا انت سبحانك انی كنت من الظالمین'' (انبیاء:۸۷)
>
> یہ حضرت یونس علیہ السلام کی دعا ہے جو انہوں نے مچھلی کے پیٹ میں کی تھی اور اللہ تعالیٰ نے انہیں نجات دی تھی۔ اس کا ترجمہ یہ ہے۔ تیرے سوا کوئی معبود نہیں، تو پاک ہے، بے شک میں ہی قصوروار ہوں۔

''امن یجیب المضطر اذا دعاه ویکشف السوء ویجعلکم خلفاء الارض ء اله مع الله، قلیلاً ماتذ کرون'' (نمل:۶۲) (بھلا کون بے قرار کی دعا قبول کرتا ہے، جب وہ اس سے دعا کرتا ہے اور کون اس کی تکلیف دور کرتا ہے اور کون تمہیں زمین میں

پہلے لوگوں کا جانشین بناتا ہے، یہ سب کچھ اللہ ہی کرتا ہے۔کیا اس کے ساتھ کوئی اور معبود بھی ہے؟ ہرگز نہیں۔مگر تم بہت کم سوچتے ہو)۔

"واذكر عبدنا ايوب اذنا دى ربه' انى مسنى الشيطان بنصب وعذاب" (ص:۴۱)اور ہمارے بندے (حضرت) ایوب (علیہ السلام) کو یاد کرو، جب اس نے اللہ کو پکارا......اے اللہ مجھے شیطان نے تکلیف اور مصیبت پہنچائی ہے)۔

قرآن کی یہ آیتیں صوفی صاحب رحمہ اللہ بڑی عاجزی اور تضرع سے پڑھتے اور ہر دعا بار بار پڑھتے۔پھر پنجابی زبان میں اللہ سے اس طرح عرض کرتے: اے میرے پروردگار! تو نے وعدہ فرمایا ہے کہ مجھ سے سوال کرو، میں تمہارا سوال قبول کروں گا۔اب میں تجھ سے سوال کرتا ہوں کہ فلاں شخص کی فلاں ضرورت پوری کر دے۔ تیرے لیے کوئی مشکل نہیں، یہ محتاج ہے، تو غنی ہے۔اس کی ضرورت پوری فرما۔ یہ سب لوگ جو یہاں بیٹھے ہیں، تیرے بندے ہیں اور تیرے ہی در پر آئے ہیں۔ ہم سب لوگوں نے تیرے سامنے ہاتھ پھیلا رکھے ہیں، تو ان ہاتھوں کو خالی واپس نہ کر۔ان میں اپنی رحمت اور سخاوت شامل فرما۔سب کا خاتمہ ایمان پر فرما۔ہم گنہگاروں کو نبی ﷺ کی شفاعت نصیب فرما۔

دعا کا یہ سلسلہ دیر تک جاری رہتا۔ بسا اوقات سامعین اُکتا جاتے، مگر صوفی صاحب رحمہ اللہ اس قسم کے الفاظ میں اللہ تعالیٰ سے مانگنے میں خاص لطف محسوس کرتے، آخر میں درود شریف پڑھتے اور منہ پر ہاتھ پھیر کر دعا ختم کر دیتے۔

(صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص:۴۰۴-۴۰۷)

**تصوف و کرامت نہ ماننے والے حضرات سے گزارش......:۔** عین ممکن ہے بعض احباب حضرت صوفی صاحب رحمہ اللہ کی قبولیتِ دعا کے ان واقعات کو ماننے پر آمادہ نہ ہوں اور مجھ پر بھی اعتراض کریں کہ میں نے یہ واقعات کیوں بیان کیے۔ان سے عرض کروں گا کہ آپ مانیں یا نہ مانیں اور مجھ پر اعتراض کریں یا نہ کریں، یہ واقعات رونما ہو چکے اور میں نے بیان کر دیئے۔اس قسم کے واقعات بیان کرنا میرے نزدیک کارِ ثواب ہے اور منکرین دعا کیلئے باعث عبرت!

یہاں یہ عرض کر دوں کہ جن لائق احترام دوستوں نے حضرت صوفی صاحب رحمہ اللہ کی قبولیت دعا کے واقعات از راہِ کرم تحریری صورت میں مجھے ارسال فرمائے، وہ میرے پاس محفوظ ہیں۔ان میں عبدالرشید عراقی، حافظ محمد امین، مولانا اشرف جاوید، مولانا عائش محمد، مولانا محمد یاسین شاد اور مولانا محمد رمضان یوسف سلفی شامل ہیں۔مولانا عائش محمد اور اشرف جاوید کے تحریر کردہ واقعات سب سے زیادہ ہیں۔میں ان سب حضرات کا پہلے بھی شکریہ ادا کر چکا ہوں اب بھی کرتا ہوں۔

مولانا ولی اللہ منصور پوری، جناب علی ارشد، مولانا ارشاد الحق اثری اور مولانا محمد اسحاق سندھو اور جناب خلیل اثری نے زبانی واقعات بیان کیے۔(صوفی عبداللہ رحمہ اللہ، ص:۴۰۷-۴۰۸)

**آخری دن کے وظائف اور وفات:۔** ۲۸/اپریل ۱۹۷۵ء (۱۴۔ربیع الثانی ۱۳۹۵ھ) کو اتوار کا دن تھا اور یہ حضرت مرحوم کی دنیوی زندگی کا آخری دن تھا۔اس دن وہ تاندلیاں والا میں تھے۔حضرت کے خادم خاص مولوی محمد اسلم کا اصل وطن تو فورٹ عباس ہے، لیکن وہ حضرت کی خدمت کیلئے ان کے ساتھ تھے۔حضرت مرحوم کے آخری دن کے جو وظائف وہ بیان کرتے ہیں ان سے پتا چلتا ہے کہ ان کا ایک ایک لمحہ ذکر الٰہی میں گزرا تھا، بالکل اسی طرح جس طرح اس سے پہلے گزرتا تھا۔انہوں نے اپنے کسی وقت کو ذکر الٰہی سے محروم نہیں رہنے دیا۔ان کی زبان ہر آن یادِ خدا میں مصروف رہتی تھی۔آخری دن بھی مصروف رہی۔

حسب معمول وہ رات کے تین بجے سے پہلے ہی بیدار ہو گئے تھے۔وضو کر کے تہجد کی نماز پڑھی۔پھر فجر کی نماز پڑھنے کیلئے میزبان (احسن بٹ) کے گھر سے مسجد میں چلے گئے۔نماز کے بعد معمول کے وظائف پڑھنا شروع کیے، جس کی تفصیل یہ ہے۔اندازہ کیجئے کس درجہ قابل رشک تفصیل ہے۔ہم بے عمل لوگ اس کا تصور بھی نہیں کر سکتے۔

| | | |
|---|---|---|
| درود شریف | | 100مرتبہ |
| سورۂ فاتحہ | | 100مرتبہ |
| کلمہ طیبہ | | 100مرتبہ |
| کلمہ تمجید | | 100مرتبہ |
| سورۂ اخلاص: (قل هو الله احد......) | | 100مرتبہ |
| آیت الکرسی | | 100مرتبہ |
| آیت کریمہ | | 100مرتبہ |
| لاحول ولاقوة الا بالله العلى العظيم | | 100مرتبہ |
| انا لله و انا اليه راجعون | | 100مرتبہ |
| سيد الاستغفار | | 100مرتبہ |
| سبحان الله و بحمده سبحان الله العظيم | | 100مرتبہ |
| يا ارحم الراحمين | | 100مرتبہ |
| يابديع العجائب بالخير يا بديع | | 100مرتبہ |
| يامستعان عونك اياك نستعين | | 100مرتبہ |
| حسبنا الله و نعم الوكيل | | 500سومرتبہ |

نماز اشراق پڑھی۔ ہلکا سا ناشتہ کیا۔ لوگ آتے رہے اور حضرت صوفی صاحب رحمہ اللہ ان کیلئے دعائیں کرتے رہے۔

ان کے میزبان احسن بٹ نے گھر تشریف لے جانے کی درخواست کی۔ ان کی اہلیہ بیمار تھیں۔ تانگے پر ان کے گھر چلے گئے، پانی دم کر کے مریضہ کو پلایا۔ دوبارہ بوتل میں پانی دم کر کے دیا اور فرمایا یہ پانی پلاتے رہیں۔ دم کرتے وقت وہ بالعموم سومرتبہ سورہ فاتحہ پڑھا کرتے تھے...... دیگر ادعیہ اس کے علاوہ پڑھتے۔

وہیں لاہور اور شیخوپورہ سے کچھ لوگ آ گئے، ان کیلئے دعائیں کیں۔ اتنے میں ظہر کی اذان کا وقت ہوگیا۔ میزبان احسن بٹ نے کھانا پیش کیا۔ خود صرف ایک لقمہ منہ میں ڈالا، خادم کو کھانا کھلا دیا۔

فارغ ہوکر نماز کیلئے چل پڑے۔ بٹ صاحب تانگا لینے گئے تو فرمایا پیدل ہی چلتے ہیں، مسجد قریب ہی تو ہے۔ خادم کے کندھے پر ہاتھ رکھ کر کلمہ طیبہ پڑھتے ہوئے جا رہے تھے، غلہ منڈی میں مغربی جانب سے مسجد کے دروازے کے سامنے پہنچے تو اچانک طبیعت خراب ہوگئی اور چلنا مشکل ہوگیا۔ پانی طلب کیا۔ فوراً چارپائی لائی گئی اور انہیں احسن بٹ کی دکان پر پہنچایا گیا۔ ڈاکٹر آیا اس نے دیکھا اور یہ کہہ کر چلا گیا کہ انہیں کچھ دیر کیلئے آرام کرنے دیں۔ لیکن احسن بٹ سے علیحدگی میں کہا کہ ان کے دماغ کی شریان پھٹ گئی ہے۔

اب اللہ کے ذکر سے ہر وقت معمور رہنے والی زبان بند ہو چکی تھی۔ ٹھیک ساڑھے تین بجے یہ مردِ مجاہد اور ولی کامل اس عالم آب وگل سے رشتہ توڑ کر بارگاہِ الٰہی میں پہنچ گیا۔ ''اللهم اكرم نزله ووسع مدخله و ادخله جنت الفردوس''

قدرت کے رنگ دیکھیے کہ جہاں تھوڑی دیر پہلے نماز ظہر کے بعد یہ اعلان ہو رہا تھا کہ نمازِ عشاء کے بعد حضرت صوفی عبداللہ صاحب رحمہ اللہ کی صدارت میں جلسہ عام منعقد ہوگا، اب چند ساعتیں بعد وہیں نمازِ عصر کے بعد یہ اعلان ہونے لگا کہ حضرت صوفی

# تاریخ اہلِ حدیث

مرتبہ

مولانا محمد ابراہیم میر سیالکوٹیؒ

تقدیم

عبد النور راغب سلفی

ناشر

مکتبۃ الرحمن السلفیۃ

نیو سول لائن ، سرگودھا پاکستان

## عرض ناشر

الحمد للہ رب العالمین والصلوٰۃ والسلام علی نبیہ محمد وآلہ واصحابہ اجمعین۔ امابعد۔ آج پروپیگنڈہ اور نشر واشاعت کا دور ہے باطل نظریات، غلط عقائد، گندے و فحش خیالات وافکار کی تبلیغ زوروں پر ہے۔ سچے اور زندہ خدا کو چھوڑ کر مردہ انسانوں اور بے جان چیزوں کی پرستش کی جارہی ہے۔ خدا کے کلام اور اس کے رسول کے طریقے کو چھوڑ کر بزرگوں ائمہ اور علماء کے افکار و مذاہب کے اتباع کی دعوت دیجارہی ہے۔

ان حالات میں ضرورت تھی کہ دنیا کے سامنے مسلک حقہ پیش کیا جائے اور اس عظیم تحریک و جماعت حقہ کی تاریخ بھی پیش کی جائے جو چودہ سو سال سے برابر کتاب اللہ وسنت رسول اللہ پر عامل چلی آرہی ہے اسی کی داعی اور اسی کی نشر واشاعت جس کا مشن ہے۔ یوں تو آج مسلمانوں کے سارے فرقے کتاب وسنت پر عامل ہونے کے دعویدار ہیں۔ لیکن کتاب وسنت پر عمل کرنے کا صحیح طریقہ کیا ہے، صحیح عامل کون لوگ ہیں کونسا فکر صحیح ہے اور کونسا غیر صحیح نیز کتاب وسنت پر عمل کرنے کا اصل مطلب کیا ہے۔ یہ بہت کم لوگوں کو معلوم ہے۔ زیر نظر کتاب تاریخ اہل حدیث میں ان تمام مضامین پر حضرت مولانا محمد ابراہیم صاحب میر سیالکوٹیؒ رحمۃ اللہ علیہ نے بہت ہی سنجیدہ مثبت اور علمی انداز میں مدلل بحث کی ہے۔ اور تفصیل سے مسلک حقہ اور جماعت حقہ کی تاریخ اور خوبیوں پر روشنی ڈالی ہے۔ یہ مضمون اگرچہ بے انتہا دقیق ہے لیکن مولانا کے سحر نگار قلم نے اس کی گتھیوں کو بڑی آسانی سے حل کر دیا۔ جماعت کی علمی فکری اور تحریکی تاریخ کو مرتب کر کے آپ نے ایک عظیم تاریخی کارنامہ انجام دیا ہے۔ آپ کے قلم میں ایک بڑی خوبی یہ ہے کہ آپ تمام ائمہ امت اور اکابر سلف صالحین کا تذکرہ بہت ہی محبت وخلوص اور عقیدت واحترام کے ساتھ کرتے ہیں۔ مسلک ومسائل میں اختلاف کے باوجود بھی کسی پر طعن وتشنیع نوک قلم پر نہیں لاتے نہ کوئی ناگوار لفظ استعمال کرتے ہیں۔ بلکہ صرف دلائل کے ساتھ اختلاف واضح کرتے چلے جاتے ہیں۔ اور فیصلہ قاری پر چھوڑ دیتے ہیں میں سمجھتا ہوں کہ تعلیم یافتہ اور سنجیدہ حضرات خالی الذہن اور حق کے متلاشی ہو کر اس تاریخ کا مطالعہ کریں گے تو ضرور حق ان پر واضح ہو کر رہے گا۔

ہمارے صفحات میں گنجائش نہیں ہے ورنہ ہم تفصیل سے بتاتے کہ اس وقت اور اس سے قبل پاک و ہند عرب اور عالم اسلام میں جو بھی علمی عملی مجاہدانہ اور اصلاحی تحریکیں چلی ہیں ان کو پوری کی پوری روشنی تحریک اہل حدیث ہی سے ملی ہے۔ تحریک اہل حدیث ہی کی روح ان کے میدان میں سرگرم عمل کئے ہوئے ہے۔ اس تحریک کے افراد اگرچہ دنیا میں تعداد میں کم ہیں لیکن جہاں بھی ہیں علم و عمل میں ان کا پلہ بھاری ہے اور ممتاز ہیں۔ کیوں نہ ہو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی پیش گوئی اور دعاؤں کا نتیجہ ہے

زیر نظر کتاب ساٹھ سال قبل لکھی گئی تھی لیکن آج اس سے بھی زیادہ اس کی ضرورت ہے۔ اسی لئے اس کو نئی کتابت اور نئی تزئین کے ساتھ مکمل طور پر بغیر کسی حذف واضافہ کے شائع کیا جارہا ہے۔ اور افادہ عوام کی خاطر اس کی قیمت بھی بہت مختصر رکھی جارہی ہے۔ امید ہے پسند کی جائے گی۔ والسلام

محمد اسحاق بھٹی

# قافلۂ حدیث



مکتبہ قدوسیہ اردو بازار لاہور

مسلک کتاب وسنت کے فروغ کے لئے کوشاں

خوبصورت اور معیاری مطبوعات

مکتبہ قدوسیہ



ناشر ______ ابوبکر قدوسی

اشاعت ______ جنوری 2003ء

مطبع ______ موزوے پریس

MAKTABA QUDDUSIA
REHMAN MARKET GHAZNI STREET URDU BAZAR
LAHORE - PAKISTAN. Ph: 7351124 - 7230585
Fax: 92 - 42 - 7230585 Email: qadusia@brair.net.pk

عبداللہ صاحب رحمہ اللہ انتقال فرما گئے۔ انا للہ و انا الیہ راجعون۔(صوفی عبداللہ رحمہ اللہ،ص:۴۱۳-۴۱۵)

**دیو بندی، بریلوی، شیعہ حضرات کی شرکت:۔** یہ نہایت اندوہناک خبر تھی جو تیزی کے ساتھ تاندلیاں والا شہر اور اس کے اردگرد کے دیہات میں پھیل گئی اور لوگ بہت بڑی تعداد میں غلہ منڈی میں پہنچ گئے، جہاں ان کی میت رکھی ہوئی تھی۔ان میں ہر مسلکِ فقہی کے لوگ شامل تھے۔اہلحدیث کے علاوہ دیوبندی اور بریلوی یہاں تک کہ شیعہ حضرات بھی اس مجمع کثیر میں موجود تھے۔عورتیں بھی بہت بڑی تعداد میں وہاں آ گئی تھیں۔ان کی وفات کا اعلان تمام مسالک فقہ کی مساجد میں ہوا، اور بے حد افسوسناک لہجے میں ہوا۔ بازار بند ہو گئے اور دکانوں کو تالے لگا دیئے گئے۔

تھوڑی دیر بعد تجہیز وتکفین بھی ہو گئی۔ چارپائی کے ساتھ بڑے بڑے بانس باندھ دیئے گئے تاکہ زیادہ سے زیادہ لوگ اسے ہاتھ لگا سکیں۔نمازِ مغرب کے بعد حضرت میاں محمد باقر مرحوم ومغفور نے تاندلیاں والا کے کمیٹی باغ میں جنازہ پڑھایا۔ یہ حضرت صوفی صاحب رحمہ اللہ کا پہلا جنازہ تھا۔ جنازے میں شہر اور گردونواح کے ہزاروں کی تعداد میں لوگ شامل تھے، اہلحدیث بھی، دیوبندی بھی، بریلوی بھی اور شیعہ حضرات بھی......

ماموں کانجن میں حضرت کی وفات کی اطلاع دی جا چکی تھی۔ جنازے کے بعد میت کو سمندری کے راستے ماموں کانجن لے جایا گیا۔سمندری میں اس حادثے کی خبر پہنچ چکی تھی۔ وہاں چہرہ دیکھنے والے بے شمار لوگ جمع ہو گئے تھے۔ رات کے تقریباً دس بجے میت جامعہ تعلیم الاسلام (ماموں کانجن) پہنچی۔ وہاں ایک جم غفیر موجود تھا۔ ہر شخص کے چہرے پر اداسی چھائی ہوئی تھی۔ ہر متنفس افسردہ تھا۔
(صوفی عبداللہ رحمہ اللہ،ص:۴۱۵-۴۱۶)

**ولی کامل اور عارف باللہ کا مقام مدفن:۔** حضرت مرحوم کو جامعہ تعلیم الاسلام (ماموں کانجن) کے احاطے میں دفن کیا گیا اور یہ بہت ہی اچھا ہوا۔ان کی زندگی جس انداز سے گزری تھی اور اللہ نے ان کو جن اوصاف ومحاسن سے نوازا تھا، اس کی بنا پر یوں تو سب لوگ انہیں ولی کامل اور عارف باللہ قرار دیتے تھے اور یہ بات بالکل صحیح تھی، لیکن ماموں کانجن کے قرب وجوار کے لوگ ان کی قبولیتِ دعا کی بنا پر بالخصوص ان سے بے پناہ عقیدت رکھتے تھے اور اندیشہ تھا کہ اس عقیدت کا دائرہ اتنی وسعت نہ اختیار کر لے کہ احکام شرع سے ناواقف طبقے کی طرف سے ان کی قبر پر اسی طرح کے جذبات کا اظہار ہونے لگے، جس طرح کا بہت سے بزرگانِ دین کی قبروں پر ہو رہا ہے۔ اللھم اغفرلہ وارحمہ انک انت الغفور الرحیم۔(صوفی عبداللہ رحمہ اللہ،ص:۴۱۶-۴۱۷)

**کتاب کا نام:۔تاریخ اہلحدیث........ مرتبہ:۔ مولانا محمد ابراہیم میر سیالکوٹی رحمہ اللہ**
**تقدیم:عبدالنور راغب سلفی...... ناشر:۔مکتبہ الرحمٰن السّلفیہ، نیوسول لائن، سرگودھا (پاکستان)**

**اے اللہ ہم کو آپس میں محبت عطا فرما:۔** بعض لوگ روایت ''اختلاف امتی رحمہ'' کو حدیث صحیح قرار دے کر اس امت کے ہر اختلاف کو بے پرواہی سے دیکھتے ہیں۔لہٰذا ان کو اختلاف کے بدنتائج نہیں سوجھتے پس مناسب ہے کہ اس موقع پر اس غلط فہمی کو بھی دور کر دیا جائے۔

سو معلوم ہو کہ محدثین کے نزدیک یہ روایت ثابت نہیں ہوئی امام سخاوی رحمہ اللہ نے ''المقاصد الحسنۃ'' میں اور ملا علی قاری حنفی رحمہ اللہ نے موضوعات کبیر میں اور شیخ محمد طاہر پٹنی گجراتی رحمہ اللہ نے ''خاتمہ مجمع البحار'' میں مطولاً مختصراً بہت سے محدثین کے نزدیک اس کا بے اصل ہونا ذکر کیا ہے لہٰذا اس کا اعتبار کر کے دھوکے میں نہیں پڑنا چاہیے اور اختلاف اُمت کے غم سے بے فکر نہ ہونا چاہیے'' اللھم الف بین قلوب المسلمین و اصلح ذات بینھم ''(تاریخ اہلحدیث،ص:۱۷)

**فرقۂ مرجیہ:۔** تاریخی سلسلہ کے ضمن میں فرقہ مرجیۂ کی ابتداء اوراس کے بانی اوراس کے مختلف مسائل کی نسبت کہ ارجاء کا اطلاق بحسب لغت کس کس مسئلہ پر آ سکتا ہے۔ مختصراً ذکر ہو چکا ہے اور یہ بھی گزر چکا ہے کہ اس کی بعض صورتیں ائمہ اہلسنت کے نزدیک قابل اعتراض نہیں ہیں۔البتہ مرجیہ خالصہ کا یہ قول کہ ایمان کے ہوتے معاصی وبدکرداریاں مضر نہیں ہیں۔سراسر باطل اور قابل اعتراض ہے۔

اس موقع پر اس شبہ کا حل بھی نہایت ضروری ہے کہ بعض مصنفین نے سیّدنا امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کو بھی رجال مرجیہ میں شمار کیا ہے۔ حالانکہ آپ اہل سنت کے بزرگ امام ہیں۔اورآپ رحمہ اللہ کی زندگی اعلیٰ درجے کے تقویٰ اور تورع پر گزری۔جس سے کسی کو بھی انکار نہیں۔( تاریخ اہلحدیث،ص:۳۹)

**ارجاء اور امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ:۔** بے شک بعض مصنفین نے (خدا ان پر رحم کرے) امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ اورآپ رحمہ اللہ کے شاگردوں امام ابو یوسف امام محمد، امام زفر اور امام حسن بن زیاد (رحہم اللہ) کو رجال مرجیہ میں شمار کیا ہے جس کی حقیقت کو نہ سمجھ کر اور حضرت امام صاحب ممدوح کی طرز زندگی پر نظر نہ رکھتے ہوئے بعض لوگوں نے اسے خوب اچھالا ہے۔لیکن حقیقت رس علماء نے اس کا جواب کئی طریق پر دیا ہے۔

اوّل۔یہ کہ آپ پر بہتان ہے۔آپ مخصوص فرقہ مرجیہ میں سے نہیں ہو سکتے۔ورنہ آپ اتنے تقویٰ وطہارت پر زندگی نہ گزارتے، حوالجات ذیل ملاحظہ ہوں۔(۱) شیخ الاسلام امام ابن تیمیہ رحمہ اللہ'' منهاج السنة ''میں فرماتے ہیں۔

''كما ان ابا حنيفة و ان كان الناس خالفوه في اشياء وانكر وها عليه فلايستريب احد في فقهه و فهمه و علمه و قد نقلوا عنه اشياء يقصدون الشناعة عليه وهي كذب عليه قطعا مثل مسئلة الخنزير البرى و نحوها منهاج السنة ''(جلداوّل،ص:۲۵۹مطبوعہ مصر)

جس طرح کہ اگرچہ بہت لوگوں نے کئی مسائل میں امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کی مخالفت کی اورآپ پر ان امروں کا انکار کیا لیکن کوئی شخص بھی ان کی فقاہت اور فہم اور علم میں شک نہیں کرسکتا۔اورلوگوں نے آپ سے بہت سی ایسی چیزیں نقل کیں۔جن سے ان کا مقصد آپ پر برائی تھوپنا تھا۔ حالانکہ وہ باتیں آپ پر قطعی طور پر جھوٹ ہیں مثلاً خنزیر برّی اور مثل اس کی دیگر مسائل۔

(ب) اسی طرح دوسرے موقع پر امام مالک رحمہ اللہ، امام شافعی رحمہ اللہ، امام احمد رحمہ اللہ، امام بخاری رحمہ اللہ، امام ابوداؤد رحمہ اللہ، امام دارمی رحمہ اللہ وغیرہم ائمہ اہل سنت کے ساتھ امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ اورآپ رحمہ اللہ کے شاگردوں امام ابو یوسف رحمہ اللہ، امام محمد رحمہ اللہ، امام زفر رحمہ اللہ اور امام حسن بن زیاد رحمہ اللہ لؤلوئی کا ذکر بھی ان کے ساتھ ہی کر کے سب کے علم وفضل اور اجتہاد کی تعریف کرتے ہیں۔حالانکہ بعض مصنفین نے ان کو بھی رجال مرجیہ میں شمار کیا ہے(منهاج السنة جلداوّل،ص۲۳۱-۲۳۲)

(ج) نیز فرماتے ہیں:۔

امام مالک رحمہ اللہ، امام احمد رحمہ اللہ اور امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ وغیرہم ائمہ سلف میں سے ہیں(منهاج السنة جلددوم ص۲۳۳)

کہاں تک گنتے جائیں۔''منهاج السنة'' ایسے حوالجات سے بھری پڑی ہے۔اور امام ابن تیمیہ رحمہ اللہ، امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کے حق میں دیگر ائمہ سنت کی طرح نہایت ہی حسن ظن رکھتے ہیں۔

(۲) اسی طرح علامہ شہرستانی رحمہ اللہ فرماتے ہیں۔''اور تعجب ہے کہ غسّان (مرجیوں میں سے فرقہ غسانیہ کا پیشوا، امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ سے بھی مثل اپنے مذہب کے نقل کیا کرتا تھا اورآپ رحمہ اللہ کو مرجیوں میں شمار کرتا تھا اور غالباً یہ جھوٹ ہے۔(تاریخ اہلحدیث،ص:۳۹-۴۰)

اسی طرح حافظ ذہبی رحمہ اللہ آپ کی جلالت شان کے بدل قائل ہیں چنانچہ آپ اپنی مایۂ ناز کتاب ''میزان الاعتدال'' کے شروع میں فرماتے ہیں۔'' اور اسی طرح میں اس کتاب میں ان ائمہ کا ذکر نہیں کروں گا۔ جن کی احکام شریعت (فروع) میں پیروی کی جاتی ہے کیونکہ ان کی شان اسلام میں بہت بڑی ہے اور مسلمانوں کے دلوں میں ان کی عظمت بہت ہے۔ مثلاً امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ اور امام شافعی رحمہ اللہ اور امام بخاری رحمہ اللہ (میزان الاعتدال جلد اوّل، ص:۳ مطبوعہ لکھنؤ)

اسی طرح حافظ ذہبی رحمہ اللہ اپنی دوسری کتاب ''تذکرۃ الحفاظ'' میں آپ کے ترجمہ کے عنوان کو معزز لقب امام اعظم سے مزین کر کے آپ رحمہ اللہ کا جامع اوصاف حسنہ ہونا ان الفاظ میں رقم فرماتے ہیں۔'' كان اماماً و رعاً عالما عاملا متعبدا كبير الشان لايقبل جوائز السلطان بل يتجرو يكتب'' (تذكرة الحفاظ، ج:۱، ص:۱۵۱)
آپ (دین کے) پیشوا۔ صاحب ورع، نہایت پرہیز گار، عالم باعمل تھے (ریاضت کش) عبادت گزار تھے۔ بڑی شان والے تھے۔ بادشاہوں کے انعامات قبول نہیں کرتے تھے بلکہ تجارت کر کے اور اپنی روزی کما کر کھاتے تھے''

سبحان اللہ، کیسے مختصر الفاظ میں کس خوبی سے ساری حیات طیبہ کا نقشہ سامنے رکھ دیا ہے۔ اور آپ رحمہ اللہ کی زندگی کے ہر علمی اور عملی شعبہ اور قبولیت عامہ اور غنائے قلبی اور حکام وسلاطین سے بےتعلقی وغیرہ وغیرہ فضائل میں سے کسی بھی ضروری امر کو چھوڑ نہیں رکھا۔

اسی طرح اسی کتاب میں امام یحییٰ بن معین رحمہ اللہ سے نقل کر کے فرماتے ہیں کہ انہوں نے فرمایا: ''امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ میں کوئی عیب نہیں اور آپ کسی برائی سے متہم نہ تھے'' (امام یحییٰ بن معین رحمہ اللہ جرح میں متشددین سے تھے، باوجود اس کے وہ امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ پر کوئی جرح نہیں کرتے ۱۲ منہ......ص:۵۱)

تنبیہ: شاید آپ کے دل میں ان حوالجات کے بعد بھی یہ وسوسہ گزرے کہ ہوسکتا ہے کہ امام ذہبی رحمہ اللہ کو امام صاحب کے مرجیہ ہونے کا علم نہ ہو۔ سو اس کا مختصر اور مسکت جواب یہ ہے کہ حافظ ذہبی رحمہ اللہ ''میزان الاعتدال'' میں امام مسعر رحمہ اللہ کے ترجمہ کے ضمن میں امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ اور آپ کے بزرگ استاد حمّاد بن ابی سلیمان رحمہ اللہ کا بالخصوص ذکر کر کے سب مذکورین سے الزام ارجاء کو اس طرح دفع کرتے ہیں۔

''مسعر بن کدام حجت ہیں۔ امام ہیں اور سلمانی کا یہ قول کہ مسعؔر اور حمّاد بن ابی سلیمان اور نعمان یعنی امام ابوحنیفہ رحمہم اللہ اور عمرو بن مرّہ اور عبدالعزیز ابن ابی روّاد اور ابومعاویہ عمر بن ذرّ اور اس قسم کے دیگر بہت سے بزرگ جن کا ذکر اس نے کیا ہے۔ مرجیۂ میں سے ہیں قابل اعتبار نہیں ہے''۔ (میزان جلد دوم، ص:۷۴ مطبوعہ لکھنؤ)

اس کے بعد حافظ ذہبی رحمہ اللہ فرماتے ہیں۔ میں کہتا ہوں کہ ارجاء بہت سے بڑے بڑے علماء کا مذہب ہے پس مناسب نہیں کہ اس کے قائل پر حملہ کیا جائے (ص، ۴۷۰) اس فہرست میں دیگر بزرگوں کے ساتھ امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ اور آپ کے استاد حماد رحمہ اللہ کا بھی ذکر ہے جن کے مناسب حال یہ شعر ہے۔

نہ تنہا من دریں مے خانہ مستم جنید و شبلی و عطار شد مست

(تاریخ اہلحدیث، ص:۴۱-۴۲)

**امام سعید بن جبیر تابعی رحمہ اللہ:**۔ اسی طرح علامہ شہرستانی رحمہ اللہ حضرت سعید بن جبیر رحمہ اللہ کو بھی رجال مرجیہ میں شمار کرتے ہیں لیکن حجاج بن یوسف مشہور ظالم نے جب ان کو قتل کیا تو حافظ ذہبی رحمہ اللہ اس واقعہ کو ان الفاظ میں بیان کرتے ہیں ''قتله الحجاج قاتله الله''۔ حضرت سید بن جبیر رحمہ اللہ تابعی ہیں۔ حضرت عبداللہ بن عباس ؓ کے شاگرد ہیں جب کوفہ کے لوگ حج کو آتے اور حضرت ابن عباس ؓ سے کوئی مسئلہ دریافت کرتے تو آپ رضی اللہ عنہ جواب میں فرماتے ''کیا تم میں سعید بن جبیر رحمہ اللہ نہیں ہے؟'' اگر حضرت سعید بن جبیر رحمہ اللہ واجب التعظیم بزرگ نہ ہوتے تو حافظ ذہبی رحمہ اللہ جیسا ناقد الرجال امام ان کے قتل پر حجاج کے حق میں یہ بددعا نہ کرتا۔

(حضرت سعید بن جبیر رحمہ اللہ کے یہ حالات تذکرۃ الحفاظ جلد اول، ص ۶۶ میں ہیں۔ حافظ ابن حجر رحمہ اللہ تقریب میں فرماتے ہیں کہ حضرت سعید بن جبیر رحمہ اللہ ۹۵ھ میں شہید ہوئے) (تاریخ اہلحدیث، ص:۴۲)

**خاتمۃ الحفاظ حافظ ابن حجر رحمہ اللہ اور امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ:۔** حافظ ذہبی رحمہ اللہ کے بعد خاتمۃ الحفاظ حافظ ابن حجر رحمہ اللہ کو بھی دیکھئے۔ علوم حدیثیہ و تاریخیہ میں ان کے تجر دفضل و کمال اور احوال رجال سے پوری آگاہی کے متعلق کچھ کہنے کی ضرورت نہیں۔ آپ تہذیب التہذیب میں جو اصل میں امام ذہبی رحمہ اللہ کی کتاب تہذیب کی تہذیب ہے۔ امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کے ترجمہ میں آپ رحمہ اللہ کی دینداری اور نیک اعتقادی اور صلاحیت عمل میں کوئی بھی خرابی اور کسر بیان نہیں کرتے۔ بلکہ بزرگان دین سے ان کی از حد تعریف نقل کرتے ہیں اور فرماتے ہیں "الناس في ابي حنيفة حاسد و جاهل" یعنی حضرت امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کے متعلق (بری رائے رکھنے والے) لوگ کچھ تو حاسد ہیں اور کچھ جاہل ہیں" سبحان اللہ! کیسے اختصار سے دو حرفوں میں معاملہ صاف کر دیا ہے۔

نیز حافظ صاحب ممدوح لکھتے ہیں کہ قاضی احمد بن عبدہ قاضی "رے" نے اپنے باپ سے نقل کیا کہ ہم ابن عائشہ کے پاس بیٹھے تھے کہ اس نے امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کی ایک حدیث بیان کر کے کہا کہ تم لوگ اگر آپ کو دیکھ پاتے تو ضرور آپ کو چاہنے لگتے۔ پس تمہاری اور ان کی مثال ویسی ہے جیسے یہ شعر کہا گیا ہے۔ ؎ یعنی

اقلوا عليهم ويلكم لا ابا لكم من اللوم او سدوا المكان الذي سدوا

یعنی "لوگو! تمہارا برا ہو۔ تمہارے باپ مر جائیں۔ ان پر ملامت (کی زبان) کو تاہ کرو، ورنہ اس مکان کو پر کرو جس کو انہوں نے پر کیا تھا۔" یعنی ویسے بن کر دکھاؤ، سبحان اللہ کیسے عجیب پیرائے میں اعلیٰ درجہ کی تعریف کی ہے۔

(تاریخ اہلحدیث، ص:۴۲-۴۳)

**ایمان میں کمی بیشی اور حضرت امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ:۔** ایمان میں کمی بیشی کے مسئلہ کا مدار ایمان و اعمال صالحہ کے درمیان نسبت ہے۔ اس کی متعلق علماء اسلام میں اختلاف ہے جس کی تفصیل امام نووی رحمہ اللہ نے شرح صحیح مسلم میں اور حافظ ابن حجر رحمہ اللہ نے شرح صحیح بخاری میں بسط لکھدی ہے۔

امام بخاری رحمہ اللہ اپنی صحیح کی کتاب الایمان کے شروع میں فرماتے ہیں:

"باب قول النبي صلى الله عليه وسلم بني الاسلام على خمس و هو قول و فعل ويزيد و ينقص"

نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے اس فرمان کا بیان کہ اسلام پانچ چیزوں پر بنایا گیا ہے اور وہ قول اور فعل ہے" اور وہ زیادہ بھی ہوتا ہے کم بھی ہوتا ہے۔

حافظ ابن حجر رحمہ اللہ فتح الباری شرح صحیح بخاری میں اس کے ذیل میں فرماتے ہیں۔

"فالسلف قالوا هو اعتقاد بالقلب ونطق باللسان و عمل بالاركان"

"سلف امت کا قول ہے کہ ایمان اعتقاد قلبی اور شہادت زبانی اور اعضاء سے عمل کرنے کا نام ہے"

اور اس کے بعد فرماتے ہیں "والمرجئة قالوا هو اعتقاد و نطق فقط" یعنی مرجیہ کہتے ہیں کہ ایمان صرف اعتقاد اور شہادت کا نام ہے۔

علامہ بدرالدین عینی حنفی رحمہ اللہ نے عمدۃ القاری شرح صحیح بخاری میں ایمان کی تعریف کے متعلق اسلامی فرقوں کے اختلافات ذکر کیے ہیں۔ تیسرے فرقے کے اقوال کے ضمن میں نمبر اول پر فرماتے ہیں۔

"الاول ان الايمان اقرار باللسان و معرفة بالقلب و هو قول ابي حنيفة رحمه الله و عامة الفقهاء و بعض المتكلمين" (جلد ا، ص:۱۲۱ مصری) "کہ ایمان زبان سے اقرار کرنے اور دل کی معرفت کا نام ہے اور یہ قول ہے امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کا اور عام فقہاء کا اور بعض متکلمین کا"

پس حضرت امام صاحب رحمہ اللہ پر ایک یہ بھی اعتراض ہے کہ ان کا قول مرجیوں کے موافق ہے۔

علامہ محمد بن عبدالکریم شہرستانی رحمہ اللہ "الملل و النحل" میں مرجیوں کے فرقوں کا ذکر کرنے کے بعد فرماتے ہیں کہ امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کو مرجیوں میں کیوں شمار کیا گیا؟

"ولعل السبب فيه انه لما كان يقول الايمان هوالتصديق بالقلب و هو لايزيد ولاينقص ظنوا انه يؤخر العمل عن الايمان و الرجل مع تحرجه فى العمل كيف يفتى بترك العمل وله سبب اخر و هو كان يخالف القدرية والمعتزلة الذين ظهروا فى الصدر الاوّل والمعتزلة يلقبون كل من خالفهم فى القدر مرجئا و كذلك و عيدية من الخوارج فلايبعد ان اللقب انما لزمه من فريقى المعتزلة والخوارج والله اعلم"

شاید اس کا سبب یہ ہو کہ چونکہ آپ یعنی امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کا قول یہ ہے کہ ایمان (اصل میں) تصدیق قلبی کا نام ہے اور وہ نہ زیادہ ہوتا ہے اور نہ کم ہوتا ہے تو اس سے لوگوں نے سمجھ لیا کہ آپ عمل کو ایمان سے مؤخر کرتے ہیں اور وہ مرد (خدا) یعنی امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ عمل میں اس قدر پرہیزگار ہوتے ہوئے ترک عمل کا فتویٰ کس طرح دے سکتے ہیں اور اس کا سبب ایک اور بھی ہے کہ آپ قدریوں اور معتزلوں کے مخالف تھے جو صدر اوّل میں ظاہر ہوئے اور معتزلہ لوگ ہر اس شخص کو جو تقدیر کے متعلق ان کا مخالف ہو مُرجی کہتے تھے۔ اسی طرح خوارج میں سے وعیدیہ لوگ بھی۔ پس بعید نہیں کہ آپ کو یہ لقب ہر دو فریق معتزلہ وخوارج سے الزاماً ملا ہو واللہ اعلم۔ (تاریخ اہلحدیث، ص: ۴۵-۴۶)

**جملہ شرعیات ایمان شرعی میں داخل ہیں:۔** اگرچہ یہ امر حوالہ مذکورہ سے بھی ظاہر ہے لیکن ہم اس کی بابت ایک خاص حوالہ ذکر کرتے ہیں۔ جو اکثر علماء کی نظر میں نہ ہوگا۔

"وقد حكى الطحاوى رحمه الله حكاية عن ابى حنيفة مع حماد بن زيد ان حماد بن زيد لماروى له حديث اى الاسلام افضل الخ قال له الاتراه يقول اى الاسلام افضل قال الايمان ثم جعل الهجرة والجهاد من الايمان فسكت ابوحنيفة رحمه الله فقال بعض اصحابه الاتجيبه يا ابا حنيفة قال بما اجيبه و هو يحدثنى بهذا عن رسول الله صلى الله عليه وسلم" (ص:۲۸۱)

امام طحاوی حنفی رحمہ اللہ امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کا ایک واقعہ جو امام حماد بن زید رحمہ اللہ محدث کے ساتھ ہوا حکایت کرتے ہیں کہ جب حضرت حماد نے امام صاحب رحمہ اللہ کے پاس حدیث "اى الاسلام" روایت کی اور کہا کہ آپ دیکھتے نہیں کہ سائل نے آنحضرت سے سوال کیا "اى الاسلام افضل" تو آنحضرت ﷺ نے فرمایا الایمان پھر ہجرت اور جہاد کو بھی امور ایمان میں شمار کیا تو امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ خاموش ہو گئے آپ رحمہ اللہ کے ایک شاگرد نے کہا آپ رحمہ اللہ اس کو جواب کیوں نہیں دیتے تو آپ رحمہ اللہ نے فرمایا وہ مجھ کو اس بارے میں رسول اللہ ﷺ کی حدیث سناتا ہے میں اس کو کیا جواب دوں۔

**وضاحت از محشی:**۔ کتاب شرح الطحاویہ فی العقیدۃ السّلفیہ مطبوعہ مکہ مکرمہ ۱۲ یہ کتاب ۱۳۴۹ھ میں بامر سلطان ابن سعود ایدہ اللہ مکہ معظّمہ میں طبع ہوئی ہے۔ یہ حوالہ اس عاجز کو حاجی عبدالغفار صاحب تاجر کوٹھی حاجی علی جان صاحب مرحوم کے افادات سے ملا جبکہ میں سفر بمبئی سے دہلی واپس آیا۔ آہ آج حاجی عبدالغفار صاحب اس دنیا میں نہیں ہیں۔ "عامله الله برحمته الواسعة"۔ میں عاجز ان کیلئے ہر شب ان کا نام لے کر مع بعض دیگر اصحاب کے مغفرت کی دعا کرتا ہوں بفضل اللہ تعالیٰ: میر سیالکوٹی)

امام طحاوی رحمہ اللہ کے اس حوالے سے صاف معلوم ہو گیا کہ حضرت امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ حدیث رسول اللہ ﷺ کی کتنی تعظیم کرتے

تھے۔اس کے سامنے کس طرح گردن جھکا دیتے تھے۔اور یہ بھی کہ آپ رحمہ اللہ نے از روئے شرع اعمال کو داخل ایمان تسلیم کرلیا۔ یا آپ آگے ہی تسلیم کرتے تھے۔''هذا ولله الحمد''۔(تاریخ اہلحدیث،ص:۴۹-۵۰)

**حوالہ غنیۃ الطالبین اور اس کا جواب:۔** بعض لوگوں کو حضرت سیّد عبدالقادر جیلانی رحمہ اللہ کے حوالے سے بھی ٹھوکر لگی ہے کہ آپ نے حضرت امام صاحب رحمۃ اللہ کو مرجیوں میں شمار کیا ہے۔سو اس کا جواب ہم اپنے الفاظ میں نہیں بلکہ اپنے شیخ الشیخ حضرت سیّد نواب صاحب مرحوم کے حوالے سے دیتے ہیں جو انہوں نے حضرت شاہ ولی اللہ صاحب رحمہ اللہ کی کتاب سے نقل کیا ہے۔

آپ دلیل الطالب میں بطور سوال و جواب فرماتے ہیں۔

سوال:۔درغنیة الطالبین مرجیه رادر اصحاب ابی حنیفه نعمان رحمه الله ذکر کرده اندوکذاغیره فی غیره وجه آن چیست؟

جواب: شاه ولی الله رحمه الله محدث دہلوی درتفہیمات الہٰیه نوشته ارجاء دو گونه است یکے ارجاء است که قائل را از سنت بیروں می کند۔ دیگر آنست که ازسنت بیروں نمی کند۔ اول آن ست که معتقدآں باشد که ہر که اقرار بلسان و تصدیق بجنان کرد۔ ہیچ معصیت او رامضر نیست اصلاً و دیگر آنکه اعتقاد کند که عمل ازایمان نیست و لیکن ثواب و عقاب برآں مترتب ست و سبب فرق میان ہر دو آنست که صحابه و تابعین اجماع کرده اندبر عطیه مرجیۂ و گفته اندکه برعمل ثواب و عقاب مترتب می شود۔ پس مخالف ایشاں ضال و مبتدع است و در۔

شاہ ولی اللہ صاحب رحمہ اللہ نے تفہیمات الٰہیہ میں لکھا ہے کہ ارجاء دو قسم پر ہے۔ایک ارجاء ایسا ہے کہ قائل کو سنت سے نکال دیتا ہے دوسرا وہ ہے جو سنت سے نکالتا نہیں۔اول یہ ہے کہ کوئی اس بات کا معتقد ہو کہ جس شخص نے زبان سے اقرار کرلیا اور دل سے تصدیق کرلی اس کو کوئی معصیت بالکل ضرر نہیں دے گی۔اور دوم یہ کہ اعتقاد کرے کہ عمل ایمان کی جز نہیں ہے لیکن ثواب و عقاب ان پر مترتب ہوتے ہیں اور دونوں (قسموں) میں فرق کرنے کی وجہ یہ ہے کہ صحابہ اور تابعین کا اجماع ہے مرجیہ کے خطا ہونے پر اور ان (صحابہ اور تابعین) کا قول ہے کہ عمل پر ثواب اور عقاب مترتب ہوتا ہے۔

**مسئلہ ثانیہ:** اجماع سلف ظاہر نشده بلکه دلائل متعارضست بعض آیات و احادیث و اثر دلالت می کنند براں که ایمان غیر عمل ست و لبسیارے از دلیل دال ست برآں که اطلاق ایمان بر مجموع قول و فعل ست و این نزاع راجع می شود بسوئے لفظ۔ بجہت اتفاق ہمه براں که عاصی از ایمان خارج نمی شود اگرچه مستحق عذاب ست و صرف دلائل دالّه برآں که ایمان عبارت از مجموع ایں چیزہا است از ظواہرش باد نے عنایت ممکن ست انتہی۔

پس ان (صحابہ اور تابعین) کا مخالف گمراہ اور بدعتی ہے اور دوسرے مسئلہ میں سلف کا اجماع ثابت نہیں ہوا۔ بلکہ دلائل متعارض ہیں۔بعض آیات واحادیث اور آثار (صحابہ) اس بات پر دلالت کرتے ہیں کہ ایمان غیر عمل ہے اور اکثر دلائل اس بات پر دلالت کرتے ہیں کہ ایمان کا اطلاق قول و عمل پر ہے اور یہ نزاع (محض) لفظ کی طرف رجوع کرتی ہے یعنی لفظی ہے بوجہ اس کے کہ سب اس بات پر متفق ہیں کہ عاصی ایمان سے خارج نہیں ہوتا۔اگرچہ مستحق عذاب ہے اور ان دلائل کو پھیرنا جو اس بات پر دلالت کرتے ہیں کہ ایمان ان سب چیزوں (عقائد و اعمال) کا نام ہے ادنیٰ توجہ سے ممکن ہے۔

حضرت شاہ صاحب رحمہ اللہ کے اس حوالے کے بعد حضرت نواب صاحب مرحوم و مغفور اپنی طرف سے اس پر تبصرہ کہتے ہیں:

وازینجا معلوم شد که مرادِ حضرت شیخ جیلانی رحمه الله اور مرجیه بودن اصحاب ابی

حنیفه رحمه الله ثانی شق ست ولاغبار علیه اگرچه ارجح از روئے نظر در دلائل ہماں مذہب اہلحدیث ست که ایمان عبارت ست از مجموع اقرار تصدیق و عمل به قال القاضی ثناء الله فی مالا بدمنه '' فاندفع الاشکال و صفی مطلع الهلال و بالله التوفیق''(ص:۱۶۵-۱۶۶)

حضرت شیخ جیلانی رحمہ اللہ کی مراد شق ثانی ہے۔اور اس پر کوئی غبار نہیں۔اگر چہ دلائل پر نظر رکھنے سے اہلحدیث کا مذہب ہی راجح ہے کہ ایمان مجموع اقرار اور تصدیق اور عمل کا نام ہے۔اور قاضی ثناء اللہ صاحب رحمہ اللہ حنفی نے بھی ''مـالا بـدمـنـه''میں یہی کہا ہے۔پس مشکل دور ہوگئی اور ہلال کا مطلع صاف ہوگیا۔اور توفیق خدا سے ہے۔ (ص:۱۶۵-۱۶۶) (تاریخ اہلحدیث،ص:۵۰-۵۱)

**امام اعظم رحمہ اللہ کی گستاخی کا وبال:۔** فیض ربانی: ہر چند کہ میں سخت گنہگار ہوں۔لیکن یہ ایمان رکھتا ہوں اور اپنے صالح اساتذہ جناب مولانا ابوعبداللہ عبیداللہ غلام حسن صاحب مرحوم سیالکوٹی اور جناب مولانا حافظ عبدالمنان صاحب مرحوم محدث وزیرآبادی کی صحبت وتلقین سے یہ بات یقین کے رتبے تک پہنچ چکی ہے کہ بزرگان دین خصوصاً حضرات ائمہ متبوعین رحمہم اللہ سے حسن عقیدت نزول برکات کا ذریعہ ہے۔اس لیے بعض اوقات خدا تعالیٰ اپنے فضل عمیم سے کوئی فیض اس ذرہ بمقدار پر نازل کردیتا ہے۔اس مقام پر اس کی صورت یوں ہے کہ جب میں نے اس مسئلہ کیلئے کتب متعلقہ المباری سے نکالیں۔اور حضرت امام صاحب رحمہ اللہ کے متعلق تحقیقات شروع کیں تو مختلف کتب کی ورق گردانی سے میرے دل پر کچھ غبار آ گیا۔جس کا اثر بیرونی طور پر یہ ہوا کہ دن دوپہر کے وقت جب سورج پوری طرح روشن تھا۔ یکا یک میرے سامنے گھپ اندھیرا چھا گیا گویا''ظلمت بعضها فوق بعض''کا نظارہ ہوگیا۔معاً خدا تعالیٰ نے میرے دل میں ڈالا کہ یہ حضرت امام صاحب رحمہ اللہ سے بدظنی کا نتیجہ ہے اس سے استغفار کرو۔میں نے کلمات استغفار دہرانے شروع کیے۔وہ اندھیرے فوراً کافور ہو گئے اور ان کی بجائے ایسا نور چمکا کہ اس نے دوپہر کی روشنی کو مات کر دیا۔اس وقت سے میری حضرت امام صاحب رحمہ اللہ سے حسن عقیدت اور زیادہ بڑھ گئی۔اور میں ان شخصوں سے جن کو حضرت امام صاحب رحمہ اللہ سے حسن عقیدت نہیں ہے کہا کرتا ہوں کہ میری اور تمہاری مثال اس آیت کی مثال ہے کہ حق تعالیٰ منکرین معارج قدسیہ آنحضرت ﷺ سے خطاب کر کے فرماتا ہے''افتما رونه' علی مایری''۔ میں نے جو کچھ عالم بیداری اور ہوشیاری میں دیکھ لیا اس میں مجھ سے جھگڑا کرنا بے سود ہے۔هذا والله ولی الهدایة۔

**خاتمۃ الکلام:۔** اب میں اس مضمون کو ان کلمات پر ختم کرتا ہوں اور اپنے ناظرین سے امید رکھتا ہوں کہ وہ بزرگان دین سے خصوصاً ائمہ متبوعین رحمہم اللہ سے حسن ظن رکھیں۔اور گستاخی اور شوخی اور بے ادبی سے پرہیز کریں۔کیونکہ اس کا نتیجہ بہردو جہان میں موجب خسران و نقصان ہے۔'' نسئل الله الکریم حسن الظن والتادب مع الصالحین و نعوذ بالله العظیم من سوء الظن بهم و الوقیعة فیهم فانه عرق الرفض والخروج علامة المعارقین ولنعم ماقیل ''۔

از خـــداخـــواہیـــم تـــوفیـــق ادب  بـے ادب مـحـــروم شـداز لـطف رب

خاک پائے علماء متقدمین ومتاخرین حافظ محمد ابرہیم میر سیالکوٹی) (تاریخ اہلحدیث،ص:۵۱-۵۲)

**ائمہ کا گستاخ شیخ الکل کی نظر میں:۔** مولانا ثناءاللہ صاحب مرحوم امرتسری نے مجھ سے بیان کیا کہ جن ایام میں میں کانپور میں مولانا احمد حسن صاحب کانپوری رحمہ اللہ سے علم منطق کی تحصیل کرتا تھا۔اختلاف مذاق ومشرب کے سبب احناف سے میری گفتگو رہتی تھی۔ان لوگوں نے مجھ پر یہ الزام تھوپا کہ تم اہلحدیث لوگ ائمہ دین کے حق میں بے ادبی کرتے ہو۔میں نے اس کے متعلق حضرت میاں صاحب مرحوم دہلوی یعنی شیخ الکل حضرت سیّد نذیر حسین صاحب مرحوم سے دریافت کیا تو آپ رحمہ اللہ نے جواب میں کہا کہ ہم ایسے شخص کو جو ائمہ دین کے حق میں بے ادبی کرے چھوٹا رافضی جانتے ہیں۔[2] علاوہ بریں میاں صاحب مرحوم معیار الحق رحمہ اللہ میں حضرت امام صاحب رحمہ اللہ کا ذکر

ان الفاظ میں کرتے ہیں'' امامنا و سیّدنا ابوحنیفة النعمان افاض الله علیه شابیب العفو والغفران''(ص:۲) نیز فرماتے ہیں ان کا مجتہد ہونا اور متبع سنت اور متقی اور پرہیز گار ہونا کافی ہے ان کے فضائل میں اور آیۂ کریمہ ان اکرمکم عند اللہ اتقٰکم زینت بخش مراتب ان کیلئے ہے''(ص:۵) وضاحت از محشی (تاریخ اہلحدیث، ص:۵۲)

**امام صاحب کی ثقاہت:** جن کو آپ کے شاگردوں میں سے سب سے پہلے امام ابو یوسف رحمہ اللہ نے اور پھر امام محمد رحمہ اللہ نے اپنی تصانیف میں جمع کیا۔ چنانچہ حضرت شاہ صاحب رحمہ اللہ حجۃ اللہ میں فرماتے ہیں۔

> ''وکان ابوحنیفة رضی الله عنه الزمهم مذهب ابراهیم و اقرانه لایجاوزه الاماشاء الله و کان عظیم الشان فی التخریج علی مذهبه دقیق النظر فی وجوه التخریجات مقبلا علی الفروع اتم اقبال''
>
> اور امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ (حضرت) ابراہیم (نخعی رحمہ اللہ) اور آپ کے ہم زمانہ کے مذہب کو ان سب سے زیادہ لازم پکڑنے والے تھے۔ اس سے تجاوز نہیں کرتے تھے۔ الا ماشاءاللہ۔ اور آپ کے مذہب پر تخریج کرنے میں بڑی شان رکھتے تھے۔ اور وجوہ تخریجات میں بڑی باریک نظر والے تھے۔ (اور) فروع میں پوری توجہ سے متوجہ تھے۔'' (حجۃ اللہ مصری ج ۱،ص:۱۴۵)

آپ رحمہ اللہ کے بعد آپ رحمہ اللہ کے لائق و مشہور شاگردوں میں سے امام ابو یوسف رحمہ اللہ عہد رشیدی میں عہد قاضی القضاۃ پر متعہد ہوئے جس سے آپ رحمہ اللہ کے اقوال مخرجہ کو بہت فروغ ہوا۔ اور وہ ایک مستقل مذہب قرار پایا چنانچہ حضرت شاہ صاحب رحمہ اللہ عبارت بالا کے تھوڑا آگے فرماتے ہیں:

> ''وکان اشهر اصحابه ذکراً ابویوسف رحمه الله فولی قاضی القضاة ایام هارون الرشید فکان سببا لظهور مذهبه والقضاء به فی اقطار العراق و خراسان وماوراء النهر'' (حجۃ اللہ مصری جلد ۱،ص:۱۴۵)
>
> اور امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کے شاگردوں میں سے زیادہ شہرت والے (امام) ابو یوسف رحمہ اللہ تھے۔ وہ خلیفہ ہارون الرشید کے عہد میں عہدۂ قاضی القضاۃ کے متولی ہوئے تو وہ آپ کے مذہب کی شہرت اور اس کی وجہ سے قضاء کے ملنے کا سبب ہوئے عراق اور خراسان اور ماوراء النہر کے علاقوں میں''۔

امام ابراہیم نخعی رحمہ اللہ ۱۵۰ھ میں اور امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ ۱۵۰ھ میں اور امام ابو یوسف رحمہ اللہ ۱۸۱ھ میں اور امام محمد بن حسن رحمہ اللہ ۱۸۹ھ میں فوت ہوئے رحمہم اللہ اجمعین۔ (تاریخ اہلحدیث، ص:۷۴-۷۵)

**امام شافعی رحمہ اللہ:۔** امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کی وفات کے سال یعنی ۱۵۰ھ میں امام شافعی رحمہ اللہ پیدا ہوئے سات سال کی عمر میں قرآن شریف اور دس سال کی عمر میں مؤطا امام مالک رحمہ اللہ حفظ کر لیا۔ (تہذیب التہذیب ۱۲)

پھر مدینہ طیبہ میں جا کر خود امام مالک رحمہ اللہ سے روایت کیا اور حدیث و فقہ میں یکتائے زمانہ ہو گئے۔ حتیٰ کہ پندرہ سال کی عمر میں اپنے اساتذہ مثل مسلم بن خالد رحمہ اللہ کے سامنے فتویٰ دینے لگے اور وہ آپ رحمہ اللہ کی تصدیق کرتے تھے۔

آپ رحمہ اللہ نے ہر دو مذاہب (حنفی و مالکی) کو محدثانہ نظر سے دیکھ کر ان میں اصولی طور پر ایسے امور پائے۔ جو ان کو حدیث رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے خلاف نظر آئے۔ اس لیے آپ رحمہ اللہ نے اصول حدیث کے متعلق بہت کچھ چھان بین کی اور اصول فقہ کی بنیاد ڈالی۔ کہ قرآن و حدیث سے اس طرح استنباط کرنا چاہیے اور مختلف احادیث کو اس طرح جمع کرنا چاہیے۔ اور قرآن شریف کی آیت اور حدیث کو اس طرح جمع کرنا چاہیے۔

پس آپ کا طریقہ اجتہاد ہر دو مذاہب سے مختلف ہوا۔ تو آپ رحمہ اللہ کا مذہب بھی مستقل مانا گیا۔ امام شافعی رحمہ اللہ کی وفات خلیفہ مامون کے عہد میں ۲۰۴ھ میں ہوئی۔ (تاریخ اہلحدیث، ص:۷۵)

**امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ:۔** امام مالک رحمہ اللہ و امام شافعی رحمہ اللہ کے بعد حدیث بہت منتشر ہو گئی اور تصانیف بھی عام ہوتی گئیں۔ حتیٰ

کہ امام احمد رحمہ اللہ کا زمانہ آیا تو آپ رحمہ اللہ کے پاس اتنا ذخیرۂ حدیث جمع ہوگیا۔ کہ کسی کے پاس نہ ہوا تھا۔ انہوں نے صرف روایات کو پیش نظر رکھا۔ اور دائیں بائیں نظر کرنے کی حاجت نہ سمجھی۔ اس لیے خالص احادیث اور آثار کی اتباع کرنے کے سبب آپ رحمہ اللہ کا مذہب الگ گنا گیا۔ چنانچہ حضرت شاہ صاحب رحمہ اللہ حجۃ اللہ میں فرماتے ہیں۔

"وکان اعظمهم شاناو اوسعهم روایة و اعرفهم للحدیث مرتبة و اعمقهم فقها احمد بن حنبل"

(حجة الله مصری باب الفرق بین اهل الحدیث و اهل الرائے جلد اوّل، ص:۱۴۹)

''سب سے بڑی شان والے اور وسیع روایت والے اور حدیث شریف کے مراتب کو سب سے زیادہ سمجھنے والے اور فقاہت میں سب سے گہرے امام احمد بن محمد بن حنبل رحمہ اللہ ہوئے''

امام احمد رحمہ اللہ کی وفات ۲۴۰ یا ۲۴۱ ھ میں ہوئی۔ امام احمد صاحب رحمہ اللہ کے وقت تک علم حدیث کی بہت شہرت ہوگئی۔ تصانیف بھی کثرت سے ہونے لگیں۔ (تاریخ اہلحدیث، ص:۷۵-۷۶)

**متبرک قبور کی زیارت اور سلوک معرفت کا فیض:۔** ۱۳۳۰ھ کے سفر حج کے ضمن میں کئی ایک دیگر بلاد اسلامیہ کے سفر کا بھی موقع ملا۔ مثلاً حیفا۔ یافا بیت المقدس، دمشق، پورٹ سعید، سویز اور مصر (قاہرہ) مصر میں جمعہ کی نماز جامعہ شافعیہ میں مع اپنے رفقاء حج وٹیلر ماسٹر عبداللہ سیالکوٹی پڑھی اسی کے متصل امام شافعی رحمہ اللہ کی قبر شریف ہے اس کی بھی زیارت کی۔ بعد ازاں شیخ عبدالوہاب شعرانی شافعی رحمہ اللہ کے مرقد منور کی زیارت کی اور نماز مغرب ان کی مسجد میں ادا کی۔ اس گنہگار کو سب بزرگان دین کی طرح ان سے بھی کمال حسن عقیدت ہے اور میں نے ان کی کتاب سے سلوک وفروع کے متعلق بہت فیض حاصل کیا۔ "اللهم زدنی حب الصالحین"۔ وضاحت از محشی (تاریخ اہلحدیث، ص:۷۹)

**تالیفات پیران پیر میں اہمیت سنت:** آپ رحمہ اللہ کی تصانیف میں خالص کتاب وسنت کی پیروی کی کئی عبارتیں پائی جاتی ہیں۔ جن سے صاف عیاں ہے کہ آپ اہلحدیث تھے۔

آپ رحمہ اللہ کی دو کتابیں ہمارے ہاتھوں میں ہیں، فتوح الغیب اور غنیۃ الطالبین۔ فتوح الغیب تو علم طریقت کے متعلق ہے۔ اور غنیۃ الطالبین میں کچھ اس کا بیان بھی ہے۔ اور زیادہ تر علم شریعت کا ذکر ہے آپ فتوح الغیب کا دوسرا مقالہ ان الفاظ طیبہ سے شروع کرتے ہیں۔

"اتبعوا ولا تبتد عوا واطیعو اولاتمرقوا ووحدو اولا تشرکوا" (مقالہ ثانیہ، ص:۱۱)

سنت کی پیروی کرو اور بدعتیں مت نکالو خدا اور رسول کی اطاعت کرو اور دین سے باہر مت ہو توحید مانو شرک مت کرو۔

اور چھتیسویں مقالہ میں نہایت زوردار عبارت میں مع حوالہ آیات بتاکید فرماتے ہیں۔

واجعل الکتاب والسنة امامك و اعمل بها ولا تغتر بالقال والقیل والهوس قال الله تعالیٰ و ما اٰتکم الرسول فخدوه ومانهٰکم عنه فانتهوا واتقوالله ولا تخالفوه فتترکوا العمل بما جاء به و تخترعوا لانفسکم عملاً و عبادة کما قال الله تعالیٰ فی حق قوم ضلوا عن سواء السبیل و رهبانیة ابتدعو هاما کتبنا ها علیهم ثم انه قدزکی هو نبیه و نزهه من الباطل فقال و ما ینطق عن الهوی ان هو الاوحی یوحی ای ماأتکم به فهو من عندی لامن هواه و نفسه فاتبعو ه ثم قال قل ان کنتم تحبون الله فاتبعونی یحببکم الله فبین ان طریق المحبة اتباعه قولا وفعلا (مقالہ ۳۶، ص:۱۶۷ تا ۱۶۹)

قرآن وحدیث کو اپنا امام بنالے اور انہی پر عمل کیا کر اور کسی کے کہے سے دھوکہ مت کھائیو۔ اللہ تعالیٰ نے فرمادیا ہے جو تم کو رسول ﷺ دیں وہ لے لو اور جس سے ہٹائے ہٹے رہو، اللہ سے ڈرو اور اس کی مخالفت نہ کرو کہ جو کچھ تم کو اس نے دیا ہے اسے تو چھوڑ دو اور نئی بدعتیں ایجاد کرنے لگو۔ جیسے اللہ تعالیٰ نے ایک گمراہ قوم کے حق میں فرمایا ہے کہ انہوں نے رہبانیت

رات ) میرے پاس تھے اور بار بار اللہ تعالیٰ سے دعا کر رہے تھے، اس کے بعد مجھ سے فرمانے لگے: ''اے عائشہ (رضی اللہ عنہا)! کیا تمہیں معلوم ہے کہ اللہ تعالیٰ نے میری دعا قبول کر لی ہے، میرے پاس دو آدمی آئے تھے، جن میں سے ایک میرے سر اور دوسرا میرے پاؤں کے پاس بیٹھ گیا اور ایک نے دوسرے سے پوچھا:

اس شخص کو کیا ہوا ہے؟۔اس پر جادو کیا گیا ہے۔کس نے کیا ہے؟۔لبید بن الاعصم نے......

کس چیز میں کیا ہے؟۔کنگھی، بالوں اور کھجور کے خوشے کے غلاف میں۔

جس چیز میں اس نے جادو کیا ہے، وہ کہاں ہے؟۔بئر ذروان میں......

چنانچہ رسول اللہ ﷺ اپنے کچھ صحابہ کرام (رضی اللہ عنہم) کے ساتھ اس کنویں کو آئے (اسے نکالا اور پھر) واپس آ گئے اور فرمانے لگے:

''اے عائشہ (رضی اللہ عنہا)! اس کا پانی انتہائی سرخ رنگ کا ہو چکا تھا اور اس کی کھجوروں کے سر ایسے تھے جیسے شیطان کے سر ہوں'' (یعنی وہ انتہائی بدشکل تھیں)۔

میں نے کہا: اے اللہ کے رسول ﷺ! آپ نے جادو کنویں سے نکالا نہیں؟

آپ ﷺ نے فرمایا: ''اللہ تعالیٰ نے مجھے عافیت دی ہے اور میں نہیں چاہتا کہ لوگ کسی شر اور فتنہ میں مبتلا ہو جائیں۔''

اس کے بعد آپ ﷺ نے اسے نکالنے کا حکم دیا اور پھر اسے زمین میں دبا دیا گیا۔

**شرح حدیث:**۔ یہودیوں نے اللہ تعالیٰ ان پر لعنت کرے لبید بن الاعصم (جو ان میں سب سے بڑا جادوگر تھا) کے ساتھ یہ بات طے کر لی تھی کہ وہ رسول اکرم ﷺ پر جادو کرے گا اور وہ اسے اس کے بدلے میں تین دینار دیں گے، چنانچہ اس بدبخت نے یہ کام اس طرح کر ڈالا کہ ایک چھوٹی سی لڑکی کے ذریعے جو آپ ﷺ کے گھر میں آتی جاتی تھی، آپ ﷺ کے چند بال منگوا لیے اور ان پر جادو کر کے انہیں بئر ذروان میں رکھ دیا۔

اس حدیث کی مختلف روایات کو جمع کیا جائے تو معلوم ہوتا ہے کہ یہ جادو آپ ﷺ کو اپنی بیویوں کے قریب جانے سے روکنے کیلئے تھا، چنانچہ آپ ﷺ کو خیال ہوتا کہ آپ ﷺ اپنی کسی بیوی سے جماع کر سکتے ہیں، پھر جب قریب ہوتے تو نہ کر پاتے، بس اس کا آپ ﷺ پر یہی اثر تھا، اس کے علاوہ آپ ﷺ کی عقل اور آپ کے تصرفات جادو کے اثر سے محفوظ تھے۔

۲۔حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ رسول اکرم ﷺ سے روایت کرتے ہوئے کہتے ہیں کہ آپ ﷺ نے فرمایا: 'سات ہلاک کرنے والے کاموں سے بچ جاؤ'' صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے کہا: اے اللہ کے رسول ﷺ! وہ سات کام کون سے ہیں؟

آپ ﷺ نے فرمایا: ''اللہ کے ساتھ شرک کرنا، جادو کرنا، کسی شخص کو بغیر حق کے قتل کرنا، سود کھانا، یتیم کا مال کھانا، جنگ کے دن پیٹھ پھیر لینا اور پاک دامن ایمان والی اور بھولی بھالی عورتوں پر تہمت لگانا''

اس حدیث میں رسول اللہ ﷺ نے جادو سے بچنے کا حکم دیا ہے اور اسے ہلاک کر دینے والے کبیرہ گناہوں میں شمار کیا ہے، اور یہ حدیث اس بات کی دلیل ہے کہ جادو ایک حقیقت ہے، محض خام خیالی نہیں۔

۳۔عمران بن حصین رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ آپ ﷺ نے فرمایا: ''وہ شخص ہم میں سے نہیں جس نے فال نکالی یا اس کیلئے فال نکالی گئی، اور جس نے غیب کو جاننے کا دعویٰ کیا یا وہ غیب کو جاننے کا دعویٰ کرنے والے کے پاس گیا، اور جس نے جادو کیا، یا اس کیلئے جادو کیا گیا اور جو شخص نجومی کے پاس آیا اور وہ جو کچھ کہتا ہے اس نے اس کی تصدیق کر دی تو اس نے نبی محمد ﷺ کی شریعت سے کفر کیا''

اس حدیث میں آپ ﷺ نے جادو سے اور جادوگر کے پاس جانے سے منع فرمایا ہے اور نبی ﷺ کسی ایسی چیز سے ہی منع کرتے ہیں جو حقیقتاً موجود ہو۔(جادو کا علاج، ص: ۲۷ تا ۳۳)

**جادو پر ائمہ ومحدثین کے دلائل:**۔ امام نووی رحمہ اللہ کہتے ہیں: ''اور صحیح یہ ہے کہ جادو حقیقتاً موجود ہے اور اسی موقف کو اکثر و بیشتر علماء

نے اختیار کیا ہے اور کتاب وسنت سے بھی یہی بات ثابت ہوتی ہے''

امام ابن قدامہ رحمہ اللہ فرماتے ہیں: ''اور جادو فی الواقع موجود ہے اور اس کی کئی اقسام ہیں، وہ جو کہ مار دیتا ہے، اور وہ جو کہ بیمار کر دیتا ہے اور وہ جو کہ خاوند کو بیوی کے قریب جانے سے روک دیتا ہے، اور وہ جو کہ میاں بیوی کے درمیان جدائی ڈال دیتا ہے، اور یہ بات تو لوگوں کے ہاں بہت مشہور ہے کہ جادو کی وجہ سے شوہر اپنی بیوی سے جماع کرنے پر قادر نہیں ہوتا، پھر جب اس سے جادو کا اثر ختم ہو جاتا ہے تو وہ جماع کرنے کے قابل ہو جاتا ہے، اور یہ بات تواتر کی حد تک پہنچ چکی ہے جس کا انکار کرنا ناممکن ہوتا ہے، اور اس سلسلے میں جادوگروں کے قصے اتنی کثرت سے موجود ہیں کہ ان سب کو جھوٹا قرار دینا ناممکن ہے''......مزید کہتے ہیں:

''جادو جھاڑ پھونک اور گرہیں لگانے کا نام ہے، جس سے دل وجان پر اثر ہوتا ہے، بیماری کی شکل میں، یا موت کی شکل میں، یا میاں بیوی کے درمیان جدائی کی شکل میں، فرمانِ الٰہی ہے: ''فیتعلمون منهما ما یفرقون به بین المرءِ وزوجه'' وہ لوگ ان دونوں سے میاں بیوی کے درمیان جدائی ڈالنے والا علم سیکھنے لگے''

اور فرمایا: ''ومن شرالنفثت فی العقد'' یعنی وہ جادوگر عورتیں جو اپنے جادو پر گرہیں لگاتی اور ان پر پھونک مارتی ہیں، ان سے تیری پناہ مانگتا ہوں، سو جادو کی اگر کچھ حقیقت نہ ہوتی تو اس سے پناہ طلب کرنے کا حکم نہ دیا جاتا''

علامہ ابن قیم رحمہ اللہ فرماتے ہیں: فرمانِ الٰہی ''ومن شر النفثت فی العقد'' اور حدیث عائشہ رضی اللہ عنہا اس بات کے دلائل ہیں کہ جادو اثر انداز ہوتا ہے اور واقعتاً موجود ہے۔

امام ابن ابی العز حنفی رحمہ اللہ فرماتے ہیں: ''علماء نے حقیقت جادو اور اس کی اقسام میں اختلاف کیا ہے، ان میں سے اکثر یہ کہتے ہیں کہ جادو کبھی جادو کیے گئے آدمی کی موت کا سبب بنتا ہے اور کبھی اس کی بیماری کا'' (جادو کا علاج، ص: ۳۶-۳۷)

**جادو، کرامت اور معجزہ میں فرق:۔** امام المازری رحمہ اللہ اس فرق کی وضاحت کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

''جادو کرنے کیلئے جادوگر کو چند اقوال وافعال سرانجام دینا پڑتے ہیں، جبکہ کرامت میں اس کی ضرورت نہیں ہوتی بلکہ وہ اتفاقاً واقع ہو جاتی ہے اور رہا معجزہ تو اس میں باقاعدہ چیلنج ہوتا ہے جو کہ کرامت میں نہیں ہوتا۔''

حافظ ابن حجر رحمہ اللہ کہتے ہیں: ''امام الحرمین نے اس بات پر اتفاق نقل کیا ہے کہ جادو فاسق وفاجر آدمی کرتا ہے اور کرامت فاسق سے ظاہر نہیں ہوتی، سو جس آدمی سے کوئی خلافِ عادت کام واقع ہو اس کی حالت کو دیکھنا چاہیے، اگر وہ دین کا پابند اور کبیرہ گناہوں سے پرہیز کرنیوالا ہو تو اس کے ہاتھوں خلافِ عادت واقع ہونے والا کام کرامت سمجھنا چاہیے، اور اگر وہ ایسا نہیں ہے تو اسے جادو تصور کرنا چاہیے کیونکہ وہ یقیناً شیطانوں کی مدد سے وقوع پذیر ہوا ہے۔'' (جادو کا علاج، ص: ۵۶-۵۷)

**سحر تفریق کی مختلف شکلیں:۔** ☆ ماں اور بیٹے کے درمیان جدائی ڈالنا۔ ☆ باپ اور بیٹے کے درمیان جدائی ڈالنا۔ ☆ دو بھائیوں کے درمیان جدائی ڈالنا۔ ☆ دو دوستوں کے درمیان جدائی ڈالنا۔ ☆ دو شریکوں میں جدائی ڈالنا۔ ☆ خاوند بیوی کے درمیان جدائی ڈالنا۔ اور یہ آخری شکل زیادہ منتشر اور عام ہے، اور سب سے زیادہ خطرناک ہے۔ (جادو کا علاج، ص: ۶۰)

## علمائے اہلحدیث کا طریقہ تشخیص جادو

**سحر تفریق کی علامات:۔** (۱) محبت اچانک بغض ونفرت میں تبدیل ہو جائے۔ (۲) دونوں کے درمیان بہت زیادہ شکوک وشبہات پیدا ہو جائیں۔ (۳) دونوں میں سے کوئی ایک دوسرے کا کوئی عذر نہ مانے۔ (۴) چھوٹے سے سببِ اختلاف کو پہاڑ تصور کر لیا جائے۔

(۵) بیوی خاوند کو بدشکل اور خاوند بیوی کو بدصورت تصور کرے جبکہ وہ دونوں خوبصورت ہوں، اور حقیقت یہ ہے کہ شیطان جسے جادوگر

اپنی خدمت کیلئے استعمال کرتا ہے، وہی عورت کے چہرے پر بدشکل بن کر آجاتا ہے جس سے وہ اپنے خاوند کو نہیں بھاتی، اور اسی طرح خاوند کے چہرے پر بھی بری اور خوفناک شکل میں بن کر آجاتا ہے جس سے وہ اپنی بیوی کو بدصورت معلوم ہوتا ہے۔

(۶) جس پر جادو کیا جاتا ہے، وہ اپنے ساتھی کے ہر کام کو ناپسند کرتا ہے۔

(۷) جس پر جادو کیا جاتا ہے وہ اس جگہ کو پسند نہیں کرتا جہاں اس کا ساتھی بیٹھا ہو، چنانچہ آپ دیکھیں گے کہ خاوند گھر سے باہر بہت اچھی حالت میں ہوتا ہے جبکہ گھر میں داخل ہوتے ہی اسے شدید گھٹن اور تنگی محسوس ہوتی ہے۔

**سحر تفریق کیسے واقع ہوجاتا ہے؟:۔** ایک شخص جادوگر کے پاس جاتا ہے اور اس سے مطالبہ کرتا ہے کہ وہ فلاں خاوند بیوی کے درمیان جدائی ڈال دے، تو جادوگر اس سے اس خاوند کا نام اور اس کی ماں کا نام پوچھتا ہے، اور پھر اسے اس کا کوئی کپڑا لانے کا حکم دیتا ہے، اگر وہ شخص اس کا کپڑا نہیں لاسکتا تو وہ پانی پر جادو کا عمل کرکے اسے اس کے راستے پر بہانے کا حکم دیتا ہے، چنانچہ وہ جب وہاں سے گزرتا ہے اور صبح وشام کے مسنون اذکار نہیں پڑھ رکھے ہوتے تو اس پر جادو ہوجاتا ہے، یا پھر وہ اس کے کھانے پینے کی چیزوں میں جادو کر دیتا ہے، جنہیں کھا پی کر اس پر جادو کا اثر ہوجاتا ہے۔

**سحر تفریق کا علاج:۔** اس کے علاج کے تین مراحل ہیں:

**پہلا مرحلہ......علاج سے پہلے:۔**

(۱) مریض کے گھر کی فضا دینی بنائی جائے، اور اس میں موجود تصویریں باہر نکال دی جائیں تاکہ اس میں فرشتے داخل ہوسکیں۔

(۲) مریض کے پاس جو تعویذات (غیر شرعی) اور کڑے وغیرہ ہوں، انہیں نکال کر جلا دیا جائے۔

(۳) جہاں مریض کا علاج کرنا ہو، وہاں سے گانے والی کیسٹوں کو نکال دیا جائے۔

(۴) اور وہاں کوئی شرعی خلاف ورزی ہو رہی ہو تو اسے ختم کر دیا جائے۔ مثلاً مرد کا سونا پہننا یا عورت کا بے پردہ ہونا یا ان میں سے کسی ایک کا سگریٹ نوشی کرنا وغیرہ۔

(۵) مریض اور اس کے گھر والوں کو اسلامی عقیدے کے متعلق درس دیا جائے تو غیر اللہ سے ان کا تعلق ختم ہوجائے اور اللہ سے سچی محبت پیدا ہوجائے۔

(۶) مریض کی تشخیص مندرجہ ذیل سوالوں سے کی جائے:

☆ کیا آپ اپنی بیوی کو بدصورت منظر میں دیکھتے ہیں؟ ☆ کیا آپ گھر سے باہر راحت اور گھر کے اندر تنگی محسوس کرتے ہیں؟ ☆ کیا تم دونوں کے درمیان حقیر سی باتوں پر بھی اختلاف بھڑک اٹھتا ہے؟ ☆ کیا تم دونوں میں سے کوئی ایک دورانِ جماع بددلی اور تنگی محسوس کرتا ہے؟

☆ کیا تمہیں خوفناک خواب آتے ہیں؟

اسی طرح کے دیگر سوالات بھی مریض سے کیے جاسکتے ہیں، اگر سحر تفریق کی ایک یا دو علامات مریض کے اندر پائی جاتی ہوں تو اس کا علاج شروع کر دیں۔

(۷) آپ خود وضو کرلیں اور جو آپ کے ساتھ ہے اسے بھی وضو کروالیں۔

(۸) اگر مریض عورت ہو تو اس کا علاج اس وقت تک شروع نہ کریں جب تک وہ مکمل پردہ نہ کرلے اور اپنے لباس کو خوب اچھی طرح سے کس نہ لے تاکہ دورانِ علاج بے پردہ نہ ہو۔

(۹) اگر عورت نے کسی شرعی خلاف ورزی کا ارتکاب کر رکھا ہو، مثلاً چہرہ ننگا ہو، یا خوشبو لگائے ہوئے ہو، یا کافر عورتوں کی مشابہت

کرتے ہوئے اپنے ناخنوں پر کچھ لگائے ہوئے ہوتو ایسی حالت میں اس کا علاج نہ کریں۔

(۱۰) عورت کا علاج، اس کے محرم کی موجودگی میں کریں۔

(۱۱) اور محرم کے علاوہ کسی اور مرد کو جائے علاج میں نہ آنے دیں۔

(۱۲) ''لاحول ولا قوة الا بالله'' پڑھتے ہوئے اور اللہ تعالیٰ سے مدد طلب کرتے ہوئے اب اس کا علاج شروع کر دیں۔

(جادو کا علاج، ص: ۶۰-۶۲)

## علمائے اہلحدیث کا جادو کے علاج پر مجرب آزمودہ عمل

اپنا ہاتھ مریض کے سر پر رکھ لیں اور ترتیل کے ساتھ اس کے کانوں میں ان آیات اور سورتوں کی تلاوت کریں:

(۱) سورۃ الفاتحہ (مکمل)، (۲) سورۃ البقرۃ کی ابتدائی پانچ آیات، (۳) سورۃ البقرہ آیت ۱۰۲ بار بار پڑھیں، (۴) سورۃ البقرۃ کی آیات ۱۶۳ تا ۱۶۴، (۵) آیت الکرسی، (۶) سورۃ البقرۃ کی آخری دو آیات، (۷) سورۃ آلِ عمران کی آیات ۱۸-۱۹، (۸) سورۃ الاعراف کی آیات ۵۴ تا ۵۶، (۹) سورۃ الاعراف کی آیات ۱۱۷ تا ۱۲۲......ان آیات کو بار بار پڑھیں، خاص طور پر یہ آیت (والقی السحرۃ ساجدین)، (۱۰) سورۃ یونس کی آیات ۸۱ تا ۸۲، انہیں بھی بار بار پڑھیں، خاص کر اللہ کا یہ فرمان (ان الله سيبطله)، (۱۱) سورۃ طٰہ کی آیت ۶۹، اسے بھی بار بار پڑھیں، (۱۲) سورۃ المؤمنون کی آخری چار آیات، (۱۳) سورۃ الصافات کی ابتدائی دس آیات، (۱۴) سورۃ الاحقاف کی آیات ۲۹ تا ۳۲، (۱۵) سورۃ الرحمٰن کی آیات ۳۳ تا ۳۶، (۱۶) سورۃ الحشر کی آخری چار آیات، (۱۷) سورۃ الجن کی ابتدائی ۹ آیات، (۱۸) سورۃ اخلاص ''مکمل''، (۱۹) سورۃ الفلق ''مکمل''، (۲۰) سورۃ الناس (مکمل)

یاد رہے کہ مذکورہ آیات اور سورتوں سے پہلے ''اعوذ بالله من الشيطان الرجيم من همزه و نفخه و نفثه'' اور ''بسم الله الرحمن الرحيم'' ضرور پڑھیں۔

مریض کے کانوں میں آپ جب مذکورہ آیات وسورتوں کی تلاوت اونچی آواز اور ترتیل سے کریں گے تو اس پر تین حالتوں میں سے ایک حالت طاری ہوسکتی ہے۔

**پہلی حالت:۔** یا تو اسے مرگی کا دورہ پڑ جائے گا (یعنی وہ اچانک زمین پر گر کر بیہوش ہو جائے گا، ہاتھ پیر ٹیڑھے ہو جائیں گے اور منہ سے جھاگ نکلنا شروع ہو جائے گی) اور جادوگر نے جس جن کی اس پر جادو کرنے کی ڈیوٹی لگائی تھی وہ اس مریض کی زبان سے بولنا شروع کر دے گا، اگر یہ حالت اس پر طاری ہو تو اس جن کے ساتھ بالکل اسی طرح نمٹیں جس طرح عام جن والے مریض کے ساتھ نمٹنا چاہیے۔ اور اس کا طریقہ ہم نے اپنی دوسری کتاب الوقایۃ میں ذکر کر دیا ہے، طوالت کے خوف سے ہم اسے یہاں تفصیلاً ذکر نہیں کر رہے البتہ اتنا بتا دیں کہ آپ اس جن سے درج ذیل سوالات کریں:

تمہارا نام کیا ہے؟ اور تمہارا دین کون سا ہے؟ اگر وہ غیر مسلم ہو تو اسے اسلام قبول کرنے کی دعوت دیں اور اگر وہ مسلمان ہے تو اسے بتائیں کہ جو کام کر رہا ہے اسلام اسے درست قرار نہیں دیتا اور جادوگر کی باتوں پر عمل کرنا شریعت کی خلاف ورزی ہے۔ اس جادو کی جگہ کے متعلق سوال کریں کہ اس نے جادو کہاں کر رکھا ہے؟ اگر وہ کوئی جگہ بتا دے تو فوراً کسی کو بھیج کر اسے وہاں سے نکلوا دیں۔ اور یہ بات یاد رکھیں کہ جن اکثر و بیشتر جھوٹ بولتے ہیں، ان میں سچ بولنے والے کم ہی ہوتے ہیں۔

اس سے پوچھیں کہ وہ اس مریض پر جادو کرنے والا اکیلا ہے یا اس کے ساتھ کچھ اور جن بھی ہیں؟ اگر کوئی اور جن بھی اس کا شریک ہو تو اس جن سے مطالبہ کریں کہ وہ اپنے شریک کو بھی لے کر آئے، اگر وہ اسے لے آئے تو آپ اسے بھی سمجھائیں۔

اگر جن یہ کہے کہ فلاں آدمی جادوگر کے پاس گیا تھا اور اس نے اس سے مطالبہ کیا تھا کہ وہ اس مریض پر جادو کردے،تو اس بات کو مت تسلیم کریں کیونکہ اس کا مقصد صرف یہ ہوتا ہے کہ وہ لوگوں کے درمیان دشمنی پیدا کردے،اور اس لیے بھی کہ اس کی گواہی مردود اور ناقابل قبول ہے کیونکہ وہ فاسق و فاجر ہے اور جادوگر کا خدمت گار ہے،فرمانِ الٰہی ہے:"یاایھا الذین امنوا ان جاء کم فاسق بنبأفتبینوا"

''اے ایمان والو!اگر تمہارے پاس کوئی فاسق کوئی خبر لے کر آئے تو اس کے متعلق تحقیق کرلیا کرو''

اگر جن جادو کی جگہ کے بارے میں بتادے اور آپ نے وہاں سے اس چیز کو منگوالیا ہو جس میں جادوگر نے جادو کر رکھا ہے تو اب آپ ایک برتن میں پانی لے لیں اور اسے اپنے منہ سے قریب کرکے اس پر یہ آیات پڑھیں:

☆سورۃ الاعراف کی آیات ۱۱۷تا۱۲۲☆سورۃ یونس کی آیات ۸۱تا۸۲☆سورۃ طٰہٰ کی آیت نمبر۶۹

پھر اس جادو کو،چاہے وہ کاغذ پر ہو یا مٹی پر ہو یا کسی اور چیز پر ہو،اس پانی میں پگھلادیں اور اس کے بعد اسے لوگوں کے عام راستوں سے ہٹ کر کہیں دور اُنڈیل دیں اور اگر جن یہ کہے کہ مریض کو جادو پلادیا گیا تھا تو آپ مریض سے سوال کریں کہ کیا اسے معدے میں درد محسوس ہوتا رہا ہے؟اگر اس کا جواب ہاں میں ہو تو جان لیں کہ جن سچا ہے ورنہ یقین کرلیں کہ وہ جھوٹا ہے۔اگر اس کی بات سچی ہو تو آپ جن سے کہیں کہ وہ اس مریض کو چھوڑ کر چلا جائے اور یہ کہ آپ اس پر کیے گئے جادو کو اللہ کے حکم سے توڑ کر رہیں گے،پھر آپ پانی منگوالیں اور اس پر مذکورہ آیات کے علاوہ سورۃ البقرہ کی آیت نمبر۱۰۲پڑھیں،پھر یہ پانی مریض کو دے دیں جسے وہ چند دنوں تک پیتا رہے اور اس سے غسل کرتا رہے۔

اور اگر جن یہ کہے کہ مریض جادو کے اوپر سے گزرا تھا،یا اس کا کوئی کپڑا لے کر اس پر جادو کیا گیا ہے تو اس حالت میں بھی پانی پر مذکورہ آیات کو پڑھیں،پھر مریض کو اس سے پینے اور چند دنوں تک حمام سے باہر غسل کرنے کا حکم دیں،اس کے بعد سڑک پر اس پانی کو انڈیل دیں۔پھر آپ جن کو مریض سے نکل جانے کا حکم دیں اور اس سے پختہ وعدہ لیں کہ وہ دوبارہ اس مریض کو نہ چھیڑے۔

ایک ہفتے کے بعد مریض دوبارہ آپ کے پاس آئے،آپ دوبارہ اس پر دم کریں،اگر اس کو کچھ بھی نہ ہو تو جان لیں کہ اس پر کیا گیا جادو اللہ کے فضل سے ٹوٹ چکا ہے،اور اگر مریض کو دوبارہ مرگی کا دورہ پڑ جائے تو یقین کرلیں کہ جن جس نے دوبارہ نہ آنے کا وعدہ کیا تھا وہ جھوٹا ہے اور ابھی تک اس نے اس مریض کی جان نہیں چھوڑی۔تب آپ اس سے سوال کریں کہ وہ ابھی تک کیوں نہیں نکلا ہے؟اور اس کے ساتھ نرمی سے نمٹیں،اگر وہ آپ کی بات مان لیتا ہے تو ٹھیک ہے ورنہ اس پر قرآن مجید زیادہ سے زیادہ پڑھیں اور اسے ماریں،یہاں تک کہ وہ اس سے نکل جائے اور اگر مریض پر مرگی کا دورہ تو نہیں پڑتا البتہ اسے سر درد محسوس ہوتا ہے تو اسے ایک گھنٹے کی ایک کیسٹ دیں جس میں آیت الکرسی کو بار بار پڑھا گیا ہو،تاکہ وہ اسے ایک ماہ تک روزانہ تین مرتبہ اپنے کانوں سے لگا کر سنے،ایک ماہ کے بعد وہ پھر آپ کے پاس آئے، آپ اس پر پھر دم کریں،امید ہے کہ اسے شفا ہوجائے گی،ورنہ قرآن مجید کی سورتیں (الصافات،یٰسین،الدخان اور الجن) ایک کیسٹ میں ریکارڈ کردیں،جسے مریض تین ہفتے تک روزانہ تین مرتبہ سنے،ان شاءاللہ اس طرح اسے شفا نصیب ہوگی،اگر پھر بھی اسے شفا نہ ہو تو کیسٹ سننے کی مدت میں اضافہ کردیں۔

**دوسری حالت:۔** مریض پر دم کے دوران مرگی کا دورہ تو نہیں پڑتا۔البتہ وہ محسوس کرتا ہے کہ اس کو چکر آرہے ہیں۔جسم پر کپکپاہٹ طاری ہوجاتی ہے اور شدید سر درد شروع ہوجاتا ہے،ایسی صورت میں آپ مریض پر مذکورہ آیات والا دم تین بار کریں،اگر اسے مرگی کا دورہ شروع ہوجائے تو پہلی حالت والا علاج شروع کردیں،اور اگر ایسا نہیں ہوتا اور سر درد وغیرہ میں کمی شروع ہوجاتی ہے تو چند ایام تک اسے ایسے ہی دم کرتے رہیں،ان شاءاللہ اسے شفا نصیب ہوگی،اور اگر مریض کو افاقہ نہیں ہوتا تو:

(ا) ایک کیسٹ میں سورۃ الصافات ایک مرتبہ اور آیت الکرسی کئی مرتبہ ریکارڈ کردیں اور مریض کو اسے روزانہ تین مرتبہ سننے کا حکم دیں۔

(۲) مریض سے کہیں کہ وہ نماز باجماعت پڑھنے کی پابندی کرے۔

(۳) فجر کی نماز کے بعد"لا اله الا الله وحده لاشريك له له الملك وله الحمد، وهو على كل شي قدير" کو ایک ماہ تک روزانہ سومرتبہ پڑھا کرے۔

یادرہے کہ پہلے دس یا پندرہ دنوں میں سردرد وغیرہ میں اضافہ ہوجائے گا،لیکن اس کے بعد آہستہ آہستہ کم ہونا شروع ہوجائے گا اور مہینے کے آخر تک کوئی تکلیف باقی نہیں رہے گی، مریض ایک ماہ بعد آپ کے پاس آئے تو اس پر پھر دم کریں، ان شاء اللہ اس کی ساری پریشانی جاتی رہے گی اور اس پر کیا گیا جادو ٹوٹ جائے گا۔ اور یہ بھی ہوسکتا ہے کہ پورا مہینہ اس کے دوروں میں اضافہ ہوتا رہے اور اسے کچھ بھی افاقہ محسوس نہ ہو، اگر ایسا ہوتو آپ اس پر پہلی حالت میں مذکورہ آیات والا دم کئی بار کریں، یقینی طور پر اسے مرگی کا دورہ شروع ہوجائے گا اور اس کی زبان سے جن بولنے لگ جائے گا، سو آپ اس کے ساتھ نمٹ سکتے ہیں جس طرح کہ پہلی حالت میں ذکر کردیا گیا ہے۔

**تیسری حالت:۔** مریض کودم کے دوران کچھ بھی محسوس نہیں ہوتا، اگر ایسا ہوتو آپ اس سے اس کی بیماری کی علامات دوبارہ پوچھیں، اگر جادو کی بیشتر علامات اس میں موجود نہ ہوں تو یقین کرلیں کہ اس پر نہ جادو کیا گیا ہے اور نہ یہ مریض ہے، البتہ مزید تاکید کیلئے آپ اس پر تین بار دم کرلیں۔

اور اگر جادو کی بیشتر علامات اس میں موجود ہیں اور آپ نے بار بار دم بھی کیا ہے، لیکن اس کے باوجود بھی اسے کچھ محسوس نہیں ہورہا، اور ایسا بہت کم ہوتا ہے، تو آپ:

(۱) اسے ایک کیسٹ میں (سورۂ یٰسین، الدخان اور الجن) ریکارڈ کردیں اور روزانہ تین مرتبہ اسے سننے کا مریض کو حکم دیں۔

(۲) مریض سے کہیں کہ وہ روزانہ سو بار استغفار کرے۔

(۳) اور"لاحول ولاقوة الا بالله" کا ورد بھی کم از کم سو مرتبہ روزانہ کرے، ایک ماہ گزرنے کے بعد آپ اس پر پھر دم کریں، اور اس کے بعد وہی طریقہ اپنائیں جو پہلی دونوں حالتوں میں ذکر کردیا گیا ہے۔ (جادو کا علاج ،ص:۶۲-۶۷)

**تیسرا مرحلہ...... علاج کے بعد:۔** اگر مریض کو اللہ تعالیٰ آپ کے ذریعے شفا دے دے تو آپ اللہ تعالیٰ کا شکر ادا کریں جس کی توفیق سے ایسا ہوا، اس کامیابی پر آپ کی عاجزی وانکساری میں اضافہ ہونا چاہیے، نہ یہ کہ آپ تکبر کا شکار ہوجائیں، فرمانِ الٰہی ہے:

"لئن شكرتم لازيدن نكم و لئن كفرتم ان عذابي لشديد"

"اگر تم شکر کروگے تو میں تمہیں ضرور بالضرور اور زیادہ عطا کرونگا اور اگر تم نے ناشکری کی تو جان لو کہ میرا عذاب سخت ہے"

شفایابی کے بعد اس بات کا اندیشہ ہوتا ہے کہ مریض پر دوبارہ جادو کردیا جائے، کیونکہ جادو کے پیشہ ور لوگوں کو جب معلوم ہوتا ہے کہ مریض کسی معالج کے پاس علاج کروارہا ہے تو وہ جادوگروں سے اس پر دوبارہ جادو کردینے کا مطالبہ کرتے ہیں، اس لیے مریض کو چاہیے کہ وہ علاج کے متعلق کسی کو کچھ خبر نہ ہونے دے اور درج ذیل کاموں کی پابندی کرے۔

(۱) نماز باجماعت پڑھنے کی پابندی کرے۔ (۲) گانے اور موسیقی وغیرہ سننا چھوڑ دے۔ (۳) ہر کام کرتے وقت"بسم اللہ" پڑھے۔

(۴) نماز فجر کے بعد"لااله الا الله وحده لاشريك له له الملك وله الحمد، و هو على كل شي قدير" کا ورد روزانہ سومرتبہ کیا کرے۔ (۵) روزانہ قرآن کی تلاوت پابندی کے ساتھ کرے، اگر نہ پڑھ سکتا ہو تو تلاوت سنتا رہے۔ (۶) نیک لوگوں کے ساتھ اپنا اٹھنا بیٹھنا رکھے۔ (۷) سونے سے پہلے وضو کرلیا کرے اور آیت الکرسی پڑھ کر سوئے۔ (۸) اذکارِ صبح و شام کو پابندی کے ساتھ پڑھا کرے۔ (جادو کا علاج ،ص:۶۷-۶۸)

## علمائے اہلحدیث کی جنات سے سچی ملاقاتیں

**ا۔شتوان جن سے ملاقات:** ایک خاتون اپنے خاوند کو سخت ناپسند کرتی تھی اور اس سے اور اس کے گھر سے بددل ہو چکی تھی اور جب بھی اسے دیکھتی تھی اس کے سامنے ایک خوفناک منظر سامنے آجاتا تھا اور یوں معلوم ہوتا تھا کہ وہ ایک بھیڑیا ہے انسان نہیں، اس کا خاوند اسے ایک قرآنی علاج کرنے والے شخص کے پاس لے گیا، چنانچہ اس نے جب عورت پر قرآن مجید کو پڑھا تو اس کی زبان سے جن بولنے لگا اور اس نے بتایا کہ وہ جادوگر کے ذریعے اس عورت پر مسلط ہوا ہے اور اس کا مشن یہ ہے کہ وہ اس عورت اور اس کے خاوند میں جدائی ڈال دے، سو معالج نے اسے مارا بھی، لیکن جن اس کی جان چھوڑنے پر تیار نہ ہوا، ایک ماہ تک اس کا خاوند اسے معالج کے پاس بار بار لے کر آتا رہا، بالآخر جن نے خاوند سے مطالبہ کیا کہ وہ اس عورت کو طلاق دے دے گو ایک طلاق ہی کیوں نہ ہو۔ خاوند نے اس کا مطالبہ مان لیا اور اپنی بیوی کو ایک طلاق دے دی، اور ایک ہفتہ بعد اس سے رجوع کر لیا، اور وہی ایک ہفتہ تھا جب عورت جن کے شر سے بچی رہی، لیکن اس کے بعد وہ پھر لوٹ آیا، تو خاوند اپنی بیوی کو لے کر میرے پاس آیا، میں نے اس پر قرآن مجید کو پڑھا تو اس پر مرگی کا دورہ پڑ گیا اور میرے اور جن کے درمیان مندرجہ ذیل مکالمہ ہوا:

☆تمہارا کیا نام ہے؟۔جن:''شتوان''

☆اور تمہارا دین کیا ہے؟۔جن:''نصرانی''

☆تم اس عورت میں کیوں آئے؟۔جن: اس میں اور اس کے خاوند میں جدائی ڈالنے کیلئے۔

☆ میں ایک پیشکش کرتا ہوں، اگر تم نے قبول کر لی تو ٹھیک ہے، ورنہ تجھے اختیار ہے۔جن: آپ خواہ مخواہ تکلف کر رہے ہیں، میں اس عورت سے ہرگز نہیں نکلوں گا، اس کا خاوند اسے لے کر فلاں فلاں شخص کے پاس جا چکا ہے۔

☆ میں نے تم سے یہ مطالبہ ہی نہیں کیا کہ تم اس سے نکل جاؤ۔جن: تو آپ کیا چاہتے ہیں؟

☆ میں تجھے اسلام قبول کرنے کی دعوت دیتا ہوں، اگر تو نے قبول کر لیا تو اس پر اللہ تعالیٰ کا شکر ادا کروں گا، ورنہ دین میں کوئی زبردستی نہیں، پھر میں نے اسے اسلام لانے کی پیشکش کی تو لمبے سوال وجواب کے بعد بالآخر اس نے اسلام قبول کر لیا، پھر میں نے اس سے کہا: تم نے واقعتاً اسلام قبول کر لیا ہے یا ہمیں دھوکا دے رہے ہو؟

اس نے کہا: آپ مجھے کسی کام کیلئے مجبور نہیں کر سکتے، میں تو دل سے مسلمان ہو چکا ہوں، لیکن......

☆ میں نے پوچھا: کیا؟۔اس نے بتایا کہ میں اپنے سامنے نصرانی جنوں کو دیکھ رہا ہوں جو مجھے قتل کی دھمکی دے رہے ہیں۔

☆ میں نے کہا: یہ پریشانی کی بات نہیں ہے، اگر ہمیں معلوم ہو جائے کہ تم دل سے مسلمان ہو چکے ہو تو ہم تمہیں طاقتور اسلحہ مہیا کریں گے، جس کی وجہ سے ان نصرانی جنوں میں سے کوئی بھی تمہارے قریب نہیں آسکے گا۔جن: آپ مجھے ابھی دیں۔

☆نہیں، جب تک ہماری یہ مجلس ختم نہیں ہوتی، تب تک تمہیں وہ اسلحہ نہیں دیا جائے گا۔جن: اس کے بعد آپ اور کیا چاہتے ہیں؟

☆اگر تم واقعی مسلمان ہو چکے ہو تو کفر سے تمہاری توبہ اس وقت تک مکمل نہیں ہوگی جب تک تم ظلم کرنا نہیں چھوڑتے اور اس عورت سے نکل نہیں جاتے۔جن: ہاں میں مسلمان ہو چکا ہوں، لیکن جادوگر سے کس طرح میری جان چھوٹے گی۔

☆ یہ بھی پریشانی کی بات نہیں، لیکن تب جبکہ تم ہماری بات مان لو گے۔جن: جی، میں آپ کی بات مانتا ہوں۔

☆ تو بتاؤ جادو کہاں رکھا ہے؟ جن: عورت کے گھر کے صحن میں، البتہ میں یہ نہیں بتا سکتا کہ صحن میں کس جگہ پر ہے، کیونکہ اس کی حفاظت کیلئے ایک جن کی ڈیوٹی لگی ہوئی ہے، اگر اسے معلوم ہو جاتا ہے کہ میں نے اس کے متعلق بتا دیا ہے تو وہ اسے کسی اور جگہ پر منتقل کر دے گا۔

☆ کتنے سال سے تم جادوگر کے ساتھ کام کر رہے ہو؟۔جن: گزشتہ دس یا بیس سال سے (یہ شک مجھے ہے) اور اس دوران میں تین عورتوں میں داخل ہو چکا ہوں، جبکہ یہ چوتھی عورت ہے، پھر اس نے پہلی تین عورتوں کے قصے بھی سنا دیئے۔

☆ اب جب مجھے اس کی سچائی کا یقین ہو گیا تو میں نے اسے کہا: لو یہ اسلحہ پکڑو جس کا ہم نے تم سے وعدہ کیا تھا۔جن: وہ کیا ہے؟

☆ وہ اسلحہ آیت الکرسی ہے، جب بھی کوئی جن تمہارے قریب ہو، اسے پڑھ لینا۔ وہ جن بھاگ جائے گا اور کیا تمہیں آیت الکرسی یاد ہے؟۔جن: جی ہاں! مجھے یاد ہوگئی ہے، کیونکہ میں اس عورت سے کئی بار سن چکا ہوں، پھر اس نے پوچھا کہ میں جادوگر سے کیسے نجات پاؤں گا؟

☆ تم اس عورت کو چھوڑ کر مکہ مکرمہ میں چلے جاؤ جہاں تم مؤمن جنوں کے ساتھ رہ سکو گے۔جن: لیکن کیا اللہ تعالیٰ مجھے ان تمام گناہوں کے باوجود قبول کرلے گا۔ میں نے اس عورت کو اور اس سے پہلے دوسری عورتیں کو بہت تنگ کیا ہے؟

> ☆ ہاں! اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے:"قل یاعبادی الذین اسرفوا علی انفسھم لا تقنطوا من رحمة الله ان الله یغفر الذنوب جمیعا انه' ھو الغفور الرحیم "''کہہ دیجئے! اے میرے وہ بندو جنہوں نے اپنے آپ پر زیادتی کی ہے! تم اللہ کی رحمت سے ناامید نہ ہو جاؤ، یقیناً اللہ تعالیٰ سارے گناہوں کو بخش دیتا ہے، واقعی وہ بڑی بخشش اور بڑی رحمت والا ہے''

جن یہ سن کر رونے لگا، اور کہا: میں جب چلا جاؤں تو اس عورت سے میری طرف سے گزارش کرنا کہ وہ مجھے معاف کر دے، پھر وہ واپس نہ آنے کا وعدہ کر کے نکل گیا، اس کے بعد میں نے پانی منگوایا، اس پر قرآنی آیات کو پڑھا اور خاوند کو یہ کہہ کر دے دیا کہ اسے گھر کے صحن میں انڈیل دینا، اس طرح اس عورت کو شفا نصیب ہوئی۔ اور کچھ مدت کے بعد خاوند نے مجھے خبر دی کہ اب اس کی بیوی ٹھیک ہے، ایسا یقیناً اللہ کے فضل سے ہوا، اس میں میرا کوئی کمال نہیں۔(جادو کا علاج، ص: ٦٨-٧١)

**٢۔جھوٹے جن کی سچی توبہ:۔** میرے پاس ایک شخص آیا اور اس نے بتایا: جب سے میری شادی ہوئی ہے، میری بیوی سے میرے شدید اختلافات ہیں، وہ مجھے انتہائی ناپسند کرتی ہے، میرا ایک لفظ برداشت نہیں کرتی اور چاہتی ہے کہ مجھ سے الگ ہو جائے، میں جب تک گھر میں نہیں رہتا وہ راحت محسوس کرتی ہے، لیکن جونہی گھر میں داخل ہوتا ہوں تو اس کا جسم گویا غضب کی آگ میں بھڑک اٹھتا ہے۔

میں نے اس کی بیوی پر دم کیا، دم کے دوران اس کے ہاتھ پاؤں سن ہو گئے، اسے گھٹن اور سر درد محسوس ہونے لگا، البتہ اس پر مرگی کا دورہ نہ پڑا، میں نے اسے چند سورتیں کیسٹوں میں ریکارڈ کر کے دیں دیں اور ٤٥ دن تک انہیں روزانہ سننے کا اسے حکم دیا اور یہ کہ اس کے بعد وہ دوبارہ میرے پاس آئیں۔

اس مدت کے گزرنے کے بعد اس کا خاوند دوبارہ آیا، اور آتے ہی کہنے لگا۔ ایک عجیب وغریب واقعہ رونما ہوا ہے۔

میں نے کہا: خیر تو ہے......کیا ہوا؟

اس نے بتایا: جب ٤٥ دن کی مدت گزر گئی اور ہم دونوں نے آپ کے پاس آنے کا پختہ ارادہ کر لیا، تو میری بیوی پر مرگی کا دورہ پڑ گیا اور اس کی زبان سے جن بولنے لگا، اور اس نے بتایا کہ میں تمہیں ہر بات بتانے کیلئے تیار ہوں بشرطیکہ مجھے شیخ (صاحب کتاب) کے پاس نہ لے جاؤ، میں جادو کے ذریعے اس عورت میں داخل ہوا تھا اور اگر آپ کو میری بات پر یقین نہیں آ رہا ہو تو یہ تکیہ لے کر آؤ، چنانچہ وہ تکیہ کھولا گیا تو اس میں چند کاغذ موجود تھے جن پر جادو کے الفاظ وحروف لکھے گئے تھے، پھر اس نے کہا: ان کاغذات کو جلا دو، اب اس پر کیا گیا جادو بے اثر ہو گیا ہے اور میں بھی اس عورت سے نکل کر جا رہا ہوں، اور دوبارہ کبھی بھی اس کے پاس نہیں آؤں گا بشرطیکہ میں اس سے نکلنے کے بعد اس عورت کے سامنے آؤں اور اس سے ہاتھ ملاؤں، خاوند نے اس کی اجازت دی، جن عورت سے نکل گیا اور عورت نے اپنا ہاتھ آگے بڑھایا اور جن سے مصافحہ کیا۔

میں نے اس کے خاوند کو بتایا کہ تم نے جن کو مصافحہ کرنے کی اجازت دے کر غلطی کی ہے، کیونکہ ایسا کرنا حرام ہے، اور رسول اکرم ﷺ

نے غیر محرم کے ساتھ ہاتھ ملانے سے منع فرمایا ہے۔ ابھی ایک ہفتہ گزرا تھا کہ وہ عورت پھر بیمار پڑ گئی، اس کا خاوند اسے لے کر میرے پاس آ گیا، ابھی میں نے ''اعوذ بالله من الشيطان الرجيم '' پڑھا تھا کہ اسے مرگی کا دورہ پڑ گیا اور جن کے ساتھ میری گفتگو کچھ یوں ہوئی:

☆ اے جھوٹے! تم کیوں دوبارہ آ گئے۔ جن: میں آپ کو ہر بات بتاؤں گا بشرطیکہ آپ نے مجھے مارنا نہیں ہے۔

☆ بتاؤ۔ جن: ہاں، واقعی میں نے ان سے جھوٹ بولا تھا، اور میں نے ہی تکیے میں وہ کاغذ رکھے تھے تا کہ وہ میری بات مان لیں۔

☆ تو تم نے ان سے دھوکہ کیا ہے؟۔ جن: میں کیا کروں، مجھے تو اس کے جسم کے ساتھ قید کر دیا گیا ہے۔

☆ کیا تم مسلمان ہو؟۔ جن: جی ہاں

☆ کسی مسلمان کو یہ زیب نہیں دیتا کہ وہ جادوگر کے ساتھ کام کرے، یہ حرام ہے اور کبیرہ گناہوں میں سے ہے، کیا تمہیں جنت نہیں چاہیے؟۔ جن: جی ہاں، مجھے جنت چاہیے۔

☆ تب جادوگر کو چھوڑ دو، اور مؤمن جنوں کے ساتھ رہ کر اللہ کی عبادت کرو، کیونکہ جادوگر کا راستہ دنیا میں تجھے بد بخت بنا دے گا اور آخرت میں جہنم میں لے جائے گا۔ جن: لیکن یہ کیسے ہوسکتا ہے، وہ تو مجھ پر قابو پائے ہوئے ہے؟

☆ اس نے تم پر اس لیے قابو پایا ہوا ہے کہ تم گناہ کرتے ہو، اور اگر تم سچی توبہ کر لو تو وہ کبھی تم پر قابو یافتہ نہیں ہوسکتا، فرمانِ الٰہی ہے ''ولن يجعل الله للكافرين على المومنين سبيلا'' (اور اللہ تعالیٰ کافروں کو ایمان والوں پر غلبہ ہرگز نہ دے گا)۔ جن: میں توبہ کرتا ہوں، اور اس عورت کو چھوڑ دینے کا پختہ عہد کرتا ہوں، اور دوبارہ اس کے پاس کبھی نہیں آؤں گا۔

اس طرح اس عورت کو اللہ تعالیٰ نے شفا دی، اس پر میں اللہ کا شکر گزار ہوں، کچھ عرصے بعد اس کا خاوند میرے پاس آیا اور اس نے خوشخبری دی کہ اب اس کی بیوی خیریت سے ہے۔ (جادو کا علاج، ص:۷۱-۷۳)

**۳۔ آپس میں تفریق ڈالنے والا جن:۔** ایک عورت کا خاوند میرے پاس آیا اور کہنے لگا: وہ مجھ سے نفرت کرتی ہے اور میرے ساتھ نہیں رہنا چاہتی، اور یہ ناپسندیدگی بغیر اسباب کے اچانک آ گئی ہے، جبکہ میں اس سے محبت کرتا ہوں، میں نے اس کے خاوند کے سامنے اس پر قرآن مجید کو پڑھا تو اس پر مرگی کا دورہ پڑ گیا اور اس میں جو جن تھا اس کے ساتھ میری یہ گفتگو ہوئی:

☆ کیا تم مسلمان ہو؟۔ جن: جی ہاں، میں مسلمان ہوں۔

☆ اس عورت میں تم کیوں داخل ہوئے؟۔ جن: میں جادو کے ذریعے اس میں داخل ہوا تھا جو کہ فلاں عورت نے اس پر کیا تھا اور اسے اس نے خوشبو کی شیشی میں بند کر دیا تھا، اس میں داخل ہونے کیلئے مجھے ایک عرصے تک اس کا پیچھا کرنا پڑا، ایک دن ایک چور اس کے گھر کی چھت پر چڑھ گیا تھا تو یہ گھبرا گئی تھی، اور یہی وہ وقت تھا جب میں اس میں داخل ہو گیا۔

> اور یہاں یہ بتانا ضروری ہے کہ جادوگر جب کسی پر جادو کرنا چاہتا ہے تو ایک جن اس کی طرف روانہ کرتا ہے اور یہ جن فوراً اس میں داخل نہیں ہوتا بلکہ اس کیلئے وہ مناسب موقع کو تلاش کرتا ہے، اور اس کے مناسب موقع درج ذیل ہیں:
>
> (۱) شدید خوف، (۲) شدید غصہ، (۳) شدید غفلت، (۴) شہوت پرستی میں مشغولیت
>
> چنانچہ جس شخص پر جادو کرنا مقصود ہوتا ہے، وہ جب ان چار حالتوں میں سے کسی ایک حالت میں ہوتا ہے، شیطان (جن) کو اس میں داخل ہونے کا موقع مل جاتا ہے، الا یہ کہ وہ وضو کی حالت میں ہو اور اللہ کا ذکر اس کی زبان سے جاری ہو تو وہ اس میں داخل نہیں ہوسکتا، اور مجھے خود کئی جنوں نے بتایا ہے کہ جس لمحے میں جن انسان میں داخل ہوتا ہے، اگر وہ اسی لمحے میں اللہ کا ذکر کرتا ہے تو جن جل کر راکھ ہو جاتا ہے، اسی لیے انسان میں داخل ہونے کا لمحہ اس کیلئے زندگی کا مشکل ترین لمحہ ہوتا ہے۔

جن نے کہا: اور یہ عورت تو بھولی بھالی اور بہت اچھی ہے۔

☆ میں نے کہا: تب تمہیں اس سے نکل جانا چاہیے اور پھر دوبارہ اس کی طرف نہیں آنا چاہیے۔

جن: اس کی شرط یہ ہے کہ اس کا خاوند اپنی دوسری بیوی کو طلاق دے دے۔

☆ میں نے کہا: تمہاری شرط قبول نہیں، اور اگر تم نے نکلنا ہے تو ٹھیک ورنہ ہم تمہیں ماریں گے۔ جن: میں نکل جاؤں گا۔

پھر وہ جن نکل گیا، جس پر میں اللہ کا شکر گزار ہوں، اس کے بعد میں نے اس کے خاوند سے کہا کہ یہ جو جن نے بتایا ہے کہ فلاں عورت نے اس کی بیوی پر جادو کیا ہے، غلط ہے، کیونکہ جنوں کا مقصد محض اتنا ہوتا ہے کہ وہ لوگوں کے درمیان نفرت پیدا کر دیں، لہٰذا اس کی بات کی تصدیق نہ کریں۔ (جادو کا علاج، ص: ۷۳-۷۴)

**۴۔ عورت کے عاشق جن سے مکالمہ:۔** چوتھا نمونہ: ایک شخص اپنی بیوی کو لے کر میرے پاس آیا اور اس نے بتایا کہ اس کی بیوی اسے انتہائی ناپسند کرتی ہے اور جب وہ گھر میں موجود نہیں ہوتا، اسے راحت محسوس ہوتی ہے۔ سو میں نے اس کی بیوی سے بیماری کی علامات پوچھیں تو مجھے معلوم ہوا کہ اس پر سحر تفریق کیا گیا ہے، اس نے قرآنی آیات سنیں تو اس کی زبان سے جن گویا ہوا، اور میرے اور اس کے درمیان درج ذیل مکالمہ ہوا:

☆ تمہارا نام کیا ہے؟۔ جن: میں اپنا نام ہرگز نہیں بتاؤں گا۔

☆ آپ کا دین کیا ہے؟۔ جن: اسلام

☆ تو کیا کسی مسلمان کیلئے جائز ہے کہ وہ مسلمان عورت کو پریشان کرے؟۔ جن: میں تو اس سے محبت کرتا ہوں، اسے پریشان نہیں کرتا، اور میں چاہتا ہوں کہ اس کا خاوند اس سے دور ہو جائے۔

☆ تم ان دونوں میں جدائی ڈالنا چاہتے ہو؟۔ جن: جی ہاں

☆ یہ تمہارے لئے جائز نہیں ہے، اس لیے اللہ کی فرمانبرداری کرتے ہوئے اس سے نکل جاؤ۔ جن: نہیں، نہیں، میں اس سے محبت کرتا ہوں!

☆ وہ تم سے نفرت کرتی ہے۔۔ جن: نہیں، وہ بھی مجھ سے محبت کرتی ہے۔

☆ تم جھوٹے ہو، وہ تمہیں ناپسند کرتی ہے اور اسی لیے یہاں آئی ہے کہ تمہیں اپنے جسم سے نکال سکے۔ جن: میں ہرگز نہیں نکلوں گا۔

☆ تب میں تمہیں قرآن کے ذریعے، جلا کر راکھ کر دوں گا۔ پھر میں نے اس پر قرآنِ مجید کو پڑھا تو وہ چیخنے لگا، میں نے پوچھا: کیا تم نکلنے کیلئے تیار ہو؟۔ جن: ہاں، میں نکل جاؤں گا، لیکن ایک شرط ہے۔

☆ کیا شرط ہے؟۔ جن: اس سے نکل کر آپ میں داخل ہو جاؤں گا۔

☆ یہ شرط قبول ہے، اس سے نکلو، اور اگر تمہارے اندر طاقت ہے تو مجھ میں داخل ہو کے دکھاؤ۔ پھر کچھ دیر بعد جن رونے لگا، میں نے اس سے پوچھا: تم کیوں رو رہے ہو؟۔ جن: کوئی جن آج تمہارے اندر داخل نہیں ہوسکتا۔

☆ وہ کیوں؟۔ جن: اس لیے کہ آپ نے صبح "لااله الا الله وحده لاشريك له له الملك وله الحمد وهو على كل شي قدير" کو سوبار پڑھا تھا۔

☆ رسول اللہ ﷺ نے سچ فرمایا ہے کہ: "جو شخص سو مرتبہ یہ کلمہ پڑھتا ہے اسے دس غلام آزاد کرنے کا ثواب ملتا ہے، اس کیلئے سو نیکیاں لکھ دی جاتی ہیں، اور سو گناہ اس سے مٹا دیئے جاتے ہیں اور شام ہونے تک یہ کلمات اسے شیطان سے بچائے رکھیں گے"

اس کے بعد جن اس عورت سے نکل گیا اور اس بات کا پختہ وعدہ کر کے گیا کہ وہ واپس نہیں آئے گا۔ (جادو کا علاج، ص: ۷۴-۷۶)

**کتاب کا نام:۔اسلام اور خانقاہی نظام........ایک تحقیقی و تاریخی جائزہ**
**مصنف:۔پروفیسر ڈاکٹر امان اللہ بھٹی...... دارالسلام:۔کتاب وسنت کی اشاعت کا عالمی ادارہ**

**تعریف تصوف ماہرین تصوف کی نظر میں:۔** حضرت جنید بغدادی رحمہ اللہ فرماتے ہیں:تصوف سے مراد یہ ہے کہ''ان تکون مع اللہ تعالیٰ بلا علاقۃ''''تجھے بلا واسطہ اللہ کی معیت حاصل ہو جائے۔''(رسالہ قشیریۃ ،ص:۱۳۸-۱۳۹)

شبلی رحمہ اللہ اسے جلا دینے والی بجلی سمجھتے ہیں۔

ابن عطاء رحمہ اللہ حق کے ساتھ مانوس ہونے کو تصوف گردانتے ہیں۔(التعرف،ص:۱۰۹)

ابن جلابی رحمہ اللہ تصوف کو بے نام حقیقت سمجھتے ہیں۔وہ فرماتے ہیں۔''التصوف حقیقۃ لا اسم لہ''''تصوف ایک ایسی حقیقت ہے جس کا کوئی نام نہیں ہے۔''(کشف المحجوب،ص:۳۲-۳۳)

ابوعمرو دمشقی رحمہ اللہ کے خیال میں تصوف موجودات کو نقصان کی آنکھ سے دیکھنا بلکہ آنکھ ان سے بند کر لینا ہے۔

ذوالنون مصری رحمہ اللہ سے جب تصوف کے متعلق پوچھا گیا تو انہوں نے کہا: تصوف یہ ہے کہ تو کسی کا مالک نہ بنے اور نہ کوئی چیز تمہاری مالک بنے۔(رسالہ قشیریہ،ص:۱۳۹)

امام غزالی رحمہ اللہ تصوف کی بنیاد چار چیزوں کو قرار دیتے ہیں: اجتہاد،سلوک،سیر اور طیر۔(روضۃ الطالبین وعمدۃ السالکین،ص:۴۰)

یوسف سلیم چشتی رحمہ اللہ کے ہاں تصوف خدا سے ملنے،اسے دریافت کرنے یا اُسے دیکھنے کی شدید ترین آرزو کا دوسرا نام ہے۔

(تاریخ تصوف،ص:۳بحوالہ اسلام اور خانقاہی نظام،ص:۳۴-۳۵)

## تصوف کا ارتقائی جائزہ:

اس نظام کے ارتقاء کے مختلف مراحل،ان مراحل کی اہم شخصیات اور ان کی خصوصیات کو تین ادوار میں تقسیم کیا گیا ہے:

دورِ اوّل: تاسیس و تنظیم......پہلی تا چوتھی صدی ہجری

دورِ ثانی:تشکیل وفروغ......پانچویں تا آٹھویں صدی ہجری

دورِ ثالث: زوال وانحطاط......نویں صدی ہجری تا حال(اسلام اور خانقاہی نظام،ص:۳۷)

**''دور اوّل: تاسیس و تنظیم(پہلی تا چوتھی صدی ہجری):۔** ان حالات کے نتیجے میں کچھ علماء وصلحاء نہ صرف خود کثرتِ عبادت اور زہد وتوکل کی طرف مائل ہوئے بلکہ دوسروں کو بھی ایسی زندگی گزارنے کی تلقین کرنے لگے۔اس سلسلے میں حسن بصری(م۱۱۰ھ)، مالک بن دینار(م۱۲۸ھ)،سفیان ثوری(م۱۴۱ھ)،حبیب عجمی(م۱۵۶ھ)،ابراہیم بن ادھم(م۱۶۱ھ)،داوٗد طائی(م۱۶۵ھ)،عبداللہ بن مبارک(م۱۸۱ھ)اور فضیل بن عیاض(م۱۸۷ھ)رحمہم اللہ جیسے زہاد اور دنیا سے کنارہ کش لوگوں کے نام زیادہ مشہور ہیں۔ان افراد کے عقائد واعمال قرآن وسنت کے مطابق تھے۔عبادت وریاضت کی کثرت کے باوجود انہوں نے دین کے کسی دوسرے شعبے کو نظر انداز کیا تھا نہ ان کے ہاں کسی فلسفے نے جنم لیا تھا اور نہ انہوں نے عبادت کے کسی نئے طریقے کو اختیار کیا تھا۔ان میں سے اکثر کا تعلق بصرہ وکوفہ سے تھا۔

(اسلام اور خانقاہی نظام،ص:۳۹-۴۰)

**تیسری صدی کے مشہور صوفیاء:۔** اس دور میں بغداد صوفیاء کی سرگرمیوں کا بہت بڑا مرکز تھا۔ان کے اثرات ایران،شام،مصر اور جزیرہ نمائے عرب تک پھیلتے چلے گئے۔ان دو صدیوں کے مشہور صوفیاء یہ تھے۔معروف کرخی رحمہ اللہ(م۲۰۱ھ)،ذوالنون مصری رحمہ اللہ(م۲۴۰ھ)،حارث محاسبی رحمہ اللہ(م۲۴۳ھ)،سری سقطی رحمہ اللہ(م۲۵۳)،بایزید بسطامی رحمہ اللہ(م۲۶۱ھ)،سہل تستری رحمہ اللہ(م۲۸۳ھ)،

حسین بن منصور حلاج رحمہ اللہ (م ۳۰۹ھ)، ابو بکر شبلی رحمہ اللہ (م ۳۳۴ھ)، ابونصر سراج رحمہ اللہ (م ۳۷۸ھ)، ابو بکر کلاباذی رحمہ اللہ (م ۳۸۵ھ)، ابو طالب مکی رحمہ اللہ (م ۳۸۶ھ) (اسلام اور خانقاہی نظام، ص: ۴۰-۴۱)

**دورِ ثانی: تشکیل اور فروغ (پانچویں تا آٹھویں صدی ہجری):** ۔اس دور میں تصوف نے ایک ادارے اور مربیوں کے حلقوں نے خانقاہوں کی شکل اختیار کر لی۔مسلم دنیا کے اکثر و بیشتر علاقوں میں خانقاہیں موجود تھیں۔معاشرے کے کھاتے پیتے لوگ اور بسا اوقات حکام و امراء خانقاہوں کی خدمت کرنا دینی خدمت سمجھتے تھے۔حکمرانوں نے خانقاہوں کیلئے جاگیریں الاٹ کیں تاکہ مستقل طور پر مالی انتظام ممکن ہو سکے۔اس دور میں خانقاہوں سے خاص شاگرد تیار کر کے مختلف علاقوں میں نائب بنا کر بھجوائے جانے لگے۔

اس دور کے اہم صوفیاء ابونعیم اصفہانی رحمہ اللہ (م ۴۳۰ھ)، عبدالکریم بن ہوازن قشیری رحمہ اللہ (م ۴۶۵ھ)، ابوالحسن علی ہجویری رحمہ اللہ (م ۴۶۵ھ)، ابو حامد غزالی رحمہ اللہ (م ۵۰۵ھ)، عبدالقادر جیلانی رحمہ اللہ (م ۵۶۱ھ)، ضیاء الدین سہروردی رحمہ اللہ (م ۵۶۷ھ)، فریدالدین عطار رحمہ اللہ (۶۲۰ھ)، شہاب الدین سہروردی رحمہ اللہ (م ۶۳۲ھ)، معین الدین اجمیری رحمہ اللہ (م ۶۳۳ھ)، بختیار کاکی رحمہ اللہ (م ۶۳۳ھ)، محی الدین ابن عربی رحمہ اللہ (م ۶۳۸ھ)، فریدالدین گنج شکر رحمہ اللہ (م ۶۷۰ھ)، جلال الدین رومی رحمہ اللہ (م ۶۷۲ھ)، بوعلی قلندر رحمہ اللہ (م ۷۲۴ھ) اور مخدوم جہانیاں رحمہ اللہ (م ۷۸۵ھ) ہیں۔(اسلام اور خانقاہی نظام، ص: ۴۱ تا ۴۳)

**دورِ ثالث: دورِ زوال و انحطاط (نویں صدی ہجری تا حال):** ۔اس دور میں خانقاہیں اور جاگیریں ذاتی وراثت بن گئیں۔ حکمرانوں کی خوشنودی حاصل کرنے کیلئے تاویلیں کی جانے لگیں اور اجتہاد کی جگہ تقلید نے لے لی۔تصوف جو کبھی حال تھا، قال بن کر رہ گیا۔ سماع مزامیر (آلات موسیقی) کے ساتھ گانے بجانے اور رقص کا مجموعہ بن گیا۔

اس دور میں جہاں تک تصوف میں اصلاح کی کوشش کا تعلق ہے تو اس میں شیخ احمد سرہندی رحمہ اللہ کا کردار سب سے نمایاں ہے۔انہوں نے وحدت الوجود کی جگہ وحدت الشہود کا نظریہ پیش کیا۔بعد میں شاہ ولی اللہ رحمہ اللہ نے وحدت الوجود اور وحدت الشہود دونوں نظریات کو ہم آہنگ کرنے کی کوشش کی، ماضی قریب میں مولانا اشرف علی تھانوی رحمہ اللہ نے بھی تصوف کی اصلاح کی بہت کوشش کی۔

مولانا اشرف علی تھانوی رحمہ اللہ جیسے عالم دین ابن عربی رحمہ اللہ کے نظریات بالخصوص عقیدۂ وحدت الوجود کا دفاع کرتے ہوئے نظر آتے ہیں۔اقبال ابتدائی زندگی میں اسی نظریے کے قائل دکھائی دیتے ہیں اور رومی کے عقیدۂ وحدت الوجود پر مشتمل اشعار کو بڑا پسند کرتے ہیں۔مشائخ چشت کی روحانی فکر کی اساس بھی نظریۂ وحدت الوجود ہی تھا۔اس دور کے اہم رجال تصوف، جن میں زیادہ تر کا تعلق برصغیر سے ہے، ان کے نام یہ ہیں: اشرف جہانگیر سمنائی (۸۰۸ھ)، عبدالکریم جیلی (۸۲۰ھ)، محمد گیسو دراز (۸۲۵ھ)، شیخ احمد سرہندی (۱۰۳۳ھ)، میاں میر لاہوری (۱۰۵۳ھ)، عبداللطیف بھٹائی (۱۱۶۵ھ) شاہ ولی اللہ (۱۱۷۴ھ)، شاہ عبدالقادر (۱۲۳۰ھ)، شاہ رفیع الدین (۱۲۳۳ھ)، شاہ عبدالعزیز (۱۲۳۹ھ)، میاں محمد بخش (۱۳۲۴ھ)، مہر علی شاہ (۱۳۵۶ھ)، اشرف علی تھانوی رحمہم اللہ (۱۳۶۲ھ)۔(اسلام اور خانقاہی نظام، ص: ۴۳-۴۴)

**سلوک اور منازل سلوک:** ۔سلوک کے لغوی معنی راستہ چلنے کے ہیں۔جو ایک حسی عمل ہے جس سے مراد عاجزی اور طہارت و عشق وغیرہ کی نفسی کیفیات میں سالک (تصوف کے راہی) کا اپنے آپ کو رنگنا یا ان کیفیات کا اپنے اندر پیدا کرنا ہے۔جو فرد اس راہ میں چلتا ہے، اسے سالک کہا جاتا ہے اور جو اس راستے میں ٹھہر جائے، اسے واقف کہتے ہیں اور جو اس ٹکراؤ سے واپس نہ پلٹے بلکہ یہیں وقوف کرے، اسے راجع کہا جاتا ہے۔(اسلام اور خانقاہی نظام، ص: ۵۵)

**اہل طریقت کیلئے دس شرائط:** ۔سلوک کے مراتب میں اہل طریقت کیلئے دس شرطیں ضروری قرار دی گئی ہیں: طلب حق، طلبِ مرشد حق، ادب، رضائے محنت و ترکِ فضول، تقویٰ، استقامت شریعت، کم کھانا، کم سونا، لوگوں سے کنارہ کش ہونا اور صوم و صلوۃ کا پابند ہونا۔ (مجالس صوفیاء، ص: ۷۷) (اسلام اور خانقاہی نظام، ص: ۵۵)

**بیعت کی ضرورت واہمیت:۔** سلوک میں بیعت کو بنیادی حیثیت حاصل ہے۔ بیعت حقیقت میں شیخ ومرید کے درمیان ایک معاہدہ اور اقرار ہے۔ خانقاہی نصاب تربیت میں بیعت کو لازمی قرار دینے کی وجہ یہ ہے کہ شیخ کی عقل کلی کا پَرتَو جب سالک کے قلب معنوی پر پڑتا ہے تو اس کا حاسۂ روحانی بیدار ہوتا ہے۔ (عصر جدید اور مسائل تصوف، احمد سعید ہمدانی، ص:٦٧)

حضرت شاہ ولی اللہ رحمہ اللہ کے نزدیک بیعت کی مختلف اقسام ہیں، گناہوں سے توبہ کیلئے بیعت، بیعت تبرک، تقویٰ پر قائم رہنے کی بیعت اور اس کے علاوہ بیعت خلافت اور بیعت اسلام بھی ہیں۔ ''القول الجميل في بيان سواء السبيل'' ترجمہ پروفیسر محمد سرور، ص:٤٣)
(اسلام اور خانقاہی نظام، ص:٥٦)

**مریدین کیلئے پانچ شرائط:۔** خانقاہ میں مرید سے پانچ شرائط بحیثیت شریک طے کی جاتی ہیں: پہلا معاہدۂ مشارطہ دوسری منزلِ مراقبہ تیسرا مقامِ محاسبہ، چوتھی منزلِ معاقبہ اور پانچویں منزلِ مجاہدۂ نفس ہے۔ (کیمیائے سعادت'' ترجمہ نائب نقوی، ص:٣٤٧)
(اسلام اور خانقاہی نظام، ص:٥٦)

**لطائف اور مراقبہ ثلاثہ:۔** مریدوں کو مندرجہ ذیل لطائف کی مشق بھی کروائی جاتی ہے: لطیفۂ قلب، لطیفۂ روح، لطیفۂ سری، لطیفۂ خفی، لطیفۂ اخفی اور لطیفۂ نفس، یہ لطائف سلوک کی بنیاد ہیں۔ اس کے بعد مراقبات کی تربیت ضروری سمجھی جاتی ہے۔ پہلا مراقبۂ احدیت، دوسرا مراقبۂ معیت اور تیسرا مراقبۂ اقرابیت ہے۔ (اسلام اور خانقاہی نظام، ص:٥٧)

**دوائر محبت:۔** مراقبہ ثلاثہ کے بعد دوائر محبت آتے ہیں۔ دائرہ اول میں وظیفہ یحبهم و یحبونه'' وہ ان سے محبت کرتا ہے اور وہ اس سے محبت کرتے ہیں۔'' کی مشق، دوسرا دائرہ صفات کا ہے اور پھر دائرہ محبت، دائرہ سوم کی مشق ضروری سمجھی جاتی ہے۔ نیز تنزلات ستہ، یعنی مراتب وجود یہ کے بارے میں آ گاہی بھی ضروری سمجھی جاتی ہے۔ (اسلام اور خانقاہی نظام، ص:٥٧)

## اصطلاحات تصوف

ارباب تصوف اپنے اسرار ورموز بیان کرنے کیلئے مخصوص الفاظ واصطلاحات استعمال کرتے ہیں۔ ان اصطلاحات کا مقصد یہ بیان کیا جاتا ہے کہ نا اہل لوگ ایسے اسرار ورموز کو جاننے اور چھپانے کی صلاحیت نہیں رکھتے، اس لیے خاص لوگوں کو ان اصطلاحات کے ذریعے سے خاص مطالب ومعانی بتائے جاتے ہیں۔

تمام اصطلاحات کو زیر بحث لانا طوالت کے باعث ممکن نہیں ہے، ان میں کچھ یہ ہیں: حال ووقت، قبض وبسط، خوف ورجاء، انس وہیب۔

حضرت علی ہجویری رحمہ اللہ نے راہِ سلوک میں بارہ حجابات کا ذکر کیا ہے۔ (کشف المحجوب، ص:٢٣٥)

مشائخ طریقت نے سلوک کے ایک سو اسی درجے رکھے ہیں۔ بعض کے نزدیک اس سے کم بھی ہیں۔ (مجالس صوفیاء، ص:١٠٠-١٠١)

حضرت شاہ ولی اللہ رحمہ اللہ نے راہ سلوک کی رکاوٹوں کا ذکر بالتفصیل کیا ہے۔ (ھمعات، ص:٣٣) حضرت نظام الدین اولیاء رحمہ اللہ راہ سلوک میں لغزشوں کی سات قسمیں بیان فرماتے ہیں۔ (فوائد الفوائد'' ملفوظات نظام الدین اولیاء'' ترجمہ پروفیسر محمد سرور، ص:٧١-٧٢)، (اسلام اور خانقاہی نظام، ص:٥٨-٥٩)

## سلاسل طریقت

اہل تصوف طریقت کے باقاعدہ سلسلوں کا آغاز دور تابعین یا دور تبع تابعین سے کرتے ہیں جن کی تفصیل درج ذیل ہے:

(١) سلسلۂ عجمیہ (١٥٠ھ) از حبیب عجمی رحمہ اللہ (٢) سلسلۂ ادہمیہ (١٥٠ھ) از ابواسحاق ابراہیم بن ادہم رحمہ اللہ
(٣) سلسلۂ عیاضیہ (١٧٠ھ) از حضرت فضیل بن عیاض رحمہ اللہ (٤) سلسلۂ کرخیہ (١٩٠ھ) از حضرت معروف بن فیروز کرخی رحمہ اللہ
(٥) سلسلۂ محاسبیہ (٢٣٠ھ) از حارث بن اسد محاسبی رحمہ اللہ (٦) سلسلۂ طیفوریہ (٢٤٠ھ) از طیفور بن عیسیٰ بسطامی رحمہ اللہ

(۷) سلسلۂ سقطیہ (۲۴۵ھ) از ابوالحسن سری سقطی رحمہ اللہ (۸) سلسلۂ جنیدیہ (۲۷۰ھ) از حضرت جنید بن محمد بغدادی رحمہ اللہ

(۹) سلسلۂ نوریہ (۲۸۰ھ) از ابوالحسن احمد بن محمد نوری رحمہ اللہ

وقت کے ساتھ ساتھ ان سلسلوں اور ان کی شاخوں کی تعداد سینکڑوں تک پہنچ گئی۔ یہ سلاسل طریقت بعد میں موجودہ چار سلسلوں میں مدغم ہو گئے۔

**سلسلۂ چشتیہ:** ڈاکٹر خلیق احمد نظامی سلسلۂ چشتیہ کی وجہ تسمیہ خراسان کے ایک مشہور شہر چشت کی نسبت سے بیان کرتے ہیں۔ جہاں ایک بڑا مرکز قائم کیا گیا جسے بڑی شہرت حاصل ہوئی اور یہ سلسلہ اس مقام کی نسبت سے چشتیہ کہلانے لگا۔ (تاریخ مشائخ چشت، ص: ۱۳۵)

چشت میں ابواسحاق شامی رحمہ اللہ (م ۳۲۹ھ) مقیم تھے۔ بعد میں یہ سلسلہ خواجہ معین الدین چشتی اجمیری رحمہ اللہ (م ۶۳۳ھ) کے نام سے مشہور ہے جو اس سلسلے کے اہم فرد تھے، وہ ہندوستان آئے اور اجمیر کو مرکز بنایا۔ (تصوف اور سریت، ص: ۲۱۳)

ہندوستان کے مشہور صوفیاء اسی سلسلے سے وابستہ ہیں، مثلاً: فرید الدین گنج شکر رحمہ اللہ (م ۶۴۲ھ)، نظام الدین اولیاء رحمہ اللہ (م ۷۲۶ھ)، علاء الدین صابر رحمہ اللہ (م ۶۹۱ھ)، نصیر الدین چراغ دہلی رحمہ اللہ (م ۷۵۷ھ)، سیّد محمد گیسو دراز رحمہ اللہ (م ۸۲۵ھ)، شیخ عبدالقدوس گنگوہی رحمہ اللہ (م ۹۴۴ھ)، حاجی امداد اللہ مہاجر مکی رحمہ اللہ (۱۳۱۷ھ) وغیرہم۔

سلسلۂ چشتیہ کا خاص امتیاز ''نسبت عشق'' کا فروغ ہے جسے وہ محبت کے سوا ہر چیز کا خیال دل سے نکال کر خالی دل کے ساتھ دائمی ذکر کے ذریعے سے حاصل کرتے ہیں۔ (سیر الاولیاء، ص: ۴۶۴)، (اسلام اور خانقاہی نظام، ص: ۶۲-۶۳)

**سلسلۂ قادریہ:**۔ یہ سلسلہ عبدالقادر جیلانی رحمہ اللہ (م ۵۶۱ھ) کی نسبت سے قادریہ کہلاتا ہے۔ شیخ عبدالقادر رحمہ اللہ جید عالم اور حنبلی مسلک کے پیروکار تھے۔ آپ رحمہ اللہ نے اپنے وقت کے نامور علماء سے علم حاصل کیا یہاں تک کہ جامعہ بغداد کے استاذ و مہتمم رہے۔ ان کے اصلاحی مواعظ سے کثیر لوگوں نے فائدہ اٹھایا۔ ان کے نام سے سلسلۂ قادریہ کی باقاعدہ تنظیم ان کے انتقال کے بعد ہوئی۔ آپ رحمہ اللہ کی طرف بہت سی کرامات منسوب ہیں۔

سلسلۂ قادریہ میں رضائے الٰہی کی طلب کیلئے ذکر کو توجہ دی جاتی ہے۔ یہ ذکر دل کے ساتھ بھی ہوتا ہے اور زبان کے ساتھ بھی۔ نسبت فاروقی کا ظہور اور ذکر پر توجہ سلسلۂ قادریہ کے اختصاصات ہیں۔ یہ سلسلہ عراق اور پاک و ہند میں معروف ہے۔ شیخ ابوالمعالی رحمہ اللہ (م ۱۰۲۴ھ)، شیخ داؤد کرمانی رحمہ اللہ (م ۹۸۹ھ) اور حضرت میاں میر لاہوری رحمہ اللہ (م ۱۰۴۵ھ) اسی سلسلے سے وابستہ تھے۔

(تصوف اور سریت، ص: ۲۱۹ بحوالہ اسلام اور خانقاہی نظام، ص: ۶۵)

**سلسلۂ سہروردیہ:** یہ سلسلۂ شیخ شہاب الدین ابوحفص عمر بن عبداللہ سہروردی رحمہ اللہ (م ۶۳۲ھ) سے منسوب ہے۔ آپ رحمہ اللہ شافعی المذہب عالم دین تھے۔ تصوف کی تربیت چچا ابونجیب سہروردی اور عبدالقادر جیلانی رحمہم اللہ سے پائی۔ ''عوارف المعارف'' آپ رحمہ اللہ کی مشہور تصنیف ہے جو علم تصوف پر اعلیٰ ترین تصنیف تسلیم کی جاتی ہے۔ چشتی سلسلہ سے منسلک خانقاہوں میں بھی عوارف پڑھی جاتی ہے۔ مشہور فارسی شاعر و ادیب سعدی شیرازی رحمہ اللہ آپ رحمہ اللہ کے مرید تھے۔ برصغیر پاک و ہند میں آپ کا سلسلہ آپ کے خلیفہ بہاؤ الدین زکریا ملتانی رحمہ اللہ (م ۶۶۱ یا ۶۶۶ھ) کے توسط سے پھیلا۔ (تصوف اور سریت، ص: ۲۱۹)

سلسلۂ سہروردیہ میں تزکیہ کے متعین اسباق ہیں جن کی طالب علم کو تعلیم دی جاتی ہے۔ ان کے ہاں ذکر قلبی اور توجہ کو بھی اہمیت حاصل ہے۔ (تجلیات سہروردیہ، عبدالسلام سہروردی، ص: ۲۴)، (اسلام اور خانقاہی نظام، ص: ۶۵)

**سلسلۂ نقشبندیہ:**۔ اس سلسلے کی نسبت بہاؤ الدین نقشبند رحمہ اللہ (م ۷۹۱ھ) سے ہے جن کا تعلق بخارا سے تھا۔ پہلی ہی صحبت میں سالک کے دل سے ماسویٰ اللہ (اللہ کے سوا ہر چیز) کا نقش مٹا کر اللہ تعالیٰ کا نقش دل پر جمانے کی وجہ سے نقشبند کے لقب سے مشہور ہوئے۔

(مجدد الف ثانی، زوار حسین شاہ، ص: ۱۱۵)

قدامت کے اعتبار سے یہ سلسلہ سب سے پرانا ہے، یہ سلسلہ ترکستان میں قائم ہوا اور اس کے سب سے زیادہ مشہور بزرگ خواجہ محمد اتالیسوی رحمہ اللہ ہیں جو ترکستان کے شہر ''یساق'' میں رہتے تھے۔ ہندوستان میں نقشبندی سلسلہ شیخ احمد سرہندی رحمہ اللہ (مجدد الف ثانی رحمہ اللہ) کی وجہ سے مشہور ہے۔ طریقۂ نقشبندیہ میں ذکر قلبی اور ذکر لسانی خفی رائج ہے۔ علاوہ ازیں اس سلسلے میں تکمیل سلوک کے متعین اسباق ہیں اور اس کا باقاعدہ نصاب ہے جو شیخ کی رہنمائی میں مکمل کیا جاتا ہے۔ اس سلسلے کی اصطلاحات درج ذیل ہیں:

## سلسلہ نقشبندیہ کی آٹھ اصطلاحات

**ہوش دردم:۔** ہر سانس میں ہوشیار رہنا، یعنی کوئی سانس اللہ تعالیٰ کی یاد سے خالی ہو نہ اس کی معصیت میں گزرے۔

**نظر برقدم:۔** چلنے پھرنے میں اپنی نظر نیچی کر کے پیروں پر نگاہ رکھے، ادھر ادھر نہ دیکھے کیونکہ آس پاس کی چیزوں کی طرف توجہ ہونے سے توجہ الی اللہ میں خلل پڑتا ہے اور خیالات منتشر ہوتے ہیں۔

**سفر در وطن:۔** آدمی صفات بشریہ اور اخلاق رزیلہ کو ترک کر کے صفات ملکیہ (فرشتوں کی صفات) اور اخلاق فاضلہ حاصل کرے، یعنی طلب جاہ و مال، حسد، بغض و کینہ، خود پسندی اور تکبر وغیرہ سے دل کو پاک کرے کیونکہ جب تک یہ خصائل رذیلہ دل میں ہوں گے دل پاک نہیں ہوسکتا۔

**خلوت درانجمن:۔** لوگوں کے ساتھ بیٹھ کر بھی اپنے وطن اصلی (دل) کی طرف متوجہ رہنا اور اللہ کی یاد سے غافل نہ ہونا۔

**یادکردن:۔** اپنے قلب کی طرف متوجہ ہونا اور خیال کرنا کہ قلب سے اللہ اللہ نکل رہا ہے۔

**بازگشت:۔** تھوڑے تھوڑے ذکر کے بعد تین بار یا پانچ بار مناجات کی طرف رجوع کرنا۔

**نگہداشت:۔** ذکر سے جو کیفیت پیدا ہو اس کو قائم رکھنا اور خطرات اور وساوس سے اپنے قلب کو بچانا۔

**یادداشت:۔** ذکر کی اس قدر مشق ہو جانا کہ بے ارادہ اور بے اختیار دل سے اللہ اللہ نکلنے لگے۔

**وقوف زمانی:۔** ہوش دردم اور وقوف زمانی کا مطلب تقریباً ایک ہی ہے۔ وقوف زمانی کو صوفیائے کرام ''محاسبہ'' بھی کہتے ہیں۔

**وقوف عددی:۔** سالک اللہ کا ذکر وتر، یعنی طاق کرے جیسے ۳، ۵، ۷، ۹ مرتبہ۔ اس میں ذات حق کے ساتھ مناسبت ہے۔

**وقوف قلبی:۔** وقوف قلبی سے مراد یہ ہے کہ سالک ہر وقت، ہر آن اور ہر لحظہ، اپنے قلب کی طرف متوجہ رہے اور قلب اللہ کی طرف متوجہ رہے تاکہ ہر طرف سے توجہ ہٹ کر معبود حقیقی کی طرف ہو جائے اور کسی قسم کے خطرات اور وسوسے دل میں نہ آئیں۔

ان سلسلوں کے علاوہ سلسلۂ اویسیہ بھی مشہور ہے جس کا آغاز حضرت اویس قرنی رحمہ اللہ سے کیا جاتا ہے۔ کہا جاتا ہے کہ ان سلسلۂ جات میں سلسلۂ نقشبندیہ مجددیہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ سے ملتا ہے جبکہ باقی سلسلے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے شروع ہوتے ہیں۔ (آئینۂ تصوف، ص:۹۶ بحوالہ اسلام اور خانقاہی نظام، ص: ۶۵ تا ۶۷)

## برصغیر میں اہم خانقاہی مراکز

برصغیر میں اسلام مسلم فاتحین، تاجروں اور صوفیاء کے ذریعے پہنچا۔ ابتدائی دور میں صوفیاء مختلف راستوں سے برصغیر میں داخل ہوئے۔ شیخ سیف الدین رحمہ اللہ وہ پہلے صوفی تھے جو دسویں صدی عیسوی میں پنجاب میں داخل ہوئے۔ (تذکرۂ صوفیائے پنجاب، ص: ۳۸)

بعض سکالرز کے خیال میں شیخ اسماعیل رحمہ اللہ پہلے صوفی تھے جو پنجاب میں وارد ہوئے۔ ابوالحسن علی ہجویری رحمہ اللہ ۱۰۳۹ء کو شیخ کی تعلیم پر لاہور تشریف لائے اور راوی کے کنارے خانقاہ قائم کی۔

زین العابدین رحمہ اللہ بھی ملتان کے اولین صوفیاء میں شمار ہوتے ہیں جو سخی سرور رحمہ اللہ کے والد تھے۔ وہ بغداد سے تشریف لائے تھے۔ جن کے بیٹے سخی سرور رحمہ اللہ کے نام سے مشہور ہیں۔ (اولیائے ملتان، ص:۶۶)

بہاؤ الدین زکریا ملتانی رحمہ اللہ، جو کہ سلسلۂ سہروردیہ کے پنجاب میں بانی ہیں، ملتان میں پیدا ہوئے۔ ان کے آباء واجداد مکہ سے خوارزم اور بعد میں ملتان سکونت پذیر ہوئے۔

معین الدین چشتی اجمیری رحمہ اللہ بجستان میں پیدا ہوئے، پھر وہ بخارا قرآن کی تعلیم کیلئے گئے۔ وہاں شیخ عثمان ہارونی رحمہ اللہ کے پاس اڑھائی سال روحانی تعلیم پاتے رہے۔ اس کے بعد مدینہ منورہ چلے گئے جہاں انہوں نے خواب میں ہندوستان دیکھا۔ شیخ کے حکم سے چشتی سلسلے کو ہندوستان میں پھیلانے کیلئے یہاں تشریف لائے۔ ۱۱۹۳ء کو وہ دہلی پہنچے، پھر اجمیر سکونت پذیر ہوئے۔ ان کے اس سلسلے کو پنجاب میں فریدالدین مسعود رحمہ اللہ نے تقویت پہنچائی۔

حضرت خواجہ باقی باللہ رحمہ اللہ، جو کہ نقشبندیہ سلسلہ کے برصغیر میں بانی سمجھے جاتے ہیں، سمرقند کے نواح سے اپنے شیخ کی ہدایت پر یہاں تشریف لائے اور ایک سال لاہور میں رہے، پھر دہلی میں سکونت پذیر ہوئے۔ (صوفیائے نقشبند، ص:۱۹۲)

مذکورہ معلومات سے یہ واضح ہوتا ہے کہ تقریباً اولین ادوار کے پنجاب اور برصغیر کے تمام صوفیاء رحمہم اللہ بیرون ممالک سے تشریف لائے اور انہوں نے یہاں پر خانقاہی نظام قائم کیا، ان میں سے اکثر و بیشتر نے خیبر کا راستہ استعمال کیا۔ جن صوفیاء نے اس خانقاہی نظام کو برصغیر میں متعارف کروایا اور اسے وسعت دینے میں بنیادی کردار ادا کیا، وہ بغداد، شام اور بخارا سے تشریف لائے جو صوفی ازم کے مراکز تھے۔

یہاں ہجرت کے بعد صوفیاء نے اپنے اثرات کو پھیلانے کیلئے خانقاہوں کے سلسلے کو وسیع کرنے پر توجہ دی۔ یہ سلسلہ وقت کے ساتھ ساتھ ترقی کرتا چلا گیا۔ عالم اسلام یا برصغیر کے تمام خانقاہی نظام کے اہم مراکز کا ذکر طوالت کے پیش نظر ممکن نہیں۔ صرف پنجاب میں قائم کردہ اہم خانقاہوں اور مزارات کی تفصیل یہ ہے:

## شمال مشرقی اور وسطی پنجاب میں گیارہویں، بارہویں صدی عیسوی کی خانقاہیں:۔

۞ حضرت سیف الدین رحمہ اللہ (م ۱۰۰۷ء) اُچ (تذکرہ صوفیائے پنجاب، ص:۳۹) ۞ حضرت علی بن عثمان ہجویری رحمہ اللہ (۱۰۷۳ء) لاہور ۞ حضرت زین العابدین رحمہ اللہ (م ۱۱۲۶ء) ملتان (اولیائے ملتان، ص:۶۶) ۞ حضرت سیّد یعقوب زنجانی رحمہ اللہ (م ۱۱۴۰ء) لاہور (مدینۃ الاولیاء، ص:۲۷۶) ۞ حضرت سخی سرور رحمہ اللہ (۱۱۸۱ء) ڈیرہ غازی خان (حضرت سخی سرور، حمید، ص:۸۵)

## شمال مشرقی اور جنوبی پنجاب میں تیرھویں، چودھویں صدی عیسوی کی خانقاہیں:۔

۞ بہاؤ الدین زکریا رحمہ اللہ (م ۱۰۰۷ء) ملتانی فریدالدین مسعود المعروف گنج شکر رحمہ اللہ، اجودھن (موجودہ پاکپتن) (بابا فریدالدین مسعود، ص:۱۰) ۞ حضرت شمس تبریز رحمہ اللہ (م ۱۲۷۶ء) وسطی پنجاب (تاریخ مشائخ چشت، ص:۶۳) ۞ حضرت شاہ رکن الدین رحمہ اللہ (۱۳۳۴ء) (آب کوثر، ص:۳۰۳) ۞ حضرت سیّد جلال الدین رحمہ اللہ (م ۱۳۸۲ء) اُچ (حدیقۃ الاولیاء، ص:۱۲۲)

الغرض چودھویں صدی کے اختتام تک جنوبی پنجاب کے سوا پورے پنجاب میں خانقاہوں نے ایک حیثیت حاصل کر لی تھی۔

(اسلام اور خانقاہی نظام، ص:۶۸ تا ۷۰)

**شمال مشرقی پنجاب میں پندرہویں، سولہویں صدی عیسوی کی خانقاہیں:۔** اس دوران لاہور، ملتان اور اُچ کے درمیان بہت سی خانقاہیں قائم ہوئیں۔ ملتان اور اس کے اردگرد مندرجہ ذیل خانقاہیں وجود میں آئیں:

۞ شیر شاہ رحمہ اللہ (م ۱۴۹۹ء) ملتان ۞ سیّد موسیٰ رحمہ اللہ (م ۱۵۹۲ء) ملتان شہر

**اُچ اور اس کے گردونواح کی خانقاہیں:۔**

❁ سیّد صدرالدین رحمہ اللہ (م۱۴۲۹ء) ❁ شاہ نصیرالدین رحمہ اللہ (م۱۴۴۲ء) ❁ میراں شاہ مبارک رحمہ اللہ (م۱۵۴۸ء)

**لاہور اور اس کے گردونواح میں قائم ہونے والی خانقاہیں:۔**

❁ شیخ موسیٰ رحمہ اللہ (م۱۴۹۸ء) ❁ شاہ عبدالجلیل رحمہ اللہ (م۱۵۰۴ء)، (حدیقۃ الاولیاء، ص:۱۲۲) ❁ شاہ محمد حضوری رحمہ اللہ (م۱۵۳۵ء) ❁ شاہ ابواسحاق رحمہ اللہ (م۱۵۷۷ء) ❁ سیّد جولان شاہ رحمہ اللہ (م۱۵۹۴ء) ❁ شاہ حسین رحمہ اللہ (م۱۵۹۸ء) ❁ غوث بالا پیر رحمہ اللہ (م۱۵۵۱ء) ستگھرہ، (مشائخ قادریہ، ص:۱۲۹) ❁ شاہ بہاؤالدین رحمہ اللہ (م۱۵۶۵ء) حجرہ شاہ مقیم ❁ شاہ لطیف باری رحمہ اللہ (م۱۵۴۳ء) نور پور، (مشائخ قادریہ، ص:۱۲۹)

**شمال مشرقی، جنوب مشرقی اور وسطی پنجاب میں سترہویں، اٹھارہویں صدی کی خانقاہیں:۔** اس دور میں چشتیاں، بہاولپور، لاہور، ملتان، اُچ اور دیگر علاقوں میں بہت سی خانقاہیں قائم ہوئیں جن میں سے بعض مندرجہ ذیل ہیں:

❁ سیّد بلھے شاہ رحمہ اللہ (م۱۷۵۷ء) قصور ❁ پیر سلطان احمد کھٹل رحمہ اللہ (م۱۶۳۱ء) جلال پور پیروالا

❁ مخدوم شہاب العصر رحمہ اللہ (م۱۷۸۳ء) بہاولپور اور نور محمد رحمہ اللہ (م۱۷۹۰ء) چشتیاں، (حدیقۃ الاولیاء، ص:۲۰۹)

❁ نور محمد رحمہ اللہ (م۱۷۸۹ء) حاجی پور

**پاکستان میں اہم خانقاہی مراکز:** ❁ سلطان باہو رحمہ اللہ (م۱۶۹۱ء) گڑھ مہاراجہ (اولیائے پاک و ہند، ص:۳۲۸) ❁ عبدالقادر رحمہ اللہ (م۱۷۷۶ء) پیر کوٹ، (مشائخ قادریہ، ص:۱۹۹) ❁ وارث شاہ رحمہ اللہ (م۱۷۴۱ء) جنڈیالہ شیر خان ❁ شاہ عبدالرحمٰن رحمہ اللہ (م۱۷۴۰ء) بھڑنج ❁ شاہ سلیمان رحمہ اللہ (م۱۶۵۴ء) بھلوال، (مشائخ قادریہ، ص:۴۳) ❁ شاہ دولہ دریائی رحمہ اللہ (م۱۶۶۴ء) گجرات

❁ سیّد احمد رحمہ اللہ (م۱۷۲۵ء) کوٹلہ ❁ میراں محمد رحمہ اللہ (م۱۶۰۵ء) لاہور ❁ شاہ شمس الدین رحمہ اللہ (م۱۶۱۲ء)، شاہ کبیر الدین رحمہ اللہ (م۱۶۱۵ء)، شاہ محمد طاہر رحمہ اللہ (م۱۶۳۰ء)، شاہ محمد میر رحمہ اللہ (م۱۶۳۵ء)، شیخ محمد طاہر رحمہ اللہ (م۱۶۲۴ء) اور شاہ مدہوری رحمہ اللہ (م۱۶۴۶ء) لاہور، (حدیقۃ الاولیاء، ص:۱۷۳) ❁ شاہ ابوالخیر رحمہ اللہ (م۱۷۱۹ء) شاہ کوٹ۔

**جنوبی، مغربی اور شمالی پنجاب میں انیسویں، بیسویں صدی کی خانقاہیں:۔**

❁ سیّد صدرالدین رحمہ اللہ (م۱۸۲۵ء) جہانیاں، (مشائخ قادریہ، ص:۱۲۹) ❁ سلطان محمود رحمہ اللہ (م۱۸۱۳ء) بیلہ (رحیم یار خان) ❁ میاں خدا بخش رحمہ اللہ (م۱۸۵۲ء) چاچڑاں ❁ خواجہ محمد عقیل رحمہ اللہ (م۱۸۱۴ء) کوٹ مٹھن ❁ الٰہ بخش رحمہ اللہ (م۱۹۰۱ء) تونسہ۔ پنجاب میں خانقاہی نظام کے وسیع پیمانے پر پھیلنے کی ایک وجہ وہاں کا ماحول تھا۔ خانقاہی سلسلے زیادہ تر دریاؤں کے آس پاس قائم ہوئے۔ لاہور اور ملتان بالخصوص خانقاہی سرگرمیوں کا مرکز رہے۔ صوفیاء خانقاہی نظام کی وسعت کیلئے ہمیشہ کوشاں رہے۔

(اسلام اور خانقاہی نظام، ص:۷۰تا۷۳)

## صوفیائے کرام کی نظر میں سنت کی اہمیت

**ابوعثمان سعید رحمہ اللہ:۔** ابوعثمان سعید بن عثمان الحیری رحمہ اللہ فرماتے ہیں:

''من امر السنة على نفسه قولا و فعلا نطق بالحكمة و من امر الهوى على نفسه قولا و فعلا نطق بالبدعة''

''جس نے قول و فعل میں اپنے نفس پر سنت رسول ﷺ جاری کر لی تو وہ شخص حکمت کے ساتھ بولتا ہے اور جس نے اپنے قول و فعل میں اپنی خواہشات کو اپنے نفس پر جاری کر لیا، اس کی زبان سے بدعت ہی کی بات نکلے گی۔ (اللمع، ص:۱۴۴)

**ذوالنون مصری رحمہ اللہ:۔** ذوالنون مصری رحمہ اللہ سے پوچھا گیا کہ آپ نے اللہ کو کیسے پہچانا تو انہوں نے جواب دیا: میں نے اللہ کو اللہ ہی کے ذریعے سے پہچانا اور اللہ کے سوا باقی تمام چیزوں کو رسول اللہ ﷺ کے ذریعے سے پہچانا۔(اللمع ،ص:۱۴۵)

**ابو یزید رحمہ اللہ:۔** ابو یزید رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ میں نے ارادہ کیا کہ اللہ تعالیٰ سے کھانے کی خواہش اور عورتوں کی طرف رغبت ختم کرنے کا سوال کروں گا مگر یہ سوچ کر خاموش رہا کہ جب رسول اللہ ﷺ نے ایسا نہ کیا تو میں کیوں خلاف سنت کروں۔(اللمع ،ص:۱۴۵)

**ابو یزید بسطامی رحمہ اللہ:۔** ابو یزید بسطامی رحمہ اللہ نے جب ایک شخص کو مسجد میں قبلے کی طرف تھوکتے دیکھا تو موسیٰ بن عیسیٰ کے والد سے کہا کہ آؤ واپس چلیں کیونکہ جس شخص کا آداب رسول ﷺ پر عمل نہیں وہ ولیوں اور صدیقوں کے مقام کو کیسے پہنچ سکتا ہے۔(اللمع ،ص:۱۴۵)

اس سے واضح ہوتا ہے کہ اولین صوفیاء وزہاد کے ہاں سنت رسول ﷺ پر عمل کرنا کس قدر ضروری تھا۔ یہی وجہ ہے کہ شہاب الدین سہروردی رحمہ اللہ صوفیاء کو باقی لوگوں کی نسبت اتباع رسول ﷺ میں مکمل پیروی کرنے والے قرار دیتے ہیں کیونکہ آپ ﷺ نے جس بات کا حکم دیا، انہوں نے اس کی تعمیل کی اور جس بات سے روکا، اس سے باز رہے۔(عوارف المعارف ،ص:۴۷)

اولین ادوار کے اکثر صوفیاء نے ہر ایسے طریقے کو، جو سنتِ رسول ﷺ سے ہٹ کر ہو، باطل قرار دیا کیونکہ ان کے نزدیک سنتِ رسول پر عمل کرنے ہی میں کامیابی ہے۔

**سہیل بن عبداللہ رحمہ اللہ:۔** سہیل بن عبداللہ رحمہ اللہ فرماتے ہیں:''کل وجد لا یشھد له الکتاب والسنة فباطل'' ہر ایسا وجد باطل ہے جس کی قرآن وسنت شہادت نہیں دیتے۔(اللمع ،ص:۱۴۶)

**خواجہ معین الدین چشتی رحمہ اللہ:۔** خواجہ معین الدین چشتی رحمہ اللہ محبت رسول ﷺ میں والہانہ عقیدت رکھتے تھے، فرماتے ہیں: اس شخص پر افسوس ہے جو قیامت کے دن آپ ﷺ سے شرمندہ ہوگا تو اس کی جگہ کہاں ہوگی؟ جو آپ سے شرمندہ ہوگا، وہ کہاں جائے گا؟ یہ فرما کر آپ رحمہ اللہ رونے لگے۔(سیر الاقطاب ،ص:۴۱)

**حضرت جلال الدین رحمہ اللہ:۔** حضرت جلال الدین بخاری رحمہ اللہ (مخدوم جہانیاں جہاں گشت) سالک کیلئے رسول اللہ ﷺ کی متابعت کو قرب کا ذریعہ بتاتے اور درویشوں کو نصیحت فرماتے کہ شریعت کا علم پڑھو، بدعت سے بچو اور سنت پر عمل کرو۔

(مخدوم جہانیاں، جہان گشت، محمد ایوب قادری ،ص:۱۶۵)

**شیخ احمد سرہندی نقشبندی رحمہ اللہ:** شیخ احمد سرہندی رحمہ اللہ سیّد نور کے نام اپنے مکتوب میں نصیحت فرماتے ہیں کہ اتباع سنت میں کوشش کرو، بدعت اور اہل بدعت سے دور رہو جس جگہ جو کام خلافِ شرع دیکھو، وہاں سے گریزاں اور یکسو ہو جاؤ۔

(مکتوبات، نسیم احمد فریدی ،ص:۷۵ بحوالہ اسلام اور خانقاہی نظام ،ص:۱۱۹ تا ۱۲۱)

**صوفیائے کرام کا ذوق نماز:** بعض صوفیاء نے علماء کی بیان کردہ شرائطِ نماز کے علاوہ بھی چند شرائط بیان کی ہیں۔ ظاہری نجاست کے علاوہ باطن میں شہوتوں سے پاک ہونا ضروری قرار دیتے ہیں۔ ظاہر میں کپڑے کا گندگی سے پاک ہونا اور باطن میں کپڑے کا حصول پاکیزہ کمائی سے ہونا، شرط نماز ہے۔ نماز کی ایک شرط استقبال قبلہ ہے۔ صوفیاء کے نزدیک ظاہر قبلہ سے مراد کعبہ اور باطن قبلہ سے مراد عرش ہے، نیز اللہ تعالیٰ کے حضور خلوص نیت کے ساتھ مقام ہیبت وفناء میں ہونا، ترتیل کے ساتھ قراءت کرنا، خشوع کے ساتھ رکوع کرنا، تذلیل کے ساتھ سجدہ کرنا، حضوری کے ساتھ تشہد میں بیٹھنا اور صفت فناء کے ساتھ سلام ضروری ہے۔(کشف المحجوب ،ص:۲۶۲)

صوفیاء کے نزدیک سجدے کا ادب یہ ہے کہ بندہ دل میں یہ محسوس کرے کہ اللہ تعالیٰ سے زیادہ قریب کوئی ہے نہ اس سے بڑھ کر کوئی بزرگ و برتر اور عزت والا ہے۔(کشف المحجوب ،ص:۲۶۳) اسی طرح تشہد، دعا اور سلام میں اس معاہدے کے آداب کا خیال کرے جو اس نے نماز میں داخل ہوتے ہوئے کیا تھا۔

حضرت عبدالقادر جیلانی رحمہ اللہ نماز کی اہمیت کے بارے میں فرماتے ہیں:

"الصلاة خطرها عظيم و امرها جسيم و بالصلاة امر الله تبارك و تعالىٰ رسوله محمدا ﷺ و اول ما اوحى الله بالنبوة ثم بالصلاة قبل كل عمل و قبل كل فريضة فى آيات كثيرة"

''نماز کی شان عظیم ہے اور اس کا معاملہ بڑا جلیل القدر ہے۔ اللہ تعالیٰ نے اپنے پیغمبر محمد ﷺ کو نماز کا حکم دیا ہے۔ اللہ تعالیٰ نے سب سے پہلے آپ ﷺ پر نبوت کی وحی کی، پھر ہر عمل اور ہر فریضے سے پہلے متعدد آیات میں نماز کا حکم صادر فرمایا۔'' (غنیۃ الطالبین، ص:۵۸۶)

کتاب اللمع میں نماز کو تمام امور سے مقدم رکھنے کی تلقین کی گئی ہے: "ان يكون تاهبهم للصلاة قبل دخول وقت الصلاة حتى لايفوتهم الوقت اول الذى هو المختار"

''نماز کا وقت ہونے سے قبل نماز کیلئے لوگوں کی تیاری ہونی چاہئے تا کہ نماز کا اولین وقت جو کہ مختار وقت ہے، ان کے ہاتھ سے نہ نکل جائے۔'' (اللمع، ص:۲۰۳)

صوفیاء نماز میں نہایت انہماک اور توجہ کی تلقین کرتے تھے اور فرمایا کرتے تھے کہ تو ایسے نماز پڑھا کر گویا اللہ تجھے دیکھ رہا ہے اور تیرے ضمیر سے واقف ہے، نیز نماز میں تیری مثال ایسے ہو جیسے جنت تیرے دائیں طرف اور جہنم تیرے بائیں جانب ہے۔ (اللمع، ص:۲۰۵)

صوفیاء نماز کو اللہ اور بندے کے درمیان وصل قرار دیتے ہیں۔

"فالصلاة صلة بين الرب والعبد و ما كان صلة بينه و بين الله" (الخ)

''پس نماز رب اور بندے کے درمیان ایک جوڑ اور وصل ہے اور جو چیز اس کے اور اللہ تعالیٰ کے درمیان صلہ اور پیوند ہو تو بندے کا حق یہ ہے کہ وہ بندگی پر ربوبیت کے رعب اور دبدبے کی وجہ سے ڈرنے اور گڑگڑانے والا ہو۔''

(عوارف المعارف، ص:۳۰۲، بحوالہ: اسلام اور خانقاہی نظام، ص:۱۳۷ تا ۱۳۹)

**صوفیائے کرام اور اہمیت روزہ:** مشائخ کے ہاں نماز کے علاوہ باقی عبادات کی پابندی کرنا بھی نجات کیلئے لازم ہے، چنانچہ روزے کے ظاہری آداب اور اس کے باطنی پہلوؤں پر بھی صوفیاء نے خصوصی توجہ مرکوز کی ہے۔ صوفیاء کے خیال میں روزے کو باقی تمام عبادات کی نسبت ایک خاص مقام حاصل ہے کیونکہ اس میں اعضاء کی حرکت شامل نہیں ہے۔ صوفیائے روزے کی اصلیت امساک کو قرار دیتے ہیں اور اسی میں تمام طریقت کو مضمر سمجھتے ہیں۔ اس کا ادنیٰ درجہ بھوک کا روزہ ہے جو ماہِ رمضان میں ہر مسلمان پر فرض ہے۔ جنید بغدادی رحمہ اللہ روزے کو نصف طریقت بیان کرتے ہیں۔ (کشف المحجوب، ص:۲۸۰)

اہل تصوف کے نزدیک روزے کا ادب مقاصد کا درست ہونا، خواہشات سے الگ ہونا، دل کو فاسد خیالات سے پاک رکھنا اور ہمیشہ اللہ تعالیٰ کا ذکر کرنا ہے۔ روزوں کی فرضیت واہمیت کے متعلق شیخ عبدالقادر جیلانی رحمہ اللہ فرماتے ہیں:

"ينبغى للصائم ان يجرد صومه من الاثام و يتمه بتقوى الله عزوجل"

''ہر روزے دار کو چاہیے کہ اپنے روزے کو گناہوں سے بچائے اور اسے اللہ تعالیٰ سے ڈرتے ہوئے مکمل کرے۔''

(غنیۃ الطالبین، ص:۲۴۵)

صوفیاء کے ہاں فرض روزوں کے علاوہ نفلی روزوں کی بھی بڑی اہمیت تھی، چنانچہ بعض صوفیائے کرام رحمہم اللہ نے ساری عمر روزے رکھے۔ ابوعبداللہ احمد بن جابان رحمہ اللہ نے پچاس برس تک مسلسل روزے رکھے، سفر ہو کہ حضر وہ ہمیشہ روزے سے رہتے تھے۔ (اللمع، ص:۲۱۸)

اسی طرح ابوالحسن مکی رحمہ اللہ نے بھی ساری عمر روزے رکھے اور وہ صرف جمعے کے روز روٹی کھاتے تھے۔

**صوفیائے کرام اور زکوٰۃ کی اہمیت:** ۔عبادات میں جہاں تک زکوٰۃ کا تعلق ہے تو صوفیاء اس حوالے سے ہمیشہ امتیازی مقام کے

حامل رہے ہیں کیونکہ وہ کبھی صاحب نصاب ہوتے ہی نہیں تھے کہ وہ زکوٰۃ ادا کریں۔(اللمع ،ص:۲۱۰)

حضرت علی ہجویری رحمہ اللہ زکوٰۃ کی ادائیگی کو اللہ کی نعمت کا شکر ادا کرنا خیال کرتے ہیں۔(کشف المحجوب ،ص:۴۷۰،بحوالہ اسلام اور خانقاہی نظام،ص:۱۳۹تا۱۴۰)

**صوفیائے کرام اور حج کی اہمیت:** اہل خانقاہ کے نزدیک حج ایک ظاہری عبادت ہی نہیں بلکہ اس کے باطنی طور پر بے شمار فوائد ہیں۔ مکہ کو جانے والا ہر قدم اپنے ہاں ایک خاص نشان رکھتا ہے۔حضرت علی ہجویری رحمہ اللہ کے خیال میں حرم کو حرم پاک اس لیے کہا جاتا ہے کہ اس میں مقام ابراہیم ہے۔ان کے نزدیک ابراہیم علیہ الصلوٰۃ والسلام کے دو مقام ہیں: ایک مقام تن جو کہ مکہ میں ہے اور دوسرا مقام دل جو خلت ہے۔جو آدمی مقام تن کا قصد کرے اسے تمام شہوات اور لذات سے اعراض کرنا چاہیے اور جو شخص ایسا کرے تو وہ مناسک حج ادا کرنے کے بعد حاجی بن جاتا ہے۔مقام دل کا قصد کرنے والا مالوفات (محبوب اشیاء) سے اعراض اور لذت کو ترک کرتے ہوئے معرفت کے عرفات میں قیام کرتا ہے، وہاں سے الفت کے مزدلفہ کا قصد کرتا ہے، وہاں سے تنزیہ حق کے حرم کے طواف کو جاتا ہے، پھر خواہشات اور فاسد خیالات کے سنگریزوں کو ایمان کے منیٰ میں پھینک دیتا ہے، اس کے بعد اپنے نفس کو مجاہدات کی ذبح گاہ میں قربان کر کے مقام خلت تک پہنچ جاتا ہے۔

(کشف المحجوب،ص:۲۸۵)

**حج کے اسرار اور اموز عارفین کیلئے:۔** ایک آدمی جنید بغدادی رحمہ اللہ کے پاس حج کر کے آیا تو آپ رحمہ اللہنے اس سے پوچھا:

''تو نے حج کیا ہے؟''۔اس نے جواب میں کہا:''جی ہاں''

شیخ نے پوچھا:''گھر سے نکلتے اور وطن چھوڑتے وقت تو نے گناہوں کو چھوڑ دیا تھا؟''۔اس نے جواب دیا:''نہیں!''

شیخ نے فرمایا:''آپ سفر پر نکلے ہی نہیں۔سفر میں قیام کے وقت راہ حق کا کوئی مقام بھی طے کیا؟''۔اس نے جواب دیا:''نہیں''

شیخ نے کہا:''تو نے کسی منزل میں قیام کیا ہی نہیں۔کیا تم نے میقات کے مقام پر کپڑے اتارتے ہوئے بشری صفات کو اتارا کہ نہیں؟''

اس نے کہا:''نہیں''

شیخ نے فرمایا:''تب آپ محرم ہوئے ہی نہیں۔''

شیخ نے پوچھا:''عرفات میں وقوف کے وقت مشاہدات کا کشف ہوا؟''۔اس نے جواب دیا:''نہیں''

شیخ نے کہا:''آپ نے عرفات میں وقوف کیا ہی نہیں۔''

شیخ نے پوچھا:''کیا آپ نے مزدلفہ میں تمام نفسانی خواہشات ترک کیں؟''۔اس نے کہا:''نہیں!''

شیخ نے فرمایا:''تب آپ مزدلفہ گئے ہی نہیں۔''

شیخ نے سوال کیا:''کیا دوران طواف آپ نے جمال حق کے لطائف کو دیکھا؟''۔اس نے جواب دیا:''نہیں!''

شیخ نے کہا:''تب آپ نے طواف کیا ہی نہیں۔''

شیخ نے سوال کیا:''صفا اور مروہ کے درمیان سعی کے وقت آپ نے مقام صفا اور مقام مروہ کا ادراک کیا؟''۔اس نے جواب دیا:''نہیں!''

شیخ نے کہا:'' آپ نے ابھی سعی کی ہی نہیں۔''

شیخ نے پوچھا:''منیٰ میں آپ کی تمنائیں ختم ہوئی تھیں؟''۔اس نے جواب دیا:''نہیں!''

شیخ نے کہا:''آپ ابھی منیٰ گئے ہی نہیں۔''

شیخ نے دریافت کیا:''آپ نے جب ذبح گاہ میں قربانی کی تو کیا اپنے نفس کی خواہشوں کو قربان کیا؟''۔اس نے جواب دیا:''نہیں!''

شیخ نے کہا:''پھر آپ نے قربانی کی ہی نہیں۔''

شیخ نے پوچھا: ''جب آپ نے سنگریزے پھینکے تو کیا آپ نے نفسانی خیالات بھی پھینک دیئے؟''۔ اس نے جواب میں کہا: ''نہیں!''
یہ سن کر شیخ نے کہا: ''تو نے سنگریزے پھینکے ہی نہیں اور نہ آپ نے حج کیا۔'' (کشف المحجوب، ص:۲۸۶)

**صوفیائے زاہدین:۔** عبادات کی اہمیت و پابندی کے حوالے سے صوفیاء دو طبقوں میں تقسیم کیے جا سکتے ہیں۔ اولین ادوار کے صوفیاء جو حقیقی زاہد تھے ان میں سے کم ہی ایسے تھے جو ان عبادات کی پابندی کرنے والے نہ ہوں۔ (اسلام اور خانقاہی نظام، ص:۱۴۱ تا ۱۴۳)

**تزکیۂ نفس کی ضرورت:۔** اسلام نے اعتدال و توسط، علاج بالضد، تغیر و تبدل، صرف نظر، ترغیب و ترہیب اور رجائیت و محبت جیسے اصولوں کے ذریعے سے بھی تزکیۂ نفس کا اہتمام کیا ہے۔

اسلام انسانی معاشرے میں شریعت کی حدود کی پاسداری کرتے ہوئے تزکیۂ نفس کی نہ صرف ترغیب دیتا ہے بلکہ انسانی تزکیۂ نفس کے ایسے سنہری اصول وضوابط بیان کرتا ہے جن پر عمل پیرا ہو کر صحابۂ کرام رضی اللہ عنہم دنیا و آخرت کی فوز و فلاح کے حق دار قرار پائے۔
(اسلام اور خانقاہی نظام، ص:۱۸۷)

## صوفیائے کرام کی علمی اور ادبی خدمات

صوفیائے کرام کی علمی خدمات کو دو ادوار میں تقسیم کیا جا سکتا ہے۔

**دور اوّل:** متقدمین صوفیائے کرام کی کتب جن کا ذکر تیسری صدی ہجری کے اواخر تک ملتا ہے۔

﴿۱﴾- شیخ یحییٰ بن معاذ رحمہ اللہ کی کتاب ''المریدین'' ﴿۲﴾- شیخ عمر المعروف ابو حفص رحمہ اللہ کی ''قیام اللیل و التهجد''
﴿۳﴾- شیخ حارث بن اسد محاسبی بغدادی رحمہ اللہ کی ''الفکر والاعتبار'' ﴿۴﴾- شیخ منصور بن عمار رحمہ اللہ کی ''مجالس''
﴿۵﴾- شیخ ابوجعفر محمد برجلانی رحمہ اللہ کی ''الصحبة'' اور ''كتاب الصبر'' ﴿۶﴾- شیخ عبید اللہ بن ابوالدنیا رحمہ اللہ کی ''الاخلاق اور كتاب التقوی''
﴿۷﴾- شیخ جنید بغدادی رحمہ اللہ کی ''امثال القرآن'' ''كتاب الرسائل'' اور ''كتاب الودع'' ﴿۸﴾- شیخ ابوالحسن علی بن احمد رحمہ اللہ کی ''الكبير'' ﴿۹﴾- شیخ سہل بن عبد اللہ تستری رحمہ اللہ کی ''وقائع المحبين'' اور ''مواعظ العارفين'' ﴿۱۰﴾- شیخ ابوحمزہ رحمہ اللہ کی ''المتبعين من السياح و العباد المتصوفين'' ﴿۱۱﴾- شیخ محمد بن یحییٰ رحمہ اللہ کی ''المتوكل'' ﴿۱۲﴾- حسین بن منصور حلاج رحمہ اللہ کی ''طاسين الازل، علم البقاء والفناء''

**دور دوم:۔** یہ دور تیسری صدی ہجری کی آخری چوتھائی سے شروع ہو کر آج تک کا ہے۔ یہ وہ دور ہے جس میں تصوف پر خوب لکھا گیا ہے۔ مکمل احاطہ تو ناممکن ہے، تاہم کچھ مصنفین، مؤلفین اور تذکرہ نگاروں کی کتب کا تعارف اس طرح سے ہے:

﴿۱﴾- ابونصر عبد اللہ سراج طوسی رحمہ اللہ کی کتاب ''اللمع'' ﴿۲﴾- شیخ ابوبکر رحمہ اللہ کی ''التعرف''
﴿۳﴾- شیخ ابوطالب مکی رحمہ اللہ کی ''قوت القلوب'' ﴿۴﴾- شیخ ابوعبد الرحمٰن سلمی رحمہ اللہ کی ''طبقات الصوفياء''
﴿۵﴾- شیخ ابونعیم اصفہانی رحمہ اللہ کی ''حلية الاولياء'' ﴿۶﴾- شیخ ابوالقاسم قشیری رحمہ اللہ کا ''رسالة قشيرية''
﴿۷﴾- شیخ ابوالحسن علی ہجویری رحمہ اللہ کی ''كشف المحجوب'' ﴿۸﴾- خواجہ عبد اللہ انصاری ہروی رحمہ اللہ کی ''منازل السائرين''
﴿۹﴾- شیخ ابوحامد غزالی رحمہ اللہ کی ''احياء العلوم'' اور ''مكاشفة القلوب'' ﴿۱۰﴾- امام عبد الرحمٰن ابن جوزی رحمہ اللہ کی ''صفوة الصفوة، تلبيس ابليس، صيد الخاطر'' ﴿۱۱﴾- شیخ عبد القادر جیلانی رحمہ اللہ کی ''فتوح الغيب اور غنية الطالبين''
﴿۱۲﴾- شیخ فرید الدین عطار رحمہ اللہ کی ''تذكرة الاولياء'' ﴿۱۳﴾- شیخ شہاب الدین سہروردی رحمہ اللہ کی ''عوارف المعارف''
﴿۱۴﴾- شیخ اکبر محی الدین ابن عربی رحمہ اللہ کی ''فتوحات مكية'' اور ''فصوص الحكم'' ﴿۱۵﴾- شیخ نجم الدین رازی

رحمہ اللہ کی ''مرصادالعباد''﴿۱۶﴾- مولانا جلال الدین رومی رحمہ اللہ کی ''فیہ مافیہ اور مثنوی معنوی''﴿۱۷﴾- شیخ فخر الدین عراقی رحمہ اللہ کی ''لمعات''﴿۱۸﴾- شیخ نورالدین جامی رحمہ اللہ کی ''نفحات الانس''﴿۱۹﴾- حسن علاء سنجری رحمہ اللہ کی ''فوائد الفوائد''﴿۲۰﴾- شیخ مجدد الف ثانی رحمہ اللہ کے ''مکتوبات، المکاشفات الغیبیة، المعارف اللدنیة''﴿۲۱﴾- حضرت شاہ ولی اللہ رحمہ اللہ کی ''ھمعات، لمعات، فیوض الحرمین، حجة اللہ البالغة اور الانتباہ فی سلاسل الاولیاء''﴿۲۲﴾- مولانا اشرف علی تھانوی رحمہ اللہ کی ''التکشف عن مھمات التصوف اور دیگر کتب''﴿۲۳﴾- پروفیسر یوسف سلیم چشتی رحمہ اللہ کی ''تاریخ تصوف''

مذکورہ کتب کے عام اور مجموعی موضوعات یہ ہیں۔ معرفت حق تعالیٰ، معرفت آخرت، معرفت نفس، طہارت، عبادات، نماز، روزہ، حج، زکوٰۃ، آداب شیخ مریدین، منازل سلوک، توبہ، شکر، خوف ورجاء، اخلاص، توکل اور خشوع وخضوع وغیرہ۔

دینی نقطۂ نظر سے کتب تصوف کا مطالعہ اس لیے ناگزیر سمجھا جاتا ہے کہ دین متین کا جامع علم اور اسلامی تعلیمات کا ہمہ پہلو فہم اسی وقت نصیب ہوسکتا ہے جب روح دین کے تناظر میں دین کو پڑھا اور سمجھا جائے۔ روح دین یہ ہے کہ بندہ اللہ کے دین کے باطنی مظاہر کا پابند ہوکر اس کے تمام تر تقاضوں کو پورا کرتے ہوئے اپنی شخصیت کو ہر جہت سے اللہ کے رنگ میں پوری طرح رنگ لے اور اس کی اطاعت محبت کی منزلوں کو عبور کرتے ہوئے کیفیات عشق سے ہم کنار ہوجائے۔

مطالعۂ تصوف کی ضرورت کا دوسرا پہلو عمل ہے۔ جب دین کی روح آشکار ہوجائے تو لازم ہے کہ عمل میں بھی وہ روح جاری ہو اور اس کے تقاضوں کی تکمیل کیلئے سعی وکوشش کی جائے۔

ان کے علاوہ ملفوظاتی لٹریچر ہندوستان کی تہذیبی وفکری تاریخ کا بیش قیمت سرمایہ ہے۔ اس سے نہ صرف صوفیائے کرام کی زندگی اور ان کے افکار ونظریات پر روشنی پڑتی ہے بلکہ اس دور کی ذہنی فضا، معاشی حالات، ادبی تحریکات اور سماجی رجحانات کا بھی اندازہ ہوتا ہے۔ (ملفوظاتی ادب کی تاریخی اہمیت، پروفیسر محمد اسلم، ص:۱۵، بحوالہ: اسلام اور خانقاہی نظام، ص:۱۸۸-۱۹۱)

**صوفیاء کے ملفوظات کا آغاز:۔** پاک وہند میں مشائخ کرام کے ملفوظات جمع کرنے کا آغاز ۷۰۷ھ کو فوائد الفوائد (ملفوظات خواجہ نظام الدین اولیاء) سے ہوا۔ میر حسن علاء سنجری رحمہ اللہ نے تصوف میں ایک نئی صنف ایجاد کی اور یہ فن تصوف کی نشر واشاعت کا ایک مؤثر ترین ذریعہ بن گیا۔ (ملفوظاتی ادب کی تاریخی اہمیت، ص:۹)

حسن سنجری رحمہ اللہ کے اس کامیاب تجربے نے دوسرے معاصرین کو اس طرف متوجہ کیا اور ''اُچ'' سے لے کر ''منیر'' (بہار) تک ملفوظات کی ترتیب وتدوین کا سلسلہ شروع ہوگیا۔ رفتہ رفتہ ملفوظات نویسی خانقاہی نظام کی تعلیم وتربیت کا ایک اہم جزو بن گیا۔

ملفوظات کے علاوہ برصغیر پاک و ہند میں مشائخ کے تذکرے بھی لکھے گئے۔ ان کا آغاز محمد بن مبارک کرمانی کے تذکرے ''سیر الاولیاء'' سے ہوتا ہے، پھر لطائف اشرفی (ملفوظات وحالات سیّد محمد اشرف جہانگیری سمنائی رحمہ اللہ) میں ایک مستقل باب کے ذریعے سے تمام مروجہ سلاسل کے صوفیاء کے حالات لکھ کر متعارف کرایا گیا۔ اس سے پاک و ہند کی تاریخ میں عمومی تذکرہ نویسی کا آغاز ہوا جس کا پہلا نقش ''سیر العارفین'' کی صورت میں ابھرا۔ حضرت شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمہ اللہ نے تو ''اخبار الاخیار'' لکھ کر تذکرہ نویسی کے فن میں تجدید اور تحقیق کی طرح ڈالی۔

ان کے علاوہ صوفیائے کرام رحمہم اللہ کے مکاتیب کے مجموعے بھی ملتے ہیں جن میں تصوف کے اسرار ورموز اور حقائق ومعارف کا بیان ہے۔ چند ایک مکتوبات کے نام یہ ہیں:

مکتوبات حضرت مجدد الف ثانی رحمہ اللہ۔ مکتوبات شیخ شرف الدین احمد بن یحییٰ منیری رحمہ اللہ۔ مکتوبات شیخ عبدالحق دہلوی رحمہ اللہ۔ (اسلام اور خانقاہی نظام، ص:۱۹۱-۱۹۲)

**صوفیائے کرام کی ادبی خدمات:۔** عالم اسلام میں جہاں کہیں بھی شعری شاہکار پائے جاتے ہیں، وہ صوری و معنوی ہر لحاظ سے رنگ تصوف سے مزین ہیں۔ دوسرے لفظوں میں ان کا مزاج صوفیانہ ہے۔

یہ مبالغہ نہیں حقیقت ہے کہ مسلمانوں کی شاعری کا دامن جس قدر حسین بوقلموں، تشبیہات، استعارات اور تمثیلات وتعبیرات سے مالا مال ہے، اس کی نظیر کسی غیر مسلم قوم کی شاعری میں نہیں ملتی۔ (اسلامی ثقافت، ص: ۶۳۸)

صوفیائے کرام نے زمین شعر و ادب میں حقائق و معارف کی تخم پاشی کی اور شعر و غزل کو اس کے درجۂ کمال تک پہنچا دیا۔ سنائی (م ۵۲۵ھ)، عطار (م ۶۲۷ھ)، رومی (م ۶۷۰ھ)، عراقی (م ۶۸۰ھ)، سعدی (م ۶۹۱ھ)، امیر خسرو (م ۷۲۵ھ)، خواجہ حافظ رحمہم اللہ (م ۷۷۲ھ) کے شعری مجموعے حال وقال کی محفلوں میں ذوق وشوق سے پڑھے اور سنے جاتے ہیں۔ (تصوف اور شریعت، ص: ۲۱۰)

عربی میں ابن عربی رحمہ اللہ اور آثیری رحمہ اللہ، فارسی میں فرید الدین عطار رحمہ اللہ، سنائی رحمہ اللہ، مولانا روم رحمہ اللہ، سعدی رحمہ اللہ، عراقی رحمہ اللہ، بیدل رحمہ اللہ، حافظ ابوالمعالی رحمہ اللہ، ملا شاہ بدخشی رحمہ اللہ، میر جان اللہ رضوی رحمہ اللہ جیسے شعراء نے تصوف کو اپنی شاعری کا موضوع بنایا۔ اردو میں میر درد، غالب، ذوق اور اقبال نے صوفیانہ شاعری میں رنگ بھرا۔ ان کے علاوہ علاقائی زبانوں، پشتو میں رحمان بابا اور خوشحال خاں خٹک، سندھی میں شاہ عبداللطیف، شاہ عبدالکریم، شاہ عنایت، مخدوم محمد زماں، قادر بخش بیدل، پیر علی گوہر شاہ، سچل سرمست اور مصری شاہ، پنجابی میں شاہ حسین، بلھے شاہ، شاہ مراد، سیّد مہر علی شاہ، وارث شاہ اور سلطان باہو اور سرائیکی میں بابا فرید، حافظ جمال، خواجہ فرید اور غلام حسین شہید رحمہم اللہ کے نام صوفیانہ شاعری میں سرمائے کی طرح موجود ہیں۔

(ملتان کی ادبی وتہذیبی زندگی میں صوفیائے کرام کا حصہ، ڈاکٹر روبینہ ترین، ص: ۵۴۰، بحوالہ: اسلام اور خانقاہی نظام، ص: ۱۹۲-۱۹۳)

## اشاعت اسلام میں صوفیاء کا کردار

سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ آخر وہ کون سے عوامل تھے جن کے باعث اشاعت اسلام کی راہ ہموار ہوئی اور وہ کون لوگ تھے جن کی تبلیغی مساعی شجر اسلام کے پھیلاؤ کا سبب بنی۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ مختلف ادوار میں صوفیاء کی انفرادی کوششوں سے اشاعت اسلام کے سلسلے میں بہت سی کامیابیاں ہوئیں اور جب بھی اشاعت اسلام کی تاریخ لکھی جائے گی صوفیاء کی کوششیں ہمیشہ تشکر وامتنان کے جذبات کے ساتھ یاد رکھی جائیں گی۔

پروفیسر یوسف سلیم چشتی مجاہدین اسلام کے ساتھ ساتھ صوفیاء کو ہندوستان میں اشاعت اسلام کا سب سے بڑا سبب گردانتے ہیں۔ وہ فرماتے ہیں: ''ہندوستان میں اشاعت اسلام کا باعث مجاہدین اسلام کی شجاعت و ایثار ہی نہ تھا بلکہ اس کا بڑا سبب صوفیائے کرام و اولیائے عظام رحمہم اللہ کی روحانیت بھی تھی جن کی خاموش رشد وہدایت نے اسلام ہندوستان کے گوشے گوشے میں پھیلا دیا۔''

(تاریخ تصوف، ص: ۱۴۰) ڈاکٹر عبدالرحمٰن بدوی بھی اسی نقطۂ نظر کی تائید کرتے ہوئے نظر آتے ہیں۔ (تاریخ التصوف الاسلامی، ص: ۲۵)

ڈاکٹر عبدالمجید سندھی ہندوستان میں اشاعت اسلام کے سلسلے میں حکمرانوں کی نسبت صوفیاء کو فائق تصور کرتے ہوئے فرماتے ہیں: ''یہ بات تسلیم شدہ حقیقت ہے کہ برصغیر پاک و ہند میں صوفیائے کرام کے ذریعے سے جس قدر اشاعت اسلام ہوئی وہ مسلمان امراء اور حکمرانوں سے نہ ہو سکی۔ صوفیائے کرام نے اس سلسلے میں کسی جبر سے کام نہیں لیا بلکہ رواداری اور وسعت نظر سے کام لیتے ہوئے اپنے حسن اخلاق، خلوص اور محبت سے لوگوں کو متاثر کیا۔ اس طرح انہوں نے ابلاغ دین اور فروغ دین کا فریضہ بڑی خوبی سے سرانجام دیا۔'' (پاکستان کی صوفیانہ تحریکیں، ص: ۲۸)

سالار عجم کے مصنف اشاعت اسلام کے سلسلے میں بزرگان دین کو خراج عقیدت اس انداز میں پیش کرتے ہیں۔ ان بزرگان دین نے توسیع اسلام کے سلسلے میں جو کام کیا وہ کسی فاتح کی تلوار کر سکی نہ کسی بادشاہ کا جاہ وجلال کر سکا۔ یہ خرقہ پوش بظاہر بے سروسامان اور تہی دست تھے لیکن دولت ایمانی، دینی حمیت اور خلق محمدی ﷺ کا جو سرمایہ ان کی جھولی میں تھا اس نے بڑی بڑی بادشاہتوں کو ان کے آگے سرنگوں کر دیا تھا۔ (سالار عجم، مقدمہ)

حضرت علی ہجویری رحمہ اللہ کی تعلیم اور تبلیغ سے بہت سے لوگوں نے دین اسلام قبول کیا جن میں سے ایک رائے راجو بھی تھا جو سلطان مودود بن مسعود غزنوی کی طرف سے لاہور کا نائب تھا۔(پاکستان میں صوفیانہ تحریکیں،ص:۵۸) آپ کی کوششوں سے متعدد غیر مسلم مسلمان ہوئے اور مسلمانوں کے عقائد اور اعمال کی اصلاح ہوئی اور لوگ شریعت کے پابند ہوئے۔(پاکستان میں صوفیانہ تحریکیں،ص:۵۹)

شیخ فریدالدین گنج شکر رحمہ اللہ کے ہاتھ پر مغربی پنجاب کے کئی بڑے بڑے قبیلے مسلمان ہوئے۔(آب کوثر،ص:۲۲۲)

حضرت مخدوم جہانیاں رحمہ اللہ کے پاس ہندو حاضر ہوتے اور مشرف بہ اسلام ہوتے۔(مجالس صوفیاء،ص:۳۶۱)

اشرف جہانگیر سمنائی رحمہ اللہ کے وعظ و مناظرے سے بے شمار ہندو مشرف بہ اسلام ہوئے۔انہوں نے کئی نامور جوگیوں کو جھوٹا ثابت کیا اور ایک نامور جوگی بابا کمال پنڈت اور اس کے پانچ ہزار چیلوں کو بھی مشرف بہ اسلام کیا۔حضرت سلطان باہو رحمہ اللہ کی کوششوں سے پنجاب، سندھ اور بلوچستان کے بے شمار لوگوں کو فیوض و برکات نصیب ہوئیں۔(لطائف اشرفی:۱/۴۰۲،بحوالہ:اسلام اور خانقاہی نظام،ص:۲۰۴-۲۰۶)

## معاشرتی اصلاح کے سلسلے میں صوفیاء کے اثرات

خانقاہی نظام نے بے شمار انسانوں کو متاثر کرنے میں بنیادی کردار ادا کیا۔اس زاویہ فکر نے تاریخ کے مختلف ادوار میں مختلف معاشروں کو متاثر کیا اور اس حد تک مقبولیت حاصل کی کہ عوام وخواص کے اذہان کو نہ صرف متاثر کیا بلکہ زندگی کی ٹھوس حقیقتوں کو بدلنے میں بھی اہم کردار ادا کیا۔معاشرے میں رواداری،مساوات،خدمت خلق،عفو ودرگزر،شفقت،دل جوئی اور دلداری جیسا ماحول پیدا کیا۔

اجتماعی ومعاشرتی زندگی پر صوفیاء کے انہی اثرات کا جائزہ ڈاکٹر ظہور الحسن اس طرح لیتے ہیں:''صوفیاء کے قانون حیات کے تمام باب اور ہر باب کی دفعات کا مقصد ومنشاء ایک ایسے سماج کی تشکیل ہے کہ جس میں روحانی خصوصیات وخوبیوں کو ممتاز اور نمایاں درجہ حاصل ہو اور جہاں محبت انسانیت،خدمت،ہمدردی،اخوت،مساوات،ایثار،صدق،خلوص،بردباری،شکر اور تسلیم ورضا کی بالادستی کارفرما نظر آتی ہو۔''
(تذکرہ اولیائے پاک وہند،ص:۹)

آیئے ہم صوفیاء کی زندگی میں ان اعلیٰ اقدار کے عمل دخل کا جائزہ لیتے ہیں۔

**حسن اخلاق:۔** حسن اخلاق کے بارے میں بالعموم لوگ غلط فہمی کا شکار ہیں کہ حسن اخلاق صرف خندہ پیشانی اور نرم وشیریں گفتگو کرنے کا نام ہے،حالانکہ ایسا نہیں ہے۔حسن اخلاق،حقوق العباد کو پورا کرنے،اللہ کے بندوں کی ہمدردی وخیر خواہی،مخلوق کی نفع رسانی،خود بھوکے اور پیاسے رہنا اور دوسروں کو پہننے اور کھانے کیلئے دینا اور معاشرے میں کم مرتبہ لوگوں کی عزت افزائی کرنا حسن اخلاق ہے۔

صوفیاء کے پاس سب سے بڑا طاقت ور اور مؤثر ہتھیار یہی تیغ اخلاق تھی،یہی نرمی،خودغرضی سے پاک،مخلوقِ خدا سے محبت، سچی ہمدردی اور ہر ایک کیلئے دل سوزی اور غم خواری تھی جس کے ذریعے وہ لوگوں کے دلوں کو مسخر اور متاثر کر گئے۔

ان کی خانقاہوں میں جو غریب،نادار،مصیبت زدہ اور مظلوم انسان آتے تھے،ان کی ڈھارس بندھتی تھی اور ان کے زخموں پر مرہم لگتا تھا۔(صوفیاء اور حسن اخلاق،ص:۹۰)

یہی وجہ ہے کہ معاشرے کے زخموں کو مندمل کرنے میں صوفیاء نے جو خدمات سرانجام دی ہیں اس کی بناء پر عوام وحکام نے انہیں احترام کی نظر سے دیکھا۔(عصر جدید اور مسائل تصوف،احمد سعید ہمدانی،ص:۱۰۰)

اور انہوں نے برصغیر میں اسی حسن خلق کی بناء پر غیر مسلموں کے دل جیت لیے۔

صوفیاء کی خانقاہیں ایسے مقامات تھے جہاں شاہ وگدا،چھوٹے اور بڑے،امیر وغریب سبھی بلا امتیاز یکساں حاضر ہوتے تھے۔صوفیاء ضرورت مندوں کی ضرورتیں پوری کرتے اور ہر طرح سے ان کے کام آتے تھے۔

ڈاکٹر روبینہ ترین صوفیائے کرام رحمہم اللہ کی ہندوستان میں انہی کوششوں کو یوں خراج تحسین پیش کرتی ہیں: ''ایسا معاشرہ جہاں رسم و رواج کی بھرمار، ذات پات کی تمیز، نخوت وتکبر کے جاہلانہ تصورات بام عروج تک پہنچے ہوئے تھے یہاں تک کہ ایک ہی جگہ رہتے ہوئے ایک دوسرے کو ملنے سے کترانے والے لوگ، انہی مشائخ کی کوششوں سے پیار ومحبت، اخوت ویگانگت، مساوات ورواداری اور اتحاد ویکجہتی کی عملی تصویر بن گئے ۔خانقاہوں کی تعلیم وتربیت کا بنیادی مقصد ہی معاشرے کے تمام افراد کو آپس میں مل جل کر رہنے کی ترغیب دینا اور عالم اسلام کو وحدت ویگانگت کی لڑی میں پرونا تھا۔'' (ملتان کی ادبی وتہذیبی زندگی میں صوفیائے کرام کا حصہ، ص: ۳۷۷)

**خدمت خلق:** ۔مخلوق خدا کی خدمت کرنا، ان کے کام آنا، ان کے مصائب وآلام کو دور کرنا، ان کے ساتھ ہمدردی وغمخواری کرنے اور شفقت سے پیش آنے پر دین اسلام نے بڑا زور دیا ہے۔امت مسلمہ کا المیہ ہے کہ اس نے فرض عبادات کی بجا آوری ہی کو عبادات کی حدود اربع سمجھ رکھا ہے اور اخلاقیات، معاملات اور معاشرت کو دین کے دائرے سے نکال دیا ہے، حالانکہ ایمانیات اور فرض عبادات کا تعلق انسان کی اپنی ذات سے ہے جبکہ معاملات واخلاقیات کا تعلق معاشرے اور پوری ملت سے ہوتا ہے۔ بلاشبہ اسلام کی ساری عمارت انہی ستونوں پر کھڑی ہے۔

اس بات میں کوئی شک وشبے کی گنجائش نہیں کہ عبادات اطاعت الٰہی کا نام ہیں اور اطاعتِ الٰہی میں حقوق اللہ اور حقوق العباد دونوں شامل ہیں، پھران دونوں میں سے حقوق العباد کی اہمیت ہے، لہٰذا صوفیاء نے حقوق العباد کا بہت خیال رکھا ہے، اگر صوفیاء کے ملفوظات کا گہری نظر سے مطالعہ کریں تو ایسی بہت ساری مثالیں مل جائیں گی کہ انہوں نے عام انسانوں، فقیروں اور مسکینوں کے دکھ درد کو بانٹا ہے۔(مذہب، مسلمان اور سیکولرازم، اشفاق احمد خان، ص: ۴۰)

خواجہ نظام الدین اولیاء رحمہ اللہ کی خانقاہ کا حال ان کے خلیفہ نصیر الدین چراغ رحمہ اللہ اس طرح بیان کرتے ہیں

''از پگاہ تا شام خلق بیامدے، نماز خفتن ہم خلق برسیدے، اما خواہندہ بیش ازاں بود کہ آرندو ہر کہ چیزے بیاوردے چیزے یافتے''

''صبح سے شام تک لوگ آتے عشاء کی نماز میں سب پہنچ جاتے۔لیکن مانگنے والوں سے لانے والے زیادہ ہوتے اور ہر شخص جو کوئی چیز لاتا کچھ نہ کچھ پالیتا۔'' (خیر المجالس، ص: ۲۵۷)

حضرت فریدالدین رحمہ اللہ کی خانقاہ کے دروازے بھی نصف شب تک کھلے رہتے تھے۔

ہیچ کس بخدمت ایشاں نیامدے کہ اوراچیزے نصیب نہ کردے۔

''کوئی بھی ان کی خدمت میں ایسا نہ آتا جسے وہ کوئی چیز عطا نہ کرتے۔'' (فوائد الفوائد، ص: ۱۲۵)

حضرت علی ہجویری رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ جب کوئی مسافر کسی کے پاس پہنچے تو وہ اس کی عزت کرتے ہوئے اس کے ساتھ خندہ پیشانی سے پیش آئے اور کامل ادب واحترام سے اس کا استقبال کرے اور یوں سمجھے کہ وہ حضرت ابراہیم علیہ السلام کے باعظمت مہمانوں میں سے ہے اور اس کے ساتھ وہی سلوک کرے جو انہوں نے اپنے مہمانوں کے ساتھ کیا تھا۔(کشف المحجوب، ص: ۵۰۹)

**شفقت ورحم دلی:** اہل خانقاہ نے مخلوق خدا پر شفقت، غریبوں اور بے کسوں سے ہمدردی اور شکستہ دلوں کی تسلی کو اپنا معمول بنالیا تھا اور وہ مخلوق کے غم خوار اور ان کیلئے شفقت وترحم کے جذبات رکھنے والے تھے۔

ابوعلی رباطی ایک دفعہ حضرت عبداللہ مروزی رحمہ اللہ کے سفر میں ساتھی بنے تو عبداللہ مروزی رحمہ اللہ زادراہ خود اٹھاتے۔ دوران سفر ایک رات بارش میں ساری رات چادر لے کر ان کے سر پر کھڑے رہے۔(رسالہ قشیریہ، ص: ۱۴۴)

سری سقطی رحمہ اللہ عید کے روز کھجوریں چن کر سامنے گھر میں موجود یتیم بچے کیلئے نئے کپڑے خریدنے کا بندوبست کرتے تھے۔(تذکرۃ الاولیاء، ص: ۱۶۰)

ایک دفعہ بازار میں آگ لگ گئی، سری سقطی رحمہ اللہ کی دکان بچ گئی۔آپ رحمہ اللہ نے اس دکان کا سارا سامان راہ خدا میں درویشوں میں تقسیم کردیا کہ دوسروں کا نقصان ہوگیا ہے اور میرا بچ گیا ہے۔(رسالہ قشیریہ، ص: ۱۱)

عاجزوں کی دستگیری اور حاجت مندوں کی ضروریات کو پورا کرنا صوفیاء کے نزدیک بڑی اہمیت رکھتا ہے۔ایک صوفی کا قول ہے کہ اللہ کے پاس پہنچنے کی راہیں تو بہت ہیں لیکن سب سے نزدیک راہ دلوں کو راحت پہنچانا ہے۔(بزم صوفیاء،ص:۱۷۴)

خلق خدا پر صوفیائے کی ہمدردی اور خیر خواہی کا یہ عالم تھا کہ حضرت نظام الدین اولیاء رحمہ اللہ خود اکثر روزے سے ہوتے جب سحری کے وقت کھانے پر اصرار کیا جاتا تو جواب میں فرماتے کہ بہت سے مسکین و درویش مسجدوں کے کونوں اور دوکانوں میں بھوکے پڑے ہیں یہ کھانا میرے حلق سے کیسے اتر سکتا ہے۔

**عفوودرگزراوردشمن نواز:۔** صوفیائے نے مخلوق خدا، کافر ومسلم دونوں سے عفوودرگزر کا رویہ اپنایا جس کا معاشرتی ماحول کی خوشگواری پر بہت گہرا اثر پڑا۔

ایک مرتبہ حضرت مالک بن دینار رحمہ اللہ نے ایک یہودی کے پڑوس میں مکان کرائے پر لیا۔آپ رحمہ اللہ کا حجرہ یہودی کے دروازے سے متصل تھا، چنانچہ یہودی نے دشمنی میں ایک ایسا پرنالہ بنوایا جس کے ذریعے پوری غلاظت آپ رحمہ اللہ کے مکان میں ڈالتا رہتا اور آپ کی نماز کی جگہ نجس ہوجاتی۔آپ رحمہ اللہ نے کبھی شکایت نہ کی۔ایک دن یہودی خود ہی عرض کرنے لگا کہ میرے پرنالے کی وجہ سے آپ رحمہ اللہ کو کوئی تکلیف تو نہیں ہے؟ آپ رحمہ اللہ نے فرمایا: ''پرنالے سے جو غلاظت گرتی ہے اسے جھاڑو دے کر روزانہ دھوڈالتا ہوں،اس لیے مجھے کوئی تکلیف نہیں۔'' یہودی نے عرض کیا: آپ رحمہ اللہ کو اتنی اذیت برداشت کرنے کے بعد بھی کبھی غصہ نہیں آیا...... یقیناً آپ کا مذہب سچا ہے۔(تذکرۃ الاولیاء،ص:۴۷)

حضرت نظام الدین اولیاء رحمہ اللہ سے حاضرین میں سے ایک نے ذکر کیا کہ بعض آدمی جناب والا کو منبر پر اور دوسرے موقع پر برا بھلا کہتے ہیں جو ہم سے سنا نہیں جاتا۔آپ رحمہ اللہ نے فرمایا: ''میں نے سب کو معاف کیا،تم بھی معاف کردو اور ایسے آدمی سے جھگڑا نہ کرنا۔'' اس کے بعد آپ رحمہ اللہ نے فرمایا: ''اگر دو آدمیوں کے درمیان رنجش ہو تو اسے دور کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ آدمی اپنے باطن کو عداوت سے خالی کرلے تو دوسرے کی طرف سے بھی آزار کم ہوجائے گا۔(فوائد الفوائد،ص:۱۶۳)

**دل جوئی ودل داری:۔** صوفیائے کے نزدیک دل جوئی، دل داری اور دوسروں کو راحت وسکون پہنچانے سے بڑھ کر کوئی نیکی نہیں۔

حضرت جنید رحمہ اللہ، ابن کرینی رحمہ اللہ کے پاس کچھ درہم لے کر گئے کہ آپ یہ درہم لے لیں تو انہوں نے جواب دیا کہ مجھے ان کی ضرورت نہیں۔آپ رحمہ اللہ نے فرمایا: آپ کو ان کی ضرورت نہیں تو میں ایک مسلمان ہوں، آپ رحمہ اللہ کے لے لینے سے مجھے خوشی ہوگی، لہٰذا آپ رحمہ اللہ مجھے خوش کرنے کی خاطر لے لیں۔'' (اللمع ،ص:۲۶۳)

حضرت نظام الدین اولیاء رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ ایک مرتبہ خواجہ ذوالنون مصری رحمہ اللہ گلی میں جارہے تھے کہ دو مسلمانوں کو شطرنج کھیلتے دیکھ کر فرمایا: اگر یہ وقت یاد الٰہی یا تلاوت قرآن میں بسر کیا جائے تو کیسا اچھا ہے! انہوں نے توجہ نہ دی، چند قدم آگے بڑھ گئے، پھر آپ رحمہ اللہ واپس مڑے اور ان دونوں سے معافی مانگی کہ صاحبان مجھے معاف فرمادیں، میں نے دیوانے پن میں کچھ کہہ دیا تھا۔(فوائد الفوائد،ص۶۲)

## سماجی اصلاح ویکجہتی کیلئے صوفیائے کرام کی خدمات

ہندوستان میں صحت منداور صاحب ضمیر معاشرے کی تعمیر میں بے غرض خادمانِ خلق (مشائخ)، بے لوث مصلحین اور معلمین اخلاق کا سب سے بڑا اور مرکزی حصہ ہے۔(تزکیہ واحسان،ص:۹۵)

ڈاکٹر روبینہ ترین کے خیال میں صوفیائے کرام نے برصغیر کے لوگوں کی مذہبی، تہذیبی، ثقافتی اور ادبی زندگی میں عظیم انقلاب پیدا کردیا۔ (ملتان کی ادبی وتہذیبی زندگی میں صوفیاء کا حصہ،ص:۷)

''عوارف المعارف'' میں خانقاہوں کی سماجی زندگی کو اس طرح بیان کیا گیا ہے۔

"فھم فی الرباط کجسد واحد بقلوب متفقة و عزائم متحدة ولا یوجد ھذا فی غیرھم من الطوائف" "پس وہ خانقاہوں میں ایسے ہیں گویا جسد واحد ہو اور ان کے قلوب متفق اور عزم متحد ہیں اور یہ چیز ان کے علاوہ کسی گروہ میں نہیں پائی جاتی۔" (عوارف المعارف، ص:۱۱۱)

صوفیائے کرام نے صالح معاشرے کے قیام کیلئے بے پناہ کوششیں کیں۔ انہوں نے عالمگیر اخوت، مساوات اور بھائی چارے کا سبق دیا اور اختلاف وتفریق کو ہوا دینے کی بجائے خلوص، دردمندی، محبت اور مودت کے بے شمار روشن نمونے چھوڑے۔

(اسلام اور خانقاہی نظام، ص:۲۴۸ تا ۲۵۴)

## معاشی اقدار کے فروغ کے سلسلے میں صوفیائے کرام کے مثبت اثرات

**کسب حلال کا فروغ:۔** اولین صوفیاء (زاہد) کسب معاش خود بھی کرتے تھے اور دوسروں کو بھی اس کی تلقین کرتے تھے۔ سہل بن عبداللہ تستری رحمہ اللہ فرماتے ہیں، جس نے کسب رزق پر طعن کیا، اس نے سنت پر طعن کیا۔ (اللمع، ص:۲۵۹)

**حضرت جنید رحمہ اللہ:** کے نزدیک روزی کمانے کا وہی مقام ہے جو ان اعمال کا ہے جن سے اللہ کا قرب حاصل کیا جاتا ہے اور انسان اس میں اس طرح مشغول ہوتا ہے جس طرح وہ ان اعمال کو بجالانے میں مشغول ہوتا ہے جو مستحب ہیں، مثلاً: نوافل وغیرہ (التعرف، ص:۱۰۳)

**عبداللہ بن مبارک رحمہ اللہ:** کے خیال میں جس نے طلب معاش کیلئے اپنا پسینہ نہیں بہایا اس میں خیر نہیں۔ وہ فرماتے ہیں کہ تیرا کسب تجھے توکل سے نہیں روک سکتا، بشرطیکہ تو ان دونوں کو کسب میں پیش نظر رکھے اور ضائع نہ کرے۔ (اللمع، ص:۲۵۹)

**ابراہیم بن ادہم رحمہ اللہ:** کسب معاش کرنے والے کو دلیر اور بہادر شخص تصور کرتے ہیں۔ فرماتے ہیں: تمہارا فرض ہے کہ تم بہادر اور دلیر انسانوں کا طریقہ کار اپناؤ، کسب حلال تلاش کرو اور اپنے اہل وعیال پر خرچ کرو۔ (اللمع، ص:۲۶۰)

**ابوحفص حداد رحمہ اللہ:** بیس برس تک روزانہ ایک دینار کے بدلے سارا دن مزدوری کرتے رہے اور کبھی بھی کسی کے سامنے دست سوال دراز نہ کیا۔ (اللمع، ص:۲۶۰) (اسلام اور خانقاہی نظام، ص:۲۷۶ تا ۲۷۷)

**صوفیائے کرام کی فیاضی وسخاوت:** متقدمین صوفیائے کرام نہ صرف کسب حلال کی تلقین فرماتے بلکہ اسے راہ خدا میں خرچ کرنے کی بھی ترغیب دیتے تھے۔

**ابونصر سراج طوسی رحمہ اللہ:** فرماتے ہیں کہ میں نے ایک صوفی کو بچشم خود دیکھا کہ وہ ہر سال ایک ہزار دینار اپنے ساتھیوں پر خرچ کرتے تھے۔ (اللمع، ص:۲۱۱)

**ابوعلی مشتولی رحمہ اللہ:** اس قدر خرچ کرتے تھے کہ مصر کے تاجر بھی اس پر حیران تھے۔ (اللمع، ص:۲۱۱)

**حضرت ابراہیم خواص رحمہ اللہ:** نے اپنے ہم سفر نوجوان کے بیمار ہونے پر اپنے گدھے کو بیچ کر اس پر خرچ کر دیا۔ (فوائد الفوائد، ص:۲۹۷)

**ابوالحسن نوری رحمہ اللہ:** نے بہت سارا مال اپنے گھر میں ڈال دیا اور بغداد کے صوفیوں سے کہا: آپ میں سے جسے بھی جس قدر ضرورت ہو، وہ اندر جائے اور اپنی ضرورت کے مطابق مال لیتا جائے۔ (اللمع، ص:۲۵۸)

**حضرت خواجہ بختیار کاکی رحمہ اللہ:** کے جود وسخا کا یہ حال تھا کہ لنگر خانے میں جو چیزیں ہوتیں فوراً تقسیم کر دیتے۔ جس روز کوئی چیز نہ ہوتی تو خانقاہ کے ملازم سے فرماتے اگر پانی ہو تو اس کا دور چلاؤ کہ کوئی روز بخشش اور عطا سے خالی نہ جائے۔ (بزم صوفیاء، ص:۴۷)

**شاہ سلیمان تونسوی رحمہ اللہ:** کے قدموں میں دنیا کی ہر نعمت آ گئی تھی لیکن استغناء کا یہ عالم تھا کہ انہوں نے کبھی فارغ البالی کی زندگی بسر نہیں کی بلکہ جو کچھ ان کی خانقاہ میں پہنچتا تھا فوراً تقسیم کر دیتے تھے اور اپنے لیے کچھ نہ رکھتے تھے۔ (تاریخ مشائخ چشت: ۱/۶۲۴)

سلسلۂ چشتیہ میں کھانا کھلانے کی فضیلت سب سے زیادہ ہے۔ مشائخ نے ہر آنے جانے والے کیلئے لنگر کو عام کر رکھا تھا۔ حضرت محبوب الٰہی رحمہ اللہ کی خدمت میں کوئی شخص اپنی مصیبت بیان کر کے دعا کرنے یا تعویذ لینے آتا تو آپ رحمہ اللہ اصرار کرتے تھے کہ پہلے کچھ کھا لو۔ (فوائد الفوائد، ص:۲۳۳)

**حضرت نظام الدین رحمہ اللہ:** فرماتے ہیں کہ نیکی دو طرح کی ہے: ایک وہ جس کا نفع صرف کرنے والے کی ذات کو پہنچے اور وہ نماز، روزہ، حج اور تسبیح ہے۔ دوسری نیکی وہ ہے جس کا فائدہ دوسروں کو پہنچے اور وہ اتفاق شفقت اور دوسرے کے حق میں مہربانی کرنا ہے۔ فرماتے ہیں کہ اس کا ثواب بے حساب ہے۔ (فوائد الفوائد، ص:۱۴، بحوالہ اسلام اور خانقاہی نظام، ص:۲۷۷-۲۷۸)

**دکھی انسانیت کی بے لوث خدمت:۔** متقدمین صوفیائے کرام کے دربار اور خانقاہیں ایسے مقامات تھے جہاں شاہ و گدا، چھوٹے بڑے، امیر و غریب یکساں حاضر ہوتے تھے۔ صوفیائے کرام ضرورت مندوں کی ضرورتیں پوری کرتے تھے اور ہر طرح سے عوام کے کام آتے تھے۔ (تاریخ پاک و ہند، ص:۳۵۰)

**شیخ برہان الدین رحمہ اللہ:** اپنے معتقدین کو تلقین فرمایا کرتے تھے کہ وہ لوگوں کی راحت رسانی میں کوشاں رہیں۔ دیکھو ایک درخت خود دھوپ میں کھڑا رہتا ہے لیکن دوسروں کو سایہ دیتا ہے۔ لکڑی خود تو جلتی ہے لیکن اوروں کو آرام پہنچاتی ہے۔ اسی طرح انسان خود تکلیف اٹھائے اور اپنی تکلیف کا خیال نہ کرے لیکن دوسروں کو فائدہ اور آرام پہنچائے۔ (بزم صوفیاء، ص:۲۸۵)

خانقاہ نشینوں نے مذہب کی روح اور غایت کو دنیا طلبی اور عزت و شہرت کے حصول کیلئے وسیلہ نہیں بنایا بلکہ اسلام کی روح کو خدمت خلق، رواداری اور صلح جوئی میں تلاش کیا۔ خانقاہوں میں مسائل کے باوجود دن رات لنگر جاری رہتا، ہدیے میں کپڑا آتا تو بانٹ دیا جاتا، نذرانے میں اشرفیاں آتیں تو تقسیم کر دی جاتیں، خانقاہوں میں مسافروں کے قیام و طعام کا انتظام بھی ہوتا۔ تھکے ماندے مسافر جو دور دراز کا سفر کر کے ان خانقاہوں میں قیام کرتے تو ان کے روحانی اور جسمانی سکون کا مکمل انتظام ہوتا اور جب مسافر اگلی منزل کیلئے روانہ ہوتے تو شیخ انہیں زادِ راہ کے طور پر نقدی بھی دیتے اور اگر ان کے پاس سواری کا انتظام نہ ہوتا تو سواری بھی مہیا کرتے۔ (جوامع الکلم (ملفوظات بندہ گیسو دراز)، محمد اکبر حسینی، ص:۰۲)

**حضرت نظام الدین اولیاء رحمہ اللہ:** نے جمنا کے کنارے کنویں سے پانی کھینچنے والی ایک عورت سے پوچھا کہ اری! جمنا کا پانی کیوں نہیں پیتی تو اس نے جواب دیا: وہ پانی بھوک لگاتا ہے جبکہ میرے گھر والا غریب ہے۔ اس پر آپ رحمہ اللہ کی آنکھوں میں آنسو آ گئے اور خادم کو بلا کر ڈیوٹی لگائی کہ عورت سے معلوم کرو کہ ماہانہ خرچ میں کتنا گھاٹا رہتا ہے، اتنا خرچ اسے خانقاہ سے دے دیا کرو۔ (جوامع الکلم "ملفوظات بندہ گیسو دراز" ص:۱۰۲)

یہی نہیں بلکہ امراء اور غرباء کے درمیان ان بزرگوں کا وجود حلقہ اتصال بنا ہوا تھا، ان کے ذریعے سے غریبوں تک بھی وہ نعمتیں پہنچ جاتی تھیں جن کا نام بھی اس دور کے غریبوں نے شاید نہ سنا ہو۔

(ہندوستان میں مسلمانوں کا نظام تعلیم و تربیت، مناظر احسن گیلانی، ص:۲۲۵، بحوالہ: اسلام اور خانقاہی نظام، ص:۲۷۸ تا ۲۷۹)

## سیاسی خدمات کے ضمن میں صوفیاء کے مثبت اثرات

**اعلائے کلمۃ اللہ:** بسا اوقات ان خانقاہ نشینوں نے مطلق العنان سلاطین اور جابر بادشاہوں کے غلط اور خطرناک رجحانات اور بے اعتدالیوں کا مقابلہ کیا، ان کے منہ پر کلمۂ حق کہہ کر اور ان سے اختلاف ظاہر کر کے حکومت اور معاشرے کو بعض خطرناک نتائج اور تباہی سے بچا لیا اور ان کی تربیت اور ان کی عملی مثالوں نے لوگوں میں ہمت و حوصلہ، بے خوفی اور شجاعت پیدا کی۔ (تزکیہ و احسان، ص:۱۰۳)

ہندوستان میں اکبر کے دور میں ساری سلطنت کا رخ الحاد اور لادینیت کی طرف ہو گیا تھا۔ ہندوستان کا بادشاہ ایک وسیع طاقت ور سلطنت کے پورے وسائل کے ساتھ اسلام کا امتیازی رنگ مٹانا چاہتا تھا۔ اسے وقت کے لائق ترین اور ذہین ترین افراد اس مقصد کی تکمیل

کیلئے حاصل تھے۔ایسے دور میں ایک درویش شیخ احمد سرہندی رحمہ اللہ نے تن تنہا اس انقلاب کا بیڑا اٹھایا اور اپنے یقین وایمان،عزم وتوکل اور للّٰہیت سے سلطنت کے اندر ایک ایسا اندرونی انقلاب شروع کیا کہ سلطنت مغلیہ کا ہر جانشین اپنے پیش رو سے بہتر ہونے لگا یہاں تک کہ اکبر کے تخت پر بالآخر محی الدین اورنگ زیب رحمہ اللہ جیسا حکمران نظر آیا۔(تصوف کیا ہے؟ص:۱۱۵)

خلیق احمد نظامی رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ ہمارے مذہبی تذکرے اور تاریخی کتابیں اگر کسی حد تک قابل اعتبار ہیں اور کوئی وجہ نہیں کہ انہیں معتبر نہ سمجھا جائے تو اس حقیقت کو تسلیم کرنے میں کوئی تامل نہیں ہونا چاہیے کہ انہی بزرگوں نے مسلمان فرمانرواؤں کو اسلام کے احکام کو مکمل طور پر فراموش کر دینے سے روکا۔(تاریخ مشائخ چشت:۱/۱۰۷،۱۰۸)

ابوالحسن ندوی رحمہ اللہ کے خیال میں ان کے اعلائے کلمۃ اللہ کی وجہ بادشاہوں کے تحائف سے اعراض تھا۔ان صوفیائے کرام رحمہم اللہ نے سلطنت کے عہدوں،امراءاور اہل دولت کی گراں قدر پیش کشوں اور زمین وجائیداد کے قبول کرنے سے اکثر پرہیز کیا اور زہد واستغناء،قناعت و توکل اور خودداری کی روایات قائم رکھیں۔(تزکیہ واحسان،ص:۱۰۴،بحوالہ:اسلام اور خانقاہی نظام،ص:۲۹۴ تا ۲۹۵)

**حکمرانوں سے روابط اوران کی اصلاح:** مشائخ نے مختلف ادوار میں حکمرانوں سے گہرے روابط بھی رکھے۔ان بزرگان دین کے مقاصد جلیل القدر بےلوث اور انسانیت پرور تھے۔اس لیے شاہان دہلی اور ارباب امارت واقتدار کی نگاہوں میں ان کی بہت زیادہ قدر و منزلت تھی۔(تاریخ پاک وہند،ص:۳۵۰)

سلطان علاؤالدین کی تخت نشینی کے بعد شیخ نظام الدین اولیاء رحمہ اللہ اور حکومت وقت کے مابین تعلقات کے ایک نئے باب کا آغاز ہوتا ہے اور جماعت خانہ،دربار میں تعاون اور مفاہمت کا ایک نیا دور شروع ہوتا ہے۔کتب تصوف اور تاریخی مآخذ اس پر متفق ہیں کہ سلطان علاؤالدین شیخ نظام الدین اولیاء رحمہ اللہ سے گہری عقیدت رکھتے تھے۔(سیر الاولیاء،ص:۱۴۲)

حضرت شیخ عبدالقدوس گنگوہی رحمہ اللہ نے شاہان وقت سے رابطہ قائم کر کے انہیں تلقین وہدایت کی،چنانچہ آپ رحمہ اللہ نے اپنے ایک طویل خط میں سکندر لودھی کو مخلوق کی خدمت اور ان کی غم خواری اور ائمہ وعلماء کی تیمارداری اور ان کی تعظیم وتوقیر کی طرف توجہ دلائی۔

(عبدالقدوس گنگوہی اور ان کی تعلیمات،اعجاز الحق قدوسی،ص:۲۱۸)

صوفیاء رحمہم اللہ کے اپنے دور کے حکمرانوں سے بڑے اچھے مراسم تھے۔انہیں وقتاً فوقتاً مشورے دیتے اور نصیحتیں فرماتے تھے۔یہ بزرگ اس بات کے بھی حامی تھے کہ مسلمانوں کی مرکزی حکومت زیادہ سے زیادہ مضبوط ہو اور اس کیلئے مختلف طریقوں سے ہمیشہ کوشاں رہے۔التمش کے خلاف بغاوت ہوئی تو بہاؤالدین زکریا ملتانی رحمہ اللہ نے ان کی پوری مدد کی۔لودھی سلاطین میں سلطان سکندر لودھی حضرت شیخ سماء الدین رحمہ اللہ کا مرید تھا اور انہی کے زیر اثر پانچ وقت کی نماز باجماعت ادا کرتا تھا اور قرآن کی تلاوت کرتا تھا۔

(ہندوستان کے سلاطین،علماء اور مشائخ کے تعلقات پر ایک نظر،ص:۹۸)

حضرت شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمہ اللہ نے دین دار اور با اثر امراء کو خطوط لکھ کر انہیں حکومت کی اصلاح اور اس کا رُخ بدلنے کی سعی پر اُبھارنا شروع کیا۔ابوالفضل اور فیضی کے انتقال کے بعد دین دار اور با اثر امرائے سلطنت اکبر کے اور زیادہ قریب ہوگئے اور ان کی کوششوں سے زندگی کے آخری لمحات میں اکبر از سرنو مسلمان ہوگیا تھا۔(تصوف اور اہل تصوف،احمد عروج قادری،ص:۱۱۴)

چشتیہ سلسلے کے اکثر بزرگ،بادشاہوں کے دربار سے دور رہے،البتہ بعض بزرگوں نے بادشاہوں کی اصلاح کیلئے ان پر توجہ دی اور مختلف علاقوں کے حکمرانوں سے تعلق رکھے۔جس سے مسلمان سلاطین کی اصلاح ہوتی تھی اور شرعی قوانین نافذ ہوتے تھے۔

(پاکستان میں صوفیانہ تحریکیں،ص:۳۰،بحوالہ:اسلام اور خانقاہی نظام،ص:۲۹۵ تا ۲۹۶)

**سلاطین کے توسط سے عوام کی دادرسی:۔** مشائخ اپنے دور کے بڑے بڑے جابر وظالم امراء اور سلاطین کے دلوں پر حکمرانی کرتے تھے اور انہیں مخلوق خدا پر ظلم وستم کرنے سے باز رکھتے تھے۔ یہ حکمران ان سے ڈرتے تھے اور ان کی اطاعت کو ذریعہ نجات سمجھتے تھے۔

(تاریخ تصوف (چشتی)، ص:۱۴۰)

سلطان غیاث الدین رحمہ اللہ حضرت خواجہ فرید رحمہ اللہ سے معتقدانہ تعلقات رکھتا تھا اور حضرت خواجہ رحمہ اللہنے ایک آدمی کے اصرار پر سلطان کو ایک سفارشی رقعہ لکھا۔ (تاریخ دعوت وعزیمت :۴۱/۳)

سیّد مخدوم جہانیاں رحمہ اللہ نے ایک قیدی کی بیس مرتبہ سفارش کی۔

(سیر العارفین، حامد بن فضل اللہ جمالی، ص:۲۰۲، ۲۰۳، بحوالہ اسلام اور خانقاہی نظام، ص:۲۹۷ تا ۲۹۶)

**باکمال صوفی شیخ احمد سرہندی نقشبندی رحمہ اللہ المعروف مجددالف ثانی:** (۹۷۱ھ-۱۰۳۴ھ): برصغیر پاک وہند کی فکری و دینی تاریخ میں دسویں صدی ہجری کا زمانہ بڑی اہمیت کا حامل ہے۔ ناخواندہ اور دین اسلام کی ابدی حقیقتوں سے بے خبر مسلمانوں کیلئے یہ دور بڑا پر آشوب اور پر فتن تھا۔ اس دور میں ذہین وہوشیار تاج دار ہند اکبر اپنی حکومت کے استحکام کی خاطر اسلامی تعلیمات کو مٹانے کے درپے تھا۔ اس نے دین الٰہی کے نام سے اسلام کی جگہ اس جدید دین کی بنیاد رکھی جس میں صریح شرک کا دخول، سود اور جوئے کی حلت، داڑھی کی درگت، غسل جنابت کی منسوخی، نکاح کے قوانین میں مضحکہ خیز ترمیمیں، بے پردگی کا رواج، زنا کی تنظیم، میت کو دریا بُرد یا جلانے کا حکم، سوروں اور کتوں کا تقدس، شیر اور بھیڑیے کے گوشت کی حلت، گائے اور بھینس کے گوشت کی حرمت کا حکم، ہندی کتابوں سے شغف اور عربی کو گرانے کی کوشش اور ملاقات کے وقت ''السلام علیکم'' کی جگہ ''اللہ اکبر'' کی رسم جاری کر کے دین الٰہی کو مٹانے کی ناکام کوشش کی۔ ایک طرف حکومت وقت کے ہاتھوں دین اسلام کی بیخ کنی کا سامان مہیا کیا جارہا تھا تو دوسری طرف مشائخ طریقت اور مدعیان معرفت، وحدت الوجود اور ہمہ اوست کا فلسفہ پیش کر رہے تھے۔ افراط وتفریط کی ان گھنگور گھٹاؤں میں شیخ احمد سرہندی رحمہ اللہنے بدعات ومنکرات، الحاد اور لادینیت کی جڑ پر کاری ضرب لگائی۔ (تعلیمات مجددیہ، حسن علی، ص:۳، بحوالہ: اسلام اور خانقاہی نظام، ص:۳۶۲)

**حضرت شاہ ولی اللہ رحمہ اللہ:** (۱۷۰۲ء-۱۷۶۲ء): شاہ ولی اللہ رحمہ اللہ برصغیر کی وہ یگانہ روزگار شخصیت ہیں جنھوں نے مسلمانوں میں نئے سرے سے دینی فہم کا صحیح ذوق پیدا کیا۔ مسلمانوں کے مختلف علمی وفقہی طبقوں کے افکار میں مطابقت کے پہلو نمایاں کر کے ان کے درمیان صلح وآشتی پیدا کرنے کی کوشش کی۔ (حجة الله البالغة:۳۲۰/۱)

انہوں نے حکومتی عہدیداروں، علماء وصوفیاء اور عوام کے حالات کا پورا جائزہ لیا اور انہیں ان کی غلط روش کے خطرناک نتائج سے آگاہ کرنے کی کوشش کی۔ (حجة الله البالغة:۳۲۱/۱)

**شاہ صاحب کا عظیم کارنامہ:۔** شاہ ولی اللہ رحمہ اللہ نے یونانی فلسفے کی بجائے ایمانی فلسفے کو رواج دیا۔ انہوں نے حنفی، شافعی اور مالکی فقہ کے درمیان، نیز فلسفہ وشریعت اور صوفیائے کرام اور غیر صوفی علماء کے درمیان قرب کی فضا پیدا کی۔ (اردو دائرہ معارف اسلامیہ:۴۱/۲۳)

**تصوف اور نظام خانقاہی کی ابتداء:۔** حضرت شاہ ولی اللہ رحمہ اللہ خانقاہی نظام کی تاریخ کو چار ادوار پر تقسیم کرتے ہیں۔

پہلے دور کو وہ رسول پاک ﷺ سے شروع کر کے صحابہ رضی اللہ عنہم و تابعین اور تبع تابعین رحمہم اللہ تک شمار کرتے ہیں۔ اس دور میں ان کے خیال میں اہل کمال کی زیادہ تر توجہ شریعت کے ظاہری اعمال کی طرف رہی۔ ان لوگوں کو باطنی زندگی کے جملہ مراتب شرعی احکام کی پابندی کے ضمن ہی میں حاصل ہوجاتے تھے، لہٰذا ان میں سے کوئی شخص سر نیچے کیے بحر تفکرات میں غرق نظر نہیں آتا تھا۔ ان میں سے کوئی شخص بے ہوش ہوتا نہ اسے وجد آتا، ان میں سے کسی کو جوش میں کپڑے پھاڑنے کی نوبت آتی نہ خلاف شرع کوئی لفظ ان کی زبان سے نکلتا تھا۔ یہ لوگ تجلیات الٰہی پر مطلق گفتگو نہیں کیا کرتے تھے۔ وہ بہشت کی رغبت اور جہنم کا خوف رکھنے والے تھے۔ کشف وکرامات اور خوارق عادت ان سے بہت کم

# تعلیمات غزالی

جس میں غزالی کی اس خصوصیت کو اُجاگر کیا گیا ہے کہ انھوں نے کیونکر فقہ کی تفصیلات کو تصوّت کے رنگ میں بیان کیا ہے

مولانا محمد حنیف ندوی

علم و عرفان پبلشرز

9۔لوئر مال، عق[illegible] میاں مارکیٹ، اردو بازار لاہور7352332



نام کتاب ...... تعلیمات غزالی

ناشر ...... علم و عرفان پبلشرز

مطبع ...... گنج شکر پرنٹرز

کمپوزنگ ...... عابد جاوید، فراز کمپوزنگ سنٹر

اردو بازار لاہور

سن اشاعت ...... 1999ء

قیمت ...... 200روپے

ملنے کا پتہ

علم و عرفان پبلشرز

9۔لوئر مال، عقب میاں مارکیٹ، اردو بازار لاہور فون 7352332

# ہفت روزہ خدام الدین لاہور

## امام اولیاء حضرت لاہوری نمبر

امام الاولیاء شیخ التفسیر حضرت مولانا احمد علی لاہوری قدس سرہ

شخصیت، حالات و کمالات اور مذہبی و سماجی خدمات پر ایک تاریخی دستاویز

ناشر:۔

انجمن خدام الدین، دروازہ شیرانوالہ (لاہور)

نام کتاب:۔ ہفت روزہ خدام الدین لاہور

ناشر:

انجمن خدام الدین، دروازہ شیرانوالہ (لاہور)

ظاہر ہوتے اور سرمستی و بے خودی کی کیفیت بھی ان پر طاری نہ ہوتی تھی۔ (ھمعات، ص:۱۶-۱۷)

مذکورہ دور کو بھی شاہ ولی اللہ رحمہ اللہ تصوف کے ادوار میں شامل کرتے ہیں۔ ان کے خیال میں اس دور کے احسان و یقین کے علوم موجودہ دور میں علم تصوف و علم سلوک کے نام سے مشہور ہوگئے ہیں۔ (ہمعات، ص:۱۷)

**نام کتاب:۔ تعلیماتِ غزالی......... مصنف:۔ مولانا محمد حنیف ندوی رحمہ اللہ**
**ناشر:۔ علم و عرفان پبلشرز 9..... لوئر مال، عقب میاں مارکیٹ، اردو بازار (لاہور)**

## علامہ محمد حنیف ندوی رحمہ اللہ کا ذوق تصوف

قانون و شریعت کے سانچوں پر اہل علم نے چار طریقوں سے غور کیا ہے۔ ایک اس طریق سے کہ مسائل و جزئیات کا تفصیلی نقشہ کیا ہے اور شریعت اسلام کی وسعتیں کن کن جزئیات و تفریعات کا احاطہ کیے ہوئے ہیں۔ یہ فقہیہ ہے۔ اور اس کے جاننے والے کو فقیہہ کہا جاتا ہے

غور و فکر کا **دوسرا** نہج یہ ہے، کہ ان جزئیات و فروغ کے پیچھے جو اصول، جو قانونی روح اور قواعد کلیہ کارفرما ہیں ان کا سراغ لگایا جائے۔

**تیسرا** نقطہ نظر یہ ہے، کہ شریعت و فقہیہ کی جزئیات کو عقل و خرد اور فلسفہ و حکمت کی کسوٹیوں پر پرکھا جائے۔ یہ علم الکلام ہے۔

غور و فکر کا چوتھا مگر زیادہ اہم اسلوب یہ ہے کہ جزئیات، رسوم، شعائر اور عبادات و اخلاق میں جو باطنی روح ہے اس کا کھوج لگایا جائے۔ اس فلسفہ کی نشاندہی کی جائے جس کا تعلق دماغ کی اوپری سطح سے نہیں، دل کی گہری اور عمیق کیفیتوں سے ہے۔ دوسرے لفظوں میں یوں کہیے کہ اسلامی نظام حیات کے اندر ذوق و وجدان کی جو مناسبتیں پنہاں ہیں ان کو اجاگر کیا جائے اور ان حقائق کو منظر عام پر لایا جائے، جن کو عطر دین یا روح دین قرار دیا جاسکتا ہے۔ غور و فکر کا یہ انداز تصوف ہے۔ بشرطیکہ اس کے پہلو بہ پہلو عمل و مجاہدہ کے لطائف بھی پائے جائیں، غزالی رحمہ اللہ میں یہ چاروں صفات نہایت توازن اور اعتدال کے ساتھ موجود ہیں۔ یہ بیک وقت فقیہہ و اصولی بھی ہیں، اور فلسفہ و تصور کے ہوش مند شناور بھی۔

**تصوف و فقہ کا باہم امتزاج:۔** ہماری اس کتاب کا موضوع، ان کی انہیں کوششوں کو ترتیب کے ساتھ پیش کرنا ہے، جن میں تصوف و فقہ کو باہم سمو دیا گیا ہے اور اسلام کے فقہی نظام کی ایسی عارفانہ، دلنشین اور لگتی ہوئی ترجمانی کی گئی ہے۔ جس سے داعیات محبت ابھرتے ہیں۔ دین سے وابستگی بڑھتی ہے اور ذوق و شوق کے کوائف تازہ ہوتے ہیں۔ ناممکن ہے کہ کوئی شخص غزالی رحمہ اللہ کے ان شہ پاروں کا مطالعہ کرے اور بغیر کسی تاثر پذیری کے گزر جائے۔ قلب و ذہن کی سلامتی البتہ شرط ہے۔

**کتاب احیاء العلوم کی تلخیص:۔** یہ انتخاب ان کی مشہور کتاب ''احیاء'' سے ماخوذ ہے۔ (تعلیماتِ غزالی، ص:۱۰-۱۱)

**لفظ تصوف کا مشتق منہ:۔** صوفی کا ماخذ کونسا لفظ ہے اور اس کی اصل و اساس کیا ہے؟ اس کا جواب متفق علیہ نہیں۔ کچھ لوگ اسے صفا سے مشتق مانتے ہیں۔ کسی کے نزدیک یہ صف سے نکلا ہے۔ بعض نے اسے اصحاب صفہ کی طرف منسوب کیا ہے۔ (تعلیماتِ غزالی، ص:۱۱)

**تصوف الفاظ نہیں حقیقت کا نام:۔** مولانا جامی رحمہ اللہ نے ''نفحات الانس'' میں تصریح فرمائی ہے۔ کہ پہلا شخص جو صوفی کے نام سے موسوم ہوا، ابو ہاشم سفیان ثوری رحمہ اللہ کا ہم عصر ہے۔ انہیں کیوں صوفی کہا گیا؟ اس کا ٹھیک ٹھیک سبب نہیں معلوم ہوسکا۔ ہمارے نزدیک اشتقاق و انتساب کی یہ بحث سرے سے لاحاصل ہے۔ کیوں کہ تصوف، لفظ و لقب سے کہیں زیادہ حقیقت کا نام ہے۔ ایک جیتی جاگتی زندگی سے تعبیر ہے اور ایک خاص انداز زیست اور نقطہ نظر کا مظہر ہے۔ جس کا تعلق صفائے قلب و باطن سے بھی اتنا ہی ہے جتنا پاک بازان اسلام کی صف سے۔ اسی طرح اصحاب صفہ کی طرح دنیا کے مزخرفات سے بے نیاز حضرات سے بھی ان کو شرف انتساب حاصل ہے اور سادہ زندگی اختیار کرنے والے پشمینہ پوش زہاد سے بھی ان کا تعلق ثابت ہے۔ (تعلیماتِ غزالی، ص:۱۲)

**تصوف کا نقطۂ آغاز:۔** اس کا آغاز کب ہوا، اور کب اس نے ایک فلسفہ حیات کی متعین شکل اختیار کی؟ یہ ایک اہم سوال ہے۔ جو درحقیقت دوسوالوں پر مشتمل ہے۔ایک یہ کہ اس کے نقطۂ آغاز کی تعیین کی جائے دوسرے یہ کہ اس کی ارتقائی کڑیوں کو نظر و بصر کے سامنے لایا جائے۔ اب جہاں تک سوال کے اس حصہ کا تعلق ہے کہ اس جاں بخش اور حیات آفرین تحریک کے نقطۂ آغاز کی تعیین کی جائے۔ اس کے بارے میں دوٹوک اور فیصلہ کن بات کہنا مشکل ہے۔ کیوں کہ دینی و علمی تحریکیں اپنے سفر کا آغاز کسی متعین وقت سے نہیں کرتیں۔ بلکہ ہوتا یہ ہے کہ ابتدا فکر و عمل کے کچھ سادہ نقطے معاشرہ کی سطح پر ابھرتے ہیں اور پھر وقت کی رفتار اور مناسبتوں سے یہی نقطے متعین نقوش کی شکل اختیار کر لیتے ہیں۔ جن میں رنگ و روغن بھی ہوتا ہے اور شوخی اور جلا بھی ہے ایسا کبھی نہیں ہوا کہ کوئی علمی و دینی تحریک یکا یک اپنے تمام لوازم اور خصوصیات کے ساتھ آن کی آن میں اُبھر آئے۔ تدریج وارتقا فطرت کا ہمہ گیر اور اٹل اصول ہے، جس سے تصوف کو کسی طرح بھی مستثنیٰ نہیں قرار دیا جا سکتا۔ اگر یہ مفروضہ صحیح ہے تو اس کا صاف صاف مطلب یہ ہے کہ تصوف کو بھی شروع شروع میں بس ایک بیج ہی تصور کیا جائے جس کے مضمرات نمود ابھی پنہاں اور مستور ہیں۔ اس کو ایک صالح معاشرہ میں بکھیرا گیا جو اس کیلئے بمنزلہ زمین کے تھا۔ یا جسے کھیتی کہہ لیجئے۔ پھر وقت و ماحول کی سازگاریوں نے آہستہ آہستہ اس کو اُگایا اور بڑھایا۔ یہاں تک کہ تھوڑے ہی عرصہ میں اس نے ایک بار آور اور تنومند درخت کی شکل اختیار کر لی۔ جس کے فیوض کبھی ختم ہونے والے نہیں۔ (تعلیماتِ غزالی، ص:۱۲-۱۳)

**تصوف کی ابتداء صحابہ رضی اللہ عنہم کے دور سے:۔** یہ معاشرہ جس میں معرفت و تصوف کے بیج بوئے گئے، صحابہ رضوان علیہم اجمعین کا معاشرہ ہے۔ ان میں تقویٰ، اخلاص اور محبت و عشق الٰہی کے وہ تمام مضمرات موجود تھے جنہوں نے آگے چل کر تصوف اور صوفیاء کی شکل اختیار کی ان کی زندگی کا کیا رنگ ڈھنگ تھا۔ قرآن نے اس پر پوری طرح روشنی ڈالی ہے: ''تتجافى جنوبهم عن المضاجع'' (سجدہ:۲۹)

''ان کے پہلو بچھونوں سے الگ رہتے ہیں۔''

اس کا مطلب ہے کہ یہ لوگ زاہدان شب زندہ دار ہیں، یہ نرم اور گرم بستروں پر سونے کے بجائے راتوں کو اُٹھ اُٹھ کر یاد الٰہی میں مصروف رہتے ہیں۔ یعنی رات ان کیلئے وہ تاریک اور اکتا دینے والا لمبا عرصہ نہیں کہ انہیں ایک عربی شاعر کے ہمنوا ہو کر کہنا پڑے۔

الا ايهـــا الـليـــل الـطـــويـــل الاانـــجـلـــي

اے نہ ختم ہونیوالی رات، تو کبھی صبح کی سپیدی سے بدلے گی بھی یا نہیں بلکہ یہ زبان حال سے اس کے برعکس یوں کہتے ہیں۔

ليـلـي بـوجهك مشـرق و ظـلامـه فـي الـنـاس سـاري

میری رات تیرے چہرۂ روشن کی وجہ سے روشن اور مستنیر ہے حالانکہ دوسروں میں اس کی ظلمتوں کا دَور دورہ ہے۔

والـنـاس فـي سـدف الـظـلام و نـحـن فـي ضـوء الـنـهـاء

لوگ رات کی تاریکیوں میں ٹامک ٹوئیاں مار رہے ہیں اور ہم دن کی کھلی روشنی میں سانس لے رہے ہیں۔ ان کے ذوق عبادت کی تصویر قرآن نے ان الفاظ میں کھینچی ہے: ''تراهم ركعا سجدا يبتغون فضلا من الله و رضوانا: (فتح:۲۹)

''تو ان کو دیکھتا ہے کہ خدا کے آگے جھکے ہوئے سربسجود ہیں اور خدا کا فضل اور خوشنودی طلب کر رہے ہیں۔'' سب سے بڑھ کر یہ کہ: ''والزمهم كلمة التقوى'' (فتح:۲۷) ''اور ان کو پرہیزگاری کی بات پر قائم رکھا۔''

**صوفی صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی وضاحت:۔** صحابہ سے ہماری مراد باصطلاح محدثین وہ نہیں جن کو آنحضرت ﷺ کی صحبت کم از کم ایک مرتبہ نصیب ہوئی ہے۔ اگرچہ یہ رتبہ بھی اپنی جگہ کچھ کم نہیں۔ ہمارے نزدیک صحابہ رضی اللہ عنہم سے مقصود وہ نفوس قدسیہ ہیں جن کو صلحا و اتقیا کا میر قافلہ کہا جا سکتا ہے۔ جو حضور ﷺ کی صحبت و رفاقت سے باقاعدہ مستفید ہوئے۔ جنہوں نے آغوش نبوت میں تعلیم و تزکیہ کی منزلیں طے کیں، اور جلوت و خلوت میں ساتھ رہے۔ جنہوں نے دنیا کو ہمیشہ مرجوح اور ناقابل التفات سمجھا اور دینی اقدار کو ہمیشہ راجح اور جن کی مملکت

فقر میں غنائم اور فتوحات کی کثرت کوئی تغیر نہ پیدا کرسکی۔ دوسرے لفظوں میں جن کی استقامت کا یہ عالم رہا کہ ایک دفعہ اگر تقوے وعفاف کی راہ پر قدم بڑھائے تو آخر تک اس رسم عشق کو نبھانے کی کوششیں جاری رکھیں۔ ہم انہیں صوفی صحابہ رضی اللہ عنہم کے نام سے موسوم کریں گے۔ اس فہرست سے پہلے تو خلفاء اربعہ کے نام مندرج ہوں گے اور اس کے بعد ایسے تمام صحابہ رضی اللہ عنہم کو جو بالطبع متصوف تھے اور جن کی زندگی اور سیرت وکردار کا نقشہ کسی طرح بھی ان لوگوں سے مختلف نہیں۔ جن کو آگے چل کر ہم نے عارف وصوفیاء کے لقب سے پکارا۔ جیسے حضرت سلیمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ، حضرت ابوذر غفاری رضی اللہ تعالیٰ عنہ، حضرت صہیب رضی اللہ تعالیٰ عنہ، حضرت بلال رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور حضرت عمار بن یاسر رضی اللہ تعالیٰ عنہ وغیرہ۔ (تعلیماتِ غزالی، ص: ۱۵)

**گلشن تصوف کا ابتدائی پودا:۔** ہم نے صحابہ رضوان اللہ علیہم کے بارے میں جو یہ کہا ہے کہ ان میں تصوف کا ابتدائی سادہ نقشہ پایا جاتا تھا اور یہ گلشن تصوف کے وہ گل بوٹے تھے، جو آگے چل کر خوب کھلے اور مہکے، اور جن کی شمیم انگیزیوں نے ایک عالم کو روحانی انبساط بخشا۔ تو اس کا خدانخواستہ یہ مطلب نہیں کہ بعد میں آنے والے مراتب وکمالات میں ان سے آگے بڑھ گئے۔ اس کا مطلب صرف اس قدر ہے کہ تصوف مصطلحہ نے آئندہ چل کر تقویٰ واخلاص کا جو معیار مقرر کیا، اس کیلئے جو اصول وضع کیے، جو قاعدے ٹھہرائے اور جو سانچے ڈھالے اور قلب وضمیر کے جن جن لطائف کی نشان دہی کی، ان حضرات کی زندگیوں میں اس کی سادہ اور ابتدائی مثالیں ملتی ہیں۔ چناں چہ ان میں وہی ذوق عبادت ہے، وہی اللہ تعالیٰ سے ربط وتعلق کا عالم ہے، وہی محبت وشوق کے داعیے ہیں۔ وہی اصول کی پاکیزگی اور یقین واذعان کے پیمانے ہیں جن کو تصوف کا مابہ الامتیاز قرار دیا جاسکتا ہے۔ (تعلیماتِ غزالی، ص: ۱۵-۱۶)

**خلفائے راشدین تصوف کی بنیاد:۔** حضرت ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے سوانح سے کون ناواقف ہے؟ اور ان کے رتبہ صدیقیت کی جو بلندیاں ہیں ان کو عرفان وسلوک کے دائروں سے کون الگ کرسکتا ہے؟ بلکہ اس سے ایک قدم آگے بڑھ کر ہمیں بعض مستشرقین کی اس رائے سے اتفاق ہے کہ اگر آنحضرت ﷺ کے بعد کسی شخص کو منصب نبوت کے قریب تر ٹھہرایا جاسکتا ہے تو وہ انہیں کی ذات گرامی ہے۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے مرتبہ اجتہاد اور زندگی کی تا بحد خشونت سادگی اور تورع سے کس کو انکار ہے؟ اور کون کہہ سکتا ہے کہ یہ مقام تصوف کا اعلیٰ ترین مقام نہیں۔ انہوں نے اسلام کی نعمتوں کو جس طرح عام کیا ہے، اور فریضہ جہاد کے تقاضوں کو جس طرح ادا کیا ہے؟ اس کیلئے رہتی دنیا تک اسلامی دنیا ان کے ممنون احسان رہے گی۔ حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اپنی دولت سے کس طرح ریاض نبوت کو سینچا، جس طرح حیات وعفاف کا ثبوت دیا اور جس استقلال سے خرقہ خلافت کی حفاظت کی۔ اس کی شہادت پر خود ان کی شہادت گواہ ہے؟ اسی طرح حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی جامع الصفات شخصیت کو کون بھول سکتا ہے؟ جن میں مع شئی زائد تمام صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم کی اداہائے خاص کی کچھ کچھ جھلک پائی جاتی ہے۔

غرض یہ ہے کہ اگر زہد وروع، سیرت وعمل کی پاکیزگی وبلندی اور ایمان وایقان کی محکمی واستواری ایسی صفات حسنہ کو ہم تصوف کی اولین اساس اور ضروری بنیادی قرار دیتے ہیں تو لامحالہ ہمیں ماننا پڑے گا۔ کہ اس کی تاریخ کا نقطۂ آغاز یہی بابرکت ہستیاں ہیں اور انہیں سے عرفان وسلوک کے مختلف سوتے پھوٹے ہیں۔ (تعلیماتِ غزالی، ص: ۱۶-۱۷)

**تصوف کی دیگر ارتقائی کڑیاں:۔** سوال کے دوسرے حصے کا منشا یہ ہے کہ ارتقائی کڑیوں پر ایک نظر ڈال لی جائے۔ اس مرحلہ پر ہمیں زیادہ رکنا نہیں ہے۔ اس سلسلہ میں صرف اس قدر جان لینا کافی ہے کہ صحابہ کے بعد تابعین اور تبع تابعین کا دور شروع ہوتا ہے اور اسی دور کے ساتھ ملا ہوا وہ دور ہے جس میں زہد وروع نے باقاعدہ ایک نظریۂ حیات اور شعار کی حیثیت اختیار کرلی۔ تابعین اور تبع تابعین کا دور کہاں ختم ہوتا ہے اور صوفیاء کے دور کا آغاز کن نکات سے ہوتا ہے؟ اس کی سرحدوں کی تعیین سخت دشوار ہے۔ تاریخ سے صرف اتنا پتہ چلتا ہے کہ دوسری صدی ہجری کے اختتام تک اسلامی معاشرہ میں ایک متعین گروہ ایسا پیدا ہوچکا تھا۔ جنہیں لوگ صوفیاء کے نام سے موسوم کرتے تھے اور تیسری اور چوتھی صدی ہجری تک اس نظریۂ حیات اور زندگی کے خاص اسلوب ونہج نے نہ صرف پورے عالم اسلام میں اچھا خاصہ فروغ

حاصل کرلیا تھا بلکہ اپنی تبلیغی کوششوں کو ایک تنظیم کی شکل دے دی تھی اور اپنے علوم ومعارف کو مدون کرلیا تھا۔(تعلیماتِ غزالی،ص:۱۷)

**ترتیب ارتقاء پر ابن سینا کی شہادت:۔** اس سلسلہ میں ابن سینا نے اشارات میں جو کچھ کہا ہے، اس سے ترتیب ارتقاء کا صحیح نقشہ نظر وبصر کے سامنے آجاتا ہے:

''المعرض عن متاع الدنیا و طیبا تھا یخص باسم الزاھد والمواظب علی فعل العبادات من القیام والصیام و نحوھما یخص باسم العابد والمتصرف بفکرہ الی قدوس الجبروت مستنیر الشروق نور الحق فی سرہ یخص باسم العارف وقدیر کب بعض ھذہ مع بعض ''۔

''جو شخص متاع دنیا اور اس کے طیبات سے اعراض کناں ہوا اس کو زاہد کہا گیا۔ جس نے عبادات مثل صوم وصلوٰۃ اختیار کی اس کو عابد کے نام سے پکارا گیا اور جس نے غور وفکر کی قوتوں کو قدس جبروت کی جانب متوجہ کیا اور اسرارِ حق سے مستنیر ہوا اور باطن کو سنوارا اسے عارف کے لقب سے نوازا گیا۔ اس سے یہ نہ سمجھنا چاہیے کہ ان گروہوں میں کوئی خط امتیاز کھینچا جاسکتا ہے یہ طبقے آپس میں باہم مختلط بھی ہوجاتے ہیں۔(تعلیماتِ غزالی،ص:۱۷-۱۸)

## تاریخ کے مشہور متصوفین

متصوفین میں وہ مشہور شخصیتیں کون ہیں؟ جن کے اعمال وافکار پر تصوف کا قصر رفیع تعمیر ہوا؟ ان سے متعارف ہونا ضروری ہے۔ہم ان میں سے چند حضرات کا ذکر کیے دیتے ہیں:

**(۱) ابراہیم بن ادھم رحمہ اللہ:۔** المتوفی ۱۴۴ھ یہ خراسانی مدرسہ فکر کے بانی ہیں۔تصوف کی کتابوں میں ان کے اقوال کو اکثر نقل کیا جاتا ہے۔انہوں نے کیوں کر طہارت وزہد کی زندگی اختیار کی؟ اور کس طرح تخت وتاج کی آسائشوں کو ٹھکرادیا؟ اس کے بارہ میں ایک دلچسپ قصہ بیان کیا جاتا ہے۔(تعلیماتِ غزالی،ص:۱۸)

**حکایات صوفیاء کی علمی توجیح:۔** بات یہ ہے کہ مؤرخین اور محدثین کا نقطۂ نظر اور موضوع ان سے بالکل جداگانہ ہے یہ جہاں نفس واقعات کی چھان پھٹک سے کام لیتے ہیں۔یا روایات کی تحقیق اور اس کے مراتب صحت کی تعیین میں دادِعلم دیتے ہیں وہاں صوفیاء اس جھمیلے میں پڑے بغیر صرف یہ دیکھتے ہیں کہ کس واقعہ یا روایت میں ان کے ذوق ووجدان کی تسکین زیادہ ہوتی ہے۔ یا کس واقعہ یا روایت یا تاثر پذیری اور عبرت وتذکار کے پہلو زیادہ نکھرتے ہیں۔یہی وجہ ہے ان کتابوں اور تحریروں میں بے شمار ایسے عجائب کا پتہ چلتا ہے جن کی علمی توجیہہ بیان کرنا آسان نہیں۔ ہمارے نزدیک یہ دونوں نقطہ ہائے نظر اپنی اپنی جگہ مفید ہیں۔ بشرط یہ کہ ان کے حدود کو ٹھیک ٹھیک سمجھ لیا جائے۔یہی نہیں ان میں باہمی کوئی تعارض بھی نہیں پایا جاتا۔محدثین اور مورخین کی کوششوں کا کھلا ہوا فائدہ یہ ہے کہ اس طرح واقعات و حقائق اور شریعت کے تمام گوشے پوری صحت کے ساتھ نظر وبصر کے سامنے آجاتے ہیں اور صوفیاء کے اقوال وحکایات کا ماحصل یہ ہے کہ ان سے عبرت ونصیحت، اور تاثر وانفعال کے وہ نوادر اور لطائف مستنبط ہوتے ہیں جو ذہن وفکر کی دنیا کو پلٹ کر رکھ دیتے ہیں۔علاوہ ازیں ان کی ادبی افادیت کا پہلو ایسا ہے کہ جس سے گویا فارسی اور عربی لٹریچر میں زندگی کی نئی روح بیدار ہوگئی ہے۔اس میں ان اقوال وحکایات کی بدولت گہرائی، معنویت اور بلاغت کے ایسے اچھوتے محرکات کا بیش قیمت اضافہ ہوا ہے جو اس سے پہلے موجود نہیں تھے اور ایسی دلنواز روحانیت پیدا ہوگئی ہے، جس نے فارسی اور عربی ادب کو حیات جاوید بخش دی ہے اور نکھار دیا ہے۔(تعلیماتِ غزالی،ص:۱۹)

**(۲) ابوالفیض ذوالنون مصری رحمہ اللہ:۔ المتوفی** (۲۴۶) سہل بن عبداللہ تستری رحمہ اللہ کے استاد اور محاسبی رحمہ اللہ کے معاصر ہیں۔ان کا علم وفضل اور ورع وتقویٰ اور حال ووجدان تمام صوفیا کے حلقوں میں مسلم ہے۔ان کے اقوال میں کہیں کہیں وحدت الوجود کی جھلک پائی جاتی ہے۔کتاب وسنت کے سختی سے پابند تھے۔اس کی محبت کے بارہ میں ان کا قول ہے:

"من علامات حب الله عزوجل متابعة حبيب الله صلى الله عليه وسلم فى اخلاقه و افعاله واوامره و سنته"۔ "اللہ سے محبت کی علامت یہ ہے کہ اللہ کے حبیب محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی پوری پوری متابعت کی جائے ان کے افعال، اوامر اور سنن سب میں۔"

فقہاء انہیں غالباً وحدت الوجود ہی کی بنا پر زندیق سمجھتے تھے۔ ایک مرتبہ متوکل سے ان کے ملحدانہ عقائد کی شکایت کی گئی۔ تو اس نے بلا بھیجا۔ یہ گئے، اور ایسی مؤثر تقریر کی۔ کہ متوکل کی روتے روتے گھگھی بندھ گئی۔ اس پر اس نے اعزاز اور تکریم کے ساتھ انہیں مصر واپس جانے کی اجازت دے دی۔

ان سے متعلق یہ بھی مشہور ہے کہ حکمت اسلام کے علاوہ انہیں مصری اسرار پر بھی عبور حاصل تھا۔ (تعلیماتِ غزالی، ص:۱۹-۲۰)

**(۳) ابوعلی فضیل بن عیاض رحمہ اللہ:۔** (المتوفی ۱۸۷ھ) تصوف میں عراقی مدرسہ فکر کے حامل تھے۔ پہلے ڈاکو تھے۔ پھر اللہ نے توبہ واخلاص کی نعمت سے نوازا۔ نتیجہ یہ ہوا کہ پیشے کا رخ بدل گیا۔ پہلے اگر لوگوں کا مال لوٹتے تھے تو اب انہوں نے خزائن معرفت پر ڈاکہ ڈالنا شروع کیا۔ طبیعت وذوق کے اعتبار سے حزن پسند تھے۔ ابوعلی رازی رحمہ اللہ کا کہنا ہے کہ میں ان کی صحبت میں تیس برس تک رہا۔ میں نے کبھی انہیں ہنستے اور تبسم فرماتے نہیں دیکھا۔ ایک مرتبہ یہ ہنسے۔ یہ وہ وقت تھا جب ان کا لخت جگر علی فوت ہوا۔ میں نے پوچھا، اس پر آپ رحمہ اللہ کیوں ہنسے ہیں۔ ان کا جواب یہ تھا جب میرے مولا کو علی کی موت پسند ہے تو میں کیوں نہ اس پر مسرت کا اظہار کروں۔ دنیا کے بارے میں ان کا نقطہ نظر یہ تھا:

"لو ان الدنيا بحذ افيرها عرضت على ولا يحاسب بها لكنت اتقذرها كما يتقذر احد كم الجيفة"۔

"اگر دنیا اپنی تمام دلچسپیوں کے ساتھ مجھے دیدی جائے، اور اس پر کسی محاسبہ کا بھی اندیشہ نہ ہو تب بھی میں اسے ایسا ہی ناپاک سمجھوں گا جیسے تم مردار کو ناپاک سمجھتے ہو۔

جب مکہ میں ان کا انتقال ہوا۔ تو عبداللہ بن المبارک رحمہ اللہ نے کہا۔ آج دنیا سے حزن وغم اُٹھ گیا ہے۔ (تعلیماتِ غزالی، ص:۲۰-۲۱)

**(۴) بایزید بسطامی رحمہ اللہ:** (المتوفی ۲۶۱ھ) مشہور صوفی ہیں۔ ان پر سکروحال کی کیفیتیں اکثر طاری رہتیں۔ وحدت الوجود کا رنگ ان میں نسبتاً زیادہ شوخ اور چوکھا نظر آتا ہے۔ یہ پہلے صوفی ہیں جنہوں نے واقعہ معراج نبوی ﷺ کو سالک کیلئے ایک نصب العین کی حیثیت سے پیش کیا ہے اور بتایا ہے کہ اسراء کی کیفیات سے یہ بہرہ مند ہوئے ہیں۔ ان کا کہنا ہے کہ ایک مرتبہ انہیں آسمانوں پر پرواز کا روحانی تجربہ ہوا ہے۔ جہاں انہوں نے جنت دوزخ کا نظارہ کیا ہے۔ شجرہ توحید کو بچشم خود دیکھا ہے اور قرب الٰہی کی منزلیں طے کی ہیں۔ یہی نہیں اللہ سے تکلم کا شرف بھی حاصل کیا ہے۔ اللہ تعالیٰ نے ان سے کیا فرمایا، انہیں کے الفاظ میں دیکھیے:

"اوابویزید تو اپنے پندارانا سے اسی وقت نکل سکتا ہے، جب میرے محبوب محمد رسول اللہ ﷺ کی پیروی کرے اور اس مٹی کو جس پر ان کے نقوش پا مرتسم ہیں اپنے لیے سرمہ چشم قرار دے۔" علم اور اس کے تقاضوں کے بارہ میں ان کا ایک حکیمانہ قول ملاحظہ ہو:

"علمت فى المجاهدة ثلاثين سنة فما وجدت شياء اشد على من العلم و متابعته ولو لااختلاف العلماء لتعبت و اختلاف العلماء رحمة الاخى تجريد التوحيد"۔

"تیس برس تک میں نے مجاہدہ کی سختیاں جھیلی ہیں۔ مگر علم اور اس کی پیروی سے زیادہ سخت چیز میں نے نہیں پائی۔ علماء امت کا باہمی اختلاف تنزیہ توحید کے علاوہ باعث رحمت ہے اور اگر یہ اختلاف رائے پایا نہ جاتا تو میں علم کی یکسانی و یک رنگی سے اکتا جاتا۔"

ان کے آباء اجداد مجوسی تھے۔ اس مناسب سے کہا کرتے تھے کہ میں جب بھی نماز پڑھتا ہوں، یہ محسوس کرتا ہوں، گویا میں نے ابھی ابھی مجوسیت سے توبہ کی ہے اور قطع زنار کے درپے ہوں۔ (تعلیماتِ غزالی، ص:۲۱-۲۲)

**شرعی اوامر کی اہمیت:۔** کرامات کو ولایت کی نشانی نہیں سمجھتے تھے۔ ان کا قول ہے:

"لونظر تم الی رجل اعطی من الکرامات حتی یرتقی فی الھواء فلا تغتروا به حتیٰ تنظروا کیف تجدونه عند الامر والنهی و حفظ الحدود واداء الشریعة "۔

"اگر تم دیکھو کہ ایک شخص کو کرامات سے بہرہ وافر ملا ہے۔ تو اس سے دھوکہ نہ کھاؤ۔ اس میں دیکھو کہ اوامر ونواہی کے بارہ میں اس کا طرز عمل کیا ہے؟ حفظ حدود کا کس درجہ پابند ہے اور شریعت کے تقاضوں کو کس حد تک پورا کرتا ہے۔"

**(۵) ابو علی شفیق بن ابراہیم بلخی رحمہ اللہ:۔** حاتم الاصم رحمہ اللہ کے شیخ الاستاد تیسری صدی ہجری کے بلند پایہ صوفی، توکل وصبر کے پیکر اور معرفت کے رکن رکین ہیں، یہ کیوں کر زہد وتقویٰ کی طرف مائل ہوئے؟ اس کے بارے میں کئی قصے مشہور ہیں۔ کہتے ہیں ان کا پیشہ تجارت تھا۔ ایک مرتبہ قحط پڑا، جس سے یہ بہت پریشان ہوئے، سوچنے لگے کہ رزق کی کشائش کیلئے کیا تدبیر اختیار کی جائے، اتنے میں کیا دیکھتے ہیں کہ ایک غلام رنگ رلیوں میں مصروف ہے، اور خوشی وانبساط سے اچھل کود رہا ہے، اس سے پوچھا قحط وپریشانی کے ان دنوں میں سرمستیاں۔ کیا تجھے کھانے پینے کی فکر نہیں۔ اس نے کہا جناب نہیں۔ میرے مالک کا ایک گاؤں ہے، جس نے ہم دونوں کو اس احتیاج سے بے نیاز کر رکھا ہے۔ یہ اس گفتگو سے بہت متاثر ہوئے۔ دل نے کہا کیا تیرے مولا وآقا کے پاس یہ پوری زمین اپنی تمام تر شادابیوں کے ساتھ موجود نہیں اور اگر تیرا تعلق کم از کم اتنا ہی ہے جتنا کہ اس غلام کا اپنے آقا سے ہے تو پھر اس پریشانی اور اضطراب کے کیا معنی؟ (تعلیماتِ غزالی، ص:۲۲-۲۳)

**حصول معرفت میں چار ضروری نکات:۔** معرفت کے متعلق ان کا حسب ذیل قول حاتم الاصم رحمہ اللہ نے نقل کیا ہے:

اگر ایک شخص دو سو برس تک زندہ رہتا ہے اور اس کو ان چار چیزوں کی معرفت حاصل نہیں۔ تو اس کو جہنم کی آتش سے کوئی نہیں بچا سکتا:

(۱) خدا کی معرفت، (۲) اپنا عرفان، (۳) خدا کے اوامر ونواہی کی معرفت۔۔ اور (۴) خدا اور اپنے دشمن کی معرفت۔

خدا کی معرفت کا مطلب یہ ہے کہ تو اپنے دل سے اس حقیقت پر یقین رکھے۔ کہ اس کی ذات گرامی کے سوا اور کوئی بخشش وعطا یا نفع وضرر پر قادر نہیں۔

اپنے عرفان سے یہ مقصود ہے کہ تو اپنی بیچارگی کو پوری طرح محسوس کرے، اور اس حقیقت کو جاننے کی کوشش کرے کہ تو کسی شخص کو بھی نفع وضرر پہنچانے پر قادر نہیں۔ یہی نہیں۔ تجھے براہ راست کسی چیز پر بھی اختیار حاصل نہیں۔

خدا کے احکام یا اوامر ونواہی کا عرفان اس بات کا مقتضی ہے کہ تو یہ یقین رکھے کہ ان احکام ومسائل کو تیرے نفس پر پورا پورا قابو حاصل ہے۔ اس یقین کی علامت یہ ہے کہ ان کی بجا آوری کے سلسلہ میں جبن اور سستی یا بے صبری کو کوئی دخل نہ ہو۔

خدا اور اپنے دشمنوں کی معرفت کے معنی یہ ہیں۔ کہ تمہیں محسوس ہو کہ تم اپنے ذوق وعبادات میں آزاد نہیں ہو۔ بلکہ کچھ عوامل رخنہ اندازی کرنے والے بھی ہیں۔ ان کے خلاف تمہیں بہرحال ایک لڑائی لڑنا ہے اور اس کے حملوں سے اپنے آپ کو بچانا ہے۔ (تعلیماتِ غزالی، ص:۲۳)

**تقویٰ کی پہچان:۔** تقویٰ کی پہچان کیا ہے؟ اس کے بارے میں ان کا یہ حکیمانہ قول ماننے کے لائق ہے:

"تعرف تقوی الرجل فی ثلاثه اشیاء فی اخذه فی منعه و فی کلامه"

"تو اگر کسی شخص کے مرتبہ اتقاء کا اندازہ کرنا چاہے تو تین چیزیں دیکھو، وہ کن چیزوں کو اختیار کرتا یا اپناتا ہے، کن چیزوں سے باز رہتا یا احتراز کرتا ہے، اور اس کی بات چیت کا موضوع کیا ہے؟" (تعلیماتِ غزالی، ص:۲۳-۲۴)

**(۶) ابو عبداللہ الحرث بن اسد المحاسبی رحمہ اللہ:۔** (المتوفی، ۲۴۳ھ) ذی النون رحمہ اللہ کے معاصر تھے یہ غزالی رحمہ اللہ کے نہایت محبوب روحانی مرشد ہیں۔ "احیاء" میں ان کے اقوال کو انہوں نے اکثر نقل کیا ہے۔ بلکہ یوں کہنا چاہیے کہ ان کی کتاب احیاء میں محاسبی رحمہ اللہ کی تحریرات کی جھلکیاں صاف نمایاں ہیں۔ یہ پہلے صوفی مصنف ہیں جنہوں نے اپنے خیالات وافکار کو قدیم حکما یونان کی طرح سوال وجواب

کی صورت میں ضبط تحریر میں لانے کی کوشش کی۔ ان کی کتاب ''الرعایۃ بحقوق اللہ'' تصوف کے حقائق پر شاہکار کی حیثیت رکھتی ہے۔

آربری نے اپنی کتاب تصوف (Sufism) میں ان کی ایک غیر مطبوعہ تحریر الوصایا سے ایک طویل باب نقل کیا ہے۔ جس کو پڑھ کر اندازہ ہوتا ہے کہ غزالی رحمہ اللہ کے بہت پہلے انہوں نے تحقیق و مذاہب کے سلسلہ میں اسی انداز کے تحلیل و تجزیہ سے کام لیا ہے۔ یہ غزالی کی شہرۂ آفاق کتاب '' المنقذ من الضلال''میں پایا جاتا ہے۔

محاسبی رحمہ اللہ انہیں غالباً اس ضبط نفس کی بنا پر کہا جاتا ہے۔ جس کی انہوں نے بار بار تاکید کی ہے اور جس کو انہوں نے تقویٰ کی اساس قرار دیا ہے۔

'' فصل فی المحبۃ'' ان کا ایک خاص مقالہ ہے۔ جس میں محبت کے متعلقات پر انہوں نے نہایت لطافت سے روشنی ڈالی ہے۔ افسوس ہے کہ ہم طوالت کے اندیشہ سے اس کے اقتباسات درج کرنے سے قاصر ہیں۔

قشیری رحمہ اللہ نے انہیں ان الفاظ میں خراج تحسین ادا کیا ہے: ''عديم النظير في زمانه علماً و رعاً و معاملة و حالا''

''اپنے زمانہ میں باعتبار علم، تقویٰ، معاملات اور احوال کے عدیم النظیر شخصیت۔''

ان کے والد عقیدۃ قدری تھے اور بہت مالدار تھے۔ ان کے مرنے کے بعد مال و دولت کی کثیر مقدار انہیں بطور ترکہ.................. میراث کے ملی۔ لیکن انہوں نے اختلاف عقائد کے پیش نظر اس کو قبول نہ کیا۔ (تعلیماتِ غزالی، ص: ۲۴-۲۵)

**صوفیاء کے پانچ مستند مشائخ:**۔ صوفیاء میں یہ ان پانچ شیوخ میں سے ہیں، جن کو مستند مانا جاتا ہے۔

ابوعبداللہ خفیف رحمہ اللہ کا قول ہے: ''اقتد و ابخمسة من شيوخنا الباقون سلموالهم حالهم الحرث بن اسد المحاسبي والجنيد بن محمد و ابو محمد رويم و ابوالعباس بن عطاء و عمر و ابن عثمان المكي لانهم جمعو ابين العلم والحقائق''۔

''ہمارے شیوخ میں ان پانچ کی اقتداء اختیار کرو اور باقی کو ان کے حال پر چھوڑ دو۔ محاسبی، جنید، ابومحمد ردیم، ابوالعباس بن عطا، عمر بن عثمان رحمہم اللہ کی، کیونکہ یہ وہ حضرات ہیں جو علم و حقائق دونوں کے جامع ہیں۔'' (تعلیماتِ غزالی، ص: ۲۵)

**ابوسلیمان الدارائی رحمہ اللہ:**۔ کتاب و سنت کی پابندی کا اس درجہ خیال رکھتے تھے کہ ان کے نزدیک وہ واردات قلب جن کا تعلق دینیات سے ہے اس وقت تک حجت و مستند نہیں، جب تک کہ ان کو کتاب و سنت کی خارجی کسوٹی پر پرکھ نہ لیا جائے۔ چناں چہ ان کا کہنا ہے:

''ربما يقع في قلبي نكتة من نكتة تدوم ايامًا فلا اقبل منه الا بشاهدين عدلين الكتاب والسنة''۔

''میرے دل میں کبھی متصوفانہ نکات کا القاء ہوتا ہے اور کئی کئی دن تک میں انہیں یونہی دل میں پڑا رہنے دیتا ہوں، اور اخذ و قبول پر راضی نہیں ہوتا۔ تاوقتیکہ دو شاہد عدل اس کی تائید نہ کر دیں، یعنی اللہ اور سنت رسول ﷺ۔''

''اذا سكنت الدنيا القلب لرحلت منه الاخرة'' جب دنیا کسی شخص کے دل میں سکونت اختیار کر لیتی ہے تو آخرت کا خیال اسی وقت دل سے نکل جاتا ہے۔'' (تعلیماتِ غزالی، ص: ۲۵-۲۶)

**ابوسلیمان داؤد بن نصیر الطائی رحمہ اللہ:**۔ امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کے شاگرد تھے۔ صاحبین امام محمد اور امام ابو یوسف رحمہما اللہ دونوں اختلافی مسائل میں ان کو اپنا حکم تسلیم کرتے اور ان کی رائے اور فتویٰ کو صائب جانتے تھے۔ یہ امام محمد رحمہ اللہ کی بے حد عزت کرتے تھے۔ لیکن قاضی ابو یوسف سے اس بنا پر خفا تھے کہ انہوں نے اپنے استاد کی روش کے علی الرغم عہدہ قضا کیوں قبول کر لیا۔

اس خفگی کے پیش نظر ان کا معمول یہ تھا کہ اگر یہ دیکھتے کہ امام محمد رحمہ اللہ کا مسلک صحیح ہے تو کہتے، محمد کا مسلک صحیح ہے اور اگر قاضی ابو یوسف رحمہ اللہ کی رائے جچی تلی محسوس ہوتی ہے، تو نام لیے بغیر کہتے اس نوجوان کی رائے زیادہ قرین صواب ہے۔

یہ کس طرح زہد و ورع کی جانب ملتفت ہوئے، اس کے بارے میں مختلف حکایتیں کتب تصوف میں مذکور ہیں۔ ہمارے نزدیک اس کا ایک

ہی سبب تھا اور وہ یہ کہ امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کے زہد وتقویٰ نے انہیں متاثر کیا اور ان کے داعیات شوق کو اُکسایا۔(تعلیماتِ غزالی،ص:۲۶-۲۷)

**تعلق مع اللہ کی نوعیت:۔** صوفیاء میں ان کا درجہ بہت بلند ہے۔ اللہ تعالیٰ سے ان کے ربط وتعلق کی کیا نوعیت تھی، اس کا اندازہ ان کے اس قول سے لگائیے۔ جب یہ رات کی تاریکی میں روح کے اجالے کا سامان بہم پہنچاتے اور تہجد کیلئے کھڑے ہوتے تو کہتے:

”الھی ھمك عطل علی الھموم الدنیویة“ پروردگار! تیرے ایک غم نے میرے تمام دنیوی غموں کو بھلا دیا اور معطل کر دیا ہے۔

ہر وقت عبادت میں مشغول رہتے۔حتیٰ کہ خادمہ کھانے کیلئے بلاتی تو فرماتے:”بین مضغ الخبز و شرب الفتیت قراۃ خمسین ایۃ“روٹی کھانے اور فتیت (ایک مشروب) پینے میں وقت صرف ہوتا ہے، اتنے میں پچاس آیات کی تلاوت ہوسکتی ہے۔(تعلیماتِ غزالی،ص:۲۷)

**دقائق اخلاص کا خیال:۔** اخلاص کے دقائق و لطائف کا بہت خیال رکھتے۔ایک مرتبہ ان کے ہاں ایک صاحب آئے، انہوں نے دیکھا کہ پانی کی صراحی دھوپ میں رکھی ہے۔ان سے نہ رہا گیا کہنے لگے بھائی اس کو تو سایہ میں رکھ دیا ہوتا۔جواب ملاحظہ ہو:

”حین و ضعتھا لم یکن شمس وانا استحیی ان یرانی اللہ امشیی لمافیه حظ نفسی“

”آپ بجا ارشاد فرماتے ہیں، میں نے دراصل اسے سایہ ہی میں رکھا تھا، اب دھوپ آ گئی ہے، اس کو اٹھا کر دوبارہ سایہ میں رکھنے میں یہ شرم مانع ہے کہ کہیں صراحی تک چل کر جانے کو میرے حظ نفس پر نہ محمول کیا جائے۔“(تعلیماتِ غزالی،ص:۲۷)

**ابوالقاسم جنید بن محمد رحمہ اللہ:۔** (التوفی۔۲۹۸ھ) سرخیل صوفیاں اور چمنستاں تصوف کے گل سرسبد، عراق ان کا مولد ومنشا ہے۔ ان کے والد شیشہ کا کاروبار کرتے تھے۔اس مناسبت سے انہیں قواریری بھی کہا جاتا ہے۔انہوں نے تصوف میں ایک خاص مدرسہ فکر کی بنیاد ڈالی ہے۔افسوس ہے کہ بعد کے آنے والے حضرات نے اس انداز کو آگے بڑھانے کی کوشش نہیں کی۔ان کا شمار ان چند لوگوں میں ہوتا ہے، جنہوں نے تصوف کو خاص نظریات سے روشناس کرایا اور اسے ایک متعین پیرایۂ بیان بخشا۔محاسبی رحمہ اللہ سے انہیں تلمذ حاصل ہے۔توحید کیا ہے، اور غیر زمانی وجود کی کیا حقیقت ہے، اس کے بارہ میں ان کے اقوال کس درجہ فلسفیانہ حقیقت کے حامل ہیں۔دیکھیے توحید کے معنی یہ ہیں، کہ ازلی وابدی خدا کو زمانیات سے الگ کر کے دیکھا جائے۔

اللہ تعالیٰ نے حضرت انسان سے سوال کیا تھا۔الست بربکم ”کیا میں تمہارا پروردگار نہیں ہوں۔“

حضرت جنید رحمہ اللہ کا کہنا ہے کہ یہ گفتگو اس مرحلے کی ہے جب انسان نے ابھی وجود کا مادی پیرہن زیب تن نہیں کیا تھا اور زمانیات سے یکسر آزاد تھا۔یعنی اس کا وجود محض روحانی انداز ونہج کا تھا۔جو زمان ومکان کی گرفت میں نہیں آیا تھا۔(تعلیماتِ غزالی،ص:۲۷-۲۸)

**تصوف کی نعمت کیسے حاصل ہوئی:۔** تصوف کی نعمت انہیں کیوں کر حاصل ہوئی۔ان کا اپنا قول ملاحظہ ہو۔

”مااخذنا التصوف عن القیل و القال ولکن عن الجوع و ترك الدنیا و قطع المالوفات والمستحسنات“

ہم نے تصوف قیل وقال اور فقیہانہ بحث ومناظرہ سے حاصل نہیں کیا، بلکہ اس کیلئے گرسنگی کی اذیتیں جھیلی ہیں۔ مالوفات اور پسندیدہ چیزوں کو ترک کیا ہے۔

ان کا پختہ عقیدہ تھا کہ تصوف کی بنیاد کتاب وسنت کی تصریحات پر ہے۔لہٰذا جو شخص ان نعمتوں سے محروم ہے اس نے تصوف کی بو بھی نہیں سونگھی۔ان کا کہنا تھا:”الطرق کلھا مسدودۃ علی الخلق الامن اقتفی اثر الرسول علیه الصلوٰۃ والسلام“، خلق اللہ پر معرفت کے تمام دروازے بند ہیں الا یہ کہ آنحضرت ﷺ کے نقش قدم کی پیروی اختیار کی جائے۔

”من لم یحفظ القرآن ولم یکتب الحدیث لا یقتدی به فی ھذا الامر لان علمنا مقید بالکتاب والسنة“

جس نے قرآن حفظ نہیں کیا اور حدیث قلمبند نہیں کی وہ معرفت کے باب میں اقتداء کے لائق نہیں۔کیوں کہ ہمارے

ہاں یہ علم مقید بہ کتاب وسنت ہے۔(تعلیماتِ غزالی،ص:۲۸-۲۹)

**صوفیاء میں اتباع سنت کا جذبہ:**۔ کرامات کو وجہ فضیلت نہیں سمجھتے۔ایک شخص ان کے زہد ورع کا چرچا سن کران کے ہاں آیا اور کچھ عرصہ تک ان کی حرکات وسکنات کو بغور دیکھتا رہا۔آخر ایک دن اجازت لے کر جانا چاہا۔حضرت جنید رحمہ اللہ نے پوچھا اتنی جلدی کیوں جاتے ہو۔اس نے کہا کہ میں تو اس خیال سے آیا تھا کہ آپ بہت بڑے ولی ہوں گے اور آپ کے ہاں بڑی بڑی کرامتیں دیکھنے میں آئیں گی لیکن افسوس میں نے تو کوئی کرامت ایسی نہیں دیکھی جس سے آپ کی ولایت کا اندازہ ہو سکے۔جنید رحمہ اللہ مسکرائے انہوں نے کہا،اس عرصہ میں کیا تو نے دیکھا کہ میں نے ترک فرائض کا ارتکاب کیا ہو۔اس نے کہا جی نہیں۔آپ رحمہ اللہ نے کہا کیا ترک سنن کی نوبت آئی۔اس نے کہا جی نہیں۔آپ رحمہ اللہ نے فرمایا،پھر کیا نوافل ومستحبات میں تساہل برتا گیا۔اس نے کہا حضور یہ بھی نہیں۔آپ نے فرمایا۔جاؤ یہی میری کرامت ہے۔(تعلیماتِ غزالی،ص:۲۹)

**مسٹر شکالیم کی طرفہ طرازی:**۔ اہم اور مقتدر مشائخ کی فہرست کافی طویل ہے۔جس کو ہم اختصار کی خاطر نظر انداز کرنے پر مجبور ہیں۔اس میں ہم نے ان پاکباز اور پاک نہاد خواتین کا ذکر نہیں کیا۔جنہوں نے عرفان کے بادہ صافی سے سکر ومستی کی کیفیتیں پیدا کیں اور زہد وتقویٰ اور عفاف و پرہیزگاری سے ظاہر وباطن کی سج دھج کا اہتمام کیا۔صرف رابعہ بصریہ رحمہا اللہ کا نام لے لینا اس سلسلہ میں کافی ہے۔(تعلیماتِ غزالی،ص:۲۹)

**اختصار کی وجہ:** اختصار کے پیش نظر ہم مشائخ کی اس فہرست میں ان لوگوں کو بھی شامل نہیں کر رہے ہیں جنہوں نے عملی مجاہدات کے ساتھ ساتھ قلمی مجاہدیات میں بھی نمایاں حصہ لیا ہے یعنی جنہوں نے تصوف کو نکھارا اور نئے نئے تصورات اور مصطلحات سے مالا مال کیا ہے۔یا جن کی جنبش ہائے قلم سے تصوف نے ایک علم،ایک فن اور قابل فہم تصور کی حیثیت اختیار کی ہے۔یوں بھی تصوف سے متعلق مستند تحریرات اور کتابوں کا دائرہ بدرجہ غایت سمٹا ہوا ہے۔جس کے مندرجہ ذیل اسباب ہیں:

۱- یہ چوں کہ اپنے مزاج اور خصوصیات کے اعتبار سے علم سے زیادہ عمل ہے اس لیے اس کو ضبط تحریر میں لانے کی کوششیں بڑی حد تک محدود رہیں۔

۲- صوفیا چوں کہ نفی ذات (Negation) کے شدت سے قائل ہیں اس لیے نہیں چاہتے تھے کہ تحریر ونگارش کے چکر میں پڑیں۔کیوں کہ ان کے نزدیک اظہار کا یہ اسلوب بھی نفس میں کبر وپندار پیدا کرنے کا باعث ہو سکتا ہے۔علاوہ ازیں یہ خطرہ بھی ہے کہ کہیں عوام کی عقیدت کا رُخ ادھر نہ مڑ جائے۔حالاں کہ انہیں سے یہ بھاگتے اور دور رہنے کا عزم کر چکے تھے۔

۳- جب علوم عقلیہ کا فروغ ہوا،بالخصوص نوافلاطونیت کے تصورات جب اسلامی معاشرہ میں پھیلے،تو صوفیاء کے عقائد بھی اس سے متاثر ہوئے بغیر نہ رہ سکے۔یہی نہیں ان خیالات نے اس درجہ اس کے ذہن وقلب واستیلاء حاصل کیا کہ ان کے پر جوش مبلغ بن گئے......ظاہر ہے فکر ورائے کے اس نہج سے فقہاء ومحدثین متفق نہیں ہو سکتے تھے اور یہی وہ گروہ تھے،جن کا عامۃ الناس میں زیادہ عمل دخل تھا۔اس لیے صوفیاء مجبور ہوئے کہ اپنے ان عقائد کو عام نہ کریں اور از راہ احتیاط صرف انہیں حضرات تک ان کو محدود رکھیں جن میں صبر وبرداشت کی صلاحیتیں بدرجۂ اتم پائی جائیں۔

۴- یوں بھی تصوف چوں کہ اصلاح وتزکیہ کی ایسی سطح سے متعلق ہے جس کے مخاطب خال خال حضرات ہی ہو سکتے ہیں،عوام نہیں،اس لیے مناسب یہی معلوم ہوا،کہ اس کی نشر واشاعت کے دائروں کو وسیع نہ کیا جائے۔

لیکن اخفاء واحتیاط کی ان تدبیروں میں چونکہ کھلی ہوئی مضرت یہ تھی کہیں علم ومعارف کا یہ گنجینہ ضائع ہی نہ ہو جائے۔اس لیے کچھ حضرات نے بہر حال اپنی تحریری کوششوں کو جاری رکھا۔خصوصاً حلاج کے قتل نے تو انہیں چونکا سا دیا جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ ایک اچھے خام گروہ

نے جرأت سے اپنے خیالات وافکار کو منظر عام پر لانے کا تہیہ کر لیا۔ (تعلیماتِ غزالی،ص:۳۰-۳۱)

**تصوف پر تحریری علمی کاوشیں:** یہ تحریری کوششیں کئی اقسام کی ہیں۔ کچھ لوگوں نے ان احادیث وآثار کو قلمبند کیا جن کا تعلق زہد ورقاق سے تھا، جیسے عبداللہ بن المبارک اور احمد بن حنبل رحمہما اللہ وغیرہم۔ کچھ حضرات نے سلسلہ تصوف کے مقتدر مشائخ واکابر کے اقوال وافعال کا دلآویز مرقع تیار کیا۔ جیسے ''حلیۃ اولیاء صفتہ الصفوۃ اور تذکرۃ الاولیاءٗ'' کے مصنفین، کسی نے نفس فن کے بارہ میں بحث کی اور اس راہ میں پیش آنے والی مشکلات اور پیچیدگیوں کو حل کرنے اور سلجھانے کی کوشش کی جیسے قشیری، ہجویری اور کلاباذی رحمہم اللہ وغیرہ، ایک مختصر سا گروہ ان میں ایسا بھی ہے، جنہوں نے نہ صرف تصوف کی زلف معقد کو سنوارا اور سجایا، بلکہ جس نے اس کو گہرے تصورات اونچے معارف اور حکیمانہ طرز فکر سے بھی بہرہ مند کیا۔ جیسے نفاری، ابوالنصر سراج اور ابن عربی رحمہم اللہ وغیرہ۔

اس مختصر سی وضاحت کے بعد مناسب معلوم ہوتا ہے کہ قدرے ان اصطلاحوں کی تشریح کر دی جائے۔ جو صوفیاء کے لٹریچر میں دائر و سائر ہیں۔ (تعلیماتِ غزالی،ص:۳۱)

## صوفیائے کرام کی مشہور اصطلاحات

جس طرح منطق وفلسفہ کی اصطلاحیں ہیں۔ فقہ واصول کیلئے مخصوص الفاظ اور استعمالات ہیں۔ ٹھیک اسی طرح صوفیاء کی بھی اصطلاحیں ہیں جو ان میں رواج پذیر ہیں۔ اصطلاحات کی غرض وغایت تعیین اور سہولت ہے۔ یعنی جو بات آپ پھیلا کر اور مختلف پیرایہ ہائے بیان میں بیان کرنا چاہیں گے۔ وہی بات اصطلاحات کے رنگ میں نہایت اختصار کے ساتھ کہہ دیں گے اور سامع یا قاری ان کے معنی ومفہوم وادراک میں کسی غلط فہمی میں مبتلا نہیں ہوگا۔ صوفیا کے ہاں اصطلاحات کی اہمیت علاوہ تعیین وسہولت کے یہ بھی ہے کہ اس طرح وہ عوام کی گرفت اور برہمی سے محفوظ رہتے ہیں اور کج فہم فقہاء اور کم سواد علماء کو ان پر زبان طعن دراز کرنے کا موقع نہیں ملتا۔ کیوں کہ اعتراض وہی کرے گا، جو ان کی بولی سمجھتا ہو اور ان کی منطق سے واقف ہو۔ ہر اس شخص کو جو تہمت علم سے متہم ہو یہ اختیار نہیں ہوگا کہ ان کو ہدف عتاب ٹھہرائے اور بغیر جانے بوجھے اور ان کے علوم ومعارف سے شناسائی حاصل کیے ان پر فتوئی کفر لگائے اور عوام میں ان کے خلاف نفرت وحقارت کے جذبات پیدا کرے۔ گویا اصطلاحات کے پردہ میں حقائق ومعارف کو چھپانے میں جو جذبہ کارفرما ہے وہ یہ ہے کہ صوفیا نااہلوں کے حملوں سے محفوظ رہیں۔ اسی حقیقت کو کلاباذی رحمہ اللہ نے ان الفاظ سے تعبیر فرمایا ہے: ھذا اسلم من ردحق و انکارہ

''اس طرح ہم حقائق کے رد وانکار کے عاجلانہ فعل سے محفوظ رہتے ہیں۔''

اس تمہید کے بعد آیئے ان کی اصطلاحات پر ایک نظر ڈالتے چلیں: (تعلیماتِ غزالی،ص:۳۲)

**پہلی اصطلاح ''وقت'':** صوفیاء میں وقت کا استعمال کئی معنی میں ہوتا ہے۔ ایک استعمال یہ ہے کہ اس سے مراد حادث متوہم ہے۔ جن کا حصول کسی حادث متحقق پر موقوف ہو۔ اس صورت میں حادث متحقق حادث متوہم کیلئے بمنزلہ وقت کے ہوگا۔ اس کو اس مثال سے سمجھنے کی کوشش کیجئے۔ فرض کیجئے۔ آپ نے کہا، میں فلاں تاریخ کو تمہارے ہاں پہنچوں گا۔ یہ پہنچنا یا آنا ایسا حادث ہے۔ جو وہم وخیال کی گرفت میں آتا ہے اور متعین تاریخ ایسا حادثہ ہے جو وقوع پذیر ہونے والی شے ہے جو متحقق ہے۔ لہٰذا یہ متحقق یا وقوع پذیر ہونے والی شے متوہم کیلئے بمنزلہ وقت کے ہے۔ بات بالکل آسان ہے۔ جو اصطلاح کے گورکھ دھندے میں کسی قدر پیچیدہ ہوگئی ہے۔ صوفیاء دراصل کہنا یہ چاہتے ہیں کہ وقت کا مفہوم و تصور سراسر واقعات وحوادث (Events) کا رہین منت ہے۔ اگر یہ پائے جاتے ہیں تو یہ بھی اُبھرتا ہے اور یہ نہیں پائے جاتے تو یہ بھی نہیں پایا جاتا۔ یہاں یہ نکتہ بہر حال ملحوظ رہنا چاہیے کہ صوفیاء زمانہ کے منکر نہیں۔ جو بغیر کسی تعین کے ایک جوئے آب کی طرح رواں دواں ہے۔ جس میں ماضی وحال اور مستقبل کا کوئی وجود نہیں۔ جو صرف ایک بہاؤ ہے۔ ایک حرکت ہے یا پیہم ومسلسل ایک طرح کے فیضان سے تعبیر ہے۔

وہ جس کو واقعات وحالات کا نتیجہ قرار دیتے ہیں، وہ وقت ہے، اور وہ تعین ہے، جو کسی حادثہ سے اُبھرتا ہے۔ یا یوں سمجھئے کہ جو حوادث و واقعات کو سمجھنے کا ایک ناگزیر پیمانہ ہے۔ابوعلی دقاق رحمہ اللہ نے وقت کے ایک اور معنی بھی بیان کیے ہیں۔ وہ غلبہ حال ہے۔ مثلاً اگر کوئی شخص حزن وغم سے دوچار ہے تو کہا جائے گا کہ یہ وقت اس کے حزن وغم کا ہے۔ اگر کشاکش دنیا میں گرفتار ہے۔ تو کہا جائے گا اس وقت اس کو دنیا کا سامنا ہے اور دنیا اس پر سوار ہے۔ اسی طرح اگر عقبٰی وآخرت کا خیال اس پر غالب ہے۔ تو اسی مناسبت سے اس کے وقت کو عقبٰی وآخرت کا وقت قرار دیا جائے گا۔

کبھی کبھی وقت رعایت احوال کے معنوں میں استعمال ہوتا ہے۔ مثلاً ''ابن الوقت'' صوفیاء کی خاص اصطلاح ہے۔ اس کا مطلب یہ ہے کہ سالک وقت کے اہم ترین تقاضوں کا ساتھ دے رہا ہے اور اس کی حالت وکیفیت جس طرح کی عبادات وفرائض کی مقتضی ہے، وہ اس میں باحسن وجہ مشغول ہے اور کسی طرح کی کوتاہی نہیں کر رہا ہے۔ یہی مطلب ہے ان کے اس قول کا: ''الفقير لايهمه ماضي وقته و اتيه بل يهمه وقته الذى فيه'' فقیر ماضی ومستقبل سے رابطہ نہیں رکھتا۔ اس کی توجہ کا مرکز تو وہ وقت (یعنی حالت) ہے کہ جس میں سے وہ اس وقت گزرتا ہے۔''

یعنی ایک فقیر یہ نہیں دیکھتا کہ ماضی میں اس کے قلب وذہن کی کیا کیفیتیں تھیں۔ یا مستقبل میں اسے کس نوع کے افکار واعمال سے دوچار ہونا ہے۔ وہ تو بس یہ دیکھتا ہے کہ اس وقت جلا قلب اور ارتقاء روح کیلئے اسے کیا کرنا چاہیے۔ ماضی کی فکر یا مستقبل کا اندیشہ ان کے نقطہ نظر سے وقت کے تقاضوں سے محرومی کے مترادف ہے۔ یا انہیں کے الفاظ میں یوں کہنا چاہیے: ''الاشغال بفوات وقت ماضى تضيع وقت ثانٍ'' ماضی کے گزرے ہوئے ان لمحات سے تعرض کرنا جن میں کوئی لغزش سرزد ہوئی ہے گویا دوبارہ وقت ضائع کرنا ہے۔

مقصد یہ ہے کہ اگر حال درست ہے تو کیا کہنے یہی آئندہ چل کر اچھے مستقبل اور بہترین ماضی کی تعبیر کا ضامن ہوگا۔

وقت کا ایک معنی تصرفات حق تعالیٰ پر راضی وقانع رہنا ہے۔ یعنی جب یہ کہا جاتا ہے کہ فلاں حکم وقت کی منزل میں ہے تو اس کا مطلب یہ ہوتا ہے۔ کہ اللہ کی طرف سے جن جن آزمائشوں سے دوچار ہے، ان میں ثابت قدم ہے اور اپنے کو اس معاملہ میں بالکل مختار اور صاحب ارادہ وتدبیر نہیں کرتا۔ بلکہ یہ سمجھتا ہے کہ کائنات میں تمام تر تصرفات اللہ تعالیٰ کی مرضی ومشیت کے تابع ہیں، اس لیے ان تصرفات کے سامنے سر تسلیم خم کر دینا ہی اولیٰ اور بہتر ہے۔ اور اس مرحلہ پر یہ نکتہ جان پرور ہمیشہ پیش نظر رہنا چاہیے۔ کہ صوفیاء امور تکوینی میں تو جبر کے قائل ہیں۔ امور شرع میں نہیں اور یہ کہ ان کا جبر اس ملحد وزندیق کا جبر نہیں۔ جو تکلفات شرعیہ کی پابندی سے یکسر آزادی حاصل کر لیتا ہے اور اس کو فسق وفجور کا محض ایک بہانہ سمجھتا ہے۔ بلکہ اس عارف کا جبر ہے۔ جو اللہ تعالیٰ کی مشیت تکوینی کے خلاف نہ صرف لب کشائی نہیں کرتا بلکہ بکمال رضا و رغبت ان تمام شدائد اور سختیوں کو برداشت کرتا ہے۔

الوقت سیف صوفیا کا مشہور مقولہ ہے۔ اس کے دو معنی ہیں:

ا- یہ کہ جس طرح تلوار کی کاٹ غالب اور فیصلہ کن ہوتی ہے اسی طرح حق تعالیٰ اس کے ذریعہ جن جن واقعات وحوادث کو رونما کرتا ہے۔ ان کا وقوع پذیر ہونا ناگزیر ہے اور فیصلہ کی حیثیت رکھتا ہے لہٰذا اس کے خلاف احتجاج کرنا درست نہیں۔ یہ استعمال قریب قریب انہیں معانی کا حامل ہے، جس کی وضاحت پہلے ہو چکی ہے۔

۲- تلوار چھونے میں نرم اور کاٹ میں تیز ہے۔ اس لیے جس نے اس کو نرمی سے چھوا تو وہ اس کی زد اور حملہ سے محفوظ رہا اور جس نے اس کے معاملہ میں سختی برتی، اس کا محفوظ رہنا اور زخمی نہ ہونا دشوار ہے۔ ٹھیک یہی حال وقت وزمانے کا ہے۔ جس شخص نے اس کی فطرت کو سمجھا اور عمل وزہد کی وہی صورت اختیار کی جو اس کے تقاضوں کے عین مطابق ہے۔ وہ تو نفس کی آفات اور مصیبتوں سے محفوظ رہا اور جس نے وقت کا معصیت ونافرمانی سے مقابلہ کیا، وہ مارا گیا۔

''و کا لسيف ان لا ينته، لان مسه'' اور وقت تلوار کی مانند ہے۔ اگر تم نے اس کو نرمی سے تھاما۔ تو وہ نرم ثابت ہوگا۔

''واحده ان خاشنة خشنان'' اور اگر اس کو سختی سے چھوا تو پھر اس کی دھاریں سخت ثابت ہونگی۔ (تعلیماتِ غزالی، ص:۳۳-۳۵)

**دوسری اصطلاح ''کیس''**: اس سے ملتا جلتا لفظ کیس ہے۔ جس کے لفظی معنی عقلمند اور زیرک انسان کے ہیں مگر تصوف میں اس سے مراد یہ ہے کہ اگر سالک ہوش وحواس میں ہے اور اس پر عالم صحو طاری ہے۔ تو اس کیلئے شریعت کی پیروی ضروری ہے اور اگر صحو کے بجائے محو (سکر) کا غلبہ ہے تو اس صورت میں حقیقت کے احکام کا تتبع کرنا ہوگا۔ (تعلیماتِ غزالی، ص: ۳۷)

**تیسری اصطلاح ''مقامات''**: سالک چوں کہ اللہ تعالیٰ کی طرف ہمیشہ بڑھتا رہتا ہے۔ اس لیے اس کے اس سفر وسلوک کی کچھ منزلیں ہیں اور ان منزلوں کے متعین آداب ہیں۔ اس لیے سالک جس منزل یا مقام میں ہو اسی کے مطابق متعلقہ آداب واحکام کی اسے رعایت رکھنا چاہیے۔ یہی نہیں بلکہ جس مقام میں ہے۔ اس کے تمام آداب کو جب تک پورا نہ کرلے آگے نہ بڑھے۔ کیوں کہ آگے بڑھنے کیلئے بے صبری کا اظہار قناعت کے منافی ہے اور قناعت سے محرومی توکل کے خلاف ہے اور اگر توکل کی نعمت سے کوئی شخص محروم ہے۔ تو اس کا یہ مطلب ہے کہ اس میں تسلیم ورضا کی بھی صلاحیت نہیں۔ جو تصوف کی جان ہے۔ (تعلیماتِ غزالی، ص: ۳۷)

**چوتھی اصطلاح ''حال''**: یہ ایسی کیفیات قلب سے تعبیر ہے جن سے ایک سالک ایک لمحہ بھر کیلئے دوچار ہوتا ہے اور پھر آگے بڑھ جاتا ہے۔ جیسے طرب وحزن، قبض وانبساط یا شوق وتحیر اور ہیبت واحتیاج وغیرہ۔ مقامات اور احوال میں یہ فرق ہے کہ مقامات تو جدوجہد سے حاصل ہوتے ہیں۔ اور یہ کیفیات سالک کے ذہن وفکر پر بغیر قصد وارادہ کے ظاہر ہوتی ہیں۔ ایک فرض ان دونوں میں یہ بھی ہے، کہ جہاں مقام ٹھہراؤ اقامت گزیں ہونے کا متقاضی ہے۔ وہاں احوال کا یہ تقاضا آگے بڑھنا اور ترقی کی طرف تیزی سے گام فرسا ہونا ہے گویا احوال میں تو ایک وقت خاص تک ٹھہرنا اور رُکنا خوبی ہے اور احوال میں یہی خوبی عیب شمار ہوتی ہے۔ ذی النون مصری رحمہ اللہ سے کسی نے پوچھا صاحب فلاں عارف کہاں ہیں۔ انہوں نے کہا: ''کان ھھنا فذھب'' ابھی تو تھے اب کہیں نکل گئے ہیں۔

مطلب یہ کہ وہ احوال میں گرفتار نہیں...... بلکہ ان کے جذبہ عرفان نے انہیں اگلی منزلوں کی طرف بڑھا دیا۔

ایک صاحب کا قول ہے: ''الاحوال کالبروق فان بقی فحدیث''

احوال برق کی مانند ہیں، اگر باقی رہ جائیں، تو یہ احوال نہیں حدیث نفس ہیں۔

احوال کے بارے میں صوفیاء کا ایک اور نقطۂ نظر بھی ہے اور وہ بقا احوال سے تعبیر کیا جاتا ہے۔ جس کا یہ مطلب ہے کہ احوال بھی مقامات کی طرح قیام وبقا چاہتے ہیں۔ کیوں کہ جب تک کوئی عارف چندے ٹھہر کر اور رک کر ان سے استفادہ نہیں کر پائے گا۔ آگے نہیں بڑھ پائے گا۔ یہ لوگ احوال اور لوائح میں ایک قسم کا بین فرق محسوس کرتے ہیں۔ احوال تو ان کی اصطلاح میں وہ کیفیات ہیں جو ثبات وقرار کی مقتضی ہیں اور جو چیز برق کی طرح سطح قلب پر چمکی اور غائب ہوگئی اس کو یہ احوال کی بجائے لوائح کہتے ہیں۔ جس کے لفظی معنی ہیں چمکنے والی شے کے ہیں۔ ابوعثمان جری رحمہ اللہ نے اسی حقیقت کی طرف اشارہ کیا ہے: ''منذ اربعین سنة ماأقامنی الله فی حال فکرهته''

> ''چالیس برس سے اللہ تعالیٰ نے مجھے جس حال سے دوچار کیا میں نے کبھی اس کو برا نہیں سمجھا۔ یعنی میں بہر حال قانع اور راضی بہ رضا رہا۔''

مگر اس سے یہ نہ سمجھنا چاہیے کہ بقا احوال مطلقاً سکون اور ٹھہراؤ ہی چاہتا ہے اور سالک مجبور ہے کہ ان سے بہرہ مندی کی صورت میں ترقی نہ کرے ان کے نزدیک ان احوال میں بھی بے انتہا درجات ومراتب ہیں۔ جن کی طرف ایک سالک برابر حرکت کناں رہتا ہے یعنی ہر ہر مرتبہ اور درجہ جس سے ایک سالک دوچار ہوتا ہے۔ اپنے آغوش میں کچھ حسنات اور نیکیاں لیے ہوئے ہے اور ایک عارف جب اس مقام کی تمام سعادتوں کو اپنے دامن طلب میں سمیٹ لیتا ہے، تو پھر قانع ہو کر یہیں بیٹھا نہیں رہتا بلکہ انہیں احوال کے آئندہ درجات کی طرف متوجہ ہوتا ہے۔ یہی وہ مسلسل ترقی ہے جو مقربین کا طرۂ امتیاز ہے اور یہی مطلب ہے اس مقولہ کا:

''حسنات الابرار سیات المقربین'' ابرار کی نیکیاں مقربین الٰہی کی برائیاں ہیں۔

غرض یہ ہے کہ ابرار حسنات میں اس طور پر ترقی کناں رہتے ہیں کہ انہیں نیکی کا ہر وہ درجہ جس کو وہ چھوڑ آتے ہیں بہ نسبت آگے کے درجات کے سیئات محسوس ہوتی ہیں۔

**پانچویں اصطلاح ''قبض وبسط'':۔** کبھی کبھی سالک پر ایسے لمحے بھی آتے ہیں جب وہ کسی ایسے محذور یا ضرر سے متاثر ہوتا ہے جو زمانہ قریب میں لاحق ہونے والا ہے۔اس تاثر کو ان کی اصطلاح میں قبض سے تعبیر کرتے ہیں۔ یہ تاثر خوف اور خشیت کی بنا پر ابھرا ہے اور کبھی ایسا ہوتا ہے کہ عارف کو محبوب کا وصل قریب ترین نظر آتا ہے۔جس کا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ اس میں توقع ورجا کے واہمے اُبھرنا شروع ہوتے ہیں اور وہ محسوس کرنے لگتا ہے کہ عنقریب اس کو قرب وحضور کی وادیوں میں داخل ہونے کی اجازت دی جائے گی۔اس کیفیت یا تاثر کو بسط کہا جاتا ہے۔بسط کا اطلاق بصورت تنزل اس کیفیت پر بھی ہوتا ہے۔جو زوال ضرر یا محذور کی صورت میں پیدا ہو۔یعنی عارف کے دل میں یہ توقع چٹکیاں لینے لگے کہ کسی روحانی ضرر سے عنقریب مخلصی حاصل ہوگی۔

بسط وقبض کی ان کیفیات کے بھی کئی درجے ہیں۔کبھی قبض کا یہ تاثر ایسا حاوی اور چھا جانے والا ہوتا ہے کہ دوسری کیفیات کیلئے سرے سے کوئی جگہ ہی نہیں رہتی اور کبھی اس درجہ حاوی نہیں ہوتا۔اس طرح بسط میں بھی اختلاف ہے۔کبھی مبسوط یہ محسوس کرتا ہے کہ یہ تاثر اس پر اس طرح چھا گیا ہے کہ مخلوق اور گرد وپیش کے مکروہات کیلئے قلب میں کہیں فراغ وگنجائش باقی نہیں رہی اور کبھی کبھی اس تاثر کے باوجود خلق اللہ کیلئے قلب وذہن کے کچھ گوشے وا رہتے ہیں۔

غرض یہ ہے کہ عارف ان کیفیات میں حکم وقت کا تابع رہے اور ان مقامات کا جو اقتضاء ہے اس سے غافل نہ ہو۔

(تعلیماتِ غزالی،ص:۳۷-۴۰)

**چھٹی اصطلاح ''اخلاص'':۔** اعمال وحسنات میں یہ خوبی تصوف کی جان ہے۔صوفیا کا اطلاق کن کن لطیف معانی پر کرتے ہیں۔ اس کی تفصیل انہیں کے اقوال کی روشنی میں دیکھئے۔ابوعلی دقاق رحمہ اللہ کا قول ہے:''الا خلاص التوقی عن ملا حظة الخلق ''۔اخلاص کے معنی ہیں کہ اعمال میں عارف مخلوق کی رائے سے بے نیاز ہو جائے۔

یعنی اللہ کی رضا اور خوشنودی مدنظر ہو۔یہی نہیں،اخلاص کی اعلیٰ ترین سطح یہ ہے کہ اعمال اللہ تعالیٰ کی خوشنودی کی خاطر اس طرح آپ سے آپ صادر ہونے لگیں کہ خود جذبہ اخلاص پر غور وخوض کرنے کی ضرورت ہی باقی نہ رہے۔ابویعقوب السوسی رحمہ اللہ کا کہنا ہے:''متی شهدوافی اخلاصهم الاخلاص احتاج اخلاصهم الی اخلاص''۔جب لوگوں کو اپنے اخلاص میں اخلاص کا احساس ہونے لگے تو انہیں تجدید اخلاص کرنا چاہیے۔

**اخلاص کی تین علامات:** اخلاص کی علامات کیا ہیں؟ ذی النون مصری رحمہ اللہ فرماتے ہیں:''ثلاث من علامات الاخلاص استواء المدح والذم من العامة و نسیان رویة الاعمال و نسیان اقتضاء الثواب فی الا خرة ''۔

اخلاص کی تین نشانیاں ہیں عوام کی مدح وقدح سے بے پروا ہو جانا،اس حقیقت کو بھلا دینا کہ ہم نے کچھ اعمال اخلاص کی بنا پر کیے ہیں، اور ثواب آخرت کے جذبہ کو فراموش کر دینا۔کیا عوام وخواص کے درجہ اخلاص میں فرق ہے؟ ابوعثمان مغربی رحمہ اللہ کا کہنا ہے:''الا خلاص مالایکون للنفس فیه حظ بحال و هذا اخلاص العوام''۔عوام کا اخلاص یہ ہے کہ ان کے محرکات اعمال میں نفس کا کوئی حصہ نہ ہو۔''واما اخلاص الخواص فهو یجری علیهم لابهم فتصدرمنهم الطاعات ،وهم عنه بمعزل ولا یقع علیهم رویة ولا بها اعتزار''۔اور خاص الخاص حضرات کا تقاضائے اخلاص یہ ہے کہ ان کے اعمال کا سرچشمہ اور محرک خود ذات باری ہو۔بندگی واطاعات کا ان سے اس طرح آپ سے آپ صدور ہو۔کہ گویا انہیں اس سے کچھ غرض نہیں۔نہ یہ اپنے اعمال میں اخلاص کو دیکھیں اور ٹٹولیں،اور نہ اس کے لئے انہیں کوئی تیاری کرنا پڑے۔

دیکھا آپ نے نقطہ نظر کی بلندی اور پاکیزگی! فقہاء تو نیکی کا صرف اوپری تصور ہی رکھتے ہیں۔یعنی یہ کہ کسی نیکی کو کیوں کر انجام دینا

چاہیے اور اس سے زیادہ کے فن کے اعتبار سے وہ مکلّف بھی نہیں۔ متکلمین نیکی کے تعین میں کھو گئے۔ اشاعرہ نے کہا نیکی معقول المعنی نہیں اور شریعت کے تابع ہے۔ معتزلہ نے ایک قدم بڑھ کر تصریح کی کہ نیکی کو باور کرنے کے لئے عقلی وجود نہیں۔ حکما کا یہی مذہب ہے اور اس میں ان کی پرواز اس سے آگے نہیں بڑھتی کہ نیکی کو نفس سمجھ کر اختیار کیا جائے۔ کانٹ نے اخلاقیات کا یہی اونچا معیار پیش کیا اور کہا کہ نیکی بجائے خود نیکی ہے اور انسانی عقل اس پر شاہد ہے۔ لہذا قطعی اس لائق ہے کہ اسے سیرت و کردار کا جزبنایا جائے۔

صوفیاء نے ان دونوں سے الگ ایک راہ اختیار کی۔ انہوں نے کہا یہ دونوں نقطہ ہائے نظر اعمال میں وزن پیدا کرنے والے نہیں۔ اصل شے جس سے نیکیوں میں وزن ابھرتا اور روح پیدا ہوتی ہے اخلاص ہے۔ اعمال میں دیکھنے کی چیز یہ نہیں، کہ ان کے اچھا یا برا ہونے سے عقل کو دخل ہے یا شرع کو۔ دیکھنے کی چیز یہ ہے کہ ان کا محرک کون ہے؟ کیا اعمال حسنہ اور عبادات میں شہرت، ریا اور جلب منفعت مقصود ہے۔ یا اللہ تعالیٰ کی خوشنودی اور رضا۔ پھر اس اخلاص کے بارے میں بھی ان کا زاویہ نظر یہ ہے کہ اعمال حسنہ کو اس طرح اس سانچے میں ڈھل جانا چاہیے۔ کہ آپ سے آپ بغیر کسی قصد و تعمد کے صادر ہونے لگیں۔ کیوں کہ قصد و تعمد کا مطلب ہے کہ ہنوز نیکیاں قلب و ضمیر میں رچی نہیں اور نفس کی اصلاح اس درجے کی نہیں ہو پائی۔ کہ اس سے صرف حسن و خوبی ہی کی توقع کی جائے۔

**توجہ باطن:۔** توجہ باطن اور تزکیہ قلب کو صحابہ رضی اللہ عنہم میں جو اہمیت حاصل تھی اس کا یہ اثر تھا کہ بعض ایسے امور میں بھی یہ تساہل کو اولیٰ سمجھتے تھے جن کو ظاہری پاکیزگی کے متممات میں شمار کیا جا سکتا ہے۔ اس اندیشے سے مبادا ان چیزوں میں انہماک التفات الی اللہ کے آڑے نہ آئے۔ چنانچہ کچھ صحابہ رضی اللہ عنہم کی رائے تھی کہ جوتے سمیت نماز پڑھنا افضل ہے۔ امام نخعی رحمہ اللہ کہا کرتے تھے کہ:

"وددت لو ان محتاجا جاء اليها فاخذها"

''میں تو یہ چاہتا کہ کاش کوئی حاجت مند ان لوگوں کے جوتوں کو اٹھا لے جائے جو جوتا اتار کر نماز پڑھتے ہیں۔''

غرض یہ تھی کہ جن لوگوں کو اس انداز کی ادنیٰ فکریں گھیرے رہتی ہیں وہ عبادت سے کیا لطف اندوز ہو سکیں گے۔ (تعلیماتِ غزالی، ص:۱۰۰)

## صوفیاء کرام کی کتابوں میں شرعی اوامر کی اہمیت

**احیاء العلوم میں نماز کی حقیقت:** نماز کی حقیقت کیا ہے اس کی پردہ کشائی بھی حضور ﷺ نے فرمائی ہے:

"انما الصلوة تمسكن و تواضع و تضرع و تاوه و تنادم و تضع يديك فتقول اللهم اللهم فمن لم يفعل فهي خداج" (ترمذی و نسائی)۔

''نماز اس کا نام ہے کہ تم مسکنت کا اظہار کرو متواضع رہو تضرع میں مشغول ہو آہ و زاری کرو اور اپنے کاموں پر ندامت کا اظہار کرو۔ پھر ہاتھ باندھ کر یا اللہ یا اللہ کہہ کر دعا مانگو۔ سو جو ان کیفیتوں سے دوچار نہیں ہوا اس کی نماز ناقص ہے۔''

پہلے صحائف میں بھی نماز کی اس روح کو بیان کیا گیا ہے۔ کسی کتاب میں:

"ليس كل مصل تقبل صلاته انما اقبل صلاة من تواضع لعظمتي ولم يتكبر على عبادي و اطعم الفقير الجائع لوجهي۔"

''ہر ہر عبادت گزار کی عبادت قبول نہیں کرتا۔ میرے ہاں تو اس کی عبادت مقبول ہے جس نے تواضع اختیار کی۔ اور میرے بندوں پر جبر نہ کیا۔ نیز بھوکے اور حاجت مند کو محض میری خوشنودی کیلئے کھانا کھلایا۔'' (تعلیماتِ غزالی، ص:۱۱۰)

**نماز کا محرک اصل:۔** عبادت میں اصلی محرک اللہ تعالیٰ کا ذکر اور اس کے ساتھ وابستگی ہے۔ اگر یہ نعمت حاصل نہیں تو پھر تمام عبادات لاحاصل ہیں۔ حدیث میں ہے:

"انما فرض الصلوة و امر بالحج والطواف و اشعرت المناسك لاقامة ذكر الله فاذالم يكن في قلبك

للمذ کورالذی ھو المقصود و المبتغی عظمة و ھیبة فما قیمة ذکرك "۔ (ترمذی نے اس کی تحسین کی)

''نماز کی فرضیت حج کا حکم اور مناسک کی وضاحت سب اس بنا پر ہے کہ اللہ تعالیٰ کے ذکر سے دل آباد ہوں اور اگر اللہ کے ذکر سے دل خالی ہیں اور انہیں اس کی عظمت و ہیبت کا کوئی نقش نہیں جو مقصود اصلی ہے تو پھر زبان چلانے سے کیا فائدہ، ایسے ذکر کی کوئی قیمت نہیں۔''

ایک دوسری حدیث میں ہے۔

"واذا صلیت فصل صلوۃ مودع" (حاکم و بیہقی نے اس کا ذکر کیا)

''جب نماز پڑھو تو یوں پڑھو کہ گویا زندگی کو الوداع کہہ رہے ہو۔'' (تعلیماتِ غزالی، ص:۱۱۱)

**آنحضرت ﷺ کی کیفیت آشنائی اور دنیا سے بیگانگی:۔** آنحضرت ﷺ نماز کے وقت کس طرح ہمہ تن اللہ تعالیٰ کی طرف عنان توجہ کو پھیر لیتے تھے اور کس طرح اپنی توجہات کو سمیٹ لیتے تھے اس کو حضرت عائشہ رضی اللہ عنہما یوں بیان فرماتی ہیں:

"کان رسول اللہ یحدثنا و نحدثه فاذا حضرت الصلوۃ فکانه لم یعرفنا ولم نعرفه"۔

''آنحضرت ﷺ ہم سے بات چیت میں مشغول ہوتے اور ہم ان سے محو گفتگو رہتے کہ اتنے میں نماز کا وقت آجاتا۔ اس وقت آپ ﷺ اس طرح اُٹھ کھڑے ہوتے کہ گویا ہم میں اور ان میں کسی قسم کی جان پہچان ہی نہیں۔

کیوں اس لیے کہ اللہ تعالیٰ کی عظمت اسی یکسوئی کی متقاضی ہے۔خود آنحضرت ﷺ کا ارشاد گرامی ہے:

"لاینظر اللہ الی الصلوۃ لا یحضر الرجل فیھا مع بدنه"

''اللہ تعالیٰ ایسی نماز کو نظر قبولیت سے نہیں دیکھتا کہ جس میں حرکات جسم کے ساتھ دل کی جنبشوں کو شامل نہ کیا گیا ہو۔'' (تعلیماتِ غزالی، ص:۱۱۲)

**خشوع و خضوع کی علامت:** خشوع قلب کی علامت یہ ہے کہ نمازی کے اعضاء و جوارح سے بھی اس کا اظہار ہو آنحضرت ﷺ نے ایک صاحب کو دیکھا کہ نماز میں داڑھی سے کھیل رہے ہیں۔اس پر آپ ﷺ نے فرمایا: "لوخشع قلب ھذا لخشعت جوارحه" (مصنف ابن ابی شیبہ)

''اگر اس کے دل میں اللہ تعالیٰ کا ڈر ہوتا تو اس کا اثر اس کے اعضاء پر بھی پڑتا''

رونا بھی خشوع کی ایک علامت ہے۔سعید التنوخی رحمہ اللہ کے متعلق مروی ہے کہ وہ نماز میں اتنا روتے کہ ان کی داڑھی آنسوؤں سے تر ہوجاتی۔(تعلیماتِ غزالی، ص:۱۱۲)

**ہمارے اسلاف کی نمازیں:** ہمارے اسلاف نماز میں کیوں کر ان نزاکتوں کا خیال رکھتے تھے اور اللہ تعالیٰ کے سامنے خاشع وخاضع رہتے تھے۔ان کا اندازہ ان واقعات سے لگائیے۔مسلم بن یسار رحمہ اللہ کا قصہ ہے۔ایک مرتبہ یہ بصرہ کی جامع مسجد میں نماز پڑھ رہے تھے کہ اچانک اس کا کوئی حصہ گر پڑا۔ایک ہجوم اس حادثہ کو معلوم کرنے کیلئے دوڑا۔مگر یہ برابر سکون و دلجمعی کے ساتھ اپنی نماز میں مشغول رہے اور اس وقت ان کو واقعہ کی خبر ہوئی جب یہ نماز سے فارغ ہو چکے اور لوگوں نے آکر بتایا۔حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ جب نماز پڑھنے لگتے تو خوف وخشیت سے چہرہ کا رنگ بدل جاتا۔آپ سے پوچھا گیا کہ آپ کی یہ حالت کیوں ہوجاتی ہے۔آپ نے فرمایا۔تم نہیں جانتے یہ وقت کس درجہ اہم ہے۔یہ وہ بارِ امانت ہے جس کو آسمانوں، زمینوں اور پہاڑوں پر پیش کیا گیا۔تو انہوں نے اس کے اٹھانے سے انکار کیا۔لیکن انسان نے اٹھالینا منظور کرلیا۔

حضرت کے پوتے علی رحمہ اللہ کے بارے میں بھی مشہور ہے کہ وضو کرتے وقت ان کا رنگ فق ہو جاتا تھا۔لوگوں نے اس کا سبب دریافت کیا تو کہا کہ لوگو! تمہیں نہیں معلوم مجھے احکم الحاکمین کے دربار میں پیش ہونا ہے۔

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ کا یہ قول اس سلسلہ میں فیصلہ کی حیثیت رکھتا ہے: "رکعتان مقتصدان فی تفکر خیر من قیام لیلة والقلب ساہ"

''درمیانے درجے کی دو رکعتیں جو تفکر و تدبر پر مشتمل ہوں اس قیام لیل پر بھاری ہیں۔ جس میں قلب غیر حاضر ہو۔'' (تعلیماتِ غزالی، ص:۱۱۴)

## صوفیاء کرام کے نماز میں حضوری واستغراق کے دلائل

توجہ الی اللہ اور قلب کی حضوری پر یوں تو بہت سے دلائل پیش کیے جاسکتے ہیں مگر سر دست اس اختصار پر قناعت فرمایئے۔ قرآن مجید میں ہے:

واقم الصلوة لذکری (طه:۱۴) ''اور میری یاد کیلئے نماز پڑھا کرو۔'' ولاتکن من الغافلین (انفال:۲۰۵) ''اور دیکھنا غافل نہ ہونا۔''

یہاں جو غفلت سے روکا ہے تو ظاہر ہے، اس کے معنی یہ ہیں کہ نماز کے باب میں بمنزلۂ حرام کے ہے۔ چناں چہ حدیث میں ہے: ''من لم تنهه صلوته عن الفحشاء و المنکر لم یزدد من الله الا بعداً''

''جس شخص کی نماز اس کو فواحش اور برائیوں سے نہیں روکتی وہ نماز پڑھنے کے باوجود کچھ اللہ تعالیٰ سے دور ہی رہتا ہے۔''

اور یہ حقیقت ہے کہ غافل کی نماز میں یہ صلاحیت ہی کہاں ہے کہ برائیوں سے روک دے۔ ایسا شخص اس حدیث کا مصداق ہے: ''کم من قائم حظه' من صلاته التعب والنصب''

''کتنے ہی نماز پڑھنے والے ایسے ہیں کہ ان کا حصہ نماز میں بس اتنا ہی ہے کہ اس سے تھکن اور کوفت حاصل کرتے ہیں۔'' (تعلیماتِ غزالی، ص:۱۱۵)

**بے جان اور بے کیف نماز لاش کی طرح ہے:۔** پھر جس طرح جسمانی زندگی کا تصور ہمارے نزدیک یہ نہیں ہے۔ کہ ایک شخص زندہ تو ہو مگر چل پھر نہ سکے اور ایک لاشے کی طرح خود اپنے ہی لیے ایک قسم کا بار ہو۔ اسی طرح عبادات میں ایسی بے کیف اور بے جان نمازیں کس مصرف کی ہیں جن میں روح اور زندگی کی نشاط انگیزیاں یکسر مفقود ہوں۔ (تعلیماتِ غزالی، ص:۱۱۹)

**تکمیل نماز کیلئے باطنی کیفیتیں:۔** قرآن و حدیث پر غور کیجئے تو ان معانی اور کیفیات پر کثرت سے آیات و احادیث ملیں گی جو نماز کو چمکاتی اور سنوارتی ہیں۔ مگر ان سب کا استیعاب ان چھ باتوں میں ہو جاتا ہے۔

(۱) حضورِ قلب (۲) تفہیم (۳) تعظیم (۴) ہیبت (۵) حیاء (۶) ثواب و اجر کی توقع

**خشوع و خضوع پیدا کرنے کی تدبیر:۔** نماز میں خشوع و اخلاص پیدا کرنے کی ایک تدبیر یہ ہے کہ پہلے تو نماز پڑھتے وقت کسی ایسے آدمی کا تصور کرے جو اس کی اصلاح دین کا خواہاں ہے اور یہ محسوس کرے کہ وہ اس کی ایک ایک حرکت کا جائزہ لے رہا ہے۔ پھر جب اس کی حرکات میں اس تصور سے توازن، سکون اور اطمینان پیدا ہو جائے اور یہ دیکھے کہ تمام اعضاء و جوارح اطاعت و فرمانبرداری اور عاجزی اور مسکنت کے سانچوں میں ڈھل گئے ہیں تو پھر اپنے نفس کو ملامت کرے کہ تو تو معرفت الٰہی اور محبت الٰہی کا مدعی تھا۔ یہ کیا بے حیائی ہے کہ اس کے بندوں سے تو ڈرتا ہے لیکن خود اس سے نہیں ڈرتا۔ حالاں کہ مرد مومن کو صرف اسی سے ڈرنا چاہیے اور اسی کی شایان شان توقیر کرنا چاہیے۔ (تعلیماتِ غزالی، ص:۱۳۲-۱۳۳)

**امام غزالی رحمہ اللہ اور توحید کی اہمیت:۔** اللہ تعالیٰ کا قلعہ یا حصن حصین کلمہ توحید ہے۔ جیسا کہ ایک حدیث میں آیا ہے:

''لااله الا الله حصن فمن دخل الحصن امن من عذابی''

''لا الہ الا اللہ میرا قلعہ ہے جو اس میں داخل ہو گیا وہ میری گرفت سے محفوظ ہو گیا۔''

یہاں سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ متحصن یا قلعہ میں پناہ حاصل کرنیوالا کون ہے۔ کیا وہ جو اس کی نافرمانی کرتا ہے یا وہ جو اس کی اطاعت میں شب و روز لگا رہتا ہے۔ ظاہر ہے کہ اوّل الذکر کو اللہ تعالیٰ کی حفاظت میں آنیوالا نہیں کہیں گے۔ کیوں کہ وہ تو اب تک شیطان کی صفوں میں شریک ہے۔ دوسرا گروہ ہو سکتا ہے جس نے کہ اپنے کو اللہ تعالیٰ کے سپرد کر دیا اور اس کی اطاعت و فرمانبرداری کا عہد نبھانے کی حتی المقدور کوشش کی۔ (تعلیماتِ غزالی، ص:۱۳۶)

**نماز کی ذمہ داریوں کا شدید احساس:۔** یحییٰ بن وثاب رحمہ اللہ نماز پڑھتے تو تھوڑی دیر کیلئے رکتے اس وقت ان کے چہرے سے حزن و ملال کا اظہار ہوتا۔نماز سے فارغ ہوتے تو فکر و تردد سے ایسے نڈھال ہو جاتے جیسے بیمار ہوں۔اور یہ انہیں کے ساتھ خاص نہیں۔یہ لوگ جو اللہ تعالیٰ سے ڈرتے ہیں اور نماز کی روح کو سمجھتے اور اس پر مداومت اختیار کرتے ہیں۔ان کی نمازوں کا یہی عالم ہوتا ہے۔(تعلیمات غزالی،ص:۱۴۴)

**منبع انوار اور مکاشفات کا ذریعہ:۔** مزید برآں ایسی نماز کا فائدہ یہ بھی ہے کہ اس سے انسان مکاشفات کی نعمت سے بہرہ مند ہو جاتا ہے اور اس پر اللہ تعالیٰ کی ربوبیت کے اسرار ظاہر ہوتے ہیں۔بالخصوص سجدہ تو منبع الانوار ہے۔کیوں کہ یہی وہ مقام ہے جہاں انسان اللہ تعالیٰ کے بہت قریب ہو جاتا ہے۔قرآن حکیم کی اس آیت میں اس نکتہ کی طرف اشارہ ہے:

"واسجد واقترب" (علق:۱۹) ''اور سجدہ و قرب کی منزلیں طے کرتے رہو۔'' (تعلیمات غزالی،ص:۱۴۵)

**کشف کے مدارج:۔** ہاں یہ ضرور ہے کہ اسرار و رموز کائنات کی پردہ کشائی ہر ہر نمازی پر ایک ہی انداز سے نہیں ہوتی۔بلکہ اس میں درجات و مراتب کا اچھا خاصہ تفاوت ہے۔یہاں کئی چیزیں دیکھی جاتی ہیں۔مثلاً یہ کہ دل کی قوت و ہمت کا کیا حال ہے۔صفا و جلا کی کیفیتیں کیسی ہیں اور دنیا کے گرد و غبار کی کتنی تہیں اس پر چڑھی ہوئی ہیں۔پھر مکاشفہ کی نوعیت بھی مختلف افراد کے اعتبار سے مختلف ہوتی ہے۔کسی پر اس کی صفات اور جلال کے پردے فاش ہوتے ہیں۔کوئی اس کے سنن و عادات کی گہرائیوں میں غوطہ زن ہوتا ہے اور کچھ ایسے ہوتے ہیں کہ ان پر علم المعاملہ کے دقائق و اسرار واضح کیے جاتے ہیں۔یہ مکاشفہ اس بات کی دلیل ہے کہ جہاں تک اللہ تعالیٰ کے فیوض و کرم کا تعلق ہے اس میں کبھی بخل نہیں ہوتا۔رکاوٹ جب ہوگی بندوں ہی کی طرف سے ہوگی۔ان کے دل کا زنگ اگر دور ہو جائے اور یہ پوری قوت و ہمت سے آفتاب حقیقت کا سامنا کرنے پر تیار ہو جائیں۔تو انوار حق کا منعکس ہونا ضروری ہے۔(تعلیمات غزالی،ص:۱۴۵)

**مکاشفہ کی حقیقت:۔** یہ سچ ہے کہ عام لوگ آسانی سے مکاشفہ کی اس نعمت کو تسلیم کرنے والے نہیں۔کیوں کہ اس میں انسان کی اس فطری کمزوری کو دخل ہے۔کہ یہ ہر اس چیز کا انکار کرتا ہے جو محسوس نہیں اور مشاہدہ میں نہیں آتی اور جس کو فی الحال اس کا علم و ادراک گرفت میں نہیں لا سکتا۔چناں چہ اگر جنین میں شعور پیدا ہو جائے،اور اس کو یہ بتایا جائے کہ بطن مادر کے باہر بھی انسان بستے ہیں،تو کھٹ سے انکار کر دے گا،اس لیے کہ اس کو ایسی کسی دنیا کا تجربہ نہیں۔اس طرح اگر ایک ننھے منے بچے کو بتایا جائے کہ زمین اور آسمان میں قدرت کے فلاں فلاں قاعدے اور قوانین کارفرما ہیں اور کائنات کے اس ڈھانچہ میں یہ اسرار و رموز مضمر ہیں۔تو وہ ہرگز ماننے پر آمادہ نہیں ہوگا۔بالکل یہی حال پختہ فکر اور جاننے بوجھنے والے انسان کا ہے وہ جن حالات و اطوار سے دوچار ہے ان کی صحت پر تو یقین رکھتا ہے۔مگر جو کیفیات و احوال ابھی اس کی چشم ادراک کے سامنے نہیں آئے ان کی حقانیت اس کے نزدیک سراسر مشتبہ ہے۔(تعلیمات غزالی،ص:۱۴۵-۱۴۶)

**مقام ولایت اور تصفیۂ قلب:۔** مثلاً ولایت اللہ تعالیٰ کے قرب و حضوری کا ایک مقام ہے اور ارتقاء انسانی کا ایک بلند ترین زینہ ہے۔اب جو شخص اس لذت و نعمت خداداد سے محروم ہے اور اس کو انسانی روح کی اس پرواز کا کوئی تجربہ نہیں وہ یہ نہیں جان سکتا کہ اس سے بھی آگے ایک مقام نبوت کا ہے۔حالاں کہ اس پورے عالم مادی و روحانی کو جن جن اطوار و کیفیات سے گزرنا ہے اور ارتقاء و تقدم کی جن جن منزلوں کو طے کرنا ہے وہ گوناگوں اور بہت ہیں۔لہٰذا یہ جائز نہیں کہ کوئی شخص صرف انہی چیزوں سے تعرض کرے اور انہیں کیفیات و حالات کو تسلیم کرے جو فی الوقت درپیش ہیں اور ان حقائق کو نہ مانے جن کی گرہیں مستقبل قریب یا بعید میں کھلنے والی ہیں۔اس نوع کا انکار زیادہ تر ان لوگوں کی طرف سے ہوتا ہے۔جو علم کی تمام اقسام کو بحث و مناظرہ اور جھگڑے اور بحث میں منحصر جانتے ہیں اور تصفیۂ قلوب کے ذریعہ شکار مغیبات کے قائل نہیں۔یہ لوگ اگر دلوں کو ماسوا اللہ سے پاک کر لیں اور ہمہ تن اس کی جستجو اور طلب میں لگ جائیں تو ان پر واضح ہو کہ اس راہ میں علم و ادراک کے کتنے گلشن جان نواز ہیں اور معرفت و بصیرت کے کتنے گوشے ہیں۔جو نظر و بصر کا ہدف بنتے ہیں۔

ایسے حضرات کہ جن کو مکاشفہ کا براہ راست تجربہ نہیں ہے۔اس کی حقیقت کا ایک گونہ ادراک ہو سکتا ہے۔بشرطیکہ یہ اللہ تعالیٰ پر محکم

ایمان رکھیں۔غیب کے قائل ہوں اور نماز کو شعور وفہم کے ساتھ ادا کریں۔حدیث میں آتا ہے:

"ان العبد اذا قام فی الصلوٰۃ رفع الله سبحانه الحجاب بينه و بين عبده ووجهه بوجهه وقامت الملائكة من لدن منكبيه الى الهواء يصلون بصلوٰته و يومنون على دعائه و ان المصلى ينثر عليه البر من عنان السماء الى مفرق راسه و ينادى مناد لو علم هذا المناجى من يناجى ما التفت و ان ابواب السماء لتفتح للمصلين و ان الله يباهى ملائكته بعبده المصلى"۔

"اللہ تعالیٰ کا کوئی بندہ جب نماز کیلئے کھڑا ہوتا ہے تو ان تمام پردوں کو ہٹا دیا جاتا ہے جو اس میں اور اس کی ذات گرامی کے درمیان حائل ہیں اور یہ بندہ براہ راست مواجہہ الٰہی کے شرف سے مفتخر ہوتا ہے۔فرشتے اس کے دائیں بائیں پھیلتے جاتے ہیں اور اس کے ساتھ ساتھ نماز کا فریضہ ادا کرتے ہیں اور اس کی ہر ہر دعا پر آمین کہتے ہیں۔یہی نہیں نمازی پر نیکیوں کی آسمان سے بارش ہوتی ہے۔اور پکارنے والا پکارتا ہے اگر اس کو معلوم ہو جائے کہ یہ کس سے مخاطب ہے تو قطعی دوسری طرف ملتفت نہ ہونے پائے۔آسمان کے دروازے اس پر کھول دیئے جاتے ہیں اور اللہ تعالیٰ اس کی عبادت و بندگی کا اظہار فرشتوں کے سامنے فخریہ کرتا ہے۔"

یہاں مواجہہ سے مراد کشف ہے۔(تعلیماتِ غزالی،ص:۱۴۶-۱۴۷)

**صوفیاء کا ذوق خشوع:۔** خشوع یا ڈر کا تعلق دراصل دل سے ہے۔یہ یقین واذعان سے ابھرتا ہے اور اس وقت پیدا ہوتا ہے جب جلال الٰہی کا کچھ کچھ انداز ہو۔جسے یہ نعمت ملی وہ اللہ تعالیٰ کے نزدیک خاشع ہے۔پھر یہ کیفیت وتاثر نماز ہی کے ساتھ خاص نہیں۔خشوع نماز میں بھی ہے اور خلوت میں بھی۔دنیا کے ادنیٰ کاموں میں بھی قائم رہتا ہے اور عبادت وعقبیٰ کے امور میں بھی۔کیونکہ اس کا موجب تو یہ خیال ہے کہ وہ ذات گرامی ہر ہر آن اپنے بندوں کے احوال پر مطلع ہے اور یہ کہ اس کا جلال ابدی ہے اور یہ کہ جتنی بھی عبادت اس کی کی جائے گی اتنا ہی کم ہے۔اس لیے کہ کوئی شخص بھی اس کے انعامات کے مقابلہ میں پوری طرح اس کی اطاعت وعبادت کے تقاضوں میں عہدہ برآ نہیں ہو سکتا۔یہ تاثر اور اللہ تعالیٰ سے ڈرنے کا رنگ جب ایک مرتبہ طبیعت میں رچ جاتا ہے۔تو پھر ساری زندگی اسی رنگ میں بسر ہوتی ہے اور کوئی لمحہ بھی ایسا نہیں گزر پاتا کہ دل اس نعمت سے لطف اندوز نہ ہو۔(تعلیماتِ غزالی،ص:۱۴۸)

**ربیع بن خثیم رحمہ اللہ کا غض بصر:۔** ایک صاحب کا قصہ ہے کہ چالیس برس تک انہوں نے از راہ حیا سر اُٹھا کر آسمان کی طرف نہیں دیکھا ہے کہ مبادا ان کی کوتاہیوں پر اللہ تبارک وتعالیٰ ناراض ونا خوش ہو۔ربیع بن خثیم رحمہ اللہ کے متعلق مشہور ہے کہ اس شدت سے غض بصر کے اصول پر عمل پیرا تھے کہ لوگ انہیں اندھا سمجھتے یہ جب حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کے پاس آتے اور اطلاع کراتے تو ان کی لونڈی ان سے یہ کہہ کر تعارف کراتی کہ آپ کے نابینا دوست ملنے آئے ہیں۔اس پر یہ ہنستے اور دروازہ کھول دیتے۔کیا ان کا یہ فعل عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کی نگاہ میں لائق تعریف تھا اس کا اندازہ اس سے کیجئے۔کہ جب ان کی نظریں ان پر پڑتیں تو یہ پکار اُٹھتے کہ قرآن نے جو "مــخبتیـــن" کو خوش خبری سنائی ہے اس کے مصداق تم ہی ہو سکتے ہو۔بخدا اگر آنحضرت ﷺ تمہیں دیکھ لیتے،تو خوش ہوتے۔ایک دن عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کو ان کے ساتھ چلنے کا اتفاق ہوا۔جونہی ان کا گزر ایک لوہار کی دکان پر ہوا انہوں نے آگ سے دہکتی ہوئی بھٹیاں دیکھیں بے ہوش ہو گئے۔جہنم کی آگ کا نقشہ اس طرح دل ودماغ پر چھا یا رہا۔کہ گھنٹوں اس کیفیت میں ساتھ رہے۔ان کا کہنا تھا کہ یہ خوف و خشیت الٰہی کا نتیجہ ہے۔ربیع کا قول ہے کہ میں جب نماز میں کھڑا ہوتا ہوں۔تو میری توجہ صرف دو باتوں پر مرکوز رہتی ہیں۔اول یہ کہ میں کیا کہہ رہا ہوں،دوم یہ کہ جواب میں مجھ سے کیا کہا جا رہا ہے۔(تعلیماتِ غزالی،ص:۱۴۹-۱۴۸)

**عامر بن عبداللہ رحمہ اللہ کی نماز میں یکسوئی:۔** عامر بن عبداللہ رحمہ اللہ کی نماز میں یکسوئی کا یہ عالم تھا کہ گھر کا شور وغل قطعی اس میں خلل

نہ پیدا کرتا۔حتیٰ کہ ان کی دف بجاتی اور گاتی، عورتیں چیخ چیخ کر باتیں کرتیں اور یہ اس پر بھی سکون واطمینان کے ساتھ نماز میں بغیر ادنیٰ تکدر کے مصروف رہتے۔ان سے پوچھا گیا کہ نماز میں آپ کو حدیث نفس سے کبھی پالا پڑا ہے۔کہا کہ نہیں۔مجھ پر صرف یہ تاثر غالب رہتا ہے کہ اپنے مالک وآقا کے حضور کھڑا ہوں اور مجھے اس کے ہاں حاضری دینا ہے۔ان سے یہ بھی دریافت کیا گیا کہ نماز میں دنیا کے مختلف کاموں کا خیال ذہن میں آتا ہے۔ان کا یہ جواب تھا کہ میں اس کو پسند کروں گا کہ مجھ پر تیروسنان کی بارش ہو اور میرا کام تمام ہوجائے، بہ نسبت اس کے کہ ایسے ایسے خیالات سے دل ودماغ کو پریشان کروں جو تمہیں ہر وقت گھیرے رہتے اور الجھنوں کا باعث ہوتے ہیں۔(تعلیماتِ غزالی،ص:۱۴۹)

**نماز میں عمل جراحی کا احساس نہ ہونا (کرامت):۔** مسلم بن یسار رحمہ اللہ مسجد میں نماز پڑھ رہے تھے کہ اس کا ایک ستون گر پڑا مگر یہ بدستور نماز پڑھتے رہے۔ایک صاحب کے حصہ جسم پر کہیں زخم ہوگیا اور وہ اتنا بگڑ گیا کہ اس کو کاٹ دینے کی ضرورت محسوس ہوئی طبیب سے کہا کہ اگر اس کا کاٹ دینا اتنا ہی ضروری ہے، تو اس وقت کاٹیئے جب یہ نماز میں مشغول ہوں۔کیوں کہ اس حال میں ان پر کامل استغراق طاری ہوتا ہے۔چناں چہ نماز ہی کی حالت میں جراحی کا یہ عمل انجام پذیر ہوا۔(تعلیماتِ غزالی،ص:۱۵۰)

**نماز کا تعلق آخرت سے ہے:۔**نماز میں کیوں امور دنیا سے تعرض نہیں کرنا چاہیے۔اس پر ایک عارف کا قول سنئے۔

"الصلوٰۃ من الاخرۃ فاذا دخلت فیھا خرجت من الدنیا" "نماز سراسر آخرت سے تعلق رکھنے والی ہے اس لیے جہاں تم اس میں داخل ہوئے دنیا کی سرحد سے نکل گئے۔"(تعلیماتِ غزالی،ص:۱۵۰)

**نماز اور حدیث نفس:۔**ایک صاحب سے پوچھا گیا آپ نماز میں حدیث نفس کے عیب سے ملوث ہوئے ہیں۔انہوں نے کہا۔نماز کا کیا سوال ہے۔میں تو عام حالات میں بھی نفس کی آواز پر کان نہیں دھرتا۔ایک بزرگ رحمہ اللہ سے پوچھا گیا آپ رحمہ اللہ کو نماز میں نفس کی آرزوؤں کی طرف مائل ہونے کا موقع ملا ہے۔آپ رحمہ اللہ نے فرمایا۔نماز سے زیادہ کوئی محبوب مشغلہ ہی نہیں۔کہ عنان توجہ ادھر مڑ سکے۔ جناب حضرت ابودرداء رضی اللہ عنہ فرمایا کرتے تھے کہ عقلمندی یہ ہے کہ انسان نماز سے پہلے جس چیز کی چاہے آرزو کرے اور جس چیز کی چاہے طلب میں مشغول رہے۔لیکن جب نماز پڑھنے لگے۔تو اس کا دل تمام آرزوؤں اور تمناؤں سے خالی ہونا چاہیے۔(تعلیماتِ غزالی،ص:۱۵۰)

## زکوٰۃ کے اسرار ودقائق صوفیاء کی نظر میں

**زکوٰۃ کیوں رُکن دین ہے؟عشق ومحبت الٰہی کی عملی کسوٹی:۔** جولوگ زکوٰۃ اس لیے ادا کرتے ہیں کہ انہیں طریق آخرت پر گامزن ہونا ہے اور اپنے مولا وآقا کی رضا چاہنا ہے ان کیلئے ضروری ہے کہ چند نکات کو خصوصیت سے ذہن میں رکھیں۔ان میں پہلا اور اہم نکتہ یہ ہے کہ زکوٰۃ سے مقصود کیا ہے۔اسے کیوں وجہ امتحان ٹھہرایا گیا ہے اور کیوں یہ اہمیت دی گئی ہے کہ یہ اسلام کا ایک رکن ہو۔حالانکہ اس کا تعلق عبادت بدنیہ سے بالکل نہیں۔

اس لیے کہ جب کوئی شخص کلمۂ توحید کا اقرار کرتا ہے اور اللہ تعالیٰ کو اپنا معبود مان لیتا ہے۔تو اس کا مطلب یہ ہوا کہ یہی ذات گرامی اس کا محبوب بھی ہے اس پر یہ جان چھڑکتا ہے اور اس کی دل سے پوجا کرتا ہے۔مگر کیا یہ تنہا اقرار باللسان اس اظہار محبت کیلئے کافی ہے؟نہیں اسے عمل سے ثابت کرنا ہوگا اور بتانا ہوگا کہ اس محبوب کی راہ میں یہ اپنی عزیز ترین چیزوں سے دشت کش ہوسکتا ہے اور ان سب اشیاء کو چھوڑ سکتا ہے جو اس کے اخلاص میں رخنہ ڈالنے والی ہوں یہ عزیز ترین چیز مال کے سوا اور کون ہوسکتی ہے۔یہی وہ شے ہے جس کو تمام دنیا دیوانہ وار چاہتی ہے۔کیوں کہ دنیا کا سارا کارخانہ عیش اسی کے ساتھ وابستہ ہے۔یہی نہیں لوگ اس کے ساتھ اس درجہ مانوس ہیں کہ موت کے تصور سے بھی خائف ہیں۔حالاں کہ اگر یہ اللہ تعالیٰ کو واقعی اپنا محبوب سمجھتے ہیں تو انہیں موت پر خوش ہونا چاہیے کہ اس کے ذریعے فرقت کی گھڑیاں ختم ہو جاتی ہیں اور لقاء کے مواقع میسر آتے ہیں۔مال کو چوں کہ عوام الناس میں یہ حیثیت حاصل ہے اس بنا پر اللہ تعالیٰ نے اس سے اندازہ کرنا چاہا۔ کہ ان کے دلوں میں اس کے مقابلہ میں ہمارے لیے کتنی محبت ہے۔یہ اس معشوق کا ساتھ دیتے ہیں۔یا ہمارا ساتھ دیتے ہیں۔قرآن حکیم کی اس آیت میں اس امتحان وآزمائش کا ذکر ہے۔

”ان الله اشترى من المومنين انفسهم و اموالهم بان لهم الجنة “(توبہ:۱۱۱)

”خدانے مومنوں سے ان کی جانیں اوران کے مال خرید لیے ہیں اوراس کے عوض میں ان کیلئے بہشت تیار کی ہے۔“

## مالی ایثار کے مقامات

**مقام صدیقی یا توحید:۔** اس مالی ایثار کے بھی کئی درجے ہیں۔ کچھ وہ اصحاب توحید ہیں۔ جو مال و دولت کی تمام فراوانیوں سے دستبردار ہوگئے اوراس قابل ہی نہ رہے کہ محصل آئے اوران سے زکوۃ کا تقاضہ کرے۔ چناں چہ ایک بزرگ کا قصہ ہے کہ کسی نے ان سے پوچھا۔ دوسودرہم میں کیا زکوۃ دینا چاہیے۔انہوں نے فرمایا عوام کا مسئلہ بتاؤں یا خواص کا عوام کو پانچ درہم اس میں الگ کر دینا چاہیے۔رہے خواص توان کا مسئلہ یہ ہونا چاہیے کہ کچھ بھی اپنے پاس نہ رکھیں۔

مالی ایثار کے اس تفاوت کا پتہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے طرزِ عمل سے چلتا ہے کہ اوّل الذکر نے تو اپنا سارا اثاثہ اللہ تعالیٰ کی راہ میں دے دیا اور ثانی الذکر نے اپنا آدھا مال لا کر حضور ﷺ کے قدموں میں ڈال دیا۔حضور نے فاروق رضی اللہ عنہ سے جب پوچھا کہ گھر کی ضروریات کیلئے بھی کچھ چھوڑ آئے ہو تو انہوں نے کہا۔ جی ہاں جتنا لایا ہوں اس کے لگ بھگ۔صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا جواب یہ تھا کہ اللہ تعالیٰ اور رسول ﷺ کی محبت کے سوا گھر میں اور چیز نہیں رہنے دی۔اس پر آپ نے فرمایا:”بينكما مابين كلمتكما“(الحدیث)

”تمہارے اجر وصلہ کی مقداروں میں اتنا ہی فرق ہے کہ جتنا تمہارے ان کلمات میں ہے۔“

یعنی یہاں صدیق رضی اللہ عنہ کا پلڑا بھاری رہا کہ انہوں نے اپنے محبوب ﷺ پر وہ سب کچھ نچھاور کیا کہ جس کے وہ مالک تھے۔

(تعلیماتِ غزالی،ص:۱۶۵-۱۶۶)

**صوفیاء کے اخفاء اعمال کے دلائل:۔** ۱-اس سے آخذ اور حاجت مند کا بھرم قائم رہتا ہے اور مروت وعزت نفس کو ٹھیس نہیں لگتی۔ کیوں کہ بصورت دیگر یہ خطرہ ہے کہ اس تعفف و وقار سے وہ محروم ہو جائے گا۔جس کی وجہ سے معاشرہ میں اس کی ایک حیثیت ہے۔

۲-اس سے عوام الناس کے حسد و رشک سے محفوظ رہتے ہیں اوران کی زبانیں سوءظن اور غیبت کا ارتکاب نہیں کر پاتیں۔ایسی بات ہے کہ اتقیاء نے ہمیشہ اس کا پاس اور لحاظ رکھا ہے۔

**ابوسختیانی ایوب رحمہ اللہ کا قول:۔** ابوایوب سختیانی رحمہ اللہ کا کہنا ہے”میں بسا اوقات اس لیے لباس فاخرہ نہیں پہنتا کہ مبادا میرے پڑوسیوں میں اس سے رشک وحسد کی آگ نہ بھڑک اُٹھے۔ایک زاہد کہتے ہیں میں بعض اشیاء اس بنیاد پر استعمال نہیں کرتا۔کہ اس سے میرے بعض بھائیوں کو نفسانی تکلیف کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔ابراہیم التیمی رحمہ اللہ نے ایک مرتبہ نیا کرتہ پہن لیا اس پر بعض جاننے والوں نے پوچھا کہ یہ کہاں سے حاصل ہوا۔انہوں نے کہا کہ خیثمہ نے دیا ہے اور اگر مجھے یہ پہلے معلوم ہوتا۔کہ تم اسے پہچانتے ہو تو میں ہرگز نہ پہنتا۔

۳-ایک فائدہ اس میں یہ ہے کہ اس سے چوری چھپے نیک کام انجام دینے کی حوصلہ افزائی ہوتی ہے اور یہ ایک اچھا جذبہ ہے۔اسرار کے بارے میں یہ معلوم رہنا چاہیے۔کہ یہ مرحلہ اسی وقت تک اسرار ہے۔جب تک دو شخصوں تک محدود رہے۔یعنی معطی اور حاجت مند تک۔ ان سے آگے بڑھا تو پھر اظہار کی حدود میں داخل ہوگیا۔جو ناپسندیدہ ہے۔ان دونوں میں کیا فرق ہے۔اس کا اندازہ ان واقعات سے لگایئے۔(تعلیماتِ غزالی،ص:۱۹۵)

**اسرار و اظہار میں عملی فرق:۔** ایک صاحب نے ایک عالم کو بھرے مجمع میں کچھ دینا چاہا۔تو انہوں نے معذرت کی اور قبول نہ کیا۔ ایک دوسرے نے خلوت میں پیش کیا۔تو انہوں نے لے کر رکھ لیا۔پوچھا گیا کہ حضرت!اس میں کیا مصلحت ہے؟انہوں نے فرمایا پہلی حرکت سوءادب کے مترادف تھی۔اس لیے میں نے اس کے خلاف احتجاج کیا اور دوسرے طریق میں چوں کہ حسن ادب ملحوظ رکھا گیا ہے۔اس لیے اس کی قدر کرنا ضروری تھا۔ایک صوفی کی ایک صاحب نے برسر عام خدمت کرنا چاہی۔انہوں نے قبول کرنے سے انکار کیا۔اور جو کچھ وہ دینا

چاہتے تھے۔ اس کو انہیں پر لوٹا دیا وجہ دریافت کی گئی۔ تو فرمایا تم نے اللہ کے ساتھ دوسروں کو شریک کیوں ٹھہرانا ضروری خیال کیا۔ میں نے صرف اس شرک کو تمہارے منہ پر دے مارا ہے۔

سفیان رحمہ اللہ کہا کرتے تھے۔ کہ اگر مجھے کسی شخص کے متعلق یہ یقینی طور پر معلوم ہو جائے کہ وہ اپنے صدقات کا چرچا نہیں کرتا تو مجھے قبول کر لینے پر کوئی عذر نہیں ہوتا۔

۴- علانیہ صدقات قبول کرنے سے مومن کی تذلیل ہوتی ہے۔ کیوں کہ مومن کیلئے ضروری ہے کہ اس عزت و آبرو کے جو ہر نفیس کی ہر قیمت پر حفاظت کرے۔

۵- اخفاء میں ایک فائدہ یہ بھی ہے کہ اس سے آخذ یا لینے والا دوسروں کو شریک ٹھہرانے کے خدشہ سے محفوظ رہتا ہے۔ یہ خدشہ اس حدیث کی بنا پر ابھرتا ہے۔

"من اهدى له هدية و عنده قوم فهم شركاء ه فيها "۔(۷)" جس شخص کو کوئی ہدیہ بھیجا جائے دراں حالیکہ اس کے پاس کچھ لوگ بھی بیٹھے ہیں۔ تو اس ہدیہ میں اُس کا بھی ساجھا ہے۔" (تعلیمات غزالی، ص:۱۹۵-۱۹۶)

**صوفیاء کے اظہار اعمال کے دلائل:**۔ جن حضرات کے نزدیک اظہار افضل ہے اور جو یہ سمجھتے ہیں کہ صدقات کے بارے میں بات چیت اور گفتگو کرنے میں نہ صرف یہ کوئی مضائقہ نہیں بلکہ خوبیاں ہیں۔ ان کے نزدیک ان میں چار معانی ایسے پائے جاتے ہیں۔ جو اخفاء میں پائے نہیں جاتے۔

۱- کھلے بندوں صدقات وصول کرنے میں انسان اخلاص کا زیادہ لحاظ رکھتا ہے۔ یعنی اپنی حالت کو چھپاتا نہیں۔ بلکہ کوشش کرتا ہے کہ ریاکاری کے دواعی سے بچا رہے۔

۲- اس سے جاہ و منزلت کا پندار جاتا رہتا ہے۔ عبودیت کا اظہار ہوتا ہے اور حاجت مند گویا ہر نوع کے کبر و دعویٰ استغناء سے دست بردار ہو جاتا ہے۔ اسی مناسبت سے ایک عارف نے اپنے ایک مرید سے کہا کہ اگر تمہیں صدقہ یا خیرات کی کوئی چیز قبول کرنی ہی پڑے۔ تو اس میں اظہار سے کام لے۔ کیوں کہ تیری حالت دو حال سے خالی نہیں۔ یا تو اس سے دینے والوں کی نظروں سے گر جائے گا۔ ایک اعتبار سے یہ اخفا ہی ہے اس کا یہ مطلب ہے کہ تو اہل دولت و ثروت سے کوئی توقع ہی نہ رکھ سکے گا۔ دوسرے اس کا نتیجہ یہ ہوگا کہ اہل ثروت تمہارے صدق کی بنا پر تجھ سے محبت کرنے لگیں گے۔ اس میں بھی خیر کا یہ پہلو پنہاں ہے کہ اس سے ان کو فائدہ پہنچے گا۔

۳- عارف کی نظریں اللہ تعالیٰ کی توحید پر جمی رہتی ہیں اور وہ سر و اظہار میں کوئی فرق نہیں پاتا۔ اس کے نزدیک اگر کوئی مخلوق میں سے حاضر ہے۔ تو کچھ حرج نہیں۔ غائب ہے تو کچھ پروا نہیں۔ بلکہ احوال کے اس اختلاف ہی کو یہ شرک ٹھہراتا ہے۔ اصل مقصود تو اللہ کی ذات ہے اور وہ چوں کہ حاضر و شاہد ہے اس لیے اظہار میں کیا مضائقہ ہے؟ (تعلیمات غزالی، ص:۱۹۶-۱۹۷)

**توحید کی اصلی روح:**۔ یہی وہ نکتہ ہے جو اس حکایت میں مضمر ہے۔ ایک بزرگ سے متعلق مشہور ہے۔ کہ وہ اپنے مریدوں میں سے ایک کو خصوصیت سے چاہتے تھے اور ان کی طرف ان کا میلان زیادہ رہتا تھا۔ اس پر ان کے دوسرے مریدوں کو قدرتاً رنج تھا۔ کہ شیخ کی خدمت و توقیر میں تو ہم سب برابر ہیں۔ لیکن ان کا گوشۂ چشم کچھ ادھر زیادہ ملتفت رہتا ہے۔ شیخ نے ان کی اس کمزوری کو بھانپ لیا اور اپنے اس مرید کی خوبیوں کو ظاہر کرنے کی خاطر ان سب کو ایک ایک مرغا دیا اور کہا کہ اس کو ایسی جگہ لے جا کر ذبح کرو۔ جہاں خلوت ہو اور کوئی تمہیں دیکھ نہ رہا ہو۔ سب نے مرغا لے لیا۔ مگر اس مرید نے معذرت کی اور کہا کہ صاحب میں ایسا نہیں کر سکتا۔ شیخ نے وجہ دریافت کی تو اس نے کہا کہ جناب ایسی کونسی جگہ ہے جہاں اللہ تعالیٰ شاہد و ناظر نہیں۔ شیخ مسکرائے اور کہا کہ تمہاری اسی توحید کی وجہ سے میں تم سے محبت رکھتا ہوں۔

۴- اس میں ایک بین فائدہ یہ ہے کہ اس طرح سنت شکر اور تقاضائے امتنان کی پیروی ہو جاتی ہے۔ اللہ تعالیٰ کا یہ ارشاد

ہے۔"امابنعمة ربك فحدث "(ضحٰی :۱۱)اپنے پروردگار کی نعمتوں کا ذکر کرتے رہنا۔
کتمان نعمت گناہ ہے اور اللہ تعالیٰ نے اس کو بخل کے ساتھ تعبیر کیا ہے۔
"الذین یبخلون و یامرون الناس بالبخل و یکتمون ما اتاھم اللہ من فضلہ"(نساء:۳۷)
"جولوگ بخل اختیار کرتے ہیں اور لوگوں کو بخل پر اُبھارتے ہیں اور اللہ نے جو کچھ دے رکھا ہے اس کو چھپاتے ہیں۔"
ایک حدیث میں اس مضمون کو یوں بیان کیا گیا ہے۔"اذا انعم اللہ علی عبداحب ان تریٰ نعمتہ علیہ"۔(۸)
"اللہ جب اپنے کسی بندے پر احسان کرتا ہے تو چاہتا ہے کہ اس کے اثرات کو اس پر دیکھے۔
ایک بزرگ رحمہ اللہ سے متعلق روایت ہے کسی نے ان کو چوری چھپے کچھ دینا چاہا انہوں نے اس کا اظہار واصرار کیا اور کہا کہ چوں کہ یہ امور دنیا میں سے ہے۔اس لیے اس میں اعلان واظہار ہی اولیٰ ہے اور سر وخفاء ان امور میں افضل ہے جو آخرت سے متعلق ہوں۔
(تعلیماتِ غزالی،ص:۱۹۷-۱۹۸)

## صوفیاء کرام اور روزہ کی اہمیت

رمضان کا روزہ ربع ایمان میں داخل ہے کیوں کہ اس کے بارے میں آنحضرت ﷺ کا ارشاد ہے:
"الصوم نصف الصبر، الصبر نصف الایمان"۔ (ترمذی، الحلیہ لابی نعیم) "روزہ آدھے صبر کے مترادف ہے۔صبر نصف ایمان کے برابر ہے۔"
پھر اس میں مزید خصوصیت یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اسے اپنی طرف منسوب کیا ہے اور اس لحاظ سے اس کو تمام عبادات سے ممیّز قرار دیا ہے۔حدیث میں ہے:"یضاعف کل حسنة بعشر امثالھا الی سبع مائة ضعف الا الصیام فانه لی وانا اجزی به"۔(بخاری ومسلم)
"ہر نیکی کا اجر دس گنا سے زائدہ تک ہے لیکن روزہ اس سے مستثنیٰ ہے۔یہ میرے لیے مخصوص ہے۔اس لیے اس کے اَجر کی تعیین میرے ذمہ ہے۔"
قرآن کریم کی ایک آیت میں بھی اس چیز کی طرف اشارہ ہے:"انما یوفی الصابرون بغیر حساب"
جو صبر کرنے والے ہیں ان کو بے شمار ثواب ملے گا۔
اور چوں کہ روزہ نصف صبر کے ہم پلہ قرار دیا گیا ہے۔لہٰذا اس کا مطلب یہ ہوا کہ یہ عبادت کی ایسی نوعیت ہے۔کہ جس میں ناپ تول، اور حساب وریاضی کی حد بندیوں کو دخل نہیں۔
اس سے بڑھ کر اس کی فضیلت کا اندازہ اس حدیث سے لگایئے۔
"والذی نفسی بیدہ لخلوف فم الصائم اطیب عنداللہ من ریح المسك الخ"۔(بخاری ومسلم)
"اس ذات گرامی کی قسم جس کے قبضۂ قدرت میں میری جان ہے۔صائم کی منہ کی بو اللہ کے ہاں مشک کی شمیم فرحت آفریں سے کہیں زیادہ پاکیزہ ہے۔"
روزہ رکھنے والے کیلئے جنت کا ایک مخصوص دروازہ ہوگا۔جس میں صرف وہی داخل ہو سکے گا۔آنحضرت ﷺ کا ارشاد ہے:
"للجنة باب یقال له الریان لا یدخله الا الصائمون و ھو موعود بلقاء اللہ تعالیٰ فی جزاء صومه"۔ (مسلم و بخاری)
"جنت میں ایک دروازہ "ریان" نامی ہے جس میں روزہ داروں کے سوا اور کوئی داخل نہیں ہو پائے گا۔روزہ داروں سے اللہ تعالیٰ کے لقاء کا بھی وعدہ ہے۔"(تعلیماتِ غزالی،ص:۲۰۳-۲۰۴)

**روزہ کو امتیاز کیوں حاصل ہے؟:۔** سوال یہ ہے روزہ کی فضیلت اس درجہ کیوں ہے؟ اور اس کو دیگر عبادات پر یہ امتیاز کیوں حاصل ہے۔اس کی دو وجہیں سمجھ آتی ہیں۔ایک یہ کہ دوسری تمام عبادات ایسی نہیں۔کیوں کہ ان عبادات کو ہر کوئی دیکھ سکتا ہے۔لیکن روزہ کا تعلق یکسر انسان کے باطن سے ہے۔اسے اللہ تعالیٰ کے سوا اور کوئی نہیں جان سکتا اور کوئی نہیں معلوم کرسکتا کہ فلاں شخص روزہ سے ہے یا نہیں ہے۔

دوسرے اس سے جتنا شیطان قابو میں آتا ہے اور جس قدر اس کی راہیں بند ہوتی ہیں اور کوئی عبادت اس معاملہ میں اس کی ہم سر نہیں ہو سکتی۔کیوں کہ شیطان اور اس کی کارفرمائیاں اس سے زیادہ کیا ہیں کہ شہوات وخواہشات کا سب سے بڑا وسیلہ ہیں۔کہ جس کو آلہ کار بنا کر یہ انسان کو گمراہ کرتا ہے اور روزہ سے چوں کہ یہ سارا کارخانہ ہی طبیعت واقتضاء کے دائرہ سے نکل کر اطاعت وفرمانبرداری کے دائرہ میں داخل ہو جاتا ہے۔اس لیے اس کی گرفت ڈھیلی پڑ جاتی ہے اور اس کا زور ٹوٹ جاتا ہے۔علاوہ ازیں شیطان کی قوتوں کو فتح کرنے اور قلع قمع کرنے سے یہ مطلب بھی ہے۔کہ آپ نے اللہ کی طرف نصرت کا ایک قدم بڑھایا اور جب آپ نے اس کی طرف قدم بڑھایا تو اس کے صلہ میں اس کی رحمتیں بھی جوش میں آجاتی ہیں۔

"ان تنصروا الله ينصركم و يثبت اقدامكم"۔(محمد:۷)اگر تم خدا کی مدد کرو گے تو وہ بھی تمہاری مدد کرے گا اور تمہارے قدموں کو ثبات بخشے گا۔"(تعلیمات غزالی،ص:۲۰۴-۲۰۵)

## صوفیاء کے نزدیک روزہ کے اَسرار ومعنوی شرطیں

**روزہ کے تین مدارج:** روزہ کیا ہے؟ اس کی حقیقت جاننے کیلئے ضروری ہے کہ اس سے متعلقہ مدارج کی تفصیل معلوم کی جائے۔اس کے تین معروف درجے ہیں۔**صوم عموم**......عوام کا روزہ۔**صوم خصوص**......خواص کا روزہ۔**صوم خصوص الخصوص**...... یا ان لوگوں کا روزہ جو اللہ کے خاص الخاص بندے ہیں۔

**صوم عموم:۔** سے مراد یہ ہے کہ صائم کم از کم اپنی ذمہ داریوں کو قبول کرے۔یعنی کھانے پینے یا جنسی تقاضوں کی حد تک اللہ تعالیٰ کے حکم کی پیروی کرے۔

**صوم خصوص:۔** اس سے کچھ زیادہ کا طالب ہے۔اس کا یہ مطلب ہے۔کہ ہاتھ، پاؤں، ناک، کان اور لسان تمام اعضاء وجوارح اپنے کو کسی معصیت سے آلودہ نہیں ہونے دیں گے اور صائم اس بات کا پابند ہوگا۔کہ ان کو ہر طرح کی آلودگی اور فجور سے بچائے رکھے گا۔

**صوم خصوص الخصوص:۔** کا تقاضا اس سے بھی آگے کی منزل کا ہے۔اس سے یہ مقصود ہے۔کہ دل افکار ماسوی اللہ سے بالکل آزاد ہو جائے گا اور فکر وتدبر کی تمام صلاحیتوں کا بجز خدا کی ذات اور امور آخرت اور کوئی مدار ومحور نہیں رہے گا۔اسی کی محبت، اسی کی دھن اور اسی کا نام اور اسی کا ذکر اسی کا وظیفۂ حیات ٹھہرے گا۔

اس منزل میں اخلاص ورسوخ کس درجہ کا ہونا چاہیے۔اس پر یوں غور کیجئے کہ جہاں عوام کا روزہ کھانے پینے کی اشیاء سے ٹوٹ جاتا ہے۔وہاں ان کے ہاں اس کی نزاکت کا یہ حال ہے۔کہ اگر کسی نے دنیا کے بارے میں ذرا سوچ لیا تو بھی روزہ کی برکات سے ہاتھ دھو بیٹھے گا۔(تعلیمات غزالی،ص:۲۰۶-۲۰۵)

**دنیا کی تعریف ارباب قلوب کے نقطۂ نظر سے:۔** دنیا کے لفظ سے دھوکا میں نہیں پڑنا چاہیے یہ دنیا جو ارباب قلوب کیلئے بمنزلہ افطار کے ہے۔وہ ہے جو کسی طرح بھی زادِ آخرت نہ بن سکے اور عقبیٰ میں کام نہ آسکے۔اس میں دین کا کوئی پہلو مدنظر نہ ہو اور وہ دنیا جو بہر حال آخرت کا توشہ ہے اور عقبیٰ کی بھلائیوں کا پیش خیمہ ہے اس کو دین ہی کا ایک ضروری حصہ سمجھنا چاہیے۔اس نظام خصوص الخصوص میں قدم دھرنے سے یہ لازم آتا ہے۔کہ صائم اس عالم ذلیل اور کارخانۂ فنا کے ہر فکر اور ہر تشویش سے مخلصی حاصل کرلے۔یہاں تک کہ اگر دن کے

وقت اس نے اپنی افطاری سے متعلق غور کر لیا، تو محض اتنا کرنے سے اس کا نام گنہگاروں کی فہرست میں لکھ لیا گیا۔ یہ رُتبۂ بلند آسانی سے حاصل ہونے والا نہیں۔ اس پر انبیا علیہم السلام فائز ہوتے ہیں، صدیق فائز ہوتے ہیں اور ان حضرات کو ان سے بہرہ مندی کے مواقع میسر ہوتے ہیں۔ جو اللہ تعالیٰ کے مقربین خاص ہیں۔ (تعلیماتِ غزالی، ص:۲۰۷)

**صوم خصوص کا نقشہ اور شرائط:۔** اس مقام و درجہ کی دیگر تفصیلات کیا ہیں؟ اس پر مزید حاشیہ آرائی ممکن نہیں۔ کیوں کہ یہ قصہ زبانی جمع خرچ اور قیل و قال سے متعلق نہیں۔ بلکہ کچھ حکایت عمل سے تعلق رکھنے والی کیفیت ہے۔ جس کی حقیقت عمل اور صرف عمل ہی سے واضح ہو سکتی ہے۔ دو لفظوں میں اس کیفیت کا حاصل یہ ہے کہ کوئی شخص کلیۃً اللہ کی طرف متوجہ ہو جائے اور ارادہ و ہمت کی پوری پوری قوتوں کے ساتھ غیر اللہ سے اپنا رُخ پھیر لے۔

**صوم خصوص کی تفصیل:۔** جس کو ہم صوم صالحین سے بھی تعبیر کرتے ہیں۔ یہ ہے کہ روزہ دار اپنے اعضا و جوارح کو ہر طرح کی آلودگی و آلائش معصیت سے بچائے رکھے اس کی تفصیل چھ امور کی تکمیل چاہتی ہے۔ (تعلیماتِ غزالی، ص:۲۰۷)

**امر اوّل:۔** نظر و بصر کو مخصوص رکھا جائے اور کوشش کی جائے کہ اس کا ہدف نہ تو کوئی ناجائز و مکروہ بات ہو اور نہ کوئی ایسا منظر ہو جو اپنی طرف اُلجھالے اور یادِ الٰہی کو بھلا دے۔ آنحضرت ﷺ کا ارشاد ہے:

> "النظرة سهم مسموم من سهام ابليس لعنه الله فمن تركها خوفا من الله اتاه الله عزوجل ايمانا يحل حلاوته في قلبه"۔ (مستدرک)
>
> "غیر محرم عورت کی طرف للچائی ہوئی نظروں سے دیکھنا ابلیس مردود کے تیروں میں سے ایک زہریلا تیر ہے۔ سو جو کوئی اللہ کے خوف سے اس سے باز رہتا ہے۔ اللہ تعالیٰ اس کو ایمان کی اس نعمت سے مالا مال کرے گا۔ جس کی شیرینی یہ اپنے دل میں محسوس کرے گا۔"

ایک اور حدیث میں ہے: "خمس يفطرن الصائم الكذب والغيبة والنميمة واليمين الكاذبة والنظرة بالشهوة"
(ان پانچ چیزوں سے روزہ فاسد ہو جاتا ہے، جھوٹ، چغلی، نمامی، جھوٹی قسم، اور شہوت بھری نظریں۔ (تعلیماتِ غزالی، ص:۲۰۹)

**امر ثانی:** زبان کو اس سے متعلقہ عیوب سے باز رکھا جائے۔ جیسے ہذیان جھوٹ، غیبت، چغلی، فحش گوئی، سخت کلامی، جھگڑا اور ریا کارانہ کلمات، ایجابی صفات اس میں یہ پیدا ہونی چاہئیں کہ لایعنی امور میں سکوت کو ترجیح دے۔ اللہ تعالیٰ کے ذکر میں مشغول رہے اور تلاوت قرآن مجید میں مصروف و منہمک۔

غیبت کے بارے میں حضرت سفیان رحمہ اللہ کا قول ہے: "الغيبة تفسد الصوم" (غیبت روزہ میں خلل پیدا کرتی ہے)
مجاہد رحمہ اللہ سے مروی ہے۔ "خصلتان يفسدان الصيام الغيبة والكذب"
"دو خصلتیں ایسی ہیں جو روزہ کو بگاڑ دیتی ہیں۔ ایک غیبت، دوسرا جھوٹ۔"

آنحضرت ﷺ فرماتے ہیں: "انما الصوم جنة فاذا كان احد كم صائما فلا يرفث ولا يجهل و ان امرء قاتله او شاتمه فليقل اني صائم، اني صائم " (خرائطی نے مکارم الاخلاق میں ذکر کیا ہے) روزہ صائم کیلئے بمنزلہ سپر کے ہے۔ سو جو کوئی تم میں سے روزہ رکھے وہ تو فحش گوئی نہ کرے نہ لڑے جھگڑے اور اگر اسے کوئی للکارے یا گالی گلوچ پر اُکسائے تو یہ کہہ کر ٹال جائے کہ بھائی میں تو روزہ سے ہوں میں تو روزہ سے ہوں۔" (تعلیماتِ غزالی، ص:۲۰۹)

**امر ثالث:** کان کے پردوں پر کوئی ایسی آواز دستک نہ دے۔ جو معصیت کی طرف بلانے والی ہو۔ ممنوع اور حرام چیزوں کی طرف ملتفت ہونا کتنا برا ہے۔ اس کا اندازہ اس آیت سے کیجئے کہ قرآن نے اس میں ہر طرح جھوٹی باتوں کو سننے اور سود کھانے والے کو ایک ہی صف میں رکھا ہے۔

"سمعون للکذب اکلون للسحت" (مائدہ: ۴۲) "یہ جھوٹی باتیں بنانے کیلئے جاسوسی کرنے والے اور سود کھانے والے ہیں۔"

دوسری جگہ اس مضمون کو یوں بیان کیا ہے: "لو لا ینھا ھم الربانیون و الاحبار عن قولھم الاثم و اکلھم السحت" (مائدہ: ۶۳)

"بھلا ان کے مشائخ اور علماء ان کو گناہ کی باتوں اور حرام کھانے سے منع کیوں نہیں کرتے۔"

اس سے معلوم ہوا کہ جس طرح کسی کی برائی بیان کرنا گناہ ہے اسی طرح اس پر خاموش رہنا اور سننا بھی معصیت ہے۔ (تعلیماتِ غزالی، ص: ۲۰۹)

**امر رابع:** یہی بقیہ اعضا کا حکم ہے۔ ہاتھ پاؤں اور جسم کے دوسرے کل پرزے ہر طرح کی معصیت سے مجتنب رہیں۔ کیوں کہ اگر کسی شخص نے دن بھر پیٹ میں مثلاً حرام چیز نہ جانے دی۔ مگر افطاری کے قریب معدہ کو حرام سے پر کر لیا تو یہ پرلے درجے کی بے وقوفی ہوگی اور اس پر عربی کی یہ مثل صادق آئے گی۔

"بنی قصرا وھدم بلدۃ" "ایک محل تعمیر کیا، لیکن پورا شہر ملیا میٹ کر کے۔ (تعلیماتِ غزالی، ص: ۲۱۰)

**باہمی فرق کا ازالہ:** ۔ معانی باطنہ اور فقہاء ظاہر و باطن میں فرق: یہ ہیں وہ معانی باطنہ جن کو روزوں میں ملحوظ رکھنا لازم ہے اور جن کے بغیر ان میں کیفیت و لطف پیدا نہیں ہو پاتا اس پر اگر کوئی کہہ دے کہ فقہاء تو اس قدر سختیاں اور شرائط عائد نہیں کرتے۔ بلکہ وہ تو کہتے ہیں کہ اگر ایک شخص کھانے پینے میں شرعی احتیاط کا خیال رکھتا ہے اور جنسی تقاضوں سے بھی بچا رہتا ہے تو اس کا روزہ بغیر کسی شبہ اور کھٹک کے صحیح ہے۔ سوال یہ ہے کہ فقہاء کی اس یقین دہانی کے بعد ان دقائق کی کیا اہمیت رہ جاتی ہے؟

اس کے جواب میں ہم کہتے ہیں کہ فقہاء ظاہر اور علماء باطن کا دائرہ بحث و فکر الگ الگ ہے۔ فقہا صرف اس پر اکتفا کرتے ہیں کہ ظاہر کی حد تک دلائل و شرائط کی تفصیل بیان کر دیں۔ ان پر یہ فرض قطعاً عائد نہیں ہوتا۔ کہ معانی باطنہ کی کھوج لگائیں اور بتائیں کہ جھوٹ یا غیبت کا مثلاً روزہ کی روحانیت پر کیا اثر پڑتا ہے۔ برخلاف علماء باطن کے کہ یہ اس بات کے مکلّف ہیں۔ کہ عبادات کی روح بھی متعین کریں اور اس کے لوازم و شرائط کی چھان بین بھی کریں۔ رہی یہ بات کہ اس امورِ باطنہ کی اہمیت کیا ہے؟ تو اس کا اندازہ فریقین کے دلائل سے کیجئے۔ آپ کو معلوم ہو جائے گا۔ کہ فقہا کے دلائل نسبتاً زیادہ کمزور ہیں اور علماء باطن جن حقائق پر زور دیتے ہیں۔ ان کا موقف زیادہ مضبوط اور مستحکم ہے۔
(تعلیماتِ غزالی، ص: ۲۱۴)

**فقہاء اور علماء ظاہر کے مخاطبین الگ الگ ہیں:** ۔ پھر ایک فرق یہ بھی ہے کہ دونوں کے مخاطبین الگ الگ ہیں اور دونوں کے مقاصد جدا جدا ہیں۔ یعنی فقہاء کی اگر یہ کوشش ہے کہ اس گروہ کو دین کی موٹی موٹی حقیقتیں سمجھائیں جو دنیائے دین پر مٹا ہوا ہے اور دین کی جانب سے بالکل غافل ہے تو علمائے باطن کا مخاطب وہ طائفہ ہے جو فرائض کی حد تک گو پوری طرح لیس ہے مگر اس پر قانع نہیں۔ بلکہ مزید ترقیات کا خواہاں ہے اور مزید درجات کا طالب ہے ایک فرق دونوں میں یہ ہے کہ فقہاء کی پرواز زیادہ سے زیادہ تصحیح اعمال تک ہے۔ آگے نہیں لیکن اربابِ قلوب، قبولیت کے جویاں ہیں۔ ببیں تفاوت رہ از کجاست تابہ کجا (تعلیماتِ غزالی، ص: ۲۱۴)

**روزہ کا اولین اور بنیادی مقصد:** ۔ روزہ کا اولین اور بنیادی مقصد تخلق باخلاق اللہ ہے اور اللہ کے اخلاق کے ساتھ ہمرنگ رہنے کے معنی مقام صمدیت تک پہنچنا ہے اور ملائکہ کی صف میں کھڑا ہونا ہے۔ یہ ملائکہ کیا ہیں؟ ایک ایسی مخلوق جو گناہ اور معصیت کے پھیر میں گرفتار نہیں۔ بلکہ جس کا وظیفۂ حیات ہی اطاعت و بندگی ہے۔ لہٰذا انسان جس قدر خواہشات سے اونچا اُٹھے گا۔ اسی نسبت سے ملکوتیت سے متصف ہوگا اور جس نسبت سے ہوس و آز کے پھندوں میں پھنسے گا۔ اسی نسبت سے ملائکہ سے دور ہوتا چلا جائے گا۔ اب جب روزہ کے معنی ارباب قلوب کے نزدیک یہ ٹھہرے کہ اس کے ذریعہ مقام صمدیت سے تعلق پیدا کرنا ہے۔ تو روزہ کے اس تصور پر یہ حضرات کیوں کر مطمئن ہو سکتے ہیں۔ کہ ایک وقت خاص تک تو روٹی کا ایک بھورا اور پانی کا ایک قطرہ بھی حلق کے اندر نہ جانے پائے۔ لیکن جب وہ وقت گزر جائے تو پھر

پیٹ کا کوئی گوشہ ایسا نہ رہے۔ جو بھر نہ جائے اور یہ کہ دستر خوان کھانوں کی تمام اقسام سے آراستہ ہو۔ کیوں کہ اگر روزہ کا مفہوم اسی قدر رہوتا۔ تو آنحضرت ﷺ کیوں ارشاد فرماتے: ''کم من صائم لیس له من صومه الا الجوع والعطش''

کتنے ہی روزہ دار ایسے ہیں۔ کہ جن کو روزہ سے بجز بھوک اور پیاس کے کچھ حاصل ہونے والا نہیں۔ (تعلیماتِ غزالی ص:۲۱۴-۲۱۵)

## امام غزالی رحمہ اللہ کے نزدیک فضائل مدینہ

**دیارِ حبیب ﷺ کی برکتیں:**۔ مکہ مکرمہ کے بعد مدینہ سے بڑھ کر خیر و برکت کی اور کوئی جگہ نہیں۔ اس میں اعمال وحسنات کا درجہ کہیں زیادہ ہے آنحضرت ﷺ نے نماز کے بارے میں فرمایا ہے: ''صلوٰۃ فی مسجدی هذا خیر من الف صلاۃ فیما سواہ الا المسجد الحرام'' (بخاری و مسلم) ''میری اس مسجد میں ایک نماز پڑھ لینا دوسری مسجدوں میں ہزار نماز پڑھنے سے بھی بہتر ہے۔ ہاں مسجد حرام کا درجہ اس سے بھی زیادہ ہے۔''

اور یہ خصوصیت صرف نمازوں کو ہی حاصل نہیں اس میں ہر ہر عمل اور ہر ہر نیکی المضاعف اجر چاہتی ہے۔ مزید براں یہیں رہ جانے اور زندگی گزارنے میں جو لطف ہے آنحضرت ﷺ نے اس کی طرف خصوصیت سے ارشاد فرمایا ہے۔

''من استطاع ان یموت بالمدینة فلیمت فانه ان یموت بها احسن الا کنت له شفیعا یوم القیامة'' (متفق علیہ)

''جو مدینہ میں تمام عمر رہ سکتا ہے اسے رہنا چاہیے کیونکہ جو کوئی بھی اس سرزمین میں مرے گا میں قیامت کے روز اس کی سفارش کروں گا۔'' (تعلیماتِ غزالی ص:۲۲۵)

**مسجد نبوی ﷺ اور مزار پر حاضری کی کیفیات:**۔ جب مسجد نبوی ﷺ کا منظر دلنواز سامنے آئے اور اس میں قدم دھرنے کی سعادت حاصل ہو۔ تو کچھ اس طرح کا نقشہ نظر و بصر کے سامنے پھر جانا چاہیے کہ یہ وہ مقام ہے جس کو اللہ تعالیٰ نے آنحضرت ﷺ کی سجدہ گاہ قرار دیا۔ جس میں مسلمانوں کے پہلے اور بہترین گروہ نے عبادت فرائض انجام دیئے اور یہی وہ مقام ہے کہ زندہ حضرات میں سے بہترین اور چیدہ افراد جہاں صبح وشام اللہ کی عبادت میں مصروف رہتے ہیں اور جو مرنے والوں میں سے بہتر اور اعلیٰ ترین ہستیوں کو اپنے آغوش میں لیے ہوئے ہے۔ لہٰذا یہاں آنے کا جب اتفاق ہو۔ تو خشوع وعظمت کے جذبات کا ان پر پورا پورا غلبہ واستیلا ہونا چاہیے اور کیوں نہ ہو یہ تو جگہ ہی ایسی ہے، کہ ہر ہر دل جس سے متاثر ہوا اور ہر ہر مومن جہاں وفور کیفیات سے مست ہو۔ اویس قرنی رحمہ اللہ کے بارے میں ابوسلیمان رحمہ اللہ کی روایت ہے۔ کہ جب یہ مدینہ آئے اور ان سے کہا گیا۔ یہ ہے آنحضرت ﷺ کا مزار ہے۔ تو ان پر غش طاری ہو گیا۔ جب ہوش میں آئے تو کہنے لگے۔ باللہ مجھے کسی طرح یہاں سے نکالیے۔ میں ایسی جگہ ہرگز نہیں رہنے کا جہاں محمد رسول اللہ ﷺ مدفون ہوں۔

**مزار اقدس پر حاضری کے آداب:**۔ مومن نہ تو روضہ کی دیوار کے بالکل قریب کھڑا ہو اور نہ اس کو چھوئے بلکہ ذرا فاصلہ پر ادب و احترام سے کھڑا ہو کر دیدہ ونگاہ کیلئے سامان لذت فراہم کرے اور یہ سمجھے کہ گویا آنحضرت ﷺ کی زندگی ہی میں ان کے سامنے حاضر ہو رہا ہے جیسا کہ حدیث میں آیا ہے۔ ''ان اللہ تعالیٰ وکل بقبرہ ملکا یبلغه سلام من سلم علیه من امته''

اللہ تعالیٰ نے آنحضرت ﷺ کی قبر پر ایک فرشتہ مقرر کر رکھا ہے۔ جس کے فرائض میں یہ داخل ہے کہ درود وسلام بھیجنے والے کا سلام ودرود ان تک پہنچا دے۔''

اس سلسلہ میں یاد رہے کہ درود وسلام تو اس شخص کا بھی آنحضرت ﷺ تک لے جایا جاتا ہے، جو مدینہ سے باہر ہے۔ اس لیے جس نے وطن اور ملک کو محض اس شوق کی بنا پر چھوڑا اور شدائد سفر برداشت کیے۔ کہ آنحضرت ﷺ سے شرف ملاقات حاصل کرے گا۔ وہ اگر یہاں آ کر روضۂ اقدس کی زیارت سے مشرف ہوتا ہے اور درود وسلام کے تحائف بھیجتا ہے تو اس کے پہنچ جانے اور خلعت قبول پانے میں کیا شبہ باقی رہ جاتا ہے اس حدیث کے یہ معنی ہیں کہ آنحضرت ﷺ کو زائرین کے آنے اور زیارت کرنے کی باقاعدہ اطلاعات دی جاتی ہیں۔

**منبر رسول ﷺ کو دیکھ کر کس انداز کا نقشہ فکر ونظر کے سامنے آنا چاہیے:** اس کے بعد مسجد نبوی ﷺ میں منبر رسول ﷺ کی زیارت کرنا چاہیے اور چشم تصور کے سامنے یہ منظر لانا چاہیے۔ کہ گویا آنحضرت ﷺ اس پر تشریف فرما ہیں اور مہاجرین وانصار کے مختلف گروہوں نے آپ ﷺ کو گھیر رکھا ہے۔ آپ ﷺ وعظ فرمارہے ہیں اور ان میں اللہ کی اطاعت اور فرمانبرداری کی روح پھونک رہے ہیں۔

یہ ہیں وہ اسرار واعتبارات کہ مناسک حج میں جن کی رعایت ضروری ہے۔ جب ان سے انسان فارغ ہوچکے تو اس کو اپنے قلب وجگر کا جائزہ لینا چاہیے اور دیکھنا چاہیے کہ کیا اس کا دل انہیں کیفیات سے معمور ہے۔ کیا دنیا سے بیزار ہوا ہے اور دار البقاء سے اس کی محبت بڑھی ہے اور آیا اس کے اعمال شرع کی ترازو میں پورے اترتے ہیں۔ اگر یہ کیفیات دل میں موجود ہیں۔ تو اس کا حج قبول ہوا اور اس کا نام زمرۂ محبوبین میں لکھا گیا۔ اگر معاملہ اس کے برعکس ہے تو پھر اندیشہ ہے کہ کہیں اس کو سوا غضب وپشیمانی کے اور کچھ حاصل نہ ہوا ہو۔ اللہ تعالیٰ اس محرومی سے ہر ہر مسلمان کو محفوظ رکھے۔ (تعلیماتِ غزالی، ص:۲۵۳-۲۵۴)

**ایام حج میں کثرت ذکر کے دلائل:** تلاوت قرآن کے بعد ذکر سے بڑھ کر اور کوئی عبادت نہیں۔ اس کے متعلق قرآن میں جابجا تصریحات آئی ہیں۔

"فاذکرونی اذکرکم"۔ (سورۂ بقرہ:۱۵۲) سو تم مجھے یاد کیا کرو۔ میں تمہیں یاد کیا کروں گا۔☆اذکروا اللہ ذکراً کثیراً (احزاب:۴۲) "اللہ تعالیٰ کو بہت یاد کرو۔"☆"فاذا افضتم من عرفات فاذکرو الله عند المشعر الحرام، واذکروا کما هدا کم"۔ (بقرہ:۱۹۰) اور جب عرفات سے واپس ہونے لگو تو مشعر حرام (مزدلفہ) میں خدا کا ذکر کرو۔ اور اس طرح ذکر جس طرح اس نے تمہیں سکھایا ہے۔☆"فاذا قضیتم مناسککم فاذکروالله کذکرکم اباء کم او اشد ذکرا" (بقرہ:۱۹۹) پھر جب حج کے تمام ارکان پورے کرچکو تو منیٰ میں خدا کو یاد کرو جس طرح اپنے باپ دادا کو یاد کرتے تھے۔ بلکہ اس سے بھی زیادہ۔☆"الذین یذکرون الله قیاما و قعوداً و علی جنوبهم" (آل عمران:۱۹۰) "جو کھڑے اور بیٹھے اور لیٹے ہر حال میں خدا کو یاد کرتے ہیں۔☆"واذکر ربك فی نفسك تضرعا و خفیة ودون الجهر من القول بالغدو والاصال" (اعراف:۲۰۵) اور اپنے پروردگار کو دل ہی دل میں عاجزی اور خوف سے اور پست آواز سے صبح وشام یاد کرو۔☆ولذکر الله اکبر (عنکبوت:۴۵) "اور خدا کا ذکر کرنا بڑا اچھا کام ہے۔

منافقین کو ذکر سے البتہ کوئی لگاؤ نہیں ہوتا، چنانچہ ان کی اس محرومی کے بارے میں اللہ تعالیٰ نے خصوصیت سے فرمایا:

"ولایذکرون الله الا قلیلاً" (نساء:۱۴۲) اور خدا کی یاد ہی نہیں کرتے مگر بہت کم۔

احادیث وآثار کا اچھا خاصہ ذخیرہ بھی ذکر کے فضائل میں منقول ہے۔ ایک حدیث قدسی ملاحظہ ہو۔

"یقول الله عزوجل انا مع عبدی ماذکرنی و تحرکت شفتاہ بی" (مستدرك)

"اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں میں اپنے بندہ کے ساتھ اس وقت تک رہتا ہوں جب تک وہ میرے ذکر میں مشغول رہتا ہے اور جب تک اس کے ہونٹ میری یاد سے متحرک رہتے ہیں۔"

ایک دوسرے مقام پر ارشاد فرمایا: "من احب ان یرتع فی ریاض الجنة فلیکثر ذکر الله عزوجل"

جو ریاض جنت کی شمیم انگیزیوں سے بہرہ مند ہونا چاہتا ہے اور اس کے آثار اور میووں سے کام ودہن کی تواضع کرنا چاہتا ہے۔ اسے چاہیے کہ اللہ کا ذکر کثرت سے کرے۔

ایک مرتبہ آنحضرت ﷺ سے پوچھا گیا کہ بہترین عمل کونسا ہے۔ آپ ﷺ نے جواب میں فرمایا۔

ان تموت ولسانك رطب بذکر الله عزوجل "تیری موت اس عالم میں ہو۔ کہ تو اللہ کے ذکر سے رطب اللسان ہو"

ایک اور حدیث قدسی دیکھیے۔ اصحاب ذکر کیلئے کس درجہ ایمان افروز اور امید افزا ہے:

"یقول الله تبارك و تعالیٰ اذا ذکرنی عبدی فی نفسه ذکرته فی نفسی واذا ذکرنی فی ملاء ذکرته فی ملاء خیر من ملائه ۔ واذا تقرب منی شبرا تقربت منه ذراعا واذا تقرب منی ذراعا تقربت منه باعا و اذا مشی الی هرولت الیه "۔

''اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں جب کوئی میرا بندہ مجھے یاد کرتا ہے تو میں بھی اس کو دل میں یاد کرتا ہوں اور جب وہ بر سر مجلس میرا تذکرہ کرتا ہے تو میں بھی اس سے کہیں بہتر جماعت میں تذکرہ کرتا ہوں اور اگر میرا بندہ میری طرف ایک بالشت بڑھے۔ تو میں بقدر دو بالشت کے اس کی جانب ملتفت ہوتا ہوں اور اگر وہ دو بالشت بڑھے تو میں بقدر ایک ہاتھ کے اس کی طرف بڑھتا ہوں۔ پھر اگر وہ ایک ہاتھ کے انداز سے بڑھے۔ تو میں اس کی جانب لپک کے آتا ہوں۔

یعنی نہ پوچھو۔ کہ میری توجہات والتفات کی سرعتوں کا کیا عالم ہوتا ہے؟ ذکر کا ایک فائدہ یہ ہے۔ کہ اس کے بعد اللہ تعالیٰ سے کچھ مانگنے کی حاجت نہیں رہتی۔ ''قال الله عزوجل من شغله ذکری عن مسئلتی اعطیته افضل ما اعطی سائلین"

''اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے جو میرے ذکر میں اس درجہ مشغول رہا کہ مجھ سے کچھ طلب نہیں کر سکا۔ میں اس کو اتنا ہی دوں گا جتنا کسی بہترین سائل کو میں دے سکتا ہوں۔''

یہی نہیں بلکہ ایک عارف کے قول کے مطابق۔ اللہ تعالیٰ ذاکر کی جملہ ضروریات انفرادی واجتماعی کا متکفل ہو جاتا ہے۔ حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ کا قول ہے۔ ''لیس یتحسر اهل الجنة علی شی ء الا علی ساعة مرت بهم، لم یذکر الله سبحانه فیها"

''اہل جنت کو بجز اس کے اور کسی چیز پر افسوس نہیں ہوگا کہ کچھ لمحے یونہی غفلت میں بسر ہو گئے اور ان میں وہ اللہ کے ذکر سے محروم رہے۔'' (تعلیماتِ غزالی، ص: ۲۵۷-۲۵۹)

**صوفیاء کے اجتماعی ذکر کے فضائل ودلائل:** جب ذکر کے یہ فضائل ہوئے تو ان مجالس کے کیا کہنے کہ جن کو ترتیب ہی اس لیے دیا گیا ہے کہ ان میں اللہ کے ذکر سے دلوں کو صیقل کیا جائے۔

ایک حدیث میں ہے: ''ماجلس قوم مجلسا یذکرون الله تعالیٰ لا یریدون بذالك وجهه الا ناداهم مناد من السماء قوموا مغفورا قد بدلت لکم سیاتکم حسنات'' جب بھی کوئی گروہ کسی ایسے اجتماع کا اہتمام کرتا ہے جس میں اللہ کا صرف اس کی خوشنودی کے پیش نظر ذکر کرنا مقصود ہو۔ تو ایک پکارنے والا پکار کر انہیں خوشخبری سناتا ہے۔ کہ جاؤ تمہارے گناہ بخش دیئے گئے اور تمہاری لغزشیں نیکیوں سے بدل دی گئیں۔

**ایک عارفانہ نکتہ:** ۔ (ذکر اور میراث رسول صلی اللہ علیہ وسلم حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کا ایک عارفانہ اور لطیف مذاق) صحابہ رضی اللہ عنہم کے دل میں ذکر کی کیا اہمیت تھی؟ اس کے بارے میں ابو ہریرہ رضی اللہ عنہم کا ایک واقعہ ملاحظہ ہو۔ ایک دن اتفاق سے بازار میں جو یہ جا نکلے تو کیا دیکھتے ہیں کہ خرید وفروخت کرنے والوں کے ٹھٹھ کے ٹھٹھ لگے ہیں۔ کہنے لگے۔ لوگو! تمہیں کیا ہو گیا ہے۔ تم یہاں کاروبار میں مشغول ہو اور اسی مسجد نبوی میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی میراث بٹ رہی ہے۔ جاؤ اور اپنا حصہ لگاؤ۔ یہ ساری بھیڑ پلٹ کر مسجد میں آئی۔ تو یہ دیکھ کر سخت مایوسی ہوئی۔ کہ یہاں کوئی بھی دولت وثروت کی تقسیم میں مصروف نہیں ہے۔ لوگوں نے کہا حضرت! یہ کیا مذاق سوجھا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی مسجد میں تو اس قسم کی کوئی چیز نہیں۔ ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے کہا تم نے مسجد میں جا کر کیا دیکھا۔ کہنے لگے یہی بس ایک حلقہ ذاکرین کا۔ ذکر اور تلاوت قرآن میں منہمک ہے۔ ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے کہا۔ یہی میراث رسول صلی اللہ علیہ وسلم ہے۔ اللہ کی یاد اور ذکر یک طرفہ نہیں ہوتا۔ بلکہ کچھ اس ذات گرامی کو بھی اپنے یاد کرنے والوں سے دلچسپی ہے۔ ایک حدیث میں ہے:

''ان لله ملائکة سیاحین فی الارض فضلا عن کتاب الناس فاذا وجدوا قوماً یذکرون الله عزوجل تنادوا، هلموا الی بغیتکم فیجیون فیحفون بهم الی السماء فیقول الله تبارك و تعالٰی الی شی ترکتم عبادی یصنعونه فیقولون ترکنا هم یحمدونك و یسبحونك فیقول الله تبارك و تعالٰی هل راونی فیقولون لا فیقول جل جلاله، کیف لو راونی فیقولون لو رواوك لکانوا اشد تسبیحاً و تحمیداً و تمجیداً فیقول له من ای شی یتعوذون فیقولون من النار، فیقول تعالیٰ هل راوها

فیقولون لا۔ فیقول الله عزوجل۔ فکیف لو راوها فیقولون لو راوها لکانوا اشد هربا منها واشد نفورا۔ فیقول جل جلاله و ای شی یطلبون فیقولون الجنة فیقول تعالیٰ و هل راوها فیقولون لا فیقول تعالیٰ فکیف لو راوها فیقولون لو روها لکانوا اشد علیها حرصاً فیقول جل جلاله انی اشهد کم انی قد غفرت لهم، فیقولون کان فیهم فلان لم یردهم انما جاء لحاجة فیقول الله عزوجل هم قوم لا یشقٰی جلیسهم "۔(ترمذی)

''اللہ تعالیٰ نے نامہ اعمال لکھنے والوں کے علاوہ دنیا میں کچھ ایسے فرشتوں کا تقرر بھی فرما رکھا ہے۔ جو گھوم پھر کر ذاکرین کا پتہ چلاتے ہیں۔ پھر جب انہیں کسی ایسے مجمع کا علم ہوتا ہے۔ تو دوسروں سے کہتے ہیں۔ یہاں آؤ ہیں یہ وہ لوگ جن کی تم تلاش میں ہو۔ پھر یہ فرشتے اسی مجمع کے گرد آسمان تک گھیرا ڈال لیتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ ان سے پوچھتے ہیں۔ کہو تم نے ہمارے بندوں کو کس حال میں پایا یہ کہتے ہیں ان کو ہم نے تیری حمد و ثناء اور تسبیح بیان کرتے ہوئے پایا۔ اللہ تعالیٰ پوچھیں گے۔ مگر کیا انہوں نے مجھے کبھی دیکھا بھی ہے۔ یہ کہیں گے جی نہیں۔ اللہ تعالیٰ فرمائیں گے اور اگر یہ میری جھلک دیکھ پائیں تو ان کے شوق ذکر کا کیا عالم ہو؟ فرشتے کہیں گے جب تو مولا اسی کام میں لگے رہیں اور تیری تسبیح، تمجید اور تمہید اس سے کہیں زیادہ زوروں سے بیان کریں۔ اللہ تعالیٰ فرمائیں گے اور کس چیز سے پناہ طلب کرتے ہیں۔ یہ کہیں گے جہنم کی آگ سے۔ اللہ تعالیٰ فرمائیں گے۔ کیا انہوں نے جہنم کی خوفناکیوں کا بھی مشاہدہ کیا ہے؟ یہ کہیں گے جی نہیں اللہ تعالیٰ کہے گا اور اگر یہ جہنم دیکھ پائیں تو یہ کہیں گے کہ پھر تو ان کا جہنم سے فرار اور بڑھ جائے یہ اور متنفر ہو جائیں۔ اللہ تعالیٰ فرمائیں گے اور یہ چاہتے کیا ہیں۔ یہ فرشتے کہیں گے تیری رضا۔ جنت! اللہ تعالیٰ فرمائیں گے اگر کہیں انہوں نے میری خوشنودی کے اس مرقع کو دیکھ لیا ہوتا تو ان کے شوق وطلب کا کیا حال ہوتا۔ یہ کہیں گے۔ جب تو اس میں اور اضافہ ہوتا۔ اللہ تعالیٰ فرمائیں گے۔ تم گواہ رہو۔ کہ میں نے ان سب کو بخش دیا۔ فرشتے کہیں گے۔ ان میں ایسا شخص بھی تھا۔ جو ذکر کی اس مجلس میں اپنے کسی کام کی وجہ سے آبیٹھا تھا۔ اس کا مقصد ذکر وفکر نہیں تھا۔ اللہ تعالیٰ فرمائیں گے یہ وہ قوم ہے کہ جن کا جلیس بھی محروم نہیں رہتا۔'' (تعلیماتِ غزالی، ص: ۲۶۰-۲۶۲)

## صوفیائے کرام کی تعلیمات میں نکاح کی اہمیت

اس کے بارے میں آیات قرآنی پر نظر ڈالیے۔ ''وانکحوا الایامی منکم'' (نور: ۳۲)

''اور اپنی قوم کی بیوہ عورتوں کے نکاح کر دیا کرو'' اس میں یہ نکتہ ملحوظ رہے۔ کہ نکاح کو بصیغہ امر ادا کیا ہے۔

''فلا تعضلوهن ان ینکحن ازواجهن'' (بقرہ: ۲۳۲) دوسرے شوہروں کے ساتھ جب وہ جائز طور پر راضی ہو جائیں نکاح کرنے سے مت روکو۔''

انبیاء ورسول صلی اللہ علیہ وسلم کی تعریف ان الفاظ میں فرمائی ہے: ولقد ارسلنا رسلا من قبلك و جعلنا لهم ازواجا و ذرية (رعد: ۳۸) ''اور ہم نے تم میں سے پہلے بھی پیغمبر بھیجے تھے اور ان کو بیبیاں اور اولاد بھی دی تھی۔

اللہ کے وہ بندے جو ازدواجی زندگی کے رشتوں میں منسلک ہیں۔ ان کی دعاؤں کا اندازہ کیا ہوتا ہے؟ اس کو یوں بیان فرمایا ہے۔

''والذین یقولون ربنا هب لنا من ازواجنا و ذریاتنا قرة اعین'' (فرقان: ۷۴) ''اور وہ خدا سے دعا مانگتے ہیں کہ اے پروردگار ہم کو ہماری بیبیوں کی طرف سے دل کا چین اور اولاد کی طرف سے آنکھ کی ٹھنڈک عطا فرما۔''

اس سلسلہ میں یہ بات بھی ملحوظ رکھنے کی ہے۔ کہ جتنے بھی پیغمبر علیہم السلام اس دنیا میں مبعوث ہوئے ہیں۔ وہ سب کے سب متاہل تھے۔ حضرت یحیٰی علیہ السلام نے بھی شادی کی تھی۔ اگر چہ وظیفہ جنسی ادا نہیں کیا تھا اور حضرت مسیح علیہ السلام کے بارے میں احادیث میں آتا ہے۔ کہ جب وہ دوبارہ آئیں گے تو اس پابندی کو قبول فرمائیں گے اور یہ پابندی ان کیلئے باعث برکت بھی ثابت ہوگی۔ یعنی صاحب اولاد ہوں گے۔

احادیث یہ ہیں: ''النکاح سنتی فمن رغب عن سنتی فقد رغب عنی، النکاح سنتی فمن احب فطرتی

فلیستن بسنتی "نکاح میری سنت ہے اس لیے یادر ہے جس نے اس سے روگردانی اختیار کی۔ نکاح میری سنت ہے۔ سو جس کو میری یہ فطرت پسند ہے اس کو میری اس سنت پر عمل کرنا چاہیے۔"

"من ترك التزويج مخافة العيلة فليس منا" جو نکاح افلاس کے اندیشے کے پیش نظر نہیں کرتا۔ وہ ہم میں سے نہیں ہے۔

حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا قول ہے: "لا يمنع من النكاح الاعجز او فجور" نکاح سے دو ہی آدمی باز رہ سکتے ہیں۔ ایک جس کو اس پر قدرت نہ ہو اور ایک جو بد معاش ہو۔

حبر امت ابن عباس رضی اللہ عنہ کہا کرتے تھے۔ "لايتم نسك الناسك حتى يتزوج"

"عابد اور زاہد کا زہد اس وقت تک مکمل نہیں ہوتا۔ جب تک کہ وہ شادی نہ کرے۔"

ان کا مقصد غالباً یہ ہے۔ کہ جب تک کسی شخص کی شادی نہ ہو۔ اس کا دل خیالات وشہوات کی اذیتوں سے بچ نہیں سکتا۔ یہی وجہ ہے۔ اپنے غلاموں کے بارے میں بھی ان کا یہی معمول رہا۔ کہ جہاں وہ بالغ ہوئے۔ ان کو رشتۂ ازدواج میں منسلک کر دیا۔ چناں چہ عکرمہ وکریب رحمہم اللہ کا نکاح ان کے مجبور کرنے سے طے پایا۔

عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نکاح کو صرف ایک ضرورت ہی تصور نہیں کرتے تھے۔ بلکہ ان کا یہ خیال تھا کہ یہ ایک دینی خدمت بھی ہے۔ اس کی تائید میں ان کا یہ قول ملاحظہ ہو۔ "لو لم يبق من عمرى الا عشرة ايام لا حببت ان اتزوج لكيلا القى الله عزباً" (اگر میری زندگی کے دس ہی دن باقی ہوں۔ تب بھی میں شادی کرنا پسند کروں گا تا کہ اللہ سے اس حال میں ملاقات نہ ہو کہ میری کوئی بیوی نہ ہو۔")

معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ کی دو بیویاں تھیں۔ اتفاق سے طاعون کا مرض پھیلا۔ اور ان دونوں کا انتقال ہو گیا۔ وہ خود بھی بیماری کی وجہ سے صاحب فراش ہوئے اور قریب تھا کہ داعی اجل کو لبیک کہیں۔ عین ان لمحوں میں ان کی یہ آرزو تھی۔

"زوجو نى انى اكره ان القى الله عزبا" میرے نکاح کا اہتمام کرو کیوں کہ میں اللہ تعالیٰ سے مجرد یا رنڈوے کی حیثیت سے ملنا نہیں چاہتا۔" اس تمنا میں بھی یہی مذہبی روح کارفرما تھی۔ کہ ہر حالت میں ازدواجی زندگی سے دوچار رہنا ضروری ہے۔

سفیان بن عیینہ رحمہ اللہ کہا کرتے تھے کہ: كثرة النساء ليست من الدنيا لان عليا رضى الله كان ازهد اصحاب رسول الله صلى الله عليه وسلم۔ و كان له اربع نسوة و سبع عشرة سرية۔

عورتوں کی کثرت دنیا کے مفہوم میں شامل نہیں ہے کیوں کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کی جو صحابہ رسول ﷺ میں زہد و اتقاء کے درجہ قصوی پر فائز تھے چار تو بیویاں تھیں اور سترہ لونڈیاں تھیں۔

"ان کے علاوہ اولیاء وصلحاء کی ایک اچھی خاصی جماعت کا یہ خیال تھا۔ کہ تجرد سے تاہل کی زندگی افضل ہے۔ چنانچہ جب کسی نے ایک مرتبہ ابراہیم ادہم رحمہ اللہ کو ان کے تجرد پر مبارک باد دی اور کہا کہ آپ کو تو خوب خوب تجرد وانزوا کی لذتوں سے بہرہ مندی کے مواقع حاصل ہیں۔ تو انہوں نے جواب میں کہا۔"

"لروعة منك بسبب العيال افضل من جميع ما انافيه۔ "اہل وعیال کی وجہ سے اضطراب وخون کی ایک خلش جن سے تم دوچار ہو۔ ان تمام کیفیات پر بھاری ہے کہ جن سے میں گزر رہا ہوں۔" (تعلیماتِ غزالی، ص:۲۱۳-۲۱۶)

**نکاح معاشرہ کی اساس و بنیاد ہے:۔** (خالص حیاتیاتی نقطہ نظر سے اس دعویٰ کی وضاحت) فوائد پانچ ہیں۔ (۱) اولاد، (۲) شہوت (۳) تدبیر منزل، (۴) کثرت عشرۃ، (۵) اور حقوق وفرائض کی نگہداشت کے سلسلہ میں مجاہدۂ نفس۔ جہاں تک اولاد کا تعلق ہے۔ یہ کہنا چاہیے کہ نکاح کے باب میں اسی کو اصل واساس کی حیثیت حاصل ہے اور اس کیلئے نکاح کا انتظام شرائع نے پیش کیا ہے۔ کیوں کہ اس سے بقاء نوع انسانی کے اصول کی تائید ہوتی ہے اور اس کی وجہ سے اس دنیا کی رونق اور چہل پہل قائم ہے اگر نسل انسانی باقی ہے تو اس سے

رُبع مسکون کی تمدنی وروحانی اقدار کا وجود بھی ممکن ہے اور اگر خدانخواستہ نوع انسانی ہی ختم ہو جاتی ہے تو مذہب اور اس کی اعلیٰ قدروں کے تحفظ کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔ اس میں شُبہ نہیں اگر اللہ تعالیٰ چاہتا، تو بغیر رشتۂ ازدواج کے توسل کے انسانوں کو پیدا کر سکتا تھا۔ مگر اس کی حکمت و قدرت نے یہ چاہا نہیں اور یہ پسند نہیں فرمایا کہ اسباب حیات کو بے کار کر دیا جائے۔ اس لیے اس نے انسانی تخلیق کیلئے مرد وعورت میں ایک خاص قسم کا عضوی ڈھانچہ تیار کیا اور اسی ڈھانچہ کا تقاضا ہے کہ ان میں شہوت اور محبت جنسی ایسے میلانات پیدا کیے۔ اس میں یہ راز پنہاں ہے کہ یہی جذبات یہی محبت اور جنسی کشش دونوں کو مجبور کرتی ہے کہ نوع انسانی بقاء وتحفظ کیلئے سرگرم سعی ہو اور اس غرض کی تکمیل کیلئے اپنی بہترین صلاحیتوں کو صرف کرے ورنہ کون ایسا تھا کہ بغیر کسی لطف اندوزی کے اور مادی محسوس بہرہ مندی کے اتنی بڑی کھکھڑ مول لیتا۔

**نکاح کا دوسرا فائدہ:۔** شیطان سے بچاؤ ہے۔ خواہشات نفس کے بے راہ روی سے اجتناب ہے اور شہوت کے زور کو توڑتا ہے۔ اس سے حفظ بصر کی نعمت حاصل ہوتی ہے اور عفاف و پاکیزگی کی دولت سے انسان مالا مال ہوتا ہے۔ اس حقیقت کی طرف آنحضرت ﷺ نے اشارہ کیا ہے۔ ''من نكح فقد حصن نصف دينه فليتق الله في الشطر الاخر ''۔ جس نے ازدواجی زندگی اختیار کی۔ اس نے اپنا آدھا دین بچالیا۔ اب اسے چاہیے کہ باقی آدھے کے بارے میں اللہ سے ڈرے۔''

**نکاح کا تیسرا فائدہ:۔** انسان اس کی وجہ سے تدبیر منزل کی ذمہ داریوں سے عہدہ برآ ہو جاتا ہے اور چھوٹے چھوٹے کاموں کی جانب اپنے کو فارغ و یکسو محسوس کرتا ہے اور اس لائق ہو جاتا ہے۔ کہ مہمات امور کیلئے وقت نکال سکے ورنہ اسے خود گھر کی صفائی کا انتظام کرنا پڑے۔ خود برتن مانجے، گھر کا کوڑا کرکٹ صاف کرے اور ضروریات کا اہتمام کرے۔ جس کا نتیجہ یہ ہوگا کہ پڑھنے لکھنے اور عمل کیلئے اس کے پاس نہ تو کافی وقت بچے گا اور نہ اتنی مقدرت اور توانائی ہی رہے گی۔ کہ سب کاموں کو انجام دے سکے۔ حضرت سلیمان الدارانی رحمہ اللہ نے جو یہ فرمایا کہ صالح اور نیک بخت بیوی دنیا کے قبیل سے نہیں ہے۔ تو اس کا یہی مطلب تھا۔ کہ اس کی وجہ سے اتنا وقت اور قوت ومقدرت بچ رہتی ہے۔ کہ انسان دین کے بڑے بڑے تقاضوں کو پایہ تکمیل تک پہنچا سکتا ہے۔ اس مفہوم کا آنحضرت ﷺ نے ایک حدیث میں یوں بیان فرمایا ہے۔

> ''ليتخذ احدكم قلباً شاكراً ولساناً ذاكراً و زوجة مومنة صالحة تعينه علىٰ اخرته''
>
> ''تم میں سے ہر ایک کو چاہیے کہ قلب ایسا پائے جو شکر گزار ہو، اور زبان ایسی کہ اس کی یاد میں لذت محسوس کرے اور بیوی وہ نیک اور صالح جو آخرت کے سلسلہ میں معین ومددگار ہو۔''

**نکاح کا چوتھا فائدہ:۔** نکاح سے مختلف عشائرہ وقبائل سے تعلقات استوار ہوتے ہیں اور انسان کی قوت وحشمت میں اضافہ ہوتا ہے۔

**نکاح کا پانچواں فائدہ:۔** زیادہ اہم ہے اور وہ یہ ہے کہ جب انسان تاہل اور بال بچوں کی زندگی بسر کرے گا۔ تو لامحالہ اس کو ان سے شکایتیں بھی پیدا ہوں گی۔ ان سے اذیتیں بھی پہنچیں گی اور ان کیلئے جو اکل حلال کا سامان کیا جائے گا۔ اس کے حصول کیلئے دشواریاں بھی پیش آئیں گی۔ اب فرض کیجئے یہ شخص شکایتوں اور اذیتوں کے مقابلہ میں تحمل و برداشت سے کام لیتا ہے اور ان کی تادیب واصلاح کی فکر میں برابر نگاہ رکھتا ہے، ان کی ترتیب اخلاقی کے فریضہ کو باحسن وجہ پورا کرتا ہے اور گھبراتا نہیں۔ مزید براں ان سب کا حلال سے پیٹ بھرتا ہے اور حرام کی طرف پلٹ کر بھی نہیں دیکھتا۔ تو ان اعمال جلیلہ کی فضیلت سے کون انکار کر سکتا ہے؟ یہی وہ بات ہے۔ جس کی طرف آنحضرت ﷺ نے اشارہ فرمایا ہے۔ ''يوم من وال عادل افضل من عبادة سبعين سنة ثم قال الا كلكم راع و كلكم مسئول عن رعيته''۔

> ''والی عادل کا ایک دن عابد وزاہد کے ستر سال پر بھاری ہے۔ پھر فرمایا تم میں کا ہر ایک ایک طرح کا والی ہے اور تم میں کے ہر ایک سے اس کی رعیت کے بارے میں پوچھا جائے گا۔''

وجہ فضیلت ظاہر ہے۔ یہ متاہل وعیال دار ایسا شخص ہے جس نے اپنی اصلاح بھی کی اور غیر کی اصلاح وتزکیہ کے درپے بھی ہوا۔ پھر اس نے ہر اصلاح کی راہ میں مشکلات کا سامنا بھی کیا۔ یعنی اس کو اگرچہ تکلیفیں پہنچیں۔ مگر اس نے ان سب کو بخندہ پیشانی گوارا کیا۔ بخلاف ایسے

شخص کے کہ جوان جھمیلوں سے یکسر آزاد رہا۔ جس نے دنیاداری کے خارزار میں قدم نہیں دھرا اور لطف اذیت سے آشنا نہیں ہوا۔ یہ دونوں کسی طور سے بھی اجروثواب کے لحاظ سے برابر نہیں ہو سکتے۔ اسی نکتہ دلنواز کو بشر حافی نے محسوس کیا اور کہا: ''فضل علی احمد بثلاث احدها انه یطلب الحلال لنفسه و لغیره''۔ ''امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ کو مجھ پر تین وجوہ سے فضیلت حاصل ہے۔ جن میں ایک یہ ہے کہ وہ اپنے لیے ہی نہیں اپنے بال بچوں کیلئے بھی حلال کی روزی تلاش کرتا ہے۔''

اور اس حقیقت کو عبداللہ بن المبارک رحمہ اللہ کی چشم معرفت نے دیکھا۔ یہ ایک غزوہ میں شریک تھے۔ اپنے ساتھیوں سے فرمایا۔ جانتے ہو۔ جہاد سے بھی بہتر کونسا عمل ہے۔ کہنے لگے جی نہیں! فرمایا۔'' رجل متعفف ذوعائلة قام من اللیل منتظر الی صبیانه فیاما متکشفین فسترهم و غطاهم بثوبه فعمل افضل ممانحن فیه''

''ایک ایسا پاک باز جو عیال دار ہو۔ رات کو بیدار ہو۔ اور دیکھے کہ اس کے ننھے ننھے بچوں سر سے چادر یا لحاف سرک گیا ہے۔ یہ آگے بڑھے اور اپنی چادر سے ان کو ڈھانپ دے۔ تو اس کا یہ فعل ہمارے اس مشغلہ سے بہتر ہے۔'' (تعلیماتِ غزالی، ص:۳۱۸ تا ۳۲۳)

## صوفیائے کرام کی تعلیمات میں عورتوں سے حسن سلوک کی اہمیت

شادی کے بعد خاوند کیلئے کن کن آداب کا ملحوظ رکھنا ضروری ہے اور حسن معاشرت کے سلسلہ میں کن کن ہدایات پر عمل پیرا ہونا لازم ہے۔ یہ بحث ازدواجی زندگی کو اسلامی نقطہ نظر سے بسر کرنے اور سنوارنے کے لحاظ سے بہت اہم ہے۔ تفصیل کیلئے ہم اس کو مندرجہ ذیل بارہ عنوانوں کے تحت ذکر کریں گے۔

(۱) ولیمہ، (۲) حسن خلق، (۳) ملاعبت و ملاطفت، (۴) اعتدال، (۵) غیرت میں توازن، (۶) نفقہ، (۸) عدل (۹) مساعی احسن، (۱۰) وظیفۂ جنسی کے آداب، (۱۱) اولاد، (۱۲) طلاق۔ (تعلیماتِ غزالی ص:۳۳۱)

**احسن معاشرت آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی آخری وصیت:۔** قرآن میں ہے۔'' و عاشروهن بالمعروف'' (نساء:۱۹) ''اور ان سے اچھی طرح رہوسہو۔''

دوسری جگہ ان کے حقوق کی وضاحت ان الفاظ میں فرمائی: ''واخذن منكم ميثاقا غليظا''۔ (نساء:۲۱) ''اور تم سے وہ عہد واثق بھی لے چکی ہیں۔ قرآن میں ایک جگہ پڑوسی کے بارے میں آیا ہے۔

''والصاحب بالجنب'' (نساء:۳۶) ''اور پہلو کے رفیق۔ (یعنی ان سے بھی احسان اور مروت کا برتاؤ ہونا چاہیے۔''

بعض لوگوں نے اس سے مراد منکوحہ عورت لیا ہے۔

سب سے بڑھ کر یہ کہ آخری کلمات جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی زبان مبارک سے نکلے یہ تھے۔

> ''الصلوة الصلوة و ما ملكت ايمانكم لا تكلفو هم مالا يطيقون، الله الله فى النساء فانهن عوان فى ايديكم '' اور غلاموں کا خیال رکھو، نماز کا التزام کرو، ایسا نہ ہو، کہ تم ان کو ان کے مقدور سے زیادہ زحمت دو اور عورتوں کے بارے میں خصوصیت سے اللہ سے ڈرو۔ کیوں کہ وہ بے چاریاں، سراسر تمہارے قبضہ میں ہیں اور تمہارے رحم و کرم کی اسیر ہیں۔ (تعلیماتِ غزالی، ص:۳۳۲-۳۳۳)

**حدودِ اعتدال کی تعیین:۔** ازدواجی رشتوں کو استوار تر کرنے اور حسن معاشرت کے معیاروں کو قائم رکھنے کا ایک طریقہ یہ ہے کہ عورتوں کی پرواہ کیے بغیر ہنسی مذاق جاری رہے اور ملاعبت و ملاطفت میں کوئی کسر نہ اٹھا رکھی جائے۔ چناں چہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم ہمیشہ اس کا خیال رکھتے اور اپنے مرتبہ و مقام کی بلندیوں کی پروا کیے بغیر ایسی ایسی تفریحات میں بیویوں کے ساتھ حصہ لیتے، جو ان کی عقلی سطح کے عین مطابق ہوتیں۔ چناں

چہ احادیث میں آتا ہے کہ آنحضرت ﷺ عائشہ رضی اللہ عنہا کے ساتھ دوڑ لگاتے۔ جس میں ایسا بھی ہوتا کہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا آپ سے آگے نکل جاتیں۔ ایک مرتبہ آپ نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کو حبشیوں کا تماشہ بھی دکھایا۔ یہ اس لیے کہ اہل وعیال کو خوش رکھنا بھی آپ کے نزدیک ایک بہت بڑی دینی خدمت انجام دینا ہے۔ اس حقیقت کا اظہار آپ ﷺ نے ایک حدیث کے ذریعہ یوں فرمایا ہے۔

''اکمل المومنين ايمانا احسنهم خلقا و الطفهم باهله''۔ کامل الایمان آدمی وہ ہے، جس کے اخلاق اچھے ہوں اور جو اپنے بال بچوں کیلئے بدرجہ غایت شفیق ہو۔

ایک دوسری حدیث میں ہے:''خيركم خير كم نسائه و انا خير كم نسائي ''۔ ''تم میں سے بہتر وہ ہے جو عورتوں کے حق میں بہتر ہو اور میں تم سب میں عورتوں کے حق میں بہتر ہوں۔''

ہنسی مذاق اور لطف وملاعبت کی افادیت کا جہاں تک تعلق ہے۔ اس میں کوئی مبالغہ نہیں۔ کہ اس سے ازدواجی تعلقات کی استواری میں بڑی مدد ملتی ہے۔ لیکن اس کی بھی کچھ حدود ہیں۔ اور ان حدود میں اعتدال وتوازن کا خیال رکھنا نہایت ضروری ہے۔ مثلاً خاوند کو اللہ تعالیٰ نے سیادت عطا کی ہے۔ اور ایک قسم کا وقار بخشا ہے۔ جو تدبیر منزل کی مصلحتوں کو نبھانے اور آپس میں جھگڑوں کو نمٹانے کیلئے بہت اہم ہے۔ اب اگر اس کا طرز عمل ایسا ہے جس سے عورت گستاخ ہو جاتی ہے اور اس سے خاوند کا وقار اُٹھ جاتا ہے۔ اور وہ ہیبت باقی نہیں رہتی جس کا باقی رہنا خود اس کے حق میں مفید ہے تو یہ طرز عمل اعتدال اور توازن کے خلاف ہوگا۔

اسی طرح خاوند کو اس چیز کا بھی خیال رکھنا ہوگا کہ بیوی منکرات اور خلاف شرح باتوں پر جسور نہ ہو جائے اور اس کے تساہل ومحبت سے اس کو حدود اللہ کو توڑنے کا موقع نہ ملے۔ یہ درست ہے۔ ان سے حسن سلوک روا رکھنا چاہیے اور عمدہ برتاؤ کا ثبوت دینا چاہیے۔

(تعلیماتِ غزالی، ص:۳۳۴-۳۳۵)

**عدل وتوازن ہی معاشرت کی اساس ہے:۔** الغرض عدل وتوازن ہی زندگی ومعاشرت کا بہترین پیمانہ ہے۔ اس پر زمین آسمان کی استواریاں قائم ہیں۔ یہ اگر موجود ہے۔ تو معاشرت میں ایک طرح کا انضباط اور ہمواری رہے گی اور اگر یہ عدل ہی پایا نہیں جاتا ہے۔ تو طرح طرح کی قباحتوں کا پیدا ہونا لازمی ہے۔ (تعلیماتِ غزالی، ص:۳۳۷)

**بیوی کے راز افشاء نہ کرنے میں بزرگ کی احتیاط:۔** کسی صورت میں بھی اپنی بیوی کا راز افشا نہ کرے اور کوئی لفظ اپنی زبان سے ایسا نہ نکالے جس سے اس کی حرمت وعزت نفس پر حرف آتا ہو۔ نہ اس وقت جب وہ اس کے حبالہ عقد میں ہو اور نہ اس وقت جب وہ اس کی بیوی نہ رہے۔ حدیث میں آنحضرت ﷺ نے اسے بدترین خیانت سے تعبیر فرمایا ہے۔ ایک بزرگ کا قصہ ہے کہ ان کی اپنی بیوی سے کچھ شکایتیں پیدا ہوئیں اور چاہا کہ طلاق دے دیں۔ کسی دوست کو معلوم ہوا تو انہوں نے از راہ بے تکلفی پوچھ لیا۔ آپ کیوں طلاق دے رہے ہیں۔ انہوں نے کہا کہ جب تک میری بیوی ہے میں راز افشاء کرنے والا نہیں۔ کیوں کہ اس کی عزت اور ناموس کی حفاظت میرا فرض ہے۔ پھر جب انہوں نے طلاق دے دی۔ تو انہوں نے بر بنائے دوستی سوال کیا۔ آپ نے کیوں اس غریب کو چھوڑ دیا۔ کہنے لگے کہ اب چوں کہ میرے لیے وہ بمنزلہ ایک غیر اور اجنبی عورت کے ہے۔ اس بنا پر اس کو ذلیل کرنے کا مجھے کیا حق حاصل ہے۔؟

**پانچ آدمی صحبت کے لائق نہیں:۔** حضرت جعفر الصادق رضی اللہ عنہ کا قول ہے:

''لاتصحب خمسة الكذاب فانك منه على غرور و هو مثل السراب يقرب منك البعيد و يبعد منك القريب والاحمق فانك لست منه على شيء يريد ان ينفعك فيضرك، والبخيل فانه يقطع بك احوج ماتكون اليه، والجبان فانه يسلمك و يفر عند الشدة، والفاسق، فانه يبيعك باكلة اواقل منها ''

''پانچ آدمیوں کی صحبت سے قطعی مجتنب رہو۔ ایک تو جھوٹے کی صحبت سے۔ کیوں کہ اس کی طرف سے تم ہمیشہ

دھوکے میں رہو گے۔ وہ اور اس کے وعدے ہمیشہ سراب ہیں۔ مزید براں وہ ان لوگوں کو تمہارے قریب کر دے گا جنہیں دور رہنا چاہیے اور ان لوگوں کو دور کر دے گا۔ جنہیں قریب تر رہنا چاہیے۔ دوسرے احمق کی صحبت سے اس سے تمہارا کوئی ناطہ نہیں۔ یہ تمہیں نفع پہنچانا چاہے گا مگر اس طرح کہ تمہیں نقصان پہنچے۔ تیسرے بخیل کی صحبت سے کہ یہ ان چیزوں کو روک دے گا، جن کی تمہیں شدید ترین ضرورت ہو سکتی ہے، چوتھے بزدل کی رفاقت سے کہ یہ تمہیں دشمن کے سپرد کر دے گا اور مقابلہ پر بھاگ کھڑا ہوگا۔ پانچویں فاسق کی دوستی سے کہ یہ تمہیں ایک لقمہ یا اس سے بھی کم کے عوض بیچ ڈالنے میں دریغ نہیں کرے گا۔" (تعلیماتِ غزالی، ص: ۳۹۸-۳۹۹)

**نیک مجالس کی ضرورت واہمیت:۔** فاسق مگر شائستہ شخص اس قاری قرآن سے زیادہ اچھا ہے جو بداخلاق ہو حضرت جنید رحمہ اللہ کا قول: حضرت جنید رحمہ اللہ نے دوستی کے معیار پر ایک دوسرے ہی پہلو سے غور کیا ہے۔ ان کا قول ہے۔ "لان یصحبنی فاسق حسن الخلق احب الی من ان یصحبنی قارئٌ سیّئِ الخلق" ایک فاسق، مگر شائستہ اخلاق انسان کی دوستی، میرے نزدیک اس قاری کی دوستی سے کہیں بہتر ہے، جو بداخلاق ہو۔

بشر نے اخوت کو تین قسموں میں بانٹا ہے۔

"الاخوان ثلاثة! اخ لآخرتك و اخ لدنياك و اخ تتانس به" "بھائی تین طرح کے ہیں، ایک جو آخرت کے سلسلہ میں معین ہو۔ دوسرا جس سے مشکلات دنیا میں مدد ملے اور تیسرا جس سے مل کر راحت حاصل ہو۔"

ماموں کی تقسیم بھی تجربہ پر مبنی ہے۔

"الاخوان الثلاثة احدهم مثله مثل الغراء لا يستغنى عنه والاخر مثله مثل الدواء يحتاج اليه في وقت دون وقت، والثالث مثله مثل الداء لا يحتاج اليه"۔

"بھائیوں کی تین قسمیں ہیں۔ ایک ایسا ضروری ہے جیسے روزمرہ کی غذا۔ اس سے بے نیازی ممکن نہیں۔ دوسرا دواء کی مانند ہے جس کی کبھی کبھی ضرورت پڑتی ہے اور تیسرا بجائے خود بیماری ہے۔ اس کی کبھی بھی ضرورت محسوس نہیں ہوتی۔" (تعلیماتِ غزالی، ص: ۳۹۹-۴۰۰)

## صوفیائے کرام کی تعلیمات میں کسب معاش کی اہمیت

اللہ تعالیٰ کی ربوبیت اور کارسازیوں نے دین و دنیا کے قانون کی کچھ اس طرح تقسیم فرمائی ہے۔ کہ آخرت کو تو ثواب واجر کی جگہ مقرر کیا ہے اور دنیا کو تگ و دو اور سعی اضطراب کی جولانگاہ بنایا ہے اور پھر تگ و دو اور جدوجہد صرف معاد ہی کیلئے مخصوص نہیں رکھی۔ بلکہ اس کو حصول دنیا کیلئے بھی ضروری ٹھہرایا ہے۔ کیوں کہ آخرت اور معاد کی برکات سے دامن بھرنے کا بہت بڑا ذریعہ یہ دنیا ہی ہے۔ یہ آخرت کی کھیتی ہے اور آخرت کیلئے بہترین وسیلہ ہے۔

قرآن حکیم میں ہے۔ "وجعلنا النهار معاشا" (نباء:۱۱)۔ "اور دن کو معاش کا وقت قرار دیا۔"

یہاں یہ نکتہ نظر وفکر کے سامنے رہنا چاہیے، کہ معاش کا ذکر معرض امتنان ہوا ہے۔

"وجعلنا لكم فيها معايش قليلاً ما تشكرون"۔ (الاعراف:۱۰) "اور اس میں تمہارے لیے سامان معیشت پیدا کیے"

اس آیت میں جہاں حصول دنیا کو نعمت کی حیثیت سے بیان فرمایا ہے۔ وہاں شکر و ممنونیت کا بھی مطالبہ کیا ہے۔

"فانتشروا في الارض وابتغوا من فضل الله"۔ (جمعہ:۱۰) "نماز جمعہ کے بعد اپنی راہ لو اور خدا کا فضل تلاش کرو۔"

احادیث میں بھی حصول معاش کی کوششوں کو کچھ کم سراہا نہیں گیا۔ ارشاد ہوتا ہے۔ "من الذنوب ذنوب لا يكفر ها

الا الھم فی طلب المعیشۃ" "کچھ گناہ ایسے ہیں جن کا کفارہ طلب معاش کی فکر ہی سے ہوسکتا ہے۔"

**سچے تاجر کے رُتبہ کی بلندیاں:۔** اسے انبیاء علیہ السلام کی معیت حاصل ہوگی: ایک حدیث میں ہے:

"التاجر الصدوق یبعث یوم القیامۃ مع الصدیقین والشھداء"

"ایمان دار اور سچا تاجر قیامت کے دن صدیقین اور شہداء کا رفیق ہوگا۔"

محنت ومزدوری سے کمانے والے کے چہرہ پر کس درجہ انوار کا ہجوم ہوگا۔ اس کو اس حدیث میں ملاحظہ فرمائیے:

"من طلب الدنیا حلالاً و تعففا عن المسئلۃ و سعیا علی عیالہ و تعلقا علی جارہ نضراللہ وجھہ کالقمر اللیلۃ البدر" "جس نے دنیا کو جائز ذرائع سے حاصل کیا کہ، سوال کی ذلتوں سے محفوظ رہے اپنے بال بچوں کی ضروریات کو پورا کرے اور پڑوسی کے ساتھ ہمدردی وشفقت کا اظہار کرے۔ ایسا شخص اللہ سے اس حالت میں ملے گا کہ اس کا چہرہ چودھویں کے چاند کی طرح چمک رہا ہوگا۔" (تعلیماتِ غزالی، ص:۴۱۵-۴۱۶)

**نام کتاب:۔ ہفت روزہ خدام الدین لاہور، امام اولیاء حضرت لاہوری نمبر..... امام الاولیاء شیخ التفسیر حضرت مولانا احمد علی لاہوری قدس سرہ....... شخصیت، حالات وکمالات اور مذہبی وسماجی خدمات پر ایک تاریخی دستاویز**

**ناشر:۔ انجمن خدام الدین، دروازہ شیرانوالہ (لاہور)**

## چند تاثرات، چند مشاہدات

**جناب محمد اسحٰق بھٹی حفظہ اللہ**، ادارہ ثقافت اسلامیہ۔ لاہور

**تصوف میں عدیم النظیر شخصیت کا تعارف:۔** میانہ قد، متوسط جسم، نورانی چہرہ، لمبی داڑھی، روشن آنکھیں، ذہانت کی آئینہ دار، چلیں تو عالمانہ وقار کے حامل، بولیں تو موتی برسائیں، صاف ستھرے مگر سادہ لباس میں ملبوس، ہونٹوں پر ہر آن مسکراہٹ چھائی ہوئی، یبوست سے دور، عبوست سے نفور، تعصب سے متنفر، گفتگو میں نرم، عمل میں گرم، کردار میں پاکیزہ، عمدہ خصائل، خوش مزاج اخلاق میں قرآن کے قالب میں ڈھلے ہوئے، مہمان نواز، معاصرین کے احترام میں بے مثال، اہل علم کی تکریم میں بے مثال، چھوٹوں کے مشفق، متبع سنت، قاطع بدعت، مبلغ توحید، تحریک آزادی برصغیر کے بطلِ جلیل، تفسیر قرآن میں یکتا، عمل بالحدیث میں اپنی مثال آپ، فقہ میں ماہر کامل، تصوف میں عدیم النظیر، طریقت میں منفرد، وعظ وتبلیغ دین میں پوری ایک جماعت کے قائم مقام، ایثار پیشہ، نصح وخیر خواہی کے پیکر، اعتدال وتوازن کا مرقع، ذکر وفکر کا دل نواز مجموعہ، ہر پہلو سے عاملِ شریعت محمدیہ صلی اللہ علیہ وسلم......! یہ تھے حضرت مولانا احمد علی رحمۃ اللہ علیہ......!!

**ابتدائی کتب کا درس حاصل کرنا:۔** سب سے پہلے حضرت مرحوم کا اسمِ گرامی میں نے ۱۹۳۵ء-۱۹۳۶ء میں سنا۔ وہ میرے بچپن کا زمانہ تھا اور میں تھوڑی بہت اردو پڑھ لیتا تھا۔ ان دنوں حضرت الاستاذ مولانا محمد عطاء اللہ حنیف رحمہ اللہ میرے وطن مشرقی پنجاب کی ریاست فرید کوٹ کے قصبہ کوٹکپورہ میں قیام پذیر تھے اور وہاں کی مسندِ خطابت وتدریس ان کے سپرد تھی میں ان سے بالکل ابتدائی درسی کتابیں پڑھتا تھا۔ وہ کسی کام لاہور تشریف لائے اور واپسی پر ۲۰×۳۰/۱۶ سائز کی ایک موٹی سی کتاب عنایت کی۔ کھول کر دیکھی تو چند چھوٹے چھوٹے دینی اور مذہبی رسائل پر مشتمل تھی جو حضرت مولانا احمد علی مرحوم کے تصنیف کردہ تھے اور ایک ہی جلد میں مجلد تھے۔ ان کے نام اصلی حنفیت، میلاد مروّجہ کی شرعی حیثیت وغیرہ تھے۔ انجمن خدّام الدین شیرانوالہ دروازہ لاہور کی طرف سے شائع کیے گئے تھے۔ زبان سادہ اور عام فہم تھی۔ ان کے مضامین کی تاثیر انگیزی کا یہ عالم تھا کہ ہر بات دل کی تہوں میں اترتی جاتی تھی۔ میں نے وہ رسالے بڑے شوق اور توجہ سے پڑھے۔ بہت سے لوگوں کو پڑھنے کیلئے دیئے۔ متعدد افراد نے یہ رسالے انجمن خدام الدین سے منگوائے اور ان کا مطالعہ کیا......ان رسالوں کا تعارف کراتے ہوئے مولانا عطاء اللہ صاحب حنیف رحمہ اللہ ان کے مصنف

شہیر مولانا احمد علی صاحب رحمہ اللہ کی بڑی تعریف کرتے اور ان کی علمی اور تبلیغی سرگرمیوں کی وضاحت فرماتے۔

**حضرت لاہوری رحمہ اللہ کی زیارت کی شدید آرزو:۔** اس کے بعد وقت گزرتا گیا اور حضرت مرحوم کی بھرپور اور پُرخلوص علمی، عملی اور سیاسی مساعی کے چرچے سننے اور پڑھنے میں آتے رہے۔ ۱۹۴۱ء کی سردیوں میں میں حضرت مولانا محمد اسماعیل مرحوم (گوجرانوالہ) کے سلسلہ درس اور حلقۂ تلمذّ میں شریک تھا کہ ایک دن مولانا عبدالمجید (سوہدروی مرحوم) سترہ اٹھارہ کے ایک جوان رعنا کو جو سفید کھدّر کا کرتہ شلوار پہنے ہوئے اور کھدر ہی کی سفید چادر اوڑھے ہوئے تھے مولانا محمد اسماعیل مرحوم کی خدمت میں لے کر آئے اور ان کے مدرسے میں داخل کرایا۔ (میری عمر بھی کم و بیش یہی تھی) معلوم ہوا کہ یہ حضرت مولانا احمد علی صاحب کے صاحبزادۂ گرامی قدر ہیں اور ان کا نام عبیداللہ انور ہے اس زمانے میں اگرچہ وہ مولانا عبیداللہ انور نہ تھے۔ تاہم ''صاحبزادہ'' تھے اور ملک کے بہت بڑے عالمِ دین کے بیٹے تھے۔ اس لحاظ سے سب طلباء ان کی تکریم کرتے تھے۔

بڑے آدمی عام طور پر بہت سی باتیں بھول جاتے ہیں اور اس میں وہ حق بجانب بھی ہوتے ہیں۔ آخر کس کس کی کون کون سی بات یاد رکھیں۔ یہ بندۂ عاجز غالباً سب سے زیادہ ان کو محترم گردانتا تھا۔ کیونکہ عمر کے بالکل ابتدائی دور میں ان کے والدِ گرامی کے مختلف مذہبی رسائل سے استفادہ کر چکا تھا۔

مولانا عبیداللہ انور خاموش طبع اور کم آمیز تھے۔ پھر عالی مرتبت باپ کی طرح کسی قدر تصوف وطریقت کے جوہر اس عمر میں بھی ان میں نمایاں تھے۔ وہ زیادہ عرصہ وہاں نہیں رہے، زیادہ سے زیادہ ایک مہینہ رہے ہوں گے، میں جب ان کو دیکھتا دل میں خیال آتا، کاش کبھی ان کے والدگرامی کی زیارت کا موقع ملے۔

**مولانا داؤد غزنوی رحمہ اللہ کا صدر مجلس بننا:۔** مارچ ۱۹۴۲ء میں جمعیۃ علماء ہند کا سالانہ اجلاس زیرِ صدارت حضرت مولانا حسین احمد مدنی رحمہ اللہ لاہور میں ہونا قرار پایا۔ اخبارات واشتہارات میں مولانا احمد علی رحمہ اللہ کا نام مجلس استقبالیہ کے صدر کی حیثیت سے شائع ہوتا رہا۔ لیکن بعد کو حالات نے کچھ ایسی کروٹ لی کہ مولانا عبیداللہ سندھی مرحوم کے انکار کی وجہ سے مولانا مرحوم صدر استقبالیہ نہ بن سکے اور ان کی جگہ مولانا سیّد محمد داؤد غزنوی رحمہ اللہ کو صدر مجلس استقبالیہ بنایا گیا۔ اس سے پہلے مولانا غزنوی رحمہ اللہ سیکرٹری مجلس استقبالیہ منتخب ہوئے تھے اور اخبارات میں ان ہی دونوں بزرگوں کے اسمائے گرامی صدر مجلس استقبالیہ منتخب ہوئے تھے اور اخبارات میں ان ہی دونوں بزرگوں کے اسمائے گرامی صدر مجلس استقبالیہ اور سیکرٹری مجلس استقبالیہ کے طور پر شائع ہوتے رہے تھے۔

یہ سب باتیں ملک کی سیاسی تاریخ کا ایک حصہ ہیں اور ان کی بعض تفصیلات کا مجھے علم ہے، لیکن یہ تفصیلات میں جانے کا محل نہیں۔ اس لیے کہ اصل موضوع سے باہر نکل جانے کا خطرہ ہے۔ یہاں ان کی طرف صرف اشارہ کر دینا ہی کافی ہے۔ عرض کرنے کا مقصد صرف یہ ہے کہ اب تک حضرت مولانا احمد علی مرحوم کے فقط اسم گرامی ہی سے آشنائی تھی، ان کی زیارت کا موقع میسر نہ آیا تھا۔

**حضرت رحمہ اللہ کی زیارت کا پہلا موقع:۔** اس بندۂ عاجز کو حضرت مرحوم کی زیارت کا شرف پہلی مرتبہ ۱۹۴۸ء کے آخر میں حاصل ہوا جب کہ مرکزی جمعیۃ اہلحدیث مغربی پاکستان کے ناظمِ دفتر کی حیثیت سے لاہور آیا۔ نماز جمعہ پڑھنے کیلئے مولانا مرحوم کی مسجد میں گیا وہ تقریر کر رہے تھے، ان کی تقریر کے بعض جملے اب تک کانوں میں گونج رہے ہیں۔ انہوں نے فرمایا تھا:

> ''پاکستان اسلام کیلئے بنایا گیا ہے۔ حکمرانو! اسے اسلام کے حوالے کر دو۔ اس ملک سے غیر اسلامی طور طریق مٹا دو۔ اس میں فقط اسلام ہی کی ترویج کرو۔ اگر اسلام نہیں لاؤ گے تو میں اللہ کے حضور تمہارے خلاف گواہ بنوں گا اور اس کے دربار میں عرض کروں گا کہ انہوں نے اپنا وعدہ پورا نہیں کیا۔ جو لوگ لُٹ پٹ کر یہاں آئے ہیں وہ قیامت کے روز تمہارا دامن پکڑیں گے، اور میدانِ حشر میں تمہیں کھینچیں گے، وہ بڑا نازک وقت ہوگا، تم اللہ کو کیا جواب دو گے؟''

مولانا رحمہ اللہ ایک خاص جذبے اور روانی سے یہ باتیں کہہ رہے تھے۔ ساتھ ہی لوگوں کی تائید بھی حاصل کر رہے تھے۔ انہوں نے سر

سے عمامہ اتار رکھا تھا اور عجیب و غریب اسلوب سے جو بڑا ہی مؤثر اسلوب تھا، تقریر ارشاد فرما رہے تھے۔ نماز جمعہ کے بعد ہجوم میں گھس کر میں نے حضرت رحمہ اللہ کو سلام کیا۔ اور واپس آ گیا۔ یہ ان کی زیارت کا پہلا موقع تھا اور تقریر بھی پہلی دفعہ سننے کا اتفاق ہوا۔

کچھ عرصہ بعد ہفت روزہ ''الاعتصام'' جاری ہوا اور اس کی ادارت میرے سپرد ہوئی تو مولانا رحمہ اللہ کی خدمت میں حاضر ہونے کے متعدد مواقع میسر آئے، مولانا سیّد داؤد غزنوی رحمہ اللہ کی معیت میں بھی ان کے ہاں گیا اور تنہا بھی کئی مرتبہ حاضر ہوا۔ میں جب جاتا دعا کی درخواست کرتا۔ وہ نہایت خوشگوار طریقے سے خیر خیریت پوچھتے اور دعا دیتے۔ اس ضمن میں چند واقعات جنہیں میرے ذاتی مشاہدات و تاثرات سے تعبیر کرنا چاہیے ذیل میں درج کیے جاتے ہیں۔

**شربت بطور تبرک نوش فرمانا:-** ۱۹۵۳ء میں جب تحریک ختم نبوت کا ہنگامہ زوروں پر تھا میں ایک دن مولانا غزنوی رحمہ اللہ کا خط لے کر حضرت کی خدمت میں حاضر ہوا۔ مسجد میں گیا تو پتہ چلا کہ گھر تشریف لے گئے ہیں۔ مسجد سے ایک آدمی مجھے گھر لے گیا۔ حضرت رحمہ اللہ تشریف فرما تھے۔ باہر آئے اور حسبِ معمول تپاک سے ملے۔ کمرے میں بٹھایا اور حاضری کی وجہ دریافت فرمائی۔ میں نے مولانا غزنوی رحمہ اللہ کا خط پیش کیا۔ خط پڑھا اور زبانی اس کا جواب دیا۔ فرمایا میں تم پر اعتماد کرتا ہوں کہ میرے ہی الفاظ مولانا غزنوی رحمہ اللہ سے بیان کرو گے۔ بعد ازاں اصرار کر کے شربت کا گلاس عنایت فرمایا اور میں نے تبرک سمجھ کر پیا۔ رخصت کرنے کیلئے مسجد تک میرے ساتھ تشریف لائے۔ میں احتراماً ذرا پیچھے ہٹتا تھا تو خود میرے برابر ہو جاتے۔

میں نے واپس آ کر سارا واقعہ مولانا غزنوی رحمہ اللہ سے عرض کیا تو اس درجہ خوش ہوئے کہ فرطِ مسرت اور جوشِ محبت سے آنکھوں میں آنسو چھلک آئے اور حضرت رحمہ اللہ کی درازیٔ عمر کیلئے دعا فرمائی۔

**میرا ماتھا چوم لیا اور دعا فرمائی:-** ۱۹۵۵ء میں ایک نہایت عجیب واقعہ پیش آیا جو میرے لیے بہت ہی خوشی کا باعث تھا۔ اس واقع سے پہلے اس کا پس منظر بیان کرنا ضروری ہے جو مختصر الفاظ میں یہ ہے کہ مئی ۱۹۵۵ء میں حجیت حدیث کے موضوع پر تقریر کرتے ہوئے مولانا سیّد ابوالاعلیٰ مودودی مرحوم نے صحیح بخاری کی تمام احادیث کی صحت و عدم صحت کے بارے میں چند ایسے الفاظ کہہ دیے جو مسلک اہلسنت سے مطابقت نہ رکھتے تھے۔ میں نے ''الاعتصام'' میں ایک اداریہ لکھا جس میں صحیح صورت حال کی وضاحت کی گئی تھی اور محدثین کے مؤقف کی روشنی میں صحیح بخاری کی تمام احادیث کو صحیح ثابت کیا گیا تھا۔ اس پر جماعت اسلامی کے رسائل و جرائد نے ایک بحث شروع کر دی۔ اس بحث نے اتنا طول کھینچا کہ دو اڑھائی سال تک یہ سلسلہ جاری رہا۔ یہ ''اخباری جنگ'' اپنی فطرت کے مطابق چونکہ مختلف محاذوں میں پھیل گئی تھی اس لیے چند روز نامے بھی اس موضوع کے متعلق ''الاعتصام'' کے بعض اداریے اور شذرات شائع کرنے لگے جن میں مولانا مرتضیٰ احمد خاں میکش کا روز نامہ ''نوائے پاکستان'' پیش پیش تھا۔ پھر ''نوائے وقت'' اور ''امروز'' بھی جماعت کے سیاسی کوائف سے متعلق ''الاعتصام'' کا ادارتی مواد چھاپتے اور اپنے انداز میں اس پر تبصرہ کرتے تھے۔

بحث کا سلسلہ بہت آگے بڑھ گیا تو مشہور اہلحدیث عالم مولانا محمد علی قصوری (ایم۔اے۔کینٹب) مرحوم درمیان میں پڑے اور مصالحت کی غرض سے متعلقہ فریقوں کے بعض حضرات کو اپنے مکان (واقع ۲۱ ٹیمپل روڈ لاہور) میں مدعو کیا۔ جماعت اسلامی کی طرف سے مولانا سیّد ابوالاعلیٰ مودودی مرحوم، میاں طفیل محمد اور ملک نصر اللہ خاں عزیز مرحوم تشریف لائے۔ مولانا احمد علی صاحب رحمہ اللہ کی طرف سے خود حضرت مولانا مرحوم، مولانا مرتضیٰ احمد خاں میکش مرحوم (ایڈیٹر نوائے پاکستان) شریک ہوئے۔ ان کے ساتھ تیسرے بزرگ اور تھے جن کا نام میرے ذہن میں محفوظ نہیں رہا۔ لیکن حلیہ یہ تھا۔ سرخ و سفید رنگ، قدرے لمبا قد، متوازن جسم، سفید داڑھی، غالباً عمامہ باندھے ہوئے تھے۔ شبہ پڑتا ہے کہ عبدالرحیم یا عبدالرحمٰن کہہ کر میکش مرحوم نے ان کا تعارف کرایا تھا۔

جماعت اہلحدیث کی طرف سے مولانا سیّد داؤد غزنوی رحمہ اللہ، مولانا محمد عطاء اللہ حنیف رحمہ اللہ اور یہ بندۂ عاجز ''الاعتصام'' کے ایڈیٹر کی حیثیت سے شائع اجلاس ہوئے۔ مولانا محمد حنیف ندوی رحمہ اللہ کو بھی دعوت دی گئی تھی لیکن بروقت اطلاع نہ پہنچنے کی وجہ سے وہ تشریف نہ لاسکے جس کا انہیں افسوس ہوا۔

میزبان خود مولانا محمد علی قصوری مرحوم تھے اور ان کے بڑے بھائی مولانا محی الدین احمد قصوری گفتگوئے مصالحت میں ان کے معاون تھے۔

دیر تک گفتگو ہوتی رہی اور زیر بحث معاملات کی تمام شقیں سامنے آئیں۔ سب نے بحث میں حصہ لیا لیکن مولانا احمد علی مرحوم، مولانا عطاء اللہ حنیف رحمہ اللہ اور یہ بندۂ عاجز بالکل خاموش بیٹھے رہے۔ میں چونکہ سب سے کم سن تھا لہٰذا معزز مہمانوں کو پانی پلانے اور چائے پیش کرنے کے فرائض انجام دیتا رہا۔ اس قسم کے مباحث صحافتی زندگی کا لازمی حصہ ہیں یہ کوئی انوکھی یا نئی بات نہ تھی۔

بہر حال اس موقع پر نہایت اختصار کے ساتھ یہ واقعہ اس لیے زبانِ قلم پر آ گیا ہے کہ میں مجلس سے اُٹھ کر کسی کام سے باہر برآمدے میں آیا تو حضرت مولانا احمد علی رحمہ اللہ بھی تشریف لے آئے آتے ہی مجھ سے بغلگیر ہوئے اور میرا ماتھا چوم لیا۔ فرمایا:

> ''میں تمہارے مضامین و مقالات باقاعدہ عبید اللہ انور سے سنتا ہوں، بہت خوش ہوتا ہوں اور تمہیں دعا دیتا ہوں۔ اللہ تمہیں خوش رکھے، تم دین کی بہت خدمت کر رہے ہو۔''

انکے یہ الفاظ اور مشفقانہ انداز میرے لیے بہت بڑا اعزاز تھا۔ میں نے سر جھکا کر اظہارِ تشکر کیا اور دعائے خیر میں یاد رکھنے کی درخواست کی۔

**پیکر خیر اور مرقع علم و عمل:۔** ایوب خاں کی حکومت کا دور تھا۔ ایک روز میں نماز ظہر سے قبل اپنے دفتر میں بیٹھا ''الاعتصام'' کیلئے اداریہ لکھ رہا تھا ایک صاحب آئے اور مولانا سید داؤد غزنوی رحمہ اللہ سے ملنے کی خواہش ظاہر کی۔ میں نے کہا تھوڑی دیر تشریف رکھیے، ظہر کی اذان ہونے والی ہے مولانا نماز کیلئے تشریف لائیں گے تو مل لیجئے گا۔ مولانا آئے، نماز پڑھی اور اپنے نیچے کے کمرے میں جسے وہ بطور دفتر استعمال کرتے تھے چلے آئے۔ میں نو وارد کو ان کے پاس لے گیا۔

معلوم ہوا کہ وہ علاقہ نواب صاحب کے گاؤں میں رضا آباد سے آئے ہیں...... مولانا عبدالستار خاں نیازی نے انہیں بھیجا ہے۔ سُنّی المسلک ہیں ان سے شیعہ حضرات کا کچھ جھگڑا ہو گیا ہے اور معاملہ مذہبی اعتبار سے سنگین نوعیت اختیار کر گیا ہے۔ مولانا غزنوی رحمہ اللہ نے ساری بات سن کر لاہور کے علماء کرام کی میٹنگ طلب کی جن میں حضرت مولانا احمد علی صاحب رحمہ اللہ کا اسم گرامی سرِ فہرست تھا۔ حضرت رحمہ اللہ کو ٹیلی فون کیا تو معلوم ہوا کہ وہ سخت مصروف ہیں اور فوری طور سے تشریف نہ لا سکنے کی سہولت کے پیش نظر مسجد شیرانوالہ ہی میں میٹنگ کا انتظام کیا گیا۔ حضرت مولانا مرحوم سب شرکائے میٹنگ سے ملے بڑی خوشی کا اظہار کیا اور کارروائی میں پورا حصہ لیا۔ کارروائی میں نے لکھی، میٹنگ ختم ہوئی اور حاضرین واپس چلے گئے۔ کارروائی کو آخری شکل دے کر دستخط کرانے کی غرض سے میں دوبارہ حضرت رحمہ اللہ کی خدمت میں مسجد شیرانوالہ میں حاضر ہوا۔ بیحد شفقت سے پیش آئے۔ کارروائی پڑھی اور دستخط فرمائے۔ میں اجازت لے کر چلنے لگا تو کھڑے ہو گئے۔ میں نے ہر چند عرض کیا کہ تشریف رکھیے میں اس ذرّہ نوازی پر بہت شکر گزار ہوں۔ مگر نہیں مانے، مسجد کے دروازے تک میرے ساتھ آئے اور فرمایا:

''تم کئی وجہ سے میرے لیے باعثِ تکریم ہو، ایک تو مہمان ہو، دوسرے کارِ خیر سے آئے ہو، تیسرے مولانا غزنوی رحمہ اللہ کے سفیر کی حیثیت سے آئے ہو، جن کا احترام واجب ہے اور سفیر کا احترام بھی ضروری ہے، چوتھے تمہارے اداریے پڑھتا ہوں، اور خوش ہوتا ہوں۔''

مجھے رخصت کرتے وقت فرمایا: ''مولانا غزنوی رحمہ اللہ سے بہت بہت سلام کہنا''۔

یہ ان کے انکسار اور تواضع کی انتہا تھی، ورنہ کہاں یہ گناہگار اور سراپا معصیت اور کہاں وہ پیکرِ خیر اور مرقع علم و فضل!

**مولانا غزنوی اور حضرت لاہوری رحمہا اللہ کی مسائل تصوف میں موافقت:۔** مولانا احمد علی مرحوم اور مولانا سیّد داؤد غزنوی کے باہمی تعلقات بہت زیادہ تھے اور دونوں بزرگ ایک دوسرے کی انتہائی تکریم کرتے تھے۔ مجھے اس کا پورا علم اور کامل احساس تھا۔ مولانا

غزنوی رحمہ اللہ بالکل برداشت نہ کرتے تھے کہ حضرت رحمہ اللہ کے خلاف کوئی لفظ بھی کہا جائے۔ اس سلسلے میں ایک واقعہ لائق تذکرہ ہے۔

حضرت مولانا احمد علی مرحوم نے ایک مرتبہ مجلسِ ذکر میں کشفِ قبور کے متعلق اپنے کچھ تجربات ومشاہدات بیان فرمائے اور کوئی ایسی بات کہی جس سے یہ مستفاد ہوتا تھا کہ قبر میں میّت جن حالات سے دوچار ہو اس کا انہیں مشاہدہ ہوجاتا ہے۔ میں نے ''الاعتصام'' میں اس پر ایک شذرہ لکھا اور نہایت ادب سے چند سطور میں حضرت مولانا رحمہ اللہ کے نقطۂ نظر سے اظہار اختلاف کی جرأت کی۔

اس کے تیسرے یا چوتھے روز بعد مولانا غزنوی رحمہ اللہ نے مجھ سے فرمایا:

''ایڈیٹر صاحب! میں نے مولانا احمد علی صاحب رحمہ اللہ کے کشف قبور کے بارے میں آپ کا ادارتی نوٹ پڑھا۔ آپ یہ فرمایئے کہ اگر مولانا احمد علی صاحب رحمہ اللہ اتنے نیک ہوجائیں کہ انہیں کشفِ قبور ہونے لگے تو آپ کو کیا اعتراض ہے؟''

اس ایک ہی جملے سے میرا مسئلہ حل ہوچکا تھا اور میرے پاس سوائے اس کے کوئی جواب نہ تھا کہ بلا تامل عرض کردوں۔ ''کوئی اعتراض نہیں۔''

اس سے ان دونوں بزرگوں کی ذہنی ہم آہنگی، فکری مطابقت، مسائل تصوف میں موافقت اور تعلقات کی انتہائی نزاکت کا اندازہ ہوسکتا ہے۔

**چند لائقِ تذکرہ اوّلیات وخصوصیات:۔** لاہور کی علمی اور تبلیغی تاریخ میں حضرت مولانا احمد علی مرحوم کی خاص نوعیت کی کچھ اوّلیات اور خصوصیات ہیں جن کی حیثیت صدقہ جاریہ کی ہے۔ اس لیے اس عروس البلاد کی روحانی اور عملی فضاؤں میں اس کے اثرات ہمیشہ قائم رہیں گے اور حضرت مرحوم اس کے اجر وثواب سے متمتع ہوتے رہیں گے۔ ان شاء اللہ!

۱- مولانا مرحوم سے پہلے بھی اگرچہ لاہور کی چینیانوالی مسجد میں حضرت مولانا عبدالواحد غزنوی رحمہ اللہ کا سلسلہ درس جاری تھا۔ تاہم مولانا احمد علی رحمہ اللہ پہلے عالمِ دین ہیں جنہوں نے اپنے درس میں تسلسل پیدا کیا اور اس کو باقاعدگی کے سانچے میں ڈھالا۔ وہ بغیر کسی شدید مجبوری کے اس میں ہرگز ناغہ نہ کرتے۔

۲- ان کا نہج تفہیم اور طریق کلام کچھ اس قسم کا تھا کہ ان کے درس قرآن مجید سے عوام اور خواص یکساں اثر پذیر ہوتے تھے۔ یہی وجہ ہے کہ ان سے استفادہ کرنے والوں کا حلقہ بڑا وسیع ہے اور ان کے اصحابِ عقیدت مختلف طبقات کو محیط رہیں۔

۳- وہ فقط لاہور ہی کے نہیں بلکہ برصغیر کے پہلے صاحبِ علمِ دین ہیں۔ جنہوں نے سال میں سہ ماہی (شعبان، رمضان، شوال) سلسلۂ درس قرآن کا آغاز کیا جس میں پاک وہند کے مشاہیر علمائے کرام ان سے مستفید ہوئے۔ علماء کی اس عالی مقام جماعت میں بعض بین الاقوامی شہرت کے حضرات بھی شامل ہیں۔ مثلاً مولانا سیّد ابوالحسن علی ندوی رحمہ اللہ اسی بلند بخت گروہ سے تعلق رکھتے ہیں۔ وہ ہندوستان کے عظیم ومشہور علمی خاندان کے چشم وچراغ ہیں۔ ندوۃ العلماء لکھنؤ کے فارغ التحصیل ہیں جہاں تفسیر قرآن باقاعدہ پڑھائی جاتی ہے۔ مگر وہ قرآن کے خاص تفسیری نکات سمجھنے کیلئے لکھنؤ سے چلے اور لاہور آ کر مولانا احمد علی صاحب مرحوم سے مستفید ہوئے۔ پھر مشرقی پنجاب کے لکھوی خاندان کے جلیل القدر رکن اور جمعیۃ اہلِ حدیث کے موجودہ امیر مولانا معین الدین لکھوی رحمہ اللہ (اوکاڑہ) نے بھی ان کے سامنے زانوئے تلمذّ تہہ کیا۔ حالانکہ خود ان کے آباؤ اجداد کا بہت بڑا مدرسہ تھا اور ان کے پردادا مولانا حافظ محمد لکھوی رحمہ اللہ پنجاب کے پہلے عالم ہیں جنہوں نے ''تفسیر محمدی'' کے نام سے سات جلدوں میں پنجابی نظم اور فارسی نثر کے حواشی میں قرآن مجید کی تفسیر لکھی۔ یہ تفسیر کئی دفعہ زیورِ طبع سے آراستہ ہوچکی ہے۔ لیکن اس کے باوجود مولانا معین الدین لکھوی رحمہ اللہ بھی مفسر قرآن حضرت مولانا احمد علی رحمہ اللہ کے بابِ علم پر دستک دینے کیلئے مجبور ہوئے۔

۴- حضرت مولانا احمد علی مرحوم طائفہ علماء میں اوّلین بزرگ ہیں۔ جن سے بی، اے اور ایم، اے کرنے کے بعد متعدد حضرات نے باقاعدہ دینی علوم کی تحصیل کی اور اسلام کے مبلغین کی حیثیت سے شہرت پائی۔ پھر پاک وہند کے اونچے تعلیمی اداروں میں بلند مناصب پر فائز ہوئے۔ مثلاً علامہ علاؤ الدین صدیقی مرحوم پنجاب یونیورسٹی کے وائس چانسلر مقرر ہوئے اور خواجہ عبدالحیٔ فاروقی مرحوم نے جامعہ ملّیہ دہلی میں استاذِ تفسیر کا منصب سنبھالا۔

۵-حضرت مولانا مرحوم پاکیزہ فکر اور صاف ذہن کے مالک تھے وہ مسلکی تعصب سے پاک تھے۔اس کا اندازہ اس سے ہوسکتا ہے کہ خود اپنا بہت بڑا حلقۂ ارادت وعقیدت رکھنے کے باوجود عمر بھر پہلے حضرت مولانا عبدالواحد غزنوی مرحوم اور ان کے بعد مولانا سیّد داؤد غزنوی رحمہ اللہ کی اقتداء میں لاہور کے منٹو پارک کے میدان میں (جواب اقبال پارک کے نام سے موسوم ہے) عیدین کی نماز ادا فرماتے رہے۔ ہمیشہ صف اوّل میں امام کے پیچھے جا کر بیٹھ جاتے اور پورا خطبہ سننے کے بعد وہاں سے اُٹھتے۔

پھر ان کی یہ بلندیٔ کردار اور وسعتِ قلب ونظر ملاحظہ ہو کہ اپنی ایک صاحبزادی مولانا عبدالمجید سوہدروی مرحوم کے عقد میں دے دی جو مشہور اہلحدیث عالم ومبلغ، معروف مصنف ومناظر اور ہفت روزہ ''مسلمان'' اور ''جریدہ'' ''اہلحدیث'' کے نامور ایڈیٹر تھے۔رحمہما اللہ تعالیٰ رحمۃً واسعۃً۔

۶-ان کے انہی اوصاف کی وجہ سے ان کے ارادت مندوں میں احناف کے علاوہ اہلحدیث بھی کثیر تعداد میں شامل ہوئے ان کا یہ وصف قابل ذکر ہے کہ وہ معاصرانہ رقابت سے بالکل مبرّا تھے۔لاہور میں کسی ہم فکر عالمِ دین کے درسِ قرآن کا سلسلہ شروع ہوتا تو بدرجہ غایت خوش ہوتے۔ ۱۹۳۲ء یا ۱۹۳۳ء میں مولانا محمد حنیف ندوی رحمہ اللہ نے مسجد مبارک (اسلامیہ کالج لاہور) میں درسِ قرآن کا آغاز کیا تو حضرت مرحوم مسجد مبارک میں گئے، مولانا ندوی رحمہ اللہ کو مبارکباد دی اور دعا فرمائی۔

۷-مرحوم انتہائی جرأت مند عالمِ دین تھے۔وہ پہلے بزرگ ہیں جنہوں نے اس شہر میں نہایت دلیری کے ساتھ برملا تحریری اور تقریری صورت میں توحید کی تبلیغ کی اور زبردست مخالفت کے باوجود موحدین کی ایک عظیم جماعت پیدا کی۔جن میں جدید تعلیم یافتہ اصحاب بھی شامل تھے اور قدیم اہل علم حضرات بھی!

۸-انہوں نے اپنے تلامذہ اور اربابِ عقیدت کو علمی درس بھی دیا اور عملی بھی! یعنی علم اور عمل دونوں طریقوں سے ان کی تربیت کا اہتمام کیا۔

۹-ان کی یہ خاصیت تھی کہ ہر اس سیاسی میدان میں بھی آگے آگے نظر آتے تھے جس میں ملک وملت کی بہتری مضمر ہوا اور ہر علمی معرکے میں بھی سب سے پیش پیش رہتے تھے۔وہ صحیح معنوں میں عالم باعمل تھے۔ان کی بھرپور علمی اور عملی زندگی کے کسی گوشے میں بار بار نظر دوڑانے کے باوجود کوئی خلا دکھائی نہیں دیتا۔کتنے بھی دیدے پھاڑ پھاڑ کر دیکھئے کوئی خامی نظر نہیں آئے گی۔''فارجع البصر هل ترى من فطور O ثم ارجع البصر كرتين ينقلب اليك البصرُ خاسئا و هو حسير O''

۱۰-ان کی امورِ دنیا سے بے نیازی اور شغفِ خدمت دین کا یہ عالم تھا کہ عمر بھر بلا معاوضہ تبلیغ اسلام کرتے رہے۔اگر کوئی بیرونِ لاہور سے بلاتا تو ان کا معمول تھا کہ وعدہ کرنے سے پہلے آمد ورفت کے اخراجات کا جائزہ لیتے اگر اخراجات ہیں تو چلے جاتے ورنہ معذرت کر دیتے۔بلا شبہ تبلیغ دین ان کا پیشہ تھا لیکن اس سلسلے میں کسی سے کچھ لینا ہرگز ان کا شیوہ نہ تھا۔کیا اس مادی دور میں کوئی اور عالم دین اس اونچے کردار کا حامل کہیں نظر آتا ہے؟

پیدا کہاں ہیں ایسے پراگندہ طبع لوگ افسوس تم کو میر سے صحبت نہیں رہی

اگر اللہ نے توفیق دی، حالات سازگار رہے اور قلم وقرطاس سے رابطہ قائم رہا تو یہ عاجز سلسلۂ ''فقہائے ہند'' کے چودھویں صدی ہجری کے علمائے کرام اور فقہائے عظام کے حالات میں حضرت مرحوم کی علمی اور فقہی زندگی کے مفصل واقعات ضبطِ تحریر میں لائے گا............انشاء الله العزيز و عليه التكلان''۔

اس وقت تک گیارہویں صدی ہجری کے ''فقہائے ہند'' کے حالات چھپ چکے ہیں اور اب گیارہویں صدی ہجری کے فقہائے عالی مقام کے سوانح زیر ترتیب ہیں۔اللہ سے دعا ہے کہ وہ وقت خیریت سے آئے جب کہ برصغیر پاک وہند کے ان بزرگانِ دین کے علمی کوائف معرضِ کتابت میں لاؤں جن کی زیارت وصحبت کا کچھ نہ کچھ خود بھی لطف اٹھا چکا ہوں اور ان سے استفادہ واستفاضہ کی محفلیں گرم رہی ہیں۔(امام اولیاء حضرت لاہوری نمبر، ص:۲۶۲ تا ۲۷۱) وما توفيقي الا بالله العلي العظيم، اللهم و فقنا لما تحب و ترضىٰ''

الشیخ وحید عبد السلام بالی کی
جنات، شیاطین اور جادو کے موضوع پر لکھی مشہور زمانہ کتاب
"وقایۃ الإنسان من الجن والشیطان"
کا اردو ترجمہ

# جنات اور جادو کا توڑ

(قرآن وسنت کی روشنی میں)

الشیخ وحید عبد السلام بالی

مترجم ابوحمزہ (ظفر اقبال) فاضل مدینہ یونیورسٹی

نعمانی کتب خانہ
حق سٹریٹ اردو بازار لاہور
Ph: 042 7321865
E MAIL nomania2000@hotmail.com

---

نام کتاب:۔ الشیخ وحید عبد السلام بالی کی جنات
شیاطین اور جادو کے موضوع پر لکھی مشہور زمانہ کتاب
"وقاية الانسان من الجن والشيطان"
کا اُردو ترجمہ جنات اور جادو کا توڑ

**قرآن و سنت کی روشنی میں**

مترجم ابوحمزہ (ظفر اقبال) فاضل مدینہ یونیورسٹی

ناشر نعمانی کتب خانہ حق سٹریٹ اردو بازار (لاہور)

---

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

وقال ربکم ادعونی استجب لکم اجیب دعوۃ الداع اذا دعان
(القرآن)
تمہارے رب نے فرمایا مجھ سے دعا کرو ... تمہاری دعا قبول کروں گا۔ (قرآن پاک)

(الحدیث)

"تاریخی نام"

# غذاء الارواح

المعروف بہ

# شرعی وظائف

محمد داؤد خان

سابق شیخ الحدیث ... اسلامیہ ...

حسب فرمائش

محب علوم قرآن وحدیث فخر دنیائے نسواں محترمہ جناب صاحبزادی صاحبہ مولوی
عبید اللہ صاحب مرحوم محدث دہلوی، زوجہ مؤلف کتاب ہذا۔

---

۲

طبع پنجم کے جملہ حقوق محفوظ ہیں۔

ناشر ............ بیگم راغب رحمانی

مورخہ ............ رمضان المبارک ۱۴۰۸ھ مطابق جون ۱۹۸۸ء

تعداد ............ ۵ ہزار۔

کتابت ............ رئیس احمد صاحب خوشنویس

قیمت ............ 35 روپے۔

ملنے کا پتہ
بیگم راغب رحمانی۔
۱۔ نمبر ۱۷ "مکتبہ الریحان۔ دارالامان ہاؤسنگ سوسائٹی حیدر علی روڈ عقب
شہید ملت روڈ، کراچی نمبر ۵ (پاکستان)

**نام کتاب:۔الشیخ وحید عبدالسلام بالی کی جنات،شیاطین اور جادو کے موضوع پر لکھی مشہورِ زمانہ کتاب "وقایۃ الانسان من الجن والشیطان"....... کا اُردو ترجمہ جنات اور جادو کا توڑ قرآن و سنت کی روشنی میں ...... مترجم:۔ابوحمزہ (ظفر اِقبال) فاضل مدینہ یونیورسٹی...... ناشر:۔نعمانی کتب خانہ.... حق سٹریٹ اردو بازار (لاہور)**

**کیا جنات لوگوں کے گھروں میں رہتے ہیں:۔** کثرت سے ایسی باتیں سننے میں آئی ہیں کہ فلاں جگہ یا فلاں مکان میں جنات بسیرا کرتے ہیں کیا یہ صحیح ہے؟۔درحقیقت اس طرح کی باتیں سچ بھی ہوتی ہیں اور جھوٹ بھی۔سچ ہونا تو اس لیے ہم نے کہا کہ شریعت اسلامیہ کی کچھ نصوص اس بات کی تصدیق کرتی ہیں۔اور عقلاً یہ جائز اور ممکن ہے۔

سیّدنا سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ میں اپنے گھر کی مرمت کررہا تھا مجھے بیوی کا پیغام ملا کہ جلدی گھر آؤ۔میں نے فوراً اپنا کام چھوڑا اور گھر کو سدھارا میں نے استفہامیہ انداز سے اس کی طرف دیکھا تو اس نے ایک سانپ کی طرف اشارہ کرکے کہا کہ میں گاؤں میں کچھ عرصہ پہلے اس سانپ کو دیکھا کرتی تھی۔کافی عرصے بعد آج پھر مجھے نظر آیا اور میں اسے اچھی طرح پہچانتی ہوں یہ سو فیصد وہی ہے۔یہ سن کر سیّدنا سعد رضی اللہ عنہ نے خطبہ مسنونہ پڑھا اللہ تعالیٰ کی حمد وثنا بیان کی پھر اس سانپ کو مخاطب کرکے کہنے لگے تو نے مجھے تکلیف پہنچائی ہے میں تجھے اللہ کی قسم دے کر کہتا ہوں کہ اگر میں نے تجھے آج کے بعد دیکھا تو میں ضرور تجھے قتل کردوں گا۔اسی وقت سانپ گھر کے دروازے سے نکل گیا۔(آکام المرجان،ص۷۵)(جنات اور جادو کا توڑ،ص:۵۲-۵۳)

**گھر سے جنات کو کیسے نکالا جائے:۔** تاہم جب یقین ہوجائے کہ گھر میں جنات کا بسیرا ہے۔تو انہیں نکالنے کا طریقہ درج ذیل ہے:

۱-دو آدمی ہمراہ لے کر اس گھر میں جاؤ اور اعلانیہ کہو:میں تمہیں وہ وعدہ یاد دلاتا ہوں جو سلیمان علیہ السلام نے تم سے لیا تھا لہٰذا تم ہمارے گھر سے چلے جاؤ۔میں تمہیں اللہ کی قسم دے کر کہتا ہوں کہ تم یہاں سے چلے جاؤ اور کسی کو تکلیف مت دو۔تین دن تک یہ عمل دھراؤ۔

۲-اس کے بعد بھی آپ گھر میں کچھ محسوس کریں تو پانی لے کر اپنی انگلی اس میں ڈبوئیں اور اپنے منہ کے قریب کرکے یہ آیات پڑھیں۔

"اعوذ بالله السميع العليم من الشيطان الرجيم بسم الله الرحمن الرحيم۔ والصافات صفا فالزاجرات زجرا فالتاليات ذكرا ان الهكم لواحد رب السموات والارض وما بينهما و رب المشارق انا زينا السماء الدنيا بزينة ن الكواكب و حفظا من كل شيطان مارد لا يسمعون الى الملاء الاعلىٰ و يقذفون من كل جانب دحورا ولهم عذاب واصب الا من خطف الخطفة فاتبعه شهاب ثاقب"۔ (الصفافات:۱تا۱۰)(جنات اور جادو کا توڑ،ص:۵۳-۵۴)

پھر اس پانی کو گھر کے چاروں کونوں میں چھڑک دو۔اللہ کے حکم سے تمام جنات نکل جائیں گے۔جنات کے نکالنے کا علاج آپ کے سامنے ہے آپ پر صرف اتنا فرض عائد ہوتا ہے کہ علاج کے وقت اپنی نیت خالص کرلیں اور ہر لمحے زمین وآسمان کے رب سے مدد حاصل کریں۔(الوابل الصیب،ابن القیم،ص:۵۰ بحوالہ جنات اور جادو کا توڑ،ص:۵۴)

**کیا جنات لوگوں کو ایذا پہنچاتے ہیں؟:۔** شیخ ابوبکر جزائری فرماتے ہیں: جنات کی طرف سے انسانوں کو ایذاء پہنچانا عقلی ونقلی نصوص سے ثابت ہے اس کا انکار نہیں کیا جاسکتا۔اور ہم اس کا احساس وادراک بھی رکھتے ہیں۔اور اگر انسان کی حفاظت کیلئے اللہ تعالیٰ کے مقرر کردہ فرشتے نہ ہوتے تو کوئی انسان بھی جن وشیطان کی ایذاء سے نہ بچ سکتا کیونکہ وہ انہیں نظر ہی نہیں آتے پھر ان سے بچنے اور اپنے دفاع کی انسانوں میں صلاحیت ہی نہ ہوتی۔

بعض اوقات انسان اپنی نادانی کی وجہ سے گرم پانی جنات کے اوپر ڈال کر ان کو تکلیف پہنچاتا ہے تو انتقام کے طور پر وہ بھی انسان کو مختلف طرح سے ستاتے ہیں۔ یا پھر کوئی انسان کسی سوراخ میں پیشاب کر بیٹھتا ہے۔ یا بعض مقامات پر گھروں میں وہ پڑاؤ کرتا ہے جہاں پہلے سے جنات کا بسیرا ہوتا ہے۔ یا پھر ابتداء جنات کی طرف سے ہوتی ہے محض ظلم کرنے کیلئے جنات انسان کو ستاتے ہیں۔ جیسے عموماً انسان ایک دوسرے پر کرتے رہتے ہیں اور جہالت، منتقم المزاجی، ایذاء اور استہزاء وغیرہ جنات کی فطرت میں داخل ہے۔

اس باب کے آخر میں مصنف نے شیخ ابوبکر الجزائری رحمہ اللہ کی کتاب سے ان کا اپنا ایک ذاتی واقعہ نقل کیا ہے کہ سعدیہ میری بہن تھی۔ ہم صحن سے کھجور کی ٹہنیاں اٹھا کر چھت پر لے جا رہے تھے کہ ایک بھاری ٹہنی کی وجہ سے میری بہن دھڑام سے نیچے صحن میں گر پڑی۔ اور اس جن کے اوپر گری جو وہاں پہلے سے موجود تھا۔ اسے بہت زیادہ تکلیف ہوئی اور اس نے انتقام کی ٹھان لی حالانکہ میری بہن بالکل بے گناہ اور لاعلم تھی۔ وہ جن ہر ہفتے دو یا تین بار نیند میں آ کر اس کا گلا دباتا۔ وہ بکری کی طرح ٹانگیں چلاتی رہتی۔ وہ ظالم اس وقت تک اسے نہ چھوڑتا جب تک وہ بالکل مرنے کے قریب نہ ہوتی۔ اور ایک بار اس جن نے میری بہن کی زبانی اس بات کی وضاحت کر دی کہ وہ اسے اس وجہ سے تکلیف دیتا ہے۔ تقریباً دس سال اسی طرح گزر گئے۔ ایک دن وہ اس کا گلا دباتا رہا اور وہ پھڑکتی رہی یہاں تک کہ وہ مر گئی۔ اللہ تعالیٰ اس پر رحم کرے یہ حادثہ میرے گھر میں پیش ہوا اور میں نے دس سال تک اپنی آنکھوں سے اس کا مشاہدہ کیا۔ (عقیدۃ المومن، ص: ۲۳۰) (جنات اور جادو کا توڑ، ص: ۵۵-۵۶)

**ارواح خبیثہ کے اثرات:۔** بعض اوقات جنات کی وجہ سے بھی مرگی نما حالت انسان پر طاری ہو جاتی ہے اور اس جناتی مرگی کا سبب واحد ارواح خبیثہ ہوتی ہیں اور ان کا مقصد مذکورہ انسان کو سزا دینا ہوتا ہے۔

پہلی قسم کی مرگی کا اعتراف اطباء جسمانی بھی کرتے ہیں اور اس کے علاج کے طریقے بھی بتلاتے ہیں لیکن اکثر اطباء جناتی مرگی کو حقیقت ماننے پر تیار نہیں ہوتے اور اگر کچھ اس حقیقت کو مان بھی لیں پھر بھی اس کے علاج سے بے خبر ہی رہتے ہیں۔

بلکہ وہ ان ارواح خبیثہ کا علاج ارواح علویہ کے ساتھ تصادم کے ذریعے کرنے پر مجبور ہوتے ہیں تا آنکہ ارواح خبیثہ کے آثار ختم ہو جائیں۔ (فتح الباری، ج ۱۰، ص: ۱۱۴ بحوالہ جنات اور جادو کا توڑ، ص: ۵۸-۵۹)

## جناتی مرگی کے اثبات کیلئے منصوص وعقلی دلائل

نقل وعقل کے ذریعہ جناتی مرگی کا وجود ایک حقیقت ثابت ہو چکا ہے۔ اس کا انکار صرف ہٹ دھرم اور جاہل لوگ ہی کرتے ہیں۔ (جنات اور جادو کا توڑ، ص: ۵۹)

ابو یسر روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ یوں دعا کیا کرتے تھے: ''اے اللہ بڑھاپے، بلند جگہ سے گرنے سے، اپنے اوپر (کوئی بھاری چیز) گرنے سے، غم سے، غرق سے اور جلنے سے تیری پناہ چاہتا ہوں اور میں پناہ چاہتا ہوں تیری، کہ موت کے وقت شیطان مجھے مخبوط الحواس کر دے اور اس سے کہ تیرے راستے میں پیٹھ دکھا کر میں قتل ہو جاؤں اور میں تیری پناہ چاہتا ہوں کہ میں کسی چیز کے ڈسنے سے مروں''۔ (ابوداؤد، ج: ۲، ص ۹۲، نسائی۔ ج: ۶، ص: ۲۹۳)

سیدہ صفیہ بنت حیی رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''شیطان ابن آدم کی خون کی نالیوں میں چلتا ہے''۔ (بخاری کتاب الاعتکاف۔ حدیث ۲۰۳۸-۳۹ کتاب بدء الخلق باب صفۃ ابلیس وجنودہ: ۳۲۸۱۔ مسلم مع نووی ۴/ ۱۵۵)

اس حدیث سے بعض علماء نے یہ استدلال کیا ہے کہ شیطان انسان کے اندر داخل ہونے کی طاقت رکھتا ہے۔ اور یہیں سے جناتی مرگی پر بھی رہنمائی ملتی ہے۔ (پھر تعجب کس بات کا ہے؟) مترجم۔ (جنات اور جادو کا توڑ، ص: ۶۳)

**جنات کا انسانی بدن میں داخل ہونے کا طریقہ:۔** جنات ہوا کی شکل میں ہوتے ہیں اور انسان کے سارے جسم میں مسام ہوتے ہیں لہٰذا جنات انسانی جسم میں کسی بھی جگہ سے داخل ہو سکتے ہیں۔

اور جنات کے ہوا ہونے کی دلیل اللہ تعالیٰ کا یہ فرمان ہے: ''وخلق الجان من مارج من نار'' (الرحمٰن: ۱۵)

''اور جنات کے باپ کو لپکتی ہوئی آگ سے پیدا کیا''۔

سیدنا ابن عباس رضی اللہ عنہ نے فرمایا: لپکتی ہوئی آگ سے مراد آگ سے نکلنے والی گرم ہوا ہے جونہی جنات بدن انسانی میں داخل ہوتے ہیں وہ فوراً دماغ کا رخ کرتے ہیں کیونکہ دماغ پر کنٹرول کرنے کے بعد انسان کے دماغ میں کسی بھی عضو کے مرکز پر کنٹرول حاصل کرنا کوئی مشکل نہیں ہوتا۔

طب جدید کے ذریعے لیبارٹری میں دماغی ٹیسٹوں کے ذریعے پتہ چل چکا ہے کہ مرگی کے مریضوں کے دماغ میں عجیب وغریب بے ترتیب لہریں پائی جاتی ہیں۔ نیز مجھے (بقول مصنف) بیشتر جنات نے یہ بات بتائی کہ وہ انسان کے دماغ میں ٹھہرتے ہیں۔

ایک دفعہ مجھے ایک جن نے بتایا کہ وہ دماغ پر قبضہ کر کے انسان کے کسی بھی عضو پر قبضہ کر سکتا ہے۔ میں نے بھی آزمانے کی نیت سے ایک جن کو کہا کہ یہ بازو پکڑلو۔ مریض نے اپنا بازو بڑھایا مجلس میں موجود تین طاقتور نوجوانوں نے پورا زور لگایا لیکن بازو کو نہ موڑ سکے۔ میں نے جن کو کہا اب بازو چھوڑ دے جب اس نے چھوڑا۔ وہ پہلی حالت پر لوٹ آیا۔ (جنات اور جادو کا توڑ، ص: ۷۸-۷۹)

**انسانی جسم میں جن کے داخلے کی علامات:۔** انسانی جسم میں جن کا داخلہ بھی دیگر امراض کی طرح ایک مرض ہے اس کی خاص علامات ہوتی ہیں تاہم میں اس موقع پر معالجین کو خصوصی تنبیہ کرنا چاہتا ہوں کہ عضوی تشنج اور جناتی داخلے میں مشابہت پائی جاتی ہے۔

میرے پاس ایک عورت آئی اور مجھے بتایا کہ اس کی ٹانگ میں درد ہوتا ہے پہلے لمحے میں نے یہی گمان کیا کہ شاید یہ درد ریح ہو۔ تاہم مزید تاکید کیلئے میں نے جونہی قرآن پڑھا تو فوراً جن بول پڑا اور اس نے مجھے بتایا کہ میں اس کی ٹانگیں جکڑ لیتا ہوں میں نے اسے حکم دیا کہ تو اسے چھوڑ دے۔ پس وہ چلا گیا۔ اور عورت نے پھر کبھی ٹانگ میں درد کی شکایت نہ کی۔ سارا فضل اللہ وحدہ کا ہے۔

**عامل کامل حضرات کیلئے خصوصی ہدایات:۔** معالج کیلئے علامات کو پہچاننا بہت ضروری ہوتا ہے۔ ان علامات کی دو قسمیں ہیں۔

(۱) نیند کی علامات۔ (۲) بیداری کی علامات۔ (جنات اور جادو کا توڑ، ص: ۷۹)

**(۱) نیند کی علامات:۔**

(۱) **بے خوابی:** کافی مدت تک انسان بالکل نہ سو سکے۔ جب اس کے سارے اعضاء ڈھیلے پڑ جائیں اور سارے وجود پر سستی چھا جائے تو وہ پھر سو سکے۔

(۲) **قلق وملال:** رات کو کثرت سے بیداری کی وجہ سے طبیعت میں اکتاہٹ، گھبراہٹ وغیرہ چھائی رہتی ہے۔

(۳) **گھٹن:** خواب میں ایسا منظر نظر آئے گویا کوئی اس کا گلا دبا رہا ہے وہ مدد کیلئے بلانا چاہتا ہے لیکن بلا نہیں سکتا۔

(۴) **ڈراؤنے خواب:** خواب میں دیکھے کہ کوئی اسے قتل کر رہا ہے یا کوئی اسے مار رہا ہے یا کنوئیں میں گر گیا ہے یا کمرے کی چھت اس پر گر گئی ہے وغیرہ وغیرہ۔

(۵) **خواب میں مختلف جانور دیکھنا:** جیسے بلی، کتا، اونٹ، اژدھا، شیر، لومڑی اور چوہا وغیرہ۔ (۶) خواب میں اپنی انگلیوں کو کاٹنا۔

(۷) خواب میں ہنسنا، رونا یا چیخنا۔ (۸) خواب میں آہ آہ اور ہائے ہائے کرنا۔ (۹) خواب میں کھڑے ہو جانا اور بلا ارادی طور پر چلنا۔

(۱۰) خواب میں اپنے آپ کو بلندی سے گرتے ہوئے محسوس کرنا۔ (۱۱) خواب میں اپنے آپ کو قبرستان، کوڑا کرکٹ یا ڈراؤنے رستے پر دیکھنا۔ (۱۲) عجیب وغریب لوگ خواب میں دیکھنا مثلاً زیادہ لمبے یا زیادہ چھوٹے یا کالے آدمی دیکھنا۔

(۱۳) خواب میں ہیولے اور سائے دیکھنا۔ (جنات اور جادو کا توڑ، ص: ۸۰)

**(۲) بیداری کی علامات:** (۱) دائمی دردسر: بشرطیکہ آنکھ، کان، ناک، دانت، گلا، یا معدہ کا کوئی مرض اس کا سبب نہ ہو۔ (۲) رکاوٹ: اللہ کے ذکر، نماز اور اطاعت الٰہی کے کاموں سے رک جانا۔ (۳) سوچ بچار: ذہنی پریشانی۔ (۴) سستی وکاہلی۔ (۵) عضوی مرگی۔

(۶) کسی عضو میں ایسا درد ہو کہ طب انسانی اس کے علاج سے عاجز آ چکی ہو۔ (جنات اور جادو کا توڑ، ص:۸۱)

**جن، کے داخلے کی اقسام:** **(۱) کلی داخلہ:** جن، سارے جسم پر قبضہ کر لے اور پورے جسم میں اکڑن شروع ہو جائے۔ **(۲) جزوی داخلہ:** جن، انسان کے کسی ایک یا چند اعضاء پر کنٹرول حاصل کر لے۔ **(۳) دائمی داخلہ:** لمبی مدت تک جن، انسان کے اندر رہے۔

**(۴) لمحاتی داخلہ:** چند منٹ تک انسانی جسم کے اندر جن رہتا ہے اور پھر چلا جاتا ہے۔ (جنات اور جادو کا توڑ، ص:۸۱)

**شیخ عبدالسلام بالی کا مرگی میں مجرب علاج:۔** آپ اپنا دایاں ہاتھ مریض کے سر پر رکھیں اور اس کے کان میں ترتیل کے ساتھ درج ذیل آیات پڑھیں۔

۱-''اعوذ بالله من الشيطن الرجيم O بسم الله الرحمن الرحيم''''الحمد لله رب العالمين، الرحمن الرحيم، مالك يوم الدين'' ''اياك نعبد و اياك نستعين''''اهدنا الصراط المستقيم''صراط الذين انعمت عليهم غيرالمغضوب عليهم و لاالضالين(الفاتحہ:۱تا۷)

۲-''بسم الله الرحمن الرحيم، الم ذلك الكتاب لاريب فيه هدى للمتقين الذين يومنون بالغيب و يقيمون الصلاة و مما رزقنهم ينفقون والذين يومنون بما انزل اليك و ما انزل من قبلك و بالآخرة هم يوقنون اولئك على هدى من ربهم و اولئك هم المفلحون''(سورۃ البقرۃ آیات ۱تا۵)

۳-''اعوذ بالله من الشيطن الرجيم "والهكم اله واحد لا اله الا هو الرحمن الرحيم، ان فى خلق السموات والارض و اختلاف الليل والنهار والفلك التى تجرى فى البحر بما ينفع الناس و ما انزل الله من السماء من ماء فاحيا به الارض بعد موتها و بث فيها من كل دابة و تصريف الرياح والسحاب المسخربين السماء والارض لايات لقوم يعقلون''(سورۃ بقرۃ آیات ۱۶۳تا۱۶۴)

۴-اعوذ بالله من الشيطن الرجيم۔ "الله لااله الا هو الحى القيوم لاتاخذه' سنة ولا نوم له ما فى السموات وما فى الارض من ذا الذى يشفع عنده الا باذنه يعلم مابين ايديهم و ما خلفهم ولا يحيطون بشى ء من علمه الا بما شاء وسع كرسيه السموات والارض ولا يئوده' حفظهما و هو العلى العظيم، لا اكراه فى الدين قدتبين الرشد من الغى فمن يكفر بالطاغوت و يومن بالله فقد استمسك بالعروة الوثقى لاانفصام لها والله سميع عليم الله ولى الذين امنوا يخرجهم من الظلمات الى النور والذين كفروا اولياء هم الطاغوت يخرجونهم من النور الى الظلمات اولئك اصحاب النار هم فيها خالدون''(سورۃ البقرۃ:۲۵۵تا۲۵۷)

۵- اعوذ بالله من الشيطن الرجيم "امن الرسول بما انزل اليه من ربه و المومنون كل امن بالله و ملائكته و كتبه و رسوله لا نفرق بين احد من رسله و قالواسمعنا و اطعنا غفرانك ربنا و اليك المصير لا يكلف الله نفسا الا وسعها لها ما كسبت و عليها ما اكتسبت ربنا لا تواخذنا ان نسينا او اخطانا ربنا و لا تحمل علينا اصرا كما حملته' على الذين من قبلنا ربنا ولا تحملنا ما لا طاقة لنا به واعف عنا واغفرلنا و ارحمنا انت مولانا فانصرنا على القوم الكفرين''۔(البقرۃ:۲۸۵تا۲۸۶)

۶-''شهدالله انه لا اله الا هو والملائكة و اولوا العلم قائما بالقسط لااله الا هو العزيز الحكيم o ان الدين عندالله الاسلام و ما اختلف الذين اوتوا الكتاب الا من بعد ما جاء هم العلم بغيا بينهم و من يكفر بايات الله فان الله سريع الحساب''(آل عمران:۱۸-۱۹)

۷- اعوذ بالله من الشيطن الرجيم "ان ربكم الله الذى خلق السموات والارض فى ستة ايام ثم استوى على العرش يغشى اليل النهار يطلبه حثيثا والشمس والقمر والنجوم مسخرات بامره الا له الخلق والامر تبارك الله رب العالمين o ادعوا ربكم تضرعا و خفية انه لا يحب المعتدين o ولا تفسدوا فى الارض بعد اصلاحها وادعوه خوفا و طمعا ان رحمة الله قريب من المحسنين''(الاعراف:۵۴تا۵۶)

۸-اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم ٥ افحسبتم انما خلقنا کم عبثا وانکم الینا لا ترجعون ٥ فتعالی اللہ الملک الحق لااله الا هو رب العرش الکریم ٥ و من یدع مع اللہ الھا اخر لا برھان له‘ به فانما حسابه، عند ربه انه لا یفلح الکافرون ٥ و قل رب اغفر وارحم و انت خیر الرحمین ٥ (المؤمنون:۱۱۵-۱۱۸)

۹-اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم ٥ بسم اللہ الرحمن الرحیم ٥ والصفات صفا ٥ فالزّاجرات زجرا ٥ فالتالیات ذکرا ٥ ان الھکم لواحد ٥ رب السموات والارض و ما بینھما و رب المشارق ٥ انا زینا السماء الدنیا بزینة ن الکواکب ٥ و حفظا من کل شیطن مارد ٥ لا یسمعون الی الملاء الاعلی و یقذفون من کل جانب ٥ دحورا ولھم عذاب واصب ٥ الا من خطف الخطفة فاتبعه شھاب ثاقب ٥ (الصافات:۱-۱۰)

۱۰-اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم ٥ واذ صرفنا الیك نفرا من الجن یستمعون القرآن فلما حضرو ہ قالوا انصتوا فلما قضی ولوا الی قومھم منذرین ٥ قالوا یاقومنا انا سمعنا کتابا انزل من بعد موسیٰ مصدقا لما بین یدیه یھدی الی الحق والی طریق مستقیم ٥ یاقومنا اجیبوا داعی اللہ و امنوا به یغفر لکم من ذنوبکم و یجر کم من عذاب الیم ٥ و من لایجب داعی اللہ فلیس بمعجز فی الارض و لیس له، من دونه اولیاء اولئك فی ضلال مبین ٥ (الاحقاف:۲۹-۳۲)

۱۱-اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم ٥ یامعشر الجن والانس ان استطعتم ان تنفذوا من اقطار السموات والارض فانفذوا لا تنفذون الا بسلطان ٥ فبای الاء ربکما تکذبان ٥ یرسل علیکما شواظ من نارٍ و نحاس فلا تنتصران ٥ فبای الا ء ربکما تکذبان ٥ (الرحمٰن:۳۳-۳۶)

۱۲-اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم ٥ لو انزلنا ھذا القران علی جبل لرأیته خاشعا متصدعا من خشیة اللہ و تلك الامثال نضربھا للناس لعلھم یتفکرون ٥ ھو اللہ الذی لا اله الا ھو عالم الغیب والشھادة ھو الرحمن الرحیم ٥ ھو اللہ الذی لا اله الا ھو الملك القدوس السلام المومن المھیمن العزیز الجبار المتکبر سبحان اللہ عما یشرکون ٥ ھو اللہ الخالق الباری المصور له‘ الاسماء الحسنی یسبح له‘ ما فی السموات والارض و ھو العزیز الحکیم ٥ (الحشر:۲۱-۲۴)

۱۳- اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم ٥ قل اوحی الی انه استمع نفر من الجن فقالوا انا سمعنا قرانا عجبا ٥ یھدی الی الرشد فامنا به ولن نشرك بربنا احدا ٥ وانه تعالیٰ جدربنا ما اتخذ صاحبة ولا ولدا ٥ وانه‘ کان یقول سفیھنا علی اللہ شططا ٥ و انا ظننا ان لن تقول الانس والجن علی اللہ کذبا ٥ و انه‘ کان رجال من الانس یعوذون برجال من الجن فزاد و ھم رھقا ٥ وانھم ظنوا کما ظننتم ان لن یبعث اللہ احدا ٥ وانا لمسنا السماء فوجدناھا ملئت حرسا شدیدا و شھبا ٥ وانا کنا نقعد منھا مقاعد للسمع فمن یستمع الان یجدله‘ شھابا رصدا ٥ (الجن:۱-۹)

۱۴- اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم ٥ قل ھو اللہ احد ٥ اللہ الصمد ٥ لم یلد و لم یولد ولم یکن له کفوا احد ٥ (اخلاص:۱-۴)

۱۵- اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم ٥ قل اعوذ برب الفلق ٥ من شرما خلق ٥ و من شر غاسق اذا وقب ٥ و من شر النفاثات فی العقد ٥ و من شر حاسد اذا حسد ٥ (الفلق:۱-۵)

۱۶-اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم ٥ قل اعوذ برب الناس ٥ ملك الناس ٥ اله الناس ٥ من شر الوسواس الخناس ٥ الذی یوسوس فی صدور الناس ٥ من الجنة والناس ٥ (الناس:۱-۶) (جنات اور جادو کا توڑ، ص:۸۷تا۹۴)

**جنات کی حاضری کی علامات:** جن کے حاضر ہونے کا آپ کو پتہ کیسے چلے گا؟ چند علامات سے آپ بآسانی پہچان سکتے ہیں کہ جن آپ سے ہم کلام ہونے کا متمنی ہے۔

۱-مریض دونوں آنکھیں سختی سے بھینچ لے، یا دونوں آنکھیں ایک ہی جگہ لگا دے، یا شدت کے ساتھ جھپکنے لگے۔ یا اپنے دونوں ہاتھ اپنی دونوں آنکھوں پر رکھ لے۔۲- پورے جسم میں شدید کپکپاہٹ یا جسم کے کناروں میں خفیف کپکپی طاری ہو جائے۔۳-جسم پسینے میں شرابور ہو جائے۔۴-چیخنا، چلانا۔۵-صراحت کے ساتھ اپنا نام بتلائے۔

اس کے بعد عامل درج ذیل ترتیب کے ساتھ جن سے سوالات کرے۔

۱- تیرا کیا نام ہے؟ ۔۲- تیرا مذہب کیا ہے؟ ۔۳-تو اس جسم میں کیوں داخل ہوا؟ ۔۴- کیا اس جسم میں تیرے ساتھ کوئی اور جن بھی ہے؟ ۵- کیا تو کسی جادوگر کے ساتھ کام کرتا ہے؟ ۔۶- اس جسم میں تو کہاں رہتا ہے؟

**عامل مسلمان جن کے ساتھ معاملات کیسے طے کرے گا:۔** اگر جن مسلمان ہو تو اس کو نیکی کی طرف رغبت دلائیں، خوف الٰہی دلائیں، آخرت کے عذاب سے اسے ڈرائیں اور اسے احادیث کی روشنی میں بتائیں کہ دوسروں پر ظلم کرنے والوں کا انجام بہت برا ہوگا۔

اور وہ جس وجہ سے جسم میں داخل ہوا ہو اس کے مطابق عمل کریں۔

اگر وہ اس وجہ سے داخل ہوا تھا کہ مریض نے اس کے بقول اس پر ظلم کیا ہو۔تو آپ اسے بتائیں کہ انسان جنات کو نہیں دیکھ سکتے لہٰذا وہ بے گناہ ہے اسے معاف کر دو۔ کیونکہ جو عمداً غلطی نہ کرے وہ سزا کا مستوجب نہیں۔

اور اگر جن یہ کہے کہ اسے اس مریض یا مریضہ سے عشق ہے۔تو آپ اسے بتائیں کہ کسی سے عشق کرنا حرام ہے۔ نیز آپ اسے قیامت کے عذاب سے ڈرائیں اور اسے بتائیں کہ قیامت کے دن اس کا کیا انجام ہوگا۔؟

اور اگر وہ ظلم کی نیت سے کسی انسان کو ستا رہا ہو۔تو آپ اسے ظالموں کے خطرناک اور حسرت ناک انجام سے ڈرائیں۔

اگر تمہاری گفتگوئے ناصحانہ سے متاثر ہو کر جن نکلنے اور چلے جانے پر آمادگی کا اظہار کرے تو آپ اللہ کا شکر ادا کریں اور جن کے نکلنے سے پہلے اس سے عہد لے لیں۔(عہد کے الفاظ مختلف بھی ہو سکتے ہیں لیکن ان میں کوئی شرکیہ لفظ نہیں ہونا چاہیے) وہ آپ کے ساتھ ساتھ یہ عہد دہرائے گا۔

”عاهدت الله تعالىٰ ان اخرج من هذا الجسد ولا اعود اليه مرة اخرى ولا الى احد من المسلمين و ان نكثت فى عهدى فعلى لعنة الله والملائكة والناس اجمعين ' اللهم ان كنت صادقا فسهل على خروجى و ان كنت كاذبا فمكن المومنين منى والله على ما اقول شهيد“۔

پھر آپ اس سے پوچھیں: وہ کہاں سے نکلنا چاہتا ہے؟ اگر وہ کہے کہ میں مریض کی آنکھ یا حلق یا اس کے پیٹ سے نکلوں گا۔تو آپ اس کو منع کریں کہ وہ وہاں سے نہ نکلے اور آپ اسے مشورہ دیں کہ وہ مریض کے منہ یا ناک یا کان، یا ہاتھوں یا پاؤں کی انگلیوں سے نکلے۔

اور آپ اسے کہیں کہ جب تو نکلنے کا ارادہ کرلے تو نکلنے سے پہلے سب کو السلام علیکم کہے۔

جن کے نکلنے کے بعد مزید تاکید کیلئے دم دوبارہ پڑھیں کیونکہ جنات میں جھوٹ بولنے کا بہت زیادہ رواج پایا جاتا ہے۔سوائے ان کے جن کو اللہ محفوظ رکھے۔اگر دم پڑھنے کے نتیجے میں جسم کانپنے لگے تو یقین کرلیں کہ جن ابھی تک جسم میں موجود ہے اور اگر دوبارہ دم پڑھنے سے مریض پر کوئی اثر نہ ہو تو پھر یقین کرلیں کہ جن نکل چکا ہے۔(جنات اور جادو کا توڑ، ص:۹۵-۹۷)

**آپ غیر مسلم جن کے ساتھ معاملات کیسے طے کریں گے؟:۔** ۱-سب سے پہلے آپ اسے اسلام کی دعوت دیں۔لیکن اسے اسلام لانے پر مجبور نہ کریں بلکہ اسے اسلام لانے کا مشورہ دیں۔اسے مزید تبلیغ کرتے ہوئے کہیں کہ توبہ مکمل ہونے کی علامات یہ ہیں کہ تو اس ظلم سے باز آجا اور تو اس جسم سے نکل جا۔

۲-اگر وہ جسم میں موجود رہنے پر اصرار کرے تو آپ اس کے اسرار کو برداشت کریں۔اور اسے ناصحانہ الفاظ میں اسلام لانے کا مشورہ دیں۔اگر وہ پہلے ہی مرحلے میں مسلمان ہو جائے تو آپ الحمد للہ کہہ کر اللہ تعالیٰ کا شکر ادا کریں۔اور اگر وہ دعوت پر غور نہ کرے تو

آپ اسے ڈرائیں دھمکائیں یا مار پیٹ سے کام نکالیں آپ کیلئے جائز ہے۔

تاہم مار پیٹ صرف اس دم کرنے والے کیلئے جائز ہے۔ جو اپنے عمل میں ماہر ہو اور جنات کی چالوں کو سمجھتا ہو۔ اور اسے پتا ہو کہ مار جن کو پڑ رہی ہے کیونکہ بعض جنات اتنے مکار ہوتے ہیں کہ مار کا نام سن کر ہی ایک کونے میں کھڑے ہو جاتے ہیں اور مار انسان کو پڑنے لگ جاتی ہے۔ اور عامل کو چاہیے کہ وہ کندھوں، پشت اور جسم کے کناروں پر مارے۔

۳- جن سورتوں یا آیات کی تلاوت سے جن کو تکلیف ہوتی ہے وہ یہ ہیں اور ان سے ضرور استفادہ کرنا چاہیے۔ آیۃ الکرسی، سورۃ یٰسین، سورۃ الصافات، سورۃ الدخان، سورۃ حشر کا آخری رکوع، سورۃ ہمزۃ اور سورۃ الاعلیٰ۔

۴- عام طور پر ہر وہ آیت جس میں شیطان اور جہنم اور اس کی مختلف سزاؤں کا ذکر ہو۔ جنات کو ان جیسی سورتوں اور آیات کی تلاوت سے بہت زیادہ ایذا پہنچتی ہے اور انہیں بہت زیادہ درد کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔ (جنات اور جادو کا توڑ، ص: ۹۸)

**روحانی معالج کیلئے ضروری ہدایات:** بعض اوقات دم پڑھنے کے بعد مریض متلی، گھبراہٹ، گھٹن یا کپکپاہٹ محسوس کرتا ہے لیکن جن حاضر نہیں ہوتا ایسی صورت میں معالج کو تین بار دم دہرانا چاہیے۔ پھر بھی جن حاضر نہ ہو تو آپ مریض کو درج ذیل نصائح اختیار کرنے کو دیں۔

۱- باجماعت نماز کی پابندی۔ ۲- ریڈیو، ٹیپ ریکارڈر اور ٹیلی ویژن کی ممانعت۔ ۳- نیند سے پہلے وضو کرے اور آیت الکرسی کی تلاوت کرے۔ ۴- اپنے رہائشی گھر میں کسی جاندار چیز کی تصویر مت لٹکائے۔ ۵- ہر نیک قول و عمل سے پہلے بسم اللہ ضرور پڑھے۔ ۶- لا الہ الا اللہ کا بکثرت ورد کریں۔ ۷- نیند سے پہلے سورۃ الصافات، الدخان اور سورۃ الجن کی تلاوت کریں۔ ۸- صبح کی نماز کے بعد سورۃ یٰسین، معارج اور سورۃ الرحمٰن ضرور پڑھے۔ ۹- صبح و شام کے مسنون اذکار بھی پڑھے۔ ۱۰- عورت کو شرعی پردے کا حکم دیں۔ ۱۱- درج ذیل سورتیں: قرآنی ترتیب سے کیسٹ میں بھر دیں تاکہ وہ کیسٹ ہر روز چار سے چھ گھنٹوں تک سنے۔

"الفاتحہ، البقرۃ، آل عمران، الانعام، ھود، الکھف، الحجر، السجدہ، الاحزاب، یٰسین، الصافات، فصلت، الدخان، الفتح، الحجرات، ق، الذاریات، الرحمن، الحشر، الصف، الجمعہ، المنافقون، الملك، المعارج، الجن، التکویر، الانفطار، البروج، الطارق، الاعلیٰ، الغاشیہ، الفجر، البلد، الزلزال، القارعۃ، الھمزۃ، الکافرون، المسد، الاخلاص، الفلق، الناس"۔

ایک مہینے کے بعد معالج اس پر دم پڑھے گا۔ پھر پتہ چلے گا کہ جن چلا گیا ہے یا ابھی تک اسی جسم میں موجود ہے۔ اس بات کی تحقیق گزشتہ صفحات میں مذکورہ علامات کے ذریعے کریں جو مریض کے جسم پر ظاہر ہوں گی۔

پہلی صورت میں اللہ تعالیٰ نے اس کے شر سے آپ کو بچا لیا ہے۔ آپ صرف الحمدللہ کہہ دیں۔ اس بات کی تاکید آپ کو چند سادہ علامات کے ذریعے ہوگی۔ ۱- مثلاً دورے کے دوران متاثرہ عضو ٹھیک ہو جائے گا ۲- خوفناک خواب آنا بند ہو جائیں گے۔ ۳- دم کرنے کے بعد مریض میں کوئی تبدیلی نہ آئے گی۔

۱- دوسری صورت میں جن اگرچہ موجود ہے لیکن کافی کمزور ہو چکا ہے۔ آپ جونہی مریض پر دم پڑھیں وہ جن ذلیل و خوار ہو کر آپ کے پاس آ جائے گا۔

۲- بعض اوقات جن حاضر تو ہو جاتا ہے لیکن نکلنے سے انکاری ہو جاتا ہے۔ ایسی صورت میں آپ ایسی سورتیں پڑھیں جس سے جن کو تکلیف پہنچتی ہے۔ اس کے باوجود اگر وہ نکلنے پر آمادہ نہ ہو۔ تو آپ مار پیٹ سے کام لے سکتے ہیں۔ اگر وہ پھر بھی نکلنے پر آمادہ نہ ہو تو آپ مریض کو سابقہ تعلیمات مزید ایک مہینے کیلئے دے دیں۔

۳- بعض اوقات آپ دم پڑھتے ہیں تو مریض بقائمی ہوش و حواس شدید انداز میں روتا ہے۔ اگر آپ اس سے رونے کا سبب پوچھیں تو وہ جواب دے گا۔ میں اپنی ذلت کی وجہ سے روتا ہوں۔ اور میں اپنے آپ پر ضبط نہیں کر سکتا۔ بظاہر ایسے معلوم ہوتا ہے کہ یہ جادو کی علامات ہے۔

واللہ اعلم، گر آپ اس رائے کی تاکید چاہیں تو مریض کے کان میں درج ذیل دم پڑھیں۔

اللہ تعالیٰ نے فرمایا: ''قال موسی ماجئتم به السحر ان الله سيبطله ان الله لايصلح عمل المفسدين ٥و يحق الله الحق بكلماته ولوكره المجرمون۔'' (یونس:۸۱-۸۲)

''و اوحينا الى موسىٰ ان الق عصاك فاذا هي تلقف ما يافكون٥ فوقع الحق و بطل ما كانوا يعملون ٥فغلبوا هنالك و انقلبو صاغرين٥ و القى السحرة ساجدين٥ قالوا امنا برب العالمين ٥رب موسىٰ و هارون''۔(الاعراف:۱۱۷تا۱۲۲)

''انما صنعوا كيد ساحر ولا يفلح الساحر حيث اتى'' (طٰہٰ:۶۹)

یہ سب آیات سات سات بار مریض کے کان میں پڑھیں۔ اگر مریض رونے میں اضافہ کردے۔ تو آپ کو یقین ہونا چاہیے کہ یہ جادو ہے۔(جنات اور جادو کا توڑ، ص:۱۰۰-۱۰۲)

## جنات کے ساتھ بیتی سچی کہانیاں

ہمارا یقین کامل ہے کہ تھیوری کے ساتھ ساتھ اگر پریکٹس کا ذکر کردیا جائے تو سونے پر سہاگہ ثابت ہوتا ہے۔ یہاں میں اپنے ساتھ پیش آنے والے کچھ عملی واقعات تحریر کرتا ہوں۔(بالی)

**جن شیخ محمد سے ملاقات:** ☆میں نے ایک بیمار عورت پر دم پڑھا تو وہ کانپنے لگی۔ میں نے پوچھا تمہارے ساتھ کون ہے؟

جن بولا میں شیخ محمد ہوں۔ میں نے اس سے پوچھا شیخ محمد آپ اس عورت میں کیوں داخل ہوئے؟

کہنے لگا یہ غسل خانے میں مجھ پر چڑھ گئی۔☆میں نے اسے مشورہ دیا۔ اللہ کی اطاعت کیلئے اس کو چھوڑ دے۔ کہنے لگا: میں اسے ہرگز نہیں چھوڑوں گا۔☆میں نے اسے بتایا کہ میں تجھ پر دم پڑھتا ہوں اور میں نے سورۃ صافات کی ابتدائی آیات پڑھیں تو اسے شدید تکلیف ہوئی وہ رونے لگا اور کہنے لگا میں ابھی نکلتا ہوں۔☆میں نے کہا: فوراً نکل جاؤ، تو اس نے توقف کیا۔☆میں نے سورت جن کی ابتدائی آیات پڑھیں۔

وہ کہنے لگا مجھے چھوڑ دو۔ میں جاتا ہوں پھر سلام کیا اور چلا گیا۔

تمام تعریفات اور شکر و احسان اللہ تعالیٰ کا ہی ہے۔(جنات اور جادو کا توڑ، ص:۱۰۶)

**صبحی اور محمد جن سے ملاقات:** میرے پاس ایک عورت آئی میں نے سورۂ فاتحہ پڑھی تو جن حاضر ہو گیا میں نے پوچھا تیرا نام کیا ہے؟

کہنے لگا میرا نام محمد ہے۔ میں نے کہا کہ اس کا یہ مطلب ہے کہ تو مسلمان ہے۔ اچھا یہ بتاؤ کہ کیا تمہارے ساتھ اس جسم میں کوئی اور جن بھی ہے۔

اس نے بتایا: کہ ہاں میرے ساتھ ایک نصرانی جن ہے جس کا نام صبحی ہے۔

☆میں نے اسے کہا کہ تو اسے بلا اس نے بلایا تو وہ آگیا۔ میں نے اس سے پوچھا کہ تیرا نام کیا ہے؟ وہ بولا مجھے صبحی کہتے ہیں۔

☆میں نے پوچھا: کیا تو مسلمان ہے؟۔ کہنے لگا: کہ نہیں میں نصرانی ہوں۔

☆میں نے پوچھا تیری عمر کتنی ہے؟ اس نے بتایا کہ اٹھارہ سال ہے۔ میں نے پوچھا کیا تو کسی جادوگر کے ساتھ کام کرتا ہے۔

کہنے لگا کہ ہاں ضلع دسوق (مصر) میں ایک جادوگر ہے میں اس کے ساتھ کام کرتا ہوں۔

میں نے اس کے سامنے اسلام پیش کیا تو وہ اسلام لے آیا۔ میں نے مزید تاکید کیلئے پوچھا! کہ کیا تو زبانی مسلمان ہوا ہے یا دل سے؟ کہنے لگا میں دل سے مسلمان ہوا ہوں۔ اور پھر روتے ہوئے کہنے لگا کہ میں نے بے شمار لوگوں کو تکلیف دی ہے۔ میں نے اسے خوشخبری سنائی کہ اللہ تعالیٰ نے تیرے گناہ معاف کردیئے ہیں تو اب اپنی توبہ خالص کر۔ کہنے لگا: کہ میں تو نماز کا طریقہ جانتا ہوں نہ وضو کا۔

☆میں نے اس سے پوچھا: کیا تو کسی مسلمان عامل کو جانتا ہے؟۔ کہنے لگا میں تو صرف کنیسے اور پادری جانتا ہوں۔

میں نے اسے ترغیب دلاتے ہوئے کہا: کیا تیرے لیے ممکن ہے کہ تو ہماری فلاں مسجد میں آجائے۔ وہاں آپ نماز پڑھیں۔ اور اپنے

مومن جنات بھائیوں سے ملاقات کریں۔ اوران سے دینی معلومات حاصل کریں۔ اس نے اس سوچ کوخوش آمدید کہا۔
میں نے اسے کچھ مہلت دی اور پھر پوچھا: کیا اس کے بعد بھی تو جادوگر کے ساتھ کام کریگا؟
کہنے لگا: نہیں کیونکہ اسلام نے جادوکو حرام قرار دیا ہے۔
پھر اللہ کے نام پر اس نے عہد کیا اور چلا گیا۔ ہماری دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ اسے اسلام پر ثابت قدم رکھے۔
پھر پہلا جن محمد آیا تو میں نے اس سے پوچھا جو کچھ پیش آیا کیا تجھے معلوم ہے؟۔ کہنے لگا مجھے معلوم ہے اور میں بہت خوش ہوں کیونکہ وہ اسلام لے آیا۔ پھر اس نے بھی عہد کیا اور چلا گیا۔'' والفضل لله وحده'' یہ ساری گفتگو کیسٹ میں موجود ہے۔ (جنات اور جادو کا توڑ ص:۱۰۶-۱۰۸)

**زینت جننی سے ملاقات:۔** ایک دوشیزہ نے اپنے جسم میں درد کی شکایت کی جب میں نے دم پڑھا تو اس نے بازو میں جمود کا اشارہ کیا میں نے اگلے دو ہفتوں کیلئے اسے اذکار دیئے۔ وہ مدت مقررہ کے بعد آئی میں نے اس پر دم کیا۔ تو زینت نامی جن عورت حاضر ہوئی میں نے پوچھا تیرا دین کیا ہے؟۔ کہنے لگی میں مسلمان ہوں۔

☆ میں نے اس سے پوچھا: کیا مسلمان جن پر قرآن اثر کرتا ہے۔ کہنے لگی کہ ہاں میں نے وہ سورتیں پوچھیں جو جنات پر اثر کرتی ہیں۔ کہنے لگی وہی سورتیں جن کو پڑھنے کیلئے آپ ہر مریض کو کہتے ہیں۔

☆ میں نے پوچھا: کیا سورت بقرہ بھی جنات پر اثر کرتی ہے۔ کہنے لگی: نہ صرف اثر کرتی ہے بلکہ ان کو جلا کر راکھ کر دیتی ہے۔

☆ میں نے اس سے پوچھا: جب تو فلاں عورت کے ساتھ اس کے گھر گئی تو نے اس کے ساتھ کیا کیا؟

اس نے بتایا کہ جو تعلیمات آپ نے اس عورت کو دی تھیں اس کے ان پر عمل کرنے سے میں بہت کمزور ہوگئی۔ کیونکہ جب وہ قرآن پڑھتی تھی تو مجھے ایذاء پہنچاتی تھی۔ جب کھانا کھانے لگتی تو اللہ کو یاد کر لیتی۔ لہٰذا میں اس کے ساتھ کھانا نہ کھا سکتی۔ اور اگر کھانے کی ابتداء میں بسم اللہ کہنا بھول جاتی تو جب یاد آتا وہ فوراً کہتی: بسم الله اوله و آخره' تو جو میں کھا چکی ہوتی فوراً قے کر دیتی۔

میں نے اس سے پوچھا جن اور شیطان میں کیا فرق ہے؟ اس نے بتایا اگرچہ شیطان بھی جنات میں سے ہے لیکن کافر و سرکش جن شیطان کہلاتا ہے۔ پھر وہ کہنے لگی۔ کہ آپ مجھے جانے دیں میں نے اس سے پوچھا کہ تو کہاں سے نکلنے کا ارادہ کرتی ہے۔ اس نے بتایا وہ منہ سے نکلے گی۔ پھر اس نے سلام کہا اور چلی گئی۔ والفضل لله وحدهٗ۔ (جنات اور جادو کا توڑ ص:۱۰۸-۱۰۹)
یہ مکالمہ کیسٹ پر ریکارڈ ہے جو میرے احباب کے پاس بہت مشہور و متداول ہے۔

**نجویٰ اور اس کی والدہ فاطمہ جننی سے ملاقات:۔** میں ایک دوشیزہ کے علاج کیلئے گیا کئی بار جن اس کی زبان پر بول چکا تھا۔ لہٰذا میں نے جاتے ہی اس پر دم پڑھا تو جن آ گیا۔ میں نے لڑکی کے والد کو کہا کہ گھر سے اللہ کی نافرمانی کی تمام اشیاء فوراً نکال دو۔ اور اپنی بیٹی کو کہو کہ وہ فوراً شرعی پردہ کر لے۔ تاکہ گھر کی اندرونی فضاء درست ہو جائے۔ اس کے بعد میں نے سورت دخان کی کچھ آیات پڑھیں تو جننی نے بتایا کہ اس کا نام نجویٰ ہے۔

☆ جب میں نے اس کا مذہب پوچھا اس نے بتایا کہ وہ مسلمان ہے۔ میں نے پوچھا کیا اس جسم میں تیرے ساتھ کوئی اور بھی ہے؟ اس نے بتایا کہ اس کی ماں فاطمہ بھی ہے۔

☆ میں نے نجویٰ کو حکم دیا کہ اپنی ماں کو بھی لے آ تاکہ میں اس سے کچھ اہم باتیں کرسکوں۔ وہ جب آ گئی تو میں نے اس سے دیگر باتوں کے علاوہ وعظ و نصیحت کی اور عذاب الٰہی سے اسے ڈرایا۔ کہنے لگی میں عنقریب نکل جاؤں گی۔
میں نے جب اس سے اس کی عمر پوچھی تو اس نے بتایا کہ اس کی عمر چالیس سال ہے۔
میں نے اس سے پوچھا کیا اس مریضہ کے علاوہ بھی کسی کو تکلیف پہنچائی ہے؟

کہنے لگی: چار اشخاص کو تکلیف پہنچا چکی ہوں میں نے اس کے سامنے واضح کیا کہ یہ تو بالکل ظلم ہے۔اور اس کیلئے قطعاً جائز نہیں۔ میں نے اسے توبہ کا مشورہ دیا۔ پھر اس سے عہد لیا اور وہ چلی گئی۔

پھر نجویٰ آئی تو میں نے اس سے پوچھا کیا تو نے شادی کر لی؟ اس نے نفی میں جواب دیا میں نے اس سے عمر پوچھی تو اس نے بیس سال بتلائی۔

☆ میں نے جب اس سے پوچھا کہ کیا تو شادی کرنا چاہتی ہے؟۔تو کہنے لگی: میں نے اپنے آپ کو اللہ کیلئے وقف کر دیا۔

میں نے اسے بتایا: کہ اسلام میں رہبانیت کی اجازت نہیں۔تو جا اور کسی نیک جن سے شادی کرالے۔ وہ مطمئن ہوگئی پھر اس سے عہد لیا اور چلی گئی۔(جنات اور جادو کا توڑ،ص:۱۰۹-۱۱۰)

**عیسائی شفیقہ جننی سے ملاقات:۔** آپ کو اس کی تفصیل وہ شخص سنائے گا جو شروع سے لے کر آخر تک موجود رہا اور اس نے اپنے کانوں سے سنا۔اور جو کچھ اپنی آنکھوں سے دیکھا من وعن یہاں تحریر کرتا ہے۔ یکم مئی ۱۹۳۶ء نماز عشاء کے بعد ہم نے قرآن وحدیث کی روشنی میں ایک درس سنا یہ درس ہمارے سامنے شیخ وحید عبدالسلام بالی رحمہ اللہ نے بعنوان ''الطب الروحانی'' دیا۔اللہ تعالیٰ آپ کو جزائے خیر دے۔

درس کے بعد ہم تقریباً نو ساتھی شیخ وحید کے ہمراہ ایک جانب چل دیئے۔ جب منزل مقصود کے قریب ہوئے تو مجھے پتہ چلا کہ یہ گھر تو ہمارے ایک رشتہ دار کا ہے وہ شیخ وحید کے عقیدت مندوں میں سے تھا اور استقبال کیلئے باہر کھڑا ہوا تھا۔اس نے جونہی ہمیں دیکھا۔اول فول کہنے لگا۔اس کے گلے کی رگیں تن گئیں تاہم ہمارے ساتھیوں نے آگے بڑھ کر اسے پکڑ لیا تو اچانک وہ زمین پر گر پڑا اور بے ہوش ہوگیا۔شیخ وحید آگے بڑھے اور سورت صافات کی ابتدائی آیات ترتیل کے ساتھ پڑھیں اور جب "ویقذفون من کل جانب دحورا" پر پہنچے اور دو منٹ بھی نہیں گزرے کہ ہم نے بے ہوش آدمی کے جسم میں زبردست کپکپی ملاحظہ کی۔ شیخ وحید یہ آیت بار بار پڑھ رہے تھے کہ اچانک ہمیں مریض کے منہ سے ایک اجنبی آواز سنائی دی۔ کہ تو کیا چاہتا ہے؟ اس سوال کے جواب میں درج ذیل مکالمہ شروع ہوا۔

☆ شیخ وحید نے اللہ کا نام لے کر پوچھا: ہمارے ساتھ کون ہے؟۔آواز آئی: کہ میں شفیقہ ہوں۔

استاد:۔تیرا کیا مذہب ہے؟ ج:۔میں مسیحی ہوں۔

س:۔تیری عمر کیا ہے؟۔ج:۔میری عمر تقریباً بائیس سال ہے۔حقیقت میرا باپ جانتا ہے۔

س:۔کیا اس جسم میں تیرے ساتھ کوئی اور بھی ہے؟۔ج:۔جسم میں تو میرے ساتھ کوئی نہیں لیکن میرا باپ باہر سے میری مدد اور حفاظت کرتا ہے۔

درج بالا سوالات وجوابات گھر سے باہر برآمدہ میں ہوئے۔ پھر شیخ وحید نے مریض کو اندر لے جاتے ہوئے کہا: کہ اگر تو چلی گئی تو میں تجھے حاضر کرلوں گا۔لہٰذا کہیں مت بھاگ۔

س:۔اس جسم میں تم کب داخل ہوئے؟۔ج:۔صرف دس دن سے یہاں موجود ہیں۔

س:۔جسم میں تو کہاں رہتی ہے؟۔ج:۔دماغ میں بائیں بازو کو کنٹرول کرنے والے حصے میں رہتی ہوں۔

س:۔تم اس جسم میں کس طرح داخل ہوئی اور کیوں؟۔ج:۔میں اس کے کان سے داخل ہوئی، کیونکہ یہ اپنی ماں کے ساتھ غصے کی حالت میں بول رہا تھا ماں نے اسے چہرے پر پلیٹ دے ماری۔جب محمد ابراہیم نامی جن اس سے نکل گیا تو میں اپنے باپ کے ہمراہ اس کے پیچھے لگ گئی تاکہ کوئی موقع پا کر ہم اس میں داخل ہو جائیں۔

استاد: اب محمد ابراہیم کہاں ہے؟۔شفیقہ:۔وہ عباس بلاک کی مرکزی جامع مسجد میں رہتا ہے۔

استاد:۔محمد ابراہیم کے نکلنے کے بعد فوراً داخل ہونے سے تمہیں کس چیز نے روکا تھا؟۔شفیقہ:۔کیونکہ وہ شخص پانچ نمازوں کی پابندی کرتا تھا نیز قرآن کریم کی تلاوت بھی باقاعدگی سے کرتا تھا۔اور دیگر اذکار مسنونہ میں بھی غفلت نہیں برتتا تھا۔اسی لیے میں اس سے نفرت کرتی تھی۔

استاد:۔کیا تم ذکر الٰہی، نماز اور تلاوت قرآن سے نفرت کرتے ہیں؟۔شفیقہ:۔ہاں بہت سخت نفرت کرتے ہیں۔

استاد نے اس سے پوچھا کیا تم اللہ تعالیٰ کے اس فرمان سے نفرت کرتے ہو؟ ''لوانزلنا هذا القران علی جبل'' (الحشر/۲۱) کہ ''اگر ہم یہ قرآن پہاڑ پر نازل کرتے تو ریزہ ریزہ ہو جاتا۔'' شفیقہ نامی جننی نے زوردار چیخ ماری۔

استاد نے کہا کیا تم اس آیت کو ناپسند کرتے ہو۔ ''ان شجرة الزقوم طعام الاثیم'' (الدخان/۴۳-۴۴) کہ ''(جہنم میں) تھوہر کا درخت گناہگاروں کا کھانا ہوگا''۔ شفیقہ کی چیخوں میں شدت آ گئی۔

استاد:- کیا تو شادی شدہ ہے؟۔ شفیقہ:- میرا والد مجھے شادی سے منع کرتا ہے لہٰذا میں شادی نہیں کروانا چاہتی۔

استاد:- اب تم کہاں رہتے ہو؟۔ شفیقہ:- ہم سیدی سالم کے کنیسہ میں رہتے ہیں۔ اگرچہ وہ ان دنوں گرایا جا چکا ہے۔

استاد:- کیا تم مسیحیوں سے محبت کرتے ہو؟۔ شفیقہ:- ہاں ہم ان سے بہت زیادہ محبت کرتے ہیں۔

استاد:- جب تمہارے سامنے پادری گزرتا ہے تو تم کیا کرتے ہو؟۔ شفیقہ:- ہم وہیں کھڑے ہو جاتے ہیں بالکل حرکت نہیں کرتے۔

استاد:- اگر یہ لڑکا عیسائی ہو جائے اور ہم اس کے گلے میں صلیب لٹکا دیں تو کیا تم اس سے محبت کرو گے؟۔ شفیقہ:- ہاں میں اس سے محبت ہی نہیں کروں گی بلکہ اپنے باپ کی مرضی کے خلاف اس سے شادی بھی کروں گی۔

استاد:- میں تجھے اسلام کی دعوت دیتا ہوں تو اس بات کی گواہی دے کہ معبود برحق صرف اللہ کی ذات ہے اور محمد ﷺ اللہ کے آخری رسول ﷺ ہیں۔ شفیقہ:- نہیں جب تک تو اس لڑکے کو سزا نہ دے دے کیونکہ اس نے تیری نصیحت پر عمل نہیں کیا جب تو نے اسے کہا کہ غصہ مت کیا کر۔

استاد:- کیا تو جنت چاہتی ہے یا دوزخ؟۔ شفیقہ:- میں جنت میں داخل ہونا چاہتی ہوں۔

استاد وحید: کیا تو مسلمان جنات سے تعلقات قائم کرنا چاہتی ہے؟۔ شفیقہ:- میں ان سے نہیں ملنا چاہتی۔

وحید:- کیا تم ہمارے درس میں کبھی شامل ہوئے ہو؟۔ شفیقہ:- ہم مسجد دارالسلام میں حاضر ہوئے تھے لیکن باہر ہی کھڑے رہے۔

وحید:- کیا تم ایسا گھر پسند کرتے ہو جس میں ٹیلی ویژن اور موسیقی اور تصاویر ہوں؟۔ شفیقہ:- ہم ایسے گھر کو بہت زیادہ پسند کرتے ہیں۔

وحید:- کیا تم ایسے گھروں میں داخل ہوتے ہو جن میں قرآن پڑھا جاتا ہو؟۔ شفیقہ:- ہم داخل نہیں ہوتے اور اگر پہلے سے موجود ہوں تو قرآن کی تلاوت سن کر وہاں سے بھاگ جاتے ہیں۔

وحید:- اب میں تجھ پر اسلام پیش کرتا ہوں لیکن تجھ سے زبردستی نہیں کرتا۔ شفیقہ:- نہیں جب تک تو اس لڑکے کو سزا نہ دے دے کیونکہ اس نے تیری نصیحت پر عمل نہیں کیا۔

وحید:- اب اس کی ماں کا کیا حال ہے؟۔ شفیقہ:- اب وہ بہت راحت محسوس کرتی ہے لیکن جب سے یوسف نامی مسیحی جن اس سے نکلا ہے مجھے بہت افسوس ہے۔

وحید:- کیا تجھے اسلام لانے سے کوئی منع کرتا ہے۔ شفیقہ:- میرا باپ مجھے اسلام لانے سے منع کرتا ہے۔ اگر وہ موافقت کرے تو میں اسلام لاؤں گی۔

وحید:- تو اپنے باپ کو ہمارے پاس بھیج۔ آواز:- تو کیا چاہتا ہے؟

ہم نے واضح طور پر محسوس کیا کہ آواز نہایت گونج دار ہوگئی ہے۔

وحید:- بسم اللہ، تیرا نام کیا ہے؟۔ آواز:- میرا نام جرجس ہے۔

وحید:- تیرا مذہب کیا ہے۔ جرجس:- مسیحی ہوں۔

وحید:- تیری عمر کتنی ہے؟۔ جرجس:- میری عمر پینتالیس سال ہے۔

وحید:- تو اس لڑکے میں کیوں رہتا ہے؟۔ جرجس:- میں تو نہیں رہتا لیکن میری بیٹی ضرور رہتی ہے۔

وحید: -تم اس سے کیا چاہتے ہو؟ ۔جرجس: -ہم چاہتے ہیں کہ وہ نماز سے دور رہے ۔ کیونکہ اس سے ہمیں نہایت تکلیف ہوتی ہے۔

وحید: - میں نے تیری بیٹی کو اسلام کی دعوت دی تو اس نے کہا کہ اگر میرا باپ اسلام لے آئے تو میں بھی اسلام لے آؤں گی تو کیا تو اسلام قبول کرے گا؟ ۔جرجس: -تھوڑی دیر خاموش رہا، پھر کہنے لگا۔ میں موافق ہوں۔

وحید: -دل سے مسلمان ہونا چاہتا ہے یا صرف زبان سے؟ ۔جرجس: - میں دل سے مسلمان ہو رہا ہوں۔

وحید: -میرے ساتھ کہہ: ''اشهد ان لا اله الا الله وان محمدا رسول الله شهادة حق و صدق عليها نحى و عليها نلقى الله عزوجل خارجة من قلبى اللهم ان كنت صادقا فاخلص توبتى و اعنى على ايمانى و ان كنت كاذبا فمكن المومنين منى۔'' ''میں گواہی دیتا ہوں کہ اللہ کے بغیر کوئی معبود (برحق) نہیں اور محمد اللہ کے رسول ہیں۔ میں سچی اور حقیقی گواہی دے رہا ہوں اس پر ہی ہم زندہ ہیں اور اس پر ہم اللہ عزوجل سے ملیں گے۔ یہ میرے دل کی گواہی ہے۔ اے اللہ اگر میں سچا ہوں تو میری توبہ کو خالص کر دے اور میرے ایمان پر میری مدد فرما اور اگر میں جھوٹا ہوں تو تمام مومنوں کو میرے اوپر غالب کر۔''

وحید: -اب تو شفیقہ کو ہمارے پاس بھیج دے تا کہ ہم اس سے اہم بات کر لیں جب شفیقہ آ گئی تو وحید نے اس سے پوچھا اسلام کے متعلق تیرا کیا ارادہ ہے؟ ۔شفیقہ: -اللہ کیلئے میں مسلمان ہونا چاہتی ہوں۔

وحید: - میرے ساتھ ساتھ گواہی کے الفاظ دہراتی جاؤ۔ پھر وحید نے اسے کہا تو اب سب مسلمانوں کیلئے دعا کر۔شفیقہ نے پہلے زبان سے گواہی دی پھر مسلمانوں کیلئے دعا کی۔

وحید: کیا میں تجھے قرآن سناؤں؟ ۔شفیقہ: -ہاں سناؤ۔

وحید: میں نے اس کے سامنے سورت کہف کا آخری رکوع پڑھا اور سورت اخلاص پڑھی۔

اللہ اکبر: وہ کتنی محبت اور عقیدت سے قرآن سن رہی تھی۔

وحید: ہم چاہتے ہیں کہ تیرا نام تبدیل کر دیں اور فاطمہ رکھ دیں ۔شفیقہ: -جی ہاں مجھے فاطمہ نام بڑا پسند ہے۔

وحید: ہم تجھے نماز باجماعت کی نصیحت کرتے ہیں اور یہ مشورہ دیتے ہیں کہ مسجد میں وعظ و نصیحت کی محفلوں میں حاضر ہوا کر۔

فاطمہ: اب مجھے مسلمان اچھے لگتے ہیں اور میں اسلام سے محبت کرتی ہوں۔

وحید: میری رائے میں تجھے پردہ بڑا اچھا لگے گا۔ فاطمہ: - میں حجاب تو اوڑھ لوں گی لیکن فی الحال نقاب نہیں لوں گی۔ تا کہ لوگ مجھ سے ڈر نہ جائیں۔ تاہم حجاب اوڑھنے سے سب لوگ مجھے اچھا سمجھیں گے۔ لیکن تھوڑی سی بحث اور افہام و تفہیم کے بعد فاطمہ نقاب لٹکانے پر راضی ہوگئی۔

وحید: ہم چاہتے ہیں کہ تو اپنے باپ کو ہمارے پاس بھیج تا کہ ہم اس سے گفتگو کر سکیں۔

اس کا باپ آیا اس کا نام جرجس تھا ہم نے اس کا اسلامی نام محمد رکھنا چاہا لیکن پہلے اس سے پوچھا۔ جرجس: -ہاں، مجھے یہ نام پسند ہے۔

وحید نے اسے قرآن سنایا۔ جو اس نے پورے شوق اور عقیدت سے سنا۔

وحید نے محمد سے پوچھا: کیا تم انسانی شکل اختیار کر لیتے ہو؟ ۔محمد: ہم بحیثیت جن انسانی شکل تو اختیار نہیں کر سکتے لیکن مختلف حیوانات کی شکل و صورت اختیار کر لیتے ہیں۔ جیسے کتا، بلی وغیرہ۔

وحید: تم کونسا رنگ پسند کرتے ہو؟ ۔محمد: ہم سیاہ رنگ کو ترجیح دیتے ہیں۔

وحید: کیا تم مختلف آوازیں نکال سکتے ہو؟ ۔محمد: ہم جس جسم میں ہوں اسی کی زبان سے بولتے ہیں خود کوئی آواز نکالنے سے قاصر ہیں۔

وحید: تم کتنی دیر میں شہر کے مشرق میں جا کر واپس آ سکتے ہو؟ ۔محمد: صرف ایک منٹ یا اس سے بھی کم وقت میں ہم اتنا فاصلہ طے کر سکتے ہیں۔

وحید: تم باپ اور بیٹی مجھ سے عہد لے لو اور پھر اس جسم سے چلے جاؤ لیکن جانے سے پہلے ایک نصیحت سن لو کہ احکام دینی سیکھ لو تا کہ تمہیں

دنیاو آخرت میں فلاح مل سکے۔اس کیلئے دینی محفلوں میں شرکت لازمی ہے۔

محمد اور فاطمہ: بیک وقت کہنے لگے ہمیں یہ منظور ہے پھر دونوں نے عہد کی عبارت پڑھی اور السلام علیکم کہہ کر چلے گئے۔

لیکن ان کے جانے سے پہلے استاد وحید نے سابق جن محمد ابراہیم کو ان کے ذریعے بلوایا۔

وحید: اے ابراہیم اگر ہم تیری شادی فاطمہ سے کر دیں تو کیا تم راضی ہو جاؤ گے؟۔ابراہیم:- مجھے منظور ہے تاہم پہلے فاطمہ کے باپ سے آپ پوچھ لیں۔

وحید: ابراہیم کو ہی پیغام دیا کہ محمد کو ہمارے پاس بلواؤ۔ محمد آیا اور اپنی بیٹی کی رضامندی سے اس کی شادی ابراہیم سے کر دی۔

پھر تینوں نے اس بات پر اتفاق کیا کہ وہ جامع مسجد کے قریب رہیں گے۔اس سے پہلے کہ یہ مکالمہ ختم ہو وحید نے محمد کو کہا کہ وہ اپنے مسلم انسانی بھائیوں کیلئے چند نصیحتیں کرے۔

محمد: میں آپ سب کو یہ نصیحت کرتا ہوں کہ ہر کام سے پہلے بسم اللہ ضرور کہا کریں۔ کثرت سے قرآن پڑھا کریں۔ نماز باجماعت کی پابندی کریں۔موسیقی سے پرہیز کریں۔ان نصائح کے ساتھ ہی یہ عجیب وغریب لیکن عملی تجربہ اختتام پذیر ہوا۔

یہ تمام مکالمات کیسٹ میں ریکارڈ ہیں اور یہ کیسٹیں سامعین کے پاس موجود ہیں ہم اللہ تعالیٰ سے دعا گو ہیں کہ ہمیں تمام فتنوں سے محفوظ رکھے اور ہمیں مسلمانوں کی خیر خواہی کے کام کرنے کی توفیق دے۔(جنات اور جادو کا توڑ،ص:۱۱۰تا۱۱۶)

**''غوطہ زن جن'' سے ملاقات:۔** میرے پاس ایک آدمی آیا اور اس نے بتایا کہ میرے باپ کو جن تنگ کرتے ہیں آپ تشریف لائیں اور علاج کریں۔میں نے اس سے ابتدائی سوالات پوچھ کر اندازہ کیا کہ واقعی اس آدمی کے پاس جا کر دیکھنا چاہیے۔

میں اپنے تین دوستوں کے ہمراہ اس آدمی کے ہاں گیا تو دیکھا کہ وہ آدمی اپنے پورے ہوش وحواس میں بیٹھا ہوا ہے اس کی عمر پینتالیس سال کے لگ بھگ تھی۔

☆ میں نے اس سے اس کا نام پوچھا تو اس نے اپنا نام محمود بتایا۔میں نے اس سے پوچھا تمہاری تکلیف کی کیفیت کیا ہے؟ وہ بولا مجھے ایسے محسوس ہوتا ہے کہ مجھے کوئی جن عورت چمٹ گئی ہے۔میں نے اس سے پوچھا کہ کیا تو چاہتا ہے کہ وہ تجھ کو چھوڑ دے؟

وہ بولا:-ہاں! میں یہی چاہتا ہوں کیونکہ اس نے مجھے بہت زیادہ پریشان کیا ہے اور بعض اوقات تو میرا جی چاہتا ہے کہ میں بیوی کو جدا کر دوں۔

میں نے اسے کہا کہ وہ وضو کرے جبکہ ہم سب نے بھی وضو کر لیا میں نے اپنے ساتھی کو کہا کہ اس پر دم پڑھے۔جب اس نے دم پڑھا تو مکمل پڑھنے سے پہلے ہی جسم تھر تھرا اٹھا میں سمجھ گیا کہ جن حاضر ہو گیا۔

میں نے کہا بسم اللہ۔میں اللہ کے نام کے ساتھ شروع کرتا ہوں تو کون ہے؟ تو بدلی ہوئی آواز آئی کہ میں جنی ہوں۔

میں نے پوچھا: تیرا نام کیا ہے؟۔بولی میرا نام سٹی وائرس ہے۔میں نے پوچھا تیرا دین کیا ہے؟ تو خاموش ہو گئی۔

میں نے پوچھا کیا تو مسلمان ہے؟ کہنے لگی۔نہیں۔میں نے پوچھا کیا تو کافرہ ہے؟ کہنے لگی نہیں۔

میں نے پوچھا کیا تو مسیحیہ ہے؟ کہنے لگی نہیں۔ بلکہ میں کوئی دین وغیرہ نہیں جانتی۔میں لادین ہوں۔

میں نے پوچھا:-تو کہاں رہتی ہے؟ کہنے لگی میں غوطہ خور جنات میں سے ہوں جو پانی میں رہتے ہیں۔میں بحر احمر میں رہتی ہوں۔

میں نے پوچھا تو محمود میں کیوں داخل ہوئی؟۔کہنے لگی تاکہ اس سے انتقام لے سکوں۔

میں نے پوچھا:-اس نے کیا کیا؟۔جنی نے بتایا: کہ میرا رشتہ دار جن ایک آدمی میں داخل ہو گیا۔محمود نے جن پکڑ لیا اور اسے بہت زیادہ مارا حالانکہ محمود بذات خود ایک جاہل آدمی ہے یہ ہم سے اپنا دفاع بھی نہیں کر سکتا۔

جب وہ تنہا اندھیری رات میں ویران مقام سے گزر رہا تھا۔میں اس میں داخل ہو گئی۔

میں نے پوچھا:- تو کب سے اس کے اندر ہے؟۔ وہ بولی:- تقریباً بیس سال سے اس کے اندر ہوں۔
میں نے اسے اسلام کی پیشکش کی۔
تو کہنے لگی آپ مجھے تین دن کی مہلت دیں میں سوچ کر اپنے فیصلے سے تجھے آگاہ کروں گی۔
میں نے اتنی مہلت دینے سے انکار کر دیا اور اسے خبردار کیا کہ زیادہ سے زیادہ دس منٹ میں سوچ کر بتایئے۔
کہنے لگی ٹھیک ہے میں مسلمان ہو جاتی ہوں لیکن میری ایک شرط ہے۔ کہ میں محمود کے ساتھ رہوں گی اس سے باہر نہیں نکلوں گی۔
میں نے اسے تسلی دی کہ یہ ایک علیحدہ معاملہ ہے۔ تیرے اسلام سے اس کا کوئی تعلق نہیں۔
کہنے لگی تو پھر ٹھیک ہے میں نے اس سے شہادتین کا اقرار کروایا۔ اس نے اپنی توجہ کا اعلان کیا اور اپنا نام ام ابراہیم چن لیا۔
میں نے اسے بتایا کہ تیری توبہ قبول ہونے کی یہ علامت ہے کہ تو ظلم سے باز آجا۔ کہنے لگی میں نے کونسا ظلم کیا ہے؟
میں نے اسے بتایا کہ اس مظلوم انسان کے اندر رہنا تیرا بہت بڑا ظلم ہے۔ تو اس سے فوراً نکل جا۔
کہنے لگی میں دو وجہ سے ہرگز نہیں نکلوں گی۔

۱- وہ خواب میں مجھے خوبصورت عورت کے روپ میں دیکھتا ہے۔ جب صبح ہوتی ہے تو اسے احتلام ہو چکا ہوتا ہے جبکہ میں لذت جماع سے پوری طرح ہمکنار ہوتی ہوں۔ اور مجھے تمام فوائد حاصل ہوتے ہیں۔

۲- دوسری وجہ یہ ہے میں بحراحمر میں جنات کے بادشاہ کی ملکہ تھی جب وہ فوت ہوا تو میں اکیلی رہ گئی۔ اور میری اولاد بادشاہت کی مالک بن گئی۔ چونکہ وہ سب کافر ہیں جب انہیں میرے اسلام کا پتہ چلے گا تو وہ مجھے قتل کر دیں گے۔

میں نے اسے دلائل سے تفصیلاً بتایا کہ پہلا سبب تو شروع سے آخر تک باطل و مردود ہے۔ کیونکہ محمود تجھ سے محبت نہیں کرتا بلکہ سخت نفرت کرتا ہے۔ نیز وہ شادی شدہ ہے تجھ سے وہ شادی نہیں کرنا چاہتا۔

دوسری وجہ کا جواب یوں دیا جا سکتا ہے کہ تو حفاظت کے پیش نظر اسلام لا کر بیت اللہ میں چلی جائے وہاں دیگر مسلمان جنات کے ساتھ تو بھی شامل ہو جا کوئی کافر وہاں تجھے گزند نہیں پہنچائے گا۔

کہنے لگی مجھے تین منٹ کی مہلت دو میں نکل جاؤں گی۔ کچھ دیر بعد محمود کو افاقہ ہو گیا اور وہ اُٹھ کر بیٹھ گیا۔ پھر کہنے لگا۔ آپ کا شکریہ اور اللہ کا بھی شکر ہے کہ جن چلا گیا۔

میں نے کہا: کہ نہیں مجھے ایسے لگتا ہے کہ وہ مریض کی آنکھوں میں بیٹھی ہے۔
پھر میں نے اپنا ہاتھ اس کے دونوں کندھوں اور دونوں گھٹنوں پر رکھا تو مجھے یقین ہو گیا کہ وہ ابھی تک موجود ہے اور صرف حیلہ سازی کر رہی تھی۔
میں نے اپنے ساتھی کو دم پڑھنے کیلئے کہا ابھی اس نے دم مکمل نہیں کیا کہ وہ حاضر ہو گئی۔
میں نے غضب ناک لہجے میں کہا: ام ابراہیم کیا اس طرح تو ہمیں دھوکہ دینا چاہتی ہے؟
کہنے لگی۔ آپ یقین کریں میں اس سے محبت کرتی ہوں تقریباً بیس سال سے اس کے ساتھ رہتی ہوں۔ میں نہیں چاہتی کہ اسے چھوڑ جاؤں۔
میں نے اسے بتایا کہ اس طرح ہمارے درمیان پیار و نرمی اور اخوت و احترام باہمی کا جو تعلق تھا وہ ختم ہو گیا اب لاٹھی چارج اور جلنا مرنا ہوگا۔ میں قرآن پڑھوں گا اور تو جل جائے گی۔ کہنے لگی نہیں: ایسے نہیں کرنا۔ میں عنقریب چلی جاؤں گی۔
تقریباً دو یا تین منٹ تک ہائے محمود ہائے محمود کہتی رہی پھر چلی گئی۔ بہرحال تمام تعریفات اللہ وحدہ کیلئے ہیں۔ (یہ کیسٹ بھی موجود ہے)(جنات اور جادو کا توڑ ص:۱۱۷-۱۲۰)

**جرجس جن کے خاندان سے ملاقات:۔** ایک عورت بیمار ہو گئی اس کے خاوند نے ہر قسم کا علاج کرایا لیکن اسے شفا نہ ملی آخرکار

ایک نوجوان آدمی نے جا کر اسے دم کیا تو جن حاضر ہو گیا اس کا نام جرجس تھا معالج نے اسلام کی دعوت دی تو جن مسلمان ہو گیا۔ اور عورت سے نکل گیا لیکن دو ماہ کے بعد، عورت کو پھر دورہ پڑ گیا۔ اس کا خاوند میرے پاس آیا میں اس کے ساتھ چلا گیا۔ میں نے جونہی دم پڑھا۔ جن گونج دار آواز میں بولا۔ تو ہم سے کیا چاہتا ہے؟

میں نے پوچھا:۔ بسم اللہ (اللہ کے نام کے ساتھ شروع کرتا ہوں) تیرا نام کیا ہے؟ اس نے بتایا:۔ یوحنا

میں نے کہا:۔ کہ کیا تو مسیحی ہے؟ کہنے لگا ہاں!۔ میں نے اس سے پوچھا کہ تو کیوں اس عورت میں داخل ہوا ہے؟

کہنے لگا: تم نے میرا بیٹا جرجس مسلمان کر لیا ہے میں اسی کا انتقام لینا چاہتا ہوں۔ میں نے اسے بتایا کہ میں تیرے سامنے بھی اسلام کی دعوت رکھتا ہوں اگر تو نے اسے قبول کیا تو الحمدللہ اور اگر اپنی مرضی سے تو اس کو قبول نہ کرے تو میں تجھے مجبور نہیں کروں گا۔

کہنے لگا:۔ بہتر یہ ہے تو آرام سے بیٹھ جا اور خاموش رہے۔

میں نے کہا: میں ایسا کیوں کروں؟

کہنے لگا:۔ اس لیے کہ میں جنات کا پادری ہوں۔

میں کیسے اسلام قبول کر سکتا ہوں؟ میں نے اسے پیشکش کی کہ پہلے وہ مجھے دلائل کے ذریعے نصرانیت کی دعوت دے اگر میں مطمئن ہو گیا تو تو مجھے اپنے دین میں شامل کر لے اور اگر میں مطمئن نہ ہوا تو تیرے سامنے اسلام پیش کروں گا اگر تو مطمئن ہو گیا تو ہٹ دھرمی اور تعصب کے بغیر اللہ کی رضا کیلئے اسے قبول کرنا پڑے گا۔

کہنے لگا ٹھیک ہے پہلے تو اسلام پیش کر۔

میں نے دین نصاریٰ کے متعلق شکوک وشبہات سے بات شروع کی۔ اور اسے اس بات کا قائل کیا کہ اصلی دین مسیح، ناپید ہے مسیح کے شاگرد ہونے کے دعویداروں نے اپنے ہاتھ سے انجیلیں لکھیں جن میں بے شمار تضادات پائے جاتے ہیں اور ان میں انبیاء علیہم السلام جیسی مقدس ہستیوں کے متعلق بے شمار نازیبا الفاظ ہی نہیں جملے اور پیراگراف تک ملتے ہیں۔ تو کیا یہ دین سچا ہو سکتا ہے؟ جب تک میں اسے ایک نکتے پر مطمئن نہ کرتا دوسرے نکتے کو شروع نہ کرتا وہ اگرچہ دین نصاریٰ کی تحریفات اور قرآنی حقانیت سے پوری طرح واقف نہیں تھا تاہم ابتدائی معلومات وہ ضرور رکھتا تھا اور اچھے اور علمی انداز میں پیش کرنے کی صلاحیت بھی اس میں تھی۔ لہٰذا وہ ہر ہر نکتے پر خوب ٹھونک بجا کر اور دل کھول کر مناظرہ اور مباحثہ کرتا اور میں نے بھی اللہ کے فضل سے صبر کا دامن نہ چھوڑا اور اس کے دلائل کے تار پود بکھیر کر اسلام کی حقانیت اس سے منوالی۔

آخر کار میں نے اسے اسلام کی دعوت دے ہی ڈالی۔ اور اسے اسلام کے محاسن ومیزان خصوصاً عدل وانصاف اور مساوات و ہمدردی، اخوت، احترام کے پہلوؤں سے خوب آگاہ کیا۔ جب وہ پوری طرح مطمئن ہو گیا تو کہنے لگا۔ مجھے قرآن سناؤ۔

میں نے اللہ تعالیٰ کا یہ فرمان اس کے سامنے تلاوت کیا:

”لتجدن اشدالناس عداوة للذين امنو اليهود والذين اشركوا ولتجدن اقربهم مودة للذی امنوا الذين قالوا انا نصاری ذلك بان منهم قسيسين و رهبانا و انهم لا يستكبرونo و اذا سمعوا ما انزل الى الرسول ترى اعينهم تفيض من الدمع مما عرفوا من الحق يقولون ربنا امنا فاكتبنا مع الشاهدينo وما لنا لا نومن بالله و ما جاء نا من الحق و نطمع ان يدخلنا ربنا مع القوم الصالحينo فاثابهم الله بما قالوا جنات تجری من تحتها الانهار خالدين فيها و ذالك جزاء المحسنين“۔ (المائدہ:۸۲تا۸۵)

جب میں نے تلاوت ختم کی اور دیکھا تو اس کی آنکھوں سے آنسو جاری تھے۔ اور وہ بالتکرار کہہ رہا تھا۔ میں ایمان لایا میں ایمان لایا۔ میں ایمان لایا۔

میں نے پوچھا کیا تو دل سے ایمان لایا ہے یا صرف زبان سے؟

کہنے لگا میں دل سے ایمان لایا ہوں پھر اس نے اپنی توبہ کا اعلان کیا۔ میرے ساتھ گواہی کا اقرار کیا، مجھ سے عہد لیا اور چلا گیا۔

مریضہ سیدھی ہو کر بیٹھ گئی۔ اسے اپنے ساتھ جاری رہنے والے حادثے کا احساس تک نہیں تھا۔ تعجب کی بات یہ ہے۔ کہ یہ عورت جنات کے انسانی جسم میں داخلے کی منکر تھی۔ لیکن ایک ماہ کے بعد وہ عورت پھر بیمار ہو گئی میں اس کے خاوند کے ہمراہ گیا اور اس پر دم پڑھا تو جننی حاضر ہو گئی۔

☆ میں نے پوچھا:- بسم اللہ (اللہ کے نام سے شروع کرتا ہوں) تو کون بولی: میں مریم ہوں۔

☆ میں نے پوچھا:- تو اس عورت میں کیوں داخل ہوئی ہے؟۔ وہ کہنے لگی:- تاکہ میں اپنے خاوند اور بیٹے کا انتقام لے سکوں جن دونوں کو تم نے مسلمان کر لیا ہے۔

☆ میں نے کہا: یعنی تو بھی مسیحیہ ہے۔ اس نے اثبات میں جواب دیا۔

☆ میں نے اسے کہا: میری ایک بات سن لے۔ اس نے انکار کرتے ہوئے کہا میں تیری آدھی بات بھی سننے کیلئے تیار نہیں۔ کیونکہ تو جادو کے زور پر جنات کو مسلمان کر لیتا ہے۔ مجھے اس عورت کے پاس بھیجتے ہوئے میرے رشتہ دار جنوں نے سختی کے ساتھ منع کیا تھا کہ نہ تو توحید کی بات سنو گی اور نہ ہی اس سے قرآن سنو گی۔

میں نے اسے پیشکش کی۔ کہ وہ مجھ پر عیسائیت پیش کرے اگر اس نے مجھے مطمئن کر لیا تو پھر ٹھیک ہے وگرنہ میں تیرے سامنے اسلام پیش کروں گا۔ اگر تو مطمئن ہو گئی تو اسلام قبول کر لینا وگرنہ تیری مرضی......

اس نے مجھ سے پہلا سوال یہ کیا کہ جب تمہیں احتلام ہوتا ہے۔ تو غسل کیوں کرتے ہو؟ حالانکہ منی صرف ایک عضو سے نکلی ہے۔

میں نے جواب دیا:- ہم اس لیے غسل کرتے ہیں کہ منی سارے جسم سے نچڑ کر آتی ہے خصوصاً ریڑھ کی ہڈی کے تمام مہرے متاثر ہوتے ہیں جو جسم کے اعصابی نظام کو کنٹرول کرتے ہیں اور اخراج منی کے بعد تمام جسم ڈھیلا پڑ جاتا ہے۔ لہٰذا غسل ضروری ہے تاکہ پورا بدن دوبارہ چست ہو جائے۔ وہ خاموش ہو گئی۔

☆ میں نے اس سے سوال کیا: عیسیٰ بن مریم علیہا السلام کے متعلق تمہارا کیا عقیدہ ہے؟۔ کہنے لگی: عیسیٰ بھی اللہ ہے۔ (نعوذ باللہ)

☆ میں نے پھر پوچھا: تم اپنے گلے میں صلیب کیوں لٹکاتے ہو؟۔ اس نے جواب دیا: کیونکہ یہود ملعون نے عیسیٰ علیہ السلام کو پھانسی پر لٹکایا تھا۔

☆ میں نے اعتراض کیا: کیا معبود اپنا دفاع کرنے سے عاجز و بے بس ہو گیا؟

وہ لاجواب ہو گئی: میں نے کہا کہ اس کا مطلب یہ ہوا کہ عیسیٰ الہ نہیں ہے۔ وہ فوراً کہنے لگی: وہ اللہ کا بیٹا ہے۔

☆ میں نے اعتراض کیا: کہ معبود اپنے بیٹے کا دفاع بھی نہ کر سکا۔ وہ پھر لاجواب ہو گئی۔

☆ میں نے پھر کہا: کہ اس کا یہ معنی ہوا کہ عیسیٰ اللہ کا بیٹا نہیں۔ اس نے مجھ سے پوچھا: تم عیسیٰ کے متعلق کیا کہتے ہو؟

☆ میں نے اسے بتلایا: ہم عیسیٰ علیہ السلام کو ولد الزنا بھی نہیں کہتے جس طرح یہودیوں نے کہا اور نہ ہم تمہاری طرح اسے اللہ کا بیٹا کہتے ہیں بلکہ ہم تو یہ کہتے ہیں کہ عیسیٰ اللہ کے بندے، اس کے رسول اور اس کی روح ہیں اور اس کے حکم سے وہ پیدا ہوئے۔ کیونکہ اللہ تعالیٰ نے انہیں اپنے حکم ''کن'' کے ذریعے پیدا کیا۔ وہ بولی: آپ کا کلام دل کو لگتا ہے اور ذہن اسے قبول کرتا ہے۔ آپ مجھے کچھ قرآن سنائیں۔

☆ میں نے اسے سورۃ طٰہٰ کی پہلی چھ آیات سنائیں۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

''طٰہٰ...... ما انزلنا علیك القران لتشقی○ الا تذكرة لمن یخشی○ تنزیلا ممن خلق الارض والسموات العلیٰ○ الرحمن علی العرش استوی○ له ما فی السموات و ما فی الارض و ما بینهما و ما تحت الثری'' (طٰہٰ: ۱ تا ۶)

فوراً پکار اُٹھی:- میں اسلام لاتی ہوں۔ مجھے اسلام قبول ہے۔ میرے ساتھ اس نے شہادتین کا اقرار کیا پھر عہد لیا اور چلی گئی۔

دو ماہ کے بعد وہی عورت بیمار ہو گئی۔ اس کا خاوند میرے پاس آیا تو میں نے اسے کہا کہ جب تک تمہاری بیوی ہماری دی ہوئی

ہدایات پر عمل نہیں کرے گی اسے علاج سے کوئی فائدہ نہیں ہوگا۔

وہ بولا یہ حقیقت ہے کہ وہ آپ کی ہدایات پر عمل نہیں کرتی کیونکہ ذہنی طور پر مطمئن ہی نہیں کہ جنات انسانی جسم میں داخل ہو سکتے ہیں۔اسی لیے وہ تلاوت نہیں کرتی۔تاہم میں نے جب آیات پڑھیں تو جن بول اٹھا میں نے اللہ کے نام سے شروع کرتے ہوئے اس سے پوچھا: تیرا نام کیا ہے؟ کہنے لگا میرا نام پرسوم ہے۔

☆ میں نے اس کا مذہب پوچھا تو کہنے لگا۔ کہ وہ مسیحی ہے۔ میں نے پوچھا تو اس عورت میں کیوں داخل ہوا ہے؟ اس نے بتایا کہ وہ اپنے چچا اور اس کی بیوی اور اس کے بیٹے کا انتقام لینا چاہتا ہے کیونکہ تم نے انہیں مسلمان کر لیا ہے۔ میں نے اسے کہا کہ کیا میں تجھے اسلام کی دعوت دوں؟۔ وہ کہنے لگا کہ نہیں بلکہ میں تیرے سامنے عیسائیت پیش کرتا ہوں۔ میں تیرے سامنے اسی لیے آیا ہوں تا کہ تجھ سے مباحثہ کر سکوں کیونکہ میں کنیسہ میں مدرس رہا ہوں۔

☆ میں نے اسے کہا تو جو چاہتا ہے پوچھ لے۔اس نے پہلا سوال کیا کہ تم کہتے ہو کہ عیسیٰ اللہ کا بیٹا نہیں تو پھر بتاؤ کہ اس کا باپ کون ہے؟

☆ میں نے اس کیلئے وضاحت کی کہ اللہ تعالیٰ نے ہمیں چار طریقوں سے اپنی قدرت کی نشانیاں دکھائیں تا کہ ہمیں یقین ہو جائے کہ اللہ تعالیٰ ہر چیز پر قادر ہے۔

۱- ماں باپ کے بغیر آدم علیہ السلام کو پیدا کیا۔۲- ماں کے بغیر حواء علیہا السلام کو پیدا کیا۔

۳- باپ کے بغیر عیسیٰ علیہ السلام کو پیدا کیا۔۴- دیگر سب انسانوں کو ماں اور باپ سے پیدا کیا۔

اگر ہم یہ کہیں کہ عیسیٰ اس لیے اللہ کے بیٹے ہیں کیونکہ ان کا باپ نہیں تو پھر ہمیں یہ بھی کہنا پڑے گا حواء اللہ کی بیٹی ہیں نعوذ باللہ کیونکہ ان کی ماں نہیں اس بات کے بطلان کا علم ہر سلیم الفطرت انسان کو ہے۔ یہ اہم نقطہ سن کر وہ مطمئن ہو گیا۔

یہ مباحثہ گیارہ بجے دوپہر سے لے کر چار بجے عصر تک رہا۔صرف نمازوں کا وقفہ کیا گیا۔

آخر کار اس نے اسلام قبول کر لیا۔اور اپنا نام علی رکھا پھر کہنے لگا کہ میرا یہ فرض بنتا ہے کہ میں اپنی قوم کے لوگوں کو اسلام کی دعوت دوں۔ میں نے اسے نصیحت کی کہ ابتداء میں وہ دین کا علم سیکھے اور قرآن یاد کرے پھر دین کی تبلیغ کرے۔

پھر وہ اپنے چچا، چچی،اور ان کے بیٹے سے وہیں ملا اور پھر چلا گیا ایک ہفتہ ہی گزرا تھا کہ وہ عورت پھر بیمار ہو گئی۔ میں گیا دم کیا جن حاضر ہوا اور مجھے بتایا کہ علی کو عیسائی جنوں نے قید کر لیا ہے۔میں نے اسی جن کو حکم دیا کہ وہ اپنے ساتھ صحت مند اور طاقتور نوجوان میرے پاس لائے گا۔ پھر میں نے ان پر ایک کو امیر بنایا اور انہیں مشورہ دیا کہ وہ لڑائی کے دوران اللہ کا ذکر کرتے رہیں۔اور آیت الکرسی پڑھیں۔تقریباً پندرہ منٹ کے بعد وہ علی کو دشمن کی قید سے چھڑا لائے لیکن علی زخموں سے چور تھا اور ہائے ہائے کر رہا تھا۔ میں نے اسے تسلی دلائی اور کہا کہ وہ اس تکلیف کو اللہ کے ہاں اجر سمجھے۔ پھر انہیں کہا کہ آئندہ وہ اس جسم میں ہرگز لوٹ کر نہ آئیں۔ وہ سب چلے گئے والحمد للہ۔ یہ سب مفصل مکالمے تین کیسٹوں پر ریکارڈ ہیں اگر چہ حالات و واقعات بہت زیادہ ہیں لیکن ہم انہیں پر اکتفاء کرتے ہیں۔اور انسانوں اور جنوں کے رب کا شکر ادا کرتے ہیں کہ وہی ہدایت دیتا ہے اور وہی شفا بھی دیتا ہے۔اور وہی ہمیں لوگوں کے صحیح علاج کی توفیق بھی دیتا ہے۔

**جنات کی مرگی سے بچنے کیلئے چند تدابیر:۔** ہم یہاں ان نصیحتوں کا ذکر کرتے ہیں جن پر عمل کرنے سے انسان جناتی مرگی سے محفوظ رہ سکتا ہے اور کتاب کے آخر میں مفصل تدابیر ذکر کی جائی گی۔ان شاء اللہ۔

۱۔اذکار مسنونہ کی پابندی کریں۔۲۔ بلند مقام سے کودتے وقت بسم اللہ کہیں۔۳۔ زمین پر گرم پانی گراتے وقت بسم اللہ پڑھیں۔

۴۔اندھیرے کمرے میں داخل ہوتے وقت بسم اللہ کہیں۔۵۔کتے یا بلی کو مت ستائیں۔۶۔وضو کر کے سوئیں۔۷۔سوراخ یا دراڑ میں قضائے حاجت مت کریں۔۸۔گھر میں نکلنے والے سانپ کو تین دن کی مہلت دے کر مار دیں۔گھر سے باہر ہر سانپ کو قتل کر دیں۔اسے

مہلت دینے کی ضرورت نہیں۔۹۔ رات کو تنہا صحراء میں مت داخل ہوں۔۱۰۔ جب بھاری چیز زمین پر گرانے کا ارادہ کریں تو بسم اللہ پڑھیں۔(جنات اور جادو کا توڑ،ص:۱۲۰تا۱۲۷)

## جادو کی اقسام

**جدائی ڈالنے والا جادو:۔** ا- ماں اور بیٹے میں تفرقہ ڈالنا۔۲- باپ اور بیٹے میں تفرقہ ڈالنا۔۳- دو بھائیوں کے درمیان تفرقہ ڈالنا۔۴- دوستوں کے درمیان تفرقہ ڈالنا۔۵- کاروبار حصہ داروں میں تفرقہ ڈالنا۔۶- خاوند اور بیوی میں تفرقہ ڈالنا۔

**جدائی والے جادو کی علامات:۔** ا- حالات کا اچانک محبت سے عداوت میں تبدیل ہو جانا۔۲- فریقین کے درمیان شکوک و شبہات ڈالنا۔۳- اختلافی مسائل میں رائی کا پہاڑ بنانا۔۴- باہمی عدم اعتماد پیدا کرنا۔۵- بیوی کی صورت کا مرد کی نگاہوں میں قبیح ہو جانا اسی طرح بیوی کے ساتھ ہونا۔

**جادو کا علاج:۔** جیسا کہ پچھلے صفحات میں گزر چکا ہے جس طرح جنات والے مریض کا علاج ہوگا اسی طرح جادو والے مریض کا علاج ہوگا۔(جنات اور جادو کا توڑ،ص:۱۳۰-۱۳۱)

## جادو کی ایک اور خطرناک قسم

**شادی میں رکاوٹ ڈالنے والا جادو:۔** جب کوئی شخص کسی جادوگر کے پاس جا کر اس سے یہ مطالبہ کرے کہ فلاں عورت اور فلاں مرد میں نفرت ڈال دو۔تو ایسی صورت میں وہ کسی جن کو عورت یا مرد میں داخل ہونے کیلئے بھیجتا ہے جب وہ اپنے مقصد میں کامیاب ہو جاتا ہے تو وہ دو میں سے کسی ایک طریقے پر عمل کرتا ہے۔

ا- عورت کے دل میں ہر اس شخص کی نفرت ڈال دیتا ہے جس سے وہ شادی کرنا چاہے۔

۲- اگر عورت میں داخل نہ ہو سکے تو جو مرد اس سے شادی کرنا چاہے اس کے دل میں یہ وسوسہ ڈالے کہ عورت بدصورت اور بدسیرت ہے لہٰذا مرد مذکورہ عورت سے نفرت کرنے لگتا ہے۔

**رکاوٹ والے جادو کی علامات:۔** ا- مختلف اوقات میں سر درد ہو اور دوا سے بالکل افاقہ نہ ہو۔

۲- انتہائی تنگ دلی محسوس کرے بالخصوص عصر سے لے کر آدھی رات تک۔۳- منگیتر کا انتہائی برے منظر میں نظر آنا۔۴- نیند میں بے چین رہنا۔۵- معدے میں مسلسل تکلیف محسوس کرنا۔۶- ریڑھ کی ہڈی کے نچلے مہروں میں درد محسوس کرنا۔

**علاج:۔** اس جادو کا علاج بھی عام قرآنی آیات اور نبوی صلی اللہ علیہ وسلم دعاؤں کے ذریعے کیا جائے نیز اپنے گھر کا ماحول شرعی بنایا جائے۔تمام منکرات کو گھر سے نکال دیا جائے۔

**عورت کا مباشرت پر آمادہ نہ ہونا:۔** مرد کی طرح عورت کو بھی مباشرت میں ناکامی کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔اور وہ گہری سازش کا شکار ہوتی ہے۔عورت کے ربط (رکاوٹ) کی پانچ صورتیں ہیں۔

ا۔ ربط منع: وہ یہ ہے کہ عورت عین جماع کے وقت اپنی دونوں رانیں سختی سے بھینچ لیتی ہے۔پھر خاوند جماع نہیں کرسکتا۔

۲۔ ربط دماغ: عورت کے دماغ میں مرکز شعور پر شیطان کنٹرول کر لیتا ہے۔لہٰذا جب خاوند بیوی کے پاس جماع کیلئے جاتا ہے تو شیطان بیوی کے احساس اور شعور کو جام کر دیتا ہے۔

۳۔ سیلان رحم کا ربط: مباشرت کے وقت رحم سے خون جاری ہو جاتا ہے اور مرد کیلئے ممکن نہیں رہتا کہ وہ اپنا کام جاری رکھ سکے۔

۴۔ جادوئی رکاوٹ: مرد جب بھی بیوی سے جماع کرنا چاہتا ہو اس کے رحم میں دیوار کی صورت بن جاتی ہے اور مرد ناکام ہو جاتا ہے۔

۵۔غار نما رکاوٹ: مرد کنواری دوشیزہ سے شادی کرتا ہے لیکن جماع کے وقت اسے احساس ہوتا ہے کہ عورت کنواری نہیں بلکہ وہ پہلے سے مباشرت کر چکی ہے۔لیکن جونہی مرد اپنے بستر پر واپس جاتا ہے دلہن کا کنوار پن اپنی جگہ پر واپس آجاتا ہے۔

**جادوئی رکاوٹوں کا علاج:۔** کتاب کے آخر میں جادوگر اور شیطان کے شر سے بچنے کیلئے مفصل طریقے ذکر کیے جائیں گے۔ ان شاء اللہ۔تاہم یہاں اجمالی طور پر چند طریقے لکھے جاتے ہیں۔

۱۔ ہر وقت باوضو رہیں کیونکہ باوضو انسان پر جادو اثر نہیں کرتا۔۲۔نہار منہ مدینہ منورہ یا کسی بھی علاقے کی سات عجوہ کھجوریں کھانے سے شام تک جادو اثر نہیں کرتا۔۳۔باجماعت نماز کی پابندی۔۴۔نماز تہجد کی پابندی۔۵۔بیت الخلاء میں جاتے وقت مسنون دعاء ضرور پڑھیں۔۶۔ دیگر ماثور دعائیں مختلف مقامات واوقات کے لحاظ سے اپنا ورد بنالیں۔۷۔اپنی ازدواجی زندگی کا آغاز نماز سے کریں۔۸۔نماز میں شیطان سے ضرور پناہ مانگی جائے یعنی ''اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم'' پڑھیں۔۹۔نکاح کے بعد عورت کی شیطان سے حفاظت کریں۔جماع سے پہلے عورت کی پیشانی پکڑ کر یوں دعا کریں۔''اللھم انی اسالك خیر ھا و خیر ما جبلتھا علیه و اعوذبك من شرھا و شر ما جبلتھا علیه''۔۱۰۔جماع کے وقت شیطان کے شر سے پناہ طلب کریں۔''بسم اللہ اللھم جنبنا الشیطان و جنب الشیطان ما رزقتنا''

۱۱۔سونے سے پہلے وضو کیا کریں۔

۱۲۔مغرب کی نماز کے بعد آپ ہر روز یہ وظیفہ پڑھیں۔(i) سورۃ بقرہ کی شروع میں سے پانچ آیات کی تلاوت۔(ii) آیت الکرسی اور اس کے بعد والی دو آیات پڑھیں۔(iii) سورت بقرہ کی آخری تین آیات ضرور پڑھیں۔

۱۳۔فجر کی نماز کے بعد آپ درج ذیل وظیفہ پڑھیں۔''لا الہ الا اللہ وحدہ لاشریك له' له الملك و له الحمد و ھو علی کل شیءِ قدیر''۔۱۴۔مسجد میں داخل ہوتے وقت اور مسجد سے نکلتے وقت مسنون دعائیں ضرور پڑھیں۔۱۵۔صبح وشام مندرجہ ذیل دعاء تین بار پڑھیں۔''بسم اللہ الذی لایضر مع اسمه شیءِ فی الارض و لا فی السماء و ھو السمیع العلیم''۔

''میں اللہ کے نام سے شروع کرتا ہوں جس کے نام کے ساتھ کوئی چیز نقصان نہیں پہنچا سکتی خواہ آسمانوں میں ہو یا زمین میں۔وہ سننے والا اور جاننے والا ہے۔''۱۶۔گھر سے نکلنے کی دعا پڑھیں۔۱۷۔صبح وشام کے اذکار مسنونہ ضرور کریں۔(جنات اور جادو کا توڑ،ص:۱۳۴۔۱۳۷)

**مرکز روحانیت ونور یعنی دل کی اہمیت:۔** امام ابن قیم رحمہ اللہ نے لکھا: تمام اعضاء کے مقابلے میں دل کی مثال ایسی ہے گویا فوج کا کمانڈر ان چیف، کہ جس کے حکم سے سب اعضاء کام کرتے ہیں اور دل جیسے چاہتا ہے ان کو استعمال کرتا ہے۔لہٰذا تمام اعضاء دل کی تابعداری میں لگے رہتے ہیں۔اور اگر دل سیدھا رہے تو اعضاء بھی سیدھے رہتے ہیں اور اگر دل میں کجی آجائے تو اعضاء بھی معصیت کا ارتکاب کر لیتے ہیں۔رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: خبردار جسم میں گوشت کا ایک لوتھڑا ہے۔اگر وہ صحیح ہو جائے تو سارا جسم صحیح ہوتا ہے۔اور وہ دل ہے۔(صحیح بخاری حدیث نمبر۵۲)

دل ہی پورے جسم کا بادشاہ ہے اور باقی اعضاء دل کے احکام کو نافذ کرتے ہیں۔دل ہی تمام جسم کا مسئول ہوتا ہے کیونکہ بادشاہ اپنی رعایا کا ذمہ دار ہوتا ہے۔(اغاثة اللھفان، ج:۱،ص:۵۔ابن قیم)

اسی لیے دل، جائے امتحان وآزمائش ٹھہرا۔سیدنا حذیفہ بن یمان رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: قریب قیامت کے وقت دلوں پر فتنے چٹائی کے تنکوں کی طرح پیش ہوں گے پس جو دل ان کو قبول کرے گا۔اس پر سیاہ دھبہ لگ جائے گا۔اور جونسا دل ان فتنوں کا انکار کرے گا۔اس پر سفید دھبہ لگ جائے گا۔تو تمام انسانیت دو دلوں کی طرح ہو جائے گی۔سفید دل والے لوگ جن کے دل صاف شفاف چٹان کی طرح ہوں گے جب تک زمین وآسمان قائم رہیں گے کوئی فتنہ ان کو نقصان نہیں پہنچا سکے گا۔

اور دوسری قسم کے دل سیاہ جلی ہوئی ٹھیکری کی طرح ہو جائیں گے جو کسی نیکی کے کام کو نہ پہنچانے گے اور نہ ہی کسی برائی سے انکار کریں

گے۔سوائے ان باتوں کے جوان کی خواہشات میں رچ بس گئی ہوں۔(صحیح مسلم،۲/۱۷۱مع نووی)

جو فتنے دلوں پر پیش کیے جائیں گے وہ اس کے امراض کے اسباب ہوں گے۔وہ شہوات اور شبہات کے فتنے ہوں گے۔گمراہی و سرکشی، بدعتوں اور کبیرہ گناہوں،ظلم و جہالت پر مبنی فتنے ہوں گے۔شہوت رانی کے فتنے قصد اور ارادہ کو فاسد کریں گے اور شبہات والے فتنے علم اور اعتقاد کو خراب کرنے کا باعث ہوں گے۔(اغاثۃ اللهفان،۱-۱۲)

لہٰذا ہر مسلمان پر یہ فرض عائد ہوتا ہے کہ وہ اپنے دل کی پوری طرح نگرانی کرے کہیں ایسا نہ ہو کہ دل راہ مستقیم چھوڑ بیٹھے۔اور کبھی کبھار دل کو نصیحتیں وغیرہ بھی کر لینی چاہئیں اور اس بات کا ہر مسلمان کو بخوبی علم ہونا چاہیے کہ دل کی اصلاح کے ذریعے ہمیشہ سعادت دارین حاصل کریں۔وگرنہ آپ دل کو فساد زدہ بنا کر بدبختی،آزمائش اور مختلف بیماریوں کا سٹور بنالیں گے۔

یہ بھی علم ہونا چاہیے کہ جوں جوں دلی ایمان بڑھتا جائیگا۔اس کا یقین پختہ ہوتا جائے گا۔اور اس کے نور میں اضافہ ہوتا جائے گا جس کے ذریعے حق و باطل کی تمیز کر سکے گا۔نیز ہدایت اور گمراہی کے درمیان فرق کو بھی وہ دل سمجھ جائیگا۔سیدنا ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: دلوں کی چار اقسام ہیں۔

**(۱) مومن کا دل:** خلوص سے بھرا ہوتا ہے اس میں حق و باطل کے درمیان پہچان کرنے کیلئے نور بھرا ہوتا ہے۔

**(۲) کافر کا دل:** جس پر غلاف چڑھا ہوتا ہے۔اس میں حق داخل نہیں ہوسکتا۔

**(۳) منافق کا دل:** الٹا ہوتا ہے کہ اس نے حق کو پہچان کر کفر اختیار کر لیا۔

**(۴) گناہگار کا دل:** اس میں ایمان پودے کی طرح ہوتا ہے۔کہ پاک اور شیریں پانی سے اس کی نشوونما ہوتی رہتی ہے۔اور نفاق کی مثال ایسی ہے کہ زخم پیپ سے بھر جائے جوں جوں خون اور پیپ میں اضافہ ہوتا جائے زخم خراب ہوتا رہے گا۔

لہٰذا دو مادوں میں سے جونسا مادہ غالب آ جاتا ہے اسی کے مطابق انسان عمل کرتا ہے۔(مسند احمد،معجم الصغیر)

علامہ ابن قیم رحمہ اللہ نے فرمایا۔جب اللہ کے دشمن شیطان کو اس بات کا علم ہوا کہ اعمال کا دارومدار نیتوں پر ہے اور دل نیت کی جگہ کو کہتے ہیں تو اس نے کثرت سے وسوسے ڈالنے شروع کر دیئے۔اور دل کی طرف ہر قسم کی شہوات لانے لگا۔اور وہ احوال و اعمال بندے کے سامنے مزین کر کے پیش کرنے شروع کر دیئے جو اس کو راہ مستقیم سے ہٹا دیں اور سرکشی و گمراہی کے اسباب مہیا کر دیئے تا کہ بندہ ان میں کھو کر توفیق الٰہی سے دور ہو جائے اور بندہ کو پھانسنے کیلئے شیطان نے مکر و فریب کے مختلف جال اور ہتھکنڈے آزمانے شروع کر دیئے تا کہ بندہ اس کے مکر میں بے دام آجائے۔اگر بندہ مکمل طور پر ان پھندوں میں نہ بھی پھنسا تو اس پر ان کا اثر ضرور ہوگا انجام کار بندہ شیطان کے مکر و فریب سے پر تدبیروں اور جھوٹے دعوؤں سے بچ نہیں سکتا۔البتہ اگر بندہ ہمیشہ ہمیشہ کیلئے صرف اپنے اللہ سے مانگتا رہے تو پھر شیطان کی چالوں سے بچ جائے گا کیونکہ اللہ تعالیٰ نے قرآن میں فرمایا:"ان عبادی لیس لك علیهم سلطان" (الاسراء:۶۵)''کہ میرے بندوں پر تیرا کوئی داؤ نہیں چلے گا''۔

تو یہی وہ اضافت ہی بندے اور شیطان کے درمیان رکاوٹ بنتی ہے لہٰذا جو بندہ رب العالمین کی توحید و عبادت کو شرک و ظلم سے پاک کر دیتا ہے۔اور اس کے دل میں اپنے محبوب معبود کی محبت جگمگا اٹھتی ہے۔اور وہ اللہ تعالیٰ کے مقرب بندوں میں سے ہو جاتا ہے۔اور اللہ کی بیان کردہ استثناء کا مستحق ٹھہرتا ہے۔''الا عبادك منهم المخلصین''(الحجر-۴۰) کہ بقول شیطان!''تیرے مخلص بندوں کو میں نقصان نہیں پہنچا سکوں گا۔''(جنات اور جادو کا توڑ،ص:۱۶۰-۱۶۲)

☆☆☆☆☆

**الحمدللہ کہ اوراد، اعمال، وظائف اور دعاؤں کی یہ مستند کتاب جو چند دنوں کی والہانہ کوشش ومحنت شاقہ سے تیار کی گئی، اب زیورِ طبع سے آراستہ ہوگئی ہے اور جس کا...... ''تاریخی نام''...... غذاء الارواح اَلْمَعْرُوف بِهِ شرعی وظائف ہے اور جس میں قرآن وحدیث سے مستند اوراد وادعیہ جمع کیے گئے ہیں**

**مصنف:۔ جناب مولوی حافظ محمد داؤد خاں صاحب رحمانی مرحوم (مولوی فاضل) سابق شیخ الحدیث مدرسہ جامعہ اسلامیہ رائیدرگ...... حسب فرمائش:۔ محبّ علوم قرآن وحدیث فخرِ دُنیائے نسواں محترمہ جناب صاحبزادی صاحبہ مولوی عبیداللہ صاحب مرحوم محدث دہلوی زوجہ مؤلف کتاب ہذا**

**جائے وظائف کی تقاضے:۔** وظیفہ پڑھتے وقت بدبودار چیزوں کے استعمال سے بچنا مستحب ہے جیسے کچی پیاز، لہسن، بیڑی، سگریٹ وغیرہ۔ مسواک نہ کرنے سے منہ میں بدبو پیدا ہوجاتی ہے ان تمام چیزوں سے بچنا مستحب ہے کیونکہ بدبو سے فرشتوں کو تکلیف ہوتی ہے۔ اسی وجہ سے مساجد وغیرہ میں خوشبو مہکانا سنت ہے۔ مشائخ اُس مقام پر بھی خوشبو سلگایا کرتے تھے جہاں وہ وظیفہ پڑھا کرتے تھے۔ (غذاء الارواح ص:۴۲)

**وظائف کی اجازت:۔** بعض لوگوں نے اوراد و وظائف کیلئے اجازت کی شرط لگائی ہے۔ لیکن یہ شرط ان وظائف کیلئے ہے جن کا ثبوت مشائخ سے ہے، مگر وہ ادعیہ واوراد جن کا ثبوت قرآن وحدیث سے ہے۔ ان میں اجازت کی شرط نہیں کیونکہ قرآن وحدیث سراسر اجازت ہے اور عمل ہی کیلئے ہے۔ (غذاء الارواح ص:۴۳)

دم کے وقت تھتکارنا مستحب ہے: جب کسی زہردار کیڑے کے کاٹے پر یا ورم پر یا پھوڑے پھنسی پر یا پانی وغیرہ پر دم کیا جائے تو اس پر تھتکارنا مستحب ہے جیسا کہ امام نووی رحمہ اللہ نے شرح مسلم میں لکھا ہے اور صحیحین میں حضورِ اکرم ﷺ کا عمل موجود ہے۔ (غذاء الارواح ص:۴۴)

**مولانا داؤد اور بسم اللہ کی فضیلت:۔**

خدا کا نام بھی نام خدا کیا راحتِ جاں ہے ۔۔۔ عصائے پیر ہے تیغ جواں ہے حرزِ طفلاں ہے

بسم اللہ، اللہ پاک کا نام ہے اس میں اور اللہ پاک کے اسم اعظم میں اتنی نزدیکی ہے جیسے کہ سیاہی سفیدی سے نزدیک ہوتی ہے۔ (ابوحاتم)

حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں۔ جب یہ آیت (بسم اللہ الرحمٰن الرحیم) اتری تو آسمان پر بادل چھٹ گئے۔ ہوائیں ٹھہر گئیں۔ سمندر خاموش ہوگیا۔ جانوروں نے کان لگا کر اس کو سنا۔ شیطانوں پر شعلے برسنے لگے اور پروردگار عالم نے اپنی عزت وجلال کی قسم کھا کر فرمایا: ''جس چیز پر میرا نام لیا جائے گا میں اس میں ضرور برکت عطا فرماؤں گا''۔ حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں۔ ''جہنم کے انیس داروغہ ہیں اور اس مبارک دعا کے بھی ۱۹ حروف ہیں۔ اس دعا کو پڑھنے والا بھی ان سے محفوظ رہے گا۔ اس دعا کے پڑھنے سے شیطان مکھی کی طرح ذلیل وخوار ہوجاتا ہے۔ (مسند احمد)

جس کام کو اس دعا سے شروع نہ کیا جائے وہ بے برکت ہوتا ہے۔ (ابوداؤد، نسائی، ابن ماجہ)

جس دعا کے اوّل میں بسم اللہ ہوتی ہے وہ دعا رد نہیں کی جاتی۔

حضرت علی کرم اللہ وجہہ، نے کسی سے فرمایا تھا: بسم اللہ خوب خوشخط اور صاف لکھو کیونکہ کسی نے اسے صاف اور خوشخط لکھا تھا اللہ پاک نے اس کو بخش دیا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے قیصر روم کو ایک ٹوپی میں بسم اللہ لکھ کر بھیجی تھی۔ جب وہ اسے سر پر رکھتا تھا اس کا دردِ سر جاتا رہتا تھا۔ اور اس کے اتارنے پر بدستور جاری ہوجاتا تھا۔ بادشاہِ روم اسی بناء پر پکا سچا مسلمان ہوگیا۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ لوگ اس آیت سے غافل ہیں۔ حالانکہ علاوہ حضرت سلیمان علیہ السلام کے کسی اور نبی علیہم السلام پر یہ آیت نہیں اتری۔ حضرت خالد رضی اللہ عنہ یہی دعا

پڑھ کر زہر ہلاہل پی گئے اور اس کی برکت سے کچھ اثر اس زہر کا نہ ہوا۔ بشر حافی رحمہ اللہ نے ایک کاغذ جس پر یہ دعا لکھی ہوئی تھی اٹھالیا اور اس پرچہ کو خوشبو میں بسایا۔ رات کو خواب میں دیکھا کہ اللہ پاک فرمارہے ہیں۔ بشر! تم نے میرے نام کو خوشبو میں بسایا۔ میں تمہارے نام کو دنیا و آخرت میں خوشبودار بناؤں گا۔ جو آدمی اس کو ۶۲۵ بار لکھ کر اپنے پاس رکھے گا اس کے چہرے سے اتنا رُعب ظاہر ہوگا کہ کوئی اسے ستانہ سکے گا۔ یہ شرجی رحمہ اللہ کا مجرب عمل ہے۔ سعمی رحمہ اللہ نے فرمایا، بسم اللہ اسم اعظم ہے صحیح بخاری میں حضرت جابر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ اللہ پاک کا اسم اعظم صرف اللہ ہے تم دیکھتے نہیں۔ تمام قرآن میں علاوہ تمام ناموں کے اسی نام سے ابتداء ہوتی ہے۔ درمنثور میں ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں جب تم کسی پریشانی میں گھر جاؤ تو **بسم الله الرحمن الرحيم ولاحول ولاقوة الا بالله العلى العظيم** پڑھو اللہ پاک اس کی برکت سے ہر طرح کی بلائیں انشاء اللہ ٹال دے گا۔ (غذاء الارواح ص: ۵۵-۵۶)

## مولانا داؤد خان کے مجرب وظائف

**سورۂ فاتحہ کے وظائف:۔** (۱) یہ وظیفہ عموماً تمام دردوں اور خصوصاً آنکھ کے درد کو فوراً فائدہ پہنچاتا ہے۔ شرجی رحمہ اللہ کا کئی دفعہ کا مجرب ہے۔ صبح کی سنتوں اور فرض کے درمیان ۴۱ مرتبہ سورۂ فاتحہ پڑھ کر دم کرو انشاء اللہ درد جاتا رہے گا (۲) مسافر اپنے سفر میں اس سورت کو اگر ۴۱ بار پڑھے گا انشاء اللہ صحیح وسالم گھر واپس آئے گا۔ (۳) اگر قیدی اس سورت کو ایک سو گیارہ مرتبہ پڑھے گا اور ہر دس مرتبہ پڑھنے کے بعد بیڑیوں پر دم کرے گا انشاء اللہ بیڑیاں کھل جائیں گی۔ (۴) اگر کسی آدمی کو پیاس کا اندیشہ ہو تو اسے چاہئے کہ سورۂ فاتحہ پڑھ کر اپنے منہ اور پیٹ پر ہاتھ پھیر لے اس دن بفضلہٖ اس کو پیاس نہ لگے گی۔ جو آدمی فجر کی سنتوں اور فرض کے درمیان اس سورت کو ۴۱ بار ہمیشہ پڑھتے رہے گا اللہ پاک اسے غیب سے روزی پہنچائے گا۔ (۵) طاعون کی گلٹی پر سورۂ فاتحہ کو ۴۱ مرتبہ پڑھ کر دم کرو انشاء اللہ شفاء ہوگی۔

**علامہ ابن قیم رحمہ اللہ فرماتے ہیں:** ''ہر بیماری کی ایک دوا ہے۔ اگر تم سورۂ فاتحہ سے حُسنِ عقیدہ علاج کرو گے تو اس میں عجیب شفاء دیکھو گے۔ ایک مرتبہ ایک مدّت تک میں مکّہ معظّمہ میں ٹھہرا رہا۔ وہاں مجھے بہت سی بیماریوں نے آن گھیرا جن کا وہاں پر کوئی طبیب اور معالج علاج نہ کر سکا۔ ایک روز میں نے سوچا! کیوں نہ میں اپنا علاج سورۂ فاتحہ سے کرلوں۔ چنانچہ میں نے اپنا علاج شروع کر دیا تو میں نے اس کا عجیب اثر دیکھا ''گویا کہ بہت سی بیماریاں تو اس سے بہت جلد دور ہو جاتی ہیں۔''

**نواب صدیق الحسن خاں رحمہ اللہ فرماتے ہیں:** ''مجھے تجربہ ہے کہ امراض روحانی یا جسمانی میں سے کوئی بھی ایسا مرض نہیں جس میں سورۂ فاتحہ نے اپنا اثر نہ دکھایا ہو''۔

**حضرت شاہ عبدالعزیز رحمہ اللہ فرماتے ہیں:** ''جس آدمی کو کوئی ضرورت ہو، اسے سورۂ فاتحہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے سوال کرنا چاہیے''۔ انشاء اللہ وہ ضرورت پوری ہو جائے گی۔''

**شعمی رحمہ اللہ** کے پاس ایک آدمی نے آکر درد گردہ کی شکایت کی۔ انہوں نے جواب دیا: ''سورۂ فاتحہ پڑھ کر درد کی جگہ دم کرلو'' تفسیر فتح العزیز میں فرمایا: ''سورۂ فاتحہ اسم اعظم ہے۔ دل سے ہر ایک طلب (یعنی جائز نہ کہ حرام) کیلئے پڑھ سکتے ہیں''۔ اس کے پڑھنے کے دو طریقے ہیں۔ اوّل طریقہ یہ کہ فجر کی سنتوں اور فرض کے درمیان ۴۱ مرتبہ چالیس یوم تک پڑھیں تو انشاء اللہ ہر غرض پوری ہوگی۔ اگر بیمار، یا جادو کیے ہوئے کی شفاء منظور ہو تو پانی پر دم کر کے پلاؤ۔ دوسرا طریقہ یہ ہے کہ اتوار کے دن شروع ماہ میں فجر کی سنت وفرض کے بعد ستر مرتبہ پڑھو اور پھر روزانہ اسی وقت پر دس دس کم کرتے جاؤ۔ اس طرح یہ عمل ہفتہ کے دن ختم ہو جائے گا۔ اگر پہلے مہینے میں غرض حاصل ہوگئی تو فبہا ورنہ دوسرے اور تیسرے مہینوں میں بھی یہی عمل جاری رکھو۔ اس سورت کو چینی کے برتن میں عرق گلاب ومشک اور زعفران سے لکھ کر پرانے بیمار کو چالیس روز تک پلائیں۔ بہت مجرب عمل ہے۔ علاوہ ازیں دانتوں کے، سر کے اور شکم کے درد میں اور دیگر تمام قسم کے دردوں میں سورۂ فاتحہ کو سات بار پڑھ کر دم کریں نہایت مجرب ہے۔ (غذاء الارواح ص: ۵۷-۵۹)

**سورۂ یٰسین کا عمل:** شرجی رحمہ اللہ فرماتے ہیں اسے جس مطلب کیلئے بھی ۴۱ بار پڑھو گے وہی مقصود انشاء اللہ حاصل ہو جائے گا جس شخص نے

دن نکلتے ہی سورۂ یٰسین پڑھی، اس کی حاجت بفضلہٖ تعالیٰ پوری ہوگی۔اس لیے مشائخ نے فجر کی سنت وفرض کے درمیان پڑھنے کی تلقین فرمائی ہے۔ (غذاءالارواح، ص:۶۳)

**سورۂ واقعہ کا ۴۱ مرتبہ کا عمل:۔** جو آدمی اس سورت کو کسی ایک ہی نشست میں ۴۱ بار پڑھے گا اس کی تمام مرادیں پوری ہونگی۔خصوصاً فراخی رزق کی بابت تو دعا ضرور ہی قبول ہو جاتی ہے اسی طرح جو شخص اس سورت کو عصر کے بعد ہمیشہ پڑھے گا اس کے واسطے مسرتوں کے دروازے کھول دیئے جاتے ہیں۔(غذاءالارواح، ص:۶۴)

**سورۂ حشر کا آزمودہ عمل:۔** نواب صاحب رحمہ اللہ فرماتے ہیں اس کی ہمیشگی دشمن سے حفاظت کرتی ہے۔کسی کے کان میں ایک چیچڑی گھس گئی۔اسے انتہائی تکلیف ہوئی۔بعض علماء نے آب زمزم پر اوّل سورۂ آل عمران اور آخر سورۂ حشر کی دس آیات پڑھ کر پانی پر دم کر کے اسے پلا دیا۔چیچڑی فوراً کان سے باہر نکل گئی۔(غذاءالارواح، ص:۶۴)

**سورۂ ملک کا عمل:** حضرت امام شافعی رحمہ اللہ کے بارے میں کسی عالم کا بیان ہے کہ وہ مغرب کے وقت کسی جنازے کے ساتھ قبرستان گئے۔جب میت کو دفنانے کے بعد وہ لوٹے تو اچھی خاصی رات ہوگئی تھی۔کیا دیکھتے ہیں کہ ایک کتا قبر میں گھس گیا اور فوراً تھر تھر کانپتا ہوا بیقرار ہو کر قبر سے نکلا۔اس کی دائیں آنکھ پھوٹی ہوئی تھی۔انہوں نے اس سے واقعہ دریافت کیا۔اس نے عرض کیا کہ میں نے صاحبِ قبر کو ستانا چاہا تھا مجھے سورۂ یٰسین نے روک دیا اور میری آنکھ پھوڑ دی۔کسی نے مجھ سے کہا اگر یہ سورۂ ملک بھی پڑھتے تو تیری دوسری آنکھ بھی پھوڑ دی جاتی!

**ایک خاص عمل:** جو آدمی ہلال (چاند) دیکھ کر یہ سورت پڑھے گا، تمام مہینے برائیوں سے بچا رہے گا اور بھلائیاں ہی بھلائیاں پائے گا۔بعض لوگ اس سورت کو عشاء کی نماز کے بعد دو رکعتوں میں پڑھا کرتے تھے۔(غذاءالارواح، ص:۶۵)

**حصول مقصد کا عمل:۔** بعض علماء: فرماتے ہیں گر کسی کو اللہ سے کوئی حاجت ہو تو ۴۱ بار یہ سورۃ پڑھ کر ۴۱ بار، مندرجہ ذیل دعا مانگے۔پھر اللہ پاک سے اپنے مقصود خاص کی درخواست کرے۔انشاءاللہ مدعا حاصل ہو جائے گا۔

"اللهم يامن يكتفى من خلقه جميعا ولايكتفى منه احد من خلقه احد يامن لا آخر له' انقطع الرجاء الامنك و خابت الاعمال الافيك و انسدت الطرق الا اليك ياغياث المستغيثين اغثنى "۔

اے اللہ (تو) وہ ہے جو سب کیلئے کافی ہے اور تیرے سوا تمام مخلوق کیلئے کوئی اور کافی نہیں۔اے واحد جس کا اخیر نہیں ہر ایک امید تجھ ہی سے بندھی ہوئی ہے اور ہر ایک عمل تیرے ہی لیے قابل قدر ہے اور راستہ تیرا ہی کھلا ہوا اور سیدھا ہے اے دکھیارے انسانوں کی فریاد سننے والے میری فریاد (بھی) سن لے۔(غذاءالارواح، ص:۶۶)

**فتح یابی کیلئے سورۂ الم نشرح کا عمل:۔** بعض علماء: فرماتے ہیں آسانی سے دشمن پر فتح حاصل کرنے کا یہ طریقہ ہے کہ الم نشرح ۳ بار اور سورۂ فاتحہ گیارہ بار پڑھ کر فتح کی دعا مانگو۔باذن اللہ فتح ہوگی۔(غذاءالارواح، ص:۶۶)

**ہر شر سے حفاظت کیلئے سورۂ کافرون کا عمل:۔** حضور اکرم ﷺ فرماتے ہیں یہ سورۃ قرآن کا چوتھائی حصہ ہے (حاکم، ترمذی) دونوں حدیثیں ضعیف ہیں۔وہ دو سورتیں کیسی اچھی ہیں جو فجر سے پہلے یعنی سنتوں میں دو رکعتوں میں پڑھی جاتی ہیں۔سورۂ اخلاص و کافرون (ابن حبان) یعنی کافرون پہلی رکعت میں اور اخلاص دوسری رکعت میں فجر کی سنتوں میں پڑھی جاتی ہیں۔شرجی رحمہ اللہ جو آدمی آفتاب کے طلوع ہوتے ہی اس سورت کو پڑھے گا وہ اس دن ساری دنیا کے شر سے محفوظ رہے گا۔(غذاءالارواح، ص:۶۷)

**سورۂ اخلاص کے مجرب عملیات:** بعض علماء فرماتے ہیں کہ جس آدمی نے اس سورت کو ہمیشہ اپنی زندگی میں پڑھا اسے دنیا وآخرت کی بھلائیاں ملیں گی اور وہ ہر قسم کی بُرائی سے محفوظ رہے گا۔بھوکا پڑھے گا خوب سیر ہوگا۔پیاسا پڑھے گا خوب سیراب ہوگا۔اسماء حسنیٰ میں سے ایک اسم ''الصمد'' بھی ہے جو اس سورت میں ہے۔اس کا عامل بھوکا پیاسا نہیں رہتا۔ یاصمد یاصمد لاتعداد پڑھے جاؤ اور ہمیشگی کرو۔بعض لوگوں

نے اس کی تعداد ۱۳۴ بتائی ہے۔ ہرن کی جھلی پر لکھ کر موم جامہ کر کے اپنے پاس رکھو تو موذی جانوروں اور انسانوں سے امن میں رہو گے۔ گھر میں داخل ہوتے وقت پڑھو تو رزق کی فراخی ہوگی اور افلاس دور ہوگا۔

قرطبی رحمہ اللہ فرماتے ہیں: جو آدمی مرض الموت میں سورۂ اخلاص پڑھے گا انشاء اللہ قبر کے فتنے سے محفوظ رہے گا۔ قبر اسے نہ دبوچے گی اور فرشتے اسے اُٹھا کر پل صراط پار کرادیں گے۔ نواب صاحب رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ میں نے اپنی والدہ محترمہ کو مرض الموت میں یہ سورت پڑھنے کو بتائی تھی اور وہ کثرت سے اسے پڑھا کرتی تھیں۔ (غذاءالارواح، ص:۶۸)

**حضرت ابراہیم بن ادھم بلخی رحمہ اللہ کا اسم اعظم:۔** (۱) "یامن له وجه لا یبلٰی و نور لا یطفٰی و اسم لا ینسٰی و باب لایغلق و ستر لا یهتك و ملك لا یفنٰی اسئلك ان تقضی حاجتی و تعطینی" اے وہ جس کا چہرہ نہ پرانا ہونے والا، جس کا نور نہ بجھنے والا، جس کا نام نہ بھولے جانے والا، جس کا دروازہ نہ بند ہونیوالا، جس کا پردہ نہ پھاڑا جانے والا اور جس کا ملک نہ فنا ہونیوالا، میں تجھ سے اپنی حاجت برآری اور بخشش مانگتا ہوں۔ (۲) "اللهم انی اسئالك بانك انت الله لا الهٰ الا انت الاحد الصمد الذی لم یلد و لم یولد و لم یکن له کفوا احد" ٥

خداوندا: میں تجھ سے اس بات کے اقرار کی توفیق مانگتا ہوں کہ میں تیری گواہی دوں کہ تیرے سوا کوئی معبود نہیں تو ہی ایک ہے بے نیاز ہے، جو نہ پیدا ہوا (کسی سے) اور نہ کوئی اس سے پیدا ہوا (ان دونوں صورتوں سے پاک ہے) جس کا کوئی جوڑ نہ ہمسر ہے۔

(۳) " اللهم انی اسئالك بان لك الحمد لااله الا انت الحنان المنان بدیع السموت والارض یا ذاالجلال والاکرام یاحی یا قیوم اسئالك (ابن ماجه)"

خداوندا: مجھے توفیق عطا فرما کہ میں تیری طرح طرح کی تعریفیں کروں، تیرے سوا کوئی معبود نہیں، تو بڑی محبت والا، بڑے احسان والا اور آسمان و زمین کو بے مثال پیدا کرنے والا ہے۔ اے جلال و بزرگی والے اے زندہ (معبود) اے دنیا کو سنبھالنے والے میں تجھ سے مانگتا ہوں۔ (۴) " والهکم اله واحد لااله الا هو الرحمن الرحیم "

تمہارا معبود ایک معبود ہے اس کے سوا کوئی نہیں، وہ بڑی محبت کرنیوالا اور بڑا مہربان ہے۔ (۵) " الٓم الله لا اله الا هو الحی القیوم لآاله الا انت سبحنك انی کنت من الظلمین "۔ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں وہ زندہ اور دنیا کو سنبھالنے والا ہے (مالک) تیرے سوا کوئی معبود نہیں میں تیری پاکی بیان کرتا ہوں بلاشبہ میں ظالم ہوں۔

## اسماء حسنٰی کے مجرب عملیات

اسماء حسنٰی بخاریؔ، مسلمؔ اور ترمذیؔ وغیرہ سے ۹۹ ثابت ہیں جو شخص ان کا ورد رکھے گا وہ جنت کا حقدار ہوگا۔ (بخاری) جس نے انہیں یاد کیا وہ جنت میں داخل ہوا۔ ابونعیم میں ہے جس نے انہیں پڑھ کر دعا کی اس کی دعا قبول ہوئی۔

### اہل اللہ کے آزمائے مجرب عملیات:۔

| اَللّٰہُ | حقدارِ عبادت سچا معبود | یہ اسم ذات ہے اس کو روزانہ ایک ہزار بار پڑھنے سے یقین اور عرفان بڑھتا ہے، نماز کے بعد سو بار پڑھنا موجب انشراح صدر و کشف ہے۔ |
|---|---|---|
| اَلرَّحْمٰنُ، اَلرَّحِیْمُ | بڑا مہربان، نہایت رحم کرنیوالا | فرائض کے بعد پڑھنے سے غفلت، بھول اور دل کی سختی دور ہوتی ہے۔ الرحیم سو بار روزانہ پڑھنے سے تمام مخلوق مہربان ہوتی ہے۔ |

| اسم | معنی | فوائد |
|---|---|---|
| اَلْمَلِكُ<br>اَلْقُدُّوسُ | بادشاہ شہنشاہ حقیقی<br>تمام برائیوں اور عیبوں سے پاک | اَلْمَلِكُ الْقُدُّوسُ کی ہمیشگی سے بادشاہ کا ملک قائم رہتا ہے اور عوام کا نفس فرمانبردار ہوتا ہے، عزت وآبرو کے واسطے بھی اس اسم کا پڑھنا مجرب ہے، ۹۰ بار کے وِرد سے روشن ضمیر مالدار اور بادشاہ کی نگاہ میں معزز ہو۔ زوال کے وقت پڑھنے سے دل کی صفائی ہوتی ہے اس اسم کو القدوس کے ساتھ ملا کر جمعہ کے بعد روٹی پر دم کر کے کھلانے سے فرشتوں جیسی خوبیاں پیدا ہوتی ہیں۔ بھاگنے کے وقت پناہ کے واسطے مفید ہے۔ راستے میں مداومت کرنے سے مسافر کی تھکن دور ہوتی ہے۔ ۳۱۹ بار پڑھ کر مٹھائی پر دم کر کے دشمن کو کھلانے سے دشمنی دور ہو جاتی ہے۔ |
| اَلسَّلامُ | سلامتی والا عیبوں سے پاک | بیمار پر ۱۱۱ مرتبہ پڑھ کر دم کرنے سے بیماری دور ہو جاتی ہے اور اس کی ہمیشگی خوف سے بے نیاز بناتی ہے۔ |
| اَلْمُؤْمِنُ | امن دینے والا | اسے کثرت سے پڑھو یا اپنے پاس رکھو، شیطان کے شر سے محفوظ رہو گے، ظاہر و باطن ایک رہے گا۔ کثرتِ ورد سے دنیا میں مخلوق فرمانبردار ہوگی۔ |
| اَلْمُهَيْمِنُ | بہت نگہبانی کرنے والا | غسل کر کے اس اسم کو ۱۱۵ دفعہ پڑھو کشف باطنی ہوگا اور ہمیشگی اختیار کرنے سے تمام آفات سے نجات ملے گی۔ |
| اَلْعَزِيْزُ | بڑی عزت والا | فجر کی نماز کے بعد ۴۱ بار پڑھنے سے رزق میں فراخی ہوگی محتاجی دور ہوگی اور ذِلّت کے بعد عزت نصیب ہوگی۔ |
| اَلْجَبَّارُ | بگڑے کاموں کا بنانے والا | دس مسبحات کے بعد ۲۱ مرتبہ یاجبار پڑھو۔ ظالموں کے شر سے امن ملے گا اور ہمیشگی اختیار کرنے سے دنیا کی غیبت وبدگوئی سے بچے رہو گے، انگوٹھی پر نقش کر کے پہننے سے دنیا پر رُعب وادب قائم رہے گا۔ |
| اَلْمُتَكَبِّرُ | بڑی بزرگی والا | ہم بستری سے پہلے دس بار پڑھو، انشاءاللہ فرزند نیک صالح پیدا ہوگا، کسی کام کے شروع میں پڑھنے سے مطلب برآری ہوگی۔ |
| اَلْخَالِقُ | پیدا کرنے والا | رات کو اس اسم کی مداومت سے دل میں نور اور چہرے پر نور ظاہر ہوتا ہے اور دین کے سب کاموں میں چستی پیدا ہوتی ہے۔ |
| اَلْبَارِئُ | بنانے والا | اس اسم کو سو بار پڑھنے سے قبر باغیچۂ جنت بن جائے گی اگر طبیب مداومت کرے تو علاج موافق ہو اور ہاتھ میں شفاء ہو۔ |
| اَلْمُصَوِّرُ | صورت بنانیوالا تصویر کھینچنے والا | اگر بانجھ عورت سات روزے رکھے اور روزانہ افطار کے وقت ۲۱ بار یامصور پڑھے اور پانی پر دم کر کے اس پانی سے روزہ کھولے تو باذن اللہ اس کا بانجھ پن دور ہو اور بچے پیدا ہوں اس کی مداومت سے مشکل کام آسان ہو جاتے ہیں۔ |
| اَلْغَفَّارُ | بڑی بخشش والا | جمعہ کی نماز کے بعد سو بار پڑھے ''یاغفار اغفرلی ذنوبی'' اس کو خداوند قدوس بخش دے گا۔ |
| اَلْقَهَّارُ | بڑے قہر وغلبہ والا سب پر غالب | اسکے پڑھنے سے دنیا کی محبت دور ہوتی ہے، خاتمہ بالخیر ہوتا ہے اور اللہ کی محبت پیدا ہوتی ہے۔ ہر مشکل کام کے وقت سو بار یاقہار پڑھو کام آسان ہو جائیگا، دشمن کو ذلیل کرنے کیلئے سنت اور فرض کے درمیان پڑھو۔ |

| | | |
|---|---|---|
| اَلْوَهَّابُ | بلاعوض دینے والا بڑا افیاض | اس کی مداومت محتاجی اور افلاس سے نجات دیتی ہے، چاشت کی نماز کے بعد سجدے کی آیت پڑھ کر سجدے میں جاؤ اور سات بار یہ اسم پڑھو، دنیا سے بے پروائی ہوگی، ضرورت ہوتو آدھی رات کو گھر یا مسجد کے صحن میں تین بار سجدہ کرو پھر ہاتھ اُٹھا کر سو بار پڑھو، حاجت پوری ہوگی۔ |
| اَلرَّزَّاقُ | روزی دینے والا | فراخی رزق کے واسطے چاشت کے وقت چار رکعتیں پڑھو، پھر سجدے میں ۱۰۴ مرتبہ یہ اسم پڑھو، اگر فرصت نہ ہوتو کم از کم ۵۰ بار پڑھو، رزق میں فراخی حاصل ہوگی، علاوہ ازیں صبح صادق کے بعد نماز فجر سے پہلے گھر کے چاروں کونوں میں دس دس بار قبلہ رو ہو کر دائیں سے شروع کرکے اسم مبارک ''یا رزاق'' پڑھو۔ گھر سے انشاء اللہ رنج و غم اور مفلسی دور ہو جائے گی۔ |
| اَلْفَتَّاحُ | رزق و رحمت کا در کھولنے والا | فجر کی نماز کے بعد سینے پر دونوں ہاتھ رکھ کر ۷۰ بار یا فتاح پڑھو دل کا زنگ ڈھل جائے گا اور دل آئینہ کی مانند صاف و شفاف ہو جائے گا۔ |
| اَلْعَلِيْمُ | خوب جاننے والا | کثرتِ مداومت سے معرفتِ خداوندی کا حصول ہوگا، فرائض کے بعد سو بار مسجد میں پڑھ کر سو جاؤ، پوشیدہ بات خواب میں کھل جائے گی۔ |
| اَلْقَابِضُ | دل یا روزی تنگ کرنیوالا | چالیس روز تک چار نوالوں پر اس اسم کو لکھ کر کھالو بھوک اور عذاب قبر سے بفضلہٖ امن میں رہو گے۔ |
| اَلْبَاسِطُ | روزی یا دل کا فراغ کرنے والا | فجر کے وقت ہاتھ اٹھا کر اس اسم کو دس بار پڑھ کر ہاتھ منہ پر پھیر لو کبھی کسی انسان کے پاس کوئی حاجت لے کر نہیں جاؤ گے۔ |
| اَلْخَافِضُ | کافروں کو ذلیل کرنیوالا یا ترازو کا پلہ جھکانیوالا | تین روزے رکھ کر چوتھے روز ایک ہی نشست میں یَاخَافِضُ ستر بار پڑھو، انشاء اللہ دشمن پر فتح پاؤ گے۔ |
| اَلرَّافِعُ | بلند کرنیوالا اٹھانے والا | آدھی رات میں یا دو پہر کو سو بار اس اسم مبارک کو پڑھو مالدار، بے پرواہ اور دنیا کے محبوب بن جاؤ گے۔ |
| اَلْمُعِزُّ | عزت دینے والا | شب دوشنبہ یا جمعہ کو ۱۴۰ بار پڑھو گے تو بے خوف ہو جاؤ گے اور دنیا کے دل میں تمہاری ہیبت بیٹھ جائے گی۔ |
| اَلْمُذِلُّ | ذلیل کرنے والا | اگر کوئی کسی ظالم یا حسد کرنے والے سے ڈرتا ہے تو ۷۵ بار اس اسم کو پڑھ کر سجدہ کرے اور کہے کہ اے اللہ فلاں کے شر سے امن دے۔ |
| اَلسَّمِيْعُ | بہت سننے والا | جمعرات کو چاشت کی نماز کے بعد ۵۰۰ بار پڑھو، پڑھتے وقت بات نہ کرو اور پھر دعا کرو، انشاء اللہ قبول ہو گی۔ |
| اَلْبَصِيْرُ | خوب دیکھنے والا | فجر کی سنت و فرض کے درمیان ۱۰۱ بار پڑھو اللہ کی محبت پیدا ہوگی۔ |
| اَلْحَكَمُ | حکم کرنے والا | شب جمعہ کو آدھی رات کے بعد اس اسم مبارک کو کثرت سے پڑھتے رہو، عجائب و غرائب دیکھو گے۔ |
| اَلْعَدْلُ | انصاف کرنیوالا | شب جمعہ کو بیس نوالوں پر لکھ کر کھالو، دنیا مسخر ہو جائے گی۔ |

| | | |
|---|---|---|
| اَللَّطِيفُ | باریک بین | وضو کر کے دو رکعت نماز حاجت پڑھ کر اسم مبارک جس نیت سے بھی سو بار پڑھو گے وہی نیت انشاء اللہ پوری ہوگی، روزگار نہ ہو، افلاس اور غربت ہو، کوئی کسی کا ہمدرد نہ ہو، بیماری ہو اور کوئی پرسانِ حال نہ ہو یا بچی جوان ہو اور اس کا پیام نہ آتا ہو، ان تمام باتوں کو پورا کرتا ہے (وغیرہ) اور دنیا کے ہر کام کیلئے خالی جگہ میں ۱۶۳۴ بار پڑھو انشاء اللہ مراد حاصل ہوگی۔ |
| اَلْخَبِيرُ | دل کی باتوں کو خوب جاننے والا | اس اسم کو کثرت سے پڑھنے سے نفس کی شرارت اور سرکشی سے نجات ملتی ہے۔ |
| اَلْحَلِيمُ | بڑا بردبار جلدی انتقام نہ لینے والا | باغ وزراعت کی ترقی کیلئے اور آفات سے بچانے کیلئے کاغذ پر لکھ کر پانی میں گھول کر باغ وغیرہ میں ڈالدو۔ |
| اَلْعَظِيمُ | بڑی عظمت و بڑائی والا | اس اسم کو کثرت سے پڑھو تو دنیا کے محبوب بن جاؤ گے۔ |
| اَلْغَفُورُ | بڑی بخشش والا | اگر کسی کو بخار، دردسر، یا رنج وغم کا غلبہ ہو تو اس کو کاغذ پر، زعفران وگلاب سے لکھ کر اور پانی میں گھول کر پیو۔ |
| اَلشَّكُورُ | قدردان تھوڑی بات پر بہت ثواب دینے والا | اگر کسی کی بینائی نہ ہو یا تنگ دستی ستاتی ہو یا دل اندھا ہو تو ۴۱ بار یہ اسم پڑھ کر پیو اور آنکھوں پر اس پانی کو ملو، نہایت مفید ہے۔ |
| اَلْعَلِيُّ | بڑے اونچے مرتبے والا | اس کی مداومت کرنے سے ذلیل عزیز، فقیر امیر اور پردیسی دیس والا ہو جائے۔ |
| اَلْكَبِيرُ | سب سے بڑا سب سے اونچا بالا و برتر | اس کو پڑھنے سے بزرگ و بلند مرتبے والے بنو اگر حکام اس پر مداومت کریں تو اور بھی ترقی کریں۔ |
| اَلْحَفِيظُ | دنیا کو بربادی سے بچانے والا نگراں | اسے لکھ کر سیدھے بازو پر باندھو، جلنے سے، ڈوبنے سے، اثر دیو پری سے اور نظرِ بد سے محفوظ رہو گے۔ |
| اَلْمُقِيتُ | روزی دینے والا | اگر کوئی غریب یا بدخو ہے یا بچہ بہت روتا ہے تو اس اسم کو سات بار پڑھ کر ایک آبخورے پر دم کرو اور اس میں پانی ڈال کر پلاؤ، اگر روزہ دار پھولوں پر پڑھ کر سونگھے گا تو قوت وتوانائی پائے گا۔ |
| اَلْحَسِيبُ | حساب لینے والا کفایت کرنیوالا | اگر کسی چور یا حاسد یا دشمن یا بدہمسایہ، یا نظر سے اندیشہ ہو تو اسے صبح وشام جمعرات سے ۷۰ بار ایک ہفتہ تک حسبی اللہ الحسیب پڑھنا چاہیے۔ |
| اَلْجَلِيلُ | بڑی قدرت و جلالت والا | مشک وزعفران سے لکھ کر گھول کر پینے سے یا سیدھے بازو پر باندھنے سے تعظیم وتکریم ہوگی۔ |

| | | |
|---|---|---|
| اَلْكَرِيْمُ | بڑا فیاض بڑا سخی بہت دینے والا | بستر پر پڑھتے پڑھتے سو جاؤ فرشتے تمہاری عزت کی دعا کریں گے۔ |
| اَلرَّقِيْبُ | ہر چیز کی نگہبانی کرنیوالا | اپنے اہل وعیال ومال پر سات بار پڑھ کر دم کرو، انشاء اللہ تمام آفتوں سے محفوظ رہیں گے۔ |
| اَلْمُجِيْبُ | بے قراروں کی دعا قبول کرنیوالا | اس کی کثرت سے دعا جلدی قبول ہوتی ہے، لکھ کر پاس رکھنے سے امن نصیب ہوتا ہے۔ |
| اَلْوَاسِعُ | بڑے وسیع علم والا | اس کی مواظبت سے قناعت وبرکت حاصل ہوگی۔ |
| اَلْحَكِيْمُ | بڑی دانائی والا | اس کی مواظبت سے مشکل کام آسان ہوں گے، انشاء اللہ۔ |
| اَلْوَدُوْدُ | بڑی محبت والا | اگر میاں بیوی میں عداوت ہو تو اس اسم کو ۱۰۰۱ مرتبہ کھانے پر پڑھو اور دونوں کو وہ کھانا کھلا دو، صلح وآشتی ہو جائیگی۔ |
| اَلْمَجِيْدُ | شریف وبزرگی والا | اگر تم کو آبلہ پا، یا آتشک یا کوڑھ یا سفید داغ ہو تو چاند کی ۱۳، ۱۴ اور ۱۵ کو روزے رکھو اور افطار کے وقت کثرت سے پڑھ کر پانی پر دم کر کے اس پانی سے روزہ کھولو تو انشاء اللہ شفاء ہوگی، روزانہ صبح کو ۹۹ بار پڑھنے سے آبرو بڑھتی ہے۔ |
| اَلْبَاعِثُ | قبر سے اُٹھانے والا | سوتے وقت سینے پر ہاتھ رکھ کر ۱۰۱ مرتبہ پڑھنے سے مردہ دل زندہ ہو جاتا ہے۔ |
| اَلشَّهِيْدُ | ظاہر وباطن پر خبردار، ہروقت موجود | ناخلف اولاد کی پیشانی پر ہاتھ رکھ کر اور آسمان کو دیکھ کر ۲۴ مرتبہ یا شہید پڑھو، باذن اللہ اولاد صالح اور نیک ہو جائیگی۔ |
| اَلْحَقُّ | خدائی کا حقدار | اگر کسی کی کوئی چیز کھو گئی ہو تو ایک کاغذ کے چاروں کونوں پر حق لکھو اور بیچ میں اس چیز کا نام لکھو اور آدھی رات کو اس کاغذ کو ہاتھ پر رکھ کر یَاحَقُّ کثرت سے پڑھو انشاء اللہ وہ چیز مل جائے گی۔ اگر قیدی آدھی رات کو ننگے سر ۱۰۸ مرتبہ پڑھے تو قید سے اللہ کے حکم سے چھوٹ جاوے۔ |
| اَلْوَكِيْلُ | بڑے کام بنانے والا | اگر بجلی، ہوا یا پانی سے اندیشہ ہو تو اسم مبارک کو ورد بناؤ امن سے رہو گے، خوف کے مقام پر پڑھنے سے ڈر جاتا رہتا ہے۔ |
| اَلْقَوِيُّ | بڑے زور والا بڑا زبردست | دشمن کی مغلوبیت کے واسطے تھوڑا آٹا گوندھ کر اس کی گولیاں بناؤ اور ہر گولی پر یَاقَوِيُّ پڑھ کر دم کرو اور دشمن کو مغلوب کرنے کی نیت سے روزانہ دو گولیاں مرغ کو کھلاؤ، مدعیٰ بفضلہٖ حاصل ہوگا۔ |
| اَلْمَتِيْنُ | تمام کاموں میں پکا | اگر دودھ کی کمی ہو یا بچے کا دودھ چھڑا دیا ہو اور وہ مانتا نہ ہو تو یہ اسم لکھ کر بچے کی ماں کو پلائیں، بچہ بھی رک جائے گا اور دودھ میں زیادتی ہوگی۔ |

| | | |
|---|---|---|
| اَلْوَلِیُّ | مددگار محبوب | اگر کسی کی بیوی یا لونڈی بدخو ہوتو وہ اس اسم کو پڑھ کر اس کے سامنے جایا کرے' انشاءاللہ درست ہو جائے گی اس کی مواظبت سے کشفِ اسرار ہوتا ہے۔ |
| اَلْحَمِیْدُ | بڑی تعریف کیا گیا | اگر کوئی فحش گو ہے تو اس اسم کو ۹۰ بار پڑھ کر پیالے پر دم کرو اور ہمیشہ اس پیالے میں پانی پیا کرو' انشاءاللہ یہ مرض جاتا رہے گا' اس کی کثرت سے نیک کاموں کی طرف رجحان ہو جاتا ہے۔ |
| اَلْمُحْصِیُ | اس کا علم ہر چیز کو گھیرنیوالا ہے | اگر شبِ جمعہ ۱۰۰۰ بار اس اسم کو پڑھو گے تو عذاب قبر اور عذاب حشر سے امن میں رہو گے۔ |
| اَلْمُبْدِیُٔ | پہلی بار پیدا کرنے والا | اسقاط سے حفاظت کا طریقہ یہ ہے کہ عورت کا شوہر بیوی کا پیٹ کھولکر ۹۰ بار اس اسم کو پڑھتا جائے اور شہادت کی انگلی پیٹ کے اردگرد پھیرتا جائے اس کی مداومت سے زبان سچی رہتی ہے۔ |
| اَلْمُعِیْدُ | دوبارہ زندہ کرنے والا | بھاگے ہوئے یا غائب کے واسطے جب گھر کے آدمی سو جائیں تو اس اسم کو گھر کے چاروں کونوں میں ستر ستر بار پڑھو اور پھر کہو یَا مُعِیْدُ فلاں کو واپس لے آ' انشاءاللہ سات روز نہ گزریں گے واپس آ جائے گا اگر کچھ کھو جائے تو اس اسم کی کثرت رکھو مراد پاؤ گے۔ |
| اَلْمُحْیِ | زندہ کرنیوالا | اگر کسی کے کہیں درد ہو یا اسے کسی عضو کے ضائع ہونیکا اندیشہ ہو تو اس اسم کو سات بار پڑھو' عرق النساء کے درد کیلئے سات روز تک سات مرتبہ پڑھ کر دم کرو اس کی مداومت سے بدن میں قوت اور دل میں نور پیدا ہوتا ہے۔ |
| اَلْمُمِیْتُ | مارنے والا | نفس پر قابو پانے کیلئے سوتے وقت سینے پر ہاتھ رکھ کر پڑھتے پڑھتے سو جاؤ۔ |
| اَلْحَیُّ | ازلی وابدی زندہ | بیماری میں کثرت سے یہ اسم پڑھو صحت ہوگی اگر روزانہ ستر بار پڑھو گے تو عمر دراز ہوگی اور روحانی قوت بڑھے گی۔ |
| اَلْقَیُّوْمُ | دنیا کو سنبھالنے والا | سحری کے وقت اس اسم کا کثرت سے ذکر اہل دنیا کو محبوب بناتا ہے' اور اس کی ہر وقت مداومت سے تمام حاجتیں پوری ہوتی ہیں۔ |
| اَلْوَاجِدُ | مالدار بے پروا | خلوت میں اس کو کثرت سے پڑھنے سے فراخی اور تونگری حاصل ہوتی ہے۔ |
| اَلْمَاجِدُ | شریف شرافت والا | ہر نوالے کے ساتھ یا ماجد پڑھنے سے بڑا نور پیدا ہوتا ہے۔ |
| اَلْوَاحِدُ | ایک یکتا | کسی کو تنہائی میں وحشت ہو تو ۱۰۰۱ بار اس اسم اعظم کو پڑھے' وحشت دور ہوگی' خدا کا قرب حاصل ہوگا' اس کو لکھ کر پاس رکھنے سے اللہ پاک فرزند عطا کرے گا۔ |
| اَلْاَحَدُ | بالکل ایک | مذکورہ بالا طریقہ پر عمل کریں۔ |
| اَلصَّمَدُ | بے نیاز و بے پروا | جو آدمی سحری کو یا آدھی رات کو سجدے میں ۱۱۵ بار اس کو پڑھے گا وہ بات کا سچا ہوگا اور کبھی ظالم کے چنگل میں نہ پھنسے گا' اگر اس کی کثرت رکھو گے' بھوکے نہ رہو گے' اگر حالت وضو میں پڑھو گے' بے پروا رہو گے۔ |
| اَلْقَادِرُ | قدرت والا | اگر کوئی مشکل کام درپیش آئے تو اس اسم کو ۴۱ بار پڑھے اور دعا مانگے انشاءاللہ کام آسان ہو جائے گا۔ |

| | | |
|---|---|---|
| اَلْمُقْتَدِرُ | قدرت ظاہر کرنے والا | اس پر مداومت کرنے سے غفلت کے پردے اُٹھ جاتے ہیں' اگر بیدار ہوتے ہی یہ اسم بیس بار پڑھا جائے تو تمام کام اچھے ظاہر ہوں۔ |
| اَلْمُقَدِّمُ | آگے بڑھانے والا | اگر جنگ میں اس کو پڑھا جائے یا پاس رکھا جائے تو ذرا تکلیف نہ ہوگی' اگر کثرت کی جائے تو اچھے کاموں میں لذت آئے۔ |
| اَلْمُؤَخِّرُ | پیچھے ہٹانے والا | اگر اس اسم کو سو بار پڑھا جائے تو دل حق میں لذت پائے' روزانہ سو بار پڑھنے سے سب کام درست ہو جاتے ہیں اور ۱۴ مرتبہ پڑھنے سے سرکشی دور ہو جاتی ہے۔ |
| اَلْاَوَّلُ | سب سے پہلے | اگر کسی کے بیٹا نہ ہوتا ہو تو اس کو ۴۰ مرتبہ ۴۰ دن تک پڑھیں انشاء اللہ مراد حاصل ہوگی۔ اگر بیٹے کی خواہش یا فراخی یا کوئی اور ضرورت ہو تو ۴۰ جمعہ کی راتوں میں ہر رات ہزار بار پڑھا جائے تو انشاء اللہ آرزو پوری ہوگی۔ |
| اَلْاٰخِرُ | سب سے پیچھے | بوڑھے آدمی کو اس کا ورد رکھنا چاہیے انشاء اللہ خاتمہ بالخیر ہوگا۔ |
| اَلظَّاهِرُ | (ظاہر مخلوقات کے اعتبار سے) | اگر اشراق کی نماز کے بعد اسے ۵۰۰ مرتبہ پڑھا جائے تو آنکھوں میں نور پیدا ہوگا اور اگر بینہ وغیرہ کا اندیشہ ہو تو کثرت سے پڑھو انشاء اللہ محفوظ رہو گے اور اگر گھر کی دیوار پر لکھا جائے تو وہ دیوار نہ گرے گی۔ |
| اَلْبَاطِنُ | پوشیدہ (ذات کے اعتبار سے) | مداومت کرے تو جو آدمی اسے دیکھے اس سے محبت کرے۔ |
| اَلْوَالِيُ | مالک کام بنانے والا | اگر گھر کو تمام آفتوں سے محفوظ رکھنا چاہو تو اس اسم کو کورے آبخورے (کوزہ) پر لکھو اور اس میں پانی بھر کر در و دیوار پر چھڑک دو' تسخیر کے واسطے گیارہ بار پڑھو' سلامتی گھر کے واسطے ۳۰۰ بار پڑھو۔ |
| اَلْمُتَعَالِيُ | بہت بلند | اس کے پڑھنے سے ہر مشکل کام آسان ہو جاتا ہے' اگر عورت حالت حیض میں اسے پڑھے تو حیض کے امراض سے محفوظ رہے گی۔ |
| اَلْبَرُّ | محسن اعظم بڑا احسان کرنیوالا | اس کے پڑھنے سے تمام آفتوں سے نجات ملتی ہے' اس کو سات مرتبہ پڑھ کر اولاد پر دم کرو اور اسے اللہ کے سپرد کر دو' بالغ ہونے تک تمام آفات سے محفوظ رہے گی' شراب نوشی اور زنا میں مبتلا ہونے والوں کو روزانہ سات بار پڑھنا چاہیے' دل پھر جائے گا (انشاء اللہ) |
| اَلتَّوَّابُ | توبہ قبول کرنیوالا | اگر چاشت کی نماز کے بعد اسے ۳۶۰ مرتبہ پڑھا جائے' خدا کے حکم سے خالص توبہ نصیب ہوگی اور بکثرت ورد سے بگڑے کام سدھریں گے۔ |
| اَلْمُنْتَقِمُ | بدلہ لینے والا | اگر تین جمعوں تک اس کی مداومت کی جائے تو دشمن دوست ہو جائے' آدھی رات کو اس کو جس نیت سے پڑھو گے وہی کام ہو جائے گا۔ |
| اَلْمُنْعِمُ | انعام کرنیوالا | اس پر مداومت کرنے والا کبھی کسی کا محتاج نہ ہوگا۔ |
| اَلْعَفُوُّ | بہت معاف کرنیوالا | اس کو کثرت سے پڑھو انشاء اللہ تمام گناہ معاف ہو جائیں گے۔ |

| | | |
|---|---|---|
| اَلرَّؤُفُ | بڑی نرمی کرنیوالا | اگر کسی کی سفارش منظور ہو تو اس اسم کو دس بار پڑھ کر سفارش کرو وہ شخص تمہاری بات مان لے گا اس پر مداومت کرنیوالا رحم دل اور سب کا محبوب ہو جاتا ہے۔ |
| مَالِكُ الْمُلْكِ | سارے جہان کا مالک | اس کی مداومت کرنیوالا مالدار ہو،اور اس کی دین و دنیا کی آرزوئیں پوری ہو جاتی ہیں۔ |
| ذُوالْجَلَالِ وَالْاِكْرَمِ | بزرگ و بخشش والا | مذکورہ بالا۔ |
| اَلْمُقْسِطُ | عدل و انصاف کرنیوالا | اگر اس اسم کو سو بار پڑھا جائے تو شیطان کے شر اور وسوسہ سے نجات ملے گی اور سات سو بار پڑھنے سے ہر حاجت پوری ہو گی۔ |
| اَلْجَامِعُ | قیامت کے دن لوگوں کو جمع کرنیوالا | اگر چاشت کے وقت غسل کر کے آسمان کی طرف نظر اٹھا کر اس اسم کو دس مرتبہ پڑھیں اور ایک ایک انگلی ہر بار بند کر لیں اور پھر منہ پر ہاتھ پھیریں تو دور پڑے ہوئے احباب و اقارب سب جمع ہو جائیں گے۔ |
| اَلْمُغْنِیُ | جسے چاہے بے پروا کرنیوالا مالدار بنانیوالا | اگر اس اسم کو دس جمعوں تک پڑھا جائے اور ہر جمعہ کو ہزار بار پڑھیں تو دنیا سے بے پروائی حاصل ہو گی۔ |
| اَلْمَانِعُ | ہلاکت سے روکنے والا | اگر شوہر اپنی بیوی پر ناراض ہو تو بستر پر لیٹتے وقت بیوی ۲۰ مرتبہ اس اسم کو پڑھے، شوہر کی ناراضگی انشاء اللہ کافور ہو جائے گی۔ |
| اَلضَّارُّ | نقصان پہنچانے والا | اس اسم کو جمعہ کی راتوں میں سو مرتبہ پڑھنے سے ثابت قدمی اور اہل قرب کا مرتبہ حاصل ہوتا ہے۔ |
| اَلنَّافِعُ | نفع پہنچانے والا | اگر جہاز میں اس کی مداومت کی جائے تو جہاز صحیح سلامت کنارے جا لگے گا اور ہر کام کے شروع میں ۴۱ بار پڑھنے سے وہ کام حسبِ منشا پورا ہو جاتا ہے۔ |
| اَلنُّوْرُ | آسمان وغیرہ کو روشن کرنیوالا | اگر کوئی جمعہ کی رات کو سورۂ نور ۷ بار اور ۱۰۰۱ بار یہ اسم پڑھے گا تو دل میں نور پیدا ہو گا۔ |
| اَلْهَادِیُ | راہ دکھانے والا مدعا تک پہنچانے والا | اگر کوئی ہاتھ اُٹھا کر آسمان کی طرف دیکھ کر کثرت سے اسکو پڑھے اور ہاتھ منہ پر پھیرے تو اسے اہلِ معرفت کا درجہ ملے۔ |
| اَلْبَدِیْعُ | دنیا کو بغیر نمونہ کے پیدا کرنیوالا | اگر کوئی ستر ہزار بار یا ہزار بار اس کو پڑھے تو ہر مشکل کام آسان ہو جاتا ہے اور اگر باوضو اور قبلہ رو لیٹ کر پڑھتے پڑھتے سو جائے تو جس چیز کا حال چاہے خواب میں دیکھ لے۔ |
| اَلْبَاقِیُ | ہمیشہ رہنے والا | اگر اسے جمعہ کی شب میں سو بار پڑھیں تو تمام عمل قبول ہوں اور نہ کوئی ستانے پائے۔ |

| اَلْوَارِثُ | دنیا کی فنا کے بعد باقی رہنے والا | اگر طلوع آفتاب کے وقت اس اسم کو ۱۰۱ بار پڑھیں تو کسی طرح کا رنج نہ ہو اور کثرت سے تمام کام بن جائیں۔ |
|---|---|---|
| اَلرَّشِيْدُ | راہ دکھانے والا | اگر اسے عشاء کے بعد اور سونے سے پہلے ہزار بار پڑھیں تو صحیح غلط کا پتہ چل جائے گا اور مداومت سے تمام کام بلا کوشش انجام پذیر ہوں۔ |
| اَلصَّبُوْرُ | بڑا صبر کرنے والا | اگر تم کو رنج، مشقت، درد یا کوئی مصیبت پیش آ جائے تو اسے ۳۳ بار روزانہ پڑھنے سے دل مطمئن ہو جاتا ہے اور اگر آدھی رات یا دوپہر کو مداومت کرو گے تو تمام دلوں کے محبوب بن جاؤ۔ |

(غذاء الارواح، ص: ۷۰ تا ۸۴)

## ذکر نفی اثبات احادیث کی روشنی میں

**بخاری و مسلم:** ''جس بندے نے لاالہ الا اللہ پڑھ لیا وہ جنت میں داخل ہو گیا۔ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ یہ کلمہ بڑی فضیلت والا ہے۔ یہی وہ کلمہ ہے کہ جس سے ایک کافر مسلمان ہو جاتا ہے۔ (غذاء الارواح، ص: ۸۶)

**بخاری:** فرمایا قیامت کے دن حقدار شفاعت وہی انسان ہوگا جس نے سچے دل سے لااله الا الله پڑھا ہوگا۔

**ترمذی:** سب ذکروں سے بہترین ذکر ''لا اله الا الله'' ہے۔

**ابن ماجہ:** قیامت کے روز ۹۹ دفتر میزان کے ایک پلڑے میں اور لا اله الا الله کا پرچہ دوسرے پلڑے میں ہوگا اور یہی پلڑا بھاری ہوگا (اور جھک جائے گا)

**ابن حبان:** اگر آسمان اور زمین سب ایک پلڑے میں ہوں اور لا اله الا الله دوسرے پلڑے میں تو اس ہی (لا اله) کا پلڑا بھاری ہوگا۔

**مسند احمد:** لوگو! اپنے ایمان تازہ کیا کرو، پوچھا گیا کس طرح؟ فرمایا کہ کثرت سے لا اله الا الله پڑھا کرو۔ (غذاء الارواح، ص: ۸۷)

**استخارہ کی نماز:** بخاری شریف میں سرکار رسالت ﷺ کا ارشاد ہے کہ جب تم میں سے کوئی آدمی کسی کام کا ارادہ کرے تو اس کو دو رکعت نفل پڑھنی چاہیے۔ پھر استخارہ کی دعا پڑھنی چاہیے۔ عینی نے بخاری کی شرح میں اور حضرت امام غزالی رحمہ اللہ نے ''احیاء العلوم'' میں فرمایا ہے۔ استخارے سے پہلے دو رکعت نماز پڑھی جائے۔ پہلی رکعت میں :قل یایھا الکافرون اور دوسری رکعت میں قل هو الله احد پڑھی جائے۔

**دفن کے بعد کی دعا:** بیہقی، مرنے والے کی قبر کے سرہانے سورۂ بقرہ کی شروع کی آیتیں اور پائینتی پر آخیر کی آیتیں پڑھنی چاہئیں۔

یعنی :الم ذالك الكتاب سے عظیم تک، امن الرسول سے آخر سورۂ تک، **ابوداؤد:** میں ہے کہ اپنے بھائی کیلئے بخشش کی دعا مانگو اور اس کیلئے ثابت قدمی کی دعا کرو، کیونکہ اب اس سے سوال کیا جارہا ہے۔ (غذاء الارواح، ص: ۲۰۰)

## مشک وزعفران سے لکھنے کا خاص عمل

**ہر بیماری سے خلاصی:**۔(۱) ''ويشف صدور قوم مومنين (۲) يايها الناس قد جاء تكم موعظة من ربكم و شفاء لما في الصدور و هدى و رحمة للمومنين'' (پ۱۱، س۱۰، ۵۷)، (۳) يخرج من بطونها شراب مختلف الوانه فيه شفاء للناس (پ۱۴، س۱۶، ع۹:۶۹)، (۴) وننزل من القرآن ما هو شفاء و رحمة للمومنين (پ۱۵، س۹)، (۵) الذي خلقني فهو يهدين ٥ والذي هو يطعمني و يسقين ٥ واذا مرضت فهو يشفين (پ۱۹، س۲۶، ع۷:۸۰ تا ۸۰)، (۶) قل هو للذين امنوا هدى و شفاء (پ، س، ع)

ان آیات کو چینی کی طشتریوں پر مشک و زعفران سے لکھو اور عرق گلاب سے حل کر کے شہد ملا کر چالیس روز تک پلاؤ۔

(غذاء الارواح، ص: ۲۱۰-۲۱۱)

**ٹوپی میں رکھی بسم اللہ کی برکات:۔** حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے روم کے بادشاہ کو ایک ٹوپی بھیجی تھی۔ جب وہ ٹوپی پہن لیتا تو دردسر جاتا رہتا اور جب اتار دیتا تو دردسر شروع ہو جاتا۔ اس کو بڑا تعجب ہوا۔ معلوم کرنے پر پتہ لگا کہ بسم اللہ لکھی ہوئی ہے وہ کہنے لگا کہ یہ کتنا بہترین دین ہے کہ اس کی ایک آیت سے اللہ نے مجھے شفاء دی پھر وہ مسلمان ہو گیا۔ (غذاءالارواح،ص:۲۱۲)

**رمضان شریف کا خاص تعویذ:۔** رمضان شریف کے الوداعی جمعہ کو یہ دعا لکھ کر رکھ لو اور تعویذ بنا کر گلے میں ڈال لو۔ (شرجی)

" بسم اللہ الرحمن الرحیم الم تر الی ربك كیف مدالظل ولو شاء لجعله ساكنا ثم جعلنا الشمس علیه دلیلاًo ثم قبضناه الینا قبضاً یسیراً "(پ۱۹،فرقان،ع:۱۰)

**لکھ کر سر پر باندھنا:** اس دعا کو لکھ کر سر پر باندھو۔

"بسم اللہ الرحمن الرحیم o كهیعص o ذكر رحمت ربك عبده ذكریاo ........حمعسق oكذلك یوحی الیك والی الذین من قبلك اللہ العزیز الحكیم o بسم اللہ الرحمن الرحیم كم من نعمة لله علی كل عبد شاكر و غیر شاكر و كم من نعمة لله علی كل قلب خاشع و غیر خاشع و كم من نعمة لله علی كل قلب خاشع و غیر خاشع و كم من نعمة لله علی كل عرق ساكن وغیر ساكن اسكن ایها الوجع بعزة من له سكن اللیل والنهار و هوالسمیع العلیم "۔ (شرجی،۲۶)

**حضرت خضر علیہ السلام سے ملا خاص عمل:۔** مجھے حضرت خضر علیہ السلام نے درد کی ایک دعا سکھائی، فرمایا: درد کے مقام پر ہاتھ رکھ کر یہ دعا پڑھ لیا کرو، میں برابر اس دعا کو پڑھتا رہا۔ درد فوراً چلا گیا (شعرانی درطبقات کبریٰ)''و بالحق انزلنا ہ و بالحق نزل"
(پ۱۵،بنی اسرائیل،ع۱۲)،(غذاءالارواح،ص:۲۱۳-۲۱۴)

**چاندی کے ڈبہ سے ملا خاص عمل:۔** حضرت امام شافعی رحمہ اللہ نے کسی بنی اُمیہ کے گھر میں ایک چاندی کا ڈبہ تالا لگا ہوا پایا جس پر لکھا ہوا تھا ''ہر بیماری کی شفا''۔ امام صاحب رحمہ اللہ نے اسے کھولا، اس میں مندرجہ ذیل دعائیں لکھی ہوئی تھیں۔ امام صاحب رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ پھر مجھے کسی طبیب کی ضرورت نہ ہوئی۔

"بسم اللہ الرحمن الرحیم و باللہ ولاحول ولاقوة الا باللہ العلی العظیم ایها الوجع سكنتك بالذی یمسك السماء ان تقع علی الارض الا باذنه ان اللہ بالناس لروف رحیم بسم اللہ الرحمن الرحیم و باللہ ولاحول ولاقوة الا باللہ العلی العظیم، ایها الوجع سكنتك بالذی یمسك السموت والارض ان تزولا ولئن زالتا ان امسكهما من احد من بعده انه، كان حلیما غفورا۔ (غذاء الارواح،ص:۲۱۴)

**مرگی سے نجات کا عمل:** مرگی والے کے داہنے کان میں اذان دو اور بائیں کان میں اقامت پڑھو،بعض لوگوں کا ذاتی تجربہ ہے۔
(غذاءالارواح،ص:۲۱۵)

**حافظہ کی دعا:۔** پاک پانی پر مندرجہ ذیل آیات پڑھ کر دم کرو اور اس پانی میں تین دن تک پکا کر کھلاؤ اور وہی پانی پلاؤ۔

"الرٰكتاب انزلنا ه الیك لتخرج الناس من الظلمات الی النور باذن ربهم الی صراط العزیز الحمیدo اللہ الذی له ما فی السموات و ما فی الارض و ویل للكافرین من عذاب شدیدo الذین یستحبون الحیاة الدنیا علی الاخرة ویصدون عن سبیل اللہ و یبغونها عوجاً اولئك فی ضلال بعیدo و ما ارسلنا من رسول الا بلسان قومه لیبین لهم فیضل اللہ من یشاء و یهدی من یشاء و هو العزیز الحكیم "(غذاءالارواح،ص:۲۱۶)

**بے خوابی کی دعا:** اعوذ بكلمات اللہ التامات من غضبه عقابه و شر عباده و من همزات الشیاطین و ان یحضرون۔
(غذاءالارواح،ص:۲۱۶)

**لکھ کر پاس رکھنے کا عمل:۔** بسم اللہ پوری درود شریف (۱) ثم انزل علیکم من بعد الغم سے صدور تک (آل عمران) اور محمد رسول الله تک لکھ کر اپنے پاس رکھو۔ (۲) ان الله و ملائکته' یصلون علی النبی یایها الذین امنوا صلوا علیه و سلموا تسلیما (کتاب الصلوٰۃ) (غذاء الارواح، ص:۲۱۷)

**جھلی پر لکھ کر گلے میں ڈالنے کی دعا:۔** مندرجہ ذیل آیات پڑھ کر دم کریں' یا کسی پاک کپڑے یا جھلی پر لکھ کر گلے میں باندھ دو' خیالات فاسد بحکم اللہ دور ہو جائیں گے۔

(۱) قرات القران سے رجیم تک سورۃ (۲) فان تولوا سے العظیم تک (سورۃ توبہ) اور (۳) فسیکفیکهم الله وهو السمیع العلیم (سورۃ بقرہ)۔ (غذاء الارواح، ص:۲۱۸)

**درد دل کیلئے زعفران سے لکھنے کی دعا:۔** آیت مندرجہ ذیل کو مٹی کے کورے برتن میں زعفران وگلاب سے لکھ کر پلاؤ' انشاء اللہ آرام ہوگا۔ چالیس دن تک عمل کرو۔

"و نزعنا ما فی صدور هم من غل تجری من تحتهم الانهار و قالوا الحمد لله الذی هدانا لهذا و ما کنا لنهتدی لو لا ان هدانا الله لقد جاء ت رسل ربنا بالحق و نو دوا ان تلکم الجنة اورثتموها بما کنتم تعملون" (پ:۸' اعراف' ع ۵) (غذاء الارواح، ص:۲۱۸)

**دل کی دھڑکن' خفقان:۔** سورۂ الم نشرح پوری پاک برتن میں زعفران وگلاب سے لکھ کر آب باراں سے حل کر کے چالیس روز تک پلاؤ' انشاء اللہ مرض دور ہو جائے گا۔ (غذاء الارواح، ص:۲۱۹)

**دانتوں اور داڑھ کا درد:۔** جو آدمی ہر چھینک کے وقت مندرجہ ذیل دعا پڑھے گا اسے کبھی دانتوں یا داڑھ اور کان کا درد نہ ہوگا۔

ابن ابی شیبہ میں حضرت علی کرم اللہ وجہہ کی موقوف روایت ہے (۱) ''الحمد لله علی کل حال'' میں ہر حال میں اللہ پاک کی تعریفیں بیان کرتا ہوں جو تمام جہانوں کا رب ہے۔ آیت مندرجہ ذیل کو ایک کاغذ پر لکھ کر ماؤف مقام پر دبا لو انشاء اللہ آرام ہو جائے گا۔ (۲) لکل نباء مستقر و سوف تعلمون (شرجی)۔ (۳) کهیعص حمعسق لا اله الا هو رب العرش العظیم له ما سکن فی اللیل والنهار و هو السمیع العلیم (خواص القرآن الغزالی)۔ (۴) انیس مرتبہ بسم اللہ پڑھ کر دم کرو' انشاء اللہ آرام ہوگا۔ (۵) ایک پاک تختہ لے کر اس پر پاک ریت بچھا لو اور ایک کیل سے اس ریت پر ابجد ہوز حطی لکھو۔ پھر الف پر کیل رکھو اور سورۂ فاتحہ پڑھو۔ دردمند اپنی انگلی درد کے مقام پر رکھ لے۔ فاتحہ پڑھ کر اس سے پوچھو درد گیا یا نہیں۔ اگر گیا تو فبہا ورنہ ب پر کیل دباؤ اور فاتحہ پڑھ کر اسی طرح پوچھو انشاء اللہ کاف تک جانے سے پہلے ہی آرام ہو جائے گا۔ (قول جمیل) علاوہ درد دندان کے یہ عمل دردسر اور ریاح کیلئے بھی کیا جاتا ہے' حرف ابجد کو الگ الگ لکھو۔ (غذاء الارواح، ص:۲۲۰)

**دعائے نکسیر اور ناک سے خون بہنا:۔** نکسیر والے کے سر پر ہاتھ رکھ کر تین یا پانچ یا سات مرتبہ مندرجہ آیات پڑھئے پڑھنے سے پہلے مریض کو زمین پر لٹا دو اور سر نیچا کر دو۔

''ان الله یمسك السموات والارض ان تزولا و لئن زالتا ان امسکهما من احد من بعده انه کان حلیما غفورا یا ارض ابلعی ماءك و یاسماء اقلعی و غیض الماء کف ایها الرعاف بحق الواحد القهار العزیز الجبار" (پ۲۲' فاطر' ع۵ الداء) (غذاء الارواح، ص:۲۲۱)

**آشوب چشم' آنکھ دُکھنا' سرخی چشم:۔** ''اذهبوا بقمیصی هذا فالقوه علی وجه ابی یات بصیرا (سورت یوسف) فکشفنا (سورۃ ق) سے حدید تك قل هو للذین امنو هدی و شفاء (۴) اللهم متعنی ببصری واجعله ا لوارث منی و

ارنی فی العدو ثاری و انصرنی علی من ظلمنی(حاکم) (۵) یاقریب یا مجیب' یا سمیع الدعاء یا لطیفاً لماشاء ردعلی بصری "۔ (غذاءالارواح،ص:۲۲۱)

**نگاہ کی کمزوری اور آنکھوں کا درد:**۔فرائض کے بعد یہ آیت سات بار پڑھ کر دم کر دیا کرو اور ہر بار حضور پر درود بھیجو اور ہمیشگی کرو۔

" فکشفنا عنك غطاءك فبصرك الیوم حدید"(غذاءالارواح،ص:۲۲۱)

**ریاح:** گیس اور ریاحی تکلیف کیلئے دیکھئے وہی دعا جو مذکورہ بالا نمبر ۵ پر تحریر ہے(غذاءالارواح،ص:۲۲۱)

**پیاس:** سورۃ''لایلاف قریش'' کی مداومت سے اللہ کے حکم سے یہ مرض جاتا رہتا ہے۔تین بار مندرجہ ذیل دعا پڑھیے۔

''یالطیفاً بخلقه یا علیماً بخلقه یا خبیر•اً بخلقه الطف بی یا لطیف یا علیم یاخبیر" ۔(غذاءالارواح،ص:۲۲۲)

**دردِ گردہ:** سورۃ فاتحہ ۷ بار پڑھ کر مقامِ درد پر دم کرو انشاءاللہ درد جاتا رہے گا(امام شعبی) درد دانت درد شکم اور دوسرے تمام دردوں کیلئے مفید ہے۔(غذاءالارواح،ص:۲۲۲)

**پتھری ریگ گردہ ومثانہ:** ربنا انت الذی فی السماء تقدس ا سمك امرك فی السماء والارض کما رحمتك فی السماء فاجعل رحمتك فی الارض واغفرلنا حوبنا و خطایانا انت رب الطیبین فانزل شفاء من شفاءك و رحمتك علی هذا الواجع (ابوداؤد)،(غذاءالارواح،ص:۲۲۲)

**احتباس بول' پیشاب کا بند ہوجانا:**۔مذکورہ بالا دعا پڑھو' انشاءاللہ بند پیشاب جاری ہوجائے گا اور مندرجہ ذیل دعا بھی مفید ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم (ا)" بست الجبال بسا فكانت هباء منبثا "

مندرجہ ذیل آیت پانی میں گھول کر پیو' پتھری کیلئے مفید ہے:(۲)وحملت الارض والجبال فدکتادکۃ واحدۃ (۳) و اذ استسقی موسیٰ لقومه فقلنا اضرب بعصاك الحجر سےمفسدین(سورۃ بقرہ) تک لکھ کر گھول کر پلاؤ' پتھری کو بھی نافع ہے۔(غذاءالارواح،ص:۲۲۳)

**سلسل بول' بار بار پیشاب آنا ذیابیطس:**۔مندرجہ ذیل آیت لکھ کر مریض کے سیدھے بازو پر باندھو انشاءاللہ مرض جاتا رہے گا۔

"قیل یا ارض ابلعی ماءك و یاسماء اقلعی و غیض الماء و قضی الامر واستوت علی الجودی و قیل بعد اللقوم الظالمین .....قل اریتـــم ان اصبـــح مـــــاءكـــم غـــورا فـــمـــن یـــــاتیـــکـــم بـــمـــــا ء مـــعیـــن"(غذاءالارواح،ص:۲۲۳-۲۲۴)

**بواسیر:** مندرجہ ذیل دعا جمعہ کو لکھ کر کمر میں باندھ لو بواسیر کو نافع ہے۔

"بسم الله الرحمن الرحیم یا رحیم کل صریخ و مکروب یا رحیم و صلی الله علی خیر خلقه محمد و اله و اصحابه اجمعین"(غذاءالارواح،ص:۲۲۴)

**کثرتِ احتلام:** مندرجہ ذیل دعا پڑھ کر سو جاؤ' انشاءاللہ کثرت احتلام کی شکایت جاتی رہے گی۔

''والسماء و الطارقo و ما ادراك ما الطارق oالنجم الثاقبo ان كل نفس لما علیها حافظo فلینظر الانسان مم خلقo خلق من ماء دافقo یخرج من بین الصلب والترائبo انه علی رجعه لقادرo یوم تبلی السرائرo فما له من قوة ولا ناصر"(۵'پ۳۰)(غذاءالارواح،ص:۲۲۴)

**عورت پر قابو نہ پانا:**۔دو بھنے ہوئے (ابلے ہوئے) انڈے لو اور ان کو چھیل لو ایک انڈے پر زعفران سے لکھو والسمـاء بـنیـنـا هـا باید و انا لموسعون اور مرد کو کھلا دؤ دوسرے انڈے پر والارض فرشنا ها فنعم الماهدون لکھو اور عورت کو کھلا دو(حسن بصری رحمہ اللہ)

**امساک' رکاوٹ:**۔انگور کے پتوں پر مندرجہ ذیل آیت لکھ کر ان کا شیرہ نکال کر پی جاؤ۔

"یا ارض ابلعی ماءك و یاسماء اقلعی و غیض الماء و قضی الامر.... کلما اوقد و انارا للحرب اطفاء ها الله امسك ایها الماء النازل من صلب فلان بن فلانة بلاحول ولاقوة الا بالله العلی العظیم "(غذاءالارواح،ص:۲۲۵)

**استرخا، عضو جسم کا عین موقعہ پر ڈھیلا پڑ جانا:**۔ تین روزے رکھو پھر آدھی رات کو اُٹھ کر کسی پاک قلم سے گلاب وزعفران سے مندرجہ ذیل آیت لکھ کر چاٹ لو، تین روز ایسا ہی کرو۔

''انما يستجيب الذين يسمعون والموتى يبعثهم الله ثم اليه يرجعون''۔(غذاءالارواح ص:۲۲۵-۲۲۶)

**عقم بانجھ پن، بچہ پیدا کرنے کی صلاحیت نہ ہونا:** (۱) اس غرض کیلئے مندرجہ ذیل آیت چینی کے برتن میں مشک وزعفران وگلاب سے باوضو لکھ کر پانی میں گھول کر خواہ مرد ہو یا عورت جس کو چاہو پلا دو، نیز ایک پرچہ پر لکھ کر سیدھے بازو پر باندھ لو، جماع کے وقت الگ کر لو مفید ہے۔

"هنا لك دعا زكريا ربه قال رب هب لي من لدنك ذرية طيبة انك سميع الدعاء"

(۲) جمعہ کی شب کو آدھی رات کے بعد اُٹھو اور مندرجہ ذیل آیت کو حلوے پر اس طرح لکھو کہ کوئی دیکھنے نہ پائے پھر اس کو کھا کر ہم بستری کرو، تین روز تک ایسا ہی کرو۔(مجرب المجرب ہے)

"يايها الناس اتقوا ربكم الذى خلقكم من نفس واحدة و خلق منها زوجها و بث منهما رجالا كثيرا و نساء واتقو الله الذى تسآء لون به والارحام ان الله كان عليكم رقيباً "(سورة نساء)

(۳) ہرن کی جھلی پر گلاب وزعفران سے مندرجہ ذیل آیت لکھ کر گلے میں باندھ لو۔

''ولو ان قرانا سيرت به الجبال او قطعت به الارض او كلم به الموتى بل لله الامر جميعا "(پ۱۳، رعد)

(۴) چالیس لونگوں پر سات سات بار آیت مندرجہ ذیل پڑھیے اور غسل حیض سے فراغت پاتے ہی ایک لونگ روزانہ رات کو کھا کر سو جاؤ، اس کے بعد پانی نہ پیو اور شوہر سے ملتی رہو۔

"او كظلمات فى بحر لجى يغشه موج من فوقه موج من فوقه سحاب ظلمات بعضها فوق بعض اذا اخرج يده لم يكد يرا ها و من لم يجعل الله له نورا فماله من نور"(غذاءالارواح ص:۲۲۶-۲۲۷)

**حفاظت حمل کیلئے ہرن کی جھلی پر لکھنے کا عمل:** آیت مندرجہ ذیل کو ہرن کی جھلی پر مشک وزعفران وگلاب سے لکھ کر سیدھے بازو پر باندھ لیجئے:

(۱) " اذ قالت امرأة عمران رب انى نذرت لك ما فى بطنى محرراً فتقبل منى انك انت السميع العليم "(سورة ال عمران)

(۲) اجوائن، پانی اور کالی مرچ لے کر پیر کے دن دوپہر کو چالیس بار سورۂ والشمس پڑھا کرو، ہر بار درود شریف پڑھ لو، شروع حمل سے دودھ چھڑانے تک روزانہ کھلاؤ(حضرت شاہ ولی اللہ رحمہ اللہ)

(۳) پاک کاغذ کے پرچہ پر (۱۶۰) بار ''بسم اللہ'' لکھو اور عورت کے گلے میں یا سیدھے بازو پر بندھوا دو۔(غذاءالارواح ص:۲۲۷-۲۲۸)

**اسقاط سے بچنے کیلئے:** مندرجہ ذیل آیت کو لکھ کر گلے میں یا سیدھے بازو پر باندھ لیجئے انشاءاللہ حمل ساقط نہ ہوگا۔ مجرب ہے۔

"ولبثوا فى كهفهم ثلث مائة سنين وازدادوا تسعاً "(غذاءالارواح ص:۲۲۸)

**حمل میں حفاظت کیلئے:** جس عورت کے حمل نہ ٹھہرتا ہو اس کیلئے یہ عمل مجرب ہے۔ ایک پاک برتن میں سورۂ فاتحہ اور درود شریف لکھو اور دوسرے برتن میں مندرجہ ذیل آیتیں لکھو، پھر دونوں کو پانی میں گھول کر ہم بستری سے پہلے پی جاؤ(ماقبل میں ذکر کردہ آیات)(شرجی)(غذاءالارواح ص:۲۲۸)

**دردزہ، پیدائش کے درد کا علاج:**۔ ذیل کی آیات کو کسی پاک برتن میں لکھ کر پانی سے گھول کر زچہ کے شکم وناف پر چھڑک کر قدرے پانی زچہ کو بھی، روغن بادام اور دودھ میں ڈال کر پلا دو، انشاءاللہ درد میں کمی واقع ہو کر با آسانی بچہ کی پیدائش ہوگی۔

"كانهم يوم يرون ما يوعدون لم يلبثوا الا ساعة من نهار بلاغ فهل يهلك الا القوم الفاسقون (۲) كانهم يوم يرونها لم يلبثوا الا عشية او ضحها (۳) لقد كان فى قصصهم عبرة لا ولى الا لباب"

(۲) کسی چینی کے برتن پر نیچے کی آیتوں کو لکھ کر زچہ کو پلاؤ انشاءاللہ بہت جلدی بچہ کی پیدائش ہوگی۔ آیت الکرسی، سورۂ فاتحہ، سورۂ اخلاص

اور ذیل کی آیت شریف۔(غذاءالارواح،ص:۲۲۹)

(۴)" لو انزلنا هذا القران على جبل لرايته خاشعا متصدعا من خشية الله و تلك الا مثال نضر بها للناس لعلهم يتفكرون لا اله الا الله محمد رسول الله اللهم صل و سلم على سيدنا محمد و علىٰ آل سيدنا محمد فى كل لمحة و نفس بعد دكل معلوم لك "۔

(۵)ایک پرچہ پر یہ آیت لکھواور موم جامہ کر کے زچہ کی ناف پر باندھ دو انشاءاللہ فوراً بچہ پیدا ہوگا۔

والقت مافيها و تخلت٥ و اذنت لربها و حقت(غذاءالارواح،ص:۲۲۸-۲۳۰)

**فرزندِ نرینہ کیلئے:۔**(۱) سورۂ یوسف مکمل اور صاف صاف لکھ کر حاملہ کے سیدھے بازو پر باندھ دیں۔بحکم خدا خوبصورت، نیک بخت اور صالح فرزند پیدا ہوگا۔واضح رہے کہ تین ماہ کے حمل کے بعد عمل مفید نہیں ہوتا۔استقرار حمل کے فوراً بعد یہ عمل مؤثر ہوتا ہے۔(۲) ہرن کی جھلی پر گلاب اور زعفران سے مندرجہ ذیل آیتیں لکھیں اور سیدھے ہاتھ میں باندھ دیں۔

"الله يعلم ماتحمل كل انثى و ما تغيض الارحام و ما تزداد ٥ وكل شى عنده بمقدار ٥عالم الغيب والشهادة الكبير المتعال٥ ...يا زكريا انا نبشرك بغلام اسمه يحيىٰ لم نجعل له من قبل سميا"(غذاءالارواح،ص:۲۳۰)

**دردِ جسم:** درد کی جگہ انگلی رکھ کر تین مرتبہ بسم الله اور سات مرتبہ ذیل کی دعا پڑھیے۔(مسلم وغیرہ)

اعوذ بالله و قدرته من شرما اجد احاذر:(غذاءالارواح،ص:۲۳۰)

**سرخ بادہ ورم کیلئے چھری کا عمل:۔** مندرجہ ذیل دعا کو سات مرتبہ پڑھو اور چھری سے اشارہ کرتے جاؤ گویا کاٹ رہے ہو۔

بسم الله الرحمن الرحيم۔ اللهم صل على محمد وعلى ال محمد وبارك وسلم۔بسم الله العظيم الكريم الرحمن الرحيم رب العرش العظيم بعزة الله وقدرته وسلطانه ايتها الجمرة جاء تك جنودمن السماء وقال سليمان ايتها الريح اجيبى داعى الله ومن لم يجب داعى الله فماله من ملجاء وماله من ظهير بسم الله وبالثناء الطيب على الله يكفيك الله يشفيك من كل داء يؤذيك ومن كل أفة تعتريك لاحول ولا قوة الا بالله العلى العظيم وصلى الله على خير خلقه محمد واله واصحابه اجمعين وسلم تسليما كثيرا كثيرا برحمتك يا ارحم الراحمين۔(غذاءالارواح،ص:۲۳۱)

**پیپل کے پتوں پر لکھنے کا خاص عمل:**"بسم الله الرحمن الرحيم يا ناركونى بردا وسلاما على ابراهيم وارادوا به كيد افجعلنهم الاخسرين و بالحق انزلناه وبالحق نزل وصلى الله على خيرخلقه محمد واله واصحابه اجمعين "۔(غذاءالارواح،ص:۲۳۲)

**موذی جانوروں سے حفاظت کا عمل:۔** (۱) سورہ فاتحہ پڑھ کر دم کر دو (۲) پانی میں نمک ملاؤ اور اس پر سورۃ کافرون، سورۃ ناس پڑھ کر مقام ماؤف پر خوب مل دو۔

(۳) بسم الله شجة قرنية ملحة بحر قفطا۔ میں اللہ کے نام سے دم کرتا ہوں (طبرانی)۔(۴) تھوڑا سا روغن لے کر مقام ماؤف پر ملتے ہوئے مندرجہ ذیل آیتیں پڑھو اور دم کر دو یہ عمل آدھا نہ ہوگا کہ اس سے پہلے پہلے سانپ کے سیاہ، سرخ اور سفید دانت برآمد ہوجائیں گے۔(۱) آیت الکرسی ۳ بار۔اوکالذی الخ ۳ بار۔ ولو ان قرانا سيرت الخ ۳ بار۔ ويسلونك عن الجبال الخ ۳ بار۔ وجعلنا من بين ايدهم سدا ومن خلفهم سدا ۳ بار۔انه من سليمان وانه بسم الله الرحمن الرحيم ۳ بار۔قل هو الله، فلق اور ناس ۳،۳ بار۔والضحى اور الم نشرح ۳ بار۔(غذاءالارواح،ص:۲۳۳)

**سگ دیوانہ کا علاج:** مندرجہ ذیل آیت کو روزانہ چالیس دن تک روٹی پر لکھ کر کھلاؤ انشاءاللہ آرام ہوگا۔انهم يكيدون كيدا واكيد كيدا فمهل الكافرين امهلهم رويدا۔ بیشک وہ بڑا مکر کرتے ہیں اور میں بڑی زبردست تدبیر کرتا ہوں پھر آپ کافروں کو چھوڑ

دیں اوران کوڈھیل دے دیں۔(غذاءالارواح ص:۲۳۳)

**جن، بھوت، پری، چھلاوہ سے حفاظت کیلئے:-** پانی پر مندرجہ ذیل آیتیں پڑھ کر دم کرواور آسیب زدہ کے منہ پر چھینٹے مارواور گھر کے اندر چھڑک دو۔آسیب کا اثر جاتا رہے گا اور بیمار خود ہوش میں آجائے گا۔سورہ فاتحہ،آیت الکرسی اور (قل اوحی سورۃ جن ۲۹ پارہ) کی پہلی پانچ آیتیں۔

(۲) آسیب زدہ پر یہ دعا پڑھ کر دم کرو۔انشاءاللہ مریض ہوش میں آجائے گا اور پھر کبھی اثر نہ ہوگا۔(خواص القرآن)

بسم اللہ الرحمن الرحیم ، طٰہٰ ،کھیعص ، یٰسین والقران الحکیم ،حمعسق، ق ، ن والقلم وما یسطرون۔

(۲) یہ آیت پڑھ کر دم کرو: قل اللہ اذن لکم ام علی اللہ تفترون۔آپ صلی اللہ علیہ وسلم فرما دیجئے: کیا اللہ پاک نے تمہیں اجازت دی ہے یا اس پر تم افتراء کررہے ہوں؟۔ (۳) دائیں کان میں اذان دواور بائیں کان میں اقامت کہو۔انشاءاللہ آرام ہوگا۔ (۴) سیدھے کان میں سات بار اذان پڑھو،سورہ فاتحہ،سورہ فلق ،سورہ ناس ،آیت الکرسی ،والسماء والطارق ،آخرسورہ حشراور والصافات مکمل پڑھیئے جن آگ میں جل جائے گا۔(۵) ولقد فتنا سلیمان والقینا علی کرسیہ جسد ثم اناب۔بلاشبہ ہم نے حضرت سلیمان علیہ السلام کو آزمایا اور ہم نے ان کے تخت پر ایک جسم ڈال دیا پھر انہوں نے توبہ کی۔

(۶) کان میں سورہ مومنون کی آیات پڑھیئے افحسبتم انما خلقنکم سے آخر سورۃ تک۔(۷) اگر رات کو گھر میں پتھر آئیں تو مندرجہ ذیل آیات پچیس پچیس بار پڑھ کر لوہے کی کیل پر دم کرو پھر اسی طرح مزید تین کیلوں پر علیحدہ علیحدہ پڑھ کر دم کرواوران چاروں کیلوں کو مکان کے چاروں کونوں میں گاڑ دو۔انھم یکیدون کیدا واکید کیدا فمھل الکافرین امھلھم رویدا۔(۸) اس آیت کو لکھ کر سیدھے بازو پر باندھ دو انشاءاللہ جن بھاگ جائے گا۔لوانزلنا ھذا القران سے آخر تک ( قل اوحی الی انہ استمع سے شططا) تک۔(سورۃ جن کی آیات)

**سحر، جادو کا قرآنی علاج:-** حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم پر ایک یہودی ''لبید بن اعصم'' نے جادو کیا تھا۔بات یہ تھی کہ ایک دھاگے پر گیارہ گرہیں لگی ہوئی تھیں۔اسی وجہ سے فلق اور ناس دو سورتیں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم پر نازل کی گئیں۔ان دنوں سورتوں میں بھی گیارہ آیتیں ہیں ہر آیت پر ایک گرہ کھل گئی۔(بخاری)۔ (۲) چینی کے پاک برتن میں مندرجہ ذیل آیت لکھ کر روغن زرد (گھی) سے حل کر کے اسے چٹاؤ جس پر جادو کیا گیا ہے۔سات روز یہ عمل جاری رکھو۔چاٹنے والا پاکی کی حالت میں ہونا پاک نہ ہو۔انشاءاللہ ایک ہفتہ کے اندر جادو کا اثر مٹ جائے گا۔ ومن یخرج من بیتہ مھاجرا الی اللہ ورسولہ ثم یدرکہ الموت فقد وقع اجرہ علی اللہ۔جو آدمی اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی خاطر اپنے گھر سے ہجرت کر کے نکلے اور راستے میں اسے موت آجائے اس کا ثواب اللہ پر قائم رہا۔

(۳) مندرجہ ذیل دعا ہر طرح کے جادو اور نہ جانے والے ہر مرض کیلئے اکسیر ہے۔چینی کے سفید برتن پر گلاب وزعفران سے لکھ کر زمزم کے پانی سے حل کر کے چالیس دن تک پلاؤ۔اگر آب زم زم میسر نہ ہو تو معمولی پانی ہی کافی ہے۔یاحی حین لاحی فی دیمومۃ ملکہ و بقائہ یاحی بسم الرحمن الرحیم الحمد للہ (سورۃ فاتحہ پوری لکھیں)۔اے زندہ معبود جس کی دوامی بادشاہت میں کوئی زندہ نہیں اے زندہ مالک میں اللہ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو بڑا مہربان اور نہایت رحم والا ہے۔(۴) ان آیات کو پڑھ کر دم کرو:الم ذلک الکتب سے مفلحون تک

آیتہ الکرسی۔ لا اکراہ سے خالدون تک للہ مافی السموت سے آخر سورۃ تک ان ربکم اللہ الذی خلق السموت سے محسنین تک قل ادعواللہ سے فلا تنتصران تک۔ لو انزلنا ھذا القران سے آخر سورۃ تک قل اوحی الی انہ سے شططا تک۔

**بخار سے خلاصی عمل:** بخار والا کثرت سے بسم اللہ الکبیر پڑھتا رہے(ابن ابی شیبہ،حاکم) یہ بھی پڑھتا رہے۔(۲) نعوذ باللہ العظیم من شر کل عرق نعار وشر حر النار۔میں ہر پھڑ کنے والی رگ سے اور آگ کی گرمی کی برائی سے عظمت والے اللہ کی پناہ مانگتا ہوں۔

(۳) بعض دفعہ بخاروں میں نہانا مفید ہوتا ہے کیونکہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ بخار آگ کی بھاپ ہے جو پانی سے سرد ہو جاتی ہے۔(۴) بخار والے مریض کے سیدھے بازو پر مندرجہ ذیل دعا لکھ کر باندھ دیں انشاءاللہ بہت جلد صحت ہو جائے گی۔بسم اللہ الرحمن الرحیم براۃ من

الله العزيز الحكيم الى ام ملدم التى تاكل اللحم و تشرب الدم وتهشم العظيم ام ملدم ان كنت مومنة بالله واليوم الاخرفبعزة الله وقدرته وان كنت يهودية فبرحمة الله و كرمه وان كنت نصر انية فبفضل الله واحسانه ان لا اكلت الفلان بن فلا نة لحما ولا شربت له دما ولا هشمت له عظما و تحولى عنه الى من اتخذ مع الله الها اخر لا الا الله العزيز الحكيم والا فانت بريئة من الله والله برى منك وحسبناالله ونعم الوكيل ولاحول ولا قوة الا بالله العظيم۔ (شرجی۔قول جمیل)

(۵) بعد نماز عصر بخار والے مریض پر تین بار سورہ مجادلہ پڑھیں۔ذلك تخفيف من ربكم ورحمة .. يريد الله ان يخفف عنكم وخلق الانسان ضعيفا.. قلنا يانار كونى بردا وسلاما على ابراهيم .. ربنا اكشف عنا العذاب انا مومنون.. وان يمسسك الله سے غفور رحيم تک۔ یہ تخفیف اور رحمت ہے تمہارے آقا کی طرف سے اب اللہ تم سے تخفیف کردیگا اور انسان کمزور بنایا گیا ہے۔ ہم نے کہا اے آگ تو حضرت ابراہیم علیہ السلام پر ٹھنڈی اور سلامتی والی ہوجا اے ہمارے آقا ہم سے عذاب ہٹا دے۔شروع میں بسم اللہ اور درود شریف پڑھیں اور آخر میں بھی درود شریف پڑھیں۔(غذاء الارواح،ص:۲۳۷)

**جاڑ بخار،تپ ولرزہ کا علاج:**۔مندرجہ ذیل دعا کو پیپل کے تین پتوں پر لکھ کر باری سے پہلے پہلے تھوڑے تھوڑے وقفے کے بعد مریض کو تینوں پتے چٹا دو،انشاءاللہ باری رک جائے گی۔بسم الله الرحمن الرحيم يا نار كونى بردا وسلاما على ابراهيم وارادوابه كيدا فجعلنهم الاخسرين.. وبالحق انزلناه وبالحق نزل ..وصلى الله على خير خلقه محمد واله و اصحٰبه اجمعين ۔(غذاء الارواح،ص:۲۳۹)

**نوبتی بخار،ملیریا کا روحانی علاج:**۔ اس کیلئے بھی مذکورہ بالا گزشتہ صفحہ دعا بہت مفید ہے(۱) تین روز تک باری سے پہلے مندرجہ ذیل عمل کرو۔سیدھے ہاتھ کی خنصر سے لکھنا شروع کرو اور الٹے ہاتھ کی خنصر پر ختم کردو۔ ہر انگلی پر ایک حرف لکھو۔ک،ہ،ی،ع،ص،ح،م،ع،س ق۔

**عرق النساء کا درد:** درد کے مقام پر ہاتھ رکھ کر سورہ فاتحہ پڑھو اور سات بار یہ دعا پڑھ کر دم کردو۔''اللهم اذهب عنى سوء ما اجد''اے اللہ میرا مرض کھو دے۔

**چیچک،موتی جھارا،معیادی بخار کیلئے دم:**۔ صبح وشام سورہ فاتحہ پڑھ کر دم کرو۔انشاءاللہ آرام ہوجائے گا۔

**سینگیاں،جونک وغیرہ:** آیت الکرسی پڑھ کر دم کرو۔انشاءاللہ فائدہ ہوگا(ابن سنی نزل)

**عوارض نفسانی (خواب میں ڈرنا):**۔ اگر کوئی آدمی خواب میں ڈر جائے اور ڈر سے اس کی آنکھ کھل جائے تو اسے اپنے بائیں جانب تھتکار کر کروٹ بدل لینی چاہئے اور تین مرتبہ اعوذ بالله من الشيطان الرجيم پڑھنی چاہئے۔مندرجہ ذیل دعاؤں سے جو دعا چاہو پڑھ لو۔(احمد،ترمذی،ابن ماجہ) ابوداؤد ترمذی۔اگر تم میں سے کوئی خواب میں ڈر جائے تو اسے یہ دعا پڑھ لینی چاہئے۔شیطان اسے نقصان نہ پہنچائے گا۔ابن عمر رضی اللہ عنہما اس دعا کو اپنے بالغ بچوں کو سکھا دیا کرتے تھے اور نابالغ بچوں کے گلوں میں لکھ کر لٹکا دیا کرتے تھے۔اعوذ بكلمات الله التامات من غضبه وعقابه وشرعباده ومن همزات الشياطين وان يحضرون۔مسند احمد ابویعلیٰ نزل:جس رات شیطانوں نے مجھ کو آگ کے شعلوں سے جلانا چاہا تھا اسی رات حضرت جبرئیل علیہ السلام نے مجھے یہ دعا سکھائی تھی۔چنانچہ یہ دعا پڑھتے ہی ان کے آگ کے شعلے بجھ گئے۔اعوذ بكلمات الله التامات التى لا يجاوزهن برولا فاجر من شرما ينزل من السما وما يعرج فيها و من شرفتن الليل والنهار ومن شرطو ارق الليل والنهار الا طارقا يطرق بخير يارحمن۔(غذاء الارواح،ص:۲۴۰)

**حضور اکرم ﷺ کو خواب میں دیکھنے کیلئے:**۔ (وظیفہ نمبر۱)۔جمعہ کی شب کو ایک ہزار مرتبہ عشاء کے بعد سورہ کوثر پڑھ کر سو جائیں اول آخر مندرجہ ذیل درود شریف پڑھیں۔اللهم صل على سيد نا محمد وعلى ال سيدنا محمد بعدد معلوم لك۔اے اللہ ہمارے سردار محمد ﷺ پر اور ان کی اولاد پر اپنے علم کے برابر درود بھیج۔(خزینۃ الاسرار)

(وظیفہ نمبر۲)۔جمعہ کی نصف شب میں سورہ قریش ہزار بار باوضو پڑھ کر سو جایئے انشاءاللہ آپ ﷺ کے دیدار مبارک سے مشرف ہوں

گے۔(وظیفہ نمبر۳)۔کسی پرچہ پر محمد رسول اللہ ﷺ بعد نماز جمعہ ۳۵ بار لکھیں اور روزانہ طلوع آفتاب کے وقت درود شریف پڑھتے ہوئے اس پرچہ کو دیکھتے رہیں کثرت سے دیدار نصیب ہوگا۔(وظیفہ نمبر۴)۔دو رکعت نماز پڑھیں ہر رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد سو بار سورہ قل پڑھیں پھر تین بار حسب ذیل دعا پڑھیں۔یا محسن یا مجمل یا منعم یا متفضل ا رنی وجه نبيك صلى الله عليه وسلم اے محسن اے انعام و اکرام کرنے والے مجھے اپنی نبی ﷺ کا رخ انور خواب میں دکھا۔(غذاءالارواح ص:۲۷۷)

**اسلحہ کا کند ہوجانا، ہتھیاروں کا اثر نہ کرنا:** (۱)سورہ ہود صاف اور خوشخط لکھ کر اپنے پاس رکھو ہتھیار اثر نہ کریں گے اور دشمن پر رعب طاری ہوگا۔(۲)حم لاينصرون اے مددگار اللہ دشمن کی مدد نہ کی جائے۔(۳)لا حول ولا قوة الا بالله العلي العظيم قوت بلند و برتر اللہ ہی کی طرف سے ہے(ابن ابی الدنیا)(۴)سيهزم الجمع ويو لون الدبر لشکر شکست کھا جانے والے اور پیٹھ دکھانے والے ہیں۔ایک مٹھی بھر مٹی لے کر آیات مذکورہ بالا پڑھ کر اس پر دم کر کے دشمن کی طرف پھینکو انشاءاللہ دشمن بال بھی بیکا نہ کر سکے گا۔(غذاءالارواح ص:۲۷۷)

**چشم زخم، نظر بد، نظر لگنا، نظر ہونا:** (۱)سہیل بن حنیف رضی اللہ عنہ کو نظر لگ گئی تھی۔حضور اکرم ﷺ نے ان سے فرمایا جن کی نظر لگی تھی وہ اپنا منہ، ہاتھ پاؤں اور شرمگاہ دھولیں، پھر وہ پانی اس پر ڈالا گیا جس کو نظر لگ گئی تھی وہ فوراً اچھا ہوگیا۔(مؤطا)(۲)لخلق السموات والا رض اكبر من خلق الناس ولكن اكثر الناس لا يعلمون فارجع البصر سے حسير تک۔(۳)اللهم اذهب حرها وبردها ومر ضها اعيذك بكلمات الله التامات من شركل شيطان وهامة ومن كل عين لامة(بخاری نسائی)(ابن ماجہ)

**جانوروں کو نظر لگنا:** جانور کی ناک کے داہنے نتھنے میں مندرجہ ذیل دعا ۴ بار اور بائیں نتھنے میں تین بار پڑھ کر دم کرو۔''اذهب الباس رب الناس واشف انت الشافي لايكشف الضر الاانت''۔(غذاءالارواح ص:۲۷۹)

**کھوئی ہوئی چیز کو تلاش کرنا:** (۱)اس مقصد کے واسطے یا حفیظ ۱۱۹ بار پڑھ کر ۱۱۹ بار ہی مندرجہ ذیل آیت پڑھیں انشاءاللہ کھوئی ہوئی چیز مل جائے گی اور محفوظ رہے گی۔یہ شرجی رحمہ اللہ کا مجرب عمل ہے''یا بینی انها سے خبير'' تک(سورہ لقمان پ۲۱)۔(۲)سورہ والضحیٰ ۳ بار پڑھ کر پھر ۳ بار مندرجہ ذیل دعا پڑھیں۔اللهم يا جامع الناس ليوم لاريب فيه اجمع علي ضالتی انك لا تخلف الميعاد ۔اے اللہ! اے قیامت کے روز لوگوں کو اکٹھا کرنے والے میری کھوئی ہوئی چیز مجھے ملادے بیشک تو وعدہ خلافی نہیں کرتا۔

**نامعلوم آدمی، بھاگا ہوا غلام یا جانور:** (۱)فجر کی سنتوں اور فرض کے درمیان سورہ فاتحہ ۴۱ بار پڑھیں۔(۲)مندرجہ ذیل آیتیں کسی کاغذ پر لکھ کر کسی چیز میں لپیٹ کر اندھیری کوٹھری میں دو پتھروں کے درمیان رکھ دو۔سورہ فاتحہ، آیت الکرسی اور یہ دعا:اللهم انی اسئلك بان لك السموات والارض ومن فيهن واجعل اللهم السماء والا رض وما فيهما علي عبدك فلان بن فلانة(یہاں نام لو)اضيق من خلقه حتي يرجع الي مولاه برحمتك يا ارحم الراحمين ۔

اوكظلمات سے من نور تک(نور پ۱۸)ومن ورائهم سے يبعثون تک(مومنون پ۱۸ ع)وضرب سے خلقه تک(یس پ ۲۳ ع)والله سے آخر سورة تک(بروج پ۳۰)لکھ کر یہ دعا لکھو۔اللهم انی اسئلك بحق هذا الايات ان تصلي علي نبيك سيد نا محمد صلي الله عليه وسلم وان ترد العبد الي مولاه برحمتك يا ارحم الرحمين ۔اے اللہ! میں تجھے ان آیتوں کا واسطہ دے کر تجھ سے سوال کرتا ہوں کہ تو اپنے نبی ﷺ اور ہمارے سردار حضرت محمد ﷺ پر درود بھیج اور غلام کو اس کے مالک کی طرف واپس کرادے اے سب سے زیادہ رحم کرنے والے مجھے پر رحم کر۔

(۳)۔مندرجہ ذیل درود شریف لکھ کر کسی درخت وغیرہ پر لٹکا دو۔ بسم الله الرحمن الرحيم اللهم صل علي محمد وعلي ال محمد و بارك وسلم الف الف مرة و الف الف ذرة۔ میں اللہ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو بڑا مہربان شفیق ہے۔مولا محمد ﷺ پر اور ان کی اولاد پر ہزار در ہزار بار اور لاکھ در لاکھ بار درود بھیج اور انہیں برکت عطا فرما۔(۴)هل اتی سے بصيرا تک مشک و زعفران و گلاب سے لکھ کر اپنے پاس رکھو۔ بھاگا ہوا آدمی یا جس کے واسطے عمل کیا گیا ہے وہ انشاءاللہ فوراً حاضر ہوگا۔(دہر آیت ۱،۲)(غذاءالارواح ص:۲۸۰)

**عیش وآرام:** اس غرض کے واسطے سورہ قدر، کافرون اوراخلاص کو گیارہ گیارہ بار پڑھ کر پانی پر دم کر کے نئے کپڑے پر چھڑک لو جب تک کپڑے کا ایک تار بھی باقی رہے گا انشاءاللہ عیش وآرام میں رہے گا اور اگر خالی سورہ قدر کو ۳۶ مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے چھڑکو گے تو جب تک وہ کپڑا باقی رہے گا اللہ پاک ایسی جگہ سے روزی دیگا جہاں سے گمان بھی نہ ہوگا۔(غذاءالارواح ص:۲۸۱)

**سرکش اور شریر جانور کی شرارت سے بچاؤ:۔** جانور کے کان میں مندرجہ ذیل آیت پڑھ دو۔اس کی شرارت انشاءاللہ دور ہو جائے گی۔ افغیر دین الله سے یرجعون تک (آل عمران پ۳)

**کنویں میں پانی کی کمی اور باغ وزراعت کی سرسبزی:۔** (۱) جس کنویں یا نہر سے باغ وزراعت کو پانی دیا جاتا ہو اس میں جمعہ کی شب کو یا دن میں "و هو الذی انزل من السماء سے یومنون تک لکھ کر ڈالدو باذن اللہ پانی کی کثرت ہوگی۔(سورہ انعام ع پ ۷)۔(۲) الم ترکیف ضرب الله سے یتذکرون تک بارش کے پانی پر ۲۱ بار پڑھ کر دم کرو اور تمام درختوں کی جڑوں میں چھڑک دو خوب برکت ہوگی۔اور تمام آفات سے درخت محفوظ رہیں گے۔(سورہ ابراہیم پ۱۳)۔(۳) او کالذی مرعلی قریة سے قدیر تک ہرن کی جھلی پر لکھ کر کسی پاک کپڑے میں لپیٹ لو اور گھر کے یا دوکان، یا زمین یا باغ کے در پر دفن کر دو نیز کسی پاک برتن میں لکھ کر بارش کے پانی سے دھو کر بار آور درختوں کی جڑوں میں ڈال دو۔انشاءاللہ خوب برکت ہوگی۔(سورہ بقرہ ع پ۳)۔(۴) سورہ فاتحہ لکھو مگر مالك یوم الدین کو سات بار لکھو اور پانی پر دم کر کے درختوں کی جڑوں میں ڈال دو۔انشاءاللہ خوب بار آور اور سرسبز وشاداب ہوں گے۔(سورہ توبہ ۱۶ع پ۱۱ کنزالابرار)

عمر درازی کی دعا: اس غرض کے واسطے آیت لقد جاء کم سے آخر سورۃ تک روزانہ ایک بار پڑھ لیا کرو۔صبح وشام تین تین بار حسب ذیل دعا پڑھا کریں۔(۲) سبحان الله ملاء المیزان و مبلغ العلم و منتهی الرضوان وزنة العرش۔میں اللہ کی اس کے علم کے مطابق ترازو بھر کر انتہائی رضامندی کے موافق اور عرش کے وزن کے برابر پاکی بیان کرتا ہوں۔(غذاءالارواح ص:۲۸۲)

**غلبہ عشق ومحبت سے بچنے کیلئے:۔** اس غلبہ سے بچنے کے واسطے اسماء حسنیٰ میں سے ہر وہ نام جس میں (ی) ہو کسی پاک برتن میں لکھ کر سات دن تک گھول کر پلانا مفید ہے۔

**بری چیز کی یا برے غم کی دعا:۔** الحمدلله علی کل حال۔ ہر حال میں اللہ ہی تعریفیں ہیں۔

**بری بات کو مٹاتے ہوئے کیا پڑھا جائے:۔** جاء الحق سے زهو قا تک (بنی اسرائیل پ۱۵) جاء الحق و ما یبدی الباطل و ما یعید"

**صلح وآشتی کیلئے حلوے پر لکھ کر کھانے کا عمل:۔** (۱) آیت "ونزعنا مافی فی صدور هم الخ "(حجر ع۳ پ۱۴) خالی قلم سے حلوے پر لکھو اور فریقین کو کھلا دو۔(۲) مذکورہ بالا ترکیب سے سورہ فاتحہ لکھ کر فریقین کو کھلا دو انشاءاللہ صلح ہو جائے گی۔(۳) مندرجہ آیات کو لکھ کر اپنے پاس رکھیں۔ ون خفتم سے خبیرا تک (سورہ نسا، پ۵) یصلح لکم سے عظیما تک (سورہ احزاب پ۲۲) وان امراة سے والصلح خیر تک (نساء پ۵ ع۱۹) عسی الله ان یجعل سے مودة تک (ممتحنہ پ۲۸)۔

**زمین کی پیائش میں کمی کی آرزو کروانا:۔** (۱) اگر تم کو کسی ظالم کے ظلم کا اندیشہ ہو اور یہ چاہتے ہوئے کہ زمین پیائش کے وقت کم ہو جائے تو کاغذ کے چار پرچوں پر مندرجہ ذیل چار آیتیں الگ الگ لکھو اور موم جامہ کر کے کھیت کے چاروں کونوں میں گاڑ دو: (۱) اولم یروا سے من اطر فها تك (رعد ع۵ پ۱۳)۔(۲) یوم نطوی السماء سے کتب تک (انبیاء ع۷ پ۱۷)۔(۳) الم تر سے ساکنا تک (فرقان ع۴ پ۱۹)۔(۴) وما قدر واالله الخ (سورہ انعام ع۱۱ پ۷)۔(۲) پانچ پتھر لو اور ہر پتھر پر سورہ فاتحہ ۷ بار سورہ اخلاص ۳ بار۔سورہ فلق ابار۔سورہ ناس ابار۔سورہ یٰسین ابار۔آیۃ الکرسی ابار اور درود شریف ۱۰ بار پڑھ کر دم کرو اور چاروں کونوں میں اور ایک بیچ میں گاڑ دو زمین انشاءاللہ ہر آفت سے محفوظ رہے گی۔(غذاءالارواح ص:۲۸۹)

**کھیت کی حفاظت کیلئے آبخورے کا عمل:۔** مندرجہ ذیل دعا کو کاغذ پر لکھ کر کورے آبخورے میں بند کر کے کھیت کے بیچ میں یا باغ

کے درمیان گاڑ دو۔ بفضلہٖ ہرطرح کی حفاظت رہے گی اور جانور وغیرہ بھی گھسنے نہ پائیں گے۔بسم الله الرحمن الرحيم يا رزاق العباد ويا خالق الخلاق ويا فاطر السموات ويا منبت الزرع والنبات في الارض ويا مجيب الدعوات ارفع من هذا الزرع شر الهوام والوحوش و شر الفارة والخنازير المفسدة وارزقنا رزقاً حسنا وصلى الله على خير خلقه محمد وآله واصحابه اجمعين۔(الداء) ایک کاغذ پر ایک سوایک بار بسم الله الرحمن الرحيم لکھواور موم جامہ کر کے کھیت کے درمیان دفن کردو۔(غذاءالارواح ص:۲۹۰)

**دشمن سے حفاظت کیلئے انگوٹھی کا عمل:۔** (۱) سورہ یٰسین پڑھتے ہوئے گھر سے باہر نکلو انشاءاللہ دشمن کچھ نہ بگاڑ سکے گا۔ (۲) آیت مندرجہ ذیل لکھ کر انگوٹھی کے نگینے کے نیچے رکھوالواور وضو کر کے پہن کر نکلو دشمن بال بھی بیکا نہ کر سکے گا۔الذين قال لهم الناس سے الوكيل تک (پ۴)

**انشراح صدر،حق کے لئے سینہ کھلنا:۔** کسی مشرک نے ایک مسلمان سے تمنا کی تھی کہ کوئی ایسا عمل بتاؤ جس سے میں مسلمان ہو جاؤں اور میرے دل کے روگ دھل جائیں۔مسلمان نے یہ عمل بتایا کہ سورۃ الم نشرح لکھ کر گھول کر پیا کرو۔چنانچہ اس نے ایسا ہی کیا اور وہ مسلمان ہو گیا۔

**لڑکیوں کے رشتے کیلئے عمل:۔** اس غرض کے واسطے قل ان الفضل ......الخ لکھ کر موم جامہ کر کے سیدھے بازو پر باندھ لو جس لڑکی کا پیام نہ آتا ہوگا۔آنے لگے گا۔(سورہ آل عمران)(غذاءالارواح ص:۲۹۱)

**پانی کی زیادتی:۔** کسی کورے آبخورے پر آیت ثم قست قلوبكم .......الخ لکھواور کسی کنویں میں یا نہر میں ڈال دو اگر دودھ کی کمی ہو تو چینی کی طشتری پر لکھ کر پھر پانی سے حل کر کے پلا دو اللہ کے حکم سے دودھ زیادہ ہو جائے گا۔(بقرہ)(غذاءالارواح ص:۲۹۱)

**ڈائن،جادوگرعورت سے حفاظت:۔** چھری سے دائرہ بناؤ اور مندرجہ ذیل آیات پڑھو پھر چھری کو یہ کہتے ہوئے گاڑ دو رکزتها في قلب عائنة (میں نے یہ چھری ڈائن کے دل میں گاڑ دی) پھر اسے کسی برتن سے ڈھک دو:وقل جاء الحق سے زهوقا تک(بنی اسرائیل پ۱۵)ليحق الله سے مجرمون تک(اعراف پ۸)يريد الله ان يحق سے كفرين تک(انفال)ويحق الله سے مجرمون تک(یونس۸۲)ويمح الله الباطل سے صدور تک پڑھ کر یہ دعا پڑھو(شوریٰ۲۴)۔اعوذ بكلمات الله التامة من شر كل شيطان وها مة وعين لا مة يا حفيظ يا رقيب يا وكيل فسيكفيكهم الله وهو السميع العليم۔(غذاءالارواح ص:۲۹۱)

**سوباراللہ پاک کی زیارت:۔** حضرت امام احمد رحمہ اللہ نے جب سویں بار حق تعالیٰ شانہ کو خواب میں دیکھا تو فرمانے لگے مولا قیامت کے روز کس عمل سے نجات ملے گی۔ارشاد ہوا صبح وشام یہ دعا پڑھتا رہے۔سبحان ابدى الابد سبحان الواحد الاحد سبحان الفرد الصمد سبحان من رفع السماء بغير عمد سبحان من بسط الارض على ما ء جمد سبحان لم يتخذ صاحبة ولا ولد سبحان لم يلد ولم يولد ولم يكن له كفواً احد۔

**دل کی زندگی:۔** حضرت امام احمد رحمہ اللہ نے فرمایا جو آدمی صبح کی سنت اور فرض کے درمیان یہ دعا ۴۰ بار پڑھے گا جس دن دل مردہ ہونگے اس دن اس کا دل اللہ پاک کے حکم سے زندہ رہے گا۔ياحى يا قيوم يا بديع السموات و الارض ياذا الجلال والا كرام يا لااله الا انت الٰهى اسئلك ان تحى قلبى بنور معرفتك يا ارحم الرحمين۔(غذاءالارواح ص:۲۹۱)

**ایمان کی سلامتی:۔** اس کام کے واسطے مغرب کی سنتوں کے بعد بات کرنے سے پہلے پہلے دو رکعت نماز پڑھو۔ہر رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد سورہ اخلاص ۶ بار،سورہ فلق ایک بار اور سورہ ناس ایک بار پڑھیں اور سلام پھیر دیں انشاءاللہ قیامت کے دن ایمان کے ساتھ اٹھو گے (ابن عمر رضی اللہ عنہما) بعض روایتوں میں سورہ قدر ایک بار اور سلام پھیر کر سبحان اللہ ۲۵ بار پھر اس دعا کا پڑھنا مذکور ہے۔اللهم انت اعلم ما اردت بها تين الركعتين اللهم اجعلهما ذخر ايوم لقائك اللهم احفظ بهما دينى فى حيا تى و عند مما تى وبعد وفا تى۔

**تجارت سوداگری میں برکت:۔** (۱) جس کا کاروبار ٹھپ پڑا ہو وہ اپنی دوکان میں سورہ شعراء لکھ کر لٹکا دے انشاءاللہ خوب بکری ہوگی۔(۲) عشاء کی نماز کے بعد قرآن شریف کی ۱۳۳ آیتیں پڑھو اگر فرصت نہ ہو تو آیت الکرسی ۱۰ بار اور یاحفیظ ۲۰۰۰ بار پڑھو۔

**آبرو کی سلامتی:۔** یا عزیز ۴۱ بار پڑھ کر گھر سے باہر نکلو۔(غذاءالارواح،ص:۲۹۴)

**گناہوں سے بیزاری:۔** صبح وشام لاحول و لا قوۃ الا باللہ لا الہ الا اللہ اور معوذتین پڑھے۔(غذاءالارواح،ص:۲۹۴)

**گناہوں کی معافی:** نماز کے بعد استغفار، کلمہ طیب، اورآیت الکرسی کثرت سے پڑھو۔

**خادم کو دعا دینا:** اللھم فقھہ فی الدین ............اے اللہ اسے دین کی سمجھ عطا فرما۔

**مرغ کی بانگ سن کر:** اللھم انی اسئلك من فضلك اے اللہ میں تجھ سے تیرا فضل مانگتا ہوں (ترمذی)۔

**گدھے اور کتے وغیرہ کی آواز سن کر:** اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم میں شیطان راندے ہوئے سے اللہ کی پناہ مانگتا ہوں۔(بخاری۔مسلم)

**پھسل جانے کی دعا مسنون:۔** بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ لیں۔

**سواری پر جم نہ سکنا:۔** اللھم ثبتہ واجعلہ ھادیا مھدیا اے اللہ! اسے ثابت قدم رکھ اور اسے راہ دکھانے والا اور راہ پایا ہوا بنا۔(بخاری مسلم)

جانور وغیرہ خریدتے وقت: اللھم انی اسئلك خیرہ و خیر ماجبل علیہ واعوذ بك شرہ وشر ماجبل علیہ اے اللہ میں تجھ سے اس کی بھلائی اور اس کے کاموں کی بھلائی مانگتا ہوں اور اس کی برائی سے اور اس کے کاموں کی برائی سے تیری پناہ مانگتا ہوں۔(ابوداؤد)

## ہر پریشانی میں آزمائے مجرب وظائف

**الجھنوں کے خاتمہ کیلئے:۔** وظیفہ نمبر ا۔ یہ وظیفہ قرآن وحدیث دونوں سے ثابت ہے۔اگر آپ کو پریشانیوں اور الجھنوں نے گھیر رکھا ہے تو اس مبارک دعا کو نہ بھولئے اس کے پڑھنے والے کو کبھی کوئی برائی نہ پہنچے گی۔سرعت تاثیر میں کبریت احمر اور تریاق مجرب ہے پورے بھروسہ کے ساتھ روزانہ سکون کے وقت خصوصاً رات کے پچھلے حصہ میں یہ وظیفہ جس قدر پڑھا جائے پڑھئے کوئی تعداد مقرر نہیں ایک چلہ پورا کر لیجئے۔اول وآخر تین یا پانچ یا سات بار درود شریف ضرور پڑھئے۔وظیفہ متبرکہ یہ ہے۔حسبنا اللہ ونعم الوکیل (بخاری)

وظیفہ نمبر۲۔مندرجہ ذیل وظیفہ بھی یہی کام کرتا ہے۔لا الہ الااللہ الحلیم الکریم رب السموٰت السبع ورب العرش العظیم الحمد اللہ رب العلمین اللھم انی اعوذبك من شرعبادك حسبنا اللہ ونعم الوکیل (بخاری)

وظیفہ نمبر۳۔حسب ذیل دعا بھی اسی غرض سے پڑھی جاتی ہے۔لاالہ الا اللہ العظیم الحلیم لا الہ الا اللہ رب العرش العظیم لا الہ الا اللہ رب السموت ورب الارض ورب العرش الکریم (بخاری ومسلم)

**ہر پریشانی سے نجات کیلئے:۔** وظیفہ نمبر۴۔حاکم کی صحیح سند والی حدیث میں حضور اکرم ﷺ نے فرمایا جب کبھی کسی وجہ سے مجھے پریشانی ہوئی فوراً ہی جبرئیل علیہ السلام نے انسانی شکل میں آکر مجھے یہ دعا بتائی گویا روح الامین نے الامیـــــن کو پریشانیوں کی یہ دعا سکھائی۔توکلت علی الحی الذی لایموت الحمد اللہ الذی لم یتخذ ولداو لم یکن لہ شریك فی الملك ولم یکن لہ ولی من الذل وکبرہ تکبیرا اللھم رحمتك ارجو فلا تکلنی الی نفسی طرفۃ عین واصلح لی شانی کلہ لا الہ الا انت۔(ابن حبان)

وظیفہ نمبر۵: حضور اکرم ﷺ نے یہ مبارک دعا حضرت اسماء بنت عمیس رضی اللہ عنہما کو اور اپنے گھر والوں کو سکھائی تھی۔طبرانی میں تین بار پڑھنا آیا ہے۔مداومت کیجئے تمام پریشانیوں کیلئے مجرب نسخہ تریاق ہے۔اللہ اللہ ربی لا اشرك بہ شیٔا(ترمذی نسائی)

**اسم اعظم کے متلاشیوں کیلئے:۔** وظیفہ نمبر۶۔جنگ بدر میں حضور اکرم ﷺ میدان جنگ میں عریشے کے اندر سجدے میں رو رو کر یہ دعا پڑھ رہے تھے۔آخر کار فتح ہوئی۔اگر آپ کو بھی اسم اعظم کی تلاش ہو تو یہ مبارک دعا یاد رکھیں اثر میں بڑی سریع التاثیر ہے۔یاحی یا قیوم برحمتك استغیث(ترمذی نسائی)(غذاءالارواح،ص:۲۹۸)

**تریاق مجرب:** وظیفہ نمبر۷: مندرجہ ذیل دعا کا عمل بھی تمام پریشانیوں کا تریاق مجرب ہے۔کثرت سے پڑھتے رہیے۔اللھم انی عبدك وابن

امتك ناصيتي بيدك ماض فيّ حكمك عدل في قضائك اسا لك بكل اسم هولك سميت به نفسك او نزلته في كتابك او علمته احدا من خلقك او ستأثرت به في مكنون الغيب عندك ان تجعل القران ربيع قلبي ونور صدري وجلاء حزني وذهاب غمّي و همّي (احمد حاکم)

(وظیفہ نمبر ۸): حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ یہ دعا ۹۹ بیماریوں کی شفا ہے جن میں سے کم درجہ کی تکلیف و پریشانی ہے۔ لاحول و لا قوۃ الا باللہ (طبرانی) گناہوں سے رکنے کی طاقت اور اچھے عمل کی قوت اللہ ہی کی طرف سے ہے۔ (غذاء الارواح، ص: ۲۹۸)

**گھبراہٹ دور کرنے کیلئے:۔** (وظیفہ نمبر ۹): حضور اکرم ﷺ نے فرمایا: مجھے کیسے چین آئے جبکہ صور والے (حضرت اسرافیل) صور منہ میں لیے کھڑے ہیں اور کان لگائے ہوئے ہیں کہ کب حکم ہو اور کب پھونکوں یہ سن کر صحابہ کرام رضی اللہ عنہ گھبرا گئے تو آپ ﷺ نے ان کی گھبراہٹ دور کرنے کیلئے یہ دعا فرمائی۔ حسبنا الله ونعم الوكيل على الله تو كلنا (ترمذی) ہمیں اللہ ہی کافی ہے اور وہ بہترین کام بنانے والا ہے ہم نے اللہ ہی پر بھروسہ کیا۔ (غذاء الارواح، ص: ۲۹۹)

**رنج دور کرنے کیلئے:** (وظیفہ نمبر ۱۰): کان میں اذان دینے سے رنج و غم دور ہو جاتے ہیں بشرطیکہ اذان دینے والا عالم ہو جیسا کہ حضور اکرم ﷺ نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے فرمایا تھا (الداء والدواء)۔ (وظیفہ نمبر ۱۱): یہ وظیفہ نماز حاجت میں گزر چکا ہے۔ ملاحظہ فرمائیں۔

**آخرت کا غم دور کرنے کیلئے:۔** (وظیفہ نمبر ۱۲): روزانہ مغرب اور صبح کی نماز کے بعد سات مرتبہ مندرجہ ذیل دعا پڑھیں دنیا اور آخرت کے ہر غم کو دور کرتی ہے۔ حدیث سے ثابت ہے (الداء و لدواء) حسبي الله لا اله هو عليه توكلت وهورب العرش العظيم مجھے اللہ ہی کافی ہے اس کے سوا کوئی معبود نہیں اسی پر میرا بھروسہ ہے اور وہ عظمت والے عرش کا مالک ہے۔ (غذاء الارواح، ص: ۲۹۹)

**ظاہری و باطنی حفاظت کیلئے (تعویذ):۔** (وظیفہ نمبر ۱۳): مندرجہ ذیل دعا کے پاس رکھنے سے برکت ہوتی ہے۔ رنج و غم دور ہوتے ہیں۔ دشمن پر غلبہ حاصل ہوتا ہے اور تمام ظاہر اور باطنی بیماریوں کو دور کرتی ہے بیماریوں کو مشک و زعفران سے لکھ کر شہد میں حل کر کے یا آب زم زم سے دھو کر پلاؤ اور کاموں کے لئے اس کا تعویذ بنا کر سیدھے بازو پر باندھ لو۔ سنوسی کا مجرب ہے پوری بسم اللہ پورا درود شریف، ثم انزل سے الصدور تک (آل عمران پ۴ ع۱۶) محمد رسول ا اللہ ﷺ سے آخر سورۃ تک (فتح پ۲۶ ع۴)۔

**سو فیصد کارآمد عمل:۔** (بزرگوں کا مجرب) (وظیفہ نمبر ۱۴): آدھی رات کو اٹھ کر وضو کرو اور دو رکعت نماز پڑھ کر قبلہ رخ ہو کر بیٹھ جاؤ پھر اس دعا کو ہزار مرتبہ ۴۰ دن روزانہ پڑھو اور قدرت خدا کا تماشہ دیکھو اس دولت کی قدر کرو کامیابی یقینی ہے "اللهم صلّ وسلّم على سيدنا و مولنٰا محمّد صلاة تحلّ بها عقدتي وتفرّج بهاكربتي و تنقذبي بها من وجلتي وتقيل بها عثرتي وتقضى بها حاجتي"۔

**تین پریشانیوں کا خاتمہ:۔** (بزرگوں کا مجرب) (پانی میں ڈالنے کا عمل) (وظیفہ نمبر ۱۵): یہ وظیفہ علاوہ پریشانیاں دور کرنے کے رزق میں فراخی پیدا کرتا ہے اور ہر مصیبت کو دور کرتا ہے۔ روزانہ مندرجہ ذیل لکھ کر جاری پانی میں ڈالدو تعداد کوئی مقرر نہیں جتنی بھی لکھی جا سکیں لکھو۔ (الداء و لدواء) بسم الله الرحمن الرحيم من العبد الذليل الى المولى الجليل رب انى مسّنى الضروا نت ارحم الراحمين اللّٰهم اكشف ضرّى وهمّي و فرّج عنّي غمّي۔

**ہر تنگی میں راحت کیلئے مسنون عمل:۔** (وظیفہ نمبر ۱۶): نوح علیہ السلام۔ لوگو اپنے رب سے بخشش کی دعائیں مانگتے رہو یاد رکھو وہ بڑا بخشنے والا ہے وہ تم پر آسمان سے موسلا دھار پانی برسائے گا مال و اولاد سے تمہاری مدد فرمائے گا تمہارے لیے باغ بنائے گا۔ تمہارے لیے نہریں نکالے گا" معلوم ہوا استغفار کی برکت سے مال و اولاد کی فراخی ہوتی ہے قرآن حکیم فرماتا ہے۔" اے نبی جہاں آپ ہوتے ہیں وہاں کے لوگوں پر اللہ پاک عذاب نہیں بھیجتا اور نہ ان لوگوں پر اللہ عذاب بھیجتا ہے جو اللہ سے اپنے گناہوں کی معافی مانگتے رہتے ہیں۔" معلوم ہوا کہ استغفار مصائب اور پریشانیوں کو دور کرتا ہے حضور اکرم ﷺ روزانہ ستر مرتبہ سے زیادہ استغفار کرتے تھے آپ بھی کثرت سے استغفار کرتے رہیے "استغفر الله ربي من كل ذنب واتوب اليه"۔ (غذاء الارواح، ص: ۳۰۱)

**جلب رزق، فراخی روزی:** (بزرگوں کا مجرب) وظیفہ نمبر ۱۷: فراخی رزق کے واسطے وظیفہ نمبر ۱۶ استعمال کرو یہ وظیفہ مذکور گنتی کے ان

وظائف میں سے ہے جن کا ثبوت قرآن وحدیث سے ملتا ہے۔تریاق مجرب ہے ہمیشگی کرو۔

**ہر بلا سے حفاظت کیلئے:۔**(برزگوں کا مجرب)(وظیفہ نمبر۱۸): یہ دعا علاوہ روزگار مہیا کرنے کے ہر بلا سے حفاظت کرتی ہے۔حضرت حسن بصری رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں نیک روزی ملتی ہے اور ہر بلا سے محفوظ رہتے ہیں ''کم از کم تین تین بار ہر فرض نماز کے بعد ہمیشہ پڑھو اور دیکھو کیا اثر ظاہر ہوتا ہے لقد جاء کم سے آخر سورۃ تک (پ۱۱،س۹،ع۱۶)۔

**بہترین رشتے کیلئے:۔**(بزرگوں کا مجرب تعویذ)(وظیفہ نمبر۱۹): علاوہ روزگار مہیا کرنے کے جس لڑکی کا پیام نہ آتا ہو یا جس کو کسی عہدے کی خواہش ہو اس کو بھی مفید ہے مشک وزعفران سے لکھ کر سید ھے بازو پر باندھ لیں (الداء) قـل ان الـفـضـل سے الـعـظـيـم تک (پ۳،ع۴سورۃ)۔

**سورہ مزمل کا مجرب عمل:۔** (برزگوں کا مجرب)(وظیفہ نمبر۲۰): مولوی قطب الدین مرحوم کا تجربہ کیا ہوا عمل ہے روزانہ ۱۰۰۰ بار یا مغنی اور ۴۰ بار سورہ مزمل پڑھو اگر سورہ مزمل ۴۰ بار نہ پڑھی جا سکے تو کم از کم گیارہ بار پڑھ لو اس ترکیب سے کہ دو دو بار فرائض پنجگانہ کے بعد ایک بار فجر کی سنتوں کے بعد بعض مشائخ سے سورہ مزمل کا ۴۱ بار پڑھنا آیا ہے۔حضرت شاہ ولی اللہ رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ یہ وظیفہ دونوں قسم کی مالداریوں کو پیدا کرتا ہے۔(قول جمیل)

**عجائبات آنکھوں سے دیکھیں:۔**(بزرگوں کا مجرب)(وظیفہ نمبر۲۱): اس دعا کو جمعہ کے روز اول اذان کے بعد ۷۰ بار پڑھو عبدالرحمٰن ثعلبی رحمہ اللہ ہر جمعہ کو نماز کے بعد قبلہ رو ہو کر جب تک ۷۰ بار یہ پڑھ نہ لیتے کسی سے بات نہ کرتے وہ فرماتے ہیں کہ مجھے اس کی برکتیں حاصل ہو گئیں سنوسی نے کہا اس عمل کی ہمیشگی کرو آپ کو تھوڑے سے تجربہ کے بعد اس کے عجائب معلوم ہو جائیں گے ہمیں اللہ پاک اس عمل کی بدولت حلال روزی دیتا ہے جو بغیر زیادہ مشقت کے حاصل ہوتی ہے وہ مبارک دعا یہ ہے ''اللھم اغنني يا كريم اغنني بحلا لك عن حرامك وبفضلك عمن سواك''۔

**دست غیب کا خاص عمل:۔**(برزگوں کا مجرب)(وظیفہ نمبر۲۲): لوگ دست غیب کے وظیفوں کے جویاں رہتے ہیں حالانکہ یہ وظیفے خطرات سے خالی نہیں اور پھر بالفرض کامیابی روزی حرام کی ہے تو ایسے وظائف سے ایمان میں بھی خلل آنے کا اندیشہ ہے۔ہم آپ کو ایک ایسا وظیفہ بتاتے ہیں جس سے آپ کی معاشی تنگدستیاں دور ہو جائیں اور آپ کا جائز روزگار بھی لگ جائے۔روزانہ ۴۰ روز تک اول وآخر تین مرتبہ درود شریف کے ساتھ ۳۷ بار یہ دعا پڑھا کریں ''حمعسق حميت كهيعص كفيت ح م ع س ق سے میری مدد کی گئی اور ک ہ ی ع ص مجھے کافی ہے۔

**محتاجی دور کرنے کیلئے:۔** (وظیفہ نمبر۲۳): سورہ واقعہ روزانہ پڑھئے اس کی خاصیت یہ ہے کہ یہ محتاجی دور کرتی ہے اور حلال روزی اس کی برکت سے مہیا ہوتی ہے۔حافظ ابن عساکر رحمہ اللہ نے حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے ایک عجیب واقعہ لکھا ہے ہم اسے ناظرین کے استفادہ کے لئے ذیل میں نقل کرتے ہیں۔''حضرت عثمان رضی اللہ عنہ حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ کی بیمار پرسی کو تشریف لاتے ہیں حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ کی آخری سانسیں ہیں عثمان رضی اللہ عنہ: آپ کو کیا شکایت ہے؟ ابن مسعود رضی اللہ عنہ: اپنے گناہوں کی۔حضرت عثمان رضی اللہ عنہ: کیا چاہتے ہو؟ ابن مسعود رضی اللہ عنہ: رب کی رحمت۔حضرت عثمان رضی اللہ عنہ: کسی حکیم کو بھیج دوں؟ ابن مسعود رضی اللہ عنہ: حکیم ہی نے تو بیمار کیا ہے۔حضرت عثمان رضی اللہ عنہ: کچھ پیسے بھیج دوں؟ ابن مسعود رضی اللہ عنہ: مجھے پیسوں کی ضرورت نہیں۔حضرت عثمان رضی اللہ عنہ: آپ کے بعد آپ کے بچوں کے کام آئیں گے۔ابن مسعود رضی اللہ عنہ: کیا آپ کو میری بچیوں کی بابت محتاجی کا اندیشہ ہے؟ سنئیے! میں نے اپنی سب بچیوں سے کہہ دیا ہے کہ وہ ہر رات کو سورہ واقعہ پڑھ لیا کریں میں نے حضور اکرم ﷺ سے سنا ہے جو آدمی روزانہ رات کو سورہ واقعہ پڑھے گا اسے کبھی فاقہ نہ پہنچے گا۔اس واقعہ کے راوی حضرت ابوظبیہ رضی اللہ عنہ بھی اس سورۃ کو روزانہ ہر شب بلا ناغہ پڑھا کرتے تھے۔امام عبدالبر رحمہ اللہ نے کتاب التمہید میں حضور اکرم ﷺ سے مرفوع روایت کی ہے من قرأ الواقعة كل يوم لم تصبه فاقة ابدا جو آدمی (مرد یا عورت) سورہ واقعہ روزانہ پڑھے گا اسے کبھی فاقہ نہ پہنچے گا۔جو آدمی اسے ایک مجلس میں ۴۱ بار پڑھے گا اس کی ہر ضرورت بفضل تعالیٰ پوری ہوگی بالخصوص طلب رزق کی دعا تو ضرور ہی قبول ہوگی اور جو آدمی اس سورۃ کو عصر کے بعد پڑھے گا اسے مسرت وانبساط حاصل ہوگی۔(غذاءالارواح،ص:۳۰۴)

**ننانوے بیماریوں کی دوا:۔** (وظیفہ نمبر۲۴): بیہقی کی ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ والی حدیث میں سرکار رسالت مآب ﷺ نے فرمایا کہ لاحول ولا قوة ۹۹ بیماریوں کی دوا ہے جن میں سب سے آسان تفکرات ہیں۔ یہ دعا فراخی رزق کو بھی مفید ہے (حزب البحرین)۔ (وظیفہ نمبر ۲۵): مندرجہ ذیل وظیفہ تھکن دور کرتا ہے اور روزی میں فراخی پیدا کرتا ہے حضور اکرم ﷺ نے یہ عمل اپنی بیٹی حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کو بتایا تھا کہ جبکہ چکی پیستے پیستے ان کے ہاتھوں میں چھالے پڑ گئے تھے۔ اور انہوں نے آپ ﷺ سے ایک غلام کی درخواست کی تھی رات کو سوتے وقت ۳۳ بار سبحان اللہ، ۳۳ بار الحمد للہ اور ۳۴ بار اللہ اکبر پڑھ کر سو جاؤ اور ہمیشگی کرو۔

**بارش کی طرح حصول رزق کا عمل:۔** (وظیفہ نمبر ۲۶): سورہ فلق کی ہمیشگی کرو، رزق انشاء اللہ الرحمٰن بارشوں کی طرح برسے گا (الداء)۔

(وظیفہ نمبر ۲۷): مندرجہ ذیل عمل ہر طرح کی بھلائی ہر چیز میں برکت اور کثرت رزق کا باعث ہے ''بسم الله الرحمن الرحيم الملك الحق المبين هو نعم المولى ونعم النصير ''۔

(وظیفہ نمبر ۲۸): روزانہ سورہ واقعہ اور سورہ یٰسین پڑھیں رزق بارش کی طرح برسے گا۔

**قرض با آسانی ادا کرنے کیلئے:۔** (وظیفہ نمبر ۲۹): حضور اکرم ﷺ نے حضرت معاذ رضی اللہ عنہ کو جبکہ ان پر قرض ہو گیا یہ عمل بتایا تھا کہ اگر پہاڑ کے برابر بھی قرض ہو گا تو اللہ پاک کے حکم سے سب اتر جائے گا۔ نماز میں تشہد اور درود کے بعد ہمیشگی کرو: '' اللهم مالك الملك سے حساب تک (آل عمران پ۳) پھر مندرجہ ذیل دعا پڑھو يا رحمن الدنيا والا خرة ورحيمهما تعطى من تشاء منهما وتمنع من تشاء ارحمنى رحمة تغنينى بها عن رحمة من سواك۔ مندرجہ ذیل عمل علاوہ قرض اتارنے کے رنج وغم بھی مٹاتا ہے: اللهم انى اعوذبك من الهم والحزن واعوذبك من العجز والكسل واعوذ بك من غلبة الدين وقهر الرجال (طبرانی)

**پہاڑ کے برابر ادائے قرض کیلئے:۔** (وظیفہ نمبر ۳۰): یہ عمل حضرت علی کرم الله وجهه نے ایک غلام کو جوان سے مدد مانگنے آیا تھا بتایا تھا اگر پہاڑ کے برابر بھی قرض ہو گا اللہ پاک کے حکم سے اتر جائے گا (ترمذی ابن ماجہ) ''اللهم اكفنى بحلا لك عن حرامك واغننى بفضلك عمن سواك '' اے اللہ! مجھے حلال روزی دے کر حرام سے بچا اور اپنا فضل دے کر اپنی مخلوق سے بے پرواہ کر دے۔

(وظیفہ نمبر ۳۱): اگر پہاڑ کے برابر بھی قرض ہو گا تو انشاء اللہ اتر جائے گا حضرت عیسٰی علیہ السلام نے اپنے ساتھیوں کو یہ وظیفہ بتایا تھا۔ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ مجھ پر کچھ قرض باقی رہ گیا تھا جب میں نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے یہ عمل سن کر پڑھا تو اللہ پاک نے میرا قرض اتار دیا۔ خود حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کا بیان ہے کہ مجھ پر ایک اشرفی اور تین چونیا اسماء بنت عمیس رضی اللہ عنہا کی باقی رہ گئی تھیں جب وہ میرے پاس آتیں تو مجھے ان کی طرف منہ کرتے ہوئے شرم سی محسوس ہوتی تھی کیونکہ میرے پاس قرض ادا کرنے کو کچھ نہ تھا۔ ہاں یہ دعا میں ضرور پڑھا کرتی تھی تھوڑے ہی عرصہ میں اللہ پاک نے مجھے ایسا مال دیا جو نہ صدقہ تھا نہ کسی سے ورثہ میں ملا تھا اللہ پاک نے وہ قرض بھی اتروا دیا اور باقی مال میں نے اپنے گھر والوں پر تقسیم کر دیا اور اپنے بھائی عبدالرحمٰن رضی اللہ عنہ کی بچی کو تقریباً تین تولہ چاندی کا زیور بھی بنوا دیا پھر بھی مال بچ گیا۔ (ابن حبا) ''اللهم فارج الهم كاشف الغم مجيب دعوة المضطرين رحمن الدنيا والا خرة ورحيمهما انت ترحمنى فارحمنى برحمة تغنينى عن رحمة من سواك''۔ (غذاء الارواح، ص: ۳۰۶)

**قضاء حوائج کیلئے:۔** (بزرگوں کا مجرب) وظیفہ نمبر ۳۲: یہ عمل ہر طرح کی ضرورت پوری کرتا ہے۔ ہر طرح کی پریشانیاں رفع کرتا ہے تریاق اعظم ہے۔ یہی وہ دعا ہے جس کو حضرت یونس علیہ السلام نے مچھلی کے پیٹ میں پڑھا تھا۔ اسی لئے اسے دعائے ذوالنون بھی کہتے ہیں۔ قرآن حکیم میں فرمایا: ''فلولا انه كان ميں المسبحين للبث فى بطنه الىٰ يوم يبعثون '' اگر وہ یہ دعا نہ پڑھتے تو قیامت تک مچھلی کے پیٹ میں ہی رہتے۔ اسی عمل کی وجہ سے مچھلی والے نبی اندھیروں سے ساحل پر پھینکے گئے اللہ تعالیٰ نے فرمایا: ''وكذلك ننجى المو منين '' اسی طرح ہم ایمانداروں کو نجات دیتے ہیں۔ اس وظیفہ کے پڑھنے کی ترکیب یہ ہے کہ کسی خالی جگہ میں وضو کر کے چار رکعت نماز پڑھیں پہلی رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد سو بار دعا

ذوالنون پڑھیں۔دوسری رکعت میں فاتحہ کے بعد ۱۰۰بار ''رب انی مسنی الضر و انت ارحم الرحمین'' پڑھیئے۔پھر تیسری رکعت میں فاتحہ کے بعد ۱۰۰بار ''وافوض امری الی الله ان الله بصیر بالعباد'' پڑھیں اور چوتھی رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد ۱۰۰بار ''حسبنا الله ونعم الوکیل'' پڑھیں اور پھر سلام پھیر کر ۱۰۰بار ''رب انی مغلوب فانتصر'' پڑھیں یہ چاروں آیات اسم اعظم ہیں مجھے اس آدمی پر بڑا تعجب ہے جو ان آیات کے وسیلے سے اللہ تعالیٰ سے کچھ مانگے اور اس کی دعا قبول نہ ہو۔''لا اله سے ننجی المومنین'' تک (سورہ انبیاء پ۱۷ع۲)۔

**طلب مراد کیلئے مجرب چلہ:۔**(بزرگوں کا مجرب) (وظیفہ نمبر۳۳): دو رکعت نماز پڑھیں۔ ہر رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد آل عمران کا آخری رکوع، آیت الکرسی، سورہ اخلاص اور سوہ قدر پڑھیں پھر سلام پھیر کر دس بار مندرجہ ذیل دعا پڑھیں اور چالیس روز تک یہی وظیفہ کرتے رہیں اور ختم ہونے پر اللہ تعالیٰ سے اپنی مراد طلب کریں۔''یا قدیم یا دائم یاحی یا قیوم یا احد یا صمد یا الله''(الداء) اے ازلی وابدی معبود اے دنیا کو سنبھالنے والے اے تنہا اے ایک اور اے بے نیاز معبود۔

**ہر حاجت کیلئے سرعت تاثیر عمل:۔**(بزرگوں کا مجرب)(وظیفہ نمبر۳۴): مندرجہ ذیل عمل ہر طرح کی حاجت روائی کرتا ہے قرآن حکیم سات دن میں حسب ذیل طریقے سے ختم کرو جمعہ کو سورہ فاتحہ سے مائدہ تک، ہفتہ کو سورہ انعام سے سورہ توبہ تک، اتوار کو سورہ یونس سے مریم تک، پیر کو سورہ طٰہ سے سورہ قصص تک، منگل کو سورہ عنکبوت سے صٓ تک، بدھ کو سورہ زمر سے سورہ رحمٰن تک، جمعرات کو سورہ واقعہ سے والناس تک ختم قرآن کے بعد سجدہ کرو اور خوب رو رو کر اللہ پاک سے دعا مانگو۔سرعت تاثیر میں کبریت احمر اور تریاق مجرب ہے۔

**کھوئی ہوئی چیز واپس پانے کیلئے:۔** (وظیفہ نمبر۳۵): یہ عمل علاوہ حاجت روائی کے بیمار کو شفاء دینے والا اور کھوئی ہوئی چیز واپس پھیرنے والا بھی ہے فجر کی سنتوں اور فرض کے درمیان ۴۱بار سورہ فاتحہ پڑھیں پھر سجدے میں دعا مانگیں اگر حسب طریقہ سابق پانی پر دم کر کے بیمار کے منہ پر چھڑکا جائے تو بخار اتر جاتا ہے۔(غذاءالارواح، ص:۳۰۸)

**یابدیع سے ہر حاجت پوری:۔**(بزرگوں کا مجرب)(وظیفہ نمبر۳۶): ہر حاجت کیلئے اکسیر کا حکم رکھتا ہے۔۱۲دن تک روزانہ ۱۰۰بار پڑھیں ''یابدیع العجائب بالخیر یا بدیع'' اے عجیب وغریب چیزوں کو بھلائی کے ساتھ بے مثال پیدا کرنے والے۔

**کشف اسرار اور امید سے زیادہ پانے کیلئے:۔**(بزرگوں کا مجرب)(وظیفہ نمبر۳۷): یہ عمل علاوہ حاجت براری کے خوف بھی دور کرتا ہے کسی ایک مجلس میں باوضو ۴۴۴۴بار پڑھیں سرعت تاثیر میں آگ کے ہے۔غم و پریشانی بھی دور کرتا ہے۔رزق میں فراخی کرتا ہے اور بھلائی کے دروازے بھی کھولتا ہے شیخ تونسی رحمہ اللہ فرماتے ہیں جو آدمی اسے روزانہ پڑھے گا گویا اس پر آسمان پر سے رزق اتر رہا ہے اور زمین سے اگ رہا ہے کشف اسرار کیلئے ۳۱۳بار پڑھا جاتا ہے اگر روزانہ سو بار پڑھا جائے گا تو امید سے زیادہ ملے گا۔''اللهم صل صلوة کاملة و سلم سلاما تاما علی سیدنا محمد تنحل به العقد وتنفرج به الکرب وتقضی به الحوائج و تنال به الرغائب وحسن الخواتم ویستسقی الغمام بوجهه الکریم وعلی آله و صحبه فی کل لمحة و نفس بعدد کل معلوم لك۔

**بدھ، جمعرات اور جمعہ کا خاص عمل:**(بزرگوں کا مجرب)(وظیفہ نمبر۳۸): بدھ، جمعرات اور جمعہ کا روزہ رکھو۔پھر جمعہ کے روز جامع مسجد میں یہ دعا پڑھو۔یہ دعا اسم اعظم پر شامل ہے۔''اللهم انی اسئلك باسمك بسم الله الرحمن الرحیم لا اله الا هو عالم الغیب والشهادة هو الرحمن الرحیم واسئلك باسمك بسم الله الرحمن الرحیم الذی لا اله الا هوالحی القیوم لاتاخذه سنة ولا نوم الذی ملا ئت عظمته السموات والا رض واسئلك باسمك بسم الله الرحمن الرحیم الذی لااله الا هو عنت الوجوه وخشعت له الا بصار ووجلت القلوب من خشیته ان تصلی علی محمد وعلی ال محمد وان تعطینی مسئالتی وتقضی بها حاجتی یا ارحم الراحمین''(الداء)۔

**6641بار یالطیف پڑھنے کا عمل:۔**(بزرگوں کا مجرب)(وظیفہ نمبر۳۹): یہ عمل رنج وغم بھی دور کرتا ہے اسرار مکتومہ میں سے ہے عشاء کی نماز کے بعد باوضو اور قبلہ رو ہو کر ایک مجلس میں ''یالطیف'' ۶۶۴۱بار پڑھو اور ۱۲۹بار پڑھنے کے بعد آیت ''لاتدر که سے خبیر''

تک پڑھیں (س ۱۶، ع ۲، پ ۲۷) اس کی تسبیح ۱۲۹ دانوں کی ہونی چاہیے دیکھو کمی بیشی نہ ہونے پائے ورنہ اسرار باطل ہونے کا اندیشہ ہے۔
(غذاء الارواح، ص:۳۰۹)

**یالطیف سے پرلطف زندگی:۔** (بزرگوں کا مجرب) (وظیفہ نمبر ۴۰): یہ عمل رفع حاجت کے علاوہ روزی میں فراخی، مال میں برکت اور ہر طرح کی بھلائی لاتا ہے ہر نماز کے بعد ۱۰۰ بار ''یا لطیف '' پڑھ کر آیت الله لطیف سے العزیز تک پڑھئے (پ ۲۵، س ۶، ع ۳)۔

**ہر ظلم سے نجات کیلئے:۔** (بزرگوں کا مجرب) (وظیفہ نمبر ۴۱): یہ عمل حاجت برآری کے علاوہ ظالموں کے ظلم کو بھی مفید ہے ہر نماز کے بعد آیت لاتدرکہ سے الخبیر تک (پ ۷، س ۶، ع ۱۳، ۱۰۳) ۱۰۰ بار پڑھ کر یہ دعا مانگو ''اللهم وسّع علىّ رزقي اللّهم اعطف علىّ خلقك اللّهم كماصنعت وجهي عن السجّود لغير ك فصنه عن ذلّ السّؤال لغيرك يا ارحم الرّاحمين''

**ہر دعا قبول کروانے کیلئے:۔** (بزرگوں کا مجرب) (وظیفہ نمبر ۴۲): سجدے میں شہادت کی انگلی اٹھا کر ۴۰ بار دعاء ذوالنون پڑھیں اور جو دعا مانگو گے انشاءاللہ قبول ہو گی۔

**ختم بخاری کا مجرب عمل:۔** (بزرگوں کا مجرب) (وظیفہ نمبر ۴۳): یہ عمل علاوہ حاجت برآری کے ہر طرح کی تکلیف اور بیماری کو دور کرتا ہے پریشانی اور رنج و غم مٹاتا ہے ہر مہم کیلئے ہے جس مقصد کیلئے پڑھا جائے وہی حاصل ہو جائے میں نے ہر مہم کے واسطے تقریباً ۱۲۰ مرتبہ بخاری شریف پڑھی ہے اور ہر بار کامیابی ہوئی (سید اصیل الدین رحمہ اللہ) امام بخاری رحمہ اللہ مستجاب الدعوات لوگوں میں سے تھے آپ رحمہ اللہ نے بخاری شریف پڑھنے والوں کو دعا دی ہے اس کے پڑھنے کے بعد جو کچھ بھی مانگا جائے گا انشاءاللہ وہی ملے گا۔ ختم بخاری کا کوئی خاص طریقہ مروی نہیں مگر چونکہ ختم قرآن تین دن سے کم میں جائز نہیں اس بناء پر ختم بخاری بھی کم از کم تین دن میں کیا جائے بہتر یہ ہے کہ باوضو ہو کر پڑھو خواہ ایک آدمی پڑھے یا چند آدمی پڑھیں اجتماع کی شرط نہیں ہے۔ (غذاء الارواح، ص:۳۱۲)

**شیخ ابن عربی رحمہ اللہ کا آزمودہ عمل:۔** (بزرگوں کا مجرب) (وظیفہ نمبر ۴۴): شیخ اکبر رحمہ اللہ نے اس کو عرش کے خزانوں میں سے شمار کیا ہے۔ سرعت تاثیر میں بجلی کی طرح اکسیر ہے آدھی رات کو اٹھ کر باوضو ہو کر اور قبلہ رو ہو کر ایک ہزار بار پڑھیں پھر سجدے میں رو رو کر رب سے مانگو روزانہ سو بار چالیس دن تک پڑھیں جو آدمی شب جمعہ میں ایک ہزار بار پڑھے اس کی ساری مرادیں پوری ہوں گی اور سرکار دو عالم ﷺ خواب میں نظر آئیں گے۔
''اللهم صل على سيّدنا محمّد صلوة تنجينا من جميع الاحوال والآفات وتقضى لنا بها من جميع الحاجات و تطهّرنا بها من جميع السّيّآت و ترفعنا بهااعلى الدّرجات و تبلّغنا بها اقصى الغايات من جميع الخيرات فى الحيات و بعد المماة انك على كل شيء قدير''۔

**جو مانگو ملے گا:۔** (بزرگوں کا مجرب) یہ مناجات آدھی رات کے بعد دو رکعت ادا کر کے عاجزی سے قبلہ رو ہو کر جس غرض سے پڑھو گے وہی غرض انشاءاللہ حاصل ہو گی۔ اگر بیمار پڑھے گا تو حق تعالیٰ اسے شفاء عطا فرمائے گا۔ (وظیفہ نمبر ۴۵): يا من يّرى مافى الضمير ويسمع ،انت المعدّ لكلّ مايتوقع، يامن يرجىّ للشّد ائد كلّها ، يامن اليه المشتكٰى والمفزع ، يامن خزائن رزقه فى قول كن، امنن فان الخير عندك اجمع ، مالى سوى فقرى اليك وسيلة ، فبالا فتقارى اليك فقرى ادفع ، مالى سوىٰ قرعى لبابك حيلة ، فلئن رددت فاىّ باب اقرع ، ومن الّذى ادعوواهتف باسمه ، ان كان فضلك عن فقيرك يمنع ، حاشا لجودك ان تقنط عاصياً ، الفضل اجزل والمواهب او سع ، ثم الصلاة على النبى و آله ، خيرالانام ومن به يتشفّع ۔ (غذاء الارواح، ص:۳۱۴)

**ہر قسم کا خوف دور کرنے کیلئے:۔** (وظیفہ نمبر ۴۶): یہ عمل بادشاہ، حاکم اور ظالم کے خوف سے پناہ دیتا ہے جب جاؤ تو پڑھتے ہوئے جاؤ۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ کا بتایا ہوا عمل ہے (طبرانی) الله اكبر الله اكبر من خلقه جميعا الله اعز مما اخاف واحذر اعوذ بالله الذى لا اله الا هوالممسك السماء ان تقع على الارض الا باذنه من شرعباده وجنوده واتباعه واشياعه من الجن والانس كن لى جارا من شرهم جل ثنائك و عزجارك ولا اله غيرك۔

(وظیفہ نمبر ۴۷): یہ عمل بھی مذکورہ بالا کام کرتا ہے رب ادخلنی سے نصیرا تک پڑھتے ہوئے جاؤ (پ۱۵،س۱۷،ع۱۸)

**دشمن سے حفاظت کیلئے:۔** (بزرگوں کا مجرب) (وظیفہ نمبر ۴۸): گھر سے نکلتے وقت سورہ یاسین پڑھ لیں انشاء اللہ دشمن قابو نہ پا سکے گا۔

**انگوٹھی کے نیچے رکھنے کا عمل:۔** (بزرگوں کا مجرب) (وظیفہ نمبر ۴۹): ایک چھوٹے سے پاک کپڑے پر آیت "الذین سے الوکیل تک لکھ کر انگوٹھی کے نگ کے نیچے رکھ لو (پ۴،ع۱۸،س۳)

**ضعیف روایت قوی ایمان کا ذریعہ:۔** (وظیفہ نمبر ۵۰): اس عمل کو طبرانی نے حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے مگر اس میں جناوہ راوی ضعیف ہے اللھم رب السموات السبع ورب العرش العظیم کن لی جارا من شر (یہاں نام لو) و شر الجن والانس واتبا عھم ان یفرط علی احد منھم عزجارك وجل ثناؤك ولا اله غیرك۔

**امام شعبی رحمہ اللہ کا عمل:۔** (بزرگوں کا مجرب) (وظیفہ نمبر ۵۱): امام شعبی رحمہ اللہ نے اپنے خاص آدمیوں کو یہ عمل بتایا تھا کہا جاتا ہے کہ ایک آدمی بادشاہ کے پاس گیا اور اس نے یہ دعا پڑھی تو بادشاہ نے اس کو چھوڑ دیا اللھم اله جبرئیل ومیکئیل و اسرافیل واله ابراھیم واسمٰعیل واسحٰق عافنی ولا تسلطن احدا من خلقك علی بشی لا طاقة لی به۔ (ابن ابی شیبہ)

(وظیفہ نمبر ۵۲): بعض مشائخ اس دعا کو مجرب بتاتے ہیں "رضیت بالله ربا وبالا سلام دینا وبمحمد نبیا وبا لقرآن حکما واماما "۔

**شیطان سے حفاظت کی مسنون دعا:۔** (وظیفہ نمبر ۵۳): یہ عمل بھی شیطان کے خوف سے امن کو لاتا ہے شیطان شب معراج حضور ﷺ کے پاس آگ کا شعلہ لے کر آیا تھا اس وقت حضرت جبرئیل علیہ السلام نے آپ کو یہ دعا بتائی تھی "اعوذ بوجه الله الکریم وبکلمات الله التامات التی لایجاوزھن برو لا فاجر من شرّ ما خلق وذرأو برأو من شرّ ما ینزل من السّماء وما یعرج فیھا ومن شرّ فتن اللّیل والنّھار ومن شرّ کل طارق الّا طارقا یطرق بخیر یا رحمن "(مسند احمد) (غذاء الارواح ص:۳۱۵)

**ظالم شخص سے حفاظت کیلئے حروف تہجی کا عمل:۔** (بزرگوں کا مجرب) (وظیفہ نمبر ۵۴): جاتے ہوئے "ک، ہ، ی، ص" اس طرح پڑھو جب کاف پڑھو تو دائیں ہاتھ کی ایک انگلی بند کرلو اسی طرح ہر حرف پر ایک ایک انگلی بند کرتے جاؤ اب تمہارا پورا ہاتھ بند ہو گیا اسی طرح "ح، م، ع، س، ق" پڑھ کر بایاں ہاتھ بند کرلو اور حاکم یا ظالم بادشاہ کے پاس جا کر کھول دو (قول جمیل)۔

(وظیفہ نمبر ۵۵): حضور اکرم ﷺ نے جنگ احزاب میں یہ دعا پڑھی تھی حضرت امام شافعی رحمہ اللہ نے بھی خلیفہ ہارون رشید کے پاس جاتے ہوئے یہ دعا پڑھی تھی۔ "شھد الله سے عند الله الاسلام" تک (پ۳،س۳) پھر یہ دعا پڑھیں "وانا اشھد بما شھد الله به استودع الله ھذہ الشھادة وھی ودیعة عندہ الی یوم القیامة اللھم انی اعوذ بنور قدسك وعظیم رکنك و عظمة طھارتك من کل افة و عاھة ومن کل طوارق اللیل والنھار الا طارقا یطرق بخیر یا الله اللھم انت غیاثی بك استغیث وانت ملاذی بك الوذوانت عیاذی بك اعوذیامن ذل له رقاب الجبابرة وخضعت له اعناق الفراعنة اعوذ بك من کشف سرك ونسیان ذکرك والا نصراف من شکرك وانا فی حرزك لیلی ونھاری ونومی وقراری و ظعنی و اسفاری و حیاتی ومما تی ذکرك شعاری و ثناوئك دثاری لا اله الا انت سبحانك وبحمدك تشریفا لعظمتك وتکریما لنفحات رحمتك اجرنی من خذیك واضرب سرادقات حفظك واوصلنی فی حفظ عنایتك وجد علی بخیر یا ارحم الراحمین "۔ (غذاء الارواح ص:۳۱۶)

**ظالم شخص سے حفاظت کا تعویذ:** (وظیفہ نمبر ۵۶): آیت یومئذ سے ھضما تک لکھ کر سیدھے بازو پر باندھ لو۔ (پ۱۷، آخری)

(وظیفہ نمبر ۵۷): آیت ان الله یامرکم سے بصیرا تک لکھ کر سیدھے بازو پر باندھ لو یا گلاب وزعفران سے لکھ کر بارش کے پانی سے یا آب زم زم سے دھو کر جہاں حاکم یا بادشاہ یا ظالم شخص بیٹھا ہو وہاں چھڑک دو۔ (سورہ نساء پ۵ سورة ۸)

(وظیفہ نمبر ۵۸): اس عمل میں وضو کی شرط نہیں کسی وقت کی قید نہیں اور کوئی تعداد بھی مقرر نہیں وقت تک کثرت سے پڑھو اور

دیکھو پڑھتے وقت دشمن کا تصور کرکے اس کے سینہ پر پتھر مارواورسورہ فیل اور تبت یدا خوب پڑھو نیز بسم اللہ الرحمٰن الرحیم بھی اس مقصد کے واسطے بکثرت پڑھی جاتی ہے۔

**ڈر سے حفاظت کا حصار:** (بزرگوں کا مجرب)(وظیفہ نمبر ۵۹): اگر آپ کوکسی جگہ ڈر لگتا ہوتو آپ مع اپنے تمام ساتھیوں کے آگے پیچھے بیٹھ جائیے تشہد کے وقت جیسے بیٹھا جاتا ہے پھر آپ ان کے چاروں طرف ایک دائرہ سات بار آیت الکرسی پڑھتے ہوئے کھینچ دیجئے پھر مندرجہ ذیل دعا تین بار پڑھئے اور پورے اطمینان سے سوجایئے'' ولا یودہ حفظھما و ھو العلی العظیم، وحفظا من کل شیطان مارد، و حفظا ذلك تقدیر العزیز العلیم، وحفظنٰھا من کل شیطان رجیم، انانحن نزلنا الذکر وانا له لحافظون، له معقبات من بین یدیه ومن خلفه یخفظونه من امر الله، الله حفیظ علیهم وما انت علیهم بوکیل، ان کل نفس لمّا علیها حافظ، بل ھو قرأن مجید فی لوح محفوظ، فان تولو افقل حبسی الله لا اله الا ھو علیه توکلت وھو رب العرش العظیم، یا حفیظ (تین بار) یا حافظ احفظنا اللهم احرسنا بعینك التی لا تنام واکنفنا بکنفك الذی لایرام یا الله (۳ بار) یا رب العالمین''۔ (۳ بار)

**دشمن کا منہ پھیرنے کا عمل:**۔(بزرگوں کا مجرب)(وظیفہ نمبر ۶۰): یہ عمل دشمن کا منہ اور ہاتھ پھیر دیتا ہے نماز فجر کی سنتوں کی پہلی رکعت میں الم نشرح اور دوسری میں سورہ فیل کی ہمیشگی کرو۔

**غلہ کی حفاظت کا عمل:**۔(بزرگوں کا مجرب تعویذ)(وظیفہ نمبر ۶۱): یہ قرآن شریف کی پانچ آیات ہیں اگر آپ انہیں کاغذ پر لکھ کر سیدھے بازو پر باندھ لیں اور صبح وشام پڑھتے رہیں تو امن سے رہیں گے اور اگر آپ ان کو لکھ کر غلہ وغیرہ میں رکھیں گے تو اس غلہ کو گھن نہ لگے گا مال میں کہیں بھی رکھیں گے تو مال محفوظ رہے گا (۱) الم الله سے القیوم تک (پ۳ س۳، ع۱) (۲) شھد الله سے الحکیم تک (مومن ۲۶) (۳) ولوان قرآنا سے میعاد تک (رعد پ۱۳ ع۴) (۴) انما امر سے ترجعون تک (پ۲۲ ق۱۵) (۶) وھو معکم سے بصیر تک (حدید پ ۲۸) (۷) ان الله قوی عزیز و من یتوکل سے قدرا تک (پ۲۸ س۵۶) (۸) واحاط بما لدیھم واحصٰی کل شی عددا، ربّ المشرق والمغرب سے آخر آیت تک (مزمل ۹) (۹) لایتکلمون سے صوابا تک (پ۳۰) من ای شی سے انشر تک (۳۰) ذی قوۃ سے امین تک (پ۳۰) ولا حول ولا قوۃ الا بالله العلی العظیم وصلی الله علی سیدنا محمد وعلی آله وصحبه وسلم۔

(غذاءالارواح،ص:۳۲۰)

**موذی جانور سے حفاظت کیلئے:**۔(بزرگوں کا مجرب تعویذ)(وظیفہ نمبر ۶۲): یہ عمل تمام موذی جانوروں کو دفع کرتا ہے مندرجہ ذیل آیات کو لکھ کر زمین میں دفن کردیں یا درخت پر لٹکا دیں انه من سلیمان سے مسلمین تک (پ۱۹ نمل) یا ایھا النمل سے لا یشعرون تک (پ۱۹ نمل) فلنا ء تینّھم سے صاغرون تک (پ۱۹ نمل) یرسل سے تنتصرن تک (پ۲۷ رحمٰن) فسیکفیکھم الله سے علیم تک (پ۱ آخری) ومثل کلمۃ۔ الایہ (پ۱۳ س۱۴) واذا تولی سعٰی الآیہ (پ۲ س۲) فلمّا قضینا علیه الموت الآیہ (سبا پ۲۲) پھر یہ لکھیں حنّۃ ولدت مریم امۃ الله و مریم ولدت عیسی عبد الله یا معشر الھوا مّ من کان منکم من البر فلیخرج الی البحر من کان منکم من البحر فلیخرج الی البحر اعز م علیکما ایھا الارواح الطائرۃ باذن الله تعالی بعز عظمته وباسما ئه الحسنی کلّھا الاما سمعتم واطعتم وانتقلتم من ھذا المکان ومن لم ینتقل منکم فقدباء بغضب من الله ورسوله۔ حنہ سے حضرت مریم علیہ السلام پیدا ہوئیں جو اللہ کی بندی ہیں اور حضرت مریم علیہ السلام سے حضرت عیسی علیہ السلام پیدا ہوئے جو اللہ کے بندے ہیں اے جانورو تم میں سے جو کوئی خشکی کا ہو اسے خشکی کی طرف نکل جانا چاہیے اور جو سمندر کا ہے اسے سمندر میں چلا جانا چاہیے اللہ کے حکم سے اڑنے والی روحو اجو اس کے تمام اسماء حسنٰی کی جلالت شان کی عزت کے ساتھ اڑتی ہیں کیا تم نے سنا نہیں اور بات نہیں مانی اور اس جگہ سے ہٹے نہیں جو تم میں سے یہاں سے نہ ہٹے گا اس پر اللہ اور اس کے رسول ﷺ کا عتاب ہوگا پھر قالوا یا موسی ادع لنا بما عھد عندك الایہ لکھو (پ۹ اعراف) پھر سورۃ فاتحہ لکھو۔

**گمشدگی سے حفاظت:۔**(بزرگوں کا مجرب تعویذ)(وظیفہ نمبر۶۳): اگر کسی کی بابت کھوئے جانے کا اندیشہ ہوتو سورہ قصص لکھ کر اس کے سیدھے بازو پر باندھ دیں وہ انشاءاللہ محفوظ رہے گا۔

**شب جمعہ کیلئے خاص عمل:۔**(بزرگوں کا مجرب)(وظیفہ نمبر۶۴): اپنے گھر میں باوضو اور قبلہ رو ہوکر شب جمعہ کو عشاء کے بعد ۱۰۰۰ بار یہ درود پڑھیں اور ہر سو بار پر یہ دعا پڑھیں یا الله استجیر بك من فلان بن فلا نة فخذ لی حقا منه اے اللہ میں فلاں سے جو فلاں عورت کا بیٹا ہے تیری پناہ مانگتا ہوں تو اس سے میرا حق لے لے (درود شریف یہ ہے )اللهم صل علی سیدنا محمد النبی الا می وعلی اله وصحبه وسلم اے اللہ ہمارے سرکار حضرت محمد ﷺ پر درود وسلام بھیج جو ان پڑھ نبی ہیں اور ان کی بیوی بچوں پر اور ساتھیوں پر بھی۔

(وظیفہ نمبر۶۵): یہ عمل حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے مروی ہے یعنی مندرجہ ذیل آیات پڑھیے اور امن و امان سے رہئے آیت الکرسی ان ربکم سے محسنین تک (پ۱۶اعراف ع۴)والصافات سے لازب تک (پ۲۳،صافات ع۱)سنفر غ لکم سے فلا تنتصران تک (پ۲۷رحمٰن ع۴)۔(وظیفہ نمبر۶۶): اگر آپ کو اپنے کسی سامان پر چوری کا اندیشہ ہے تو یہ دعا لکھ کر اس میں رکھ دیجئے اللہ کے حکم سے وہ سامان محفوظ رہے گا بسم الله الرحمن الرحیم یا حفیظ یامن لا ینسی ویا من نعمه لا تحصی ویا له العروة الوثقی ویا من له العزة والثناء ویا من له الا سماء الحسنی احفظ و کذا بما حفظت به الارض والسماء الجات ظهری فی حفظ ذلك الی الحی القیوم فانك قلت وقولك الحق و کتابك المنزّل انا نحن نزلنا الذکر و انا له لحافظون وصلّی الله علی سیدنا محمد وعلی آله و صحبه وسلم

**خاتمہ بالخیر اور روزی میں فراخی کا عمل:۔**(بزرگوں کا مجرب)(وظیفہ نمبر۶۷): صبح و شام تین تین بار یہ دعا پڑھا کریں عمر میں زیادتی ہوگی خاتمہ بالخیر ہوگا روزی میں فراخی ہوگی اور دشمن سے امن ملے گاسبحان الله ملاء المیزان ومبلغ العلم و منتهی الرضوان وزنة العرش ترازو بھر کر جہاں تک مجھے علم ہے وہاں تک انتہائے رضا کے مطابق اور عرش کے وزن کے برابر میں اللہ پاک کی پاکی بیان کرتا ہوں۔(غذاءالارواح،ص:۳۲۲)

**41 بار معوذتین کا عمل:۔**(بزرگوں کا مجرب)(وظیفہ نمبر۶۸): دن رات میں ۴۱ بار معوذتین پڑھئے آیتوں کی تکرار کریں معنی و مطالب پر غور کریں انشاءاللہ امن وعافیت میں رہو گے۔

**ہر نماز کے بعد 5 مرتبہ اذان کا عمل:۔**(بزرگوں کا مجرب)(وظیفہ نمبر۶۹): ہر نماز کے بعد ۵ مرتبہ اذان پڑھیں فجر کی سنتوں کے بعد ۱۰۱ بار دعاء ذوالنون پڑھیں اور اگر ہو سکے تو وتر سے پہلے یا سجدے میں دعاء ذوالنون ۳۶۰ مرتبہ پڑھیں۔

**7 جمعوں تک کرنے کا عمل:۔**(بزرگوں کا مجرب)(وظیفہ نمبر۷۰): جمعہ کے دن عصر کی نماز کے بعد نماز ادا کرنے کی نیت سے کسی آباد مسجد میں بیٹھ جاؤ اور ایک بار یا تین بار درود شریف کے بعد بکثرت یہ دعا پڑھیں اور سات جمعوں تک مسلسل یہی عمل جاری رکھیں وہ دعا یہ ہے یاحی یا قیوم برحمتك استغیث اے زندہ اور دنیا کو سنبھالنے والے میں تجھ سے تیری رحمت طلب کرتا ہوں۔

**مصائب سے بچاؤ کیلئے حرز اعظم:۔**وظیفہ نمبر۷۱:اگر آپ انتہائی مصائب میں گھرے ہوئے ہیں تو کثرت سے دعائے ذوالنون پڑھا کریں نیز یہ دعا بھی کثرت سے پڑھا کریں حسبی الله ونعم الوکیل مجھے اللہ ہی کافی ہے اور بہترین کام بنانے والا ہے۔

(وظیفہ نمبر۷۲): یہ عمل ہر مصیبت میں پڑھا جاتا ہے خواہ کسی عزیز کی موت ہو یا کچھ اور مصیبت پیش آجائے اس کے پڑھنے سے نعم البدل مل جاتا ہے خود ام المؤمنین حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا نے اس کا تجربہ کیا ہے ان کے شوہر ابوسلمہ رضی اللہ عنہ فوت ہو گئے انہوں نے یہ دعا پڑھی اللہ تعالیٰ نے ان کو بہترین شوہر عطا فرمایا یعنی اللہ کے نبی ﷺ نے ان سے نکاح فرمایاانا لله وانا الیه رجعون اللهم عندك احتسب مصیبتی فاجرنی فیها وابدلنی منها خیرا اللهم اجرنی فی مصیبتی واخلف لی خیرا منها (مسلم)ہم اللہ ہی کیلئے ہیں اور اسی کی طرف لوٹنے والے ہیں میں تجھ سے اے مالک اپنی اس مصیبت پر ثواب کا امیدوار ہوں اس میں مجھے اجر دے اور اس سے بہتر دے مالک مجھے میری

مصیبت میں بدلہ دے اور اس کا نعم البدل عنایت فرما۔ (غذاء الارواح ص:۳۲۳)

(وظیفہ نمبر ۷۳): اس عمل کی کثرت بھی ہر مصیبت کے وقت کام آتی ہے (ابن حبان) اللھم لاسھل الا ما جعلته سھلا وانت تجعل الحزن اذا شئت سھلا اے اللہ وہی چیز آسان ہے جسے تو آسان کردے اور تو تو ہر مشکل کام کو بھی آسان کر دیتا ہے۔

(وظیفہ نمبر ۷۴): مندرجہ ذیل دعا کی ہمیشگی بھی مذکورہ بالا کام کرتی ہے یا رب مازال لطف منك یشملنی وقد تجد دبی ما انت تعلم فاصرفه عنی کم عوّدته کر ما فمن سواك لھذا العبد یرحمه۔ اے رب مجھ پر ہمیشہ تیرا لطف و کرم رہتا ہے آج مجھ پر ایک مصیبت آئی ہے جسے تو جانتا ہے اسے مجھ سے ہٹا دے جیسا کہ تو پہلے اپنے کرم سے بار بار ہٹاتا رہا تیرے سوا کون ہے جو اس غلام پر اپنا رحم کرے۔

**3 بار اشعار پڑھنے کا عمل:۔** (بزرگوں کا مجرب) (وظیفہ نمبر ۷۵): ان اشعار کو مکرر یا سہ (۳ بار) پڑھیں انشاء اللہ مصائب دور ہونگے وکم لله من لطف خفی یدق خفا ہ عن فھم الذ کی و کم یسراتی من بعد عسر وفرج کربة من بعد عسر وفرج کربة القلب الشجی و کم امر تساء به صبا حا وتاتیك المسرة العشی اذا ضاقت بك الا ھوال یوما فثق بالواحدذا الفرد العلی تشفع بالنبی فکل عبد یغاث اذا تشفع بالنبی۔

(وظیفہ نمبر ۷۶): آدھی رات کو باوضو یہ اسماء حسنیٰ پڑھیں علاوہ مصائب دور کرنے کے باعث ہیبت وعظمت بھی ہیں الملك العلی العظیم المغنی المتعال ذوالجلال المھیمن الکبیر بادشاہ، بلندوبرتر، عظمت والا بے پرواہ، بہت اونچا جلال و جبروت والا، حفاظت کرنیوالا اور سب سے بڑا۔

**اسماء حسنیٰ سے مصائب دور کریں:۔** (بزرگوں کا مجرب) (وظیفہ نمبر ۷۷): ہر فرض نماز کے بعد اس دعا کو ہمیشہ پڑھیں انشاء اللہ دنیا وآخرت کی ہولنا کیوں سے امن وامان میں رہو گے اعددت لکل ھول القاہ فی الدنیا والا خرۃ لا اله الاالله ولکل ھم وغم ماشاء الله ولکل نعمة الحمد لله ولکل اعجوبة سبحان الله ولکل ذنب استغفر الله ولکل ضیق حسبی الله ولکل مصیبة اناالله ولکل قضاء وقدر توکلت علی الله ولکل طاعة لاحول ولا قوۃ الا بالله میں نے دنیا وآخرت کی ہر ہولنا کی کیلئے لا اله الا الله ہر غم وفکر کیلئے ماشا ء الله ہر نعمت کے لئے الحمد لله ہر تنگی اور فراخی کیلئے الشکر لله ہر تعجب کیلئے سبحان الله ہر گناہ کیلئے استغفر الله ہر تنگی کے لئے حسبی الله ہر مصیبت کے لئے انا لله ہر قضاء وقدر کیلئے توکلت علی الله اور ہر تابعداری کیلئے لاحول و لا قوۃ الا بالله کو مقرر کیا ہے۔

**غروب آفتاب کے وقت 7 بار دعا کا عمل:۔** (بزرگوں کا مجرب) (وظیفہ نمبر ۷۸): اس عمل کو آفتاب غروب ہونے سے پہلے اور غروب ہونے کے بعد پڑھنا چاہئے ہر دعا سات بار پڑھو سورہ فاتحہ، ناس، فلق، اخلاص، کافرون، آیت الکرسی کلمہ تمجید اور مندرجہ ذیل درود شریف پڑھو اللھم صل علی محمد عبدك و حبیبك ونبیك ورسولك النبی الامّی وعلی أل محمد وبارك و سلم اللّھم اغفرلجمیع المومنین والمومنات والمسلمین والمسلمات الاحیاء منھم والا موات انّك مجیب الدعوات ورافع الدرجات یا قاضی الحاجات برحمتك یا ارحم الرحمین اللھم رب افعل بی وبھم عاجلا و آجلا فی الدّین والدنیا والا خرۃ افعل بنا ماانت له اھل ولا تفعل بنا ما نحن له اھل انك غفور جوّاد کریم ملك بررؤف رّحیم۔

اگر فرصت نہ ہو تو مندرجہ ذیل دعا کو روزانہ سات بار پڑھ لیا کیجئے (جلال الدین بخاری) ''اللھم انت ربی لا اله الا انت رب العرش الکریم علیك توکلت وانت رب العرش العظیم ولا حول ولا قوۃ الا بالله العلی العظیم ما شاء الله کان وما لم یشاء لم یکن اشھد ان لا اله الا الله اعلم ان الله علی کل شی قدیر وان الله قد احاط بکل شی علما واحصی کل شی عددا اللھم انی اعوذبك من شرنفسی ومن شرکل دابة انت اخدبنا صیتھا ان ربی علی صراط مستقیم ''

**1 ہزار بار درود شریف کا عمل:۔** (بزرگوں کا مجرب) (وظیفہ نمبر ۷۹): آدھی رات کے بعد اٹھ کر قبلہ رو ہو کر ایک ہزار مرتبہ مندرجہ ذیل درود شریف پڑھیں اللّھمّ صلّ وسلّم علی سیّدنا ومولنا محمّد صلوۃ تحل بھا عقدتی وتفرج بھا کربتی وتنقذنی بھا من وجلتی وتقیل بھا عثرتی وتقضی بھا حاجتی اے اللہ! ہمارے سردار ہمارے محبوب حضرت محمد ﷺ پر درود وسلام بھیج جس سے تو میری پیچیدگیاں دور کر دے میرے تفکرات مٹا دے مجھے خوف سے نجات دے دے میری لغزش زائل کر دے اور میری مرادیں پوری کر دے (سنوسی)۔

تذکرہ

مولانا غلام رسول قلعوی رحمہ اللہ

تالیف

محمد اسحاق بھٹی

مولانا غلام رسول رحمہ اللہ ویلفیئر سوسائٹی



طبع اول

ربیع الاول ۱۴۳۳ھ / فروری ۲۰۱۲ء

اہتمام ——— حافظ حمید اللہ

ناشر

مولانا غلام رسول رحمہ اللہ ویلفیئر سوسائٹی

قلعہ میاں سنگھ ضلع گوجرانوالہ رابطہ نمبر: 0344-6084317

ملنے کے پتے

| | |
|---|---|
| گوجرانوالہ | والی کتاب گھر۔ اردو بازار۔ 055-4441613۔ مکتبہ نعمانیہ۔ اردو بازار۔ 055-4235072<br>مکتبہ الفرقان۔ اردو بازار۔ 0333-4264487 |
| لاہور | المکتبہ السلفیہ لاہور۔ 042-37237184۔ کتاب سرائے۔ اردو بازار۔ 042-37320318<br>مکتبہ محمدیہ۔ اردو بازار۔ 042-37114650۔ مکتبہ اسلامیہ۔ اردو بازار۔ 042-37244973<br>دار الکتب السلفیہ۔ اردو بازار۔ 042-37361505۔<br>اسلامی اکیڈمی۔ اردو بازار۔ 042-37357585۔ مکتبہ قدوسیہ۔ اردو بازار۔ 042-37351124 |
| فیصل آباد | مکتبہ اہل حدیث۔ امین پور بازار۔ 041-2629292<br>مکتبہ اسلامیہ۔ فیصل آباد۔ 041-2631204۔ طارق اکیڈمی۔ 041-8546964 |
| کراچی | فضلی سنز۔ اردو بازار۔ 021-32629724۔ 021-32212991<br>علمی کتاب گھر۔ اردو بازار۔ 021-32628939۔ دار السلام۔ 021-34393936 |
| اسلام آباد | المسعود۔ اسلام آباد۔ 051-2261356۔ دار السلام۔ 051-2281516, 2500237 |
| راولپنڈی | مکتبہ عائشہ۔ 051-5551014۔ کتب خانہ رشیدیہ۔ 051-5771798 |
| سعودی عرب | الفرقان۔ الریاض۔ 01-4358646۔ دار العلوم الندیہ۔ جدہ۔ 02-6336640 |

مولانا احمد دین گکھڑوی رحمہ اللہ

محمد اسحاق بھٹی

مکتبہ قدوسیہ





اہتمام طباعت

ابوبکر قدوسی

اشاعت ——— ۲۰۱۱ء

مکتبہ قدوسیہ

رحمان مارکیٹ غزنی سٹریٹ اردو بازار لاہور پاکستان

قدوسیہ اسلامک پریس

Tel +92-42-37351124,37230585
maktaba_quddusia@yahoo.com
www.quddusia.com

(وظیفہ نمبر۸۰): مجھے اس پر تعجب ہے جو غم میں مبتلاء ہو وہ دعاء ذوالنون نہ پڑھے کسی چیز سے ڈرتا ہو اور حسبی اللہ ونعم الوکیل نہ پڑھے لوگوں کی شرارتوں سے خوفزدہ ہو اور وہ افوض امری الی اللہ ان اللہ بصیر بالعباد نہ پڑھے جنت کی رغبت رکھتا ہو اور ماشاء اللہ لا قوۃ الا باللہ نہ پڑھے ان چاروں آیتوں میں اللہ پاک نے قبولیت کی خوشخبری دی ہے۔(غذاء الارواح،ص:۳۲۸)

**استخارے:** وظیفہ نمبر۸۱: نمازاستخارہ گزر چکی ہے وہاں ملاحظہ فرمائیں۔

**خواب میں غیبی رہنمائی کا استخارہ:۔** (بزرگوں کا مجرب)(وظیفہ نمبر۸۲): بدھ، جمعرات اور جمعہ کی رات کو عشاء کے بعد استخارہ کریں اور اس کے بعد کسی سے بات کیے بغیر سیدھی کروٹ پر سو جائیں بسم اللہ اور الم نشرح سات مرتبہ پڑھ کر سینے پر دم کرلیں اور دعا کریں کہ اللہ تعالیٰ خواب یا بیداری کی حالت میں واقعہ کھول دے پھر سو بار یہ درود شریف پڑھیں''اللھم صل علی محمد بعدد معلوم لك''اے اللہ اپنی تمام معلومات کی برابر حضرت محمد ﷺ پر درود بھیج۔

**سورہ فاتحہ سے استخارے کا عمل:۔** (بزرگوں کا مجرب)(وظیفہ نمبر۸۳): یہ بڑا مجرب استخارہ ہے عشاء کے بعد وضو کرکے پاک بستر پر بیٹھو درود شریف ۳بار، سورہ فاتحہ ۱۰بار، سورہ اخلاص ۱۱بار اور پھر ۳بار درود شریف پڑھ کر سیدھی کروٹ پر قبلہ رخ ہو کر لیٹ جائیں ان شاء اللہ خواب دکھائی دے گا مگر اس کی تعبیر کسی اچھے معبر سے دریافت کریں(خزینۃ الاسراء)ہماری کتاب''شرعی تعبیر''اپنے پاس رکھیں اور اس سے تعبیر دیکھ لیا کریں۔

**سورہ شمس سے استخارے کا عمل:۔** (بزرگوں کا مجرب)(وظیفہ نمبر۸۴): غسل کرکے پاک کپڑے پہنئے اور وضو کرکے قبلہ رخ ہو کر سیدھی کروٹ سے لیٹ کر یا بیٹھ کر سات سات بار سورہ والشمس سورہ واللیل اور سورہ اخلاص یا معوذتین بار پڑھیں پھر مندرجہ ذیل دعا پڑھیں ان شاء اللہ سات دن سے آگے تجاوز نہ کرے گا کہ خواب میں کچھ نہ کچھ ضرور نظر آئے گا''اللھم ارنی فی منامی کذاو کذاوا جعل لی من امری فرجا و مخر جا وارنی فی منامی ما استدل بہ علی اجابۃ دعوتی''(قول جمیل) اے اللہ! میری نیند میں فلاں فلاں کام دکھا دے میرے کام کو میرے لیے کھول دے اور ظاہر کردے اور مجھے ایسے خواب دکھا جو میری دعا کے قبول ہونے پر دلالت کرتا ہو۔

**گھبراہٹ ووحشت وغیرہ:۔** (وظیفہ نمبر۸۵): حضور اکرم ﷺ نے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو گھبراہٹ کے واسطے یہ دعا بتائی تھی (ابوداؤد، ترمذی، حاکم) اعوذ بکلمات اللہ التامات من غضبہ وعقابہ و شر عبادہ ومن ھمزات الشیطین وان یحضرون میں اللہ کے مکمل کلموں کی اس کے غصہ سے اس کے عذاب سے اس کے بندوں کی شرارت سے شیطان کے وسوسوں سے اور ان کی موجودگی سے پناہ مانگتا ہوں۔

(وظیفہ نمبر۸۶): کسی آدمی نے حضور اکرم ﷺ سے وحشت کی شکایت کی تو آپ ﷺ نے یہ دعا بتائی (طبرانی) سبحان الملك القدوس رب الملائکۃ والروح جللت السموات والا رض بالعزۃ والجبروت۔ میں پاک شہنشاہ کی پاکی بیان کرتا ہوں جو کہ فرشتوں اور روح کا مالک ہے اے اللہ تو نے آسمان وزمین کو عزت وجبروت سے بھر دیا۔(غذاء الارواح،ص:۳۲۹)

## نام کتاب:۔تذکرہ مولانا غلام رسول قلعوی رحمہ اللہ...... مصنف:۔محمد اسحٰق بھٹی حفظہ اللہ
## ناشر:۔مولانا غلام رسول رحمہ اللہ ویلفیئر سوسائٹی

**خیرالاموراوسطہا کی تلقین:۔** سورۂ فاتحہ میں اللہ تعالیٰ اپنے بندوں کی زبان سے یہ کہلواتے ہیں کہ اے اللہ! ہمیں صراط مستقیم کی ہدایت نصیب فرما۔ان لوگوں کی راہ جن پر تو نے اپنی عنایات ونوازشات کی انتہا کردی۔سورۂ نساء میں ان لوگوں کی تفصیل بیان کرتے ہوئے فرمایا کہ: یہ لوگ انبیاء، صدیقین، شہداء، اور صالحین کی معیت سے سرفراز ہوتے ہیں۔(النساء:۶۹)

ان انعام یافتگان میں سے ایک طبقہ صالحین کا بھی ہے۔یہی وہ اہل ذکر وفکر لوگ ہیں جن کی صحبت میں بیٹھنے اور ان سے نگاہیں نہ پھیرنے کا حکم اللہ نے اپنے رسول مکرم ﷺ کو دیا۔فرمایا:''واصبر نفسك مع الذین یدعون ربھم بالغدٰوۃ والعشی یریدون وجھہ ولا تعد عینك عنھم''(سورۃ الکھف)(ترجمہ: ان لوگوں کے ساتھ بیٹھا کرو جو محض اس (اللہ) کی رضا کے حصول کی خاطر اپنے رب کو صبح وشام پکارتے

(اور اس سے دعائیں مانگتے) ہیں۔قرآنی تعلیمات تک نارسائی اور اسلاف کے احترام اور ان کے معمولات یومیہ کے ذکر سے گریز ممکن ہے نیازمندوں کے غلوعقیدت کا ردّعمل ہو لیکن یہ دونوں راہیں افراط وتفریط کا نتیجہ ہیں۔ان کے''وسط''میں ہی اصل راہ ہے۔
(تذکرہ مولانا غلام رسول قلعوی،ص:۶)

**نقش اسلاف پر چلنے کی دعا:۔** یہ اللہ کے بندوں میں سے ایک بندے کی داستانِ حیات ہے جو علم وعمل میں ہمہ وقت مستعد اور عزیمت کا کوہ گراں تھا۔جس نے اپنی پوری زندگی اللہ اور اس کے رسول ﷺ کی اطاعت کیلئے وقف کر دی تھی۔ہماری دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ ہم سب کو بھی اپنے اسلاف کے نقش قدم پر چلنے کی توفیق عطا فرمائے۔آمین یارب العالمین۔(تذکرہ مولانا غلام رسول قلعوی،ص:۶)

**احترام اولیاء ایمان کا حصہ ہے:۔** اللہ کی زمین پر انبیاء ورسل علیہ السلام کے بعد سب سے زیادہ مرتبہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اجمعین کا ہے اُن کے بعد محدثین کرام اور ائمہ دین کا ہے اور ان کے بعد اولیاء عظام کا مرتبہ ومقام ہے اور اولیاء کرام کی عزت واحترام کرنا ایمان کا جزو ہے۔
(تذکرہ مولانا غلام رسول قلعوی،ص:۲۰)

**اہل اللہ اور اولیاء کی تعریف:۔** اولیاء کن کو کہتے ہیں،سیّد ابوبکر غزنوی رحمہ اللہ ولی کامل کی پہچان اور مقام کے بارے میں فرماتے ہیں کہ ولایت کی دلیل فقط ایک ہے اور وہ محمد ﷺ کی کامل اتباع ہے۔''قل ان کنتم تحبون الله فاتبعوني يحببكم الله''(آل عمران ۳/۲)

جو جتنا آپ ﷺ کی ذات اور آپ ﷺ کی سنت میں فنا ہوا وہ اتنا ہی مقرب الٰہی ہوا۔حضرت محمد بن فضیل رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ بدبختی کی تین علامات ہیں:

(۱)صالحین کی صحبت نصیب ہو اور وہ ان کی عزت وحرمت سے محروم رہے،(۲)عالم ہو اور بے عمل ہو،(۳)عمل ہو اور اخلاص سے نہ ہو۔سیّد ابوبکر غزنوی مزید فرماتے ہیں کہ میری بات کو پلے باندھ لو کہ ولایت اور قرب الٰہی کے تمام درجات اللہ اور اس کے رسول ﷺ کی اطاعت ہی سے حاصل ہوتے ہیں:''ومن يطع الله والرسول فاولئك مع الذين انعم الله''(النساء:۶۹/۴)

جن پر اللہ تعالیٰ کی نوازشیں ہوتی ہیں۔یہی لوگ ہیں جنہیں انبیاء علیہ السلام کی معیت نصیب ہوتی ہے جنہیں صدیقیت وشہادت کے بلند مقاموں سے نوازا جاتا ہے۔نیز یہی وہ ہستیاں ہیں جنہیں صلحاء کی رفاقت جو کہ سب سے اچھی رفاقت ہے نصیب ہوتی ہے۔صلحاء،اتقیاء، اولیاء کے سب درجات ومراتب کا انحصار اللہ اس کے رسول مقبول کی اطاعت اور اتباع پر ہے۔(تذکرہ مولانا غلام رسول قلعوی،ص:۲۰-۲۱)

**گستاخ اولیاء سے اللہ کا اعلان جنگ:۔** اولیاء واجب الادب اور واجب التعظیم ہوتے ہیں۔اولیاء کا نام ادب سے نہ لینا ان کی عزت نہ کرنا اور ان سے دشمنی رکھنا۔بخاری شریف کی حدیث قدسی پڑھیے:''ان الله قال من عادلي ولياً فقد آذنتهُ بالحرب''(بخاری کتاب الرقاق ۶۵۰۲)کے مطابق اللہ تعالیٰ کا ان سے اعلان جنگ ہے۔

مولانا غلام رسول رحمہ اللہ کی حیات مبارکہ کا تذکرہ اور اس کو محفوظ کرنا آئندہ نسلوں کیلئے فوز وفلاح کی راہیں کھولنا ہے۔اللہ والوں کا تذکرہ انتہائی خوبصورت انداز میں کیا ہے۔(تذکرہ مولانا غلام رسول قلعوی،ص:۲۱-۲۲)

**تصوف یعنی تزکیہ واحسان کا مقام:** ہمارے ممدوح مولانا غلام رسول رحمہ اللہ کے مجاہدات اور ریاضتیں قرآن وسنت کی تعلیمات کے عین مطابق تھیں وہ اسلامی علوم کے متبحر عالم،فقیہہ اور متکلم تھے۔تزکیہ واحسان اسلام کی روح اور ایمان کا جوہر ہے۔قد افلح من تزکی (الاعلیٰ)

قرآن وحدیث کی غرض وغایت ذات باری تعالیٰ کے ساتھ فرد کے شخصی تعلق کو قائم رکھتا ہے۔

مولانا غلام رسول رحمہ اللہ کی داستان حیات کا مطالعہ یقیناً تپتے ہوئے ریگزاروں میں بادِنسیم کے ایک جاں فزا جھونکے کی مانند ہے مولانا کی زندگی تعلیم وتدریس اور تبلیغ میں صرف ہوئی جانے کتنے اللہ کے بندے ان کی وجہ سے مسلمان ہوئے۔اور راہ راست پر آئے۔
(تذکرہ مولانا غلام رسول قلعوی،ص:۲۲)

## نام کتاب:۔سوانح داؤد غزنوی...... ترتیب وتحریر:۔سید ابوبکر غزنوی رحمہ اللہ

**علمائے دیوبند سے حسن عقیدت:۔** حضرت والد علیہ الرحمہ کی تاریخ وفات سولہ دسمبر 1963ء ہے۔ان کی وفات سے ایک دو برس بعد ہی ان پر کتاب مرتب کرنے کا ارادہ کیا تھا۔یہ خواہش بھی تھی کہ حضرت میاں ابوالحسن علی ندوی رحمہ اللہ ناظم ندوۃ العماء لکھنؤ جن کی شخصیت مجھے عزیز ہے کے نگارشات قلم بھی کتاب میں شامل ہوسکیں۔(سوانح داؤد غزنوی ص 7)

**متصوف خاندان اور تلاش مرشد کا سفر:۔** مولانا داؤد غزنوی رحمہ اللہ کے دادا مولانا عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کی ایک فقید المثال شخصیت تھی۔جس میں بیک وقت علم دین اور تصوف جمع ہوگئے تھے۔ان کے متعلق ہمارے خاندان میں مشہور ہے کہ وہ مادرزاد ولی تھے۔چنانچہ وہ تحصیل سلوک کے شوق میں اپنے پیروشیخ سے ملنے گئے جو اُس وقت افغانستان کے مشاہیر صُوفیاء اور اولیاء میں سے تھے (سوانح داؤد غزنوی صفحہ 11)

**استغراق نماز یا آپ کی کرامت:۔** میرے ایک استاد مولوی حافظ عبدالرحمٰن مرحوم تھے جن سے میں نے حدیث کی مشہور کتاب ''ریاض الصالحین'' پڑھی۔وہ فرمایا کرتے تھے کہ قیام امرتسر میں جب وہ حضرت مولانا سے حدیث پڑھا کرتے تھے تو اُن کی محویت کے عجیب وغریب واقعات دیکھنے میں آئے۔ایک مرتبہ عصر کی نماز پڑھا رہے تھے کہ یکا یک سخت بارش شروع ہوگئی۔ایسی سخت کہ مقتدی سب نماز چھوڑ کر بھاگ گئے صرف دو چار رہ گئے۔نماز سے فارغ ہوکر دعا کے لیے ہاتھ اٹھائے تو ہاتھ سب کیچڑ سے بھرے ہوئے تھے۔فرمانے لگے:

''باران شُد؟ واللہ عبُد اللہ را خبر نشُد'' ''کیا بارش ہوئی تھی؟ اللہ کی قسم عبداللہ کو اس کی خبر ہی نہیں ہوئی'' (سوانح داؤد غزنوی ص 14)

**قبولیت دعا کا اشارہ فرمانا (کرامت):۔** ایک روز نماز عصر کے بعد پھوپھا صاحب نے فرمایا کہ حضرت میرے لیے بھی دُعا فرمائیں پُوچھا کیا دُعا کروں؟ عرض کیا مجھے دردسر کا کبھی ایسا شدید دورہ پڑتا ہے کہ میں بے حال ہوجاتا ہوں اور میری نمازیں قضا ہوجاتی ہیں۔دُعا فرمائیں یہ شکایت دُور ہوجائے۔میری نماز باجماعت قضا نہ ہوایک تیسری اور چیز کہی مگر وہ میری یاد سے نکل گئی ہے۔بہر حال چند منٹ ہاتھ اٹھا کر دُعا کی اور فرمایا:''قبُول شُد انشاءاللہ''۔

میرے دادا (والد صاحب کے پھوپھا) اس وقت بالکل جوان تھے۔ستر سال کی عمر پائی۔گویا قریباً دُعا کے بعد پینتالیس پچاس سال زندہ رہے۔دردسر کا دورہ ایک مرتبہ بھی اس مدت میں نہیں ہوا۔سفر وحضر میں نماز باجماعت کبھی قضا نہیں ہوئی۔آخری رات عشاء کی نماز باجماعت پڑھی۔تہجد کی نماز پوری پڑھی کہ وقت آ گیا۔ذکر شروع کردیا اور صبح کی نماز سے قبل جان جاں آفریں کے سُپرد کردی

ع خدا رحمت کند ایں عاشقان پاك طینت را (سوانح داؤد غزنوی ص15)

**مسجد کے درودیوار سے نفی اثبات کا ذکر (کرامت):** ایک دن میاں غلام رسول صاحب رحمہ اللہ کی کسی بات پر خفا ہوکر کہنے لگے:

مولوی غلام رسول! تو مولوی شُدی، محدث شُدی عالم شُدی، واعظ شُدی واللہ ہنوز مُسلمان نشُدی۔

یہ کہنا تھا مولوی غلام رسول رحمہ اللہ فرش پر گر گئے اور تڑپنے لگے۔

پھر فرمایا: بگو''لا الہ الا اللہ'' کہتے ہیں اور مولانا کا بیان ہے کہ اُس وقت مسجد کے درودیوار سے ''لا الہ الا اللہ'' کی آوازیں آرہی تھیں۔ (سوانح داؤد غزنوی صفحہ 16)

**کسی فرقہ پر نکتہ چینی نہ کرنا:۔** مجھے کبھی یاد نہیں کہ آپ رحمہ اللہ نے خطبہ میں کسی قسم کی درشت نکتہ چینی کسی شخص یا کسی فرقہ پر کی ہو۔''رحمة الله علیه''

**مولانا عبداللہ غزنوی کی خلافت نقشبندیہ:** غزنوی خاندان سے ہمارے خاندان کے روابط بہت قدیم اور عزیزانہ ہیں۔ ہنُدوستان میں اس خاندان کے نامور اور مخلص بانی مولانا سید عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ سلوک میں مولانا حبیب اللہ قندھاری رحمہ اللہ کے خلیفہ

تھے اور مولانا حبیب اللہ قندھاری رحمہ اللہ کا روحانی تعلق وتلمذ حضرت سید احمد شہید رحمہ اللہ سے تھا۔(سوانح داؤد غزنوی ص 23)

**علمائے دیو بند کا خراج عقیدت:** اچانک انکی وفات کی اطلاع ملی نہ صرف خاندان غزنوی اور نہ صرف جماعت اہل حدیث بلکہ اس برعظیم پاکستان وہند کے دینی وعلمی حلقے میں اور علماء کی صف اول میں ایک باوقار کرسی خالی ہوگئی جس کا پُر ہونا آسان نہیں معلوم ہوتا۔ مولانا کی دلآویز شخصیت، اُن کا فکری توازن اور اعتدال، اُن کے وسیع روابط، ان کی مجاہدانہ سرگرمیاں، ان کا علمی ذوق، عقائد اور اپنے مسلک میں پختگی اور استقامت کے ساتھ سلف کا عمومی احترام، خاندانی ذوق اور رُوحانی چاشنی۔ یہ سب وہ خصوصیات ہیں جن کے حامل بہت کم نظر آتے ہیں۔(سوانح داؤد غزنوی ص 27)

**نفرتوں سے دور متوازن شخصیت:۔** جب ان کی صحت اچھی نہ رہی تو وہ گوشہ نشین ہو گئے اور یہ دور بھی انتہائی سلامت روی سے گزارا۔ کبھی کسی سے پرخاش گوارانہ کی۔ اچھے اور نیک کاموں میں سب کا ساتھ دیا۔ وہ فطرتاً متوازن اور مستقیم تھے۔ اختلاف رائے کے وقت بھی سب کے ساتھ محبت، بہی خواہی اور خیر سگالی کا برتاؤ جاری رکھا۔ عداوت کو ان کے دلی خلوص کی منزل میں کبھی بار نہ ملا۔(سوانح داؤد غزنوی ص 38)

**تصوف واحسان کی اشاعت کا جذبہ:۔** تلافی مافات کے لیے اب ہماری نظریں مولانا مرحوم کے جواں سال اور جواں فکر فرزند مولانا ابوبکر غزنوی رحمہ اللہ پر گڑی ہیں کہ وہ اٹھیں اور دعوت وارشاد کے اس منصب کو سنبھالیں اور تواضع، انکساری اور محبت وتودد کی ان فراوانیوں کے ساتھ جو تصوف واحسان کا خاصہ ہیں، تبلیغ واشاعت میں نکلیں اور لسان وقلم کی جنبشوں کو اُس اوجِ کمال تک پہنچائیں۔(سوانح داؤد غزنوی ص 40)

**تصوف اور قلب وروح پر علمی گفتگو:۔** بارہا ایسا ہوا کہ مولانا رحمہ اللہ نے اپنی دلآویز اور روایتی مسکراہٹ کے ساتھ نہ صرف میرے بعض تفردات فکری کی پُرزور تائید کی بلکہ اس کے لیے شواہد بھی مہیا کیے۔ خلوت کے یہ لمحے علم وتحقیق کی خوش بحثوں سے گزر کر آخر تصوف، احوال آخرت اور قلب ورُوح کے جائزہ پر ختم ہو جاتے۔

**وسعت نظری کے لیے فکرمند ہونا:۔** لیکن ہمارا یہ حال ہے کہ ہم بہت زیادہ بحث ومناظرہ کی وجہ سے مسائل کی ان چند گنی چنی دیواروں میں محصور ہو کر رہ گئے ہیں جن کو گروہی عصبیت اور تنگ نظری نے پیدا کیا ہے۔ چنانچہ آج الہحدیث کے معنی ایسے گروہ کے نہیں کہ جن کی نظر اسلام کے پورے حکیمانہ نظام پر ہو، جن کے عمل سے اسلام کی تمام اخلاقی، اجتماعی اور رُوحانی قدروں کا خصوصیت سے اظہار ہوتا ہو اور جو روزمرہ کی عام زندگی میں ہر قدم پر کتاب وسنت کی تصریحات کے متلاشی ہوں۔ آج اہلحدیث کے معنی اس کے برعکس ایک ایسے شخص یا جماعت کے ہیں جن کی دلچسپیوں کا محور عموماً صرف چند مسائل، چند بحثیں اور چند فرسودہ مناظرانہ کاوشیں ہیں۔(سوانح داؤد غزنوی صفحہ 43)

**ائمہ اربعہ کی عزت اور احترام:۔** منٹگمری کے خطبہ جمعہ میں ایک انتہائی اہم بات جو مولانا رحمہ اللہ نے فرمائی اور جس کی جانب تمام اہل حدیث حضرات کو خصوصی طور پر متوجہ ہونا چاہیے! وہ یہ تھی کہ اگرچہ ہم ائمہ اربعہ رحمہم اللہ سے اختلاف کرتے ہیں لیکن اس کا یہ مطلب ہرگز نہیں ہے کہ ہم ان کی عزت نہیں کرتے یا ان کی قدر ومنزلت سے آگاہ نہیں ہیں۔ خدا شاہد ہے کہ ہمارے دلوں میں ان کا اسی قدر احترام موجود ہے جس قدر ان کے مقلدین کے دلوں میں ہے۔

**گستاخ ائمہ اربعہ پر تنقید:۔** اس سلسلے میں مولانا رحمہ اللہ نے سامعین (جو اکثر وبیشتر اہل حدیث تھے) کو سخت الفاظ میں تنبیہ کی کہ دوُسرے لوگوں کہ یہ شکایت کی اہل حدیث حضرات ائمہ اربعہ رحمہم اللہ کی توہین کرتے ہیں بلا وجہ نہیں ہے اور میں دیکھ رہا ہوں کہ ہمارے حلقہ میں عوام اس گمراہی میں مبتلاء ہو رہے ہیں اور ائمہ اربعہ رحمہم اللہ کے اقوال کا تذکرہ حقارت کے ساتھ بھی کر جاتے ہیں۔ یہ رجحان سخت گمراہ کن اور خطرناک ہے اور ہمیں سختی کے ساتھ اس کو روکنے کی کوشش کرنی چاہئے۔

**ائمہ کا حد ادب:۔** ہم ان ائمہ دین رحمہم اللہ کے دستر خوان کے جھوٹے ٹکڑے کھانے والے ہیں۔

**اختلاف ائمہ میں وسعت ظرفی:۔** راقم الحروف کے لیے اول تو یہ فراخی قلب ہی بہت غیر متوقع تھی کہ جمعیت اہلحدیث کے صدر اپنی جمعیت کے لوگوں کو ائمہ اربعہ کی تعظیم وتکریم کی اس درجہ شدت کے ساتھ تلقین کریں، لیکن شیخ محی الدین ابن عربی رحمہ اللہ کے ساتھ حضرت

کا تعظیم آمیز کلمہ تو بہت ہی حیرانی کا موجب ہوا۔ چنانچہ جُمعہ کے بعد جب ایک جگہ کھانے پر ملاقات ہوئی تو مجھ سے نہ رہا گیا اور میں نے عرض کر ہی دیا کہ حضرت! آپ نے ابن عربی رحمہ اللہ کا تذکرہ تعظیم وتکریم کے ساتھ کیا حالانکہ امام ابن تیمیہ رحمہ اللہ کی رائے ان کے بارے میں بہت سخت ہے اس کا جو جواب مولانا مرحوم نے دیا وہ اس قابل ہے کہ سنہری حروف سے لکھا جائے اور دین کے تمام خادم اس کو حرز جان بنا لیں۔ میری بات سن کر مولانا نے قدرے توقف کے بعد فرمایا:

ڈاکٹر صاحب! ابن تیمیہ رحمہ اللہ اور ابن عربی رحمہ اللہ دونوں ہی ہمارے بزرگ ہیں۔ اپنے آپس کے اختلاف کو وہ جانیں! ہم خورد ہیں اور خورد رہنے ہی میں عافیت سمجھتے ہیں! مولانا نے یہ الفاظ اتنے شدید تاثر کے ساتھ فرمائے کہ ساتھ ہی ان کی آنکھوں میں آنسو آ گئے! واقعہ یہ کہ میں عرض نہیں کر سکتا کہ مولانا رحمہ اللہ کے اس منکسرانہ قول سے میرے دل میں ان کی عزت میں ایک دم کس قدر اضافہ ہوا اور ان کا احترام کتنا بڑھ گیا! (سوانح داؤد غزنوی ص 88)

**مکتوبات امام ربانی سے عشق:۔** چنانچہ ایک بار جب میں نے مولانا رحمہ اللہ سے مکتوبات حضرت مجدد الف ثانی رحمہ اللہ کی جلد اول عاریتاً مانگی تو مولانا نے فرمایا: ڈاکٹر صاحب اس کتاب کو میں نے آج تک کبھی اپنے سے جدا نہیں کیا اور میں کسی دوسرے شخص کو یہ کتاب عاریتاً نہ دیتا لیکن آپ سے ایک خصوصی محبت ہوگئی ہے جس کی بناء پر انکار نہیں کر سکتا چنانچہ ایک ماہ کے لیے میں وہ نسخہ منٹگمری لے گیا۔ پھر جب میں اسے واپس لایا تھا تو اس پر چرمی جلد بندھوا لایا جسے دیکھ کر مولانا بہت خوش ہوئے اور فرمانے لگے میرا پہلے ہی سے یہ اندازہ تھا کہ آپ اس کتاب کے واقعی قدردان ہیں۔ (سوانح داؤد غزنوی ص 89)

**شریعت وطریقت کا حسین امتزاج:۔** واقعہ یہ ہے کہ اس دور میں مولانا رحمہ اللہ کی شخصیت بہت غنیمت تھی اور اس میں اسلام کے قرن اول کی بہت سی خصوصیات موجود تھیں۔ خصوصاً اتباع سنت کے مکمل اہتمام کے ساتھ قلب وروح کی حیات باطنی کا جو حسین امتزاج ان کی شخصیت میں پایا جاتا تھا وہ تو اس دور میں جب کہ تصوف میں بہت سی نئی باتیں بطور لوازم داخل ہوگئی ہیں بہت ہی قابل قدر تھا اور میری ناچیز رائے میں اس دور میں شدید ترین ضرورت اسی چیز کی ہے۔ (سوانح داؤد غزنوی ص 94)

**علمائے دیوبند کا اقتداء میں نماز پڑھنا:۔** حضرت مولانا مسلکاً سلفی العقیدہ اہل حدیث اور متبع کتاب وسنت، مگر متشدد نہیں تھے ائمہ مجتہدین بالخصوص حضرت امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کا پورا پورا احترام کرتے تھے۔ فروعی مسائل میں کبھی نہیں الجھتے تھے یہی وجہ تھی کہ دیوبندی علماء آپ کو عقیدت کی نگاہ سے دیکھتے تھے۔ خود مولانا صاحب رحمہ اللہ کا اپنا بیان ہے کہ مولانا مفتی کفایت اللہ صاحب مرحوم کے بعد جمعیت علماء ہند کے صدر مولانا حسین احمد مدنی رحمہ اللہ شیخ الحدیث دارالعلوم دیوبند رہے اور نائب صدر کا عہدہ بھی تفویض ہوا۔ یہ معلوم ہے کہ مولانا حسین احمد مدنی رحمہ اللہ مذہب کے بارے میں نہایت متقشف اور سخت گیر تھے، مگر نماز کے وقت امامت کے لیے مولانا حسین احمد مرحوم مجھے آگے کر دیتے اور میری اقتداء میں نماز پڑھتے۔ حضرت مولانا احمد علی مرحوم امیر انجمن خدام الدین لاہور تمام عمر عیدین کی نماز حضرت مولانا داؤد غزنوی مرحوم کی اقتدار میں نماز پڑھتے رہے۔ (سوانح داؤد غزنوی ص 114)

**مولانا داؤد غزنوی کی پگڑی:** سفید عمامہ باندھے ہوئے، بہت وجیہہ اور بارُعب سٹیج پر نمودار ہوئے۔

**مولانا غزنوی ہمارے مرشد ہم مرید (کرامت):** ملک احمد بوڑھے آدمی تھے، دراز قامت اور وجیہہ تھے۔ بڑے نیک تھے۔ وہ حضرت الامام مولانا عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ کے مرید تھے۔ دو تین روز ہی میں مجھ سے مانوس ہو گئے تھے۔ میں نے باتوں باتوں میں ان سے پُوچھا: آپ اس خاندان کے حلقہ ارادات میں کیسے آئے؟ اُنہوں نے اس کا جواب ان الفاظ میں دیا:

> میں اٹھارہ سال کی عمر کا تھا۔ مجھے گنٹھیا کا مرض لاحق ہوگیا۔ والد نے بہت علاج کرائے مگر آرام نہیں آیا۔ کسی نے بتایا کہ امرتسر میں ایک بزرگ مولانا عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ رہتے ہیں، وہ دُعا کرتے ہیں اور لوگ صحت یاب ہو

جاتے ہیں۔اس زمانے میں گھوڑی کے سوا اس گاؤں سے امرتسر جانے کا کوئی ذریعہ نہ تھا، چنانچہ گٹھڑی کی شکل میں والد نے مجھے گھوڑی پر لادا۔ہم امرتسر مسجد غزنویہ میں پہنچے تو فجر کی نماز ہو رہی تھی۔ والد نے مجھے اٹھایا اور مسجد کے صحن میں رکھ دیا۔گھوڑی باہر باندھی اور خود وضو کر کے جماعت میں شریک ہو گئے جو بزرگ امامت کرا رہے تھے وہ اس درد وسوز سے قرآن مجید پڑھ رہے تھے کہ دل ان کی طرف کھنچا جاتا تھا۔نماز کے بعد انھوں نے میری طرف دیکھا۔اُدھر والد نے آگے بڑھ کر درخواست دعا کی۔اُنھوں نے دعا کے لیے ہاتھ اٹھائے۔جیسے جیسے وہ دُعا مانگ رہے تھے یوں احساس ہوتا تھا جیسے میرے جوڑوں کی بندش کھل رہی ہے۔تین دن ہم وہاں رہے اور اللہ کے فضل سے میں تندرست ہو کر واپس آیا۔اب جسمانی حالت کے ساتھ ہماری روحانی دنیا بھی بدل چکی تھی۔اس کے بعد ہم اُن کے مرید تھے اور وہ ہمارے مُرشد۔(سوانح داؤد غزنوی ص 132)

**دعا کی بدولت معاشی تنگی ختم ہو جانا (کرامت):** حضرت الامام مولانا عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ کے قبولیت دُعا کے سلسلے میں بہت سے واقعات عوام اوران کے عقیدت مندوں میں مشہور ہیں۔اس ضمن کا ایک عجیب وغریب واقعہ مولانا داؤد غزنوی رحمہ اللہ نے بھی اور ایک مدراسی بزرگ عزیز اللہ صاحب (گھڑی ساز) نے بھی بیان کیا۔

عزیز اللہ صاحب 1958ء میں اپنے عزیزوں سے ملاقات کیلئے مدراس سے کراچی آئے۔کراچی سے لاہور آئے اس سفر کا مقصد محض مولانا داؤد غزنوی رحمہ اللہ اور ارکان جماعت سے مُلاقات تھا۔وہ الاعتصام کے خریدار تھے۔سیدھے دفتر میں آئے، اپنا نام اور پتہ بتایا۔میں ان کے نام سے واقف تھا۔بحیثیت مدیر ''الاعتصام'' وہ مجھ سے آشنا تھے۔میں نے ان کو اعزاز سے بٹھایا اور مدراسی ہونے کیوجہ سے کھانے کے لیے مچھلی پیش کی۔مولانا رحمہ اللہ اس روز لاہور سے باہر تشریف لے گئے تھے، میں نے مولانا رحمہ اللہ کے ساتھ ان کی عقیدت کی وجہ پوچھی، تو انہوں نے بتایا کہ ایک عرصہ ہوا مدراس سے دو آدمی چمڑے کی تجارت کے لیے امرتسر آئے ان کے ساتھ ایک مدراسی ملازم بھی تھا، جس کا نام اسماعیل تھا۔اسماعیل فجر کی نماز روزانہ حضرت الامام مولانا عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ کی اقتداء امامت میں ادا کرتا۔ایک روز انہوں نے پُوچھا تم کون ہو؟ کہاں کے رہنے والے ہو؟ اور یہاں کیا کام کرتے ہو؟

اُس نے جواب دیا: میرا نام اسماعیل ہے، مدراس کا رہنے والا ہوں اور دو مدراسی سیٹھوں کے ساتھ ملازم کی حیثیت سے یہاں آیا ہوں۔اس کی یہ بات سن کر امام صاحب رحمہ اللہ نے دُعا کے لیے ہاتھ اُٹھائے۔عزیز اللہ نے اور اس کے بعد مولانا داؤد غزنوی رحمہ اللہ نے بتایا کہ اسماعیل کہا کرتا تھا۔امام صاحب دعا مانگ رہے تھے اور مجھے یوں محسوس ہو رہا تھا کہ گویا دولت میرے جھولی میں گر رہی ہے۔نماز و دعا کے بعد واپس گھر گیا تو سیٹھوں نے کہا: اسماعیل: تُم بہت عرصے سے ہمارے ساتھ ہو، ہم نے تم کو دیانتدار، محنتی اور امین پایا ہے۔لہٰذا ہم نے آج سے تمیں اپنے کاروبار میں شریک کر لیا ہے اور تمہارا ایک خاص حصہ مقرر کر دیا ہے اپنے حصے کی رقم تُم نقد ادا نہیں کرو گے، بلکہ تمہارے حصے کے منافع سے وضع ہوتی رہے گی۔اسکے بعد چند مہینوں میں وہ اس درجہ امیر ہو گیا کہ اسماعیل سے کا کا اسماعیل بن گیا۔کا کا مدراس کی زبان میں سیٹھ کو کہتے ہیں۔

**ننگے سر نماز پسند نہ فرماتے:** ننگے سر نماز پڑھنا مولانا رحمہ اللہ کو ناگوار گزرتا تھا۔اس کی ایک مثال ملاحظہ ہو۔ایک مرتبہ مسجد چینیاں والی میں بیٹھے تھے کہ ملک محمد رفیق جو اُن کے پُرانے عقیدت مند اور حلقہ مسجد چینیاں والی کے رہنے والے تھے، ان کی موجودگی میں مسجد میں آئے اور ننگے سر نماز پڑھنے لگے۔جب وہ نماز سے فارغ ہوئے، تُو اُن کو بُلایا اور فرمایا: ملک صاحب! ایک بات عرض کروں؟ انہوں نے کہا: مولانا فرمائیے۔کیا ارشاد ہے۔کہا: ننگے سر نماز نہ پڑھا کریں۔

**فقہی اختلاف کے باوجود احترام کرنا:۔** نماز میں جمع تقدیم کے بھی وہ قائل نہ تھے۔ان کا نقطہ نظر یہ تھا اور اس پر انھیں اصرار تھا جس نماز کا وقت نہیں ہوا، وہ کیوں پڑھی جائے۔اس سلسلے کا ایک واقعہ قابل ذکر ہے: ایک مرتبہ تنظیم جماعت کے ضمن میں مولانا غزنوی رحمہ اللہ مولانا محمد اسماعیل

مرحوم اور مولانا عطاء اللہ حنیف رحمہ اللہ ضلع لاہور کے ایک قصبے موضع کھڈیاں گئے۔ میں بھی ساتھ تھا۔ نماز جمعہ وہاں پڑھی اور علاقے کے لوگوں کو خطاب کیا۔ وہاں سے چلے تو قصور پہنچے اور نماز مغرب قصور کی مسجد اہل حدیث میں ادا کی۔ فرض پڑھنے کے بعد مولانا غزنوی رحمہ اللہ تو حسب معمول وظیفے میں مشغول ہو گئے اور مولانا محمد اسماعیل مرحوم نے عشاء کی نماز پڑھنا شروع کر دی۔ وظیفے کے بعد مولانا نے مولانا محمد اسماعیل صاحب رحمہ اللہ سے پوچھا یہ آپ نے مغرب کی نماز کے بعد کیا پڑھا ہے؟ کہا: نماز عشاء فرمایا: کیوں؟ کہا: مغرب کے ساتھ عشاء جمع کر لی ہے۔

فرمایا عشاء کا وقت تو ابھی نہیں ہوا۔ آپ نے قبل از وقت نماز کیوں پڑھی؟ لیکن مولانا اسماعیل صاحب رحمہ اللہ ان کا اس درجہ احترام کرتے تھے کہ بجائے اپنے حق میں دلائل دینے کے خاموش ہو گئے۔

**کھانے پینے میں آداب کا خیال رکھنا:۔** آپ آداب اکل وشرب کے بھی بہت پابند تھے۔ فرمایا کرتے تھے کھانے پینے کے کچھ خاص آداب ہیں ان کو ملحوظ رکھنا ضروری ہے۔ مثلاً چلتے پھرتے کھانا یا راستے میں کھڑے ہو کر کھانا سخت معیوب ہے، اگر اپنے تعلق والے کسی شخص کو راستے میں ریڑھی یا دوکان پر کھڑا کھاتے ہوئے دیکھتے، تو اس کو سختی سے روک دیتے اور صاف الفاظ میں کہتے:

یہ حرکت تہذیب وثقافت اور متانت وسنجیدگی کے منافی ہے۔ یہ معقول آدمیوں کا شیوہ نہیں۔ (سوانح داؤد غزنوی ص 135)

**جماعتی انحطاط کی اہم وجہ ائمہ کی بے ادبی:۔** ائمہ کرام رحمہم اللہ کا ان کے دل میں انتہائی احترام تھا۔ حضرت امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کا اسم گرامی بے حد عزت سے لیتے۔ ایک دن میں ان کی خدمت میں حاضر تھا کہ جماعت اہل حدیث کی تنظیم سے متعلق گفتگو شروع ہوئی۔ بڑے دردناک لہجے میں فرمایا: مولوی اسحاق! جماعت اہل حدیث کو حضرت امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کی روحانی بددُعا لے کر بیٹھ گئی ہے۔ ہر شخص ابوحنیفہ ابوحنیفہ کہہ رہا ہے۔ کوئی بہت ہی عزت کرتا ہے تو امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کہہ دیتا ہے۔ پھر اُن کے بارے میں ان کی تحقیق یہ ہے کہ وہ تین حدیثیں جانتے تھے یا زیادہ سے زیادہ گیارہ۔ اگر کوئی بہت بڑا احسان کرے تو وہ انہیں سترہ حدیثوں کے عالم گردانتا ہے۔ جو لوگ اتنے جلیل القدر امام کے بارے میں یہ نقطہ نظر رکھتے ہوں اُن میں اتحاد و یک جہتی کیوں کر پیدا ہو سکتی ہے۔ ''یا عزبة العلم انما اشکو بثّی وحزنی الی الله'' (سوانح داؤد غزنوی ص136)

**اختلاف کے باوجود ادب واحترام برقرار رہنا:۔** مولانا رحمہ اللہ کی بیشمار خصوصیات میں سے ایک خصوصیت یہ تھی کہ علمائے کرام کی بڑی تکریم کرتے اور ان کا نام ادب واحترام سے لیتے ''الاعتصام'' میں اختلافی اور مسلکی مضامین کی اشاعت کے سلسلے میں تاکید فرماتے کہ اسلوب تحریر مثبت ہونا چاہئے۔ کسی کی مخالفت خدمت دین نہیں ہے۔ اگر کسی صاحب علم کے فکری رجحانات سے عدم اتفاق کا اظہار ضروری ہو، تو اس کا نام عزت واحترام سے لیا جائے اور اس کی ذات کو حدف تنقید نہ بنایا جائے، بلکہ دائرہ بحث فقط اصل مسئلے تک محدود رکھا جائے۔ اپنی اسی خوبی کی بناء پر ان کو علماء کے تمام حلقوں اور فقہی مکاتب فکر میں مقبولیت ومحبوبیت حاصل تھی۔

**کشف قبور سے اعتراض کیونکر ہے:۔** ان کے رجحانات تصور اور میلانات فقہیہ کے بارے میں ان کے احساسات کس درجہ نازک تھے، اس کا اندازہ اس واقعہ سے کیجیے کہ ایک مرتبہ حضرت مولانا احمد علی مرحوم نے مجلس ذکر میں کشف قبور کے متعلق کچھ تجربات ومشاہدات بیان فرمائے اور کہا کہ قبر میں میت جن حالات سے دوچار ہو اس کا انہیں مشاہدہ ہو جاتا ہے، میں نے ''الاعتصام'' میں اس پر ایک شذرہ لکھا اور نہایت ادب سے شرعی نقطہ نظر کی روشنی میں چند سطور میں مولانا رحمہ اللہ کے نقطہ نظر سے اظہار اختلاف کیا۔ اس سے تیسرے یا چوتھے روز بعد مولانا رحمہ اللہ نے فرمایا: ایڈیٹر صاحب! میں نے مولانا احمد علی صاحب رحمہ اللہ کے کشف قبور کے بارے میں آپ کا ادارتی نوٹ پڑھا۔ آپ یہ فرمایئے اگر مولانا احمد علی صاحب رحمہ اللہ اتنے نیک ہو جائیں کہ انہیں کشف قبور ہونے لگے تو آپ کو کیا اعتراض ہے؟

ان چند الفاظ سے میرا مسئلہ حل ہو چکا تھا اور میرے پاس سوائے اس کے کوئی جواب نہ تھا کہ بلا تامل عرض کر دوں کوئی اعتراض نہیں ہے
(سوانح داؤد غزنوی ص139)

**حضرت لاہوری اور غزنوی رحمہما اللہ کے تعلقات:۔** مولانا غزنوی رحمہ اللہ کی عظیم خصوصیت یہ تھی کہ اُن کا ظرف بہت وسیع

تھا۔ انتہائی وسعت قلب کے مالک تھے اور ایک خاص مسلک فقہ کے پابند ہونے کے باوجود تعصّبات سے اُن کا دل بالکل صاف تھا۔ اس کا اندازہ اس سے لگائیے کہ حضرت مولانا احمد علی صاحب رحمہ اللہ عیدین کی نماز ہمیشہ ان کی اقتداء میں ادا فرماتے حالانکہ خود اُن کا حلقہ بہت وسیع تھا۔ پھر نہ صرف مولانا غزنوی رحمہ اللہ کی موجودگی میں بلکہ ان کی غیر حاضری اور زمانہ اسارت میں بھی اُنھوں نے اپنے پورے حلقہ ارادت کے ساتھ منٹو پارک میں عیدین کی نمازیں پڑھیں اور صف اول میں بیٹھے۔

مولانا احمد علی رحمہ اللہ سے ان کے تعلقات بہت گہرے تھے اور یہ دونوں بزرگ ایک دوسرے کی انتہائی تکریم کرتے تھے مشترکہ معاملات اور اسلام اور مسلمانوں کے عام مفاد کا کوئی مسئلہ سامنے آتا، تو مولانا غزنوی رحمہ اللہ یا تو خود ان کی خدمت میں تشریف لے جاتے یا ٹیلی فون پر رابطہ پیدا کرتے۔

مولانا احمد علی مرحوم کی وفات کی اطلاع ملی تو مولانا رحمہ اللہ نے نہایت حزن وملال کا اظہار کیا اور فرمایا آج دین کا ایک ستون گر گیا ہے اور میرے قریبی رفقاء میں ایسا خلا پیدا ہو گیا ہے جو کبھی پُر نہیں ہو سکے گا۔ ساتھ ہی فرمایا: اب ہم چند روز کے مہمان ہیں اور آہستہ آہستہ یہ دور ختم ہو جائے گا۔

مولانا احمد علی رحمہ اللہ کے جنازے پر آئے تو یہ عاجز ان کے ہمراہ تھا۔ راستے میں انہی کی زندگی کے واقعات بیان کر کے روتے رہے۔

**مُفتی محمد حسن اور حضرت غزنوی رحمہما اللہ:۔** حضرت مولانا اشرف علی تھانوی رحمہ اللہ کے مکتب فکر سے متعلق حضرات سے بھی ان کے بہت مراسم تھے بالخصوص مولانا تھانوی رحمہ اللہ کے خلیفہ خاص مولانا مفتی محمد حسن مرحوم سے قلبی لگاؤ تھا مفتی صاحب مرحوم ایک ٹانگ سے معذور تھے، اس لیے ان کو گھر سے باہر نکلنے میں مشکل پیش آتی تھی، لیکن وہ اپنی اس معذوری کے باوجود مولانا رحمہ اللہ کے پاس آتے اور دونوں کے درمیان خاصی دیر تصوف اور دیگر مسائل پر سلسلہ گفتگو جاری رہتا۔

مولانا تو نماز عصر کے بعد ہفتے عشرے میں ایک دو مرتبہ بالعموم ان کے ہاں تشریف لے جاتے۔ مفتی صاحب رحمہ اللہ کا بھی اصل موضوع تصوف تھا اور مولانا رحمہ اللہ کا بھی۔ یہ دونوں بزرگ اکثر اسی موضوع سے متعلق گفتگو فرماتے تھے۔

**مولانا سید ابوالحسنات مرحوم اور حضرت غزنوی رحمہما اللہ:۔** مولانا سید ابوالحسنات مرحوم بریلوی مکتب فکر سے تعلق رکھتے تھے، لیکن جہاں تک مجھے معلوم ہے مسلکی تعصّبات سے ان کا دل صاف تھا۔ تحریک ختم نبوت کے زمانے میں مولانا کی وساطت سے ان کو کسی حد تک قریب سے دیکھنے کا موقع ملا۔ نماز کا وقت آتا، تو مولانا ان سے امامت کے لیے اصرار کرتے اور وہ مولانا سے۔ مجھے کئی دفعہ مولانا کے پیغام بر کی حیثیت سے اُن کی خدمت میں حاضر ہونے کا موقع ملا۔ وہ ان کا ذکر بہترین الفاظ سے کرتے۔ (سوانح داؤد غزنوی ص 145)

**بزرگ کی آمد کا الہام ہونا:** مولانا محی الدین رحمہ اللہ اتنے نیک تھے کہ جب وہ غزنی کے قریب پہنچے تو دادا صاحب رحمہ اللہ کو اللہ کی طرف سے بذریعہ الہام معلوم ہو گیا کہ ایک بزرگ ملاقات کے لیے آرہے ہیں، چنانچہ وہ ان کے استقبال کے لیے گھر سے باہر نکلے اور جاتے ہوئے گھر میں کہہ گئے کہ پنجاب سے ایک بزرگ آرہے ہیں، ان کے لیے کھانا تیار کرواور اچھا کھانا تیار کرو (یہ لفظ بھی وہ دو تین بار کہتے) پھر ہنس کر کہتے: اچھا کھانا کیا ہو گا حلوا پکانے کو کہا ہو گا۔ (سوانح داؤد غزنوی ص 147)

مولانا کہا کرتے تھے کہ مولانا محی الدین دُور سے آتے دکھائی دیئے تو دادا صاحب رحمہ اللہ احترام سے ان کی طرف بڑھے، انھیں گھر لائے خیر خیریت پوچھی، کھانا کھلایا اور باتیں کیں۔ ان سے نام پوچھا تو جواب دیا میرا نام محی الدین ہے۔ فرمایا اپنا نام عبدالرحمٰن رکھ لیجیے۔ مولانا عبدالرحمٰن لکھوی رحمہ اللہ غالبا دو مرتبہ غزنی گئے اور حضرت مولانا عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کے ارادت میں شامل ہوئے۔ (سوانح داؤد غزنوی ص 148)

**جامعیت اور ہمہ گیری کا ثبوت:** مفتی محمد حسن رحمہ اللہ، مولانا احمد علی رحمہ اللہ اور سید ابوالحسن علی ندوی رحمہ اللہ ایسے بزرگوں کے ساتھ مولانا داؤد غزنوی مرحوم کے تعلقات ان کی شخصیت کی جامعیت اور ہمہ گیری کا بہت بڑا ثبوت ہیں۔ (سوانح داؤد غزنوی ص 183)

**امام اعظم کی گستاخی کا وبال:** مولانا داؤد غزنوی رحمہ اللہ اور مفتی محمد حسن رحمہ اللہ کی ملاقات میں بعض اوقات مُفتی محمد شفیع صاحب

رحمہ اللہ بھی شامل ہوتے تھے۔مولانا داؤد غزنوی اور مفتی محمد شفیع صاحب رحمہما اللہ کے درمیان بھی گہرے روابط تھے۔مفتی محمد شفیع صاحب رحمہ اللہ نے مولانا داؤد غزنوی اور مُفتی محمد حسن رحمہما اللہ دونوں کی وفات کے بعد ایک محفل میں فرمایا تھا۔اب میرا کراچی سے لاہور آنے کو جی نہیں چاہتا کیونکہ مجھے مولانا داؤد غزنوی رحمہ اللہ اور مفتی محمد حسن رحمہ اللہ نظر نہیں آتے اور میں ان دونوں کی علمی گفتگوؤں سے محظوظ نہیں ہوسکتا۔مفتی محمد حسن رحمہ اللہ نے ایک بار مولانا عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ کی ولایت کا ایک واقعہ سنایا۔وہ واقعہ یوں تھا کہ امرتسر میں ایک محلّہ تیلیاں تھا جس میں اہلحدیث حضرات کی اکثریت تھی۔اس محلے کی مسجد اسی نسبت سے مسجد تیلیاں والی کہلاتی تھی۔وہاں عبدالعلی نامی ایک مولوی امامت و خطابت کے فرائض انجام دیتے تھے۔وہ مدرسہ غزنویہ میں مولانا عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ سے پڑھا کرتے تھے ایک بار مولوی عبدالعلی نے کہا کہ ابوحنیفہ (رحمہ اللہ) سے تو میں اچھا اور بڑا ہوں کیونکہ اُنہیں صرف سترہ حدیثیں یاد تھیں اور مجھے اُن سے کہیں زیادہ یاد ہیں۔

اس بات کی اطلاع مولانا عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ کو پہنچی، وہ بزرگوں کا نہایت ادب واحترام کیا کرتے تھے اُنہوں نے یہ بات سنی تو اُن کا چہرہ مبارک غصے سے سرخ ہوگیا۔اُنھوں نے حکم دیا کہ اس نالائق (عبدالعلی) کو مدرسے سے نکال دو۔وہ طالب علم جب مدرسے سے نکالا گیا تو مولانا عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ نے فرمایا: مجھے ایسا لگتا ہے کہ یہ شخص عنقریب مرتد ہوجائے گا۔

مفتی محمد حسن رحمہ اللہ راوی ہیں کہ ایک ہفتہ نہ گزرا تھا کہ وہ شخص مرزائی ہوگیا اور لوگوں نے اُسے ذلیل کرکے مسجد سے نکال دیا۔

اس واقعے کے بعد کسی نے امام صاحب مولانا عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ سے سوال کیا: حضرت! آپ کو یہ کیسے علم ہوگیا تھا کہ وہ عنقریب کافر ہوجائیگا۔

فرمانے لگے کہ جس وقت مجھے اس کی گستاخی کی اطلاع ملی اُسی وقت بخاری شریف کی یہ حدیث میرے سامنے آگئی کہ:

"من عادى لي وليًا فقد اٰذنته بالحرب" (جس شخص نے میرے کسی دوست سے دشمنی کی تو میں اس کے خلاف اعلان جنگ کرتا ہوں)

میری نظر میں امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ ولی اللہ تھے جب اللہ کی طرف سے اعلان جنگ ہوگیا، تو جنگ میں ہر فریق دُوسرے کی اعلیٰ چیز کو چھینتا ہے۔اللہ کی نظر میں ایمان سے اعلیٰ کوئی چیز نہیں اس لیے اس شخص کے پاس ایمان کیسے رہ سکتا تھا۔(سوانح داؤد غزنوی ص 192)

**مفتی صاحب اور حضرت غزنوی کے خوشگوار لمحات:** (۱) ایک دفعہ مولانا داؤد غزنوی رحمہ اللہ والد صاحب کے پاس تشریف لائے۔اُن کے سامنے چائے رکھی گئی۔مولانا داؤد غزنوی رحمہ اللہ نے کسی وجہ سے کُچھ دیر توقف فرمایا تو والد صاحب نے کہا:

آپ چائے پیتے کیوں نہیں؟ پھر مُفتی صاحب نے کہا: دیکھیے میں نے یہ نہیں کہا کہ آپ چائے پئیں کیونکہ اس صورت میں مطلب یہ ہوتا ہے کہ دراصل چیز تو میری ہے لیکن آپ حاصل کرسکتے ہیں اور پہلی صورت میں مفہوم یہ ہے کہ چیز آپ ہی کا حصہ ہے پھر آپ استعمال کیوں نہیں کرتے؟

اس نکتے پر مولانا داؤد غزنوی رحمہ اللہ نے ذُو معنیین بات کہی فرمایا: واہ مُفتی صاحب یہ آپ ہی کا حصہ ہے۔

ایک زمانے میں مولانا داؤد غزنوی رحمہ اللہ حضرت مولانا اشرف علی تھانوی علیہ الرحمہ کی تفسیر نہایت شوق سے پڑھا کرتے تھے۔اُن دنوں وہ جب کبھی مفتی صاحب رحمہ اللہ سے ملنے تشریف لاتے تو اُس تفسیر کے بارے میں اپنے خوشگوار تاثرات بیان فرماتے تھے۔ایک روز فرمانے لگے کہ مولانا تھانوی رحمہ اللہ کی تفسیر کے مطالعے کے دوران بعض اوقات میرا جی چاہتا ہے کہ میں اُن کا کوئی فقرہ یا لفظ بدل دوں لیکن آخر غور وخوض کے بعد میں اس نتیجے پر پہنچتا ہوں کہ وہاں وہی فقرہ یا لفظ ٹھیک بیٹھتا ہے۔

یہ بات سن کر مفتی صاحب رحمہ اللہ نے جواب میں کہا: یہ فہم بھی آپ ہی کو عطاء ہوا ہے یہ بھلا کس کس کو نصیب ہے۔

مولانا غزنوی رحمہ اللہ اور حضرت مفتی محمد حسن صاحب رحمہ اللہ کی مُلاقاتوں کا مقصد زیادہ تر ایمان تازہ کرنا اور آخرت کی یاد تھا۔

**مفتی صاحب رحمہ اللہ کا ذکر اللہ میں استغراق:** (۲) (مفتی صاحب کے بیٹے کے بیان فرمودہ واقعات) والد صاحب اکثر مولانا داؤد غزنوی رحمہ اللہ کے بارے میں فرمایا کرتے تھے: مجھے مولانا داؤد غزنوی رحمہ اللہ کی بیباکی اور دلیری بہت پسند ہیں۔میرا جی چاہتا ہے کہ کوئی بات ہو تو میں اُن سے کہہ دوں اور وہ آگے لوگوں تک پہنچادیں کیونکہ انکی تقریر کا انداز بہت واضح اور دل نشین ہے۔بات انکے دل سے نکلتی ہے اور دلوں میں جاگزیں ہوجاتی ہے۔

مفتی صاحب رحمہ اللہ اور مولانا داؤد غزنوی رحمہما اللہ دونوں میں اس قدر بے تکلفی تھی کہ وہ ایک دوسرے سے اپنی باتیں چھُپاتے نہیں تھے۔ جب مفتی صاحب کی ٹانگ آپریشن کے ذریعے کاٹ دی گئی تو ایک روز مولانا داؤد غزنوی رحمہ اللہ والد صاحب کی عیادت کے لیے ہسپتال میں تشریف لائے۔ وہاں مولانا سید سلیمان ندوی رحمہ اللہ پہلے سے موجود تھے اُنہوں نے مولانا داؤد غزنوی رحمہ اللہ کو یہ واقعہ سنایا کہ مفتی صاحب رحمہ اللہ نے آپریشن کے وقت بے ہوشی کا ٹیکہ لگوانے سے انکار کر دیا تھا اور ڈاکٹروں سے کہا تھا کہ آپ لوگ اپنا کام کریں میں اپنا کام کروں گا اور وہ کام یہ تھا کہ مفتی صاحب رحمہ اللہ اس وقت اللہ کی یاد میں محو ہو گئے تھے۔

اس موقع پر مُفتی صاحب رحمہ اللہ نے بتایا کہ آپریشن کی رات بھی اُن کی نماز تہجد فوت نہیں ہوئی تو مولانا داؤد غزنوی رحمہ اللہ یہ سن کر آبدیدہ ہو گئے۔

**عطاء کردہ خاص وظیفہ:۔** (۳) گزشتہ سال میری والدہ حج کے لیے تشریف لے گئیں۔ وہاں ایک روز مدینہ منورہ میں ایک وظیفے کے سلسلے میں مولانا داؤد غزنوی رحمہ اللہ نے بتایا تھا اور کہا تھا کہ صبح کی سنتوں اور فرضوں کے درمیان یہ چالیس بار پڑھنا چاہیے وہ وظیفہ یہ تھا۔

"یاحی یا قیوم لا اله الا انت برحمتك استغیث"

یہ واقعہ سن کر مجھے خیال آیا کہ مولانا داؤد غزنوی اور والد صاحب رحمہما اللہ کے درمیان اکثر تبادلہءاذکار بھی ہوا کرتا تھا۔

**الفاظ درود میں زیادتی:** (۴) میرے والد صاحب نے ایک موقع پر مجھے یہ واقعہ سنایا کہ ایک دن مولانا داؤد غزنوی رحمہ اللہ آئے اور کہنے لگے:
میں درود شریف پڑھتا ہوں تو اُس کی عظمت بڑھانے کے لیے کُچھ اور کلمات اس میں شمار کر لیتا ہوں۔ سوچتا ہوں کہ یہ بے ادبی یا سنت کی خلاف ورزی تو نہیں؟

یہ بات ہو رہی تھی کہ اچانک مولانا محمد ادریس کاندھلوی رحمہ اللہ تشریف لے آئے مُفتی صاحب رحمہ اللہ نے اُنہیں مخاطب ہو کر کہا۔ آیئے مولانا! اس وقت آپ کی ضرورت پڑ گئی پھر انہیں مولانا داؤد غزنوی رحمہ اللہ کا سوال سنایا۔ مولانا ادریس صاحب رحمہ اللہ نے کہا۔ اس میں کوئی اشکال نہیں اور قرآن کی اس آیت سے استنباط فرمایا کہ "یایها الذین امنوا صلوا علیه وسلموا تسلیما"

اس میں صلوا اور سلمو کے صیغے مطلق ہیں اس اطلاق میں یہ خاص شکل بھی شامل ہے۔

مُفتی صاحب رحمہ اللہ نے یہ بات سنی تو فرمایا: جزاک اللہ! آپ نے خوب جواب دیا۔ (سوانح داؤد غزنوی ص195)

**بے تعصبی اور وسعت مسلک:۔** (۵) مولانا داؤد غزنوی، مفتی محمد حسن اور مولانا محمد ادریس کاندھلوی رحمہم اللہ کسی محفل میں یکجا ہوتے تو گفتگو میں مزید شگفتگی پیدا ہو جاتی تھی۔ مولانا ادریس صاحب اپنے ضعف جسمانی کے باعث دو سجدوں کے درمیان ذرا وقفہ کرتے تھے مولانا داؤد ایک بار یہ صُورت دیکھ کر فرمانے لگے: مولانا محمد ادریس کاندھلوی رحمہ اللہ "قولاً حنفی ہیں لیکن عملاً اہلحدیث ہیں"۔

مُفتی صاحب رحمہ اللہ نے اس بات سے محظوظ ہو کر کہا: کیوں نہ ہوں حدیث کے اُستاد ہیں۔

اس سے آپ ان بزرگوں کی بے تعصبی اور وسعت مسلک کا اندازہ کر سکتے ہیں! (سوانح داؤد غزنوی ص196)

**اُنسیت ذکر اور حضرت تھانوی کا جواب:۔** (۶) ایک دفعہ مولانا داؤد غزنوی رحمہ اللہ فرمانے لگے:
میں جب ذکر الٰہی میں مشغول ہوتا ہوں تو کبھی جی چاہتا ہے کہ وہ درود پڑھوں اور کبھی جی چاہتا ہے کہ بعض دوسرے اذکار میں سے کچھ پڑھوں۔ اس سلسلے میں انسب کیا ہے؟

مُفتی صاحب رحمہ اللہ نے کہا: یہ سوال ایک بار میرے دل میں بھی پیدا ہوا تھا اور میں نے حضرت تھانوی رحمہ اللہ کو لکھا کہ آپ نے مجھے جو وظیفہ بتایا تھا، اُس سے فراغت کے بعد کبھی میرا جی چاہتا ہے کہ فلاں ذکر کروں اور کبھی جی میں آتا ہے کہ فلاں ذکر کروں اس سلسلے میری رہنمائی فرمایئے۔ حضرت تھانوی رحمہ اللہ نے جواب میں لکھا:
یہ سب دسترخوان باطنی کے کھانے ہیں جب ایک میز پر بہت سے کھانے پڑے ہوئے ہیں تو اُن میں ترتیب قائم نہیں کی جا سکتی۔ ایسے

ہی اوراد واذ کار میں طبیعت کے مطابق عمل کیا جا سکتا ہے۔

مولانا داؤد رحمہ اللہ یہ بات سن کر بولے: جزاک اللہ! آپ نے میرے دل سے بڑا بوجھ اُتار دیا۔

**اصل صوفی اہلحدیث کو ہونا چاہیے:۔**(ے) ایک بار مولانا داؤد غزنوی رحمہ اللہ تشریف لائے تو فرمانے لگے:

مُفتی صاحب رحمہ اللہ! تصوف کے بارے میں کوئی اچھی کتاب بتایئے۔

مُفتی صاحب رحمہ اللہ نے کہا: آپ مولانا اشرف علی تھانوی رحمہ اللہ کی کتاب "تعلیم الدین" دیکھ لیجئے مولانا داؤد رحمہ اللہ نے بازار سے کتاب منگوائی تو اُس میں تصوف کا باب شامل نہیں تھا۔ اس پر مُفتی صاحب رحمہ اللہ نے انہیں اپنا نسخہ دے دیا اور فرمایا:

میں سمجھتا ہوں کہ اصلی صوفی تو اہلحدیث کو ہونا چاہئے کیونکہ احادیث کی کتابوں میں حسد، کینہ، کبر، غضب وغیرہ کے ابواب آتے ہیں جن میں ان بدعادات سے اجتناب کی تعلیم دی گئی ہے۔ اس کے برعکس فقہ کی کُتب میں ایسے ابواب نہیں ہیں۔

اس موقع پر مُفتی صاحب رحمہ اللہ نے مولانا کو مخاطب کر کے فرمایا: مولانا! آپ کو دیکھ کر میرا جی بہت خوش ہوتا ہے۔ (سوانح داؤد غزنوی ص201)

**حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحب کا مکتوب گرامی:۔** (خلیفہ اجل حضرت مولانا اشرف علی تھانوی رحمہ اللہ)

کرم فرمائے محترم مولانا ابوبکر غزنوی دام مجدہ

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ۔ گرامی نامہ سے مشرف فرمایا۔ تعمیل حکم کیلئے چند سطریں لکھی ہیں اور واقعہ یہ ہے کہ دل کا داعیہ بہت کچھ لکھنے کا تھا، مگر معذور ہوگیا اسی کو قبول فرما کر ممنون فرمائیں۔ والسلام: بندہ محمد شفیع ۱۸\۶\۱۳۹۳

حضرت مولانا سید محمد داؤد غزنوی رحمہ اللہ کی ذات گرامی سے احقر کا تعارف تو بہت قدیم سے تھا لیکن 1368ھ 1948ء میں ہجرت پاکستان کے بعد سے مسلسل ملاقاتوں اور بہت سے دینی کاموں میں رفاقت کا شرف اللہ تعالیٰ نے عطا فرمایا۔ مولانا کو قریب سے دیکھا۔ اُن کے جن علمی واخلاقی فضائل وکمالات کا مشاہدہ ہوا افسوس ہے کہ اپنی طویل علالت اور ضعف عمر کے سبب اب یہ ناکارہ اُن میں سے کوئی حصہ بھی لکھنے پر قادر نہیں۔

اس وقت صرف چند جملے لکھنے پر اکتفاء کرتا ہوں کہ احقر نے حضرت مولانا سید محمد داؤد غزنوی رحمہ اللہ کو علمی کمالات کے علاوہ عملی اور اخلاقی کمالات سے بہت آراستہ پایا۔ وہ ایک باخدا بزرگ تھے۔ اہلحدیث ہونے کے باوجود ائمہ مجتہدین اور علمائے سلف صالحین (رحمہم اللہ) کا احترام وعقیدت اُن کے قلب میں ان حضرات کے مقلدین سے کم نہ تھا۔ حنفی علماء سے روابط اور تعلقات بہت گہرے تھے۔ اُنھوں نے اپنے عمل سے اجتہادی اختلافات کی حدود لوگوں کو اچھی طرح بتلادی تھیں۔ وظائف ونوافل کے پابند تھے۔

**امام ابن تیمیہ کا وظیفہ:۔** ایک مرتبہ فرمایا حافظ ابن تیمیہ رحمۃ اللہ علیہ کا معمول تھا کہ صبح کی نماز کے بعد چالیس مرتبہ یہ دعا پڑھا کرتے تھے۔ "یاحی یا قیوم لا اله الا انت برحمتك استغیث اصلح لی شانی كله ولاتكلنی الی نفسی طرفة عین"

جب سے احقر نے اُن سے سنا تھا الحمدللہ احقر کا بھی معمول بن گیا۔ حضرت مولانا کا تذکرہ اور اتنی سی مختصر بات پر اکتفاء کرنا پڑا اس کا قلق محسوس کر رہا ہوں۔

دعا کرتا ہوں کہ حق تعالیٰ حضرت مرحوم کو جنت کے درجات عالیہ سے سرفراز فرمائیں اور اُن کے علوم اور دارالعلوم کو اُن کا صدقہ جاریہ بنادیں۔ بندہ محمد شفیع خادم دارالعلوم کراچی ۱۸ جمادی الثانیہ ۱۳۹۳ھ۔ (سوانح داؤد غزنوی ص210)

**مولانا عبداللہ غزنوی کے بارے میں علماء کی رائے:۔** شیخ شمس الحق ڈیانوی رحمہ اللہ "غاية المقصود" کے مقدمے میں حضرت

عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کی مدح وتوصیف میں یوں لکھتے ہیں:"انه كان في جميع احواله مستغرقافي ذكرالله عزو جل حتى ان لحمه وعظامه واعصابه واشعاره و جميع بدنه كان متوجهاالى الله تعالى فانيافي ذكره عزوجل "

وہ ہروقت ہر حالت میں خُدائے بزرگ وبرتر کے ذکر میں ڈوبے رہتے تھے۔حتیٰ کہ اُن کا گوشت،اُن کی ہڈیاں،اُن کے پٹھے اوراُن کا ہر ہر بن مُو اللہ کی طرف متوجہ تھا۔اللہ عزوجل کے ذکر میں فنا ہو گئے تھے۔

نواب صدیق حسن خان رحمہ اللہ" تقصار من تذکار جیودالاحرار"میں حضرت عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کے بارے میں فرماتے ہیں:

''چرخ اگر ہزار چرخ زند مشکل کہ چنیں ذات جامع کمالات بروئے ظہور آرد ہم محدث بود وہم محدث''

آسمان اگر ہزار بار بھی گردش کرے تو مشکل ہے کہ اب ایسی جامع کمالات ہستی معرض وجود میں آئے۔وہ محدث بھی تھے اوراللہ سے ہمکلامی کا شرف بھی انہیں حاصل تھا۔

حضرت عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کے فرزند حضرت الامام عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ جوآپ رحمہ اللہ کے ساتھ دن رات سفراور حضر میں رہے اورجنہیں آپ رحمہ اللہ کو بہت قریب سے دیکھنے کا شرف حاصل ہوا اُن کے بارے میں یُوں رقمطراز ہیں:

"عابد كثيرالذكر رجاع الى الله المتذلل له الخاشع الخاضع الورع المتضرع المتبرع المتوضع المبتهل الحنيف المبتّل الى الله الكامل البارع الملهم المحدّث المخاطب المخلص الصديق الكريم الجوادالا واه الحليم المتوكل المنيب الصابر القانت لم تاخذه في الله لومة لائم قط"۔(مخطوط حضرت الامام سید عبدالجبار غزنوی ص ۱)

عبادت گزار،بہت ذکر کرنے والے،اللہ کی طرف بہت رجوع کرنے والے،اس کے سامنے بہت جھکنے والےاورخشوع وخضوع کرنے والے تھے۔گناہوں سے بچنے والےاللہ کے حضور میں گریہ وزاری کرنے والے بہت صدقہ وخیرات کرنے والے عاجزی کرنے والےسب سے کٹ کراللہ ہی کی طرف متوجہ ہونے والےاوراسی سے دُعاوالتجاءکرنے والے تھے۔مردکامل اور یکتائے روزگار تھے،اللہ کی طرف سے الہام وخطاب سے نوازے جاتے تھےاوراس کی ہم کلامی کا شرف انہیں حاصل ہوتا تھا۔وہ اللہ کے لیے خالص کر لیے گئے تھے۔بہت سچے بزرگ اورسخی تھے۔بڑے دردمند، بُردباراللہ پربھروسہ کرنے والے،اس کی طرف رجوع کرنے والےمصیبتوں پرصبر کرنے والے،اور ملامت انہیں اللہ کی راہ سے قطعاًنہ روک سکتی تھی۔

**آپ ﷺ کی عظمت ساری کائنات سے زیادہ:۔** آپ رحمہ اللہ کے والدین نے آپ کا نام محمداعظم رکھا تھا۔آپ نے اپنا نام عبداللہ رکھ لیا۔آپ فرماتے تھے۔''محمد کہ اعظم از کائنات افضل ازمخلوقات است ہماں رسول اللہ ہست تسمیہ مابعبداللہ خوب است''۔(مخطوط۔میاں صاحب)

''محمد'' کا اسم گرامی حضور علیہ الصلوۃ والسلام ہی کو زیبا ہے جو ساری کائنات سے زیادہ عظمت رکھنے والے اور تمام مخلوقات سے افضل ہیں میرا نام عبداللہ ہی بہتر ہے۔

امام صاحب رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ عبداللہ نام آپ نے اس لیے رکھ لیا تھا کہ اس نام میں خُدا کی الوہیت اور بندے کی عبودیت کا اظہاراورفروتنی کا اقرار ہے۔

آپ کے جداعظم محمد شریف رحمہ اللہ ولی کامل تھے۔ان کا مزار مرجع خلائق تھا۔حضرت عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کے والد بزرگوار اور جدامجد کا شمار بھی اولیائے وصُلحائے اُمت میں ہوتا تھا۔پس ہم کہہ سکتے ہیں کہ آپ کریم ابن الکریم ابن الکریم تھے۔آپ اور آپ کے آباؤ اجداد سب اقلیم فقر کے فرمانروا تھے۔سب نشۂ درویشی سے سرشار تھےاور مال وجاہ دنیوی سے یکسر بے نیاز تھے۔ایک خط میں لکھتے ہیں:

''صاحبا!فقیر وفقیرزادہ ام وغریب زادہ......عاجزی اورگمنامی وخاکساری کارِ مااست وگوشہ نشینی وزاویہ گزینی شعار مااست''

(مکاتب غیرمطبوعہ بحوالہ سوانح داؤد غزنوی ص220)

**بذریعہ الہام رہنمائی:۔** آپ فرماتے تھے، مجھے اُن دنوں الہام ہوا کہ حضرت شیخ حبیب اللہ قندھاری رحمہ اللہ سے رجوع کرو۔

غزنی سے قندھار تک کا راستہ کافی طویل ہے اور اس زمانے میں تو سخت دشوار گزار بھی تھا۔

**باطنی آنکھ سے پیشانی پڑھ لینا:-** اس زمانے میں بعض اہل اللہ آپ رحمہم اللہ سے فرماتے، تمہاری پیشانی میں ہم ایک نور دیکھتے ہیں۔ دیکھو علمائے سوء کی صحبت میں رہ کر اپنے دل کو خراب نہ کر لینا۔ اور تمام لوگ کیا خواص کیا عوام بچپن ہی میں اُن کی للّٰہیت اور پرہیزگاری پر حیرت زدہ تھے جب آپ جوان ہوئے تو آپ کو عنایت ربانی اور جذب غیبی نے پالیا اور اللہ کے سوا ہر چیز سے بیزار ہو گئے اور اپنے رب کی طرف ہمہ تن متوجہ ہو گئے۔ آپ نے خلوت اختیار کر لی اور لوگوں سے کنارہ کش ہو گئے۔ حضور دائمی اور پاس انفاس جو مرتبہ احسان سے عبارت ہے یکا یک آپ کو عطا کیا گیا اور آپ مرجع خلائق ہو گئے۔

**ابتدائے سلوک میں گوشہ نشینی کا ذوق:-** ابتدائے سلوک میں آپ پر جذب اس قدر غالب تھا کہ مخلوق سے گُریزاں تھے سب رشتہ داروں اور دوستوں سے الگ تھلگ خواجہ بلال پہاڑ میں جہاں کسی شخص کی رہائش نہ تھی اقامت اختیار کر لی۔

**صحبت اور لباس کا لوگوں پر اثر:-** بعض لوگ محض آپ کی صحبت میں بیٹھنے سے اور بعض صرف آپ کی زیارت سے صاحب حال ہو گئے اور اُن پر روحانی کیفیات طاری ہو گئیں۔ حضرت کے لباس سے بھی استفادہ کرنے والوں کو فیض حاصل ہوا۔ ایک طالب علم محض پوستین اُٹھانے سے وجد میں آ گیا۔ اسی وجہ سے وہ طالب علم مرید پوستین کے نام سے مشہور ہوا۔ (سوانح داؤد غزنوی ص 223)

**نفی اثبات کے ذکر کے جمادات پر اثرات:-** دُور دراز علاقوں سے علماء اور مشائخ آپ رحمہ اللہ سے فیض حاصل کرنے کیلئے حاضر ہوتے اور جب "سُبحان اللہ" اور "لا الہ الا اللہ" کا ورد کرتے تو جمادات بھی آپ کے ساتھ با آواز بلند تسبیح وتہلیل کرتے اور وجد اضطراب میں آ جاتے۔

**الہام اور خواب میں مستقل رہنمائی:-** افغانستان میں اس وقت عوام اور خواص بدعات اور مشرکانہ رسوم میں مبتلاء تھے حتیٰ کہ علماء ومشائخ بھی بدعات اور رسوم کو دین سمجھتے تھے۔ آپ رحمہ اللہ کو اللہ تعالیٰ کی جانب سے کبھی الہام کے ذریعے اور کبھی خواب میں ان بدعات سے سخت روکا جاتا اور کتاب و سنت کی ترغیب دی جاتی۔ آپ رحمہ اللہ حیران تھے کہ اس ملک میں جہاں علوم کتاب وسنت کا نام ونشان تک نہیں اور نہ کتاب وسنت کا مواد موجود ہے یہ کام مجھ سے کیونکر سرانجام پائے گا؟ جب آپ کو یہ خیال آتا تو آپ کو الہام ہوتا "ونیسرك لليسرى" بس آپ نے اتباع سنت پر کمر باندھی اور بدعتوں اور مشرکانہ رسموں کے خلاف آواز بلند کی اور علوم کتاب وسنت کی طرف متوجہ ہوئے۔ چونکہ اللہ عزّ وجل آپ کی تربیت کرنے والے تھے۔

**سلاسل اُویسیہ، نقشبندیہ، بنوریہ میں خلافتیں:-** قندھار کے قاضی القضاۃ قاضی غلام نے ملا سعد الدین مقری کو ایک خط لکھا جس میں ملاّ کتّہ کی شکایت کی اور حضرت عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کے اوصاف حمیدہ کا یوں ذکر کیا:

حقائق و معارف آگاہ موفّق من عندالله قائدالخلق الی صراط الله محی السنه وقاطع البدعة میاں محمد اعظم کے حق میں یہ کہنا بجا اور درست ہے: "مملوٌّ بالسنة من الفرق الی القدم" (یہ انسان سر سے پاؤں تک سُنت میں ڈوبا ہوا ہے)

اُنہوں نے سیر وسلوک باطن میں نسبت اویسی حاصل کرنے کے بعد محض اللہ تعالیٰ کی عنایت سے طریقہ نقشبندیہ میں قدم رکھا اور اس طریقہ کے سیر وسلوک کی تکمیل کی اور اس میں مجاز ہوئے۔ اس کے بعد سید آدم بنوری قدس اللہ سرہ کے طریق کا بھی اکتساب کیا اور سلسلہ بنوریہ میں بھی مجاز ہوئے، مختصر یہ کہ میاں محمد اعظم کا ظاہر تقویٰ اور شریعت مصطفوی ﷺ کے زیور سے آراستہ ہے اور اُن کا باطن اہل صفا کے احوال و مقامات سے مزین ہے۔ (سوانح داؤد غزنوی ص 225)

**مقابلے کے وقت کرامت کا ظہور:-** آپ رحمہ اللہ کی کرامتوں میں سے ایک کرامت تھی کہ اُن تمام عُلماء نے اعتراف کر لیا کہ وہ غلطی پر ہیں اور مان لیا کہ آپ حق پر ہیں حالانکہ مقابلے کے وقت ایسا اقرار علماء کے لیے بہت مشکل ہوتا ہے۔ دوسرے علاقوں کے علماء نے یہ ماجرا سنا تو وہ بھی ایسے خائف ہوئے کہ حضرت کے ساتھ گفتگو اور مباحثہ کے لیے تیار نہ ہوئے۔

**مریدین کو سخت تکلیف کا سامنا:-** جب نادہ کے علمائے سوء کو معلوم ہوا کہ حضرت عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ یاغستان کے پہاڑی علاقے

میں بے یارومددگار پڑے ہیں تو سینکڑوں آدمیوں کو ساتھ لے کر آپ پر حملہ آور ہوئے آپ کے گھروں کو جلا دیا اور آپ کے بعض مریدوں کو زخمی کر دیا ،مگر آپ اور آپ کے اہل وعیال کی اللہ تعالیٰ نے ایسی حفاظت کی کہ وہ سب اپنے دشمنوں سے سلامت نکل آئے ۔(سوانح داؤد غزنوی ص228)

**غار میں دشمن کی ہلاکت کا الہام:۔** اخراج کا حکم نامہ یکا یک ملنے پر آپ حیران تھے کہ کس طرف جائیں ،جنگل کی ایک غار میں چھپ گئے اور کچھ مدت وہیں پوشیدہ رہے ۔اُنہی دنوں آپ کو الہام ہوا:''فقطع دابر القوم الذين ظلموا والحمدلله رب العالمين''

(پس جن لوگوں نے ظلم ڈھایا تھا ان کی جڑ کاٹ دی گئی ہے اور حمد وستائش اللہ ہی کیلئے ہے جو تمام جہانوں کا پروردگار ہے )

اُسی زمانے میں امیر شیر علی خان کا تختہ اُلٹ دیا گیا۔وہ ذلیل ونامراد ہوا اور اُس نے ہرات میں جا کر پناہ لی۔(سوانح داؤد غزنوی 229)

**اشاعت دین کے الہامات:۔** آپ نے جواب میں فرمایا کہ مجھ کو اللہ تعالیٰ کا حکم ہے کہ میں کتاب وسنت کو جاری کروں ۔مجھے بارہا الہام ہوا ہے:''یاعبدی هذا کتابی وهولاء عبادی فاقرأ کتابی علی عبادی''

(اے میرے بندے! یہ میری کتاب ہے اور یہ میرے بندے ہیں پس تو میری کتاب میرے بندوں کو پڑھ کر سنا۔اور یہ بھی الہام ہوتا ہے:''ولئن اتّبعت اهواء هم بعد الذی جاء ك من العلم مالك من الله من ولی ولا نصير''

(اگر تُو نے اُن کی خواہشوں کی پیروی کی ،اُس علم کے بعد جو تیرے پاس آچکا ہے تو کوئی حامی اور مددگار تجھے اللہ کی سرزنش سے نہ بچا سکے گا۔(سوانح داؤد غزنوی ص230)

**انتقال پر ملال:۔** آخری عمر میں ضروری بات کے سوا کوئی بات نہ کرتے تھے۔ ہر وقت اللہ ہی کی طرف متوجہ رہتے تھے۔تسبیح وتحمید اور دُعا کے سوا آپ کا کوئی دوسرا شغل نہ رہا تھا یہاں تک کہ آپ ربیع الاول ۱۲۹۸ بمطابق ۱۸۷۹ء میں آدھی رات کے وقت اپنے اللہ سے جا ملے اور زوال کے بعد ظہر کی نماز سے پہلے دفن کیے گئے ۔آپ رحمہ اللہ کا مزار شہر امرتسر میں دروازہ سلطان ونڈ کے بارے عبدالصمد کاشمیری کے تالاب کے کنارے پر ہے۔

**امام عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ کا مسند خلافت پر متمکن ہونا:۔** حضرت عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کے واصل حق ہونے کے بعد اُن کے بڑے صاحبزادے حضرت مولانا عبداللہ بن عبداللہ اُن کے خلیفہ مقرر ہوئے ۔آپ تھوڑا عرصہ زندہ رہے۔ان کی وفات کے بعد اُن کے صاحبزادہ اور بندۂ عاجز کے جد امجد حضرت الامام عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ مسند خلافت پر متمکن ہوئے۔

صاحب''نزهة الخواطر''ان کے بارے میں یوں رقمطراز ہیں:وہ ۱۲۶۸ھ میں غزنی میں پیدا ہوئے اور حضرت عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ سے مدتوں روحانی اور علمی فیض حاصل کیا۔اللہ کا ذکر بڑی باقاعدگی اور یکسوئی سے کرتے اور ذکر کے دوران اُن پر بڑی کیفیت طاری ہوتی تھی۔ میں نے امرتسر میں اُن کی کئی بار زیارت کی۔فتوے دیتے وقت وہ کسی معین فقہی مسلک کا التزام تو نہ کرتے تھے لیکن ائمہ مجتہدین رحمہم اللہ سے سُوئے ظن نہ فرماتے تھے اور اُن کا ذکر ہمیشہ اچھے الفاظ میں کرتے ۔جمعۃ الوداع رمضان کے مہینہ 1331ھ میں وفات پائی۔(سوانح داؤد غزنوی ص235)

**مولانا عبداللہ غازی پوری کا مبارک خواب:۔** مولانا عبداللہ غازی پُوری رحمہ اللہ خود فرماتے ہیں:

میں نے خواب میں دیکھا کہ ایک مقام پر ہجوم بہت ہے۔لوگ جوق در جوق چلے آرہے ہیں۔کسی نے کہا سیدنا حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تشریف فرما ہیں۔لوگ آپ ﷺ سے شرف مصافحہ حاصل کر رہے ہیں۔ایک صاحب اس بھیڑ سے باہر نکلے۔ میں نے پوچھا: کیا آپ نے مصافحہ کر لیا ہے؟۔انہوں نے کہا جی ہاں!۔ میں نے کہا:از راہ کرم مجھے اپنا وہ ہاتھ دے دیجیے میں بھی مشرف ہو جاؤں اور برکت حاصل کرلوں ۔وہ صاحب کہنے لگے:تم خود ہمت کر کے آگے بڑھو،اس ہجوم سے نہ گھبراؤ اور مصافحہ کا شرف حاصل کرو۔اُن کے ہمت دلانے پر میں آگے بڑھا اور حضور اکرم ﷺ سے بلاواسطہ مصافحہ کا شرف حاصل کیا۔جن صاحب نے مجھے ہمت دلائی تھی میں نے ان کا شکریہ ادا کیا اور میں بہت مسرور تھا۔ بیدار ہُوا تو وہی مسرت اور کیفیت دل میں باقی تھی۔(سوانح داؤد غزنوی ص241)

**مقام فنا فی الرسول ﷺ:۔** لوگ سمجھتے ہیں میں بیماری کی وجہ سے روتا ہوں۔حضور ﷺ کی محبت کا آج کل مجھ پر شدید غلبہ ہے۔اُن

کی ذات گرامی میرے دل ودماغ پر چھا گئی ہے۔ یہ فقرے بڑی مشکل سے اُنہوں نے پورے کیے اور دھاڑیں مار مار کر رونے لگے۔ درود شریف ان دنوں کثرت سے پڑھتے تھے۔ مولانا عبدالرحمٰن جامی رحمہ اللہ کے نعتیہ کلام پر ایک دن بہت دیر گفتگو کرتے رہے میں نے مولانا جامی رحمہ اللہ کی نعت کا مطلع پڑھا۔

نسیم الصبح زرمنی ربیٰ نجد وقبلھا — کہ بُوئے دوست مے آیدازاں پاکیزہ منزلہا

اے بادِ نسیم میری طرف سے نجد کے ٹیلوں کے پاس جا اور اُنہیں بوسے دے کہ اُن مقدس جگہوں سے دوست کی مہک آتی ہے

چہرے کا رنگ بدل گیا اور آنکھیں نم آلود ہوگئیں۔ باقی شعر پڑھنے کی ہمت مجھے نہ ہوئی۔

**آخر عمر تک ٹوپی کا استعمال فرمانا:۔** ہسپتال ایمبولینس کار میں سٹریچر پر گئے چلنے سے پہلے شیروانی پہنی، سر پر ٹوپی رکھی ہاتھ میں چھڑی لی چھڑی سمیت سٹریچر پر لیٹ گئے۔ یہ وضع داری وہ آخری دن تک نبھاتے رہے تعجب ہوتا تھا کہ اتنی لمبی بیماری کاٹنے کے باوجود اُن کے مزاج میں چڑ چڑا پن پیدا نہیں ہوا بلکہ حلم اور مزاج کا دھیما پن روز بروز بڑھتا گیا۔ (سوانح داؤد غزنوی ص 274)

**تصوف میں منجھا ہوا موقف:۔** فقہ اور تصوف کے بارے میں اُن کا موقف بہت منجھا ہوا تھا۔ فقہائے کرام کی خدمات کا اعتراف کرتے تھے اور اُن کا نام ادب سے لیتے تھے تمام سلاسل کے مشائخ کا ذکر عقیدت اور محبت سے کرتے تھے اور اُن کی شان میں گستاخی موجب حرماں سمجھتے تھے اور کبھی فرماتے۔ ''اہل اللہ کی شان میں گستاخی سدہ مجاریٔ فیض ہے''۔

تفسیر، حدیث اور فقہ کے علاوہ تصوف کی کتابوں پر بھی خوب نظر تھی۔ ''رسالہ قشیریہ'' ''التعرف لمذھب اھل التصوف'' ''کیمیائے سعادت'' ''احیائے علوم'' ''مثنوی مولانا روم'' ''کشف المحجوب'' ''مکتوبات حضرت مجدد الف ثانی رحمہ اللہ'' ان سب کتابوں کا مطالعہ بالاستیعاب کیا تھا۔ حضرت مجدد صاحب علیہ الرحمہ سے انہیں خاص عقیدت تھی۔ آخری بار قید کا زمانہ مکتوبات ہی کے مطالعہ میں بسر ہُوا۔ فرماتے تھے: تصوف میں میرے امام شیخ احمد سرہندی رحمہ اللہ ہیں۔

ایک دن یہ بھی فرمایا: شریعت کا وہ حصہ جو تزکیہ باطن سے متعلق ہے اصطلاحاً تصوف کہلاتا ہے۔ شریعت سے ہٹ کر کسی تصوف کا میں قائل نہیں ہوں۔

حلول، اتحاد، وحدت الوجود اور وحدت الشہود میں فرق خوب مزے لے لے کر بیان کرتے تھے۔ (سوانح داؤد غزنوی ص 284)

**امام صاحب کا ذوق عبادت:۔** ان کی شخصیت کے بعض پہلو جو مجھے عزیز تھے، ذکر کرتا ہوں: ذکر الٰہی بڑی کثرت سے کرتے تھے۔ رات دو تین بجے اُٹھ کھڑے ہوتے اور مسلسل چار پانچ گھنٹے عبادت میں مشغول رہتے۔ تہجد زندگی بھر باقاعدگی سے ادا کرتے رہے۔ تہجد کی نماز میں بہت روتے تھے۔ اُن کے رونے کی آواز گھر والوں کو جگا دیتی تھی۔ روتے روتے اُن کی ہچکی بندھ جاتی۔ یوں معلوم ہوتا کہ کہیں چکی چل رہی ہے یا ہنڈیا اُبل رہی ہے بعض اوقات مصروفیتوں کا ہجوم ہوتا اور رات دیر تک جاگتے رہتے مگر ذوق عبادت اس قدر پختہ ہو چکا تھا اور شب خیزی کی عادت ایسی راسخ ہو چکی تھی کہ رات کے پچھلے پہر اُٹھ بیٹھتے۔ شام کی نماز کے بعد بھی بہت دیر تک ذکر میں مشغول رہتے۔

**ذکر کے وقت نور نکلنا:۔** ایک دن مجھ سے کہنے لگے: رات میں ''لا الہ الا اللہ'' کا ذکر کرتا تھا تو میرے منہ سے نور نکلتا تھا۔ عجب کیفیت تھی

ایک دن اپنی بعض پریشانیوں کا ذکر کر رہے تھے۔ یکا یک اُن کے چہرے پر بشاشت آگئی اور مسکراتے ہوئے کہنے لگے:

ابوبکر! ذکر کرتے وقت تو میں بادشاہ ہوتا ہُوں۔ مجھے کوئی غم نہیں ہوتا۔

**امام شافعی کے مجرب وظیفہ کا اہتمام:۔** صبح کے معمولات میں یہ ورد التزام سے پڑھتے تھے۔ فرماتے تھے کہ یہ امام شافعی رحمہ اللہ کا ورد تھا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ۔ بِسْمِ اللّٰهِ خَيْرِ الْاَسْمَاءِ، بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِيْ لَا يَضُرُّ مَعَ اِسْمِهٖ اَذًى۔ بِسْمِ اللّٰهِ الْكَافِيْ۔ بِسْمِ اللّٰهِ الْمُعَافِيْ۔ بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِيْ لَا يَضُرُّ مَعَ اِسْمِهٖ شَيْءٌ فِي الْاَرْضِ وَلَا فِي السَّمَاءِ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ، بِسْمِ اللّٰهِ عَلٰى نَفْسِيْ وَ دِيْنِيْ

بِسْمِ اللّٰهِ عَلٰى اَهْلِيْ وَمَالِيْ بِسْمِ اللّٰهِ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ اَعْطَانِيْهِ رَبِّي اَللّٰهُ اَكْبَرُ اَللّٰهُ اَكْبَرُ اَللّٰهُ اَكْبَرُ۔ اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِمَّا اَخَافُ اَحْذَرُ، اَللّٰهُ اَللّٰهُ رَبِّي لَااُشْرِكُ بِهٖ شَيْئًا۔ عَزَّ جَارُكَ وَجَلَّ ثَنَاءُكَ وَتَقَدَّسَتْ اَسْمَاءُكَ وَلَا اِلٰهَ غَيْرُكَ، اَللّٰهُمَّ اِنِّي اَعُوْذُبِكَ مِنْ شَرِّ كُلِّ جَبَّارٍ عَنِيْدٍ وَشَيْطَانٍ مَّرِيْدٍ وَمِنْ شَرِّ قَضَاءِ السُّوْءِ وَمِنْ شَرِّ كُلِّ دَآبَّةٍ اَنْتَ آخِذٌ بِنَاصِيَتِهَا اِنَّ رَبِّي عَلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ (تین بار)

(2) شَهِدَ اللّٰهُ اَنَّهٗ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ وَالْمَلَآئِكَةُ وَاُولُوا الْعِلْمِ قَآئِمًا بِالْقِسْطِ لَااِلٰهَ اِلَّا هُوَالْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ، اِنَّ الدِّيْنَ عِنْدَ اللّٰهِ الْاِسْلَامُ وَاَنَا اَشْهَدُ بِمَا شَهِدَ اللّٰهُ بِهٖ وَاَسْتَوْدِعُ اللّٰهَ هٰذِهِ الشَّهَادَةَ وَهِيَ وَدِيْعَةٌ لِيْ عِنْدَهٗ اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ، اَللّٰهُمَّ اَعُوْذُ بِنُوْرِ قُدْسِكَ وَعَظِيْمِ رُكْنِكَ وَعَظْمَةِ طَهَارَتِكَ مِنْ كُلِّ آفَةٍ وَعَاهَةٍ وَمِنْ كُلِّ طَوَارِقِ اللَّيْلِ وَالنَّهَارِ اِلَّا طَارِقًا يَطْرُقُ بِخَيْرٍ يَااَللّٰهُ، اَللّٰهُمَّ اَنْتَ غَيَاثِيْ بِكَ اَسْتَغِيْثُ وَاَنْتَ مَلَاذِيْ بِكَ اَعُوْذُوَاَنْتَ عِيَاذِيْ بِكَ اَعُوْذُ يَامَنْ ذَلَّتْ لَهٗ رِقَابُ الْجَبَابِرَةِ وَخَضَعَتْ لَهٗ اَعْنَاقُ الْفَرَاعِنَةِ اَعُوْذُبِكَ مِنْ كَشْفِ سَتْرِكَ وَنِسْيَانِ ذِكْرِكَ وَالْاِنْصِرَافِ عَنْ شُكْرِكَ، اَنَافِيْ حِرْزِكَ لَيْلِي وَنَهَارِي وَنَوْمِي وَقَرَارِيْ وَظَعْنِي وَاَسْفَارِيْ وَ حَيَاتِيْ وَ مَمَاتِيْ، ذِكْرُكَ شِعَارِي، وَثَنَائُكَ دِثَارِي، لَااِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحَانَكَ وَبِحَمْدِكَ تَشْرِيْفًا لِعَظْمَتِكَ وَتَكْرِيْمًا لِنَفَحَاتِ وَجْهِكَ اَجِرْنِيْ مِنْ خِزْيِكَ وَمِنْ شَرِّ عِبَادِكَ وَاَضْرِبْ سُرَادِقَاتِ حِفْظِكَ عَلَيَّ وَاَدْخِلْنِي فِيْ حِفْظِ عِنَايَتِكَ وَجُدْ عَلَيَّ بِخَيْرٍ يَااَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلَى النَّبِيِّ وَآلِهٖ۔

اس ورد کے بعض حصے آہستہ آہستہ آواز سے پڑھتے ہوئے بے ساختہ ان کی آواز بلند ہو جاتی تھی۔ یہ جملے اونچی آواز سے کہتے تھے:

" اَللّٰهُمَّ اَنْتَ غَيَاثِيْ بِكَ اَسْتَغِيْثُ وَاَنْتَ مَلَاذِيْ بِكَ اَلُوْذُوَاَنْتَ عِيَاذِيْ بِكَ اَعُوْذُ يَامَنْ ذَلَّتْ لَهٗ رِقَابُ الْجَبَابِرَةِ وَخَضَعَتْ لَهٗ اَعْنَاقُ الْفَرَاعِنَةِ"اے اللہ! میرا مددگار تو ہے۔ میں تجھ ہی سے مدد چاہتا ہوں میرا ملجا و ماوی تو ہی ہے میں تیری پناہ میں آتا ہوں اے وہ کہ جابر بادشاہوں کی گردنیں اُس کے سامنے خم ہیں اور فرعونوں کے سر اُس کے سامنے جھکے ہوئے ہیں۔ (سوانح داؤد غزنوی ص 285)

**تعویذات اور عملیات کا ذوق:۔** ایک زمانے میں انہیں تعویذات، عملیات اور طبی نسخے اکٹھے کرنے کا بھی شوق رہا۔ اُن کی ایک بیاض میرے پاس ہے جس کے پہلے صفحے پر مجربات و معمولات فقیر بارگاہ صمدی محمد داؤد غزنوی لکھا ہے اس میں ایک طرف اپنے قلم سے مختلف بزرگوں سے حاصل کیے ہُوئے تعویذات اور مجرب عمل لکھے ہیں اور دُوسری طرف طبی نسخے درج ہیں۔ حافظ محمد لکھوی رحمہ اللہ کے بہت سے مجربات اس بیاض میں موجود ہیں۔ اُن کے علاوہ مندرجہ ذیل بزرگوں کے مجربات نقل کیے گئے ہیں:

مولانا غلام رسول صاحب رحمہ اللہ قلعہ والے، مولوی محمد سلیمان صاحب رحمہ اللہ مرید حضرت الامام عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ مولانا احمد غزالی مہاجر مکی رحمہ اللہ، مولانا عبداللہ شاہ ثم افریقی رحمہ اللہ، مولانا حُسین علی صاحب رحمہ اللہ۔ (سوانح داؤد غزنوی ص 286)

**مولانا احمد علی لاہوری کا جنازہ:۔** 24 فروری کو مولانا احمد علی صاحب علیہ الرحمہ کی نماز جنازہ میں شرکت کی۔ افسوس کہ آج رات ساڑھے 9 بجے مولانا احمد علی صاحب رحمہ اللہ کئی سال فالج کی علالت کے بعد حرکت قلب بند ہونے سے انتقال فرما گئے۔

**مروت اور رواداری:۔** دوست دشمن سب کے ساتھ مروت سے پیش آتے۔ وہ لوگ جنھوں نے زندگی بھر انہیں ایذاء دی اور اُن سے بغض و عناد رکھا، اُن کے ساتھ بھی تپاک سے ملتے۔ انہیں علم ہوتا تھا کہ یہ شخص میری غیر حاضری میں مجھے گالیاں دیتا ہے لیکن شائستگی کے اس معیار سے جو انہوں نے اپنے لیے ٹھہرالیا تھا، وہ نیچے اُترنے کے لیے تیار نہ ہوتے تھے۔ (سوانح داؤد غزنوی ص 289)

**دوسروں کے افکار پر تضحیک نہ کرنا:۔** وہ ایک متعین اور واضح مسلک رکھتے تھے اور زندگی بھر پورے یقین اور اذعان کے ساتھ اس مسلک کا پرچار کرتے رہے، مگر دُوسروں کے عقائد و افکار کی تضحیک نہیں کرتے تھے تمام جماعتوں کے زُعماء کے ساتھ عزت و احترام کے ساتھ پیش آتے۔

**حضرت مرزا جان جاناں نقشبندی سے مناسبت:۔** حضرت مولانا اشرف علی صاحب تھانوی رحمہ اللہ کی کتاب ''ارواح ثلاثہ'' جو بزرگوں کے حالات پر مشتمل ہے کے حاشیے پر جگہ جگہ اُنہوں نے اپنے قلم سے نوٹ لکھے ہیں۔حضرت مرزا مظہر جان جاناں رحمہ اللہ کے حالات میں مندرجہ ذیل حکایت لکھی ہے:

بے قاعدہ رکھی ہُوئی چیز دیکھ کر مرزا صاحب رحمہ اللہ کے سر میں درد ہونے لگتا تھا۔ایک دن بہادر شاہ بہت الحاح والتجاء کے بعد اجازت حضوری ملنے پر زیارت کے لیے حاضر ہوا۔موسم تھا گرمی کا، بادشاہ کو پیاس لگی اور پانی طلب کیا۔حضرت نے فرمایا، وہ گھڑا رکھا ہوا ہے پیالہ میں لے کر پانی پیو۔بادشاہ نے پانی پیا اور پیالہ گھڑے پر رکھ دیا۔مرزا صاحب رحمہ اللہ کی نظر جو گھڑے پر پڑی، تو پیالہ ذرا ترچھا دھرا ہوا تھا۔دیر تک ترچھی نگاہ سے دیکھتے رہے۔آخر ضبط نہ ہوسکا۔فرمایا:''جناب آپ بادشاہت کیا کرتے ہوں گے، ابھی تک خدمت گاری تو آئی ہی نہیں۔دیکھو تو گھڑے پر پیالہ رکھنے کا یہی طور ہے'' (ارواح ثلاثہ ص ۱۸) حضرت نے اس حکایت کے حاشیے پر اپنی قلم سے لکھا: اس عاجز کی بھی یہی حالت ہے۔داؤد غزنوی۔

مرزا جان جاناں رحمہ اللہ کی لطافت طبع کے بہت سے قصے ارواح ثلاثہ میں درج کیے گئے ہیں ایک اور حکایت کے حاشیے پر حضرت لکھتے ہیں:

اس عاجز کو حضرت مرزا صاحب رحمہ اللہ سے بعض احوال واذواق میں مناسبت ہے حضرت مرزا صاحب رحمہ اللہ کے حالات میں یہ بھی مندرج ہے:

حضرت مرزا صاحب رحمتہ اللہ علیہ کا امتحان اور مجاہدہ سب اسی نفاست ونزاکت طبعی میں تھا۔ایک عورت تھی نہایت بدمزاج، کج خلق اور منہ پھٹ۔حضرت مرزا صاحب رحمہ اللہ کو الہام ہوا کہ اگر اس عورت سے نکاح کرو اور اس کی بدزبانی وایذاء دہی پر صبر کرو گے تو تم کو نوازلیا جائے گا۔حضرت نے فوراً پیام بھیج دیا اور اُس سے نکاح کرلیا۔وہ عورت اس درجہ تُند خو۔بدخصلت سخت دل اور فحش گو تھی کہ الامان۔حضرت مرزا صاحب رحمہ اللہ خوشی خوشی دولت خانہ پر تشریف لے جاتے اور وہ سڑی سڑی سنانی شروع کرتی۔چُپکے بیٹھے سُنتے رہتے۔زبان سے اُف نہ نکالتے۔اندر کھولتے آخر واپس تشریف لے آتے تھے۔آپ رحمہ اللہ کا معمول تھا کہ روزانہ صبح ہوتے ہی خادم کو حکم فرماتے کہ جاؤ دروازہ پر حاضر ہوکر میرا اسلام عرض کرو اور پُوچھو کوئی کار خدمت ہو تو انجام دیا جائے گا۔

اس پر حضرت رحمہ اللہ نے لکھا: یہ مقام اس عاجز کو کہاں نصیب ہے۔''داؤد غزنوی''

آداب مجلس کا بہت خیال رکھتے تھے کوئی چائے پیتے وقت زور زور سے چُسکیاں لیتا یا روٹی کھاتے وقت آواز نکالتا تو انہیں ناگوار ہوتا تھا۔(سوانح داؤد غزنوی ص290)

**دیوبند اور علماء اہلحدیث کا وجود نعمت عظمیٰ:۔** اگرچہ تقسیم کے تیز وتند آلہ نے برصغیر کے دوٹکڑے کردیئے لیکن رُوحوں کا ملاپ اور قلُوب کا اتصال ناقابل انفکاک ہوتا ہے۔گزشتہ چند ماہ میں مولانا ابوالکلام آزاد اور مولانا حسین احمد رحمہما اللہ جیسی عظیم المرتبت شخصیتوں کا انتقال ملت اسلامیہ کے لیے بہت بڑا صدمہ ہے۔مولانا ابوالکلام آزاد رحمہ اللہ اس برصغیر میں علامہ جمال الدین افغانی کے ایک طرح نائب تھے۔مولانا حُسین احمد مدنی رحمہ اللہ حضرت شیخ الہند رحمہ اللہ کے شاگرد اور جانشین صادق تھے ان حضرات کا نظریہ تھا کہ اسلام اور ملت اسلامیہ کا طاقتور حریف انگریز ہے اس لیے اُنہوں نے اور اُن کے رفقاء نے اپنی ساری قوتیں اس امر کے لیے وقف کردیں کہ انگریز کو اس ملک سے نکال دیا جائے۔یہی وقت کا سب سے بڑا جہاد اور اسلام کی سب سے بڑی خدمت ہے۔

ان بزرگوں کا وجود اگرچہ پورے برصغیر کے لیے ایک نعمت عظمیٰ تھا لیکن اس میں کوئی شک نہیں کہ تقسیم ملک کے بعد جو حالات ہندوستان میں پیدا ہوئے ان کو دیکھتے ہوئے ہر ہوشمند انسان یہ رائے رکھتا ہے کہ ہندوستان کے مسلمانوں کے لیے اُن کا وجود ایک بیش بہا نعمت اور بہت بڑا سہارا تھا، اس لیے ہم سب ان بزرگوں کے سانحہ ارتحال کو ملت اسلامیہ کے لیے بہت بڑا صدمہ سمجھتے ہیں۔ایسی ہستیاں صدیوں میں بھی مشکل سے پیدا ہوتی ہیں:

عُمرہا درکعبہ وبُت خانہ می نالد حیات　　تاز بزم عشق یک دانائے راز آید بروں

ہم سب ان بزرگوں کے لیے دُعائے مغفرت کرتے ہیں اور بارگاہ رب العزت سے التجاء کرتے ہیں کہ ان کو اپنے جوار رحمت میں جگہ دے یہ بزرگ اپنی اپنی زندگیاں اعلیٰ مقاصد کی راہ میں قربان کر کے ہم سے رخصت ہو کر اپنے رب عزوجل کے پاس جا پہنچے ہیں (سوانح داؤد غزنوی ص297)

**بزرگ اسلاف کے لیے سیدنا کا استعمال:۔** حضرت والد علیہ الرحمہ کے ہاں تشدد اور غلو نہ تھا۔ مسلک میں اعتدال تھا۔ بزرگان کرام رحمہم اللہ کے لیے لفظ سیدنا کے استعمال میں کوئی مضائقہ نہ سمجھتے تھے۔ (سوانح داؤد غزنوی ص340)

**بزرگوں کے لیے سیدنا کے استعمال کے دلائل:۔** صحیح احادیث سے ثابت ہے کہ آپ ﷺ نے انصار سے سعد بن معاذ رضی اللہ عنہ کے بارے میں فرمایا: ''قوموالی سید کم'' یعنی اپنے سید کی طرف کھڑے ہو جاؤ اور آپ ﷺ نے حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ اور عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے لیے فرمایا ''سید اکھول اھل الجنة'' یہ دونوں جنت کے بزرگ عُمر کے لوگوں کے سید ہیں (ترمذی) اور حضرت حسن رضی اللہ عنہ کے لیے فرمایا: ''ابنی ھذا سید'' میرا یہ بیٹا سید ہے۔ (بخاری) اور حضرت حسن اور حضرت حسین رضی اللہ عنہما دونوں کے لیے فرمایا: ''سید اشباب اھل الجنة'' یہ دونوں جنت کے نوجوانوں کے سید ہیں (ترمذی) اور فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے لیے فرمایا: ''سیدة نساء اھل الجنة'' جنت کی تمام عورتوں کی سیدہ (سردار) ہیں (صحیحین) اور غلام کیلئے فرمایا: ''ان العبد اذالعبداذانصح سیدہ'' غلام جب اپنے آقا کی خیر خواہی کرے اور اللہ کی عبادت اچھی طرح سے کرے اسے دوگنا ثواب ہوگا (صحیحین) معلوم ہوا کہ سید کا لفظ سردار قوم، بزرگ محترم اور آقا کے معنوں میں استعمال ہوسکتا ہے۔ (سوانح داؤد غزنوی ص341)

**فرق مراتب میں ادب کا خیال:۔** بعض لوگ توحید بیان کرتے ہوئے انبیاء اور اولیاء کا ذکر ناشائستہ انداز میں کرتے ہیں۔ حضرت رحمہ اللہ کو یہ بات بہت ناگوار ہوتی تھی، چنانچہ تعلیقات میں لکھتے ہیں:

یہ بہت اچھی طرح ذہن نشین کر لینا چاہئے کہ فرق مراتب بیان کرتے ہوئے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا ذکر اس طرح نہ کریں کہ اس سے ادب کے خلاف کوئی لفظ زبان پر آجائے مثلاً علم غیب کے مسئلہ کا ذکر کرتے ہوئے اس طرح اگر کوئی کہہ دے کہ آپ ﷺ غیب ویب کچھ نہیں جانتے تھے (معاذ اللہ) تو یہ سوء ادب ہوگا اور آپ ﷺ کی شان میں سوء ادب کفر کی حد تک پہنچا دیتا ہے کیونکہ قرآن کریم میں حق تعالیٰ نے آپ ﷺ کے متعلق یہ آداب بیان فرمائے ہیں۔ ''اور اپنی آوازیں پیغمبر (صلی اللہ علیہ وسلم) کی آواز سے اُونچی نہ کرو اور جس طرح آپس میں ایک دوسرے سے زور سے بولتے ہو، اس طرح ان کے روبرو زور سے نہ بولا کرو۔ ایسا نہ ہو کہ تمہارے اعمال ضائع ہو جائیں اور تم کو خبر بھی نہ ہو''۔

''پیغمبر علیہ الصلوٰۃ والسلام کے بلانے کو ایسا خیال نہ کرنا جیسا کہ تم آپس میں ایک دُوسرے کو بُلاتے ہو''۔ (نور ۶۳) یعنی رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو ادب اور تعظیم سے بلانا چاہیے پس یوں کہنا چاہئے مغیبات کا علم حق سبحانہ وتعالیٰ ہی کو ہے لیکن اُس نے بعض غیب کی باتوں کا علم اپنے رسول پاک ﷺ کو عطاء فرمایا ہے۔ یہ تو ہے تکوینیات کے متعلق۔ رہا شرعیات کا علم جو انبیائے کرام علیہم الصلوٰۃ والسلام کے منصب سے متعلق ہے اس بارے میں نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا علم اولین وآخرین سے بڑھ کر ہے اور وہ علوم ومعارف حق تعالیٰ نے آپ ﷺ کو مرحمت فرمائے ہیں کہ کسی انسان کی طاقت میں نہیں کہ ان سب پر حاوی ہو سکے۔ ''یارب صل وسلم دائما ابدا علی جبیبك خیر الخلق کلهم'' (سوانح داؤد غزنوی ص342)

**توحید خالص..... اور اپنوں سے شکوہ:۔** ''من دون الله'' کے لفظ اتنے جامع ہیں کہ ان میں تمام غیر اللہ شامل ہیں۔ اس میں تمام مردوں اور زندوں کی یکساں نفی کی گئی ہے اور زندہ خداوندوں کی نفی کرنا زیادہ کٹھن ہے یہی وجہ ہے کہ قرآن میں زندہ خداؤں کی نفی کا ذکر بہت شرح وبسط کے ساتھ کیا گیا ہے۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام نے نمرود کی نفی کیسے کی؟ حضرت موسیٰ علیہ السلام نے فرعون کے سامنے نعرہ ''لا'' کیسے لگایا؟ کتنے لوگ ہیں جنہیں موحد ہونے کا دعوی ہے اور وہ توحید کی ابجد ہوز سے بھی ناآشنا ہیں۔ ظالم اور جابر حکمرانوں کے خوف کے مارے ان کی زبانیں گنگ ہیں اور کلمہ حق کہتے ہوئے ہکلاتی ہیں، کتنے علماء ہیں جو اپنے آپ کو توحید کے بلند ترین مقام پر فائز سمجھتے ہیں اور پوری

ملت اسلامیہ کو حقیر جانتے ہیں اور اُن کی توحید کا یہ حال ہے کہ حقیر ترین دنیوی اغراض کیلئے دُنیا دار سرمایہ داروں کے گھروں کا طواف کرتے ہیں اور اُن کی صبحیں اور شامیں ان کی چاپلوسی میں بسر ہوتی ہیں کیا "من دون اللہ" میں صرف عبدالقادر جیلانی رحمہ اللہ اور حضرت علی ہجویری رحمہ اللہ ہی شامل ہیں؟ کیا فاسق و فاجر حکام اور دُنیا دار سرمایہ دار "من دون اللہ" میں شامل نہیں ہیں یہ کیا منطق ہوئی؟ توحید کا یہ تصور ان لوگوں نے اپنے جی سے گھڑ لیا ہے، کتاب اللہ اور حدیث رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی توحید تو بڑی انقلاب آفریں ہے۔ (سوانح داؤد غزنوی ص345)

**روضہ اقدس صلی اللہ علیہ وسلم افضل ہے یا کعبۃ المکرّمہ:۔** حضور اقدس علیہ الصلوۃ والسلام کے ساتھ والہانہ محبت تھی اور اُن کا ذکر نہایت ادب و تعظیم سے کرتے تھے مقام رسالت بیان کرتے ہوئے حافظ ابن قیم رحمہ اللہ کا یہ قول مزے لے لے کر سنایا کرتے تھے۔ کسی شخص نے حافظ ابن قیم رحمہ اللہ سے پُوچھا کہ روضہ اطہر افضل ہے یا کعبہ؟ تو حافظ ابن قیم رحمہ اللہ نے فرمایا: "ان اردت مجرد الحجرة فالكعبة افضل وان اردت وهو فيها فلا والله ولا العرش وحملته ولا جنّت عدن ولا الافلاك الدائرة لانّ بالحجرة جسداً لووزن بالكونين لرجح" (بدائع الفوئد ج۳ ص۱۳۵)

(اگر تمہاری مراد محض حجرۂ نبوی صلی اللہ علیہ وسلم سے ہے تو کعبہ افضل ہے اور اگر تمہاری مراد جسد اطہر سمیت روضۂ انور صلی اللہ علیہ وسلم سے ہے تو خُدا کی قسم وہ عرش سے افضل ہے۔ حاملین عرش سے افضل ہے، جنت عدن سے اَفضل ہے گردش کرنے والے افلاک سے افضل ہے۔ اس لیے کہ روضہ میں ایک ایسا جسد اطہر ہے کہ اگر دونوں جہانوں کے ساتھ بھی اُسے تولا جائے تو وہ بھاری رہے)

**اہل بیت سے بے پناہ محبت وعقیدت:۔** اہل بیت سے اُنہیں بے پناہ محبت اور عقیدت تھی۔ اپنے مقالے "اُسوۂ حسین رضی اللہ عنہ" میں خانوادۂ نبوت کی مدح و توصیف میں یوں رقمطراز ہیں: اس میں کوئی شک نہیں کہ اہل بیت (رضی اللہ عنہم) کی محبت کے پاکیزہ جذبات اور مخلصانہ ولولے ایک مومن قانت اور مسلم صادق کی زندگی کی ایک قیمتی متاع ہے اور یہ صحیح ہے کہ اس محبت اور شفتگی کا سرچشمہ فی الحقیقت وہ محبت و عقیدت ہے جو اس مقدس ومطہر وجود سے متعلق ہے جس کو خُدا نے تمام کائنات انسانی میں ہر طرح کی محبوبیت کے لیے چن لیا پھر سب سے بڑھ کر یہ کہ جس خاندان نبوت صلی اللہ علیہ وسلم کو خدا نے قرآن کریم میں مخاطب کر کے ان کی طہارت اور پاکیزگی کا اعلان کیا ہو: "انما يريد الله ليذهب عنكم الرجس اهل البيت و يطهر كم تطهيرا" (سورہ احزاب)

(اے اہل بیت! خدا کو تو بس یہی منظور ہے کہ تُم سے ہر قسم کی میل کچیل دُور کر دے اور تم کو ایسا پاک وصاف کر دے جیسا پاک وصاف ہونے کا حق ہے)

اور جن کی عزت وعظمت کا یہ عالم ہو کہ قرآن کریم میں مسلمانوں کو ان پر صلوٰۃ وسلام بھیجنے کا حکم دیا گیا ہو:

"ان الله وملا ئكته يصلون على النبى يايها الذين امنوا صلوا عليه وسلموا تسليما" (اللہ اور اُس کے فرشتے پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم پر درود بھیجتے رہتے ہیں۔ مسلمانو! تم بھی ان پر درود وسلام بھیجتے رہو)۔

جس کی تشریح کیلئے ایک صحابی رضی اللہ عنہ نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے دریافت کیا "امرنا الله ان نصلى عليك يا رسول الله فكيف نصلى عليك"

(ہمیں اللہ نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم پر درود بھیجنے کا حکم دیا ہے ہمیں بتایئے کہ کس طرح آپ صلی اللہ علیہ وسلم پر درود بھیجا کریں)

آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے جواب میں ارشاد فرمایا۔ یوں کہو "اللهم صل على محمد وعلىٰ آل محمد كما صليت علىٰ آل ابرهيم و بارك على محمد و علىٰ آل محمد كما باركت علىٰ آل ابراهيم انك حميد مجيد" (صحيح مسلم ج اول)

اور جن کی محبت ومودت اس درجہ مطلوب اور منظور ہو کہ قرآن کریم میں اس کے لیے یوں ارشاد ہوا:

"قل لا اسئلكم عليه اجراً الاّ المودّة فى القربىٰ"

آپ علیہ السلام اس کا اعلان کر دیجئے کہ میں تم لوگوں سے تبلیغ رسالت پر کوئی مزدوری نہیں مانگتا، مگر اقرباء کی محبت اور جن کے عزہ شرف

کا یہ مقام ہو کہ حجۃ الوداع کے خطبہ میں کتاب اللہ کے ساتھ ساتھ آپ ﷺ نے ان کا ذکر کیا ہو:

"وانا تارك فيكم الثقلين كتاب الله و اهل بيتى" (میں تم میں دو بزرگ ترین چیزیں چھوڑ کر جا رہا ہوں۔ ایک اللہ کی کتاب دُوسرے اہل بیت)

اور جن کی محبوبیت کا یہ حال ہو کہ آپ ﷺ ان کے متعلق فرمائیں: "هذان ابناى وابنا ابنتى اللهم انى احبهما فاحبهما و احب من يحبهما" (ترمذی) یہ حسن رضی اللہ عنہ اور حسین رضی اللہ عنہ میرے بیٹے اور میری بیٹی کے بیٹے ہیں۔ یا اللہ! میں ان سے محبت رکھتا ہوں تو بھی انکو اپنا محبوب بنا اور جو ان سے محبت کرے اس سے بھی تو محبت کر۔

اور جن کے فضل و شرف کے لیے باب کعبہ کو تھام کر آپ ﷺ نے یہ مثال دی ہو: "الاان مثل اهل بيتى فيكم مثل سفينة نوح من ركبها نجا من تخلف عنها هلك" (مسند احمد عن ابى ذر رضى الله عنه)۔ دیکھو میرے اہل بیت کی مثال تم میں کشتی نوح کی طرح ہے جو اس میں سوار ہوا وہ بچ گیا جو اس سے دور رہا ہلاک ہو گیا۔ اور جن کے احترام کو قائم رکھنے کیلئے یہ وصیت فرمائی ہو: "ولن يتفرقا حتى يردا على الحوض فانظرو كيف تخلفونى فيهما" (ترمذی)

(دیکھو! کتاب اللہ اور میری اولاد (اہل بیت) دونوں ایک دُوسرے سے جدا نہیں ہوں گے تا آنکہ حوض کوثر پر میرے پاس پہنچ جائیں۔ پس خیال رکھنا کہ میرے بعد تم ان سے کس طرح کا سلوک کرتے ہو)

پس جس خاندان نبوت کی محبوبیت اور محمودیت کا یہ مرتبہ ہو اس کی محبت و عشق میں جتنی بھی گھڑیاں اور جتنی بھی راتیں آنکھوں میں بسر ہوں اور اُن کی تعریف و توصیف میں جس قدر بھی زبانیں زمزمہ پیرا ہوں، یقیناً رُوح کی سعادت اور دل کی طہارت اور انسانیت کا حاصل ہے

(اسوۂ حسین رضی اللہ عنہ ص ۶ تا ۱۱ مطبوعہ جمعیت اہلحدیث قصور۔ ضلع لاہور بحوالہ سوانح داؤد غزنوی ص 347 تا 350)

**امام حُسین علیہ السلام سے عقیدت:۔** حضرت امام حسین علیہ السلام کا ذکر والہانہ شیفتگی سے کرتے اور ان کی تنقیص کرنے والوں سے اُنہیں شدید کراہت تھی۔ امام حسین علیہ السلام سے ان کی محبت و عقیدت کا اندازہ ان کے مقالے "اُسوۂ حسین رضی اللہ عنہ" کی ابتدائی عبارت سے کیا جاسکتا ہے۔

**اولیاء کا ادب اولیاء رحمہم اللہ سے سیکھیں!!:۔** بزرگوں کا غایت درجہ ادب فرماتے تھے اور اُن کا نام نہایت احترام سے لیتے تھے۔ اگر کوئی بزرگوں کی شان میں گستاخی کرتا یا کسی امام کا نام لیتے ہُوئے آداب کو ملحوظ نہ رکھتا تو سخت برہم ہوتے اور بعض حالتوں میں طبیعت اس قدر مکدر رہوتی کہ اُس آدمی سے گفتگو ہی موقوف فرما دیتے ائمہ کرام اور اولیاء اللہ رحمہم اللہ کے ادب پر ہر سال دو چار خطبے ضرور دیتے تھے۔ اُنکی آواز میرے کانوں میں اب بھی گونج رہی ہے وہ مولانا روم (رحمہ اللہ) کا یہ شعر پڑھتے:

از خدا خواہیم توفیق ادب　　بے ادب محروم ماند از فضل رب

(ہم خدا سے ادب کی توفیق چاہتے ہیں۔ بے ادب اللہ کے فضل و کرم سے محروم ہے۔

یہ بھی فرماتے کہ حضرت خواجہ محمد پارسا رحمہ اللہ نے وصیت کی تھی:

اندرہ حق جملہ ادب باید بود　　تا جاں باقی است در طلب باید بود

در ہر دم گر ہزار دریا بکشی　　کم باید بود خشک لب باید بود

(اللہ کی راہ میں سراپا ادب رہنا چاہئے جب تک جسم میں جان باقی ہے تلاش جاری رہنی چاہئے اگر ہر سانس میں فیضان کے ہزاروں دریا بھی تو پی جائے تو پھر بھی کم ہے اور ہونٹ خشک رہنے چاہئیں۔

حضرت مجدد الف ثانی رحمہ اللہ اپنے شیخ حضرت خواجہ باقی باللہ رحمہ اللہ کا جو ادب اور احترام کرتے تھے، بڑے شوق و ذوق سے بیان فرماتے۔ اپنے شیخ حضرت خواجہ باقی باللہ رحمۃ اللہ علیہ کے صاحب زادوں کے نام حضرت مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ کے ایک خط کی یہ عبارت سناتے: "ایں فقیر از سرتا قدم غرق احسانہائے والد بزرگوار شما است۔ دریں طریق سبق الف ب را از ایشاں گرفتہ است

و تہجی حروف ایں راہ راازیشاں آموختہ"۔(مکتوبات حضرت مجدد الف ثانی رحمہ اللہ ص۲۲۶ دفتر اول)

(یہ فقیر سر سے پاؤں تک آپ کے والد ماجد کے احسانات میں ڈوبا ہُوا ہے اور اس راستے میں ابجد ہوز بھی انہی سے حاصل کی تھی۔

"اگر درمدت عمرسرخودرا پائمال اقدام خدمہ عتبۂ علیّہ شما کردہ باشدہیچ نہ کردہ باشد"

(مکتوبات حضرت مجدد الف ثانی رحمہ اللہ ص۲۲۶ دفتر اول)

فرماتے کہ شیخ علاؤالدین سمنانی رحمۃ اللہ علیہ اگر چہ اپنے مشائخ سے ایک اعتبار سے آگے نکل گئے تھے۔مگر فرماتے یہی تھے۔

"اگر سرمن بآسماں ساید، ہنوز خاک آستانہ مشائخ من بالاباشد "(اگر میرا سر آسمان سے بھی جا لگے تو میرے مشائخ کے آستانے کی خاک بھی مجھ سے برتر ہے)

فرماتے تھے کہ بزرگوں سے اختلاف بھی کیا جائے تو نہایت ادب اور تواضع سے اختلاف کرنا چاہیے۔حضرت مجدد علیہ الرحمہ کس قدر ادب اور سلیقے سے اختلاف رائے کا اظہار فرماتے تھے۔حضرت شیخ محی الدین ابن عربی رحمتہ اللہ علیہ کے بارے میں فرماتے ہیں:

من کمینہ خوشہ چین خرمنہائے دول ایشا نم ورذیلے زلّہ بردار خوانہائے نعم ایہنا ...... امّا چہ تواں کرد کہ حقوق خداوندی جل سلطانہ فوق حقوق ایشا نست ۔(مکتوبات حضرت مجددالف ثانی رحمہ اللہ حصہ ششم ،دفتر دوم، ص۱۰۵)

(یہ بندہ کمینہ انہی کے رُوحانی خرمنوں کا خوشہ چیں ہے اور انہی کی نوازشوں کے دستر خوان کا اُلش کھانے والا ہے مگر کیا کیا جائے کہ اللہ تعالیٰ کے حقوق اُن کے حقوق سے بڑھ کر ہیں)۔پھر حضرت مجدد الف ثانی رحمتہ اللہ علیہ کا یہ فقرہ بھی اکثر نقل فرماتے تھے:

"بعض ازبزرگان می گویندکو ایں بدعت حسنہ است وایں بدعت سئیہ است امافقیر با ایشاں موافقت نہ دارد"

بعض بزرگ کہتے ہیں کہ ایک بدعت حسنہ ہے اور ایک بدعت سیہ ہے لیکن فقیر ان بزرگوں سے اتفاق نہیں کرتا)

(سوانح داؤد غزنوی ص351 تا353)

## نام کتاب:۔مُطالعاتی سفر...... مصنف:۔محمد اسحاق بھٹی

**وضاحت:۔** حضرت مولانا فضل کریم عاصم حفظہ اللہ بانی وسابق امیر مرکزی جمعیت اہلحدیث برطانیہ برمنگھم ایک جہاں دیدہ اور عالمی شخصیت ہیں آپکا مطالعاتی سفر نامہ نہایت مقبول ومعروف ہے اس کتاب کے علمی اور ادبی نکھار میں محقق العصر مولانا اسحاق بھٹی حفظہ اللہ کی تائید وتصحیح نے چار چاند لگا دیئے ہیں۔باہمی رواداری اور صوفیاء کی خدمات کا حسین انتخاب پیش خدمت ہے۔(از مرتب اثری)

**صوفی مولانا عبدالجبار کے جانشین:۔** حضرت سید عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ نے اپنے والد بزرگ کے مشن کو محنت سے جاری رکھا اور اب غزنویہ ہندوستان میں کتاب وسنت کی تدریس اور توحید کی تبلیغ کا مرکز بن چکا تھا اور سید عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ نے حضرت شیخ الحدیث مولانا نیک محمد صاحب رحمہ اللہ کو اپنا جانشین بنایا۔(مُطالعاتی سفر ص112)

**صوفی بزرگ کا اشاعت اسلام میں کردار:۔** 1339ء شاہ میری سلطان شمس الدین کا لقب اختیار کر کے تخت نشین ہوا اور اس نے سلطنت شاہ میری کی بنیاد ڈالی۔وہ اصل میں سوات کا رہنے والا تھا اور راجہ سہد یو کے عہد سے مسلسل ایک سرکاری اہلکار کی حیثیت سے کشمیر میں قیام پذیر تھا۔سلطان شمس الدین کے (1342،1339ء) برسر اقتدار آنے سے کشمیر میں اسلام کی ضیاء پاشیوں کے بابرکت دور کی ابتداء ہوئی۔سلطان شہاب الدین شاہ میری (1373،1345ء) کی حکومت کے زمانے میں ایران کے مشہور صوفی بزرگ حضرت امیر کبیر میر سید علی ہمدانی رحمہ اللہ تبلیغ اسلام کی غرض سے کشمیر تشریف لائے۔آپ رحمہ اللہ کی آمد کے ساتھ ہی کشمیر میں بدھ مت اور اسلام میں کشمکش کا سلسلہ شروع ہو گیا۔برہمنوں نے اسلامی تعلیمات کے خلاف سخت اور مؤثر محاذ قائم کیا لیکن ان کی ساری مخالفت اکارت گئی۔اسلامی طریقے اور اخلاقی قدریں کشمیری تمدن کے جسم میں روح کی طرح پیوست ہو گئیں۔یوں کشمیر میں ایک عظیم الشان مذہبی اور اخلاقی انقلاب کی بنیاد پڑی

جس کی تکمیل شاہ ہمدان کے فرزند سید میر محمد ہمدانی رحمہ اللہ کے ہاتھوں ہوئی (مُطالعاتی سفر ص144)

**دیوبند روانگی:۔** آگرہ کے بعد برصغیر کی مشہور ترین درس گاہ دارالعلوم دیوبند دیکھنے کا پروگرام بنایا۔ اگرچہ یہ اہل حدیث کی درسگاہ نہیں تھی لیکن علمی شہرت کے اعتبار سے اس کو نہ دیکھنا بھی سفر بھارت کے منافی تھا۔ علی الصبح مرکزی دفتر کے قریب ہی ایک ہوٹل پر ناشتہ کیا اور ٹیکسی کے ذریعہ مرکز سے بسوں کے اڈہ پر آیا دیوبند جانے والی بسوں کا اڈہ مرکز سے کوئی ڈیڑھ دو میل دور تھا۔ یہاں ایک مرکز کا ساتھی بھی راہنمائی کے لیے ساتھ آیا تھوڑی دیر اڈے پر انتظار کے بعد بس اپنی منزل مقصود کی جانب چل پڑی۔ راستے میں بہت چھوٹے چھوٹے شہر اور قصبات آئے جو میری دلچسپی کا سبب نہ تھے البتہ کافی دیر چلنے کے بعد بس ایک جگہ رکی اور مسافر چائے وغیرہ پینے لگے۔ وہاں ایک بورڈ دیکھا جس پر لکھا تھا''نانوتہ تو'' ذہن میں مولانا قاسم نانوتوی صاحب رحمہ اللہ کا مقام اور شخصیت گھومنے لگی مگر کوئی آدمی ایسا نہ ملا جو اس علاقہ کے متعلق معلومات فراہم کر سکے آخر یہ سوچ کر دل کو تسلی دی کہ دیوبند میں چل کر تفصیلی معلومات حاصل کر لیں گے تھوڑی دیر بعد بس چل پڑی اور راستہ میں تھانہ بھون بھی آیا اور اس وقت حضرت مولانا اشرف علی تھانوی صاحب رحمہ اللہ کی شخصیت ذہن میں گھومنے لگی مگر یہاں بھی وہی بات آڑے آئی کہ ان بزرگوں کو جاننے والا کوئی نہیں کیونکہ زیادہ تر میرے ہم سفر ہندو تھے ان کو مسلمانوں کے بزرگوں اور علماء سے کیا تعلق۔ کچھ دیر چلنے کے بعد ایک چھوٹی رابطہ سڑک آئی جو مین روڈ کو چھوڑ کر شمال کی طرف مڑ گئی اس سڑک پر اندازاً آدھا گھنٹہ چلنے کے بعد قصبہ دیوبند آ گیا۔ یہ اب ایک چھوٹا سا شہر ہے قصبہ نہیں رہا۔ ہر شعبہ زندگی سے تعلق رکھنے والے لوگ اس شہر میں آباد ہیں مگر یہ شہرت یافتہ درسگاہ دیوبند کی وجہ سے مشہور ہے آخر لاری اڈہ سے بذریعہ تانگہ دارالعلوم تک گیا اور وہاں پہنچ کر میں نے بتایا کہ میں ایک مسافر ہوں، دارالعلوم دیوبند کو دیکھنے آیا ہوں۔ مجھ سے پوچھا گیا کہ تُم کہاں سے آئے ہو میں نے کہا پاکستان میر پور آزاد کشمیر سے، تو پھر ایک آدمی کو کہا گیا کہ ان کو مہمان خانہ میں پہنچا دو۔

میرا قیام دیوبند میں تین دن رہا جس دن پہنچا وہ دن تو آرام کیا۔ اگلے دن دارالعلوم کے متعلق معلومات حاصل کیں۔ دارالعلوم کی مسجد زیادہ بڑی نہیں ہے۔ درسگاہ کی مناسبت سے چھوٹی سی مسجد کی مشرقی دیوار کے ساتھ وہ بوڑھا انار کا درخت موجود ہے جس کے نیچے بیٹھ کر بانی دارالعلوم مولانا قاسم نانوتوی صاحب رحمہ اللہ نے پڑھانا شروع کیا تھا۔ (مُطالعاتی سفر ص311)

**دارالعلوم ندوۃ العلماء:۔** یہ ایک جدید قسم کی دینی درسگاہ ہے، اس میں جدید اور قدیم دونوں علوم کی تدریس و تعلیم کا انتظام ہے۔ صبح جب میں نے اپنا تعارف کروایا تو انہوں نے بہت اچھی رہائش مجھے دی۔ مدرسہ کی عمارت کے ساتھ ہی شمال کی جانب مہمان خانہ تھا اور جو کمرہ مجھے دیا گیا، بہت ہی اچھا تھا اور یہاں اساتذہ اور طلباء دونوں میں مسلکی لحاظ سے کافی وسعت تھی، جہری نمازوں میں مدھم آواز میں بہت ہی میٹھی سی آمین کی آواز بھی آتی تھی۔

طلباء میں آزادی ہے جس مسلک سے تعلق رکھتے ہوں اس پر قائم رہ کر ندوہ کی درسگاہ میں تعلیم حاصل کر سکتے ہیں اور اس میں تیسرا حصہ اہل حدیث طلباء کی تعداد تھی۔ دو دن یہاں قیام رہا مگر مولانا ابوالحسن علی ندوی صاحب رحمہ اللہ سے ملاقات نہ ہو سکی کیونکہ وہ باہر تبلیغی دورے پر گئے ہوئے تھے اور ابھی تک واپس نہیں آئے تھے۔ ندوہ میں میری قدرے بے تکلفی جناب مولانا منظور احمد نعمانی صاحب رحمہ اللہ سے ہوئی، وہ اکثر میری آسائش کا بھی خیال رکھتے اور بہت ہی وسیع النظر تھے۔ آپ نے ایک کتاب شیعہ مذہب کے متعلق لکھی ہے، بہت ہی مدلل اور علمی کتاب ہے اور بہت ہی مفید ہے، اس میں کافی معلومات ہیں اور شیعہ کے عقائد بہت ہی تفصیل سے بیان کیے گئے ہیں۔ (مُطالعاتی سفر ص319)

**حضرت صالح علیہ السلام کی قبر کی زیارت:۔** بستی سے واپس بیت المقدس آتے ہوئے ہمیں بتایا گیا کہ راستہ میں حضرت صالح علیہ السلام کی قبر ہے۔ ہم اسے دیکھنے کے لیے گئے یہ ایک اونچی پہاڑی پر ہے اور قبر کے قرب میں زیادہ آبادی نہیں ہے بلکہ ذرا ہٹ کر ایک فوجی چوکی ہے اور قبر کے ساتھ ایک چھوٹا سا مکان بھی ہے جس میں ایک فیملی رہائش پذیر تھی۔ جب ہمارا وفد قبر پر گیا تو اس مکان کے مکین ٹوکریوں میں ایک پھل فروخت کے لیے لائے۔ (مُطالعاتی سفر ص474)

**متبرک مقامات کی زیارت:۔** آج صبح آٹھ بجے ہی ناشتہ کر کے اور تیار ہو کر ہم اپنے راہبر کی راہبری میں بیت اللحم کی زیارت کے لیے گئے اور کوچ پر ہی راستہ میں رہبر نے کچھ مسلم بستیاں بھی دکھائیں۔ راستے کے ساتھ ہی مسلمانوں کا ایک بہت بڑا قبرستان آیا، اس میں ایک قبر ہمیں دکھائی گئی جس پر معمولی سی عمارت بنی ہوئی تھی کہ یہ حضرت یوسف علیہ السلام کی والدہ حضرت راحیل رضی اللہ عنہا کی قبر ہے۔ اس کے بعد ہم بیت اللحم پہنچ گئے جو القدس سے اندازاً 8 میل کے فاصلے پر ہے۔ وہاں پہنچ کر سب سے اول، حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے جہاں نماز ادا کی تھی وہاں ایک مسجد تعمیر ہے جس کا نام مسجد عمر رضی اللہ عنہ ہے اس میں گئے اور مسجد کے امام نے جو ایک عالم تھے، اس مسجد کی تاریخ یہ بتائی کہ جب حضرت عمر رضی اللہ عنہ بیت المقدس آئے، نماز کا وقت ہو گیا اور عیسائیوں نے حضرت عیسی علیہ السلام کی جائے پیدائش کے ساتھ ہی بہت بڑا چرچ تعمیر کیا تھا اس میں نماز ادا کرنے کی پیشکش کی تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے چرچ میں نماز پڑھنے سے انکار کر دیا اور قریب ہی کوئی دو یا تین گز کے فاصلہ پر کھلے میدان میں نماز ادا کی۔ اس جگہ پر اب یہ مسجد تعمیر کر دی گئی ہے اور اس مسجد کا نام مسجد عمر ہے۔

مسجد کے امام نے جو یہاں اسلامک یونیورسٹی میں پروفیسر بھی ہیں ہمیں بتایا کہ اس شہر میں مسلمانوں کی آبادی ستر فی صد ہے اور باقی 30 فی صد عیسائی ہیں۔

مسجد عمر کی زیارت کے بعد ہم اس مقام پر گئے جہاں حضرت عیسیٰ علیہ السلام پیدا ہوئے تھے۔ اب یہ ایک بہت بڑا چرچ ہے اور اس کے اندر جانے کے لیے ایک بہت چھوٹا سا دروازہ ہے جس سے انسان جھک کر اندر جا سکتا ہے اور اندر ایک دو فٹ اونچا فرش بنایا گیا ہے اور ایک جگہ سے پہلا فرش بھی کھلا رکھا ہے جس کے چاروں طرف لکڑی کا جنگلا لگا ہوا ہے۔ یہ چرچ اور فرش انتہائی خوب صورت اور منقش ہے اس چرچ کو دیکھنے کے بعد ہم اس مقام تک گئے جہاں حضرت عیسیٰ علیہ السلام پیدا ہوئے تھے۔ یہ مقام اس چرچ کے ایک کونے میں ہے۔ ہمارے کچھ ساتھیوں نے کیمرے سے اس جگہ کی تصویریں لیں اور یہ منظر دیکھ کر دل میں بہت زیادہ رقت پیدا ہوئی اور حضرت مریم علیہا السلام کی بے بسی، بے کسی اور مصیبت و مظلومیت کا وہ وقت آنکھوں کے سامنے آ گیا کہ مائی صاحبہ کو اس وقت کن مشکلات کا سامنا تھا، انسانی آبادی سے 8 میل دور کھانے پینے کی کوئی چیز پاس نہیں ہے اور نہ کوئی دوسری عورت زچگی کے وقت مدد کرنے والی موجود ہے، بچے کی پیدائش کے بعد جب مائی صاحبہ یعنی حضرت مریم علیہا السلام کو کھانے پینے کی ضرورت اور خواہش ہوئی تو قرآن پاک نے بتایا ہے کہ اللہ تعالی نے حضرت مریم علیہ السلام کو فرمایا کہ اس کھجور کے خشک درخت کو ہلاؤ۔ جب مائی صاحبہ نے اس درخت کو ہلایا تو تر و تازہ کھجوریں گریں جن کو حضرت مریم علیہ السلام نے کھایا۔ اس سے قبل بیت المقدس اور ہیکل سلیمانی کی زیارت کے وقت ہمارے راہنما نے ایک جگہ ہمیں بتائی تھی کہ یہ وہ مکان شرقی ہے جس جگہ حضرت مریم علیہ السلام چھوٹے بچے کو لیکر آئی تھیں۔ (مُطالعاتی سفر ص 480)

**حضرت خضر علیہ السلام کی بستی کی زیارت:۔** اس کیمپ سے تھوڑے ہی آگے گئے تو ہمارے راہنما نے دائیں طرف اشارہ کرتے ہوئے بتایا کہ یہ حضرت خضر علیہ السلام کی بستی ہے۔ حضرت خضر علیہ السلام اس بستی میں ہی رہتے تھے اور اس بستی کا نام الخضر ہے (مُطالعاتی سفر ص 481)

**مسجد و قبر حضرت موسیٰ علیہ السلام کی زیارت:۔** اس طرف سے فارغ ہو کر ہم اس سڑک پر گئے جو اردن کو جاتی ہے اور اس سڑک کے کنارے حضرت موسیٰ علیہ السلام کی مسجد ہے اور اس کے ملحق ان کی قبر بھی ہے اس مسجد میں ہم نے ظہر کی نماز پڑھی۔ پانی کی قلت تھی اور حضرت موسیٰ علیہ السلام کی قبر دیکھی۔ (مُطالعاتی سفر ص 482)

**دیگر قبور کی زیارتیں:۔** مسجد کے جنوبی کونہ کے متصل ہی حضرت اسحاق علیہ السلام اور ان کی بیوی حضرت رفضہ کی قبریں ہیں جو تقریبا زمین سے آٹھ فٹ اونچی اور پانچ فٹ چوڑی ہونگی اور دروازے کے قریب حضرت ابراہیم علیہ السلام اور حضرت سائرہ رضی اللہ عنہا کی قبریں ہیں اور ان کی اونچائی چوڑائی بھی اتنی ہے اور مشرق کی جانب حضرت یعقوب علیہ السلام اور ان کی بیوی حضرت لائقہ کی قبریں ہیں اور حضرت یعقوب علیہ السلام کی دوسری بیوی جو حضرت یوسف علیہ السلام کی والدہ تھیں ان کی قبر بیت المقدس میں ہے اور ان قبروں پر اور مسجد پر

# افکار ابن خلدون

مولانا محمد حنیف ندوی

ادارۂ ثقافت اسلامیہ
۲۔ کلب روڈ ○ لاہور



طبع ہفتم: 2004ء
تعداد: 1100
ناشر: ڈاکٹر رشید احمد (جالندھری)
ناظم ادارہ ثقافت اسلامیہ
مطبع: مکتبہ جدید پریس، لاہور
قیمت: -/200 روپے

اس کتاب کی طباعت واشاعت اکادمی ادبیات پاکستان، اسلام آباد، انفاق فاؤنڈیشن، کراچی اور محکمہ اطلاعات وثقافت، حکومت پنجاب کی مالی معاونت کی بدولت ممکن ہوئی ہے۔ شکریہ!

# تحریک اہلحدیث تاریخ کے آئینے میں

مصنفہ

مولانا قاضی محمد اسلم سیف
فیروز پوری

مکتبہ قدوسیہ





اشاعت —— 2005
اهتمام طباعت
ابوبکر قدوسی

مکتبہ قدوسیہ
قدوسیہ اسلامک پریس
رحمان مارکیٹ ◉ غزنی سٹریٹ ◉ اردو بازار ◉ لاہور پاکستان
Ph:042-7230585-7351124
Email: qadusia@brain.net.pk
www.quddusia.com

نقش ونگار اب تک بالکل واضح اور نمایاں ہیں۔حضرت ابراہیم علیہ السلام اور ان کی اولاد جہاں بیٹھتے تھے، وہ اب دس فٹ گہرا کنواں نما غار ہے اس کے منہ پر ایک ڈھکنا سا تھا اور نیچے ایک چراغ جل رہا تھا۔ (مُطالعاتی سفر ص 489)

**مجدد نقشبندی رحمہ اللہ ہادیان دین برحق:۔** انہی لوگوں میں سے حضرت احمد سرہندی مجدد الف ثانی جیسے جید ہادیان دین پیدا ہوئے۔ (مُطالعاتی سفر ص 520)

## نام کتاب:۔افکار ابن خلدون..... مصنف:۔مولانا محمد حنیف ندوی رحمہ اللہ

## آئیں! تصوف کو علمائے اہلحدیث سے سمجھتے ہیں

**تصوف کے ابتدائی نقوش:۔** یہ بھی منجملہ ان شرعی علوم کے ہے جو عصر نبوت کے بعد ظہور پذیر ہوئے۔ جہاں تک اس گروہ کا تعلق ہے جسے صوفیاء کے نام سے موسوم کیا جاتا ہے، ذوق عبادت کے اظہار کے لیے سلف وصحابہ کے زمانے میں بھی برابر موجود رہا۔یعنی صحابہ و تابعین کی تاریخ میں اکثر یہ ملتا ہے کہ یہ لوگ حق وہدایت کے اس طریق پر گامزن ہیں۔عبادت کے لیے وقف ہیں، دنیا اور اس کے زخارف سے روگرداں ہیں اور خلوتوں میں اللہ کے ذکر سے رطب اللسان ہیں۔

لیکن دوسری صدی ہجری میں جب لوگ دنیا ہی پر ٹوٹ پڑے اور اس کی لذتوں پر والہ وشیدا ہوئے تو ایک جماعت خصوصیت سے صوفیاء کے نام سے موسوم ہوئی، جنہوں نے عبادت اور بندگی کو اپنا شعار ٹھہرایا۔

**تصوف کی وجہ تسمیہ:۔** قشیری رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ لفظ صوفی کا اشتقاق عربیت کے نقطہ نظر سے صفا یا صفہ سے درست نہیں۔نہ قیاس لغوی ہی اس کی تائید کرتا ہے۔صوف (پشمینہ) سے بھی اس کی بناوٹ صحیح نہیں معلوم ہوتی، کیونکہ ان لوگوں کا ہمیشہ صوف (پشمینہ) پہننا غیر اغلب ہے۔

ہمارے نزدیک یہ بات زیادہ قرین قیاس ہے کہ صوفی کا اشتقاق صوف ہی سے ہو۔اس کی وجہ یہ ہے کہ اول اول جب دوسرے لوگوں نے لباس فاخرہ پہننا شروع کیا تو انھوں نے (پشمینہ) کو ترجیح دی تا کہ ان میں اور ان لوگوں میں امتیاز ہو سکے جن کی توجہات دینی کو دنیا کی لذتوں نے اپنی طرف کھینچ لیا۔ پھر جب زہد اور مخلوق سے علیحدگی وانفراد اور عبادت وذوق ہی ان کا شیوہ قرار پایا تو ترقیات روحانی ان کے ساتھ مخصوص ہوئیں اور یہی اختصاص ان کی پہچان ہوئی۔

**سالک کا مطلوب..... توحید ومعرفت کا حصول:۔** یہ ترقیات کیا ہیں؟ اس کی تفصیل انسان کے اس تصور سے معلوم ہوگی جو ان کے پیش نظر ہے۔انسان کی تعریف یہ ہے کہ یہ حیوانات سے اپنے ادراکات کی وجہ سے ممتاز ہے، لیکن سوال یہ ہے کہ خود یہ ادراکات کیا ہیں؟ ان کی دو قسمیں ہیں۔ایک نوع ان ادراکات کی ہے جن کا تعلق علوم ومعارف اور یقین وظن کی کیفیتوں سے ہے۔اور دوسری قسم ان ادراکات پر مشتمل ہے جو حزن وفرح اور نشاط وغم کے احوال سے متعلق ہے۔علوم ومعارف کی بنیاد دلائل پر ہے اور لذت ونشاط یا فرح وغم کا احساس اس بات پر موقوف ہے کہ جو چیز احاطہ احساس میں آرہی ہے، اُس کا مزاج کیسا ہے، کیا وہ لذت آفریں ہے یا اس سے غم ابھرتا اور پیدا ہوتا ہے۔ پھر ادراکات انسانی انہی دو قسموں میں دائر وسائر نہیں بلکہ ایک قسم اور ہے جو مجاہدہ اور ریاضت کی رہین منت ہے، اور یہ ادراکات بھی اسی طرح نشاط وفرحت کا باعث ہوتے ہیں جس طرح یہ سابق الذکر ادراکات۔یعنی ایک طالب وسالک جب ریاضت کرے گا اور عبادت وذوق میں قدم بڑھائے گا تو لامحالہ اس پر مسرت وشادمانی کے دروازے کھلیں گے اور ایک مقام سے دوسرے مقام تک روح کی پرواز ہوگی، یہاں تک کہ بڑھتے بڑھتے بالآخر سالک توحید ومعرفت کی اس سرحد تک پہنچ جائے گا جو مطلوب اور غایت اصلی ہے۔

**توحید ومعرفت میں کمی کی وجہ:۔** اعمال، مجاہدہ اور ریاضت کے بعد ان مراتب ونتائج کا حصول اتنا ضروری ہے کہ اگر سالک ان سے محروم رہے تو یہ جان لے کہ کہیں نہ کہیں مجاہدہ وریاضت میں خلل واقع ہوگیا ہے۔فقہاء اور صوفیاء میں اعمال کے اعتبار سے ایک باریک

فرق ہے فقیہ اعمال کو اطاعت و امتثال کی ترازو پر تولتا ہے اور یہ دیکھتا ہے کہ آیا عبادات صحیح طریق سے ادا ہو پائیں یا نہیں۔

صوفیاء عبادات کو اذواق و مواجید کی کسوٹی پر پرکھتے ہیں اور یہ دیکھتے ہیں کہ روح کو ان سے لذت و ارتقاء نصیب ہوا یا نہیں۔ گویا ان کا طریق سراسر محاسبہ نفس کا طریق ہے۔

نفس و روح کا یہ ارتقاء جاری رہتا ہے اور سالک کے سامنے ایک مقام کے بعد دوسرا مقام آتا رہتا ہے، جسے یہ مجاہدہ و ریاضت سے یکے بعد دیگرے ان کو طے کرتا رہتا ہے۔

**اصلاحات صوفیاء مشہور ہونے کی وجہ:۔** اہل تصوف کے کچھ اپنے مخصوص آداب ہیں اور متعین اصطلاحات ہیں جن کا ان میں زیادہ رواج ہے، کیونکہ قاعدہ یہ ہے کہ جب کبھی نئے معانی کا ظہور ہوگا، ہم مجبور ہوں گے کہ ان کے لیے کوئی ایسی اصطلاح وضع کریں جو ان کو پوری طرح ادا کر سکے۔ صوفیاء کو چونکہ مجاہدہ اور محاسبہ نفس کے سلسلے میں نئے نئے اذواق و مواجید کی طرف بڑھنے اور ترقی کرنے کا موقع ملا اور عجیب عجیب کیفیتوں کا سامنا کرنا پڑا، اس لیے ان کے ہاں الگ قسم کی اصطلاحات چل پڑیں۔

پھر جب علوم کی تدوین ہوئی اور فقہائے فقہ نے اصول، اور کلام وتفسیر پر باقاعدہ کتابیں لکھنا شروع کیں تو اس مسلک کے لوگوں نے بھی قلم اٹھایا اور تدوین اور تالیف کی طرح ڈالی۔

قشیری رحمہ اللہ نے تو "کتاب الرسالہ" اور سہروردی رحمہ اللہ نے "عوارف المعارف" میں اس حقیقت کو بیان کیا ہے کہ زہد وورع کیا چیز ہے؟ محاسبہ نفس کا کیا تقاضا ہے؟ اور اخذ وترک یا امر ونہی میں کیونکر اقتداء کی جائے؟ لیکن غزالی رحمہ اللہ نے "احیا" میں ان مضامین پر اضافہ کیا۔ انھوں نے جہاں زہد وورع کی حقیقتوں کو بیان کیا، وہاں ان کی اصطلاحات سے بھی بحث کی اور یہ بھی بتایا کہ اس گروہ کے سنن و آداب کیا ہیں؟ گویا وہ چیز جو محض طریق عبادت وزہد سے تعبیر تھی اس نے اب علم وفن کی شکل اختیار کر لی۔

ریاضت ومجاہدے کی ایک ہی لگی بندھی شکل نہیں۔ چونکہ تعلیم وتربیت کے انداز اس گروہ میں مختلف رہے ہیں۔ ریاضت کی بھی کوئی ایک شکل نہیں جو متفق علیہ ہو۔ غرض بہر آئینہ یہ ہے کہ قوائے جسمیہ کے تقاضوں کو ختم کر دیا جائے اور روح کو اس کی صحیح صحیح غذا بہم پہنچائی جائے۔ پھر جب یہ ہولیتا ہے کہ روح اپنی غذا کو پالے تو موجودات کا کوئی گوشہ بھی اس کی دسترس سے باہر نہیں رہتا اور ازسمک تا بہ سماک ہر ہر چیز کی حقیقت اس پر کھل جاتی ہے۔ (افکار ابن اخلدون 240)

**مسائل تصوف کا صحیح تجزیہ:۔** ان اقوال پر اکثر فقہاء اور اہل فتویٰ نے اعتراض کیا ہے اور ان کے مسلک کے تمام متعلقات کا رد کیا ہے، حالانکہ واقعہ یہ ہے کہ ان کے بارے میں گفتگو کرتے وقت اس چیز کا خیال رکھنا چاہیے۔ کہ یہاں چار چیزیں بالکل الگ الگ ہیں جو علی الترتیب تفصیل کی مقتضی ہیں۔ مثلا:

(1) مجاہدات اور ذوق ووجد جو اس سے حاصل ہوتا ہے اور روزمرہ کی عملی زندگی میں محاسبہ نفس جس سے کہ انسان ذوق سے بہرہ مند ہوسکتا ہے۔ (2) کشوف اور حقیقت مدرکہ جس کا پورے عالم غیب سے لگاؤ ہے، یعنی صفات ربانی کی پردہ کشائی، عرش وکرسی کے اسرار، ملائکہ و وحی کی بحث، نبوت و روح کا معاملہ ترکیب اور ترتیب وجود کا علم وغیرہ۔ (3) تصرفات جو کرامات کے قبیل سے ہیں۔ (4) شطحیات جن کو ظواہر پر محمول کرنے سے غلط فہمیاں پیدا ہوتی ہیں اور اختلاف رائے ابھرتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ کچھ لوگ انھیں ناپسند کرتے ہیں اور کچھ اس لیے ان کی تحسین کرتے ہیں کہ ان کی ایک عمدہ تاویل ہوسکتی ہے۔

**مجاہدات، کشف وکرامات کا ثبوت:۔** مجاہدات پر کوئی گرفت نہیں۔ کشوف کے بارے میں ایک الجھاؤ۔ کرامات کا انکار مکابرہ ہے اور شطحیات قابل تاویل ہیں۔

اب جہاں تک مجاہدات اور محاسبہ نفس کا تعلق ہے اور ان اذواق وکیفیات کا تعلق ہے جو اس کا لازمی نتیجہ ہیں تو اس پر کوئی گرفت نہیں، ان

کا حصول یقیناً بہت بڑی سعادت ہے۔

کشوف وغیرہ میں الجھاؤ یہ ہے کہ حقائق اشیاء کو جس پیرایہ میں دیکھا جاتا ہے وہ سراسر وجدانی ہے اور الفاظ کا جامہ چونکہ صرف محسوسات ہی کیلئے بنایا گیا اس لیے تعبیر میں ایک طرح کے تشابہ کا پیدا ہو جانا ایک قدرتی عمل ہے، لہٰذا اس بارے میں ان حقائق تک ٹھیک ٹھیک رسائی وہی شخص حاصل کر سکتا ہے جو اس وجدان سے مالا مال ہو۔ فاقد الوجدان کو یہاں بہر آئینہ معذور ہی سمجھا جائے گا۔ کرامات کا انکار بھی مکابرہ میں داخل ہے، کیونکہ اکابر صحابہ اور اکابر سلف سے ان کے صادر ہونے کا ثبوت برابر ملتا ہے۔

**شطحیات یعنی کلمات سکر قابل تاویل ہیں:۔** رہا شطحیات کا سوال جس پر کہ اہل شرع کا زیادہ مواخذہ ہے تو اس ضمن میں اس نکتے کو یاد رکھنا چاہیے کہ یہ وہ لوگ ہیں جو عالم حس سے کوسوں دور رہتے ہیں اور اس عالم غیب وسکر میں ایسے ایسے واردات سے دوچار ہوتے ہیں کہ جن کو بیان کرنے کیلئے الفاظ کا جامہ تنگ ثابت ہوتا ہے، اس لیے ان کو اس باب میں مجبور اور معذور ہی خیال کرنا چاہیئے، لیکن اگر کوئی شخص ان میں ایسا ہو کہ اس کے علم وفضل کا چرچا ہو اور یہ معلوم ہو کہ اطاعت و پیروی میں اس کا ایک مقام ہے تو اس کے الفاظ کیلئے عمدہ محمل ڈھونڈنا چاہیئے۔

اور اگر اس کے علم وفضل اور اطاعت سے متعلق کچھ معلوم نہ بھی ہو تو اس کی تاویل کرنا چاہیئے بشرطیکہ کوئی چیز موجب تاویل ہو۔ اگر تاویل نہ ہو سکے تب البتہ اس سے مواخذہ کرنا چاہیئے۔

سلف اور اکابر صوفیاء کو کشوف وغیرہ سے کوئی سروکار نہ تھا۔ ان کا وطیرہ صرف اطاعت اور پیروی کرنا تھا۔

جہاں تک سلف کا تعلق ہے ان کو اس سے کوئی شغف نہ تھا۔ ان کا کام محض یہ تھا کہ شریعت کی پیروی میں لگے رہیں اور سوائے اتباع واقتداء کے اور کسی چیز سے واسطہ نہ رکھیں۔ ان کا خیال تھا کہ ادراک کی نوعیت ارتقاء وتقرب کی راہوں میں رکاوٹ پیدا کرتی ہے، اس لیے نہ صرف یہ کہ یہ اپنے کشوف دوسروں پر ظاہر نہیں کرتے تھے بلکہ ان پر غور وخوض کرنے سے بھی منع کرتے تھے۔ ان کا کہنا تھا کہ کس کس حقیقت کو جانئے۔ اللہ کی مخلوق کا حال یہ ہے کہ حد وشمار سے باہر ہے، اس لیے اچھا یہی ہے کہ جس طرح عالم حس میں کشف سے پہلے اطاعت و پیروی کو اپنا شعار بنائے ہوئے ہیں، اسی طرح کشوف کے بعد بھی اسی کو اپنا نصب العین ٹھہرائے رکھیں۔ اسی کی یہ تلقین کرتے تھے اور مرید وسالک کیلئے یہی زیبا بھی ہے۔

**نام کتاب:۔تحریک اہل حدیث، تاریخ کے آئینے میں...... مصنف:۔قاضی محمد اسلم سیف**

## تاریخ کے چند نامور علماء وصوفیاء کا تذکرہ

**امام مالک رحمہ اللہ کا عظیم کارنامہ:۔** محدثین کرام رحمہم اللہ نے دین کی حفاظت کے سلسلہ میں مختلف طریقے اختیار کئے اور اس سلسلے میں اپنی ذمہ داریاں نہایت عمدہ طریقے سے ادا کیں۔ محدثین رحمہم اللہ نے دین کی حفاظت وصیانت اور تبلیغ واشاعت میں جو طریقے اختیار کئے وہ مندرجہ ذیل ہیں۔

(1) پہلا طریقہ یہ تھا کہ رسول اللہ ﷺ کی سنت کو کتابوں میں محفوظ کیا۔ اور سب سے پہلے یہ کام حضرت امام مالک رحمتہ اللہ علیہ (متوفی 179ھ) نے انجام دیا۔ چنانچہ آپ رحمہ اللہ نے اپنے شاگردوں کو ایک مجموعہ حدیث لکھوایا اور اس کا نام "موطا" رکھا۔ موطا کا معنی ایسا راستہ جس پر لوگ چل رہے ہوں۔ وہ راستہ لوگوں نے اپنے پاؤں سے روندا ہو۔ اس سے مراد امام مالک رحمہ اللہ کی وہ سنت رسول ﷺ ہے جس پر صحابہ رضی اللہ عنہم تابعین رحمہم اللہ کی جماعت عمل کر رہی تھی۔ یعنی ایسی شاہراہ اعظم جس پر صحابہ رضی اللہ عنہم تابعین رحمہم اللہ وتبع تابعین نے بالعموم مدینہ منورہ اور مکہ مکرمہ کے باشندوں نے خصوصی طور پر عمل کیا ہو۔ (تحریک اہل حدیث ص78-77)

**شیخ علی بن حسام الدین المتقی:۔** شیخ علی بن حسام الدین المتقی رحمہم اللہ صوبہ گجرات میں مسلک اہلحدیث کے بانیان میں شمار ہوتے ہیں یہ 885ھ میں برھان پور میں پیدا ہوئے پھر ملتان میں شیخ حسام الدین المتقی رحمہ اللہ کے ہاں دو سال رہ کر علوم کی تکمیل کی۔

غالباً ''المتقی'' کا لقب انہیں استاذ کی نسبت سے حاصل ہوا۔ پھر حجاز مقدس پہنچ کر وہاں کے شیوخ سے استفادہ کیا۔ جن میں ابن حجر مکی، شیخ ابوالحسن بکری اور شیخ محمد بن محمد سخاوی رحمہم اللہ زیادہ مشہور ہیں آپ کے تلامذہ میں شیخ محمد طاہر پٹنی، شیخ عبدالوہاب متقی، شیخ محمد بن فضل اللہ برھانپوری رحمہم اللہ خاص طور پر قابل ذکر ہیں۔ حدیث کا معروف دائرہ المعارف جو''کنزالعمال فی سنن الاقوال والا فعال'' کے نام سے مشہور ہے آپ کی ہی تصنیف ہے جو علامہ سیوطی رحمہ اللہ کی ''جمع الجوامع'' اور ''الجامع الصغیر'' کی تبویب وتہذیب ہے جن کے بارہ میں انہی کے شیخ ابوالحسن شافعی رحمہ اللہ کا قول معروف ہے کہ علامہ سیوطی رحمہ اللہ کا تمام علماء پر احسان ہے اور علامہ علی متقی رحمہ اللہ کا علامہ سیوطی رحمہ اللہ پر احسان ہے۔ (شذرات اخبار بحوالہ پاک وہند میں اہلحدیث کی خدمات بحوالہ تحریک اہلحدیث ص 147)

**وضاحت:۔** آپ کی پیدائش ۱۴۸۰ء اور وفات ۱۵۶۷ء ہے والد کا نام عبدالملک ابن قاضی خاں المتقی ،القادری الشاذلی، المدینی، چشتی ہے۔ آپ کے پہلے مرشد شاہ باجن رحمہ اللہ تھے انکے انتقال کے بعد شیخ عبدالحکیم ابن شاہ باجن رحمہما اللہ سے سلسلہ چشتیہ میں خرقہ خلافت حاصل کیا اسکے بعد شیخ محمد بن محمد بن محمد سخاوی رحمہ اللہ سے سلسلہ قادریہ میں خرقہ قادریہ اور قطب وقت شیخ نورالدین ابوالحسن علی الحسن شاذلی رحمہ اللہ سے سلسلہ شاذلیہ میں، شیخ ابو مدین شعیب مغربی رحمہ اللہ سے سلسلہ مدنیہ کا خرقہ حاصل کیا۔ تصنیفات کی تعداد سو سے زائد ہے۔ سالکان طریقت اور طالبان آخرت کیلئے بہت سا علمی ذخیرہ آپ رحمہ اللہ نے یادگار چھوڑا ہے۔ آپ رحمہ اللہ کی پہلی تصنیف ''تبیین الطریق'' جس کی تصنیف کے وقت آپ رحمہ اللہ کو غیب سے الہام ہوتا تھا۔ دوسری معرکۃ الاراء کتاب ''حکم کبیر'' ہے جس میں تصوف کے تمام مسائل کا خلاصہ لکھا ہے۔ آپ رحمہ اللہ اپنی اس کتاب کے بارے میں خود فرمایا کرتے تھے کہ تصوف کا جو مسئلہ لوگ تم سے پوچھیں وہ اس کتاب میں دیکھ کر ان کو جواب دے دو۔ شیخ ابن حجر مکی رحمہ اللہ (جو آپکے سابقہ استاد تھے) آپ رحمہ اللہ کے کمالات کی بدولت شاگرد ومرید بھی بنے اور آپ رحمہ اللہ سے خرقہ خلافت بھی حاصل کیا۔ (شیخ کی متصوفانہ زندگی کی تفصیل دیکھنے کیلئے'' اخبار الاخیار''تالیف شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمہ اللہ کا مطالعہ کیجئے)۔ (از مرتب اثری)

**شیخ محمد طاہر محدث پٹنی رحمہ اللہ:۔** شیخ محمد طاہر پٹنی رحمہ اللہ (متوفی 986ھ) پٹن ضلع احمد آباد گجرات بھارت میں پیدا ہوئے۔ پٹن سے مراد پاکستان کا پاک پتن نہیں۔ اس پاکپتن کو تاریخ میں اجودھیا کہتے ہیں۔ یعنی اس کا پرانا نام اجودھیا ہے۔ یہ ایک چھوٹا سا قصبہ ہے جو احمد آباد کے قریب واقع ہے اور اب بھی اس نام سے وہ مشہور ہے۔ اسی پٹن کو معرب کر کے فتن کہتے ہیں اور اسی نسبت سے شیخ محمد بن طاہر رحمہ اللہ فتنی کہلاتے ہیں۔ شیخ موصوف کا شیخ علی متقی رحمہ اللہ کے ارشد تلامذہ میں شمار ہوتا ہے۔ شیخ کے حدیث کا فیضان اور اثرات پورے صوبہ گجرات پر حاوی تھے۔ شیخ محمد بن طاہر رحمہ اللہ کی'' مجمع بحار الانوار فی غرائب التنزیل و لطائف الاخبار''''تذکرۃ الموضوعات فی قانون الموضوعات'' اور''مغنی فی اسماء الرجال'' مشہور تصانیف ہیں۔ ان کی تصنیفات کے مطالعہ سے ان کی طبیعت میں تقلید وجمود کے برعکس تحقیق اور اتباع سنت کا رجحان عیاں ہوتا ہے۔ (تحریک اہل حدیث ص 147)

**وضاحت:۔** آپ رحمہ اللہ شیخ علی متقی رحمہ اللہ کے مرید تھے۔ اپنی کتابوں کی دیباچوں میں مرشد کی بے انتہا تعریف سپرد قلم کی ہے، آپ رحمہ اللہ کا دستور تھا کہ اپنے پیر مرشد رحمہ اللہ کی وصیت کے مطابق اپنے ہاتھ سے روشنائی بنا کر طالب علموں کو مفت دیا کرتے تھے۔ پڑھاتے وقت بھی زبان سے پڑھاتے اور ہاتھ سے اکثر وبیشتر روشنائی گھوٹا کرتے اور کہتے ہاتھوں کو بھی کام میں لگا رہنا چاہیے۔ (از مرتب اثری)

**شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمہ اللہ:۔** شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمہ اللہ (متوفی 1052ھ) بن سیف الدین بخاری رحمہ اللہ نے

اس شہر (دھلی) میں آنکھیں کھولیں اور علوم میں دسترس حاصل کی۔ اور دارالسلطنت دہلی میں اپنی مسند بچھا کر حدیث کے فروغ کو اپنی زندگی کا مقصد بنایا۔ اپنی ذہنی صلاحیتیں، دماغی قابلیتیں اور لسانی توانائیاں حدیث کی تدریس اور فروغ کے لئے وقف فرمائیں، بے شمار خلق خدا نے ان سے استفادہ کیا اور بہت سے علماء کرام نے آپ کے درس حدیث سے تکمیل کی۔ حدیث کے فن میں اور ان کی ذات سے خلق خدا کو بہت نفع پہنچا آپ رحمہ اللہ نے اپنے پیش رو علماء سے حدیث میں بہت زیادہ جدوجہد کی۔ حتیٰ کہ بعض لوگوں نے یہاں تک کہا کہ ہندوستان میں فن حدیث کو لانے والے شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمہ اللہ ہیں۔ یہ بات قطعی غلط ہے اور تاریخ اس کی صحت ماننے سے منکر ہے۔ شیخ عبدالحق رحمہ اللہ نے ''مشکوٰۃ'' کی شرح پہلے'' اللمعات'' لکھی۔ پھر اس میں مزید اضافہ کر کے'' اشعة اللمعات ''لکھی۔ علماء اولیاء کے حالات پر'' اخبار الاخیار ''تصنیف کیں۔

(حیات شیخ عبدالحق محدث دہلوی ص 43 بحوالہ تحریک اہل حدیث ص 150)

اس میں کوئی شک نہیں کہ حضرت شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمہ اللہ نے اس وقت مسند تدریس بچھائی جس وقت شمالی ہندوستان علم حدیث سے تقریباً خالی ہو چکا تھا اور ان کی حدیث کی اس روشن کردہ شمع سے طلباء پروانہ وار وہاں جمع ہونے لگے اور شمالی ہندوستان میں بھی حدیث کی تدریس جاری ہوگئی اور حدیث کا مرکز ثقل گجرات سے منتقل ہو کر دہلی آ گیا، اور دہلی سے قال اللہ وقال الرسول ﷺ کی دلنواز صدائیں آنے لگیں اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی حدیث کے درس کا غلغلہ بلند ہو گیا (حیات شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمہ اللہ ص 43 بحوالہ تحریک اہل حدیث)

**وضاحت:۔** آپ رحمہ اللہ نے ابتدائی روحانی تعلیم وتربیت اپنے والد مولانا سیف الدین رحمہ اللہ سے حاصل کی سلسلہ قادریہ کے مشہور بزرگ حضرت سید موسیٰ گیلانی رحمہ اللہ سے آپ رحمہ اللہ کو بہت عقیدت تھی ۶ شوال ۹۸۵ھ میں ان سے بیعت ہوئے اور خلافت سے نوازے گئے، شیخ عبدالوہاب متقی رحمہ اللہ سے بھی سلوک وطریقت کی چاشنی حاصل کرتے رہے اور آپ رحمہ اللہ ہی کی زیرنگرانی فریضہ حج کے بعد حرم کے ایک حجرہ میں عبادت و ریاضت کرتے رہے۔ حضرت خواجہ باقی باللہ نقشبندی رحمہ اللہ کے دست حق پرست پر بھی بیعت اصلاح کی۔ تصنیفات کی تعداد ساٹھ سے زائد ہے۔ سلوک وتصوف کی مشہور کتابیں یہ ہیں (۱) توصیل المرید الیٰ المراد به بیان (۲) شرح فتوح الغیب۔ (۳) مرج البحرین۔ (۴) نکات الحق و الحقیقت۔ (۵) اخبار الاخیار فی احوال الابرار۔ (۶) آداب الصالحین۔'' حضور ﷺ کی ذات گرامی سے آپ رحمہ اللہ کو عشق تھا جب دیار محبوب میں پہنچتے تو برہنہ پا ہو جاتے۔ (از مرتب اثری)

**محبوب سبحانی نقشبندی کی عظمت واستقامت:۔** ابوالفضل فیضی اور ان کے والد ملاں مبارک کی بے دینی سے مغلیہ بادشاہ اکبر کے دربار میں سجدہ تعظیمی واجب کیا گیا عرشی فرشی سلام کو لازم ٹھہرایا گیا، انبیاء علیہم السلام کی مشترکہ سنت ''ختنہ'' کو ممنوع قرار دیا گیا۔ بچوں کے نام محمد اور احمد رکھنے پر بندش لگا دی گئی۔ گائے کا ذبیحہ حرام قرار دیا گیا۔ خنزیر کا گوشت حلال ٹھہرایا گیا۔ اکبر کے دین الٰہی کا فتنہ برپا کیا گیا۔ عملاً توحید وسنت کے خلاف بغاوت کی گئی۔ بے شمار مشرکانہ اور ہندووانہ رسوم ہندوؤں کی رعایت سے جاری کی گئیں۔ محبوب سبحانی شیخ مجدد الف ثانی رحمہ اللہ نے مغلیہ شہنشاہوں کے خلاف علم جہاد بلند کیا اور ''افضل الجهادمن قال کلمة حق عند سلطان جائر ''کا حق ادا کرتے رہے ان کی بے مثال قربانی اور عظمت استقامت سے اللہ تعالیٰ نے یہ تمام شرکیہ رسوم بند کروا دیں اور مغلیہ شہنشاہوں کو گھٹنے ٹیکنے پر مجبور کر دیا اور شیخ مجدد رحمہ اللہ خالص توحید کے علمبردار اور تمسک بالسنہ کی دعوت کی بدولت اس ابتلاء سے سرخرو ہو کر نکلے۔

شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمہ اللہ کے بعد ان کے صاحبزادے شیخ نورالحق رحمہ اللہ (متوفی 1072ھ) نے اس علم کی نشر واشاعت کا بیڑا اٹھایا۔

(تحریک اہل حدیث ص 152)

**حضرت مجدد الف ثانی نقشبندی رحمہ اللہ کی تاریخ ساز شخصیت:۔** ایسے تیرہ وتار ماحول میں جبکہ ہر طرف کفر وضلالت، رسم

ورواج بدعات وسیئات اور فواحش ومنکرات کی آندھیوں بلکہ طوفانوں میں 971ھ کو بروز جمعہ نصف شب 14 شوال کو ایک عہد ساز، نابغۂ عصر شخصیت نے جنم لیا۔ جس کو عرف عام میں شیخ احمد سرہندی فاروقی رحمہ اللہ کہا جاتا ہے۔ جن کا لقب بدرالدین اور کنیت ابوالبرکات اور خاندانی نسب نامہ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ سے جاملتا ہے۔

جب ظلمت وتاریکی بڑھ جاتی ہے تو اللہ تعالیٰ آفتاب عالم تاب کو طلوع ہونے کا حکم دیتے ہیں۔ جس سے رات کی تاریکی چھٹ جاتی ہے۔ اور دن کی روشنی چاردانگ عالم میں پھیل جاتی ہے۔ مسلمہ اصول ہر فرعون راموسی کے تحت کفر وضلالت کی تاریکیوں کو ختم کرنے کے لیے اللہ تعالیٰ ایسی عبقری زماں شخصیت کو پیدا کر دیتا ہے کہ وہ استقامت کا پہاڑ بن کر باطل کے سامنے سینہ سپر ہو جاتی ہے۔ اللہ تعالیٰ انہیں پیغمبرانہ اوصاف ودیعت فرماتے ہیں۔ وہ باطل کے طوفانوں میں بھی چراغ حق روشن کرتے ہیں۔ تلوار کی دھار پر کلمہ حق کہنے میں وہ اپنی سعادت اور نجات سمجھتے ہیں فطری بات یہ ہے کہ جتنے حالات سنگین ہوں گے ماحول خوفناک ہوگا۔ اللہ تعالیٰ ان کے مقابلہ کے لئے بھی ایسی بہادر، اولوالعزم، اشجع، مخلص، راستباز شخصیتوں کو جنم دیتے ہیں۔ تاکہ ہواؤں کا رخ موڑا جاسکے۔ طوفانوں کا مقابلہ کیا جاسکے۔ اور کلمہ حق کی پشتیبانی کی جاسکے۔ اکبر اعظم کا دور انتہائی خوفناک اور سنگین دور تھا۔ بڑی بڑی شخصیتیں خوف وہراس سے سہمی ہوئی تھیں۔ اور ان میں مصلحت بینی گھر کر چکی تھی شیخ احمد سرہندی فاروقی رحمہ اللہ نے ابتدائی تعلیم اپنے والد ماجد رحمہ اللہ سے حاصل کی۔ دس سال کی عمر میں انہوں نے قرآن مجید حفظ کرلیا۔ والد صاحب سے تعلیم حاصل کرنے کے بعد سیالکوٹ آگئے۔ سیالکوٹ میں مولنا کمال الدین کشمیری رحمہ اللہ سے بعض کتابیں بڑی تحقیق اور تدقیق سے پڑھیں اور حدیث کی کتابیں اس وقت کے بہت بڑے محدث مولٰنا محمد یعقوب کشمیری رحمہ اللہ سے پڑھیں۔ حصول علم سے فراغت کے بعد تعلیم وتدریس میں مشغول ہوگئے۔ اور اپنے والد محترم رحمہ اللہ کی مسند کو فروغ بخشا (حیات مجدد ص۲،۳) اور یہ تمام منزلیں آپ مولٰنا نے سترہ سال کی عمر میں طے کرلیں۔ (تحریک اہل حدیث، ص166)

**حضرت مجدد نقشبندی کا حکیمانہ فیصلہ:۔** شیخ مجدد رحمہ اللہ نے جس ماحول میں آنکھیں کھولیں اس کی سنگینی اور اکبر بادشاہ کی اس میں دلچسپی کو دیکھا تو حالات کا جائزہ لیا، علماء کے ذہنوں کو پڑھا تو وہ اس نتیجہ پر پہنچے کہ زیرزمین تحریک شروع کی جائے۔ حکومت کے اعضاء وجوارح سے راہ ورسم پیدا کی جائے۔ ان سے ربط وتعلق کو بڑھایا جائے۔ ان کے ذہنوں کو صاف کیا جائے اور ان کو اکبر بادشاہ کے الحاد وزندقہ سے باخبر کیا جائے۔ اسلام کی مظلومیت، اسلام کی صداقت ان پر واضح کی جائے۔ تاکہ دینی انقلاب کا آغاز ذمہ داران حکومت اور خواص سے شروع ہو۔ شیخ مجدد رحمہ اللہ خوب سمجھتے تھے کہ ایک تو میں ابھی نوعمر ہوں شاید میری بات اتنی مؤثر نہ سمجھی جائے۔ دوسرا امر یہ ہے کہ اس الحاد وزندقہ کا بانی خود اکبر اعظم اور اس کے علماء سوء ہیں۔ ملاں مبارک، ابوالفضل اور فیضی کا بادشاہ کو گمراہ کرنے میں ایک خصوصی کردار ہے۔ کیونکہ یہ بے دین مولوی اکبر کو علماء سے بیزار کر چکے ہیں۔ اسے اسلام کا باغی بنا چکے ہیں۔ اسے مجتہد مطلق قرار دے چکے ہیں اور اکبری ہفوات کو دین اسلام گردان کر چکے ہیں، اس گمراہی کو پھیلانے کے جواز میں اس کے ذہن میں مخلوط حکومت کا سیاسی نکتہ ڈال چکے ہیں۔ اب اکبر سے براہ راست محاذ آرائی کے بجائے حکیمانہ انداز میں اونچے سرکاری حلقوں سے روابط بڑھانا ضروری ہیں۔ تاکہ ان کے جانشین کے زمانے میں اسلامی اور دینی انقلاب پوری کامیابی سے برپا کیا جاسکے۔ علماء سوء اسلام کے فرائض کو ساقط قرار دے چکے تھے۔ بعض مولوی حج کی فرضیت کے ختم ہونے کے دعویدار تھے۔ (حیات مجدد ص27)

علماء سوء کا کیا کردار تھا اس کا اندازہ امام الہند مولانا ابوالکلام آزاد رحمہ اللہ کے اس اقتباس سے فرمایئے کہ علماء میں اچھے لوگ بھی موجود تھے لیکن ان کی کوئی پیش نہیں چلتی تھی۔ غازی خاں بدخشی نے کہا کہ بادشاہ کو سجدہ کرنا جائز ہے۔ علماء نے کان کھڑے کئے۔ غل مچایا، گفتگو کے سلسلے پھیل کر الجھے، معترض مسلمانوں کے جوش نہ دم لیتے تھے، نہ لینے دیتے تھے، سجدہ تعظیمی کے جواز کے طرف دار بڑی ملائمت سے انہیں روکتے تھے۔ اور اپنی بنیاد جمائے جاتے تھے۔ کہتے تھے کہ اپنے عہد سلف پر نظر کروامت ہائے قدیم کو دیکھو، وہ عموماً اپنے بزرگوں کے سامنے

تحفہ عجز و نیاز سمجھ کر ادب سے پیشانی زمین پر رکھتے تھے۔ مثلاً ملائکہ نے سجدہ حضرت آدم علیہ السلام کو کیا تھا۔ جواب ظاہر ہے کہ سجدہ تعظیمی، باپ اور بھائیوں نے حضرت یوسف علیہ السلام کو کیوں کیا تھا؟ (جواب تحفہ ادب پیش کیا تھا نہ کہ پرستش و بندگی (تذکرہ مولانا ابوالکلام آزاد)

شیخ صاحب لکھتے ہیں داڑھیاں منڈوانے کے متعلق شیخ امان پانی پتی کے ایک بھتیجے ملاں ابوسعید نے فتویٰ دیا۔ وہ اپنے عم بزرگوار کے کتب خانے سے ایک کرم خوردہ کتاب لے کر تشریف لائے۔ اس میں سے حدیث دکھائی کہ آنحضرت ﷺ کی خدمت میں ایک صحابی رضی اللہ عنہ آئے ان کا بیٹا ساتھ تھا۔ اس کی داڑھی منڈی ہوئی تھی۔ آنحضرت ﷺ نے دیکھ کر فرمایا کہ اہل بہشت کی ایسی ہی صورت ہوگی۔ بادشاہ کو خوش کرنے کے لئے ان علماء نے ایسے ایسے فتوے صادر فرمائے۔ (حیات مجدد ص 68 بحوالہ ردکوثر ص 25)

**چار طریقے:۔** اندریں حالات شیخ مجدد رحمہ اللہ نے سوچا کہ اس سخت گھٹن کے ماحول میں مسلسل جہد و جہد کی جائے اور آہستہ آہستہ حالات کا رخ پھیر دیا جائے اس کے لئے انہوں نے درج ذیل چار طریقے اختیار کئے۔

**اولاً۔** اپنے مریدوں اور تلامذہ کی ایک بہت بڑی تعداد کو تیار کر کے دین کی تبلیغ کے لئے آمادہ کیا۔ انہیں حکم دیا کہ ملک میں پھیل کر اسلام کی تبلیغ کریں۔ سنت کا مقام بیان کریں۔ اور لوگوں کو اتباع سنت کی دعوت دیں۔ اور لوگوں سے کہو کہ دائرہ شریعت میں واپس آ جاؤ کیونکہ اسی میں نجات ہے۔ یہ مؤثر طریقہ تبلیغ اندرون ہند اور بیرون ہند پورے زوردار طریقے سے اختیار کیا گیا۔

**ثانیاً:۔** ملک اور بیرون ملک کی نامور شخصیتوں سے مراسلت کا سلسلہ شروع کیا اور ان کی کثرت نے اس کی اشاعت کو پسند کیا۔ خطوط میں مذہبی حقائق پر بحث ہوتی تھی اور اتباع سنت پر زیادہ زور دیا جاتا تھا۔

**ثالثاً:۔** شیخ مجدد رحمہ اللہ نے کہا دربار شاہی کے بڑے بڑے امراء کو اپنا مرید بنایا جائے۔ اور ان کے ذمہ لگایا جائے۔ کہ وہ اپنے اپنے حلقہ اثر میں اسلامی انقلاب کو آگے بڑھائیں اور بادشاہ کے قلب (دل) کو بدلنے کی کوشش کریں۔

**رابعاً۔** جب اکبر کا 1034ھ میں انتقال ہو گیا اور جہانگیر تخت نشین ہوا تو شیخ احمد رحمہ اللہ نے کھلم کھلا جدوجہد شروع کر دی۔ اور لوگوں سے یہ عہد لیا کہ خلاف اسلام احکام شاہی کو ہرگز تسلیم نہ کریں۔ اور اس جہد و جہد کو شاہی فوج تک وسعت دی گئی۔ ان کا یہ طریق کار ان کے مکتوبات سے اخذ کیا گیا (حیات مجدد ص 49 بحوالہ تحریک اہل حدیث ص 169)

**تعلیمات مجدد نقشبندی:۔** ہم چاہتے ہیں کہ شیخ مجدد رحمہ اللہ کے مکتوبات سے ان کی تعلیمات اور ارشادات کا خلاصہ بالکل اختصار کے ساتھ درج کر دیں تاکہ تعلیمات مجددیہ کو سمجھنے میں کوئی دقت پیش نہ آئے:

(1) ہر بدعت سنت کو دور کرنے والی ہے خواہ وہ حسنہ ہو یا سیہ (مکتوبات دفتر اول ص 184)

(2) طریقت کی ضرورت اس لئے ہے کہ شرعی تکلیفات کو بجا لانے میں آسانی ہو اور استدلالی یقین کشف سے بدل جائے اور اطمینان نصیب ہو مشاہدے اور مکاشفے شرع کے خلاف ہوں تو انہیں نیم جو کے بدلے میں قبول نہیں کرنا چاہیے۔ (مکتوبات)

(3) جو کچھ اعتبار کے لائق ہے وہ کتاب وسنت ہے جو وحی قطعی سے مقرر ہوئے ہیں۔ علماء کا اجماع اور اجتہاد مجتہدین بھی ان دو اصولوں سے رجوع کرنا ہے۔ ان کے علاوہ جو کچھ ہو خواہ صوفیاء کے معارف ہوں یا ان کے کشف والہام اگر ان اصولوں کے موافق ہوں تو مقبول ہیں ورنہ مردود (مکتوبات دفتر اول مکتوب نمبر 218 بنام ملاں طاہر بدخشی)

(4) شریعت کے تین جزء ہیں علم، عمل اور اخلاص۔ طریقت اور حقیقت شریعت کی تیسری جزء یعنی کامل کرنے میں اخلاص کے ساتھ شریعت کے خادم ہیں۔ (مکتوبات)

(5) وہ معارف جو کشف والہام کے بغیر بیان کئے جائیں سراسر افتراء اور بہتان ہیں معارف کا کمال یہ ہے کہ وہ شرع کے ہمنوا ہوں (مکتوبات امام ربانی)

شیخ مجدد رحمہ اللہ براہ راست کتاب وسنت سے استفادہ کے علمبردار اور داعی تھے حج بیت اللہ اور حرمین کی زیارت نے ان پر حدیث وسنت کا رنگ چڑھا دیا تھا شیخ مجدد الف ثانی رحمہ اللہ کی اس زوردار تحریک سے جہاں بدعتیوں، رافضیوں، خدا اور رسول ﷺ کے منکروں اور دین کے دشمنوں کی کمر ٹوٹ گئی وہاں حدیث وسنت کا فروغ اسی خالص دینی تحریک کے برگ وبار ہیں۔حضرت مجدد الف ثانی رحمہ اللہ کی مخلصانہ مساعی جرات، حوصلہ تحمل، استقامت اور اخلاص کی بدولت تقریباً ایک صدی تک ان کے اثرات زندہ وباقی رہے۔(تحریک اہل حدیث ص175)

## قاضی ثناء اللہ پانی پتی کا ذوق تصوف

**بیہقی وقت کی بیعت اصلاح اور خدمات:۔** قاضی ثناء اللہ رحمہ اللہ پانی پت میں پیدا ہوئے۔یہ شیخ جلال الدین رحمہ اللہ کی دسویں پشت میں سے تھے انہوں نے سات برس کی عمر میں قرآن پاک حفظ کر لیا۔سولہ سال کی عمر میں جملہ علوم عقلیہ ونقلیہ پر حاوی ہو گئے تکمیل حجۃ اللہ فی الہند حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمہ اللہ سے کی، اور شاہ محمد عابد سنامی رحمہ اللہ سے بیعت کی، آپ رحمہ اللہ کے پیرومرشد مرزا مظہر جان جاناں رحمہ اللہ نے آپ کو" العلم الهدیٰ "اور حضرت شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی رحمہ اللہ نے''بیہقی وقت'' کا خطاب دیا۔نواب صدیق حسن خاں مرحوم نے انہیں" اتحاف النبلاء" کے ص240، 241 پر زبردست خراج تحسین پیش کیا۔ان کی علمی گہرائی زھد و ورع، تقویٰ وخلوص اور جذبہ اتباع سنت کا تذکرہ فرمایا۔اسی طرح نواب صاحب نے''تقصار جنودالاحرار من تذکار جنود الابرار" میں بھی ان کا ذکر نہایت اچھے الفاظ میں کیا ہے۔

یوں تو آپ رحمہ اللہ کی بہت سی تصنیفات ہیں مگر''تفسیر مظہری'' عربی میں ایک بہترین تفسیر ہے جس کا اندازہ اور اعتراف تمام متقدمین اور متاخرین علماء نے کیا ہے۔ایک ان کا رسالہ''حرمت متعہ'' ہے لیکن اس کی زیارت نہیں ہو سکی۔روافض کے رد میں''سیف المسلول'' ہے جو اپنے موضوع پر لاثانی حیثیت رکھتا ہے اور شاہ عبدالعزیز رحمہ اللہ کی کتاب''تحفہ اثنا عشریہ'' سے پہلے کا ہے اور بھی چھوٹے چھوٹے رسالے آپ رحمہ اللہ نے لکھے ہیں خاص طور پر حضرت شاہ ولی اللہ کا''وصیت نامہ'' کی آپ رحمہ اللہ نے تشریح فرمائی اور اس کا نام 'المقالة الرضيه فی النصيحة والوصية"۔ آپ رحمہ اللہ کا سب سے بڑا کمال یہ تھا کہ آپ فکر ولی اللہی کے صحیح ترجمان اور پاسبان تھے۔معارف شاہ ولی اللہ رحمہ اللہ اور افکار شاہ ولی اللہ رحمہ اللہ کو زندگی بھر اپنا مشن قرار دیا۔سنی سنائی باتوں پر اور توہم پرستی سے بہت دور تھے، ہر باب میں کتاب وسنت کو اہمیت دیتے۔بدعات ورسوم سے دامن بچا کر رکھتے پانی پت دہلی کے قریب ضلع کرنال کی تحصیل تھی وہ ملک بھر میں اس اعتبار سے امتیازی حیثیت کے مالک تھے کہ وہاں حفظ قرآن کا عام رواج تھا۔بچے بچیاں قرآن کے حافظ تھے بلکہ قرآن کی تلاوت میں پانی پتی لہجہ نہایت معروف اور متعارف ہے۔جھنگ شہر اور جھنگ صدر کے مہاجرین میں پانی پتیوں کی کثرت ہے، اب بھی ان کے بچے بچیاں کثرت سے قرآن پاک کے حافظ ہیں۔اس روایت کے قیام میں قاضی ثناء اللہ رحمہ اللہ پانی پتی کو بھی خاصہ دخل ہے۔

**قاضی نقشبندی کا لزوم اتباع سنت:۔** اسی طرح آپ رحمہ اللہ نے وصایا میں اس حقیقت ولزوم اتباع سنت کو اور بھی آشکار کر دیا ہے ان کی تصنیفات کے ہر ہر لفظ میں شان ولی اللہی ٹپکتا دکھائی دیتا ہے۔عقیدۂ توحید اور تمسک بالسنہ میں ان کا ذہن بالکل صاف اور عقیدہ سلف سے ملتا جلتا تھا۔لیکن اپنے استاد حضرت شاہ ولی اللہ رحمہ اللہ استادزادوں شاہ عبدالقادر رحمہ اللہ، شاہ رفیع الدین رحمہ اللہ، شاہ عبدالغنی رحمہ اللہ، شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی رحمہ اللہ اور اپنے مرشد مرزا مظہر جان جاناں رحمہ اللہ کی طرح عقیدہ توحید وسنت میں بے لاگ ہونے کے باوجود حکمت عملی کو ملحوظ رکھتے ہوئے اپنے کو سنت کے سلسلہ میں مستتر رکھا۔(تحریک اہل حدیث، ص180)

**اورنگزیب عالمگیر کی صوفیاء سے عقیدت:۔** حضرت مجدد الف ثانی رحمہ اللہ کی وفات کے بعد ان کی تجدیدی مساعی اور ان کی تحریک تجدید احیائے دین کے اثرات غازی سلطان محی الدین اورنگزیب عالمگیر رحمہ اللہ کی حیات مستعار تک باقی رہے، سلطان اورنگ زیب عالمگیر رحمہ اللہ نے ہندوستان کو اسلامی قانون دینے کے لئے علماء کی ایک پوری جماعت سے''فتاویٰ عالمگیری'' مرتب کروایا، اورنگزیب عالمگیر

رحمہ اللہ کا یہ معمول تھا کہ علماء جتنا ''فتاوی عالمگیری'' دن میں لکھ دیتے وہ سونے سے پہلے پہلے اسے ضرور پڑھ لیتے اورنگ زیب عالمگیر رحمہ اللہ نے ایک دینی طالب علم کی طرح پورے آٹھ برس سرہند بستی میں شیخ محمد معصوم بن شیخ احمد فاروقی مجدد الف ثانی رحمہما اللہ کے سامنے زانوئے تلمذ طے کئے اورنگ زیب رحمہ اللہ کی یہ خواہش تھی کہ مسلمان سچے پکے مسلمان بن کر رہیں تا کہ غیر مسلم اقوام ان کی نشست و برخاست، عادات وخصائل، رسم ورواج، دیانت وامانت اورانداز زیست سے متاثر ہوکر حلقہ بگوش اسلام ہوسکیں۔ ایسا قانون بنایا جائے جواسلام کی روح کے مطابق ہواور غیر مسلم لوگوں کومتاثر کر سکے۔ چنانچہ اس کمیٹی کی عظمت کا اندازہ اس سے فرمائیں کہ حضرت امام شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمہ اللہ کے والدگرامی شاہ عبدالرحیم فاروقی رحمہ اللہ بھی اس کے رکن رکین تھے۔

''فتاویٰ عالمگیری'' حنفی مسلک کا ترجمان ہے کہ کیونکہ اس وقت حکمران حنفی تھے لہٰذا انہوں نے مسلمانوں کوفقہ حنفی کے مطابق قانون دیا۔ (تحریک اہل حدیث،ص181)

**تزکیہ نفس اوراصلاح باطن میں مشغول ہونا:۔** حضرت شاہ ولی اللہ ۱۱۱۴ھ میں قصبہ پھلت ضلع مظفرنگر اتر پردیش (یو۔پی) میں پیدا ہوئے۔ اس وقت آپکے والدگرامی شاہ عبدالرحیم رحمہ اللہ کی عمر ساٹھ برس تھی۔

اس وقت سیاسی طور پر ایران میں خلفشار،قتل وغارت زوروں پر تھی۔ باقی عالم اسلام میں سیاسی معاملہ پرسکون تھا مصروشام،عراق،حجاز،یمن، ایران میں علمی کام (تصنیف وتالیف) بھی جاری تھا علماء ومشائخ تزکیہ نفس اوراصلاح باطن میں مشہور تھے۔ (تحریک اہل حدیث،ص181)

**سنت کی قندیلیں جلانے والے متصوفین علمائے کرام:۔** ہم جب تحریک تجدید احیائے دین کا مطالعہ کرتے ہیں اور ارباب دعوت وعزیمت کی سوانح حیات پڑھتے ہیں تو یہ بات کھل کر سامنے آتی ہے کہ تحریک تجدید احیائے دین کے علمبردار ہمیشہ وہی اشخاص رہے، جن میں اللہ تعالی نے عبقریت ونابغیت کے ساتھ ساتھ حدیث وسنت سے سچی محبت اوراسوہ رسول ﷺ سے صحیح لگن اورارشادات رسول ﷺ سے عشق کی حد تک جنون عطا کیا تھا۔ یہ بات ایک فطری امر ہے کہ دین کے لئے وہی شخص قربانی دے گا اور وہی استقامت کا مظاہرہ کرے گا جس کو دین کے اصل سرچشموں کتاب اللہ اورسنت رسول اللہ ﷺ سے دلی لگاؤ ہوگا۔ وہ اخلاق وکرداراورسیرت واعمال کے اعتبار سے حدیث وسنت کے ڈھانچے میں ڈھلا ہوگا۔ ہمیشہ ارباب دعوت وعزیمت وہی عہد ساز شخصیتیں رہی ہیں جن کی زندگی کا اوڑھنا بچھونا،نشست وبرخاست اورانداز زیست اللہ کے قرآن اوررسول اللہ ﷺ کے فرمان کے مطابق رہا ہے۔ جیسا کہ امام دارالہجرت مالک بن انس رحمہ اللہ، امام محمد بن ادریس شافعی رحمہ اللہ،امام اہلسنت امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ،امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ، بشیر بن نعمان رحمہ اللہ، شیخ الاسلام امام ابن تیمیہ رحمہ اللہ،امام حافظ ابن قیم رحمہ اللہ، حافظ ابن کثیر رحمہ اللہ،امام ذہبی رحمہ اللہ،امام ابن حجر عسقلانی رحمہ اللہ امام عزالدین رحمہ اللہ،محبوب سبحانی شیخ مجدد الف ثانی رحمہ اللہ،امام شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمہ اللہ، شاہ اسماعیل شہید رحمہ اللہ، شیخ الکل فی الکل حضرت میاں سید نذیر حسین محدث دہلوی رحمہ اللہ نواب والہ جاہ سید صدیق حسن خان رحمہ اللہ مولانا سید عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ، شیخ محمد بن عبدالوہاب رحمہ اللہ،سید جمال الدین افغانی رحمہ اللہ اور دیگر عبقری اشخاص جو ہمیشہ افضل الجہاد ''ومن قال کلمة حق عند سلطان جائر'' پرعمل پیرا رہے۔ ''من تمسك بسنتي عند فساد امتي فله اجر مائة شهيد'' پرگامزن رہے۔ تختہ دار پر بھی حق کی پشتیبانی کرتے رہے۔ ہمیشہ رسول اللہ ﷺ کی سنتوں کے لئے مر مٹنے کا اظہار کرتے رہے۔ یہی وہ لوگ ہیں جو دین میں روشنی کے مینار کی حیثیت رکھتے ہیں۔ ان کی وجہ سے سنت کی قندیلیں روشن ہوئیں۔ ان کی وجہ سے حدیث کی شمع فروزاں رہی، یہی اشخاص دین کی عظمتوں اوراسلام کی سربلندیوں کا باعث بنے۔ حضرت امام شاہ ولی اللہ رحمہ اللہ کی اس تجدید احیائے سنت کا یہ نتیجہ نکلا کہ جب وہ حرمین سے حدیث وسنت کے فیوض و برکات سے مالا مال ہوکر ہندوستان واپس تشریف لائے۔ تو مسند رحیمیہ جوان کے والد مرحوم کی قائم کردہ تھی اشاعت حدیث اور معارف سنت کا بہت بڑا مرکز بن گئی جہاں ہندوستان بھر کے گوشہ گوشہ سے تشنگان علم حدیث نے پروانہ وار ہجوم کیا۔

**مرید باکمال کے مشہور استاد:۔** سید مرتضیٰ بلگرامی زبیدی رحمہ اللہ (متوفی 1205ھ) صاحب "تاج العروس شرح قاموس"۔ "اتحاف السادة المتين شرح احيائے علوم الدين" جن کے تبحر اور حدیث میں کمال کی دھوم عالم عرب میں مچ گئی۔ جن کے دربار کی چمک دمک سلاطین کے درباروں سے کم نہ تھی، ان کے تلامذہ میں قاضی ثناء اللہ پانی پتی رحمہ اللہ (متوفی 1225ھ) خلیفہ ارشد حضرت مرزا مظہر جان جاناں رحمہ اللہ و مصنف "تفسیر مظہری" و "مالابد منہ" بھی تھے۔ (تحریک اہل حدیث ص 201)

**شاہ صاحب کی تعظیم ائمہ اربعہ:۔** امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کی یہ کہہ کر تعریف کرتے ہیں "كان عظيم الشان في التخريج على مذهب ابراهيم وا قرانه دقيق النظر في وجوه التخريجات مقبلا على الفروع اتم اقبال" ۔امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کا مرتبہ ابراہیم نخعی رحمہ اللہ اور ان کے ہم مرتبہ علماء کے مذہب پر اجتہاد و استنباط کے سلسلے میں بہت بلند تھا۔ ان تخریجات کے وجوہ اشکال میں وہ بڑی دقت نظر رکھتے تھے۔ مسائل جزئیہ اور ان کے فروع کے استخراج میں ان کا انہاک بہت بڑھا ہوا تھا۔ وہ امام مالک رحمہ اللہ کی عظمت اور خاص طور پر "موطا" کی صحت اور اس کے مقام و مرتبہ کے بہت بڑے حامی تھے۔ (ماخوذ۔ مقدمہ مصفیٰ)

امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ کا تذکرہ کرتے ہوئے لکھتے ہیں كان اعظم شاناً واوسع رواية و اعرفهم للحديث مرتبةً اعمقهم فقهاً احمد بن حنبل ثم اسحاق بن راهويه (حجته الله البالغه جلد نمبرا ص150)

ان فقہاء و محدثین میں سب سے عالی مرتبہ وسیع الروایت، حدیث سے باخبر تفقہ میں عمیق النظر امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ پھر اسحاق بن راہویہ رحمہ اللہ ہیں۔ (تحریک اہل حدیث ص 206)

**شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی نقشبندی رحمہ اللہ:۔** شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمہ اللہ کے چار صاحبزادے تھے۔

(1)۔ شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی رحمہ اللہ (متوفی 7 شوال 1239ھ)۔ (2)۔ شاہ رفیع الدین محدث دہلوی رحمہ اللہ (متوفی 1249ھ)

(3)۔ شاہ عبدالغنی محدث دہلوی رحمہ اللہ متوفی 1227ھ (4) شاہ عبدالقادر محدث دہلوی رحمہ اللہ متوفی 1242ھ

ایک بیٹی امتہ العزیز تھی۔

شاہ عبدالعزیز رحمہ اللہ 1159ھ کو ایک دینی اور علمی خاندان میں پیدا ہوئے، پانچ سال کی عمر میں قرآن مجید ناظرہ پڑھ لیا۔ اور اس کے ساتھ ساتھ فارسی کے مختصر رسالے اور ابتدائی صرف و نحو بھی پڑھتے رہے۔ عمر کے گیارہویں سال باقاعدہ تعلیم کا آغاز کیا ان کے والد ماجد حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمہ اللہ نے انہیں اپنے ایک مرید کے سپرد کر دیا جنہوں نے دو سال میں معقولات، تاریخ اور جغرافیہ پڑھایا۔

پندرہ سال کی عمر میں شاہ عبدالعزیز رحمہ اللہ نے جملہ علوم عقلیہ و نقلیہ اور رسمیہ سے فراغت حاصل کر لی۔ اور تدریسی ذمہ داریاں سنبھال لیں ابھی عمر کے سترہویں سال میں تھے۔ کہ حجتہ اللہ فی الہند امام شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمہ اللہ وفات پا گئے۔ چونکہ آپ رحمہ اللہ اپنے تمام بھائیوں سے عمر میں بڑے اور علم میں ممتاز تھے اس لئے حضرت شاہ صاحب رحمہ اللہ کی مسند تدریس و خلافت آپ رحمہ اللہ کو تفویض کر دی گئیں۔ (تحریک اہل حدیث ص 227)

**شاہ صاحب کے متصوفین تلامذہ:۔** شاہ عبدالعزیز رحمہ اللہ کے تلامذہ میں شاہ رفیع الدین محدث دہلوی رحمہ اللہ، ان کے نواسے شاہ محمد اسحٰق و شاہ محمد یعقوب، مفتی صدرالدین خاں دہلوی، شاہ غلام علی دہلوی، شاہ مخصوص اللہ، شاہ رفیع الدین۔ میر محبوب علی دہلوی، مولوی سید عبدالخالق دہلوی، شاہ محمد اسماعیل شہید، شاہ عبدالحئی بڑھانوی، مولوی فضل الحق خیر آبادی، مولانا حسن علی ہاشمی لکھنوی، مولانا حسین احمد ملیح آبادی، مولانا سلامت اللہ بدایونی، مولانا رؤف احمد مجددی، سید قطب الہدیٰ، شاہ فضل الرحمٰن گنج مراد آبادی، بیہقی زمان قاضی ثناء اللہ پانی پتی، مولانا خرم علی بلہوری، شیخ فضل الحق کا کوروی، شاہ رحمان بخش چشتی، مولوی سید رمضان علی امروہی رحمہم اللہ نامور بزرگ ہیں۔ (تحریک اہل حدیث ص 229)

**عارف باللہ مولانا سید عبداللہ غزنوی:۔** آپ رحمہ اللہ نے اپنا مال، جان اور وطن سب کچھ اللہ کی رضا کے لئے تج دیا تھا۔ آپ رحمہ

اللہ صاحب حال بزرگ تھے۔آپ رحمہ اللہ مستجاب الدعوات شخصیت تھے۔عوام میں عارف باللہ کے نام سے مشہور تھے۔آپ رحمہ اللہ نے اس وقت کے مشہور علماء سے علم حاصل کیا۔پھر مشہور اہل اللہ شیخ حبیب اللہ قندھاری رحمہ اللہ "مغتنم الحصول" کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ان کی مسنون طرز حیات کو دیکھ کر بہت متاثر ہوئے۔اور دین وسنت کے رنگ میں اپنے کو رنگنے کے لئے دہلی میں پہنچے۔

**صالحین سے صحبت اور بے شمار کرامات:۔** آج بھی امرتسر کا کوچہ غزنویہ ان کی عظمتوں کا امین ہے۔آپ رحمہ اللہ گویا عبادت، ریاضت اور ذکر وفکر کے لئے معتکف ہوئے۔زہد وورع، حسن نیت، تواضع، انکساری جیسی خوبیوں کے حامل تھے۔جو بزرگ بھی ان کی زیارت کر لیتا وہ ان کا والہ وشیداء بن جاتا ہے۔لوگوں میں ان کی مدح وستائش اور عادات وخصائل کے چرچے عام تھے۔آپ رحمہ اللہ نہایت اچھے زمانے والے اور ہندوستان بھر کی زینت تھے۔آپ رحمہ اللہ پر نور ایمان کا غلبہ تھا۔صالحین سے محبت تھی۔بے شمار کشف وکرامات کا آپ سے صدور ہوا ہے۔جیسا کہ نواب صدیق حسن خان رحمہ اللہ نے "تقصار جیود الاحرار" میں اور شیخ علامہ شمس الحق ڈیانوی رحمہ اللہ نے "غایۃ المقصود" کے مقدمہ میں اور قاضی طلا محمد پشاوری رحمہ اللہ نے اپنے عربی اور فارسی روشن قصائد میں لکھا ہے۔

**مقام فنا فی الذکر:۔** مولنٰا شمس الحق ڈیانوی رحمہ اللہ "غایۃ المقصود" کے مقدمہ میں لکھتے ہیں کہ حضرت عبداللہ غزنوی اپنے جمیع احوال میں ہر وقت اللہ کے ذکر میں مستغرق رہتے تھے۔یہاں تک ان کا گوشت ان کی ہڈیاں، ان کے بال اور ان کے پٹھے ان کے تمام جسم کے اعضاء اللہ کے ذکر میں فنا اور اس کی طرف متوجہ تھے۔آپ رحمہ اللہ 11 ربیع الاول سوموار 1298ھ میں فوت ہوئے۔

(نزہتہ الخواطر جلد ہفتم ص202، 203 بحوالہ تحریک اہل حدیث ص333)

**دور سے ولی کی خوشبو سونگ لینا:۔** حضرت عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کے بارے میں مولنا غلام رسول مرحوم قلعہ والے نے لکھا ہے کہ ایک مرتبہ غزنی میں حضرت نے فرمایا کہ آج میرے پاس کوئی اللہ کا ولی آنے والا ہے۔تو شام کے وقت مولنا محی الدین لکھوی بن حافظ محمد لکھوی رحمہما اللہ پہنچ گئے۔جب مولنا محی الدین رحمہ اللہ سے نام دریافت کیا گیا تو آپ نے نام محی الدین رحمہ اللہ ذکر کیا تو حضرت غزنوی رحمہ اللہ نے فرمایا کہ اس نام میں کبر کی بو آتی ہے تم کیا دین کا احیاء کرو گے۔اللہ اور اس کے رسول ﷺ کو عبداللہ اور عبدالرحمٰن نام پسند ہیں۔چنانچہ حضرت رحمہ اللہ نے ان کا نام عبدالرحمٰن رکھ دیا۔اس کے بعد مولنا محی الدین، عبدالرحمٰن محی الدین کے نام سے مشہور ہوئے۔مولنا عبدالرحمٰن محی الدین رحمہ اللہ مدینہ منورہ میں مدفون ہوئے۔(تحریک اہل حدیث ص333)

**حدیث کی عظمت وادب:۔** مشہور ادیب منشی محمد دین فوق مرحوم نے علامہ اقبال مرحوم کا ایک مکتوب نقل کیا ہے۔جس میں علامہ صاحب نے سید عبداللہ غزنوی مرحوم کی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی حدیث سے محبت وعقیدت کا تذکرہ کرتے ہوئے لکھا کہ حضرت غزنوی رحمہ اللہ طلباء کو "موطا شریف" پڑھا رہے تھے کہ کسی نے آکر یہ خبر دی کہ آپ رحمہ اللہ کا فلاں جواں سال بیٹا انگریز کی گولی کا نشانہ بن گیا۔حضرت غزنوی رحمہ اللہ نے جب یہ وحشت اثر خبر سنی تو بے ساختہ ان کی زبان سے تین بار" انا للہ وانا الیہ راجعون " کے الفاظ نکلے اور بدستور حدیث کا درس جاری رکھا۔وہ شخص حیران تھا کہ میں نے اتنی غم انگیز خبر سنائی اور شیخ رحمہ اللہ نے کوئی توجہ نہیں فرمائی۔سبق مکمل ہونے کے بعد حضرت غزنوی رحمہ اللہ نے خبر سنانے والے سے تفصیلات سنیں۔اس نے کہا کہ حضرت میں نے آپ کو آپ کے جواں سال بیٹے کی موت کی خبر سنائی تو آپ نے اسے درخور اعتناء نہ سمجھا۔مولنا سید عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ نے جواباً یہ فرمایا عزیز من رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی حدیث پڑھا رہا تھا۔اس کو چھوڑ کر کوئی اور بات سننا عظمت حدیث اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے محبت وعقیدت کے منافی تھا۔جبکہ بچہ تو شہید ہو گیا اب واویلا کرنے سے واپس نہیں آئے گا۔(مولنا داؤد غزنوی آغا شورش کشمیری ص۶۵ بحوالہ تحریک اہل حدیث ص334)

**حزب البحر وظیفہ کی پابندی:۔** سمندری میں ایک مرتبہ پروفیسر سید ابوبکر غزنوی شہید رحمہ اللہ نے خطبہ جمعہ کے دوران فرمایا کہ دادا جان حضرت الامام مولنا سید عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ "حزب البحر" وظیفہ باقاعدگی سے کرتے تھے۔(جماعت مجاہدین میں بھی تسخیر کے اس

وظیفے کو اہتمام سے کیا جاتا تھا۔امیر المجاہدین حضرت صوفی عبداللہ رحمہ اللہ بھی یہ وظیفہ بڑی باقاعدگی سے کرتے تھے )اس کے بارے میں علماء کا اختلاف ہے۔بعض اس کے جواز کے قائل ہیں اور بعض عدم جواز کے۔ایک مرتبہ جمعہ کے روز دادا جان مرحوم نماز فجر کے بعد ایک حجرہ میں داخل ہو گئے اور وظیفہ حزب البحر شروع کر دیا۔کسی طالب علم نے حجرے کا دروازہ بند کر کے تالا لگا دیا۔دادا جان جب وظیفے سے فارغ ہوئے اور دروازے کو ہاتھ لگایا تو کڑک کر کے تالا ٹوٹ گیا۔اور کنڈی از خود کھل گئی طالب علم بھاگے بھاگے حضرت عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور ان سے سارا ماجرا بیان کیا حضرت مولنا عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ نے فرمایا کہ عبدالجبار کو میرے پاس لاؤ سید عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ فارسی میں گفتگو کیا کرتے تھے" حزب البحر" یہ وظیفہ حقیقت میں تسخیر کا وظیفہ ہے جس میں وظیفہ کرنے والا اللہ تعالی سے درخواست کرتا ہے کہ یہ زمین یہ آسمان یہ ہوا یہ فضا یہ صحرا یہ دریا یہ بیاباں یہ کوہستان یہ پہاڑ یہ سمندر یہ انسان یہ کائنات کی تمام مخلوق میرے لئے مسخر کر دے۔مولنا عبداللہ غزنوی نے مولنا عبدالجبار غزنوی سے فارسی میں دریافت کیا "عبدالجبار چہ میخوانی" عبدالجبار کیا پڑھا کرتے ہو۔حضرت امام رحمہ اللہ نے جواباً کہا" حزب البحر میخوانم" حزب البحر پڑھا کرتا ہوں۔مولنا عبداللہ رحمہ اللہ نے فرمایا" از خدا خدائی خواہی بندگی اختیار کن" کہ تم خدا سے خدائی مانگتے ہو بندگی اختیار کرو۔( تحریک اہل حدیث ص335)

**حصول علم کے بعد تزکیہ باطن کی طرف توجہ:۔** ایک مرتبہ مولنا غلام رسول مرحوم قلعہ میہاں سنگھ والے جو حضرت غزنوی رحمہ اللہ کے مرید بھی تھے اور دوست بھی تھے اور امرتسر حضرت سے ملنے کیلئے تشریف لے گئے۔حاضر خدمت، علیک سلیک اور خیریت دریافت کرنے کے بعد مولنا سید عبداللہ رحمہ اللہ نے فرمایا غلام رسول عالم شدی، حافظ شدی، مبلغ شدی، محدث شدی، و اعظ شدی حنوز مسلمان نہ شدی۔غلام رسول تم عالم بن گئے مبلغ ہو گئے محدث بن گئے۔حافظ بن گئے، تدریس کے منصب پر فائز ہو گئے، لیکن ابھی تک مسلمان نہیں بنے۔مولنا غلام رسول رحمہ اللہ زار و قطار رونے لگے بلکہ بیہوشی میں تڑپنے لگے اور کہنے لگے حضرت بتاؤ میں مسلمان کیسے ہوؤں؟۔حضرت غزنوی رحمہ اللہ نے فرمایا اس طرح مسلمان ہو جاؤ جس طرح حضرت ابراہیم علیہ السلام مسلمان ہو گئے تھے۔مسلمان کا معنی اطاعت وفرماں برداری اور وفا شعاری کا ہے اور اسلام گردن نہادن، یعنی اسلام اللہ کی راہ میں جھک جانے اور اس کی اطاعت وفرماں برادری میں گردن جھکانے کا نام ہے۔حضرت ابراہیم علیہ السلام سے اللہ نے یہی فرمایا تھا"اسلم "انہوں نے جواباً کہا" اسلمت لرب العلمین" یعنی اے ابراہیم تو اللہ کا فرماں بردار ہو جا۔حضرت ابراہیم علیہ السلام نے کہا: دونوں جہانوں کے پروردگار کائنات کے خالق و مالک کا فرماں بردار ہو گیا ہوں۔
(مولانا محی الدین احمد قصوری بحوالہ الاعتصام)

حضرت مولنا عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کی زبان ہر وقت اللہ کے ذکر سے تر رہتی، کوئی لحہ خدا کی یاد سے غافل نہ گزرتا۔وہ صاحب کشف وکرامات بزرگ تھے، اللہ تعالی نے انہیں مستجاب الدعوات بنایا تھا۔ان کے ایسے بے شمار واقعات ہیں جب انہوں نے دعا مانگی اللہ نے قبولیت سے نوازا لیکن کتاب کی قلت دامانی کی وجہ سے ہم ان واقعات کو احاطہ تحریر میں لانے سے قاصر ہیں۔(نزہتہ الخواطر بحوالہ تحریک اہل حدیث ص336)

**روحانی طمانیت کا لوگوں پر اثر:۔** جب انہوں نے فارغ ہو کر دہلی سے امرتسر آنا چاہا تو عشاء کی نماز کے موقع پر حضرت میاں صاحب رحمہ اللہ نے فرمایا کہ عبداللہ کل واپس جا رہے ہو۔آج عشاء کی نماز پڑھاؤ کیونکہ آپ کی نماز ہو بہو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز کا عکس ہوتی ہے، چنانچہ مولنا عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ نے عشاء کی نماز پڑھائی۔پہلی دو رکعتوں میں خاصا وقت لگ گیا۔ان کے خشوع وخضوع کا یہ عالم تھا کہ خود زار و قطار رو رہے تھے اور تمام مقتدی بھی اشک بار تھے کسی کو وقت گزرنے کا احساس نہیں ہوا۔حضرت غزنوی رحمہ اللہ کی نماز کی کیفیت اور روحانی طمانیت ویکسوئی اس قدر تھی جو ایک مرتبہ نماز ان کی اقتداء میں پڑھ لیتا تو پھر زندگی بھر یہی خواہش رہتی کہ حضرت عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کی اقتداء میں نماز پڑھے۔( تذکرہ علماء کرام بحوالہ تحریک اہل حدیث ص337)

**ابدال وقت صاحب کرامات اور محقق:۔** مولنا سید عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ اپنے وقت کے ولی کامل راسخ فی العلم اور نادرۃ الوجود

شخصیت کے مالک تھے ۔ ان کی ولایت عظمت شان اور جلالت علم پر سب متفق ہیں ۔ وہ 1268ھ میں غزنی (افغانستان ) کے قریب صاحبزادہ نامی بستی میں پیدا ہوئے ۔ان کے والد محترم مولٰنا سید عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ اپنے زمانے کے ابدال میں شمار ہوتے تھے ۔ وہ صاحب کشف اور کرامات تھے ان کی زندگی کے عجیب وغریب واقعات پڑھنے اور سننے میں آئے ہیں ۔زندگی بھر امرتسر میں قرآن وحدیث کی تدریس کا سلسلہ جاری رکھا ۔اور مدرسہ تقویۃ الاسلام امرتسر کی بنیاد رکھی ۔تعلیم وتدریس کے شغل کے ساتھ ساتھ وہ زاہد فی الدنیا، عابد اور ذاکر انسان تھے ۔ اللہ کے ذکر سے انھوں نے ہمیشہ اپنی زبان کو تر رکھا ۔ دنیا اور اسباب دنیا سے کوئی غرض نہیں رکھی ، زندگی بھر خلق خدا کو خالق کائنات کی عبادت وریاضت وتوحید وسنت کی دعوت دی ۔ وہ ہمیشہ اوراد واذکار کثرت سے کیا کرتے تھے ۔جس سے پریشان حال اور بے چین لوگوں کو طمانیت قلب اور سکون خاطر کی غذا حاصل ہو جاتی تھی ۔ میں نے امرتسر میں کئی مرتبہ ان سے ملاقات کی ۔ میں نے انہیں سلف صالحین اور علماء ربانی کے عقیدے پر پایا۔( تحریک اہل حدیث ص338)

**مجتہدین سے حسن ظن اور آئمہ کا ادب:۔** آئمہ مجتہدین سے ہمیشہ حسن ظن رکھتے اور آئمہ کا بڑے احترام سے ذکر کرتے ویسے غزنوی علماء شیخ الاسلام امام ابن تیمیہ رحمہ اللہ، حافظ ابن قیم رحمہ اللہ، امام اہل سنت احمد بن حنبل رحمہ اللہ سے زیادہ متاثر تھے ۔آپ رحمہ اللہ کے تلامذہ اور روحانی استفادہ کرنے والوں کا حلقہ خاصا وسیع تھا ۔ 1331ھ رمضان المبارک کے آخری جمعہ کے روز آپ نے وفات پائی ۔( تحریک اہل حدیث ص339)

**کیا اہلحدیثوں میں کوئی ولی اللہ نہیں......!:۔** مولٰنا سید عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ کو جماعت اہلحدیث میں درجہ امامت حاصل تھا، علماء انہیں حضرت الامام کے نام سے پکارتے تھے ۔دینی علوم کے ساتھ ساتھ ان کے روحانی فیضان سے بے شمار لوگوں نے استفادہ کیا ۔ان کے حسن عقیدہ، حسن دعوت اور حسن روحانیت سے کسی کو اختلاف نہ تھا ۔مولٰنا سید عبدالحئی لکھنوی مرحوم نے ایک دوسرے مقام میں لکھا کہ ندوۃ کا امرتسر میں جلسہ تھا، امرتسر کے ایک تاجر نے تمام علمائے کرام کو کھانے کی دعوت دی ۔علماء زیادہ تھے جو ایک ہی کمرہ میں نہیں بیٹھ سکتے تھے دو تین کمروں میں ان کے کھانے کا اہتمام کیا گیا تو کہتے ہیں میں نے ایک شخص کو دیکھا کہ وہ اس قدر فنافی اللہ ہے کہ ان کی زبان سے مثبت نہ منفی کوئی بات نہ سنی ۔ وہ غیبت، نمیمت اور کثرت اقوال سے متنفر تھے ۔وہ کم گو اور پر گو تھے ۔وہ "قل خیرا او لیصمت" پر عمل پیرا تھے ۔میں نے یہ بھی دیکھا کہ وہ اس قدر اللہ کی یاد میں فنا ہو چکے تھے کہ وہ ہر لقمے پر" بسم اللہ الرحمٰن الرحیم" پڑھتے تھے ۔اور جس کمرے میں کھانے کے لیے تشریف فرما تھے ۔ وہاں سے ذکر کی خوشبو آ رہی تھی ۔ میں نے ایک رات مسجد غزنویہ میں گزاری ۔ جب تہجد کا وقت شروع ہوا تو میں نے دیکھا کہ ایک سن رسیدہ آدمی باہر سے آیا اس نے وضو کیا اور مسجد کے حجرے میں تاریکی میں تہجد شروع کر دی ۔ اس کی زبان میں اس قدر تاثیر تھی کہ جب وہ لفظ اللہ منہ سے نکالتے تھے تو یوں محسوس ہوتا تھا کہ جیسے کوئی شخص مضبوط ہاتھ ڈال کر میرے دل کو اپنی طرف کھینچ رہا ہے، جب وہ فارغ ہو کر کمرے سے باہر تشریف لائے تو میں نے غور سے انہیں دیکھا تو وہ حضرت الامام مولٰنا سید عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ تھے ۔ میں نے علامہ شبلی نعمانی مرحوم سے کہا کہ آپ کہا کرتے بلکہ لکھا کرتے ہیں کہ اہلحدیثوں میں کوئی ولی نہیں ہے ۔ آج میرے ساتھ مسجد غزنویہ میں رات گزاریں ۔ شاید آپ رحمہ اللہ کو اپنے موقف پر نظر ثانی کرنی پڑ جائے ۔اور آپ اس موقف سے رجوع فرمالیں ۔ چنانچہ اگلی رات میں پھر علامہ شبلی نعمانی رحمہ اللہ کو لے کر مسجد غزنویہ میں چلا گیا ۔علامہ شبلی نعمانی رحمہ اللہ نے جب تہجد کے وقت یہ منظر دیکھا تو حیرت میں گم ہو گئے ۔اور اپنے موقف سے رجوع کر لیا اور کہا یہ میری بھول تھی اللہ مجھے معاف فرمائے واقعی یہ بہت بڑا ولی اور عارف باللہ شخص ہے ۔غزنوی بزرگوں کی نماز میں خشوع، خضوع، توجہ اور انابت مسلم تھی ۔ایک دفعہ جو آدمی ان کی اقتداء میں نماز پڑھ لیتا تو وہ ساری زندگی اس کی حلاوت اور حضور قلب کی لذت محسوس کرتا ۔( تحریک اہل حدیث ص340)

**غزنوی اور قصوری خاندان میں روابط:۔** مولینا محی الدین احمد قصوری مرحوم نے الاعتصام میں غزنوی اور قصوری خاندان کے تعلقات کا ذکر کرتے ہوئے لکھا کہ میرے والد محترم مولینا عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ کے بہت معتقد تھے ۔

**خانقاہ غزنویہ کا روحانی فیض:۔** میں اور مولنا محمد علی قصوری مرحوم کالج میں پڑھا کرتے تھے ۔محمود علی قصوری ابھی سکول کی ابتدائی

کلاسوں کے طالب علم تھے اور میرے بھائی مولوی احمد قصوری ہم تمام بھائیوں کو والد صاحب کا حکم تھا کہ تم جمعہ امرتسر میں مولینا عبدالجبار غزنوی کے پیچھے پڑھا کرو عصر اور مغرب بھی وہیں پڑھا کرو۔عشاء کی نماز پڑھ کر لاہور واپس آیا کرو۔ہم سکول و کالج کے شوخ اور شرارتی طالب علم تھے۔لیکن مولینا عبدالجبار غزنوی کی اقتداء میں جمعہ اور تین نمازیں ہمیں اس قدر متاثر کرتیں کہ ہم ہفتہ بھر اس روحانی نشہ میں مخمور رہتے جب مولینا سید عبدالواحد غزنوی مسجد چینیا نوالی لاہور میں بطور خطیب تشریف لائے تو یوں سمجھئے کہ روحانیت کے دریا میں تموج پیدا ہو گیا اور چینیا نوالی مسجد ذکر وفکر اور عبادت و ریاضت کی بہت بڑی خانقاہ بن گئی۔مولنا عبدالجبار غزنوی حلیم الطبع شریف النفس، عظیم المرتبت اور فنافی اللہ شخصیت کے مالک تھے۔ان کے فیضان سے نہ صرف پنجاب بھر میں بلکہ برصغیر کے دور دراز علاقوں میں اللہ تعالی نے بے شمار انسانوں کو توحید وسنت کے دلدادگان بنایا۔کتنے ہی لوگ ان کی مجالس و محافل سے راہ مستقیم پر گامزن ہو گئے۔کتنے گم گشتہ راہ انسان ان کی صحبت سے ہدایت یافتہ بن گئے۔

**علمائے غزنویہ کے مشہور وظائف:۔** حضرات غزنوی علماء کے اوراد و وظائف مشہور تھے درود ابراہیمی کی دس دس تسبیح نکالنا ان کا معمول تھا۔اس دور وامیں پروفیسر سید ابوبکر غزنوی نماز فجر کے بعد روزانہ درود ابراہیمی کی دس تسبیحیں نکالے بغیر کسی سے گفتگو نہیں کرتے تھے۔حضرت الامام مولنا سید عبدالجبار غزنوی کے بارے میں بھی مشہور ہے کہ وہ جمعہ کے روز جمعہ سے لے کر شام تک اپنے گھر میں تمام خوردو کلاں کو باتیں نہ کرنے دیتے اور نہ خود باتیں کرتے بلکہ کہتے کہ کثرت سے درود پڑھو کہ فرشتے آج رسول اللہ صلی علیہ وسلم کی خدمت میں لوگوں کے پڑھے ہوئے درود پیش کر رہے ہیں۔درود کے فضائل ومناقب اور محاسن و مدارج سے کوئی مسلمان بے خبر نہیں۔(تحریک اہل حدیث ص341)

**سلوک اور تزکیہ قلب میں والد کے ہمقدم:۔** مولینا سید عبدالواحد غزنوی، سید عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کے چھوٹے صاحبزادے تھے۔نیکی، خلوص، للّٰہیت، ذکر وفکر، عبادت و ریاضت، اوراد و وظائف، دعوت وارشاد، تزکیہ قلب، طہارت نفس، اصلاح باطن میں وہ اپنے باپ کے نقش قدم پر چلتے تھے۔بلکہ ان کے عکس ثانی تھے۔ان پر بھی حضرت سید عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ اور بڑے بھائی سید عبدالجبار غزنوی کی نہ صرف چھاپ نمایاں تھی بلکہ انہیں کے ساختہ و پرداختہ تھے۔حضور قلب انابت الی اللہ اور توجہ اور سلوک میں ان کے والد گرامی ان کے مقتداء اور رہنما تھے۔مولنا عبدالوحد غزنوی کی عبادت میں جذب تھا۔گفتگو میں سوز تھا خطبات جمعہ میں کشش تھی۔کتنی دور دور سے لوگ آکر ان کے خطبات جمعہ سے فیوض و برکات حاصل کرتے۔(تحریک اہل حدیث ص342)

**مولانا احمد علی کی توحیدی خدمات:۔** مولنا احمد علی لاہوری مرحوم نے شیرانوالے دروازے کی مسجد میں جب سے ڈیرے ڈالے حنفی ہونے کے باوجود توحید کی بڑی اشاعت کی اور بدعات کا ردفرمایا۔

**مولانا احمد علی کا اقتداء میں نماز پڑھنا:۔** مولنا سید عبدالواحد غزنوی رحمہ اللہ کا درس قرآن نہ صرف لاہور میں مشہور تھا بلکہ پنجاب بھر میں ان کے چرچے عام تھے۔مولنا احمد علی مرحوم نماز فجر پڑھا کر مسجد چینیا نوالی میں ان کے درس میں شامل ہو جاتے۔بسا اوقات مولنا احمد علی لاہوری رحمہ اللہ نماز فجر بھی مولانا عبدالواحد غزنوی رحمہ اللہ کی اقتداء میں پڑھتے ایک مرتبہ مولنا عبدالواحد غزنوی رحمہ اللہ نے فرمایا کہ مولوی احمد علی فجر کی نماز اپنی مسجد میں پڑھا کرو اور درس قرآن بھی دیا کرو تاکہ حنفی لوگ آپ سے متاثر ہوسکیں کیونکہ ہم سے تو وہابی ہونے کی وجہ سے بدکتے ہیں۔آپ حنفی ہیں مولنا احمد علی لاہوری نے جواباً کہا کہ حضرت جب نماز فجر کا وقت ہوتا ہے تو بے قراری اور بے چینی مجھ پر مسلط ہو جاتی ہے اور جب تک آپ رحمہ اللہ کے پیچھے نماز پڑھنے کا شوق اور جنون پورا نہ کرلوں سکون نہیں ملتا۔اور یہ مجھے اس قدر بے تاب کر دیتا ہے کہ جب تک میں آپ رحمہ اللہ کی اقتداء میں فجر کی نماز نہ پڑھ لوں اور آپ رحمہ اللہ کا درس قرآن نہ سن لوں سکون و چین غارت ہو جاتا ہے چنانچہ یہ بات بھی قارئین کو معلوم ہو گی کہ مولانا احمد علی لاہوری مرحوم نے اپنے بہت بڑے حلقہ ارادت کے باوجود عیدین کی نماز ہمیشہ غزنوی علماء کی اقتداء میں ادا کیں۔پہلے مولنا عبدالواحد غزنوی کی اقتداء میں۔پھر مولانا احمد علی غزنوی رحمہ اللہ کی اقتداء میں آخراً مولنا سید داؤد

غزنوی کی اقتداء میں۔ مولانا احمد علی لاہوری رحمہ اللہ فروری 1942 میں فوت ہوگئے۔ مولانا سید داؤد غزنوی رحمہ اللہ دسمبر 1943ء میں فوت ہوئے۔ جب مولنا سید داؤد غزنوی وفات پا گئے تو مولنا عبیداللہ انور مرحوم نے فرمایا اگر کوئی غزنوی نماز عید پڑھائے گا تو ہم حسب سابق نماز عید منٹو پارک میں اس کی اقتداء میں ادا کریں گے۔ (تحریک اہل حدیث ص344)

**مولانا احمد علی مرنجاں مرنج وضع داری:۔** مولنا احمد علی مرحوم بڑے مرنجاں مرنج وضع دار اور رواداربزرگ تھے۔ چنانچہ انھوں نے اپنی دختر نیک اختر کا رشتہ مشہور اہلحدیث عالم و مصنف مولنا عبدالمجید سوہدروی رحمہ اللہ کو دیا۔ قاری عبدالواحد ایڈوکیٹ مولانا عبدالمجید سوہدروی کے صاحبزادے اور مولنا احمد علی مرحوم کے نواسے ہیں۔ اسلام کا یہ یز تابان مولانا سید عبدالواحد غزنوی رحمہ اللہ 1920ء کو دار فانی سے مقام جاودانی میں تشریف لے گئے۔ (تحریک اہل حدیث ص345)

**متصوف غزنوی علماء کی سیاسی خدمات:۔** اس حقیقت سے کم لوگ ہی واقف ہوں گے کہ پنجاب کے علماء میں وہ پہلے عالم دین تھے جنھوں نے تحریک خلافت کے زمانہ میں انگریز کی حکومت کے خلاف اپنا پرچم کھولا۔ وہ پہلے شخص تھے جنھوں نے امرتسر میں 1919ء میں انگریز کے مارشل لاء کے خلاف نعرۂ حق لگایا اور انگریزوں کے خلاف اپنی شعلہ بار تقریروں میں آگ کے انگارے پھینکے۔ یہی وہ شخصیت ہیں جو سید عطاء اللہ شاہ بخاری رحمہ اللہ کو منبر و محراب کے جمود سے کھینچ کر جہاد وغا کے میدان میں اٹھا لائے۔ خود شاہ جی رحمہ اللہ بھی اس کا اعتراف فرماتے تھے۔ یہ واقعہ ہے کہ امرتسر کی دینی زندگی میں سیاسی ہل چل ڈالنے کا آغاز انہیں کی بدولت ہوا۔ انہی پنجاب میں علماء کی جنگ آزدی کا پہلا سالار بھی کہا جاسکتا ہے۔ (تحریک اہل حدیث ص346)

**حافظ صاحب کا مسلک:۔** حافظ بارک اللہ رحمہ اللہ حنفی المسلک تھے انہوں نے ''انواع بارک اللہ'' کے نام سے پنجابی زبان میں فقہی مسائل پر مشتمل ایک کتاب مرتب فرمائی۔ یہ دور سید احمد شہید رحمہ اللہ کے دہلی سے براستہ راجپوتانہ، بہاولپور، سندھ، بلوچستان، قندھار، افغانستان، شمال مغربی سرحدی صوبہ میں پہنچنے کا زمانہ تھا۔

**تین متصوف علمائے اہلحدیث:۔** بقول مولنا محی الدین احمد قصوری حافظ محمد لکھوی۔ مولنا غلام رسول قلعہ میہاں سنگھ والے اور حضرت عبداللہ غزنوی رحمہم اللہ۔ تینوں حضرت میاں صاحب رحمہ اللہ کے پاس پہنچے اور حدیث کی تکمیل کے بعد لکھو کے واپس تشریف لائے۔ حافظ صاحب رحمہ اللہ نے دہلی سے واپس آکر لکھوکے میں مدرسہ محمدیہ کی بنیاد رکھی۔ ممتاز عالم اور عظیم مدرس تھے۔ بے سروسامانی کے عالم میں تعلیم و تدریس کا آغاز فرمایا۔ حدیث، تفسیر، علوم قرآن میں ان کی نظر بہت وسیع تھی۔ عالم، مدرس، عارف باللہ، صاحب کرامت اور ولی اللہ ہونے کے ساتھ ساتھ پنجابی زبان کے بہت بڑے شاعر تھے۔ پنجابی اشعار میں ''احوال الآخرت'' ''زینت الاسلام'' اور ''انواع محمدی'' لکھ کر انہوں نے بہت بڑا کارنامہ سرانجام فرمایا اللہ تعالیٰ نے ان کتابوں کے ذریعے لاکھوں انسانوں کو راہ ہدایت پر گامزن کیا۔ قرآن پاک کی پنجابی اشعار میں تفسیر محمدی کے نام سے پانچ منزلوں میں تفسیر لکھی۔ ایک زمانہ تک حافظ صاحب رحمہ اللہ کی کتابیں پنجاب کے تمام دیہات میں بلا امتیاز مسلک ومشرب بچوں اور بچیوں کو پڑھائی جاتی تھیں۔ مولانا محی الدین عبدالرحمٰن لکھوی رحمہ اللہ بڑے خدا رسیدہ عابد وذاکر شب زندہ دار، کم گو، کم آمیز، راست باز، صاف گو اور مجاہد انسان تھے۔ مدینہ پاک میں فوت ہوئے اور جنت البقیع میں مدفون ہوئے۔ (تحریک اہل حدیث ص352)

**غزنوی سرکار کی خدمت میں حاضری:۔** مولنا عطاء اللہ لکھوی نے صرف ونحو اور درمیانی کتابوں تک اپنے والد اور دیگر لکھوی علماء سے پڑھیں، پھر حضرت الامام مولنا سید عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ کی سرکار سے وابستہ ہوگئے۔ (تحریک اہل حدیث ص354)

**آٹھ دن تک کچھ نہ کھانے کا مجاہدہ:۔** صوفی صاحب مرحوم نے یہ بھی بیان کیا کہ ایک مرتبہ محدث وزیرآبادی رحمہ اللہ بے ہوش ہوگئے ایک حکیم کو بلایا اس نے نبض دیکھ کر کہا کہ تین پاؤ دودھ نیم گرم کر کے چمچی سے ان کے حلق میں انڈیلو۔ جب تین پاؤ دودھ ان کے حلق سے نیچے اتر جائے تو مجھے بلا لینا۔ ایسے ہی کیا گیا جب تین پاؤ دودھ حافظ صاحب رحمہ اللہ کے پیٹ میں چلا گیا تو وہ آنکھیں مل کر اُٹھ بیٹھے۔

حکیم صاحب رحمہ اللہ بھی آ گئے انہوں نے بڑے اصرار سے پوچھا۔ حافظ صاحب رحمہ اللہ کیا تکلیف تھی حافظ صاحب رحمہ اللہ نے بتانے سے انکار کر دیا۔ جب حکیم صاحب رحمہ اللہ کا اصرار حد سے بڑھ گیا تو حافظ صاحب رحمہ اللہ گویا ہوئے کہ میری بات اللہ کے خلاف بداعتمادی پر محمول نہ کی جائے آٹھ دن سے کھانے کو کوئی چیز نہیں ملی نہ کسی سے مانگنا غیرت نے گوارا کیا۔ بھوک نے غلبہ کیا بے ہوش ہو گیا۔ جب تین پاؤ دودھ اندر چلا گیا اور تقویت مل گئی تو ہوش میں آ گیا۔ (تحریک اہل حدیث ص360)

**مرید باکمال قصور میں اشاعت مسلک اہلحدیث کا ذریعہ:۔** قصوری خاندان نہایت پاکباز، شائستہ، مخلص، دین کا دلدادہ، اسلام کا شیدائی خاندان ہے۔ سیاسیات میں اس کے افراد نے نہایت راست بازی، صاف گوئی، جرأت و استقامت کا مظاہرہ فرمایا۔

قصوری خاندان کا اصلاً تعلق ضلع سیالکوٹ کے ایک گاؤں سے تھا۔ مولانا عبدالقادر قصوری مرحوم کے دادا قاضی غلام حسین سیالکوٹ سے دلاور چیمہ ضلع گوجرانوالہ میں آ گئے ان کے فرزند گرامی مولوی غلام احمد رحمہ اللہ سب سے پہلے اہلحدیث ہوئے ان کے تین بیٹے تھے مولانا عبدالقادر، مولنا عبدالحق اور مولانا عبداللہ۔ مولانا عبدالحق نے گوجرانوالہ میں وکالت کے بعد مستقل قیام رکھا۔ مولانا عبدالقادر قصوری کے والد مرحوم مولٰنا غلام رسول مرحوم آف قلعہ میہاں سنگھ سے نہ صرف متاثر تھے بلکہ ان کے مرید تھے۔ مولٰنا عبدالقادر مرحوم کی رسم بسم اللہ انہوں نے ہی ادا کی تھی۔ (تحریک اہل حدیث ص361)

**اصلاح، اور تزکیہ باطن میں نمایاں خدمات:۔** برصغیر میں الحمدللہ اہلحدیث علمائے کرام نے تعلیم و تدریس، دعوت و تبلیغ تصنیف و تالیف، وعظ و تذکیر، بحث و مناظرہ، تزکیہ نفس اور اصلاح باطن کے سلسلہ میں وہ کارہائے نمایاں انجام دیئے اور مخلصانہ کوشش بروئے کار لائے کہ رہتی دنیا تک ہم ان پر فخر و ناز کر سکتے ہیں۔ بحمدللہ ہر ہر میدان میں اللہ تعالیٰ نے علماء اہلحدیث کو قیادت و پیشوائی اور برتری عطا فرمائی بلکہ ہم اپنے عظیم اسلاف کے عظیم علمی کارناموں کو دیکھ کر یہ کہہ سکتے ہیں:

اولئك ابائي فبحئنا بمثلهم اذاجمعتك ياجرير المجامع (تحریک اہل حدیث ص374)

**مفتی محمد حسن بڑے باکمال انسان تھے:۔** مولانا سلفی رحمہ اللہ نے مولانا سید عبدالغفور غزنوی، مولانا سید عبدالرحیم غزنوی رحمہما اللہ سے خوب استفادہ کیا۔ جامعہ اشرفیہ لاہور کے بانی مفتی محمد حسن رحمہ اللہ ان دنوں امرتسر میں تھے۔ مفتی صاحب رحمہ اللہ کے علوم وفنون کی تدریس کا بڑا شہرہ تھا۔ مولانا سلفی بھی ان سے بہت متاثر تھے اور ہمیشہ ان کے ذوق سلیم شوق صحیح اور تعلیم و تدریس میں سلیقے اور قرینے کے معترف تھے۔ اسی وجہ سے فرمایا کرتے تھے۔ علوم وفنون کا ذوق مفتی محمد حسن رحمہ اللہ کی مساعی کا نتیجہ ہے۔ مفتی صاحب رحمہ اللہ بڑے باکمال انسان تھے۔ (تحریک اہل حدیث ص418)

**ملک عبدالعزیز ملتانی:۔** ملک عبدالعزیز ملتانی رحمہ اللہ ایک کھاتے پیتے گھرانے کے چشم و چراغ تھے ان کا خاندان مولانا سلطان محمود ملتانی رحمہ اللہ اور مولانا عبدالحق ملتانی سے بہت متاثر تھا۔ فنون اس وقت کے حنفی علماء سے پڑھے۔ (تحریک اہل حدیث ص429)

**میاں محمد باقر رحمہ اللہ کی ہم نشینی کا کمال:۔** میاں محمد باقر رحمہ اللہ جماعت کے ممتاز اہل علم اور بزرگ شخصیتوں میں سے تھے انہوں نے علم کی زیادہ تر منزلیں حافظ عبدالمنان وزیرآبادی رحمہ اللہ اور غزنوی علماء رحمہم اللہ سے طے کی تھیں۔ وہ کم گو، ذاکر، عابد اور شب خیز انسان تھے اور کثرت ذکر و اذکار۔ کثرت تلاوت قرآن اور کثرت نوافل ان کا زندگی بھر کا معمول رہا۔ تاندلیانوالہ کے قریب طور برادری کے چار دیہات کے اہلحدیث ہونے میں میاں باقر رحمہ اللہ کی خدمات ہمیشہ تابندہ و درخشاں رہیں گی، خادم القرآن والحدیث کے نام سے ایک درسگاہ بھی جاری کی علاقہ تاندلیانوالہ میں مسلک اہلحدیث کے فروغ میں میاں باقر رحمہ اللہ کے کردار کو مرکزیت حاصل ہے۔ میاں صاحب رحمہ اللہ کا فیضان دور دور تک پہنچا میاں صاحب رحمہ اللہ کی مجالس اور ہم نشینی دینی رنگ چڑھانے میں بڑی شہرت رکھتی تھیں۔ (تحریک اہل حدیث ص440)

**صوفی محمد سلیمان کی بیعت اصلاح:۔** مولانا حکیم عبداللہ رحمہ اللہ کے والد گرامی کا نام صوفی محمد سلیمان مرحوم تھا۔ صوفی محمد سلیمان رحمہ اللہ عابد، ذاکر شب زندہ دار، کم گو خداترس، خدارسیدہ اور باکرامت ولی تھے۔ حضرت الامام مولانا سید عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ سے نہ صرف

متاثر بلکہ ان سے بیعت تھے۔قاضی محمد سلیمان منصور پوری رحمہ اللہ سے بھی ان کے مراسم بہت مضبوط تھے۔(تحریک اہل حدیث ص457)

**بحیثیت مرشد پہچانے جاتے:۔** صوفی محمد سلیمان رحمہ اللہ ضلع حصار ریاست پٹیالہ، ریاست فرید کوٹ، ضلع فیروز پور کی تحصیل مکتسر اور تحصیل فاضلکا میں ایک روحانی پیشوا اور دینی مرشد کی حیثیت سے پہچانے جاتے تھے۔ بیشمار خلق خدا نے ان سے استفادہ کیا۔ تزکیہ نفس اور اصلاح باطن میں ان کی مجالس اور ہمنشینی اکسیر عظیم کی حیثیت رکھتی تھی۔ ہمارے علاقہ کے بہت سے اہل علم ان سے متاثر بلکہ ان کے معتقد تھے۔

**اصلاح اور تزکیہ نفس کے لیے مریدین کی حاضری:۔** حاجی محمد علی مرحوم جو قیام پاکستان کے بعد جھنگ میں فروکش ہو گئے تھے اپنی اصلاح اور تزکیہ نفس کے لیے کئی مرتبہ روہڑی ان (حکیم محمد عبداللہ روہڑی رحمہ اللہ) کی خدمت میں بھی حاضر ہوئے اور کئی کئی روز وہاں قیام فرمایا۔

**مستجاب الدعاء بزرگ سے بکثرت کرامات کا ظہور:۔** صوفی محمد سلیمان رحمہ اللہ مستجاب الدعاء اور خدارسیدہ بزرگ تھے۔ دور دور سے لوگ ان سے دعا کرانے کے لیے آتے تھے اور اپنا مقصد حاصل کر کے جاتے۔ ان کی بہت سی کرامات بھی ان کے ملنے والے بیان کرتے ہیں۔ کہتے ہیں کی قیام پاکستان کے اعلان کے بعد جب مشرقی پنجاب میں سکھ سورموں نے ہندوؤں کی سازش سے مسلمانوں کا قتل عام شروع کیا تو روہڑی پر بھی سکھوں نے بڑی منصوبہ بندی سے حملہ کیا لیکن ناکام واپس آ گئے اور تین مرتبہ ایسے ہی ہوا۔ سکھ حملہ آوروں سے کسی نے دریافت کیا تم وہاں بڑے طمطراق سے جاتے ہو لیکن جلد ناکام بھاگ آتے ہو تو سکھوں نے کہا جب ہم روہڑی پہنچتے ہیں تو روہڑی کے چاروں طرف گاؤ ماتا ذبح کی جارہی ہوتی ہیں۔ ہم گاؤ ماتا کو ذبح ہوتے دیکھ کر ناکام واپس آ جاتے ہیں۔ راقم نے مولانا حکیم محمد عبداللہ رحمہ اللہ سے فیصل آباد میں مولانا حکیم عبدالرحیم اشرف کے مکان پر یہ روایت ان کے سامنے پیش کی جس کی انہوں نے تصدیق فرمائی۔(تحریک اہل حدیث ص458)

**مولانا پیر سید مولیٰ بخش شاہ کوموی:۔** پیر سید مولیٰ بخش شاہ ترمذی رحمہ اللہ سادات گھرانے سے تعلق رکھتے تھے انتہائی خدارسیدہ، کم گو، کم آمیز، عابد، ذاکر، شب خیز، متقی پرہیزگار اور مستجاب الدعاء ولی تھے۔ قیام پاکستان کے بعد شاہ صاحب رحمہ اللہ نے سید محمود ضلع ٹوبہ ٹیک سنگھ میں ڈیرے ڈال دیے ان کا معمول یہ تھا کہ تہجد پڑھتے پھر کچھ دیر تلاوت قرآن پاک کرتے۔ نماز فجر کے بعد ہلکا پھلکا درس قرآن پاک دیتے۔ نماز اشراق تک مسجد ہی میں قیام رکھتے۔ ذکر واذکار کرتے یا تلاوت قرآن پاک کرتے، نماز اشراق کے بعد گھر تشریف لاتے، کھانا کھانے کے بعد اپنے کھیت چلے جاتے وہاں ایک چھوٹی سی مسجد بنائی تھی کچھ آموں کے پیڑ تھے ان کے سائے میں مصلیٰ بچھا کر تلاوت کرتے یا دور دراز سے آنے والے مہمانوں کی باتیں سنتے یا ان کے اصرار پر ان کے لئے دعا کا وعدہ کرتے، سامنے دعا کرنے سے ہمیشہ احتراز اور اجتناب کرتے اور دن بھر تلاوت قرآن میں ہی مصروف رہتے دنیا کے جھمیلوں، چغلیوں، غیبتوں اور ایک دوسرے کے خلاف غیر ذمہ دارانہ گفتگو سے ہمیشہ پہلو بچا کر رکھتے۔

انہوں نے بیت اللہ کے حج کئے۔ فیوض حرمین شریفین خوب اکٹھے کئے۔ راقم نے بھی ان سے چند دعائیں کروائیں جو بارگاہ خداوندی میں مقبول ہوئیں۔ جامعہ تعلیم الاسلام سے بھی انہیں تعلق کا خاطر تھا حضرت صوفی محمد عبداللہ رحمہ اللہ سے حسن عقیدت رکھتے تھے۔(تحریک اہل حدیث ص463)

**قطب ربانی کی روحانی مجالس میں شرکت:۔** مولانا عبدالوہاب 1280ھ (1860ء) میں قصبہ واسو آستانہ ضلع جھنگ میں پیدا ہوئے۔ ابتدائی تعلیم اپنے والد مرحوم سے حاصل کی۔ مولانا عبدالوہاب رحمہ اللہ نے وہاں اپنی ذہانت اور ذکاوت کی وجہ سے قرآن پاک بھی حفظ کر لیا اور صرف ونحو میں متوسط کتابوں تک رسائی حاصل کر لی۔ پھر قطب ربانی مولانا سید عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کے پاس پہنچے۔ حضرت غزنوی رحمہ اللہ کی مجالس نے روحانی اور دینی طور پر ان کو چندے آفتاب چندے ماہتاب بنا دیا۔

مولانا عبدالوہاب نہایت صالح، شب زندہ دار، کثرت سے نوافل اور تلاوت کرنے والے بزرگ تھے۔(تحریک اہل حدیث ص472)

## متصوفین علمائے اہلحدیث کے دینی مدارس

**جامعہ محمدیہ لکھوکے(ا):۔** حافظ محمد رحمتہ اللہ علیہ جب دہلی سے 1272ھ میں فارغ ہو کر وطن واپس تشریف لائے تو اپنے بیٹے مولانا

محی الدین عبدالرحمٰن لکھوی رحمہ اللہ سے مشورے کے بعد 1272ھ میں لکھو کے ضلع فیروزپور میں مدرسہ محمدیہ کی بنیاد رکھی۔

سرزمین متحدہ پنجاب میں مدرسہ محمدیہ لکھو کے میں سب سے پہلا اہلحدیث کا دینی مدرسہ تھا جس کے قیام سے لاکھوں انسانوں کو فیض پہنچا اور سینکڑوں علماء کرام فارغ التحصیل ہوئے۔استاذ پنجاب مولانا عطاء اللہ لکھوی مرحوم کے صاحبزادگان گرامی نے مدرسہ محمدیہ کے نام سے رینالہ خورد میں اس کا اجراء کیا۔اس کے روح رواں مولانا حافظ عزیز الرحمٰن لکھوی مرحوم تھے۔ان بھائیوں کے خلوص للّٰہیت اور فاضلانہ تدریس سے مدرسہ محمدیہ رینالہ خورد نے نہایت اچھی شہرت اور اچھی ساکھ قائم کر لی۔مولانا عبدالرحمٰن لکھوی حفظہ اللہ اور مولانا حافظ شفیق الرحمٰن لکھوی کی سرپرستی سے حافظ حفظ الرحمٰن لکھوی بی اے۔بن مولانا حافظ عزیز الرحمٰن لکھوی اس کے نظم ونسق کو نہایت مستحکم طریق اور خوش اسلوبی سے چلا رہے ہیں۔بلکہ آج کل دو دو مدرسے چلا رہے ہیں جامعہ عائشہ بنات کے لئے اور جامعہ ابی ہریرہ رضی اللہ عنہ بنین کے لئے۔اللہ تعالی انہیں کامیابی عطا فرمائے۔(تحریک اہل حدیث ص500)

**دارالعلوم تقویۃ الاسلام غزنویہ امرتسر(۲):۔** پنجاب میں دوسرا قدیم دینی مدرسہ دارالعلوم تقویۃ الاسلام غزنویہ امرتسر ہے اس کے بانی حضرت الامام مولانا سید عبدالجبار غزنوی رحمتہ اللہ علیہ کی ذات گرامی ہے مولانا عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ کی وفات کے بعد اس کا انتظام وانصرام مولانا سید احمد علی غزنوی رحمہ اللہ نے سنبھالا۔دارالعلوم تقویۃ الاسلام میں شیخ الحدیث مولانا نیک محمد،مولانا عبداللہ بھوجیانی،مولانا محمد خان،مولانا عبدالمجید ہزاروی،مولانا عطاءاللہ حنیف بھوجیانی،مولانا حافظ محمد اسحاق مولانا الشیخ محمد عبدہ رحمہم اللہ ایسی یگانہ روزگار شخصیتیں اس کی مدرس رہی ہیں۔

**جامعہ تعلیم الاسلام ماموں کانجن(۳):۔** جامعہ تعلیم الاسلام ماموں کانجن ضلع فیصل آباد ساندل بار کا عظیم اور قدیم دینی مدرسہ ہے۔حضرت صوفی صاحب رحمہ اللہ نے ایک خواب دیکھا جس کی تعبیر ان کے نزدیک دینی مدرسے کا اجراء تھا۔

(تحریک اہل حدیث ص501)

**اہلحدیث فکر ولی اللّٰہی کے حقیقی وارث:۔** برصغیر میں اگرچہ گجرات،کاٹھیہ واڑ جنوبی ہند اور سندھ کے ارباب علم نے ہمیشہ علم کی جوت جگائی اور توحید وسنت کی شمع فروزاں رکھیں،مدرسہ رحیمیہ اور حجۃ اللہ فی الارض حضرت امام شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمہ اللہ نے تحریک کی جو بنیاد رکھی اور اپنے دل کا تیل جلا کر ظلمت کدہ ہند کو منور کرنے کی جو تاسیس کی اور جدید علمی تحریک کی جو طرح ڈالی اس کے بارے میں اور کوئی دورائے نہیں ہوسکتیں۔اگرچہ برصغیر کے تمام دینی مکاتب فکر اپنی علمی نسبت ولی اللّٰہی خاندان سے کرتے ہیں لیکن حقیقت حال یہ ہے کہ شاہ صاحب رحمتہ اللہ علیہ نے فقہ الحدیث کی جو طرح ڈالی تھی اور مستترہ کر جس طرح سنت کا احیاء اور قرآن وحدیث سے تمسک کا جو سلسلہ شروع کیا تھا اہلحدیث کے علاوہ باقی مکاتب فکر نے اس خول کو اتار پھینکا ہے۔(تحریک اہل حدیث ص524)

**شاہ ولی اللہ ہمارے روحانی پیشوا:۔** اہل حدیث نے ہمیشہ شاہ ولی اللہ رحمہ اللہ کو اپنا دینی رہنما،روحانی پیشوا اور علمی مقتداء اقرار دیا اور اس علمی تحریک میں اسی عقیدہ اور نظریہ کو آگے بڑھایا جو شاہ صاحب رحمہ اللہ کے پیش نظر تھا اور ہمیشہ حضرت شاہ صاحب رحمہ اللہ کے فکر کو ترجیح دی۔(تحریک اہل حدیث ص526)

**متصوفین علماء کی رسوم کے خلاف آواز:۔** شیخ علی متقی رحمہ اللہ صاحب ''کنز العمال''اور شیخ محمد طاہر رحمہ اللہ مولف 'مجمع البحار'' شیخ مجدد احمد فاروقی سرہندی رحمہ اللہ اور قاضی ثناء اللہ پانی پتی رحمہ اللہ اس وقت مغتنمات میں سے تھے۔اکبری فتنوں کے سامنے کوئی طوطی کی آواز کو سنے یا نہ سنے مگر طوطی نے اپنا فرض ادا کرنے میں کمی نہیں کی اس وقت اہل حق کس قدر کمزور تھے۔شیطانی طاقتیں کس قدر جمع ہو رہی تھیں۔فتنوں کا سیلاب کتنا تباہی خیز تھا۔امت کا لا دینی جذبہ اہل حق کے لئے کتنی مصیبت کا باعث تھا۔اعراس اور موالید کو بعض لوگوں نے اسلام کا بنیادی مسئلہ سمجھ رکھا تھا۔تاہم ان بزگوں نے ان بدعات پر کڑی نکتہ چینی کی۔غیر اسلامی رسوم اور غیر اسلامی نظریوں کے خلاف ان مجددین وقت کی پرشکوہ آواز فضائے دہر میں گونجتی رہی۔رضی اللہ عنہم وارضاہ۔(تحریک اہل حدیث ص593)






نام کتاب: فقہائے مدینہ

تاریخ اشاعت: جنوری 2001ء

اردو قالب: محمود احمد غضنفر

تالیف: عبدالمنعم الہاشمی

مطبوعہ: موٹروے پرنٹرز لاہور

تعداد: 1100

ناشر: خالد احسان پبلشرز لاہور

ملنے کا پتہ: نعمانی کتب خانہ

رہ گئی رسم اذاں، روح بلالی نہ رہی
فلسفہ رہ گیا ، تلقین غزالی نہ رہی

# تلقین غزالی

ایم اے ہاشمی

ادارہ مطبوعات سلیمانی

رحمٰن مارکیٹ، غزنی سٹریٹ، اردو بازار، لاہور فون: 7232788

ناشر: طلحہ وحید سلیمانی

مطبع: اے این اے پرنٹرز

طبع اول: ستمبر ۱۹۹۹ء ۱۰۰۰

طبع دوم: اکتوبر ۲۰۰۰ء ۱۰۰۰

قیمت: روپے

## نام کتاب:۔فقہائے مدینہ....... تالیف:۔عبدالمنعم الہاشمی

**قناعت وتوکل:۔** قاسم بن محمد رحمہ اللہ متقی پرہیز گار، عالم فقیہ اور لوگوں کو فائدہ پہنچانے والے عظیم انسان تھے۔انہیں لوگوں کے مال ومتاع سے کوئی غرض نہ تھی ہمیشہ اللہ تعالی کی طرف ہی راغب رہتے۔اللہ تعالی کے سوا انہوں نے کسی سے کچھ نہ مانگا تھا۔کسی بھی دن انہوں نے کسی انسان سے کوئی مدد طلب نہیں کی ہمیشہ اللہ تعالی سے مدد طلب کرتے، یہ ہمیشہ اس ظالم کو ٹوکتے جو لوگوں کے حقوق پر ڈاکہ ڈالنے کی کوشش کرتا۔(فقہائے مدینہ ص119)

## نام کتاب:۔تلقین غزالی رحمہ اللہ...... مصنف:۔ایم اے ہاشمی

ازصاحبزادہ فیض الامین فاروقی ایم اے مونیا شریف ضلع گجرات

امام اذکیاء حضرت غزالی رحمہ اللہ رئیس کاروان علم و عرفان
دل ان کا الفت حق کا تھا مخزن زبان تھی کاشف اسرار پنہاں
سدا رہبر رہیں گے ان کے افکار کرے گا استفادہ ہر مسلمان
رہے مرقد سدا ان کی نورانی ہو نازل اس پر ابر لطف رحماں
یہ ہے عرفان و دانش کا مرقع یہ اہل ذوق پر ہے خوب احساں
یہ کاوش توشہ روز جزا ہے بنے گی درد عصیاں کا یہ درماں
کہو فیض الامیں سال اشاعت ''ہے تلقین غزالی مہر ایمان''

(کتاب تلقین غزالی ص6)

## مشہور صوفی ابوحامد غزالی رحمہ اللہ کے حالات

**تعارف:۔** ابوحامد محمد بن محمد الغزالی رحمہ اللہ دنیا اسلام کے سب سے زیادہ بدیع الخیال اور عظیم عالم دینیات ہیں۔ان کا مرتبہ آئمہ اربعہ سے کچھ ہی کم ہے۔امام غزالی رحمہ اللہ 1058ء اور بمطابق 450ھ میں بمقام طوس(موجودہ مشہد) میں پیدا ہوئے۔ان کے بھائی کا نام احمد تھا۔صغرسنی ہی میں والد کا سایہ عاطفت سر سے اٹھ گیا۔ابتدائی تعلیم طوس میں حاصل کی۔پھر جرجان، دوبارہ طوس اور پھر نیشا پور چلے گئے۔جہاں امام الحرمین الجوینی کے حلقہ درس میں شامل ہوگئے۔تکمیل تعلیم کی سند حاصل کی۔استاد کی وفات 1086ع\478ھ تک ان کے ساتھ رہے۔امام غزالی رحمتہ اللہ علیہ کے دیگر اساتذہ میں سے زیادہ معروف ابوعلی فارمدی رحمہ اللہ ہیں۔نیشا پور سے غزالی رحمہ اللہ ابوعلی الحسن بن اسحاق ملقب بہ نظام الملک نے ان کی بڑی تعظیم وتکریم کی۔ان کی علمی استعداد کے پیش نظر انہیں مدرسہ نظامیہ بغداد میں بطور پرنسپل تعینات کیا جہاں وہ تین سو سے زائد طلبا کو فقہ پر درس دیتے رہے آپ نے اس موضوع پر چند کتابیں بھی تصنیف کیں۔

**امام صاحب کا ذوق تصوف:۔** قیام بغداد(487ھ۔483ھ) کے دوران امام رحمہ اللہ پورے طور پر متشکک بن چکے تھے۔اس عرصے میں انہوں نے اپنے زمانہ کے مذاہب فکر اور بالخصوص فلسفہ کا غائر مطالعہ کیا۔چونکہ عقل وفکر نے ان کی کوئی راہنمائی نہ کی تھی وہ پورے انہماک سے تصوف کی طرف مائل ہوگئے۔خود ان کے بقول''اللہ تعالیٰ نے حقائق میں ان کا ایمان از سرنو تازہ کردیا''روز قیامت کا ہول ان کے دل پر ایسا طاری ہوا کہ وہ پانچ ماہ(رجب تا ذیقعدہ 488ھ) اسی خوف کے زیر اثر سخت کرب میں مبتلا رہے۔حزن اور دہشت نے ان کی جسمانی صحت تباہ کرڈالی۔چنانچہ ذوالقعدہ 488ھ میں وہ اپنے منصب بلکہ دنیاداری کو ترک کر کے ایک سیلانی درویش کی حیثیت میں بغداد سے نکل کھڑے ہوئے۔انہوں نے دمشق حبرون، مدینہ منورہ، مکہ معظّمہ کی سیاحت کی اور 490ھ میں فریضہ حج بھی ادا کیا۔زہد وریاضت،

ذکر وفکر سے بالآخر اطمینان قلب حاصل ہو گیا جس کی انہیں شدت سے آرزو تھی۔ بقول ان کے:

(۱) عقل کا استعمال محض اس اعتماد کو حاصل کرنے کے لیے ہونا چاہئے جو خود اسے اپنے آپ پر ہے۔

(۲) اسی علم کو معتبر کہہ سکتے ہیں جو محسوسات اور مدرکات پر مبنی ہو۔ (۳) خالص فلسفیانہ نظامات کی کوئی بنیاد نہیں ہوتی وغیرہ۔

490ھ تا 499ھ کے نو برس انہوں نے عزلت گزینی میں گزارے تاہم اس دور میں ایسے وقفے بھی آئے کہ وہ اپنی متاہلی زندگی اور دنیاوی معاملات پر متوجہ ہو جاتے تھے۔ اسی زمانہ میں ''احیاء العلوم'' اور بعض دوسری کتابیں تصنیف ہوئیں۔ وہ بغداد اور دمشق میں وعظ و ارشاد کے علاوہ ''احیاء العلوم'' کا درس بھی دیتے تھے۔

**مریدین کی تربیت کے لیے خانقاہ کا قیام:۔** سلطان سنجر سلجوقی کے ایمان و اصرار پر انہوں نے 499ھ میں نیشاپور میں مدرسہ نظامیہ میں استاد کا عہدہ قبول کر لیا۔ اس طلبی کا سبب نظام الملک مرحوم کے بیٹے فخر الملک کا اثر ورسوخ تھا۔ جو اس وقت سلطان کا وزیر تھا۔ تاہم ان کی عملی زندگی زیادہ دیر تک جاری نہ رہ سکی کیونکہ غور وفکر کی آرزو انہیں بے چین رکھتی تھی۔ چنانچہ وہ چند مریدوں کے ہمراہ طوس واپس آ گئے جہاں انہوں نے ایک خانقاہ قائم کی اور اپنے تلامذہ کو تصوف کی علمی اور عملی تربیت دینے میں مصروف ہو گئے اور وہیں جمادی الآخر 505ھ مطابق 19 دسمبر 1111ء وفات پائی۔

امام موصوف کی تصانیف کی پوری تعداد یا ترتیب زمانی کے متعلق ہماری معلومات ہنوز نامکمل ہیں۔ بوی جس (Bouyges) نے ان کی چھوٹی بڑی تصانیف کی تعداد 404 بتائی ہے جن میں سے اکثر ناپید ہیں۔

**احیاء العلوم کی اہمیت وضرورت:۔** امام موصوف کی سب سے ضخیم تصنیف ''احیاء العلوم'' چار جلدوں اور چار بڑے عنوانات کے تحت مرتب ہے۔ (۱) عبادات (۲) عادات (۳) مہلکات (۴) منجیات۔ اس کتاب کی گراں قدری کے بارے میں کہا جاتا ہے کہ اگر اسلام پر لکھی گئیں تمام کتب تلف ہو جائیں تو یہ واحد کتاب ان کی جگہ لے سکتی ہے۔

**الہامی کتاب:۔** امام موصوف کی ہر تصنیف کی اہمیت بجائے خود مسلمہ ہے لیکن ''منهاج العابدين الى الجنته'' کی خصوصیت یہ ہے کہ یہ ان کی پسندیدہ کتاب ہے۔ بقول ان کے انہوں نے اللہ تعالیٰ سے ایک ایسی کتاب تصنیف کرنے کی توفیق طلب کی تھی جو سب کیلئے نافع ہو۔ اللہ تعالیٰ نے عبادت کے اسرار ورموز ان پر واضح کر دیئے اور اس کتاب کی تدوین وترتیب کا الہام فرمایا جو اس سے قبل کسی تصنیف میں قائم نہ رکھا جا سکا تھا۔ اس کتاب کے انہوں نے سات ''ہفت خوان'' قائم کئے ہیں۔

(۱) علم (۲) توبہ (۳) چار موانع (دنیا، مخلوق، شیطان، نفس) (۴) عوارض (۵) بواعث (۶) قوادح (۷) حمد وشکر۔ ہم کہہ سکتے ہیں کہ ''منهاج العابدين'' امام موصوف رحمتہ اللہ علیہ کی تصانیف کا افشردہ ہے۔

**کیمیائے سعادت ذوق بڑھانے کی وجہ:۔** السنہ شرقیہ سے ہماری بے توجہی کی وجہ سے موجودہ نسل امام غزالی رحمہ اللہ کی تعلیمات سے بے بہرہ ہے جو نہایت بدقسمتی کی بات ہے۔ امام موصوف کی تصانیف کی اہمیت کا اندازہ اس سے بخوبی ہو سکتا ہے کہ ان کی کتب شہنشاہ اورنگ زیب عالمگیر رحمہ اللہ کے سفر وحضر میں زیر مطالعہ رہتی تھیں، آج سے خاصہ عرصہ قبل محترم ایم، اے، ہاشمی کو کیمیائے سعادت کی جلد ہاتھ لگی۔ مطالعہ کیا تو شوق مزید بڑھا اور بمصداق توفیق بہ اندازہ ہمت ہے ازل سے۔

دیگر اہم تصانیف ''احیاء العلوم، احياء العلوم الدين، ايها الولد اور منهاج العابدين'' وغیرہ بھی زیر مطالعہ آئیں۔ اس مطالعہ کے دوران محترم ہاشمی اپنی یادداشت کیلئے نوٹ (تلخیص کہہ سکتے ہیں) قلم بند کرتے رہے جو مزید ترتیب وتہذیب کے بعد اس کتابچہ کی شکل میں آپ کے پیش نظر ہے۔ امام صاحب رحمتہ اللہ علیہ کی تعلیمات کا محترم ہاشمی کی زندگی پر گہرا اثر مرتب ہوا۔ رجوع الی اللہ بڑھتا گیا۔ ذاتی طور پر گواہوں میں ایک یہ راقم بھی شامل ہے۔ اللہ تعالیٰ نے انہیں اپنی خاص توفیق سے نوازا ہے جو

انتہائی خوش قسمتی کی علامت ہے۔(رحمۃ اللہ رعد، ماڈل ٹاؤن، لاہور)(کتاب تلقین غزالی ص 8 تا 10)

**امام صاحب کی کتابوں کا اثر:۔** تقریباً دو دہائی قبل حجۃ الاسلام حضرت امام غزالی رحمہ اللہ کی کتاب ''کیمیائے سعادت''(اردو ترجمہ) میرے تصرف میں آئی۔ جوں جوں مطالعہ کرتا گیا شوق کو تازیانہ لگتا گیا۔اللہ کریم نے ساتھ ساتھ غور وفکر اور عمل کی توفیق بھی عنایت فرمائی۔ چنانچہ دل کی کیفیت بدلتی گئی۔اس فانی دنیا سے تعلق کمزور تر ہوتا گیا اور بتوفیق ایزدی باقی کی طرف رجوع بڑھتا گیا۔مطالعہ کے ساتھ ساتھ ضروری امور کی یادداشتیں ترجمہ ہی کے الفاظ میں نوٹ کرتا گیا تاکہ یہ مختصر لیکن جامع مواد، آخرت کا رہنما ہمہ وقت برائے عمل میرے پیش نظر رہے الحمدللہ رب کریم و منعم عظیم نے میری استعانت فرمائی۔

حضرت امام رحمہ اللہ کی تمام تر تصانیف ان کے اپنے الفاظ میں طالبان امور آخرت کے لیے ہیں۔اس ضمن میں امام رحمہ اللہ فرماتے ہیں:

''یہ مرض جو اکثر لوگوں میں پھیل گیا ہے بلکہ عالمگیر ہو رہا ہے۔یعنی امر آخرت کی بزرگی کے ملاحظے سے قاصر ہیں۔اس بات کو نہیں جانتے کہ معاملہ خوفناک ہے اور مہم بڑی ہے۔آخرت سامنے چلی آتی ہے اور دنیا پشت پھیرے جاتی ہے اور موت قریب ہے۔سفر بعید، توشہ تھوڑا ہے اور اندیشہ مزید۔راستہ بند اور مسدود ہے اور جو علم وعمل کہ خدا کی ذات کے سوا ہو وہ پرکھنے والے عاقل کے نزدیک مردود ہے۔ آخرت پر چلنا بغیر رہنما اور رفیق کے سخت دشوار ہے''

امام صد احترام کی ہر تصنیف کے اندر یہی خواہش نمایاں ہے کہ عامۃ المسلمین منہیات سے اجتناب کریں اور اوامر پر کاربند رہ کر ابد کی دنیا کے لیے زاد راہ فراہم کرسکیں۔(آپ بھی عمل کرنے والوں میں شامل ہوجائیں)(کتاب تعلیمات غزالی ص 12)

**امام صاحب کی تعلیمات کا نچوڑ:۔** چنانچہ گنتی کے صفحات پر مشتمل لیکن طالبان امور آخرت کے لیے مختلف نکات سے بھرپور ''تلقین غزالی'' کے نام نامی سے کتاب برائے مطالعہ آپ کے سامنے ہے۔ضخیم جلدیں، ہزاروں صفحات کے بحر بے کراں کو کوزہ میں بند کرکے استفادہ کے لیے پیش ہے تاکہ اس نہ ختم ہونے والی مصروفیات کے پر آشوب دور میں بھی ہر کوئی اللہ تعالیٰ کی توفیق سے فیض یاب ہوسکے۔ معمولی حجم کے پیش نظر عدیم الفرصتی جو اس دور کا روگ ہے۔آڑے نہیں آسکے گی۔

امام صاحب رحمہ اللہ کی تصانیف کی بنیاد کتاب وسنت ہے، موصوف کا یہ تحفہ انشاء اللہ موجب نجات ہوگا۔(بندہ تو ایک مرتب کنندہ ہے)بار بار بلکہ کئی بار مطالعہ کی ضرورت ہے تاکہ ہر نکتہ آپ کے قلب وذہن پر نقش ہوجائے پھر عمل شرط اولیٰ ہے۔اس طرح جس مقصد کے لیے خالق کائنات نے انسان کو دنیا میں بھیجا ہے۔اگر زاد راہ کی تیاری مکمل کرلی تو جانو کہ مراد کو پہنچ گئے۔اللہ کے سچے وعدے کے طفیل۔نعمتیں اور لذتیں حاصل کرنے کے لیے اور رنج ومحن سے آزاد رہنے کے لیے ہمیشہ ہمیشہ رہنے والی جنت ٹھکانہ ہوگی۔رب کریم کا قرب اور دیدار نصیب ہوگا۔اشاعت نہ نفع نہ نقصان کے جذبہ کے تحت ہے تاکہ دیئے سے دیا جلتا رہے۔

اس رحیم وکریم ذات واحد سے التجا ہے کہ وہ حسن توفیق سے ہم سب کی مدد فرمائے۔ہر شے کا مالک ومختار وہی ہے۔کروڑوں درود وسلام اس بابرکت ہستی نبی کریم ﷺ پر جس نے اصل معبود(اللہ تعالیٰ) کی طرف دعوت دی۔ایم، اے، ہاشمی 6 ستمبر 1999(کتاب تلقین غزالی ص 14)

**علم سر یعنی تصوف ومعرفت جاننے کی ضرورت:۔** علم سر سے اس قدر جاننا ضروری ہے جس سے صفائی قلب کے اسباب معلوم ہوجائیں اور یہ معلوم ہوجائے کہ کس کس چیز سے دل کو پاک کرنا ضروری ہے تاکہ دل میں اللہ تعالیٰ کی ہیبت اور تعظیم اور اعمال میں اخلاص پیدا ہو۔نیز ان امور کو بھی جاننا ضروری ہے جن سے نیت درست رہ سکے اور ظاہر وباطنی اعمال وعبادات ظاہر وباطنی آفات سے محفوظ رہ سکیں اور جن کے ذریعے عبادات کو مکمل طریقے سے ادا کیا جاسکے۔جیسے اخلاص، حمد، شکر اور توکل وغیرہ۔(کتاب تلقین غزالی ص 20)

**علم سر کی ضرورت واہمیت:۔** علم سر سے اس قدر جاننا ضروری ہے جس سے صفائی قلب کے اسباب معلوم ہوجائیں اور یہ معلوم ہوجائے کہ کس کس چیز سے دل کو پاک کرنا ضروری تاکہ دل میں اللہ تعالیٰ کی ہیبت اور تعظیم اور اعمال میں اخلاص پیدا ہو۔نیز

ان امور کو جاننا ضروری ہے جن سے نیت درست رہ سکے اور ظاہر و باطنی اعمال وعبادات کو مکمل طریقے سے ادا کیا جا سکے۔ جیسے: اخلاص، حمد، شکر اور توکل وغیرہ۔

**علم شریعت اور علم طریقت کی تعریف:۔** ہر وہ کام جس کی ادائیگی تجھ پر فرض ہے اس کی معرفت بھی تیرے لئے ضروری ہے تا کہ اس کو ادا کر سکے۔ جیسا کہ طہارت، نماز، روزہ، حج، زکوٰۃ، جہاد۔ جو علم حاصل نہیں کرتا اس کے لئے عبادت کے احکام سازگار نہیں ہوتے نہ وہ عبادت کو اس کے حقوق کے ساتھ ادا کر سکتا ہے۔ لہذا عبادت شرعیہ جیسے طہارت، نماز، روزہ وغیرہ کی حقیقت اور ان کے تمام شرائط معلوم کرنا ضروری ہے۔ بے علمی کے سبب بہت ممکن ہے کہ انسان برسوں اور مدتوں ایک ایسے عمل کو نیک خیال کر کے کرتا رہے جو درحقیقت اس کی طہارت اور اس کی نمازوں کو خراب کر رہا ہو اور ان کو خلاف سنت طریقہ پر ادا کرنے والے کو بالکل علم نہ ہو۔ اور بعض اوقات ایسا بھی ہوسکتا ہے کہ جب کوئی مشکل مسئلہ پیش آئے اور نہ تو وہ سیکھا ہوا ور نہ ہی بروقت اسے حل کرنے والا کوئی ملے تو دقت ہوگی۔

ساتھ ساتھ ان امور کے معانی کا جاننا بھی ضروری ہے جو باطن کے عیوب ہیں جیسے: غصہ، طول امل، ریا، تکبر وغیرہ۔ ان خصائل رذیلہ سے بچنا بھی لازم اور ضروری ہے۔ یہ توکل، صبر، رضا، شکر وغیرہ کی ضد ہیں۔ خلاصہ یہ ہے کہ جس سے جاہل رہ کر گمراہی میں پڑنے کا خطرہ ہو اس کا علم حاصل کرنا ضروری ہے۔ اس طرح بندہ اللہ کی خدمت وطاعت کرے گا تو اللہ تعالیٰ آخرت میں غیر فانی صلہ عنایت فرمائے گا۔ اگر تم نے علم کے مطابق پوری طرح عمل بھی کیا اور اپنی عاقبت درست اور آباد کرنے میں لگ گئے تو تم عابد ہونے کے ساتھ ساتھ صاحب بصیرت عالم بھی بن گئے۔ دین کے بارے میں اب تم بفضل خدا جاہل یا غافل نہیں رہے۔ تمہیں ایسے شرف پر مبارک دینی چاہیے۔ تمہارے علم کی بہت زیادہ قیمت ہے اور تمہیں اس پر بہت زیادہ ثواب ملے گا۔ علم کی تحصیل کے بارے میں اللہ کا جو تم پر حق تھا اسے تم نے ادا کر دیا۔ اللہ تعالیٰ سے التجا ہے کہ وہ ہمیں اور تمہیں دین پر قائم رہنے کی توفیق عطا فرمائے ”وهو الرحم الراحمين ولا حول ولا قوة الا بالله العلي العظيم“

(کتاب تلقین غزالی ص 21)

**قلت اختلاط مع الانام کی ضرورت:۔** حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے ایک حدیث مروی ہے کہ آپ ﷺ نے حرث رضی اللہ عنہ بن عمر کو فرمایا اگر تیری عمر نے وفا کی تو ایسا زمانہ پائے گا جس میں خطیب بہت ہوں گے لیکن جامع عالم کم ہوں گے۔ گدا گر بہت ہوں گے لیکن انہیں دینے والے کم ہوں گے۔ علم خواہشات کے تابع ہو جائے گا۔ حضرت حرث رضی اللہ عنہ نے عرض کی ایسا زمانہ کب آئے گا تو حضور ﷺ نے فرمایا جب نمازوں کی پروانہیں ہوگی۔ رشوت کا لین دین عام ہوگا اور دین و مذہب حقیر دنیا کے عوض فروخت کر دیا جائے گا۔ ایسے وقت میں بچنا آپ ﷺ نے بچنے کا لفظ تین بار دہرایا۔ میں (امام غزالی) کہتا ہوں کہ حضور ﷺ نے جس زمانے میں بچنے کی جو علامات بتائی ہیں وہ سب کی سب ہمارے زمانہ میں موجود ہیں۔ (ہمارے زمانہ سے امام صاحب رحمہ اللہ کی مراد پانچ صدی ہجری ہے۔ وہ 505ھ میں فوت ہوئے تھے۔ آج امام صاحب کے زمانہ کو تقریباً ایک ہزار سال گزر چکے۔ اس عرصے میں تو معاملات جس قدر بگڑ چکے اور برق رفتاری سے بگڑتے جا رہے ہیں اس میں بچ بچاؤ۔ عزلت گزینی کی اہمیت وضرورت کا اندازہ خود لگا لو) سلف صالحین ایسے خراب وقت میں لوگوں سے علیحدہ رہنے کی سخت تاکید فرماتے تھے۔ وہ لوگ بلاشبہ ہم سے کہیں زیادہ صاحب بصیرت تھے۔ ان کے بعد کا زمانہ دینی اعتبار سے زیادہ تلخ اور خراب ہے۔

حضرت یوسف بن اسباط رحمہ اللہ نے فرمایا کہ حضرت سفیان ثوری رحمہ اللہ خدا کی قسم کھا کر کہا کرتے تھے کہ ہمارے زمانہ میں گوشہ نشینی جائز ہوگئی ہے۔ میں (امام غزالی) کہتا ہوں اگر ان کے زمانہ میں جائز تھی تو ہمارے زمانے میں فرض ہوگئی ہے (یہ آج سے ایک ہزار سال پہلے امام غزالی رضی اللہ عنہ نے فرمایا تھا۔ اب جو حالات ہیں گوشہ نشینی فرض سے بھی زیادہ ہوگئی ہے) جو گناہ آدمی کو اختلاط سے پیش ہوا کرتے ہیں تنہائی میں ان سے

محفوظ رہتا ہے ان سے بچنا میسر ہوتا ہے۔ اور وہ گناہ چار ہیں (۱) غیبت (۲) ریا (۳) چپ رہنا امر معروف سے اور نہی منکر سے (۴) چوری چوری اخلاق قبیحہ اور اعمال خبیثہ کا داخل ہونا جن کا باعث حرص دنیاوی ہوتی ہے۔ اختلاط اور عزلت میں اعتدال ضروری ہے اور یہ امر حالات کے تفاوت سے مختلف ہوا کرتا ہے۔ چاہیے کہ عزلت میں موت کو بہت یاد کرے اور جب تنہائی سے دل تنگ ہو تو سمجھے کہ آخر قبر میں کون ساتھ ہوگا۔ وہاں بھی تو تنہا پڑا رہنا ہوگا۔ عزلت میں ایک امر ضروری یہ ہے کہ وسوسے منقطع ہوں جو ذکر الٰہی سے روکتے ہیں۔ (کتاب تلقین غزالی ص 23)

## تصوف کا مقصد اخلاق حسنہ کی تکمیل

**اخلاق حسنہ کی پہلی قسم (رضاء الٰہی):۔** قضا پر راضی رہنے والے انسان کو اللہ تعالیٰ اجر و ثواب عطا فرمائے گا۔ ایسے شخص کو اپنے رب کی رضا اور خوشنودی بھی حاصل ہوگی۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ''رضی اللہ عنهم و رضوا عنه''۔ (اللہ تعالیٰ ان سے راضی ہوا اور وہ اللہ تعالیٰ سے) بعض زہاد رحمہم اللہ نے فرمایا ہے کہ جب قضا و قدر حق ہے تو معاملات زندگی میں غم و فکر بے معنی ہے۔ حضور ﷺ نے حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے فرمایا ''تجھے کسی معاملے میں فکر و تشویش نہیں ہونی چاہئے۔ اس لئے جو مقدر ہو چکا ہے وہ آ کر رہے گا اور جو تیرے مقدر میں نہیں ہے وہ ہرگز تجھ پر وارد نہیں ہوگا''۔ حضور ﷺ سے ایک حدیث قدسی مروی ہے جس کے الفاظ ہیں جو شخص میری تقدیر پر راضی نہ ہو اور میری جانب سے آنے والی مصیبتوں پر صابر نہ ہو اور میری عطا کردہ نعمتوں کا شکر نہ ادا کرے تو ایسا شخص میرے بجائے کسی اور کو رب بنالے''۔ اس حدیث میں اللہ تعالیٰ گویا یوں فرماتا ہے کہ جو شخص جب مجھ سے راضی نہیں کیونکہ تقدیر پر ناک منہ چڑھاتا ہے تو پھر یہ اپنا رب کوئی اور بنالے۔ یہ انتہائی زجر اور ڈانٹ کے الفاظ ہیں۔ ربوبیت یہ ہے کہ رب تعالیٰ جو چاہے کرے اور عبودیت یہ ہے کہ اس کے ہر حکم اور قضا کو بلا چون و چرا تسلیم کرے۔ خدا تعالیٰ کی ناراضگی میں نقصان کا اندیشہ اور عظیم خطرہ مضمر ہے۔ جو شخص فیصلہ خداوندی کو تسلیم نہ کرے بلکہ الٹا اس سے ناراض ہو وہ کیسے مومن ہوسکتا ہے۔

**قضا پر راضی رہنے کی فضیلت:۔** قضائے الٰہی پر راضی رہنا بلند مقام ہے۔ خدا کی رضا پر راضی رہنا محبت ہی کا نتیجہ ہے۔ نبی مکرم ﷺ کا ارشاد گرامی ہے کہ اللہ تعالیٰ کی قضا پر راضی ہوجانا ہی بارگاہ الٰہی کا سب سے بڑا دروازہ ہے۔ ایک دفعہ رسول مقبول ﷺ نے ایک قوم سے پوچھا کہ تمہارے ایمان کی نشانی کیا ہے۔ انہوں نے کہا ہم بلا اور مصیبت پر صبر کرتے ہیں، عطا و نعمت پر شکر کرتے ہیں اور رضائے الٰہی پر راضی رہتے ہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا یہی وہ لوگ ہیں جنہیں حکماء اور علماء کہنا چاہئے۔ بلکہ کمال علم کے باعث ان کا مرتبہ انبیاء علیہم السلام کے قریب ہے۔ اور فرمایا کہ قیامت کے روز حق تعالیٰ میری امت کے ایک گروہ کو بال و پر عطا فرمائیں گے کہ وہ ان کے ساتھ اڑتے ہوئے بہشت میں پہنچیں گے۔ فرشتے ان سے پوچھیں گے کہ کیا تم لوگ ترازوئے عدل اور پل صراط وغیرہ سے گزر چکے ہو؟۔ وہ کہیں گے کہ ہم نے ان چیزوں میں سے کچھ بھی نہیں دیکھا۔ فرشتے پوچھیں گے کہ پھر تم کون لوگ ہو؟۔ یہ کہیں گے کہ ہم محمد ﷺ کی امت میں سے ہیں۔ فرشتے پوچھیں گے کہ تم نے کیا عمل کیا ہے جس کے سبب یہ بزرگیاں تم نے پائی ہیں؟۔ وہ کہیں گے ہم میں دو خصلتیں تھیں ایک یہ کہ خلوت میں ہم خدا تعالیٰ سے شرما کر گناہ نہ کرتے تھے۔ دوسرے یہ کہ حق تعالیٰ نے ہمیں تھوڑا سا رزق عنایت فرمایا تھا ہم اس پر راضی رہے۔ فرشتے کہیں گے کہ واقعی تمہارا حق ہے کہ یہ مرتبہ تمہیں نصیب ہو۔

حضرت موسیٰ علیہ السلام سے لوگوں نے عرض کیا کہ آپ حق تعالیٰ سے پوچھیں کہ اس کی رضا حاصل کرنے کا کیا طریقہ ہے تاکہ ہم بھی اس پر عمل کریں۔ وحی آئی کہ تم میرے حکم پر راضی رہو میں تم سے راضی رہوں گا۔

**رضا کی حقیقت:۔** بعض لوگ کہتے ہیں کہ آفت و بلا اور مصیبت و رنج میں مبتلا ہو کر ان پر راضی رہنا ممکن ہی نہیں۔ زیادہ سے زیادہ یہ ہوسکتا ہے کہ انسان صبر کرے۔ لیکن یہ عقیدہ غلط اور خطا ہے۔ کیونکہ جب محبت غالب ہو تو خواہش کے خلاف راضی رہنا ممکن ہے۔ اور یہ دو طرح سے حاصل ہوتا ہے۔ ایک یہ کہ آدمی عشق میں ایسا مدہوش ہو جائے کہ اسے تکلیف اور درد کی خبر ہی نہ ہو جیسے: کوئی آدمی جنگ میں غصہ کی وجہ سے

ایسا منہمک اور مشغول ہو جاتا ہے کہ جسم میں لگنے والے زخموں کے درد کا اسے احساس بھی نہیں ہوتا جب تک یہ اپنی آنکھوں سے خون نہ دیکھ لے۔

دوسرے اگر درد اور تکلیف کا احساس ہو بھی تو یہی سمجھتا ہے کہ جب دوست اس میں راضی ہے تو یہی سہی۔ ہم بھی اس پر راضی ہیں۔ خدا کے ساتھ ایک محبت کرنے والے کا قول ہے کہ جس چیز کو حق تعالیٰ پسند کرے میں بھی اس کو پسند کرتا ہوں۔ حتیٰ کہ اگر وہ یہ چاہے کہ میں دوزخ میں جاؤں تو میں اس پر بھی راضی ہوں اور دوزخ کو بھی دوست رکھوں گا۔ (کتاب تلقین غزالی ص 28)

**اخلاق حسنہ کی دوسری قسم (توکل):۔** توکل دل کی حالتوں میں سے ایک حالت ہے جو کہ ایمان کا پھل ہے۔ دو باتوں پر ایمان لانا توکل کی بنیاد ہے۔ ایک توحید ہے اور دوسرے اس بات کا ایمان لانا کہ اللہ ہی پیدا کرنے والا ہے اور سب اسی کے سبب سے ہیں۔ وہ سب کے ساتھ رحمت وحکمت اور مہربانی کا سلوک کرتا ہے۔ اس کی شفقت وعنایت ایک چیونٹی اور مچھر سے لے کر آدمی تک کے حق میں ماں کی شفقت ورحمت سے زیادہ ہے۔

**حضرت ابراہیم بن ادھم رحمہ اللہ کا توکل:۔** حضرت حذیفہ مرعشی رحمہ اللہ سے لوگوں نے پوچھا کہ حضرت ادہم رحمہ اللہ کی کون سی عجیب بات تم نے دیکھی ہے کہ تم نے ان کی خدمت کی۔ انہوں نے کہا کہ مکہ معظّمہ کے راستے میں ہم دونوں بہت بھوکے رہے۔ جب کوفہ میں پہنچے تو حضرت ابراہیم ادھم رحمہ اللہ نے فرمایا بھوک کی وجہ سے تیرے اندر ضعف پیدا ہو گیا ہے۔ میں نے کہا ہاں! فرمایا قلم دوات اور کاغذ لے آ۔ میں لے آیا۔ انہوں نے اس پر لکھا: بسم اللہ الرحمن الرحیم۔ اے وہ ذات کہ تو ہی ہر حال میں مقصود ہے اور سب کا اشارہ تیری طرف ہی ہے۔ میں تیرا ثناء خواں اور شاکر وذاکر ہوں مگر ننگا۔ بھوکا اور پیاسا ہوں۔ یہ تینوں چیزیں ثنا ذکر اور شکر میرا حق ہے اور میں ان کا ضامن ہوں۔ وہ تین چیزیں یعنی کھانا پانی اور کپڑا دینا جو تیرا حق ہے تو اس کا ضامن ہے۔ یہ رقعہ لکھ کر مجھے دیا اور فرمایا کہ باہر چلے جاؤ۔ جسے پہلے دیکھو اسے یہ رقعہ دے دینا۔ میں باہر آیا تو ایک اونٹ سوار دیکھا۔ اسے رقعہ دے دیا۔ وہ اسے پڑھ کر رونے لگا اور پوچھا کہ اس رقعے کا لکھنے والا کہاں ہے۔ میں نے کہا مسجد میں۔ اس نے چھ سو دینار کی تھیلی مجھے دی۔ میں نے لوگوں سے پوچھا یہ کون ہے۔ انہوں نے بتایا کہ ایک نصرانی ہے۔ حضرت ابراہیم ادھم رحمہ اللہ کی خدمت میں سارا واقعہ سنایا۔ انھوں نے فرمایا اس تھیلی کو ہاتھ نہ لگانا۔ لحہ بھر میں اس تھیلی کا مالک آیا ہی چاہتا ہے۔ فوراً وہ نصرانی آیا اور حضرت ابراہیم ادھم رحمہ اللہ کے قدم کو بوسہ دے کر ایمان سے مشرف ہوا۔

**ابو یعقوب بصری رحمہ اللہ کا توکل:۔** ابو یعقوب بصری رحمہ اللہ نے کہا ہے کہ میں مکہ معظّمہ میں تھا۔ دس دن تک بھوکا رہا۔ بیتاب ہو کر باہر نکلا کہ زمین پر ایک شلغم پڑا ہے۔ جی میں آیا کہ اٹھا لوں۔ میرے دل سے آواز آئی دس دن سے بھوکا ہے سڑے ہوئے شلغم کی بجائے اللہ کی طرف سے انتظار کر۔ میں مسجد میں چلا آیا۔ ایک شخص آ پہنچا اور پٹاری بھر روغنی ٹکیاں شکر اور مغز بادام لا کر میرے سامنے رکھا اور کہنے لگا: میں دریائی سفر میں تھا ناگہانی طوفان آیا۔ میں نے منت مانی کہ اگر میں سلامت بچا تو یہ چیزیں اس درویش کو دوں گا جس سے پہلی ملاقات ہوگی۔ میں نے ہر ایک میں سے مٹھی بھر کی مقدار لے کر کہا کہ باقی میں نے تجھے بخش دیا پھر میں نے اپنے دل سے کہا کہ اللہ تعالیٰ کیسے رازق مطلق ہیں کہ دریا میں ہوا کو تیری روزی کے بندوبست کا حکم دیا۔ ایسی نادر حکایات کا علم آدمی کے ایمان کو مضبوط اور قوی بناتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ کسی نے کبھی کوئی متقی ایسا نہیں دیکھا جو بھوک کی وجہ سے مر گیا ہو۔ اللہ تعالیٰ نے مملکت کا ایسا اچھا انتظام کیا ہے کہ کوئی تباہ اور برباد حال نہ ہو۔ مگر نادار لوگ بھی ہوتے ہیں یہ اسی سبب سے ہوتا ہے کہ اس کی بہتری اسی میں ہوتی ہے۔

**حاصل تصوف حصول تقویٰ:۔** تقویٰ کی تعریف عبادت دو قسم کی ہے۔ ایک مامورات (یعنی جن کے کرنے کا حکم ہے)

دوسرے منہیات (یعنی وہ چیزیں جن سے بچنا ضروری ہے)۔ مامورات کے بجا لانے اور منہیات سے اجتناب کے مجموعے کا نام تقویٰ ہے۔ اگر تجھے دونوں قسم کی عبادت یعنی اوامر کی بجا آوری اور منہیات سے اجتناب حاصل ہو جائے اور تو دونوں کا پابند ہو جائے تو عبادت کے معاملہ میں کمال تک پہنچ گیا اور آفات سے محفوظ ہو گیا۔ تقویٰ ہی اصل جوہر اور نجات آخرت کا ذریعہ ہے۔ انسانوں میں متقی لوگوں

کا درجہ ہی سب سے اُونچا اور بلند ہے۔ اہل بصیرت حضرات منہیات سے اجتناب کی زیادہ پابندی کرتے تھے یہ جانب اختیار کرنے سے تو معاصی اور گناہ سے سالم اور محفوظ رہے گا۔ اگر تو یہ جانب اختیار نہ کرے، گناہوں اور برائیوں سے نہ بچے تو ساری رات نوافل ادا کرے، دن کو روزہ رکھے اور دیگر مستحب امور میں مشغول ہونے سے تجھ کو کوئی فائدہ نہ پہنچے گا۔ تیری یہ شب بیداری کی مشقتیں بے سود ہوں گی کیونکہ گناہوں اور برائیوں سے اجتناب نہ کرنے کی وجہ سے تیری نیکیاں ساتھ ساتھ برباد اور ضائع ہوتی جائیں گی۔ دن کو روزہ رکھ کر جب تو غیبت، کذب اور دوسری گفتگو سے پرہیز نہ کرے گا تو تیرے اس روزے کا کیا فائدہ۔

## تصوف بحیثیت اصلاح نفس

**اصلاح نفس کا پہلا ذریعہ ''حفاظت زبان'':۔** بزرگوں نے فرمایا ہے کہ سب سے زیادہ جس چیز کو قابو میں رکھنا ضروری ہے وہ زبان ہے۔ تو ذرا زندگی کے وہ قیمتی لمحات تو یاد کر جو تو نے بے ہودہ اور لغو گفتگو میں ضائع کئے ہیں۔ اگر تو ان عزیز لمحات میں توبہ استغفار کرتا تو شاید کسی نیک ساعت میں تیری توبہ قبول ہو جاتی۔ اور اگر تیرے گناہ بخش دیئے جاتے تو تجھے نفع ہوتا۔ ان لمحات میں لا اله الا الله کا ورد کرتا رہتا تو تجھے بے حساب اجر و ثواب ملتا۔ ان لمحات میں یہ دعا کرتا ''اے اللہ! میں تجھ سے عافیت اور سلامتی کا سوال کرتا ہوں'' شاید کسی مبارک ساعت میں یہ الفاظ تیرے منہ سے نکلتے اور تیری دعا قبول ہو جاتی۔ اس طرح دنیا اور آخرت کی نجات پا جاتا۔ پوری احتیاط سے زبان کی حفاظت کر۔ کیونکہ یہ معمولی سا عضو بعض دفعہ بہت جلد انسان کو ہلاکت میں ڈال دیتا ہے۔

**حضرت سفیان ثوری رحمہ اللہ کا فرمان:۔** حضرت سفیان ثوری رحمہ اللہ کا فرمان ہے کہ زبان سے ایسی بات نہ نکالو جسے سن کر لوگ تمہارے دانت توڑ دیں۔ زبان کی حفاظت نہ کرنے کے سبب آخرت میں انسان عذاب میں مبتلا کیا جائے گا۔ اس عذاب کا ذہن میں تصور رکھا جائے۔ اس سلسلہ میں تم یہ نکتہ یاد رکھو کہ تم جو گفتگو کرتے ہو وہ یا تو حرام و ناجائز یا فضول ولایعنی ہے۔ اگر حرام و ناجائز ہوگی تو ایسی گفتگو بلاشبہ عذاب کا باعث ہے جسے برداشت کرنے کی طاقت انسان میں نہیں ہے۔ فضول ولایعنی گفتگو کراماً کاتبین کو لکھنی پڑتی ہے تو انسان کو چاہئے کہ ان سے حیا کرے اور فضول باتیں لکھنے کی ان کو تکلیف نہ دے رب تعالیٰ کا ارشاد ہے ''ما يلفظ من قول الا لديه رقيب عتيد'' (بندہ کوئی لفظ زبان سے نہیں نکالتا مگر اسے نوٹ کرنے کے لئے ایک نگہبان اس کے پاس تیار بیٹھا ہے) یہ اچھی بات نہیں کہ لغو اور بے ہودہ باتوں سے بھرا ہوا اعمال نامہ رب تعالیٰ کے حضور پیش ہو۔ (کتاب تلقین غزالی ص 34)

**اصلاح نفس کا دوسرا ذریعہ ''حفاظت دل'':۔** دل کی حفاظت اس کی اصلاح اور اسے درست رکھنے کی کوشش کرنا بھی ضروری ہے۔ دل کا معاملہ باقی اعضاء سے زیادہ خطرناک ہے اور اس کا اثر باقی اعضاء سے زیادہ ہے۔ اس کی درستی زیادہ دقت طلب اور اس کی اصلاح زیادہ مشکل ہے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: ''وہ خائن آنکھوں اور دل کے پوشیدہ رازوں کو جانتا ہے۔'' ''جو کچھ تمہارے دلوں میں ہے اللہ تعالیٰ اس سے باخبر ہے۔'' ''بے شک اللہ تعالیٰ سینے کے راز جانتا ہے۔'' غور کرو کہ اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید میں کتنی دفعہ اس بات کو دہرایا اور تکرار کیا ہے۔ اللہ تعالیٰ کا سینے کے اسرار پر آگاہ ہونا ہی ڈرنے اور خوف کرنے کے لئے کافی ہے۔ کیونکہ علام الغیوب کے ساتھ معاملہ بہت نازک ہے۔ اس لئے تمہیں خیال کرنا چاہیے کہ تمہارے دلوں میں کس طرح کے راز ہیں جن سے اللہ تعالیٰ باخبر ہے۔ اگر معاذ اللہ تمہارے خیالات وارادے گندے ہیں تو تمہیں شرم وحیا کرنا چاہیے۔ حضور نبی کریم ﷺ نے فرمایا کہ ''اللہ تعالیٰ تمہاری صرف ظاہری صورتوں اور مالوں کو نہیں دیکھتا بلکہ وہ تمہارے دلوں کو دیکھتا ہے۔'' اس حدیث مبارک سے معلوم ہوا کہ دل رب العالمین کی نظر کا مقام ہے۔ فساد قلب کا باعث یہ چار چیزیں ہیں (۱) دنیا کی امیدیں۔ (۲) عبادات میں جلد بازی (۳) حسد (۴) تکبر۔ اس کے مقابلے میں اصلاح کرنے والی یہ چار چیزیں ہیں (۱) امیدیں کم کرنا۔ (۲) معاملات میں تحمل و آہستگی۔ (۳) مخلوق کے ساتھ خیر خواہی (۴) خشوع وخضوع سے پیش آنا۔ یہ وہ آٹھ چیزیں جن کے ساتھ قلب کی اصلاح یا خرابی وابستہ ہے۔ اس لئے اسباب فساد سے بچو اور مفید قلب باتوں کو اختیار کرو تا کہ آخرت کی مشقت سے محفوظ رہو اور اپنے مقصود حاصل کر سکو۔

**اصلاح نفس کا تیسرا ذریعہ "حفاظت آنکھ":۔** اس کی نگہداشت ضروری اور لازمی ہے کہ دین و دنیا کے کاموں کا دارومدار دل پر ہے۔ دل کی خرابی اور اس میں وسوسے وغیرہ اکثر و بیشتر آنکھ کی وجہ ہی سے پیدا ہوتے ہیں۔ اسی لئے حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا ہے کہ جو شخص اپنی آنکھ کی حفاظت نہیں کرتا اس کا دل بے قیمت ہوتا ہے۔ یعنی اس میں کوئی کمال یا نور وغیرہ نہیں آسکتا۔ آنکھ ہی ہر فتنے اور ہر آفت کا سبب ہے۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے "اے حبیب صلی اللہ علیہ وسلم! اہل ایمان سے کہو کہ اپنی نظر جھکائے رکھیں اور اپنی شرم گاہوں کی حفاظت کریں۔ یہ ان کے لئے بہت پاکیزہ بات ہے"۔ "اور اے ایمان والو! تم جو کچھ بھی کرتے ہو اللہ تعالیٰ اس سے باخبر ہے"۔ مطلب یہ ہوا کہ نظر نیچی رکھنا دل کو بہت زیادہ پاک کرتا ہے۔ اگر تم نے کسی طرف دیکھا ہی نہیں تو ہر فتنے، وسوسے اور خطرہ سے محفوظ رہو گے اور اپنے اندر راحت و نشاط محسوس کرو گے۔ اس چیز کو حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے ان الفاظ میں ادا فرمایا ہے۔ "اپنے آپ کو نظر حرام سے پوری احتیاط سے بچاؤ کیونکہ ایسی بدنظری دل میں شہوت کی تخم ریزی کرتی ہے اور اس گناہ کا ارتکاب کرنے والے کو فتنے میں مبتلا کر دیتی ہے۔"

حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے مروی ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "غیر محرم عورت کے حسن و جمال پر نظر ڈالنا ابلیس کے زہر میں بجھے ہوئے تیروں میں سے ایک تیر ہے۔" تو جو شخص ایسا کرنا ترک کر دے گا اللہ تعالیٰ اسے سرور آمیز عبادت کا مزہ چکھائے گا۔ آنکھ دیدار الٰہی سے لطف اندوز ہونے کے لئے عطاء ہوئی ہے۔ لہٰذا جن چیزوں کو اعلیٰ ترین مقاصد کے لئے تیار کیا گیا ہوا نہیں لازماً فضول و نامناسب افعال و حرکات سے محفوظ رکھنا چاہیے۔ جیسے پاؤں تو فردوس بریں کے باغات و محلات میں چلنے پھرنے کیلئے بنائے گئے ہیں اور ہاتھ جنت میں شراب طہور کے چھلکتے جام پکڑنے اور میوہ جات توڑنے کے لئے بنائے گئے ہیں۔ باقی اعضاء بھی علیحدہ علیحدہ کاموں کیلئے بنائے گئے ہیں۔ اس پر غور کیا جائے کہ قیامت کے دن ان اعضاء سے غلط کام لینے لے لئے جواب دہ ہونا پڑے گا۔ لہٰذا اعضاء کو ہر معصیت، ہر حرام ہر فضول حلال اور ہر اسراف سے حفاظت میں رکھنا ضروری ہے۔

**اصلاح نفس کا چوتھا ذریعہ "اجتناب ریا و عجب":۔** لوگوں کو اپنے اعمال، عبادات دکھلا کر تعریف و توصیف کا طالب ہونا ریا کاری ہے اور اخلاص یہ ہے کہ بندہ اللہ تعالیٰ کے لیے نیک کام کرے تو دل میں یہ چاہت نہ رکھے کہ اس پر اس کی تعریف کی جائے دوزخ جنت اللہ تعالیٰ کے ہاتھ میں ہیں۔ اس لئے اپنے اعمال اسی کو دکھا۔ وہ تمہیں اپنی عطاؤں سے مالا مال کر دے گا۔ ریا کار کو اللہ تعالیٰ ناکام و نامراد کرتا ہے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت ہے کہ ریا کار کو قیامت کے دن چار ناموں سے پکارا جائے گا۔ اے کافر، اے فاجر، اے غدار، اے خاسر۔ تیری کوشش بے کار چلی گئی۔ تیرے اعمال بے کار ہو چکے ہیں۔ یہاں آخرت میں تیرا کوئی حصہ نہیں۔ اے دھوکہ باز اپنے اعمال کا اجر و ثواب اس سے جا کر لے جس کو دکھانے لے لئے تو عمل کرتا تھا۔ ریا سے آنے والی مصیبتوں میں ایک مصیبت جنت سے محرومی ہے کیونکہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے مروی ہے کہ "جنت نے گفتگو کی اور کہا میں بخیل اور ریا کار پر حرام ہوں"۔

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا "دوزخ اور اہل دوزخ ریا کاروں سے چیخ اٹھیں گے۔" عرض کی گئی دوزخ کیوں چیخے گی۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "اس آگ کی تپش سے جس سے ریا کاروں کو عذاب دیا جا رہا ہوگا۔"

**حضرت سفیان رحمہ اللہ کی تنبیہ:۔** بیان کیا جاتا ہے کہ ایک آدمی نے حضرت سفیاں ثوری رحمہ اللہ کی ساتھیوں سمیت دعوت کی تو اپنے گھر والوں سے کہا کہ اس تھال میں روٹی رکھ کر لاؤ جو میں دوسرے حج کے موقع پر لایا تھا پہلے حج والے تھال میں روٹی نہ لانا۔ حضرت سفیان ثوری رحمہ اللہ نے اس آدمی کی طرف دیکھا اور کہا کہ اس مسکین نے اتنی سی بات میں اپنے حج کو باطل کر دیا۔

**حضرت حسن بصری رحمہ اللہ کو تنبیہ:۔** اور بعض علماء سے سنا ہے کہ وہ حسن بصری رحمہ اللہ کے متعلق بیان کرتے تھے کہ ان کی وفات کے بعد ان کو خواب میں دیکھا گیا تو ان کا حال پوچھا گیا تو فرمایا: اللہ تعالیٰ نے مجھے اپنے سامنے کھڑا کر لیا اور فرمایا۔ اے حسن! تجھے یاد ہے کہ ایک دن تو مسجد میں نماز پڑھ رہا تھا۔ لوگوں نے تجھ کو دیکھا تو تو نے اپنی نماز اچھی کر کے پڑھی۔ اگر تیری پہلی نماز میرے لئے

خالص نہ ہوتی تو میں تجھے آج اپنے دربار سے ہانک دیتا اور تجھ سے اپنا تعلق منقطع کر لیتا۔

کسی نیک شخص سے روایت ہے کہ میں ایک رات سحری کے وقت برلب سڑک ایک بالاخانے پر سورۃ طٰہٰ پڑھ رہا تھا۔ جب سورۃ کو ختم کر لیا تو مجھے اونگھ سی آ گئی۔ میں نے خواب میں دیکھا کہ ایک آدمی آسمان سے نازل ہوا۔ اس کے ہاتھ میں ایک صحیفہ تھا۔ اس نے میرے سامنے پھیلا کر رکھ دیا۔ اس میں وہی سورت طٰہٰ لکھی ہوئی تھی اور ہر کلمے کے نیچے دو نیکیاں لکھی ہوئی تھیں۔ مگر ایک کلمہ میں نے دیکھا کہ وہ مٹا ہوا تھا اور اس کے نیچے کچھ نہیں لکھا ہوا۔ میں نے کہا: میں نے یہ کلمہ بھی پڑھا تو تھا لیکن نہ تو یہ کلمہ لکھا ہوا ہے نہ اس کا ثواب۔ اس آدمی نے کہا تم صحیح کہتے ہو تم نے پڑھا تھا اور ہم نے لکھا بھی تھا۔ مگر ہم نے آسمان سے ایک آواز دینے والے کو سنا۔ اس نے کہا اس کلمہ کو مٹا دو اور اس کا ثواب بھی ختم کر دو تو ہم نے اسے مٹا دیا۔ اس آدمی نے کہا کہ اپنے ہی خواب میں رونے لگا اور اس سے پوچھا۔ اس نے جواب دیا کہ ایک آدمی سڑک پر سے گزرا تو اس کو سنانے کے لئے تم نے یہ کلمہ بلند آواز سے پڑھا تو اس کا ثواب ختم ہو گیا۔ اس کو یاد رکھ۔ یہی حال عجب (اپنے اعمال صالح کو عظیم خیال کرنے) کا ہے۔

پس اے مسکین! غور کر اور ہوشیار ہو جا کہ تو خسارہ پانے والوں سے نہ ہو جائے بلکہ اللہ تعالیٰ کے مخلص، ڈرنے والے، فکر کرنے والے اور اللہ کے احسانات پر راضی ہونے والے لوگوں میں سے ہو جا۔ باقی رہی نقصان کی شدت تو اس کی وجہ سے ریا اور عجب ایک بہت بڑی آفت ہے جو ایک لحظ میں واقع ہو جاتی ہے اور بسا اوقات ستر سال کی عبادت کو بگاڑ کر رکھ دیتی ہے۔

**اصلاح نفس کا پانچواں طریقہ ''تکالیف پر صبر'':۔** ان میں کامیابی کی واحد صورت صبر ہے۔ طالب آخرت سخت آزمایا جاتا ہے اور اسے شدید محنت میں مبتلا کیا جاتا ہے۔ جو شخص اللہ تعالیٰ کے جتنا قریب ہوگا اتنا ہی اسے مصائب بھی دنیا میں زیادہ پیش آئیں گے۔ نبی کریم ﷺ نے فرمایا ''لوگوں میں سب سے زیادہ انبیاء آزمائش میں ڈالے جاتے ہیں۔ پھر علماء پھر جوان کے قریب ہیں۔ پھر جوان کے قریب ہیں'' خداوند تعالیٰ نے واضح الفاظ میں بتایا ہے کہ ہم تم کو مصائب اور تکالیف میں آزمائش کے طور پر ضرور مبتلا کریں گے۔ فرمایا ''اور تمہاری ضرور آزمائش ہوگی تمہارے مالوں میں اور تمہاری جانوں میں اور تم ضرور سنو گے یہود و نصاریٰ سے اور مشرکین سے اذیت دینے والی باتیں۔ تو اگر تم صبر کرو گے اور تقویٰ اختیار کرو گے تو یہ بہت ہمت کے کام ہیں'' پس جو شخص بھی عبادت کا عزم کرے گا اس کے لئے ضروری ہے کہ پہلے صبر عظیم کا اردہ کرے۔ صبر کرنے کا فائدہ یہ ہے کہ اس سے دنیا اور آخرت کی بھلائی نصیب ہوتی ہے اور انسان نجات و کامیابی سے ہمکنار ہوتا ہے۔ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں۔

(۱) جو شخص تقویٰ اختیار کرے گا اللہ تعالیٰ اس کے لئے ذریعہ پیدا کر دے گا اور اسے ایسی جگہ سے رزق دے گا جس کا اسے وہم و گمان بھی نہ ہوگا۔ (۲) آپ صبر کریں بے شک نیک انجام متقین کا ہی ہے۔ (۳) صبر کرنے والوں کو جنت کی بشارت دو۔ (۴) یہی لوگ (صابر ہیں) جن پر ان کے پروردگار کی صلوٰتیں اور رحمتیں نازل ہوتی ہیں۔ (۵) اللہ تعالیٰ صبر کرنے والوں سے محبت کرتا ہے۔ (۶) ان لوگوں کو صبر کے صلہ میں جنت کے اندر بالاخانے عنایت ہوں گے۔ (۷) تمہارے صبر کے صلہ میں تمہارے رب کا تم کو سلام۔ (۸) صبر کرنے والوں کو بے حساب ثواب ملے گا۔

حضرت علی رضی اللہ عنہ نے ایک شخص کو صبر کی تلقین کرتے ہوئے فرمایا۔ ''تجھ پر تقدیر الٰہی ضرور ہو کر جاری رہے گی۔ اگر تو صبر کرے گا تو اجر و ثواب پائے گا۔ اور بے صبر کا شیوہ اختیار کرے گا تو گناہ گار ہوگا۔'' اپنے اندر صبر کا وصف پیدا کرنے کی سب سے اعلیٰ یہ چیز ہے کہ آدمی صبر کے عوض (جنت کا تصور کرے جس کے پروردگار نے وعدہ فرمایا ہے۔ بندہ مومن کے حق میں مصائب اور مشکلات کا نتیجہ نہایت ہی اچھا ہے۔ لہٰذا مصائب کے وقت تجھے اللہ تعالیٰ کا احسان مند ہونا چاہیے کہ وہ تجھے دنیوی لذائذ سے دور رکھ کر گناہوں سے محفوظ رکھنا چاہتا ہے۔ تیری اصلاح کرنا چاہتا ہے۔ تجھے زیادہ اجر و ثواب عطا کرنا چاہتا ہے۔ اور آخرت میں ابرار و مقربین کے مدارج پر فائز کرنا چاہتا ہے۔ ایک مشہور حدیث میں وارد ہے کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے ''میں اپنے دوستوں کو دنیا کی نعمتوں سے اس طرح دور رکھتا ہوں۔ جس طرح مہربان چرواہا اپنے اونٹوں کو خارش زدہ اونٹوں سے الگ رکھتا ہے۔'' اسی طرح اصلاح اور ترقی درجات کے لئے اللہ تعالیٰ اپنے دوستوں اور مقبول بندوں کو ابتلا و

آزمائش میں کثرت سے ڈالے رکھتا ہے۔ حالانکہ یہ طبقہ اس کی درگاہ میں نہایت باعزت طبقہ ہے یہاں تک کہ نبی مکرم ﷺ نے ایک موقع پر فرمایا۔ ''جب اللہ تعالیٰ کسی قوم کو اپنا دوست بناتا ہے تو اس کو مختلف آزمائشوں میں ڈالتا ہے۔'' تو جب تو یہ دیکھے کہ اللہ تعالیٰ نے تجھ سے دنیا کی نعمتوں کو روک رکھا ہے یا تیرے لئے کثرت سے مصائب و مشکلات پیدا کر رہا ہے تو یقین رکھ کہ یہ بات اللہ کی درگاہ میں تیرے باعزت اور صاحب مرتبہ ہونے کی علامت ہے اور تجھے اپنے اولیاء کے راستے پر چلانا چاہتا ہے۔ بے شک وہ پروردگار تیرے حالات سے واقف ہے۔ اللہ تعالیٰ قرآن مجید میں فرماتا ہے ''اور اپنے رب کے حکم کے مطابق صبر سے کام لو۔ بے شک تم ہماری حفاظت اور نگاہ میں ہو۔''

**اصلاح نفس کا چھٹا طریقہ ''طول امل سے اجتناب'':** لمبی امیدیں نیکی وطاعت کی راہ میں رکاوٹ ہیں، نیز ہر فتنے اور شر کا باعث ہیں۔ لمبی امیدوں میں مبتلا ہو جائے گا تو اس سے ترک طاعت میں زیادتی اور اس کی ادائیگی میں سستی کا اضافہ ہوگا۔ تم اپنے دل میں کہو گے ابھی تھوڑی دیر بعد کرلوں گا۔ طول امل کی وجہ سے انسان توبہ کرنے سے بھی ٹال مٹول شروع کر دیتا ہے اور دل میں کہتا ہے ابھی کافی وقت ہے۔ میں ابھی جوان ہوں۔ ابھی کم عمر ہوں۔ توبہ ہر وقت میرے اختیار میں ہے۔ جب چاہوں گا کرلوں گا اور اصلاح احوال سے پہلے ہی موت اچانک اچک لیتی ہے اور خسر الدنیا والآخرۃ ہو جاتا ہے۔ مال جمع کرنے کی حرص بھی طول امل سے بڑھ جاتی ہے۔ اس حرص کے نشے میں انسان آخرت سے غافل ہو جاتا ہے اور اس کی قیمتی عمر اور وقت عزیز ان امیدوں کی نظر ہو جاتا ہے۔ انسان کے دل میں عیش وعشرت کی لمبی امیدیں بس جاتی ہیں تو موت بھول جاتا ہے۔ توبہ کرنے میں جلدی کر وایسا نہ ہو کہ وقت ہاتھ سے نکل جائے اور موت آنے والے سانس کی فرصت نہ دے۔ آنے والی گھڑی کے لئے رزق کی فکر نہ کرو۔ شاید اگلی ساعت تک زندگی وفا نہ کرے۔ حضور نبی اکرم ﷺ کا ارشاد مبارک ہے ''خدا کی قسم میں نے جب بھی زمین پر قدم رکھا تو میرا یہی گمان تھا کہ شاید اٹھانے سے پہلے موت آجائے۔ اور میں نے جب منہ میں لقمہ ڈالا تو یہی گمان تھا کہ شاید حلق سے اتارنا نصیب نہ ہو۔ اس ذات کی قسم جس کے قبضہ قدرت میں میری جان ہے، بے شک جن باتوں کا تم سے وعدہ کیا جا رہا ہے وہ ضرور آکر رہیں گی اور تم اللہ تعالیٰ کو بے بس نہیں کر سکتے۔'' روایت ہے کہ کسی شخص نے حضرت زرارہ کو ان کی وفات کے بعد خواب میں دیکھا تو پوچھا اے برزخ میں بسنے والو! تمہارے نزدیک کون سا عمل بہتر ہے۔ آپ نے فرمایا ''رضائے الٰہی اور لمبی امیدوں کو کوتاہ کرنا۔'' اے عزیز! طول امل سے بچنا بڑی نیکی کی بات ہے۔ موت کے وقت کا کسی کو علم نہیں دیا گیا۔

ایک عابد کے متعلق منقول ہے کہ وہ رب تعالیٰ سے یہ سوال کیا کرتا تھا کہ ابلیس لعین دکھایا جائے۔ اللہ تعالیٰ کی طرف سے یہی جواب ملتا تھا کی اس خیال کو چھوڑ اور عافیت وامن کی دعا کیا کر۔ مگر وہ اپنے اس خیال پر مصر تھا۔ آخر ایک روز اللہ تعالیٰ نے ابلیس کو اس عابد پر ظاہر کر دیا۔ جب عابد نے ابلیس کو دیکھا تو اسے مارنے کا ارادہ کیا۔ ابلیس نے کہا اگر تو نے سو سال زندہ نہ رہنا ہوتا تو میں تجھے ہلاک کر دیتا۔ عابد اپنی عمر سو سال سن کر مغرور ہو گیا اور دل میں کہنے لگا میری عمر ابھی بہت ہے۔ آزادی سے گناہ کرتا ہوں۔ آخر وقت پر توبہ کرلوں گا۔ چنانچہ وہ فسق و فجور میں مبتلا ہو گیا۔ عبادت ترک کر دی اور ہلاک ہو گیا۔

اے مخاطب! اس حکایت سے تجھے یہ سبق ملتا ہے کہ طول امل سے بچے کیونکہ طول امل عظیم ترین آفت ہے۔ طمع کی چیزوں اور لمبی امیدوں سے بچو۔ بہت امیدیں ایسی ہوتی ہیں جن کے پیچھے انسان لقمہ اجل بن جاتا ہے۔

**اصلاح نفس کا ساتواں طریقہ ''کبر سے بچنا'':۔** نفس کی بلندی وعظمت کو کبر کہتے ہیں۔ کبر ایسی آفت ہے جو نیکی کا نام ونشان مٹا دیتی ہے۔ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں: (۱) ابلیس نے انکار اور تکبر کیا اور کافروں میں سے ہو گیا۔ (۲) میں عنقریب اپنی آیات کے فہم سے ان لوگوں کو پھیر دوں گا جو ناحق تکبر کرتے ہیں۔ (۳) اس طرح اللہ تعالیٰ ہر متکبر اور سرکش کے دل پر مہر لگا دیتا ہے۔ (۴) بے شک اللہ تعالیٰ متکبر لوگوں کو دوست نہیں رکھتا۔

مروی ہے کہ حضرت موسیٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام نے اللہ تعالیٰ سے دریافت فرمایا کہ اے خدائے قدوس تو سب سے زیادہ کس پر ناراض ہوتا

ہے تو اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا جس میں تکبر ہو۔جس کی زبان ترش ہو، جس کی آنکھوں میں حیاء نہ ہو، جس کے ہاتھ بخیل ہوں اور بداخلاق ہو۔
متکبر شخص پر مصیبت اور آفت یہ ٹوٹتی ہے کہ وہ آخرت میں دوزخ کی آگ میں جلے گا۔ایک حدیث قدسی میں یوں وارد ہوا ہے کہ ''بڑائی میری چادر ہے اور عظمت میری ازار ہے تو جو شخص ان دونوں میں سے ایک بھی مجھ سے چھیننے کی کوشش کرے گا میں اسے نار دوزخ میں داخل کروں گا'' مطلب یہ ہے کہ بڑائی اور عظمت اللہ تعالیٰ کی صفات مختصہ میں سے ہیں۔کسی دوسرے کو لائق نہیں۔پھر جس کے باعث اللہ تعالیٰ ناراض ہو، دنیا میں ذلت وخواری اور آخرت میں عذاب دوزخ۔ایسی خطرناک ومہلک آفت سے بچنا اور دور رہنا ضروری ہے۔

**اصلاح نفس کا آٹھواں طریقہ ''نعمتوں کا شکر'':۔** حضرت ابن عباس سے مروی ہے۔خداوند تعالیٰ کی ظاہر اور باطن میں اطاعت کا نام شکر ہے۔ظاہر اور باطن میں گناہوں سے پرہیز کرنا شکر ہے تو اپنے دل وزبان اور اعضاء کی اس طرح حفاظت کرے کہ ان تینوں سے کسی طرح بھی اللہ تعالیٰ کی نافرمانی نہ ہوسکے۔

**نفس وشیطان کے فریب:۔** سب سے باریک بات نفس اور شیطان کے فریبوں کا معلوم کرنا ہے۔اور یہ ہر ایک بندہ پر فرض عین ہے۔ان کے دفع کرنے کے لئے سوائے ذکر اللہ کے اور کوئی چارہ نہیں۔لیکن شیطان دل کو یہاں بھی نہیں چھوڑتا اور خدا تعالیٰ کا ذکر اس سے بھلاتا رہتا ہے۔اس صورت میں اس سے مجاہدہ کرنا چاہیے۔اس مجاہدہ کی انتہا موت پر ہوتی ہے کیونکہ جب تک آدمی زندہ رہتا ہے شیطان سے چھٹکارا نہیں ہوتا۔ہاں ایسا زبردست ہوجاتا ہے کہ شیطان کا فرمانبردار نہیں رہتا اور مجاہدہ سے اسے ٹال دیتا ہے۔لیکن جب تک خون بدن میں ہے تب تک مجاہدہ ضروری ہے کیونکہ ابواب شیطان زندگی بھر تک آدمی کے دل پر مفتوح رہتے ہیں۔جب دروازے کھلے ہوں اور دشمن بھی غافل نہ ہو تو بغیر حفاظت اور مجاہدہ کے کام نہ چلے گا۔ابواب شیطان غضب، شہوت، طمع، حسد وغیرہ ہیں۔(کتاب تلقین غزالی ص 49)

**قلب کی سب سے مرغوب شے:۔** قلب کی مرغوب شے ذکر الٰہی ہے۔قلب کو اپنی حالت پر نہ چھوڑنا چاہئے کیونکہ اس کو تفکرات اور تخیلات میں پڑنے سے پریشانی ہوتی ہے اسے جبراً بہ تکلف ذکر کا خوگر ہونا ہے۔دل کا حال برتن کا سا ہے۔جب تک برتن میں پانی بھرا رہتا ہے اس میں ہوا نہیں جاسکے گی۔اس طرح جب تک دل غیر اللہ سے مشغول رہے گا اس میں معرفت نہیں جاسکے گی۔قلب کو جلا ذکر اللہ سے ہوتی ہے اور ذکر تقویٰ والے ہی کرتے ہیں۔پس تقویٰ ذکر کا پھاٹک ہے اور ذکر کشف کا دروازہ ہے۔اور کشف نور اکبر یعنی دیدار الٰہی کا دروازہ ہے۔جب تک قلب ذکر اللہ کی طرف رجوع کرتا ہے تو شیطان کو موقع نہیں ملتا۔اور جب دل پر ذکر دنیا خواہش نفسانی کے سبب غالب ہوجاتا ہے تو شیطان کو وسوسے کی مجال ملتی ہے۔ذکر اللہ اور وسوسہ میں ایسا اختلاف ہے جیسا روشنی اور اندھیرے میں یا دن اور رات میں۔جو آدمی اتباع ہوائے نفسانی کرتا ہے وہ گویا اللہ کا بندہ نہیں ہے۔اس کو بندہ ہوا کہنا چاہے۔

**حضرت فضیل رحمہ اللہ کے شاگرد کا واقعہ:۔** حضرت فضیل بن عیاض رحمہ اللہ سے مروی ہے کہ آپ اپنے ایک شاگرد کے پاس پہنچے جو مر رہا تھا۔آپ اس کے سر کے پاس بیٹھ گئے اور سورۃ یٰسین پڑھنے لگے تو اس نے کہا سورۃ یٰسین پڑھنی بند کردیں۔پھر آپ نے اسے کلمہ لا الہ الا اللہ کی تلقین کی مگر اس نے کہا میں یہ کلمہ بالکل نہیں پڑھوں گا میں اس سے بیزار ہوں۔ان الفاظ پر اس کی موت واقع ہوگئی۔حضرت فضیل کو اپنے شاگرد کے برے خاتمے کا سخت صدمہ ہوا اور چالیس روز تک اپنے گھر سے باہر نہ نکلے، اندر ہی بیٹھ کر روتے رہے۔چالیس دن کے بعد خواب میں دیکھا کہ اس شاگرد کو فرشتے گھسیٹ رہے ہیں۔آپ نے اس سے دریافت کیا کس وجہ سے اللہ تعالیٰ نے تیری معرفت سلب کرلی حالانکہ تو میرے صاحب علم اور لائق ترین تلامذہ میں سے تھا۔اس نے جواب دیا تین عیوب کی وجہ سے۔ایک تو میرے اندر چغل خوری کا عیب تھا کہ میں اپنے ساتھیوں کو کچھ بتاتا تھا اور آپ کو اس کے خلاف۔دوسرا عیب یہ تھا کہ میں اپنے ساتھیوں سے حسد کرتا تھا۔اور تیسرا عیب یہ تھا کی مجھے ایک بیماری تھی۔میں نے اس بیماری کا علاج حکیم سے پوچھا تو اس نے کہا کہ سال میں ایک دفعہ ایک گلاس شراب پیا کر تب صحت یاب ہوگا ورنہ بیماری تجھے نہیں چھوڑے گی۔تو ہر سال میں ایک گلاس شراب پیتا تھا۔(چغل خوری۔حسد کے علاوہ سال بھر میں صرف ایک بار شراب وہ بھی بغرض علاج کے انجام پر غور فرمائیں۔بھلا ہوگا)

**دنیا کی محبت ہر برائی کی جڑ ہے:۔** دوسرا واقعہ حضرت مالک بن دینار رحمہ اللہ سے منقول ہے کہ میرا ایک پڑوسی تھا۔ میں بوقت موت اس کے پاس گیا۔ اس وقت اس پر سکرات موت طاری تھا۔ مجھے دیکھ کر کہنے لگا اے مالک! اس وقت مجھے اپنے سامنے آگ کے دو پہاڑ نظر آتے ہیں اور کہا جاتا ہے کہ ان پر چڑھ۔ مالک بن دینار کہتے ہیں کہ میں نے اس کے گھر والوں سے اس کے متعلق پوچھا۔ انہوں نے کہا! اس شخص نے غلہ کے لیے دو پیمانے رکھے ہوئے ہیں۔ ایک غلہ لینے کا اور دوسرا دینے کا۔ میں نے وہ دونوں پیمانے منگوائے اور ایک دوسرے پر مار کر توڑ دیئے پھر میں نے اس سے دریافت کیا اب کیا حال ہے۔ اس نے کہا معاملہ تو اور ہی زیادہ نازک اور خراب ہو رہا ہے۔ (سب مہلک خطاؤں کی جڑ دنیا کی محبت ہے۔ انجام پر غور فرمائیں۔ بھلا ہوگا)۔

**صوفیا کے احتساب نفس کی اہمیت:۔** اپنے نفس سے حساب لیا کرو تو بہت نفع ہو۔ اس کی صورت یہ ہے کہ نفس کو خطاب کر کے کہا کرو اے نفس! میں مسافر ہوں تاجر ہوں، ابدی سعادت اور اللہ تعالیٰ کا قرب میرا منافع ہے۔ دائمی بدبختی اور حق تعالیٰ سے حجاب میرا خسارہ ہے۔ میری عمر میرا راس المال ہے کہ ہر سانس ایک بیش قیمت جواہر اور گویا بھرپور خزانہ ہے جس سے ابدی سعادت حاصل ہوتی ہے۔ جب عمر پوری ہوگی تو تجارت ختم ہوگی اور مایوس ہونا پڑے گا۔ آج کا دن میری تجارت کا دن ہے اور حق تعالیٰ نے مجھے فرصت دی ہے کہ چاہوں تو تجارت میں نفع اٹھاؤں۔ اے نفس! وہ آج کا دن ہے جو خدا کی طرف سے مہلت کا عطا ہوا ہے۔ اگر اس مہلت کو غنیمت سمجھا اور آج کا کام کل پر نہ رکھا تو آج تجارت کا منافع مل گیا اور حسرت نہ ہوئی۔ اگر تو کل بھی زندہ رہے تو پھر یہی خیال کر۔ غرض جب تک زندہ ہے اس وقت تک ہر دن کو نیا دن سمجھ اور خدا کے عفو سے دھوکا نہ کھا کیونکہ یہ تیرا گمان ہی گمان ہے ممکن ہے غلط نکلے۔ حق تعالیٰ کے معافی کچھ ضروری یا تیرا فرض نہیں ہے۔ جس کا مطالبہ اور ایفا اور ادا لازمی ہو۔

ایک ایک سانس غنیمت اور بے بہا موتی ہے۔ جو چیز موت کی وجہ سے جدا ہونے والی ہے اس کو چھوڑ دے اور جو شے پائیدار ہے اور کسی وقت بھی تیرا ساتھ نہ چھوڑے گی اس پر قبضہ کر۔ یعنی اللہ تعالیٰ کی معرفت حاصل کر اور خدا کی یاد سے مانوس ہو۔ پھر اگر نفس کہے کہ دنیا کس طرح چھوٹ سکتی ہے تو جواب دے کہ اگر مال کی محبت زیادہ ہے تو اس کو نکال اور جاہ کی طلب قوی ہے تو اس کو چھوڑ۔ جس چیز کی نفس کو خواہش ہو اس کے خلاف کر۔ پھر دیکھ خلاصی ملتی ہے یا نہیں۔ جب تک نفس کے ساتھ ایک عرصہ دراز تک اس طرح مباحثہ نہ رکھو گے اس وقت تک یہ کبھی سیدھا نہ ہوگا اور جب تک یہ سیدھا نہ ہوگا اس وقت تک نہ تم سے اللہ کی یاد ہو سکے گی نہ مناجات میں لذت آئے گی نہ سلوک کی طرف توجہ ہوگی اور صراط مستقیم پر چلنے کی فکر ہوگی۔ (کتاب تلقین غزالی ص 56)

## صوفیائے کرام اور دعاؤں کی اہمیت

**حضرت سفیان ثوری رحمہ اللہ کا فرمان:۔** حضرت سفیان ثوری رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ بنی اسرائیل میں ایک بار سات برس خشکی ہوئی یہاں تک کہ لوگ مردار تک کھا گئے اور پہاڑوں میں جا کر روتے اور گریہ زاری کرتے تھے۔ اللہ تعالیٰ نے ان کے پیغمبر پر وحی نازل کی اگر تم میری طرف چلو کہ تمہارے گھٹنے گھس جائیں اور تمہارے ہاتھ آسمان کے بادلوں کو لگ جاویں اور دعا کرتے کرتے زبانیں تھک جائیں تب بھی میں نہ کسی دعا مانگنے والے کی دعا قبول کروں نہ کسی رونے والے پر ترس کھاؤں جب تک کہ حق داروں کے حقوق ان کو نہ پہنچاؤ گے۔ جب اس امر کے بموجب عمل پیرا ہوئے تو اسی روز مینہ برسا۔

**حضرت مالک بن دینار رحمہ اللہ کا فرمان:۔** حضرت مالک بن دینار رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ بنی اسرائیل میں قحط پڑا۔ کئی دفعہ مینہ کے لئے دعا کرنے باہر نکلے لیکن مینہ نہ برسا۔ ان کے پیغمبر پر وحی نازل ہوئی کہ ان سے کہہ دو کہ تم میری طرف ناپاک بدنوں سے نکلے ہو اور وہی ہاتھ میرے سامنے پھیلاتے ہو جن سے بہت سے خون کئے۔ اپنے پیٹوں کو حرام سے بھر رکھا ہے۔ میرا غصہ تم پر بہت زیادہ ہو گیا ہے۔ دوری کے علاوہ تمہیں مجھ سے کچھ ہرگز نہ ملے گا۔

**حضرت ابراہیم بن ادھم رحمہ اللہ کا فرمان:۔** حضرت ابراہیم بن ادھم رحمہ اللہ سے کسی نے پوچھا کہ یہ تو فرمایئے کہ ہم لوگوں کی دعا کیوں نہیں قبول ہوتی اور اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں۔" ادعونی استجب لکم "آپ نے فرمایا کہ یہ وجہ ہے کہ تمہارے دل مردہ ہیں۔ پوچھا کہ ان کے مردہ ہونے کی کیا جہت ہے۔ آپ نے فرمایا کہ آٹھ حالتیں ہیں۔ **اول:** کہ اللہ کا حکم معلوم کر لیا اور اس کو بجا نہ لایا۔ **دوم:** قرآن کو پڑھا اور اس کے بموجب عمل نہ کیا۔ **سوم:** دعویٰ محبت رسول ﷺ کا کیا اور انکے طریق پر عمل نہ کیا۔ **چہارم:** موت کا خوف کیا اور اس کے لئے سامان نہ کیا۔ **پنجم:** حکم الٰہی یوں تھا کہ شیطان کو دشمن جانو مگر تم نے معصیت میں اس سے یاری کی۔ **ششم:** دعویٰ خوف دوزخ کیا مگر اپنے بدنوں کو اس میں جھونک دیا۔ **ہفتم:** جنت کو دل سے چاہتے رہے مگر اس کے لیے کوئی کام نہ کیا۔ **ہشتم:** صبح اٹھتے ہی اپنے عیبوں کو پیٹھ پیچھے ڈال دیا اور لوگوں کی عیب چینی اختیار کی۔ پس ان باتوں سے خدا تعالیٰ ناراض ہو گیا تو کس طرح قبول فرمائے۔ (تلقین غزالی ص 61)

## تعلیمات صوفیاء میں تلاوت قرآن کی اہمیت

اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں۔ ہم نے ہی قرآن نازل فرمایا اور ہم ہی اس کے محافظ ہیں۔

یہ وہ کتاب ہے جس کو جنوں نے سن کر اپنی قوم کو خبر دی کہ یہ قرآن ہدایت کے راستہ کی رہنمائی کرتا ہے۔ ہم اس پر ایمان لے آئے۔ اپنے رب کے ساتھ کسی کو شریک نہ کریں گے۔

قیامت کے دن اللہ تعالیٰ کے نزدیک قرآن حکیم سے بڑھ کر رتبہ والا نہ کوئی نبی ہے نہ فرشتہ نہ کوئی اور شخص جو شفاعت کرے۔

حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ: فرماتے ہیں کہ قرآن کی ہر ایک آیت جنت کا درجہ ہے۔ جو شخص کہ قرآن پڑھتا ہے نبوت اس کے دونوں پہلوؤں میں درج ہو جاتی ہے۔ اتنا فرق ہوتا ہے کہ اس پر وحی نہیں آتی۔

فضیل بن عیاض رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ حافظ قرآن کو چاہئے کہ بادشاہ سے لے کر ادنیٰ شخص تک اس کو کسی سے حاجت نہ ہو بلکہ لوگ اس کے حاجت مند ہونے چاہئیں۔

جس شخص نے قرآن حفظ کیا وہ اسلام کا علمبردار ہے۔ اس کو لہو ولعب اور لغو والوں کے ساتھ ان کے امور میں شامل نہ ہونا چاہئے۔

حضرت سفیان ثوری رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ جب آدمی تلاوت کرتا ہے تو فرشتہ اس کی دونوں آنکھوں کے درمیان بوسہ دیتا ہے۔

حضرت عمر بن ہمون رضی اللہ کہتے ہیں کہ صبح کی نماز کے بعد جو شخص قرآن کی سو آیتیں پڑھے اللہ تعالیٰ اس کو تمام دنیا کے عمل کے برابر ثواب عطا فرماتا ہے۔

حضرت حسن بصری رحمہ اللہ کا قول ہے کہ جو شخص سورۃ حشر کا آخر صبح وشام کے وقت پڑھے اور اس روز مر جائے تو اس کے لئے شہیدوں کی مہر لگے گی۔ (کتاب تلقین غزالی ص 69)

**ابوسلیمان درانی رحمہ اللہ کا فرمان:۔** ابوسلیمان درانی رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ جب قرآن کے حافظ قرآن پڑھنے کے بعد اللہ تعالیٰ کی نافرمانی کریں تو دوزخ کے فرشتے ایسے حافظوں کو بت پرستوں کی نسبت جلد پکڑ لیں گے۔ اور بعض علماء فرماتے ہیں کہ جب آدمی قرآن کی تلاوت کرتا ہے۔ پھر اس میں اور گفتگو ملا دیتا ہے۔ پھر پڑھنے لگتا ہے تو اس سے کہا جاتا ہے کہ تجھے ہمارے کلام سے کیا تعلق۔

حسن بصری رحمہ اللہ کا قول ہے کہ جو لوگ تم سے پہلے تھے وہ قرآن مجید کو اپنے پروردگار کا فرمان سمجھتے تھے۔ رات کو اس کے معنی سوچتے تھے اور دن کو ان کی تعمیل کیا کرتے۔

## تعلیمات صوفیاء میں نماز کی اہمیت

نماز کے اجزاء اور ارکان کو بحضور قلب پورا کرنے سے نماز کی ایک حسین وجمیل اور پیاری صورت پیدا ہو جاتی ہے۔ اگر نماز میں خلوص

نہیں ہے تو گویا مردہ اور بے جان ہے۔ اگر نماز میں رکوع اور سجود نہیں ہے (رکوع وسجدہ کے بعد کمر کا سیدھا نہ کرنا کہ ریڑھ کی ہڈیاں اپنی جگہ آ جائیں) تو گویا لولی اور لنگڑی ہے۔ اگر ذکر وتسبیح نہیں ہے تو گویا آنکھ کان نہیں ہیں۔ اگر سب کچھ موجود ہے مگر ذکر وتسبیح کے معنی نہیں سمجھے اور نہ دل متوجہ ہوا تو ایسا ہے جیسے اعضاء تو سب موجود ہیں لیکن ان میں حس وحرکت بالکل نہیں ہے۔ یعنی حلقہ چشم موجود ہے مگر بینائی نہیں ہے۔ کان موجود ہیں مگر بہرے ہیں کہ سنائی نہیں دیتا، ہاتھ پاؤں ہیں مگر شل اور بے حس وحرکت ہیں۔ تم سمجھ سکتے ہو کہ اندھی اور بہری چیز شاہی نذرانہ میں قبول ہوسکتی ہے۔؟

نماز شاہی نذرانہ اور سلطانی تقریب ہونے کی حالت ہے۔ عیب دار چیز اگر چہ زندہ ہے مگر سلطانی نذرانہ پیش کرنے کے قابل نہیں ہے۔ ایسی چیز کا تحفہ پیش کرنا گستاخی ہے اور شاہی عتاب کا موجب ہے۔ اگر ناقص چیز سے اللہ کا تقرب چاہو گے تو عجب نہیں کہ پھٹے کپڑوں کی طرح لوٹا دی جائے اور تمہارے منہ پر پھینک ماری جائے۔ الغرض نماز سے مقصود چونکہ حق تعالیٰ کی تعظیم ہے لہٰذا نماز کے سنن اور مستحباب و آداب میں جس قدر کمی ہوگی اسی قدر احترام وتعظیم میں کوتاہی سمجھی جائے گی۔

نماز میں شروع سے آخیر تک اخلاص اور حضور قلب قائم رکھو۔ یعنی نماز میں شروع سے آخیر تک جو کام اعضاء سے کرتے ہو ان کا اثر دل میں بھی پیدا کرو۔ اس کا مطلب یہ ہے کہ جب رکوع میں بدن جھکے تو دل بھی عاجزی سے جھک جانا چاہئے۔ جب زبان سے اللہ اکبر کہے تو دل میں بھی یہی ہو کہ بے شک اللہ سے بڑی کوئی چیز نہیں ہے۔ جب ''الحمدللہ'' پڑھو تو قلب بھی اللہ کی نعمتوں کے شکر سے لبریز ہو۔ جس وقت زبان سے ''ایاك نعبدو ایاك نستیعن'' نکلے تو دل میں اپنے ذلیل وضیف اور محتاج ہونے کا اقرار کرے۔ یعنی قلب میں بھی یہی ہو کہ بے شک بجز خدا کسی چیز کا نہ مجھے اختیار ہے نہ کسی دوسرے کو۔

نامہ اعمال میں نماز وہی لکھی جاتی ہے جو سوچ سمجھ کر پڑھی گئی ہو۔ جتنا حصہ بغیر سمجھے ادا ہوگا وہ درج نہ ہوگا۔ فرض کرو کہ ساری نماز میں دو رکعت کے برابر حضور قلب حاصل ہو جائے۔ امید کرو کہ حق تعالیٰ اپنے فضل وکرم سے فرائض کا نقصان ان نفلوں سے پورا فرمائے گا۔

"ولاتقربوا الصلٰوۃ وانتم سکاریٰ حتی تعلموا ماتقولون"! (نماز کے قریب نہ جاؤ جب کہ تم نشہ کی حالت میں ہو حتیٰ کہ تم جو کہہ رہے ہو اسے سمجھ سکو۔) بہت سے نمازی ایسے ہوتے ہیں کہ نشہ نہیں پئے ہوتے مگر ان کو خبر نہیں ہوتی کہ کیا کہہ رہے ہیں۔ اگر دل غافل ہے تو اپنے ہی مخاطب کو جو اللہ تعالیٰ ہے نہیں پہچانے گا۔ خدا تعالیٰ دل کو دیکھتا ہے کہ وہ اس کی تعظیم کرتا ہے، اس سے ڈرتا ہے، اس سے توقع رکھتا ہے، اپنے گناہوں سے تقصیروں سے نادم ہوتا ہے۔ عبادت کے وقت انہی باتوں کا دھیان رکھ۔ ان سے دل نہ ہٹا۔ مداومت کرنے سے دل پر انوار الٰہی کی تجلی بڑھتی جاتی ہے۔ ہر شے میں پرودگار کی قدرت وحکمت زیادہ سمجھ میں آتی جاتی ہے۔ نظروں میں کچھ اور ہی عالم سما جاتا ہے۔ خدا کی عظمت، ہیبت، اپنے نفس کی حقارت، خوف، حیا، یہ سب باتیں دل میں جمع نہ ہوں تو خدا کی سچی عبادت نہیں ہوسکتی۔ (کتاب تلقین غزالی ص 73)

## تعلیمات صوفیاء میں زکوٰۃ کی اہمیت

اللہ تعالیٰ نے زکوۃ کو اسلام کا ایک رکن بنایا ہے اور نماز کے بعد اسی کا ذکر فرمایا ہے۔ زکوٰۃ نہ دینے والوں کے لئے نہایت سخت وعید فرمائی۔ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں جو لوگ سونے چاندی کا مال رکھتے ہیں اور اللہ کی راہ پر اسے خرچ نہیں کرتے ان کے لئے دردناک عذاب ہے۔ اس آیت میں جو اللہ کی راہ میں خرچ کرنے کے لئے مذکور ہے کے معنی حق زکوۃ نکالنے کے ہیں۔ سائل ومحروم کے لئے نفقہ کی ادائیگی اس کے علاوہ ہے۔

بخل مہلکات میں سے ہے اور یہ صفت اس طرح دور ہوتی ہے کہ آدمی مال کے دے ڈالنے کا عادی ہو۔ بخل کی ناپاکی کو زکوۃ پاک کر دیتی ہے۔ انسان کو خدا کا شکر ادا کرنا چاہئے کہ اللہ تعالیٰ نے اس کو سوال سے غنی کیا اور دوسرے کو اس کا دست نگر بنایا۔

حضرت ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم خانہ کعبہ کے سایہ میں بیٹھے تھے۔ آپ نے مجھے دیکھ کر فرمایا۔ قسم

ہے رب کعبہ کی وہی لوگ زیادہ نقصان میں ہیں۔ میں نے عرض کیا وہ کون ہیں۔فرمایا کہ جن کے پاس مال بہت ہیں مگر ان میں سے ایسے لوگ بہت کم ہیں۔ جو ایسے ایسے، اپنے دائیں بائیں، سامنے اور پیچھے بکھیریں اور خیرات کریں۔ اور فرمایا جو کوئی اونٹ والا۔ بکریوں گائیوں والا زکوۃ ادا نہ کرے گا وہ چوپائے قیامت کے دن بہت بڑے اور موٹے ہو کر آئیں گے اور اس شخص کو سینگوں سے ماریں گے اور کھروں سے کچلیں گے ۔ جب اول سے آخر تک تمام چوپائے مار چکیں گے تو پھر دوبارہ اسی طرح شروع کر دیں گے۔ جب زکوۃ نہ دینے میں یہ وعید ہے تو اسرار زکوۃ کا بیان کرنا ضرورت دین ہے۔ قسم اول: چوپایوں کی زکوٰۃ۔ قسم دوم: پیداوار جو غذا کی قسم ہو۔ قسم سوم: چاندی سونے کی زکوٰۃ۔ قسم چہارم: مال تجارت کی زکوٰۃ۔ پانچویں قسم: دفینہ اور کان کی زکوٰۃ۔ قسم چھٹی: صدقہ فطر۔

چاہئے کہ وقت وجوب سے پہلے ہی زکوۃ ادا کر دی جائے تا کہ معلوم ہو کہ خدا کی تعمیل کی رغبت رکھتے ہیں اور ضرورت مند کے دلوں کو آسائش پہنچے۔ اگر زکوٰۃ اکٹھی ادا کرنی ہو تو ادا کرنے کے لئے کوئی خاص مہینہ مقرر کر لے۔ یہ کوشش کرنی چاہئے کہ جو مہینہ مقرر کیا وہ زکوۃ دینے کے اوقات میں افضل ہو۔ مثلاً ماہ محرم میں دے کہ یہ سال کا اول مہینہ ہے اور مہینوں میں محترم ہے۔ یا رمضان میں زکوۃ نکالے کہ حضور ﷺ اس ماہ میں سب سے زیادہ سخاوت فرماتے تھے۔ رمضان میں شب قدر کی بھی فضیلت ہے۔ ماہ ذی الحج بھی بہت فضیلت کا مہینہ ہے۔ اس میں ایام معلومات یعنی پہلا عشرہ ہے اور ایام معدودات یعنی تشریق کے دن بھی ہیں۔ ماہ رمضان میں بہتر پیچھے کے دس روز اور ماہ حج میں اول کے دس روز۔ صاحب نصاب پر زکوٰۃ برس (سال) گزرنے پر واجب ہوتی ہے۔ (کتاب تلقین غزالی ص 78)

## تعلیمات صوفیاء اور روزہ کی اہمیت

سب ارکان میں روزہ کو خدا تعالیٰ کی طرف نسبت ہے۔ اس وجہ سے اس کو اوردنوں میں فوقیت ہے۔ آنحضرت ﷺ نے حدیث قدسی میں اللہ تعالیٰ کا قول ارشاد فرمایا ہے۔ روزہ رکھنا خاص میرے واسطے ہے اور میں اس کی جزا دوں گا۔ صبر کرنے والوں کو ثواب بے حساب ملے گا۔ آنحضرت ﷺ نے فرمایا۔ ہر چیز کا دروازہ ہے اور عبادت کا دروازہ روزہ ہے۔ اور فرمایا کہ روزہ دار کا سونا عبادت ہے۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ جب رمضان کا مہینہ آتا ہے تو جنت کے دروازے کھل جاتے ہیں اور دوزخ کے دروازے بند ہو جاتے ہیں۔ شیطان باندھ دیئے جاتے ہیں اور ایک پکارنے والا پکارتا ہے کہ اے طالب خیر آگے بڑھ اور اے طالب شر بس کر۔

حضور ﷺ نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ جوان عابد سے اپنے فرشتوں پر فخر فرماتا ہے اور ارشاد فرماتا ہے کہ اے جوان میرے لئے اپنی خواہش چھوڑنے والے اور میری رضا میں اپنی جوانی خرچ کرنے والے تو میرے نزدیک ایسا ہے جیسے کوئی میرا فرشتہ ہو۔ اور روزے کے بارے میں فرمایا کہ اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتا ہے کہ اے فرشتو! میرے بندے کو دیکھو! اپنی شہوت اور لذت اور کھانا پینا سب میرے سبب چھوڑ رکھا ہے۔ اس سے معلوم ہوا کہ صابر کیلئے ثواب انڈیل کر ڈھیر لگا دیے جائیں گے۔ اس لئے کہ روزہ خدا تعالیٰ کے لئے ہے۔ اگرچہ ساری عبادتیں اسی کے لئے ہیں مگر روزہ کو ایسا شرف ہے جیسا خانہ کعبہ کو ہے۔

روزہ رکھنا چند چیزوں سے باز رہنا اور بعض افعال کو ترک کرنا ہے۔ یہ امر باطنی ہے۔ اس میں کوئی عمل ایسا نہیں جو آنکھ سے سوجھے۔ جب کہ دوسری عبادتیں لوگوں کی نظر میں ہوتی ہیں۔ روزہ کو اللہ تعالیٰ کے سوا اور کوئی نہیں دیکھتا۔ یہ امر باطن کا ہے اور اجر سے ہے۔ روزہ خاص کر شیطان کی جڑ اکھاڑ دیتا ہے۔ اس کی راہوں کو بند کرنے والا ہے۔ اس کے راستے کو تنگ کرنے والا ہے۔

**روزہ دار کے لئے احتیاط:۔** اہل دل فرماتے ہیں کہ جو شخص دن کو اس بات میں مصروف ہو کہ افطار کی چیز کی تدبیر کر لینی چاہئے تو اس پر خطا لکھی جائے گی۔

نیک لوگوں کا روزہ اعضاء کو گناہوں سے باز رکھنے سے ہوتا ہے۔

**(اول)** نظر کا نیچے رکھنا، نبی کریم ﷺ فرماتے ہیں کہ نظر کرنا شیطان کے تیروں میں سے زہر کا بجھا ہوا ایک تیر ہے۔ جو کوئی اللہ تعالیٰ کے خوف سے نظر کو نیچے رکھے گا اللہ تعالیٰ اسے ایسا ایمان عطا فرمائے گا جس کی حلاوت وہ اپنے دل میں پائے گا۔

**(دوم)** زبان کو بند رکھنا بے ہودہ بات جھوٹ، غیبت، چغلی، فحش، ظلم، جھگڑے اور بات کاٹنے سے اور سکوت کو اس پر لازم کرنا۔ ذکر الٰہی اور قرآن حکیم کی تلاوت میں مصروف رکھنا۔ یہ زبان کا روزہ ہے۔ روزہ سپر۔ جب تم میں سے کوئی روزہ رکھے تو فحش نہ بکے نہ جہالت کرے۔ اگر کوئی اس سے لڑائی کرے یا گالی دے تو کہہ دے کہ میں روزہ سے ہوں۔ (یعنی اپنی زبان کو امانت رکھا ہے)

ایک حدیث مبارک میں آیا ہے کہ حضور ﷺ کے مبارک زمانہ میں دو عورتوں نے روزہ رکھا۔ دن کے آخر ہونے کے قریب بھوک پیاس کی اس قدر شدت ہوئی کہ ہلاکت کے قریب پہنچ گئیں۔ انہوں نے کسی کو حضور ﷺ کی خدمت میں افطاری کے لئے کہلوا بھیجا۔ آپ ﷺ نے اس کے پاس ایک پیالہ بھیجا اور آدمی کو ارشاد فرمایا کہ ان دونوں کو کہنا کہ جو کچھ تم نے کھایا ہو اس کو اس پیالے میں قے کر دو۔ ایک عورت کی قے سے تو نصف پیالہ گوشت اور خون تازہ سے اور دوسری کی قے سے باقی پیالہ گوشت اور خون تازہ سے بھر گیا۔ لوگ متعجب ہوئے۔ آپ ﷺ نے فرمایا کہ جو چیز اللہ نے حلال فرمائی ہوئی تھی۔ اس سے روزہ رکھا اور ان پر حرام کی تھی اس سے افطار کیا۔ ان میں سے ایک دوسری کے پاس بیٹھ گئی اور دونوں نے لوگوں کی غیبت شروع کی۔ اس پیالے میں وہی گوشت ہے جو ان دونوں نے لوگوں کا کھایا تھا۔

**(سوم)** بری بات سننے سے کانوں کو باز رکھنا۔ جن باتوں کا کہنا حرام ہے اس کا سننا بھی حرام ہے۔ اللہ تعالیٰ نے سننے والے کو سنانے والوں کے برابر فرمایا۔

**(چہارم)** ہاتھ پاؤں اور دوسرے اعضاء کو بری باتوں سے روکنا اور افطار کے وقت پیٹ کو شبہات سے روکے رکھنا۔ کیونکہ جب حلال سے دن بھر رکے رہے اور حرام سے افطار کیا تو کچھ نہ ہوا۔ حرام کھانا ایک زہر ہے جو دین کو ہلاک کرتا ہے۔ حلال ایک دوا ہے کہ اس کا کم کھانا مفید ہے۔

**(پنجم)** افطار کے وقت حلال غذا اتنی بہت نہ کھائے کہ پیٹ تن جائے۔ اکثر ایسا ہوتا ہے کہ کھانے کے اقسام روزہ میں زیادہ ہی ہوتے ہیں۔ لہٰذا یہ عادت بن گئی ہے کہ سب کھانوں کو رمضان کے لئے رکھ چھوڑتے ہیں اور رمضان میں اتنا کچھ کھا جاتے ہیں کہ اور دنوں میں کئی مہینوں میں بھی نہ کھائیں۔ روزہ سے مقصود تو پیٹ کا خالی رکھنا اور خواہش کا توڑنا ہے جس صورت میں کہ صبح سے شام تک تو معدہ کو ٹالا پھر افطاری میں لذیذ چیزیں کھائیں اور پیٹ بھر کر کھائیں تو صاف بات ہے کہ اس کی لذت اور قوت بڑھے گی اور وہ خواہشات جنم لیں گی کہ اگر بے روزہ رہتا تو نہ ابھرتیں۔ جس صورت میں دوپہر کی غذا اور رات کے کھانے کو ایک ساتھ کھا لیا تو روزہ سے فائدہ نہ ہوگا۔ (البتہ شیطان کو راہ مل جائے گی۔) (کتاب تلقین غزالی ص 81)

## تعلیمات صوفیاء میں حج کی اہمیت

حضور ﷺ نے فرمایا ''صاحب استطاعت مسلمان بغیر حج کے مر گیا تو اسے اختیار ہے کہ یہودی ہو کر مرے یا نصرانی۔''

حج دین کا ایک ستون ہے۔ سفر کے لئے حلال زادراہ اکٹھا کرو۔ راستے میں کھانے کے اندر وسعت کرو۔ فحش گوئی، جھگڑا، فضول کلام، اس دنیا کے معاملات کی بات چیت بالکل نہ کرو۔ اپنی زبان کو کلام اللہ کی تلاوت اور ذکر الٰہی میں مشغول رکھو۔ جس قسم کی تکلیف مالی نقصان یا مصیبت اٹھانی پڑے اس پر خوش دل رہو۔ اس کو حج مقبول ہونے کی علامت سمجھو۔ اپنے پروردگار سے ثواب کی امید رکھو حج مقبول کی پہچان یہ ہے کہ حج سے واپس آئے تو دنیا میں زاہد اور آخرت میں راغب ہو۔ بعد زیارت بیت کے صاحب بیت کی زیارت کی تیاری کرے۔

حضرت آدم علیہ السلام جب افعال حج پورے کر چکے تو ان سے فرشتوں نے کہا۔ اے آدم! تمہارا حج قبول ہوا۔ ہم نے اس گھر کا حج تم سے دو ہزار برس پہلے کیا۔ (تلقین غزالی ص 82)

مروی ہے کہ علی بن موفق رحمہ اللہ نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف سے چند حج کئے۔ وہ کہتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو خواب میں دیکھا۔ ارشاد فرماتے ہیں کہ اے ابن موفق رحمہ اللہ تو نے میری طرف سے حج کیا؟ میں نے اس اثبات میں جواب عرض کیا۔ پھر فرمایا تو نے میری طرف سے لبیک کہا۔ میں نے عرض کیا کہ ہاں۔ ارشاد فرمایا کہ اس کا بدلہ قیامت کے دن تجھے دوں گا جب کہ خلقت ابھی حساب کی سختی میں ہوگی کہ میں تیرا ہاتھ پکڑ کر جنت میں داخل کر دوں گا۔

حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ حاجیوں کے گناہ معاف کر دیئے جاتے ہیں۔ اکابر سلف کا یہ دستور تھا کہ حاجیوں کو رخصت کرنے ساتھ جاتے تھے۔ اور حاجیوں کو لینے کے لئے جاتے تو ان کی دونوں آنکھوں کے درمیان پیشانی پر بوسہ دیتے اور ان سے اپنے لئے دعا منگواتے پیشتر اس کے کہ وہ مرتکب گناہ ہوں۔

**خانہ کعبہ و مکہ معظّمہ کی فضیلت:۔** قیامت کے روز کعبہ کا حشر ایسی شکل میں ہوگا جیسے دلہن ہوتی ہے۔ جن لوگوں نے حج کیا ہوگا وہ اس کے پردوں سے لٹکے ہوں گے اور گرد چلتے ہوں گے یہاں تک کہ کعبہ جنت میں ان لوگوں کو ساتھ لئے داخل ہوگا۔ ایک حدیث میں ارشاد ہے کہ حجر اسود جنت کے یاقوتوں میں سے ایک یاقوت ہے۔ وہ قیامت میں اس طرح اٹھے گا کہ اس کی دو آنکھیں ہوں گی اور ایک زبان ہوگی جس سے وہ اس شخص کے لئے گواہی دے گا جس نے اس کو حق اور صدق کے ساتھ بوسہ دیا ہوگا۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اس کو بہت بوسہ دیا کرتے تھے۔ اگر آپ سواری پر طواف کرتے ہوتے تو اشارہ فرما کر اپنے عصا کے سرے کو بوسہ دیتے۔

حضرت حسن بصری رحمہ اللہ سے مروی ہے کہ مکہ معظّمہ میں ایک دن کا روزہ رکھنا ایک لاکھ روزہ کے برابر ہے اور ایک درہم کا خیرات کرنا لاکھ درہم خیرات کرنے کے برابر ہے۔ اسی طرح ہر ایک نیکی لاکھ نیکیوں کے مساوی ہے۔

**تعلیمات صوفیاء میں زیارت مدینہ کی اہمیت:۔** جو شخص زیارت مدینہ طیبہ کا قصد کرے اس کو چاہئے کہ راستہ میں بہت درود وسلام پڑھے۔ مدینہ منورہ پہنچ کر رہائش گاہ اختیار کرے۔ وہاں غسل کرے خوشبو لگائے۔ عمدہ کپڑے پہنے اور مسجد شریف کا قصد کرے۔ اندر جا کر دو رکعت نماز نفل پڑھے پھر روضہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئے۔ وہاں اس طرح کھڑا ہو کہ کعبہ کی طرف پشت کرے اور روضہ مبارک کر طرف منہ۔ یہ مسنون نہیں کہ دیوار کو ہاتھ لگائے یا بوسہ دے۔ تعظیم کے ساتھ خدمت اقدس میں سلام کرے۔ اگر کسی نے اپنا سلام عرض کرنے کے لئے کہا ہو تو اس کا سلام بھی پیش کرے۔ پھر ایک ہاتھ کے قدر ہٹ کر حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ پر سلام پڑھے۔ کہ آپ کا سر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے شانہ مبارک کے پاس ہے۔ پھر قبلہ رخ کھڑے ہو کر اللہ کی حمد وتمجید کرے اور آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم پر کثرت سے درود بھیجے اور اللہ تعالیٰ کے حضور عرض کرے کہ تو نے فرمایا ہے اور تیرا قول سچا ہے۔ ہم نے تیرا ارشاد سنا اور اطاعت کی اور تیرے محبوب صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس حاضر ہوئے۔ ان کو تیری جناب میں اپنے گناہوں کے بارہ میں جس کے بوجھ سے ہماری پیٹھ ٹوٹی جاتی ہے اپنا شفیع کیا۔ ہم اپنی لغزشوں سے توبہ کرتے ہیں۔ پس ہماری توبہ قبول کر۔ اپنے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی شفاعت ہمارے حق میں منظور فرما۔ پھر درمیان روضہ شریف اور منبر کے جا کر دو رکعت نفل پڑھ اور جتنی دعائیں ہو سکیں بارگاہ الٰہی میں مانگ۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ میرے گھر اور میرے منبر کے درمیان جو جگہ ہے وہ جنت کے باغوں میں سے ایک ہے۔ صبح کی نماز مسجد نبوی شریف میں پڑھ کر زیارت شہدائے احد۔ مقام جنگ خندق ومساجد۔ مسجد قبا، مسجد قبلتین و دیگر مقامات کی زیارت کو جاؤ اور نماز ظہر مسجد نبوی شریف میں آ کر پڑھو تا کہ کوئی فرض نماز کی جماعت فوت نہ ہو۔ مستحب ہے کہ ہر روز فجر کی نماز مسجد نبوی شریف میں پڑھ کہ درود وسلام سے فارغ ہو کر بقیع میں جاؤ اور بزرگ شخصیات امام حسن رضی اللہ، حضرت عثمان رضی اللہ عنہ، امام زین العابدین رحمہ اللہ امام باقر رحمہ اللہ، امام جعفر رحمہ اللہ، خاتون جنت حضرت صفیہ پھوپھی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی قبروں کی زیارت کر کہ سب بقیع میں استراحت فرما ہیں مع دیگران فاتحہ پڑھو۔ مستحب ہے کہ مسجد قبا میں شنبہ کے روز جا کر نماز پڑھو کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو کوئی اپنے گھر سے نکل کر مسجد قبا میں آئے اور اس میں نماز پڑھے اس کے لئے ایک عمرہ کا ثواب ہوتا ہے۔

پھر جب اپنے کاموں سے فارغ ہولو اور مدینہ منورہ سے نکلنے کا قصد کرو تو مستحب یہ ہے کہ روضہ شریف کے پاس حاضر ہو اور دعائے زیارت پڑھو اور نبی کریم ﷺ بالمومنین رؤف الرحیم ﷺ سے رخصت کے وقت اللہ تعالیٰ سے دعا کرو کہ پھر زیارت سے مشرف ہونا نصیب ہو۔

**حج مقبول:** حج قبول ہونے کی علامتوں میں سے یہ بھی ہے کہ جو گناہ پہلے کرتا تھا ان کو چھوڑ دے۔ نکمے دوستوں کے بدلے نیک بختوں سے بھائی چارہ کرے۔ کھیل اور غفلت کی مجلسوں کے عوض ذکر اور ہوشیاری کی مجالس اختیار کرے۔ حج کے بعد اگر آدمی اپنے دل کو دین دنیا سے کنارہ کرتا پائے اور انس باللہ کی طرف زیادہ متوجہ ہو، شریعت کی میزان میں سنجیدہ اعمال سرزد ہوئے ہوں تو قبول ہونے کا اعتماد کرنا چاہیے کیونکہ اللہ تعالیٰ اسی شخص کا حج قبول کرتا ہے جس کو دوست رکھتا ہے اپنی محبت کے آثار اس پر ظاہر کرتا ہے۔ ابلیس مردود کا دباؤ اس سے ہٹا دیتا ہے۔ جب اس طرح کی باتیں ظاہر ہوں تو معلوم ہوگا کہ حج قبول ہوا اگر معاملہ برعکس ہوا تو تعجب نہیں کی آدمی کو اس سفر سے مشقت اور سختی کے سوا کچھ بھی وصول نہیں ہوا۔ معاذ اللہ منھا (تلقین غزالی ص 87)

## تعلیمات صوفیاء میں رزق حلال کی اہمیت

اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا: ''خدا نے تمہیں پیدا کیا پھر تمہیں رزق دیا۔'' اس سے معلوم ہوا کہ وہ خالق بھی ہے اور رازق بھی۔ پھر اسی پر اکتفانہ کی بلکہ صریح طور پر رزق کا وعدہ فرمایا: ''بے شک اللہ ہی ہر ایک کا رازق ہے''۔ پھر صرف اس وعدہ پر اکتفانہ کیا بلکہ صاف طور پر رزق کا ذمہ اپنے اوپر لیا اور فرمایا: ''زمین میں کوئی جاندار نہیں مگر اس کا رزق خدا تعالیٰ کے ذمہ ہے۔ پھر صرف ذمہ پر اکتفانہ کیا بلکہ اس پر قسم کھائی۔ فرمایا: ''تو آسمان وزمین کے رب کی قسم، بے شک یہ حق ہے ویسی ہی زبان میں جو تم بولتے ہو۔''

حضرت حسن بصری رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ لعنت ہو اس قوم پر جسے خدا کی قسموں پر بھی اعتبار نہ آیا۔ جب آیت ''فورب السموت والارض'' (تو آسمان وزمین کے رب کی قسم) نازل ہوئی تو ملائکہ نے کہا ہلاکت ہو ابن آدم کے لئے کہ اس نے رب کو غصہ کیا یہاں تک کہ اس نے رزق دینے پر قسم کھائی۔

منقول ہے کہ ایک چور نے حضرت بایزید بسطامی کے ہاتھ پر توبہ کی۔ حضرت بایزید نے قبور کے متعلق اس سے سوال کیا تو اس نے جواب دیا کہ میں نے تقریباً ہزار قبروں سے کفن چرائے لیکن سوائے دو مردوں کے باقی تمام کے منہ قبلے کی جانب سے پھرے ہوئے تھے تو آپ رحمہ اللہ نے فرمایا ان لوگوں کو رزق کے بارے میں خدا پر توکل نہیں تھا اس لئے ان کے چہرے قبلہ کی طرف سے پھرے ہوئے تھے۔

میرے ایک دوست نے مجھ سے ذکر کیا کہ میری ایک نیک آدمی سے ملاقات ہوئی تو میں نے پوچھا کیا حال ہے۔ اس نے جواب دیا، حال تو ان کا ہے جن کا ایمان محفوظ ہے۔ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں۔ ''اس حی وقیوم کی ذات پر توکل کر جس پر فنا نہیں آسکتی'' سرکار دو عالم ﷺ نے فرمایا۔ ''رزق روز اول سے تقسیم کر دیا گیا ہے۔ اور قلم قدرت اس کو تحریر کر کے فارغ ہو چکا ہے۔ اب کسی پرہیزگار کی پرہیزگاری اسے زائد نہیں کر سکتی اور نہ کسی فاجر کے فسق وفجور سے وہ کم ہو سکتا ہے۔

خلاصہ یہ ہے کہ توکل اس کا نام ہے کہ بندے کو اس امر کا یقین ہو جائے۔ اور اس کا دل اس پر مضبوطی سے قائم ہو جائے کہ میرے جسم اور ڈھانچے کو باقی رکھنا میری حاجات کو پوری کرنا، ہر ہر تنگی اور تکلیف سے بچانا صرف خدا کے قبضہ قدرت میں ہے، کسی دوسرے کے ہاتھ میں نہیں۔ نہ ہی دنیا کے اسباب ووسائل کے سبب سے ہے۔ خدا اگر چاہے تو میرے جسم کی بقا اور دیگر حاجات کے لئے کسی مخلوق کو وسیلہ بنا دیتا ہے یا دنیا کی کسی اور شے کو ذریعہ بنا دیتا ہے۔ اور اگر وہ چاہے تو بغیر ظاہری اسباب دنیا اور کسی مخلوق کے آسرے کے بغیر مجھے زندہ رکھ سکتا ہے وہ اسباب وذرائع کا محتاج نہیں ہے عزت وحکمت والے خدا کی تدبیر وتقدیر اسی طرح جاری ہے۔ ابو بکر محمد بن سابق صقلی واعظ شام نے کیا خوب فرمایا ہے۔ بہت سے قوی لوگ جو تدبیر میں بہت ہوشیار وچالاک ہوتے ہیں، رزق سے محروم ہوتے ہیں اور بہت سے ضعیف البدن تدبیر میں نکمے دنیا ان کے پاس اس طرح آتی ہے جیسے وہ سمندر کی تہہ سے دونوں ہاتھوں سے ہیرے جواہرات نکال رہے ہیں۔ یہ اس

بات کی دلیل ہے کہ رزق کے بارہ میں مخلوق کے ساتھ خدا تعالیٰ کا ایک مخفی تعلق ہے سمجھنے سے انسانی دماغ قاصر ہے۔(تلقین غزالی ص 89)

جناب رسول مقبول ﷺ نے فرمایا ہے۔''ایمان لانے اور نماز پڑھنے کی فرضیت کے بعد رزق حلال کی تلاش فرض ہے۔''

**حرام غذا:۔** اگر تم صحیح اور بامقصد عبادت کا عزم وارادہ اپنے اندر پیدا کرنا چاہتے ہو تو تم پر حرام غذا، شبہہ کے کھانے اور فضول حلال سے اپنے پیٹ کی حفاظت نہایت ضروری ہے۔ حرام اور شبہ کی چیزوں سے تین وجہ سے بچنا ضروری ہے۔ اول دوزخ کی آگ سے بچنے کے لئے۔ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں۔

''جو لوگ یتیموں کا مال ظلم کے طریقوں سے کھاتے ہیں ایسے لوگ بے شک اپنے شکموں میں آگ جھونکتے ہیں اور عنقریب بھڑکتی ہوئی آگ (ناردوزخ میں داخل ہوں گے۔'' حضور ﷺ نے فرمایا۔ جو گوشت غذا حرام سے تیار ہوا اس کے لئے آگ میں جلنا ہی بہتر ہے۔

دوسرے۔ حرام اور شبہہ والی غذا کھانے والا مردود بارگاہ خداوندی ہے۔

تیسرے۔ حرام اور شبہ والی غذا کھانے والا شخص نیک کام کرنے سے محروم ہوتا ہے اور اگر اتفاقاً کوئی کار خیر اس سے ہو جائے تو وہ عند اللہ مقبول ومنظور نہیں ہوتا بلکہ رد کر دیا جاتا ہے۔ حضور ﷺ کا ارشاد گرامی ہے۔''بہت سے رات عبادت میں کاٹنے والے ایسے ہوتے ہیں جن کو بیداری کی مشقت کے سوا کچھ حاصل نہیں ہوتا اور بہت سے روزہ دار ایسے ہوتے ہیں جن کو دن بھر کے روزے سے سوائے بھوک اور پیاس کے کچھ حاصل نہیں ہوتا۔

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے۔ اللہ تعالیٰ ایسے شخص کی نماز قبول نہیں کرتا جس کے شکم میں غذا حرام پڑی ہو۔

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ اگر تم نمازیں پڑھتے پڑھتے کمان کی طرح جھک جاؤ اور روزے رکھتے رکھتے تانت کی طرح دبلے بھی ہو جاؤ تو بغیر تقویٰ اختیار کئے اور مال حرام سے بچے کچھ بھی قبول نہ ہوگا۔ رزق حرام کھا کر عبادت کرنا ایسا ہے کار ہے جیسا گوبر پر مکان تعمیر کرنا۔

**فضول حلال:۔** فضول اور ضرورت سے زائد حلال کا استعمال بھی بندوں کے لئے آفت اور اہل مجاہدہ کے لئے بلا ہے۔

اول: حلال طعام زیادہ کھانے سے قساوت قلبی پیدا ہوتی ہے اور نور زائل ہو جاتا ہے۔ نبی کریم ﷺ سے مروی ہے فرمایا: حاجت اور ضرورت سے زیادہ کھانے پینے سے گریز کرو کیونکہ اس سے دل مردہ ہو جاتا ہے جس طرح ضرورت سے زیادہ پانی سے کھیتی تباہ ہو جاتی ہے۔

دوم: زیادہ کھانے سے اعضاء میں فتنہ پیدا ہو جاتا ہے۔ فساد برپا کرنے اور بے ہودہ کاموں کی رغبت پیدا ہوتی ہے۔ کان بری باتیں سننے کے مشتاق ہوتے ہیں۔ شرم گاہ شہوت رانی کا تقاضا کرتی ہے اور پاؤں ناجائز مقامات کی طرف حرکت کرنے کے لئے بے قرار ہوتے ہیں۔ خلاصہ یہ کہ انسان کے افعال واقوال کی اچھائی برائی کا انحصار غذا پر ہے۔ اگر پیٹ میں حرام غذا جائے تو حرام کاموں کی صورت میں ہی برآمد ہوگی۔ اگر فضول اور ضرورت سے زیادہ غذا پیٹ میں داخل ہوگی تو وہ فضولیات کے ارتکاب کی صورت میں ہی برآمد ہوگی۔ غذا گویا تخم ہے اور افعال واقوال اس تخم کا پودہ ہیں جو تخم کے مطابق اگتا ہے۔

سوم: ضرورت سے زیادہ کھانے سے عبادت میں کمی واقع ہوتی ہے کیونکہ جب انسان خوب سیر ہو کر کھا لیتا ہے تو اس کا بدن بوجھل ہو جاتا ہے۔ آنکھوں میں نیند بھر جاتی ہے اور اعضا سست پڑ جاتے ہیں۔

چہارم: پیٹ بھر کر کھانے سے علم وفہم میں کمی واقع ہوتی ہے کیونکہ شکم پری دانائی اور زیری کو ختم کر دیتی ہے۔ پنجم: خوب پیٹ بھر کر کھانے میں حرام یا شبہے کے طعام میں پڑنے کا خطرہ ہے کیونکہ حلال مال اتنا وافر نہیں ملتا۔ نبی کریم ﷺ نے فرمایا''حلال غذا تجھے نہیں ملے گی مگر معمولی گذارے کے موافق اور حرام تیرے پاس بے تحاشا آئے گا'' اور فرمایا''ہر بیماری کی اصل بدہضمی ہے اور ہر علاج کی اصل بھوک اور کم خوراک ہے۔''

لہٰذا تمہیں حرام اور شبہہ کی غذا سے پرہیز کرنا لازمی ہے اور رزق کے معاملہ میں سخت احتیاط کرنا ضرورت ہے تاکہ دوزخ کے عذاب سے نجات رہے۔ اسی طرح ضرورت سے زیادہ حلال کے استعمال سے بھی اجتناب لازم ہے تاکہ بندہ کسی شر اور برائی میں مبتلا نہ

ہو۔اور قیامت کے دن حساب کے لئے محشر میں روک نہ لیا جائے۔(تلقین غزالی ص 93)

**دنیا کی محبت سے بچنے کی اہمیت اور ضرورت:۔** سب مہلک خطاؤں کی جڑ دنیا کی محبت ہے اور نجات کی اصل دنیا سے علیحدہ رہنا ہے۔اگر دنیاوی نعمتیں مراد کے موافق بے بلا اور مصیبت ملا کریں تو اس سے دل کو دنیا کی طرف میل اور اس کے اسباب کے ساتھ انس ہو جاتا ہے۔ یہاں تک کے آدمی کے حق میں دنیا مثل جنت ہوتی ہے۔تو مرنے کے بعد اس کے اسباب کی مفارقت بڑی مصیبت ہو جاتی ہے۔اور اگر مصیبتیں آتی رہیں تو دل اس کی طرف سے کھٹا ہو جاتا ہے۔نہ اس سے الفت نہ رغبت بلکہ دنیا اس کے حق میں مثل زندان ہو جاتی ہے کہ یہاں سے چھوٹنا گویا قید سے چھوٹنا تصور کرتا ہے اور نہایت لذت دنیا سے خلاصی ہونے میں پاتا ہے۔اسی بنا پر حدیث شریف میں ہے کہ دنیا مومن کے لئے قید خانہ ہے اور کافر کے لئے جنت۔اور کافر اس کو کہتے ہیں جو خدا سے روگردان ہو کر صرف دنیا کی زندگی کا خواہاں ہو اور اسی پر اطمینان رکھے۔اور مومن وہ ہے جو دل سے دنیا سے پھرا ہوا ہو اور اس سے نکلنے کا مشتاق ہو۔(تلقین غزالی۔ص 99)

**تعلیمات صوفیاء میں غیبت کی مذمت:۔** غیبت یعنی عیب چینی کا تو یہ حال ہے کہ اختلاط کی صورت میں اس سے بچا رہنا ایک بڑا کھٹن کام ہے۔بجز صدیقوں کے اس سے کوئی بچ نہیں سکتا۔اس لئے لوگوں کو عادت پڑ گئی ہے کہ جہاں بیٹھے ہیں اس کا چرچہ رکھتے ہیں کہ اس میں چاشنی اور لذت گزک کی سی حلاوت سمجھتے ہیں۔پس اگر تم لوگوں سے اختلاط کر کے انہی کی سی کہو گے تب تو گناہ گار اور گناہ گار مستحق غصہ پروردگار ہو گے اگر خاموش رہو گے۔تب بھی غیبت کرنے والوں میں گنے جاؤ گے ہر سننے والا غیبت کا ایسا ہی ہے جیسا غیبت کرنے والا۔اگر تم لوگوں کو غیبت سے منع کرو گے تو وہ تمہارے حق میں دشمن ہو جائیں گے اور جس کی غیبت کرتے تھے اس کو چھوڑ کر تمہاری غیبت کریں گے۔قرآن کریم میں غیبت کو مردہ بھائی کا گوشت نوچنے سے تعبیر فرمایا ہے۔حضور ﷺ نے اسے زنا سے بھی بدتر قرار دے کر اس سے دور رہنے کا حکم فرمایا ہے۔زنا سے توبہ قبول ہو جاتی ہے۔غیبت سے نہیں تاوقتیکہ جن کی غیبت کی ہے وہ معاف کر دیں۔اللہ تعالیٰ نے حضرت موسیٰ علیہ السلام کے پاس وحی بھیجی کہ غیبت سے توبہ کرنے والا سب سے آخر میں جنت جائے گا اور بغیر توبہ مرنے والا سب سے پہلے دوزخ میں جائے گا۔غیبت کرنے والے کے ساتھ سننے والا بھی شریک جرم ہے۔ یہ خیال کیا جائے کہ غیبت سے میری نیکیاں دوسرے کے نامہ اعمال پر منتقل ہو رہی ہیں، اسی طرح سلسلہ رہا تو میں خالی ہاتھ ہو جاؤں گا۔غیبت اعمال صالحہ کو اس طرح تباہ کرتی ہے جس طرح آسمانی بجلی۔اور غیبت کرنے والے آدمی کے اعمال اس طرح ضائع جس طرح وہ منجنیق (ایک طرح کی توپ) میں ڈال کر مشرق و مغرب اور شمال و جنوب میں پھینک دیے جائیں۔

منقول ہے کہ حضرت امام حسن بصری کو کسی شخص نے کہا کہ فلاں شخص نے آپ کی غیبت کی ہے تو آپ نے غیبت کرنے والے آدمی کو کھجوروں کا ایک تھال بھر کر روانہ کیا اور ساتھ کہلا بھیجا کہ سنا ہے تو نے مجھے اپنی نیکیاں ہدیہ کی ہیں تو میں نے ان کا معاوضہ دینا بہتر جانا۔

حضرت عبداللہ بن مبارک رحمہ اللہ کے سامنے کسی نے غیبت کا ذکر کیا تو آپ نے فرمایا: اگر میں کسی کی غیبت کرنا درست جانتا تو اپنی ماں کی غیبت کرتا کیونکہ سب سے زیادہ وہ میری نیکیوں کی مستحق ہے۔

نقل ہے کہ ایک دفعہ حضرت خاتم اصم رحمہ اللہ کی نماز تہجد فوت ہوگئی تو آپ کی بیوی نے آپ کو اس پر عار دلائی۔آپ نے جواب دیا کہ گذشتہ شب ایک جماعت ساری رات نوافل میں مصروف رہی ہے اور صبح انہوں نے میری غیبت کی ہے تو ان کی اس رات کی عبادت قیامت کے روز میرے اعمال کے ترازو میں رکھ دی جائے گی۔(بڑے گہرے غور کی ضرورت ہے)

غیبت کی تعریف یہ ہے کہ دوسروں کا ایسا تذکرہ کرنا کہ اگر وہ سن لے تو برا مان جائے، خواہ نقصان بدن کا ہو یا نسبت کا یا قول و فعل کا یا دین کا یا دنیا کا یا کپڑے، گھر اور سواری وغیرہ کا۔اگر چاہے کہ زبان سے غیبت اور فضول بات نہ نکلے تو چاہئے کہ بجز ذکر الٰہی یا ضرورت دین کے اور کوئی کلمہ زبان سے نہ نکالے اور سکوت اختیار کرے۔پھر جو کلام نکلے گا وہ حق ہوگا اور سکوت و کلام دونوں عبادت ہوں گے۔متکلم جو کلام کرتا ہے وہ اس پر وبال ہوتا ہے بجز اس کلام کے جو اللہ تعالیٰ کے واسطے ہو۔قیامت میں لوگ اس کی تلخی کے گلے میں پھنسنے میں نجات نہ پائیں

# قربت کی راہیں

حضرت مولانا سید ابوبکر غزنوی رحمۃ اللہ علیہ

شائع کردہ

مکتبۂ غزنویہ۔ ۴ شیش محل روڈ۔ لاہور




طبع اول ــــــــ جولائی ۱۹۷۷ء

مطبع ــــــــ ایورگرین پریس۔ لاہور

طابع ــــــــ تحریک احیائے دین ۴ شیش محل روڈ لا

ملنے کا پتہ ــــــــ مکتبۂ غزنویہ ۴ شیش محل روڈ۔ لاہور

کتابت ــــــــ اقبال اختر خوشنویس ادارہ کتابت لا

قیمت ــــــــ


# حقیقت ذکر الٰہی

حضرت مولانا سید ابوبکر غزنوی رحمۃ اللہ علیہ

شائع کردہ

مکتبۂ غزنویہ۔ ۴ شیش محل روڈ۔ لاہور




طبع اول ــــــــ جولائی ۱۹۷۷ء

مطبع ــــــــ ایورگرین پریس۔ لاہور

طابع ــــــــ تحریک احیائے دین ۴ شیش محل روڈ لا

ملنے کا پتہ ــــــــ مکتبۂ غزنویہ ۴ شیش محل روڈ۔ لاہور

کتابت ــــــــ اقبال اختر خوشنویس ادارہ کتابت لا

قیمت ــــــــ

گے مگر وہ لوگ جنہوں نے اپنے نفس کو خفا کر کے اللہ تعالیٰ کو راضی کیا۔ اللہ تعالیٰ کا حکم ماننا حق ہے۔ اس کی معصیت میں کسی مخلوق کی اطاعت نہ چاہئے۔ اللہ تجھ کو مخلوق سے بچا سکتا ہے مگر مخلوق کو یہ طاقت نہیں کہ تجھ کو خدا تعالیٰ سے بچالے۔ اللہ تعالیٰ کا حکم سب حاکموں سے برتر ہے۔

حضور ﷺ نے فرمایا: معراج کی رات میں نے ایک قوم دیکھی جو مردار کھا رہی تھی۔ میں نے جبریل علیہ السلام سے پوچھا یہ کون لوگ ہیں۔ جبریل نے عرض کیا یہ وہ لوگ ہیں جو دوسرے کا گوشت کھاتے تھے۔ یعنی ان کی غیبت کرتے تھے۔ (تلقین غزالی۔ ص 121)

## نام کتاب:۔ قربت کی راہیں....... مصنف:۔ حضرت مولانا سید ابوبکر غزنوی رحمۃ اللہ علیہ

**واردات قلب وانوار الٰہی کا گلدستہ:۔** کتاب کے بارے میں کچھ بھی عرض کرنے کے قابل نہیں، ہاں اس قدر جانتا ہوں کہ جب نام رکھنے کا مرحلہ درپیش تھا تو تمام احباب سے اس سلسلے میں پیہم مشورے ہوتے رہے۔ دو تین نام تجویز ہوئے آخر کار ''قربت کی راہیں'' پر اتفاق ہوگیا۔ اس کتاب کو سید صاحب رحمۃ اللہ علیہ دراصل ''واردات قلب'' سے تعبیر فرماتے تھے۔ یا فرماتے کہ یہ وہ انوار الٰہی ہیں جو حرمین شریفین کی حاضری کے دوران دل پر وارد ہوئے۔ ان کا بیان وہ سر عام نہیں فرماتے تھے بلکہ فرماتے یہ عشق و عاشقی کا مسئلہ ہے۔ ریاض صاحب کو بھی لندن میں آپ نے فرمایا تھا کہ سعودی عرب کی حاضری میں دل پر جو کچھ وارد ہوا وہ میں نے اس کتاب میں نقل کرنے کی کوشش کی ہے۔ اسے ضرور پڑھیئے۔ (قربت کی راہیں، ص ۸)

**آپ ﷺ کی محبت عین ایمان ہے:۔** بزرگو، بھائیو اور عزیزو! آیئے کچھ وقت ان کی یاد میں بسر کریں، جو صبحیں اور شامیں ان کی یاد میں بسر ہو جائیں، حاصل عمر رائیگاں ہیں۔

جب تجھے یاد کر لیا صبح مہک مہک اٹھی　　　جب ترا غم جگا لیا، رات مچل مچل گئی

آپ ﷺ کا ذکر ایک مومن کی آنکھوں کی ٹھنڈک اور اس کی روح کی غذا ہے۔ ان کی ذات گرامی سے محبت، بلکہ والہانہ شیفتگی جزء ایمان ہے..... نہیں بلکہ عین ایمان ہے، جیسا کہ ''صحیحین اور ''مسند امام احمد'' میں ہے۔

''لایؤمن احدکم حتی اکون احب الیہ من نفسہ و ولدہ و اھلہ والناس اجمعین''

(تم میں سے کوئی صحیح معنوں میں مومن نہیں ہوسکتا، جب تک میں اسے اس کی اپنی ذات سے، اس کے اپنے بچوں سے، اس کے اپنے گھر والوں سے اور تمام بنی نوع انسان سے زیادہ محبوب نہ ہو جاؤں۔ (مقام رسالت ص ۳۰)

**آپ ﷺ کی عظمتیں صرف خدا ہی جانے:۔** ان کی عظمتوں کو کس پیمانے سے ماپیں، غالب نے کئی منقبتیں لکھیں، کئی قصیدے لکھے مگر نعتیہ اشعار بہت کم لکھے اور یہ کہہ کر خاموش ہوگیا۔

غالب ثنائے خواجہ بہ یزداں گزاشتم　　　کاں ذات پاک مرتبہ دان محمد ﷺ ست

میں نے حضور ﷺ کی مدح وثناء خدا پر چھوڑ دی ہے۔ ان کے مقام کی عظمتوں کی معرفت اسی ذات پاک کو ہے۔ (مقام رسالت ص ۳۱)

**نام احمد ﷺ نام جملہ انبیاء ست:۔** اسی لیے اصحاب معرفت نے کہا کہ تم اگر اس وجود اتم واکمل کی حکایت کہو، گو اور انبیاء علیہم السلام کا ذکر تم نہ کرو مگر حقیقت یہی ہے کہ جب تم نے لفظ ''محمد'' ﷺ کہا تو تمام انبیاء و مرسلین علیہم السلام، بلکہ تمام افراد فضیلت وعزیمت کی حکایت اس میں آگئیں اور تم انبیائے کرام کے جتنے واقعات اور حکایتیں بیان کرو، حقیقت میں اسی آفتاب کی کرنوں کی حکایت کو تم باغ وچمن کہتے ہو، گو تم ٹہنیوں، پتوں اور پھولوں کا ذکر نہ کرو، مگر جب تم نے باغ وچمن کہا، تو سب کا ذکر ضمناً آ گیا۔

پھر اگر تم ہوائے عطر بیز کی بات کرو، سبزے کی شادابیوں کی حکایت کہو، یا لالہ وگل، سرو وسمن اور سنبل وریحاں کا ذکر کرو۔ گو باغ وچمن کا نام نہ لو، مگر یہ سب حکایت تو باغ وچمن ہی کی ہے۔ تم حسن یوسف علیہ السلام کا ذکر کرو یا دم عیسیٰ علیہ السلام کی بات کرو یا ید بیضا کی

حکایت کہو، گوتم شاہ خوباں کا نام نہ لو، مگر یہ سب حکایت تو اسی شاہ خوباں ہی کی ہے۔ اسی حقیقت کو مولائے روم نے دو مصرعوں میں سمیٹ دیا تھا۔

نام احمدﷺ نام جملہ انبیا ست چونکہ صد آمد نو دہم پیش ماست

احمد مجتبیٰ ﷺ کا نام تمام انبیاء کا نام ہے۔ جب تم نے سو کہا تو نوے کا ذکر اس میں ضمناً آ ہی گیا۔ (مقام رسالت ص۴۲)

دیکھئے! قرآن مجید میں جہاں جہاں آپ ﷺ کا ذکر ہے، وہ تو آپ ﷺ کا ذکر ہے ہی اور جیسا کہ میں نے ابھی ذکر کیا، انبیاء علیہم السلام کے جتنے واقعات قرآن مجید میں ہوئے، بالواسطہ وہ بھی آپ ہی کی حکایت ہے۔ پھر یہ اوامر، یہ نواہی، یہ مواعظ یہ امثال وحکم، حضور اقدس ﷺ ان کی تفسیر مجسم تھے۔ پس نگاہ معرفت سے دیکھا تو قرآن مجید ''بسم اللہ'' سے لے کر ''والناس'' تک تمام رسول اللہ ﷺ کی حکایت میں والليل پڑھنے لگا بے خودی میں تری زلف کا ماجرا کہتے کہتے۔

پس ''بسم اللہ'' سے لے کر ''والناس'' تک تمام رسول اللہ ﷺ کی حکایت

نگاہ عشق و مستی میں وہی اول وہی آخر وہی قرآں وہی فرقاں، وہی یٰسین وہی طٰہٰ

......اب تک یہ بیان ہوا کہ تمام انبیاء علیہم السلام کی رعنائیاں آپ کی ذات گرامی میں سمٹ آئی تھیں اور آپ ﷺ سید الاولین تھے۔ اب یہ بیاں کرتا ہوں کہ آپ ﷺ سید الآخرین تھے۔ آخرین میں سب سے افضل آپ ﷺ کے صحابہ کرام اور اہل بیت رضی اللہ عنھم تھے، جن کے سینوں پر انوار رسالت ﷺ براہ راست پڑے۔ (مقام رسالت ص۴۳)

**ازل سے ابد تک کوئی آپ کا ہم مقام نہیں:۔** میں یہ بات جذبات کی رو میں بہہ کر نہیں کہہ رہا ہوں۔ میں برسوں تشکیک کی وادیوں میں سرگرداں رہا۔ سالہا شکوک وشبہات کے کانٹوں کی چبھن میں نے گوارا کی۔ میں کہتا ہوں اور جذبات سے ہٹ کر کہتا ہوں کہ وہ تاریخ انسانیت کے مرکز ومحور میں...... میں اور وضاحت سے کہوں اور عامیانہ بولی میں کہوں ازل سے لے کر آج تک جتنی مخلوق پیدا ہوئی ہے، ارض وسماء میں اور مابین السموات والارض اور آج سے لے کر ابد تک جتنی مخلوق پیدا ہونے والی ہے، ارض وسما میں اور مابین السموات والارض، کوئی نہیں جو ان کی گردن کو چھو سکے...... میں اور وضاحت سے کہوں جیسے خدا کی الوہیت کے بارے میں ہمارا ایمان ہے کہ اس کا کوئی سہیم وشریک نہیں، کوئی ساجھی نہیں، کوئی ہمسفر نہیں۔ اسی طرح حضور اقدس علیہ الصلوٰۃ والسلام کے بارے میں ہمارا ایماں ہے کہ وہ انسانیت و عبدیت کے اس مقام ارفع واعلیٰ پر سرفراز ہیں کہ ''لاشريك له ولانظير له ولا ندله ولامثاله''

منزه عن شريك في محاسنه فجوهر الحسن فيه غير منقسم

**عظمتیں، رفعتیں اور وسعتیں:۔** ان کی عظمتیں اور رفعتیں، ان کی وسعتیں اور پہنائیاں، ان کی زیبائیاں اور رعنائیاں، زبان قاصر ہے اور قلم عاجز ہے کہ انہیں حیطہ شمار میں لا سکے۔ آج کے بیاں میں اس بحر بیکراں کے چند قطرے ہی آ سکے ہیں۔

بمیرد تشنہ مستسقی و دریا ہمچنیں باقی

بہتر ہے کہ اپنی درماندگی کا اعتراف کریں اور غالب کی ہمنوائی میں کہیں:۔

غالب ثنائے خواجہ بہ یزداں گزاشتم

**خدا کی قسم روضۂ اقدس تمام کائنات سے افضل ہے:۔** آیئے! ان کے روضۂ اطہر کی بات کریں۔ ہر مکاں کو شرف مکیں سے ہے ہر جگہ کو فضیلت اس میں بسنے والے سے ہے۔ شاہی محلوں کی عظمت دنیا والوں کے جی میں کیوں ہے۔ محل کے پتھروں یا اینٹوں کی وجہ سے نہیں ہے۔ محل کی عظمت ان کے جی میں اس لیے ہے کہ بادشاہ اس میں رہتا ہے ہر مکاں کو شرف مکیں سے ہے۔ تمام روئے زمیں پر روضۂ اطہر کی زمین کے سوا کوئی مقام ایسا نہیں جس سے آپ ﷺ جیسا جسم اطہر لمس کر رہا ہو۔ پس وہ زمین کا حصہ جس سے آپ کا جسم لمس کر رہا ہے۔ تمام روئے زمیں سے افضل۔ اور یہ بات حافظ ابن قیم رحمہ اللہ کی ہمنوائی میں کہہ رہا ہوں۔ ایک شخص نے آپ سے پوچھا، کیا کعبہ روضۂ اطہر سے افضل ہے تو فرمایا: ''فـلا

والله ولا العرش وحملته ولاجنة عدن ولا الا فلاك الدائره لآن بالحجرة جسدا لووزن لرجح" (بدائع الفوائد ج ۳،۱۳۵)

نہیں خدا کی قسم روضۂ اطہر کعبے سے افضل ہے۔عرش اور حاملین عرش سے افضل، وہ جنت عدن سے افضل، وہ آسمانوں سے افضل اس لیے کہ روضۂ مبارک میں ایک ایسا جسد اطہر ہے کہ اگر دونوں جہانوں کو ایک پلڑے میں رکھ دیا جائے اور ان کا جسم مبارک دوسرے پلڑے میں، تو ان کا جسم مبارک دونوں جہانوں سے زیادہ وزنی اور قیمتی رہے گا۔

"سبحان الله ما اكملك ما احسنك ما اجملك" کتھے مہر علی کتھے تیری ثنا گستاخ اکھیاں کتھے جا اڑیاں

(مقام رسالت ص ۴۴ تا ۴۶)

**صحابہ کرام کے سینوں پر انوار رسالت کا نزول:۔** صحابہ کرام رضی اللہ عنہم جن کے سینوں پر انوار رسالت براہ راست پڑے تھے، اس آیت کی تفسیر مجسم تھے۔انہوں نے اپنا گھر بار، اپنا مال ومنال، اپنا سب کچھ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خاطر لٹا دیا۔(حب رسول اکرم ﷺ ص ۵۰)

ایک صحابی رضی اللہ عنہ کی آنکھیں جاتی رہیں، لوگ عیادت کو آئے تو کہنے لگے: یہ آنکھیں تو مجھے اس لیے عزیز تھیں کہ ان سے حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی زیارت ہوتی تھی۔ جب وہی نہ رہے، تو اب ان آنکھوں کے جانے کا غم کیا ہے۔(حب رسول اکرم ﷺ ص ۵۳)

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کی محبت کا یہ عالم تھا کہ جب بھی آپ ﷺ سفر کے لیے تشریف لے جاتے، ساتھ ہو لیتے۔ آپ ﷺ کو جوتیاں پہناتے، آپ ﷺ کی جوتیاں اتارتے۔سفر میں آپ ﷺ کا بچھونا، مسواک، جوتا اور وضو کا پانی ان ہی کے پاس ہوتا تھا۔ اسی لیے آپ کو صاحب سواد رسول اللہ ﷺ کہتے تھے، یعنی حضور ﷺ کے میر ساماں تھے۔

حضرت ربیعہ اسلمی رضی اللہ عنہ سارا دن آپ ﷺ ہی کی خدمت میں رہتے تھے۔جب آپ ﷺ عشاء کی نماز سے فارغ ہو کر کاشانہ نبوت میں تشریف لے جاتے تو آپ باہر دروازے پر بیٹھے رہتے کہ شاید آپ کو کوئی کام پڑے اور میرے بھاگ جاگ اٹھیں اور حضور ﷺ کی خدمت کی سعادت نصیب ہو جائے۔ایک دن حضور ﷺ نے ربیعہ رضی اللہ عنہ سے فرمایا: ربیعہ تم شادی کیوں نہیں کرتے کہنے لگے: شادی کی تو یا رسول اللہ ﷺ! آپ کا آستانہ مجھ سے چھوٹ جائیگا مگر حضور ﷺ نے بار بار اصرار سے کہا، اور وہ مجبور ہو گئے۔(طبقات ابن سعد بحوالہ حب رسول اکرم ﷺ ص ۵۴)

**عبادات میں جان محبت و معرفت سے حاصل ہو:۔** ساتھیو! پہلی منزل معرفت کی ہے۔آپ ﷺ کے محاسن اور شمائل کی معرفت، آپ ﷺ کے فضائل اور مراتب کی معرفت، آپ ﷺ کی عظمتوں کی معرفت، آپ ﷺ کی رعنائیوں کی معرفت، آپ ﷺ کی عبقریت کی معرفت۔

جتنی معرفت زیادہ ہوگی، محبت اسی قدر مستحکم اور پائیدار ہوگی اور محبت جس قدر پائیدار اور شدید ہوگی، اطاعت اسی قدر مستحکم بنیادوں پر قائم ہوگی۔

اگر آپ ﷺ کی ذات گرامی کی صحیح معرفت حاصل نہ ہو تو ان سے محبت بھی کچی اور ناپائیدار ہوگی اور محبت ناپائیدار ہو تو اطاعت پھیکی اور بے لذت ہوگی۔معرفت اور محبت کے بغیر اطاعت ایک چھکڑا ہے جو ریں ریں کرتا ہوا چلتا ہے۔اطاعت میں جان محبت اور معرفت سے پڑتی ہے اور اصل مقصود اطاعت ہی ہے۔اگر ان کی معرفت اور محبت سے ان کی اطاعت حاصل نہ ہوئی، تو اصل مقصد فوت ہو گیا۔(اتباع حضور ﷺ ص ۶۳)

ہے یہ طریق عاشقی چاہیے اس میں بے خودی اس میں چنیں چناں کہاں، اس میں اگر مگر کہاں

**مرشد کامل کی علامت:۔** وہ شیخ جو شریعت کا اتباع نہیں کرتا ہے اور تمہیں شریعت سے ہٹ کر من گھڑت وظیفے بتلاتا ہے اور تم سے ایسی باتوں کا تقاضا کرتا ہے، جن کا ثبوت حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام سے نہیں ملتا، وہ خود بھی گمراہ ہے اور تمہیں بھی گمراہ کر رہا ہے۔ "خلوا فاخلو فويل لهم ولاتبا عهم" شیخ وہی ہے جو تمہارا رخ اللہ اور اس کے رسول ﷺ کی طرف پھیر دے، شیخ وہی ہے جو تمہیں حضور ﷺ کے قریب کر دے۔جو تمہیں اتباع رسول ﷺ پر پکا کرے۔جو حضور ﷺ میں فنا ہونے کا ڈھنگ تمہیں سکھائے۔(اتباع حضور ﷺ ص ۶۷)

**کشف پر چودہ سو سالہ گواہی:۔** میں کشف کا منکر نہیں بعض صحابہ رضی اللہ عنہم کو کشف ہوتا تھا، بعض تابعین کو کشف ہوتا تھا۔اولیاء رحمہم

اللہ کی چودہ سوسال کی تاریخ گواہی دیتی ہے کہ بعض اولیاء کو کشف ہوتا ہے۔وہ شخص روحانی اعتبار سے اندھا ہے جو کشف سے انکار کرتا ہے۔

**حضرت اسید رضی اللہ عنہ کا کشف:** ۔اسید رضی اللہ عنہ بن حضیر صحابی سورۂ بقرہ پڑھ رہے تھے تو انہوں نے دیکھا کہ ایک سائبان میں چراغ ہیں جو نیچے اتر رہے ہیں۔حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا: ''تلك الملئكة دنت لصوتك'' یہ فرشتے تھے جو تیری آواز سن کر قریب آ گئے تھے۔(مسلم، جلد اول، ۲۶۹)

کیا فرشتے اسید رضی اللہ عنہ بن حضیر پر منکشف نہ ہوئے تھے اور کیا خود حضور اقدس علیہ الصلوٰۃ والسلام نے اس بات کی گواہی نہ دی تھی۔ پس جو شخص کہتا ہے کہ اولیاء اللہ کو کشف نہیں ہوتا ہے اور نہیں ہو سکتا۔وہ حدیث رسول اللہ ﷺ کا منکر ہے۔

**حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا کشف:** ۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ایک لشکر جنگ کے لیے بھیجا تھا، جس پر ساریہ نامی ایک آدمی کو امیر بنایا۔ایک دن حضرت عمر رضی اللہ عنہ خطبہ دے رہے تھے کہ وہ یکا یک زور زور سے کہنے لگے۔یا ساریۃ الجبل، یا ساریۃ الجبل، اے ساریہ پہاڑ کی طرف ہو جاؤ۔

اس لشکر کا ایک قاصد حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے پاس آیا۔اس نے حضرت عمر رضی اللہ سے کہا: ''اے امیر المؤمنین! ہمیں دشمن سے شکست ہو رہی تھی کہ یکا یک ہمیں آواز آئی۔''یا سارية الجبل، فاسند ناظهور نا بالجبل''۔ہم نے پہاڑ سے ٹیک لگالی۔جنگ کا پانسہ پلٹ گیا اور اللہ نے دشمن کو شکست دی۔(مشکوٰۃ، جلد ثانی صفحہ ۵۴۶ بحوالہ بیہقی)

یہ جو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے منبر سے لشکر کی حالت کو میدان جنگ میں دیکھ لیا۔یہ کشف نہ تھا تو کیا تھا۔یہ کشف بصری تھا اور یہ جو لشکریوں نے آپ کی آواز سن لی تو یہ کشف صوتی نہ تھا تو کیا تھا۔پس کشف سے انکار جہالت ہے۔(اتباع حضور اقدس ﷺ، ص ۷۱)

**کرامات کا منکر کتاب وسنت کا منکر:** ۔اولیاء اللہ کی کرامات کے ہم قائل ہیں۔بعض اولیاء اللہ سے کرامتوں کا ظہور ہوتا ہے۔ حضرت مریم رضی اللہ عنہا نبی نہ تھیں۔اولیاء میں سے تھیں۔قرآن مجید میں ہے: ''كلما دخل عليها زكريا المحراب وجد عندها رزقاً قال يمريم انى لك هذا، قالت هو من عند الله'' (آل عمران ۳۷)

جب بھی حضرت زکریا علیہ السلام حضرت مریم علیہا السلام کے پاس آتے، ان کے پاس رزق پاتے، حضرت زکریا علیہ السلام نے پوچھا، اے مریم! یہ رزق تمہارے پاس کہاں سے آتا ہے۔انہوں نے کہا یہ اللہ ہی کی طرف سے آتا ہے۔

**حضرت خبیب رضی اللہ عنہ کی کرامت:** ۔ پھر آپ کے صحابی خبیب رضی اللہ عنہ بن عدی کو مشرکین مکہ نے گرفتار کر لیا تھا۔مکے میں وہ اسیر تھے۔اسیری کی حالت میں ان کے پاس انگور دیکھے گئے۔حالانکہ انگوروں کا موسم نہ تھا۔(بخاری، جلد ثانی، صفحہ ۵۶۸)

**ام ایمن رضی اللہ عنہا کی کرامت:** ۔ ام ایمن رضی اللہ عنہا صحابیہ ہجرت کر کے مدینے جا رہی تھیں۔روزے کی حالت میں تھیں۔ سفر میں زادِ راہ بھی پاس کچھ نہ تھا۔افطار کا وقت آیا۔پیاس سے نڈھال ہو رہی تھیں۔انہوں نے سر پر کسی چیز کو محسوس کیا۔سر اٹھایا، کیا دیکھتی ہیں کہ ایک ڈول ان کے سر پر لٹک رہا ہے۔اس سے پیا حتیٰ کہ سیر ہو گئیں۔(الطبقات الکبریٰ، جلد ۸، صفحہ: ۲۲۴)

ایسے بہت سے واقعات ہیں جو صحابہ، تابعین اور اولیائے کرام کے حالات میں ملتے ہیں۔پس اولیاء اللہ سے کرامتوں کا ظہور ہوتا ہے اور جو اولیاء اللہ کی کرامات کا منکر ہے، وہ کتاب اللہ اور حدیث رسول ﷺ کا منکر ہے۔کرامت کیا ہے؟ کسی خرق عادت کا ظہور یعنی فطرت کے عام معمولات سے ہٹ کر کسی بات کا معرض وجود میں آنا۔(اتباع حضور اقدس ﷺ، ص ۴۷)

**تصرف وتسخیر ولایت کی دلیل نہیں:** ۔ حضرت الامام عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ جوانی میں تسخیر کے مشہور عمل ''حزب البحر'' کے عامل تھے۔ایک دن حجرے میں تشریف فرما تھے۔ایک مولوی صاحب نے حجرے کو باہر سے مقفل کر دیا۔حضرت الامام ''حزب البحر'' پڑھنے لگے تالا کھٹ سے ٹوٹ گیا، مولوی صاحب کو تعجب ہوا اور جا کر حضرت عبداللہ غزنوی رحمۃ اللہ علیہ کو سارا ماجرا سنایا۔انہوں نے کہا: بلاؤ عبدالجبار کو۔ان

سے پوچھا: عبدالجبار! چہ خواندی؟ عبدالجبار! تم نے کیا پڑھا۔ عرض کیا: حزب البحر خواندم، حزب البحر کا عمل پڑھا تھا۔ فرمایا: حزب البحر چیست؟ حزب البحر کیا ہے؟ حضرت الامام نے حزب البحر کی عبارت سنائی: ''سخرلنا کل بحر'' (ہر سمندر کو ہمارے لیے مسخر کردے)، ''سخر لنا کل شـئـی'' (ہر چیز ہمارے لیے مسخر فرمادے) حضرت عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کا چہرہ سرخ ہوگیا۔ فرمایا: ''عبدالجبار! از خدا خدائی میخواہی، بندگی اختیار کن'۔ عبدالجبار! خدا سے خدائی مانگتے ہو، بندگی اختیار کرو۔ پس تصرف و تسخیر بھی ولایت کی دلیل نہیں۔

ایک سوال یہ بھی ہے کہ کیا دعا کی قبولیت ولایت کی دلیل ہے کہ نہیں، اس میں کیا شک ہے کہ اولیاء اللہ مستجاب الدعوات ہوتے ہیں۔

بخاری شریف کی حدیث ہے: ولایزال عبدی یتقرب الی بالنوافل...... بی یسمع وبی یبصر و بی یبطش وبی یمشی...... ولئن سالنی لاعطینه ولئن استعاذ بی لاعیذنه (مشکوٰۃ، جلداول، صفحہ ۱۹۷)

میرا بندہ نفلی عبادت سے مسلسل میرا قرب حاصل کرتا رہتا ہے۔ پھر ایک وقت آتا ہے کہ میرے ساتھ سنتا ہے، میرے ساتھ دیکھتا ہے، میرے ساتھ پکڑتا ہے، میرے ساتھ چلتا ہے، یعنی میری نصرت واعانت اسے حاصل ہوتی ہے۔ میرا فضل وکرم اس کے شامل حال ہوتا ہے...... اگر وہ مجھ سے مانگے تو میں ضرور اسے عطا کرتا ہوں اور اگر وہ مجھ سے پناہ مانگے تو میں ضرور اسے پناہ دوں گا۔ (اتباع حضور اقدس علیہ السلام ص ۷۶)

**بے ادب اصطبل میں باندھنے کے لائق:۔** اس بات کو پلے باندھو کہ ولایت اور قرب الٰہی کے تمام درجات اللہ اور اس کے رسول ﷺ کی اطاعت ہی سے حاصل ہوتے ہیں۔ (اتباع حضور اقدس علیہ السلام ص ۷۸)

پس ولایت کی کسوٹی فقط ایک ہے اور وہ محمد رسول اللہ ﷺ کی غلامی جو جتنا ان کے قریب ہوا وہ اتنا بڑا ولی ہوا اور اولیاء اللہ تو واجب الادب اور واجب التعظیم ہوتے ہیں۔ جو اولیاء اللہ کا نام ادب سے نہ لے اور روح کی گہرائیوں سے ان کی تعظیم بجانہ لائے، وہ بھی کوئی انسان ہے، اسے اصطبل میں باندھو۔ ''کاالانعام بل هم اضل''

ان کی شان میں ادنیٰ سی ادنیٰ گستاخی بھی موجب حرماں ہے، سدہ مجاری فیض ہے اور یہ بات اس حدیث قدسی کی روشنی میں کررہا ہوں جو صحیح بخاری میں حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے: ''ومن عادیٰ لی ولیاً فقد آذنته بالحرب''

جو میرے کسی دوست سے دشمنی کرتا ہے، میں اس کے ساتھ جنگ کا اعلان کرتا ہوں۔ (اتباع حضور اقدس علیہ السلام ص ۷۹)

**حب آل محمد ﷺ محبت رسول ﷺ کا تقاضا:۔** حضور اقدس علیہ الصلوٰۃ والسلام کی محبت کا تقاضا ہے کہ جو انہیں محبوب تھا، ہم بھی انہیں چاہیں اور ان سے پیار کریں۔ جن جن سے انہیں تعلق خاطر تھا۔ ہم بھی ایک قلبی رابطہ ان سے محسوس کریں۔ اور ان کا ادب واحترام، ان کی تعظیم وتوقیر جی کی گہرائیوں میں محسوس کریں۔ اگر ہم ایسا محسوس نہیں کرتے تو خود حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام سے ہماری محبت میں نقص ہے اور ہزار ہم محبّ رسول ﷺ ہونے کا دعویٰ کریں، اگر یہ کیفیت نہیں ہے، تو یہ حب رسول ﷺ محض اک فریب نفس ہے۔ محبوب کی ہر شے عزیز ہوتی ہے۔ وہ لباس جو محبوب پہنتا ہے اور جس میں اس کی خوشبو بسی ہوئی ہوتی ہے، جی کو بھلا معلوم ہوتا ہے۔ ایک عاشق نے کہا:

اے گل تبو خورسندم تو بوئے کسے داری

اسے پھول اس لئے بھلا معلوم ہوتا ہے کہ اس میں سے یار کی خوشبو آتی ہے۔

اس گھر کے درودیوار پر پیار آتا ہے جس میں محبوب نے زندگی بسر کی ہو۔

قیس عامری کہتا ہے:

امـر عـلـی الـدیـار دیـار لیـلـی　　اقبـل ذا الـجـدار و ذاالـجـدار

ومـا حـب الـدیـار شـغـفـن قلـبـی　　ولٰـکـن حـب مـن سـکـن الـدیـار

میں لیلیٰ کے گھروں کے پاس سے گزرتا ہوں۔ کبھی اس دیوار کو چومتا ہوں، کبھی اس دیوار کو چومتا ہوں۔ کچھ ایسی بات نہیں یہ تو اس کی

محبت کا تقاضا ہے جو ان گھروں میں رہتا تھا۔

وہ راہیں جن سے یار گزرتا ہے ان راہوں پہ پیار آتا ہے۔

جہاں جہاں سے چمن میں بہار گزری ہے وہاں وہاں ابھی رقصاں ہے بوئے عنبر و گل

قیس عامری کہتا ہے: من آل لیلیٰ و این لیلیٰ

لیلیٰ اب کہاں ہے۔ لیلیٰ کے بچوں کے چہروں میں سے لیلیٰ کی جھلک دیکھتا ہوں یہ محبت کی عام واردات ہیں۔ محبت تو جہاں بھی ہوگی اس کے برگ و بار یہی ہیں ان کیفیتوں کا حال صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے پوچھو۔ آپ ﷺ کے وضو سے جو پانی بچ جاتا، صحابہ رضی اللہ عنہم اس پر جھپٹ پڑتے۔ صحابہ رضی اللہ عنہم اسے تبرکاً اور تیمناً جسم پر ملتے تھے۔ آپ ﷺ کا لعاب مبارک صحابہ رضی اللہ عنہم کے ہاتھوں پر گرتا تھا، آپ ﷺ حجامت کرواتے، تو حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے عاشقوں کا آپ ﷺ کے گرد ہجوم ہوتا تھا اور آپ ﷺ کے بالوں کو سر سے اترتے ہی اچک لیتے تھے۔

**مرشد کامل اور انکے تبرکات کا عشق:۔** صحابہ کرام رضی اللہ عنہم آپ ﷺ کی ان نشانیوں کو آخرت کا توشہ سمجھتے تھے اور مرنے کے بعد بھی اپنے آپ سے جدا کرنا پسند نہیں کرتے تھے۔ حضور اقدس علیہ الصلوٰۃ والسلام، حضرت انس رضی اللہ عنہ کے گھر تشریف لاتے، تو ان کی والدہ آپ ﷺ کے پسینے کو ایک شیشی میں محفوظ کر لیتیں اور اپنے عطر میں ملا لیتی تھیں۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ فوت ہونے لگے تو انہوں نے نصیحت کی کہ میرے لاشے پر حنوط ملو تو اس میں حضور ﷺ کے پسینے میں بسا ہوا عطر بھی ملا لینا۔ (حب آل محمد ﷺ، ص ۸۳ تا ۸۵)

حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے پاس آپ ﷺ کی ایک قمیص، ایک تہبند، ایک چادر اور چند موئے مبارک تھے۔ انہوں نے وفات کے وقت نصیحت کی کہ مجھے ان ہی کپڑوں میں دفناؤ اور یہ موئے مبارک میرے ساتھ رکھو۔ (حب آل محمد ﷺ، ص ۸۵)

ایک دن حضور اقدس علیہ الصلوٰۃ والسلام حضرت ام سلیم رضی اللہ عنہا کے گھر تشریف لائے گھر میں ایک مشکیزہ لٹک رہا تھا۔ آپ ﷺ نے اس کا دہانہ اپنے منہ سے لگایا اور پانی پیا۔ حضرت ام سلیم نے مشکیزے کا دہانہ کاٹ کر تبرکاً اپنے پاس رکھ لیا تھا کہ میرے آقا ﷺ کے مقدس ہونٹوں نے اس دہانے کو لمس کیا ہے۔ (طبقات ابن سعد بحوالہ حب آل محمد ﷺ، ص ۸۵)

**احبو اهل بیتی لحبی:۔** ہاں تو میں یہ عرض کر رہا تھا کہ محبوب کی ہر شے عزیز ہوتی ہے۔ اس کی گلیاں عزیز، اس کا آستانہ عزیز، اس کا پیراہن عزیز، اس کی جوتیاں عزیز، اس کا گھرانہ عزیز، اس کے خادم عزیز۔

پس اس ذات اطہر واقدس کی محبت کا ایک یہی تقاضا ہے کہ اہل بیت سے محبت ہو، جیسا کہ خود رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: ''احبونی لحب اللہ واحبو اهل بیتی لحبی'' (ترمذی) (اللہ کی محبت کی بناء پر مجھ سے محبت کرو اور میری محبت کی بناء پر میرے گھرانے کے افراد سے محبت کرو)۔ پھر گھرانا بھی وہ کہ خود خدا آخری صحیفہ آسمانی میں ان سے خطاب کرتا ہے۔ ان کی طہارت اور پاکیزگی کا اعلان کرتا ہے۔ (حب آل محمد ﷺ، ص ۸۶)

وہ جن کے احترام کو ملحوظ رکھنے کے لیے آپ ﷺ نے نصیحت فرمائی: ولن یتفرقا حتی یردا علی الحوض فانظرو اکیف تخلفونی فیھا (مسند امام احمد) (کتاب اللہ اور اہل بیت ہرگز ایک دوسرے سے جدا نہیں ہوں گے حتیٰ کہ وہ حوض کوثر پر میرے پاس پہنچ جائیں گے۔ پس خیال رکھنا کہ میرے بعد تم ان سے کیا سلوک کرتے ہو۔)

بالخصوص حضرت حسن رضی اللہ عنہ اور حضرت حسین رضی اللہ عنہ سے آپ ﷺ کو ایک خاص قلبی لگاؤ تھا ان کی پیدائش کے وقت خود حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ان کے کان میں اذان دی تھی اور ''اشھد ان لا الہ الا اللہ'' کی صدا ان کی روح میں اتاری تھی اور اپنا لعاب مبارک ان کے دہن میں ڈالا تھا۔ آپ ﷺ انہیں چومتے تھے اور سینے سے لگا کر انہیں بھینچتے تھے۔ مسند امام احمد میں ہے۔ یضیم الیه حسنا و حسیناً

(حب آل محمد ﷺ، ص ۸۸)

وہ لوگ جنہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے انوار و برکات کی معرفت حاصل ہے، سمجھتے ہیں کہ یہ کیسی سعادت عظمیٰ ہے جو حضرت حسن رضی اللہ عنہ کے حصے میں آئی۔ بارگاہ رسالت ﷺ میں جن کی محبوبیت کا یہ عالم کہ آپ فرمائیں:

"هذان ابناي وابنا ابنتي اللهم اني احبهما فاحببهما و احب من يحبهما "(ترمذی مع تحفة الاهوذی ۳۳۹ باب مناقب ابی محمد الحسن بن علی) (حب آل محمد ﷺ، ص۸۸)

**اہل بیت کی محبت ایمان کا حصہ:۔** ساتھیو! اپنے حریم دل میں جھانک کر دیکھو۔ اگر اس میں اہل بیت کی محبت اور بالخصوص حسین بن فاطمہ کی محبت نہیں پاتے ہو تو تم یقین کرو کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ تمہاری محبت بھی محض فریب نفس ہے۔ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو دیکھو کہ آپ ﷺ کا پسینہ، آپ ﷺ کے وضو کا بچا ہوا پانی، آپ ﷺ کے موئے مبارک حتیٰ کہ آپ ﷺ کا لعاب دہن بھی انہیں عزیز تھا۔ پھر آہ صد ہزار آہ و حرماں اگر تم اپنے سینوں کو حسین بن فاطمہ بنت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی محبت و تعظیم سے خالی پاتے ہو۔ یہ بہت بڑی محرومی اور شقاوت ہے۔ تم یقین کرو کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی محبت اگر تمہارے رگ و پے میں اتر جائے تو تم ان کے غلاموں کے غلاموں کا بھی ادب کرو۔ (حب آل محمد ﷺ، ص۹۱)

آہ! یہ کیسی للّٰہیت کی موت اور ایمان کی جانکنی ہے کہ بعض علماء عین منبر رسول ﷺ پر کھڑے ہو کر اس محبوب بارگاہ رسالت، اس جگر گوشہ بتول کا ذکر حقارت آمیز لہجے میں کرتے ہیں۔ وہ گھرانا جس سے تم نے فیض حاصل کیا، وہ جن کی جوتیوں کے صدقے میں تمہیں ایمان و اسلام رضی اللہ عنہ کی معرفت حاصل ہوئی، تم کو کیا ہوا کہ تم ان ہی کی عیب چینیاں کرتے ہو۔ پھر اس عیب چینی اور خوردہ گری کے لیے تمہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے منبر کے سوا کوئی اور جگہ نہیں ملتی۔ پھر تم اپنے لب ولہجہ کو تو دیکھو، یوں محسوس ہوتا ہے جیسے شمر بن ذی الجوشن، یزید اور ابن زیاد نے اہل بیت رضی اللہ عنہم کے خلاف مقدمے میں تمہیں اپنا وکیل بنا لیا ہے۔ حدیث قدسی ہے: من عاديٰ لي ولياً فقد آذنته بالحرب جو میرے کسی ولی سے عداوت رکھتا ہے۔ میں اس کے خلاف جنگ کا اعلان کرتا ہوں۔ حضرت حسین رضی اللہ عنہ کے ولی اللہ ہونے میں کیا شک ہو سکتا ہے۔ وہ صحابی بھی تھے اور اہل بیت رضی اللہ عنہم میں سے بھی تھے۔ وہ صرف صحابی ہی نہ تھے، جلیل القدر علماء صحابہ رضی اللہ عنہم میں سے تھے۔ وہ صرف اہل بیت ہی میں سے نہ تھے بلکہ محبوب بارگاہ رسالت تھے۔

پس حضرت حسین کی شان میں گستاخی، ان کی تنقیص، ان کے بارے میں سوء ادب سراسر موجب حرماں ہے۔

از خدا خواہیم توفیق ادب    بے ادب محروم ماند از فضل رب

(حب آل محمد ﷺ، ص۹۲)

**درود شریف کی فضیلت:۔** قرآن مجید میں اللہ تعالیٰ نے انبیاء کرام علیہ السلام کی توصیف اور تعریف فرمائی اور ان کی تکریم اور تعظیم کا حکم دیا۔ حضرت آدم علیہ السلام کو پیدا کیا۔ تو فرشتوں کو حکم دیا کہ انہیں سجدہ کرو۔ ظاہر ہے کہ یہ تعظیم ایسی ہے کہ خود خدا اس میں شریک نہ تھا۔ یہ شرف اور اعزاز صرف اور صرف حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کو حاصل ہے۔ کہ اولاً خود خدا ان پر درود بھیج رہا ہے......اپنی مخصوص ترین رحمتیں ان پر نازل فرما رہا ہے۔

اس کے ملائکہ اس پر درود بھیج رہے ہیں۔ تمام ملائکہ مقربین، حاملین عرش، ساتوں آسمان میں بسنے والے، کراماً کاتبین سب حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام پر درود بھیج رہے ہیں۔ اللہ تعالیٰ اس آیت میں یہ کہہ رہے ہیں کہ عالم علوی میرے حبیب ﷺ پر درود وسلام سے گونج رہا ہے۔ اے عالم سفلی میں بسنے والو! تم بھی ان پر پیہم درود وسلام بھیجو، تا کہ عالم علوی اور عالم سفلی بیک وقت میرے حبیب ﷺ پر درود وسلام سے گونج اٹھے۔ تا کہ عرش بریں سے عرش زمیں تک پیہم غلغلہ برپا ہو "صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم"۔ (درود شریف کی فضیلت، ص۱۱۷)

**فضیلت درود پر علمی نکات:۔** حضرت رصاع رحمہ اللہ نے فرمایا کہ اس آیت میں لفظ اللہ آیا ہے جو خدا کا ذاتی نام ہے اور جامع جمیع اسماء وصفات ہے۔ اگر خدا کہتا: "ان الرب وملئكته يصلون على النبى" یا "ان الرحمان وملئكته يصلون على النبى" تو یہ واہمہ ہو سکتا تھا

کہ ان پر صرف اسم رب یا اسم رحمٰن کا ہی فیضان ہوتا ہے۔لیکن لفظ "اللہ" سے معلوم ہوا کہ ان پر ذات اور تمام اسماء وصفات کا فیضان وارد ہوتا ہے۔

حضرت رصاع رحمہ اللہ نے یہ بھی فرمایا کہ حضور علیہ الصلوٰۃ کے بہت سے اسماء میں سے یہاں نبی کے لفظ سے ذکر فرمایا اور دوسرے اسماء وصفات کا ذکر نہ کیا، اس لیے کہ آپ ﷺ کی اور دوسرے انبیاء کی یہ صفت سب سے نمایاں ہے کہ اللہ تعالیٰ انہیں علوم لدنی عطا کرتے ہیں۔معارف وحقائق کی خبر دیتے ہیں۔حضور علیہ السلام کی غایت درجہ تکریم وتعظیم مقصود تھی، اس لیے "علی النبی" کہا اور ذاتی نام یعنی لفظ محمد ﷺ کے ساتھ ان کا ذکر نہ کیا۔

**ہمارے درود کی انہیں حاجت کیا ہے؟:۔** وہ لوگ جو دین میں کٹ حجتیاں کرتے ہیں، کہتے ہیں کہ اللہ اور اس کے فرشتے حضور ﷺ پر صلوٰۃ وسلام بھیجتے ہیں تو ہمارے درود کی انہیں کچھ احتیاج نہیں۔اگر اس زاویہ نگاہ سے دیکھا جائے تو وہ ذات گرامی جس پر خود خدا درود بھیج رہا ہے، فرشتوں کے درود کی بھی محتاج نہیں۔حقیقت یہ ہے کہ اللہ نے یہ حکم محض "اکراماً وتعظیماً لرسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم دیا ہے اور ہم پر شفقت کی کہ اس بہانے ہم اجر وثواب کے مستحق ٹھہریں۔

رحمت حق بہانہ می جوید رحمت حق بہانہ می جوید......

"من صلي علي صلوة واحدة صلى الله عليه عشراً"(مسلم وابوداؤد)(جو مجھ پر ایک بار درود بھیجتا ہے۔اللہ تعالیٰ اس پر دس رحمتیں نازل کرتا ہے۔)

وہ انسانیت کا محسن اعظم...... وہ اللہ اور مخلوق کے درمیان واسطہ عظمیٰ......وہ جس نے انسان کو خیر وشر کی حقیقت سمجھائی...... وہ جو اللہ کی معرفت، اس کی محبت اور تقرب کا وسیلہ کبریٰ ہے، وہ کتاب وحکمت کی تعلیم دینے والا، وہ روحوں کا تزکیہ کرنے والا، وہ یتیموں، مسکینوں، بیواؤں، محتاجوں اور لاوارثوں پر ابر رحمت بن کر برسنے والا...... اس کے احسانات ہم پر اس قدر زیادہ ہیں کہ ہمارا صلوٰۃ وسلام اس کے احسانات کے لاکھویں حصہ کی مکافات وجزا بھی نہیں ہوسکتا اس لیے اہل اللہ نے کہا کہ صلوٰۃ وسلام کی کسی مقدار پر بھی پہنچ کر یہ خیال نہ کرو کہ تم نے سرور دوعالم ﷺ کا حق ادا کر دیا۔یہ تو تم نے اپنے ہی لیے رحمت کا سامان کیا۔اگر تمام امت محمد یہ ﷺ کے افراد مل کر صبح وشام، مسلسل اور پیہم ان پر درود وسلام بھیجیں تو بھی اس محسن اعظم کا حق ادا کرنے سے یکسر قاصر ہیں۔

اوپر دی ہوئی آیت پر غور کیجیے۔اس آیت میں یہ نہیں کہا کہ تم صلوٰۃ وسلام کی دعا کرو تو میں صلوٰۃ وسلام نبی اکرم ﷺ پر بھیجوں گا۔فقرے کی ساخت پر غور کیجیے امو وجواب الامر نہیں ہے، شرط وجزا نہیں ہے بلکہ یوں کہا کہ اللہ تو درود بھیج ہی رہا ہے......وہ اللہ کی مخصوص ترین رحمتوں کا محیط تو ہیں ہی تم بھی درود بھیجو کہ اس کی برکت سے تمہیں بھی اپنی رحمتوں سے نوازے۔ان پر تو رحمتیں پیہم برس ہی رہی ہیں، اے حلقہ بگوشان محمد ﷺ! تم بھی جھولیاں بھر لو۔وہ ذات گرامی جس پر خود خدا اور تمام فرشتے مسلسل اور پیہم صلوٰۃ وسلام بھیج رہے ہیں، ان کو تمہارے درود کی حاجت کیا ہے؟

**آپ ﷺ کے اسم گرامی کے ساتھ "سیدنا" کا اضافہ:۔** حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے اسم گرامی کے ساتھ "سیدنا" کا لفظ بڑھانے پر بعض لوگ اعتراض کرتے ہیں۔مغالطے کا باعث غالباً ابوداؤد شریف کی ایک حدیث ہے سنن ابی داؤد میں ایک صحابی ابومطرف رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، وہ کہتے ہیں کہ میں ایک وفد کے ساتھ بارگاہ رسالت ﷺ میں حاضر ہوا۔ہم نے عرض کیا:

"انت سيدنا" (آپ ہمارے سردار ہیں) حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا: "السيد الله" یعنی حقیقی سیادت اور کمال سیادت تو اللہ ہی کے لیے ہے۔ابوداؤد شریف ہی میں ایک صحابی رضی اللہ عنہ کا قصہ منقول ہے۔انہوں نے حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی پشت مبارک پر مہر نبوت دیکھ کر یہ درخواست کی تھی یہ جو ابھرا ہوا گوشت آپ ﷺ کی پشت مبارک پر ہے مجھے دکھلایئے میں طبیب ہوں میں اس کا علاج کروں گا۔حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا: طبیب تو اللہ تعالیٰ ہے جس نے اسے پیدا کیا۔اس حدیث کی بناء پر معالجوں کو طبیب کہنا کون حرام قرار دے سکتا ہے۔

سچی بات تو یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کے اسمائے حسنیٰ میں "طبیب" شمار ہی نہیں ہوتا۔قرآن کے تیس پاروں میں کہیں اللہ کے لیے طبیب کا لفظ استعمال نہیں ہوا۔حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے خود اپنے بارے میں ارشاد فرمایا:

انا سيدالناس يوم القيمة (بخاري و مسلم) (میں قیام کے دن اولاد آدم کا سردار ہوں گا)۔

ترمذی شریف میں حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ کی روایت ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا:

"انا سید ولد آدم یوم القیمة ولافخر" (میں قیامت کے دن اولاد آدم کا سردار ہوں گا، اور اس پر کوئی فخر نہیں کرتا ہوں)

آپ ﷺ نے اپنے نواسے حسن رضی اللہ عنہ کے بارے میں فرمایا: "ابنی ھذا سید" (میرا یہ بیٹا سردار ہے) (درود شریف کی فضیلت، ص۱۱۹ تا ۱۲۲)

امام بخاری رحمہ اللہ نے ''الادب المفرد'' میں ذکر کیا ہے کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے بنوسلمہ سے پوچھا: "من سید کم" (تمہارا سردار کون ہے؟) انہوں نے عرض کیا: "جد بن قیس" آپ ﷺ نے فرمایا: "بل سید کم عمرو بن الجموح" (بلکہ تمہارا سردار عمرو بن جموح ہے)۔

امام بخاری رحمہ اللہ نے اس حدیث سے استدلال کیا ہے کہ مخلوق کے لیے سید کا لفظ بولنا جائز ہے۔ (درود شریف کی فضیلت، ص۱۲۲)

حضرت عبداللہ ابن مسعود رضی اللہ عنہ کا ایک قول ابن ماجہ میں ہے انہوں نے فرمایا کہ جب تم حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام پر درود بھیجا کرو تو اسے سنوار لیا کرو۔ میں امید کرتا ہوں کہ وہ ویسے ہی حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے سامنے پیش کیا جاتا ہے۔ لوگوں نے کہا ہمیں سکھا دیجیے۔ انہوں نے فرمایا کہ درود یوں پڑھا کرو:

"اللھم اجعل صلوتك ورحمتك و بركاتك علي سيد المرسلين وامام المتقين وخاتم النبيين محمد عبدك ورسولك امام الخير قائد الخير و رسول الرحمة اللهم ابعثه مقاماً محموداً يغبط به الاولون والآخرون اللهم صل على محمد و على ال محمد كما صليت على ابراهيم وعلىٰ آل ابراهيم انك حميد مجيد و بارك على محمد وعلى ال محمد كما باركت على ابراهيم وعلى ال ابراهيم انك حميد مجيد"۔

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ جیسے جلیل القدر صحابی علی سید المرسلین کہنے کی تلقین فرما رہے ہیں تو پھر'' اللھم صل علی سیدنا محمد '' کہنے پر معترض ہونے کی گنجائش کہاں باقی رہی۔ (درود شریف کی فضیلت، ص۱۲۳)

**لفظ مولانا کہنا حسن ادب ہے:۔** ''مسند احمد'' اور ''ترمذی شریف'' میں ہے کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا: "من کنت مولاہ فعلی مولاہ" (جس کا میں دوست ہوں علی رضی اللہ عنہ بھی اس کے دوست ہیں جس کا میں حامی و ناصر ہوں علی رضی اللہ عنہ بھی اس کے حامی و ناصر ہیں) یہ عجیب بات ہے کہ بعض نیم خواندہ مولوی اپنے نام کے ساتھ تو بڑے التزام کے ساتھ مولانا لکھتے ہیں لیکن حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کو مولانا کہنے میں انہیں تامل ہے اور اسے ناجائز قرار دیتے ہیں۔ حقیقت یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کی صفت سیادت اور ولایت ازلی ہے، ابدی ہے، دائمی ہے، سرمدی ہے، قدیم ہے، مستقل بالذات ہے، لامتناہی ہے اور جب صفت سیادت وولایت سے مخلوق متصف ہوتی ہے تو یہ صفت حادث ہوتی ہے۔ محدود ہوتی ہے اور اللہ کی صفت سے ماخوذ ہوتی ہے۔

پس حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کو مولانا کہنے میں کچھ قباحت نہیں بلکہ عین حسن ادب ہے۔ (درود شریف کی فضیلت، ص۱۲۴)

**درود نہ پڑھنے والا بخیل ہے:۔** آپ غور کیجیے کہ حضرت جبریل علیہ السلام ایسا مقرب بارگاہ الٰہی فرشتہ جس کے لیے بددعا کرے اور سرور کونین ﷺ جس بددعا پر آمین کہیں اس سے زیادہ سخت بددعا اور کون سی ہوسکتی ہے۔

پس حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کا نام لکھتے وقت اور بولتے وقت صلوٰۃ کا التزام چاہیے گو عبارت لکھتے ہوئے یا دوران گفتگو بیسیوں بار آپ کا اسم گرامی آئے۔ ہر بار اک نئے ذوق وشوق کے ساتھ اور اک نئے ولولے کے ساتھ درود بھیجنا چاہیے۔ وہ جنہوں نے اپنی پوری زندگی ہمیں سنوارنے کے لیے کھپا دی، حیف ہے ہم پر کہ ہم ان کے اسم گرامی پر ہونٹوں کو جنبش دینے میں بھی بخل کریں۔ نسائی شریف میں ہے حضور ﷺ نے فرمایا: "البخیل من ذکرت عندہ فلم یصل علی" (بخیل ہے وہ شخص جس کے سامنے میرا ذکر کیا جائے اور وہ مجھ پر درود نہ بھیجے۔)

اور حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ کی روایت میں تو آپ ﷺ نے اسے بخیل ترین انسان قرار دیا جو آپ ﷺ کے اسم گرامی کو سن کر درود نہیں بھیجتا

ہے۔ابوذر رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا:"الااخبرك بابخل الناس"(میں تمہیں نہ بتاؤں کہ بخیل ترین انسان کون ہے)

صحابہ رضی اللہ عنہم نے کہا کیوں نہیں یارسول اللہ ﷺ۔آپ ﷺ نے فرمایا:من ذكرت عنده فلم يصل على فذاك ابخل الناس(آپ ﷺ نے فرمایا جس کے سامنے میرا ذکر کیا جائے اور وہ مجھ پر درود نہ بھیجے تو وہ بخیل ترین انسان ہے۔)

علامہ سخاوی رحمہ اللہ نے "القول البدیع" میں اس کی تخریج کی ہے۔)اور جس شخص کو رحمۃ للعالمین بخیل ترین انسان فرمائیں تو اس کی بدبختی میں شک وشبہ کی کیا گنجائش رہ جاتی ہے۔(درود شریف کی فضیلت،ص ۱۲۷)

**سارا دن درود کا وظیفہ:۔** دوستو!درود شریف بہت بڑا وظیفہ ہے۔ابی بن کعب رضی اللہ عنہ کہتے ہیں:میں نے بارگاہ رسالت ﷺ میں عرض کیا کہ میں آپ ﷺ پر درود کثرت سے بھیجنا چاہتا ہوں میں اوقات ذکر میں سے کتنا وقت درود کے لیے وقف کروں۔آپ ﷺ نے فرمایا جتنا تیرا جی چاہے۔میں نے عرض کیا کہ وقت کا چوتھا حصہ درود کے لیے وقف کرلوں۔آپ ﷺ نے فرمایا جیسے تیرا جی چاہے۔اور اگر تو اس سے زیادہ وقت صرف کرے تو وہ تیرے لیے بہتر ہے۔میں نے عرض کیا اگر آدھا وقت درود پڑھتا رہوں؟

آپ ﷺ نے فرمایا:"ماشئت فان زدت فهو خيرلك"اور اگر تو زیادہ پڑھے تو تیرے حق میں بہتر ہے۔

میں نے کہا دوتہائی پڑھوں؟آپ ﷺ نے فرمایا جیسے تیرا جی چاہے،اور اگر تو اس سے بھی زیادہ پڑھے تو تیرے حق میں بہتر ہے۔

میں نے کہا ایک تہائی پڑھوں؟آپ ﷺ نے فرمایا جیسے تیرا جی چاہے،اور اگر تو اس سے بھی زیادہ پڑھے تو تیرے لیے اور بھی بہتر ہے۔حضرت ابی رضی اللہ عنہ نے عرض کیا پھر تو میں سارا وقت آپ ﷺ پر درود ہی کا وظیفہ پڑھا کروں گا۔آپ ﷺ نے فرمایا:پھر تو تیرے سب غم(دین ودنیا کے)چھٹ جائیں گے اور تیرے سب گناہ مٹ جائیں گے۔

**شیخ عبدالحق کی مدینہ حاضری پر مرشد کی نصیحت:۔**شیخ عبدالحق رحمہ اللہ کو جب ان کے شیخ عبدالوہاب متقی رحمہ اللہ نے مدینہ منورہ کی زیارت کے لیے رخصت کیا تو فرمایا:عبدالحق!اس بات کو سمجھو اور پلے باندھو کہ اس سفر میں فرائض کی ادائیگی کے بعد سرور کائنات صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود شریف سے بہتر کوئی عبادت نہیں ہے۔اپنے تمام اوقات اسی پر صرف کرنا اور کسی بات میں مشغول نہ ہونا۔شیخ عبدالحق رحمہ اللہ نے عرض کیا کہ کوئی تعداد مقرر فرما دیجئے فرمایا:بے حد،بے حساب پڑھو۔ہر وقت درود تمہاری زبان پر جاری ہو اور اس کے انوار میں ڈوب جاؤ۔بالخصوص جمعہ کے روز تو درود وسلام میں ڈوب جانا چاہیے۔

**بروز جمعہ کثرت درود کی فضیلت:۔** اوس رضی اللہ عنہ بن اوس کی روایت ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا:"من افضل ايامكم يوم الجمعة فيه خلق الله ادم و فيه قبضه وفيه النفخة وفيه الصعقة فاكثروا على من الصلوٰة فيه فان صلوتكم معروضة على قالوا يا رسول الله و كيف تعرض عليك صلاتنا وقد ارمت يعني و قدبليت فقال ان الله عزوجل حرم على الارض ان تاكل اجساد الانبياء(احمد و ابوداؤد و نسائي و ابن ماجه و ابن حاكم)

(تم جو دن بسر کرتے ہو ان میں سے سب سے افضل جمعہ کا دن ہے اسی دن آدم علیہ السلام کو اللہ نے پیدا کیا،اسی دن ان کی روح قبض کی گئی۔اسی دن صور پھونکا جائے گا۔اسی دن سب پر بے ہوشی طاری ہوگی۔تم اس دن مجھ پر درود بہت پڑھا کرو۔واقعی تمہارا درود میرے سامنے پیش کیا جاتا ہے۔لوگوں نے عرض کیا کہ جب آپ ﷺ مٹی ہو جائیں گے تو ہمارا درود کیونکر آپ ﷺ کے سامنے پیش ہو سکے گا۔فرمایا اللہ تعالیٰ نے زمین پر حرام کر دیا ہے کہ وہ انبیاء کے جسموں کو کھا سکے۔اسی طرح حضرت ابوالدرداء رضی اللہ عنہ نے روایت کیا ہے کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا:"اكثر على الصلوة يوم الجمعة فانه يوم مشهود تشهده الملئكة وان احد الايصلى على الاعرضت على صلاته حتى يفرغ قال قلت و بعد الموت قال ان الله حرم على الارض ان تاكل اجساد الانبياء فنبي الله حي يرزق"

(جمعہ کے روز درود کثرت سے پڑھا کرو۔اس لیے کہ وہ یوم مشہود ہے۔فرشتے اس میں شریک ہوتے ہیں۔جو بھی مجھ پر درود پڑھتا

ہے،اس کا درود میرے سامنے پیش کیا جاتا ہے۔میں نے عرض کیا کیا وفات کے بعد بھی پیش کیا جائے گا،فرمایا اللہ نے زمین پر حرام کر دیا ہے کہ وہ نبیوں کے جسم کھائے۔اللہ کا پیغمبر قبر میں بھی زندہ ہوتا ہے اسے رزق دیا جاتا ہے۔

**درود وسلام کی فضیلتیں:۔** حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا:"من صلی علی صلوٰۃ واحدۃ صلی اللہ علیه عشراً"(مسلم و ابوداؤد)(جو مجھ پر ایک بار درود بھیجتا ہے اللہ تعالیٰ اس پر دس رحمتیں نازل فرماتے ہیں)

پس زبانوں کو حرکت میں لاؤ اور بارگاہ رسالت ﷺ میں درود وسلام مسلسل پیہم بھیجو۔اللہ نے تو کچھ فرشتوں کو اسی کام کے لیے وقف کر رکھا ہے کہ اس کائنات میں جو کوئی ان کے حبیب ﷺ پر درود بھیجے وہ فرشتے درود کے تحفے بارگاہ رسالت میں پیش کرتے رہیں۔جیسا کہ نسائی شریف میں ہے۔حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا:"ان للہ ملئکة سیاحین یبلغونی عن امتی السلام "(اللہ کے کچھ فرشتے ہیں جو پھرتے رہتے ہیں۔سیاحت کرتے رہتے ہیں اور میری امت کی طرف سے صلوٰۃ وسلام کے تحفے مجھے پہنچاتے رہتے ہیں۔)

جو شخص روضۂ اطہر کے پاس کھڑے ہو کر درود بھیجتا ہے حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام خود درود کو سنتے ہیں اور جواب دیتے ہیں اور جو دور سے درود بھیجتا ہے وہ بارگاہ رسالت میں ملائکہ پہنچا دیتے ہیں۔جیسا کہ بیہقی شعب الایمان میں لائے ہیں۔

"من صلی علی عند قبری سمعته و من صلی علی غائباً بلغته" پس اس بات کو پلے باندھیے کہ بارگاہ رسالت میں قرب حاصل کرنے کے لیے کثرت درود اکسیر اعظم ہے۔کبریت احمر ہے۔آپ ﷺ نے فرمایا:فمن کان اکثرهم علی صلوٰۃ کان اقربهم منی منزلة (بیهقی)(جو جتنا زیادہ درود پڑھتا ہے وہ اسی قدر میرے قریب ہوتا ہے)درود میں فنا ہونے والوں کو اس دنیا میں بھی قرب بارگاہ رسالت حاصل ہوتا ہے۔عالم برزخ میں بھی اور روز محشر میں بھی وہی لوگ مقربین بارگاہ رسالت ہوں گے۔جیسا کہ ایک حدیث میں حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے وضاحت فرمائی ہے۔

"ان اولی الناس بی یوم القیمة اکثرهم علی صلوٰۃ"(قیامت کے روز بھی سب سے زیادہ وہی لوگ میرے قریب ہوں گے جو سب سے زیادہ مجھ پر درود پڑھتے ہیں۔(درود شریف کی فضیلت،ص ۱۲۷ تا ۱۳۱)

## درود شریف کے مطالب اور معارف

**لفظ اللّٰھم کی تشریح:۔** مسنون دعاؤں میں یہ کلمہ کثرت سے استعمال ہوا ہے۔"اللھم" کے معنی"یا اللہ"ہیں۔اس میں کچھ اختلاف نہیں۔اور"اللہ"اسم ذات ہے اور جامع جمیع صفات ہے۔جب ہم"یاغفور"کہتے ہیں یا"یارحیم"کہتے ہیں تو اللہ کی صفات میں سے ایک صفت کے ساتھ اسے پکارتے ہیں اور اس کے ذاتی نام اللہ سے اسے پکارتے ہیں تو اسم ذات کے اندر اس کی سب صفتیں سمٹ آتی ہیں یہی معنی ہے نضر بن شمیل رحمہ اللہ کے اس قول کا"من قال اللھم فقد سال اللہ لجمیع اسمائه"

(جس نے یا اللہ! کہا اس نے اللہ کے تمام اسمائے حسنیٰ کے ساتھ دعا کی۔(درود شریف کی فضیلت،ص ۱۵۱)

**صلوٰۃ وسلام کی تشریح:۔** قرآن مجید میں ہے:"یاایها الذین امنوا صلوا علیه وسلموا تسلیماً"اے ایمان والو! نبی اکرم ﷺ پر صلوٰۃ بھی بھیجو اور سلام بھی)یہ صلوٰۃ کیا ہے یہ سلام کیا ہے؟اور ان دونوں میں حد فاصل کیونکر کھینچیں؟کہیں درود پڑھنا یوں سکھایا:

"اللھم بارك علی محمد"یہ برکت کیا ہے؟کبھی درود ان الفاظ میں بھی بھیجا جاتا ہے

"اللھم اجعل صلوتك ورحمتك و برکاتك"

کیا صلوٰۃ،سلام،رحمت اور برکت ہم معنی الفاظ ہیں؟حشو وزوائد ہوئے اور اس افصح العرب ﷺ کے بارے میں یہ گمان کرنا کہ وہ فالتو لفظ بولتے تھے بہت بڑی بدگمانی ہے۔ان میں سے ہر لفظ کا مفہوم جداگانہ ہے۔

اس سے مراد وہ روحانی رزق ہے جو انبیاء اور اولیاء کو اللہ تعالیٰ عطا فرماتے ہیں یہ جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا:

"ابیت عند ربی یطعمنی و یسقینی" (میں رات اپنے رب کے پاس بسر کرتا ہوں وہ مجھے کھلاتا اور پلاتا ہے۔)

تو اس سے مراد بھی وہی روحانی رزق ہے۔ جسے عامۃ الناس کو سمجھانے کے لیے کھلانے پلانے سے تعبیر کیا۔

اگر چشم بصیرت سے دیکھیں تو عالم روحانی کی حقیقتوں پر عالم آب وگل بھی دلالت کر رہا ہے۔ یہ مادی رزق جو اللہ نے اپنی تمام مخلوق کے لیے پیدا کیا جسے ملحد، زندیق، کافر، اسے گالیاں دینے والے، اس کے وجود سے انکار کرنے والے سبھی کھاتے ہیں۔ اللہ نے اس رزق میں کس قدر تنوع پیدا کیا۔ سبزیوں اور پھلوں کی اقسام پر غور کیجیے۔ آم پیدا کیے تو اس کی بیسیوں قسمیں بنائیں۔

خربوزہ پیدا کیا تو اس کے ساتھ سردہ اور گرما پیدا کیا مختلف اقسام وانواع، پھر ہر نوع میں تنوع در تنوع۔

پھر کیا یہ ممکن ہے کہ اس رزق میں اللہ نے کوئی تنوع نہ رکھا ہو، جو اس نے اپنے عاشقوں اور محبوبوں کے لیے پیدا کیا۔ وہ رزق جوان بندوں کے لیے پیدا کیا جنہوں نے اپنی زندگیاں اس کی راہ میں کھپا دیں کیا وہ ایک ہی قسم کی رحمت ہے جو انبیاء اور اولیاء کی ارواح پر وارد ہوتی ہے۔ جو شخص یہ سمجھتا ہے وہ نوامیس فطرت سے یکسر نا آشنا ہے جب اس نے رحمت کی تخلیق کی تھی، تو اس کی صفت خلاقی بھر پور جوش میں آئی تھی اور اس نے ان گنت رحمت کی قسمیں پیدا کی ہیں اتنی قسمیں جنہیں تم حیطہ شمار میں نہ لاسکو۔ یہ صلوٰۃ، یہ سلام، یہ رحمت، یہ برکت، یہ سب فیضان الٰہی کی وہ انواع واقسام ہیں جو نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر دم بدم اور پیہم وارد ہو رہی ہیں۔ وہ لوگ جو اس لذت سے محروم ہیں وہ لغت میں صلوٰۃ، سلام، رحمت اور برکت کے معانی ڈھونڈتے ہیں اور جب ان کے معانی میں کوئی حد فاصل نہیں کھینچ سکتے تو پریشان ہوتے ہیں یہ سب فیضان الٰہی کی قسمیں ہیں۔ صلوٰۃ اس کی مخصوص تجلی ہے اور اگر اللہ کی ربوبیت شامل حال نہ ہو تو وہ ضرر رساں بھی ہوسکتی ہے۔ اس لیے صلوٰۃ کے ساتھ سلام کی تجلی ناگزیر ہوئی کہ وہ سلامتی اور عافیت کے باعث ہے۔ جیسے آتش نمرود کے بارے میں امر الٰہی یہ ہوا۔

"ینار کونی بردا و سلاما علی ابراهیم" (اے آگ تو ٹھنڈی ہوجا مگر ایسا نہ ہو کہ تیری ٹھنڈک اتنی شدید ہوجائے کہ حضرت ابراہیم علیہ السلام کو نقصان پہنچے، اس لیے ساتھ یہ بھی فرمایا کہ سلامتی والی ہوجا)

حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام دعا مانگتے تھے۔ "اللهم انی اسئالك لذة النظر الی وجهك و الشوق الی لقائك غير ضراء مضرة ولافتنة مضلة" اے اللہ میں تیرے دیدار کی لذت کی بھیک مانگتا ہوں اور تجھ سے ملنے کا اشتیاق مانگتا ہوں مگر ایسا نہ ہو کہ میرے جسم کو نقصان پہنچے یا کسی گمراہ کردینے والی آزمائش میں مبتلا ہوجاؤں۔

پس یہ بات واضح ہوئی کہ مخصوص تجلیوں کا ورود ہو تو ساتھ اللہ کے اسم سلام کا فیضان ناگزیر ہے۔ اسی لیے حکم دیا کہ "یا یها الذین امنوا صلوا علیه وسلموا تسلیما" (درود شریف کی فضیلت، ص۱۵۴)

**نام محمد ﷺ کی تشریح:۔** محمد رسول اللہ ﷺ اسم باسمیٰ ہیں۔ ان پر حمد وثناء کی بارش دم بدم ہوتی ہے۔ اللہ تعالیٰ ان کی حمد وثنا کر رہے ہیں۔ ملائکہ ان کی حمد وثنا میں مصروف ہیں۔ تمام انبیائے مرسلین کے نزدیک وہ محمود ہیں۔ تمام اہل اللہ، ارض وسما میں ان کی حمد وثنا کر رہے ہیں۔ (قربت کی راہیں ص۱۵۶)

**کماصلیت علی ابرهیم وعلے آل ابراهیم کی تشریح:۔** علامہ قسطلانی رحمہ اللہ نے "صحیح بخاری" کی شرح میں عارف ربانی ابو محمد المرجانی رحمہ اللہ کا یہ قول نقل کیا ہے۔ فرماتے تھے کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے یہ تلقین نہیں کہ ہم 'کما صلیت علی موسی" پڑھیں بلکہ "کما صلیت علی ابراهیم" کی تلقین فرمائی۔ اس لیے کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام پر اللہ تعالیٰ کی جو تجلی ہوئی وہ جلالی تھی۔ "فخر موسی صعقاً" (حضرت موسیٰ علیہ السلام بے ہوش ہوکر گر پڑے)

اور حضرت ابراہیم علیہ السلام پر جو تجلی ہوئی وہ جمالی تھی۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام خلیل اللہ تھے۔ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام حبیب اللہ تھے اور محبوبیت وخلت تجلی جمالی کے آثار میں سے ہے اس لیے تلقین فرمائی کہ اللہ تعالیٰ سے آپ ﷺ کے لیے ان انوار وتجلیات کو مانگیں۔ مقام محبوبیت اور مقام خلت جن انوار وتجلیات کا متقاضی ہے اور وہ جمالی ہے۔ فرماتے ہیں اس سے یہ ثابت نہیں ہوتا کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام اور حضرت ابراہیم علیہ الصلوٰۃ والسلام پر ایک ہی تجلی وارد ہوئی۔ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام سید ولد آدم تھے اور سید المرسلین تھے۔ گو دونوں پر تجلی جمالی ہوئی مگر حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام پر تجلی ان کے شایان شان ہوئی اور حضرت ابراہیم علیہ الصلوٰۃ والسلام پر تجلی ان کے مقام کے مطابق ہوئی۔ (قربت کی راہیں ص ۱۶۱)

**درود شریف پڑھنے کے مواقع:۔** نماز جنازہ میں دوسری تکبیر کے بعد اس کی مشروعیت میں کچھ اختلاف نہیں......اذان کا جواب دینے کے بعد درود شریف کا پڑھنا بھی ثابت ہے......دعا کے وقت بھی حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام پر درود شریف پڑھنا چاہیے۔ اللہ تعالیٰ کی حمد و ثناء کے بعد اور دعا سے پہلے، دعا کے درمیان اور دعا کے آخر میں......احمد بن علی رحمہ اللہ نے سند کے ساتھ عمرو بن عمرو رحمہ اللہ سے روایت کیا ہے کہ میں نے عبداللہ بن بشر رضی اللہ عنہما سے سنا کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا کہ ''ہر ایک دعا محجوب ہے جب تک اس کی ابتداء اللہ تعالیٰ کی حمد وثنا اور حضور ﷺ پر درود وسلام سے نہ ہو۔''

جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، جسے سند کے ساتھ عبدالرزاق رحمہ اللہ نے روایت کیا ہے۔ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا: ''مجھے سوار کے پیالے کی طرح مت بناؤ، مجھے دعا کے وسط میں اور اول وآخر میں جگہ دو۔'' (قربت کی راہیں ص ۱۶۹)

**درود لکھنے والے کی فضیلت:۔** جب بھی حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کا اسم گرامی خود بولے یا لکھے یا پڑھے یا کسی سے سنے، درود شریف ضرور پڑھنا چاہیے۔ گو مختصراً ''صلى الله عليه و آله وسلم'' ہی کہے......حضرت ابوشیخ رحمہ اللہ نے سند کے ساتھ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت کی ہے کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا جس نے کسی تحریر میں مجھ پر درود لکھا، ملائکہ ہمیشہ اس کے لیے استغفار کرتے رہتے ہیں۔ جب تک میرا نام اس کتاب میں ہوتا ہے۔ ابوموسیٰ کہتے ہیں کہ ایک سے زیادہ راویوں نے حضرت اسید رضی اللہ عنہ سے بھی ایسی ہی روایت کی ہے اور اسحٰق بن وہب نے بھی سند کے ساتھ اعرج سے یہ روایت بیان کی ہے اور اس بارے میں حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ، حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما، حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی روایات بھی ہیں۔ (قربت کی راہیں ص ۱۷۰)

**درود کی بدولت امام حنبل رحمہ اللہ کا اکرام:۔** جعفر بن علی الزعفرانی رحمہ اللہ نے روایت کیا ہے کہ میں نے اپنے خال وحسن بن محمد رحمہ اللہ کو کہتے سنا کہ میں نے امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ کو خواب میں دیکھا، وہ کہنے لگے، اے ابوعلی! کاش تم دیکھ سکو کہ جو درود ہم نے نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر کتاب میں لکھا تھا وہ ہمارے سامنے کیسے روشن ہو رہا ہے۔

**شیخ ابوعلی حسن رحمہ اللہ کا اکرام:۔** ابوالحسن بن علی میمونی رحمہ اللہ کہتے ہیں میں نے شیخ ابوعلی حسن بن عیینہ رحمہ اللہ کو موت کے بعد خواب میں دیکھا، ان کے ہاتھوں کی انگلیوں پر سبز یا زعفرانی رنگ سے کوئی چیز لکھی ہوئی تھی۔ میں نے پوچھا اے استاد میں آپ کی انگلیوں پر ایک حسین تحریر دیکھتا ہوں، یہ کیا ہے؟ کہنے لگے: اے لڑکے یہ حدیث رسول (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) لکھنے کے طفیل ہے اور حدیث میں لفظ ''صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم'' لکھنے کے طفیل ہے۔

**درود نہ پڑھنے والے کو خواب میں تنبیہ:۔** خطیب نے سند کے ساتھ ابوسلمان حرانی رحمہ اللہ سے روایت بیان کی ہے کہ مجھ سے میرے ایک ہمسایہ ''ابوالفضل'' (جو بہت زیادہ روزہ رکھنے والا اور بہت نوافل پڑھنے والا تھا) نے بیان کیا کہ میں حدیث لکھا کرتا اور نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود نہ پڑھتا یا نہ لکھتا۔ میں نے خواب میں حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کو دیکھا۔ آپ ﷺ نے فرمایا: جب تو میرا نام لیتا ہے یا لکھتا ہے تو مجھ پر درود کیوں نہیں پڑھتا یا لکھتا۔ اس سے ایک عرصہ بعد مجھے پھر زیارت ہوئی۔ آپ ﷺ نے فرمایا میرے پاس تیرے درود پہنچتے ہیں۔ اب جب تو مجھ پر درود بھیجے یا میرا ذکر کرے تو صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کہہ دیا کرو۔

**سفیان ثوری رحمہ اللہ کا قول:۔** سفیان ثوری رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ صاحب حدیث کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود بھیجنے کے سوا اور کوئی فائدہ حاصل نہ ہو تو یہی بے مثل ہے۔ کیونکہ اس پر اس وقت تک رحمت بھیجی جاتی ہے جب تک کتاب میں ''صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم لکھا ہوا رہتا ہے۔(قربت کی راہیں ص ۱۷۱)

محمد بن ابوسلیمان رحمہ اللہ کہتے ہیں: میں نے اپنے باپ کو خواب میں دیکھا میں نے پوچھا پیارے باپ اللہ تعالیٰ نے آپ کے ساتھ کیا کیا؟ کہا مجھے بخش دیا میں نے کہا کیونکر؟ کہا حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام پر درود لکھتے رہنے سے۔ایک محدث کہتے ہیں میرا ایک ہمسایہ تھا وہ مر گیا۔ میں نے اسے خواب میں دیکھا اور پوچھا کہ اللہ تعالیٰ نے تیرے ساتھ کیا کیا۔ کہا بخش دیا۔ میں نے پوچھا کیونکر؟ کہا ہر حدیث میں جہاں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ذکر آتا میں اس کے ساتھ ہی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم لکھ دیا کرتا۔

**خواب میں جنت کا لباس پہنے دیکھنا:۔** سفیان بن عیینہ رحمہ اللہ نے کہا مجھ سے خلف صاحب خلقان نے روایت کی ہے کہ میرا ایک دوست تھا جو میرے ساتھ طلب حدیث کیا کرتا تھا، وہ مر گیا۔ میں نے اسے خواب میں دیکھا۔اس پر سبز پوشاک تھی، دامن کشاں کشاں چلتا تھا میں نے کہا کیا تو میرے ساتھ طلب حدیث نہ کیا کرتا تھا؟ کہا ہاں۔ میں نے کہا: پھر تو اس درجہ تک کیونکر پہنچ گیا۔کہا جو بھی ایسی حدیث آتی ہے جس میں نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا اسم گرامی آتا میں اس کے نیچے صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم لکھ دیا کرتا۔ یہ جو تم میرے اوپر پوشاک دیکھ رہے ہو یہ اسی کی جزا ہے۔

**درود کی بدولت امام شافعی رحمہ اللہ کا اکرام:۔** عبداللہ بن حکم رحمہ اللہ کہتے ہیں میں نے خواب میں شافعی رحمۃ اللہ علیہ کو دیکھا،تو پوچھا کہ اللہ تعالیٰ نے آپ رحمہ اللہ کے ساتھ کیا کیا۔فرمایا مجھ پر رحم کیا اور بخش دیا اور مجھے بہشت کے لیے یوں آراستہ بنایا جیسے عروس کو آراستہ کیا کرتے ہیں اور میرے اوپر یوں نچھاور کیا جیسے دلہن پر کیا کرتے ہیں۔ میں نے کہا آپ رحمہ اللہ اس درجہ پر کیسے پہنچ گئے۔انہوں نے کہا مجھے کسی نے کہا تھا کہ کتاب رسالت میں جو درود تم نے نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر لکھا ہے اس کا عوض ہے۔ میں نے کہا وہ کیا ہے؟ فرمایا اس کے الفاظ یہ ہیں:

"وصلی الله علی محمد عددما ذکره الذاکرون و عددما غفل عن ذکره الغافلون"

جب صبح ہوئی، میں نے کتاب کھول کر دیکھا تو یہی عبارت اس میں درج تھی۔(صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم)

**ابواسحاق دارمی رحمہ اللہ کا اکرام:۔** خطیب نے سند کے ساتھ ابواسحاق دارمی رحمہ اللہ سے بیان کیا ہے کہ میں اپنی تخریج میں جو حدیث لکھتا ''قال النبی صلی الله علیه وسلم تسلیما'' لکھا کرتا۔ میں نے نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو خواب میں دیکھا گویا کچھ میرا لکھا ہوا لیے ہوئے ہیں۔اس میں نظر مبارک ڈالی اور فرمایا یہ جید ہے۔

**درود ایک محدث کی بخشش کا سبب:۔** عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کہتے ہیں میرے ایک بھائی نے جس پر میں اعتماد کرتا ہوں مجھ سے بیان کیا کہ میں نے ایک محدث کو خواب میں دیکھا۔ پوچھا کہ اللہ تعالیٰ نے آپ کے ساتھ کیا کیا۔کہا: مجھ پر رحم فرمایا، یا مجھے بخش دیا (گیا) میں نے کہا کیونکر؟ کہا، جب میں نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اسم مبارک پر پہنچتا تو صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ضرور لکھتا۔اس کو محمد بن صالح رحمہ اللہ نے سند کے ساتھ بیان کیا ہے۔

**درود لکھنا کبھی نہ چھوڑا:۔** حافظ ابوموسیٰ رحمہ اللہ نے اپنی کتاب میں محدثین کی ایک جماعت کا ذکر کیا ہے جو اپنی موت کے بعد دیکھی گئی اور انہوں نے خبر دی ہے کہ اللہ تعالیٰ نے ان کو بخش دیا۔اس لیے کہ وہ ہر حدیث میں نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ذکر پر صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم لکھا کرتے تھے۔ابن سنان رحمہ اللہ کہتے ہیں: میں نے عباس عنبری اور علی بن مدینی رحمہما اللہ کو کہتے سنا ہے کہ ہم نے نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود کسی حدیث میں جو ہم نے سنی ہے نہیں چھوڑا، اور اگر کبھی بہت ہی جلدی ہوئی تو سفید جگہ چھوڑ دی تا کہ پھر لکھ سکیں۔(قربت کی راہیں ص ۱۷۳)

**دورد پڑھنے کے مواقع:۔** مسجد میں داخل ہوتے وقت اور باہر نکلتے وقت بھی درود کا پڑھنا ثابت ہے...... جب بھی کچھ لوگ مل کر

بیٹھیں تو منتشر ہونے سے پہلے حمد وصلوٰۃ پڑھنا چاہیے...... جمعہ کے روز درود شریف کثرت سے پڑھنا چاہیے۔حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا کہ مجھ پر جمعہ کے روز درود کثرت سے پڑھو۔اس لیے کہ امت کے بھیجے ہوئے درود کے تحفے ہر جمعہ میرے سامنے پیش کیے جاتے ہیں اور جو مجھ پر زیادہ درود بھیجتا ہے وہی قدر ومنزلت کے اعتبار سے مجھ سے قریب تر ہے۔(قربت کی راہیں ص۱۷۴)

**درود رنج وغم ٹالنے کا ذریعہ:۔** انسان رنجیدہ ہو، غمزدہ ہو، فکر مند ہو، تو درود شریف پڑھنے سے رنج وغم چھوٹ جاتا ہے اور مغفرت طلب کرتے وقت بھی درود شریف کا پڑھنا سودمند ہے جیسا کہ ترمذی شریف میں حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ کی روایت سے ثابت ہوتا ہے اس روایت کے آخری الفاظ یہ ہیں: "قلت اجعل لك صلاتي كلها" حضرت ابی رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں نے بارگاہ رسالت ﷺ میں عرض کیا:

''کیا میں اپنا سارا وقت آپ ﷺ پر درود وسلام کے لیے وقف کر دوں''۔آپ ﷺ نے فرمایا: اذا تكفيٰ همك ويغفرلك ذنبك"

(اس صورت میں تیرے سب غموں اور فکروں کے لیے کافی ہوگا اور تیرے گناہوں کو بخش دیا جائے گا۔(قربت کی راہیں ص۱۷۵)

**درود فرشتوں کی رفاقت کا ذریعہ:۔** جس مقام پر ذکر الٰہی کے لیے لوگ اکٹھے ہوں وہاں بھی درود کا پڑھنا احادیث سے ثابت ہے جیسا کہ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ کے کچھ فرشتے سیاحت کرتے رہتے ہیں جب ذکر کے حلقوں کے پاس پہنچتے ہیں تو ایک دوسرے سے کہتے ہیں بیٹھ جاؤ، جب یہ دعا مانگیں گے ہم آمین کہیں گے اور جب یہ درود پڑھیں گے تو ہم بھی ان کے ساتھ پڑھتے رہیں گے۔ یہاں تک کہ وہ فارغ ہو جائیں۔ پھر ایک فرشتہ دوسرے سے کہتا ہے کس قدر خوش نصیب ہیں یہ لوگ! یہ اپنے گھروں کو ایسی حالت میں جا رہے ہیں کہ ان کے گناہ بخش دیئے گئے ہیں۔اس حدیث کی اصل ''صحیح مسلم'' میں ہے۔

**درود بھولی بات یاد آنے کا ذریعہ:۔** جب انسان کوئی بات بھول جائے اور اسے یاد کرنا چاہے تو اس وقت درود پڑھنا بھی روایات سے ثابت ہے۔جیسا کہ ابوموسیٰ مدینی رحمہ اللہ نے ذکر کیا ہے۔اس بارے میں محمد بن عطا الموزی رحمہ اللہ کے طریق سے حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں: حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا جب تم کسی چیز کو بھول جاؤ تم مجھ پر درود پڑھو، انشاءاللہ وہ یاد آ جائے گی۔حافظ موسیٰ رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ اس حدیث کو ''کتاب الحفظ والنسیان'' میں ہم نے ایک اور سند سے روایت کیا ہے۔

**درود ہر ضرورت پوری ہونے کا ذریعہ:۔** احتیاج کے وقت درود پڑھنا بھی مقامات درود خوانی میں سے ہے۔احمد بن موسیٰ رحمہ اللہ نے سند کے ساتھ جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ سے روایت بیان کی ہے کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا جو شخص صبح کی نماز کے بعد کلام کرنے سے پہلے سو بار درود پڑھے گا اللہ تعالیٰ اس کی سو حاجتیں پوری کرے گا جس میں سے تیس دنیوی اور ۷۰ اُخروی ہوں گی۔

حافظ ابن مندہ رحمہ اللہ نے سند کے ساتھ حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت بیان کی ہے کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا، جو شخص ہر روز مجھ پر سو دفعہ درود پڑھے اللہ تعالیٰ اس کی سو حاجتیں پوری کرتا ہے۔ستر آخرت کی اور تیس دنیا کی۔حافظ ابوموسیٰ رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ یہ حدیث حسن ہے۔حافظ ابن قیم رحمہ اللہ نے بھی یہ دونوں حدیثیں "جلاء الافهام" میں نقل کی ہیں۔(قربت کی راہیں ص۱۷۶)

## آئیں .....!! ادب علمائے اہلحدیث سے سیکھیں

**ادب کی اہمیت کا شدت سے احساس:۔** خموش اے دل بھری محفل میں چلانا نہیں اچھا ادب پہلا قرینہ ہے محبت کے قرینوں میں (ص،۷)

سید صاحب رحمہ اللہ نے مختصراً فرمایا کہ اس کتاب میں ادب کی باریکیوں اور لطافتوں کو یکجا کرنے کی کوشش کی گئی ہے۔

سیدی ومخدومی واخی حضرت مولانا سید ابوبکر غزنوی رحمہ اللہ کو یہ احساس بڑی شدت سے دامن گیر تھا کہ دینی حلقوں میں بہت سے افراد ادب کے تقاضوں کو پیشِ نظر نہیں رکھتے۔کچھ لوگ اولیاء اللہ اور ائمہ کرام رحمھم اللہ کا نام لیتے وقت احتیاط کا دامن ہاتھ سے چھوڑ دیتے ہیں۔(صفحہ نمبر۹ تا۱۱)

**توحید وشریعت سراسر ادب کا نام ہے:۔** توحید سراسر ادب ہے۔''شریعت سراسر ادب ہے'' اپنے کتابچہ'' جماعت اہلحدیث سے خطاب'' میں اُنہوں نے فرمایا تھا موحد ہونے کا یہ مطلب نہیں کہ آدمی بے مہار ہو جائے۔رسیاں تڑا بیٹھے، بے ادب اور گستاخ ہو جائے، اہل

اللہ کی شان میں گستاخیاں کرے۔ محسنوں کا گریبان پھاڑے اور سمجھے کہ توحید کے تقاضے پورے کر رہا ہوں۔'' ان کا نقطہ نظر یہ تھا: ''توحید و ادب کا یکجا ہونا تکمیل کی علامت ہے۔''

**توحید وادب لازم ملزوم:۔** انہوں نے خطاب کے دوران جلسہ عام میں کہا تھا:

''موحد ہوتے ہوئے مؤدب ہونا اور مؤدب ہوتے ہوئے موحد ہونا بہت بڑی سعادت ہے۔ کچھ لوگوں کو توحید کی شدبد ہوتی ہے تو ادب کی لطافتوں اور باریکیوں سے محروم ہوتے ہیں اور کچھ لوگوں کو ادب کی شدبد ہوتی ہے تو توحید کے معارف سے محروم ہوتے ہیں۔ مؤدب ہوتے ہوئے موحد ہونا اور موحد ہوتے ہوئے مؤدب ہونا یہ بہت بڑی سعادت ہے۔'' ہم اللہ سے اس سعادت کی بھیک مانگتے ہیں۔''

## مولانا ابوبکر کے دو ادب سے بھرے واقعات

سید صاحب رحمہ اللہ ان آداب کو خود کس قدر ملحوظ رکھتے تھے؛ اس ضمن میں میرے ذہن میں بہت سے واقعات ہیں مگر یہاں ان سب کا بیان محض کتاب اور قارئین کے درمیان حائل ہونے والی بات ہوگی۔ میں صرف دو واقعات عرض کرتا ہوں۔

**کتابوں کا ادب:۔** ۱۹۶۳ء میں زمانہ طالب علمی کی بات ہے میں سید صاحب رحمہ اللہ کے پاس دار العلوم میں حاضر ہوا۔ مغرب کے بعد اکثر علمی وادبی کام کے لیے ان کے ہاں حاضری ہوتی تھی۔ ایک دن مجھے کاغذ دیا اور کسی خط کی عبارت لکھوانے لگے۔ میں نے پاس ہی میز پر پڑی ہوئی ایک کتاب اُٹھا کر کاغذ کے نیچے رکھ لی تا کہ خط کی عبارت لکھ سکوں۔ جونہی سید صاحب کی نظر اس قرآن مجید کی تفسیر پر پڑی یکا یک میرے ہاتھوں سے اُچک لی اور فرمانے لگے قرآن مجید نیچے رکھ کر خط لکھنا چاہتے ہو؟ یہ سراسر سوء ادب ہے۔ اس کے بعد فرمایا کہ میں نے تو کبھی یہ نہیں کیا۔ قرآن مجید کے اوپر تفسیر کی کتاب رکھ دوں یا تفسیر کے اُوپر حدیث کی کتاب رکھ دوں یا حدیث کی کتاب پر فقہ کی کتاب رکھ دوں جو مراتب ہیں انہی مراتب کے مطابق انہیں ایک دوسرے پر رکھا جا سکتا ہے۔

ادب کی انہی لطافتوں کا اظہار اُنہوں نے اماں قریش کی زندگی میں دیکھا تھا۔ اماں قریش پر ایک مضمون اُنہوں نے لکھا تھا کہ ایک روز اماں قریش میرے ہاں تشریف لائیں۔ طبیعت خراب تھی، بستر پر دراز ہو گئیں۔ پاؤں کی جانب اخبار پڑا تھا یکدم اُٹھ کر بیٹھ گئیں اور فرمانے لگیں: ''ابوبکر! اخبار کو یہاں سے ہٹا لو اس میں کہیں نہ کہیں اللہ کا نام لکھا ہوا ہوتا ہے۔''

**مدینہ منورہ کی کھجوروں کا ادب:۔** دوسرا واقعہ جس کا مشاہدہ ایک دفعہ نہیں کتنی دفعہ میں نے اپنی زندگی میں کیا وہ یہ ہے کہ جب بھی اُن کے پاس کوئی حاجی صاحب مکہ مکرمہ یا مدینہ منورہ سے کھجوریں لاتے سید صاحب رحمہ اللہ کھجور کھانے کے بعد گٹھلی کبھی نیچے نہیں پھینکتے تھے بلکہ اُسے اپنی جیب میں رکھ لیتے۔ اسی طرح ایک دفعہ مجلس ذکر میں اُنہوں نے ایک دوست کو نصیحت کی کہ اپنے آقا ومولا حضرت محمد ﷺ کے شہر سے جو چیز آ جائے ہم اسے پاؤں تلے پامال نہ کریں۔ ادب کے یہ تمام مقامات اُنہوں نے قرآن وسنت سے سیکھے تھے۔ قارئین! خود کتاب کے مطالعے سے محسوس کریں گے کہ ادب کی باریکیاں اور لطافتیں کیا ہیں؟

**باادب بامراد:۔** سید صاحب رحمہ اللہ کا ایک فقرہ دہراتا ہوں باادب بامراد، بے ادب بے مراد۔

دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ سید صاحب کی لغزشوں سے درگزر فرمائے۔

انہیں جنت الفردوس میں جگہ عطا فرمائے اور ہمیں کتاب وسنت کے مطابق ادب کے تمام تقاضے ملحوظ رکھنے کی توفیق بخشے۔ آمین

از خدا خواہیم توفیقِ ادب بے ادب محروم ماند از فضل رب

''واخر دعوانا ان الحمد للہ رب العالمین''

احقر العباد: عبدالحفیظ: شعبہ علوم اسلامیہ، انجینئرنگ یونیورسٹی، لاہور۔ (صفحہ نمبر ۱۷ تا ۲۰)

# بارگاہ الٰہی کے آداب

انبیاء علیہم السلام اور اولیاء رحمہم اللہ پر ادب کی ایک ایسی کیفیت طاری ہوتی ہے جس کیفیت میں وہ اللہ تعالیٰ سے بات کرتے ہوئے نہ امر کا صیغہ بولیں، نہ نہی کا صیغہ بولیں۔ نہ فقرے کی ابتداء لفظ (نہیں) سے کریں۔

ہزار نکتۂ باریک ترزمو ایں جاست

ادب کی یہی کیفیت کلیم اللہ علیہ السلام پر طاری تھی جب اُنہوں نے کہا تھا: ''رب انی لما انزلت الی من خیر فقیر'' (القصص ۲۴) میرے پروردگار آپ نے جو چیز میرے لیے مہیا کی ہے، میں اس کا محتاج ہوں یہ نہیں کہا ''اطعمنی'' مجھے کھانا کھلاؤ۔ امر کے صیغے سے اجتناب کیا اور حضرت ایوب علیہ السلام پر بھی یہی کیفیت طاری تھی۔

حضور اقدس علیہ الصلوٰۃ والسلام جو اللہ تعالیٰ کا ادب ملحوظ رکھتے تھے وہ انہی کے مقام ارفع واعلیٰ کے مطابق اور انہی کے شان کے شایاں تھا۔ امام قشیری رحمہ اللہ نے باب الادب کا آغاز اس آیت سے کیا۔ ''مازاغ البصر وما طغٰی''۔ جب تجلیات الٰہی بھرپور آپ ﷺ کی ذاتِ گرامی پر وارد ہوئیں، تو آپ ﷺ کی نگاہ نہ دائیں جانب ہٹی اور نہ بائیں جانب پھری اور نہ حدود سے متجاوز ہو کر آگے گزری اور یہ کمال ادب ہے کہ جو کچھ دکھلانا مقصود تھا اسی پر نظریں جمی رہیں اور دائیں بائیں التفات نہ کیا۔

پھر عبودیت اور ادب کا حسن دیکھئے۔ '' ما کذب الفواد ماراى'' حافظ ابن قیم رحمہ اللہ ''مدارج السالکین ''میں اس آیت کی توضیح یوں فرماتے ہیں ''ما کذب الفوادماراہ ببصرہ بل صدقہ وواطاہ ووافقتہ''۔ (جو کچھ انہوں نے آنکھ سے دیکھا، دل نے اسے جھٹلایا نہیں، بلکہ اس کی تصدیق کی اور اس کی موافقت کی یعنی قلب ونظر میں ہم آہنگی ہوئی، روح اور جسم میں ہم آہنگی ہوئی۔ بصیرت اور بصارت میں ہم آہنگی ہوئی)۔ یعنی ہمہ تن ہمہ دل ان تجلیات میں ڈوب گئے۔ جو ان پر نازل کی گئی تھیں اور جیسے نگاہ باادب تھی دل نے بھی دائیں بائیں التفات نہ کیا اور جو کچھ دکھلانا مقصود تھا۔ اس سے زیادہ تمنا نہ کی۔ انسان کی عام حالت تو یہی ہے کہ جب اسے کوئی مقام عطا کیا جاتا ہے تو وہ اس سے بلند تر مقام کی آرزو کرتا ہے۔

چوں نظر قرار گیرد بنگار خوبروئے      پتدآں زماں دلِ من پئے خوبر نگارے

ہزار بار بشویم دہن بمشک و گلاب      ہنوز نامِ توگفتن کمال بے ادبی ست

ہزار بار بھی اگر مشک وگلاب سے کلیاں کروں پھر بھی تیرا پاک نام لیتے ہوئے شرم آتی ہے۔

بعض بزرگوں کے حالات میں پڑھا ہے کہ وہ اپنا بہترین لباس نماز کے لیے مخصوص رکھتے تھے اور کہتے تھے۔ ''العبد ینبغی لہ ان یلبس احسن ثیابہ واجملھافی الصلوٰۃ''۔ بندے کے لیے یہی مناسب ہے کہ وہ اپنا حسین ترین لباس نماز میں پہنے!؟

**دوسرا ادب: کمی کوتاہی کا احساس:۔** بارگاہ الٰہی کے ادب کا ایک تقاضا یہ بھی ہے کہ اپنی عبادت کو حقیر جانے۔ تمام انبیاء علیہم السلام اور اولیاء رحمہم اللہ جنہوں نے اپنی زندگیاں ذکر وعبادت میں کھپا دیں سب کی گردنیں جھکی ہوئی ہیں اور سب روح کی گہرائیوں سے کہہ رہے ہیں۔ ماعرفناک حق معرفتك وما عبدناك حق عبادتك۔ تیری معرفت اور عبادت کا حق ہم سے ادا نہ ہو سکا۔

اولیاء کے کرامات سفر میں راہ اعتدال

یہ جو بعض مشائخ کی زبان سے اس کے برعکس بات نکلی تو وہ اگر غلبہ حال میں نکلی تو ہم ادباً اور احتراماً یہ کہہ سکتے ہیں کہ غلبہ حال کی وجہ سے وہ معذور تھے اور قابل عفو۔ (صفحہ نمبر ۲۴ تا ۲۵)

حضرت بوعلیق رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں۔

یک واقفِ اسرار نبود ے کہ بگوید — ازہیبت راز تو فروبستہ زبانہا

کوئی واقف اسرار نہ تھا جو تیری بات زبان پر نہ لاتا۔ تیرے راز کی ہیبت سے سب کی زبانیں گنگ ہوگئی ہیں۔

مولانا روم رحمہ اللہ کے ایک عظیم شاعر ہونے میں کسی کو شبہ ہوسکتا ہے، ادب بارگاہ الٰہی میں فرماتے ہیں۔

از خدا خواہیم توفیق ادب — بے ادب محروم ماند از فضل رب

ہم خدا سے ادب کی توفیق چاہتے ہیں۔ بے ادب اللہ کے لطف وکرم سے محروم رہتا ہے۔

بے ادب تنہا نہ خود را داشت بد — بلکہ آتش درہمہ آفاق زد

بے ادب خود تنہا ہی بدحال نہیں ہوتا ہے بلکہ ایک دنیا کو اس کی بے ادبی کی نحوست جلا دیتی ہے۔

مائدہ از آسمان درمی رسید — بے شراد بیع و بے گفت و شنید

حضرت موسیٰ علیہ السلام کی قوم کو رزق اللہ تعالیٰ بہم پہنچا دیتے تھے۔ نہ خرید وفروخت کی زحمت انہیں کرنا پڑتی تھی، نہ کسی سے کچھ کہنا سننا پڑتا تھا۔ (صفحہ۴۴)

## آداب بارگاہِ رسالت صلی اللہ علیہ وسلم

حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے بعد منبر پر کھڑے ہوئے تو جس پائے پر حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کھڑے ہوتے تھے، اس پائے پر کھڑا ہونا سوءِ ادب خیال کیا اور اس سے نچلے پائے پر کھڑے ہوئے۔ پھر جب حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا زمانہ آیا تو انہوں نے اس پائے پر کھڑا ہونا بھی سوءِ ادب خیال کیا جس پر حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کھڑے ہوتے تھے وہ اس سے بھی نچلے پائے پر کھڑے ہوئے۔

**حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا ادب:۔** صلح حدیبیہ کی جو شرائط کفار قریش اور مسلمانوں کے درمیان ٹھہریں، بظاہر اہانت آمیز تھیں۔ مثلاً یہ کہ اس سال مسلمان مکے میں داخل نہیں ہوں گے اور عمرہ نہیں کریں گے اور اگر قریش میں سے کوئی شخص مسلمانوں کے پاس چلا جائے تو اسے واپس کردیا جائے گا اور مسلمانوں میں سے اگر کوئی شخص قریش سے جا ملے تو اسے واپس نہیں کریں گے۔

یہ شرائط بظاہر اہانت آمیز تھیں۔ خود حضرت عمر رضی اللہ عنہ مضطرب ہو کر تحریر معاہدہ سے پہلے حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے پاس پہنچے اور کہنے لگے: کیا آپ اللہ کے رسول نہیں ہیں؟ کیا ہم حق پر نہیں ہیں؟ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: یقیناً ہیں حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا۔ پھر ہم ان ذلت آمیز شرائط کو کیوں قبول کریں؟۔ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا: ''میں اللہ کا بندہ ہوں اور اس کا پیغمبر ہوں۔ میں اس کے حکم سے سرتابی نہیں کروں گا اور وہ ہرگز مجھے ضائع نہیں کرے گا۔''

گو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے یہ بات از راہ تحیر کہی تھی اور اس میں سوءِ ادب کا کوئی شائبہ نہ تھا، مگر لب ولہجہ اس ادب وتعظیم سے ہٹ گیا تھا جس کے وہ عادی تھے۔ زندگی بھر ڈرتے رہے کہ کہیں بارگاہِ رسالت صلی اللہ علیہ وسلم میں سوءِ ادب نہ ہوگیا ہو۔ اس کی تلافی کے لیے صدقہ وخیرات کرتے رہے اور نوافل پڑھتے رہے۔ خود فرمایا کرتے تھے ''عملت لها اعمالا'' میں نے اس کی تلافی کے لیے کئی نیکیاں کیں۔ (صحیح مسلم جلد۲،ص۱۰۶)

**حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا ادب:۔** حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے حضرت عثمان کو قریش کی طرف صلح حدیبیہ میں سفارت کے لیے بھیجا تو قریش نے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو طواف کرنے کی اجازت دی، لیکن آپ رضی اللہ عنہ نے طواف کرنے سے انکار کردیا۔ اور فرمایا:

ماکنت لافعل حتی یطوف رسول الله صلی اللہ علیہ وسلم جب تک حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام طواف نہ کریں، میرے لیے زیبا نہیں کہ میں طواف کروں۔

**حضرت علی کرم اللہ وجہہ کا ادب:۔** صحیح مسلم میں براء بن عازب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے صلح نامہ حدیبیہ لکھا تو اس میں یہ عبارت بھی تھی: ''هذا ما كتب عليه محمد رسول الله صلی اللہ علیہ وسلم''

مشرکوں نے کہا کہ لفظ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نہ لکھو۔ اگر رسالت کے ہم قائل ہوتے تو جھگڑا کس بات کا تھا۔

حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا اس لفظ کو مٹا دو۔حضرت علی رضی اللہ عنہ نے عرض کیا: "ما کان لی ان امحو ھذا"۔ مجھے یہ زیب نہیں دیتا کہ میں اس لفظ کو مٹاؤں۔ پھر حضور علیہ السلام نے خود اس لفظ کو مٹا دیا۔(مشکوٰۃ، جلد۲۔صفحہ ۳۵۵)

**حضرت عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا ادب:۔** ایک دفعہ حضرت عباس رضی اللہ عنہ سے رسول اللہ ﷺ نے پوچھا۔"انا اکبر وانت"۔ میں عمر میں بڑا ہوں یا تم بڑے ہو۔حضرت عباس رضی اللہ عنہ نے عرض کیا:"انت اکبر و اکرم وانا اسن منك"۔ آپ ﷺ مجھ سے بڑے ہیں (مرتبے کے اعتبار سے) اور مجھ سے زیادہ معزز ہیں۔ ہاں سن رسیدہ میں آپ ﷺ سے زیادہ ہوں۔

**دیگر صحابہ رضی اللہ عنہم کا ادب:۔** اسامہ رضی اللہ عنہ بن شریک کی روایت ہے کہ میں حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے پاس آیا، تو ان کے آس پاس صحابہ رضی اللہ عنہم یوں بیٹھے ہوئے تھے، گویا ان کے سروں پر پرندے ہیں یعنی ادباً اور تعظیماً ساکت وصامت اور غیر متحرک بیٹھے تھے۔اور حدیث شریف میں ہے:"اذاتکلم اطرق جلساہ کانما علی رؤ سھم الطیر" جب حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام گویا ہوتے تھے، تو صحابہ رضی اللہ عنہم سر جھکائے ہوئے بیٹھے رہتے تھے اور حرکت نہ کرتے تھے۔

عروہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے قریش سے جا کر کہا:"اے قریش کے لوگو! میں نے قیصر و کسریٰ اور نجاشی کے بھی دربار دیکھے ہیں۔ خدا کی قسم کسی بادشاہ کی بھی ایسی تعظیم بجا نہیں لائی جاتی جیسی صحابہ محمد رسول اللہ ﷺ کی تعظیم بجالاتے ہیں۔(بخاری صفحہ ۳۷۹)

**حضرت امام مالک رحمتہ اللہ علیہ کا ادب:۔** یہی حال آئمہ کرام رحمہم اللہ کا تھا۔

حضرت امام مالک بن انس رحمتہ اللہ علیہ جب رسول اللہ ﷺ کا ذکر کرتے یا ان کے پاس رسول اللہ ﷺ کا ذکر کیا جاتا، تو ان کے چہرے کا رنگ بدل جاتا اور آپ رحمہ اللہ سراپا تعظیم ہو جاتے، یہاں تک کہ ان کے بعض ہمنشینوں کو ان کی یہ غایت درجہ تعظیم گراں گزرتی۔ایک دن آپ رحمہ اللہ سے پوچھا گیا کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کا ذکر آنے پر یہ آپ کو کیا ہو جاتا ہے۔ آپ ﷺ نے فرمایا:"لورایتتم مارایت کما انکرتم علی ماترون" اگر حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی وہ شان اور عظمت تم دیکھتے جو میں دیکھ رہا ہوں، تو تمہیں میری اس غایت درجے کی تعظیم و تکریم پراچنبھا نہ ہوتا۔

**حدیث مبارکہ کا ادب:۔** حدیث شریف کا درس دینے سے پہلے آپ رحمہ اللہ غسل فرماتے۔نہایت عمدہ لباس پہنتے، خوشبو لگاتے اور نہایت خشوع وخضوع سے حدیث بیان فرماتے۔جب تک آپ درس دیتے رہتے۔ آپ رحمہ اللہ کی مجلس میں خوشبو برابر سلگتی رہتی۔

حضرت عبداللہ بن مبارک رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں: میں ایک دن امام مالک رحمتہ اللہ علیہ کی خدمت میں حاضر ہوا۔ آپ اس وقت حدیث شریف کا درس دے رہے تھے۔ آپ رحمہ اللہ کو بچھو نے کئی بار کاٹا۔ آپ رحمہ اللہ کے چہرے کا رنگ زرد ہو گیا، لیکن آپ رحمہ اللہ پورے صبر اور ضبط کے ساتھ حدیث بیان کرتے رہے۔ جب آپ رحمہ اللہ درس ختم کر چکے اور لوگ چلے گئے، تو میں نے پوچھا کہ آج درس دیتے وقت آپ رحمہ اللہ پر یہ کیا کیفیت طاری ہوئی؟ آپ رحمہ اللہ نے بتایا: مجھے بچھو نے کئی بار کاٹا، لیکن میں حدیث کی عظمت واکرام کے باعث ضبط کیے ہوئے بیٹھا رہا۔

شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمتہ اللہ علیہ "جذب القلوب "میں لکھتے ہیں کہ امام مالک رحمتہ اللہ علیہ مدینہ طیبہ میں اپنے گھوڑے پر سوار نہ ہوتے تھے فرماتے تھے کہ مجھے شرم آتی ہے کہ میں اس زمین کو گھوڑے کے سموں سے پامال کروں، جس سے رسول اللہ ﷺ کے مبارک قدموں نے لمس کیا ہے۔

**مدینہ منورہ میں ننگے پاؤں چلنا:۔** حضرت امام احمد بن حنبل رحمتہ اللہ علیہ جب مدینہ منورہ کی حدود شروع ہوتیں تو جوتا اتار لیتے تھے اور وہ اپنے وقت کے امام وہ عظیم محدث اور فقیہہ ننگے پاؤں مدینے کی سرزمین پر چلتے تھے کہ مبادا جس جگہ حضور اقدس علیہ الصلوٰۃ والسلام نے قدم رکھے ہوں، وہاں وہ اپنی جوتیاں رکھ دیں۔

ادب کی یہ کیفیتیں حاصل نہیں ہو سکتیں، جب تک حضور ﷺ کی ذات کی معرفت نہ ہو۔(آداب بارگاہ رسالت ﷺ ص ۵۰)

**ادب صرف صحابہ رضی اللہ عنہم کیلئے نہ تھا:۔** یہ سمجھنا فاش غلطی ہے کہ بارگاہ رسالت ﷺ کے جو آداب قرآن مجید میں بتائے گئے

ہیں وہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم ہی کے لیے تھے اور حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی مجلس ہی کے ساتھ مخصوص تھے۔ نہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی مجلس رہی نہ صحابہ رضی اللہ عنہم رہے تو کیا ان آیات کی حیثیت محض تاریخی رہ گئی ہے؟

آج بھی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا نام لیتے ہوئے، حدیث شریف پڑھتے ہوئے، مسجد نبوی ﷺ میں حاضر ہوتے ہوئے، حضور ﷺ کے ادب کو ویسا ہی ملحوظ رکھنا چاہیے۔

حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے مسجد نبوی ﷺ میں دیکھا کہ دو آدمی زور زور سے بول رہے ہیں۔ حضرت عمر رضی اللہ نے ان سے کہا:

'' اتدریان این انتما؟ ''تمہیں کچھ ہوش ہے کہ تم کہاں کھڑے ہو اور پوچھا: تم کہاں سے آئے ہو؟ انہوں نے کہا: ہم طائف کے رہنے والے ہیں۔

حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا: ''لو کنتما من اهل المدينة لا وجعتكما ضرباً '' اگر تم مدینہ شریف کے رہنے والے ہوتے تو میں تمہیں سخت پیٹتا۔ یعنی تم باہر کے رہنے والے ہو اور مسجد نبوی ﷺ کے آداب سے واقف نہیں ہو تمہیں معذور سمجھ کر معاف کرتا ہوں۔ (مشکوٰۃ جلد اص ۷۱)

اسی طرح عباسی خلیفہ ابوجعفر منصور حضرت امام مالک رحمۃ اللہ علیہ مسجد نبوی میں کسی مسئلے پر بحث کر رہا تھا۔ بحث کے دوران اس کی آواز بلند ہوگئی۔ امام مالک رحمۃ اللہ علیہ نے خلیفہ کو ڈانٹا اور فرمایا: ''لاترفع صوتك فی هذا المسجد'' اس مسجد میں آواز بلند مت کیجئے اور سورۂ حجرات کی آیتیں پڑھیں اور یہ بھی فرمایا: ''ان حرمته میتاً کحرمته حیاً''، حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی رحلت کے بعد بھی ان کی حرمت یقیناً ویسی ہی ہے، جیسی زندگی میں تھی۔

**آج بھی مشائخ کا اسی طرح ادب کیا جائے:۔** صحابہ کے ساتھ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے تعلق کی کئی نوعیتیں تھیں صحابہ رضی اللہ عنہم ان سے روحانی فیض بھی حاصل کرتے تھے اور کتاب وحکمت کی تعلیم بھی حاصل کرتے تھے۔ ''یزکیهم ویعلمهم الکتاب والحکمة'' (وہ ان کا روحانی تزکیہ کرتے تھے اور انہیں کتاب وحکمت کی تعلیم دیتے تھے۔)

حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ان کے شیخ بھی تھے اور معلم بھی تھے۔ پس مشائخ کا ادب، اساتذہ کا ادب، بزرگوں کا ادب اور اس ادب کے سلیقے اور قرینے بھی ہمیں بارگاہ رسالت ﷺ ہی سے سیکھنا ہیں، کسی اور کے دروازے پر تو نہیں جانا ہے۔

**کچھ آداب مرشد:۔** پس اپنے مشائخ اور اساتذہ کی مجلس میں مؤدب ہو کر بیٹھیے۔ ان کی آواز سے اپنی آواز پست رکھا کیجئے۔ ان کی مجلس میں چلا چلا کر بات مت کیا کیجئے۔ ان کے گھروں کے باہر کھڑے ہو کر چیخ چیخ کر انہیں آوازیں مت دیا کیجئے۔ اس بات کو اپنی روح کی گہرائیوں میں اتاریئے کہ آپ نے ان سے فیض حاصل کیا ہے۔ یہ آپ کے محسن ہیں اور شرافت کا تقاضا یہی ہے کہ جس سے فیض حاصل کیا جائے اس کے سامنے نگاہیں جھکی رہیں۔

**ایک نہایت ہی اہم بات...!!:۔** آخر میں ایک بات کہتا ہوں موحد ہو کر مؤدب ہونا بڑی بات ہے۔ موحد ہونے کے یہ معنی نہیں کہ انسان بے مہار ہو جائے۔ اہل اللہ کی شان میں گستاخیاں کرے، اپنے محسنوں کا گریبان پھاڑے اور یہ سمجھے کہ میں غیر اللہ کی نفی کر رہا ہوں۔ اسی طرح بزرگوں کے ادب کے یہ معنی نہیں کہ انہیں اٹھا کر خدا بنا دیا جائے۔ (آداب بارگاہ رسالت ص ۵۳)

**بے ادبی تباہی کی اصل وجہ:۔** کچھ لوگوں کو توحید کا مفہوم تو کچھ سمجھ میں آیا، مگر انہیں اہل اللہ کی معرفت حاصل نہ ہوئی۔ اور ان کا ادب واحترام ملحوظ نہ رکھا۔ کچھ لوگوں کو ادب کی توفیق ہوئی، مگر ان کی توحید میں خلل واقع ہوا۔ یہ دونوں بیماریاں بہت پرانی ہیں مذاہب عالم کی تاریخ گواہی دیتی ہے کہ جب بھی کسی مذہب کے پیرراہ راست سے منحرف ہوئے، یہی دو بیماریاں ان کی تباہی کا باعث ہوگئیں۔ عیسائیوں کے بارے میں قرآن مجید میں ہے: ''اتخذوا احبارهم ورهبانهم ارباباً من دون الله والمسيح ابن مريم''

(انہوں نے اللہ کے علاوہ اپنے عالموں اور راہبوں کو خدا بنا لیا تھا اور مسیح ابن مریم علیہم السلام کی الوہیت کے قائل ہوگئے تھے۔)

یہودیوں کو ایک اور بیماری بھی تھی۔ اپنے محسنوں کا گریبان پھاڑتے تھے۔ جن سے فیض حاصل کرتے تھے۔ ان ہی کے ساتھ بدتمیزی

اور بدلحاظی سے پیش آتے تھے، بلکہ نوبت یہاں تک پہنچی ہوئی تھی ۔"یقتلون النبیین بغیر حق"۔انبیاء کو ناحق قتل بھی کر ڈالتے تھے۔

**ہم اللہ سے راہ ادب کے بھکاری ہیں:۔** پس پھر ایک بار کہتا ہوں کہ موحد ہو کر مؤدب ہونا اور مؤدب ہوتے ہوئے موحد ہونا بہت بڑی سعادت ہے اور ہم اللہ تعالیٰ سے اس سعادت کی بھیک مانگتے ہیں۔"اهدنا الصراط المستقيم صراط الذين انعمت عليهم غير المغضوب عليهم ولاالضالين" یا اللہ! ہمیں سیدھی راہ پر چلا،ان لوگوں کی راہ پر جن پر تو نے کرم کیا۔ان یہودیوں کی راہ پر نہ چلا نا جو بے ادب اور گستاخ تھے، جو بدتمیز اور بدلحاظ تھے اور جن پر تیرا غضب نازل کیا گیا اور نہ ان عیسائیوں کی راہ پر چلانا جنہوں نے بندوں کو خدا بنا لیا تھا اور گمراہی میں مبتلا ہوئے۔

"سبحان ربك رب العزة عما يصفون و سلام على المرسلين والحمدلله رب العالمين" (آداب بارگاہ رسالت ص ۵۵)

**ادب عقائد کا لازمی حصہ ہے:۔** صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے سینوں پہ انوار رسالت براہ راست پڑے۔ یہ وہ سعادت ہے کہ تمام سعادتیں اس کے سامنے ہیچ ہیں۔(صحابہ کرام کا ادب ص ۵۹)

عقائد اسلامیہ پر جتنی مستند کتابیں لکھی گئی ہیں، ان میں فقہاء امت رحمہم اللہ نے صحابہ رضی اللہ عنہم کے ادب واحترام کو عقائد اسلامیہ کا ایک لازمی جز قرار دیا ہے۔(صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا ادب ص ۶۸)

## قرآن مقدس کا ادب واحترام

**قرآن کا ادب کرنے والا اللہ کا ولی:۔** حضرت مولانا عبدالسلام بستوی رحمۃ اللہ علیہ اپنی کتاب 'الدعاء المقبول الما ثور عن القران واحاديث الرسول" میں لکھتے ہیں: قرآن مجید کی ظاہری تعظیم بھی کرنی چاہیے۔اس سے بہت ثواب ملتا ہے۔زمین پر قرآن مجید کے گرے ہوئے ورقوں کا اٹھانے والا اللہ تعالیٰ کا ولی ہوتا ہے اور اللہ تعالیٰ کے نام کے لکھے ہوئے کاغذوں کو زمین سے اٹھانے والا علیین میں بلند مرتبہ پائے گا۔
(صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا ادب ص ۸۴)

**ادب کرنے والے کا فرشتوں میں اکرام:۔** طبرانی رحمہ اللہ کی معجم صغیر میں ہے حضرت علی کرم اللہ وجہہ کہتے ہیں کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا کہ زمین پر جب کوئی کتاب گر پڑتی ہے تو اسے اٹھانے کے لیے اللہ تعالیٰ فرشتوں کو بھیج دیتا ہے۔وہ فرشتے اپنے پروں سے اسے ڈھانپ لیتے ہیں اور اس کی تعظیم کرتے ہیں، یہاں تک کہ اللہ تعالیٰ اپنے ولیوں میں سے کسی ولی کو بھیج دیتا ہے تو وہ اسے زمین سے اٹھا لیتا ہے اور جو زمین سے کسی ایسی تحریر کو اٹھائے جس میں اللہ کے ناموں میں سے کوئی نام ہو تو اللہ تعالیٰ اس کے نام کو بلند کرتا ہے اور اس کے ماں باپ کے عذاب میں تخفیف کر دیتا ہے، اگر چہ وہ کافر ہوں۔(صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا ادب ص ۸۵)

**ادب کی بدولت ولایت کا اونچا مقام:۔** حضرت مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ ایک روز بیت الخلاء گئے تو آپ رحمہ اللہ نے دیکھا کہ مٹی کا ایک پیالہ نجاست سے آلودہ پڑا ہے اور اس پر لفظ "اللہ" منقوش ہے۔آپ رحمہ اللہ اس پیالے کو لے کر باہر آ گئے اور پانی منگوا کر اسے دھویا اور خوب پاک صاف کیا۔نیازمندوں نے ہر چند عرض کیا کہ ہم اسے پاک کرتے ہیں، مگر آپ رحمہ اللہ نے پیالہ ان کو نہ دیا اور خود ہی اسے پاک صاف کرتے رہے، پھر اس پیالے کو سفید کپڑے میں لپیٹ کر اونچی جگہ رکھ دیا اور جب پانی پینا چاہتے تو اسی پیالے میں پیتے۔اس تعظیم کی برکت کی وجہ سے اللہ تعالیٰ کی طرف سے آواز آئی کہ جس طرح تم نے ہمارے نام کی تعظیم کی ہے اسی طرح ہم نے بھی تمہارے نام کو دنیا اور آخرت میں مکرم ومحترم بنا دیا ہے آپ رحمہ اللہ فرماتے تھے کہ اس عمل سے جس قدر فیوض وبرکات مجھے حاصل ہوئیں ان کا حصول سو سال کی ریاضت سے بھی ممکن نہ تھا۔
(حضرت القدس، دفتر دوم، ص ۷۸)

**حضرت مجدد الف ثانی رحمہ اللہ کا ادب:۔** حضرت مولانا محمد ہاشم کشمی رحمۃ اللہ علیہ "زبدة المقامات" میں لکھتے ہیں ایک روز میں حضرت مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں حاضر تھا اور حضرت رحمہ اللہ اس وقت معارف تحریر فرما رہے تھے۔ پیشاب کے تقاضے

کے غلبے کی وجہ سے آپ رحمہ اللہ نہایت تیزی سے وضوخانے کی طرف گئے مگر فوراً واپس آ گئے۔ مجھے حیرت ہوئی کہ آپ رحمہ اللہ اتنی جلدی واپس کیوں کر آ گئے۔ باہر آتے ہی آپ رحمہ اللہ نے پانی کا لوٹا منگوایا اور بائیں ہاتھ کے انگوٹھے کا ناخن دھویا اور پھر وضوخانے میں چلے گئے۔ فارغ ہوئے تو فرمایا کہ میں وضوخانے میں گیا ہی تھا کہ میری نظر ناخن کی پشت پر پڑی تو سیاہی کا وہ نقطہ نظر آیا جو قلم کی درستگی جانچنے کے لیے انگوٹھے پر میں نے لگایا تھا۔ وہ سیاہی کا نقطہ بھی حروف قرآنی کی کتابت کے اسباب میں سے تھا۔ اس نقطہ سیاہی کے ساتھ مجھے پیشاب خانے میں بیٹھنا ادب کے منافی معلوم ہوا اگرچہ پیشاب کا تقاضا شدت کا تھا اور اس کی وجہ سے میں تکلیف میں تھا لیکن ترک ادب کی تکلیف اس سے بھی زیادہ سخت تھی۔ (ص ۱۷۰ بحوالہ: صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا ادب ص ۸۷)

**نام کتاب:۔ حقیقت ذکر الٰہی....... مصنف:۔ سید ابوبکر غزنوی رحمہ اللہ**
**ناشر:۔ صدر شعبہ علوم اسلامیہ، انجینئرنگ یونیورسٹی (لاہور)**

**روحانی بیماریوں کا جائزہ:۔** اگر روحانی بیماریوں کا جائزہ لیا جائے، تو حقیقت میں بیماریاں دو ہی ہیں:

ا۔ عقیدہ وعمل میں تضاد کی بیماری...... اس بیماری میں عقیدہ درست ہوتا ہے، ذہن خیر وشر میں حد فاصل کھینچتا ہے لیکن اعضاء وجوارح عقیدے کا ساتھ نہیں دیتے، عقل کہتی ہے کہ اللہ کی محبت تمام محبتوں پر غالب ہونی چاہئے مگر عین اس وقت جب عقل یہ کہہ رہی ہوتی ہے، انسان محسوس کرتا ہے کہ حب مال، حب جاہ، حب حسن مجاز اللہ کی محبت پر چھا گئی ہے۔ انسان تسلیم کرتا ہے کہ غیر اللہ کا درد دل میں نہیں ہونا چاہیے، مگر دل میں جھانکتا ہے تو جھوٹے خداوندوں کے خوف سے اسے ملوث پاتا ہے۔ انسان مانتا ہے کہ حسد، بغض، کینہ، عناد، تکبر، بخل، روحانی بیماریاں ہیں اور دل ان سے پاک ہونا چاہئے، مگر اس کے باوجود دل میں ان سانپوں کو رینگتا ہوا دیکھتا ہے۔ ذہن میں یہ سوال ابھرتا ہے کہ عقیدہ وعمل کے اس تضاد کا علاج کیا ہے؟

**دوسری روحانی بیماری کا نتیجہ نگاہ تشکیک:۔** ۲۔ کبھی ایسا ہوتا ہے کہ خود عقیدے کی چولیں ڈھیلی ہو جاتی ہیں۔ ذہن خیر وشر میں واضح طور پر حد فاصل نہیں کھینچتا ہے۔ عقل سرکش ہو کر چھوٹی ہو جاتی ہے اور ہر وہ بات جو اس کی گرفت میں نہیں آتی، اس کے وجود ہی سے منکر ہو بیٹھتی ہے اس بیماری میں سوچنے کا انداز یوں ہوتا ہے۔ جانے اس کائنات کا نظام چلانے والا کوئی ہے بھی کہ نہیں۔ وحی وتنزیل کی حقیقت کیا ہے، وحی غیر مرئی، ملائکہ کا وجود غیر مرئی خدا کی ہستی ناقابل ادراک، روح کا کوئی مستقل وجود ہے یا حیات مادے ہی کا خاصہ ہے اور مادے سے ہٹ کر حیات کا کوئی وجود نہیں۔ پھر حیات بعد الممات کیا ہے؟

وہ شے جو حواس کی گرفت میں نہیں آتی، انسان اس کے وجود میں متشکک (Sceptic) ہو جاتا ہے۔ اس تشکیک کا علاج کیا ہے؟

**عقیدہ وعمل میں تضاد کی وجہ:۔** عقیدے اور عمل میں تضاد کیوں ہوتا ہے؟ انسان کا وجود مختلف اور متضاد عناصر سے مرکب ہے۔ اس کے خمیر میں حیوانیت، بہمیت، سبعیت، ملکیت، یہ سب کچھ گندھا ہوا ہے۔ جب ملکیت، بہمیت وسبعیت سے مغلوب ہو جاتی ہے، عقیدہ وعمل میں تضاد رونما ہوتا ہے۔ جب نفسانیت کا غلبہ ہو جاتا ہے، تو اعضاء ذہن کا ساتھ نہیں دیتے۔ اس آیت میں اسی حقیقت کی نشان دہی کی گئی ہے۔

"ان النفس لا مارۃ بالسوٓء" (۱۲:۵۳) نفس برائی کا بہت حکم دینے والا ہے۔

قرآن مجید نے نفس کے علاوہ ایک اور دشمن کی خبر دی ہے جو برائی پر اکسانے والا ہے۔

ان الشیطن لکم عدوفا تخذوہ عدواً (۳۵:۶) ترجمہ: یقیناً شیطان تمہارا دشمن ہے۔ اسے (دل ودماغ کی ہم آہنگی کے ساتھ) دشمن سمجھو۔

**شیطان کو بھی نفس ہی نے بہکایا:۔** شیطان کے بارے میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: "یجری کمجری الدم" (وہ انسان کی رگوں میں خون کی طرح دوڑتا ہے)

اور اس میں اچنبھے کی کوئی بات نہیں۔ جیسے انسانی جسم میں ہوا کی آمد و رفت جاری ہے۔ جیسے بجلی جسم میں سرایت کر جاتی ہے۔ شیاطین کے ارواح ہیں، ان کا جسم میں سرایت کر جانا آسانی سے سمجھ میں آتا ہے۔ شیطان بڑا گھاگ اور خرانٹ ہے۔ وہ سرد و گرم عالم چشیدہ ہے۔ اس نے چرخ کی ان گنت گردشیں دیکھی ہیں۔ وہ ہر شخص کی کمزوریوں پر نظر رکھتا ہے اور نفس کے کمزور ترین حصے کو چھوتا ہے۔ وہ ایسا احمق نہیں کہ جس شخص کے خمیر میں فیاضی گندھی ہوئی ہو، جس کی ہڈیوں میں سخاوت رچی ہوئی ہو، وہ اسے بخل پر آمادہ کرے گا وہ اسے اسراف پر آمادہ کرے گا، وہ اسے تبذیر پر مائل کرے گا، وہ اسے بے جا اور بے محل خرچ کرنے پر اکسائے گا، وہ ایک نازک مزاج شاعر کو قتل و غارت پر آمادہ نہیں کرے گا۔ وہ سمجھتا ہے کہ اس میں دھینگا مشتی کی صلاحیت نہیں۔ وہ اسے شراب نوشی اور حسن پرستی پر اکساتا ہے۔

پس نفس اور شیطان دو بڑے دشمن ہیں اور نفس شیطان سے بھی بڑا دشمن ہے۔ آدم و حوا علیہم السلام کو شیطان نے بہکایا ''فـــازلهـمـــا الشیطان'' مگر خود شیطان کو کس نے بہکایا؟ اسے نفس ہی نے بہکایا۔ اس وقت تو کوئی اور شیطان نہ تھا۔

**نفس اور شیطان سے بچنے کا طریقہ:۔** اب سوال یہ ہے کہ نفس اور شیطان کو کیسے پچھاڑیں؟ انہیں پچھاڑنے کے لیے ناگزیر ہے کہ پہلے کتاب و سنت کی روشنی میں ان کی حقیقت معلوم کریں۔ امام بخاری رحمہ اللہ نے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت کی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: ''الشیطان جاثم علی قلب ابن آدم فاذا ذکر اللہ خنس واذا غفل و سوس ''(بخاری شریف) شیطان آدمی کے دل پر جم کر بیٹھتا ہے۔ جب آدمی اللہ کا ذکر کرتا ہے تو وہ پیچھے ہٹ جاتا ہے اور جونہی انسان ذکر سے غافل ہوتا ہے۔ جی میں وسوسے ڈالتا ہے۔

اس حدیث سے معلوم ہوا کہ جب انسان اللہ کا ذکر کرتا ہے تو شیطان کو جو ابن آدم کے دل پر جم کر بیٹھتا ہے اور رگوں میں خون بن کر دوڑتا ہے، آدمی کے جسم سے باہر آنا پڑتا ہے اور جب تک آدمی ذکر میں مشغول رہتا ہے، ذکر کا نور اسے قریب نہیں آنے دیتا۔

**غافل دل شیطان کے نشیمن:۔** آپ یقین کیجئے کہ جو لوگ اللہ کے ذکر سے غافل ہیں، شیاطین نے ان کے سینوں کو اپنا نشیمن بنا رکھا ہے۔

ومن یعش عن ذکر الرحمن نقیض له شیطناً فهوله قرین (۳۶:۴۳)

جو شخص اس رحم کرنے والے آقا کے ذکر سے اندھا ہو جاتا ہے ہم اس پر شیطان مقرر کر دیتے ہیں اور وہ شیطان ہر وقت اس کے ساتھ ساتھ رہتا ہے۔ وہ خدا جو ہمیں عدم سے وجود میں لایا اور جس نے بتدریج ہمیں حد کمال تک پہنچایا، وہ خدا جو دن رات ہم پر جسمانی، ذہنی اور روحانی نوازشوں کی بارش کرتا ہے، ہم میں سے جو اس محسن اعظم کی یاد سے غافل ہو جاتا ہے، اللہ کا قانون یہی ہے کہ اس احسان فراموش کی روحانی مناسبت شیاطین سے ہو جاتی ہے۔

**روحانی ایٹم بم سے نفس اور شیطان پر بمباری:۔** ذکر الٰہی چونکہ شیطان کے حق میں بمباری سے کم نہیں۔ اس لیے وہ جس پر مسلط ہوتا ہے۔ پہلا کام وہ یہ کرتا ہے کہ اسے اللہ کے ذکر سے غافل کر دیتا ہے۔ ''استحوذ علیهم الشیطن فانسهم ذکر الله اولئك حزب الشیطن الآ ان حزب الشیطن هم الخسرون'' (۱۹:۵۸)

شیطان ان پر مسلط ہوا تو اللہ کا ذکر انہیں بھلا دیا۔ یہی لوگ شیطان کی ٹولی میں ہیں دیکھو شیطان کی ٹولی ہی گھاٹے میں رہنے والی ہے۔

جب بھی کوئی دشمن پر قابو پا لیتا ہے تو سب سے پہلے وہ دشمن سے ان ہتھیاروں کو چھینتا ہے جو اس کے لیے ہلاکت کا سامان ہیں۔

اس آیت سے اور بھی وضاحت ہوگئی کہ ذکر الٰہی شیطان کے لیے حد درجہ ہلاکت آفریں ہے جبھی تو انسان پر قابو پاتے ہی ذکر الٰہی سے غافل کرنے کی فکر سب سے پہلے اسے دامن گیر ہوتی ہے۔

پس یہ بات واضح ہوئی کہ اللہ اور اس کے رسول ﷺ کی نظر میں شیطان کا علاج ذکر الٰہی ہے۔

**ذکر الٰہی دلوں کی صفائی کا ذریعہ:۔** اب آیئے قرآن و حدیث کی روشنی میں نفس کا علاج تلاش کریں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: لکل شئی صقالة وصقالة القلوب ذکر الله (بیهقی) ہر شے کو چمکانے کے لیے پالش ہوتی ہے اگر دلوں کو تم صیقل کرنا چاہو

تو اللہ کے ذکر سے صیقل کرو۔

پس اگر دل کو حسد، بغض، تکبر، بخل کے گردوغبار سے صاف کرنا چاہو تو اس کی تدبیر بھی ذکر الٰہی ہے۔

یکے دواست بدرالشفاء میکدہ ہا    زہر مرض کہ بنالد کسے شراب دہید

**آٹھ پہر ذکر کی اہمیت و دلیل:۔** چونکہ نفس اور شیطان دونوں کا علاج ذکر ہے، اسی لیے قرآن نے دوام ذکر پر زور دیا:

فاذ اقضیتم الصلوٰۃ فاذکروا اللہ قیاماً وقعوداً وعلیٰ جنوبکم (۱۰۲:۴) جب تم نماز سے فارغ ہو جاؤ تو اللہ کا ذکر کرو۔ اٹھتے بیٹھتے، پہلو بدلتے ہوئے۔ اور اللہ والوں کے بارے میں فرمایا: الذین یذکرون اللہ قیاماً وقعوداً وعلیٰ جنوبھم (۱۹:۳) وہ اللہ کو یاد کرتے ہیں کھڑے ہوں، بیٹھتے ہوں یا لیٹے ہوں۔ اسلامی نقطہ نظر یہ ہے کہ صلح ہو یا جنگ ہو، بزم ہو یا رزم ہو اللہ کا ذکر مسلسل اور پیہم کرو۔ سورۂ انفال میں ہے: یایھا الذین امنوا اذالقیتم فئۃ فاثبتوا واذکروا اللہ کثیراً لعلکم تفلحون (۴۶:۸)

اے ایمان والو! جب کسی جتھے سے تمہاری ٹکر ہو جائے تو جم کر لڑو اور اللہ کا ذکر کثرت سے کرو، تاکہ تمہیں کامرانی حاصل ہو۔

جب حضرت موسیٰ اور ہارون علیہما السلام سے کہا گیا کہ فرعون سرکش ہو گیا، جاؤ اسے سمجھاؤ، تو ساتھ ہی کہا: ''ولا تنیافی ذکری'' (۴۲:۲۰) میری یاد میں سستی نہ کرنا۔

حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے بارے میں حدیث میں آیا ہے: کان یذکر اللہ علی کل احیانہ (مسلم) وہ ہر آن، ہر لمحہ اللہ کا ذکر کرتے تھے۔ عبداللہ بن بشر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے ایک صحابی رضی اللہ عنہ نے بارگاہ رسالت ﷺ میں عرض کیا:

''یا رسول اللہ ﷺ ان شرائع الاسلام قدکثرت علی فاخبرنی بشی اتشبث بہ''

اسلام کے احکام تو بہت سے ہیں مجھے کوئی ایک بات ایسی بتا دیجئے جسے میں اپنا دستور العمل ٹھہرالوں۔

حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا: ''لایزال لسانك رطباً من ذکر اللہ'' (ترمذی) تیری زبان ہر وقت اللہ کے ذکر سے تروتازہ رہے۔

**دوام ذکر ہر بیماری کا علاج:۔** پس دوام ذکر ہی عقیدہ و عمل میں تضاد کا علاج ہے۔ اسی سے ملکیت بہمیت پر غالب ہوتی ہے اسی سے تزکیہ نفس ہوتا ہے۔ اسی سے جذبات کی تطہیر ہوتی ہے۔ وہ لوگ جنہیں اللہ کے راستے کی معرفت حاصل ہوئی، اللہ کی یاد سے پل بھر کی غفلت کو بھی معصیت سمجھتے ہیں۔

صرف عصیاں ہوا وہ لحظہ عمر    جو تری یاد میں بسر نہ ہوا

**تمام مذہبی جماعتوں کیلئے ذکر کے دوام کی ضرورت:۔** پس وہ تمام مذہبی جماعتیں جو ذکر الٰہی کی الٹی سیدھی تعبیریں کرتی ہیں اور ذکر الٰہی سے گریز کی راہیں ڈھونڈتی ہیں، ان کے نظریات و افکار میں شیطانی وساوس کو دخل ہوتا ہے۔ شیطان ان کے جی میں وسوسہ ڈالتا ہے کہ ذکر الٰہی سے مراد یہ ہے کہ وہ یاد رہے......یعنی اس کا خیال رہے اور خیال کی حقیقت بھی اس سے زیادہ کچھ نہیں کہ اس کے بتلائے ہوئے کاموں پر عمل کیا جائے۔ یوں شیطان بہکا پھسلا کر ذکر الٰہی سے انہیں غافل کر دیتا ہے اور ان پر مسلط ہو جاتا ہے۔ ذکر الٰہی سے گریز قرآن مجید کی نظر میں منافقت کی نشانی ہے۔ ولا یذکرون اللہ الا قلیلاً (۱۴۱:۴)

جو فرقہ اللہ کی عبادت سے فرار کے بہانے تراشے اور یہ کہے کہ قرآن مجید میں تو پانچ نمازوں کا ذکر نہیں ہے، خود اللہ کی عبادت سے یہ فرار میری نظر میں ان کی ضلالت اور گمراہی کی سب سے بڑی دلیل ہے، وہ عمل کہ جب سے فرض ہوا اس وقت سے لے کر آج تک پورے عالم اسلامی میں بلا ناغہ پانچ وقت دہرایا گیا، اس عمل کے بارے میں ان کی یہ کٹ حجتیاں اور حیلہ سازیاں ان کے محجوب ہونے کی خبر دیتی ہیں۔

**اہل اللہ کی پہچان:۔** اللہ والوں کی تو یہ پہچان ہے کہ وہ اس کی بارگاہ میں بار بار حاضر ہونے کے لیے بہانے ڈھونڈتے ہیں۔ پانچ نمازوں سے بھی ان کی محبت کی پیاس نہیں بجھتی۔ کبھی چاشت اور کبھی اشراق، کبھی صلوٰۃ اوابین اور کبھی صلوٰۃ تسبیح سے پیاس بجھاتے ہیں۔ وہ

''الذین یبیتون لربھم سجدا وقیاماً'' کی مجسم تفسیر ہوتے ہیں۔ان کی راتیں اس عالم میں بسر ہوتی ہیں کہ کبھی اپنے رب کے حضور میں کھڑے ہوتے ہیں اور کبھی سجدہ ریز ہوتے ہیں۔کہاں یہ نفوس قدسیہ کہ اٹھتے، بیٹھتے، چلتے پھرتے، پہلو بدلتے ہوئے آٹھوں پہر چونسٹھ گھڑی ان کی زبانیں اور ان کی روحیں ذکر الٰہی میں ڈوبی ہوئی ہیں اور کہاں وہ بندگان غفلت شعار اور گم گشتگان راہ کہ ان کے لائحہ عمل میں ذکر الٰہی کا سرے سے مذکور ہی نہیں۔ شتان مابینھما

**ذکر اللہ سے امراض دور ہونے کی علت:۔** اب سوال یہ ابھرتا ہے کہ آخر یہ کیا بات ہوئی کہ محض چند الفاظ کی تکرار سے شخصیت کے تمام گوشے متاثر ہونے لگتے ہیں اور قوت عمل جاگ اٹھتی ہے۔محض زبان کو حرکت میں لانے سے جی کا غبار دھلنے لگتا ہے۔روحانی بیماریاں چھٹنے لگتی ہیں اور عقیدہ وعمل میں ہم آہنگی پیدا ہونے لگتی ہے،آخر اس کی علت کیا ہے؟

آیئے اسی دانائے سبل ﷺ سے پوچھیں اور انہی کے فرمودات کی روشنی میں اس کا جواب تلاش کریں۔حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کا ارشاد ہے:لایقعد قوم یذکرون الله الا حفتهم الملئكة وغشيتهم الرحمة ونزلت عليهم السكنة وذكرهم الله في من عنده (رواہ مسلم)

جب بھی کچھ لوگ اللہ کے ذکر کی خاطر مل بیٹھتے ہیں۔فرشتے ان کا احاطہ کر لیتے ہیں، رحمت انہیں ڈھانپ لیتی ہے،سکینت ان پر نازل ہوتی ہے اور خدا بھی ان کا ذکر کرتا ہے،ان سے جو اس کے پاس ہیں۔

آسمان سجدہ کند بہر زمینے کہ برو   یک دو کس، یک دو زماں، بہر خدا بنشینند

اس حدیث سے واضح ہوا کہ جو لوگ بھی اللہ کا ذکر کرتے ہیں،ان آداب کو ملحوظ رکھتے ہوئے جو اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے سمجھا دیئے ہیں، ناگزیر ہے کہ ان پر رحمت وسکینت کا ورود ہو۔

**رحمت کی حقیقت سلطان العارفین رحمہ اللہ کی نگاہ میں:۔** اس رحمت اور سکینت کی حقیقت کیا ہے؟ وہ ایک جوہر ہے جس کا ورود قلب پر ہوتا ہے۔وہ جوہر جو تمام روحانی بیماریوں کی دوا ہے۔بجا کہا حضرت سلطان العارفین رحمۃ اللہ علیہ نے نور الھدیٰ میں:''مجرد نزول انوار ہمہ اوصاف ذمیمہ را از قلب بری کند''۔(انوار الٰہی کا محض دل سے لمس تمام روحانی بیماریوں کو اُچک لیتا ہے۔

وہ شخص ذکر کی حقیقت وروح سے یکسر محروم رہا جس نے سکینت سے مراد محض ذہنی سکون سمجھا اور رحمت کے جوہر سے آشنا نہ ہوا۔

پس یہ رحمت تمام روحانی بیماریوں کی دوا بھی ہے اور اللہ والوں کی روحانی غذا بھی۔یہ جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: ''ابیت عند ربی یطعمنی ویسقینی'' (متفق علیہ)

میں رات اپنے رب کے پاس بسر کرتا ہوں وہ مجھے کھلاتا اور پلاتا ہے۔تو اس سے مراد بھی روحانی رزق ہے جسے عامۃ الناس کو سمجھانے کے لیے کھلانے پلانے سے تعبیر کیا۔

**اہل اللہ پر رحمت وسکینت کی مختلف اقسام:۔** ذہن میں ایک استفہامیہ نشان یہ بھی ابھرتا ہے کہ رحمت وسکینت کے معانی میں حد فاصل کیسے کھینچی جائے۔اگر یہ مترادف لفظ ہیں تو صرف ''غشیتھم الرحمہ'' کہنا ہی بس کرتا تھا اور ''نزلت علیھم السکینہ'' حشو وزوائد میں سے ہوا اور اس افصح العرب ﷺ کے بارے میں یہ خیال کرنا کہ وہ فالتو لفظ بولتے تھے، بہت بڑی بدگمانی ہے۔قرآن وحدیث میں اسی قبیل کے متعدد الفاظ آئے ہیں:صلوٰۃ،سلام،رحمت، برکت سکینت۔ان کے معانی میں حد فاصل کھینچنے میں دقت ہوتی ہے۔

اگر چشم بصیرت ہو تو عالم روحانی کی حقیقتوں پر یہ عالم آب وگل بھی دلالت کناں ہے۔یہ مادی رزق جو اللہ نے اپنی تمام مخلوق کے لیے پیدا کیا۔جسے ملحد، زندیق، کافر، اسے گالیاں دینے والے،اس کے وجود سے انکار کرنے والے سبھی کھاتے ہیں،اللہ نے اس میں کس قدر تنوع پیدا کیا۔سبزیوں اور پھلوں کی اقسام پر غور کیجئے۔آم پیدا کیے تو اس کی بیسیوں قسمیں بنائیں۔خربوزہ پیدا کیا تو ساتھ سردا اور گرما پیدا کیا۔مختلف اقسام وانواع، پھر ہر نوع میں تنوع در تنوع۔

پھر کیا اس رزق میں اللہ نے کوئی تنوع نہ رکھا، جو اس نے اپنے عاشقوں اور محبوبوں کے لیے پیدا کیا۔ وہ رزق جوان بندوں کے لیے پیدا کیا۔ جنہوں نے اس کی خاطر دو جہانوں کو خیر آباد کہا اور اس کی ذات کے لیے وقف ہو گئے کیا وہ ایک ہی قسم کی رحمت ہے جو اہل ذکر کی روح پر وارد ہوتی ہے۔ جو شخص یہ سمجھتا ہے وہ نوامیس فطرت سے یکسر نا آشنا ہے۔ جب اس نے رحمت کی تخلیق کی تھی، تو اس کی صفت خلاقی بھرپور جوش میں آئی تھی اور اس نے ان گنت رحمت کی قسمیں پیدا کیں۔ اتنی قسمیں جنہیں تم حیطہ شمار میں نہ لا سکو، یہ صلوٰۃ، یہ سلام، یہ رحمت، یہ برکت، یہ سکینت یہ سب اس کی رحمت کی انواع واقسام ہیں جو اہل اللہ کے سینوں پر وارد ہوتی ہیں۔ وہ لوگ جو اس لذت سے محروم ہیں، وہ لغت میں صلوٰۃ، سلام، رحمت، برکت اور سکینت کے معانی ڈھونڈتے ہیں اور جب ان کے معانی میں کوئی حد فاصل نہیں کھینچ سکتے تو پریشان ہوتے ہیں۔

عاشقی نہ شدی، محنت الفت کشیدی کس پیش تو غم نامہ ہجراں چہ کشاید

(اور) من لم یذق حرق الھوی لم یدر ما جھد البلاء

**روحانی کیفیت سے آشنائی:۔** یہ بات تو سینے پر وارد ہونے کی ہے۔ زبانی سمجھانے کی نہیں ہے۔ کیفیت روحانی ہو، ذہنی ہو یا جسمانی، وہ محسوس تو کی جا سکتی ہے، مگر دوسرے کو سمجھائی نہیں جا سکتی۔ جیسے کسی آدمی نے آم نہ کھائے ہوں۔ آپ اسے ہزار سمجھائیں کہ لنگڑے کی یہ لذت ہے، دسہری کی حلاوت ایسی ہے اور ٹپکے کا مزا ایسا ہوتا ہے۔ وہ ان لذتوں کا فرق سمجھنے سے یکسر قاصر رہے گا۔

**روحانی لذت کے سامنے ہر کیفیت ہیچ:۔** پھر یاد رکھو کہ اس روحانی رزق کی لذت کے سامنے کائنات کی تمام لذتیں ہیچ ہیں۔ یہ جو تم اہل اللہ کو دیکھتے ہو کہ رات بھر اس کی بارگاہ میں بیٹھے رہتے ہیں، یونہی خشک اور بے لذت تو نہیں بیٹھے ہیں۔

دیدہ باشنداز رخ آں دوست اندک جلوہ ورنہ ازاحیائے شب، شب زندہ داراں راچہ حظ

دوست کے مکھڑے کی کچھ جھلکیاں انہیں نظر آتی ہوں گی، وگرنہ رات بھر جاگنے کی انہیں کیا پڑی ہے۔

یہ جو صبح کی نماز کے بعد طلوع آفتاب تک اس کے حضور میں جم کر بیٹھے رہتے ہیں جبکہ باد نسیم اور نمازیوں کو بھی تھپک تھپک کر سلا رہی ہوتی ہے، روحانی غذا کھاتے ہیں اور شدید سرور و کیف کے عالم میں ہوتے ہیں۔

یہ جو ابراہیم بن ادھم رحمہ اللہ نے بادشاہت پر لات ماری اور تخت و تاج اس سے چھوٹ گیا، تو یہ محض اس لیے کہ اللہ کا ذکر بادشاہت سے لذیذ تر تھا۔ سلطان العارفین رحمہ اللہ نے اپنے دیوان کے مطلع میں اسی روحانی رزق کی لذتوں کا ذکر کیا ہے۔

اندر بوٹی مشک مچایا جاں پھلن پر آئی ہو

ذکر سے میرا سینہ مہک اٹھا ہے اور قریب ہے کہ میں اپنے آپ میں نہ رہوں۔

**روحانی لذت سے نا آشنا...... محروم و کم نصیب:۔** پس محروم اور کم نصیب ہیں وہ لوگ جنہیں اس روحانی رزق سے کوئی حصہ نہیں ملتا ہے اس سے بڑھ کر بدبختی کی بات اور کیا ہو سکتی ہے کہ اللہ کے ہاں تمہارا راشن کارڈ ہی نہ بنا ہو۔ جب تک فیضان نہیں ہوتا ہے عبادت طبیعت پر گراں گزرتی ہے۔

انها لکبیرة الاعلی الخاشعین......اور فیضان ہو تو نماز آنکھوں کی ٹھنڈک ہے اور زندگی کی سب سے بڑی لذت۔ حضور ﷺ کا ارشاد ہے: جعلت قرة عینی فی الصلوٰة (نسائی) میری آنکھوں کی ٹھنڈک نماز میں رکھی گئی ہے۔

خبیب رضی اللہ عنہ بن عدی کو جب پھانسی پر لٹکانے کے لیے لے جا رہے تھے تو کفار نے پوچھا کوئی آرزو ہو تو کہو: فرمایا: ''مجھے دو رکعت نماز پڑھ لینے دو''۔

**روحانی لذت کے بغیر زندگی ادھوری:۔** جب انسان اس روحانی غذا کی لذت سے آشنا ہو جاتا ہے تو وہ اس کے بغیر زندہ نہیں رہ سکتا۔ اس نشہ رحمت و سکینت کے بغیر زندگی اسے پھیکی اور بے کیف معلوم ہوتی ہے، جیسے بھوکا بیتابی سے روٹی کی طرف لپکتا ہے اور پیاسا بے

چینی سے پانی کی طرف ہاتھ بڑھاتا ہے۔اسی بے تابی اور بے قراری سے وہ اللہ کے ذکر وعبادت اور مخلوق کی خدمت کی طرف لپکتا ہے تاکہ بادۂ رحمت سے وہ روح کی پیاس بجھا سکے وہ لوگ جو رحمت وسکینت کی فضا میں جیتے ہیں، وہ اگر اس کے احکام پر عمل نہ کریں اور اس کی منہیات سے نہ بچیں تو وہ فیضان رحمت سے محروم ہو جاتے ہیں اور فیضان رحمت کے بغیر ان کا دم گھٹتا ہے اور زندگی اداس ہو جاتی ہے یوں بغیر کسی کاوش اور مشقت کے زندگی نیکی اور بھلائی کے سانچے میں ڈھل گئی۔عقیدہ وعمل میں ہم آہنگی پیدا ہوئی اعضاء وجوارح عقیدے کا ساتھ دینے لگے۔

ذکر الٰہی سے رحمت کا ورود ہوتا ہے۔ وہ رحمت تمام روحانی بیماریوں کی دوا ہے اور اہل اللہ کی روحانی غذا ہے۔ وہ رحمت رات کے اندھیرے ہی میں نہیں، دن کے اجالے میں برستی ہے۔ وہ رحمت نیند کی حالت میں نہیں، ہوش وآگہی کے عالم میں برستی ہے۔ وہ دن دہاڑے برستی ہے اور عالم بیداری میں برستی ہے۔ ؎

نه شبم، نه شب پرستم که حدیث خواب گویم

**لذت ہمیں تو حاصل نہ ہوئی.......!۔** آپ بھی جی میں کہتے ہوں گے کہ یہ کیا پہیلیاں ہیں۔ یہ کیا کہتے ہیں، ذکر تو کبھی کبھار ہم بھی کرتے ہیں۔نماز ہم بھی پڑھتے ہیں، مگر یہ رحمت وسکینت کی بارش برسنے کا کوئی حادثہ ہمیں تو پیش نہیں آیا۔ وہ رحمت اگلے وقتوں میں برستی ہوگی۔

اے شوق منفعل یہ تجھے کیا خیال ہے؟

اس کی صفت رحمان ورحیم بھی ازلی وابدی ہے۔ وہ پل بھر کے لیے بھی کبھی معطل نہیں ہوئی۔ وہ سرمدی اور لم یزلی ہے۔صفت رحمان کا تقاضا ہے کہ رحمت ہر دور میں برسے۔آپ کہیں گے یہ باتیں تو لذیذ ہیں مگر کیا تدبیر کریں کہ رحمت کا ورود ہونے لگے؟

**ہم پر ورودِ رحمت کیوں نہیں ہوتا؟:۔** یہ مرض عام ہو گیا ہے کہ ذکر دنیوی اغراض کے لیے کیا جاتا ہے کوئی ملازمت کے لیے ذکر کرتا ہے کوئی شادی کے لیے تسبیح پھیرتا ہے، کوئی وظیفے پڑھتا ہے کہ اس کے ہاں اولاد نہیں، کوئی اس لیے پڑھتا ہے کہ میرے ہاں لڑکیاں ہوتی ہیں اور لڑکا نہیں۔ دنیا کے دھندے اور جنجال کبھی ختم ہونے والے نہیں۔ ایک جھنجھٹ سے انسان نکلتا ہے تو دوسرے میں گرفتار ہوتا ہے اور یہ سلسلہ لامتناہی ہے۔ بدنصیب ہیں وہ لوگ جن کا مقصود ذکر الٰہی سے محض دنیوی خواہشات کی تکمیل ہے۔

**اخلاص ہی حصول برکت کا ذریعہ ہے:۔** اے طالب! تو اللہ کا ذکر اللہ ہی کے لیے کر۔اس کی رضا اور خوشنودی کو اپنا مقصود ٹھہرا لے۔خود حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو اصحاب صفہ کی دلجوئی اور پاس خاطر کی دوبار تلقین کی گئی۔ یہ جو اصحاب صفہ کو مقام حاصل ہوا تو اس کا باعث قرآن نے یہ بتلایا کہ وہ اللہ کو اس کی رضا کی خاطر یاد کرتے ہیں۔"ولاتطرد الذین یدعون ربھم بالغداۃ والعشی یریدون وجھہ" (۵۲:٦) ان لوگوں کو اپنے سے پرے نہ ہٹائیے، جن کی صبحیں اور شامیں اپنے رب کی یاد میں بسر ہوتی ہیں (اور یاد اس لیے کرتے ہیں کہ) اس کے مکھڑے کے طالب ہیں۔

"واصبر نفسك مع الذین یدعون ربھم بالغدٰوۃ والعشی یریدون وجھه ولاتعد عیناك عنھم" (۲۸:۱۸)

اور ضبط کے ساتھ بیٹھے رہئے ان لوگوں کے ساتھ جو اپنے رب کو پکارتے ہیں صبح وشام، اس کے مکھڑے کے طالب ہیں۔ان سے نگاہ التفات نہ ہٹائیے۔

دونوں آیتوں میں اس بات پر زور دیا گیا کہ: یریدون وجھه...... وہ اس کی رضا چاہتے ہیں۔

پس اے طالب! تو اپنی نیت کو سیدھا کر اور دل ودماغ کی ہم آہنگی سے کہہ:"الھی انت مقصودی و رضاك مطلوبی" اے اللہ! میرا مقصود تو ہے اور تیری رضا مجھے مطلوب ہے۔

جهد کن تاترك غیر حق کنی　　دل ازیں دنیائے فانی برکنی

کوشش کرو کہ تم غیر اللہ سے دامن جھٹک سکو اور اس دنیائے فانی سے دل نکال سکو۔

چوں الف گر تو مجرد می شوی ندری رہ مرد مفرد می شوی

اگر تو الف کی طرح (دنیوی حرص کی آلائشوں سے) الگ تھلگ ہو جائے تو اس راستے کا تو مرد یکتا ہو۔

اگر کسی شریف آدمی سے تم وفا کرو۔ اس کے آستانے کے لیے وقف ہو جاؤ اور اس کی محبت کی بناء پر اس کی چاکری کرو، تو وہ بھی تمہاری حاجتوں کا خود خیال کرتا ہے، وہ کہتا ہے اسے کھانا دو، کہیں بھوکا تو نہیں؟ اسے لحاف دو کہیں سردی تو نہیں لگتی ہے، اس کے کپڑے پھٹ گئے ہیں، اسے کپڑے بنا کر دو، جب ایک شریف آدمی کی محبت کے یہ تقاضے ہیں تو اس رب العالمین کے بارے میں تمہارا گمان کیا ہے؟ تم اگر اس سے وفا کرو اور اس کی محبت میں اسے یاد کرو تو وہ چن چن کر تمہاری ایک ایک حاجت کو پورا کرے گا۔ حدیث قدسی ہے:

یا ابن آدم تفرغ لعبادتی اسد فقرك (احمد) اے ابن آدم! تو میری عبادت کے لیے فارغ ہو بیٹھ میں تیری ضرورتوں کو پورا کرونگا۔

کار ساز مابفکر کارما فکر مادر کارما آزارما

**ذکر اور دعا کا صحیح طریقہ:۔** جتنی عمر تم نے دنیا کے دھندوں کے لیے وظیفے پڑھے۔ اے کاش! اس کی عشر عشیر تم اللہ کی خاطر پڑھتے تو تم اس کے مقبول بندوں میں شمار ہوتے۔ اے طالب! تو ذکر اللہ ہی کے لیے کر اور دنیا کے دھندوں کے لیے دعا مانگ۔ دعا تیری عاجزی، تیری بیچارگی اور تیری درماندگی کا اظہار ہے۔ یہی اعتدال کی راہ ہے اور یہی مسنون طریقہ ہے۔ دعا بھی اپنے جی سے گھڑ کر نہ مانگ، تیری عقل ناقص ہے۔ تیری معرفت ادھوری ہے۔ تو انگاروں کو پھول سمجھتا ہے اور پھول تجھے انگارے نظر آتے ہیں تو سم قاتل کو شہد سمجھ کر مانگتا ہے۔ تیری دعائیں کچی اور بودی ہیں۔ دعائیں وہی مانگ جو سرور دنیا و دین ﷺ نے سکھلا دی ہیں۔ ان دعاؤں سے سرمو انحراف نہ کر۔

**اہل ذکر کی صحبت اکسیر اعظم ہے:۔** اے طالب! اگر تو چاہتا ہے کہ تجھ پر رحمتوں کی بارش ہو اور تو انوار کی غذا کھائے تو اہل ذکر کی صحبت اختیار کر۔ ان کی صحبت اکسیر اعظم ہے۔ ان کی محفل کبریت احمر ہے۔ تو اپنی انانیت کو کچل کر ان کی مجلس میں جا بیٹھ۔

ابورزین رضی اللہ عنہ سے حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا:

''میں تمہیں ایسی بات نہ بتاؤں جس سے دنیا اور آخرت کی سعادتیں تمہاری جھولی میں سمٹ آئیں''۔

''عليك بمجالس اهل الذكرو اذا خلوت فحرك لسانك مااستطعت بذكر الله''

اہل ذکر کی مجالس لازم پکڑو اور جب اٹھ کر وہاں سے جاؤ اللہ کے ذکر کے ساتھ اپنی زبانوں کو حرکت میں لاؤ۔ جہاں تک تمہارا بس چلے۔ ''واحب في الله وابغض في الله'' اور اللہ ہی کی خاطر محبت کرو اور اللہ ہی کی خاطر نفرت کرو۔

پھر آپ ﷺ نے فرمایا: يا ابارزين! هل شعرت ان الرجل اذا خرج من بيته زائراً اخاه شيعه سبعون الف ملك كلهم يصلون عليه و يقولون ربنا انه وصل فيك فصله فان استطعت ان تعمل جسدك في ذالك مافعل (بیهقی)

اے ابورزین! کیا تو نے محسوس کیا ہے کہ آدمی جب گھر سے اپنے دینی بھائی کی زیارت کی نیت سے نکلتا ہے تو ستر ہزار فرشتے اس کے ساتھ ساتھ چلتے ہیں۔ سب اس پر رحمتیں بھیجتے ہیں اور کہتے ہیں: اے ہمارے رب! اس نے تیری خاطر یہ تعلق قائم کیا ہے، تو بھی اس سے تعلق قائم کر۔ اے ابورزین! یہ ہے کام کرنے کا جہاں تک تمہارا بس چلے اس میں اپنا جسم کھپا دو۔

**اہل ذکر کی صحبت کی برکت:۔** اہل ذکر کی صحبت تمہیں ریاضت شاقہ سے بے نیاز کر دے گی۔

آنکه به تبریز یافت یک نظر شمس دیں طعنه زند بردہا، سخره کند برچله

تیسری بات یہ پلے باندھو کہ ذکر پیہم کرو، بلاناغہ کرو۔

کوک فریدا کوک توں، راکھا جویں جوار جدتک ٹانڈاناں پکے، تو کردا رہ پکار

**سلوک و معرفت میں کامیابی کے تین راز:۔** ان تین باتوں کو پلے باندھو۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اِنَّهَا تَذْكِرَةٌ فَمَنْ شَآءَ ذَكَرَهٗ

یہ تو نصیحت ہے جو چاہے اسے یاد کرے۔

# غزنوی خاندان

تألیف:

## عبدالرشید عراقی

ناشر:

امام شمس الحق رحمۃ اللہ علیہ ڈیانوی پبلشرز کراچی

پوسٹ بکس نمبر 18130 کراچی 74700



نام کتاب : غزنوی خاندان

مصنف : عبدالرشید عراقی

تقدیم : پروفیسر حکیم راحت نسیم سوہدروی/محمد تنزیل الصدیقی الحسینی

کمپوزنگ : ابوعبداللہ محمد آصف فون 0300-2248783

طبع اول : 2003ء مطابق 1423ھ

تعداد : ایک ہزار

﴿کتاب ملنے کے پتے﴾

اسلامی اکادمی اردو بازار لاہور

فاران اکیڈمی اردو بازار لاہور

دارالکتب السلفیہ شیش محل روڈ لاہور

مکتبہ قدوسیہ غزنی اسٹریٹ اردو بازار لاہور

نعمانی کتب خانہ حق اسٹریٹ اردو بازار لاہور

مکتبہ ایوبیہ محمدی مسجد محمد بن قاسم روڈ (برنس روڈ) کراچی

مکتبہ اہلحدیث ٹرسٹ کورٹ روڈ کراچی فون 2635935

مکتبہ نور حرم 60 نعمان سینٹر بلاک 5 گلشن اقبال، کراچی۔فون **4965124**

الدار الراشدیہ نزد جامع مسجد الراشدی، موسیٰ لین، لیاری، کراچی۔فون **7542251**

# نعت چراغاں

لالۂ صحرائی

ناشران

رضوان اسلم نیوز ایجنسی

شوکت بازار، جہانیاں۔ ضلع خانیوال

فون۔ 210848

## یادداشت

کتاب ——— نعت چراغاں

مصنّف ——— لالۂ صحرائی

کتابت ——— رحمت علی انصاری۔ ملتان

تزئین وسرورق ——— جناب موحّد

صفحات ——— ۲۰۸

ناشران ——— رضوان اسلم نیوز ایجنسی جہانیاں

بار ——— اوّل

طابع ——— فنون پریس رائل پارک۔ لاہور

(یہ کتاب مصنّف کی طرف سے بلاقیمت تقسیم کرنے کی خاطر شائع کی گئی)

(۱) ذکر لوجہ اللہ کرو۔ (۲) بلا ناغہ کرو۔ (۳) اہل ذکر کی صحبت اختیار کرو۔

ان تین باتوں پر اگر تو عمل پیرا ہو جائے تو میں اس ذات کی قسم کھاتا ہوں جس کے قبضے میں میری جان ہے کہ تجھ پر انوار الٰہی کی بوچھاڑ ہو جائے اور فیضان رحمت تیری رگ رگ اور نس نس کو سیراب کر دے، تمہارے دامن کے سب داغوں کو دھوڈالنے کے لیے اس فیضان کا ایک چھینٹا ہی بس کرتا ہے۔ (حقیقت ذکر الٰہی ص۴ تا ۲۲)

## نام کتاب:۔غزنوی خاندان..... تالیف:۔عبدالرشید عراقی

## نقش آغاز

**متصوف غزنوی خاندان کا تعارف:** برصغیر (پاک وہند) کے علمی و دینی خاندانوں میں خاندان غزنویہ (امرتسر) ایک عظیم الشان خاندان ہے۔ اس خاندان کی علمی و دینی اور سیاسی خدمات کا دائرہ بہت وسیع ہے۔ اس خاندان کی علمی و دینی خدمات کا احاطہ نہیں کیا جا سکتا۔ اور سیاسی خدمات بھی ایک سنگ میل کی حیثیت رکھتی ہیں۔ تحریک آزادی وطن میں اس خاندان کے افراد نے عظیم کارنامے سرانجام دیئے۔

غزنوی خاندان کے سربراہ مولانا سید عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ (م 1298ھ) کی خدمات جلیلہ سے انکار نہیں کیا جا سکتا۔

مولانا سید عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ ولی کامل تھے۔ ان کی تدریسی وتبلیغی خدمات بھی قابل قدر ہیں۔ اسی طرح مولانا سید عبداللہ رحمہ اللہ کے دوسرے صاحبزادگان عالی مقام مولانا محمد بن عبداللہ غزنوی، مولانا عبدالرحیم غزنوی اور مولانا عبدالواحد غزنوی رحمہ اللہ علیہم اجمعین کی تدریسی دینی وعلمی خدمات ہماری تاریخ کا ایک اہم حصہ ہیں۔

مولانا سید محمد داؤد رحمہ اللہ غزنوی خاندان کے چشم وچراغ اور گل سرسبد تھے۔ سیاسیات میں آپ دبستان ابوالکلام کے گل سرسبد تھے (غزنوی خاندان ص11)

مولانا سید اسمٰعیل رحمہ اللہ غزنوی کی خدمات جلیلہ قدر کے قابل ہیں۔ جلالۃ الملک سلطان عبدالعزیز بن عبدالرحمٰن والئی سعودی عرب سے ان کے گہرے تعلقات تھے۔ انہوں نے ان کو حاجیوں کی خدمت پر مامور فرمایا۔ ان کا درجہ ایک وزیر کے برابر تھا ساری زندگی حاجیوں کی خدمت پر مامور رہے۔

مولانا سید ابوبکر غزنوی رحمہ اللہ کی خدمات بھی قدر کے قابل ہیں ترقی کی منزل طے کرتے ہوئے اسلامیہ یونیورسٹی بہاولپور کے وائس چانسلر ہو گئے۔ عمر تھوڑی پائی زندہ رہتے تو نام پیدا کرتے۔ (غزنوی خاندان ص۱۲) عبدالرشید عراقی (۱۶مئی ۲۰۰۰/۱۱صفر۱۴۲۱ھ)

**علمائے غزنوی کے عارف باللہ کی روحانی تربیت:۔** علمائے غزنویہ میں حضرت عارف باللہ مولانا سید عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ نے تدریس بھی فرمائی، لسانی تبلیغ بھی کی اور روحانی تربیت بھی کی۔ مولانا عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ نے تدریس بھی فرمائی اور روحانی تربیت بھی کی اور وعظ وتبلیغ بھی کی۔ (غزنوی خاندان ص17)

**اہلحدیث متصوفین کا جذبہ احیائے سنت:۔** مولانا سید عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ نے تصوف وسلوک کی راہوں سے آئی ہوئی بدعات کی تردید کرنے میں صحیح اسلامی زہد وعبادت اور روحانیت کا درس دیا یہ آپ کا بہت بڑا علمی کارنامہ ہے آپ رحمہ اللہ کے اس کارنامے میں آپ کے معاصرین میں مولانا غلام رسول قلعوی رحمہ اللہ (م 1291ھ) اور مولانا حافظ محمد بن بارک اللہ لکھوی رحمہ اللہ (1313ھ) بھی شامل ہیں۔ اور آپ کے تلامذہ میں مولانا عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ (م 1331ھ) مولانا غلام نبی الربانی سوہدروی رحمہ اللہ (م 1348ھ) نے بھی عوام وخواص کی روحانی تربیت کی۔ (غزنوی خاندان ص23)

**عارف باللہ کی طرف نسبت:۔** قارۂ ہند کے متعدد خانوادے اس نعمت بیکراں سے بہرہ یاب ہوئے اسی سلسلہ طلائے ناب میں غزنی

کے ایک مبارک خاندان کا شمار بھی ہے جسکی نسبت حضرت عارف باللہ سید عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کی طرف ہے۔(غزنوی خاندان ص 23)

**امرتسر میں معرفت وروحانیت کا مرکز:۔** سید عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کی بدولت امرتسر ایک روحانی مرکز بن گیا جہاں دور دور سے تشنگان علم ومعرفت اس چشمہ خورشید کی انوار اور تجلیات سے فیضیاب ہونے کے لیے اُمڈتے چلے آتے تھے۔ پھر اس چشمہ خورشید سے جو لوگ فیضیاب ہوئے، ان میں بھی کیسے کیسے باکمال واصحاب دانش موجود ہیں(غزنوی خاندان ص 24)

**ڈاکٹر غلام مرتضی کی بیعت:۔** مولانا سید داؤد غزنوی رحمہ اللہ کے ایک صاحبزادے سید ابوبکر غزنوی رحمہ اللہ ہیں جو اپنے زہد وورع اور علم وفضل کی بناء پر علمی حلقوں میں مشہور ومعروف تھے اخلاص وللّٰہیت میں بھی کمال حاصل تھا۔ ہمارے عصر کے مشہور فاضل ومبلغ ڈاکٹر ملک غلام مرتضی خان صاحب کو موصوف سے رشتہ بیعت وعقیدت حاصل تھا۔(غزنوی خاندان ص 32)

**مولانا عبداللہ غزنوی کے مرشد کے حالات:۔** علامہ حبیب اللہ قندھاری رحمہ اللہ اس وقت اپنے علاقہ کے جید عالم اور صاحب کمالات تھے 1213ھ میں قندھار میں پیدا ہوئے علمائے قندھار، ایران اور عرب سے استفادہ کیا 25 سال کی عمر میں فارغ التحصیل ہوئے اور قندھار میں درس وتدریس کا سلسلہ شروع کیا 1241ھ میں جب حضرت سید احمد شہید رحمہ اللہ اور مولانا شاہ محمد اسمٰعیل شہید دہلوی رحمہ اللہ اپنے قافلہ کے ہمراہ قندھار پہنچے تو علامہ حبیب اللہ قندھاری رحمہ اللہ نے حضرت شاہ اسمٰعیل شہید رحمہ اللہ کی صحبت اختیار کی اور ان سے مستفیض ہوئے۔

علامہ حبیب اللہ قندھاری رحمہ اللہ بڑے صاحب علم وفضل بزرگ تھے۔ آپ نے مختلف موضوعات پر پشتو عربی اور فارسی میں 35 کتابیں لکھیں۔ آپ نے 52 سال کی عمر میں رمضان 1265ھ میں وفات پائی۔(ملاحظہ ہو: اردو معارف اسلامیہ: 887-890)

مولانا سید عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ نے بعض علوم اسلامیہ میں علامہ حبیب اللہ قندھاری رحمہ اللہ سے استفادہ کیا اور اسی سلسلے میں آپ نے غزنی سے قندھار کا سفر کیا اور علامہ قندھاری رحمہ اللہ کی صحبت اختیار کی۔ مولانا سید ابوبکر غزنوی رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ:

> شیخ حبیب اللہ قندھاری رحمہ اللہ کے چشمہ علم سے پیاس بجھانے کی خاطر آپ سفر کی سختیاں جھیلتے ہوئے قندھار پہنچے کچھ مدت ان سے استفادہ کیا اور وطن لوٹ آئے اس کے بعد جب کچھ مشکل مسئلہ پیش آتا آپ انہی کو لکھ بھیجتے حضرت شیخ رحمہ اللہ کا جواب ہمیشہ محققانہ ہوتا۔ اسکے کچھ مدت کے بعد مولانا عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ نے دوبارہ قندھار کا سفر کیا اور بعض مشکل کے حل کے لیے اپنے شیخ کی خدمت میں حاضر ہوئے تو محقق قندھاری رحمہ اللہ نے علماء کی محفل میں فرمایا:(مسائل دینیہ راچنانکہ ایں شخص می فہم من خود نمی فہم)
>
> دینی مسائل کو جس طرح یہ شخص سمجھتا ہے میں بھی نہیں سمجھتا(داؤد غزنوی 221)

مولانا سید ابوالحسن علی ندوی رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ

> محقق قندھاری کے علم وفضل کی شہرت ان کے شاگردوں اور ان کی تالیفات کے ذریعہ ہندوستان تک پہنچی چنانچہ ان کے شاگرد مولوی عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ تھے جنہوں نے پنجاب اور ہندوستان کے علمی حلقوں میں بہت عزت پائی اور لوگ اس شاگرد کے علمِ وافر سے استاد کی عظمت کا اندازہ لگاتے تھے(سیرت سید احمد شہید 39، بحوالہ غزنوی خاندان ص 33)

## مستجاب الدعوات ولی کامل کی کرامت

**ساری زندگی سر میں درد نہ ہونا(کرامت):۔** مولانا عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ مستجاب الدعوات تھے۔ مولانا محی الدین احمد قصوری رحمہ اللہ ان کے مستجاب الدعوات ہونے کا ایک واقعہ لکھتے ہیں کہ میرے والد مولانا عبدالقادر قصوری رحمہ اللہ کے پھوپھا مولوی غلام قادر کو مولانا سید عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ سے ملنے کا بہت شوق تھا ایک دن نماز عصر کے بعد شیخ کی خدمت میں امرتسر حاضر ہوئے۔ اور سید عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کی خدمت میں عرض کی حضرت میرے لیے دعا فرمائیں پوچھا کیا دعا کروں عرض کیا کہ مجھے دردسر کا ایسا شدید دورہ پڑتا ہے کہ میں بے حال ہو

جا تا ہوں اور میری نمازیں قضاء ہو جاتی ہیں دعا فرمائیں کہ یہ شکایت دور ہو جائے۔ میری نماز با جماعت قضاء نہ ہو چند منٹ ہاتھ اٹھا کر دعا کی اور فرمایا قبول شد انشاء اللہ۔ دعا کے بعد میرے پھوپھا 45 سال زندہ رہے اس مدت میں نہ درد سر کی شکایت ہوئی اور نہ ہی کوئی نماز با جماعت قضاء ہوئی۔ (داؤد غزنوی: 15 بحوالہ غزنوی خاندان 43)

**درو دیوار سے ذکر نفی اثبات (کرامت):۔** مولانا سید عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ ذکر الٰہی بڑی توجہ سے کرتے تھے اور ان کے ذکر سے درو دیوار بھی ان کے ساتھ اللہ کا ذکر کرتے تھے۔ مولانا محی الدین احمد قصوری رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ

''ایک دن میاں غلام رسول قلعوی رحمہ اللہ کی کسی بات پر خفا ہو کر کہنے لگے مولوی غلام رسول تو مولوی شدی، محدث شدی، عالم شدی، واعظ شدی واللہ ہنوز مسلمان نہ شدی'' یہ کہنا تھا کہ مولوی غلام رسول رحمہ اللہ فرش پر گر گئے اور تڑپنے لگے۔ پھر فرمایا'' بگولا الہ الا اللہ''۔

مولانا سید عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ کا بیان ہے کہ اس وقت مسجد کے درو دیوار سے ''لا الہ الا اللہ'' کی آوازیں آ رہی تھیں۔

(داؤد غزنوی: ص16، بحوالہ غزنوی خاندان ص42)

**بطور کرامت تکلیف نہ ہونا:۔** ایک دن حدیث کی کتاب ''ریاض الصالحین'' آپ کے سامنے پڑھی جا رہی تھی جب یہ حدیث آئی کہ ''شہید کو قتل سے اتنی ہی تکلیف ہوتی ہے جتنی کسی کو چیونٹی کے کاٹنے سے'' (ترمذی) تو آپ نے فرمایا: میں باوجود یہ کہ شہید نہیں ہوا تھا شہر کابل میں وہ پہلوان جو مجھے نہایت زور سے مار رہا تھا مجھے یہ بھی خبر نہ تھی کہ مجھے مار رہا تھا یا کسی اور کو۔

(الشیخ عبداللہ غزنوی 45-46، غزنوی خاندان 43)

**بیک وقت محدث، فقیہ اور صوفی:۔** مولانا سید عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ بیک وقت مفسر بھی تھے اور محدث بھی، فقیہ بھی تھے اور مجتہد بھی راست باز صوفی بھی تھے۔ (غزنوی خاندان ص44)

**واہ عبداللہ فنا فی اللہ شد:۔**

واہ عبداللہ فنافی اللہ شد — از جناب باریش تسلیم باد
چشمہ فیض کرامت شان او — رونق افزا چشمہ تکریم باد

(غزنوی خاندان ص45)

## علمائے اہلحدیث کے تاثرات

مولانا سید نواب صدیق حسن خان مرحوم فرماتے ہیں: چرخ اگر ہزار چرخ زند مشکل کہ چین ذات جامع کمالات برروئے ظہور آرد۔ (تقصار من تذکار جیود الاحرار: 192)

آسمان اگر ہزار بار بھی گردش کرے تو مشکل ہے کہ اب ایسی جامع کمالات ہستی معرض وجود میں آئے۔

دوسری جگہ نواب صاحب مرحوم لکھتے ہیں کہ: سید عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کیا ہی خوب بزرگ تھے وہ حدیث نبوی صلی اللہ علیہ وسلم اور مسنون راہ باطن کے علم کے جامع تھے۔ اصول اور فروع دونوں میں سلف صالحین کے طریقے پر چلتے تھے۔ (تقصار من تذکار جیود الاحرار 194)

**مولانا شمس الحق ڈیانوی عظیم آبادی:۔** مولانا شمس الحق ڈیانوی عظیم آبادی "غاية المقصو دشرح سنن ابی دائود" کے مقدمہ میں لکھتے ہیں ''انه كان في جميع احواله مستغرقافي ذكر الله عزو جل حتى ان لحمه وعظامه واعصابه واشعاره وجميع بدنه كان متوجها الى الله تعالى فانيا في ذكره عزوجل'' (غاية المقصود: ج 12/1)

وہ ہر وقت اور ہر حالت میں خدائے بزرگ و برتر کے ذکر میں ڈوبے رہتے تھے حتیٰ کہ ان کا گوشت، انکی ہڈیاں، ان کے پٹھے اور ان کا ہر ہر بدن اللہ کی طرف متوجہ تھا، وہ اللہ عزوجل کے ذکر میں فنا ہو گئے تھے۔

**مولانا سید عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ:۔** آپ کے فرزندار جمند مولانا سید عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ

''وہ عبادت گزار، بہت زیادہ ذکر کرنے والے، اللہ کی طرف بہت زیادہ رجوع کرنے والے، اس کے ساتھ بہت جھکنے والے اور خشوع وخضوع کرنے والے تھے، گناہوں سے بچنے والے، اللہ کے حضور عاجزی کرنے والے، سب سے کٹ کر اللہ کی طرف متوجہ ہونے والے اور اسی سے دعا والتجاء کرنے والے تھے، مرد کامل اور یکتائے روزگار تھے، اللہ کی طرف الہام وخطاب سے نوازے جاتے تھے، وہ اللہ کیلئے خاص کر دیئے گئے تھے، بہت سچے بزرگ اور سخی تھے، بڑے دردمند بردبار، اللہ پر بھروسہ کرنے والے، اس کی طرف رجوع کرنے والے، مصیبتوں پر صبر کرنے والے اور اللہ کے اطاعت گزار تھے۔ کسی ملامت کرنے والے کی ملامت انہیں اللہ کی راہ سے قطعاً نہ روک سکتی تھی۔ (داؤد غزنوی 219 بحوالہ غزنوی خاندان ص 46)

**علامہ حبیب اللہ قندھاری رحمہ اللہ:۔** علامہ حبیب اللہ رحمہ اللہ نے ایک دفعہ آپ سے مخاطب ہو کر فرمایا: مجھ کو معلوم ہے کہ تمہاری تربیت کرنے والا اللہ عزوجل ہے۔ تم کو میری حاجت نہیں ہے اللہ عزوجل کبھی تم کو ضائع نہیں کرے گا۔ اور کبھی کوئی مشکل اور عقدہ پیش آئے گا تو مجھ کو یقین ہے کہ اللہ عزوجل کسی دیوار یا درخت کو آپ کیلئے گویا کر دے گا جس سے آپکا عقدہ حل ہو جائے گا۔ (اہل حدیث امرتسر 6 دسمبر 1918)

**مولانا حافظ محمد بن بارک اللہ لکھوی رحمہ اللہ:۔** مولانا حافظ محمد بن بارک اللہ لکھوی رحمہ اللہ بھی شیخ عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کے رفیق خاص تھے اور دہلی میں سید محمد نذیر حسین دہلوی رحمہ اللہ سے ایک ساتھ حدیث پڑی تھی۔ حافظ محمد لکھوی رحمہ اللہ صاحب کرامات بزرگ تھے۔ حافظ صاحب نے تصنیف وتالیف کی طرف بھی توجہ کی آپ کی زیادہ تصانیف پنجابی نظم میں ہیں آپ کی تصانیف حسب ذیل ہیں۔

1) نصاب الفقہ (انواع بارک اللہ) (2) شیر طریقت (3) حواشی انواع علم اللہ لاہوری (4) سیف السنۃ (5) احوال الآخرت (6) زینت الاسلام (7) تفسیر محمدی (8) انواع محمدی (9) دین محمدی۔

**مولانا حافظ ابراہیم آروی رحمہ اللہ:۔** مولانا حافظ ابو محمد ابراہیم بن عبدالعلی آروی رحمہ اللہ کا شمار برصغیر کے مشہور علماء واعظین میں ہوتا ہے آپ 1264ھ میں آرہ صوبہ بہار میں پیدا ہوئے۔ ابتدائی کتابیں مقامی علماء سے پڑھیں اس کے بعد مزید تعلیم کے لئے دیوبند اور علی گڑھ کا سفر کیا اور مولانا یعقوب بن مملوک علی رحمہ اللہ اور مولانا لطف اللہ سے استفادہ کیا اسکے بعد واپس وطن آئے اور مولانا سعادت علی بہاری رحمہ اللہ سے بقیہ کتابیں پڑھ کر سند فراغت حاصل کی۔ حدیث کی تحصیل کے لیے سہارن پور کا سفر کیا اور مولانا احمد علی محدث سہارن پوری رحمہ اللہ سے صحاح ستہ پڑھا اس کے بعد آپ حج بیت اللہ کے لئے تشریف لے گئے۔ دہلی سے آپ امرتسر آئے اور مولانا سید عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کی صحبت اختیار کی۔ اور ان سے اکتساب فیض کیا۔ (غزنوی خاندان ص 53)

**آخر عمر میں تصوف کی طرف رجحان بڑھ جانا:۔** (مولانا ابراہیم آروی رحمہ اللہ کے بارے میں مولانا فضل حسین بہاری لکھتے ہیں کہ)

> افسوس کہ ان کی بے وقت موت سے مسلمانوں میں نہ صرف ایک فرد کی کمی ہوگئی بلکہ قوم کو من حیث القوم سخت نقصان پہنچا کیونکہ آدمی غایت ہی بااخلاص نیک نیت سچے اور جوشیلے تھے۔ جس وقت جو امر حق ان کے ذہن میں ثابت ہو گیا ایک منٹ کے لئے بھی اس پر عمل کرنے میں دیر نہیں کرتے تھے اور نہ اسکی پرواہ کرتے تھے کہ لوگ مضحکہ اڑائیں گے یا متلون المزاج کہیں گے اسی لئے ان کی نماز اور ان کا وعظ ایسا پر اثر تھا کہ اب ان کو نا صرف آنکھیں بلکہ دل ڈھونڈتا ہے، آخر میں طبیعت کا رجحان تصوف کی طرف اور زیادہ ہو گیا تھا عن قریب تبلیغ اسلام کے لئے یورپ و، افریقہ اور امریکہ جانے والے تھے اور تبلیغ احکام کے لئے مصر شام روم اور عراق کا سفر کرنے والے تھے اس نقصان کی تلافی اب اللہ کے ہاتھ میں ہے (الحیاۃ بعد الحماۃ: 242)

**مولانا رفیع الدین شکرانوی بہاری کا اکتساب فیض:۔** مولانا رفیع الدین بن بہادر علی بن نعمت اللہ صدیقی مشہور عالم اور محدث تھے 1261ھ میں پیدا ہوئے ابتدائی تعلیم مولانا محمد احسن گیلانی رحمہ اللہ سے حاصل کی اس کے بعد دہلی کا سفر کیا اور مولانا سید محمد نذیر حسین محدث دہلوی رحمہ اللہ سے صحاح ستہ، موطا امام مالک اور تفسیر جلالین پڑھیں آپ کے شریک درس سید شریف حسین بن مولانا سید محمد نذیر حسین تھے۔ دہلی سے فراغت کے بعد آپ امرتسر تشریف لے گئے اور مولانا سید عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کی صحبت میں 8 ماہ گزارے اور ان سے اکتساب فیض کیا۔ اور اس کے بعد حج بیت اللہ کے لیے تشریف لے گئے۔ (مولانا رفیع الدین شکرانوی رحمہ اللہ کے تفصیلی حالات آسمان علم وفضل کے درخشاں ستارے از محمد تنزیل الصدیقی الحسینی ''زیر طبع امام شمس الحق ڈیانوی پبلشرز کراچی'' میں شامل ہیں) (غزنوی خاندان ص 57)

**مولانا قاضی طلاء محمد خان پشاوری رحمہ اللہ کا اکتساب فیض:۔** دہلی سے فراغت کے بعد مولانا سید عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور ان کی صحبت اختیار کی اور ان سے اکتساب فیض کیا۔ (غزنوی خاندان ص 57)

**مولانا قاضی عبدالاحد خان پوری رحمہ اللہ کی بیعت اصلاح:۔** مولانا قاضی عبدالاحد بن مولانا قاضی محمد حسن خان پوری رحمہ اللہ کا شمار علمائے فحول میں ہوتا ہے۔ آپ تمام علوم اسلامیہ میں یکتائے روزگار تھے۔ تفسیر حدیث فقہ اور تاریخ میں ید طولی حاصل تھا فن مناظرہ میں بھی ان کو کافی مہارت حاصل تھی۔ تحریر اور تقریر میں اپنی مثال آپ تھے۔ دہلی سے فراغت تعلیم کے بعد امرتسر آئے اور مولانا سید عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کی صحبت میں رہ کر ان سے مستفیض ہوئے۔ مولانا عبدالمجید خادم سوہدروی رحمہ اللہ لکھتے ہیں: آپ نے ابتدائی تعلیم اپنے برادر بزرگ قاضی محمد اور قاضی محمد یوسف حسین سے پائی پھر دہلی چلے گئے اور حدیث میاں صاحب رحمہ اللہ سے پڑھی عبداللہ صاحب غزنوی رحمہ اللہ کے مرید تھے اس لئے خاندان غزنویہ کی حمایت میں مولوی ثناءاللہ صاحب کی مخالفت کرتے رہے اور بہت سی کتابیں لکھیں صاحب قلم اور علم وفضل تھے اسلام کی تبلیغ اور جماعت اہل حدیث کی خدمت میں عمر بسر کر دی۔ (سیرت ثنائی: 373)

**مولانا محی الدین عبدالرحمان لکھوی کی بیعت اصلاح:۔** مولانا محی الدین بن حافظ محمد بن حافظ بارک اللہ لکھوی رحمہ اللہ مشاہیر علماء میں سے تھے۔ بڑے عبادت گزار اور صوفی منش بزرگ تھے مولانا سید عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ نے بوقت بیعت آپ کا نام عبدالرحمٰن تجویز کیا اور آپ رحمہ اللہ محی الدین عبدالرحمان کے نام سے مشہور ہوئے۔

**مرشد کی خدمت میں وقت گزارنا:۔** فراغت تعلیم کے بعد وطن واپس آئے اور اپنے والد بزرگوار کے قائم کردہ مدرسہ محمدیہ میں تدریس شروع کی اسی اثناء میں آپ کو علم آخرت کا شوق پیدا ہوا تین سال کے بعد اپنے ایک خادم کے ہمراہ مولانا سید عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ سے ملاقات کیلئے غزنی پا پیادہ روانہ ہوئے غزنی میں آپ کی ملاقات سید عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ سے ہوئی۔ آپ کے خادم نے سید عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ سے کہا: ''پدرایں در پنجاب چراغ است'' مولانا سید عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ نے فرمایا: ''انشاءاللہ آفتاب خواہد شد''

آپ نے سید عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کی صحبت میں کافی وقت گزارا۔ اور ان سے اکتساب فیض کیا۔

**اصلاح باطن کے لئے علماء کا خدمت میں حاضر ہونا:۔** بڑے بڑے علماء آپکی کی خدمت میں اصلاح باطن کے لئے حاضر ہوتے مولانا محی الدین عبدالرحمان لکھوی رحمہ اللہ بہت بڑے متبع سنت تھے امر بالمعروف ونہی عن المنکر کا فریضہ انجام دیتے تمام عمر کسی کی غیبت نہیں کی صاحب کمالات بزرگ تھے آسیب زدہ مریض آپکے پاس حاضر ہوتے اور فوراً شفایاب ہو جاتے تصنیف وتالیف میں آپکی تین کتابوں کے نام معلوم ہو سکے ہیں۔

1) ترجمہ اربعین نووی (پنجابی نظم) (2) نماز مترجم (اردو) (3) حاشیہ مسلم الثبوت (عربی)

مولانا محی الدین عبدالرحمان لکھوی رحمہ اللہ نے 12 ذی قعدہ 1312ھ میں مدینہ منورہ میں وفات پائی۔

**مولانا حافظ عبدالمنان وزیر آبادی کا حصول فیض:۔** استاد پنجاب مولانا حافظ عبدالمنان محدث وزیر آبادی رحمہ اللہ کا شمار ان

جلیل القدر علمائے کرام میں ہوتا ہے جنہوں نے درس وتدریس کے ذریعہ خدمت اسلام میں نمایاں خدمات انجام دیں۔آپ 1267ھ میں قصبہ قرولی تحصیل پنڈ دادنخان ضلع جہلم میں پیدا ہوئے۔حافظ عبدالمنان رحمہ اللہ دہلی چلے گئے اور شیخ الکل مولانا سید محمد نذیر حسین دہلوی رحمہ اللہ سے تفسیر حدیث اور فقہ کی تحصیل کی اور شیخ عبدالحق بن فضل اللہ نیوتنی سے بھی استفادہ کیا۔اس کے بعد آپ سید عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور ان کی خدمت میں دوسال رہ کر کافی فیض حاصل کیا۔

**مسلک میں تشدد اور تنگ نظری نہ تھی:۔** مولانا ابراہیم میر سیالکوٹی رحمہ اللہ لکھتے ہیں: آپ ائمہ دین کا بہت احترام کرتے تھے چنانچہ آپ فرمایا کرتے تھے کہ جو شخص ائمہ دین اور خصوصا امام ابوحنیفہ کی بے ادبی کرتا ہے اس کا خاتمہ اچھا نہیں ہوتا۔

شمس العلماء مولانا سید میر حسن سیالکوٹی رحمہ اللہ جو میرے اور ڈاکٹر سر محمد اقبال کے استاد تھے ان کو حافظ صاحب سے بہت عقیدت تھی آپ فرمایا کرتے تھے کہ حافظ صاحب میں ایک خاص کمال ہے۔کہ مسائل میں آپ تنگ نظر اور متشدد نہیں ہیں۔اگر سوال وجواب کے سلسلے میں اپنی بات سے رجوع بھی کرنا پڑے تو ہچکچاتے نہیں۔(تاریخ اہل حدیث 428-429 بحوالہ غزنوی خاندان ص 65)

**میت پر ابر رحمت کا سایہ فگن رہنا(کرامت):۔** مولانا حافظ عبدالمنان رحمہ اللہ نے 16 رمضان 1334ھ 16 جولائی 1916ء وزیرآباد میں انتقال کیا۔مولانا ابوعبداللہ عبیداللہ غلام حسن سیالکوٹی رحمہ اللہ نے نماز جنازہ پڑھائی۔سخت گرمی کا موسم تھا جب تک نماز جنازہ ہوتی رہی ابر رحمت نے سایہ کرر کھا تھا آپ کے جنازے پر مولانا ثناء اللہ امرتسری مرحوم نے فرمایا کہ:

آج اس زمانہ کا امام بخاری رحمہ اللہ فوت ہو گیا ہے۔اللھم اغفرلہ وارحمہ وارفع درجاتہ(تاریخ اہل حدیث:430 بحوالہ(غزنوی خاندان ص 65)

**مولانا غلام نبی الربانی صاحب کرامت بزرگ:۔** مولانا غلام نبی الربانی بن مولوی محبوب عالم بن حافظ غلام حسین کا شمار مشہور علمائے اہلحدیث میں ہوتا ہے آپ کا شجرہ نسب 29ویں پشت پر سیدنا علی رضی اللہ عنہ سے ملتا ہے۔23 رمضان 1263ھ کو سوہدرہ میں پیدا ہوئے۔آپ مولانا حافظ محمد لکھوی رحمہ اللہ صاحب تفسیر محمدی کی خدمت میں حاضر ہوے اور ان کی خدمت میں تین ماہ رہ کر فیوض وبرکات سے مستفیض ہوئے۔مولانا غلام نبی الربانی رحمہ اللہ علم وفضل زہدوورع اور تقوی وطہارت کا نمونہ تھے آپ مرجع خلائق عالم باعمل تھے آپ کا شمار اہل اللہ میں ہوتا ہے صاحب کرامت تھے اور نیک سیرت انسان تھے۔

**حافظ محمد رمضان پشاوری:۔** مولانا حافظ محمد رمضان رحمہ اللہ کا تعلق پشاور سے تھا غالباً پیدائشی نابینا تھے۔حافظ صاحب زہدوورع اور تقوی وطہارت کا پیکر تھے عشرہ میں پورا قران مجید تہجد کی نماز میں ختم کرتے قرآن پاک بڑی عمدگی سے پڑھتے کہ اکثر صبح کی نماز میں اکثر ہندو سکھ اور راہ گزر آپ کا قران مجید سننے کے لیے ٹھہر جاتے۔تعبیر خواب کا آپ کو اللہ تعالی نے خاص ملکہ عطا فرمایا تھا پشاور کے ایک متقی عالم آغا محمد شاہ مرحوم نے آپ سے اپنی بیوی کا خواب بیان فرمایا کہ وہ پتنگ اڑا رہی ہیں اور دونوں پتنگوں کی ڈوری کا دھاگہ ٹوٹ گیا ہے اور نظر سے اوجھل ہو گئے ہیں حافظ صاحب نے فرمایا انا للہ وانا الیہ راجعون پڑھ لو آغا صاحب کی دو صاحبزادیاں یکے بعد دیگرے انتقال کر گئیں یہی خواب کی تعبیر تھی(غزنوی خاندان ص 69)

**مولانا سید عبداللہ غزنوی کی اولاد واحفاد:۔** مولانا سید عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ نے ایک صالحہ خاتون سے شادی کی تھی جن سے 27 اولاد ہوئیں 12 لڑکے 15 لڑکیاں۔

**مولانا عبداللہ بن عبداللہ غزنوی خلیفہ وجانشین:۔** مولانا عبداللہ بن عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ(امام اول) مولانا سید عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کے انتقال کے بعد ان کے جانشین اور خلیفہ ہوئے مولانا عبداللہ بن عبداللہ نے حدیث کی تعلیم شیخ الکل مولانا سید محمد نذیر حسین محدث دہلوی رحمہ اللہ سے حاصل کی تھی۔(ص 75)

**مولانا عبدالجبار غزنوی جانشین اور خلیفہ:۔** مولانا سید عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کے انتقال کے بعد ان کے بڑے صاحبزادے مولانا

عبداللہ بن عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ ان کے خلیفہ اور جانشین مقرر ہوئے لیکن دو سال کے بعد انہوں نے سفر آخرت اختیار کیا تو مولانا سید عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ (امام ثانی) ان کے جانشین ہوئے۔مولانا سید عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ 1268ھ میں غزنی میں ایک مقام صاحبزادہ میں پیدا ہوئے تعلیم کا آغاز گھر سے ہوا اپنے بھائی مولانا محمد بن عبداللہ غزنوی، مولانا احمد بن عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ سے دینی علوم کی تحصیل کی اور اپنے والد سید عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ سے روحانی اور علمی فیض حاصل کیا۔

**چشمہ معرفت پر سالکین کی حاضری:۔** مولانا سید محمد داؤد غزنوی رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ امام اہل توحید منبع آثار سلف وصالحین، عارف باللہ مولانا سید عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ جب غزنی سے پنجاب تشریف لائے اور امرتسر میں سکونت پذیر ہوئے تو توحید وسنت کی اشاعت اور بدعات اور مشرکانہ رسوم سے پاک اسلام کی تبلیغ کا بے پناہ جذبہ جو آپ رحمہ اللہ کے دل میں موجزن تھا اس نے چند دنوں میں ایک ایسی صورت حال پیدا کر دی کہ امرتسر مرجع عوام وخواص بن گیا آپ کے حلقہ پند ونصائح میں شریک ہو کے آپ رحمہ اللہ کی اقتداء میں نماز پڑھتے اور کیفیت خشوع حاصل کرنے اور آپ رحمہ اللہ کے فیضان محبت سے مستفیض ہونے کے لیے صلحاء اور علماء دور دور سے حاضر ہو کر اس چشمہ ہدایت ومعرفت سے اپنی روح کی تسکین اور قلب کی تطہیر حاصل کرتے آپ رحمہ اللہ کے صاحبزادگان میں سے مولانا عبداللہ، مولانا محمد، اور والد بزرگوار مولانا سید عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ قرآن و حدیث کا درس دیتے اس کیفیت اور علم وبصیرت کے ساتھ معرفت کا زر حاصل ہوتا تھا عارف باللہ سید عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کے واصل بحق ہونے کے بعد ان کے بڑے صاحبزادے مولانا عبداللہ بن عبداللہ ان کے خلیفہ مقرر ہوئے آپ تھوڑا عرصہ زندہ رہے اور ان کی وفات کے بعد والد بزرگوار مولانا عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ منصب خلافت وامامت پر فائز ہوئے آپ کے عہد مبارک میں روحانی فیوض و برکات حاصل کرنے والوں کا حلقہ بہت وسیع ہو گیا آپ کے علم وفضل کے چرچے پنجاب سے گزر کر ہندوستان بلکہ بلاد عرب تک جا پہنچے اور اس طرح آپ رحمہ اللہ کے شاگرد تمام ملک بلکہ بیرون ملک میں بھی پھیل گئے، آپ رحمہ اللہ نے اپنے عہد مبارک میں مسجد غزنویہ کی درسگاہ کو باقاعدہ دارالعلوم کی شکل میں تبدیل کر دیا اور اس کے لیے ایک نظام قائم کر دیا۔امام صاحب نے اپنی فراست ایمانی اور بصیرت قلبی کی برکت سے وقت کی اہم ترین ضرورت کو محسوس کیا علوم کتاب وسنت اور دیگر علوم دینیہ کی تعلیم کے لئے ''دارالعلوم تقویۃ الاسلام'' کے نام سے ایک ایسی درسگاہ قائم کی جو پنجاب میں علمی اور روحانی فیوض کے لحاظ سے عدیم النظیر اور بے مثال تھی۔(داؤد غزنوی 450 بحوالہ غزنوی خاندان ص 76)

**مولانا عبدالواحد کی خلافت:۔** مولانا عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ کے انتقال 1331ھ کے بعد مولانا عبدالواحد غزنوی رحمہ اللہ دارالعلوم تقویۃ الاسلام کے ناظم اور اسکے ساتھ منصب خلافت پر فائز ہوئے آپ امام محدث تھے۔1930ء میں مولانا عبدالواحد غزنوی رحمہ اللہ نے وفات پائی۔

**مولانا عبدالجبار غزنوی کا ذوق تصوف:۔** مولانا سید عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ علم وفضل کے اعتبار سے بہت ارفع واعلی تھے۔مولانا سید عبدالحسنی لکھتے ہی کہ آپ بڑے عالم اور محدث تھے آپ کی جلالت شان اور ولایت پر تمام لوگوں کا اتفاق ہے۔دنیا اور اہل دنیا سے الگ تھلگ رہتے تھے اللہ کی عبادت میں مصروف رہتے اور مخلوق کو اللہ کی طرف بلانے میں مشغول رہتے اللہ کا ذکر بڑی باقاعدگی اور یکسوئی سے کرتے اور ذکر کے دوران ان پر بڑی کیفیت طاری رہتی تھی میں نے امرتسر میں کئی بار ان کی زیارت کی میں نے انہیں سلف صالحین کے مسلک پر پایا۔وہ علماء ربانی میں سے تھے فتوی دیتے وقت وہ کسی معین مسلک کا التزام تو نہ کرتے تھے لیکن ائمہ مجتہدین سے سوئے ظن نہ فرماتے تھے ان کا ذکر ہمیشہ اچھے الفاظ میں کرتے۔(نزہۃ الخواطر:218-219/8 بحوالہ غزنوی خاندان ص 79)

سید ابوالحسن علی ندوی رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ بچپن سے جن صادق العقیدہ متبع سنت بزرگوں اور خاصان خدا کا نام عظمت وعقیدت کے ساتھ کان میں پڑھا ان میں مولانا سید عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ اور ان کے خلف الرشید مولانا سید عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ تھے۔

مولانا عبدالمجید خادم سوہدروی رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ مولانا سید عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ الملقب بہ امام صاحب بڑے عالم فاضل جامع معقول ومنقول، خاندان غزنویہ کے روشن چراغ اور مدرسہ غزنویہ تقویۃ الاسلام کے بانی اول صاحب نسبت صاحب دل اولیاء اللہ

میں شمار ہوتے تھے اپنے والد عبداللہ صاحب غزنوی رحمہ اللہ کے جانشین تھے۔

## مولانا عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ کی دو کرامات

مولانا سید عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ صاحب کمالات وکرامات تھے مولانا محمد اسحاق بھٹی حفظہ اللہ نے اپنے مضمون مولانا سید محمد داؤد غزنوی واقعات وتاثرات میں مولانا سید عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ کی دو کرامات کا ذکر کیا ہے مولانا محمد اسحاق بھٹی حفظہ اللہ لکھتے ہیں کہ

**پہلی کرامت:۔** فیروز وٹواں کے ملک احمد نمبر دار نے مجھ سے بیان کیا کہ میں 18 سال کی عمر کا تھا مجھے گنٹھیا کا مرض لاحق ہوگیا۔ والد نے بہت علاج کرائے آرام نہیں آیا۔ کسی نے بتایا کہ امرتسر میں ایک بزرگ مولانا عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ رہتے ہیں وہ دعا کرتے ہیں اور لوگ صحت یاب ہو جاتے ہیں اسی زمانے میں گھوڑی کے سوا اس گاؤں میں امرتسر جانے کا کوئی ذریعہ نہ تھا چنانچہ گٹھری کی شکل میں والد نے مجھے گھوڑی پر لادا۔ ہم امرتسر غزنویہ میں پہنچے تو فجر کی نماز ہو رہی تھی والد نے مجھے اٹھایا اور مسجد کے صحن میں رکھ دیا گھوڑی باہر باندھی اور خود وضو کر کے جماعت میں شریک ہوئے جو بزرگ امامت کرا رہے تھے وہ اس درد وسوز سے قرآن مجید پڑھ رہے تھے کہ دل ان کی طرف کھنچا جاتا تھا نماز کے بعد انھوں نے میری طرف دیکھا ادھر والد صاحب نے آگے بڑھ کر دعا کی درخواست کی انہوں نے دعا کے لیے ہاتھ اٹھائے جیسے جیسے وہ دعا مانگ رہے تھے یوں احساس ہوتا تھا جیسے میرے جوڑوں کی بندش کھل رہی ہے تین دن ہم وہاں رہے اور اللہ کے فضل سے میں تندرست ہو کر واپس آیا اب جسمانی حالت کے ساتھ ساتھ ہماری روحانی دنیا بھی بدل چکی تھی اس لیے کہ ہم ان کے مرید تھے اور وہ ہمارے مرشد۔

**دوسری کرامت:۔** دوسرا واقعہ مولانا بھٹی صاحب نے اس طرح لکھا ہے کہ ''الامام مولانا سید عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ کے قبولیت دعا کے سلسلے کے بہت سارے واقعات عوام اور ان کے عقیدت مندوں میں مشہور ہیں اس ضمن میں ایک عجیب وغریب واقعہ مولانا داؤد غزنوی رحمہ اللہ بھی اور ایک مدراسی بزرگ عزیز اللہ (گھڑی ساز) نے بھی بیان کیا۔ عزیز اللہ صاحب 1958ء میں اپنے عزیزوں سے ملاقات کے لیے مدراس سے کراچی آئے۔ کراچی سے لاہور آئے اس سفر کا مقصد محض مولانا داؤد غزنوی رحمہ اللہ اور ارکان جماعت سے ملاقات تھا وہ ''الاعتصام'' کے خریدار تھے سیدھے دفتر میں آئے اور اپنا نام اور پتہ بتایا۔ میں ان کے نام سے واقف تھا بحیثیت مدیر ''الاعتصام'' وہ مجھ سے آشناء تھے۔ میں نے ان کو اعزاز سے بٹھایا اور مدراسی ہونے کی وجہ سے کھانے کے لیے مچھلی پیش کی مولانا اس روز لاہور سے باہر تشریف لے گئے تھے، میں نے مولانا کے ساتھ ان کی عقیدت کی وجہ پوچھی تو انھوں نے بتایا کہ ایک عرصہ ہوا مدراس سے دو آدمی چمڑے کی تجارت کے لیے امرتسر آئے ان کے ساتھ ایک مدراسی ملازم بھی تھا جس کا نام اسمٰعیل تھا اسمٰعیل فجر کی نماز روزانہ الامام مولانا عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ کی اقتداء وامامت میں ادا کرتا ایک روز انہوں نے پوچھا تم کون ہو؟ کہاں کے رہنے والے ہو؟ اور یہاں کیا کام کرتے ہو؟ اس نے جواب دیا میرا نام اسمٰعیل ہے مدراس کا رہنے والا ہوں اور دو مدراسی سیٹھوں کے ساتھ ملازم کی حیثیت سے یہاں آیا ہوں اس کی یہ بات سن کر امام صاحب نے دعا کے لیے ہاتھ اٹھائے عزیز اللہ نے اس کے بعد مولانا داؤد غزنوی نے بتایا کہ اسمٰعیل کہا کرتا تھا امام صاحب دعا مانگ رہے تھے اور مجھے یوں محسوس ہو رہا تھا کہ گویا کہ دولت میری جھولی میں گر رہی ہے نماز اور دعا کے بعد واپس گھر گیا تو سیٹھوں نے کہا اسمٰعیل تم بہت عرصے سے ہمارے ساتھ ہو ہم نے تم کو دیانتدار محنتی اور امین پایا ہے لہٰذا آج سے ہم نے تمہیں اپنے کاروبار میں شریک کر لیا ہے اور تمہارا خاص حصہ مقرر کر دیا ہے اپنے حصے کی رقم تم نقد ادا نہیں کرو گے بلکہ تمھارے حصے کے منافع سے وضع ہوتی رہے گی اس کے بعد چند مہینوں میں وہ اس درجہ امیر ہوگیا کہ اسمٰعیل سے کا کا اسمٰعیل بن گیا کا کا مدراس کی زبان میں سیٹھ کو کہتے ہیں کا کا اسمٰعیل نہایت نیک آدمی تھے انہوں نے صوبہ مدراس کے ضلع اوکاٹ میں کئی ایکڑ زمین خریدی اس کو آباد کیا اور اس کا نام محمد آباد رکھا اور وہاں ایک بہت بڑا اسلامی دارالعلوم قائم کیا جو اب تک کامیابی سے چل رہا ہے اور ہندوستان کے مشہور اسلامی مدارس میں سے ہے مولانا نے بتایا کہ اس دارالعلوم کے سالانہ جلسہ تقسیم اسناد میں مجھے باقاعدہ شرکت کی دعوت دی جاتی تھی میں جاتا تو کا کا اسمٰعیل اور ان کے خاندان کے لوگ انتہائی احترام سے پیش آتے اور یہ واقعہ ضرور بیان کرتے۔ (داؤد غزنوی 134 ص 83 بحوالہ غزنوی خاندان ص 82)

**مولانا عبدالواحد غزنوی رحمہ اللہ:۔** مولانا عبدالواحد غزنوی رحمہ اللہ (امام ثالث) مولانا سید عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ کے انتقال کے بعد منصب خلافت پر فائز ہوئے مولانا عبدالواحد غزنوی رحمہ اللہ نہایت صالح اور مخلص ومتقی اور دیندار انسان تھے نماز بڑے خشوع وخضوع سے پڑھا کرتے تھے جس سے خشیت الٰہی طاری ہوجاتی دعا میں تضرع وزاری ہوا کرتی تھی جس کا حاضرین پر بھی خاص اثر ہوتا تھا۔1926ء میں سلطان ابن سعود والئی سعودی عرب نے مؤتمر عالم اسلامی کا اجلاس مکہ معظّمہ میں طلب کیا۔تو اس میں آل انڈیا اہلحدیث کانفرنس کو بھی شرکت کی دعوت دی گئی تو اس اجلاس میں مولانا ابوالوفاء ثناء اللہ امرتسری رحمہ اللہ کی قیادت میں جو چار رکنی وفد شرکت کے لئے مکہ معظّمہ گیا اس میں مولانا عبدالواحد غزنوی رحمہ اللہ بھی شامل تھے دوسرے دو ارکان آپ کے صاحبزادے مولانا سید اسمٰعیل غزنوی رحمہ اللہ اور حافظ حمید اللہ دہلوی رحمہ اللہ تھے۔مولانا قاضی محمد اسلم سیف فیروز پوری رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ مولانا عبدالواحد غزنوی رحمہ اللہ نیکی ،خلوص للّٰہیت ذکر وفکر عبادت اور ریاضت اور وظائف دعوت وارشاد تزکیہ قلب وطہارت نفس اصلاح باطن میں اپنے باپ کے نقش قدم پر تھے۔

**فیوض وبرکات:۔** مولانا عبدالواحد غزنوی رحمہ اللہ کی عبادت میں جذبہ تھا، گفتگو میں سوز تھا خطبات جمعہ میں کشش تھی دور دور سے لوگ آکر ان کے خطبات جمعہ سے فیوض وبرکات حاصل کرتے۔

**مولانا احمد علی لاہوری کا اقتداء میں نماز پڑھنا:۔** مولانا احمد علی رحمہ اللہ فرمایا کرتے تھے کہ جب تک میں فجر کی نماز مولانا عبدالواحد غزنوی رحمہ اللہ کی اقتداء میں نہ پڑھ لوں اور آپ کا درس قرآن نہ سن لوں مجھے سکون وچین نہیں ملتا۔مولانا احمد علی رحمہ اللہ جب تک حیات رہے عیدین کی نماز ہمیشہ غزنوی علماء کی اقتداء میں پڑھیں اور آخر میں مولانا سید محمد داؤد غزنوی رحمہ اللہ کی اقتداء میں۔مولانا احمد علی لاہوری رحمہ اللہ فروری 1962ء میں انتقال کر گئے دسمبر 1963ء میں مولانا داؤد غزنوی رحمہ اللہ نے انتقال کیا۔(غزنوی خاندان:ص 89)

**مولوی سید رفیع الدین کا تحصیل حدیث:۔** مولانا سید رفیع الدین بخاری سوہدروی رحمہ اللہ مسلکاً حنفی دیوبندی تھے مولانا مفتی محمد حسن امرتسری رحمہ اللہ کے شاگرد تھے مگر حدیث کی تحصیل آپ نے مولانا عبدالغفور غزنوی رحمہ اللہ سے کی۔

**مولانا داؤد غزنوی کا مسلک اور ائمہ کا ادب:۔** مولانا سید محمد داؤد غزنوی رحمہ اللہ خالصتاً سلفی المسلک تھے کتاب وسنت پر سختی سے عامل تھے اس میں کسی قسم کی مداہنت کے قائل نہ تھے تاہم ائمہ دین کا بہت احترام کرتے تھے اور انکی دینی وعلمی خدمات کے معترف تھے۔ اپنے ایک مضمون میں لکھتے ہیں کہ ائمہ دین نے جو دین کی خدمت کی ہے امت قیامت تک ان کے احسان سے عہدہ برآ نہیں ہوسکتی ہمارے نزدیک ائمہ دین کے لیے جو شخص دل میں سوء ظن رکھتا ہے یا زبان سے ان کی شان میں بے ادبی اور گستاخی کے الفاظ استعمال کرتا ہے یہ اس کی شقاوت قلبی کی علامت ہے اور میرے نزدیک اسکے سوء خاتمہ کا خوف ہے ہمارے نزدیک ائمہ دین کی ہدایت ودرایت پر امت کا اجماع ہے۔

(داؤد غزنوی ص 273 بحوالہ غزنوی خاندان 110)

**مولانا داؤد غزنوی کا ذوق تصوف:۔** مولانا داؤد غزنوی رحمہ اللہ ان علمائے کرام جو مقام طریقت وسلوک سے آشنا تھے ان کی صحبت میں بیٹھنے میں اپنی سعادت سمجھتے تھے بالخصوص مولانا عبدالقادر رائے پوری، مولانا مفتی محمد حسن امرتسری، مولانا احمد علی لاہوری، مولانا محمد علی مدنی لکھوی، مولانا حافظ محمد گوندلوی، صوفی عبداللہ (ماموں کانجن) اور میاں محمد باقر رحمہم اللہ اجمعین۔

مولانا سید داؤد غزنوی رحمہ اللہ کا تعلق ایک علمی خاندان سے تھا آپ مولانا سید عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ کے فرزند مولانا سید عبدالواحد غزنوی رحمہ اللہ کے بھتیجے اور سید عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کے پوتے تھے اس لیے تمام مکاتب فکر کے علمائے کرام آپ کو عزت واحترام کی نگاہ سے دیکھتے تھے، مولانا غزنوی رحمہ اللہ خود بھی علمائے کرام کا بہت احترام کرتے تھے اور اپنے سامنے کسی عالم خواہ وہ کسی مکتب فکر سے تعلق رکھتا ہو اس کے خلاف کوئی بات سننا گوارا نہیں کرتے تھے (غزنوی خاندان ص 114)

**جماعت اہل حدیث کی تنظیم:۔** دسمبر 1906ء میں مولانا ابوالوفاء ثناء اللہ امرتسری رحمہ اللہ کی تجویز پر آل انڈیا اہلحدیث کانفرنس

سے متحدہ ہندوستان کی جماعت اہلحدیث کی ایک تنظیم قائم ہوئی اور اس سلسلے میں آرہ (بہار) میں جماعت اہلحدیث کے علمائے کرام جمع ہوئے اور متفقہ طور پر صرف دو عہدے دار منتخب کئے گئے۔ایک صدر اور ناظم اعلی۔

صدر، مولانا حافظ عبداللہ محدث غازی پوری رحمہ اللہ (م 22 نومبر 1918ء) ناظم اعلی مولانا ابوالوفاء ثناء اللہ امرتسری (م 15 مارچ 1948ء) کی تنظیم کا ملک میں تعارف کروانے کے لئے ایک تین رکنی کمیٹی بنائی گئی جس میں درج ذیل حضرات شامل تھے۔

1 مولانا عبدالعزیز رحیم آبادی رحمہ اللہ (م اپریل 1919ء)۔2 مولانا ثناء اللہ امرتسری رحمہ اللہ (م 15 مارچ 1948ء۔
3 مولانا محمد ابراہیم میر سیالکوٹی رحمہ اللہ (م 12 جنوری 1956ء)

ان علمائے کرام نے پورے ملک ہندوستان میں جماعت اہلحدیث کو متعارف کرایا۔آل انڈیا اہل حدیث کے مختلف شہروں مثلاً امرتسر ملتان گوجرانوالہ بنارس آرہ آگرہ اور مئوناتھ بھنجن وغیرہ میں سالانہ جلسے ہوئے ان میں اکثر جلسوں کی صدارت مولانا قاضی محمد سلیمان منصور پوری رحمہ اللہ نے فرمائی۔

پنجاب سے مولانا ثناء اللہ امرتسری رحمہ اللہ کے علاوہ مولانا محمد ابراہیم سیالکوٹی رحمہ اللہ مولانا سید داؤد غزنوی رحمہ اللہ مولانا محمد اسمٰعیل السّلفی رحمہ اللہ مولانا عبدالمجید سوہدروی اور مولوی محمد حنیف ندوی رحمہم اللہ اور دیگر کئی علماء کرام شرکت فرماتے رہے۔

**جامعہ سلفیہ کا قیام:۔** 3-4 اپریل 1955ء کو جمعیۃ اہلحدیث کی سالانہ کانفرس لائل پور میں مولانا سید اسمٰعیل غزنوی رحمہ اللہ کی صدارت میں منعقد ہوئی جس میں یہ فیصلہ کیا گیا کہ ایک دارالعلوم قائم کیا جائے اور یہ قرارداد متفقہ طور پر منظور ہوئی کہ ایک دارالعلوم قائم ہونا چاہئے اور جب اس کا نام زیر غور آیا تو مولانا حنیف ندوی رحمہ اللہ نے جامعہ سلفیہ نام تجویز کیا۔

**جامعہ سلفیہ کمیٹی:۔** جامعہ سلفیہ کے قیام کے بعد اس کے انتظام وانصرام کے لئے ایک کمیٹی بنائی گئی اس کمیٹی کے صدر مولانا سید محمد داؤد غزنوی رحمہ اللہ تھے ارکان کمیٹی یہ تھے۔مولانا محمد اسمٰعیل السّلفی، حاجی محمد اسحٰق حنیف، مولانا محمد عطاء اللہ حنیف، مولانا محمد اسحاق چیمہ، مولانا عبیداللہ احرار، مولانا محمد صدیق، مولانا محمد حنیف ندوی، میاں فضل حق، میاں عبدالمجید مالواڈہ رحمہم اللہ وغیرہم۔(غزنوی خاندان ص 122)

**داؤد غزنوی رحمہ اللہ اور محمود غزنوی:۔** مولانا ابوالکلام آزاد 1940ء میں آل انڈیا نیشنل کانفرنس کے صدر منتخب ہوئے اور 1946ء تک آپ صدر رہے مولانا سید داؤد غزنوی رحمہ اللہ 1945ء میں پنجاب کانگرس کے صدر منتخب ہوئے اور یہ دونوں بڑے زوردار لیڈر تھے۔

**پابند نوافل و وظائف:۔** مولانا سید داؤد غزنوی رحمہ اللہ اخلاق وعادات کے اعتبار سے بہت بلند تھے ذکر الٰہی بڑی کثرت سے کرتے تھے تہجد کی نماز تمام زندگی نہیں چھوڑی، نماز باجماعت ادا کرتے تھے، نماز میں نہایت خشوع وخضوع کی کیفیت طاری ہوجاتی تھی، ہر نماز کے بعد وظائف پڑھتے اور ہاتھ اٹھا کر بڑی دیر تک دعا کرتے تھے، نماز فجر نماز مغرب اور نماز عشاء کے بعد دیر تک وظائف میں مشغول رہتے۔

**دیگر مسالک کا احترام:۔** سید ابوبکر غزنوی مرحوم لکھتے ہیں کہ وہ ایک واضح مسلک رکھتے تھے اور زندگی بھر پورے یقین اور اذعان کے ساتھ ساتھ اس مسلک کا پرچار کرتے رہے مگر دوسروں کے عقائد وافکار کی تضحیک نہیں کرتے تھے تمام جماعتوں کے علماء کے ساتھ بڑی عزت واحترام کیساتھ پیش آتے۔(داؤد غزنوی:289 بحوالہ غزنوی خاندان ص 133)

**مولانا سید داؤد غزنوی رحمہ اللہ مشاہیر کی نظر میں:۔** مولانا سید داؤد غزنوی مرحوم ومغفور ایک بلند پایہ عالم دین، فصیح البیان خطیب ومقرر، صاحب فکر ونظر مورّخ محقق، ادیب، مدبر، مذہبی وسیاسی رہنما صحافی، دانشور، محدث اور متکلم ومعلم تھے۔برصغیر پاک وہند کے ممتاز اہل علم وقلم اور تمام مکاتب فکر کے جید علمائے کرام ان کے علمی تبحر وتدبر وبصیرت کے معترف تھے ذیل میں برصغیر کے چند اہل قلم کے تاثرات درج کئے جاتے ہیں جوانہوں نے آپ رحمہ اللہ کے بارے میں فرمائے۔

**مولانا محمد اسحٰق بھٹی حفظہ اللہ کی وضاحت:۔** مولانا داؤد غزنوی رحمہ اللہ کی عظیم خصوصیت یہ تھی کہ ان کا ظرف بہت وسیع تھا انتہائی

وسعت قلب کے مالک تھے۔ایک خاص مسلک فقہ کے پابند ہونے کے باوجود تعصّبات سے ان کا دل صاف تھا۔مولانا احمد علی رحمہ اللہ سے ان کے تعلقات بہت گہرے تھے ان کی وفات پر فرمایا: آج دین کا ایک ستون گر گیا ہے اور میرے قریبی رفقاء میں ایسا خلا پیدا ہو گیا ہے جو کبھی پر نہ ہو سکے گا۔مولانا داؤد رحمہ اللہ کو مفتی محمد حسن امرتسری رحمہ اللہ سے خاص لگاؤ تھا ہفتہ عشرہ بعد نماز عصر کے بعد مفتی صاحب کے ہاں تشریف لے جاتے اور ان سے مسائل تصوف اور دیگر مسائل پر گفتگو فرماتے۔مولانا غزنوی رحمہ اللہ مولانا سید مودودی صاحب مرحوم کا بہت احترام کرتے اور مجموعی اعتبار سے ان کی خدمات کو سراہتے اور قدر کی نگاہ سے دیکھتے تھے۔(داؤد غزنوی:144-145 بحوالہ غزنوی خاندان ص139)

**مولانا غلام نبی الربانی رحمہ اللہ کی بیعت اصلاح:۔** مولانا سید محمد داؤد غزنوی رحمہ اللہ ایک جید عالم اور ایک علمی خاندان کے چشم و چراغ تھے۔میری ان سے شناسائی غالبا 1931ء میں ہوئی اخبار اہلحدیث امرتسر میں میرے مضامین شائع ہوتے رہتے تھے اور ان کی نظر سے گزرتے تھے سوہدرہ کے مولانا غلام نبی الربانی رحمہ اللہ (جد امجد مولانا عبدالمجید سوہدروی) میرے دادا مولانا سید عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کے مرید خاص تھے۔(غزنوی خاندان ص143)

**مولانا عبداللہ غزنوی کے مرید خاص:۔** مولانا غزنوی رحمہ اللہ نے فرمایا: سوہدرہ کو اچھی طرح جانتا ہوں وہاں ایک عالم دین مولانا غلام نبی الربانی رحمہ اللہ (جد امجد مولانا عبدالمجید سوہدروی) تھے جو میرے دادا عارف باللہ سید عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ مرحوم ومغفور کے مرید خاص تھے۔

**مولانا سید ابوبکر غزنوی رحمہ اللہ کا تعارف:۔** مولانا سید ابوبکر غزنوی رحمہ اللہ 1927ھ میں امرتسر میں پیدا ہوئے دینی تعلیم کا آغاز اپنے والد بزرگوار مولانا سید محمد داؤد غزنوی رحمہ اللہ سے کیا دنیاوی تعلیم میں ایم اے اسلامیات، ایم اے عربی اور ایل ایل بی، کی ڈگریاں حاصل کیں۔فارغ التحصیل ہونے کے بعد اسلامیہ کالج لاہور میں اسلامیات کے پروفیسر مقرر ہوئے اس کے بعد آپ کو اسلامیہ یونیورسٹی بہاولپور کا وائس چانسلر مقرر کیا گیا۔مولانا سید ابوبکر غزنوی رحمہ اللہ کو مولانا سلفی رحمہ اللہ کی جگہ جماعت اہلحدیث کا ناظم اعلیٰ مقرر کیا گیا۔

**مولانا ابوبکر غزنوی اور مفکر اسلام:۔** مولانا سید ابوبکر غزنوی رحمہ اللہ بڑے علم دوست عالم دین تھے ان کا حلقہ احباب بہت وسیع تھا برصغیر پاک وہند کے نامور عالم دین بین الاقوامی شہرت کے مالک مفکر اسلام مولانا سید ابوالحسن علی ندوی مرحوم ومغفور سے آپ کے دوستانہ تعلقات تھے مولانا ابوالحسن علی ندوی رحمہ اللہ سید صاحب مرحوم کے بارے میں لکھتے ہیں کہ

> تقسیم ملک کے بعد ایک مرتبہ میں لاہور میں حاضر ہوا تو ہمارے فاضل مولانا عطاء اللہ حنیف صاحب اور ان کے رفقاء نے از راہ محبت جامعہ سلفیہ میں میرے اعزاز میں ایک تقریب منعقد کی اور اپنی جماعت کے ممتاز لوگوں اور فضلاء ندوہ کو مدعو کیا، میں حاضر ہوا تو میری حیرت وندامت کی انتہا نہیں رہی کہ مجھے وہاں ایک سپاسنامہ پیش کیا گیا اور مولانا داؤد غزنوی صاحب رحمہ اللہ جو میرے استاد اور بزرگوں کی صف میں تھے خود پڑھا۔یہ ان کی بے نفسی اور تواضع کی انتہا تھی اور اس سے اس تعلق کا اندازہ ہو سکتا ہے کہ جو ان کو سید صاحب رحمہ اللہ اور ان کے خاندان اور مسلک سے تھا۔1962 میں جس سال رابطہ عالم اسلامی کی بنیاد پڑی وہ حج کرنے آئے تھے رابطہ کیلئے اجلاس میں بھی وہ شریک ہوئے اور اس کے رکن منتخب ہوئے، مدینہ طیبہ کے ہوٹل میں ان کی خدمت میں کئی بار حاضری ہوئی اور وہاں ان کو قلبی دورہ پڑا طبی امداد بروقت پہنچی اللہ نے فضل فرمایا اور وہ بخیریت لاہور واپس ہوئے یہ انکی آخری زیارت وملاقات تھی جو نصیب ہوئی۔

لاہور کے قیام کے زمانے میں ان کے صاحبزادے مولانا سید ابوبکر غزنوی رحمہ اللہ سے تعارف ہوا وہ اس وقت غالباً اسلامیہ کالج لاہور میں عربی کے پروفیسر تھے معلوم ہوا کہ ان کو عربی ادب کا بڑا اچھا ذوق ہے خاندانی اثرات ان میں آئے ہیں طبیعت میں بڑی صلاحیت دین کا ذوق اور مردان خدا کی تلاش اور اصلاح حال اور ترقی باطن کی فکر رہتی ہے میں نے براہ راست یا کسی واسطے سے اپنی عربی کی بعض تصنیفات پیش کی بڑی مسرت کا اظہار کیا اور اندازہ ہوا کہ عربی کا صحیح ذوق رکھتے ہیں (غزنوی خاندان ص156)

## نام کتاب:۔نعت چراغاں.... مصنف:۔لالہ صحرائی

## مسلک اہلحدیث میں ذوق ثناء خوانی

### طیبہ سے روانگی کا غم:۔

جب میں طیبہ سے واپس روانہ ہوا ساتھ حب نبی کا خزانہ ہوا
میں چلا ہوں مواجہ سے تو یک بیک مجھ گدا کا رویہ شہانہ ہوا
ان کے روضے سے جب ہو رہا تھا وداع نقش پھر دل پہ اک جاودانہ ہوا
حبّ آقا سے پایا جو جاں نے گداز گریے کا خوبصورت بہانہ ہوا
کل ہی آیا ہوں طیبہ سے گو لوٹ کر عشق یہ کہتا ہے اس کو زمانہ ہوا
ہے خدا اپنی یکتائی میں بے مثال اس کا محبوب بھی ہے یگانہ ہوا
جھوم اٹھے مری نعت پر اہل دعا میرا انداز جب والہانہ ہوا

### اندھیرے ہٹ گئے جاں سے جو آیا ہوں مواجہ پر:۔

ہے اجلی آنسوؤں سے دھل کے میری ذات کیا کہنا میں لے کر آیا ہوں طیبہ سے سوغات کیا کہنا
جو پہنچا ہوں تجلی گاہ طیبہ میں بفضل رب چمک اٹھی ہیں جان و دل کی کیفیات کیا کہنا
اندھیرے ہٹ گئے جاں سے جو آیا ہوں، مواجہ پر درخشاں لمحہ ہے اک زندگی سے بات کیا کہنا
عمل کی جیب گو خالی ہے ، بازار مدینہ میں مگر ہے موتیوں کی آنکھ میں بہتات کیا کہنا
اتر آیا ہے عکس روضہ اب باطن کے شیشے پر مصور ہوگئے سادہ تھے جو جذبات کیا کہنا

### اسم اعظم کو فقط نام محمد ﷺ جانو

جب بھی رخ میں نے کیا نعت کے میخانوں کا دور پایا ہے وہاں عشق کے پیمانوں کا
گنبد خضرا ہے شاداب و معطر کتنا گویا جھرمٹ ہے یہ دنیا کے گلستانوں کا
شکریوں میں کروں اللہ کے احسانوں کا اک نیا کنگرہ بنوں نعت کے ایوانوں کا
ہیں جو دیوانے رواں جانب شہر طیبہ اصل میں قافلہ ہے عشق کے فرزانوں کا
اسم اعظم کو فقط نام محمد جانو سرسبد گل ہے یہ نورانی گلستانوں کا
آہ وہ دن گزارے تھے مدینے میں نے پھلا پھولا تھا چمن واں مرے ارمانوں کا
دید گنبد کے تھی ہمراہ درودوں کی صدا خوب مصرف تھا مری آنکھوں کا اور کانوں کا
راحت جان حزیں حب پیمبر کا فروغ اثر اس پر نہیں آلام کے طوفانوں کا
مرحبا نعت کے گلزار میں آپہنچا ہوں میں تھا اک بھٹکا ہوا راہی بیابانوں کا
زیست کی شب میں مدینے کا گجر ہونے تک کاش میں زندہ رہوں دل میں سحر ہونے تک
حب آقا کی جو پھوٹی مری جاں میں کونپل اشک مدحت سے پلا وہ شجر ہونے تک

# نعت کہکشاں

لالۂ صحرائی

ناشر

لالۂ صحرائی فاؤنڈیشن ✷ صادق آئی کلینک
۱۶۔خان میڈیکل سٹی نشتر روڈ ملتان

## یادداشت


کتاب ——— نعت کہکشاں
مصنّف ——— لالۂ صحرائی
کتابت ——— جنابِ رحمت علی انصاری
تزئین و سرِورق ——— جنابِ بشیر مُوجد
صفحات ——— ۱۷۶
ناشر ——— لالۂ صحرائی فاؤنڈیشن ملتان
طابع اول ——— 2005
یمانی پرنٹرز ——— فون نمبر: 7357430


یہ کتاب مصنّف کی طرف سے بلاقیمت تقسیم کرنے کی خاطر شائع کی گئی

"سُرمۂ مفت نظر ہُوں، مری قیمت یہ ہے"
چشمِ قاری پہ کھُلے حسنِ پیمبرؐ کی ضیا

# نعت سویرا

لالۂ صحرائی

ناشران

رضوان اسلم نیوز ایجنسی
شوکت بازار جہانیاں۔ضلع خانیوال

## یادداشت


نام کتاب ——— نعت سویرا
مصنّف ——— لالۂ صحرائی
کتابت ——— رحمت علی۔ملتان
تزئین وسرورق ——— جنابِ مُوجد
صفحات ———
ناشر ———
طابع یمانی پرنٹرز رٹیگن روڈ۔لاہور
بار ——— اوّل
قیمت ———




یہ کتاب مصنف کی طرف سے بلاقیمت تقسیم کرنے کی خاطر شائع کی گئی

اپنی نسبت پہ ہوں نازاں کہ سر عجز و نیاز — سنگ در ان کا رہا تھا ، مرا سر ہونے تک
میرے افلاس عمل کا ہو مداوا یارب — نعت کہتا رہوں لفظوں کے گہرے ہونے تک

**عشق احمد ﷺ فنا نہیں ہوتا:۔**

عشق احمد ﷺ فنا نہیں ہوتا — عشق یہ بے وفا نہیں ہوتا
نعت آنسو نہ لائے جو ہمراہ — میرا وہ ماجرا نہیں ہوتا
گر نہ دلوائے ساحل طیبہ — ناخدا ناخدا نہیں ہوتا
جس کی منزل نہ ہو دیار نبی ﷺ — سیدھا وہ راستہ نہیں ہوتا
جو اطاعت کرے نہ آقا ﷺ کی — شخص وہ پارسا نہیں ہوتا
خود چلے جو نہ راہ احمد ﷺ پر — جانو وہ رہنما نہیں ہوتا
جس میں عکس رضائے رب نہ ملے — طیبہ کا آئینہ نہیں ہوتا

**نام کتاب:۔نعت کہکشاں...... مصنف:۔لالہ صحرائی**

**روضہ اقدس پر ندامت بھری حاضری:۔**

آیا ہوں ترے در پہ میں آقا، زہے نصیب — گھر میرا، تیرے روزے کا سایہ، زہے نصیب
آئی نسیم ، شہر پیمبر سے ، مُشک بار — مہکا ہے میری جان کا صحرا ، زہے نصیب
ابر کرم جو آیا مدینے سے جھومتا — کشت حیات پر مری برسا ، زہے نصیب
آئی جو چھوُ کے سبزۂ گنبد ، صبائے عشق — بوٹا ہے میری رُوح کا لہکا، زہے نصیب
میت مری بجانب مرقد، رواں ہو جب — عاشق نبی ﷺ کے دیں اسے کاندھا، زہے نصیب
آئے نبی ﷺ جو حشر میں ان کے قدم لئے — چُوما ہے میں نے چاند کا چہرہ ، زہے نصیب
حضرت ﷺ کے نوری اُسوہ کے تابندہ عکس سے — کردار میرا ہو گیا اُجلا، زہے نصیب
کشکول لے کے آیا ہوں خالی ، مدینے میں — بھر جائے گر، یہ پیش مواجہ، زہے نصیب
روضے پہ جب میں آیا، مرادل تھا خشک خشک — سیلاب گریہ آنکھ سے اُمڈا، زہے نصیب
سویا ہُوا تھا یہ، پہ ٹھوکوں سے نعت کے — میرا نصیب شوق سے جاگا، زہے نصیب (ص:17)

**میں بے سروساماں نہیں طیبہ کے سفر میں:۔**

داخل ہو جو طیبہ کی صباء یاد کے در میں — پھر تازگی آجاتی ہے مدحت کے ہُنر میں
ہے رخت سفر میرا حضوری کی تمنا — میں بے سروسامان نہیں طیبہ کے سفر میں
آیا ہوں مدینے تو ہوا طرفہ یہ احساس — گو دُور ہوں میں گھر سے پر آیا ہوں میں گھر میں
خورشید کا کشکول ہے پُر، ان ﷺ کی عطاء سے — آقا ﷺ ہی کی خیرات ہے دامان قمر میں

طیبہ کی فضا اصل میں خمیہ ہے ضیاء کا — ہے نور ہویدا یہاں آثار سحر میں
مدفن ملے اے کاش، مدینے ہی میں جاکر — سودا یہ سمایا ہے مرے عشق کے سُر میں
رہتاہوں مگن نعت سرائی میں ہمیشہ — کچھ اور نہیں کام سفر اور حضر میں (ص:19)

**طیبہ میں قیام کی آرزو:۔**

آ گیا رُوئے نبی صلی اللہ علیہ وسلم پر جو جلال، اچھا ہے — کُھل گیا ہے جو ستاروں میں گلال اچھا ہے
اُن کی مدحت کے سبب ان کی اطاعت کے سبب — حُب دُنیا پہ جو آیا ہے زوال ، اچھا ہے
مل گیا طیبہ میں رُکنے کا بہانہ مجھ کو — میں ہُوا ہجر کے صدمے سے نڈھال اچھا ہے (ص:36)

**کھل جائے اب چشم تصوران صلی اللہ علیہ وسلم کا روضہ دیکھوں:۔**

مصرف ہے آنکھوں کا یہی، میں شہر طیبہ دیکھوں — اس شہر کی خوش بختی کا تارا ، گنبد خضرا دیکھوں
روز محشر چمکانے کو میرا بخت تیرہ — کب اُٹھتی میری جانب چشم آقا صلی اللہ علیہ وسلم ، دیکھوں
ان صلی اللہ علیہ وسلم کی سیرت کے نقشے کا ہر خطِ نورانی — چشمِ بصیرت سے دیکھوں تو خلد کا جلوہ، دیکھوں
کھڑا ہوں جاکے پیش مواجہ، بن کے مجسم آنسو — عشق نبوی صلی اللہ علیہ وسلم کے آئینے میں اپنا سراپا، دیکھوں
میری بصارت اور بصیرت اور بھی ہوں گی روشن — ان صلی اللہ علیہ وسلم کا روضہ جب دیکھوں تو نُور کا منبع دیکھوں
میچتا ہُوں، میں آنکھیں، مولا اتنا کرم فرمادے — کھُل جائے اب چشم تصوران صلی اللہ علیہ وسلم کا روضہ دیکھوں
چشم فلک یہ کہتی ہے اللہ سے بصیرت کو پاکر — ازل سے لے کر ابد تلک میں کوئی نہ اُن صلی اللہ علیہ وسلم سا دیکھوں
رکھوں میں سیرت آقا صلی اللہ علیہ وسلم کا آئینہ، اپنے آگے — اور اپنے کردار کا اس میں چہرہ مہرہ دیکھوں
قلم اٹھاؤں جب بھی مدحت سرورِ دیں کی خاطر — پُر نکہت پھُولوں سے ڈھکا، میں دل کا صحرا دیکھوں (ص:40)

**اے رحمت عالم صلی اللہ علیہ وسلم! ہونظر ایک، ادھر بھی:۔**

بطحا مجھے محبوب ہے ، طیبہ کا نگر بھی — شاہد ہے مرا عشق بھی اور دیدۂ تر بھی
بہتے ہیں جو آنسو مرے اب پیش مواجہ — بن کر نظر آتے ہیں ستارے بھی ، گہر بھی
یہ ارض بشر ، نُور نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے ہے منور — اور برسر افلاک ہیں خُورشید و قمر بھی
محشر میں پریشان وہراساں میں کھڑا ہوں — اے رحمت عالم صلی اللہ علیہ وسلم! ہونظر ایک، ادھر بھی
ہوجاتی ہیں تابندہ درودوں سے دُعائیں — اور ان میں جھلک جاتا ہے اک رنگ اثر بھی
گھر میرا، مرے واسطے بس ایک مکان ہے — سایہ ہے جو روضے کا ، وہی ہے مرا گھر بھی
اللہ نے انھیں وصف یگانہ سے نوازا — تھے نُور ہدایت بھی وہ صلی اللہ علیہ وسلم اور خاکی بشر بھی
مل جائے الٰہی! مجھے مدحت کا قرینہ — اور ساتھ عطا ہو مجھے ، طاعت کا ہُنر بھی
مہکی ہے میری زیست غذا رُوح نے پائی — نعتوں کے شجر سے ملے ہیں گُل بھی ثمر بھی (ص:42)

**رحمت نے چُنا مجھ کو، طیبہ مجھے جانا ہے:۔**

رحمت نے چُنا مجھ کو ، طیبہ مجھے جانا ہے — شاید میرا وہاں جانا، بخشش کا بہانہ ہے
آفاقی صداقت ہے، سرکار ﷺ کا اُسوہ ہی — ہے اس کے سوا جو کچھ وہ محض فسانہ ہے
وہ وقت کے ہیں فاتح ، ہر لمحے پہ ہیں غالب — اس دم سے قیامت تک بس ان کا زمانہ ہے
بارش مرے اشکوں کی ہے کشت مواجہ پر — اور آہوں کے بادل ہیں کیا وقت سہانا ہے

## نام کتاب:۔نعت سویرا....... مصنف:۔لالہءصحرائی

**طیبہ سے آخری وداع:۔**

رولے اب دل کھول کر ، اے دیدۂ خونابہ بار — اب وداع آخری، طیبہ سے ہے باحال زار
اُڑگیا میرے رُخ جذبات کا رنگ نشاط — چھا گیا دُنیا کے ہر منظر پہ رنگ سوگوار
ہو رہی ہے بند اب پھر بخت کی بیدار آنکھ — راہ ہستی پر ہوائے غم کا پیدا ہے غبار
بام پلکوں کے سجے رہتے تھے جن سے ہر گھڑی — آنسوؤں کے وہ ستارے بن گئے ہیں اب شرار
آرہے ہیں جو مُجھے ٹھنڈے پسینے دمبدم — ہربُن مُو ہو گیا ہے فرط غم سے اشکبار
یاخُدا میں اس کو پاؤں اپنے خوابوں میں سدا — چُھٹ رہا ہے مُجھ سے جو یہ تیری رحمت کا دیار
چاہتا تھا میں مدینے میں ملے مرقد مُجھے — ساتھ لے کر جا رہا ہوں اس تمنا کا مزار
کشت دامن نقرئی رہتی تھی طیبہ میں سدا — اب وادی آنسوؤں سے ہوگئی ہے لالہ زار
آمد آمد ہے تپ ہجراں کی مولا ! کیا کروں — ٹوٹتا ہی جا رہا ہے وصل کا پیارا خمار
اس میں جب شامل نہیں ہے گنبد خضرا کا لمس — کیسے آئے گی ہوا مجھ کو وطن کی سازگار
نعمتیں حاصل تھیں جو طیبہ میں وہ جانے کو ہیں — الوداع اے راحت جاں، اے مرے دل کے قرار! (ص:29)

**سامنے روضے کے جب کوئی گنہگار گیا**

سامنے روضے کے جب کوئی گنہگار گیا — دام رحمت ہی میں وہ ہوکے گرفتار گیا
تشنہ لب حشر میں پہنچا، جو قریب شافع ﷺ — سوئے جنت وہ مئے لطف سے سرشار گیا
عزم طیبہ جوکیا شوق توانائی ابھرا — عُذر جو اس کے مقابل ہوا ، وہ ہار گیا
ساری مخلوق سماوی نے قدم بڑھ کیلئے — جب وہ معراج پہ ، اللہ کا دلدار ﷺ گیا
کشتئی صبر تھی اور بحر فراق یثرب — نام احمد ﷺ جو لیا ، ہاتھ سے پتوار گیا
جس نے کی جان فدا طاعت آقا ﷺ کیلئے — مُسکراتے ہُوے وہ شخص ، سرِ دار گیا
شاہ طیبہ نے شفاعت کی مجھے خلعت دی — نعمت کی نذر جو لے کر، سر دربار گیا (ص:33)

**مرے آقا ﷺ! ترے در پہ جو سوالی آیا:۔**

منبع نُور شفاعت پہ سیہ کار گیا — پیش مطلوب جہاں ، ایک طلب گار گیا
مجھ سا مفلس جو سر روضۂ اقدس پہنچا — نقدِجاں لے کے جو آیا تھا ،یہاں وار گیا
عرصۂ زیست جو گزرا مرا مدحت سے تہی — کار آمد تھا مگر ، آہ! وہ بے کار گیا
مرے آقا ﷺ! ترے در پہ جو سوالی آیا — جھولیاں بھر کے یہاں سے مری سرکار ﷺ! گیا
جوبھی سرکش تھا یہاں کبر انا کا پُتلا — جب گیا سُوئے مدین تو نگونسار گیا
لے کے جو نام محمد ﷺ میں بڑھا سمت اس کی — جانے کس سمت کو باطل کا پرستار گی !
یاوہ گوئی سے شفا پائی درودوں کے سبب — شکر ہے رب کا، زبان کا مری ، آزار گیا

**عقبیٰ میں ہے نبی ﷺ کی شفاعت پہ آسرا**

عقبیٰ میں ہے نبی ﷺ کی شفاعت پہ آسرا — دُنیا میں جس نے خلد کا رستہ دکھادیا
بخشی مجھے غلامی آقا ﷺ کی سروری — رب کریم نے مرا رُتبہ بڑھا دیا (ص:35)

**مجھ کو بنا کے اُن ﷺ کے در پاک کا گدا:۔**

یوں تو شوق بندگی کا خدا نے صلہ دیا — مجھ کو دُرود پاک کا حرف دُعا دیا
تاریک جب ہوس کے اندھیروں نے زیست کی — میں نے چراغ حبّ پیمبر ﷺ جلا دیا
مجھ کو بنا کے اُن ﷺ کے در پاک کا گدا — شاہوں سے میرا رتبہ خدا نے بڑھا دیا (ص:36)

**زمیں پہ بستے ہوئے وہ فلک مقام ہوا:۔**

الٰہی! شُکر ترا ان کا میں غلام ہُوا — ازل سے رحمت دارین جن کا نام ہوُا
ہوں شادماں کہ ملا نعت کاسرود حلال — ہر ایک رنج والم مجھ پہ اب حرام ہوا
ملا بشرکو یہ معراج مصطفےٰ ﷺ سے شرف — زمیں پہ بستے ہوے وہ فلک مقام ہوا (ص:41)

**کوئی ہستی مواجہ اور میرے درمیاں کیوں ہو:۔**

کوئی ہستی مواجہ اور میرے درمیاں کیوں ہو — مری جنت کی خوشبوؤں میں حائل پاسباں کیوں ہو
لقب ان کو ملا ہے رحمت للعالمینی ﷺ کا — قیامت تک میرے آقا ﷺ سا کوئی مہرباں کیوں ہو
وہ جب ختم رسل ﷺ ہیں محبوب خدا بھی ہیں — توپھر ان کے سوا کوئی بھی محبوب جہاں کیوں ہو (ص:45)

**اگر ہو حُب نبی ﷺ میری مستقل عادت:۔**

ندی جو ان کی شفاعت کی حشر میں ہے رواں — الٰہی! میں بھی ہوں سیراب اسی لب جو سے
اگر ہو حُب نبی ﷺ میری مستقل عادت — نجات اُخروی پھوٹے گی میری اس خُو سے
کھلا جو نوک زبان پر مری سر محفل — تو خوشبو آئی گل نعت کی من و تو سے

**جس میں مہک ہے سیرت سرکار ﷺ کی بسی**

جس میں مہک ہے سیرت سرکار ﷺ کی بسی — سایہ ہو میری زیست پہ اس شاخسار کا
نعت نبی ﷺ کو پڑھتے ہوئے جاں سپرد کی — کتبہ ہو، کاش! یہ میری لوح مزار کا
مُجھ کو بنایا رحمت عالم ﷺ کا اُمتی — مجھ پر ہے لطف رحمت پروردگار کا (ص:48)

**طیبہ کی راہ شوق پہ ہیں میرے ہم سفر یا سید البشر ﷺ!**

جیتے جی اس زمین سے افلاک تک سفر — پہلے نہ تیرے بعد ہوئی طاقت بشر یا سید البشر ﷺ!
اس پر پڑی ہے تیری شفاعات کی پھوار — اب آفتاب حشر ہوا ہے خنک قمر یا سید البشر ﷺ!
عشاق تشنہ کام کی رُوحوں کے قافلے — طیبہ کی راہ شوق پہ ہیں میرے ہم سفر یا سید البشر ﷺ!
جتنی نبوتیں تھیں، ہُوے در سبھی کے بند — تا حشر وا رہے گا نبوت کا تیری در یا سید البشر ﷺ!
بے خانماں تھے، تیری محبت نے دی پناہ — جذبوں کو میرے مل گیا آسودگی کا گھر یا سید البشر ﷺ!
کیا ہوگا رونما یہاں محشر کے روز تک — دی ہے فقط تجھی کو خُداوند نے خبر یا سید البشر ﷺ!
تھی مستنیر نُور خدائے علیم سے — باطل کی سب گپھاؤں میں پہنچی تری نظر یا سید البشر ﷺ!
باد مراد تیری اطاعت کی گر ملے — کشتی زیست کیلئے اک جست پر بھنور یا سید البشر ﷺ!
پیدا ہے دل میں تیری اطاعت کا ولولہ — مدحت کی شاخ سبز پہ آیا ہے اب ثمر یا سید البشر ﷺ!

**دیکھا ہے خواب یہ، کہ مدینے میں جاؤں گا**

دیکھا ہے خواب یہ، کہ مدینے میں جاؤں گا — تعبیر اس کی یہ ہے، کہ جنت کو پاؤں گا
دریائے غم جو زیست کی وادی میں ہے رواں — ذکر نبی ﷺ کے بحر میں اس کو گراؤں گا
مجھ کو عطا اگر ہو اجازت حضور ﷺ کی — مدحت کے نغمے آکے مدینے میں گاؤں گا
پیمانہ دُرود سے حب نبی ﷺ کی مے — پیتا ہوں، مست ہوں کہ شفاعت یوں پاؤں گا

**ہوتی ہے مری آنکھیں ترے ذکر سے نمناک:۔**

ہوتی ہے مری آنکھیں ترے ذکر سے نمناک — آنسو مرے بہتے ہیں تو ہوجاتی ہے جاں پاک اے سید لولاک ﷺ
ہے عشق ترا باغ محبت کا گل تر — دنیا کی محبت ہے سراسر خس وخاشاک اے سید لولاک ﷺ!
پاتا ہوں میں جب کوئی مدینے کا مسافر — کچھ اور بھی کھُل جاتے ہیں سینے کے مرے چاک اے سید لولاک ﷺ!
جس دل میں محبت ہو تری اور خُدا کی — دوزخ کا چھوئے گا نہ اسے شعلہ بیباک اے سید لولاک ﷺ!
اللہ نے جب تُجھ کو بلایا سر معراج — پھر تیرے لئے فرش بنی رفعت افلاک اے سید لولاک ﷺ!
عرفان ترا اسوہ بھی ترا دونوں ہی کامل — تُو مصدر کردار ہے، تُو مخزن ادراک اے سید لولاک ﷺ!
مولا نے دیا نُور فراست تُجھے ایسا — ہے ماند ترے سامنے، ہر فتنہ چالاک اے سید لولاک ﷺ!
گو مُجھ کو میسر ہے، ہر اک نعمت دُنیا — طیبہ سے جو دُوری ہے تو رہتا ہوں میں غمناک اے سید لولاک ﷺ!

جونور مری جان کا ہے اور قلب ونظر کا سُرمہ بنے اب آنکھ کا، طیبہ کی وہی خاک اے سیدلولاک ﷺ!
کرتا ہوں یہاں ہجر میں بس نالہ وشیون گاؤں گا مدینے ہی میں نغمات طربناک اے سیدلولاک ﷺ!
پائے جو غلامی تری پاتا ہے رہائی جو شخص بھی اس دہر کا ہے بستۂ فتراک اے سیدلولاک ﷺ!
کرتا ہوں کشید اس سے مے نعت کی ہر دم صد شکر ہے شاداب مری جاں کی رگ تاگ اے سیدلولاک ﷺ!

## مغفرت کا بھروسہ ہے اللہ پر، تُو شفاعت کا ہے آسرا یا نبی ﷺ:۔

دہر کے بحر میں، وقت کی لہر میں، تیرا پیغام ہے ناخدا، یا نبی اپنا ایمان ہے، از ازل تا ابد، کوئی تجھ سا نہیں رہنما یا نبی ﷺ
قبر کی سختیوں، حشر کی شدتوں کے تصور سے لرزہ براندام ہُوں مغفرت کا بھروسہ ہے اللہ پر، تُو شفاعت کا ہے آسرا یا نبی ﷺ
آنسوؤں کی زبان ہے مری گفتگو، لب ہیں لرزیدہ برگ خزاں طرح میرا دامن ہے اور میری چشم طلب، ہے یہی مجھ گدا کی صدا، یا نبی ﷺ
نُور شمس وقمر کا فزوں ہوگیا، شہر طیبہ کی تابانیاں، مرحبا! باغ جنت کی خوشبُو کا مخزن ہُوئی، تیرے روضے کو چھُو کر صبا، یا نبی ﷺ
دست عصیاں کی غارتگری کے سبب، چیتھڑے اُڑ گئے ہیں مری رُوح کے لُطف کی مجھ پر ہو جوئے بس اک نظر، روح پائے گی پھر سے بقا، یا نبی ﷺ
کھو چکا تھا میں ہنگامۂ دہر میں، بوند جیسے سمندر میں ہوجائے گم آ گیا ہُوں جواب جالیوں کے قریب، میں نے پایا ہے اپنا پتا، یا نبی ﷺ
نوع انسان خُود انسان کی مقہُور ہے کتنی مجبُور ہے، کتنی معذور ہے! ہو پُرانا مرض، یا نیا کوئی دُکھ، تیرا اسوہ پیام شفا، یا نبی ﷺ
تیری طاعت کی توفیق کی ہے طلب، کھٹکھٹایا ہے اللہ کی رحمت کا در جو شہادت کے اعزاز کا ہو سبب، مانگتا ہُوں وہ جذب وفا، یا نبی ﷺ
گو بوصیری نہیں ہوں میں ناچیز ہُوں، پھر بھی ہوں نعت گو اور بیمار ہُوں فیض تیرا ہے جب خاص اور عام پر، ہو مجھے بھی تو چادر عطا، یا نبی ﷺ

(نعت سویرا، ص:58)

## رُتبہ مرے حضُور ﷺ کا، کتنا عظیم ہے:۔

پیدا ہے دل میں جذبہ حب رسول پاک ﷺ مجھ پر خُدائے پاک کا لطف عمیم ہے
عرش خُدا کا قرب میسر ہُوا انہیں رُتبہ مرے حضُور ﷺ کا، کتنا عظیم ہے
کون ومکاں کی وسعتیں، جس میں سما گئیں میرے جہاں پناہ نبی ﷺ کی گلیم ہے
قائم ہے جس پہ فکروعمل کی سلامتی میرے حضور ﷺ! آپ کی طبع سلیم ہے
ہے رضا آپ ﷺ کی، خدا کی رضا، اس کی طاعت ہے آپ ﷺ کی طاعت اس کی تکریم، آپ ﷺ کی تکریم، اس کی بیعت ہے آپ ؐ کی بیعت
گرچہ اس پر زوال طاری ہے، پھر بھی اشرار پر یہ بھاری ہے آپ ﷺ کی نسبت مُبارک سے، سب سے بہتر ہے آپ ﷺ کی اُمت!
رُو برو آپ ﷺ کے مواجہ کے، خرخشے دہر کے تمام ہُوئے عاشقوں کے ہجوم میں آ کر، میں نے پائی ہے دلکشا خلوت
ظلم کے، جور کے خرابے میں، آپ ﷺ نے آبیاری فرمائی باغ سیرت کے پھُول مہکے ہیں جان فزاں کی جاودان نکہت
آپ ﷺ ہیں فارق حق وباطل، آپ ﷺ کے آفتاب اسوہ سے آشکارا ہُوا یہ راز نہاں، نُورحق کیا ہے، اور کیا ظلمت
رحمت حق کی دستگیری سے، آپ ﷺ کی رہبری کے صدقے میں گرچلوں جادۂ اطاعت پر، پاؤں گا پھر میں منزل جنت
ہفت افلاک سے پرے کا عرش، واسطے کس کے یک دوگام ہُوا نسل آدم میں تاابد، آقا ﷺ! کس نے پائی ہے آپ ﷺ سے رفعت

(نعت سویرا، ص63)

**دروازہ ہے جنت کا، پیمبر ﷺ کا جو در ہے:۔**

جو کھل گیا نسیم مدینہ کے پیار سے ــــ اہلِ نظر کی اس دال لالہ پہ ہے نظر
گر نعت کے اشعار میں تحسین و اثر ہے ــــ شاعر کا نہیں ، جذبہ دل کا یہ ہنر ہے
ٹکتی ہی نہیں راہ میں میری نگہ شوق ــــ حامیم پہ، یٰسین پہ طٰہٰ پہ نظر ہے
چوکھٹ ہے جو سرکار ﷺ کی ، رحمت کی ہے دہلیز ــــ دروازہ ہے جنت کا ، پیمبر ﷺ کا جو در ہے (ص:72)

**حائل نہیں اب ضُعف، کہ طیبہ کا سفر ہے**

جاتا ہُوں میں طیبہ کو ، عجب میرا سفر ہے ــــ کچھ اپنا پتا ہے ، نہ زمانے کی خبر ہے
پڑھتا ہُوں درُود اشکوں کے اور آہوں کے ہمراہ ــــ اس آب وہوا پر مری دن رات گزر ہے
اس شہر کا سورج ہے مری جاں کی تب وتاب ــــ ٹھنڈک مری آنکھوں کی مدینے کا قمر ہے
محشر میں پھلا نامۂ اعمال ، بالآخر ــــ اس خشک شجر پر جوشفاعت کا ثمر ہے
آئیں جو نبی ﷺ خواب میں ، ہو جائے گی تحلیل ــــ اے شب کی سیاہی ! تجھے کیا اس کی خبر ہے
ہے جذب قوی ، گرچہ مری جان ہے خستہ ــــ حائل نہیں اب ضُعف ، کہ طیبہ کا سفر ہے
دل ایک کھنڈر تھا ، یہ ہے رحمت کا کرشمہ ــــ مدحت کا ہے ایوان ، مناجات کا گھر ہے (ص:74)

**اب رہ ہی جاؤں گا میں مدینے میں حشر تک:۔**

طیبہ کے راہرو سے مُلاقات ہوگئی ــــ صبر و قرار قلب کو پھر مات ہوگئی
گنبد کو ابر دے کے سلامی ، چلا گیا ــــ جانے یہ کیسے رُوح پہ برسات ہوگئی
شاید حضُور خواب میں اِمشب ہوں جلوہ گر ــــ امید جگمگا اٹھی ، جب رات ہوگئی
اب رہ ہی جاؤں گا میں مدینے میں حشر تک ــــ گنبد سے آنکھ لڑ گئی ہے، بات ہوگئی
پایا ہے جس نے حب نبی ﷺ کے سوا سُرور ــــ اس کی حیات نذر خرابات ہوگئی
موتی ہیں آنسوؤں کے سجے ، خوان نعت پر ــــ میری عقیدتوں کی یہ سوغات ہوگئی
وصف رسول پاک ﷺ میں ہوں زمزمہ سرا ــــ صد شُکر، یہ غریب کی اوقات ہوگئی (ص:79)

**آقا ﷺ کا چاند چہرہ دکھا مجھ کو خواب میں:۔**

ہے التماس خاص خُدا کی جناب میں ــــ آقا ﷺ کا چاند چہرہ دکھا مجھ کو خواب میں
تڑپوں گا اور کروں گا شفاعت کی التجا ــــ آئے گا ان ﷺ کے لب پہ تبسم جواب میں
عُشاق اس پہ مُہرے تھے ، خود تھا بساط نُور ــــ صحن حرم نبی ﷺ کا ، شب ماہتاب میں
بے داغ تھا اُجالا دیار رسول ﷺ کا ــــ دھبے سے پا رہا ہُوں یہاں آفتاب میں (ص:89)

**دل کے آئینے پہ ان ﷺ کا عکس ہے:۔**

دل کے آئینے پہ ان ﷺ کا عکس ہے ــــ یہ بھی اک وجہ اطاعت ہوگئی

گنبد خضرا پہ جو ڈالی نظر میری چشم دل کی عشرت ہوگئی
حاضرین حشر ! آقاﷺ کی ثناء دیکھ لو ! وجہ شفاعت ہوگئی (ص:98)

**کر لیتا ہُوں اک آن میں روضے کا نظارا:۔**

اک قافلہ پھر سوئے مدینہ ہے سدھارا اک مرتبہ کھو بیٹھا ہُوں پھر صبر کا یارا
جب ہوتی ہے بند آنکھ تو کُھل جاتا سم سم کر لیتا ہُوں اک آن میں روضے کا نظارا
سیرت بھی ہے ، صُورت کی طرح قرص منور اس چاند ہی نے وقت کی ظلمت کو نکھارا (ص:101)

**شبنم نعت سے اسے میں نے نگیں بنا دیا**

ذکر رسُول پاکﷺ کے کیف سے ہو گیا تھا مست ایسے میں آ کے موت نے مجھ کو عجب مزا دیا
پائی حدی کی جو متاع ، صُورت نعت دلکُشا میں نے اسے بہ ذوق و شوق قافلے میں لٹا دیا
برسا جو ابر عرش کا ، کوہ حرا پہ ٹُوٹ کر رب علا نے نُور کا دھارا وہاں بہا دیا
ظلمت شب میں اشک شوق چشم طلب سے جب گرا شہر نبیﷺ کی راہ میں نے دیا جلا دیا
حب حضورﷺ کا کھلا پھول جو کشتِ قلب میں شبنم نعت سے اسے میں نے نگیں بنا دیا (ص:105)

**روشنائی کو گرا کر ساتھ روتا ہے قلم:۔**

جب خمارِ نعت سے مخمور ہوتا ہے قلم شعر میں کیفِ عقیدت کو سموتا ہے قلم
گریہ کرتا ہُوں جو وقت نعت گوئی سوز سے روشنائی کو گرا کر ساتھ روتا ہے قلم
میں اُٹھاتا ہُوں اسے پڑھ کر دُرود مصطفےﷺ جاگتا ہے نعت سے ، ویسے تو سوتا ہے قلم
زندۂ جاوید ہوتا ہے نبیﷺ کے ذکر سے دُوسرے اذکار ہوں تو جان کھوتا ہے قلم
زمین پر عرش کے انوار برساتے ہُوئے آئے مرے آقاﷺ ، نصیبِ دہر چمکاتے ہُوئے آئے
جو آئے شہرِ یثرب ہو کے ، اہلِ شوق میرے گھر وہ میرے شوق کو کچھ اور ترساتے ہوئے آئے
سکُوں کُچھ پاچکا تھا اضطرابِ دُوری طیبہ یہ پھر کل شب مجھے کُچھ خواب تڑپاتے ہوئے آئے
مداوا کر رہے کُچھ نہ کُچھ زخمِ جدائی کا مدینے سے جو عاشقِ دل کو سہلاتے ہوئے آئے (ص:111)

**مرے مجروح دل کو اور تڑپاتے ہوئے آئے**

قلم پر نعت کے اشعار لہراتے ہُوئے آئے عقیدت کی مہک سے جاں کو مہکاتے ہُوئے آئے
بیاد طیبہ اشک آنکھوں کو چھلکاتے ہوئے آئے مرے مجروح دل کو اور تڑپاتے ہوئے آئے (ص:113)

**ہاتف غیبی کا پھر لب پر پیام آہی گیا:۔**

پھر خیال مدحت خیرالانامﷺ آہی گیا ہاتف غیبی کا پھر لب پر پیام آہی گیا
طائر گنبد نشین کو رفعت افلاک سے طائر سدرہ نشین کا بھی سلام آہی گیا






نام کتاب ............ انبیاء علیہم السلام کے خواب
تالیف ............ ضیاء اللہ السلفی
تہذیب وتخریج ............ الشیخ محمد عظیم حاصل پوری
سرورق ............ یوسف گرافکس 0333-4294391
قیمت ............ 75 روپے

صبح روشن پبلشرز اینڈ ڈسٹری بیوٹرز پاکستان
0321-4275767, 0300-4516709
www.subheroshan.com






نام کتاب : تذکرة الابرار
نام مولف : پروفیسر ڈاکٹر عبدالغفور راشد
ناشر : مکتبہ ارسلان، الہ آباد
مطبع : میٹرو پرنٹرز
کمپوزنگ : انیس طاہر، محمد آصف
قیمت : 120 روپے

ملنے کے پتے

1۔ مکتبہ السلفیہ، شیش محل روڈ، لاہور
2۔ مکتبہ قدوسیہ، غزنی سٹریٹ، اردو بازار، لاہور
3۔ کتاب سرائے، فرسٹ فلور، الحمد مارکیٹ، غزنی سٹریٹ، اردو بازار، لاہور

عُمر بھر جو دشت محرومی میں سرگرداں رہا — اپنے آقاصلی اللہ علیہ وسلم کے قدم تک وہ غلام آہی گیا (ص:123)

**ہجر طیبہ میں دل زار نے سونے نہ دیا:۔**

ہجر طیبہ میں دل زار نے سونے نہ دیا — رات پھر گریے کے آزار نے سونے نہ دیا
دل کا کہنا تھا، اُٹھو، اور پڑھو ان صلی اللہ علیہ وسلم پر دُرود — رات بھر اس مرے غم خوار نے سونے نہ دیا
لے گیا بخت کو وہ اپنے ، مواجہہ کے قریب — یُوں مزید اس کے گہنگار نے سونے نہ دیا
راہ طیبہ پہ رہا شب میں عقیدت سے رواں — میری تخیل کے رہوار نے سونے نہ دیا
خار دُنیا کی مٹی حُب محمد صلی اللہ علیہ وسلم سے کھٹک — مدتوں تک مجھے اس خارنے سونے نہ دیا
شب میں تھا ذکر نبی صلی اللہ علیہ وسلم گویا اجالے کی نوید — یُوں مجھے صبح کے آثار نے سونے نہ دیا
بھولتے ہی نہیں طیبہ کے سنہری ایام — یاد کی تابشِ زر کار نے سونے نہ دیا
لفظ میں پا نہ سکا ، لغت پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم کے لئے — رات بھر حسرت اظہار نے سونے نہ دیا (ص:190)

## نام کتاب:۔انبیا کے خواب..... مؤلف:۔ضیاالله سلفی

## سچے خواب اولیاء کی رہنمائی کا ایک ذریعہ

**خوابوں کی اہمیت اور ضرورت (بمع دلائل):**۔خواب کی تاریخ اتنی پرانی ہے جتنا پرانا انسان، ہر انسان زندگی میں سینکڑوں خواب دیکھتا ہے۔امام بن سیرین رحمتہ فرماتے ہیں انسانی خواب تین اقسام میں مشتمل ہیں۔

(1)حدیث نفس (دلی خیالات کا انعکاس) (2)تخویف شیطان (3)مبشرات خداوندی

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ”الرّؤیا ثلا ث حدیث النفس ، و تخویف الشیطان و بشرٰی من الله“ (صحیح بخاری 7017)

”خواب تین قسم کے ہوتے ہیں، روزمرہ کے خیالات ، شیطان کی طرف سے ڈرو اور اللہ کی جانب سے مومن کے لیے خوشخبری“۔

**سچے خواب:۔** سچا خواب اس لیے انسان کو دکھایا جاتا ہے کہ بندہ محفوظ ہو اور طالب حق اور محبت الٰہی میں اور زیادہ سرگرم ہو ایسا خواب قابل تعبیر ہے اور اسی پر بڑے بڑے اہم نتائج مرتب ہوتے ہیں۔وہ جو خواب میں دیکھتے ہی روز روشن کی طرح نمایاں ہوتا اور اسطرح روح پذیر ہوتا۔

چونکہ اب انبیاء علیہم السلام کے سلسلہ نبوت کو خاتم النبیین صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ روک دیا گیا ہے۔لیکن انسان کے لیے آئندہ کے حالات منکشف ہوسکیں۔غرض جس طرح ابر وجود باراں پر دلالت کرتا ہے اسی طرح سچے خواب مستقبل کی طرف اشارہ کرتے ہیں۔اور یہ مومن کے لیے عظیم نعمت ہے۔بہرحال خواب انسانی زندگی میں بڑی اہمیت کے حامل ہیں۔قران مجید میں اللہ رب العزت کا فرمان ہے:

”لهم البشرى فی الحیا ۃ الدنیا و فی الآ خرۃ“ ان کے لیے دنیا کی زندگی میں بھی بشارت ہے اور آخرت میں بھی۔ (یونس۶۴)

سیدنا ابودرداء رضی اللہ عنہ نے آیت میں مذکور ”خوشخبری“ کے متعلق دریافت کیا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ”الرؤ یا الصّالحة یر اھا المسلم او تری له“ یہ وہ نیک خواب ہے جو مسلمان خود دیکھتا ہے یا کوئی دوسرا اُس کے لیے دیکھتا ہے۔(انبیاء کے خواب۔صفحہ 13)

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: نبوت کے آثار میں سے اب کچھ باقی نہیں رہا علاوہ مبشرات کے صحابہ رضی اللہ عنہ نے یہ سن کر عرض کیا: (وما المبشرات) کہ مبشرات سے کیا مراد ہے؟

(قال الرؤیا الصالحة ) ”آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اچھے خواب“ (بخاری باب المبشرات ۶۹۹۰)

خود رسول اللہ ﷺ کی خواب سے رغبت کا یہ عالم تھا کہ آپ ہر صبح نماز کے بعد دریافت کرتے کہ کسی نے کوئی خواب دیکھا ہے تو سنائے، مستدرک حاکم کے الفاظ ہیں: ”کان اذا انصرف من صلاۃ الغداۃ یقول ھل لاحدمنکم اللیلۃ رؤیا، الا انہ لا یبقی بعدی من النبوۃ الا الرّؤیاالصالحۃ“ جب آپ نماز صبح کے بعد رخ مبارک نمازیوں کی طرف کرتے تو دریافت فرماتے آج شب تم میں سے کسی نے خواب دیکھا ہے؟ نیز فرماتے آگاہ رہو! میرے بعد نبوت میں سے نیک خواب ہی باقی ہیں۔

رویائے صالحہ علوم نبوت کا ایک جزو ہے، صحیح حدیث میں خواب کو نبوت کا جز وقرار دیا گیا ہے۔ بعض احادیث میں چالیسواں، بعض میں چھیالیسواں اور بعض میں انچاسواں، پچاسواں اور بعض روایات میں اسے نبوت کا سترواں جز وقرار دیا گیا ہے۔ ابن عبدالبر رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ ان میں کوئی تضاد وتخالف نہیں، بلکہ ہر روایت اپنی جگہ صحیح اور درست ہے۔

## خوابوں کی تعبیر علمائے اہلحدیث سے سیکھیں

**خواب میں چشمہ دیکھنے کی تعبیر:۔** خارجہ بن زید بن ثابت، ام علاء جوانہی میں سے ایک عورت تھی اور رسول ﷺ سے بیعت کی تھی، روایت کرتی ہیں انہوں نے بیان کیا کہ جب انصار نے مہاجرین کی رہائش کے لئے قرعہ اندازی کی تو عثمان بن مظعون رضی اللہ عنہ میرے حصے میں آئے وہ بیمار پڑے تو ہم نے ان کی تیمارداری کی یہاں تک کے وہ وفات پا گئے پھر ہم نے ان کو ان کے کپڑوں میں کفن دیا، ہم لوگوں کے پاس رسول اللہ ﷺ تشریف لائے تو میں نے کہا کہ اے ابوالسائب تجھ پر خدا کی رحمت ہو، میں تجھ پر گواہ ہوں کہ اللہ نے تجھے بزرگی دی ہے، آپ ﷺ نے فرمایا کہ تجھ کو کس طرح معلوم ہوا؟ میں نے کہا خدا کی قسم میں نہیں جانتی، آپ ﷺ نے فرمایا کہ اس کی موت آ گئی میں اس کے لئے اللہ سے بھلائی کی امید رکھتا ہوں، خدا کی قسم میں نہیں جانتا کہ میرے ساتھ کیا کیا جائے گا؟ حالانکہ میں اللہ کا رسول (ﷺ) ہوں ام علاء نے کہا کہ خدا کی قسم اس کے بعد میں کسی کی تعریف نہیں کروں گی ام علاء کا بیان ہے کہ میں نے خواب میں عثمان رضی اللہ عنہ کیلئے بہتا ہوا چشمہ دیکھا میں نے رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں عرض کیا تو آپ ﷺ نے فرمایا کہ یہ اس کا عمل ہے اسکے لئے جاری رہے گا۔ (صحیح بخاری بحوالہ انبیاء کے خواب 82)

## خوابوں کی تعبیر

معبر عظیم محمد بن سیرین رحمہ اللہ کی تصنیف تعبیر الرؤیا سے چند معروف چیزیں جنہیں انسان اپنے خواب میں دیکھتا ہے انکی تعبیر کا بیان۔

**خواب میں پانی دیکھنے کی تعبیر:۔** اگر کوئی خواب دیکھے کہ وہ سطح آب پر پانی کی طرف چلتا ہے، جیسے دریا اور نہر کا پانی۔ یہ اسکے پاک اعتقاد اور قوت ایمانی کی دلیل ہے اور اگر صاف اور خوشگوار پانی بہت ہے تو یہ دلیل ہے کہ اسکی عمر دراز اور خوش عیش ہوگا اور اگر اس نے گندلا یا شور پانی پیا ہے تو اسکی تعبیر پہلے کے خلاف ہے۔ اور اگر دیکھے کہ دریا سے صاف اور اچھا پانی پیتا ہے تو دلیل ہے کہ تمام جہان کا بادشاہ ہوگا اور بعض کہتے ہیں کہ اس آب دریا کے پینے کے قدر پر بزرگی اور مال ونعمت حاصل کرے گا اگر پانی مصفا اور صاف ہے اور اگر گندا ہے اسکو رنج اور سختی اور خوف اور دہشت پہنچے گی۔

**خواب میں کوزہ یا لوٹا دیکھنے کی تعبیر:۔** خواب میں آبدست دیکھنے والا خزانہ دار صاحب تدبیر ہوگا آمدنی اور خرچ اسکے ہاتھ میں ہوگا اور اگر دیکھے کہ بادشاہ نے اسکو کوزہ دیا ہے تو دلیل ہے کہ خزانچی اور بادشاہ کا مشیر ہوگا اور اگر کسی کو دے تو بھی یہی قیاس ہے۔

**خواب میں حمل دیکھنے کی تعبیر:۔** اگر خواب میں اپنا پیٹ حاملہ عورت کی طرح بڑا دیکھے تو دلیل ہے کہ اس کو پیٹ کی بڑائی کے اندازے پر دنیا کا مال اور نعمت حاصل ہوگی۔

**خواب میں چھالا دیکھنے کی تعبیر:۔** خواب میں آبلہ دیکھنا دولت کی زیادتی کی دلیل ہے۔ اگر خواب میں دیکھے اسکے جسم پر آبلہ ہے تو دلیل ہے کہ اس کے اندازے پر اسکو مال ملے گا۔

**خواب میں آگ دیکھنے کی تعبیر:**۔ اگر خواب میں آگ بغیر دھوئیں کے دیکھے تو دلیل ہے کہ بادشاہی کے قریب ہوگا اور بستہ کام پورے ہوں گئے اور اگر دیکھے کہ اس کو کسی نے آگ میں گرا کر جلا دیا ہے تو دلیل ہے کہ بادشاہ اس پر ظلم کرے گا۔ لیکن جلد خلاصی پائے گا اور بشارت اور نیکی پائے گا۔ چنانچہ فرمان حق تعالی ہے: "قلنایانار کو نی بردا وسلا ما علی ابراھیم "

''ہم نے حکم دیا کہ اے آگ سرد ہو جا اور ابراہیم علیہ اسلام پر سلامتی والی ہو جا''۔

**خواب میں آتش کدہ دیکھنے کی تعبیر:**۔ خواب میں آتش کدہ بری جگہ ہے۔

**خواب میں آٹا دیکھنے کی تعبیر:** آرد یعنی، آٹا جو کی تعبیر دین ہے اور آرد کی تعبیر مال و دولت ہے۔ جو تجارت سے حاصل ہوگا اور بہت فائدہ ہوگا باجرے کا آٹا تھوڑے مال کی دلیل ہے۔

**خواب میں ڈکار لیتا دیکھنے کی تعبیر:**۔ اگر خواب میں دیکھے کہ ڈکار ترش آیا اور برا آیا ہے تو دلیل ہے کہ ایسی بات کرے گا جس سے نقصان اور خطرہ دیکھے گا اور اگر ڈکار دھوئیں جیسا دیکھے تو دلیل ہے کہ بے وقت بات کہے گا کہ جس سے لوگ اس کو ملامت کریں گے اور اس عیب کا انجام پشیمانی ہوگی۔

**خواب میں آسمان دیکھنے کی تعبیر:**۔ اگر کوئی اپنے آپ کو آسمان پر دیکھے تو دلیل ہے کہ سفر کرے گا اور اس کو دنیا کی عزت حاصل ہوگی اور اگر دیکھے کہ آسمان کی فضا میں اڑتا جا رہا ہے تو دلیل ہے کہ نعمت اور برکت کے ساتھ سفر کرے گا اور اگر دیکھے کہ سیدھا اڑتا جاتا ہے تا کہ آسمان پر پہنچے تو دلیل ہے کہ نقصان اور رنج دیکھے گا۔

**خواب میں چوکھٹ دیکھنے کی تعبیر:**۔ اگر کوئی شخص خواب میں دیکھے کہ اسکے گھر کا آستانہ بلند ہوا ہے تو اس امر کی دلیل ہے کہ اسی قدر مال و نعمت اور مرتبے کی بزرگی پائے گا۔

**خواب میں صلح کرتا دیکھنے کی تعبیر:**۔ اگر خواب میں دیکھے کہ کوئی صلح کرتا ہے تو دلیل ہے کہ اس کی عمر دراز ہوگئی اور اگر دیکھے کہ صلح میں کسی کو فساد دین کی دعوت دیتا ہے تو دلیل ہے کہ اس کو راہ دین اور صلاح و خیر کی دعوت دیتا ہے اور اگر دیکھے کہ کسی کو غصے کے ساتھ دین کی صلاح دیتا ہے تو دلیل ہے کہ اس کو فساد اور شر کی صلاح دیتا ہے۔

**خواب میں سورج دیکھنے کی تعبیر:** ۔خواب میں آفتاب بزرگوار بادشاہ ہوتا ہے اور چاند وزیر اور زہرہ عورت اور عطارد بادشاہ کا منشی اور مریخ شاہی پہلوان اور باقی ستارے بادشاہی لشکر ہوتے ہیں۔

**خواب میں لوہا دیکھنے کی تعبیر:**۔ معمولی آہن یعنی لوہا کا خواب میں دیکھنا خادم ہے۔ ورنہ بقدر آہن دنیا کا مال ملے گا اور اگر دیکھے کہ اس کو کسی نے خواب میں لوہا دیا ہے تو دلیل ہے کہ اس لوہے کی قدر پر کوئی اس کو دنیاوی مال دے گا۔

**خواب میں ہرن دیکھنے کی تعبیر:**۔ اگر دیکھے کہ ہرن کے پیچھے گیا اور اسکو گرایا ہے تو دلیل ہے کہ دوشیزہ عورت یا کنیز حاصل کرے گا اور اگر دیکھے کہ ہرن کو شکار کے وقت گرالیا تو دلیل ہے کہ مال غنیمت پائے گا اور اگر دیکھے کہ ہرن گھر میں مر گیا ہے تو دلیل ہے کہ عورت کی طرف سے اس کو غم و اندوہ پہنچے گا اور اگر دیکھے کہ ہرن کو پتھر یا تیر سے مارا ہے تو دلیل ہے کہ نالائق بات کہے گا۔

**خواب میں بادل دیکھنے کی تعبیر:**۔ اگر دیکھے بادل ہوا میں چلاتا ہے تو دلیل ہے کہ وہ ظالموں اور حاکموں کی صحبت میں رہے گا اور اگر یہ خواب بادشاہ دیکھے تو دلیل ہے کہ اپنی ولایت میں قاصدان باخبر کو بھیجے گا اور اگر خواب میں دیکھے کہ بادل کو ہوا میں سے پکڑ کر زمین میں لے آیا ہے تو دلیل ہے کہ نیکی اور بزرگی اور علم حاصل کرے گا۔

**خواب میں شیطان دیکھنے کی تعبیر:**۔ خواب میں ابلیس کا دیکھنا دشمنی، بد دینی، جھوٹ، فریب، بے شرمی، نیکی سے نا اُمیدی اور

لوگوں کو بدی سکھانے اور شر وفساد کی دلیل ہے، اگر خواب میں دیکھے کہ ابلیس کو لڑائی اور جنگ میں مغلوب کر لیا ہے تو دلیل ہے کہ اس کا میلان اصلاح اور خیر کی طرف ہے اور اگر دیکھے کہ ابلیس اس پر غالب آ گیا ہے تو دلیل ہے کہ شر اور فساد کی راہ کی طرف مائل ہو گا۔

**خواب میں بڑا سانپ دیکھنے کی تعبیر:۔** اژدھے کا خواب میں دیکھنا بڑے بھاری دشمن کا دیکھنا ہے اگر دیکھے کہ اژدھا سے جنگ کر کے اس پر غالب آ گیا ہے تو دلیل ہے کہ دشمنوں سے لڑے گا اور آخر کار دشمنوں کو زیر کرے گا اگر سانپ کا گوشت کھا لیا تو اس بات کی دلیل ہے کہ دشمن پر غلبہ پا لے گا اور اسکے مال کو خزانہ کرے گا۔

**گھوڑا دیکھنے کی تعبیر:۔** عربی گھوڑے کو خواب میں دیکھنا دلیل بزرگی اور عزت وجاہ ہے اگر دیکھے کہ گھوڑے کے سامان میں کمی ہے مثلاً زین یا لگام نہیں ہیں تو دلیل ہے اسی قدر بزرگی میں نقصان ہو گا اگر دیکھے کہ گھوڑے کی دم موٹی اور لمبی ہے تو اسی قدر اس کے نوکر چاکر ہوں گے۔ اگر کوئی شخص دیکھے کہ برہنہ گھوڑے پر بیٹھا ہے تو دلیل ہے کی اس کی مصیبت اور گناہ زیادہ ہو گا۔ اگر دیکھے کہ گھوڑے کے پر پرندے جیسے ہیں تو سفر کرے گا اور عزت وبزرگی پائے گا۔

**خچر دیکھنے کی تعبیر:۔** اگر کوئی شخص خواب میں خچر کو دیکھے اگر وہ مطیع ہے تو نیک ہے ورنہ بد۔ اگر دیکھے کہ خچر پر پالان رکھا ہے تو دلیل ہے کہ اس کی عورت بانجھ ہو گی اور اگر دیکھے کہ کسی سے استر مادہ کو خرید لیا ہے تو دلیل ہے کہ کنیز خریدے گا اگر دیکھے کہ اس کو فروخت کر دیا ہے تو دلیل ہے کہ کنیز اس سے جدا ہو جائے گی اگر دیکھے کہ خچر اس کے پیچھے بھاگتا ہے تو دلیل ہے اس کو غم پہنچے گا۔

**ہڈی دیکھنے کی تعبیر:۔** خواب میں ہڈی دیکھنا مال ودولت ہے اگر اسکو ہڈی ملی ہے اس پر گوشت بھی ہے تو اس کے مطابق خیر ومال پائے گا۔ اگر دیکھے کہ ہڈی بغیر گوشت کے ہے تو دلیل ہے کہ اس کو تھوڑی بھلائی پہنچے گی اگر دیکھے کہ کسی کو ہڈی دے دی ہے تو دلیل ہے کہ اس سے کسی کا بھلا ہو گا۔

اگر خواب میں دیکھے کہ کسی کی ٹوٹی ہوئی ہڈی باندھی ہے تو دلیل ہے کہ بزرگی اور طرح طرح کی نعمتیں حاصل کرے گا بعض نے کہا ہے کہ اسکی تنگی اور محتاجی دور ہو گی۔ جعفر صادق رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا کہ خواب میں ہڈی کا دیکھنا سات وجوہ پر ہے۔

اول: امید مال۔ دوم: اقرباء۔ سوم: فرزندان۔ چہارم: قیام کا گھر۔ پنجم: مال۔ ششم: برادران۔ ہفتم: دوست اور شریک۔

**اونٹ دیکھنے کی تعبیر:۔** اگر کوئی شخص اپنے آپ کو نامعلوم اونٹ پر دیکھے کہ وہ دوڑ رہا ہے تو دلیل ہے کہ سفر کرے گا اگر دیکھے کہ اونٹ گھوم رہا ہے تو غم اور فکر کی دلیل ہے اور اگر دیکھے کہ اونٹ پر بیٹھا ہے اور راستہ گم ہو گیا ہے تو دلیل ہے کہ اپنی راہ میں عاجز ہو گا اور کوئی تدبیر نہ کر سکے گا۔ اگر اونٹنی پائے تو عورت پائے گا اور اگر اونٹنی بچے والی ہو تو عورت فرزند والی ہو گی اگر دیکھے کہ اس کی اونٹنی مر گئی ہے تو عورت فوت ہو گی اور اگر خواب میں دیکھے کہ اونٹ کا گوشت کھاتا ہے تو دلیل ہے کہ بیمار پڑے گا۔

**آنسو دیکھنے کی تعبیر:۔** اگر کوئی دیکھے کہ اس کی آنکھوں سے سرد آنسو بہتا ہے تو دلیل ہے کہ وہ شخص شادی کرے گا اور خوشی دیکھے گا اگر دیکھے کہ اس کے چہرے پر بغیر رونے کے آنسو ہیں تو دلیل ہے کہ لوگ اس پر باتوں سے طعنہ دیں گے۔ آنسوؤں کا بہنا تین وجوہ پر ہے:

اول: شادی وخوشی۔ دوم: غم واندوہ۔ سوم: نعمت۔

**آلو بخارا یا آلوچہ دیکھنے کی تعبیر:۔** اگر کوئی شخص خواب میں آلو بخارا سرخ یا سیاہ وقت پر دیکھے تو دلیل مال اور مراد کی ہے اور زرد آلو بخارا بیماری کی دلیل ہے اگر خواب میں دیکھے آلو بخارے زرد بے موسے کھائے تو غم واندوہ مصیبت وخصومت کی دلیل ہے اگر ترش ہیں تو اچھے ہیں۔

**امامت کرواتا دیکھنے کی تعبیر:۔** اگر دیکھے کسی قوم کا امام بنا ہے تو دلیل ہے کہ وہ سردار ہے اور سب اس کے تابع ہوں گے اگر کوئی شخص دیکھے کہ وہ بیٹھ کر امامت کرواتا ہے تو دلیل ہے کہ بیمار ہو گا اگر امام کو خواب میں دیکھے تو دلیل ہے کہ امام کے قدر اور مرتبے کے مطابق عزت پائے گا۔ اگر دیکھے کہ امام کے ساتھ کھانا کھایا ہے یا امام نے اس کو کچھ دیا ہے یا امام اس کے ساتھ گھر میں گیا ہے تو دلیل ہے کہ اسی قدر اس کو غم واندوہ پہنچے گا۔

**شہد دیکھنے کی تعبیر:۔** حضرت کرمانی رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ خواب میں شہد مالوں میں سے غنیمت اور کاموں میں سے نیکی ہے

اس میں لوگوں کے لیے شفاء ہے اور شہد ایسا رزق ہے کہ بے حد پہنچتا ہے۔

**انگوٹھی دیکھنے کی تعبیر:۔** اگر خواب میں دیکھے کہ اس کی انگوٹھی غائب ہے یا کوئی چرا کر لے گیا ہے اس کے کاموں میں آفت اور دشواری ظاہر ہوگی اگر اپنی انگوٹھی کسی کو دیتا ہے تو دلیل ہے کہ اپنے مال میں سے کسی کو عطا کرے گا۔ اگر چاندی کی انگوٹھی دیکھے تو دلیل ہے کہ اس کا مال حلال کا ہے اور اگر سونے کی انگوٹھی دیکھے تو دلیل ہے کہ مال حرام کا ہے اگر دیکھے کہ انگوٹھی لوہے کی ہے تو قوت اور توانائی پائے گا اور اگر دیکھے کہ انگوٹھی دیو لے گیا ہے تو اس کی تعبیر سب سے بری ہے۔

**انگور دیکھنے کی تعبیر:۔** موسم پر خواب میں سیاہ انگور کھانا غم واندوہ کی دلیل ہے۔ بے موسم کھانا دلیل ہے کہ صاحب خواب کے منہ سے کوئی چیز نکلے گی جس انگور کا چھلکا سخت ہے اس کو کھانا مال کی دلیل ہے جو مشکل سے ملے گا جس انگور کا پانی سیاہ ہے مال حرام کی دلیل ہے جو انگور دیکھنے میں سرخ ہے عزت اور مرتبے کی دلیل ہے۔ اگر انگور طشت میں نچوڑتا ہے تو اس امر کی دلیل ہے کہ امیر عورت کی خدمت کرے گا اگر پیالے میں نچوڑتا ہے تو کسی کمینے شخص کی۔

**بارش دیکھنے کی تعبیر:۔** بارش خواب میں حق تعالیٰ کی طرف سے بندوں پر رحمت اور برکت ہے اگر یہ دیکھے یہ بارش آہستہ آہستہ ہو رہی ہے تو خیر وبرکت کی دلیل ہے اگر دیکھے کہ شروع ماہ یا شروع سال میں بارش برس رہی ہے تو دلیل ہے کہ فراخی نعمت زیادہ ہوگی اگر دیکھے کہ آب باراں سے مسح کرتا ہے تو دلیل ہے کہ خوف وغم سے امن میں رہے گا اگر دیکھے کہ پانی ہوا کی طرف سے آتا ہے تو حق تعالیٰ کی طرف سے قہر کی دلیل ہے۔

**گوشت کا ٹکڑا دیکھنے کی تعبیر:۔** تعبیر: اگر خواب میں دیکھے کہ بکری کے گوشت کا ٹکڑا کھایا ہے تو دلیل ہے کہ اسی قدر نعمت ملے گی خواب میں کچے گوشت کا ٹکڑا یتیم کا مال کھانے کی دلیل ہے۔

**قیدی دیکھنے کی تعبیر:۔** اگر کوئی شخص دیکھے کہ خواب میں کسی کو پابند کیا ہے تو دلیل ہے کہ اس کے کام میں پائیداری ہوگی۔ جعفر صادق رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ خواب میں پابندی کرنا تین وجوہ پر ہے۔ اول جس شخص کو پابند کیا ہے اسکا مقیم ہونا۔ دوم اس پر عنایت کرنا۔ سوم اس کو خیر ومنفعت پہنچے گی اور اگر دیکھے کہ اس نے قید سے رہائی پائی ہے تو اس کی تعبیر اس کے خلاف ہے۔

**ببر شیر دیکھنے کی تعبیر:۔** ببر شیر ایک درندہ ہے اس کو خواب میں دیکھنا قوی دشمن کی دلیل ہے لیکن کریم اور مہربان ہے۔ اگر دیکھے کہ ببر شیر کیساتھ لڑائی کر کے اس کو مغلوب کر دیا ہے تو دلیل ہے کہ دشمن پر غالب آئے گا اگر اس سے مغلوب ہو گیا تو دشمن اس پر فتح پائے گا ببر شیر کی ہڈیاں، بال اور چمڑا خواب میں دیکھنا مال ومنفعت کی دلیل ہے اگر دیکھے کہ ببر شیر کے اوپر بیٹھا ہے اور وہ اس کا مطیع ہے تو دلیل ہے کہ دشمن اس کا تابعدار ہوگا۔

**سولی پر چڑھتا دیکھنے کی تعبیر:۔** اگر کوئی شخص دیکھے سولی پر چڑھا ہے اور لوگ نظارہ کرتے ہیں تو دلیل ہے کہ اتنے لوگوں کا سردار ہوگا۔ اگر کوئی شخص خواب میں دیکھے کہ سولی چڑھے ہوئے آدمی کا گوشت کھاتا ہے تو دلیل ہے کہ کسی گرفتار مصیبت کا مال کھائے گا۔

امام جعفر صادق رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں سولی پر چڑھنا چار وجہ پر ہے۔ اول سرداری وحکومت۔ دوم مال ودولت۔ سوم بزرگواری۔ چہارم لوگوں کی غیبت۔

**چاول دیکھنے کی تعبیر:۔** خواب میں چاول دیکھنا مال ہے جو بقدر چاول دیکھنے کے حاصل ہوگا۔ اگر کوئی شخص خواب میں دیکھے کہ پکے ہوئے چاول کھاتا ہے تو دلیل ہے کہ مراد پوری ہوگی اور اگر خواب میں پلاؤ کھائے تو زیادہ بہتری اور نیکی کی دلیل ہے اگر دیکھے کہ دہی چاول کھاتا ہے تو یہ غم واندوہ کی دلیل ہے۔

**بکری کا بچہ دیکھنے کی تعبیر:۔** خواب میں بکری کا بچہ دیکھنا چاہے نر ہو یا مادہ فرزند کی دلیل ہے۔ اگر دیکھے کہ بکری کے بچے کو مارا ہے تو دلیل ہے کہ اس کا فرزند مرے گا اور اگر دیکھے کہ بکری کے بچے کا گوشت کھایا ہے تو اس امر کی دلیل ہے کہ بیٹے کی طرف سے غم وتکلیف پہنچے گی۔ بکری کا بچہ خواب میں دیکھنا خیر ومنفعت ہے۔ بکری کے بچے کو خواب میں دیکھنا چار وجہ پر ہے: اول: فرزند۔ دوم: مال حلال۔ سوم: معیشت۔ چہارم: غم واندوہ

**ننگا ہوتا دیکھنے کی تعبیر:۔** اگر کوئی شخص اپنے آپ کو خواب میں ننگا دیکھے اور طالب دنیا ہے تو غم واندوہ کی دلیل ہے اگر تہہ بند بندھا ہوا ہے تو دلیل ہے کہ اطاعت اور عبادت میں کوشش کرے گا خواب میں برہنگی ذلت اور رسوائی کی دلیل ہے۔ اگر خواب میں عورت کو کپڑے پہنے ہوئے دیکھے تو نیک مرد کے لیے نیک اور بدکار کے لیے بدکار ہے۔

**بطخ دیکھنے کی تعبیر:۔** خواب میں بطخ دیکھنا مال و دولت کی دلیل ہے اگر دیکھے کہ بطخیں اس سے باتیں کرتی ہیں تو دلیل ہے کہ مال دار عورت کے باعث سفر کرے گا اور اس میں عزت وفائدہ ہوگا۔ خواب میں سفید بطخ دیکھنا مال ہوتا ہے اور سیاہ بطخ دیکھنا کنیز ہے اگر دیکھے کہ بطخ کو مارا ہے اور کھایا ہے تو دلیل ہے کہ عورت کے مال کا وارث ہوگا اور اس کو ضائع کرے گا۔

**چڑیا دیکھنے کی تعبیر:۔** خواب میں چڑیا دیکھنا باقدر و مرتبہ مرد کی علامت ہے اگر چہ پارسا ہو نہ ہو۔ اگر دیکھے کہ چڑیا کو پکڑا ہے تو دلیل ہے کہ باقدر عورت اس پر کامیاب ہوگی۔ اگر دیکھے کہ چڑیا کو اس کے گھونسلے سے نکالا ہے تو دلیل ہے کہ اس کو رنج اور ملامت حاصل ہوگی۔ اہل تعبیر بیان کرتے ہیں کہ خواب میں چڑیا پانا فرزند یا غلام ہے خواب میں چڑیا کا گھونسلا دیکھنا امن کی دلیل ہے۔

**ہتھکڑی، بیڑی دیکھنے کی تعبیر:۔** خواب میں بیڑی دیکھنا اس بات کی دلیل ہے کہ اس کے دین میں خلل ہے اور وہ اسلام کا جھوٹا مدعی ہے۔ اگر کوئی شخص اپنی گردن میں لکڑی کا بند دیکھے تو دلیل ہے کہ اس کے ذمہ امانت ہے اگر دیکھے کہ اس کے پاؤں میں سے کسی نے بیڑی نکالی ہے تو دلیل ہے کہ بادشاہ کی نوکری سے خلاصی پائے گا۔ ہاتھ میں بند دیکھنا اس امر کی دلیل ہے کہ ظالم بادشاہ کا ہاتھ ظلم کرے گا۔

**بہشت دیکھنے کی تعبیر:۔** خواب میں بہشت دیکھنا اللہ کی طرف سے خوشی اور خوشخبری ہے۔ اگر خواب میں دیکھے کہ بہشت میں اسے بند کر دیا گیا ہے تو دلیل ہے کہ اس کے ماں باپ اس سے ناراض ہیں اگر دیکھے کے بہشت کے میوے اس کو کسی نے دیئے ہیں تو دلیل ہے کہ اس کو اس کے علم سے ایک حصہ حاصل ہوگا۔ اگر خواب میں دیکھے کہ وہ بہشت میں ہے تو دلیل ہے کہ وہ جہاں کی مرادیں پائے گا۔

**بوسہ دیتا دیکھنے کی تعبیر:۔** اگر خواب میں دیکھے کہ کسی کو بوسہ دیا ہے تو دلیل ہے کہ اس سے خیر و منفعت پائے گا۔

**اُلو دیکھنے کی تعبیر:۔** اگر دیکھے کہ الو سے لڑائی کرتا ہے تو اس کا جھگڑا کسی آدمی سے ہوگا اگر دیکھے کہ الو کا گوشت کھاتا ہے تو دلیل ہے کہ اسی قدر چور اس کا مال کھائے گا۔

**پیاز دیکھنے کی تعبیر:۔** خواب میں پیاز دیکھنا مال حرام اور بدی اور ناخوشگوار ہے اگر پکا ہوا پیاز کھایا ہے تو دلیل ہے کہ آخر کار حرام کھانے سے توبہ کرے گا۔

**خواب میں خرید و فروخت کرتا دیکھنے کی تعبیر:۔** خواب میں قرآن مجید کو بیچنا اس امر کی دلیل ہے کہ اس کا دین اس کے نزدیک کوئی حیثیت نہیں رکھتا۔ اگر خواب میں دیکھے کہ اپنی عورت کو بیچا ہے تو دلیل ہے کہ اس کی حرمت اور بزرگی ذلیل ہوگی اور بدنام ہوگا۔ جو چیز پیاری ہے اس کا خواب میں بیچنا برا ہے اور خریدنا اچھا ہے۔

**ہاتھی دیکھنے کی تعبیر:۔** اگر کوئی آدمی خواب میں دیکھے کہ ہاتھی پر بیٹھا ہے تو دلیل ہے کہ عجمی عورت کرے گا۔ اگر دیکھے کہ اس نے ہاتھی کو جان سے مار ڈالا ہے تو دلیل ہے کہ اس کے ہاتھوں کوئی بادشاہ مارا جائے گا یا کوئی مضبوط قلعہ فتح ہوگا۔ اگر خواب میں دیکھے کہ لڑائی کے وقت ہاتھی پر بیٹھا ہے تو دلیل ہے کہ بڑے دشمن کو مغلوب کرے گا۔ اگر دیکھے کہ پشت فیل سے گرا ہے تو دلیل ہے کہ سخت بلاء میں گرفتار ہوگا اور اگر دیکھے کہ لڑائی میں ہاتھی سے گرا ہے اور مر گیا ہے تو دلیل ہے کہ اس ملک کا بادشاہ مرے گا۔

**اندھیرا دیکھنے کی تعبیر:۔** خواب میں تاریکی راہ دین میں گمراہی ہے اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ وہ تاریکی میں تھا اور وہ تاریکی روشنی سے بدل گئی ہے تو اس بات کی دلیل ہے کہ وہ توبہ کرے گا اور دین کا راستہ اس پر کھلے گا۔

جابر مغربی رحمہ اللہ نے فرمایا کہ خواب میں تاریکی غم واندوہ ہے اور اگر دیکھے کہ ہوا روشن تھی اور اچانک ابر کی تاریکی آ گئی تو دلیل ہے کہ

اس ملک میں نا گہاں موت ظاہر ہوگی۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اندھیرے سے روشنی کی طرف آیا ہے تو دلیل ہے کہ غریبی سے امیری کی طرف آئے گا غم سے نجات پائے گا۔

**کلہاڑی دیکھنے کی تعبیر:۔** اگر خواب میں دیکھا کہ اس کے پاس کلہاڑی ہے یا کسی نے دی ہے تو دلیل ہے کہ اسی قسم کے آدمی کے ساتھ دوستی ہوگی اگر دیکھے کہ اس کی کلہاڑی ٹوٹ گئی ہے یا ضائع ہوگئی ہے تو دلیل ہے کہ مرے گا۔

**شوربا دیکھنے کی تعبیر:۔** اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ شوربے کو بکری، بھیڑ یا میٹھے دہی کے ساتھ کھاتا ہے تو دلیل ہے کہ اس کو اسی قدر سپاہی آدمی سے فائدہ حاصل ہوگا۔

جعفر رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ شوربا گوشت، خرگوش یا ترش چیز کے ساتھ دلیل غم ہے۔

**خواب میں نکاح کرتا دیکھنے کی تعبیر:۔** اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ عورت سے نکاح کیا ہے شادی شدہ ہے تو شرف اور بزرگی کی دلیل ہے اگر کنوارا ہے تو مالدار عورت کرے گا اگر خواب میں عورت کو طلاق دیتا ہے تو عزت و بزرگی زائل ہوگی۔

اگر اس نے دیکھا کہ اس نے کسی عورت سے شادی کی ہے اور اس عورت کا حال نہ دیکھا نہ جانا اور نہ سنا تو یہ اس بات کی دلیل ہے کہ اس کی موت قریب ہے۔ اگر کوئی دیکھے کہ نابکار (نکمی) عورت اس کے نکاح میں آئی ہے تو دلیل ہے کہ مشکل کام اس پر آسان ہوگا اگر دیکھے کہ اس نے کنواری لڑکی سے شادی کی ہے تو دلیل ہے کہ اس کو اسی سال عورت پاکیزہ حاصل ہوگی۔

**تسبیح کرتا دیکھنے کی تعبیر:۔** خواب میں تسبیح کرنا حق تعالیٰ کی فرماں برداری ہے اور غم واندوہ سے نجات کی دلیل ہے

اگر دیکھے کہ تسبیح کے ساتھ حق تعالیٰ کا شکر یہ ادا کرتا ہے تو دلیل ہے کہ دین میں قوی ہوگا اور مال پائے فرمان حق تعالیٰ ہے:

"لئن شکرتم لازیدنکم" اگر تم شکر کرو گے تو میں تمہیں اور زیادہ دوں گا۔

**تنور دیکھنے کی تعبیر:۔** اگر دیکھے کہ تنور اسکے پاس ہے تو دلیل ہے کہ امور خانہ داری میں انتظام ہوگا اور تندرستی ہوگی اگر دیکھے کہ تنور میں گرا ہے تو رنج و آفت کی دلیل ہے اگر دیکھے کہ روٹی تنور میں لگتی ہے تو دلیل ہے کہ اسی قدر حلال روزی پائے گا اور اس کا کام نیک ہوگا۔ اگر دیکھے کہ تنور میں آگ بغیر روشنی دیکھے تو دلیل ہے کہ سفر حج کو جائے گا اور بعض کہتے ہیں کہ صاحب خواب کو خیر ومنفعت حاصل ہوگی۔

**سرمہ دیکھنے کی تعبیر:۔** خواب میں سرمہ دیکھنا مال ہے اگر دیکھے کہ اس نے سرمہ ڈالا ہے تو دلیل ہے کہ دین کی اصلاح ڈھونڈے گا اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ اس نے کسی کو سرمہ دیا ہے تو دلیل ہے کہ اس کو اس قدر مال حاصل ہوگا اگر دیکھے سرمہ کھایا ہے تو دلیل ہے اس قدر غمناک اور محتاج ہوگا۔ اگر کوئی دیکھے کہ بغل کے نیچے بدبو دور کرنے کے لیے سرمہ رکھتا ہے تو دلیل ہے کہ ایسا کام کرے گا جس کے باعث اس کی مدح وثناء ہوگی اور نیکی بیان کی جائے گی۔

**چادر دیکھنے کی تعبیر:۔** اگر کوئی دیکھے کہ عورتوں کی طرح چادر پہنے ہوئے ہے تو دلیل ہے کہ اس کام میں خیر وشر ہے۔ اگر کوئی دیکھے کہ چادر پھٹ گئی ہے یا جل گئی ہے تو دلیل ہے کہ اس کی پردہ دری کی جائے گی اگر خواب میں کوئی چادر دیکھے تو اس سے مراد عورت ہے۔ اگر کوئی دیکھے کہ اس نے نئی چادر خریدی ہے تو دلیل ہے کہ کنیز خریدے گا اور اس کے ہاں فرزند پیدا ہوگا۔

امام جعفر رحمہ اللہ نے فرمایا کہ خواب میں چادر دیکھنا تین وجوہ پر ہے۔

اول: قدر وجاہ۔ دوم: مرد کو عورت اور عورت کو مرد کا حصول۔ سوم: گھر کی ملکیت اور سرداری۔

**جھاڑو دیکھنے کی تعبیر:۔** اگر کوئی دیکھے کہ خواب میں جھاڑو دیتا ہے تو اس کا مال ضائع ہوگا اگر دیکھے کہ کسی کے گھر جھاڑو دیتا ہے تو دلیل ہے کسی کا مال اس کو پہنچے گا خاص کر اگر دیکھے کہ کسی کے گھر میں جھاڑو دے کر خاک اپنے گھر لے آیا ہے۔

**جنبی ہوتا دیکھنے کی تعبیر:۔** اگر کوئی خواب میں اپنے آپ کو جنبی دیکھے تو دلیل ہے کہ حرام میں حیران و پریشان ہوگا۔ یا سفر کرے گا اور

دنیا کی مراد پائے گا اور اس کا کام تباہ ہو جائے گا۔ ابراہیم کرمانی رحمہ اللہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں اپنے آپ کو جنبی یا برہنہ دیکھے تو دلیل ہے کہ اپنے کام میں حیران و عاجز ہوگا اگر دیکھے کہ حمام میں غسل کیا ہے تو دلیل ہے کہ اللہ تعالی کی طرف رجوع کرے گا اور توبہ کرے گا۔

**خواب میں ساز بجاتا دیکھنے کی تعبیر:۔** ابن سیرین رحمہ اللہ کا بیان ہے کہ خواب میں ساز بجانا جھوٹی بات ہے اگر دیکھے کہ ساز بجاتا ہے تو اس کو اس سے غم واندوہ پہنچے گا اگر دیکھے کہ ساز کو توڑ دیا ہے تو دلیل ہے جھوٹ اور باطل سے توبہ کرے گا اگر کوئی ساز بجاتا ہے اور وہ سنتا ہے تو دلیل ہے کہ باطل اور جھوٹی بات کو سنے گا۔

بعض اہل تعبیر نے کہا ہے کہ خواب میں ساز بجانا درازی عمر کی دلیل ہے اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ ساز کے ساتھ ناچ اور رنگ بھی ہے تو دلیل ہے کہ غم و مصیبت ہے اگر کوئی بیماری میں دیکھے کہ ساز بجاتا ہے تو یہ اس کی وفات کی دلیل ہے۔

**پانی کی نہر دیکھنے کی تعبیر:۔** خواب میں پانی کی نہر دیکھنا خوش مزہ اور پاکیزہ پانی جیسا ہے اور دلیل ہے کہ اس کی زندگانی اچھی گزرے گی اگر کوئی خواب میں نہر کا پانی صاف اور جاری دیکھے تو دلیل ہے کہ اس کا کام جاری رہے گا اگر دیکھے کہ نہر کا پانی گدلا ہے تو دلیل ہے کہ اس کا کام تباہ اور بے انتظام ہوگا۔

اگر دیکھے کہ تخت کے اوپر بیٹھا ہے اور اس کے نیچے پانی جاری ہے تو دلیل ہے کہ دولت و اقبال اس کی طرف رخ کرے گا۔ اگر دیکھے کے نہر کے صاف پانی میں بیٹھا ہے اگر بیمار ہے تو شفاء پائے گا قرض دار ہے تو قرض ادا ہوگا اور سفر میں ہے تو وطن کو واپس آئے گا۔

**خواب میں حج کرتا دیکھنے کی تعبیر:۔** اگر خواب میں دیکھے کہ حج کیا ہے تو دلیل ہے کہ اللہ تعالیٰ اس کے نصیب میں حج کرے گا اگر قرض دار ہے تو قرض سے فارغ ہوگا۔ اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ حج کو گیا ہے لیکن حج نہیں کر سکا تو دلیل ہے کہ اس کی عمر دراز ہوگی۔ اگر دیکھے حج اس پر واجب ہے اور اس نے حج کا اردہ نہیں کیا تو دلیل ہے کہ وہ آدمی خیانت کرے گا اگر دیکھے کہ خانہ کعبہ میں نماز پڑھتا ہے تو دلیل ہے کہ بزرگوں سے نفع پائے گا۔

**حجرۂ اسود دیکھنے کی تعبیر:۔** اگر خواب میں دیکھے کہ حجر اسود پر ہاتھ ملتا ہے تو دلیل ہے کہ اس کو اہل حجاز سے نفع پہنچے گا اگر کسی نے خواب میں آب زمزم پیا ہے تو دلیل ہے اس کو اس کی کھوئی ہوئی چیز مل جائے گی۔ اگر دیکھے کے حجر اسود کو بوسہ دیتا ہے اور اس پر منہ کو ملتا ہے تو دلیل ہے کہ اس کے دین میں خیر وصلاح زیادہ ہوگی اور اہل علم سے ملے گا۔

**کعبہ دیکھنے کی تعبیر:۔** اگر کوئی اپنے آپ کو حرم کعبہ میں دیکھے تو دلیل ہے کہ دنیا کے مصائب وآلام سے امن میں رہے گا اور اس کو حج نصیب ہوگا اگر کوئی دیکھے کہ اس کو بادشاہ نے اپنے حرم میں خود بلایا ہے تو دلیل ہے کہ بادشاہ کا کام کرے گا اور اس کو اس کے کام سے بدنامی ہوگی۔ اگر دیکھے کہ بادشاہ کے دربار میں گیا ہے تو اس کی بھی یہی تعبیر ہے۔

**حلوہ دیکھنے کی تعبیر:۔** خواب میں حلوہ بہت سا مال اور دین خالص ہے خواب میں حلوہ کھانا اس بات کی دلیل ہے کہ اسی قدر مال حلال پائے گا اگر خواب میں دیکھے کہ اس میں زعفران ہے تو یہ بھی بہتری کی دلیل ہے۔ خواب میں حلوہ فروش آدمی شیریں سخن مرد ہے۔

**مہندی دیکھنے کی تعبیر:۔** اگر خواب میں دیکھے کہ اپنے آپ کو مہندی لگی ہوئی ہے تو دلیل ہے کہ اپنے آپ کو آراستہ کرے گا لیکن اس کے دین میں کراہت ہوگی اگر یہ خواب ایسا آدمی دیکھے جس کے حسب حال مہندی لگانا نہیں ہے تو وہ دلیل ہے کہ اس کو غم لاحق ہوگا اور جلدی نجات پائے گا۔

**کوڑا کرکٹ دیکھنے کی تعبیر:۔** خواب میں کوڑا کرکٹ دیکھنا عام لوگوں کے لیے مال اور نعمت ہے اگر دیکھے کہ خاشاک کو ہوا لے گئی ہے یا جل گیا ہے تو دلیل ہے کہ بادشاہ اس کا مال لے گا۔ اگر دیکھے کہ کوڑا کرکٹ کو کسی تنور میں جلاتا ہے تو دلیل ہے اپنے مال کو عیال پر خرچ کرے گا اور جمع کرے گا اگر دیکھے کہ شہر یا کوچے میں ہوا کوڑا کرکٹ لائی ہے تو دلیل ہے کہ اس شہر کے لوگوں کو اس قدر مال ومنفعت حاصل ہوگی۔

**قلم دیکھنے کی تعبیر:۔** اگر دیکھے قلم لیا ہے یا اس کو کسی نے دیا ہے تو دلیل ہے کہ علوم حاصل کرے گا اور اس کی مراد پوری ہوگی اگر

دیکھے کہ خواب میں دو قلموں سے لکھتا ہے تو دلیل ہے کہ اس کا سفر میں گیا ہوا شخص جلد واپس آئے گا اگر دیکھے کہ قلم سے کچھ لکھتا ہے یا پڑھتا ہے تو یہ اس کی موت کی دلیل ہے۔ اگر دیکھے کہ قلم اس کے ہاتھ میں ٹوٹ گیا ہے اگر عالم ہے تو اس کا کام بے رونق ہوگا۔ امام جعفر صادق رحمہ اللہ نے فرمایا ہے کہ قلم سات وجوہ پر ہے۔

اول: حکمت۔ دوم: فرمان۔ سوم: علم۔ چہارم: دانائی۔ پنجم: ولایت۔ ششم: چیزوں کا درست ہونا۔ ہفتم کام اور مراد۔

**انڈا دیکھنے کی تعبیر:۔** گر خواب میں دیکھے کہ مرغی نے انڈا دیا ہے اس کو معلوم نہیں ہے کہ کیسا ہے؟ تو دلیل ہے کہ عورت سے شادی کرے گا اور مدت تک اس کے ساتھ رہے گا۔ اگر دیکھے کہ چھلکوں سمیت انڈا کھایا ہے تو دلیل ہے کہ مردوں کا کفن چوری کرے گا اگر دیکھے کہ پکا ہوا انڈا کھاتا ہے تو رنج اور مشقت سے مال حاصل کرے گا، اگر دیکھے کہ انڈوں پر پرندوں کی طرح بیٹھا ہے تو دلیل ہے عورتوں کے پاس بیٹھے گا اور فائدہ پائے گا۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس بہت سے انڈے ہیں تو دلیل ہے کہ اس کے بہت سے لڑکے ہوں گے۔ چڑیا کا انڈا خوشی پر دلیل ہے۔

**زخمی کرتا دیکھنے کی تعبیر:۔** اگر دیکھے کہ اس کو کسی نے زخمی کیا ہے اور اس کا خون نکلا ہے تو دلیل ہے کہ زخمی کرنے والا اس کو سچی بات کہے گا اور وہ اس کو جواب نہ دے سکے گا اگر خواب میں کوئی اپنے آپ پر بہت زیادہ زخم دیکھے تو دلیل ہے کہ بادشاہ سے منفعت پائے گا۔ حضرت جابر مغربی رحمہ اللہ نے فرمایا ہے جسم پر بہت سے زخم دیکھنا مال کا نقصان ہے۔

**جھگڑا دیکھنے کی تعبیر:۔** اگر خواب میں دیکھے کہ کسی کے ساتھ جھگڑا کیا ہے اور اس پر غالب آیا ہے تو دلیل ہے کہ آخر کار غالب آئے گا اور دشمن پر فتح پائے گا اگر دیکھے کہ دشمن اس پر غالب آیا ہے تو دلیل اول کے خلاف ہے۔ اگر دیکھے کہ کسی کے ساتھ اس کا بے وجہ جھگڑا ہو گیا ہے تو دلیل ہے لوگ اس سے اندوہ گین رہیں گے کیونکہ وہ لوگوں کو ستانا چاہتا ہے۔

**ہنسی دیکھنے کی تعبیر:۔** اگر کوئی خواب میں کھلکھلا کر ہنسا ہے تو دلیل ہے کہ اس کو غم زیادہ لاحق ہوگا اگر دیکھے کہ آہستہ آہستہ ہنسا ہے تو دلیل ہے کہ اس کا اندوہ کم ہوگا۔ حضرت جعفر صادق رحمہ اللہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں آہستہ ہنسی فرزند پر دلیل ہے۔ اس طرح قہقہہ کی ہنسی خدا تعالیٰ کے کاموں پر تعجب کرنا ہے۔ ”افمن هذا الحديث تعجبون“

**سور دیکھنے کی تعبیر:۔** ابراہیم کرمانی رحمہ اللہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں سؤر کی حفاظت دنیا دار کے لیے نیک ہے اور دین دار کے لیے بد اور خواب میں سؤر کا بچہ دیکھنا غم واندوہ کی دلیل ہے۔ اگر وہ دیکھے کہ سؤروں کے درمیان پھرتا ہے تو دلیل ہے کہ حرام مال جمع کرے گا اگر دیکھے کہ وہ سؤروں کا گڈریا ہے تو دلیل ہے کہ بے دین اور بد فعل لوگوں پر سردار ہوگا۔ اگر دیکھے کہ اس کے پاس سؤر کا گوشت، چمڑا یا ہڈی ہے تو دلیل ہے کہ اس قدر مال حرام پائے گا۔

**جال دیکھنے کی تعبیر:۔** حضرت ابن سیرین رحمہ اللہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں جال دیکھنا مکر اور حیلہ ہے اگر دیکھے کہ جانور کو پھندے میں لایا ہے تو جو شخص اس جانوروں سے منسوب ہے اس کو مکر وحیا سے قبضہ میں لائے گا۔

**لڑکی دیکھنے کی تعبیر:۔** ابن سیرین رحمہ اللہ فرماتے ہیں خواب میں لڑکی دیکھنا خوشی کی دلیل ہے اگر دیکھے کہ اس کے ہاں لڑکی ہوئی ہے یا کسی نے اس کو دی ہے تو دلیل ہے اس کے حسن وجمال کے مطابق خیر اور منفعت پائے گا۔ اگر دیکھے کہ لڑکی مری ہے تو اس کی دلیل اول کے برعکس ہے۔ اگر دیکھے کہ اپنی لڑکی کسی کو دی ہے اس سے آدمی کو خوشی پہنچے گی۔

**دریا دیکھنے کی تعبیر:۔** ابن سیرین رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ خواب میں دریا بڑا عالم یا بادشاہ ہے اگر دیکھے کہ اس نے دریا کا پانی پیا ہے تو دلیل ہے کہ بادشاہ سے عزت اور مرتبہ پائے گا یا عالم سے نفع پائے گا۔ اگر دیکھے کہ دریا میں ڈوبا ہے اور اس کا جسم کیچڑ سے بھر گیا ہے تو دلیل ہے کہ اس کو بادشاہ سے غم واندوہ پہنچے گا۔ اگر دیکھے کہ دریا سے تیر کر نکلا ہے تو دلیل ہے کہ رہائی پائے گا اگر دیکھے کہ دریا سے ٹھنڈا پانی پیا ہے تو دلیل ہے کہ پورا نصیب پائے گا۔

**چوری کرتا دیکھنے کی تعبیر:۔** اگر خواب میں دیکھے کہ کسی کا مال چوری کرنے کی نیت ہے تو دلیل ہے کہ کسی کو بری بات پہنچائے گا اور بعض کہتے ہیں کہ بیمار ہوگا اور شفاء پائے گا۔ اگر دیکھے کہ چور کے ہاتھوں اسیر ہوا ہے تو اس کا حال بد ہوگا اگر دیکھے کہ چوروں نے اس کا رستہ روکا ہے تو دلیل ہے کہ وہ شخص غم واندوہ کو پہنچے گا۔ اگر دیکھے کے چور لوگوں کا سامان لے گئے ہیں تو دلیل ہے کہ اس کا عیش تباہ ہو جائے گا۔ حضرت دانیال علیہ السلام نے فرمایا ہے کہ خواب میں چور کو دیکھنا خیانت اور حیلہ ہے۔

**کوّا دیکھنے کی تعبیر:۔** ابن سیرین رحمہ اللہ نے فرمایا کہ کوا خواب میں فاسق بے دین اور جھوٹا آدمی ہے۔ اگر دیکھے کہ کوے کا شکار کیا ہے تو دلیل ہے کسی جگہ سے جھوٹ کے ساتھ مال پائے گا۔ خواب میں بہت سے کوے دیکھنا لشکر کی دلیل ہے۔ اگر دیکھے کہ کوے کو مارا ہے تو دلیل ہے کہ اس سے گھر والوں کو نقصان پہنچے گا۔ اگر دیکھے کہ کوا اور چکور دونوں لڑتے ہیں تو دلیل ہے کنیز کے ساتھ فساد کرے گا۔

**قید خانہ دیکھنے کی تعبیر:۔** اگر کوئی شخص اپنے آپ کو قید میں دیکھے تو اس کی ہلاکت پر دلیل ہے۔ اگر قید خانہ معلوم ہے تو اس کی غم واندوہ حاصل ہوگا اگر قید خانہ نامعلوم ہے تو اندھا ہوگا۔ اگر دیکھے کہ قید خانہ میں گیا ہے اور جلدی نکلا ہے تو دلیل ہے کہ پوری مراد پائے گا۔ ابن سیرین رحمہ اللہ نے فرمایا ہے خواب میں قید خانہ قبر ہے۔

**زہر دیکھنے کی تعبیر:۔** ابن سیرین رحمہ اللہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں زہر کھانا مال حرام یا خون باطل اور ناحق ہے۔ اگر دیکھے کہ اس کا جسم زہر آلود ہے تو تو دلیل ہے کہ جس کام میں ہوگا سخت حریص ہوگا۔ اگر دیکھے کہ اس کے جسم کو زہر سے تکلیف ہوئی ہے یا سوج گیا ہے تو دلیل ہے کہ اس کے مطابق اس کو غم واندوہ پہنچے گا۔ اگر دیکھے کہ زہر کھایا ہے تو دلیل ہے کہ کسی پر غصہ آئے گا۔

**کتا دیکھنے کی تعبیر:۔** ابن سیرین رحمتہ اللہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں کتا دیکھنا کمینے اور مہربان دشمن کو دیکھنا ہے۔ اگر دیکھے کہ کتے نے اس کو کاٹا ہے تو دلیل ہے کہ دشمن اس سے نقصان اٹھائے گا۔ اگر دیکھے کہ اس نے کتے کا گوشت کھایا ہے تو دلیل ہے کہ دشمن کو دفع کرے گا۔ اگر دیکھے کہ کتے کو روٹی دی ہے تو دلیل ہے کہ اس پر روزی فراخ ہوگی۔ اگر دیکھے کہ کتا اس سے بھاگا ہے تو دلیل ہے محتاط دشمن ہوگا۔ اگر دیکھے کہ شکاری کتے کے ساتھ شکار کرتا ہے تو دلیل ہے کہ دشمن کی طرف سے خیر پہنچے گی۔ اگر دیکھے کہ شکاری کتے کا گوشت کھایا ہے تو دلیل ہے کہ وراثت پائے گا۔

**جسم کا شل ہوتا یا فالج پڑتا دیکھنے کی تعبیر:۔** تعبیر: اگر خواب میں دیکھے کہ اس کا جسم شل ہوگا اور گھر کے ایک گوشے میں گر پڑا ہے اور اٹھ نہیں سکتا تو دلیل ہے کہ برے کاموں سے توبہ کرے گا۔ حضرت جابر مغربی رحمہ اللہ نے فرمایا ہے کہ اگر دیکھے کہ اس کا کوئی عضو خستہ ہو گیا ہے تو دلیل ہے کہ اس کے خویش کو جو اس سے نسبت رکھتا ہے آفت پہنچے گی۔

**قرآن مجید پڑھتا دیکھنے کی تعبیر:۔** اگر دیکھے کہ آیت پڑھی ہے تو حق تعالیٰ کے غصہ اور غضب پر دلیل ہے توبہ کرے اور اللہ کی طرف رجوع کرے۔ اگر دیکھے کہ خواب میں آدھا قرآن مجید پڑھا ہے تو دلیل ہے کہ اس کی آدھی عمر گزری ہوگی۔ اگر دیکھے کہ قرآن مجید بلند آواز سے پڑھتا ہے تو دلیل ہے کہ اس کا کام بلند ہوگا اور وہ لوگوں میں مشہور ہوگا۔ اگر دیکھے قرآن مجید کا پورا پارہ پڑھا ہے تو دلیل ہے کہ سال اور ماہ اس پر مبارک ہوگا۔ اگر دیکھے کہ اس نے قرآن مجید کے سات پارے پڑھے ہیں تو دلیل ہے کہ غم واندوہ سے نجات پائے گا۔ اگر دیکھے کہ برہنہ ہے اور قرآن مجید پڑھتا ہے تو دلیل ہے کہ خواہش مند ہوگا۔ اگر پاک اور ناپاک جگہ پڑھتا ہے تو دلیل ہے کہ اس کے اعتقاد میں خلل ہوگا۔

**قربانی کرتا دیکھنے کی تعبیر:۔** اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ گائے بکری یا اونٹ کی قربانی کی ہے تو دلیل ہے کہ اگر غلام ہے تو آزاد ہوگا اگر رنج بلا اور زحمت میں گرفتار ہے تو شفاء پائے گا۔ خوف میں ہے تو امن پائے گا اگر حج نہیں کیا ہے تو حج کرے گا۔ اگر دیکھے کہ قربانی کا گوشت لوگوں میں تقسیم کیا ہے تو دلیل ہے کہ وہاں مال دار شخص مرے گا اور اس کا مال تقسیم ہوگا۔ اگر دیکھے کہ لوگوں نے گوشت چرایا ہے تو دلیل ہے کہ حق تعالیٰ پر جھوٹ بولے گا۔

**خواب میں روتا دیکھنے کی تعبیر:۔** اگر خواب میں دیکھے کہ رونے سے اس کے منہ پر نشان پڑ گئے ہیں تو دلیل ہے کہ لوگوں کے طعنے

سننے پڑیں گے۔ اگر دیکھے کہ گناہ پر رویا ہے تو یہ خدا تعالی کے کرم پر دلیل ہے جو اس پر اپنے فضل سے اس پر رحمت کرے گا اور اس کے گناہ بخشے گا۔ اگر خواب میں دیکھے کہ وہ رویا اور ہنسا ہے تو اس کی موت قریب ہے۔ اللہ تعالی کا فرمان ہے: ''ھوا ضحك و ابکی'' وہ ہنساتا اور رلاتا ہے۔

**کھیت دیکھنے کی تعبیر:۔** اگر کوئی خواب میں دیکھے کہ کھیت کو کاٹا ہے تو دلیل ہے کہ لوگ لڑائی میں مارے جائیں گے۔ اگر دیکھے کہ کھیت بویا کاٹا اور غلہ نکالا ہے تو دلیل ہے کہ اس کی امید پوری ہوگی۔ اگر دیکھے کہ کھیت میں آگ لگی ہے اور سب کچھ جل گیا ہے تو دلیل ہے کہ اس ملک میں قحط پڑے گا۔ اگر دیکھے کہ اپنے کھیت کو پانی دیا ہے تو دلیل ہے کہ اس کے ہاتھ ایسا کام ہوگا جس سے اسے دنیا اور آخرت میں منفعت ہوگی۔ اگر دیکھے کہ آگ آئی ہے اور اور اس کے کھیت کو جلا دیا ہے تو دلیل ہے کہ بادشاہ سے اس کا نقصان ہوگا۔ اگر کھیت کو موسم میں سبز دیکھے تو دلیل ہے کہ اس ملک میں نعمت فراخ ہوگی اگر یہ دیکھے کہ کھیت میں دوستوں کے ساتھ گیا ہے تو دلیل ہے کہ جہاد کو جائے گا۔ حضرت اسماعیل اشعث رحمہ اللہ نے فرمایا ہے کہ وقت پر کھیت کو کاٹنا تو دلیل ہے کہ امر حق بجالائے گا۔

**سانپ دیکھنے کی تعبیر:۔** اگر کوئی دیکھے کہ اس کے گھر میں سانپ ہے تو یہ گھریلو دشمن پر دلیل ہے۔ اگر دیکھے کہ اس نے سانپ سے لڑائی کی ہے تو دلیل ہے کہ وہ دشمن سے جھگڑا کرے گا۔ اگر دیکھے کہ سانپ کو مارا ہے تو دلیل ہے کہ دشمن کو مغلوب کرے گا۔ اگر دیکھے کہ سانپ اس کا تابعدار ہے تو دلیل ہے کہ عزت اور بزرگی پائے گا۔ اگر دیکھے کہ اسکے سامنے بہت سے سانپ ہیں اور اس کو ستاتے ہیں تو دلیل ہے کہ بہت زیادہ دشمن ہوں گے۔ اگر دیکھے کہ اس کی آستین سے سانپ نکلا ہے تو دلیل ہے کہ اس کا فرزند اسلام کا دشمن ہوگا۔ اگر دیکھے کہ اس نے اپنے بستر پر سانپ مارا ہے تو دلیل ہے کہ اس کی عورت مرے گی۔

**مسجد دیکھنے کی تعبیر:۔** اگر دیکھے کہ اس نے مسجد بنائی ہے تو دلیل ہے کہ مسلمانوں کے لیے خیر اور نیکی کرے گا یا کسی قوم کو دین اسلام اور شریعت پر قائم رکھے گا۔ اگر دیکھے کہ اس نے مسجد کا چراغ بجھایا ہے تو دلیل ہے کہ اس کے فرزند مریں گے۔ اگر دیکھے کہ کسی نے اس کو مسجد کے دروازے سے روکا ہے تو دلیل ہے کہ اس پر ظلم کرے گا۔ اگر اس نے مسجد ویران دیکھی ہے تو دلیل ہے کہ کوئی عالم مرے گا۔ اگر دیکھے کہ اس نے مسجد میں چراغ روشن کیا ہے تو دلیل ہے کہ اس کا مصلح لڑکا پیدا ہوگا۔ اگر دیکھے کے جمعے کے دن مسجد کو آراستہ کیا ہے تو دلیل ہے کہ عالم لوگ اس سے خیر وبرکت پائیں گے۔ اگر دیکھے کہ مسجد میں گیا ہے تو دلیل ہے کہ امن میں رہے گا۔ ارشاد باری تعالی ہے

''ومن دخله کان آمنا'' جو اس میں داخل ہوگا امن میں رہے گا۔

**استاد دیکھنے کی تعبیر:۔** اگر خواب میں دیکھے کہ تعلیم دیتا ہے اور بچوں کو علم سکھاتا ہے تو دلیل ہے کہ صاحب خواب لوگوں کو حق پہنچائے گا۔

**بانسری بجاتا دیکھنے کی تعبیر:۔** ابن سیرین رحمہ اللہ نے فرمایا ہے کہ خواب میں بانسری بجانا دکھ، غم اور مصیبت پر دلیل ہے۔ اگر دیکھے کہ وہ بانسری بجاتا ہے تو دلیل ہے کہ مصیبت میں گرفتار ہوگا۔ ابراہیم کرمانی رحمہ اللہ نے فرمایا ہے بانسری بجانے والا وہ شخص ہوتا ہے جو لوگوں کو خیر پہنچاتا ہے۔

**بلی دیکھنے کی تعبیر:۔** اگر دیکھے کہ بلی گھر سے کوئی چیز کھا گئی ہے یا لے گئی ہے تو دلیل ہے کہ چور اس کے گھر سے کوئی چیز لے جائے گا۔ اگر دیکھے کہ خواب میں بلی کو مارا ہے تو دلیل ہے کہ چور کو مغلوب کرے گا۔ اگر دیکھے کہ بلی کے ساتھ لڑائی کرتا ہے اور بلی نے اس کو خراش لگائی ہے تو دلیل ہے کہ بیمار ہوگا۔ اگر بلی نے اس کو کاٹا ہے تو دلیل ہے کہ اس کی بیماری دراز ہوگی۔ حضرت دانیال علیہ اسلام نے فرمایا جو شخص صبح بلی کو خواب میں دیکھے وہ چھ روز تک بیمار رہے گا۔ (انبیاء کے خواب ص86 تا 111)

☆☆☆☆☆

**نام کتاب:۔تذکرۃ الابرار...... مصنف:۔ڈاکٹر عبدالغفور راشد......ناشر:۔مکتبہ ارسلان الہ آباد**

## تذکرۃ الابرار سے متصوفین علماء کا تذکرہ

**مولانا حکیم محمد حسین رحمہ اللہ کا ذوق تصوف:** اپنے زمانے میں کئی بزرگوں کی صحبت میں سلوک کی راہیں بھی طے کرتے رہے جن میں سرفہرست مولانا کمال الدین ڈوگر صاحب ہیں۔ایک دفعہ ان کے خطبہ جمعہ میں کسی طرح 2،3 طوائفیں بھی آ گئیں انہوں نے مولانا محمد حسین رحمہ اللہ کا خطبہ جمعہ سنا۔جمعہ کے بعد گھر آئیں اوران کے سامنے انہوں نے اپنے ناپاک پیسہ سے توبہ کی اور جا کر نکاح کر کے شرافت کی زندگی بسر کرنے لگیں۔مولانا رحمہ اللہ کے والد صاحب مولانا حاصل دین رحمہ اللہ کا بھی اللہ تعالیٰ کے ساتھ لگاؤ اور حضور ﷺ کی پیروی کا جذبہ بہت زیادہ تھا۔ان کا فرمان تھا کہ اذان ہو جائے تو آدمی اس طرح اٹھے جیسے پاؤں تلے انگارہ آ گیا ہے۔(بحوالہ تذکرۃ الابرار)

**مولانا عبدالکریم حسینوی رحمہ اللہ:۔** بڑے متقی،دیندار اور عالم باعمل شخص تھے ان کے بزرگوں کا تعلق علم وعرفان اور تزکیہ وتصوف سے رہا ہے۔مولانا عملیات کے میدان کے بہت شائق تھے۔جن حضرات کو جنات یا آسیب کی پریشانی لاحق ہوتی۔اپنے عمل کے باعث وہ ان کیلئے آسانی اور صحت کا معاملہ پیدا کرتے۔ ان کے آٹھویں دادا میاں عبداللہ بھٹی اپنے زمانے کی ممتاز روحانی شخصیت تھے۔(بحوالہ تذکرۃ الابرار)

**میاں مولا بخش گوہڑوی رحمہ اللہ:۔** طبیعت کے سادہ،فکر کے خالص،عقیدہ میں راسخ اور منکسر المزاج میاں مولا بخش بن حاجی نور محمد رحمہ اللہ کا تعلق موضع گوہڑ سے تھا۔بستی گوہڑ میں شروع ہی سے غزنوی اور لکھوی علماء کرام کا آنا تھا اس وجہ سے یہاں کے لوگوں کا عمومی ماحول علم دوستی اور دینداری کا تھا۔میاں مولا بخش رحمہ اللہ بھی مولانا محمد علی مدنی لکھوی رحمہ اللہ کے بیعت تھے۔(بحوالہ تذکرۃ الابرار)

**ایک ہفتہ عالم جنات میں درس:۔** علامہ محمد یوسف خان کلکتوی رحمہ اللہ کے پاس مدرسہ غزنویہ میں جنات بھی تعلیم حاصل کرتے تھے ایک دن جنوں نے علامہ صاحب سے کہا کہ آپ ہمارے قبیلے میں جا کر تبلیغ کریں۔آپ کی تبلیغ سے بہت فائدہ ہوگا۔چنانچہ جنات علامہ صاحب رحمہ اللہ کو اٹھا کر لے گئے اور ایک ہفتہ وہاں پر درس وتدریس کا کام جاری رہا اس سے جنات کے کئی قبائل اسلام لے آئے۔اس دوران علامہ صاحب کی گمشدگی پر مدرسہ کے ناظمین اور انکے گھر والے بہت پریشان رہے لیکن ایک ہفتے بعد علامہ صاحب خود ہی واپس آ گئے۔(بحوالہ تذکرۃ الابرار)

**حصول فیض.....اور جنات میں درس:۔** حافظ محمد سلیمان خان بھوجیانی رحمہ اللہ نے مولانا عبداللہ شہید،مولانا عبدالرحمٰن شہید اور مولانا عطاء اللہ حنیف رحمہ اللہ سے کسب فیض کیا۔ان کے حلقہ درس میں جنات بھی اخذ فیض کرتے تھے۔

**صوفی دین محمد رحمہ اللہ گہلن کا ذوق تصوف:۔** انہوں نے دارالعلوم تقویۃ الاسلام امرتسر میں غزنوی علماء کے سامنے زانوئے تلمذ تہہ کرنے کی سعادت حاصل کی۔تقریباً 5 برس کا عرصہ حضرت امام سید عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ کی صحبت ثمر بار میں رہے۔صوفی دین محمد رحمہ اللہ بڑے اہل اللہ اور عارف باللہ شخص تھے ان کی زبان اکثر وبیشتر ذکر الٰہی سے تر اور دل خشیت الٰہی سے لبریز رہتا۔

**دعا کے دوران کشفی کیفیت:۔** جب وہ اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں ہاتھ اٹھا کر دعا مانگتے تو اللہ تعالیٰ ان کی دعا کو ضرور قبول کرتے۔ایک دفعہ ان کا بیٹا جو پٹواری تھا ان کے پاس آیا کہ میں ملازمت سے برخواست ہو گیا ہوں۔میری ملازمت کی بحالی کیلئے دعا کریں چونکہ وہ اس شعبے اور ایسی کمائی کو پسند نہیں کرتے تھے بلکہ اس کے گھر سے انہوں نے کبھی کھانا بھی پسند نہیں کیا۔اس لیے دعا سے انکار کر دیا لیکن جب بیٹے نے بے حد اصرار کیا تو اسے ساتھ کھڑا کر کے دعا مانگنے لگے۔دعا کے دوران ہی انہوں نے بیٹے کو دھکیل کر اپنے سے علیحدہ کر دیا۔دعا ختم ہوئی تو بیٹے نے سوال کیا کہ کیا بات ہے آپ نے خود ہی مجھے ساتھ کھڑا کیا اور خود ہی دھکیل کر دور کر دیا؟ فرمانے لگے کہ اللہ تعالیٰ نے تمہارا میرے ساتھ کھڑا ہونا اور تمہیں ساتھ لے کر سفارش کرنا پسند نہیں کیا۔لیکن پھر بھی جاؤ تمہارا کام ہو جائے گا۔اور واقعی اس کی ملازمت بحال ہو گئی۔وہ

اکثر دعا کیا کرتے کہ مجھے رمضان المبارک کی 21 ویں شب کو موت آئے چنانچہ جب انہوں نے اس دار فانی سے دار بقاء کا سفر اختیار کیا تو 1965ء میں رمضان المبارک کی 21 ویں رات تھی۔(بحوالہ تذکرۃ الابرار)

**مولانا محمد امین رحمہ اللہ گہلن کا ذوق تصوف:۔** ان کے دور میں لوگوں نے گھروں میں تھیلیاں لٹکا رکھی تھیں جب عورتیں باوضو ہو کر آٹا گوندھنے لگتیں تو ایک دو مٹھی آٹا ان تھیلیوں میں ڈال دیتیں جسے بعد میں اکٹھا کر کے طالبان قرآن وحدیث کی خوراک بنایا جاتا۔ان کی درسگاہ میں انسانوں کے علاوہ جنات بھی زیر تعلیم تھے۔مولانا کے چھوٹے بھائی حافظ محمد شریف اشرف بیان کرتے ہیں کہ ایک دفعہ مولانا مجھے اور مولانا محمد ابراہیم کو لے کر الٰہ آباد اور گہلن کے درمیان نہر کے پل پر گئے اور جاتے ہی وہاں تقریر شروع کر دی۔چاندنی رات تھی ہم یہ دیکھ کر حیران ہو گئے کہ مولانا اکیلے ہی ویران جگہ تقریر کر رہے ہیں تقریر کے اختتام پر ہمیں بتایا کہ ایک جن کی شادی کی تقریب تھی جس میں تقریر کی۔

**ان کے والد گرامی کی بیعت تصوف:۔** ان کے والد گرامی صوفی الٰہ دین رحمہ اللہ بھی بڑے متقی اور پارسا تھے وہ دینی علوم کے سلسلہ میں صوفی دین محمد رحمہ اللہ سے فیض یافتہ تھے لیکن روحانی مدارج طے کرنے کیلئے انہوں نے صوفی ولی محمد رحمہ اللہ فتوحی والا اور مولانا کمال الدین ڈوگر رحمہ اللہ کی بیعت کر رکھی تھی اوران سے حد درجہ عقیدت ارادت رکھتے تھے۔

**صاحب کرامت ولی کا مجرب تعویذ:۔** حافظ عبدالرحمٰن رحمہ اللہ فتح محمد کلاں بڑے ہی نیک اور پارسا شخص تھے۔ بلکہ صاحب کرامات بزرگ تھے قرب وجوار کے دیہاتوں میں ان کی کرامات کا چرچا زبان زد عام تھا۔ایک دفعہ گاؤں میں ایک شخص کے بیل چوری ہو گئے۔وہ حافظ صاحب کے پاس آیا اور مدعا بیان کیا۔انہوں نے ایک تعویذ لکھ کر دیا اور فرمایا اسے لے جا کر اپنی چارپائی کے پائے کے نیچے رکھ کر رات کو گھر کی بجائے گلی میں سوجانا اس شخص نے ایسا ہی کیا خدا کی قدرت کہ چور رات کو آئے اور بیل چھوڑ کر چلے گئے۔

**بابا حاجی احمد دین الٰہ آباد کی بیعت اصلاح:۔** چہرے پر حنائی رنگ کی پوری داڑھی، سر پر پگڑی، ہاتھ میں کھونڈی، ضعیف العمری میں بزرگانہ چال اور پرجلال وجاہت کیساتھ قدم اٹھاتے ہوئے مدینہ مسجد کے متولی و بانی بابا حاجی احمد دین ۱۸۸۰ء میں جودھ پور میں پیدا ہوئے۔ابتدائی عمر سے ہی دینی رغبت تھی اور مولانا صوفی کمال الدین ڈوگر رحمہ اللہ سے خصوصی بیعت وعقیدت کا رشتہ تھا۔

**مولانا محی الدین لکھوی رحمہ اللہ کا ذوق تصوف:۔** عارف باللہ حافظ محمد بن بارک اللہ لکھوی رحمہ اللہ کے چھ بیٹے تھے۔ان سب میں سے مولانا محی الدین عبدالرحمٰن لکھوی رحمہ اللہ نے علم وعمل اور زہد وورع میں خاص مقام حاصل کیا۔عارف باللہ، ولی کامل حضرت سید محمد عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کی خدمت عالیہ میں علم وعرفان کے جواہر گرانمایہ اپنے دامن میں سمیٹنے کیلئے گئے۔حضرت عبداللہ غزنوی رحمہ اللہ کی صحبت صالحہ نے مولانا محی الدین لکھوی رحمہ اللہ کے اتقاء وصالحیت کو دوآتشہ کر دیا۔وہ والد گرامی کی وفات کے 2 سال بعد ۱۳۱۳ھ کو فوت ہوئے۔حج بیت اللہ کیلئے گئے۔مسجد نبوی ﷺ میں سجدہ کی حالت میں اپنے خالق حقیقی سے جا ملے اور جنت البقیع میں مدفون ہوئے۔(تذکرۃ الابرار صفحہ نمبر 15)

فرماتے تھے کہ بعض علماء اور صوفیاء کسی کا ہدیہ قبول نہیں کرتے کہ اس سے لوگ ہمیں حقیر سمجھیں گے اور کہیں گے یہ چھوٹا آدمی ہے جو ہدیہ قبول کرتا ہے۔ان کے اندر کا بڑا پن ان کو ایسا نہیں کرنے دیتا لیکن مولانا رحمہ اللہ کا مزاج بالکل ہی مختلف تھا۔انہیں کوئی ایک روپیہ بھی دیتا تو لے لیتے کہ اس سے نفس کی نفی ہوتی ہے بڑا پن ختم ہوتا ہے۔**(تذکرۃ الابرار صفحہ 25)**

**مولانا صوفی ولی محمد رحمہ اللہ فتوحی والا کا ذوق تصوف:۔** مولٰنا ولی محمد رحمہ اللہ کا شمار عابد وزاہد، صابر وقانع، خوش اخلاق شب زندہ دار اور اصحاب علم وعرفان کبار علماء میں ہوتا ہے۔ان کا طرز معاشرت انتہائی سادہ تھا۔مولٰنا جس طرح خود سادہ مزاج اور سادہ پوش تھے اسی طرح ان کی مسجد بھی بالکل سادہ سی تھی جس کے ساتھ ایک حجرہ بنا ہوا تھا جس میں وہ تشریف فرما ہوتے اور وہاں ارادت مندوں کا ہجوم لگا رہتا۔

وہ سب سے پہلے امیر المجاہدین مولٰنا عبداللہ رحمہ اللہ پھر امیر عبدالکریم رحمہ اللہ اور پھر امیر نعمت اللہ رحمہ اللہ کی بیعت سے سرفراز ہوئے۔

**عارفین کی نماز:** خشوع عارف کے عنوان سے ایک کتاب لکھی جس میں عارفین کی نماز کا طریقہ اور خشوع بیان کیا گیا ہے۔اس

کے علاوہ ایک کتاب حیات طیبہ کے عنوان سے لکھی جس میں زہد اور رہبانیت کا فرق واضح کیا گیا ہے۔ (تذکرۃ الابرار صفحہ 36.37.38)

**طی الارض کے ساتھ سفر:۔** مولانا ایک دفعہ فتوحی والا سے برکھائی گئے جو اس وقت الہ آباد سے مغرب کی جانب واقع ہے اور کنگن پور سے تقریباً 7 میل کے فاصلے پر ہے۔ اس دور میں بسوں کی سہولت نہیں تھی آمدورفت کیلئے ریل گاڑی پر ہی گزارا تھا جمعے کا دن تھا تقریباً 12 بجے انہوں نے برکھائی میں دوپہر کا کھانا کھایا اور فرمایا کہ میں واپس جا رہا ہوں۔ وہاں جا کر میں نے جمعے کا خطبہ دینا ہے۔ لوگوں نے کہا کہ اس وقت آپ کا وہاں پہنچنا ناممکن ہے۔ سواری کے بغیر اتنے قلیل وقت میں آپ کیسے جا سکتے ہیں۔ مختصر یہ کہ صوفی صاحب رحمہ اللہ روانہ ہو گئے۔ لوگوں کو بہت تجسّس ہوا۔ انہوں نے پیچھے سے ایک آدمی کو بھیجا جس نے جا کر مولانا رحمہ اللہ کے گاؤں والوں سے جب پوچھا تو معلوم ہوا کہ مولانا رحمہ اللہ تو پہلی اذان سے پہلے ہی وہاں پہنچ گئے تھے اور خطبہ جمعہ بھی انہوں نے ہی ارشاد کیا۔ یہ واقعہ مولانا رحمہ اللہ کی کرامت تھی۔ (تذکرۃ الابرار صفحہ 39)

**مولانا کمال الدین ڈوگر رحمہ اللہ:۔** انہوں نے لکھوکے جا کر مولانا محی الدین رحمہ اللہ سے استفادہ کیا۔ وہ قرآن پاک کی کثرت سے تلاوت کیا کرتے اور فرماتے تھے جو کچھ قرآن میں نظر آیا ہے وہ دنیا کی کسی دوسری چیز میں نہیں۔

**حشرات الارض پر ولی کے حکم کا اثر (کرامت):۔** مولنا بڑے متوکل علی اللہ اور مستجاب الدعوات تھے۔ ان کے بارے میں بیان کیا جاتا ہے کہ ایک دفعہ وہ کھڈیاں خاص ضلع قصور میں کسی اجتماع میں شرکت کیلئے گئے۔ اس مسجد میں کیڑوں کی بہتات تھی۔ لوگوں نے شکایت کی کہ حضرت اس مسجد میں کیڑے بہت زیادہ ہیں۔ فرمایا ایک کیڑا پکڑ کر میرے پاس لے آؤ کیڑا لایا گیا تو اسے اپنی ہتھیلی پر رکھ کر فرمایا بھئی وعظ و نصیحت کی ضرورت تو ہم انسانوں کو ہے جو اسی مقصد کیلئے یہاں جمع ہوئے ہیں۔ تمہیں اس کی ضرورت نہیں پھر تم کیوں آئے ہو۔ پھر کچھ پڑھ کر اس پر پھونکا اور فرمایا اسے آبادی سے باہر لے جا کر چھوڑ آؤ۔ ایسا ہی کیا گیا دیکھتے ہی دیکھتے تمام کیڑے غائب ہو گئے اور پھر کبھی واپس نہ آئے۔ (فیوض محمدیہ ص 219)

**مولانا کا فکر آخرت:۔** خوف خدا سے رونے کے سلسلے میں ایک معروف واقعہ ہے۔ چونکہ ان کا تعلق ڈوگر خاندان سے تھا۔ اور اس خاندان کے افراد عمومی طور پر جرائم کی زندگی کو پسند کرتے ہیں مولنا کمال الدین رحمہ اللہ ایک دن مسجد کے صحن میں بیٹھے ہوئے تھے ایک شخص نماز پڑھنے مسجد آیا وضو کرتے وقت اس نے ایک بھڑ کو دیکھا اور مار دیا۔ وضو سے فارغ ہو کر وہ نماز میں مصروف ہو گیا۔ مولانا رحمہ اللہ یہ سارا واقعہ دیکھ رہے تھے دیکھ کر زار و قطار رونا شروع کر دیا۔ نمازی اپنی نماز سے فارغ ہوا مولنا رحمہ اللہ کو روتے دیکھا تو صورتحال کی نزاکت کو سمجھ گیا۔ مولنا رحمہ اللہ سے عرض کیا کہ میں نے وضو کرتے وقت ایک موذی بھڑ کو ہی مارا ہے کونسا جرم کیا ہے؟ جو آپ رحمہ اللہ نے اتنا محسوس کیا ہے۔ فرمانے لگے جسے تو نے مارا ہے اس نے تجھے کوئی ایذا تو نہیں دی تھی۔ تو نے اسے صرف موذی سمجھ کر ہی مار دیا ہے۔ میں اس لیے رو رہا ہوں کہ کل قیامت کے دن اللہ تعالیٰ مجھے صرف ڈوگر سمجھ کر ہی جہنم میں نہ پھینک دے اس خوف سے میں رو رہا ہوں۔ (تذکرۃ الابرار صفحہ 41)

**حافظ محمد عظیم میر محمدی رحمہ اللہ کا ذوق تصوف:۔** انتہائی متقی اور پرہیز گار شخص تھے۔ بلکہ عرفان و سلوک میں انہوں نے ممتاز مقام حاصل کیا۔ علم حاصل کرنے کیلئے مدرسہ محمدیہ لکھوکے اور مدرسہ غزنویہ امرتسر میں گئے۔ لیکن ان کا قلبی و طبعی رجحان عرفان و سلوک کی طرف تھا۔ لہٰذا وہ اپنی تشنگی کی سیرابی کیلئے بہت عرصہ سید محبوب علی شاہ رحمہ اللہ اور مولانا کمال الدین ڈوگر رحمہ اللہ کی خدمت میں رہے۔ ان کا صحبتی رنگ تادم حیات ان پر غالب رہا۔ ان کے زہد و ورع اور عرفان و سلوک کے بارے میں لوگوں نے کافی حکایات بیان کی ہیں جن سے پتہ چلتا ہے کہ وہ صاحب کرامت بزرگ تھے۔ (تذکرۃ الابرار صفحہ 42)

**''اللہ ھو'' کا ذکر اور ٹرین کا رکنا (کرامت):۔** مولنا عبدالعظیم انصاری نے تذکرہ علماء بھوجیان میں لکھا ہے کہ میر محمد گاؤں کے ایک زمیندار بیان کرتے ہیں کہ جب میں مڈل سکول راؤ خانوالا میں پڑھتا تھا تو پیدل ہی سکول جایا کرتا تھا ایک دن میں سکول جانے کیلئے گھر سے نکلا تو حافظ محمد عظیم میر محمدی صاحب رحمہ اللہ بھی تیز قدموں سے جا رہے تھے۔ پوچھنے پر پتہ چلا کہ انہوں نے راؤ خان والا سے ٹرین پر سوار ہونا

ہے اسی لیے جلدی میں ہیں۔لیکن صورتحال یہ تھی کہ فاصلہ زیادہ اور وقت بہت کم تھا۔ میں نے کہا گاڑی آنیوالی ہے اور آپ اس پر سوار نہیں ہو سکتے۔انہوں نے فرمایا تم چپ چاپ میرے پیچھے آؤ بات کوئی نہیں کرنی لیکن جب دایاں قدم اٹھاؤ تو اللہ اور بائیں قدم پر ھو کہنا ہے۔ابھی ہدایات جاری تھیں کہ گاڑی نے وسل بجایا میں نے کہا گاڑی راجہ جنگ اسٹیشن پر آ گئی ہے لہٰذا ہم نہیں پہنچ پائیں گے۔انہوں نے مجھے ڈانٹا اور فرمایا باتیں نہ کرو بلکہ ذکر کرتے ہوئے چلتے آؤ۔ہم چلتے رہے ابھی راؤ خانوالا اسٹیشن سے ایک میل پیچھے تھے کہ گاڑی گزر گئی میں نے پھر کہا کہ گاڑی تو گزر گئی۔انہوں نے مجھے پھر خاموش رہنے کا حکم دیا ہم آگے بڑھتے ہوئے جب سٹیشن سے ایک فرلانگ پیچھے رہ گئے تو گاڑی سٹیشن سے چل پڑی لیکن پھر حیرت انگیز بات یہ ہوئی کہ تھوڑا سا آگے جا کر گاڑی رک گئی حضرت حافظ صاحب رحمہ اللہ نے تسلی سے ٹکٹ خریدا گاڑی پر سوار ہوئے اور گاڑی چل پڑی۔(تذکرۃ الابرار صفحہ 43)

اکثر اوقات ایسا بھی ہوتا تھا کہ حضرت حافظ صاحب رحمہ اللہ آیۃ الکرسی پڑھ کے بغیر محافظ کے کھیتوں میں مویشی چھوڑ آتے ان کے مویشی محفوظ رہتے اور کبھی نقصان نہ ہوتا۔حالانکہ ابتداء ہی سے میر محمد وستو کی کے علاقے میں جرائم پیشہ افراد کی کثرت رہی۔(تذکرۃ الابرار صفحہ 44)

**حافظ محمد یحییٰ عزیز میر محمدی رحمہ اللہ:۔** مولنا نے حصول تعلیم کے لئے مدرسہ محمدیہ لکھوکے کا رخ کیا اور تصوف سلوک کی سیرابی کیلئے سید محبوب علی شاہ سے فیض پایا۔(ہفت روزہ تنظیم اہلحدیث 1 مئی 09ء از سعید احمد چنیوٹی)

**علمائے اہلحدیث اور بریلوی میں باہمی رواداری:۔** مولانا محمد حیات قصوری رحمہ اللہ کا شمار خدا رسیدہ اور باعمل علماء میں ہوتا ہے۔مولانا کا اسلوب بڑا ناصحانہ تھا۔کبھی شر انگیزی اور فتنہ پروری کی بات نہیں کرتے تھے یہی وجہ تھی کہ دیگر مسالک کے ساتھ ان کا عزت و احترام کا رشتہ تھا۔مولانا محمد اسحاق بھٹی حفظہ اللہ نے اپنی کتاب ''کاروان سلف'' میں ایک بریلوی عالم دین کا واقعہ بیان کیا ہے کہ ان کی زندگی کا آخری وقت تھا تو ان کے ہم مسلک علماء اور عقیدت مند ان کے ارگرد بیٹھے تھے اور قرآن مجید کی تلاوت میں مشغول تھے۔مولانا رحمہ اللہ نے آنکھیں کھولیں اور کہا کہ کوئی جا کر مولانا محمد حیات کو بلا لائے۔یہ سن کر ایک شخص بولا حضرت وہ تو وہابی ہیں مولوی صاحب نے فرمایا کہ جاؤ تم ہی بلا کر لاؤ وہ شخص مولانا رحمہ اللہ کو بلا کر لے آیا انہیں دیکھ کر بیمار مولانا کی آنکھوں میں آنسو آ گئے اور کہنے لگے: حضرت! میں آخری سفر پر جا رہا ہوں میری طرف سے اگر آپ کی شان میں کوئی گستاخی ہوگئی ہو تو اللہ کیلئے مجھے معاف کر دیں۔اور مجھے سورۃ یٰسین پڑھ کر سنائیں۔مولانا رحمہ اللہ نے فرمایا اللہ تعالیٰ ہم سب کی مغفرت فرمائے اور ساتھ ہی سورۃ یٰسین کی تلاوت شروع کر دی۔جب آخری آیۃ ''فسبحن الذی الیہ ترجعون'' تلاوت کی تو ان کی روح پرواز کر گئی۔(کاروان سلف ص 112 بحوالہ: تذکرۃ الابرار ص 48)

**باہم کوئی تفریق نہ تھی:۔** مولانا سید عبدالرحمٰن شاہ رحمہ اللہ پٹی والے عقیدہ توحید پر راسخ صحیح متبع سنت اور سچے عاشق رسول ﷺ تھے۔ان کے نزدیک مسلمان ایک برادری اور قوم تھے، کوئی ذات پات کی تقسیم نہیں تھی بلکہ سب برابر تھے۔اس سلسلے میں انہوں نے ایک جماعت تیار کی جس کا نام انہوں نے جماعت کافہ رکھا۔(تذکرۃ الابرار ص 55)

**اخلاق وانصاری:۔** مولنا عبدالقدوس رحمہ اللہ میواتی گوڑ گانوی کسب فیض کیلئے مولانا عبدالحکیم رحمہ اللہ بلند شہری کی صحبت میں رہے ان کی تربیت نے اپنے لائق شاگرد کو زہد و ورع کے خاص قالب میں ڈھال دیا۔اسی عقیدت کی بناء پر مولانا عبدالقدوس رحمہ اللہ نے اپنے بیٹے کا نام عبدالحکیم رکھا۔اپنے طلبہ سے مولانا رحمہ اللہ بہت شفقت فرماتے۔ان کا ایک شاگرد بیمار پڑ گیا بیماری میں اتنی نقاہت ہوئی کہ بستر پر ہی پاخانہ کر دیا۔اپنے شاگرد کے بستر کو مولانا رحمہ اللہ نے خود صاف کیا۔دوسرے شاگردوں نے کہا کہ ہم یہ کام کر دیتے ہیں فرمایا نہیں شاگرد تو بیٹے کی طرح ہوتا ہے لہٰذا میں اپنے بیٹے کا بستر خود ہی صاف کروں گا۔(تذکرۃ الابرار ص 60.57)

**میاں محمد ابراہیم رحمہ اللہ کی بیعت اصلاح:۔** میاں محمد ابراہیم رحمہ اللہ جاگو والہ سادہ مزاج کے شریف النفس انسان تھے۔صوفی ولی محمد فتوحی والا رحمہ اللہ سے خصوصی ارادت رکھتے جبکہ امام سید عبدالجبار غزنوی رحمہ اللہ سے بیعت تھے۔(تذکرۃ الابرار ص 68)

**روحانی عملیات سے گہرا شغف:۔** مولٰنا محمد عبداللہ حسینوی رحمہ اللہ ایک جہان ان سے عقیدت رکھتا تھا۔ وہ لوگوں کو نیکی اور تقویٰ کی تلقین کرتے کتاب وسنت کی تعلیمات سے آراستہ تھے۔ روحانی عملیات اوراورادووظائف سے گہرا شغف رکھتے تھے۔ (تذکرۃ الابرار ص77)

**حفظ قرآن کی کرامت:** مولٰنا عبدالرحیم رحمانی حسینوی رحمہ اللہ کو اللہ تعالیٰ نے وافر مقدار میں قوت حافظہ عطا فرمائی تھی۔ رمضان المبارک میں نماز تراویح کی امامت کیلئے کوئی حافظ قرآن نہیں تھا۔ ان کے والد مولٰنا عبدالغنی رحمہ اللہ نے اس خواہش کا اظہار فرمایا کہ قرآن یاد کرکے تراویح پڑھائیں۔ چنانچہ مولانا عبدالرحیم رحمہ اللہ دن کو روزانہ ایک پارہ یاد کرتے اور رات کو تراویح میں قرآن سناتے۔

**علمائے بریلوی رحمہم اللہ کا پرتپاک استقبال:۔** 1870ء کے قومی انتخابات میں جب ان کے علاقے سے میاں جمیل احمد شرقپوری رحمہ اللہ کو ٹکٹ ملا جو مسلکاً بریلوی تھے مگر مولانا رحمانی رحمہ اللہ نے ان کا پرتپاک استقبال کیا اور مسجد میں نماز کی امامت کیلئے اپنا مصلیٰ پیش کیا۔

(تذکرۃ الابرار ص81.78)

**مولانا عبیداللہ رحمہ اللہ کا روحانی واصلاحی استفادہ:۔** مولانا عبیداللہ رحمہ اللہ ڈھولن ہٹھاڑ بڑے علم دوست اور دیندار شخص تھے۔ عرصہ دراز تک مولانا محی الدین لکھوی رحمہ اللہ کے ساتھ رہے اور ان سے علمی اور روحانی استفادہ کیا۔ (تذکرۃ الابرار ص90)

**نام رسالہ:۔ ہفت روزہ تنظیم اہلحدیث (لاہور)**

**شمارہ1، جلد54 جمعۃ المبارک 21 محرم، 1431ھ، 8 تا 14 جنوری**

**مدیر مسئول:۔ حافظ محمد جاوید روپڑی..... نگران اعلیٰ:۔ عارف سلمان روپڑی**

## تصوف بطور تزکیۂ نفس ورذائل اخلاق

**تصوف اصلاح تکبر کا نام:۔** عزت وافتخار اور کبریائی اللہ کی شان ہے اس میں اس کا کوئی شریک نہیں بندے کو بندگی کی شان ہی جچتی ہے۔ اس عبودیت کا اقتضاء یہ ہے کہ وہ تواضع وخاکساری اختیار کریں اللہ تعالیٰ نے اپنے خاص بندوں کا وصف یوں بیان کیا:

"وعبادالرحمن الذین یمشون علی الارض ھونا واذا خاطبھم الجاھلون قالوا سلاما"۔ (الفرقان:۲۳)

رحمان کے اصل بندے وہ ہیں جو زمین پر نرم چال چلتے ہیں اور اگر جاہل ان کے منہ آئیں تو کہہ دیتے ہیں کہ تم کو سلام۔ گویا رحمان کے بندے عاجزی اور فروتنی برتتے ہیں اکڑتے اور اینٹھے ہوئے نہیں چلتے۔ ان کی چال ایک شریف اور سلیم الطبع آدمی کی سی چال ہوتی ہے خاکساری اور عاجزی کا ہرگز یہ مطلب نہیں کہ وہ ذلیل اغراض کے لئے اپنی خودداری کا سودا کرے بلکہ اس کا منشاء یہ ہے کہ انسان میں کبروغرور پیدا نہ ہو پائے ہاں اگر خاکسارانہ رویہ روش سے انسان کا ضعف ظاہر ہو تو وہاں اسلام نے عارضی طور پر خوددارانہ کبروغرور کا حکم دیا ہے اس طرح اسلام نے جہاد کے موقع پر قوت کے اظہار کا حکم دیا ہے حدیث میں ہے کہ بعض غرور کو اللہ ناپسند اور بعض کو پسند کرتا ہے جنگ اور صدقہ کے موقع پر اترانا اللہ کو پسند ہے اور ظلم وفخر پر اترانا ناپسند۔ (ابوداؤد کتاب الجھاد باب الخیلاء فی الحرب)

رسول اللہ ﷺ دوزانو بیٹھ کر کھانا کھا رہے تھے ایک بدو بھی اس وقت موجود تھا اس نے کہا بیٹھنے کا یہ کیا طریقہ ہے فرمایا: اللہ تعالیٰ نے مجھے شریف بندہ بنایا ہے اور متکبر وسرکش نہیں بنایا۔ (ابن ماجہ کتاب الاطعمہ باب الاکل)

ایک صحابی رضی اللہ عنہ نے جن کو لوگ مغرور ومتکبر سمجھتے تھے اس قسم کے افعال سے اپنے کبروغرور کی تردید کی ہے اور فرماتے ہیں کہ لوگوں کا خیال ہے کہ میں مغرور ہوں حالانکہ گدھے پر سوار ہوتا ہوں کمبل اوڑھتا ہوں اور بکری کا دودھ دوہتا ہوں اور رسول اللہ ﷺ نے مجھ سے فرمایا کہ جو شخص یہ سب کام کرتا ہے اس میں غرور نہیں پایا جاتا۔ (ترمذی باب ماجاء فی الکبر)

عرب اپنے حسب ونسب پر اتراتے تھے اور اپنے آپ کو برتر خیال کرتے تھے قرآن نے ان کے خیال کی تردید میں فرمایا:

"یاایھاا لناس انا خلقنا کم من ذکر وانثی و جعلنا کم شعوبا وقبائل لتعارفوا"۔ (الحجرات:۱۳)

لوگو! ہم نے تم کو ایک مرد اور ایک عورت سے پیدا کیا ہے اور پھر تمہاری برادریاں اور قومیں بنائیں تا کہ تم ایک دوسرے کو پہچانو۔ یہاں بتا دیا گیا کہ شرافت وعظمت کی بنیاد نسب حسب پر نہیں، انسان اور انسان کے درمیان فضیلت اور برتری کی بنیاد صرف اخلاقی فضیلت ہے پیدائش کے اعتبار سے تمام انسان یکساں ہیں۔ رسول اللہ ﷺ نے اس آیت کریمہ کی وضاحت کرتے ہوئے فرمایا کہ "اللہ تعالیٰ نے تمہارے جاہلیت کے غرور اور باپ دادا کے اوپر فخر کرنے کے طریقہ کو مٹا دیا اب صرف دو قسم کے آدمی ہیں مومن پرہیزگار اور بدکار بدبخت۔ تم لوگ آدم کے بچے ہو اور آدم مٹی سے پیدا کئے گئے تھے لوگ ایسے لوگوں پر فخر کرنا چھوڑ دیں جو جہنم کا کوئلہ ہیں یا اللہ کے نزدیک اس گبر پلے سے بھی زیادہ ذلیل ہیں جو اپنے منہ سے نجاست کو گھسیٹتا ملتا ہے۔ (ابوداؤد باب فی التفاخر بالاحساب)

**اسراف وتبذیر:۔** اسلام نے تمدنی اور اجتماعی ضروریات کو پیش نظر رکھتے ہوئے مال ودولت کی اہمیت کو تسلیم کیا ہے اسے خیر سے تعبیر کیا اور اسراف وتبذیر سے منع کیا اور نصیحت فرمائی کہ مال ودولت کو فخر وغرور کا ذریعہ نہ بنایا جائے اسی طرح مال جمع کرنے کے عمل میں مسابقت کو بھی ناپسندیدہ قرار دیا۔ قرآن نے "الھکم التکاثر" کہہ کر بتایا کہ تم لوگوں کو زیادہ سے زیادہ اور ایک دوسرے سے بڑھ کر دنیا حاصل کرنے کی دھن نے غفلت میں ڈال رکھا ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ تم کو مال ودولت کی طلب میں باہمی مسابقت نے غافل کر دیا آدم کا بچہ کہتا ہے میرا مال، میرا مال حالانکہ تیرا مال صرف وہی ہے جس کو تو نے صدقہ میں دے ڈالا، کھا پی ڈالا اور پہن کر پھاڑ ڈالا۔ (ترمذی)

**بغیر تزکیہ کے حصول دنیا وبال ہے:۔** مال ودولت کا حصول ایک بندہ مسلم کا مطمع نظر قرار پائے اور زیادہ سے زیادہ دولت کی طلب میں اسے اس بات کی کوئی پروا نہ ہو کہ وہ کس ذریعہ سے حاصل ہوئی ہے معیار زندگی کو بلند کرنے کی فکر اسے دبلا کر دے اور وہ اس فکر سے غافل ہو جائے کہ معیار آدمیت گرتا جا رہا ہے تو ایسا آدمی اللہ تعالیٰ کی گرفت سے نہیں بچ سکتا اللہ تعالیٰ نے قرآن حکیم میں ایک ایسے آدمی کی مثال پیش فرمائی جسے اللہ نے دو باغ عطا کیے تھے جب وہ پھلے پھولے اور بار آور ہوئے تو اس نے اپنے ہمسائے سے کہا:

"فقال لصاحبه وهو يحاوره انا اكثر منك مالا واعز نفرا"۔ (۳۴)

"ودخل لصاحبه و هو ظالم لنفسه قال ما اظن ان تبيد هذه ابدا"۔ (۳۵)

"وما اظن الساعة قائمة ولئن رددت الى ربى لا جدن خيرا منها منقلبا"۔ (۳۶) (الکھف)

ایک دن اپنے ہمسائے سے بات کرتے ہوئے بولا میں تجھ سے زیادہ مال دار ہوں اور تجھ سے زیادہ طاقتور نفری رکھتا ہوں پھر وہ اپنی جنت میں داخل ہوا اور اپنے نفس کے حق میں ظالم بن کر کہنے لگا میں نہیں سمجھتا کہ یہ دولت بھی فنا ہو جائے گی اور مجھے توقع نہیں کہ قیامت کی گھڑی کبھی آئے گی تاہم اگر کبھی مجھے اپنے رب کے حضور پلٹایا بھی گیا تو ضرور اس سے بھی زیادہ شاندار جگہ پاؤں گا۔ اس کی اس تعلّی رعونت اور مغرورانہ گفتگو سن کر اس کے ہمسائے نے جواب دیا:

"قال له صاحبه وهو يحاوره اكفرت بالذى خلقك من تراب ثم من نطفة ثم سواك رجلا" (الکھف: ۳۷)

اس کے ہمسائے نے گفتگو کرتے ہوئے اس سے کہا کہ کیا تو کفر کرتا ہے اس ذات سے جس نے تجھے مٹی سے اور پھر نطفے سے پیدا کیا اور تجھے ایک پورا آدمی بنا کھڑا کیا؟ آخر کار یہ کہ اس کا سارا پھل مارا گیا اور وہ اپنے انگوروں کے باغ کو ٹیٹوں پر الٹا پڑا دیکھ کر اپنی لگائی ہوئی لاگت پر ہاتھ ملتا رہ گیا۔ اس کے تفاخر نے اس کی دولت کو ملیامیٹ کر کے رکھ دیا۔

بندے کا حسن وکمال یہی ہے کہ وہ حقیقی معنوں میں اللہ کا بندہ بن کر رہے اور اس کا ہر عمل بندگی اور عبدیت کا مظہر ہو اس لیے کہ تکبر کا سزاوار صرف اللہ ہے جو عزیز وحکیم ہے۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں:

حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ آپ ﷺ نے ایک دن خطبہ میں برسر منبر فرمایا: لوگو! فروتنی اور خاکساری اختیار کرو کیوں کہ میں نے رسول اللہ ﷺ سے سنا ہے کہ آپ ﷺ فرماتے تھے جس نے اللہ تعالیٰ کے لئے (یعنی اللہ کا حکم سمجھ کر اور اس کی رضا حاصل کرنے کیلئے خاکساری کا رویہ اختیار کیا) (اور بندگان اللہ تعالیٰ کے مقابلہ میں اپنے کو اونچا کرنے کے بجائے نیچا رکھنے کی کوشش کی) تو اللہ تعالیٰ اس کو بلند کرے گا جس کا نتیجہ یہ ہوگا کہ وہ اپنے خیال اور اپنی نگاہ میں تو چھوٹا ہوگا لیکن عام بندگان اللہ تعالیٰ کی نگاہ میں اونچا ہوگا۔ اور جو کوئی تکبر اور بڑائی کا رویہ اختیار کرے گا تو اللہ تعالیٰ اس کو نیچے گرادے گا جس کا نتیجہ یہ ہوگا کہ وہ عام لوگوں کی نگاہوں میں ذلیل وحقیر ہو جائے گا اگر چہ خود اپنے خیال میں بڑا ہوگا لیکن دوسروں کی نظر میں وہ کتوں اور خنزیروں سے بھی زیادہ ذلیل اور بے وقعت ہو جائے گا۔ (رواہ البیھقی فی شعب الایمان)

**تکبر محرومی کا سبب:۔** حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں: حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: تین آدمی ہیں جن سے اللہ تعالیٰ قیامت کے دن کلام نہیں فرمائے گا اور ان کا تزکیہ نہیں کرے گا۔ اور ایک روایت میں یہ بھی ہے کہ ان کی طرف نگاہ نہیں کرے گا اور ان کے لئے آخرت میں دردناک عذاب ہے ایک بوڑھا زانی دوسرا جھوٹا فرماں روا اور تیسرا مانگنے والا متکبر (رواہ مسلم بحوالہ معارف الحدیث)۔ بعض گناہ اور مصیبتیں نہایت سنگین ہوتی ہیں اور بعض حالات میں ان کی سنگینی مزید بڑھ جاتی ہے مذکورہ حدیث میں جن تین برائیوں کا ذکر کیا گیا ہے ان میں ایک یہ بھی ہے کہ فقر وفاقہ میں مبتلا ہونے کے باوجود کوئی غرور وتکبر کی چال چلے۔ حدیث میں تزکیہ نہ کیے جانے کا مطلب یہ ہے کہ ان کے گناہ معاف نہ کیے جائیں گے اور وہ قیامت کے دن اللہ تعالیٰ کی ہم کلامی اور نظر کرم سے محروم رہیں گے۔

رسول اللہ ﷺ نے مغرورانہ لباس کو تکبر کی علامت قرار دیا ہے۔ فرمایا:

جو چاہو کھاؤ اور پیو بشرط کہ تمہارے اندر گھمنڈ اوا سراف نہ ہو ایک دوسری حدیث کا مضمون یہ ہے۔

حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں نے نبی ﷺ کو فرماتے سنا کہ مومن کا تہبند تو اس کی نصف پنڈلی تک رہتا ہے اور اگر اس کے نیچے ٹخنوں سے اوپر رہے تو کوئی گناہ نہیں اور جو ٹخنوں سے نیچے ہو تو وہ جہنم ہے (یعنی گناہ کی بات ہے) یہ بات آپ ﷺ نے تین بار فرمائی (تاکہ لوگوں پر اس کی اہمیت واضح ہو جائے) اور پھر فرمایا اور اللہ تعالیٰ اس شخص کی طرف قیامت کے دن نہیں دیکھے گا جو شیخی کے جذبہ سے اپنا تہبند زمین پر گھسیٹے گا (بخاری)۔ (ہفت روزہ تنظیم اہلحدیث ۲۱ محرم ۱۴۳۱: ص 11,12)

## مولانا سید محمد اسماعیل العمری رحمہ اللہ

1942ء 1362ھ میں پیدا ہوئے۔

**خندہ پیشانی اور ملنساری:۔** استاذ محترم رحمہ اللہ بہت سی خوبیوں کا مجموعہ تھے، سنت کے ساتھ تمسک اور عمل پر مداومت آپ کا خاصہ تھا شب زندہ دار تھے اور ایام بیض کے روزے رکھتے تھے خوش اخلاق اس قدر تھے کہ ہر کسی سے خندہ پیشانی سے ملتے تھے، فیاضی اور خوش خلقی میں بہت آگے تھے اور طلباء کے ساتھ حسن سلوک اور پیار آپ کا خاصہ تھا۔ آپ نہایت حلیم الطبع اور بڑے ملنسار تھے لیکن اگر کبھی خلاف شریعت تھوڑی سی بات کو بھی دیکھتے تو رگ حمیت بھڑک اٹھتی اور فوراً روک دیتے راقم نے تعلیم کا آغاز دارالحدیث جامعہ کمالیہ منڈی راجووال ضلع اوکاڑہ میں 1957ء میں انہیں سے کیا تھا ایک دفعہ میں نے اپنے نام محمد امین کے ساتھ لقب طاہر لکھ دیا تو دیکھ کر فرمانے لگے بیٹا اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں ''فلا تزکوا انفسکم'' اور پھر انہوں نے اپنی طرف سے لقب عزیز عطا فرمایا۔ حضرت حافظ یحییٰ صاحب عزیز میر محمدی رحمہ اللہ اور مولانا محی الدین لکھوی رحمہ اللہ صاحبان سے عقیدت کی حد تک لگاؤ تھا۔

جب گفتگو کرتے تو عاجزی وانکساری جھلکتی تھی چونکہ راقم کے پڑوس میں رہتے تھے پورا محلّہ جانتا ہے کہ جب چلتے تو ''یغضوا من ابصارھم'' کی عملی تصویر ہوتے غیر محرم کی طرف کبھی نگاہ اٹھا کر نہ دیکھتے تھے۔ (ہفت روزہ تنظیم اہلحدیث: ص 16,17)

**نام کتاب:۔تحفۃ الاحوذی....... مصنف:۔حضرت مولانا عبدالرحمٰن مبارک پوری رحمہ اللہ**

**تحفۃ الاحوذی سے جھاڑ پھونک کا جواز:**۔قرآن وحدیث کے علاوہ سے بھی جھاڑ پھونک جائز ہے۔مولانا عبدالرحمٰن مبارک پوری رحمہ اللہ کی اس روایت کی شرح میں جو مولیٰ ابی اللحم سے نقل کی اور جس میں وہ اپنے رقیہ کے بارے میں فرماتے ہیں۔ (وضاحت از مرتب اثری)

"عرضت عليه رقية كنت ارقي بها المجانين فامرني بطرح بعضها و حبس بعضها" یعنی میں نے حضور ﷺ کے سامنے اپنے جھاڑ پھونک کے وہ کلمات پیش کیے جن سے میں جھاڑ پھونک کرتا تھا تو آپ ﷺ نے کچھ کلمات کی اجازت دیدی اور ان کو جائز رکھا اور کچھ کلمات کو ساقط کر دیا۔اس کی شرح میں مولانا مبارک پوری رحمہ اللہ فرماتے ہیں۔"وفيه دليل على جواز الرقية من غير القرآن والسنة"۔(تحفۃ الاحوذی ج۲ص۳۸۰)

**نام کتاب:۔فتاوی نذیریہ....... مصنف:۔شیخ الکل حضرت مولانا نذیر حسین دہلوی رحمہ اللہ**

**تعویذ لکھ کر گلے میں لٹکانے کا جواز:** فتاویٰ نذیریہ میں ایک سوال یہ ہے کہ گلے میں تعویذ لٹکانا جائز ہے یا نہیں؟ اس کا جواب ملاحظہ ہو۔

(ج) تعویذ نوشتہ در گلو انداختن مضائقہ ندارد مگر اشہر واضح جواز ست (ج۳ص۲۹۸) یعنی لکھے ہوئے تعویذ کو گلے میں لٹکانا درست ہے کوئی مضائقہ نہیں۔زیادہ صحیح بات یہی ہے کہ جائز ہے۔

مولانا عبدالرحمٰن مبارک پوری رحمہ اللہ نے بھی اس فتویٰ کی تائید کی ہے۔(فتاویٰ نذیریہ ج۳ص۳۹۹)

**نام کتاب:۔انوار التوحید..... مولف:۔حضرت مولانا حکیم محمد صادق صاحب رحمہ اللہ (سیالکوٹی)**
**ناشر:۔نعمانی کتب خانہ، حق سٹریٹ اردو بازار لاہور**

## اسماء الحسنیٰ کے مجرب وظائف

**اسم ذات سے ہر پریشانی سے چھٹکارا:**۔ شرک کے بے شمار قسموں سے ذہن، تصور، خیال، ضمیر، ارادہ، قول وفعل کو پاک کر کے جو کوئی اسم "اللہ" کو بکثرت پڑھے گا یقین وایمان کی فضا میں اس کی روح کی پرواز بہت بلند ہو جائے گی اور توحید کے کیف سے اللہ کے سوا دنیا و مافیہا اس کو ہیچ دکھائی دے گی نہ صرف واجب الوجود کی اصل محبت کے آگے غیر اللہ کی محبت گرد راہ ہو جائے گی بلکہ ذات بے ہمتا کی سروری کے آگے فانی سرداریاں طلسم ہیچ مقداری نظر آئیں گی۔دوئی کی ظلمتیں مٹ کر سینہ وحدت کے نور سے دل معمور ہوگا اور آئینہ دل پر الوہیت کا پرتوَ اسرار کے دروازے کھول دے گا اور اسم ذات کا عامل بنیادی زندگی کی ذمہ داریوں سے بہ احسن وجوہ سرخرو ہو کر فقر اور توحید کی معراج کو پالے گا۔

اسماء اللہ کے پڑھنے کے تعداد تو قرآن وحدیث میں بیان نہیں ہوئی ہر شخص اپنے مشاغل سے جس قدر وقت نکال سکے اس کی رعایت کو مدنظر رکھ کر پڑھ لیا کرے۔(انوار التوحید ص۵۶)

**کن فیکونی طاقت کا حصول:**۔ بزرگان دین اور سلف صالحین سے اسماء کی دعوتیں اور ان کے پڑھنے کے تعداد اور پرہیزیں منقول ہیں ان کے معمولات سے جو استفادہ کرنا چاہے کر لے مثلاً اسم ذات صبح کی نماز کے بعد ایک ہزار بار روزانہ پڑھا کریں پوری پرہیز کے ساتھ صرف چند ماہ پڑھنے پر اس کے اثرات آپ مشاہدہ کرنے لگ جائینگے اور پھر مداومت کرنے سے اس کی کن فیکونی طاقتیں اور کفایت وکفالت کے کرشمے معراج ایمان اور ازدیاد ایقان کا موجب ہوں گے۔(انوار التوحید ص۵۶)

**الرحمٰن الرحیم کا آزمودہ وظیفہ:**۔رحمٰن کے بے پایاں مہربانی اور عنایت کے سہارے مشرکوں، کافروں، باغیوں، ظالموں اور

فاسقوں، فاجروں کو روزی مل رہی ہے پانی، ہوا اور رزق پہنچ رہا ہے، زانی، شرابی، اوباش اور بدمعاش اس کی انواع واقسام کی نعمتوں سے بہرہ ور ہیں۔ اس کی لامتناہی رحمانیت ہی ساری مخلوق کو رزق، روزی تندرستی صحت شفاء عطا کرنے اور اس سے دکھ درد، مرض، کرب، بھوک اور آفات وآلام کے دور کرنے کی ضامن ہے اگر کوئی بدبخت حسد وبغض یا رقابت کی بناء پر کسی شریف آدمی کی ہتک عزت کرے برا بھلا کہے گالی گلوچ دے، بے عزتی کرے، اس کی بیوی اور عیال کی بے آبروئی کرے، طرح طرح کے مالی اور جانی نقصان پہنچانے کے درپے رہے، اسے بے عزت کرنے اور جان کو خطرے میں ڈالنے کی پوری پوری سعی کرے اور شب وروز عملاً دشمنی اور عداوت کا ثبوت دے تو کیا وہ شخص اس کو اعلیٰ درجہ کے کھانے کھلانے کو تیار ہوگا۔ (انوار التوحید ص ۵۷)

**1100 مرتبہ پڑھنا کامیابی کی کنجی:۔** ''الرحمٰن الرحیم'' کی دعوت (ورد وظیفہ) سے دل کی قساوت، غفلت، سیاہی دور ہو کر رقت، نرمی، بیداری پیدا ہوتی ہے اور یاد الٰہی کی توفیق ملتی ہے ان اسماء کا وظیفہ کرنیوالے پر خدا تعالیٰ اپنی تمام خلق کو مشفق، ہمدرد، غم خوار اور مہربان بنا دیتا ہے پوری پرہیز اور تخلیق کے ساتھ جو شخص گیارہ سو بار ''یارحمٰن یارحیم'' ہر روز پڑھے گا چند ماہ کے بعد خدا کی رحمت کی برکھا برستی دیکھے گا۔ (انوار التوحید ص ۵۹)

**''الملک القدوس'' کا مجرب عمل:۔** اس وظیفہ کی مداومت مرد مومن کو چودھویں رات کا چاند بنا کر چمکائے گی، عزت، بزرگی، اور تونگری اس کی غلامی کا دم بھریں گی اور امراء اور روسا اور احکام اس اس کے مطیع ہوں گے بھلا جو کوئی بادشاہ حقیقی الملک کو پکارے وہ کیوں نہ اس کو خاک ذل سے اٹھا کر تخت عزت پر بٹھائے۔

**''القدوس'' سے دل کی صفائی:۔** القدوس کی دعوت دل کو پاک اور صاف کرتی ہے اور اس سے نفس کو طہارت حاصل ہوتی ہے تین سو ساٹھ مرتبہ روزانہ پڑھنے سے دل بدیوں اور برائیوں سے نفرت کرنے لگتا ہے اور خیالات پاک اور ذہنیت صاف ہو جاتی ہے۔

**''السلام'' کا مجرب عمل:۔** خدا تعالیٰ کو ''السلام'' ماننے والے پر لازم ہے کہ اس کی زبان اور ہاتھ کی ایذاؤں سے مسلمان سلامت رہیں وہ کوشش کرے کہ ''السلام'' کا بندہ ہو کر سن رشد سے لے کر تا دم واپسیں اشراک واحداث کفر وطغیان بدیوں بدکاریوں اور ہر قسم کے گناہوں سے سلامت رہے، بچے اور قیامت کے روز ''السلام'' کے حضور قلب سلیم لے کر پیش ہو۔ ''السلام'' کی دعوت ہر قسم کی روحانی اور جسمانی بیماریوں کے لئے موجب شفاء ہے اس کے پڑھنے سے دل سے خوف وہراس دور ہو جاتا ہے تین سو بار روزانہ پڑھنے سے سلامتی قلب کے آثار محسوس ہونے لگیں گے۔

**''المومن'' کا مجرب عمل:۔** ''المومن'' کی خاصیت کا تقاضا یہ ہے کہ بندہ برائی، بدی، شرارت، تکلیف اور نقصان پہنچانے سے خدا کی خلقت کو مامون ومحفوظ رکھے۔ ''المومن'' کی دعوت عامل کو اللہ کی امان میں رکھے گی کوئی اس پر غلبہ نہ پائے گا ہر طرح کی برائی اور تکلیف سے امن حاصل رہے گا لوگ اس کی عزت کریں گے اور مطیع ہوں گے پانصد بار روزانہ پڑھا کریں۔

**''المھیمن'' سے اسرار الٰہی جاننے کا عمل:۔** ''المھیمن'' ہر چیز کا نگہبان اس صفت سے تخلق کرنے کا اقتضا یہ ہے کہ آدمی اپنے تئیں نگاہ رکھے تمام بری عادتوں خصلتوں شرکیہ عقیدوں اور باطل خیالوں سے اور حفاظت کرے تمام فرائض خداوندی کی اور نگرانی کرے تمام اعضاء وقوئے کی کہ وہ خدا کی نافرمانی نہ کریں۔ ''المھیمن'' کو کثرت سے پڑھنے والے پر اسرار الٰہی کے دروازے کھلتے ہیں اور آفات و بلیات سے پناہ ملتی ہے تین صد بار روزانہ پڑھنے پر مداومت کریں۔

**''العزیز'' سے عزت وعروج حاصل کریں:۔** ''العزیز'' بے مثل غالب کہ اس پر کوئی غالب نہیں ہے آدمی اپنی تمام حرص وہوا خواہشات نفس اور شیطانی وساوس پر غلبہ پائے اور خلق سے بے نیاز ہو کر اپنی ذات کو عزت بخشے توحید کو شرک پر اور سنت کو بدعت پر غالب کرے نیکی سے بدی کو مٹائے۔ العزیز کے پڑھنے سے عزت اور مرتبہ حاصل ہوتا ہے خلق کی محتاجی سے نجات ملتی ہے اگر کوئی مرتبہ سے گرا ہو

اس کو بکثرت پڑھے گا تو اسے ذلت کے بعد عزت اور عروج حاصل ہو گا انشاء اللہ۔ تین صد بار روزانہ پڑھا کریں۔

**"الجبار" سے ظالموں سے حفاظت:۔** آدمی کو چاہیے کہ اپنی جان کے نقصان اور نفس کے بگاڑ کو شریعت کے فضائل کے ساتھ درست کرے اور طبع سرکش کو خدا کے خوف سے رام کرے اور ہمیشہ اپنی مرضی کو خدا کی مرضی کے تابع رکھے جب اس کی خواہش کے مطابق کام نہ ہو تو سمجھ لے کہ خدا کا ارادہ پورا ہوا ہے پھر اپنے ارادہ کو خدا کے ارادہ پر قربان کر کے خوش ہو جائے۔ الجبار کا ورد ظالموں کے شر سے بچنے کے لئے تریاق لا مثال ہے اس پر مداومت رکھنے سے لوگوں کی بدگوئی غیبت اور بہتان سے امان ملتی ہے اور خلقت کے دل میں اس کی ہیبت بیٹھتی ہے۔

**"المتکبر" سے عاجزی حاصل کریں:۔** المتکبر کی دعوت سے نفس رام ہوتا ہے تکبر مٹتا ہے اور عاجزی آتی ہے خلقت پر دبدبہ پڑتا ہے۔

**"الخالق" سے دل کا نور حاصل کریں:۔** الخالق پیدا کرنے والا مشیت کے موافق اندازہ کرنے والا بندہ مومن پر لازم ہے کہ وہ تمام زندگی ایسے کام کرے جن سے اس کا خالق خوش ہو۔ الخالق کو بکثرت پڑھنے سے دل میں نور پیدا ہوتا ہے جس کے اثر سے چہرہ بھی روشن اور نورانی ہو جاتا ہے اور تمام کاموں کے کرنے میں اس کو طاقت اور قوت میسر آتی ہے۔

**"الباری" سے بگڑے ہوئے کام سنواریں:۔** "الباری" بنانے والا اس اسم کے پڑھنے سے آدمی کے تمام کام درست ہوتے ہیں بگڑے ہوئے امور سنور جاتے ہیں بندہ باری کو چاہیے کہ وہ کوئی کام شریعت کے خلاف نہ کرے اور اس کی کاریگری میں فکر کیا کرے۔

**"المصور" سے کام میں آسانی:۔** "المصور" کو بکثرت پڑھنے سے دشواریاں آسانی کی صورت اختیار کرتی ہیں بانجھ عورت ایک سوا ایک بار ہر روز پڑھ کر پانی پر دم کر کے چالیس روز پیئے۔ تو "المصور" اسے چاند سا بچہ عطا کرے انشاء اللہ۔

**"الغفار" گناہوں کی معافی کا ذریعہ:۔** اس کو پڑھنے سے آدمی کے گناہ معاف ہوتے ہیں اور خدا کا قرب نصیب ہوتا ہے اس اسم سے بندہ کو یہ تعلیم ملتی ہے کہ وہ لوگوں کے عیبوں کو ڈھانکے اور قصور معاف کیا کرے۔

**"القہار" بدخواہوں سے نجات کا ذریعہ:۔** اس کے غلبہ سے تمام مخلوق تھر تھر کانپتی ہے اس کے پڑھنے سے مہمیں اور دشواریاں آسان ہوتی ہیں اور دشمن حاسد اور بدخواہ سرنگوں رہتے ہیں۔

**"الوھاب" غیبی خزانوں کا ذریعہ:۔** "الوھاب" بڑا دینے والا بغیر عوض کے بہت عطا کرنے والا الفقر، فاقہ میں مبتلا شخص اگر اس اسم کو ایک ہزار بار روزانہ بعد نماز عشاء پڑھے متواتر تین ماہ تک روزانہ پڑھتا رہے تو خدا کی دین اور عطا دیکھ کر حیران رہ جائے۔ رزق کی فراخی کے دروازے اس پر کھلیں اور اس کی محتاجی و تنگی دور ہو جائے۔ یہ اسم مسلمان سے تقاضا کرتا ہے کہ وہ بلا غرض اپنی جان و مال خدا کی راہ میں خرچ کرے۔

**"الرزاق" بکثرت رزق کا ذریعہ:۔** جو کوئی الرزاق کو بکثرت پڑھے گا ظاہر اور باطنی رزق سے حصہ وافر پائے گا۔

**"الفتاح" مشکل کشائیوں کا ذریعہ:۔** اس اسم کے پڑھنے سے حاجت روائیوں اور مشکل کشائیوں کے دروازے کھلتے ہیں اور دل کا زنگ دور ہو کر اس میں جلا آتی ہے شرح صدر کی نعمت ملتی ہے۔

**"العلیم" پوشیدہ بھید جاننے کا ذریعہ:۔** اس اسم کو بکثرت پڑھنے سے خدا کی معرفت حاصل ہوتی ہے اور کئی پوشیدہ بھید اس پر کھلتے ہیں۔

**"الباسط" فراوانی کیلئے:۔** "الباسط" دلوں کا فراخ کرنے والا اور روزی کا کشادہ کرنے والا ہزار بار اس اسم کا پڑھنا روزی کو کشادہ کرتا ہے اور رزق فراواں نیز اس کے ورد سے دل کی حالت قبض حالت بسط میں تبدیل ہو جاتی ہے۔

**"الخافض":۔** اس کے بکثرت پڑھنے سے دشمن مغلوب ہوتا ہے۔

**"الرافع" کا مجرب وظیفہ:۔** اس کے پڑھنے سے خدا تعالیٰ عامل کو خلقت میں سے چن لیتا ہے اور لوگوں سے اس کو بے نیاز کر دیتا ہے۔

**"المعز" کا مجرب وظیفہ:۔** اس کا پڑھنے والا خلقت کی نظر میں نہایت عزت اور وقار کی نظر سے دیکھا جاتا ہے اور لوگوں پر اس کی

ہیبت طاری رہتی ہے اس کی تعلیم یہ ہے کہ جو لوگ علم و عمل کی وجہ سے خدا کے نزدیک معزز ہیں ان کو عزیز جاننا چاہیے۔

**"السمیع" کا مجرب وظیفہ:۔** "السمیع" کو بکثرت پڑھنا مستجاب الدعوات بناتا ہے بندہ کی دعائیں قبول ہوتی ہیں اور" البصیر" کے پڑھنے والے پر خدا کی خاص نظر عنایت ہوتی ہے۔

**"الحکم" کا مجرب وظیفہ:۔** الحکم کی دعوت انسان کو غیر اللہ سے بے خوف کر دیتی ہے اور اس کے دل کو گنجینہ اسرار الٰہی بنا دیتی ہے۔

**"العدل" کا مجرب وظیفہ:۔** العدل کی دعوت افراط و تفریط سے بچاتی اور خلق کو مسخر کرتی ہے۔

**"اللطیف" کا مجرب وظیفہ:۔** رنج، غم، دکھ درد، فقر، فاقہ، حیرانی پریشانی اور تمام مہمات میں اس کی دعوت اکسیر اعظم کی حکم رکھتی ہے تین ہزار بار بعد نماز عشاء پڑھا کریں چند دنوں میں اس کے اسرار کھلنے لگ جائیں گے۔

**"الخبیر" کا مجرب وظیفہ:۔** نفس امارہ سے نجات پانے کے لئے اس اسم کی دعوت اہل اللہ کے نزدیک مجرب ہے۔

**"الحلیم" کا مجرب وظیفہ:۔** الحلیم کی دعوت سے دل میں ایک نور پیدا ہوتا ہے جس سے بغض و عناد، شر و طغیان اور ظلم و استبداد کی تاریکیاں ناپید ہو جاتی ہیں۔

**"العظیم" کا مجرب وظیفہ:۔** اس کی دعوت آدمی کی خلقت میں بزرگ بناتی ہے۔

**"الغفور" کا مجرب وظیفہ:۔** اس کی دعوت سے دل کی سیاہی دور ہو جاتی ہے۔

**"الشکور" کا مجرب وظیفہ:۔** اعضاء قویٰ کی نعمتوں کا اطاعت سے احسان مانیں اور تمام مادی اور روحانی نعمتوں کی بھی اس کی فرمانبرداری کرتے ہوئے قدر کریں حتیٰ کہ آپس میں بھی ایک دوسرے کے احسان کا شکر بجالائیں معیشت کی تنگی کے لئے الشکور کی دعوت تریاق ہے۔

**"العلی" کا مجرب وظیفہ:۔** العلی کی دعوت بے وقعتی کو عزت اور بزرگی میں بدل دیتی ہے۔

**"الکبیر" کا مجرب وظیفہ:۔** الکبیر کی دعوت دنیا میں مرتبہ کی بلندی بخشتی ہے۔

**"الحفیظ" کا مجرب وظیفہ:۔** اس کی دعوت محفوظ رکھتی ہے نظر بد سے حوادثات سے اور جمیع آفات و بلیات سے۔

**"المقیت" کا مجرب وظیفہ:۔** المقیت ابدان اور ارواح کو غذا دینے والا بدن اور روح کے لئے وہی قوت پیدا کرتا اور پہنچاتا ہے اور زندگی رواں دواں ہے جب اس کو مقیت مان لیا تو پھر قوت غذا اور روزی رزق کا داتا بھی اسی کو تسلیم کرنا چاہیے عبادات کی توفیق روح کی قوت ہے اور بے شمار اغذیہ بدن کی غذا ہے یہ صفت سوائے اللہ مقیت کے اور کس میں ہے۔ اس کے ورد سے روح کی پرواز تیز اور بلند ہو جاتی ہے توفیق خیر میں برکت اور زیادتی نصیب ہوتی ہے اور رزق بہت وسعت سے ملتا ہے۔

**"الحسیب" کا مجرب وظیفہ:۔** ہر وقت اس کی کفایت پر تکیہ رکھنا چاہیے چشم زخم کے لئے یہ اسم پر تاثیر ہے۔

**"الجلیل" کا مجرب وظیفہ:۔** الجلیل بزرگ قدر۔ وہ ایسا بزرگی والا ہے کہ کوئی اس کی بزرگی کو نہیں پہنچ سکتا ہمیں اپنے کردار کو نکھار کر اسے اچھی صفتوں سے آراستہ کرنا چاہیے اس طرح کی شرافت کے معیار پر پورا اترے الجلیل کی دعوت سے خلق توقیر اور تعظیم کرتی ہے۔

**"الکریم" کا مجرب وظیفہ:۔** الکریم کرم کرنے والا بڑا دینے والا کہ اس کی دین تمام نہیں ہوتی اور نہ ہی اس کے خزانوں میں کمی آتی ہے بیشک اس کا کرم لامثال اور اس کی عطا لاجواب ہے اس کے پڑھنے والے کو خدا تعالی ہر طرح سے مکرم اور معزز بنا دیتا ہے۔

**"الرقیب" کا مجرب وظیفہ:۔** اس اسم کی دعوت آفتوں بلاؤں اور دشمنوں کی شرارتوں سے محفوظ رکھتی ہے۔

**"المجیب" کا مجرب وظیفہ:۔** اس کی دعوت بندہ کو مستجاب الدعوات بناتی ہے۔

**"الواسع" کا مجرب وظیفہ:۔** اس کے وظیفہ سے قناعت اور برکت کی دولت ملتی ہے۔

**"الحکیم" کا مجرب وظیفہ:۔** اس اسم کی دعوت سے ایسی مہمات سرانجام پاتی ہیں جن کا کوئی حل نظر نہ آتا ہو۔

**"الودود" کا مجرب وظیفہ:۔** الودود کی دعوت عامل کو لوگوں میں چودھویں رات کے چاند کی طرح محبوب بنا دیتی ہے اور محبوب حقیقی کا پیار ہر وقت عامل کے شامل حال رہتا ہے۔

**"المجید" کا مجرب وظیفہ:۔** اس کی دعوت سے آدمی اپنے ہم جنسوں میں عزت وحرمت پایا ہے۔

**"الباعث" کا مجرب وظیفہ:۔** الباعث قبروں سے مردوں کو زندہ کر کے اٹھانے والا غافلوں کے دلوں کو بیدار کرنے والا الباعث کی قدرت سے ہی قیامت کے دن تمام مردے جی اٹھیں گے اور قیامت کے روز مردوں کو اٹھانے کا ثبوت باعث برحق حضرت عیسیٰ علیہ اسلام کے معجزہ کی صورت میں اس جہان میں بھی دے چکا ہے۔قم باذن اللہ۔ میں الباعث کی قدرت ہی کارفرما تھی۔اوراس کے علاوہ بے شمار دلوں کی میتوں کو بھی اس نے زندگی بخشی ہے اللہ کی اس صفت میں ہے کوئی شریک حاشا وکلاء اس شرک کا تصور بھی نہیں آسکتا الباعث کے بکثرت پڑھنے سے دل کی سستی غفلت اور مردنی دور ہو کر اس میں روح رحمت آجاتی ہے۔

**"الشھید" کا مجرب وظیفہ:۔** اللہ کی اس صفت حاضر ونظر اور ہر جگہ موجود ہونے میں ہے کوئی اس کا شریک ہرگز نہیں اس اسم کو سوبار پڑھ کر پانی پر دم کر کے نافرمان اور غیر صالح اولاد کو روزانہ پلائیں شاہدلا زوال اس کو فرمانبردار اور صالح بنادے گا۔انشاءاللہ۔

**"الحق" کا مجرب وظیفہ:۔** اسکی دعوت ہر طرح کی قید وبند سے رہائی دلاتی ہے اور نقصانوں کی تلافی کا موجب ہے۔

**الوکیل'' کا مجرب وظیفہ:۔** اس اسم کی دعوت زندگی کی تمام مشکلات کا حل ہے خوف وہراس اور دہشت کے وقت الوکیل کو پکارنا امن وامان پانا ہے۔

**"القوی المتین" کا مجرب وظیفہ:۔** دشمن کی قوت توڑنے اور مناصب عالیہ پانے کے لئے ان اسماء کی دعوت کامیاب ہے۔

**"الولی" کا مجرب وظیفہ:۔** اس کی دعوت سے طبیعت میں صلاحیت آتی ہے۔

**"الحمید" کا مجرب وظیفہ:۔** اس سے یوں خلق پکڑیں کہ ایسا عمدہ کردار اور اخلاق فاضلہ حاصل کریں کہ خدا بھی خوش ہو اور اس کی مخلوق بھی تعریف کرنے لگے اس نیت سے نیک نہ بنیں کہ لوگ تعریف کریں بلکہ نیکیاں اور اعمال خیر خدا کی رضا کی خاطر کمائیں اس اسم کی دعوت آدم کو پسندیدہ افعال اور صاحب کردار بنا دیتی ہے۔

**"المحصی" کا مجرب وظیفہ:۔** المحصی کے صفاتی نور سے اپنے گناہوں کو دیکھو گنو اور شمار کرو اور پھر توبہ واستغفار کرو اور پھر اس کی نعمتوں کو شمار کرو اور گنو جب ان کے شمار اور احصاء سے عاجز آ ؤ تو رو رو کر جناب میں شکر کرو جتنا کر سکو اس کی دعوت ہر طرح کے مصائب وآلام کے گھیروں سے نجات دیتی ہے۔

**"الحی" کا مجرب وظیفہ:۔** الحی کی دعوت سے صحت اور عمر میں برکت اور ثبات اور طاقت اور قوت آتی ہے۔

**"القیوم" کا مجرب وظیفہ:۔** القیوم کے ورد سے زندگی کو جسمانی اور روحانی طور پر سہارا ملتا ہے۔

**"الماجد" کا مجرب وظیفہ:۔** اس اسم کی دعوت انسان کے ظاہر اور باطن کو نور علیٰ نور بنا دیتی ہے۔

**الواحد" الاحد کا مجرب وظیفہ:۔** ان اسماء کی دعوت سے بندہ کو قرب الٰہی حاصل ہوتا ہے اور دل سے غیر اللہ کا خوف مٹ جاتا ہے۔

**"الصمد" کا مجرب وظیفہ:۔** بھوک، تنگ اور فقر وفاقہ سے نجات پانے کیلیے اس اسم کو دو ہزار بار روزانہ پڑھنا چاہیے متواتر جاری رکھیں خدا اس قدر رزق اور مال دے گا کہ بندہ حیران رہ جائے گا حتیٰ کہ خدا اس کو خلق سے بے نیاز کر دے گا۔

**"المغنی" کا مجرب وظیفہ:۔** اس اسم کو گیارہ سو بار روز بعد نماز صبح پڑھنے سے ظاہری اور باطنی غنا کی دولت نصیب ہوتی ہے

متواتر جاری رکھنا چاہیے۔

**"النور" کا مجرب وظیفہ:۔** النور ایک ہزار بار روزانہ دعوت دل کو روشن کرتی ہے اور اس سے تخلق کے تقاضے سے ہر مسلمان کو ایمان و عرفان اور اعمال صالح کے نور سے اپنے سینے میں اجالا کرنا چاہیے۔

**"الھادی" کا مجرب وظیفہ:۔** الہادی کی دعوت انسان کو خدا کا عرفان بخشتی ہے۔

**"البدیع" کا مجرب وظیفہ:۔** لاعلاج قسم کی مہم اور مشکل غم اور اندوہ میں البدیع کی دعوت کامرانی میں ہاتھوں پر سرسوں جمانے کے مترادف ہے ہر روز ہزار بار قبلہ رو ہو کر پڑھا کریں۔

**"الرشید" کے ذریعے مشکلات کا حل:۔** الرشید نیک راہ بتانے والا جہان کا رہنما وہ اللہ الرشید ہی ہے جو نفس انسانی کو اپنی تابعداری پر لگاتا اس کے دل میں معرفت بھرتا اور طائر لاہوتی کو اپنی محبت کی فضا میں اڑنے کی طاقت بخشتا ہے نیکیاں کرانے اور اپنی راہ چلانے کے لئے بندہ کے دل میں الرشید ہی عزائم پیدا کرتا اور اس کے ارادوں کے خاکے میں رشد کا رنگ بھرتا ہے اس اسم کی دعوت مشکلات کا حل ہے۔

**"الصبور" کا مجرب وظیفہ:۔** رنج، درد، مصیبت اور مشقت میں اس اسم کو پڑھنے سے اطمینان ملتا ہے اور سکون حاصل ہوتا ہے۔(انوار التوحید)

**نام کتاب:۔فضائل اہلحدیث.... مصنف:۔علامہ خطیب بغدادی رحمہ اللہ**
**المتوفی ۴۶۳ھ کی مایہ ناز کتاب شرف اصحاب الحدیث کا اردو ترجمہ**
**ناشر:۔جمیعت اہلحدیث ضلع گوجرانوالہ.... طابع:۔خالد گھر جاکھی، گھر جاکھ، گوجرانوالہ**
**اشاعت فنڈ صرف ایک روپیہ**

## ولی باکمال الامام ابوبکر الخطیب البغدادی رحمہ اللہ

**تعارف:۔** ابوبکر نام احمد بن علی لقب خطیب وطن بغداد پیدائش ۳۹۲ھ انتقال ۴۶۳ھ۔

امام ذہبی رحمہ اللہ تذکرۃ الحافظ (جلد صفحہ ۳۱۲) میں فرماتے ہیں کہ خطیب بغدادی رحمہ اللہ بڑے حافظ امام شام و عراق کے محدث تھے۔

ان کے شاگرد ابن ماکولا کہتے ہیں کہ خطیب رحمہ اللہ حدیث نبوی ﷺ کی معرفت وحفظ وضبط واتقان اور حدیثوں کی علتوں اور سندوں کے جاننے اور صحیح وغریب مضر ومنکر اور ساقط کے معلوم کرنے میں ان کے پچھلے خاص لوگوں میں سے تھے جن کا میں نے مشاہدہ کیا ہے۔امام دارقطنی رحمہ اللہ کے بعد خطیب جیسا کوئی محدث نہیں پیدا ہوا اور شاید خطیب رحمہ اللہ حدیث کو پہچاننے اور یاد رکھنے میں امام دارقطنی رحمہ اللہ کے مثل تھے۔حافظ سمعانی رحمہ اللہ نے فرمایا کہ خطیب رحمہ اللہ ہیبت ووقار والے ثقہ مستعد خوشخط بڑے ضابط اور فصیح تھے۔حافظوں کا ان پر خاتمہ ہو گیا۔ابن شافع رحمہ اللہ نے کہا کہ علوم حدیث میں حفظ واتقان کا خطیب رحمہ اللہ پر خاتمہ ہو گیا۔سمعانی رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ خطیب رحمہ اللہ کی ۵۶ تصنیفات ہیں لیکن میں کہتا ہوں کہ تاریخ ابن خلکان میں مرقوم ہے کہ خطیب رحمہ اللہ کی قریب سو کے تصنیفات ہیں اور اگر ان کی تصنیف سوا تاریخ بغداد کے اور کوئی بھی نہ ہوتی تو صرف یہ تاریخ ہی ان کے علم وفضل اور وسعت معلومات کی شہادت کے لئے کافی تھی تذکرۃ الحفاظ میں آپ کی بعض تصانیف کے نام بھی ہیں۔(فضائل اہلحدیث:ص 9,8)

**متوکل صوفیاء کی طرح کیفیت استغنا:۔** فضل بن عمر نسوی رحمہ اللہ کہتے ہیں میں جامع صور میں امام خطیب رحمہ اللہ کے پاس بیٹھا تھا کہ ایک علوی آیا اور امام صاحب سے عرض کی کہ یہ تین سو دینار ہیں آپ اسے قبول فرمائیے اور اپنی ضرورت میں خرچ کریں آپ نے نہایت

لا پرواہی سے انکار کر دیا اس نے ان دیناروں کو آپ کی جانماز پر ڈال دیا آپ جھلا کر جانماز جھاڑ کر وہاں سے اٹھ کھڑے ہوئے اور وہ شخص اپنا سامنہ لے کر اپنے دینار سمیٹ کر چل دیا۔

ابوذکریا تبری رحمہ اللہ کا بیان ہے کہ میں جامع دمشق میں پڑھتا تھا اور مسجد ہی کے ایک حجرہ میں رہتا تھا کبھی کبھی امام خطیب رحمہ اللہ میرے پاس تشریف لاتے ادھر ادھر کی کچھ باتیں کر کے مجھ سے فرماتے دیکھو بھائی ہدیہ قبول کرنا بھی مسنون طریقہ ہے یہ کہہ کر ایک پڑیا میرے سامنے رکھ کر چلے جاتے میں اسے کھولتا تو اس میں پانچ اشرفیاں نکلتیں جو آپ مجھے قلم دوات کے خرچ کیلئے دیے جایا کرتے تھے آپ خوش آواز و بلند لہجہ تھے جس وقت جامع مسجد میں احادیث پڑھتے تھے تو مسجد گونج اٹھتی تھی الفاظ حدیث کے اعراب ظاہر کر کے نہایت صحت کے ساتھ پڑھتے تھے۔(فضائل اہلحدیث:ص10,9)

**ولی کامل کے پڑوس میں تدفین کی خواہش:۔** حج کے زمانہ میں جب آپ چاہ زمزم کے پاس پہنچتے ہیں تو اس حدیث کو یاد کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ زمزم کا پانی جس مقصد کیلئے پیا جائے اسے پورا کرتا ہے آپ تین مقصد دل میں رکھتے ہیں اور تین مرتبہ زمزم کا پانی پیتے ہیں ایک تو یہ کہ تاریخ بغداد آپ لکھ سکیں دوسرے یہ کہ بغداد کی مشہور جامع منصور میں آپ درس حدیث دیں تیسرے یہ کہ بشر حافی رحمہ اللہ جو (کہ کبار صوفیا میں سے تھے) کے پڑوس میں آپ دفن ہوں آپ کی یہ تینوں دعائیں قبول ہوئیں۔(فضائل اہلحدیث:ص11,10)

**طے الوقت کی بدولت اعمال میں برکت:۔** دس ضخیم جلدوں میں آپ نے تاریخ بغداد لکھی جس کے ایک حصہ کو جو حضرت امام ابو حنیفہ رحمہ اللہ کے متعلق ہے چھپ چکا ہے اور اس کا اردو ترجمہ بھی ہو گیا ہے جامع بغداد کے آپ مدرس بنے اور انتقال کے بعد آپ کی تربت بھی وہیں ہوئی جہاں آپ کی دعا تھی۔ ہر دن رات میں آپ ایک مرتبہ قرآن کریم ختم کیا کرتے تھے اور ترتیل کے ساتھ پڑھا کرتے تھے اور لوگوں کو حدیث بھی پڑھایا کرتے تھے۔(فضائل اہلحدیث:ص11)

**صوفیاء کے زہد و قناعت کی مثال:۔** یہ ایک واقعہ ہی نہیں اس جیسے بیسیوں واقعات نے دنیا کو مجبور کر دیا تھا کہ وہ باور کر لیں کہ حضرت امام خطیب رحمہ اللہ اپنے زمانے کے بے مثل امام اور زبردست علامہ اور لا ثانی محدث تھے باجود اس علم و فضل اور زہد و قناعت بے نفسی اور بے غرضی کے آپ بڑے سخی تھے محدثین اور طلبہ حدیث کے ساتھ عموماً سلوک کرتے تھے۔ انتقال سے پہلے اپنا تمام مال محدثین پر تقسیم کر دیا اپنی تمام کتابیں راہ للہ میں وقف کر دیں علم وحدیث کے تقریباً ہر فن میں آپ کی کوئی نہ کوئی تصنیف ہے۔ آپ کی تصانیف کی عام مقبولیت کا یہ عالم ہے کہ آج تمام علماء اور طلباء ان کے یکسر محتاج ہیں مخلوق ان کی تصانیف کی طرف جھکی ہوئی ہے۔(فضائل اہلحدیث:ص13,12)

**بشر حافی رحمہ اللہ کے پڑوس میں تدفین:۔** امام خطیب رحمہ اللہ ماہ رمضان کے نصف میں ۴۶۳ھ میں بیمار ہوئے اول ذی الحجہ کو حالت نازک ہو گئی اور ۷ ذی الحجہ کو انتقال ہو گیا جنازہ کی نماز قاضی ابو الحسین رحمہ اللہ نے پڑھائی اور آپ اپنی مقبول دعا اور دلی تمنا کے مطابق بشر حافی رحمہ اللہ کی قبر کے پاس دفن کیے گئے ان کے جنازے کے آگے ایک جماعت یوں پکارتی جاتی تھی یہ وہ شخص ہے جو حدیث نبوی ﷺ سے اعتراض کو دفع کرتا تھا یہ وہ بزرگ ہیں جو رسول اللہ ﷺ سے کذب کو دور کرتے تھے یہ وہ ہیں جو حدیث پیغمبر ﷺ کے حافظ تھے ان کا جنازہ اٹھانے والوں میں ابو اسحاق شیرازی رحمہ اللہ بھی تھے۔(فضائل اہلحدیث:ص13)

## صوفیائے کرام کی غیبی رہنمائی کا محدثین سے ثبوت

**مبارک زیارتیں:۔** علی بن حسین رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ خطیب کی وفات کے بعد خواب میں دیکھا کہ ایک شخص میرے سامنے کھڑا ہے میں نے اس سے خطیب کا حال پوچھا اس نے کہا وسط جنت میں جاؤ وہاں نیکوں سے ملاقات ہوتی ہے۔(فضائل اہلحدیث:ص13,12)

(2) رمیلی رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ میں ربیع الاول کی بارہویں کو ۴۶۳ھ میں بغداد میں سویا ہوا تھا خواب میں کیا دیکھتا ہوں کہ ہم لوگ عادت سابقہ

کے مطابق امام خطیب رحمہ اللہ کے پاس تاریخ بغداد پڑھنے کو جمع ہیں شیخ نصر مقدسی رحمہ اللہ خطیب رحمہ اللہ کے دائیں جانب ہیں اور ان کے دائیں رسول اللہ ﷺ تشریف فرما ہیں آپ تاریخ بغداد سننے کو تشریف لائے ہوئے ہیں تو میں نے کہا کہ یہ ابوبکر خطیب رحمہ اللہ کی بزرگی کی دلیل ہے نیز بعض صلحاء نے خواب میں دیکھ کر آپ کا حال پوچھا آپ نے جواب دیا کہ آرام وآسائش اور نعمت والی جنت میں ہوں۔(فضائل اہلحدیث:ص14)

**بارگاہ رسالت میں امام حنبل رحمہ اللہ کی برکت:۔** احمد بن رحمہ سنان رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ ایک شخص نے خواب میں دیکھا کہ رسول اللہ ﷺ دو جماعتوں کے درمیان تشریف فرما ہیں ایک حلقہ میں حضرت امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ ہیں اور دوسرے میں ابن ابی داؤد رحمہ اللہ، اور نبی ﷺ قرآن کی آیت ’فان یکفر بھا ھولا‘‘ یعنی اگر یہ لوگ اس کے ساتھ کفر کریں پڑھتے ہیں اور آپ اشارہ کرتے ہیں ابن ابی داؤد اور ان کے ساتھیوں کی طرف جو اہل الرائے تھے پھر پڑھتے ہیں، فقد و کلنا بھا قوما لیسو بھا بکافرین‘‘ یعنی ہم نے ایک ایسی قوم بھی اس کی طرفدار بنائی ہے جو اس کے ساتھ کبھی سفر نہیں کرے گی اور آپ اشارہ کرتے ہیں حضرت امام احمد رحمہ اللہ اور ان کے ساتھیوں کی طرف۔(فضائل اہلحدیث:ص24)

**یحییٰ بن معین رحمہ اللہ کو مبارک بشارت:۔** قاسم بن نصر مخرمی رحمہ اللہ فرماتے ہیں ایک شخص نے خواب میں دیکھا کہ رسول اللہ ﷺ آرام فرما رہے ہیں اور امام یحییٰ بن معین محدث رحمہ اللہ آپ کے سرہانے کھڑے ہوئے مورچھل جھل رہے ہیں صبح آ کر وہ اپنا یہ خواب ذکر کرتے ہیں تو امام صاحب نے فرمایا اس کی تعبیر ظاہر ہے کہ رسول اللہ ﷺ پر سے جھوٹی باتوں کو ہم دفع کرتے ہیں۔(فضائل اہلحدیث:ص45)

## اہلحدیث ابدال اور اولیاء اللہ ہیں

صالح بن محمد رازی رحمہ اللہ فرماتے ہیں اگر اہل حدیث ابدال نہیں تو میں نہیں جان سکتا کہ ابدال اور کون ہوتے ہیں؟ امام صالح رازی رحمہ اللہ فرماتے ہیں عدالت والا وہ ہی نہیں جو مال جان اور عزت پر عدل کرے بلکہ ان سے بھی بڑھ کر عدالت والا وہ ہے کہ جب وہ رسول اللہ ﷺ کی حدیث بیان کرے تو وہ مان لی جائے اسے اس میں سچا اور عادل جانا جائے۔ امام حمد بن حنبل رحمہ اللہ فرماتے ہیں اگر اہل حدیث ابدال نہیں تو پھر ابدال اور کون ہوں گے؟

خلیل بن احمد رحمہ اللہ فرماتے ہیں اگر قرآن وحدیث والے بھی اولیاء اللہ نہیں تو جان لینا چاہئے کہ زمین اولیاء اللہ سے خالی ہے۔

**دعا سے عمر بڑھنا:۔** امام ابن عیینہ رحمہ اللہ فرمایا کرتے تھے کہ میری اتنی عمر صرف اہلحدیث کی دعاؤں سے ہوئی ہے۔

(فضائل اہلحدیث:ص49,48)

**حضرت ابراہیم بن ادھم کا ذوق حدیث:۔** حضرت ابراہیم ادھم رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ میرے والد نے مجھ سے فرمایا: بیٹا تم حدیث سیکھو اور یاد کرو ایک ایک حدیث کے یاد کرنے پر تمہیں ایک ایک درہم انعام دوں گا چنانچہ میں نے اسی طرح حدیثیں یاد کیں۔

(فضائل اہلحدیث:ص58.57)

## امام احمد ابن حنبل رحمہ اللہ کا ذوق حدیث

حضرت امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ سے سوال ہوتا ہے کہ ایک شخص نفلی روزوں اور نفلی نمازوں میں مشغول ہے اور دوسرا شخص حدیث کے لکھنے میں مشغول ہے فرمایئے آپ کے نزدیک کون افضل ہے؟ آپ رحمہ اللہ نے فرمایا حدیث شریف کا لکھنے والا۔ سائل نے کہا آپنے اسے اس پر فضیلت کیسے دیدی فرمایا اس لیے کہ کوئی یوں نہ کہے کہ لوگوں کو ہم نے ایک چیز پر پایا اور ان کے ساتھ ہو لئے۔(فضائل اہلحدیث:ص69,68)

## صوفیاء کرام کی بشارتوں کا محدثین سے ثبوت

حضرت خذیفہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا نبوت تو گئی میرے بعد نبوت باقی نہیں رہی ہاں البتہ خوشخبریاں باقی

ایک دفعہ سیدنا ابن مسعود رضی اللہ عنہ اپنے ساتھیوں کے پاس آئے تو کہنے لگے کہ تم میرے غم کا مداوا ہو۔(روضة العقلاء ص ۹۲)

اور اکثم بن صیفی رحمہ اللہ فرماتے ہیں: (نیک) دوستوں کی ملاقات سے غم چھٹ جاتے ہیں: (الاخوان لابن ابی الدنیا، ص ۱۵۵)

سیدنا عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ فرمایا کرتے: سچے دوستوں کو منتخب کرو اور ان کی دوستی میں زندگی بسر کرو کیونکہ آسودگی میں وہ تیری زینت ہیں اور مصیبت میں تیری ڈھارس ہیں۔(روضة العقلاوالمتحابين في الله للمقدسي :ص ۳۱ و روضة العقلاء:ص۹۰)

سیدنا علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں: نیک بھائیوں کے ساتھ رہو کیونکہ دنیا وآخرت میں تمہاری ڈھارس ہیں۔

(احیاالعلوم الدین ج ۲ ص ۱۶۰ بحوالہ دوست کیسے بنائیں)

**حضرت داؤد طائی رحمہ اللہ کا فرمان:۔** ایک آدمی نے داؤد طائی رحمہ اللہ سے کہا: مجھے کوئی وصیت فرمایئے، فرمایا: پرہیزگاروں سے دوستی کرلو کیونکہ وہ تمام دنیا والوں سے کم تجھ پر بوجھ ڈالیں گے اور سب سے زیادہ تیرے مددگار ہونگے۔( کتاب الاخوان ص ۱۲۴)

شبیب بن شیبہ رحمہ اللہ نے فرمایا: دنیا کی تمام کمائیوں سے بڑھ کر مخلص دوست ہیں جو کہ آسودگی میں باعث زینت ہیں اور مصیبت و آزمائش میں ڈھارس ہیں اور حسن معاشرت میں مددگار رہیں۔(ادب الدنیا ولدین ص ۱۶۷) کسی حکیم نے کہا ہے:

دیندار، خاندانی، صاحب رائے اور مؤدب ہم نشینوں کا انتخاب کر کیونکہ ضرورت کے وقت وہ تیرے حمایتی ہوں گے اور مصیبت کے وقت تیرے بازو بنیں گے اور وحشت کے وقت تیرے مونس وغم خوار ہوں گے اور عافیت کے وقت تیرے لیے باعث زینت ہوں گے۔

(روضة العقلاء ۹۳)

اور عبدالعزیز الابرش رحمہ اللہ نے فرمایا ہے:

استكثرن من الاخوان انهم ۔۔۔ خير لكانزهم من الذهب

كم من اخ لو نابتك نائبة ۔۔۔ وجدته خيرا من اخي النسب

نیک اور لائق دوست زیادہ بنالے کیونکہ وہ جمع کرنے والوں کیلئے سونے سے بہتر ہوتے ہیں۔ کتنے ہی ایسے دوست ہیں کہ اگر تجھے کوئی مصیبت آپڑے تو تو انہیں حقیقی بھائیوں سے بھی زیادہ بہتر پائے گا۔

اور مہدی بن سابق رحمہ اللہ نے فرمایا ہے:

تكثر من الاخوان ما استطعت فانهم ۔۔۔ عماد اذا استنجدتهم وظهور

جتنا ہوسکے مخلص اور نیک دوست بنالے کیونکہ جب تو ان کو مدد کیلئے آواز دے گا تو وہ تیرے لیے ستون اور پشت پناہ بن جائیں گے۔

**نیک ہم نشینی ہولنا کیوں سے بچاؤ کا ذریعہ:۔** اہل خیر کے ساتھ تیری ہم نشینی واخوت لیے ان لوگوں میں داخل ہونے کی ضمانت بن جائے گی جن پر قیامت کے دن نہ کوئی خوف ہوگا اور نہ وہ غم کھائیں گے۔

اسی طرح اور دوستی کی ہمیشگی ختم نہ ہونے کی بھی ضمانت ہے جیسا کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: ''الاخلاء يومئذ بعضهم لبعض عدو الا المتقين يا عباد لاخوف عليكم ولا انتم تحزنون'' (الزخرف: ج ۶۷ ص ۶۸)

اور وہ دن جب آئے گا تو متقین کو چھوڑ کر باقی سب دوست ایک دوسرے کے دشمن ہو جائیں گے۔ اس وقت اللہ کریم فرمائیں گے۔ اے میرے بندو! آج تمہارے لیے کوئی خوف نہیں اور نہ تمہیں کوئی غم لاحق ہوگا۔

**غائبانہ دعاؤں میں شرکت:۔** بلاشبہ آپ نیک ہم نشینوں کی غائبانہ دعاؤں سے اپنی زندگی اور مرنے کے بعد بھی نفع حاصل کرتے رہیں گے۔ اور آپ علیہ الصلوۃ والسلام نے فرمایا: ''دعوة المرء المسلم لاخيه يظهر الغيب مستجابة عند راسه ملك موكل كلما دعا لاخيه بخير قال الملك الموكل به امين ولك بمثل'' (رواہ مسلم ج ۴ ص ۲۰۹۴، ح ۲۷۳۳ عن ام الدرداء)

مسلمان آدمی کی اپنے بھائی کیلئے غائبانہ دعا قبول کی جاتی ہے۔ دعا کرنے والے کے سر کے پاس ایک فرشتہ مقرر رہتا ہے۔ جب بھی وہ اپنے بھائی کیلئے کوئی دعائے خیر کرتا ہے تو مقرر کیا ہوا فرشتہ آمین کہتے ہوئے یہ بھی کہتا ہے کہ تجھے بھی یہ سب کچھ ملے۔

عبید اللہ بن حسن رحمہ اللہ نے ایک آدمی کو کہا۔ زیادہ سے زیادہ نیک دوست بنالے کیونکہ جب تجھے موت آئے گی تو یہ تیرے لیے دعائے خیر کریں گے۔ (کتاب الاخوان ص۱۱۳ بحوالہ دوست کسے بنائیں)

اسی طرح کی ایک دلچسپ بات خطیب بغدادی رحمہ اللہ نے اپنی تاریخ میں الطیب بن اسماعیل کے ضمن میں ذکر کی ہے۔ (اور یہ مشہور قاری تھے) کہ ان کے پاس ایک صحیفہ تھا جس میں ان کے تین سو دوستوں کے نام لکھے ہوئے تھے، جن کیلئے وہ ہر رات دعائے خیر کیا کرتے تھے۔ ایک رات یہ دعا کیے بغیر سو گئے تو انہیں نیند میں کہا گیا: اے ابا حمدون! (یہ ان کی کنیت تھی) آج تو نے اپنے دیئے (چراغ) روشن کیوں نہیں کیئے؟ وہ اٹھ بیٹھے چراغ روشن کیا صحیفہ لیا اور ایک ایک کیلئے دعائے خیر کی یہاں تک کہ فارغ ہوئے۔ (تاریخ بغداد ج۹ ص۳۶۱)

**اہل اللہ کی مجالس مضبوط قلعہ:۔** اہل خیر کی مجلسوں سے انسانی اور جناتی شیاطین بھاگ جاتے ہیں۔ یعنی نیک لوگوں کی صحبت اور ہم نشینی شیطانی وساوس وتکالیف سے بچنے کیلئے ایک مضبوط قلعہ ہے اس کے برعکس بدکردار لوگوں کی مجالس ان شیطانوں کا ٹھکانہ ہوتی ہیں۔

اسی طرح جب آدمی اکیلا یا الگ تھلگ ہوتا ہے تو وہ ان گھٹیا وساوس اور گمراہ کن افکار کا نشانہ بن جاتا ہے جو شیطان اس کی طرف بھیجتا ہے اسی لیے تو آپ ﷺ نے فرمایا ہے: '' علیك بالجماعة فانما یاکل الذئب القاصیة '' (اخرجه احمد ج۵ ص۱۹۶، وابوداؤد ج۱ ص۳۷ وحسنه الالبانی فی صحیح سنن نسائی) یعنی جماعت کے ساتھ مل کر رہو کیونکہ بھیڑیا دور ہٹی ہوئی بکری کو ہی کھاتا ہے۔

**اہل اللہ کی محبت وزیارت، رضائے الٰہی کا ذریعہ:۔** صرف اللہ کو راضی کرنے کیلئے نیک لوگوں کی ہم نشینی، ان سے سچی دوستی اور ان کی زیارت کرنا، اللہ کی محبت سے حاصل کرنے کا ذریعہ ہے۔ جیسا کہ حدیث قدسی میں آیا ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''قال اللہ تبارك و تعالیٰ وجبت محبتی للمتحابین فیّ والمتجالسین فیّ والمتزاورین فیّ والمتباذلین فیّ ''۔ (موطّا مالك ج۲ ص۹۵۳ وصحح اسناده ابن عبدالبر، والنووی فی ریاض الصالحین رقم :۳۸۷ والمنذری فی الترغیب والترهیب ج۳ ص۲۴۰ وقال الالبانی :صحیح ،صحیح الجامع رقم :۴۳۳۱)۔ اللہ تبارک وتعالیٰ نے فرمایا ہے کہ میری محبت ان لوگوں کیلئے واجب ہوچکی ہے جو مجھے خوش کرنے کیلئے محبت کرنے والے ہوں یا میری رضا جوئی کیلئے ہم نشیں بنے ہوں، یا ایک دوسرے کی زیارت کرنے والے ہوں یا ایک دوسرے پر خرچ کرنے والے ہوں۔ ان مذکورہ الفاظ کو امام مالک رحمہ اللہ نے سیدنا معاذ رضی اللہ عنہ کی حدیث سے بیان کیا ہے اور امام احمد رحمہ اللہ نے عمرو بن عبسہ رحمہ اللہ کی روایت سے ان الفاظ میں ذکر کیا ہے:

قد حقت محبتی للذین یتحابون من اجلی وقد حقت محبتی للذین یتزاورون من اجلی وقد حقت محبتی للذین یتباذلون من اجلی وقد حقت محبتی للذین یتصادقون من اجلی۔

(قال المنذری فی الترغیب ج۴ ص۴۷، رواه احمد رواته ثقات والطبرانی فی الثلاثة واللفظله والحاکم وقال صحیح الاسناد)۔

''یعنی میری محبت ان لوگوں کے لیے ثابت ہوچکی ہے جو میری وجہ سے (یعنی صرف مجھے خوش کرنے کیلئے) آپس میں محبت کرتے ہیں۔ اور ان کیلئے بھی ثابت ہوچکی ہے جو صرف میری وجہ سے ایک دوسرے کی زیارت کرتے ہیں اور ان کیلئے بھی جو صرف میری وجہ سے ایک دوسرے پر خرچ کرتے ہیں اور ان کیلئے بھی جو صرف میری وجہ سے ایک دوسرے سے سچ بولتے ہیں یا دوستی رکھتے ہیں۔

سیدنا ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نبی کریم ﷺ سے روایت کرتے ہیں: ''ان رجلا زار اخالّه فی قریة اخری فارصدا اللہ له علی مدرجته ملکما فلما اتی علیه قال این ترید ؟ قال ارید اخالی فی هذه القریة قال هل لك علیه من نعمة تربها قال لا غیر انی احببته فی

الله عزوجل قال فانی رسول الله الیك بان الله قدا احبك کما احببته فیه "۔

( اخرجه مسلم کتاب البر والصله باب فضل الحب فی الله ج۴ص۱۹۸۸ح ۲۵۶۷)

یعنی ایک آدمی کسی دوسری بستی میں اپنے کسی بھائی کی زیارت کیلئے جارہا تھا اللہ تعالیٰ نے ایک فرشتے کو اس کے راستے پر بٹھا دیا۔ جب وہ آدمی وہاں پہنچا تو فرشتے نے اس سے پوچھا: تو کہاں جانا چاہتا ہے؟ اس نے جواب دیا: اس بستی میں میرا ایک بھائی ہے میں اسے ملنے جارہا ہوں فرشتے نے کہا: کیا اس کا تجھ پر کوئی احسان ہے؟ جس کا تو بدلہ دینا چاہتا ہے، اس نے جواب دیا نہیں! صرف اس لیے کہ میں اس سے اللہ کی رضا کیلئے محبت کرتا ہوں۔ فرشتے نے کہا: میں تیری طرف اللہ کا قاصد بن کر یہ پیغام لایا ہوں کہ جس طرح تو صرف اللہ کیلئے اس سے محبت کرتا ہے اللہ بھی تجھ سے محبت کرتا ہے۔ (دوست کیسے بنائیں)

**اہل اللہ کی مجالس ذکر اللہ کا ذریعہ:۔** نیک لوگوں کی مجلسیں اللہ کے ذکر کی مجلسیں ہوتی ہیں...... اور آپ ﷺ نے فرمایا: ''لایقعد قوم یذکرون الله عزوجل الا خفتهم الملائکة و غیشیتهم الرحمة ونزلت علیهم السکینة وذکرهم الله فیمن عنده''

(صحیح مسلم ج۴ص۲۰۷۴ح ۲۷۰۰)

یعنی کوئی قوم ایسی نہیں جو بیٹھ کر اللہ کا ذکر کرتی ہو مگر ان کو فرشتے گھیر لیتے ہیں اور ان کو رحمت ڈھانپ لیتی ہے اور ان پر سکینت اترتی ہے اور اللہ تعالیٰ ان کا اپنے فرشتوں میں ذکر کرتا ہے۔

اور آپ علیہ الصلوۃ والسلام نے یہ بھی فرمایا ہے: '' واما قوم اجتمعوا یذکرون الله ولا یریدون بذلك الا وجهه الا ناداهم منادمن السماء ان قوموا مغفورا لکم قد بدلت سیأتکم حسنات''۔

(راوہ احمد ج۳ص۱۴۲وقال الالبانی هذا اسناد حسن ان شاء الله الصحیحة:۲۲۱۰وذکرہ فی صحیح الجامع بنوہ و صححه: ج۲ص۹۸۱)

جو لوگ جمع ہو کر اللہ کا ذکر کرتے ہیں اور اس سے صرف اللہ کی رضا چاہتے ہیں، آسمان سے ایک منادی کرنے والا (فرشتہ) اعلان کرتا ہے اے لوگو! کھڑے ہو جاؤ تمھیں بخش دیا گیا ہے اور تمھاری برائیاں نیکیوں میں تبدیل کر دی گئی ہیں۔ آدمی اللہ کی رضا کیلئے اپنے بھائیوں سے زیارت کی وجہ سے خوش دل ہوتا اور اس کا چلنا مبارک ہوتا ہے اور جنت میں اسے بڑے بڑے مرتبے حاصل ہوں گے۔

جیسا کہ آپ ﷺ نے فرمایا: '' من عاد مریضا اوزار اخاله فی الله ناداه مناد ان طبت وطاب ممشاك تبوات من الجنة منزلا''۔(اخرجه الترمذی وابن ماجه من حدیث ابی هریرة رضی الله عنه جامع الترمذی، کتاب البر والصلة : باب ماجاء فی زیارة الاخوان ج۴ص۳۶۵ح ۲۰۰۸سنن ابن ماجه، ج۱ص۴۶۴ح ۱۴۴۳)

کہ تو خوش ہو اور تجھے جنت مبارک ہو اور یا فرمایا کہ اللہ تعالیٰ اپنے عرش کے فرشتوں میں اعلان کرتا ہے کہ میرے بندے نے میری رضا کیلئے زیارت کی ہے لہٰذا میرے ذمہ اس کی مہمان نوازی ہے اور میں جنت کے سواء اس کیلئے اور کوئی ثواب پسند نہیں کرتا۔

اور سیدنا انس رضی اللہ عنہ ہی نبی کریم ﷺ سے روایت کرتے ہیں کہ آپ ﷺ نے فرمایا: '' الا اخبرکم برجالکم فی الجنة قالوا بلی یارسول اللہ ﷺ فقال النبی فی الجنة والصدیق فی الجنة والرجل یزور اخاه فی ناحیة المصر لا یزوره الا لله فی الجنة''

(راوہ الطبرانی وفی آخر زیادة المعجم الصغیر للطبرانی ج۱ص۴۶قال الدمیاطی فی المتجر الرابع ص۳۴۵اسنادہ جیدان شاء الله واخرجه الطبرانی فی المعجم الکبیر ج۱۹ص۱۴۰ح ۳۰۷ وحسنه الالبانی فی صحیح الجامع رقم :۲۶۰۴)

یعنی میں تمہیں تمہارے جنتی مردوں کی خبر نہ دوں؟ صحابہ رضی اللہ عنہ نے عرض کیا: کیوں نہیں یارسول اللہ ﷺ! آپ ﷺ نے فرمایا: نبی جنت میں ہوں گے صدیق جنت میں ہوں گے اور وہ آدمی بھی جنت میں ہوگا جو شہر کے کسی کونے میں رہنے والے اپنے بھائی کی زیارت صرف اللہ کی رضا کیلئے کرتا ہے۔ علی ہذا القیاس نیک ہم نشیں ہر لحاظ سے آپ کے دین اور دنیا کیلئے نفع مند ہے۔ جیسا کہ رسول اکرم ﷺ نے فرمایا ہے:

'' المومن ان ماشيته نفعك وان شاورته نفعك وان شاركة نفعك و كل شئى ء امره منفعة ''یعنی مومن کے پاس اگر تو چل کر جائے تو وہ تجھے نفع دے گا اگر تو اس سے مشورہ کرے گا تو وہ تجھے نفع دے گا تو اس سے شراکت کرے گا تو وہ تجھے نفع دے گا حتیٰ کہ اس کے ہر کام میں نفع ہی نفع ہے۔

اور آپ ﷺ نے یہ بھی فرمایا ہے:'' مثل المومن مثل النخلة ما اخذت منها من شئى ء نفعك ''
(رواه الطبرانی فی الکبیر ج۴۱۱/۱۲) ''یعنی مومن کی مثال کھجور کے درخت جیسی ہے کہ تو اس کی جو بھی چیز حاصل کرے گا وہ تجھے نفع دے گی''۔ اور نیک لوگوں کی ہم نشینی کا یہ بھی فائدہ ہوتا ہے کہ صرف اللہ کے لیے محبت کرنے میں رہنمائی ملتی ہے۔ جس طرح محبت سے ہم نشینی پیدا ہوتی ہے اسی طرح ہم نشینی سے محبت پیدا ہوتی ہے۔

اللہ کے لیے محبت کرنے کے بہت زیادہ ثمرات ہیں اور لوگوں پر اس کے بڑے اثرات ہوتے ہیں اور اللہ تعالیٰ نے اس کا عظیم اجر اور بہت زیادہ ثواب رکھا ہے۔ (بحوالہ، دوست کسے بنائیں)

**نام کتاب:۔ خطبہ رحمۃ للعالمین ﷺ ...... مصنف:۔ مولانا محمد صادق سیالکوٹی رحمہ اللہ**
**ناشر:۔ نعمانی کتب خانہ۔ حق سٹریٹ اردو بازار لاہور**

**آپ ﷺ سا کوئی ہے نہ ہوگا:۔** اللہ تعالیٰ کا بڑا احسان ہے کہ ہمارے پیارے رسول ﷺ خاتم النبیین رحمت للعالمین، شفیع المذنبین، سید الکونین، سید الثقلین، سید ولد آدم، رہ نورد جادہ اسریٰ، اشرف انبیاء، احمد مجتبیٰ، شمس الضحےٰ، بدر الدجےٰ حضرت محمد مصطفےٰ ﷺ بشر رسول ہیں۔ سید البشر، اکرم الاولین واکرم لآخرین ہیں۔

همچوں او نازنینی سرتاپا لطافت گیتی نشان نداده ایزد نیا فریده (حافظ رحمه الله)

''یعنی حضرت رحمت عالم ﷺ جیسا پیارا محبوب سید البشر رسول ﷺ جو سرتا پا لطافت ہی لطافت ہیں طہارت، پاکیزگی اور خوبی کا سراپا ہیں۔ دنیا میں کوئی ایسا ہوا ہی نہیں۔ (ہوتا کیسے) خدا نے پیدا ہی نہیں کیا۔

**آپ ﷺ افتخار آدمیت ہیں:۔** معراج میں حضرت جبریل علیہ السلام جناب سید البشر، حضرت رحمت للعالمین ﷺ کو بصد عزت و اکرام میں لے کر آسمانوں کی طرف چلے ساتویں آسمان سے آگے مقام جبریل علیہ السلام آ گیا۔ سدرۃ المنتہیٰ۔ حضرت جبریل علیہ السلام یہاں رک گئے۔ نوری آگے قدم نہ بڑھا سکا۔ حضور ﷺ نے پوچھا آگے کیوں نہیں چلتے؟ حضرت جبریل علیہ السلام نے عرض کیا کہ اگر بال برابر بھی میں اپنے مقام سے آگے بڑھوں تو۔ ع فروغ تجلّے بسوزد پرم

یعنی رب متعال کی تجلی میرے پروں کو جلا دے میرا یہی مقام ہے آگے نہیں جا سکتا۔ پھر نوری حضرت جبریل علیہ السلام وہیں رہ گئے۔ اور سید البشر ﷺ تنہا آگے بڑھتے چلے گئے۔ اور جہاں تک اللہ کو منظور تھا وہاں تک پہنچ گئے۔

فرشتوں کی نظر خیرہ ہے انوار صفاتی سے وہ کیا جانیں قدم انسان کامل کا کہاں پہنچا

علامہ اقبال نے واقعہ معراج سے ایک ہی سبق حاصل کیا ہے فرماتے ہیں:۔

سبق ملا ہے یہ معراج مصطفےٰ ﷺ سے مجھے کہ عالم بشریت کی زد میں ہے گردوں

فرشتے نوری وہاں نہیں پہنچ سکتے جہاں بشر ﷺ کی رسائی ہے۔

محمد ﷺ ہی کے دم سے افتخار آدمیت ہے محمد ﷺ آن ملت شان ملت، جان ملت ہے (حماد)

پھر حضرت انور ﷺ نے ہمیں آیات الٰہی پڑھ کر سنائیں اللہ تعالیٰ کے احکام کھول کھول کر بتائے۔ اللہ کے عذابوں سے لرزہ براندام کیا۔ ڈرایا اور لرزایا۔ راہ آخرت کے خطروں سے آگاہ کیا۔ اور اس کے ساتھ ساتھ غفور و ودود کی بشارتیں بھی سنائیں۔ اس کی بخششوں، رحمتوں اور انعاموں کے لبریز بھی پلائے اور یوں آیات کی تلاوت کا حق ادا کر دیا۔

اس دوران میں سید العالمین ﷺ نے ہمارے نفوس کے تزکیہ کی بھی از حد کوشش کی اور مشیت ایزدی کے ماتحت ہمیں شرک کی گندگی سے پاک کیا۔ معاشرے کی تمام شرکیہ برائیوں اور کفریہ رسموں کو مٹایا۔ بیشمار خداؤں کی پرستش سے باز کیا۔ ارباب من دون اللہ کی قید سے چھڑایا۔ توحید کو چمکایا۔ اجاگر کیا اور نکھارا ''یعلمهم الکتاب والحکمة'' کی تعمیل میں زمانہ نبوت کے تیئیس سال تک جناب سید ولد آدم ﷺ قرآن ہی کی تعلیم دیتے اور اس کی فلاسفی اور حکمت سمجھاتے رہے کہ کس طرح آیات کی شراب طہور کو نوش جان کرنا ہے۔ یعنی قال کو حال کی شمع سے روشن کر کے راستہ دکھاتے رہے۔ گویا حضرت انور ﷺ کی ساری زندگی تلاوت آیات، تزکیہ نفوس، اور وحی خداوندی کی حکمت سکھانے اور قرآن پر عمل کرنے کا طریقہ بتانے میں گزری۔ بیشک۔

محمد ﷺ مصطفےٰ رہنمائے نوع انسانی — محمد ﷺ داعی حق ہے محمد ﷺ غایت دیں ہے (ص ۲۲)

**سید الکونین کی عبادت کا مرتبہ:۔** یاد رہے کہ رسول اللہ ﷺ سید الکونین، سید الثقلین، جناب رحمت للعالمین ﷺ کی عبادت عند اللہ اتنے مرتبے کی ہے کہ ساری اولاد آدم میں سے کوئی بھی حضور ﷺ جیسی عبادت نہیں کر سکا۔ یعنی آپ ﷺ کی عبادت کے مرتبے جیسی، یوں سمجھیں کہ اگر ترازو کے ایک پلڑے میں رحمت عالم ﷺ کی نماز رکھ دی جائے۔ اور دوسرے پلڑے میں تمام انبیاء علیہم السلام کی اور ساری اولاد آدم کے مومنوں، موحدوں کی نمازیں رکھ دی جائیں تو جناب سید ولد آدم کی نماز کا وزن سب سے زیادہ ہوگا۔ یہی حال آپ کی دوسری عبادتوں کا ہے۔ کہ تمام ذریت آدم کی عبادتوں سے بڑھ کر ہیں۔ جس طرح حضور انور ﷺ کی شان اور مرتبے کا کوئی نہیں۔ اسی طرح آپ ﷺ کی عبادت کے درجے جیسی کسی کی عبادت نہیں۔

**اک قطرہ مقدس بھی ہر چیز سے افضل:۔** یاد رہے کہ رحمت عالم ﷺ کی جان پاک اتنی مقدس اور قیمتی ہے کہ حوران جنت، اور تمام اولاد آدم حضور ﷺ کے ایک قطرہ خون کی قیمت نہیں ہو سکتے۔

**''مرتبہ احسان'' یعنی انتہائے تصوف کی حیثیت:۔** (ایک شخص (حضرت جبرائیل علیہ السلام) حضور ﷺ سے مرتبہ احسان کے بارے میں پوچھتا ہے) ''فاخبرنی عن الاحسان'' خبر دیجئے مجھ کو احسان سے یعنی نیکی کیا ہے)

''قال ا ن تعبدو الله کانك تراه فان لم تکن تراه فانه یراك'' حضور ﷺ نے فرمایا: احسان یہ ہے کہ عبادت کرے تو اللہ کی گویا کہ تو دیکھتا ہے اس کو پس اگر نہیں دیکھ سکتا تو اس کو (تو اتنا یقین تو کر) کہ وہ (بصیر) دیکھتا ہے تجھ کو۔ (خطبۂ رحمۃ للعالمین ص ۱۳۲)

**مرتبہ احسان کا مفہوم:۔** اور احسان یہ ہے کہ عبادت کرے تو اللہ کی گویا کہ دیکھتا ہے تو اس کو مطلب یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ سے اتنی محبت کرے کہ ہر وقت اس کا خیال دل میں رہے چلتے پھرتے اٹھتے بیٹھتے اللہ کے دھیان میں ایسا غرق ہو جائے کہ سوائے ذات حق کے کچھ نہ نظر آئے۔ عبادت میں وہ رنگ جمے کہ فانیات ناپید ہو کر باقی ذات آنکھ میں سمائی ہو رحمت عالم ﷺ کے ارشاد '' کانك تراه '' سے یہ مقصود ہے کہ عبادت میں نہایت اخلاص اور حد درجہ خضوع و خشوع ہو۔

**وحدۃ الشہود کا بلند درجہ:۔** پھر جس کو یہ مقام مشاہدہ اور استغراق نصیب ہو۔ اس پر اللہ تعالیٰ کی ہیبت و خشیت اور عظمت و جلال کی بارش ہوتی ہے اور بندہ حضوری ہو جاتا ہے وحدۃ الشہود کا یہ بلند درجہ انبیاء علیہم السلام اور اولیاء اللہ رحمہم اللہ کو میسر آتا ہے۔

جمال یار جب پیش نظر ہو! — تو اس دل میں کسی کا کب گزر ہو

دوسری صورت میں رجوع الی اللہ کی (یعنی احسان کی) حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ بتائی کہ اگر تو (آفاق وانفس کے آئینہ میں) اللہ کو نہیں دیکھ سکتا ۔یہ مرتبہ تجھ کو حاصل نہیں ہوسکتا۔کم از کم اتنا تو کر کہ " فانه یراك "کہ وہ تجھ کو دیکھتا ہے یعنی وہ حاضر ناظر ہے اس کی نظر تیرے دل اور تیرے اعمال پر ہے۔ایک لمحہ کیلئے بھی تو اس کی خبر اور نظر سے اوجھل نہیں وہ ہر وقت تیرے ساتھ ہے۔جب تیرے ایمان کی یہ کیفیت ہوجائے گی۔تو پھر اللہ کا ڈر اور ہیبت تجھے ہر وقت لرزہ براندام رکھے گی۔اور تو تمام حرکات وسکنات میں نہایت محتاط رہے گا عبادت میں بھی خلوص وخشوع ہوگا ۔اور نافرمانیوں سے بھی بچے گا۔(خطبہ رحمۃ للعالمین ص ۱۳۸)

**بیعت اصلاح کا مستند حدیث سے ثبوت:۔** حضرت عبادہ بن صامت رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہوئے کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے گرد صحابہ رضی اللہ عنہم کی جماعت تھی آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان سے فرمایا:" بایعونی علے ان لا تشرکوا بالله شیئا ولا تسرقوا ولا تزنوا ولا تقتلوا اولادکم ولا تاتوا ببهتان تفترونه بین ایدکم وارجلکم ولا تعصوا فی معروف فمن وفٰی منکم فاجرہ علے الله ومن اصاب من ذلك شیئا فعوقب به فی الدنیا فهو کفارۃ له ومن اصاب من ذلك شیئا ثم ستره الله علیه فهوا الی الله ان شاء عفا عنه وان شاء عاقبه فبا یعناه علے ذلك "۔(بخاری مسلم) بیعت کرو مجھ سے (یعنی پختہ عہد کرو) اس بات پر کہ نہ شریک کرو ساتھ اللہ کے کسی کو اور نہ چوری کرو اور نہ زنا کرو اور نہ مار ڈالو اولاد اپنی کو محتاجگی کے ڈر سے اور نہ اٹھاؤ بہتان کہ باندھ لیا ہو تم نے اس کو درمیان ہاتھوں اور پاؤں اپنے کے (یعنی دل سے) اور نہ نافرمانی کرو نیک چیز میں پس جو پورا کرے تم میں سے یہ عہد بس اجر اس کا اللہ پر ہے اور جو پہنچا ان میں سے کسی چیز کو (یعنی گناہوں میں سے کچھ کر بیٹھا سوائے شرک کے) پھر سزا دیا گیا بسبب اس کے دنیا میں جیسے حد لگی یا بیمار ہوا وغیرہ۔پس وہ کفارہ ہے واسطے اس کے (یعنی پاک ہوجاتا ہے گناہ سے) اور جو کہ پہنچا ان میں سے کسی چیز کو پھر ڈھانکا اس کو اللہ نے یعنی دنیا میں اس کا گناہ ظاہر نہ ہوا۔پس وہ سپرد ہے اللہ کی طرف اگر چاہے بخشے اس سے اور اگر چاہے سزا دے اس کو (صحابہ رضی اللہ عنہم کہتے ہیں) پس بیعت کی ہم نے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے ان چیزوں پر۔

## اولیائے کرام کا توکل قرآن مقدس کی روشنی میں

**متوکل کیلئے اللہ کافی ہے:۔** رزق کے بارے میں اللہ ارشاد فرماتا ہے:"وما من دابة فی الارض الا علے الله رزقها"(پ۱۲ع ۱) اور نہیں کوئی چلنے والا زمین میں مگر اوپر اللہ کے ہے رزق اس کا۔اس آیت میں اللہ تعالیٰ نے بندوں کے رزق وروزی کی ضمانت دی ہے پھر جو بندہ اللہ تعالیٰ کی ضمانت اور وعدے پر بھروسہ نہ کرے یا ور نہ کرے تو اس میں کہاں ایمان ہوگا۔اور اس کی عبادت کیا ہوگی۔اس آیت کا مقتضاء توکل کے لعل گرانمایہ سے یوں روشنی بکھیرتا ہے کہ اللہ تعالیٰ کو اپنے کام کا وکیل اور ضامن جان کر اس پر پورا اعتماد کریں،اس پر بھروسہ کر کے یقین کریں کہ وہ ضرور روزی پہنچائے گا۔مرد مومن کو چاہیے کہ دنیا کہ مال واسباب اور اکتساب کو محض سبب جانے اور رزاق صرف اللہ تعالیٰ کو سمجھے اس کے سوا کسی کو رزاق نہ مانے وہ بےکسب و باکسب دونوں کو رزق پہنچاتا ہے۔

ارشاد ہے:" ومن یتق الله یجعل لّه مخرجا وّیرزقه من حیث لا یحتسب ، ومن یتوکل علے الله فهو حسبه "(پ۲۸ع۱۷) اور جو کوئی ڈرے اللہ سے کرے گا اور واسطے اس کے راہ مشکل سے نکلنے کی اور رزق دے گا اس کو اس جگہ سے کہ نہیں گمان کرتا۔اور جو کوئی توکل کرے اللہ پر پس وہ کفایت کرتا ہے اس کو۔

اس آیت میں اللہ تعالیٰ نے متوکل سے وعدہ کیا ہے کہ وہ رزق کے بارے میں کفایت کرنے والا ہے۔بلکہ اللہ اسے اس جگہ سے رزق دے گا جہاں سے گمان رزق نہ ہوگا۔پس اس آیت میں کامیابی کا نکتہ صرف توکل علی اللہ ہی ہے۔کاش ہمیں اللہ پر توکل کرنا آجائے۔اگر وعدہ الٰہی پر یقین واعتماد ہو اس کی ضمانت رزق کے مہر نیمروز کی شعائیں دل حزیں کو روشن کریں تو بندہ باور کرے گا کہ بغیر

کسب کے بھی اللہ تعالیٰ روزی پہنچائے گا۔ (خطبہ رحمۃ للعالمین ص۱۶۰)

**اہل اللہ کا توکل ہر مسلمان کی ضرورت:۔** مومنوں کو ارشاد ہے۔" وعلى الله فتوكلوا ان كنتم مؤمنين "(قرآن)

اور اللہ ہی پر بھروسہ کرو اگر ہو تم ایمان والے معلوم ہوا کہ جو شخص اللہ تعالیٰ پر بھروسہ نہیں کرتا۔ یا اسے اللہ پر بھروسہ کرنا نہیں آتا تو اس کا ایمان یا معرضِ زوال میں ہے یہ عدم کے پالنے میں ہے۔

اے اللہ! یقین اور توکل تیری عظیم الشان نعمتیں ہیں تو ہی عطا کرے تو نصیب ہوں۔ ان کا حصول ہمارے بس میں نہیں تو ہی قوی ایمان اور جان دار توکل عطا فرما۔ (خطبہ رحمۃ للعالمین ص۱۶۱)

**اہل اللہ کا توکل کیا ہے؟:۔** درجہ تسلیم پر فائز اولیاء رحمہم اللہ اپنے تمام امور اللہ تعالیٰ کی سپرد کر دیتے ہیں۔ اور ذرہ بھر تردد یا تذبذب ان کے دل میں نہیں رہتا، ایسے اللہ والے اس کے توکل کے ہاتھوں میٹھے پھل کھاتے اور یقین و ایمان کے مواج دریا میں نہاتے ہیں ارشاد باری تعالیٰ ہے۔" وعلى الله فليتوكل المتوكلون "(قرآن) اور اللہ ہی پر چاہئے پس بھروسہ کریں بھروسہ کرنے والے۔ (خطبہ رحمۃ للعالمین ص۱۶۱)

**اسباب پر یقین توکل کے منافی:۔** توکل کے بارے میں خوب یاد رکھنا چاہیے کہ اگر دل کا اعتماد کسب اور سبب پر ہوا تو یہ شرک خفی ہے ہاں اللہ کے بھروسہ پر کسب کرنے والا ضرور متوکل ہے۔ (خطبہ رحمۃ للعالمین ص،۱۶۱)

## توکل اولیاء احادیث کی روشنی میں

**پرندوں کا اللہ پر توکل:۔** حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہوئے کہتے ہیں کہ سنا میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے فرماتے تھے:"لو انكم تتوكلون على الله حق توكله لرزقكم كما يرزق الطير تغدوا خماصًا وتروح بطاناً (ترمذی، ابن ماجہ)

اے لوگو! اگر تحقیق تم توکل کرو اللہ پر حق توکل کا تو البتہ روزی دے تم کو (اللہ) جیسے روزی دیتا ہے پرندوں کو نکلتے ہیں پرندے صبح کو بھوکے اور پھرتے ہیں شام کو اپنے گھونسلوں میں پیٹ بھرے ہوئے۔

ملاحظہ: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کیسی اچھی اور سچی مثال دے کر سمجھایا ہے کہ اگر تم اللہ پر توکل کرو اور توکل کرنے میں حق توکل پورا کرو تو اللہ تمہیں پرندوں کی طرح رزق دے جو اللہ کے بھروسے پر صبح کو بھوکے اپنے آلہنوں سے نکل جاتے ہیں۔ اور شام کو پیٹ بھر کر واپس آتے ہیں۔ (خطبہ رحمۃ للعالمین ص۱۶۲)

**توکل کا حق:۔** یاد رہے کہ توکل کا حق یہ ہے کہ اس بات پر پختہ یقین کرے کہ اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی فاعل حقیقی نہیں ہے اور تمام موجودات اور رزق موت حیات، مرض صحت، فقر وغنا، ضرر، عطا، منع وغیرہ سب اللہ فعال لما یرید کی طرف سے ہیں بندہ کے خیال تصور، ذہن، ارادہ، ہاتھوں، پاؤں، آنکھوں، کانوں، زبان اس کے تمام اعضاء اور احشاء اور بدن کے رواں رواں پر اللہ کا حکم جاری ہے۔ آدمی کی ہر حرکت مشیت کے ماتحت ہے اس یقین کے ساتھ یہ ایمان بھی دل میں جمائے کہ حق تعالیٰ اس کے رزق کا ضامن ہے اور اس بات میں ذرہ بھی شک یا شبہ نہ کرے۔ اگر اس کی ضمانت رزق میں ذرہ بھی شک یا شبہ کریگا تو ایمان کا دیوالہ نکل جائے گا۔ اور توکل کا جنازہ اٹھ جائے گا جب یہ یقین پختگی کی معراج کو پالے گا۔ کہ اللہ نے رزق کا ذمہ لے رکھا ہے اور وہ روزی کا ضامن ہے تو پھر اچھے طریق سے روزی کیلئے سعی کرے۔ کسب معاش کیلئے تگ ودو، اور جدوجہد کرے اس کے فضل سے ضرور ضرور رزق حلال میسر ہوگا۔ اور وہ اور اس کے اہل وعیال پیٹ بھر کر کھائیں گے۔ (خطبہ رحمۃ للعالمین ص۱۶۲)

**"وظیفہ" مشکل سے خلاصی کا ذریعہ:۔** تفسیر ابن کثیر میں ہے کہ حضرت عوف اشجعی رضی اللہ عنہ کے لڑکے حضرت سالم رضی اللہ عنہ جب کافروں کی قید میں تھے تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ان سے کہلوا دو کہ بکثرت "لاحول ولا قوة الا بالله" پڑھتا رہے ایک دن اچانک بیٹھے

بیٹھے ان کی قید (یعنی رسی جس سے بندھے ہوئے تھے) کھل گئی اور یہ وہاں سے نکل بھاگے ان لوگوں کی ایک اونٹنی تھی جس پر سوار ہوئے راستے میں ان کے اونٹوں کے ریوڑ ملے یہ انہیں اپنے ساتھ ہنکالائے وہ لوگ پیچھے دوڑے یہ کسی کے ہاتھ نہ لگے۔ بلکہ سیدھے گھر آ گئے اور دروازے پر کھڑے ہو کر آواز دی باپ نے آواز سن کر فرمایا۔ خدا کی قسم یہ تو سالم ہے ماں نے کہا ہائے وہ کہاں وہ تو قید و بند کی مصیبتیں جھیل رہا ہوگا۔ اب دونوں ماں باپ اور خادم دروازے کی طرف دوڑے دروازہ کھولا تو دیکھا کہ ان کے لڑکے حضرت سالم رضی اللہ عنہ ہیں اور تمام انگنائی اونٹوں سے بھری پڑی ہے پوچھا کہ یہ اونٹ کیسے ہیں؟ انہوں نے واقعہ بیان کیا تو فرمایا اچھا ٹھہرو میں رسول اللہ ﷺ سے ان کی بابت مسئلہ دریافت کر آؤں۔ حضور ﷺ نے فرمایا: وہ سب مال تمہارا ہے جو چاہے کرو اور یہ آیت اتری کہ اللہ سے ڈرنے والوں کی مشکل خدا آسان کر دیتا ہے اور بے گمان روزی پہنچاتا ہے۔ (ابن کثیر بحوالہ: خطبہ رحمۃ للعالمین ص ۱۶۷)

**توکل اولیاء پر ''ابن ابی حاتم'' کی روایت:۔** ابن ابی حاتم میں حدیث ہے جو شخص ہر طرف سے کھنچ کر اللہ ہی کا ہو جائے اللہ تعالیٰ ہر مشکل میں اس کی کفالت کرتا ہے اور بے گمان روزیاں دیتا ہے اور جو اللہ سے ہٹ کر دنیا ہی کا ہو جائے اللہ بھی اسے اسی کی طرف سونپ دیتا ہے۔ (خطبہ رحمۃ للعالمین ص ۱۶۸)

**توکل اولیاء پر ''مسند احمد'' کی روایت:۔** مسند احمد میں ایک اور حدیث میں حضور ﷺ فرماتے ہیں: جسے کوئی حاجت ہو اور وہ لوگوں کی طرف لے آئے تو بہت ممکن ہے کہ وہ سختی میں پڑ جائے اور کام اور مشکل ہو جائے اور جو اپنی حاجت اللہ کی طرف لے جائے تو اللہ ضرور اس کی مراد پوری کرتا ہے یا تو جلدی اس دنیا میں ہی یا دیر کے بعد یا موت کے بعد پھر ارشاد ہوتا ہے کہ اللہ تعالیٰ اپنے قضا اور احکام کو جس طرح اور جیسے چاہے، اپنی مخلوق میں پورا کرنے اور اچھی طرح جاری کرنے والا ہے۔ (خطبہ رحمۃ للعالمین ص ۱۶۹)

**توکل اولیاء پر ''ترمذی و ابن ماجہ'' کی روایت:** ایک شخص نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے عرض کیا کہ اللہ تعالیٰ نے آپ کو خلافت کا متولی کیا ہے۔ آپ بھی مجھے اس میں سے کسی کام پر متولی فرمائیے۔ (یعنی نوکری دیجئے) آپ رضی اللہ عنہ نے فرمایا کیا تو نے قرآن پڑھا ہے۔ اس نے کہا: میں نے تو نہیں پڑھا ہے۔ آپ نے فرمایا ہم ایسے شخص کو متولی نہیں کرتے جس نے قرآن نہ پڑھا ہو۔ پس اس نے جا کر قرآن پڑھنا شروع کر دیا اور بڑی کوشش کی تا کہ حضرت عمر رضی اللہ متولی کریں لیکن جب قرآن پڑھ گیا۔ تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی خدمت میں آنا چھوڑ دیا ایک روز راستہ میں آپ نے اسے دیکھ کر پوچھا کہ اے برادر! کیا تو نے ہم سے ملنا چھوڑ دیا ہے؟ اس نے عرض کیا جی نہیں میں چھوڑنے والا نہیں ہوں لیکن کتاب الٰہی کی ایک آیت نے مجھے اس امید سے مستغنی کر دیا جو میں آپ کے دروازے پر لایا تھا۔ آپ نے حال پوچھا تو اس نے یہ آیت پڑھی ''من یتوکل علی اللہ فھو حسبہ'' اس پر حضرت عمر رضی اللہ نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ہے کہ اگر تم لوگ اللہ تعالیٰ پر توکل کرو جیسے توکل کرنا چاہیے تو تم کو رزق دیا جائے جیسے پرندوں کو دیا جاتا ہے کہ صبح کو خالی کوکھ جاتے ہیں اور شام کو بھرے پیٹ آتے ہیں۔ (رواہ احمد، والترمذی، و ابن ماجہ بحوالہ :خطبہ رحمۃ للعالمین ص۱۶۹)

**متوکل کی کرامت پر ''مشکوۃ'' کی روایت:۔** حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ صحابہ رضی اللہ عنہم میں سے ایک شخص اپنے گھر گیا اور جب اس نے ان کی (گھر والوں کی) محتاجی اور فاقہ دیکھا تو گھر سے نکل کر جنگل کو چلا گیا۔ (کہ اللہ سے تضرع کرے) جب اس کی عورت نے یہ حال دیکھا (کہ اس کا خاوند بوجہ تنگ دستی گھر سے چلا گیا ہے) تو چکی کے پاس گئی اور اوپر کا پاٹ نیچے کے پاٹ پر رکھا اور تنور کے پاس گئی اور اسے گرم کیا پھر بولی الٰہی ہم کو رزق عطا کر۔ تیرے در کے سوا ہمارے لئے کہیں رزق نہیں) پھر اس نے نظر اٹھائی تو دیکھا کہ ناگہاں چکی کا گرانڈ آٹے سے بھرا ہوا تھا اور پھر گئی تنور کی طرف تو پایا اس کو بھرا ہوا روٹیوں سے پھر اس کا شوہر واپس آیا (بعد دعا کرنے کے) اور کہنے لگا کیا تم نے میرے بعد کچھ پایا ہے۔ عورت نے کہا: ہاں! میں نے اپنے رب عزوجل سے پایا ہے۔ (یہ دیکھو گرانڈ چکی کا آٹے سے بھرا ہوا اور تنور روٹیوں سے پر) پھر مرد نے کھڑے ہو کر چاہا چکی کو دیکھے۔ چنانچہ اس نے چکی کا پاٹ اٹھا کر دیکھا) پھر یہ حال رسول اللہ

ﷺ سے ذکر کیا گیا تو آپ ﷺ نے فرمایا: اما انہ لو لم یر فعھا لم تزل تدور الی یوم القیمۃ (مشکوۃ شریف)
آگاہ رہو کہ اگر یہ شخص چکی نہ اٹھاتا تو برابر قیامت تک اسی طرح چلتی رہتی۔ یہ ہے صبر اور توکل کی اعجاز فرمائی اور صبر اور توکل کا حق ادا کرنے والے صابروں، اور متوکلوں کی کرامت اور اللہ کے وعدوں کی صداقت کا زندہ ثبوت کہ اللہ صبر کرنے والوں کے ساتھ ہے۔(خطبہ رحمۃ للعالمین ص ۱۷۴)

**اہل اللہ کی کرامات حق ہیں:۔** کوئی صاحب اس بات پر تعجب نہ کریں یا انکار نہ کریں کہ کیسے ہوسکتا ہے کہ گرا انڈا آٹے سے بھر گیا اور تنور میں خود بخود روٹیاں کہاں سے آگئیں یاد رکھیں پیغمبروں کے معجزات من جانب اللہ برحق ہیں اور صالحین رحمہم اللہ کی کرامت بھی باذن اللہ حق ہیں۔ قرآن میں ہے کہ حضرت زکریا علیہ السلام جب مریم علیہا السلام کے پاس حسب معمول گئے تو ان کے پاس رزق (میوے پھل) دیکھے۔ پوچھا" انی لك ھذا " یہ کہاں سے آگئے تو مریم علیہا السلام نے جواب دیا۔" ھو من عند الله " وہ اللہ کے پاس آئے ہیں یہ حضرت مریم علیہا السلام کی کرامت تھی۔ تو اللہ تعالیٰ کے کام پر نہ تعجب چاہئے نہ انکار۔ معجزوں اور کرامتوں سے روحانیت کا ثبوت ملتا ہے اور تعلق باللہ کا پتہ چلتا ہے۔ البتہ ولی کیلئے کرامت شرط نہیں۔ جو شخص اللہ پر بھروسہ کرتا ہے اللہ اس کے لئے کافی ہے۔

بے شک اللہ اپنا کام پورا کر کے رہتا ہے۔ پس رسول اللہ ﷺ کے خطبہ کے مطابق" ونتو کل علیہ "(اور ہم اسی ذات پر بھروسہ کرتے ہیں) ہم سب کو اللہ تعالیٰ پر بھروسہ کرنا چاہیے کہ اسی کے بھروسہ پر زندگی اور کار ہائے زندگی رواں دواں رہیں۔(خطبہ رحمۃ للعالمین ص ۱۷۶)

## تصوف بطور تزکیہ نفس

**نفس کی تین اقسام:** نفس تین قسم کے ہیں: نفس امارہ، نفس لوامہ، نفس مطمئنہ۔

**نفس امارہ:۔** قرآن مجید میں نفس امارہ کا ذکر اس طرح آیا ہے۔" وما ابری نفسی ان النفس لامارة بالسوٓء الا ما رحم ربی، ان ربی غفور رحیم "(پ۱۳، ع۱)

اور میں اپنے نفس کی برأت نہیں کرتا بے شک سب سے بڑھ کر بدی کی راہ سمجھانے والا ہے۔ سوائے ایسے شخص کے جس پر رحم کرے رب میرا بے شک رب میرا بڑا غفور ورحیم ہے۔

"ان النفس لا مارة بالسوء "یقیناً نفس تو سب سے بڑھ کر برائیوں کی راہ چلانے والا ہے۔ اگر کوئی شخص اپنے نفس پر اعتماد کرے اور اس کے کہنے پر چلنے لگے تو وہ اس کو کثرت سے برائیوں کی طرف لے جائے گا کیونکہ نفس کا کام ہی بدیوں اور برائیوں کی راہ دکھانا ہے بد کام کا حکم کرنا ہے۔ الا ما رحم ربی "سوائے اس شخص کے، جس پر رحم کرے رب میرا" یعنی جس پر اللہ رحم فرمائے۔ اس کو یا تو نفس مطمئنہ ملتا ہے کہ وہ بدی کا حکم نہیں کرتا جیسے انبیا علیہم السلام معصوم ہیں۔ یا اللہ اپنے فضل خاص سے بندے کو اپنی پناہ میں لے بچا لیتا ہے۔ اور نفس مقہور ہو جاتا ہے۔

**نفس امارہ بڑی بلا ہے:۔** نفس امارہ بہت بڑی بلا ہے اس سے انسان بچ نہیں سکتا۔ اس کی شرارتوں اور برائیوں کی فہرست اتنی طویل ہے کہ شیطان بھی دیکھے تو گھبرا جائے۔

**نفس کیا ہے:۔** نفس نہ شیطان ہے نہ قلب ہے، نہ فرشتہ ہے نہ عقل ہے، اور نہ کوئی عین خارجی چیز ہے بعض کہتے ہیں کہ نفس ہویٰ ہے یعنی خواہش وشہوات بعض طبیعت کو نفس کہتے ہیں اور بعضے بشریت کو، جس کا میلان بجانب شہوات و ہویٰ ہو۔ (انبیاء کی بشریت معصوم ہوتی ہے)۔ اللہ تعالیٰ نے تمام ممنوعات سے انسانوں کو آگاہ کر دیا اور دنیاوی زینت وآرائش کو اس فریب گاہ کا ایک دل فریب مشغلہ قرار دیا ہے۔ اور یہ بھی نص سے ثابت ہے کہ دنیا کی تمام چیزیں مزین بہ تزئین امتحانی ہیں اور عہد الٰہی میں خیانت کرنے اور معصیت کے ارتکاب میں سراسر

عذاب ہے اور یہ بھی سب جانتے ہیں کہ موت سر پر کھڑی ہے پھر باوجود اس علم کے لوگ نواہی کے خارزار میں قدم رکھتے اور معصیت سے مدہوش ہوتے ہیں اور وہ کام کرتے ہیں جن کا انجام غضب الٰہی اور عذاب آخرت ہے۔ اب غور کرنے کی بات ہے کہ انسان میں وہ کون چیز ہے جو دیدہ ودانستہ اس کو عذاب میں گرفتار ہونے پر راغب کرتی ہے۔

**نفس امارہ سب سے بڑا دشمن:۔** تو یہ چیز ہوئی ہے جو ہر انسان کی طبیعت کو قہریات کے قبول کرنے پر حرکت دیتی ہے اور مستعد کرتی ہے اور قہریات ان امورالٰہیہ کو کہتے ہیں جن کا انجام اللہ کے غضب اور عذاب کی طرف ہوتا ہے پس کسی کو یہ مجال اور طاقت نہیں کہ نفس کی گرفت سے نکل سکے۔ مگر وہی جس پر لطف خداوندی، اور رحمت ایزدی سایہ فگن ہو۔ ذوق مرحوم نے کیا لکھا ہے۔

نہنگ واژدہا وشیر نر مارا تو کیا مارا — بڑے موذی کو مارا نفس امارہ کو گر مارا

اگر کسی نے نہنگ یعنی مگرمچھ مار دیا۔ تو کوئی بڑا بہادری کا کام نہ کیا اگر اژدہا یعنی بہت بڑا سانپ ہلاک کر دیا تو پھر بھی کوئی قابل تعریف کام نہیں کیا۔ اور اگر شیر ببر مار ڈالا تو یہ بھی کوئی دلیری اور بہادری کا کام نہ کیا ہاں اگر نفس امارہ کو مار لیا اسے خدا کے احکام کے آگے جھکا لیا تو سب سے بڑے موذی کو مارا۔ دنیا میں جتنا بڑی موذی نفس ہے اور کوئی چیز نہیں ہے تو نفس کو مارنا سب سے بڑا بہادری کا کام ہے اور سب سے بڑے دشمن کا قلع قمع کرنا ہے لیکن قرآن مجید سے تو ثابت ہوتا ہے کہ اس موذی کو مارنا انسان کے بس کی بات ہی نہیں ہے۔ " الا مارحم ربی "اس کے شر سے تو سوائے رحمت خداوندی کے کوئی پیغمبر بھی نہیں بچ سکتا اسی لئے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ہے: " ونعوذ باللہ من شرور انفسنا "اور نفس کی بدیوں سے ہم اللہ کی پناہ مانگتے ہیں کہ اللہ کی پناہ (REFUGE) کے بغیر اس کے شر سے بچ نہیں سکتے اور اللہ ہی پناہ میں رکھے وہی بچائے تو ہم بچ سکتے ہیں۔

**صوفیائے کرام کا ساری زندگی نفس سے جہاد کرنا:۔** ایسا معلوم ہوتا ہے کہ یہ ظہور قہر ازل ہے جو ہوا وہوس اور شہوت ومستی کی دنیا لئے نفس کے نام سے سینے کی اتھاہ گہرائیوں میں چھپا بیٹھا ہے اور اندر ہی اندر اپنا کام کرتا رہتا ہے دل کو لبھانے اور فریفتہ کرنے اور عروس دنیا کے حسن وجمال اور تزئین وآرائش کی فلمیں دکھاتا رہتا ہے اور عملاً بھی طبائع بشری کو قہریات کی پرفریب وادیوں میں لے جاتا اور حرص وآز کی ماہ وشوں کا پرستار بناتا ہے ساری فلمی دنیا اسی نفس ہی کے اشاروں پر رقص کناں ہے اور دنیا جہان کے معاشقے اور عشق کے چرچے اسی کے رہین منت ہیں۔ بڑے بڑے علماء ربانی صوفیائے کرام اور اولیاء اللہ ساری زندگی نفس کے ساتھ جہاد کرتے ہی گزار گئے۔ اور اس کی شرارتوں سے اللہ کی پناہ مانگتے رہے۔ (خطبہ رحمۃ للعالمین ﷺ ص ۱۸۴)

**اولیائے کے نفس کے ساتھ جہاد کی اہمیت:۔** جہاد بالنفس کے متعلق رسول ﷺ نے فرمایا:" والمجاھد من جاھد نفسه فی طاعة الله "(مشکوۃ کتاب الایمان) اور کامل جہاد کرنے والا وہ ہے جس نے جہاد کیا اپنے نفس سے اللہ کی بندگی میں۔

نفس کے ساتھ جہاد کرنے کا بہت بڑا اجر ہے ایک جہاد تو میدان میں جنگ میں کفار کے ساتھ کیا جاتا ہے یہ جہاد تو اسی وقت ہی ہوسکتا ہے جب کافروں کے ساتھ جہاد کا موقع ملے لیکن نفس کے ساتھ جہاد تو شب وروز بلکہ ہر حین وآن جاری ہے۔ اس طرح رسول اللہ ﷺ نے مسلمان کو دائمی مجاہد بنا کر دائماً جہاد کے ثواب کا حق دار بنا دیا ہے۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ جہاد بالنفس کا ثواب جہاد بالکفار کی مانند ہے۔

**جہاد بالنفس کی مثال:۔** سوچئے کہ ایک خوبصورت جوان جب بھرپور جوانی میں ہو اور قوت اور طاقت کا دریا ٹھاٹھیں مار رہا ہو اسے ایک نہایت حسین وجمیل ماہ وش نوجوان لڑکی جنسی تسکین کیلئے دعوت دے اور یہ جوان اس کے پاس جا کر یہ کہہ کر چلا آئے۔ " انی اخاف الله " میں اللہ سے ڈرتا ہوں۔ آپ غور فرمائیں کہ اس نوجوان کا نفس کے ساتھ یہ جہاد کرنا کتنا بڑا جہاد ہے ایسے مجاہد کیلئے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: جس آدمی کو ایک خوب صورت مال دار عورت (بہ نیت بدی) بلائے اور وہ یہ کہہ کر لوٹ آئے کہ میں اللہ سے ڈرتا ہوں تو اللہ تعالیٰ اس کو حشر کے دن اپنے عرش کے سایہ میں جگہ دے گا جس دن نہیں سایہ ہوگا سایہ عرش کے (مشکوۃ)۔ اس شخص کو قیامت کے دن اللہ اپنے عرش کے سایہ میں

جگہ دے گا کتنا بڑا اجر اور اتنا بڑا ثواب ہے اور یہ ثواب اس لئے عظیم الشان ہے اور اس لئے سایہ عرش میں جگہ ملے گی کہ اس جوان نے اپنی بے پناہ شہوت اور خواہش نفس کو اللہ کے ڈر سے دبایا ہے۔اسے خوف خدا سے زیر کیا ہے۔

**زندگی بھر جہاد بالنفس کرتے رہیں:۔** اسی طرح نفس کے خلاف جہاد جاری رکھنا چاہیے جو شخص اس جہاد کو جاری رکھے گا اس کی زندگی شب وروز جہاد میں گزرے گی اور جہاد کا ثواب پاتا رہے گا۔شب وروز جہاد کرنے کا یہ مطلب ہے کہ جو خواہش بھی قرآن اور سنت کے خلاف اٹھے نفس جو بات بھی معصیت کی بتائے نفس کی مخالفت کر کے اسے اللہ کی اطاعت ،اور بندگی میں جھکا دے اس طرح نفس کو ہر وقت اللہ کے حکم کے آگے پامال کرتا رہے۔(خطبہ رحمۃ للعالمین صلی اللہ علیہ وسلم ص ۱۸۶)

**نفس کو شہوانی خواہشوں سے روکنا:۔** ارشاد خداوندی ہے:''واما من خاف مقامه ربه ونهى النفس عن الهوى فان الجنة هي الماوى (پ۳۰ع۴)۔اور جس شخص نے اپنے رب کے مقام سے خوف کیا اور نفس کو(شہوانی) خواہش سے روکا تو جنت ہی اس کا ٹھکانا ہے۔

مطلب یہ ہے کہ جس نے مقام رب سے خوف کیا مقام کھڑا ہونا اور کھڑے ہونے کی جگہ یعنی بندے نے اللہ تعالیٰ سے کفر نہیں کیا بلکہ اس کی الوہیت کو پہچانا۔اور قیامت کے دن اس کے حضور میں کھڑے ہونے سے خوف کیا کہ مالک یوم الدین اس کے بارے میں کیا حکم دے گا دنیا کی زندگانی کا حساب دیتے وقت کیا بیتے گی اور کیا نتیجہ نکلے گا۔اور اس خوف ودہشت سے اس نے نفس کو دنیا کی ذلیل خواہشوں ،اور دیگر ممنوعات سے روکا تو اللہ کے فضل سے جنت ہی اس کا دائمی گھر ہوگا جہاں وہ شاہانہ اعزاز واکرام سے رہے گا۔

یعنی قیامت کے روز فیصلہ حق کے واسطے سب لوگ رب العالمین کے حضور کھڑے ہوں گے تو جس نے اللہ کے مقام عظمت وجلال سے خوف کیا اور منہیات سے نفس کو روکا تو اس کی ماویٰ جنت ہی ہے۔جاننا چاہیے کہ اس آیت میں جنت کا وعدہ خوف مقام رب اور منع ہوائے نفس پر دیا گیا ہے۔

**شر نفس سے پناہ کی دعا:۔** چونکہ نفس کی قہرمانی خوبدی پر مجبول ہے اس لئے اس کی بدی اور برائی سے بچنا سراسر محال ہے۔سوائے اس کے کہ خالق نفس ہی بچائے تو بچ سکتے ہیں۔رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے نفس کے شر سے بچنے کیلئے ہمیشہ اللہ کی پناہ چاہی ہے اور سب کو یہی تعلیم دی ہے کہ اللہ ہی سے پناہ مانگو۔ایک دفعہ دانائے سبل ،حضرت ختم الرسل صلی اللہ علیہ وسلم نے عمران کے باپ حصین سے ان کے اسلام لانے سے قبل پوچھا کہ آج تم کتنے معبودوں کی بندگی کرتے ہو؟ اس نے کہا سات معبودوں کی چھ زمین میں اور ایک آسمان میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے پوچھا سب سے زیادہ کس پر امید رکھتا ہے اور سب سے زیادہ کس سے ڈرتا ہے؟ اس نے کہا وہ ذات جو آسمان میں ہے(یعنی اللہ تعالیٰ)

حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:اے حصین! اگر تم اسلام قبول کرتے تو میں تم کو دو ایسے کلمے سکھاتا جو تجھے فائدہ دیتے جب حصین رضی اللہ عنہ مسلمان ہوئے۔تو انھوں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا جن دو کلموں کا آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے وعدہ کیا تھا۔اب مجھ کو سکھلایئے حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا(کہو)''اللهم الهمنى رشدى واعذنى من شرنفسى ''اے اللہ میری ہدایت میرے جی میں ڈال دے اور میرے نفس کی برائی سے مجھے پناہ میں رکھ۔

رسول رحمت صلی اللہ علیہ وسلم نے حصین رضی اللہ کو یہ دعا سکھلا کر ہدایت خداوندی کا سمندر کوزہ میں بند کر دیا۔اور قطرہ میں قلزم کی جلوہ نمائی کا اعجاز دکھایا۔

**نفس لوامہ:۔** نفس لوامہ کے معنی ہیں ملامت کرنے والا نفس قرآن مجید میں آتا ہے:''لا اقسم بيوم القيمه ولا اقسم بالنفس اللوامةا يحسب الا نسان الن نجمع عظامه''(پ۲۹ع۱۷) میں قسم کھاتا ہوں روز قیامت کی اور میں قسم کھاتا ہوں ملامت کرنے والے نفس کی کیا انسان خیال کرتا ہے کہ ہم کبھی اس کی ہڈیاں جمع نہ کریں گے۔اس آیت میں اللہ تعالی نے روز قیامت کی اور نفس لوامہ کی قسم کھا کر کہا ہے کہ انسان خیال کرتا ہے کہ ہم اس کی ہڈیاں (مرنے کے بعد) جمع نہ کریں گے۔

''بلے قادرين علے ان نسوى بنانه'' کیوں نہیں (ہم ضرور جمع کریں گے) درحالیکہ ہم قدرت والے ہیں کہ اس کی انگلیوں کو پور ٹھیک برابر کریں۔

**نفس لوامہ کیا ہے:۔** تو نفس لوامہ کیا ہے جس کی اللہ نے قسم کھائی ہے "تفسیر ابن کثیر" میں ہے کہ حضرت حسن بصری رحمہ اللہ نے فرمایا ہے کہ نفس لوامہ نفس مومن ہے واللہ ہم مومن کو جب دیکھتے ہیں تو یہی دیکھتے ہیں کہ وہ اپنے نفس کو ملامت کرتا رہتا ہے اپنے نفس سے کہتا ہے کہ اس کھانے میں تیری کیا نیت تھی۔ اور اس کلمہ سے تیری کیا مراد تھی اور اس شخص سے باتیں کرنے میں تیری کیا نیت تھی اور فاجر کا یہ حال ہے کہ وہ بے فکر قدم قدم چلا جاتا ہے کبھی اپنے نفس کو ملامت نہیں کرتا۔

**حضرت عکرمہ رحمہ اللہ کا فرمان:۔** ابن ابی حاتم میں ہے کہ حضرت عکرمہ سے یہ آیت پوچھی گئی تو فرمایا کہ نفس لوامہ وہ ہے جو بھلائی و برائی پر ملامت کرے مطلب یہ ہے کہ بھلائی کے بعد ملامت کرے کہ اس نیکی میں کیوں خامی رہ گئی ہے تو نے کیوں کوتاہی کی۔ اور عمدگی سے اس نیک کام کو کیوں نہیں کیا۔ مثلاً نماز کا اول وقت ٹال کر نماز پڑھی تو ملامت کرے۔ کہ حدیث میں آتا ہے:" افضل الاعمال الصلوٰة فی اول وقتھا " نماز کو اس کے اول وقت میں ادا کرنا افضل عمل ہے تو نے اول وقت کیوں ترک کیا۔ نماز کے ارکان کو تعدیل سے ادا نہ کرنے پر ملامت کرے کہ رسول اللہ ﷺ نے نماز کو طمانیت اور تعدیل سے ادا کرنے کی سخت تاکید کی ہے۔ اسی طرح ہر نیکی اور بھلائی اچھی طرح سنت کے مطابق بجا نہ لانے پر ملامت افسوس اور شرم محسوس کرے اور اگر کسی کے کار خیر میں ریا اور نمود پائے تو سخت ملامت کرے بلکہ خوب روئے کہ ایسے ریا کارانہ اعمال سے قیامت کو خاک بھی فائدہ نہ ہوگا بلکہ الٹا رسوائی اور ذلت کا موجب ہوں گے پھر آئندہ ریا کاری سے سخت بچے۔

ایسے ہی تمام نیکیوں کی خامیوں پر پچھتائے اور جس نیکی اور بھلائی کا موقع ہاتھ سے نکل جائے ان پر کف افسوس ملے اور آئندہ ہوشیار رہے ہاں اگر کوئی گناہ ہو جائے تو بھی ملامت کرے غم اور افسوس کھائے، چھوٹے چھوٹے گناہوں پر بھی اپنے آپ کو جھڑکے۔ ہر چھوٹی بڑی غلطی پر سرزنش کرے شریعت میں جتنی نواہی ہیں ہر نہی کے ارتکاب پر اپنے آپ کو ملامت کرے بلکہ ہر ہر قصور پر اپنی مذمت کرے حتیٰ کہ وقت ضائع کرنے پر بھی پشیمان ہو۔

معلوم ہوا کہ اس طرح خامیوں، کمیوں، کوتاہیوں عیبوں، گناہوں غلطیوں اور گناہوں پر نادم شرمندہ شرمسار ہونے والا اور اپنے آپ کو ملامت اور مذمت کرنے والا نفس لوامہ نفس مؤمنہ ہے پس مبارک ہیں وہ لوگ جو نفس لوامہ رکھتے ہیں ہر غلط قدم پر ملامت اور توبہ کرنے والا نفس۔

**اولیاء کا منتہائے نظر.... نفس مطمئنہ:۔** لفظ مطمئنہ اطمینان سے مشتق ہے اطمینان کے معنی ہیں جماؤ اور ٹھہراؤ اور اطمینان کی کیفیت چند طریق پر ہے۔ (۱) یہ کہ حق پر اس کو خوب یقین ہو بالکل مطمئن، ٹھہرا ہوا ثابت اور قائم ہو کسی طرح کا شک وشبہ نہ رکھے جس سے مضطرب ومشوش ہو۔

**نزول فرشتوں کا ذریعہ:۔** (۲) یہ کہ مطمئنہ وہ ہے کہ اس میں گھبراہٹ خوف اور اندوہ نہ ہو بلکہ پورا پورا امن اور سکون ہو جیسا کہ ارشاد باری تعالیٰ ہے۔ " ان الذین قالوا ربنا اللہ ثم استقاموا تتنزل علیھم الملئکة الا تخافوا ولا تحزنوا و ابشروا بالجنة التی کنتم توعدون " (پ۲۴ ع۱۸) جن بندں نے کہا کہ ہمارا رب اللہ ہے پھر اس پر ٹھیک جمے رہے تو ان پر (بوقت موت) فرشتے اترتے ہیں یہ کہتے ہوئے کہ خوف نہ کرو اور دنیا چھوڑنے سے غمگین نہ ہو اور جنت کی خوش خبری لو جس کا تم سے وعدہ کیا گیا تھا۔

**یاد الٰہی کا ذریعہ:۔** (۳) نفس مطمئنہ وہ ہے جو اللہ کی یاد میں ہو ارشاد رب العالمین ہے۔" الذین امنوا وتطمئن قلوبھم بذکر اللہ الا بذکر اللہ تطمئن القلوب " (پ۱۳ ع۱۰) وہ لوگ جو ایمان لائے اور اطمینان پاتے ہیں دل ان کے ساتھ یاد اللہ کے خبردار! اللہ کی یاد سے دل مطمئن ہو جاتے ہیں۔

امام ابن کثیر رحمہ اللہ نے فرمایا: نفس مطمئنہ وہ ہے جو نجاست شرک سے پاک ہو۔ اور اطمینان کے ساتھ اللہ تعالیٰ کی الوہیت پر جما ہو۔

**حسن بصری رحمہ اللہ کا فرمان:۔** نفس مطمئنہ وہ ہے جو اللہ تعالیٰ کی وحدانیت اور دار آخرت پر موافق ہدایت رسول اللہ ﷺ کے یقین رکھتا ہو اور اس یقین پر جما ہو۔ اس سے کہا جائے گا۔" یا یتھا النفس المطمئنة ارجعی الی ربك " اے نفس مطمئنہ لوٹ چل اپنے رب کی

فقہائے پاک و ہند

جلد پنجم

جلد سوم

محمد اسحٰق بھٹی



طبع اوّل : ۱۹۸۹ء
تعداد : ۱۱۰۰

ناشر : سراج منیر
ناظم، ادارہ ثقافت اسلامیہ لاہور

مطبع : کمپاتن پرنٹرز ، لاہور

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے محبت اور اس کی علامتیں

مصنف

پروفیسر ڈاکٹر فضل الٰہی

ناشر

مکتبہ قدوسیہ اردو بازار لاہور



مصنف............................... پروفیسر ڈاکٹر فضل الٰہی

اشاعت...............................

تعداد...............................

مطبع............................... مکتبہ قدوسیہ اردو بازار لاہور

طرف یعنی اس کے جوار قدس میں ثواب ونعمت بے مثل، اور جنت میں چل ''راضية مـرضية ''تو اپنے رب سے راضی ہے اور اللہ تیری بندگی سے راضی ہے'' فادخلي في عبادي ''پس تو میرے بندوں میں شامل ہوجا'' وادخلي جنتي ''اور میری جنت میں داخل ہو۔

**بشارت عظمیٰ:۔** یہ بشارت عظمی نفس مطمئنہ کو ایک دفعہ مرنے کے وقت سنائی جائے گی اور دوسری مرتبہ قبر سے اٹھنے کے وقت اور تیسری مرتبہ آخرت میں بشارت دی جائے گی۔

امام ابن ابی حاتم نے بسند جید روایت کی کہ سعید بن جبیر رحمہ اللہ نے کہا کہ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ بیان کرتے تھے کہ جب یہ آیت نازل ہوئی کہ '' یا یتھا النفس المطمئنة ''۔الخ۔تو حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ پاس بیٹھے ہوئے تھے انہوں نے عرض کیا اے اللہ کے رسول ﷺ! یہ کیا اچھی بشارت ہے پس رسول اللہ ﷺ نے فرمایا اے ابوبکر رضی اللہ عنہ وہ وقت قریب آتا ہے (یعنی موت کا وقت) کہ تجھ سے بھی کہا جائے گا۔

**نفس مطمئنہ کی پہچان:۔** پس نفس مطمئنہ کی تعریف، پہچان اور صفت یہ ہے کہ وہ اللہ تعالیٰ کی توحید اور الوہیت پر سختی سے جما ہوتا ہے ایک لمحہ کیلئے وہ ذات لایزال سے صرف نظر نہیں کرتا وہ ہر غیر اللہ سے مایوس و ناامید اور صرف اللہ تعالیٰ پر توکل اور امید رکھتا ہے وہ دنیا و مافیہا سے بے نیاز اور رب الارباب کے دروازہ کا فقیر ہوتا ہے۔اوامر کی شراب طہور سے ہر وقت سرشار رہتا ہے اور نواہی کی مسموم اور متعفن فضا میں ایک سانس لینا بھی گوارا نہیں کرتا۔ہر معروف اس کی جان اور ہر منکر اس کیلئے سوہان روح ہے۔بیماری اور صحت، خوشی اور غمی، عسر اور یسر، فراخی اور تنگی۔خواہ کوئی حالت ہو۔وہ راضی بہ رضا ہوتا ہے اللہ کی عبادت اور ذکر سے ہر وقت وہ چین میں رہتا ہے دنیا سے رخصت ہوتے وقت ملائکہ رحمت اس کو بہشت کی خوش خبری دیتے ہیں اور رضا مندی حق تعالیٰ کا مژدہ سناتے ہیں تو راضی بہ رضا نفس بہ ہزار راحت و فرحت جسد خاکی کی خیر باد کہہ کر جوار اقدس میں پہنچ جاتا ہے۔

خود آگهاں کہ ازیں جہاں بروں رفتند    طلسم مہر سپہر و ستارہ بشکستند

پس جناب رحمت للعالمین ﷺ کا اپنے خطبہ میں فرمانا '' ونعوذ بالله من شرور انفسنا '' کہ ہم اپنے نفس کی برائیوں سے اللہ کی پناہ مانگتے ہیں عین حق ہے اور ایمان کے خزانہ کیلئے مضبوط قلعہ ہے اللہ تعالیٰ اپنے فضل سے نفس امارہ کی بدیوں اور برائیوں سے ہم سب کو بچائے اور اپنی پناہ میں رکھے۔اللہ! نفس امارہ کو نفس لوامہ سے بدل دے اور لوامہ کو مطمئنہ بنادے! اے خالق کل اپنے خلیفہ کو سنوار

**نام کتاب:۔فقہائے ہند جلد پنجم حصہ دوئم........ مصنف:۔محمد اسحاق بھٹی حفظہ اللہ**
**ناشر:۔ادارہ ثقافت اسلامیہ کلب روڈ لاہور**

**بادشاہ وقت کا مجالس صوفیاء میں ادب:۔** شاہ عالم بہادر شاہ اول بہت متحمل مزاج بادشاہ تھا، وہ علماء وصوفیاء کی مجالس میں بھی حاضر ہوتا اور ان سے مستفید ہوتا تھا، اگر اس قسم کی مجلس میں مزاج شاہانہ کیخلاف بھی کوئی بات ہوجاتی تو خاموشی اختیار کرلیتا۔اس سلسلے میں یہ واقعہ قابل ذکر ہے کہ اردو کے مشہور شاعر اور صوفی خواجہ میر درد کے ہاں ہر مہینے ارباب تصوف کا اجتماع ہوتا تھا۔اس میں ایک مرتبہ شاہ عالم بلا اطلاع چلا آیا اس روز اس کے پاؤں میں تکلیف تھی اور درد ہو رہا تھا، اس لیے ذرا پاؤں پھیلا دیا۔میر درد نے بادشاہ کو اس حالت میں بیٹھے ہوئے دیکھا تو کہا'' یہ حرکت فقیر کے آداب محفل کے خلاف ہے'' بادشاہ شرمندہ ہوا اور کہا:'' معاف کیجئے پاؤں میں عارضہ ہے اس لیے معذور ہوں'' میر درد نے کہا:'' عارضہ تھا تو تکلیف کرنے کی کیا ضرورت تھی''۔یہ ایک مثال ہے کہ جس سے پتا چلتا ہے کہ دور زوال کے مغل بادشاہ بھی علماء صوفیاء کی انتہائی قدر کرتے اور ان کے سامنے زبان کو حرکت نہ دیتے تھے۔اگر ان سے کوئی غلطی ہوجاتی تو فوراً معذرت طلب کرلیتے تھے۔ (فقہائے ہند ج۵،ص۸)

## شیخ مجیب اللہ جعفری پھلواروی کا ذوق تصوف

**خاندانی تعارف:۔** شیخ مجیب اللہ بن ظہور اللہ بن کبیر الدین جعفری پھلواروی اپنے عصر اور علاقے کے نامور فقیہ جید عالم دین اور فضل و صلاح میں یگانہ تھے۔حضرت جعفر بن ابی طالب رضی اللہ عنہ کی اولاد سے تھے۔اس لیے جعفری کی نسبت سے مشہور تھے۔

**ولادت، تعلیم وتربیت:۔** شیخ مجیب اللہ پھلواروی ۱۱ ربیع الثانی ۱۰۹۸ھ کو پھلواروی میں پیدا ہوئے جو صوبہ بہار کے ضلع پٹنہ میں واقعہ ہے اور عرصہ دراز سے علم وفضل کے مرکز کی حیثیت سے مشہور ہے۔ ہوش سنبھالا تو وہیں کے ایک بزرگ مولانا فصیح الدین پھلواروی کے حلقہ درس میں شامل ہوگئے اور ان سے کتب درسیہ کی تکمیل کی۔ (فقہائے ہند ج۵،ص ۹۷)

**سلسلہ اویسیہ اور قلندریہ کی تکمیل:۔** بعد ازاں عازم بنارس ہوئے وہاں شیخ محمد وارث حسینی بنارسی رحمہ اللہ (متوفی ۱۰ ربیع الثانی ۱۱۶۷ھ) کا سلسلہ درس جاری تھا اس میں شرکت کی اور باقی علوم مروجہ کی تحصیل فرمائی۔ انہی سے طریقہ اویسیہ قادریہ میں فیض حاصل کیا پھر اپنے شہر پھلواروی کو مراجعت کی اور ۱۱۲۲ھ میں مولانا عماد الدین جعفری پھلواروی رحمہ اللہ سے طریقہ قلندریہ میں اخذ طریقت کیا کسب علم اور اخذ طریقت کے بعد اپنے شہر پھلواروی میں مسند دعوت وارشاد آراستہ کی اور خلق کثیر کو مستفید فرمایا۔شیخ مجیب اللہ جعفری پھلواروی نے ۱۱۹۱ھ میں وفات پائی۔(نزہتہ الخواطر ج۶ص ۲۴۹،۲۵۰:بحوالہ شجرۃ الشیخ بدرالدین)

**حضرت غزنوی کے مرشد کا علمی کمال:۔** یہاں یہ بات قابل ذکر ہے کہ (کتاب) ''مسلم الثبوت'' شافعی اور حنفی اصول فقہ سے متعلق ہے یہ کتاب افغانستان کے مشہور عالم ملا حبیب اللہ قندھاری رحمہ اللہ (تیرہویں ہجری) کے ملاحظہ میں آئی تو انہوں نے ''مغتنم الحصول فی علم الاصول'' کے نام سے اس موضوع پر کتاب تصنیف کی جس کا نقطہ نظر بعض امور میں ''مسلم الثبوت'' سے کافی حد تک مختلف ہے۔کتاب اپنے مباحث ومندرجات کے اعتبار سے بڑی علمی ہے۔یہ قلمی کتاب ہے ہمارے علم کے مطابق پاکستان میں اس کے صرف دو ہی نسخے ہیں ایک پشاور یونیورسٹی لائبریری میں، ایک حضرت مولانا حافظ عبدالمنان وزیر آبادی رحمہ اللہ کے کتب خانے (وزیرآباد) میں۔ حضرت حافظ عبدالمنان وزیرآبادی رحمہ اللہ کے کتب خانے حنیف (مکتبہ سلفیہ لاہور) کی وساطت سے دیکھنے کا اتفاق ہوا یہ نسخہ بڑے سائز کی ۲۴۷ اوراق پر مشتمل ہے اور ہر صفحہ ۲۴ سطور کو محیط ہے۔خط بہت اچھا ہے۔''مغتنم الحصول فی علم الاصول'' کے فاضل مصنف نے'' مسلم الثبوت'' کے بعض مقامات کا محاکمہ بھی کیا ہے۔انداز بڑا فاضلانہ اور محققانہ ہے یاد رہے یہ وہی ملا حبیب اللہ قندھاری رحمہ اللہ ہیں جو مولانا عبداللہ غزنوی (متوفی ربیع الاول ۱۲۹۸ھ۔۱۸۷۹ء) کے استاذ اور مرشد تھے۔(فقہائے ہند ج۵،ص ۱۰۳)

**اورنگ زیب عالمگیر کا ذوق تصوف:۔** اورنگ زیب عالم گیر رحمہ اللہ جو کہ علماء کا انتہائی احترام کرتے تھے،سید محمد قنوجی رحمہ اللہ سے امام غزالی رحمہ اللہ کی تصنیفات بالخصوص ''احیاء علوم الدین'' اور'' کیمیائے سعادت'' کا درس لیتے۔ ہفتے تین روز وہ مجلس شاہی کے مذاکرہ علوم میں سرگرم رہتے۔اس اثناء میں بادشاہ ان سے دیگر کتابوں کے علاوہ حدیث فقہ اور سلوک وتصوف کے موضوع سے متعلق مختلف کتابیں پڑھتا اور ان کے مندرجات کو سمجھنے کی کوشش کرتا۔(فقہائے ہند ج۵،ص ۱۰۶)

**حاشیہ میں وضاحت:۔** سید محمد قنوجی رحمہ اللہ کا ذکر حضرت سید نواب صدیق حسن خاں رحمہ اللہ نے بھی ''ابجد العلوم'' میں کیا ہے جس سے پتا چلتا ہے کہ وہ اپنے علاقے اور شہر کے صاحب ثروت عالم دین تھے۔

**''شرح الحکم العطائیہ'' تصوف کی علمی کتاب:۔** شرح الحکم العطائیہ ''الحکم'' شیخ تاج الدین ابوالفضل احمد بن محمد المعروف بہ ابن عطاء اللہ الاسکندرانی الشاذلی المالکی (متوفی ۷۰۹ھ) کی مشہور تصنیف ہے۔تزکیہ نفس اور اصلاح احوال کے موضوع سے متعلق یہ بہترین کتاب ہے اس کتاب کی بہت سی شرحیں لکھی گئی ہیں۔حاجی خلیفہ نے'' کشف الظنون'' میں اس کی سات شرحوں کا ذکر کیا ہے۔

(کشف الظنون ج ۱ ص ۶۷۵،۶۷۶)

جن میں شیخ محمد بن ابراہیم بن عباد کی شرح ''غیث المواھب العلمیہ '' اور شیخ احمد بن محمد الحسنی کی ''ایقاظ الھمم ''چھپ چکی ہیں۔ ''شرح الحکم العطائیہ '' کے نام سے '' الحکم'' کی شرح شیخ محمد حیات سندھی رحمہ اللہ نے لکھی ہے اس شرح کا ذکر اسماعیل پاشا نے کیا ہے۔(ایضاح اللمکنون ج ا ص ۴۱۳، ہدیۃ العارفین ج ۲ ص ۳۲۷ بحوالہ فقہائے ہند ج ۵، ص ۱۵۴)

## حضرت شاہ ولی اللہ رحمہ اللہ محدث دہلوی کا ذوق تصوف

**عالمی فیضان کے حامل متصوف خاندان:۔** برصغیر کی سرزمین فضل وکمال کے لحاظ سے ہمیشہ سرسبز وشاداب رہی ہے۔اس کی خاک سے بے شمار علماء وفضلاء پیدا ہوئے جنہوں نے ہر حال اور ہر دور میں علم کی شمع روشن رکھی اور درس وتدریس میں زندگی بسر کی ان میں متعدد حضرات وہ ہیں جو انفرادی حیثیت سے میدان عمل میں اترے اور لا تعداد لوگوں کو مستفید فرمایا۔ان کی علمی سرگرمیوں اور روحانی فیض رسانیوں کی تفصیلات تذکرہ ورجال کی کتابوں اور بزرگان دین کے ملفوظات میں موجود ہیں۔ (فقہائے ہند ج ۵، ص ۳۱۱)

## چند مشہور متصوف علمی خاندان

پھر ایسے کئی خاندان ارض ہند میں نمودار ہوئے جن کے اسلاف واخلاف کی بھرپور کوششوں سے نا صرف باشندگان برصغیر نے اپنے استفادہ کیا بلکہ پوری علمی دنیا میں ان کی شہرت پھیلی اور تمام عالم اسلام ان سے فیض یاب ہوا۔ان خاندانوں میں صدیوں تک علم کے چشمے ابلتے رہے اور ہر دور میں وسیع پیمانے پر تشنگان علوم ان کے دروازوں پر حاضری دیتے اور اپنی صلاحیتوں اور فکری استعداد کے مطابق ان سے استفادہ کرتے رہے۔ان خاندانوں میں برصغیر کے جو خاندان اپنے اوصاف بوقلموں کی بنا پر سب سے نمایاں ہو کر ابھرے،ان میں مندرجہ ذیل چند خاندان بالخصوص قابل ذکر ہیں اور بلا واسطہ یا بالواسطہ طور پر تمام برصغیر کے اہل علم انہی کے حلقہ اور دائرہ فیض میں شامل ہیں۔(فقہائے ہند ج ۵، ص ۳۱۱)

**مجدد نقشبندی کا فیضان:۔ ا۔** حضرت مجدد الف ثانی رحمہ اللہ (ولادت ۱۴ شوال ۹۷۱ھ۔وفات ۲۸ صفر ۱۰۳۴ھ) کا خاندان،جن کا سلسلہ فیض صدیوں تک جاری رہا اور اس دودمان عالی مقام کے ہر فرد نے خدمت دین میں پشت ہا پشت تک ایک دوسرے سے بڑھ چڑھ کر حصہ لیا۔اس خاندان نے مشرقی پنجاب کے ایک قصبے سرہند میں جنم لیا اور پھر بہت جلد پورے ہندوستان کے فیض یافتگان کے قبلہ گاہ کی حیثیت اختیار کر لی۔چار سو سال سے مختلف صورتوں میں ان کا سلسلہ رشد وہدایت جاری ہے۔

(مجدد الف ثانی کے حالات کے لئے دیکھئے فقہائے ہند جلد چہارم حصہ اول صفحہ ۷۴ تا ۱۲۰ بحوالہ فقہائے ہند ج ۵، ص ۳۱۱)

**سید علم اللہ کا خاندان:۔ ۲۔** رائے بریلی کے حضرت سید علم اللہ رحمہ اللہ کا خاندان جس کے ہر فرد نے فضل وکمال کے تمام گوشوں میں ناموری حاصل کی۔اس کے فیض کی وسعتوں نے پورے برصغیر کو گھیر لیا ہے۔تین سو سال سے زائد مدت گزری کہ اس خاندان کے مرد جلیل سید علم اللہ شاہ رحمہ اللہ (ولادت ۱۲ ربیع الاول ۱۰۳۳ھ وفات ۸ ذی الحجہ ۱۰۹۶ھ) نے تبلیغ دین اور اشاعت اسلام کا علم ایسی ساعت سعید میں اٹھایا اور رائے بریلی سے اپنی پاکیزہ مساعی کا آغاز کیا کہ اب تک یہ سلسلہ جاری ہے۔اور حضرت سید ممدوح کے اخلاف نے پوری آب وتاب کے ساتھ اس بنیادی اور اہم کام کو جاری رکھا ہے ان سے برصغیر سے باہر کے اہل علم بھی برابر مستفیض ہو رہے ہیں۔ (فقہائے ہند ج ۵، ص ۳۱۲)

**سہالوی رحمہ اللہ کا خاندان:۔ ۳۔** سہالی کے مولانا قطب الدین انصاری سہالوی شہید رحمہ اللہ (ولادت تخمیناً ۱۰۴۰ھ شہادت ۱۹ رجب ۱۱۰۳ھ) کا خاندان جس نے بعد میں فرنگی محل کا قالب اختیار کیا اور پورے برصغیر کو فیض یاب فرمایا اس خاندان کے علمائے مشاہیر اور فقہائے نامدار نے علم وعمل کے میدان میں جو شاندار خدمات دیں،خطۂ ہند کے اصحاب علم اسے ہمیشہ یاد رکھیں گے اس خاندان کے بلند مرتبت عالم مولانا نظام الدین انصاری سہالوی رحمہ اللہ (فرنگی محل) نے درس نظامیہ کے نام سے ایک نصاب تعلیم مرتب کیا جو تین سو سال سے پشاور سے لیکر کلکتے تک تمام مدارس عربیہ میں مروج ہے۔اس خاندان کے علمائے کرام نے خطہ ہند کے اہل علم پر جو احسان عظیم کیا ہے اسے علمی تاریخ

کے زریں باب کی حیثیت حاصل ہے، مولانا نظام الدین انصاری سہالوی کا تذکرہ گزشتہ صفحات میں تفصیل کے ساتھ بیان کیا جا چکا ہے۔
(مولانا قطب الدین انصاری سہالوی کے حالات وسوانح کے لئے دیکھئے فقہائے ہند جلد پنجم حصہ اول صفحہ ۳۲۳ تا ۳۳۵ بحوالہ فقہائے ہند ج ۵، ص ۳۱۲)

**الہٰ آبادی کا خاندان:** ۔۴۔ مولانا محمد یحییٰ عباسی الہٰ آبادی کا خاندان بھی خدمت علم میں بہت سی خصوصیات کا حامل ہے اس خاندان کے بلند پایہ علماء میں سے مولانا محمد فاخر زائر الہٰ آبادی اور ان کے لائق احترام بھائیوں کے اسمائے گرامی بالخصوص لائق تذکرہ ہیں۔

**شیخ عبدالحق محدث دہلوی کا خاندان:** ۔۵۔ شیخ ممدوح محرم ۹۵۸ھ کو دہلی میں پیدا ہوئی اور چورانوے سال عمر پا کر ۲۱ ربیع الاول ۱۰۵۲ھ کو دہلی ہی میں وفات پائی۔

انہوں نے اور ان کے اخلاف نے علم حدیث اور دیگر علوم کی انتہائی خدمت کی اور بے شمار لوگوں کو مستفیض فرمایا۔ (شیخ عبدالحق محدث دہلوی اور ان کے اسلاف کے حالات کے لیے دیکھئے فقہائے ہند جلد چہارم حصہ اول صفحہ ۲۰۶ تا ۲۷۶ بحوالہ فقہائے ہند ج ۵، ص ۳۱۳)

**ولی اللّٰہی خاندان:** ۔۶۔ چھٹا خاندان حجتہ الاسلام حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمہ اللہ کا ہے اس خاندان کے معزز ارکان نے بارہویں اور تیرھویں صدی ہجری میں جو علمی اور عملی کارنامے انجام دیے اس میں کوئی ان سے ہم سری کا دعویٰ نہیں کر سکتا۔
(فقہائے ہند ج ۵، ص ۳۱۳)

**دہلوی خاندان میں تصوف کا ذوق:** ۔ اس خاندان کے سب سے پہلے بزرگ جو وارد ہند ہوئے، شیخ شمس الدین مفتی رحمہ اللہ تھے۔ اغلب یہ ہے کہ اسلامی حکومت کے دور آغاز ہی میں وہ یہاں آ گئے تھے۔ انہوں نے رہتک کو اپنا مسکن ٹھہرایا جو آزادی سے قبل پنجاب میں واقع تھا اور اب ہریانہ میں ہے، اس زمانے میں بھی یہ ایک بارونق شہر تھا۔ شیخ ممدوح علوم ظاہری و باطنی کے حامل اور صاحب کشف بزرگ تھے۔ شاہ ولی اللہ رحمہ اللہ ان کے بارے میں فرماتے ہیں۔ وایں بزرگ مردے عالم و عابد بودہ است، و اوّل کسے کہ از نژاد قریش دراں بلدہ درآمد و بسبب وے شعائر اسلام ظہور نمود و طغیان کفر منطقی شد
(امداد فی مآثر الاجداد ص ۲ بحوالہ فقہائے ہند ج ۵، ص ۳۱۴)

یعنی شیخ شمس الدین ایک عالم وعابد بزرگ تھے اور یہ خاندان قریش کے پہلے شخص ہیں جو اس شہر میں آئے اور جن کی وجہ سے اس نواح میں شعائر اسلام کی ترویج ہوئی اور کفر کی طغیانیوں کا سلسلہ بند ہوا۔

**صاحب حال بزرگ:** ۔ شیخ محمد معظم رحمہ اللہ کے فرزند شیخ رشید شیخ وجیہہ الدین رحمہ اللہ تھے جو شاہ ولی اللہ رحمہ اللہ کے جدامجد تھے یہ عالم دین اور صاحب حال بزرگ تھے۔ (فقہائے ہند ج ۵، ص ۳۱۵)

**باکمال والد صاحب کا تعارف:** ۔ شیخ وجیہ الدین رحمہ اللہ کے بیٹے شاہ عبدالرحیم تھے جو ۱۰۵۴ھ میں پیدا اور ستتر برس کی عمر پا کر ۱۱۳۱ھ میں فوت ہوئے۔ شاہ عبدالرحیم رحمہ اللہ اپنے عہد میں دیار ہند کے بہت بڑے عالم مفسر محدث اور فقیہہ تھے۔

**اشارہ غیبی پر دوسرا نکاح:** ۔ شاہ عبدالرحیم رحمہ اللہ کے فرزند رشید حضرت شاہ ولی اللہ رحمہ اللہ تھے۔ جو شاہ عبدالرحیم عمر کی ساٹھ منزلیں طے کر چکے تھے کہ دوسری شادی کی شاہ ولی اللہ رحمہ اللہ کے سوانح نگاروں اور خود شاہ صاحب نے بھی ''انفاس العارفین'' میں لکھا ہے کہ شاہ عبدالرحیم رحمہ اللہ نے دوسری شادی کسی غیبی اشارے کی وجہ سے کی تھی۔ بعض لوگوں نے اس پر اعتراض بھی کیا اور کہا: دریں عمر کدخدائی مناسب نہ بود، اس عمر میں شادی مناسب نہ تھی۔ (انفاس العارفین ص ۶۳)

لیکن شاہ عبدالرحیم رحمہ اللہ نے لوگوں کی یہ باتیں سنیں تو فرمایا: مدتے درازاز عمر من باقیست و فرزندان بوجود خواہند آمد
(انفاس العارفین ص ۶۴)

میری عمر کا طویل حصہ ابھی باقی ہے اور چند لڑکے ابھی اور پیدا ہوں گے چنانچہ شاہ ولی اللہ رحمہ اللہ لکھتے ہیں کہ اس شادی کے بعد

میرے والد شاہ عبدالرحیم رحمہ اللہ سترہ سال زندہ رہے اور ان کے دولڑ کے تولد ہوئے۔ (فقہائے ہندج ۵،ص ۳۱۶)

**تصوف کی فضا میں شاہ صاحب کی تربیت:۔** شاہ صاحب رحمہ اللہ نے علم وفضل کی گود اور تقویٰ وتصوف کی فضاء میں پرورش پائی۔ پانچ سال کی عمر میں پڑھنا شروع کر دیا تھا۔

**والد محترم سے تصوف کی کتابیں پڑھنا:۔** سلوک میں "عوارف" کا کچھ حصہ اور کچھ رسائل نقشبندیہ وغیرہ، حقائق میں "شرح رباعیات" مولانا جامی رحمہ اللہ اور" لوائح "، "مقدمہ شرح لمعات "، "مقدمہ نقد النصوص"، خواص اسماء وآیات میں اپنے والد گرامی شاہ عبدالرحیم رحمہ اللہ کا خاص مجموعہ جس کی انہوں نے چند مرتبہ اجازت دی۔ (فقہائے ہندج ۵،ص ۳۱۸)

**بیعت اور سترہ سال میں خلافت تصوف:۔** شاہ ولی اللہ رحمہ اللہ پندرہ سال کے ہوئے تو والد بزرگ وار نے ان کی تربیت روحانی کی طرف توجہ مبذول فرمائی اور اپنے حلقہ بیعت میں داخل کیا۔ سترہ سال کے ہوئے تو اپنا خلیفہ مقرر فرما لیا اور بیعت وارشاد کی اجازت مرحمت کی۔ بیعت وارشاد کی اجازت دیتے ہوئے انہوں نے" یدہ کیدی " یعنی ولی اللہ کا ہاتھ میرے ہاتھ کی طرح ہے۔ اسی سال انہوں نے انتقال کیا۔ والد کی رحلت کے بعد شاہ صاحب رحمہ اللہ نے مسند علم وارشاد کو زینت بخشی اوران کی جگہ درس وتدریس اور وعظ وارشاد میں مشغول ہو گئے۔ کم وبیش بارہ برس کتب دینیہ وعقلیہ کا درس دیتے رہے۔ اس اثنا میں شاہ صاحب رحمہ اللہ نے ہر علم میں مہارت حاصل کی اور ہر فن میں درجہ کمال کو پہنچے۔ ان پر توحید الٰہی کے راز کھلے جذب کی راہیں کشادہ ہوئیں معرفت وسلوک کی بہت بڑی دولت میسر آئی اور علوم وجدانیہ کی نعمت سے مالا مال ہوئے۔ (فقہائے ہندج ۵،ص ۳۲۰)

**بطور کشف کفار کی ذلت کی اطلاع (کرامت):۔** تاریخی نوعیت کا یہ خط شاہ عبدالرحیم رحمہ اللہ نے اورنگ زیب عالم گیر کی وفات سے دس بارہ سال بعد تحریر کیا تھا۔ غالباً وہ محمد شاہ کا ابتدائی عہد حکومت تھا اصل خط فارسی میں ہے اس کا اردو ترجمہ یہ ہے۔

بہ جانب وزیر الممالک آصف جاہ در تحریص جہاد تحریر یافت: یعنی وزیر الممالک آصف جاہ کی طرف جہاد کا شوق دلانے کے لئے تحریر کیا گیا۔

اس فقیر کے دل پر یہ بات منکشف ہوئی ہے کہ عالم ملکوت میں اس امر کا فیصلہ ہو چکا ہے کہ کفار ذلت وخواری سے دو چار ہوں اور اس سے کچھ عرصہ بعد باغیوں کا گروہ رسوائی اور خرابی میں مبتلا ہوا گر شوکت مآب اور صاحب شہامت آصف جاہ ان گمراہ لوگوں کی مخالفت میں کمر ہمت باندھ لیں تو یہ تمام کارنامے آپ کی طرف منسوب ہوں گے۔ تمام عالم آپ کا مطیع ہو گا اور یہ کوشش اللہ کے دین کے ترویج اور آپ کی حکومت کے استحکام کا ذریعہ ثابت ہوگی۔ (فقہائے ہندج ۵،ص ۳۲۴)

**دیگر اوصاف مولانا بھٹی کی نگاہ میں:۔** شاہ ولی اللہ رحمہ اللہ اوصاف گونا گوں کے حامل اور خصوصیات بوقلموں کے مالک تھے۔ انہوں نے اس وقت شعور کی آنکھیں کھولیں جب ہندوستان کی سلطنت مغلیہ کا آفتاب لب بام آ چکا تھا۔ قدیم مسلم معاشرہ ختم ہو رہا تھا اور پرانا سیاسی نظام جو کم وبیش دو سو سال سے مغل حکمرانوں کیلئے مضبوط بنیاد کی حیثیت رکھتا تھا۔ انہدام پذیر ہو چکا تھا ہر شعبہ حیات میں زوال اور ہر گوشہ زندگی میں انحطاط کے اثرات نہایت تیزی کے ساتھ پھیل رہے تھے۔ دینی حالت اور اخلاقی اقدار میں بھی کوئی استحکام نہ رہا تھا۔ ہر طرف طوائف الملو کی ابتری اور بدنظمی پھیلی ہوئی تھی۔ دہلی کی وہ عظمت جو شاہ جہاں اور عالم گیر کے دور حکومت کا طرہ امتیاز تھی خاک میں مل چکی تھی ایسے وقت میں شاہ ولی اللہ رحمہ اللہ پیدا ہوئے اور تنہا ایک شخص نے وہ کارہائے نمایاں انجام دیے کہ پوری ایک جماعت بھی نہیں دے سکتی۔

شاہ ولی اللہ رحمہ اللہ کو اللہ نے بے شمار کمالات سے نوازا تھا تفسیر حدیث، فقہ، تصوف، کلام منطق، فلسفہ، تاریخ سیاست، اقتصادیات معاشیات ہر موضوع پر ان کی گہری نظر تھی۔ انہوں نے اسلام اور فلسفہ اسلام کو جس طرح مربوط شکل میں پیش کیا ہے اور جس اسلوب میں اس کے تمام گوشوں کو نکھارا اور واضح فرمایا ہے اس میں کوئی انکا حریف نہیں۔ انہوں نے جس نہج سے مختلف پیش آئند مسائل پر بحث کی ہے وہ انہی کا حصہ ہے۔ موضوع کی وضاحت میں وہ جو دلائل پیش کرتے ہیں اور جس زور بیان اور منطقی تسلسل

سے بات کو آگے بڑھاتے ہیں اس میں کوئی ان کا مقابلہ نہیں کر سکتا۔ (فقہائے ہند ج ۵، ص ۳۲۶)

**ا کی تصنیفات عالم اسلام کا سرمایۂ افتخار:۔** مصنف کی حیثیت سے شاہ ولی اللہ رحمہ اللہ کا درجہ بہت بلند ہے اور ان کا شمار معمورۂ ارض کے جلیل القدر مصنفین میں ہوتا ہے۔انہوں جو بیش قیمت علمی ترکہ تصنیفات کی صورت میں اپنے پیچھے چھوڑا ہے وہ ایک قوم یا ایک اقلیم کی میراث نہیں بلکہ بجا طور پر پوری ملت اسلامیہ اور پورے عالم اسلام کا سرمایہ افتخار ہے۔ان کی تصانیف کی عظمت کا راز، صرف کثرت ہی میں پوشیدہ نہیں بلکہ موضوع کا تنوع، کتابوں کی مقبولیت و ترویج مضامین کے اشکال اور پیچیدگی کی عقدہ کشائی دقیق سے دقیق مسائل کا حکیمانہ پیرائیہ بیان میں اظہار کتابوں کی ضخامت خیالات کا عمق، افکار کی گہرائی، الفاظ میں اختصار اور مطالب میں وسعت، یہ وہ اوصاف ہیں جو ان کی تصانیف کو دیگر مصنفین کی تصانیف سے امتیاز بخشتے ہیں۔ (فقہائے ہند ج ۵، ص ۳۲۷)

**تصانیف کی خصوصیت:۔** شاہ ولی اللہ رحمہ اللہ کی تصانیف بالعموم زمان و مکان کی قید سے مبرا اور اپنے وقت و دور کے شکوہ و شکایت سے پاک ہیں۔ان کی بعض تصانیف کے چند مقامات کو چھوڑ کر یہ معلوم ہی نہیں ہوتا کہ یہ کتابیں اس دور میں معرض تحریر میں لائی گئی ہیں جب اس ملک کا امن و سکون غارت ہو گیا تھا۔اور ارض ہند میں خانہ جنگی، سیاسی بدامنی اور شور و شر کا دور دورہ رہا تھا۔ (فقہائے ہند ج ۵، ص ۳۲۸)

**نایاب مکتوب میں شاہ صاحب کے کمالات:۔** شاہ صاحب کی تصانیف کیفیت و کمیت کے اعتبار سے اپنی مثال آپ ہیں ان کی وفات کے وقت رائے بریلی کے مشہور بزرگ سید محمد نعمان حسنی دہلی میں موجود تھے اور شاہ صاحب کے پاس تھے۔انہوں نے رائے بریلی ہی کے ایک دوسرے بزرگ سید ابوسعید حسنی رحمہ اللہ (متوفی ۹ رمضان المبارک ۱۱۹۳ھ) کے نام ایک مکتوب ارسال کیا تھا جس میں شاہ صاحب کے اوصاف و کمالات، علم و فضل تدین و تقویٰ آخری علالت اور وفات کی تفصیلات بیان کی ہیں۔ یہ مکتوب فارسی زبان میں ہے اور غیر مطبوعہ شکل میں ندوۃ العلماء (لکھنؤ) کے کتب خانے میں موجود ہے اس مکتوب میں انہوں نے شاہ صاحب کی تصنیفات کی تعداد نوے بلکہ اس سے بھی زیادہ بتائی ہے۔اس ضمن میں مکتوب نگار سید محمد نعمان حسنی کے الفاظ لائق ملاحظہ ہیں:

صاحب من! ظاہر صحبت ایشاں روباستستار کشیدہ ، تصنیفات آنحضرت نود بل زیادہ ، در علوم دین ، از تفسیر و اصول دفقه و کلام و حدیث مثل حجته الله البالغه و اسرار فقه منصور وازاله الخفا عن الخلفا ، و ترجمه قرآن که ہر واحد قریب به ہشتار ونود جز کلاں به حجم خواہد بود ، و دیگر رسائل درحقائق و معارف مثل الطاف القدس و ہمات و فیوض الحرمین و انفاس العارفین و غیر ہم که نشان از صحبت و برکت خدمت می د ہند می بایدکه عزیمت برایں آرند که ہمه رانویسانیده رائج نماینده باندك توجہات سرانجام خواہد یافت ، ومثل ایں تصنیفات والله علم در اسلام تصنیف شده باشید یا نه ۔

صاحب من! حضرت شاہ صاحب رحمہ اللہ کی ظاہری صحبت تو اب میسر نہیں آ سکتی۔البتہ علوم دینیہ میں ان کی تصنیفات نوے کے قریب بلکہ اس سے بھی زیادہ ہیں۔جو تفسیر، اصول، فقہ، کلام اور حدیث سے متعلق ہیں۔جیسے حجۃ اللہ البالغہ، اسرار فقہ منصور، ازالۃ الخفاء عن الخلفا اور ترجمہ قرآن۔ان میں سے ہر کتاب کافی بڑی ضخامت پر مشتمل ہے۔علاوہ ازیں دیگر رسائل ہیں جو حقائق و معارف کو محیط ہیں جیسے الطاف القدس، ہمعات، فیوض الحرمین اور انفاس العارفین وغیرہ یہ کتابیں حضرت شاہ صاحب کے فیوض و برکات کی نشاندہی کرتی ہیں آپ کو چاہیے کہ ان تمام کتابوں کو لکھوا کر رائج کرنے کا عزم فرمائیں۔ یہ کام تھوڑی سی توجہ سے انجام پا سکتا ہے۔خدا ہی بہتر جانتا ہے کہ اسلام کے گزشتہ دور میں اس قسم کی کتابیں معرض تصنیف میں آئی ہیں یا نہیں۔ (فقہائے ہند ج ۵، ص ۳۲۹)

**تصوف سے متعلقہ کتب کا تعارف:۔** تفہیمات الٰہیہ:۔(دو جلد) اس میں عربی اور فارسی میں تصوف و سلوک اور علوم شریعت سے متعلق مختلف باتیں بیان کی گئی ہیں۔بعض ذاتی کیفیات و مشاہدات بھی ذکر کیے گئے ہیں۔بعض تفہیمات عربی میں ہیں اور بعض فارسی میں ہیں۔ (فقہائے ہند ج ۵، ص ۳۳۵)

**الخیر الکثیر**:۔ یہ کتاب عربی زبان میں ہے علم اسرار و حقائق اور تصوف کے بارے میں بلند پایہ کتاب ہے۔

**فیوض الحرمین**:۔ قیام حرمین کے زمانے میں جو روحانی افاضات و مشاہدات روح و قلب پر وارد ہوئے۔ انہیں تفصیل سے بیان کیا گیا ہے۔

**الدرالثمین فی مبشرات النبی الامین**:۔ اس میں ان مبشرات کا ذکر ہے جو رسول اللہ ﷺ سے خود شاہ صاحب رحمہ اللہ کو یا ان کے بعض نسبی یا روحانی بزرگوں کو حاصل ہوئے۔

**انفاس العارفین**:۔ اس میں شاہ صاحب رحمہ اللہ نے اپنے بزرگوں کے احوال و سوانح کا تذکرہ تحریر فرمایا ہے۔ کتاب بعض بیش قیمت معلومات کو محیط ہے۔

**انسان العین فی مشائخ الحرمین**:۔ اس میں اپنے مشائخ و اساتذہ حرمین مثلاً شیخ احمد شناوی، شیخ احمد قشاشی، سید محمد علوی، سید عبدالرحمٰن الادریسی، الشہیر بالمحجوب اور شمس الدین محمد رحمہم اللہ وغیرہ کا تذکرہ ہے۔

**القول الجمیل فی بیان سواء السبیل**:۔ اس میں برصغیر پاک و ہند میں صوفیاء کے جو سلسلے رائج ہیں ان کا ذکر کیا گیا ہے۔ ۱۲۹۱ھ میں یہ کتاب مولوی خرم علی نے مطبع نظامی کان پور سے شاہ عبدالعزیز دہلوی رحمہ اللہ کے اردو ترجمے اور حاشیے کے ساتھ ''شفاء العلیل'' کے نام سے شائع کی تھی۔

**الانتباہ فی سلاسل اولیاء اللہ**:۔ یہ کتاب صوفیاء کے مختلف سلسلوں کی تاریخ اور ان کی بعض تعلیمات کے مختصر تذکرے پر مشتمل ہے۔ ۱۳۱۱ھ میں سید ظہیر الدین عرف سید احمد نے جو حضرت شاہ رفیع الدین دہلوی رحمہ اللہ کے نواسے تھے اس کو مع اردو ترجمے کے مطبع احمدی سے شائع کیا تھا۔

**الطاف القدس**:۔ اس میں تصوف کے بنیادی تصورات کو موضوع بحث ٹھہرایا ہے۔

**سطعات**:۔ مسائل تصوف سے متعلق ہے یہ کتاب سید ظہیر الدین عرف سید احمد نے مطبع احمدی سے شائع کی تھی اور اس کی وجہ اشاعت ان الفاظ میں بیان کی تھی۔ منشا دلی اس کم ترین کا یہ ہے کہ اس کے نفع سے اعانت مدرسہ کہنہ مولانا شاہ عبدالعزیز رحمہ اللہ کی جاوے اور جو عرصہ چالیس سال سے چراغ علم گل ہو گیا ہے جس میں اولاد مولانا شاہ رفیع الدین رحمہ اللہ رہتی ہے از سر نو روشن کیا جاوے۔

**لمعات**:۔ اس میں علم تصوف کے بعض اہم مسائل بیان کئے گئے ہیں۔

**ھوامع شرح حزب البحر**:۔ یہ حزب البحر کی شرح ہے۔

**شرح رباعتیں**:۔ خواجہ باقی باللہ رحمہ اللہ (متوفی ۲۵ جمادی الاخری ۱۰۱۲ھ) کی دو رباعیوں کی شرح جس میں تصوف کے بعض اہم نکات بیان کیے گئے ہیں۔

**امداد فی ماثر الاجداد**:۔ یہ ایک مختصر رسالہ ہے جس میں شاہ صاحب رحمہ اللہ نے اپنے بعض بزرگوں کے حالات تحریر کیے ہیں۔

**العطیۃ الصمدیہ فی الانفاس المحمدیہ**:۔ یہ چھوٹا سا رسالہ شیخ محمد پھلتی رحمہ اللہ کے حالات میں ہے جو شاہ صاحب کے نانا تھے۔

**بوارق الولایۃ**:۔ یہ رسالہ انفاس العارفین میں شامل ہے۔

**شفاء القلوب**:۔

**شاہ صاحب بحر تصوف کے شناور**:۔ شاہ ولی اللہ رحمہ اللہ بحر تصوف کے شناور اور اس کی تمام اداؤں سے بہ درجہ غایت آشنا تھے۔ اس کی چند وجوہ ہیں۔

ا۔ ان کے دور میں تصوف کا عام چرچا تھا اور اہل علم میں اس کو بڑی اہمیت حیثیت حاصل تھی۔

۲۔شاہ صاحب رحمہ اللہ کے اسلاف اس علم سے گہری وابستگی رکھتے تھے، ان کے خاندان کے دیگر اہل علم کو بھی اس سے لگاؤ تھا۔شاہ صاحب کے اخلاف کو بھی اس سے دلچسپی قائم رہی۔

۳۔انہی اہل علم کی بات کو زیادہ لائق اعتناء سمجھا جاتا تھا، جو تصوف سے راہ ورسم رکھتے۔اب بھی عام طور پر یہی حال ہے۔

۴۔ایک بہت بڑی وجہ یہ تھی جو اس دور میں بھی ہے اور اسے کبھی نظر انداز نہیں کیا جا سکتا کہ مسلمانوں کے متعدد علوم وفنون میں تصوف کی چھاپ موجود ہے مثلاً ان کے ادب میں تصوف کے اثرات پائے جاتے ہیں، ان کی شعر وشاعری کو اس نے بہت متاثر کیا ہے، فلسفۂ اسلام کی توضیح وتبیین میں اس کی طرف رجوع کرنا ضروری ہے،، مذہب میں اس کو باقاعدہ عمل دخل ہے، اسلام کی تبلیغ واشاعت کے اسلوب میں اس سے مدد لی جاتی ہے، مسلمانوں کی ثقافت کا یہ ایک اہم جزو بن گیا ہے اور ان کے رسم ورواج تک میں اسکی جڑیں پیوست ہوگئی ہیں۔لہٰذا شاہ صاحب رحمہ اللہ کا اس سے اثر پذیر ہونا اس کے مختلف گوشوں سے واقفیت حاصل کرنا وقت کا ضری تقاضا تھا۔ (فقہائے ہند ج ۵،ص ۳۶۷ تا ۳۶۸)

**شاہ صاحب کا مرکز التفات ''علم تصوف''**:۔شاہ صاحب نے اس علم کو مرکز التفات ٹھہرایا اور پھر اس میں اس درجے رسوخ حاصل کیا اور گہرائی کو پہنچنے کہ اسے بہ طور مثال پیش کیا جاتا ہے۔

تصوف کو مسلمانوں کے لٹریچر کے ایک لازمی جز کی حیثیت حاصل ہوگئی ہے اگر کوئی شخص اس سے عدم اعتنا کرتا ہے تو اسے یہ سوچنا پڑے گا کہ اس طرز عمل سے مسلمانوں کے بہت سے اجزاء علم متأثر ہوں گے اور ان امور سے تہی دامن ہونے کے خطرات ابھریں گے جو ہمارے متعدد علوم میں پوری طرح رچ بس گئے ہیں۔ (فقہائے ہند ج ۵،ص ۳۳۰ تا ۳۳۹)

**تصوف حصول اخلاص واخلاق کا ذریعہ**:۔علاوہ ازیں اس حقیقت کو بھی نظر سے اوجھل نہیں کیا جا سکتا کہ صحیح تصوف سے قلب میں اخلاص کے جذبات ابھرتے اور روح میں احسان کے داعیے کروٹ لیتے ہیں۔اخلاق کا پاکیزہ عاطفہ جنم لیتا اور کردار کی نئی دنیا عالم وجود میں آتی ہے۔زبان آشنائے عذوبت اور گفتار ہم آہنگ لطافت ہوتی ہے۔(فقہائے ہند ج ۵ ،ص ۳۶۹)

**تصوف زندگی سنوارنے کا ذریعہ**:۔صحت مندانہ تصوف سے بہ الفاظ واضح اس تصوف سے جسے کتاب وسنت کی روشنی میں اختیار کیا جائے انسان کے دل میں ترحم، تلطف، دوسرے کی ہمدردی، ایثار خدمت گزاری، خدا ترسی، اللہ کا خوف ابنائے جنس سے محبت، مخلوق خدا سے مودت، تقویٰ الٰہی، فرائض شرعی کی تکمیل، اصلاح نفس، بڑے کی تکریم اور چھوٹے پر شفقت وغیرہ کے جذبات پیدا ہوتے ہیں۔منفی انداز یہ ہے کہ غفلت قلب، انتقامی جذبات، حسد وکدورت، خواہشات نفس، عداوت ودشمنی، ہوا وہوس، غیظ وغضب اور دیگر برائیوں کا تصوف سے خاتمہ ہوتا ہے۔یہی وہ تصوف ہے جس کو اپنانے سے انسان نیکی اور صالحیت کا پیکر بن جاتا ہے اور یہی وہ تصوف ہے جو عین اسلام ہے اور شاہ صاحب اپنے مخاطبین کو اسی تصوف کی تلقین اور تبلیغ فرماتے ہیں۔(فقہائے ہند ج ۵ ،ص ۳۶۹)

**تصوف پر علمی ذخیرہ**:۔شاہ صاحب رحمہ اللہ نے علم تصوف کے بارے میں متعدد کتابیں تصنیف کیں جن میں قول الجمیل، الطاف القدس، خیر کثیر، انتباہ فی سلاسل اولیاء اللہ، سطعات، ہمعات، لمعات قابل ذکر ہیں۔علاوہ ازیں تفہیمات الٰہیہ کا اکثر حصہ مسائل تصوف سے متعلق ہے۔انفاس العارفین میں بھی تصوف کے بہت سے مباحث آ گئے ہیں۔ان کتابوں کے اردو ترجمے بھی شائع ہو چکے ہیں۔لیکن ان کے بیشتر مسائل نہایت مشکل اور پیچیدہ ہیں ان کا سمجھنا بھی ہر صاحب علم کے بس کا روگ نہیں۔(فقہائے ہند ج ۵ ،ص ۳۷۰)

**جون پور تصوف وسلوک کا مرکز**:۔اہل ہند میں علم وفضل اور تصوف وسلوک کے لحاظ سے گزشتہ دور میں صوبہ یوپی کے شہر جون پور کو بڑی خصوصیت حاصل رہی ہے۔ وہاں کے اہل علم وذی فضل حضرات نے بے حد شہرت پائی اور تصنیف وتالیف، درس وتدریس اور دیگر اوصاف وکمالات میں بلند مرتبے کو پہنچے۔(فقہائے ہند ج ۵ ،ص ۴۰۹)

**نام کتاب:۔ نبی کریم ﷺ سے محبت اور اس کی علامتیں**

**مصنف:۔ پروفیسر ڈاکٹر فضل الٰہی..... ناشر:۔مکتبہ قدوسیہ اردو بازار لاہور**

## اولیاء کا مقام فناء فی الرسول اور ہم اہلحدیث کی محبت رسول ﷺ

**رسول ﷺ کی محبت ایمان کا جزو لازم ہے:۔** جناب رسول اللہ ﷺ کی محبت ایمان کا لازم جزو ہے۔قرآن وسنت کی رو سے ضرورت ہے کہ ہر شخص کے دل میں جناب نبی کریم ﷺ کی محبت اپنی جان، والد، اہل وعیال، مال ودولت اور دنیا کی سب چیزوں سے زیادہ ہو۔جس کا دل آپ کے ساتھ اس قسم کی محبت سے محروم ہے، وہ عذاب الٰہی کو دعوت دیتا ہے۔اس پر دنیا میں، یا آخرت میں، یا دونوں ہی میں عذاب نازل ہونے کی وعید ہے۔قرآن وسنت میں اس بارے میں جو کچھ ارشاد فرمایا گیا ہے اس کا مختصر سی تشریح کے ساتھ ذیل میں ذکر کیا جاتا ہے۔

**اپنی جان سے زیادہ محبت کی فرضیت:۔** جناب رسول اللہ ﷺ سے اپنی جان سے زیادہ محبت کرنے کی فرضیت پر درج ذیل حدیث شریف دلالت کرتی ہے۔''روی الامام البخاری عن عبداللہ بن ھشام رضی اللہ عنہ قال:کنا مع النبی ﷺ وھو آخذ بید عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ فقال لہ عمر رضی اللہ عنہ :(یارسول اللہ ! لانت احب الی من کل شیء الا من نفسی ) فقال النبی ﷺ (لا والذی نفسی بیدہ ! حتی اکون احب الیک من نفسک '')۔

فقال لہ عمر :(فاہ الآن واللہ ! لانت احب الی من نفسی ) فقال النبی ﷺ :(الان یا عمر)(صحیح بخاری)

''امام بخاری حضرت عبداللہ بن ہشام رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ انہوں نے کہا: ہم نبی کریم ﷺ کے ساتھ تھے، آپ ﷺ نے حضرت عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ کا ہاتھ تھام رکھا تھا۔عمر رضی اللہ عنہ نے آپ ﷺ سے عرض کیا: اے اللہ کے رسول ﷺ!یقیناً آپ میری جان کے سوا ہر چیز سے زیادہ پیارے ہیں۔آپ ﷺ نے فرمایا: نہیں قسم ہے اس ذات کی جس کے ہاتھ میں میری جان ہے! اس وقت تک کہ میں تجھے تیری جان سے بھی زیادہ پیارا نہ ہو جاؤں۔عمر رضی اللہ عنہ نے عرض کی: اللہ تعالیٰ کی قسم! یقیناً اب آپ مجھے میری جان سے بھی زیادہ پیارے ہیں۔نبی کریم ﷺ نے فرمایا: اے عمر! اب بات بنی ہے۔

علامہ عینی نبی کریم ﷺ کے قول'' لا والذی نفسی بیدہ ! حتی اکون احب الیک من نفسک'' کی شرح کرتے ہوئے فرماتے ہیں: تیرا ایمان اس وقت تک کامل نہ ہوگا جب تک تیرے نزدیک میں تیری جان سے بھی زیادہ پیارا نہ قرار پا جاؤں۔(ملاحظہ ہو: عمدۃ القاری، ج ۲۳،ص ۱۶۹)

نبی کریم ﷺ کے ارشاد مبارک ''الان یا عمر'' کی شرح میں علامہ عینی رحمہ اللہ فرماتے ہیں:''یعنی تمہارا ایمان اب کامل ہوا۔

مذکورہ بالا حدیث میں دیگر باتوں کے علاوہ ایک انتہائی قابل توجہ بات یہ ہے کہ جناب رسول صادق وامین ﷺ نے قسم کھا کر بیان فرمایا کہ ایمان کی تکمیل کیلئے آپ ﷺ کا مومن کو اپنی جان سے زیادہ محبوب وعزیز ہونا ضروری ہے۔حالانکہ آپ ﷺ کی ذات گرامی اس درجہ رفیع المرتبت ہے کہ آپ قسم نہ بھی کھائیں تب بھی آپ کی ہر بات ٹھیک اور شبہ سے بلند وبالا ہے اور جب آپ کوئی بات قسم کھا کر فرمادیں تو وہ بات کتنی زیادہ پختہ ہوگی کیونکہ معلوم ہے کہ قسم کلام کی پختگی پر دلالت کرتی ہے۔(نبی کریم ﷺ سے محبت اور اس کی علامتیں ص ۱۳ تا ۱۵)

**اپنے والد اور بیٹے سے زیادہ محبت:۔** ہر مسلمان پر فرض ہے کہ جناب نبی کریم ﷺ اس کے نزدیک اپنے والد اور اولاد سے بھی زیادہ پیارے ہوں۔درج ذیل حدیث اس بات پر دلالت کرتی ہے:''روی الامام البخاری عن ابی ھریرۃ رضی اللہ عنہ ان رسول اللہ ﷺ قال :فوالذی نفسی بیدہ لا یومن احدکم حتی اکون احب الیہ من والدہ وولدہ(صحیح بخاری)

امام بخاری رحمہ اللہ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: اس ذات کی قسم جس

کے ہاتھ میں میری جان ہے! تم میں کوئی شخص اس وقت تک مومن نہیں بن سکتا جب تک کہ میں اس کے نزدیک اس کے والد اور بیٹے سے زیادہ پیارا نہ ہو جاؤں۔

اس حدیث میں بھی رسول اللہ ﷺ نے جو بات فرمائی قسم کھا کر فرمائی تا کہ امت کے سامنے بات کی پختگی واضح ہو کر ان کے دل کی گہرائی میں اتر جائے۔ اس حدیث شریف کی روشنی میں محدثین کرام نے ایک سوال اٹھایا ہے کہ حدیث شریف میں جو لفظ (الوالد) فرمایا گیا ہے۔ کیا ماں بھی اس میں داخل ہے؟

حافظ ابن حجر رحمہ اللہ نے اس سوال کے جواب میں فرمایا: اگر لفظ " الوالد " سے مراد وہ ہے جس کا بچہ ہو تو یہ لفظ باپ اور ماں دونوں کو شامل ہے۔

یا جواب میں یوں کہا جائے گا کہ ماں باپ میں سے ایک کے ذکر کرنے سے دوسرا خود بخود اس میں شامل سمجھا جائے گا۔ جس طرح کی اضداد میں سے ایک کے ذکر سے دوسرا سمجھتا ہے۔ اس جواب کی روشنی میں " الوالد " کا ذکر بطور مثال کیا گیا ہے اور اس سے انتہائی قریبی افراد مراد ہیں۔ تو گویا نبی کریم ﷺ کے فرمان کا مطلب یہ ہوا کہ آپ ﷺ اس کے انتہائی قریبی لوگوں سے بھی زیادہ پیارے ہوں۔ (فتح الباری ج ۱ ص ۵۹)

**اہل وعیال اور مال سے زیادہ محبت:** ۔ ہر مسلمان پر لازم ہے کہ جناب رسول اللہ ﷺ اسے اپنے اہل وعیال مال و دولت اور کائنات کے تمام لوگوں سے زیادہ پیارے ہوں۔ اس بات پر درج ذیل حدیث شریف دلالت کرتی ہے۔

" روی الامام مسلم عن انس رضی الله قال: قال رسول الله ﷺ (لا یومن عبد حتی اکون احب الیه من اهله وما له والناس اجمعین) (صحیح مسلم ج ۱ ص ۶۷ حافظ ابو یعلیٰ نے بھی اپنی مسند میں اس حدیث کو روایت کیا ہے ملاحظہ ہو: مسند ابی یعلی ج ۷ ص ۸)

امام مسلم حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ انہوں نے فرمایا کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: کوئی بندہ اس وقت تک مومن نہیں ہو سکتا جب تک میں اس کے نزدیک اس کے اہل مال اور سب لوگوں سے زیادہ پیارا نہ ہو جاؤں۔
(نبی کریم ﷺ سے محبت اور اس کی علامتیں ص ۱۵، ۱۶)

**مخلوق میں سے کسی کے ساتھ نبی کریم ﷺ سے زیادہ محبت کرنے پر وعید:** ۔ اللہ تعالیٰ کی طرف سے ان لوگوں کیلئے وعید ہے جو اللہ تعالیٰ، رسول کریم ﷺ اور جہاد سے زیادہ محبت اپنے باپوں، بیٹوں، بھائیوں، بیویوں، برادریوں، مالوں، تجارت یا گھروں کے ساتھ رکھتے ہیں۔ قرآن کریم میں اللہ عزوجل ارشاد فرماتے ہیں۔

" قل ان کان اباؤکم وابناؤکم واخونکم وازوٰجکم وعشیرتکم واموال اقترفتموها وتجٰرة تخشون کسادها ومسٰکن ترضونهآ احب الیکم من الله ورسوله وجهاد فی سبیله فتربصوا حتی یاتی الله بامره والله لا یهدی القوم الفٰسقین " (سورة التوبة ۲۴)

ترجمہ: کہہ دیجئے اگر تمہارے باپ، تمہارے بیٹے، تمہارے بھائی، تمہاری بیویاں، تمہاری برادری، تمہارا مال جو تم نے کمایا ہے تمہاری تجارت جس کے مندا پڑ جانے سے ڈرتے ہو تمہارے رہنے کے مکانات جو تمہیں پسند ہیں اللہ تعالیٰ اس کے رسول، اور اللہ تعالیٰ کی راہ میں جہاد کرنے سے زیادہ عزیز ہیں تو انتظار کرو یہاں تک کہ اللہ تعالیٰ اپنا حکم لے آئے اور اللہ تعالیٰ فاسقوں کو ہدایت نہیں دیتا۔

حافظ ابن کثیر رحمہ اللہ اس آیت کریمہ کی تفسیر میں فرماتے ہیں: اگر یہ چیزیں تمہیں اللہ تعالیٰ اس کے رسول اللہ ﷺ اور ان کی راہ میں جہاد سے زیادہ عزیز ہیں تو پھر تم اس بات کا انتظار کرو کہ اس کے گوناگوں عذابوں میں سے تم پر کس قسم کا عذاب نازل ہوتا ہے۔ (مختصر تفسیر ابن کثیر)

امام مجاہد اور امام حسن رحمہما اللہ تعالیٰ کے ارشاد " حتی یاتی اللہ بامرہ " کی تفسیر میں فرماتے ہیں: اخروی عذاب یا فوری دنیوی عذاب۔ (ماخوذ از تفسیر القرطبی ج ۸، ص ۹۵، ۹۶)

علامہ زمخشری فرماتے ہیں: یہ انتہائی خوف ناک آیت ہے اس سے زیادہ خوف ناک آیت تم اور کوئی نہ پاؤ گے۔

امام قرطبی کا فرمان ہے: یہ آیت کریمہ اللہ تعالیٰ اور ان کے رسول اللہ ﷺ کی محبت کی فرضیت پر دلالت کرتی ہے اور یہ محبت ہر عزیز اور پیاری چیز کی محبت پر مقدم ہے۔ (تفسیر القرطبی ج ۸، ص ۹۵ نیز ملاحظہ ہو: ایسر التفاسیر للشیخ الجزائری ج ۲ ص ۱۷۷)

**نبی کریم ﷺ کی محبت کے ثمرات وفوائد:۔** یہ تو معلوم ہے کہ نبی کریم ﷺ ہماری محبت کے محتاج نہیں ہیں۔ ہم ناکارہ لوگ آپ سے محبت کریں یا نہ کریں، اس سے آپ کی عزت وعظمت اور رفعت وبزرگی میں نہ کچھ اضافہ ہوگا اور نہ کمی واقع ہوگی۔ وہ تو کائنات کے خالق، مالک، رازق اور نظام چلانے والے اللہ تعالیٰ کے حبیب ہیں۔ اسی پر بس نہیں بلکہ ان کا مقام ومرتبہ تو رب ذوالجلال کے ہاں اتنا عظیم اور بلند ہے کہ جو ان کی اتباع کرے وہ اسے بھی اپنا محبوب بنا لیتے ہیں اور اس کے گناہ معاف فرما دیتے ہیں۔ مولائے کریم خود ارشاد فرماتے ہیں۔

" قل ان كنتم تحبون الله فاتبعوني يحببكم الله ويغفر لكم ذنوبكم والله غفور رحيم "۔ (سورۃ آل عمران ۳۱)

ترجمہ: کہہ دیجئے کہ اگر تم واقعی اللہ تعالیٰ سے محبت کرتے ہو تو میری پیروی کرو۔ اگر تم نے ایسا کیا تو اللہ تعالیٰ تم سے محبت کرے گا اور تمہاری خطائیں بخش دے گا وہ بڑا ہی بخشنے والا مہربان ہے۔

نبی کریم ﷺ سے محبت کا فائدہ محبّ ہی کو حاصل ہوتا ہے۔ وہ آپ ﷺ کی محبت کی وجہ سے دنیا وآخرت میں سرفراز وسربلند ہوتا ہے۔ ذیل میں اسی موضوع پر قدرے تفصیل سے بفضل رب کریم گفتگو کرتے ہیں۔

**۱۔ آنحضرت ﷺ کی محبت لذت ایمان کا باعث:۔** اللہ تعالیٰ نے ایمان کی لذت کے حصول کے کچھ اسباب بیان فرمائے ہیں ان میں سے ایک اہم سبب یہ ہے کہ بندہ نبی کریم ﷺ سے ساری مخلوق سے زیادہ محبت کرے۔ درج ذیل حدیث شریف اسی بات پر دلالت کناں ہے: "روى الشيخان عن انس رضى الله عنه عن النبى ﷺ قال: " ثلاث من كن فيه وجد حلاوة الايمان، ان يكون الله ورسوله احب اليه مما سوا هما، وان يحب المرء لا يحبه الا الله وان يكره ان يعود فى الكفر كما يكره ان يقذف فى النار "

(متفق عليه صحيح البخاري ۱، ۶۰ صحيح مسلم ۱، ۶۶ الفاظ صحيح البخاري کے ہیں)

امام بخاری اور امام مسلم رحمہما اللہ حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ انہوں نے نبی کریم ﷺ سے روایت کی کہ آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا: جس شخص میں تین خصلتیں ہوں وہ ایمان کی لذت سے بہرہ یاب ہوگا۔

اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول اللہ ﷺ اسے سب سے زیادہ پیارے ہوں جس سے محبت کرے صرف اللہ تعالیٰ کی رضا کیلئے کرے کفر کی طرف پلٹنے کو اسی طرح ناپسند کرے جس طرح آگ میں پھینکے جانے کو ناپسند کرتا ہے۔

ایمان کی لذت سے مراد، جیسا کہ علمائے امت نے بیان فرمایا ہے اللہ تعالیٰ کی تابعداری میں لذت محسوس کرنا دین کی خاطر تکالیف برداشت کرنا، اور اسے دنیوی ساز وسامان پر ترجیح دینا ہے۔

اللہ اکبر! کتنا عظیم الشان اور بیش قیمت ہے یہ صلہ! اے مولائے کریم ہمیں اس سے محروم نہ فرمانا۔ آمین رب العالمین!

**۲۔ نبی کریم ﷺ کے محبّ کا آخرت میں مقام:۔** جس شخص نے دنیا میں ایمان کی حالت میں نبی کریم ﷺ سے محبت وہ آخرت میں آپ ﷺ ہی کے ساتھ ہوگا۔ درج ذیل حدیث شریف اس بات کو واضح کرتی ہے۔ "روى الامام مسلم عن انس بن مالك رضى الله عنه قال: (جاء رجل الى رسول الله ﷺ فقال، يارسول الله! متى الساعة!)

قال: (وما اعددت للساعة؟) قال: (حب الله ورسوله) قال: (فانك مع من اجبت)

قال انس رضى الله عنه: (فما فرحنا بعد الاسلام فرحا اشد من قول النبى ﷺ (فانك مع من اجبت)

قال انس رضى الله عنه: (فان احب الله ورسوله ابا بكر و عمر رضى الله عنهما فارجوان اكون معهم، وان لم اعمل باعمالهم)

(صحیح مسلم ج۴ص۲۰۳۲، امام بخاری نے بھی قریباً ملتے جلتے الفاظ کے ساتھ اس حدیث کو روایت کیا ہے۔ ملاحظہ ہو صحیح البخاری ۱۰/۵۵۳)

امام مسلم حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ انہوں نے فرمایا: ایک شخص رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا اور عرض کی، قیامت کب ہے؟ نبی کریم ﷺ نے فرمایا: تو نے قیامت کے لئے کیا تیار کر رکھا ہے؟

اس نے عرض کی: اللہ اور ان کے رسول ﷺ کی محبت۔ نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا: بے شک تو اسی کے ساتھ ہے جس کے ساتھ تو نے محبت کی۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں: ہمیں اسلام لانے کے بعد کسی بات سے اتنی زیادہ مسرت نہ ہوئی جتنی نبی کریم ﷺ کے ارشاد گرامی ''فانك مع من احببت'' بے شک تو اسی کے ساتھ ہے جس کے ساتھ تو نے محبت کی) سے ہوئی۔

حضرت انس رضی اللہ عنہ نے مزید کہا: میں اللہ تعالیٰ ان کے رسول اللہ ﷺ ابوبکر اور عمر رضی اللہ عنہما سے محبت کرتا ہوں اور مجھے امید ہے کہ (آخرت میں) انہی کے ساتھ ہوں گا اگر چہ میں نے ان کے برابر اعمال نہیں کئے۔

اسی بات پر دلالت کرنے والی ایک اور حدیث شریف درج ذیل ہے: ''راوه الشيخان عن عبدالله بن مسعود رضی الله عنه قال : جاء رجل الی رسو ل الله ﷺ فقال : یارسو ل الله !كيف تقول فی رجل احب قوماً ولم يحلق بهم )فقال رسو ل الله ﷺ : (المرء مع من احب )(متفق عليه : صحيح البخاری ج۱ص۵۵۷،صحيح مسلم ج۴ص۲۰۳۴۔الفاظ صحيح البخاری کے ہیں)

امام بخاری اور امام مسلم رحمہما اللہ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ انہوں نے کہا: ایک شخص جناب رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا اور عرض کی: آپ ﷺ اس شخص کے بارے میں کیا فرماتے ہیں جو کسی قوم سے محبت تو کرتا ہے لیکن اس نے اتنے نیک اعمال نہیں کیے جتنے انہوں نے کیے ہیں؟۔ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: آدمی اسی کے ساتھ ہے جس کے ساتھ اس نے محبت کی۔ نبی کریم ﷺ کے ارشاد گرامی'' المرء مع من احب '' سے مراد یہ ہے کہ جس کے ساتھ محبت کی اسی کے ساتھ جنت میں ہوگا۔ (ملاحظہ ہو: عمدۃ القاری ۲۲،۱۹۷)

## نبی کریم ﷺ سے محبت کی علامتیں

علمائے امت نے قرآن وسنت کی روشنی میں نبی کریم ﷺ سے محبت کی علامتوں کو بیان فرمایا ہے۔ مثال کے طور پر قاضی عیاض رحمہ اللہ فرماتے ہیں: نبی کریم ﷺ کی سنت کی نصرت وتائید کرنا آپ ﷺ پر نازل کردہ شریعت کا دفاع کرنا اور آپ ﷺ کی حیات مبارکہ کے وقت آپ ﷺ پر اپنی جان ومال فدا کرنے کی غرض سے موجود ہونے کی تمنا کرنا آپ ﷺ کی محبت میں سے ہے۔ (ماخوذ از شرح النووی ۲/۱۶)

اسی بارے میں حافظ ابن حجر رحمہ اللہ فرماتے ہیں: نبی ﷺ کی محبت کی علامتوں میں سے ایک یہ ہے کہ اگر نبی کریم ﷺ کی زیارت ممکن ہو اور کسی کو یہ موقع دیا جائے کہ وہ دنیوی ساز وسامان میں سے کسی چیز کے محروم رہنے اور نبی ﷺ کی زیارت سے محروم رہنے میں ایک بات کو پسند کرلے تو آپ ﷺ کی زیارت سے محروم رہنا اس پر کسی بھی چیز کے نا پانے سے زیادہ گراں اور بھاری ہو۔ اور اگر کوئی اس کیفیت سے محروم ہو تو وہ آپ ﷺ کی محبت سے محروم ہے۔

علاوہ ازیں آپ ﷺ کی محبت کی زیارت کے حصول اور اس سے محروم ہونے تک ہی محدود نہیں بلکہ اس میں آپ ﷺ کی سنت کی حمایت وتائید، آپ ﷺ پر نازل کردہ شریعت کا دفاع اور اس کے محافظوں کی سرکوبی شامل ہے۔'' امر بالمعروف اور نهی عن المنكر'' بھی اس میں داخل ہے۔ (فتح الباری ۱،۵۹)

علامہ عینی رحمہ اللہ اسی موضوع کے متعلق گفتگو کرتے ہوئے تحریر کرتے ہیں اس بات کو اچھی طرح سمجھ لو کہ رسول کریم ﷺ کی محبت آپ ﷺ کی تابعداری کرنے اور نافرمانی ترک کرنے کا ارادہ ہے اور یہ اسلام کے واجبات میں سے ہے۔ (عمدۃ القاری ۱/۱۴۴)

مذکورہ بالا اقوال سے ہم رسول اللہ ﷺ کی محبت کی مندرجہ ذیل علامتیں اخذ کر سکتے ہیں:

۱۔ نبی کریم ﷺ کے دیدار اور صحبت کی شدید تمنا۔

خلیف بھوجیانی

(معاون)

عبدالرحمان گوہڑوی

ماھنامہ **رحیق** لاہور

سالانہ چھ روپے

فی پرچہ ۸/

ربیع الاول ۱۳۷۸ھ مطابق اکتوبر ۱۹۵۸ء | شمارہ نمبر ۳

## فہرست مضامین


جرعات — حنیف بھوجیانی — ۴
شیخ الاسلام ابن تیمیہؒ کا ایک تبلیغی مکتوب — مولانا حافظ محمد اسحاق صاحب صدر مدرس تقویۃ الاسلام لاہور — ۹
مدارج سلوک — جناب ڈاکٹر ولی الدین صاحب صدر شعبۂ فلسفہ جامعہ عثمانیہ — ۹۲
کیا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا سایہ نہیں تھا؟ — حنیف بھوجیانی — ۱۰۷
قادیانی ریشہ دوانیاں مصر میں (ایک غلط فہمی کا ازالہ) — حافظ محمد ابراہیم صاحب کمیرپوری — ۱۱۲



ترسیل زر کا پتہ: منیجر ماہنامہ "رحیق" المکتبۃ السلفیہ شیش محل روڈ۔ لاہور
ھندوستان میں: دفتر ترجمان نمبر ۴۳۳۳ نئی سڑک دہلی ۶

عبدالرحمان گوہڑوی پرنٹر پبلشر نے اشرف پریس لاہور میں طبع کرا کر دفتر رحیق لاہور سے شائع کیا۔


(1069A)

خلیف بھوجیانی

(معاون)

عبدالرحمان گوہڑوی

ماھنامہ **رحیق** لاہور

سالانہ چھ روپے

فی پرچہ ۸/

ربیع الآخر ۱۳۷۸ء مطابق نومبر ۱۹۵۸ء | شمارہ نمبر ۴

## فہرست مضامین


جرعات — حنیف بھوجیانی — ۴
شیخ الاسلام ابن تیمیہؒ کا ایک تبلیغی مکتوب — مولانا حافظ محمد اسحاق صاحب صدر مدرس تقویۃ الاسلام لاہور — ۹
مدارج سلوک — جناب ڈاکٹر ولی الدین صاحب صدر شعبۂ فلسفہ جامعہ عثمانیہ — ۹۲
کیا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا سایہ نہیں تھا؟ — حنیف بھوجیانی — ۱۰۷
قادیانی ریشہ دوانیاں مصر میں (ایک غلط فہمی کا ازالہ) — حافظ محمد ابراہیم صاحب کمیرپوری — ۱۱۲



ترسیل زر کا پتہ: منیجر ماہنامہ "رحیق" المکتبۃ السلفیہ شیش محل روڈ۔ لاہور
ھندوستان میں: دفتر ترجمان نمبر ۴۳۳۳ نئی سڑک دہلی ۶

عبدالرحمان گوہڑوی پرنٹر پبلشر نے اشرف پریس لاہور میں طبع کرا کر دفتر رحیق لاہور سے شائع کیا۔


# وقائع

## حضرۃ سید احمد شہید رحمہ اللہ تعالیٰ

جمع و ترتیب حسب ارشاد

نواب محمد وزیر خاں بہادر نصرت جنگ رحمۃ اللہ علیہ (ٹونک)

مقدمہ

حضرت مولانا محمد رابع حسنی ندوی

تکیہ کلاں رائے بریلی انڈیا

باہتمام

سید نفیس الحسینی

سید احمد شہید اکیڈمی

نفیس منزل ۱۲۷ کریم پارک لاہور


اشاعت اوّل: ۱۴۲۸ھ-۲۰۰۷ء
کتاب: وقائع سید احمد شہید
ترتیب: نواب محمد وزیر الدولہ
مقدمہ: مولانا محمد رابع حسنی ندوی
ناشر: سید نفیس الحسینی
اہتمام: سید احمد شہید اکادمی
مطبع: شرکت پرنٹنگ پریس، لاہور
قیمت:
خطاط سرورق: سید نفیس الحسینی
تحسین کتابت: سید دلاور حسین، سید ندیم الرحمان
سید کلیم الرحمان، سید سلیم الرحمان
خواندگی: امیر عالم، سید علی رضا
مالی تعاون: **ملک محمد اشعر حسین بن ملک محمد اقبال حسین**

نفیس منزل
کریم پارک، راوی روڈ، لاہور

۲۔ نبی کریم ﷺ پر جان و مال نچھاور کرنے کے لئے ہمہ وقت کامل استعداد۔
۳۔ نبی کریم ﷺ کے اوامر کی تعمیل اور نواہی سے اجتناب۔
۴۔ نبی کریم ﷺ کی سنت کی حمایت وتائید اور آپ ﷺ پر نازل کردہ شریعت کا دفاع۔

جس شخص میں یہ نشانیاں موجود ہوں وہ اللہ عزوجل کا شکر یہ ادا کرے کہ انہوں نے اس کے سینے میں اپنے حبیب کریم ﷺ کی محبت ڈالی۔اور اس بات کا ان سے سوال بھی کرے کہ یہ نعمت ہمیشہ اسے میسر رہے اور اگر کسی میں یہ ساری علامتیں یا ان میں سے بعض علامتیں موجود نہ ہوں تو وہ روز حساب سے قبل اپنا محاسبہ اللہ تعالیٰ اور اہل ایمان کو دھوکا دینے کی بے کار کوشش نہ کرے کہ اللہ تعالیٰ کو دھوکا دینے کی کوشش کرنے والا اپنے ہی آپ کو دھوکا دیتا ہے۔''یخدعون الله والذین أمنوا وما یخدعون الا انفسھم وما یشعرون''(سورۃ البقرۃ۹)

ترجمہ: اللہ تعالیٰ اور ایمان والوں کو دھوکا دیتے ہیں حالانکہ وہ خود ہی دھوکے میں پڑے ہیں اگر چہ اس کا شعور نہیں رکھتے۔ ۔شاید کہ مولائے رحیم وکریم اپنے حبیب کریم ﷺ کی حقیقی اور سچی محبت ہمارے سینوں میں ڈال کر دنیا و آخرت میں اسے ثمرات وفوائد سے ہم سیہ کاروں کو بھی نوازدیں۔انه سمیع مجیب (نبی کریم ﷺ سے محبت اور اس کی علامتیں ص ۲۳ تا ۲۵)

ماہنامہ رحیق لاہور ربیع الاول ۱۲۷۸ھ مطابق اکتوبر ۱۹۵۸ء شمارہ نمبر ۳
ترسیل زر کا پتہ مینجر ماہنامہ ''رحیق'' المکتبہ السّلفیہ شیش محل روڈ۔لاہور

# مدارج سلوک وطریقت کی اہمیت

از جناب ڈاکٹر ولی الدین صاحب صدر شعبہ فلسفہ جامعہ عثمانیہ

**لطیفۂ قلب وتصفیۂ قلب:۔** تصفیۂ قلب سے مراد یہ ہے کہ آئینۂ قلب کو ہموم وغموم دنیوی، میل ابنائے دنیا، حب دنیا واندیشہ مالایعنی سے پاک وصاف کیا جائے۔قلب کے دو معنی ہیں: ایک معنی کی رو سے قلب گوشت کا وہ لوتھڑا ہے جو صنوبری شکل کا ہوتا ہے، اور سینے کے بائیں طرف رکھا گیا ہے، اس کے اندر تجویف ہے، اس تجویف میں خون ہے اور یہی روح کا منبع سمجھا جاتا ہے۔اس قلب سے ہمیں بحث نہیں یہ اطباء کا معروض بحث ہے، یہ دل بہائم میں بھی موجود ہے بلکہ مردے کے جسم میں بھی یہ موجود ہوتا ہے۔قلب کے دوسرے معنی بھی ہیں اس معنی میں وہ ایک ایک لطیفۂ ربانی روحانی ہے، اس لطیفۂ کو قلب جسمانی سے تعلق یا لگاؤ ہوتا ہے، یہی لطیفۂ ربانی حقیقت انسان ہے اسی کو ادراک علم وعرفان ہوتا ہے۔یہی ہر خطاب کا مخاطب، عتاب کا معاتب، عقاب کا معاقب ہوتا ہے اور اس کا تعلق لحم صنوبری سے ویسا ہی ہے جیسا کہ عرض کا جسم سے، وصف کا موصوف سے، متمکن کا مکان سے، مستعمل آلہ کا آلہ سے، اسی قلب کو عرش اللہ سے تعبیر کیا گیا ہے! اور سلوک میں اسی قلب کا تصفیۂ مقصود ہے!

**شیوخ طریقت کا طریقہ اصلاح:۔** تصفیہ قلب کے شیوخ طریقت اس سنت اللہ کو پیش نظر رکھنے کی تاکید کرتے ہیں کہ حکیم مطلق کی حکمت بالغہ کا اقتضاء یہ ہے کہ جس قدر انسان اسباب ظاہرہ دنیویہ میں گرفتار رہتا ہے اور مادیات محسوسہ کی طرف متوجہ رہتا ہے اسی قدر وہ آفات وآلام، پریشانی باطن، تردد خاطر واضطرار نفس وغفلت میں مبتلا رہتا ہے اور جس قدر زیادہ پرورش بدن میں مصروف رہتا ہے، تن پروری و ظاہر آرائی میں منہمک ہوتا ہے، اسی قدر قلب کے احوال میں خرابی پیدا ہوتی ہے اور قوائے روحیہ میں ضعف نمودار ہوتا ہے اور قلب کی صفائی و نورانیت میں کمی پیدا ہوتی ہے اور کدورت وظلمت میں زیادتی ہوتی ہے۔

بات یہ ہے کہ جاہل اپنی حقیقت سے واقف نہیں ہوتا اور اسی گوشت و پوست کو اپنی ذات قرار دے لیتا ہے اور اپنے قلب کی بساطت و تجرد سے غافل ہوتا ہے اور تن پروری میں مشغول رہتا ہے اور نفس کے مرادات کو پورا کرنے میں مصروف رہتا ہے اور طبیعت کی خواہش کے مطابق مشتہیات حسیّہ کے حصول میں لگتار رہتا ہے اور زندگی کو جو سرمایہ آخرت ہے، دنیائے ناپائیدار کی طلب میں ضائع کر دیتا ہے، اور معاد کی حقیقت سے بالکل غافل رہتا ہے نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ وہ نفس کی حکم برداری میں لگ کر اس کو بالآخر تباہ کر دیتا ہے اور نفس اپنی حکمرانی سے اس کو ہلاک کر دیتا ہے۔اسی قسم کے جاہلوں کے متعلق کہا گیا ہے۔" فتنتم انفسکم وتربصتم وارتبتم وغرتکم الامانی حتی جاء امر الله وغرکم بالله الغرور " تم نے اپنے نفس کو بچلا دیا اور راہ دیکھتے رہے اور دھوکے میں پڑے رہے اور بہک گئے اپنے خیالوں پر یہاں تک کہ آ پہنچا حکم اللہ کا اور تم کو بہکا دیا اللہ کے نام سے اس دغا باز نے۔

بعض مفسرین نے کہا ہے کہ فتنتم انفسکم ای بالشهوات واللذات و تربصتم ای بالتوبة وارتبتم ای شککتم حتی جاء امر الله ای الموت وغرکم بالله الغرور'' اسی لیے تعجب کیا ہے حضور انور ﷺ نے اس شخص پر دار الخلو د پر ایمان رکھتا ہے اور دار الغرور کے لئے کوشاں ہے۔عجباکل العجب للمصدق بدارالخلود دهی یسعی لدار الغرور''۔

**دنیا کی محبت سے بچنا:**۔تصفیۂ قلب اس وقت تک ممکن نہیں جب تک کہ حب دنیا قلب سے نہ نکلے دنیا بذاتہ مذموم نہیں کیونکہ مزرعۂ آخرت ہے اور اس مقصد کے حصول کا وسیلہ ہے، دنیا سے محبت و تعلق مذموم ہے یہی معنی ہے اس قول نبوی ﷺ کہ '' حب الدنیا راس کل خطیة '' دنیا میں اس امر کی صلاحیت ہے کہ انسان کو اعلیٰ علیین تک پہنچا دے یا اسفل السافلین تک گرا دے۔جو شخص دنیا کو راہ دین کے آلہ کے طور پر استعمال کرتا ہے، اور محض حظوظ جسمانی کے استیفا پر اپنی ہمت کو مرکوز نہیں کرتا، اور '' اذهبتم طیبا تکم فی حیاتکم الدنیا'' نیز '' ثم لتسلن یومئذ عن النعیم '' کی وعید پر نظر رکھتا ہے اور '' ممارزقناهم ینفقون'' پر عمل کرتا ہے وہ صورت کے لحاظ سے تو دنیا کا رہنے والا ہے لیکن اپنے قلبی تعلق کے لحاظ سے وہ ملاء اعلیٰ میں زندگی بسر کر رہا ہے، وہ خدا کیلئے زندہ ہے نہ کہ ہویٰ کیلئے، دنیا اس کے واسطے صراط مستقیم پر گامزن ہونے کیلئے عظیم الشان معاون اور مددگار ثابت ہوتی ہے، اور لسان نبوت ﷺ سے اس کی تعریف یوں کی گئی ہے" نعم المال الصالح للرجل الصالح" صالح کا مال بھی کیسا اچھا مال ہے! بات اتنی ہے جو رومی نے کہی تھی۔

چیست دنیا ازخدا غافل بدن    نے لباس ونقره و فرزندوزن

دنیا کی محبت اگر قلب میں نہ ہو، اس سے بے تعلقی قلب کا حال بن جائے اور حق تعالیٰ کی محبت اس کی جگہ لے لے اور وجہ اللہ سے لذت نظر حاصل ہونے لگے اور شوق لقا اس کے قلب میں پیدا ہو جائے تو حضرت سلیمان علیہ السلام کی طرح باوجود ملک و مال کے وہ اپنے کو مسکین کہہ سکتا ہے اس نکتہ کی وضاحت رومی کی زبان سے سنو:

| | |
|---|---|
| چیست دنیا ازخدا غافل شدن | نے قماش و نقره وفرزند وزن |
| چونکه مال و ملک راازدل براند | زاں سلیمانؑ خویش رامسکین بخواند |
| ہر کہ ازدیدار برخوردار شد | ایں جہاں در پیش اومردار شد |
| ایں جہان واہل اوبے حاصل اند | ہر دو اندر بیوفائی یک دل اند |
| مے نما ید نورنار و نار نورا! | ورنه دنیا کہ بدی دارالغرور |
| بند بگسل باش آزاد اے پسر | چند باشی بندسیم و بندزر |
| یک دو روزچه کہ دنیا ساعت ست | ہر کہ ترکش کرد اندر راحت است |

معنی الترک راحت گوش کن بعدازاں جام بقا رانوش کن

**ترک دنیا کا مطلب:۔** ترک دنیا سے مراد دنیا کی محبت کا قلب سے منقطع ہو جانا ہے یہ نہ ہوتو کسی قسم کی ریاضت بھی مفید نہیں ہوتی، حضرت شیخ برہان الدین قدس سرہ اپنی تالیف "ثمرات الحیات" میں ایک مثال کے ذریعے اس مفہوم کو واضح کرتے ہیں: فرض کرو کہ ایک کنویں میں چوہا گرا اور مر گیا، پانی میں بدبو پیدا ہوگئی، کوئی شخص اگر چاہے کہ کنویں کے پانی کو پاک کرے تو اس کو چاہیے کہ سب سے پہلے اس چوہے کی لاش کو کنویں سے نکال لے اور پھر چند ڈول پانی کے کنویں سے نکال کر پھینک دے پانی پاک ہو جائے گا۔ سڑے ہوئے چوہے کو کنویں میں رکھ کر کنویں کا پانی کتنا بھی نکالا جائے، کنواں ناپاک ہی رہے گا اور بدبو باقی! اس طرح دنیا کی محبت قلب میں رکھ کر ساری ریاضت فضول ثابت ہوئی ہے! قلب کا جو مقصود ہوتا ہے وہی اس کا معبود ہوتا ہے۔ اسی لیے کہا گیا ہے کہ ہر چہ دلبند تست خداوند تست، وہر چہ در بند آنی بندہ آنی! جب تک کہ قلب کے ورق کو نقوش پراگندہ سے صاف نہیں کیا جاتا، جو حب دنیا کے اثرات ہیں، قلب کا تصفیہ ممکن نہیں۔

خاطرت کے رقم فیض پذیر دہیہات مگر از نقش پراگندہ ورق سادہ کنی

**صحابہ کرام وتابعین عظام کا طرز عمل:۔** تصفیۂ قلب کیلئے علاوہ اور اعمال واشغال کے موت ہاذم اللذات کو ہمیشہ یاد رکھتے تھے اور حق تعالیٰ نے فرماں برداروں کے واسطے جو ثواب اور نافرمانوں کیلئے جو عذاب مقرر کیا ہے اس کو ہمیشہ ذہن میں مستحضر رکھتے اور اس طرح ظاہری لذتوں کا شوق ان کے دل سے اٹھ جاتا تھا ہمیشہ کتاب اللہ کی تلاوت کرتے اور اس پر غور وتدبر کرتے اور وعظ اور جس حدیث سے دل نرم ہوتا ہے اس کو سنا کرتے تھے۔

## سالکین کیلئے ضروری ہدایات

قرآن کریم میں ذم دنیا کی جو آیتیں ہیں ان پر غور تصفیہ قلب کیلئے نہایت مفید ہے ہم چند آیات کا یہاں ذکر کرتے ہیں تا کہ سالک ان پر غور کیا کرے اور اپنے قلب کو آئینہ ہموم وغموم دنیوی، حب دنیا اور اندیشہ مالایعنی سے پاک وصاف کرلے اور صحابہ وتابعین رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین کے طریقے سے اپنے سلوک کو طے کرے۔

**متاع دنیا قلیل:۔** حق تعالیٰ نے متاع دنیا کو قلیل قرار دیا ہے اور آخرت کے متقیوں کیلئے خیر کے لفظ سے یاد کیا ہے! افسوس ہے کہ یہ قلیل وذلیل، رب جلیل کے خیر کثیر کے سدراہ ہو جائے اور اس نمود بے بود سے اس بے بود کا دروازہ بند ہو جائے۔ "قل متاع الدنیا قلیل والاٰخرۃ خیر لمن اتقٰی ولاتظلمون فتیلا" (نساء ۷۷) کہہ کہ فائدہ دنیا کا تھوڑا ہے اور آخرت بہتر ہے پرہیزگار کو اور تمہارا حق نہ رہے گا ایک تاگے کے برابر۔

**حیات دنیا لہو ولعب:۔** حیات دنیا کو لہو ولعب قرار دیا گیا ہے اور دار آخرت کو سرمایہ عیش وعشرت، اول الذکر ہوا پرستوں کا مقصود ہے اور ثانی الذکر حق پرستوں کا۔ ایک شر محض ہے دوسرا خیر محض "وما الحیوۃ الدنیا الالعب و لھو وللد ارالاخرۃ خیرللذین یتقون" (سورہ انعام ۳۲) اور نہیں ہے زندگی دنیا کی مگر کھیل اور جی بہلانا اور آخرت کا گھر بہتر ہے پرہیزگاروں کے لئے۔

**مشغولیت دنیا کے دیگر اسباب:۔** جس متاع دنیا کو قلیل کہا گیا ہے اور جس میں انہماک لہو ولعب قرار دیا گیا ہے جانتے ہو وہ کیا ہے یہی حب زن وفرزند، زروسیم کے انبار زرق برق سواریاں، کھیتیاں، چوپائے اور مویشی! اور ان سے تعلق خاطر:

"زین للناس حب الشھوات من النساء والبنین والقناطیر المقنطرۃ من الذھب والفضۃ والخیل المسومۃ والانعام و الحرث ذالك متاع الحیوۃ الدنیا واللہ عندہ حسن الماٰب" (ال عمران ۱۴) فریفتہ کیا ہے لوگوں کو مرغوب چیزوں کی محبت نے جیسے عورتیں اور بیٹے اور خزانے جمع کئے ہوئے سونے اور چاندی کے، گھوڑے نشان لگائے ہوئے اور مویشی اور کھیتی یہ فائدہ اٹھانا ہے

دنیا کی زندگی میں اور اللہ کے پاس ہے اچھا ٹھکانا۔

ترک شہو تہا ست حورخانه و پردازی قصور　　　در بہشت اہل دل حورو قصور دیگر است

ان شہوتوں اور لذتوں میں گرفتار ہو کر حق تعالیٰ کو جو فراموش کر دیتے ہیں، ان کو قیامت کے دن اسی طرح فراموش کر دیا جائے گا، جس طرح وہ آج یوم آخرت کو بھلائے ہوئے ہیں۔ اور لقائے رب سے بے پرواہ ہیں۔

"الذين اتخذ دينهم لهواً ولعبًا وغرتهم الحيوة الدنيا فاليوم ننسا هم كما نسوا لقاء يومهم هذا" (الاعراف:۱۳)

جنہوں نے ٹھہرایا اپنا دین تماشا اور کھیل اور دھوکے میں ڈالا ان کو دنیا کی زندگی کے سو آج ہم ان کو بھلا دیں گے جیسا انہوں نے بھلا دیا اس دن کے ملنے کو۔

**ایسے شخص پر تعجب ہے:۔** اس شخص پر تعجب ہوتا ہے جو دنیا کی بے ثباتی اور آخرت کے بقاء کو جاننے کے باوجود دنیا ہی کے متاع قلیل کے حصول پر اپنی ہمت مرکوز کرتا ہے، اور آخرت کے خیر کثیر سے بے پروا ہو جاتا ہے اور سراب دنیا کی نمائش کو جان کر بھی اسی کے نظارہ سے خوش اور راضی رہتا ہے۔ "ارضیتم بالحیواة الدنیا من الاخرة فما متاع الحیوة الدنیا فی الاخرة الا قلیل" (توبہ۶)

کیا خوش ہوں گے دنیا کی زندگی پر آخرت کو چھوڑ کر سو کچھ نہیں نفع اٹھانا دنیا کی زندگی کا آخرت کے مقابلہ میں مگر بہت تھوڑا۔

دیدم ایں چشمہ ہستی کہ جہانش خوانند　　　ایں قدر آب کز دوست تواں شست نداشت

**قرآن مقدس میں دنیا کی مثال:۔** جانتے ہو کہ قرآن حکیم نے دنیا کی زندگی کو مثال کیا دی ہے؟ حیات دنیا گویا وہ پانی ہے جو آسمان سے برسا ہے، اور پھر اس سے زمین کا سبزہ رلا ملا نکلا، جب زمین نے اس پانی اور سبزے سے زیب و زینت حاصل کی، اور لوگوں کو گمان ہوا کہ یہ زمین ہمارے ہاتھ آ گئی ناگاہ زمین آفریں آ پہنچا، کسی دن یا کسی رات اور اس نے تمام زیب و زینت کا ایسا صفایا کر ڈالا گویا یہاں ایک تنکا بھی نہ اگا تھا! بے شک اسی طرح انسان کی زندگی ہے، خواہ کتنی ہی حسین و تر و تازہ نظر آئے اور بے وقوف لوگ اس کی رونق و دلربائی پر مفتون و فریفتہ ہو کر اصل حقیقت کو فراموش کر دیں، لیکن اس کی یہ شادابی اور زینت و بہجت چند ہی روز ہے اور بہت جلد زوال و فنا کے ہاتھوں نسیاً منسیاً ہو جائے گی۔ دریں چمن کہ بہار و خزاں ہم آغوش است　　　زمانہ جام بدست و جنازہ بردوش است

"انما مثل الحيوة الدنيا كماء انزلناه من السماء فاختلط به نبات الارض مما يا كل الناس والا نعام حتى اذا اخذت الارض زخرفها وازينت وظن اهلها انهم قادرون عليها اتها امرنا ليلاً ونهاراً فجعلنا حصيداً كان لم تغن با لامس كذالك نفصل الايت لقوم يتفكرون" (یونس۲۴) دنیا کی زندگی کی وہی مثل ہے جیسے ہم نے پانی اتارا آسمان سے پھر رلا ملا نکلا اس سے سبزہ زمین کا جو کہ کھائیں آدمی اور جانور یہاں تک کہ جب پکڑ لی زمین نے رونق اور مزین ہوگئی اور خیال کیا زمین والوں نے کہ یہ ہمارے ہاتھ لگے گی ناگاہ پہنچا اس پر ہمارا حکم رات کو یا دن کو پھر کر ڈالا اس کو کاٹ کر ڈھیر گویا کل یہاں نہ تھی آبادی اسی طرح ہم کھول کر بیان کرتے ہیں نشانیوں کو ان لوگوں کے سامنے جو غور کرتے ہیں۔

**نہایت افسوس کا مقام....!** دنیوی زندگی کی اس حقیقت سے واقف ہو کر بھی اگر ہم اس سے خوش و راضی ہوں اور اس سراب کے نظارہ میں رہ کر لذت آب و آخرت کی نعمتوں سے محروم ہو جائیں تو ہم پر افسوس ہے۔

دنیا چہ برائے ما حباب است　　　یا غرفہ دود یا سراب است

آں کس کہ چنیں نہ دید اورا　　　درفکر ہمیشہ دل کباب است

"وفرحو باالحيوٰة الدنيا وما الحيوة الدنيا في الاخرة الامتاع" (رعد:۲۶) اور فریفتہ ہیں دنیا کی زندگی پر اور دنیا کی زندگی کچھ

نہیں آخرت کے آگے مگر متاعِ حقیر۔

**دنیا آخرت کی کھیتی:۔** یہ دنیا آخرت کا مزرعہ ہے، یہاں جو کچھ بویا جاتا ہے وہاں کاٹا جاتا ہے جو اس خاکدان میں راسخ الایمان رہے گا اس کو آخرت میں بھی ثبات وایقان حاصل ہوگا اور جو اس کہنہ رباط میں تہی دست رہا عمل وایمان کے اعتبار سے آخرت میں بھی سراسیمہ و پریشان رہے گا۔ پاک شو تا زاہل دیں گرگردی آں چناں باش تا چنیں گردی

''یثبت الله الذین امنوا ابالقول الثابت فی الحیوة الدنیا وفی الاخرة ویضل الله الظالمین ویفعل الله مایشاء (ابراهیم :۱۷)

مضبوط کرتا ہے اللہ ایمان والوں کو مضبوط بات سے دنیا کی زندگی میں اور آخرت میں اور راہ بھلا دیتا ہے، اللہ بے انصافوں کو اور کرتا ہے اللہ جو چاہے۔

**طمع دنیا کی ممانعت:۔** متاع دنیوی پر نظر کرنے اور اس کی طمع کرنے سے پیغمبر ﷺ کو بھی منع کیا گیا ہے دوسروں کی کیا مجال ہے کہ نگارخانہ دنیا کا نظارہ کرے اور اس کی تمنا میں رہے۔ یہ چندروزہ بہار ہے جس کے ذریعہ امتحان مقصود ہے۔

ہمہ اندر زمن بتو ایں است کہ تو طفلی وخامہ رنگین است

''ولا تمدن عینیك الاما متعنا به ازواجا منهم زهرة الحیوة الدنیا لنفتنهم فیه ورزق رب خیر وابقٰی'' (طٰهٰ۱۳۱)

اور مت پسار اپنی آنکھیں اس چیز پر جو فائدہ اٹھانے کو دی ہم نے ان طرح طرح کے لوگوں کو رونق دنیا کی زندگی کی ان کو جانچنے کو اور تیرے رب کی دی ہوئی روزی بہتر ہے اور بہت باقی رہنے والی۔

آج جو کچھ ہمارے ہاتھ میں ہے وہی اس حیات دنیوی کا سرمایہ ہے اور ہم اپنے جہل کی وجہ سے اس کے رنگ وبو پر فدا ہیں اور جو کچھ حق تعالیٰ کے ہاں ہے اور خیر وابقی ہے اپنی غفلت کی وجہ سے ہم اس سے بیزار ہیں! یہ ہے ہماری سمجھ جس پر رونا چاہیے اور یہ ہے ہماری دیدودادید جس پر ہمیں آنسو بہانا چاہیے۔ دلا تاکے دریں زنداں فریب ایں وآں بینی یکے زیں راہ ظلمانی بروں شوتا جہاں مینی

''وما اوتیتم من شی فمتاع الحیوة الدنیا و زینتها وما عندالله خیر وابقٰی''(قصص:٦٠)

اور جو تم کو ملی ہے کوئی چیز سو فائدہ اٹھالینا ہے دنیا کی زندگی میں اور یہاں کی رونق ہے اور جو اللہ کے پاس ہے سو بہتر ہے اور باقی رہنے والا۔

**آخرت فراموش احمق:۔** آخرت فراموش احمق دنیا کے فوت ہوجانے پر افسوس کرتے ہیں اور جب ان کی نظر کسی دولتمند پر پڑتی ہے تو خواہش کرتے ہیں کہ کاش یہ جاہ حشم ہمیں نصیب ہوتا اور عقبیٰ دوست عاقل ثواب آخرت پر اپنی نظر جماتے ہیں اور دنیا ومافیہا کو آخرت کے مقابلہ میں ناچیز محض قرار دیتے ہیں۔ ع ببیں تفاوت را از کجاست تابہ کجا

''قال الذین یریدون الحیوة الدنیا یلیت لنا مثل ما اوتی قارون انه لذوحظ عظیم وقال الذین اتوا العلم ویللکم ثواب الله خیر لمن امن وعمل صالحاً ولا یلقها الا الصابرون''(قصص:۷۹۔۸۰)

کہنے لگے جو لوگ طالب تھے دنیا کی زندگانی کے اے کاش! ہم کو ملے جیسا کچھ ملا ہے قارون کو بے شک اس کی بڑی قسمت ہے اور بولے جن کو ملی تھی سمجھ اے خرابی تمہاری اللہ کا دیا ثواب بہتر ہے ان کے واسطے جو یقین لائے اور کام کیا بھلا اور یہ بات انہی کے دل میں پڑتی ہے جو صبر سے رہنے والے ہیں۔

**طالب دنیا کی زجروتوبیخ:۔** حیات دنیا پر لہوولعب کا اطلاق قرآن کریم میں متعدد جگہ کیا گیا ہے اور جو لوگ اس کو حیات آخرت پر مقدم سمجھتے ہیں ان کی زجروتوبیخ بے شمار مقامات پر کی گئی ہے، یہ خود اس بات کی دلیل ہے کہ دنیا بازیچہ اطفال ہے اور آخرت ہر خیر اندیش کا سرمایہ۔

وما هذه الحیواة الدنیا الالهو و لعب وان الدار الاخرة لهی الحیوان ، لوکانوا یعلمون (عنکبوت:٦٤) یہ دنیا کا جینا تو بس جی بہلانا اور کھیلنا ہے اور پچھلا گھر جو ہے سو دہی ہے زندہ رہنا اور اگر ان کو سمجھ ہوتی۔ ''انما الحیوة الدنیا لعب ولهو وان تو منوا واتتقوا

یوتکم اجورکم" (محمد) یہ دنیا کا جینا تو کھیل ہے اور تماشا اور اگر تم یقین لاؤ گے اور بچ کر چلو گے دے گا تم کو تمہارا بدلا۔

بدنیا تو انی که عقبی خری        بخرجان من ورنه حسرت بری

**دنیا میں مشغولیت غفلت کا سبب:۔** قرآن حکیم نے زندگی کی ایک اور مثال دی ہے اور اس کی ماہیت اس طرح بیان کی ہے کہ یہ زندگی لہو ولعب ہے زینت وتفاخر وتکاثر مال واولاد میں ہے یعنی آدمی اپنی عمر کے ابتدائی حصہ میں کھیل کود میں مصروف ہوتا ہے، پھر تماشے، پھر بناؤ سنگار اور فیشن پرستی میں گرفتار ہوتا ہے پھر نام ونمود کے حصول میں لگ جاتا ہے پھر جب موت کے دن قریب آتے ہیں تو مال واولاد کی فکر دامن گیر ہوتی ہے کہ میرے بعد میرا گھر بنا رہے اور اولاد آسودگی سے زندگی بسر کرے مگر یہ سب ساز وسامان یہ سارا ٹھاٹھ باٹھ فانی اور زوال پذیر ہے جیسے کھیتی کی رونق وبہار جو چند روزہ ہوتی ہے پھر زرد پڑ جاتی ہے اور آدمی اور جانور اس کو روند کر چورا کر دیتے ہیں، اسی شادابی اور خوب صورتی کا نام ونشان بھی باقی نہیں رہتا! یہی حال دنیا کی زندگی اور اس کے ساز وسامان زیب وزینت کا ہے درحقیقت وہ ایک دغا کی پونجی اور دھوکے کی ٹٹی ہے آدمی اس کی عارضی بہار سے فریب کھا کر اپنا انجام تباہ کر لیتا ہے! موت کے بعد یہ چیزیں کچھ کام نہیں آتیں، وہاں کچھ اور ہی کام آتا ہے، وہ ایمان اور عمل صالح ہے، جو شخص دنیا سے کما کر لے گیا، اس کو اپنے مالک کی خوشنودگی اور رضامندی حاصل ہوئی، اور جو دولت ایمان اور سرمایہ عمل صالح سے تہی دست گیا کفر وعصیان کا بوجھ لے کر پہنچا اس کے لئے سخت عذاب اور جس نے ایمان کے باوجود اعمال میں کوتاہی کی اس کے لئے عذاب کے بعد رہائی ومعافی ہے دنیا کا خلاصہ وہ تھا اور آخرت کا یہ ہوا۔

"اعلموا انما الحیوۃ الدنیا لعب و لھوا وزینة وتفاخر بینکم وتکاثر فی الاموال و الاولادکمثل غیث اعجب اللکفار نباته ثم یھیج فتراہ مصفرا ثم یکون حطاما وفی الاخرۃ عذاب شدید و مغفرۃ من اللہ ورضوان وما الحیواۃ الدنیا الا متاع الغرور" (حدید:۲)

جان رکھو کہ دنیا کی زندگانی یہی ہے کھیل اور تماشا اور بناؤ اور بڑائیاں کرنی آپس میں اور بہتات ڈھونڈھنی مال کی اور اولاد کی، جیسے حالت ایک بینہ کی جو خوش لگا کرکسانوں کو اس کا سبزہ پھر زور پر آتا ہے پھر تو دیکھے زرد ہو گیا پھر ہو جاتا ہے روندا ہوا گھاس اور آخرت میں سخت عذاب ہے اور معافی بھی ہے اللہ سے اور رضامندی اور دنیا کی زندگانی تو یہی ہے مال دغا کا۔

**قرآن کریم کی شکایت:۔** قرآن کریم ایک جگہ انسان کی شکایت کرتا ہے کہ وہ دنیا کی زندگی کو اور یہاں کے عیش وآرام کو اعتقاداً یا عملاً آخرت پر ترجیح دیتا ہے حالانکہ دنیا حقیر وناپائدار اور آخرت اس سے کہیں بہتر وپائدار ہے۔

"بل توثرون الحیواۃ الدنیا والاخرۃ خیرو ابقی ان ھذا لفی الصحف الاولی صحف ابراھیم و موسیٰ" (اعلیٰ)

کوئی نہیں تم بڑھاتے ہو دنیا کے جینے کو اور پچھلا گھر بہتر ہے اور باقی رہنے والا، یہ لکھا ہوا ہے پہلے ورقوں میں صحیفوں میں، ابراہیم کے اور موسیٰ کے۔

اس آیت کریمہ سے یہ بات بھی صراحۃً معلوم ہوتی ہے کہ خیر وبقائے آخرت حضرت ابراہیم وموسیٰ علیہما السلام کے زمانہ سے اس زمانہ تک ماثورہ ہے اور کسی امت کیلئے کسی زمانہ میں بھی ایثار ودنیا بر آخرت کا دستور نہیں رہا ہے گویا اس گھر کی نیستی وویرانی اور اس گھر کی ہستی و آبادی کا یقین تمام انبیاء علیہم السلام اور ساری کتب سماویہ وآیات الٰہیہ کا قرناً بعد قرنٍ وعصراً بعد عصرٍ متفق علیہ عقیدہ رہا ہے۔

## احادیث مبارکہ سے دنیا کی مذمت

**سلوک الی اللہ میں رکاوٹ:۔** جس طرح قرآن کریم کی آیتیں فنائے دنیا وبقائے آخرت کی منادی ہیں اور باآواز بلند کہہ رہی ہیں کہ جب تک دنیا اور زخارف دنیا یا اس کی زینتوں اور لذتوں کی محبت سے قلب پاک وصاف نہیں ہوتا سلوک الی اللہ میں ایک قدم بھی آگے اٹھ نہیں سکتا۔

ببار اشک و چو مشتاق گردرا بنشاں        که روئے ماہ نه بنیم تا دریں گردیم

اسی طرح احادیث صحیحہ بھی اسی مدعا کی نشاندہی کرتی ہیں ان میں بعض کا ذکر تدبر وتفکر کے لئے یہاں کیا جا رہا ہے۔

وَبِسِرِّ حَبِيْبِكَ مُحَمَّدٍ عَلَيْهِ اَفْضَلُ الصَّلٰوةِ وَالسَّلَامُ وَبِسِرِّ قَدْرِ جَلَالِكَ وَبِسِرِّ حَقِّ اَسْمَائِكَ اِنَّكَ قُلْتَ وَقَوْلُكَ الْحَقُّ اُدْعُوْنِيْ اَسْتَجِبْ لَكُمْ اِنَّكَ لَا تُخْلِفُ الْمِيْعَادَ يَا قَاضِيَ الْحَاجَاتِ مُجِيْبَ الدَّعْوَاتِ يَا قَادِرُ يَا قَاهِرُ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ۔

## ختم قرآن شریف

بعض علماء نے کہا ہے خَتْمُ الْقُرْاٰنِ لِقَضَآءِ الْحَاجَةِ مُجَرَّبٌ لَا شَكَّ فِيْهِ وَاِنْ قَرَءَهٗ عَلٰى هٰذَا التَّرْتِيْبِ كَانَ اَسْرَعَ لِلْاِجَابَةِ دن جمعہ کے اوّل بقرہ سے آخر مائدہ تک سنیچر کو اوّل انعام سے آخر توبہ تک اتوار کو اوّل سورہ یونس سے آخر سورہ مریم آخر مائدہ تک آخر قصص تک منگل کو عنکبوت سے آخر ص تک بدھ کو زمر سے آخر رحمٰن تک جمعرات کو واقعہ سے آخر قرآن تک جب ختم کرے سجدے میں جاکر اللہ تعالیٰ سے اپنی حاجت مانگے وہ باذن اللہ پوری ہوگی۔ یہ طریقہ ختم کا پہلے ہی اس رسالہ میں مفصلاً گذر چکا ہے۔

## سبع منجیات

سورہ سجدہ سورہ یٰس سورہ دخان سورہ واقعہ سورہ ملک وہ باذن اللہ بروج بعض اہل علم نے کہا ہے۔ مَنْ دَاوَمَ عَلٰى قِرَاءَتِهِنَّ صَبَاحًا وَمَسَاءً نَجٰى مِنْ جَمِيْعِ الْاٰفَاتِ وَنَاهِيْكَ بِتَسْمِيَتِهِنَّ الْمُنْجِيَاتِ۔

## برائے نجات از نار

صوفیہ نے کہا ہے جو کوئی کلمہ طیبہ لا الٰہ الا اللہ کو ستر ہزار بار پڑھے گا وہ آگ



دوزخ سے آزاد ہو جائے گا اس نے اپنی جان کو گویا نار سے خرید کر لیا ذَكَرَهُ الْيَافِعِيُّ وَابْنُ عَرَبِيٍّ وَاَوْصٰى بِالْمُحَافَظَةِ عَلَيْهَا لیکن کسی نے حافظ ابن حجر سے پوچھا تھا کہ یہ حدیث کیسی ہے مَنْ قَالَ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ سَبْعِيْنَ اَلْفًا فَقَدِ اشْتَرٰى نَفْسَهٗ مِنَ اللّٰهِ صحیح ہے یا حسن یا ضعیف اس کے جواب میں لکھا ہے کہ اَمَّا الْحَدِيْثُ الْمَذْكُوْرُ فَلَيْسَ بِصَحِيْحٍ وَلَا حَسَنٍ وَلَا ضَعِيْفٍ بَلْ هُوَ بَاطِلٌ مَوْضُوْعٌ لَا تَحِلُّ رِوَايَتُهٗ اِلَّا مَقْرُوْنًا بِبَيَانِ حَالِهٖ اِنْتَهٰى هٰكَذَا قَالَهُ النَّجْمُ الْغَيْطِيُّ وَعَقَّبَهٗ بِقَوْلِهٖ لٰكِنْ يَنْبَغِيْ لِلشَّخْصِ اَنْ يَّفْعَلَهَا اقْتِدَاءً بِالسَّادَةِ وَامْتِثَالًا لِقَوْلِ مَنْ اَوْصٰى بِهَا وَتَبَرُّكًا بِاَفْعَالِهِمْ اِنْتَهٰى میں کہتا ہوں حدیث صحیح میں آیا ہے کہ لا الٰہ الا اللہ افضل ذکر ہے پھر اور حدیثوں میں حث فرمایا ہے اکثار ذکر پر اس بنیاد کثرت اس ذکر کی بے شبہ افضل اذکار ہو سکتی ہے گو تعیین عدد ثابت نہ ہو جو کوئی عالم اس کلمے کا ہو کر مر جاتا ہے یا کلمہ آخر کلام اس کا ہوتا ہے تو وہ بموجب حدیث صحیح مسلم داخل جنت ہوگا وللہ الفضل والمنۃ۔

## برائے امن از سوء خاتمہ

بعد سنت مغرب کے دو رکعت پڑھے ہر رکعت میں فاتحہ و آیۃ الکرسی و اخلاص و معوذتین پڑھ کر سلام پھیر کر دس بار درود پڑھ کر تین بار یوں کہے اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْتَوْدِعُكَ دِيْنِيْ فَاحْفَظْهُ عَلَيَّ فِيْ حَيَاتِيْ وَعِنْدَ مَمَاتِيْ وَبَعْدَ وَفَاتِيْ ذَكَرَهُ الدَّمِيْرِيُّ فِيْ حَيٰوةِ الْحَيَوَانِ الْكُبْرٰى میں کہتا ہوں اس کو سنوسی نے بھی اپنی مجربات میں ذکر کیا ہے لیکن اس ترکیب سے ہر رکعت بعد فاتحہ کے انا انزلناہ دو بارہ اور سورہ اخلاص سات بار پڑھے پھر سجدے میں دعائے مذکور مانگے لیکن لفظ دعا کا نزدیک

ان کے بول ہے اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْتَوْدِعُكَ دِیْنِیْ فَاحْفَظْھُمَا عَلَیَّ فِیْ حَیَاتِیْ وَعِنْدَ وَفَاتِیْ وَبَعْدَ مَمَاتِیْ پھر کہا ہے کہ ھِیَ شِفَآءٌ لِلصُّدُوْرِ السَّقِیْمَۃِ قَالَ بَعْضُ الْعَارِفِیْنَ بِاللّٰہِ مِمَّنْ یَتَکَلَّمُ بِالْمَوَاھِبِ الرَّبَّانِیَّۃِ وَالْعُلُوْمِ اللَّدُنِّیَّۃِ اِنَّ مَنْ دَاوَمَ عَلٰی ھَاتَیْنِ الرَّکْعَتَیْنِ اَمِنَ مِنْ سُوْءِ الْخَاتِمَۃِ بِفَضْلِ اللّٰہِ تَعَالٰی اِنْتَھٰی اس کی مثل وہ روایت ہے جو ترمذی سے منقول ہے کہ انہوں نے رب العزۃ کو ہزار بار خواب میں دیکھا ہر بار سوال حسن خاتمہ کا کیا فرمایا چالیس بار اور ایک روایت میں اکتالیس بار یوں کہا کہ بعد نماز فجر کے قبل از صبح یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ یَا بَدِیْعَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ نَوِّرْ قَلْبِیْ بِنُوْرِ مَعْرِفَتِكَ یَا اَللّٰہُ یَا اَللّٰہُ یَا اَللّٰہُ اِنْتَھٰی میں کہتا ہوں فضائل ان ہر سہ کلمات کے احادیث صحیحہ میں آئے ہیں اگرچہ یہ ترکیب بعینہ وارد نہیں ہے وللہ الحمد۔

## برائے التباس امر

امام شافعی کہتے ہیں اگر کوئی امر ملتبس ہو اور انجام اس کا معلوم نہ ہو اور چاہے کہ معرفت اس کی حاصل ہو تو نماز عشاء پڑھ کر پہلوئے راست پر رو بقبلہ لیٹ کر سورہ واللیل والضحیٰ والم نشرح سات سات بار پڑھ کر یوں کہے اَللّٰھُمَّ اجْعَلْ لِّیْ مِنْ اَمْرِیْ فَرَجًا وَّمَخْرَجًا سات بار پہلی رات یا دوسری یا تیسری کوئی شخص آکر اس کو کہہ دے گا کہ مخرج کذا وکذا ہے۔

## برائے سکون دریا

وقت ہیجان بحر و طلاطم امواج کے ان حروف کو لکھ کر دریا میں ڈال دے وہ ساکن



ہو جائے گا کھیعص ق والرحمن انتھی ذکرہ الغزالیؒ بعض نے کہا ہے کہ یہ احرف نورانیہ چودہ حرف ہیں کھیعص طس حم ق ن وَجَمَعَھَا بَعْضُھُمْ بِقَوْلِہٖ طُرُقُ سَمْعِكَ النَّصِیْحَۃُ عبدالرحمٰن بن عوف ان حروف کو لکھ کر اموال ومتاع میں رکھ دیتے تھے اور بعض علماء وقت رکوب بحر کے ان کو پڑھ لیتے تھے پوچھا تو کہا مَا تَلِیَتْ فِیْ مَوْضِعٍ مِنْ بَحْرٍ اَوْ بَرٍّ اِلَّا حُفِظَ تَالِیْھَا فِیْ نَفْسِہٖ وَمَالِہٖ وَاُحْصِنَ مِنَ التَّلَفِ وَالْغَرَقِ

## حزب البحر

یہ دعا ابو الحسن شاذلی رضی اللہ عنہ سے ماثور ہے زین العابدین مناوی شرح حزب مذکور میں کہتے ہیں بعض مشائخ راسخین نے کہا ہے اِنَّ التَّاثِیْرَ مَوْقُوْفٌ عَلَی الْاِجَازَۃِ وَالْاِسْتِیْذَانِ وَمَنْ لَّمْ یَسْتَاْذِنْ فَھُوَ کَالْقَاصِدِ الْجَوَازَ مِنْ غَیْرِ سَفِیْنَۃٍ پھر کہا ہے کہ اس حزب کے لئے ایک اقتصاد وافتتام ہے انتہیٰ علاوہ مذکور مع اختصام وغیرہ معروف ومشہور ہے شعرانیؒ نے کتاب منن کبریٰ میں نقل کیا ہے۔ وَسَمِعْتُ سَیِّدِیْ عَلِیًّا الْخَوَّاصَ یَقُوْلُ اِیَّاكَ اَنْ تَبْتَدِعَ وِرْدًا فَاِنَّ الْحَقَّ تَبَارَكَ وَتَعَالٰی لَا یُجَالِسُ عَبْدَہٗ اِلَّا فِیْمَا شَرَعَہٗ نَبِیُّہٗ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ وَلَمَّا اعْتَرَضَ بَعْضُ الْفُقَھَآءِ عَلٰی حِزْبِ سَیِّدِیْ اَبِی الْحَسَنِ الشَّاذِلِیِّ الْمُسَمّٰی بِحِزْبِ الْبَحْرِ قَالَ الشَّیْخُ وَاللّٰہِ لَقَدْ اَخَذْتُہٗ مِنْ رَّسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ حَرْفًا بِحَرْفٍ اِنْتَھٰی فَاِنْ کُنْتَ یَا اَخِیْ مِنْ اَھْلِ ھٰذَا الْمَقَامِ فَابْتَدِعْ لَكَ حِزْبًا وَّاِلَّا فِیْمَا وَرَدَ فِی الشَّرِیْعَۃِ غُنْیَۃٌ مِّنْ ذٰلِكَ اِنْتَھٰی۔

## برائے عین ونظر

یہ وہی عزیمت ہے جو گذر چکی عَزَمْتُ عَلَيْكَ اَيَّتُهَا الْعَلَقُ اِلٰی اٰخِرِهَا مگر اس کا شروع یوں ہے بِسْمِ اللّٰهِ وَلَا بَلَاغَ اِلَّا بِاللّٰهِ۔ سو بار پھر فاتحہ پھر یہ دعا اس میں تاگا ناپتے ہیں اگر کم یا زیادہ ہوا تو نظر ہے ورنہ فلا میں نے اس کا تجربہ بارہا کیا ہمیشہ صحیح و مجرب پایا وللہ الحمد۔

## تعویذ تپ

اس کو لکھ کر بازو محموم کے باندھ دے باذن خدا جلد صحت ہو جائے گی یہ وہی دعا ہے، جس میں ام ملدم آیا ہے در قول جمیل سے نقل ہو چکی ہے اور محرر سطور کے تجربہ میں بارہا آئی ہے وللہ الحمد۔

## وایضاً برائے حمے

آیات تخفیف کو لکھ کر باندھے جلد اچھا ہو جائے گا ذٰلِكَ تَخْفِيفٌ مِّن رَّبِّكُمْ وَرَحْمَةٌ يُرِيدُ اللّٰهُ اَنْ يُّخَفِّفَ عَنْكُمْ وَخُلِقَ الْاِنْسَانُ ضَعِيفًا اَلْاٰنَ خَفَّفَ اللّٰهُ عَنْكُمْ وَعَلِمَ اَنَّ فِيكُمْ ضَعْفًا ان سے پہلے بسم اللہ اور آخر میں درود لکھے اور اگر اس آیت کو زیادہ کر دے تو اور بھی احسن تر ہے قُلْنَا يَا نَارُ كُونِي بَرْدًا وَسَلَامًا عَلٰی اِبْرَاهِيمَ اور اس آیت کو بھی اضافہ کرے رَبَّنَا اكْشِفْ عَنَّا الْعَذَابَ اِنَّا مُؤْمِنُونَ قولہ تعالیٰ وَاِنْ يَّمْسَسْكَ اللّٰهُ بِضُرٍّ فَلَا كَاشِفَ لَهٗ اِلَّا هُوَ وَاِنْ يَّمْسَسْكَ بِخَيْرٍ فَهُوَ عَلٰی كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ اور ذکر اس کا مجملاً پہلے بھی ہو چکا ہے۔



## حجاب القرتار والتوابع

ایک حجاب عظیم ہے مثل اس کے ذخائر میں نہیں ملتا بارہا اس کو کیا صحیح پایا۔ وللہ الحمد۔ ماہ سوم یا پنجم یا ہفتم میں لکھے اور طمس حروف سے بچے اور کاتب طہارت کامل پر ہو اور اس کو دو تعتیق میں مثل حجاب کے لٹکاوے پہلے بسم اللہ لکھے ۷۵، بار پھر صلی اللہ علی محمد ۳۰، بار پھر لا الہ الا اللہ ۳۰، بار پھر محمد رسول اللہ ۳۰، بار پھر آمنت باللہ ۵۰ بار واعتصمت باللہ ۵۳، بار پھر حسبی اللہ ۸۰، بار پھر توکلت علی الحی الذی لا یموت ۴۴ بار پھر لاحول ولاقوۃ الا باللہ ۴۰، بار پھر آیۃ الکرسی تا خالدون پھر للہ ما فی السموت وما فی الارض تا آخر سورہ[3] تمام وکمال۔

## برائے رعاف یعنی خون بینی

اس آیت کو اِنَّ اللّٰهَ يُمْسِكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ ... غَفُورًا وَقِيلَ يَا اَرْضُ ابْلَعِي مَاءَكِ وَيَا سَمَاءُ اَقْلِعِي وَغِيضَ الْمَاءُ لکھ کر پر شخص مرعوف کے رکھ کر ان آیات کو پڑھ کر یوں کہے کُفَّ اَيُّهَا الرُّعَافُ بِحَقِّ الْوَاحِدِ الْقَهَّارِ الْعَزِيزِ الْجَبَّارِ اس کو دیربی نے مجرب کہا ہے۔

## برائے قوت جماع

سبز پتے پودینے کے لے کر شکر سفید کے ساتھ کوٹ کر چند بار لگاتار استعمال کرے مقوی مجرب صحیح ہے۔

---

[1] پرانی تانت یا ڈوری ۱۲ [2] پارہ سوم سورہ بقرہ رکوع ۴۴۔ [3] در پارہ سورہ بقرہ رکوع چہلم ۱۲ ۔

## برائے شے ضائع شدہ

یاحفیظ ایک سو انیس بار بغیر زیادت و نقصان پڑھ کر یوں کہے اِنَّهَآ اِنْ تَكُ مِثْقَالَ حَبَّةٍ مِّنْ خَرْدَلٍ فَتَكُنْ فِيْ صَخْرَةٍ اَوْ فِي السَّمٰوٰتِ اَوْ فِي الْاَرْضِ يَاْتِ بِهَا اللّٰهُ اِنَّ اللّٰهَ لَطِيْفٌ خَبِيْرٌ اس کو بھی ایک سو انیس بار پڑھے اللہ تعالیٰ اس ضالہ کو پھیر لائے گا اور ضائع ہونے سے محفوظ رکھے گا صحیح مجرب ہے ایک جماعت سلف وقت تلف ہونے کسی شے کے سورہ والضحیٰ پڑھتے تھے وہ ان کو مل جاتی تھی وَقَدْ تَقَدَّمَ هٰذَا فِيْ هٰذِهِ الرِّسَالَةِ۔

## برائے شناخت دزد (چور کا عمل)

دو آدمی آمنے سامنے بیٹھ کر ایک ابریق کو سبابتین پر اٹھائیں اور نام متہم کا ابریق پر لکھیں اور وہ یٰس وَجَعَلَنِيْ مِنَ الْمُكْرَمِيْنَ پڑھیں اگر وہی شخص دزد ہے تو ابریق کو گردش ہوگی ورنہ اس کا نام مٹا کر دوسرے شخص متہم کا نام لکھیں واحد ابعد واحد جس کے نام پر ابریق چکر کھائے وہی سارق ہے۔ وَذٰلِكَ مُجَرَّبٌ صَحِيْحٌ وَقَدْ جُرِّبَ وَصَحَّ۔

## برائے طرویق و برغوث و نمل و موش

چار پرچہ کاغذ پر لکھ کر اس جگہ میں چپکاوے جہاں یہ چیزیں ہوں۔ یٰس والقرآن ص والقرآن ق والقرآن لَوْ اَنْزَلْنَا هٰذَا الْقُرْاٰنَ لَئِنْ لَّمْ تَنْتَهُوْا لَنَرْجُمَنَّكُمْ وَلَيَمَسَّنَّكُمْ مِّنَّا



عَذَابٌ اَلِيْمٌ اِذْهَبْ اَيُّهَا الْبَقُّ وَالْبُرْغُوْثُ وَالنَّمْلُ بِاِذْنِ الْمَلِكِ الْحَقِّ وَبِالْفِ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ۔ پھر ان اوراق کو لبان کر کے حقے سے بخور کرے۔

# فصل

(اعمال مجربات امام شیخ محمد بن یوسف سنوسی حسنی رحمہ اللہ تعالیٰ)

## برائے درازیٔ عمر و حفظ از مرگ

جو شخص اس آیت شریف سورہ توبہ کو لَقَدْ جَآءَكُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ عَزِيْزٌ عَلَيْهِ مَا عَنِتُّمْ حَرِيْصٌ عَلَيْكُمْ بِالْمُؤْمِنِيْنَ رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِيَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ۔ دن یا رات میں پڑھے گا اس دن نہ مرے گا نہ مقتول ہوگا۔ نہ کوئی زخم آہن اس کو لگے گا قرطبی نے اس کو کنز الابرار میں روایت کیا ہے یہ روایت جب بعض صالحین کو پہنچی اپنی بیماری میں اس کو پڑھنا شروع کیا گمان ہوتا ہے کہ وہ شخص ہفتاد سالہ تھا وہ ہمیشہ اس کو پڑھتا ایک سو تیس برس تک زندہ رہا جب اللہ نے اس مرنا چاہا حضرت کو خواب میں دیکھا فرمایا کب تک تو ہم سے بھاگتا رہے گا اس نے آیت پڑھنا چھوڑ دیا وہ مر گیا فسبحان من يمحوا ما يشآء ويثبت وعنده ام الكتاب ۔

## برائے جمع میان احبہ

جس شخص کا دل کسی مکان خاص سے متعلق ہو یا کسی شی گم شدہ سے اور چاہے کہ اجتماع حاصل ہو تو صدق نیت سے یوں کہے اَللّٰهُمَّ يَا جَامِعَ النَّاسِ لِيَوْمٍ لَّا رَيْبَ فِيْهِ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُخْلِفُ الْمِيْعَادَ اِجْمَعْ بَيْنِيْ وَبَيْنَ كَذَا



وَكَذَا اللہ قادر ہے ہر شے پر درمیان اس کے اور اس شخص کے اجتماع بخشے گا وَهُوَ عَجِيْبٌ جِدًّا وَفِيْهِ سِرٌّ لَطِيْفٌ لِاَنَّهٗ بَابُ الْجَمْعِ بَعْدَ الْفِرَاقِ وَلِمَنْ جَمَعَ بَيْنَ فُنُوْنِ الْعِلْمِ وَالتَّمَكُّنِ فِيْ جَمِيْعِ الْمَقَامَاتِ وَالْاَحْوَالِ الشَّرِيْفَةِ وَبِاللّٰهِ التَّوْفِيْقُ ۔

## برائے قوت بر طاعت

ایک پارچہ ریشم سفید پر نام خدا و درود لکھے اور محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ۳۵ بار الحمد للہ ۳۵ بار بعد نماز جمعہ کے لکھے اللہ اس کو قوت طاعت و بر پر بخشے گا اور ہمزات شیاطین سے کفایت کرے گا اور جو شخص اس کتاب کو اپنے پاس رکھے گا اس کی ہیبت لوگوں کے دلوں میں ہوگی۔ اور یہ شخص ہر دن وقت طلوع آفتاب کے ہمیشہ اس میں نظر کرے گا اور حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر درود بھیجے گا۔ وہ حضرت کو کثرت سے خواب میں دیکھے گا۔

## برائے رؤیت نبوی صلی اللہ علیہ وسلم در خواب

دو رکعت نماز پڑھے ہر رکعت میں فاتحہ ایک بار اور سورہ اخلاص سو بار پڑھکر تین بار یوں کہے یا محسن یا مجمل یا منعم یا متفضل ارنی وجہ نبیک محمد صلی اللہ علیہ وسلم اس کو حضرت کی روایت ہوگی۔

## برائے حفظ از سلطان ظالم و دزد و درندہ و گزندہ

آیۃ الکرسی اور سہ آیت سورۂ[1] اعراف اِنَّ رَبَّكُمُ اللّٰهُ تا المحسنین

[1] در پارہ ہشتم سورہ اعراف رکوع ہفتم ۱۲۔

وصافات تا لازب وسورہ رحمٰن تا سنفرغ لکم ایها الثقلان الی قوله فلا تنتصران پڑھے ان سب آفات سے محفوظ رہے گا یہ انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے مروی ہے خواہ دن میں پڑھے یا رات میں وَهُوَ مُجَرَّبٌ صَحِيْحٌ جِدًّا

## برائے اقبال خلق

يَا أَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَكُوْنُوْا كَالَّذِيْنَ اٰذَوْا مُوْسٰى تا وَجِيْهًا وَاَلْقَيْتُ عَلَيْكَ مَحَبَّةً مِّنِّيْ يُحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ وَالْكَاظِمِيْنَ الْغَيْظَ وَالْعَافِيْنَ عَنِ النَّاسِ وَاللّٰهُ يُحِبُّ الْمُحْسِنِيْنَ اَوَمَنْ كَانَ مَيْتًا فَاَحْيَيْنَاهُ تا كَذٰلِكَ زُيِّنَ فَلَمَّا رَاَيْنَهٗ اَكْبَرْنَهٗ الی قوله مَلَكٌ كَرِيْمٌ وَقُلِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ لَمْ يَتَّخِذْ وَلَدًا وَّلَمْ يَكُنْ لَّهٗ شَرِيْكٌ فِي الْمُلْكِ اِلٰی اٰخِرِهَا ان آیات کو کثرت سے پڑھنے میں سارا جہان اس کی طرف ہو جائے گا اور اس کو دوست رکھے گا۔ وهو عجيب جدًا۔

## برائے دفع ثقیل

جب ایسا شخص پاس آ بیٹھے گا جو گمان گذرے تو چپکے سے اس آیت کو پڑھے وہ جلد اٹھ جائے گا مَتٰى هٰذَا الْفَتْحُ الی قوله مُقْتَدِرًا رَبَّنَا اكْشِفْ عَنَّا

---

۲ در پارہ ۲۲ سورہ صٰفٰت رکوع اول ۱۲ ۳ در پارہ ۲۷ سورہ الرحمٰن رکوع دوم۔ ۴ پارہ ۲۲ سورہ احزاب رکوع نہم۔ ۵ پارہ ہشتم سورہ انعام رکوع پانزدہم۔ ۶ پارہ دوازدہم سورہ یوسف رکوع ۴ ۷ پارہ ۱۵ سورہ بنی اسرائیل رکوع ۱۲ ۸ تمام آیت وَكَانَ اللّٰهُ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ مُّقْتَدِرًا۔



الْعَذَابَ اِنَّا مُؤْمِنُوْنَ يَوْمَئِذٍ يَّصْدُرُ النَّاسُ اَشْتَاتًا اِنْفِرُوْا خِفَافًا وَّثِقَالًا۔

## برائے حل معقود

سورہ بقرہ کو ایک برتن میں لکھ کر اور پانی میں دھو کر بعد غسل بدن کے اذی سے اس پانی سے نہائے بحکم خدا حل ہو جائے گا۔ وہو عجیب۔

## برائے ولادت مولود ذکر

ناف پر عورت کے جب وہ سوتی ہو تو ہاتھ سے مسح کرے اول حمل میں اگرچہ شروع ماہ سوم میں کیوں نہ ہو پھر تین بار یوں کہے۔ اَللّٰهُمَّ اِنْ كُنْتَ خَلَقْتَ خَلْقًا فِيْ بَطْنِ هٰذِهِ الْمَرْاَةِ فَكَوِّنْهُ ذَكَرًا وَّاُسَمِّيْهِ مُحَمَّدًا اَمْ يَحْيٰى مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَبِّ لَا تَذَرْنِيْ فَرْدًا وَّاَنْتَ خَيْرُ الْوَارِثِيْنَ وَهٰذَا مِنَ الْفَوَائِدِ الْمُجَرَّبَةِ۔

## برائے عرق النساء

ایک الیہ گوسفند عرابیہ لے کر آب جوش تیار کرے اور اس کے تین حصے بنائے ہر دن نہار منہ ایک حصہ پی لے سنوسی کہتے ہیں وَهُوَ مُجَرَّبٌ صَحِيْحٌ مِّنْ غَيْرِ تَرَاخٍ وَقَدِ اسْتَعْمَلَ اِلٰى اَكْثَرَ مِنْ اَرْبَعِيْنَ رَجُلًا فَبَرَأُوْا بِبَرَكَةِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ یہ علاج ایک حدیث مرفوع میں بھی آیا ہے۔

---

## برائے توسیع رزق حلال

ہر جمعہ کو وقت شروع اذان کے ستر بار یوں کہے اَللّٰھُمَّ یَا غَنِیُّ یَا کَرِیْمُ اَغْنِنِیْ بِحَلَالِكَ عَنْ حَرَامِكَ وَبِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ اس عدد کو درمیان اذان اول کے پورے ختم ہونے سے پہلے عبدالرحمٰن ثعلبیؒ استعمال اس عدد کا بعد نماز ہر جمعہ کے رو بقبلہ ہو کر کرتے تھے جب تک پڑھ نہ لیتے کسی سے بات نہ کرتے وہ کہتے ہیں وَجَدْتُ بَرَکَتَهٗ سنوسی نے کہا فَدَاوِمْ عَلٰی هٰذَا تَجِدْ بَرَکَتَهٗ فِی الْقَلِیْلِ مِنَ التَّجْرِبَةِ وَهُوَ عَجِیْبٌ جِدًّا رَزَقَنَا اللّٰهُ رِزْقًا حَلَالًا لَا اِثْمَ فِیْهِ وَلَا تَبَاعَةَ بِمَنِّهٖ وَكَرَمِهٖ۔

## برائے قضائے حاجت

ابو عبداللہ مغربی نے کہا ہے میں نے حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو خواب میں دیکھا عرض کیا میری ایک حاجت ہے میں کس چیز سے توسل کروں فرمایا جس کو کچھ حاجت ہو وہ سجدے میں باشارہ سبابہ چالیس بار دعاء یونس علیہ السلام کہے اس کی دعا قبول ہوگی رَوَاهُ الْغَافِقِیُّ عَنْ اَبِیْ اِسْحٰقَ اِبْرَاهِیْمَ بْنِ شَیْبَانَ اور حدیث میں آیا ہے مَنْ دَعَا بِدَعْوَةِ یُوْنُسَ عَلَیْهِ السَّلَامُ اُسْتُجِیْبَ لَهٗ طریقہ اس کے ختم و دعا کا پہلے اس رسالہ میں گذر چکا ہے۔

وسلم

## برائے تفریج ہر کربت

جس کو کوئی فکر یا تنگی معاش یا بلا پہنچے وہ ان کلمات کو لکھ کر آب رواں میں ڈال دے اللہ تعالیٰ اس سے غم کو دور کرے گا۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ مِنَ



الْعَبْدِ الذَّلِیْلِ الْفَقِیْرِ اِلَی الْمَوْلَی الْجَلِیْلِ رَبِّ اِنِّیْ مَسَّنِیَ الضُّرُّ وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرَّاحِمِیْنَ اَللّٰھُمَّ بِحُرْمَةِ مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ اکْشِفْ ضُرِّیْ وَهَمِّیْ فَرِّجْ عَنِّیْ غَمِّیْ یہ عمل منجملہ فوائد مجربہ کے ہے ایک روایت میں یوں آیا ہے کہ ان کلمات کو کہے اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ خَوْفَ الْعَالِمِیْنَ بِكَ وَعِلْمَ الْخَائِفِیْنَ مِنْكَ وَیَقِیْنَ الْمُتَوَكِّلِیْنَ عَلَیْكَ اس کے کہنے سے فرج ہم قرت عین طول فرح ہوگا سنوسی نے کہا کُلُّ ذٰلِكَ مُجَرَّبٌ بِسُهُوْلَةٍ اِنْتَهٰی۔

## برائے حفظ از احتلام

سوتے وقت وَالسَّمَآءِ وَالطَّارِقِ تا حَافِظٌ[1] پڑھے پھر کہے صَدَقَ اللّٰهُ وَعْدَهٗ وَنَصَرَ عَبْدَهٗ وَكَذَبَ الشَّیْطَانُ وَحْدَهٗ اس کو احتلام نہ ہوگا اسی طرح اگر داہنی ران پر آدم اور بائیں ران پر حوا لکھے گا تو بھی احتلام سے بچا رہے گا۔

## آیاتِ شفاء

ان آیات کو لکھ کر استعمال میں لائے سنوسی کہتے ہیں قَدِ اسْتَعْمَلْتُهَا لِرِجَالٍ بُلِیَ بِهٰذَا الْمَرَضِ فَكَتَبْتُ لَهُ الْاٰیَاتِ وَشَرِبَهَا اَیَّامًا فَبَرِئَ وَتَدْهَنَ بِهَا اَیَّامًا فَبَرِئَ وَلَمْ یَبْقَ بِهٖ اَثَرٌ وَیَنْبَغِیْ لِكَاتِبِهَا اَنْ یَتَیَقَّنَ الشِّفَآءَ بِبَرَكَةِ كَلَامِ اللّٰهِ وَكَلَامِ رَسُوْلِهٖ لِاَنَّ

---

[1] والسماء والطارق وما ادراك ما الطارق النجم الثاقب ان كل نفس لما عليها حافظ ۱۲۔

اللهُ يُعْطِي الْأَجْرَ عَلَى مِقْدَارِ نِيَّةِ صَاحِبِهَا وَهِيَ يَشْفِ. صُدُوْرَ قَوْمٍ مُؤْمِنِيْنَ قُلْ هُوَ لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا هُدًى وَّشِفَآءٌ لِّمَا فِي الصُّدُوْرِ۔ وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ يَخْرُجُ مِنْۢ بُطُوْنِهَا شَرَابٌ مُّخْتَلِفٌ اَلْوَانُهٗ فِيْهِ شِفَآءٌ لِّلنَّاسِ وَاِذَا مَرِضْتُ فَهُوَ يَشْفِيْنِ وَقَدْ مَرِضَ وَلَدٌ لِبَعْضِ الصَّالِحِيْنَ بِالْحُمّٰى فَاَعْيَا الْاَطِبَّآءَ دَآؤُهٗ فَرَاٰى اَبُوْهُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي النَّوْمِ فَشَكَالَهٗ مَرَضَ وَلَدِهٖ فَقَالَ لَهٗ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَيْنَ مِنْ اٰيَاتِ الشِّفَآءِ فَكَتَبَهَا لَهٗ اَبُوْهُ فِيْ اِنَاءٍ وَسَقَاهَا وَلَدَهٗ فَبَرِئَ فِي الْحِيْنِ نَسْاَلُهٗ سُبْحَانَهٗ وَتَعَالٰى الشِّفَآءَ لَنَا وَلَكُمْ مِنْ هَوْلِ الدَّآءِ بِجَاهِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَدَدَ خَلْقِهٖ وَرِضَآءَ نَفْسِهٖ وَزِنَةَ عَرْشِهٖ وَمِدَادَ كَلِمَتِهٖ اِنْتَهٰى۔ میں کہتا ہوں کہ یہ حکایت مرض ولد کی قشیری سے ماثور ہے اور ذکر ان آیات کا پیشتر ہو چکا مجھ کو بھی تجربہ ان کا شفاء مریض میں حاصل ہو چکا ہے وللہ الحمد۔

## برائے انتحصال خیرات دارین

اسماء الٰہی کو مفصلہ ذیل کو کہ بیس نام مبارک ہیں اپنا ورد روزانہ مقرر کرے یَا اَللّٰهُ يَا سَمِيْعُ يَا عَلِيْمُ يَا سَرِيْعُ يَا وَاسِعُ يَا عَدْلُ يَا عَلِيُّ يَا عَلِيْمُ يَا مُتَعَالِ يَا عَزِيْزُ يَا غَفُوْرُ يَا بَاعِثُ يَا فَعَّالُ يَا رَافِعُ يَا مُعِيْدُ يَا مَعْبُوْدُ يَا مَانِعُ يَا نَافِعُ يَا جَامِعُ يَا بَدِيْعُ سنوسی کہتے ہیں وَمِنَ الذَّخَائِرِ النَّفِيْسَةِ اَنَّ مَنْ ذَكَرَ هٰذِهِ الْاَسْمَآءَ كُلَّ يَوْمٍ عِنْدَ طُلُوْعِ الْفَجْرِ سَبْعًا وَّسَبْعِيْنَ مَرَّةً وَكَانَتْ مِنْ جُمْلَةِ وِرْدِهٖ



يَرٰى بَيْنَ كُتُبِهَا مِنَ الْخَيْرَاتِ فِيْ دِيْنِهٖ وَدُنْيَاهُ وَنَفْسِهٖ اَشْيَآءَ عَجِيْبَةً حَتّٰى لَا تَكَادُ هِمَّتُهٗ تَتَعَلَّقُ بِاَحَدٍ مِنَ الْخَلْقِ وَسَخَّرَ اللّٰهُ لَهُ الْخَلْقَ بِمَحَبَّتِهِمْ لَهٗ وَهِيَ عِشْرُوْنَ اِسْمًا وَّهُوَ عَجِيْبٌ اِنْتَهٰى۔

## برائے رویتِ حبیب زندہ یا مردہ

ال م ص
ل م ص ا
م ص ال
ص ال م

پاک لباس سفید و فراش پاک پر علیحدہ اہل خانہ سے سوئے پہلے دو رکعت نماز پڑھے رکعت اولیٰ میں بعد فاتحہ سورہ والشمس وضحٰھا سات بار دوسری رکعت میں فاتحہ واللیل اذا یغشی سات بار پھر سلام پھیر کر بقدر طاقت درود پڑھے اور یہ خاتم لکھ کر نیچے سر کے رکھ کے سو جائے بحکم خدا جس امر کی نیت ہوگی وہ ظاہر ہوگا خاتم یہ ہے۔

اور اگر یہ مطلب ہو کہ خواب میں غائب کو دیکھے اور معلوم کرے کہ وہ مردہ ہے یا زندہ یا اس سے کچھ سوال کرنا چاہیئے تو وقت خواب کے وضو کرکے جامہ پاک پہن کر فراش طاہر پر رو بقبلہ جانب یمین پر آرام کرے کہ سات بار والشمس وضحٰھا اور سات بار واللیل اذا یغشی اور سات بار والتین اور سات بار قل ہو اللہ پڑھے۔ اَللّٰهُمَّ اَرِنِيْ فِيْ مَنَامِيْ كَذَا وَكَذَا وَاجْعَلْ لِّيْ مِنْ اَمْرِيْ فَرَجًا وَّمَخْرَجًا وَّاَرِنِيْ فِيْ مَنَامِيْ مَا اَسْتَدِلُّ بِهٖ عَلٰى اِجَابَةِ دَعْوَتِيْ اگر پہلے رات کچھ دیکھے تو فبہا ورنہ دوسری تیسری ساتویں رات تک ضروری ہی کچھ معلوم ہوگا اگر کچھ بھی نظر نہ آیا تو جان لینا چاہیئے کہ عمل میں کچھ فرق پڑا سنوسی کہتے ہیں۔ اِنَّهٗ مُجَرَّبٌ صَحِيْحٌ

~~~~~~~~~
~~~~~~~~~

## برائے زیارت عمر وقایت از سوء خاتمہ و نصر بر دشمن و وسعت رزق

صبح و شام میں تین بار یہ کلمات کیا کرے سُبْحَانَ اللّٰہِ مِلْءَ الْمِیْزَانِ وَ مَبْلَغَ الْعِلْمِ وَمُنْتَھَی الرِّضْوَانِ وَزِنَۃَ الْعَرْشِ اِنْتَھٰی۔

## حفیظ

جو شخص اس کو سات بار سفر میں کہہ کر ہاتھ سے ہر چہار طرف اشارہ کرے گا وہ ہر بلا سے محفوظ رہے گا اگر سامان و صندوق میں اس لکھ کر رکھ دے گا تو چوری سے امن میں رہے۔ اَللّٰہُ حَفِیْظٌ لَطِیْفٌ قَدِیْمٌ اَزَلِیٌّ حَیٌّ قَیُّوْمٌ لَا یَنَامُ اِنْتَھٰی۔

## برائے تسلی از زن غیر میسر

جس شخص کا دل کسی عورت سے متعلق ہو اور اس سے نکاح کرنے پر قدرت نہ ہو سکے اور یہ چاہے کہ اس سے تسلی ہو اور اس کو بھول جائے تو ان حروف کو ہتھیلی پر لکھ کر نہار منہ چاٹ لے یا برتن میں لکھ کر پی لے تین دن اسی طرح کرے اس کو بھول جائے گا اب ق ا ل ہ د ل د ر ک م ہ پھر یہ آیت پڑھے وَقِیْلَ الْیَوْمَ نَنْسَاکُمْ کَمَا نَسِیْتُمْ لِقَآءَ یَوْمِکُمْ ھٰذَا اَوْ نَسِیَ مَا قَدَّمَتْ یَدَاہُ وَلَقَدْ عَھِدْنَا اِلٰی اٰدَمَ مِنْ قَبْلُ فَنَسِیَ وَلَمْ نَجِدْ لَہٗ عَزْمًا کَذٰلِکَ یَنْسٰی فُلَانُ بْنُ فُلَانَۃَ کَذَا وَکَذَا انشاء اللہ تعالیٰ پھر خطرہ اس کا دل میں نہ آئے گا کما ہو مجرب۔

## برائے زوال حب

جو شخص پر غلبہ شہوات جسمانی کا ہو وہ ایک ظرف لطیف میں ہر وہ نام اللہ تعالیٰ



کا جس میں حرف یا تحتانیہ منجملہ اسمائے حسنیٰ کے آیا ہے جیسے حلیم قدیر علیم علی عظیم رحیم عزیز کریم لکھ کر نہار منہ سات دن تک پی لے اس کے دل میں جوش محبت باذن خدا سرد پڑ جائیگا

## برائے انجاح حاجت

جب واسطے کسی کام کے کسی پاس جائے تو راہ میں یہ آیت پڑھتا جائے اللہ تعالیٰ اس حاجت کو پورا کرے گا۔ وَلَمَّا دَخَلُوْا مِنْ حَیْثُ اَمَرَھُمْ اَبُوْھُمْ مَا کَانَ یُغْنِیْ عَنْھُمْ مِنَ اللّٰہِ تا قولہ قَضٰھَا [1] اس آیت کو بار بار پڑھے۔

## برائے حفظ ودیعت و متاع

جب چور اور ہر موذی سے بچانا اپنے سامان کا منظور ہو تو بِسْمِ اللّٰہِ الخ لکھ کر یہ دعا اس میں رکھ دے باذن خدا وہ دافع و امتعہ سارق و لص و ہر موذی سے محفوظ رہیں گے یَا حَفِیْظُ لَا یَنْسٰی وَیَا مَنْ نِعْمَۃٌ لَا تُحْصٰی وَیَا مَنْ لَہُ الْعُرْوَۃُ الْوُثْقٰی وَیَا مَنْ لَہُ الْعِزَّۃُ وَالثَّنَاءُ یَا مَنْ لَہُ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰی اِحْفَظْ کَذَا وَکَذَا بِمَا حَفِظْتَ بِہِ الْاَرْضَ وَالسَّمَآءَ اَلْجَأْتُ ظَھْرِیْ فِیْ حِفْظِ ذٰلِکَ اِلَی الْحَیِّ الْقَیُّوْمِ فَاِنَّکَ قُلْتَ وَقَوْلُکَ الْحَقُّ فِیْ کِتَابِکَ الْمُنْزَلِ اِنَّا نَحْنُ نَزَّلْنَا الذِّکْرَ وَاِنَّا لَہٗ لَحَافِظُوْنَ وَصَلَّی اللّٰہُ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِہٖ وَصَحْبِہٖ وَسَلَّمَ اِنْتَھٰی

---

[1] وَمَا ھُمْ مِنْ شَیْءٍ اِلَّا حَاجَۃً فِیْ نَفْسِ یَعْقُوْبَ قَضٰھَا ۱۲

## برائے صلح بین الزوجین

اس آیت کو لکھ دے وَاِنْ خِفْتُمْ شِقَاقَ بَيْنِهِمَا فَابْعَثُوْا حَكَمًا مِّنْ اَهْلِهٖ وَحَكَمًا مِّنْ اَهْلِهَا اِنْ يُّرِيْدَا اِصْلَاحًا يُّوَفِّقِ اللّٰهُ بَيْنَهُمَا وَقَوْلُهٗ يُصْلِحْ لَكُمْ اَعْمَالَكُمْ وَقَوْلُهٗ وَاِنِ امْرَاَةٌ خَافَتْ مِنْ بَعْلِهَا نُشُوْزًا اَوْ اِعْرَاضًا اِلٰى قَوْلِهٖ يُصْلِحْ لَكُمْ وَقَوْلُهٗ عَسَى اللّٰهُ اَنْ يَّجْعَلَ بَيْنَكُمْ وَبَيْنَ الَّذِيْنَ عَادَيْتُمْ مِّنْهُمْ مَّوَدَّةً۔

## برائے تسہیل ولادت

ایک پاک برتن میں یہ آیت لکھے کَاَنَّهُمْ يَوْمَ يَرَوْنَهَا لَمْ يَلْبَثُوْا اِلَّا عَشِيَّةً اَوْ ضُحٰهَا وَقَوْلُهٗ لَقَدْ كَانَ فِيْ قَصَصِهِمْ عِبْرَةٌ لِّاُولِى الْاَلْبَابِ تا آخر سورت کَاَنَّهُمْ يَوْمَ يَرَوْنَ اِلٰى قَوْلِهٖ بَلٰغٌ اِذَا السَّمَآءُ انْشَقَّتْ اِلٰى قَوْلِهٖ وَتَخَلَّتْ پھر اس کو پانی سے محو کر کے پلاوے اور کچھ پانی شکم و ناف پر چھڑک دے باذن خدا جلد بچہ ہو جائے گا اسی طرح لٹکانا شب یمانی کا بائیں ران پر سرعت ولادت کے لئے بحکم خدا نافع ہے۔

---

۱؎ وتمام الاية فلا جناح عليهما ان يصلحا بينهما صلحا والصلح خير ۲؎ واٰخرها ما كان حديثا يفترى ولكن تصديق الذي بين يديه وتفصيل كل شئ وهدى ورحمة لقوم يؤمنون ۱۲ ۔ ۳؎ كانهم يوم يرون ما يوعدون لم يلبثوا الا ساعة من النهار و بلاغ ۔ ۴؎ وتمام الاية اذا السماء انشقت واذنت لربها وحقت واذا الارض مدت والقت ما فيها وتخلت ۔



## ایضاً برائے تسہیل ولادت

| د | ط | ب |
|---|---|---|
| ج | ہ | ز |
| ح | ا | د |

ان کلمات کو ایک پرچہ کاغذ پر لکھ کر اس میں فقط اتنا تامل ہوا کرتا ہے کہ ان حروف میں کوئی امر خلاف شرع نہ ہو اس لئے کہ نہ معنے ان کے معلوم نہیں ہیں اور نہ الفاظ مفہوم لیکن اس بنیاد پر کہ یہ عمل ان علماء عاملین کا ہے جو شرک و بدعت سے ظاہراً احوال دور تھے امید ہوتی ہے کہ موافق حق ہو وَقَدْ جُرِّبَ وَصَحَّ بِاِذْنِ اللّٰهِ وَاللّٰهُ اَعْلَمُ ولہذا اس رسالے میں حروف واعداد اوفاق کا ذکر کرنا یک قلم موقوف رکھا ہے اور حتی الامکان اعمال آیات یا کلمات متضمنہ توحید خالص کو الفاظ مشائخ سے اختیار کیا گیا ہے۔

## برائے تپ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ بَرَآءَةٌ مِّنَ اللّٰهِ الْعَزِيْزِ الْحَكِيْمِ لِفُلَانَةَ مِنْ كُلِّ مَا يَعْرِضُ لَهٗ بِاِذْنِ اللّٰهِ قُلْنَا يٰنَارُ كُوْنِيْ بَرْدًا وَّسَلٰمًا عَلٰٓى اِبْرٰهِيْمَ وَاَرَادُوْا بِهٖ كَيْدًا فَجَعَلْنٰهُمُ الْاَخْسَرِيْنَ اَوْ كَالَّذِيْ مَرَّ عَلٰى قَرْيَةٍ وَّهِيَ خَاوِيَةٌ عَلٰى عُرُوْشِهَا اِلٰى قَوْلِهٖ قَدِيْرٌ اس کو لکھ کر گلے میں لٹکا دے انشاء اللہ تعالیٰ صحت ہو جائے گی۔

## برائے دفع جن

اس آیت شریف کو لکھ کر مجنون پر لٹکا دے باذن خدا جن بھاگ جائے گا

---

۱؎ فارادوا به كيدا فجعلنهم الاخسرين ۔ ۲؎ در پارہ سوم سورہ بقرہ رکوع ۵۔

لَوْ اَنْزَلْنَا هٰذَا الْقُرْاٰنَ عَلٰى جَبَلٍ آخر سورت قُلْ اُوْحِيَ الى تا شططا

## برائے دفع وسوسہ شیطان

جو شخص یہ چاہے کہ اللہ تعالیٰ درمیان اس کے اور درمیان وسواس شیطان کے حائل ہو جائے وہ یہ دعا پڑھے یَا اَللّٰهُ الرَّقِيْبُ الْحَفِيْظُ الرَّءُوْفُ الرَّحِيْمُ اللّٰهُ الْحَيُّ الْعَلِيْمُ الْعَظِيْمُ الرَّءُوْفُ الْكَرِيْمُ يَا اَللّٰهُ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ الْقَائِمُ عَلٰى كُلِّ نَفْسٍ بِمَا كَسَبَتْ حُلْ بَيْنِيْ وَبَيْنَ عَدُوِّكَ وَبِاللّٰهِ التَّوْفِيْقُ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَا اَحَاطَ بِهٖ عِلْمُكَ وَاَحْصَاهُ كِتَابُكَ هٰذَا اٰخِرُ مَا ذَكَرَهُ السَّنُوْسِيُّ۔

---

؎ در پارہ ۲۸ سورہ حشر رکوع ۳۔ ؎ قل اوحی الی انہ استمع نفر من الجن فقالوا انا سمعنا قرانا عجبا یھدی الی الرشد فامنا بہ ولن نشرک بربنا احدا وانہ تعالی جد ربنا ما اتخذ صاحبۃ ولا ولدا وانہ کان یقول سفیھنا علی اللہ شططا اللّٰھم اغفر لکاتبہ ولمن سعی فیہ ولو بقلیل۔



# فصل

بیان میں اذکار وادعیہ ماثورہ کے کتاب عدۃ الحصن الحصین سے بروایات صحیحہ مرفوعہ اللّٰھم حققنا بذالک

## دُعائے صبح وشام

اَعُوْذُ بِاللّٰهِ السَّمِيْعِ الْعَلِيْمِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ ۳ بار بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِيْ لَا يَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ شَيْءٌ فِي الْاَرْضِ وَلَا فِي السَّمَآءِ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ۳ بار اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّآمَّاتِ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ۳ بار قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۱ بار۔ اَللّٰهُمَّ بِكَ اَصْبَحْنَا وَبِكَ اَمْسَيْنَا وَبِكَ نَحْيٰى وَبِكَ نَمُوْتُ وَاِلَيْكَ النُّشُوْرُ وقت شب کے اِلَيْكَ الْمَصِيْرُ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ الْعَفْوَ وَالْعَافِيَةَ فِيْ دِيْنِيْ وَدُنْيَايَ وَاَهْلِيْ وَمَالِيْ اَللّٰهُمَّ اسْتُرْ عَوْرَاتِيْ وَاٰمِنْ رَوْعَاتِيْ اَللّٰهُمَّ احْفَظْنِيْ مِنْ بَيْنِ يَدَيَّ وَمِنْ خَلْفِيْ وَعَنْ يَمِيْنِيْ وَعَنْ شِمَالِيْ وَمِنْ فَوْقِيْ وَاَعُوْذُ بِعَظَمَتِكَ اَنْ اُغْتَالَ مِنْ تَحْتِيْ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ۱۰ بار یا سو بار یا دو سو بار پڑھے رَضِيْنَا بِاللّٰهِ رَبًّا وَبِالْاِسْلَامِ دِيْنًا وَبِمُحَمَّدٍ رَسُوْلًا۔ ۳ بار يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ بِرَحْمَتِكَ اَسْتَغِيْثُ اَصْلِحْ لِيْ شَاْنِيْ كُلَّهٗ لَا تَكِلْنِيْ

إلى نفسي طرفة عين اللهم أنت ربي لا إله إلا أنت خلقتني وأنا عبدك وأنا على عهدك ووعدك ما استطعت أعوذ بك من شر ما صنعت أبوء لك بنعمتك علي وأبوء لك بذنبي فاغفر لي فإنه لا يغفر الذنوب إلا أنت حسبي الله لا إله إلا الله عليه توكلت وهو رب العرش العظيم ۷ بار سبحان الله وبحمده سبحان الله العظيم سو بار سبحان الله الحمد لا إله إلا الله الله أكبر سو بار اور بعد ہر نماز کے ۳۳ بار ہر کلمہ اور ۳۴ بار الله أكبر لا إله إلا الله والله أكبر لا إله إلا الله وحده لا إله إلا الله ولا شريك له لا إله إلا الله له الملك وله الحمد لا إله إلا الله ولا حول ولا قوة إلا بالله ہر سہ قل سوائے کافرون کے رات کو تین بار پڑھ کر دم کرکے سارے بدن پر ہاتھ پھیرے اور آیۃ الکرسی مع تسبیح فاطمہ پڑھے أستغفر الله الذي لا إله إلا هو الحي القيوم وأتوب إليه ۳ بار سوتے وقت فاتحہ وسورہ اخلاص وکافرون پڑھ کر سوئے جب جاگے کہے الحمد لله الذي أحيانا بعد ما أماتنا وإليه النشور بستر پر ۱۹ کروٹ لے تو کہے لا إله إلا الله الواحد القهار رب السموت والأرض وما بينهما العزيز الغفار دعا ان کلمات کے ساتھ مانگے لا إله إلا الله قدير ولا إله إلا الله ولا حول ولا قوة إلا بالله يا ذا الجلال والإكرام يا أرحم الراحمين لا إله إلا أنت سبحانك إني كنت من الظالمين اسم اعظم الله لا إله إلا هو الأحد الصمد الذي لم يلد ولم يولد ولم يكن له كفوا أحد اللهم أحسن عاقبتنا في الأمور كلها وأجرنا من خزي الدنيا وعذاب الآخرة۔



# ادعیہ بلا قید صبح و شام

برائے ہم وغم لا إله إلا الله العظيم الحليم لا إله إلا الله رب العرش العظيم لا إله إلا الله رب السموت ورب العرش الكريم توكلت على الحي الذي لا يموت والحمد لله الذي لم يتخذ ولدا ولم يكن له شريك في الملك ولم يكن له ولي من الذل وكبره تكبيرا يا حي يا قيوم برحمتك أستغيث اللهم إله جبرائيل وميكائيل وإسرافيل وإله إبراهيم وإسمعيل وإسحاق عافني ولا تسلطن أحدا من خلقك علي بشيء لا طاقة لي اللهم اكفني بحلالك عن حرامك وأغنني بفضلك عمن سواك سبحان الله وبحمده عدد خلقه ورضا نفسه وزنة عرشه ومداد كلماته اللهم اغفر للمؤمنين والمؤمنات اللهم إنا نعوذ بك جهد البلاء ودرك الشقاء والقضاء وشماتة الأعداء اللهم إني أسألك المعافاة والعافية في الدنيا والآخرة اللهم آتنا في الدنيا حسنة وفي الآخرة حسنة وقنا عذاب النار۔

## ختم حصن حصین

شیخ شمس الدین محمد بن محمد بن محمد جزری شافعیؒ متوفی ۸۳۳ھ کو تیمور لنگ نے بلایا تھا وہ بھاگ کر اسی کتاب کے ساتھ متحصن ہو گئے حضرت محمدﷺ کو خواب میں بجانب دست راست بیٹھا دیکھا فرمایا تو کیا چاہتا ہے عرض کیا میرے اور مسلمانوں

کے لئے دعا کیجئے حضرت محمدؒ نے ہاتھ اٹھا کر منہ پر پھیرا شب پنجشنبہ کو یہ واقع ہوا۔ شب یک شنبہ کو دشمن بھاگ گیا اللہ نے اس کتاب کی برکت سے تفریج کرب مسلمین فرمائی ۷۹۱ھ میں اس تالیف سے وہ فارغ ہوئے تھے۔ دمشق ہر طرف سے حصار سخت میں تھا اور دروازے شہر کے پتھروں سے چن دیئے گئے تھے۔ رسد آب و دانہ کی بند تھی ہر شخص کو اپنی جان و مال پر خوف تھا اس واسطے دعا کے طرف آسمان کے مرفوع تھے اور ظاہر شہر کو آگ لگا کر جلا دیا تھا اور خلق کو لوٹ چکے تھے اس کتاب کی برکت سے وہ بلا دور ہوئی کسی نے خوب کہا ہے۔

إِنْ نَابَكَ الْأَمْرُ الْمَهُوْلُ     اُذْكُرْ إِلٰهَ الْعَالَمِيْنَا!!
وَإِذَا بَغٰى بَاغٍ عَلَيْكَ     فَذُدْ بِكَ الْحِصْنَ حَصِيْنَا

یہ کتاب تالیف کے دن سے اس دم تک شرقاً و غرباً وظیفہ اہل علم ہے اس کے تاثیرات سب پر روشن ہیں طریق اس کی دعوت کا بعض صلحاء راسخین سے اس طرح پر مروی ہے کہ شب پنجشنبہ کو بعد نماز فرض یا سنت یا نفل کے شروع کرے شروع سے پہلے حضرت پر درود بھیجے شب یک شنبہ کو تمام کرے یا پنجشنبہ کو شروع کر کے روز یک شنبہ کو ختم کرے یہ چار دل ہوئے پہلے دن اول کتاب سے کیفیت صلوۃ تک پڑھے دوسرے دن وہاں سے تا قولہ اِذَا رَاٰی یَا کُوْرَۃً تیسرے دن فَضْلُ الْاَدْعِیَۃِ الَّتِیْ ھِیَ غَیْرُ مَخْصُوْصَۃٍ تک چوتھے دن تا آخر کتاب پھر اول کتاب سے شروع کرے اور ہر چہار دن میں پورا کرے حصص مذکورہ پر خواہ ختم ایک بار کرے یا سات بار یا چالیس بار اور یہ اتم ہے اجابت میں لیکن ساتھ حضور دل کے اور یقین اجابت کے اور حروف علامات کو انہیں حرکات سے جو اسانی صلیبہ میں واقع ہوئے ہیں پڑھے حال اس کتاب کے شروح کا کتاب تحائف النبلاء میں لکھا ہے اس کتاب کا ایک ملخص ہے جو خود جزری نے کیا ہے اور اس کا نام عدہ



الحصن الحصین رکھا ہے اس میں التزام روایات صحیحہ تو یہ کا کیا ہے فی الحال وہ تلخیص حسب فرمائش میرے طبع ہونے والی ہے ملحق بقرآن شریف اگر کسی سے ختم اصل کتاب کا نہ ہو سکے تو پھر اسی ملخص پر اکتفا کرے ان شاء اللہ تعالیٰ منافع بے شمار اور رفع کرب و بلایا میں اثر عظیم پائے گا میرا جہاز سفر حج میں ڈوبنے اور لوٹنے کو تھا حصن حصین کو ایک بار ختم کیا وہ بھی بلا رعایت اس دعوت کے اللہ نے مجھ کو صحیح سالم پہنچا دیا و للہ الحمد۔

## دلائل الخیرات

یہ کتاب امام ابو محمد عبداللہ بن سلیمان جزولی شریف حسنیؒ کی صیغہائے صلوٰۃ میں تالیف ہے اور اہل علم میں متداول اگرچہ بعض محققین نے اس کے بعض الفاظ پر انتقاد کیا ہے لیکن اکثر لوگ اس کی سند شیوخ سے لیتے ہیں اور ایک ہفتہ میں اس کا وظیفہ ختم کرتے ہیں مؤلف نے چودہ برس خلوت میں عبادت کی ایک خلق کثیر نے ان کے ہاتھ پر توبہ کی تھی ان کے کرامات معروف ہیں شارح دلائل محمد مہدی نے کہا ہے وَكَانَ وَاقِفًا عِنْدَ حُدُوْدِ اللّٰهِ عَامِلًا بِكِتَابِ اللّٰهِ وَسُنَّتِ رَسُوْلِهٖ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ تُوُفِّيَ مَسْمُوْمًا فِيْ صَلٰوةِ الصُّبْحِ اِمَّا فِيْ سَجْدَةِ الثَّانِيَةِ سَادِسَ عَشَرَ رَبِيْعِ الْاَوَّلِ عَامَ سَبْعِيْنَ وَثَمَانِمِائَةٍ ثُمَّ بَعْدَ سَبْعٍ وَسَبْعِيْنَ سَنَةً مِنْ مَوْتِهٖ نُقِلَ مِنْ سُوْسٍ اِلٰى مَرَّاكُشَ فَدَفَنُوْهُ بِرِيَاضِ الْعَرُوْسِ مِنْهَا وَلَمَّا اَخْرَجُوْهُ مِنْ قَبْرِهٖ بِسُوْسٍ وَجَدُوْهُ كَهَيْئَتِهٖ يَوْمَ دُفِنَ لَمْ تَعْدُ عَلَيْهِ الْاَرْضُ وَلَمْ يُغَيِّرْ طُوْلُ الزَّمَانِ مِنْ اَحْوَالِهٖ شَيْئًا وَاَثَرُ الْحَلْقِ مِنْ شَعْرِ رَاْسِهٖ وَلِحْيَتِهٖ ظَاهِرٌ كَحَالَةِ يَوْمِ مَوْتِهٖ اِذْ كَانَ قَرِيْبَ عَهْدٍ بِالْحَلْقِ وَتَبْرُهٗ

بِهٖ اَكْشِىْ عَلَيْهِ جَلَالَةٌ عَظِيْمَةٌ وَّمَهَابَةٌ كَبِيْرَةٌ وَّسَطْوَةٌ ظَاهِرَةٌ
وَالنَّاسُ يَزْدَحِمُوْنَ عَلَيْهِ وَيُكْثِرُوْنَ مِنْ قِرَاءَةِ دَلَائِلِ الْخَيْرَاتِ
عِنْدَهٗ وَثَبَتَ اَنَّ رَائِحَةَ الْمِسْكِ تُوْجَدُ مِنْ قَبْرِهٖ مِنْ كَثْرَةِ صَلٰوةِ
عَلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَطَرِيْقَتُهٗ شَاذِلِيَّةٌ وَّلَهٗ كَلَامٌ
كَثِيْرَةٌ فِى الطَّرِيْقِ انتهى مُلَخَّصًا مِنْ شَرْحِهِ الْمُسَمّٰى بِمَطَالِعِ
الْمُسَرَّاتِ هٰكَذَا وَجَدْتُ بِخَطِّ سَيِّدِ الْوَالِدِ الْمَرْحُوْمِ حَسَنِ بْنِ
عَلِيِّ الْحُسَيْنِيِّ الْبُخَارِيِّ الْقَنُّوْجِيِّ رَحِمَهُمُ اللّٰهُ تَعَالٰى والد مغفور کو اجازت
اس کتاب کی شیخ عبدالحق بن فضل اللہ سے حاصل تھی۔ اس قسم کی کتابیں اور بھی بہت ہیں
جیسے جواہر مضیئہ اور شفاء الاسقام وغیرہ لیکن شہرت وقبول میں یہ کتاب مشار الیہ ہے اس
میں شک نہیں ہے کہ صیغ ماثورہ کی قراءت افضل واکمل ہے صیغ غیر ماثورہ سے اگرچہ
انشاء صیغ صحیح المعانی فصیحۃ المبانی کو اہل علم نے جائز رکھا ہے تمام بحث اس مقام کی
ہماری کتاب نزل الابرار میں ہے میں نے ایک مدت دراز تک دلائل الخیرات کو قراءت
کیا تھا بعض الفاظ اس کتاب کے ہر چند باوّل ہول لائق اسقاط کے ہیں جیسے کہ زنہ عرش اللہ ونحوہ
قاری کو چاہیئے کہ عوض ان کے الفاظ ماثورہ اختیار کرے تاکہ ضیق خلاف
سے عافیت میں رہے وباللہ التوفیق۔

## برائے دفع سحر وحرز از شیطان ودزدان ودرندھا

الٓمّٓ ذٰلِكَ الْكِتٰبُ لَا رَيْبَ فِيْهِ هُدًى لِّلْمُتَّقِيْنَ الَّذِيْنَ
يُؤْمِنُوْنَ بِالْغَيْبِ وَيُقِيْمُوْنَ الصَّلٰوةَ وَمِمَّا رَزَقْنٰهُمْ يُنْفِقُوْنَ
وَالَّذِيْنَ يُؤْمِنُوْنَ بِمَا اُنْزِلَ اِلَيْكَ وَمَا اُنْزِلَ مِنْ قَبْلِكَ وَ
بِالْاٰخِرَةِ هُمْ يُوْقِنُوْنَ اُولٰٓئِكَ عَلٰى هُدًى مِّنْ رَّبِّهِمْ وَاُولٰٓئِكَ



هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ۔ اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ
وَّلَا نَوْمٌ لَهٗ مَا فِى السَّمٰوٰتِ وَمَا فِى الْاَرْضِ مَنْ ذَا الَّذِيْ يَشْفَعُ عِنْدَهٗٓ
اِلَّا بِاِذْنِهٖ يَعْلَمُ مَا بَيْنَ اَيْدِيْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ وَلَا يُحِيْطُوْنَ
بِشَيْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖٓ اِلَّا بِمَا شَآءَ وَسِعَ كُرْسِيُّهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ
وَلَا يَئُوْدُهٗ حِفْظُهُمَا وَهُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ لَآ اِكْرَاهَ فِى الدِّيْنِ قَدْ
تَّبَيَّنَ الرُّشْدُ مِنَ الْغَيِّ فَمَنْ يَّكْفُرْ بِالطَّاغُوْتِ وَيُؤْمِنْ بِاللّٰهِ فَقَدِ
اسْتَمْسَكَ بِالْعُرْوَةِ الْوُثْقٰى لَا انْفِصَامَ لَهَا وَاللّٰهُ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ۔
اَللّٰهُ وَلِيُّ الَّذِيْنَ يُخْرِجُهُمْ مِّنَ الظُّلُمٰتِ اِلَى النُّوْرِ وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا
اَوْلِيٰٓـُٔهُمُ الطَّاغُوْتُ يُخْرِجُوْنَهُمْ مِّنَ النُّوْرِ اِلَى الظُّلُمٰتِ اُولٰٓئِكَ
اَصْحٰبُ النَّارِ هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ۔ لِلّٰهِ مَا فِى السَّمٰوٰتِ وَمَا فِى الْاَرْضِ
وَاِنْ تُبْدُوْا مَا فِيْٓ اَنْفُسِكُمْ اَوْ تُخْفُوْهُ يُحَاسِبْكُمْ بِهِ اللّٰهُ
فَيَغْفِرُ لِمَنْ يَّشَآءُ وَيُعَذِّبُ مَنْ يَّشَآءُ وَاللّٰهُ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ
اٰمَنَ الرَّسُوْلُ بِمَآ اُنْزِلَ اِلَيْهِ مِنْ رَّبِّهٖ وَالْمُؤْمِنُوْنَ كُلٌّ اٰمَنَ
بِاللّٰهِ وَمَلٰٓئِكَتِهٖ وَكُتُبِهٖ وَرُسُلِهٖ لَا نُفَرِّقُ بَيْنَ اَحَدٍ مِّنْ رُّسُلِهٖ
وَقَالُوْا سَمِعْنَا وَاَطَعْنَا غُفْرَانَكَ رَبَّنَا وَاِلَيْكَ الْمَصِيْرُ ۔ لَا يُكَلِّفُ
اللّٰهُ نَفْسًا اِلَّا وُسْعَهَا لَهَا مَا كَسَبَتْ وَعَلَيْهَا مَا اكْتَسَبَتْ رَبَّنَا
لَا تُؤَاخِذْنَآ اِنْ نَّسِيْنَآ اَوْ اَخْطَاْنَا رَبَّنَا وَلَا تَحْمِلْ عَلَيْنَآ اِصْرًا
كَمَا حَمَلْتَهٗ عَلَى الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِنَا رَبَّنَا وَلَا تُحَمِّلْنَا مَا لَا طَاقَةَ
لَنَا بِهٖ وَاعْفُ عَنَّا وَاغْفِرْ لَنَا وَارْحَمْنَا اَنْتَ مَوْلٰىنَا فَانْصُرْنَا
عَلَى الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ ۔ اِنَّ رَبَّكُمُ اللّٰهُ الَّذِيْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ
فِيْ سِتَّةِ اَيَّامٍ ثُمَّ اسْتَوٰى عَلَى الْعَرْشِ يُغْشِى الَّيْلَ النَّهَارَ يَطْلُبُهٗ

حَثِيثًا وَالشَّمْسَ وَالْقَمَرَ وَالنُّجُومَ مُسَخَّرَاتٍ بِأَمْرِهِ أَلَا لَهُ الْخَلْقُ
وَالْأَمْرُ تَبَارَكَ اللّٰهُ رَبُّ الْعَالَمِينَ - اُدْعُوا رَبَّكُمْ تَضَرُّعًا وَّخُفْيَةً
إِنَّهُ لَا يُحِبُّ الْمُعْتَدِينَ وَلَا تُفْسِدُوا فِي الْأَرْضِ بَعْدَ إِصْلَاحِهَا
وَادْعُوهُ خَوْفًا وَّطَمَعًا إِنَّ رَحْمَتَ اللّٰهِ قَرِيبٌ مِّنَ الْمُحْسِنِينَ قُلِ
ادْعُوا اللّٰهَ أَوِ ادْعُوا الرَّحْمٰنَ أَيًّا مَّا تَدْعُوا فَلَهُ الْأَسْمَاءُ الْحُسْنٰى
وَلَا تَجْهَرْ بِصَلَاتِكَ وَلَا تُخَافِتْ بِهَا وَابْتَغِ بَيْنَ ذٰلِكَ سَبِيلًا -
وَقُلِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِي لَمْ يَتَّخِذْ وَلَدًا وَّلَمْ يَكُنْ لَّهُ شَرِيكٌ
فِي الْمُلْكِ وَلَمْ يَكُنْ لَّهُ وَلِيٌّ مِّنَ الذُّلِّ وَكَبِّرْهُ تَكْبِيرًا - وَالصَّافَّاتِ
صَفًّا فَالزَّاجِرَاتِ زَجْرًا فَالتَّالِيَاتِ ذِكْرًا إِنَّ إِلٰهَكُمْ لَوَاحِدٌ -
رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضِ وَمَا بَيْنَهُمَا وَرَبُّ الْمَشَارِقِ إِنَّا زَيَّنَّا السَّمَاءَ
الدُّنْيَا بِزِينَةِ نِ الْكَوَاكِبِ وَحِفْظًا مِّنْ كُلِّ شَيْطَانٍ مَّارِدٍ لَا يَسَّمَّعُونَ
إِلَى الْمَلَإِ الْأَعْلٰى وَيُقْذَفُونَ مِنْ كُلِّ جَانِبٍ دُحُورًا وَّلَهُمْ عَذَابٌ وَّاصِبٌ إِلَّا
مَنْ خَطِفَ الْخَطْفَةَ فَأَتْبَعَهُ شِهَابٌ ثَاقِبٌ فَاسْتَفْتِهِمْ أَهُمْ أَشَدُّ
خَلْقًا أَمْ مَّنْ خَلَقْنَا إِنَّا خَلَقْنٰهُمْ مِّنْ طِينٍ لَّازِبٍ يَا مَعْشَرَ الْجِنِّ
وَالْإِنْسِ إِنِ اسْتَطَعْتُمْ أَنْ تَنْفُذُوا مِنْ أَقْطَارِ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضِ
فَانْفُذُوا لَا تَنْفُذُونَ إِلَّا بِسُلْطَانٍ فَبِأَيِّ آلَاءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبَانِ
يُرْسَلُ عَلَيْكُمَا شُوَاظٌ مِّنْ نَّارٍ وَّنُحَاسٌ فَلَا تَنْتَصِرَانِ - لَوْ أَنْزَلْنَا
هٰذَا الْقُرْآنَ عَلٰى جَبَلٍ لَّرَأَيْتَهُ خَاشِعًا مُّتَصَدِّعًا مِّنْ خَشْيَةِ اللّٰهِ
وَتِلْكَ الْأَمْثَالُ نَضْرِبُهَا لِلنَّاسِ لَعَلَّهُمْ يَتَفَكَّرُونَ هُوَ اللّٰهُ الَّذِي
لَا إِلٰهَ إِلَّا هُوَ عَالِمُ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيمُ -
هُوَ اللّٰهُ الَّذِي لَا إِلٰهَ إِلَّا هُوَ - اَلْمَلِكُ الْقُدُّوسُ السَّلَامُ الْمُؤْمِنُ



الْمُهَيْمِنُ الْعَزِيزُ الْجَبَّارُ الْمُتَكَبِّرُ - سُبْحَانَ اللّٰهِ عَمَّا يُشْرِكُونَ -
هُوَ اللّٰهُ الْخَالِقُ الْبَارِئُ الْمُصَوِّرُ - لَهُ الْأَسْمَاءُ الْحُسْنٰى يُسَبِّحُ
لَهُ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضِ وَهُوَ الْعَزِيزُ الْحَكِيمُ - قُلْ أُوحِيَ إِلَيَّ
أَنَّهُ اسْتَمَعَ نَفَرٌ مِّنَ الْجِنِّ فَقَالُوا إِنَّا سَمِعْنَا قُرْآنًا عَجَبًا
يَهْدِي إِلَى الرُّشْدِ فَآمَنَّا بِهِ وَلَنْ نُّشْرِكَ بِرَبِّنَا أَحَدًا وَّأَنَّهُ تَعَالٰى
جَدُّ رَبِّنَا مَا اتَّخَذَ صَاحِبَةً وَّلَا وَلَدًا وَّأَنَّهُ كَانَ يَقُولُ سَفِيهُنَا
عَلَى اللّٰهِ شَطَطًا[1]-

تمت ۱۳ ھ ۴۶

اس رسالے میں باب اول سے تا آخر باب پنجم جو آیات وادعیہ واعمال لکھے گئے ہیں صورت ان کی اجازت کی رسالہ نویس کو اس طرح پر ہے کہ آیات کتاب عزیز واحادیث سنن مطہر کے لئے اعمال واستعمال میں ضرورت اجازت کی نہیں ہے اس لئے کہ اللہ ورسول کلام جس مقصد وکام کے لئے عمل میں آئے گا ہمراہ رعایت آداب وحسن اعتقاد کے اثر کامل عاجلا وآجلا بخشے گا معہذا اجازت تمسک بالقرآن کی خود رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے بنص حدیث تَرَكْتُ فِيكُمْ أَمْرَيْنِ لَنْ تَضِلُّوا مَا تَمَسَّكْتُمْ بِهِمَا كِتَابَ اللّٰهِ وَسُنَّةَ رَسُولِهِ رَوَاهُ مَالِكٌ فِي الْمُوَطَّا مُرْسَلًا ثابت ہے اور یہی حدیث اجازت استعمال واعمال سنن پر دلیل ہے بلکہ جتنے احادیث صحیح در بارہ اعتصام بالکتاب والسنۃ آئی ہیں اور کتب حدیث میں لکھی ہوئی ہیں وہ سب دلیل ہیں۔ اسی اجازت پر حدیث جابرؓ میں مرفوعا آیا ہے خَيْرُ الْحَدِيثِ كِتَابُ اللّٰهِ

[1] قال فی القول الجمیل وکان سیدی الوالد یزید علیہا الفاتحۃ وقل ھو اللہ احد المعوذتین ویاخذ من اول سورۃ قل اوحی الیّ الی قولہ شططا ۱۲ منہ۔

وَخَيْرُ الْهَدْيِ هَدْيُ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الخ رَوَاهُ مُسْلِمٌ
اور حدیث عرباض بن ساریہ میں فرمایا ہے فَعَلَيْكُمْ بِسُنَّتِي وَسُنَّةِ الْخُلَفَاءِ
الرَّاشِدِيْنَ الْمَهْدِيِّيْنَ تَمَسَّكُوْا بِهَا وَعَضُّوْا عَلَيْهَا بِالنَّوَاجِذِ الْحَدِيْث
رَوَاهُ اَحْمَدُ وَاَهْلُ السُّنَنِ اِلَّا النَّسَائِيَّ یہ نص ہے تمسک بالسنۃ پر
اور اجازت عامہ ہے عمل بالحدیث ابراہیم عذری میں ارشاد کیا ہے يَحْمِلُ هٰذَا
الْعِلْمَ مِنْ كُلِّ خَلَفٍ عُدُوْلُهُ يَنْفُوْنَ عَنْهُ تَحْرِيْفَ الْغَالِيْنَ وَانْتِحَالَ
الْمُبْطِلِيْنَ وَتَاوِيْلَ الْجَاهِلِيْنَ رَوَاهُ الْبَيْهَقِيُّ فِي كِتَابِ الْمَدْخَلِ
مُرْسَلًا اس حدیث میں حاملان علم قرآن وحدیث کو عدول ٹھہرایا ہے اور نشان
ان کے عدل کا یہ فرمایا ہے کہ وہ نافی تحریف انتحال و تاویل ہیں پس جس عالم میں یہ صفت
موجود ہوگا وہ زبان نبوت پر عدل و معدول ہے اور جب وہ عادل ٹھہرا تو اس کا عمل
سراپا اثر و نصفت ہوگا وللّٰہ الحمد الحاصل قرآن وحدیث پر عمل کرنے میں کچھ احتیاج
کسی کی اجازت نہیں ہے حدیث کا صحیح ہونا کافی ہے اور جس عمل کی فضیلت یا تاثیر
جس کلمے کی حدیث میں آئی ہے اس کے پڑھنے اور پڑھانے اور دم کرنے اور لکھنے میں
وہ اثر ہر دم موجود ہے اور ہم کو حکم ہے کہ جو بات ہم کو حضرت سے پہنچی ہم اس کو دوسرے
تک اسی طرح بلاکم و بیش پہنچادیں چنانچہ حدیث بن مسعود میں فرمایا نَضَّرَ اللّٰهُ
عَبْدًا سَمِعَ مَقَالَتِيْ فَحَفِظَهَا وَوَعَاهَا وَاَدَّاهَا فَرُبَّ حَامِلِ فِقْهٍ
غَيْرُ فَقِيْهٍ وَرُبَّ حَامِلِ فِقْهٍ اِلٰى مَنْ هُوَ اَفْقَهُ مِنْهُ الخ رَوَاهُ
الشَّافِعِيُّ وَالْبَيْهَقِيُّ فِي الْمَدْخَلِ وَرَوَاهُ اَحْمَدُ وَالتِّرْمِذِيُّ وَابْنُ
مَاجَةَ وَالدَّارِمِيُّ عَنْ اَبِي الدَّرْدَاءِ ان احادیث میں حکم تبلیغ کا فرمایا ہے
یہ شامل ہے امر و نہی و موعظت و ذکر و دعا و عمل کو و لہذا حدیث ابن عمر میں آیا ہے۔
بَلِّغُوْا عَنِّيْ وَلَوْ آيَةً رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ جو شخص کسی کو کسی طرح کا نفع پہنچائے



اس کو خیر الناس کہا ہے اس لئے جو فوائد و منافع دار نافع و دار آخرت کے آیات و احادیث
صحیح احادیث ہوئے ہیں ان کو اس جگہ لکھا گیا اور بجا آوری بلاغ کی عمل میں آئی۔ ؎

دادیم ترا ز گنج مقصود نشان　　گر ما نرسیدیم تو باری برسی ! !

علاوہ اس کے علمار محدثین میں استحصال سند و اجازت کتب سنن کا طریقہ قدیمًا و حدیثًا
ماثور ہے مجھ کو اجازت کتب صحاح و سنن وغیرہا کی مشائخ حدیث سے حاصل ہے تفصیل
اس اجمال کی کتاب سلسلۃ المسجد میں لکھی گئی ہے باقی وہ اعمال جو مشائخ طریقہ سے اس
جگہ نقل کئے گئے ہیں منجملہ ان کے ایک کتاب الفوائد شیخ ابوالعباس احمد بن عبداللطیف
شرجی حنفی رضی اللہ عنہ صاحب تجرید صحیح بخاری ہے انہوں نے یہ تجرید ۱۸۹۹ء میں
لکھی ہے شرجی اسانید علوم حدیث میں میرے شیخ الشیوخ ہیں سند کتاب سنن ابی داؤد
و جامع ترمذی و نسائی و ابن ماجہ و شفا قاضی عیاض و سلاح المومن و مشکوٰۃ المصابیح و احیاء
العلوم وغیر ذلک میں نام ان کا ضمن سند میں آتا ہے۔ اس لئے یہ اعمال جو ان کی کتاب سے
لکھے ہیں داخل دائرہ اجازت ہیں اور جو اعمال کہ قول جمیل سے منقول ہیں ان کی اجازت
مستقل مولوی محمد یعقوب مہاجر مکی سے حاصل ہے اور وہ اعمال جو مرزا مظہر جان جاناں
سے نقل کئے ہیں وہ غالبًا موافق قول جمیل یا موافق بعض احادیث ہیں الا ماشاء اللہ
تعالیٰ اور جو ایک اعمال کتاب خزینۃ الاسرار سے حکایت کئے ہیں ان کی اجازت
مجھ کو نہیں ہے لیکن وہ بھی دائرہ اذن سے باعتبار اخذ کے مشائخ صوفیہ سے خارج
نہیں ہو سکتے اور جس صورت میں کہ تعامل اعمال سنت کا بلا اجازت خاصہ جائز ہے
تو اعمال و عزائم مشائخ کا بھی استعمال کرنا ممکن ہے گو اجازت نہ ہو وہاں اتنی بات
درکار ہے کہ شیخ کا مرتبہ معلوم ہو اور طریقہ پر وہ عزیمت عمل میں لائی جائے ورنہ جب
احتیاط و رعایت آداب کی طرف سے عازم و معمول لہ کے نہیں ہوتی ہے تو پھر عمل کتاب و
سنت کا بھی اثر ظاہر نہیں ہوتا یہ قصور اپنی طرف سے نہ دوسرے کی طرف کا اس رسالے

میں جس قدر اعمال ذکر کئے گئے ہیں غالبًا وہ مجربات ہیں قدماء علماء و مشائخ نے ان کا تجربہ کیا ہے اور بعض کا تجربہ مجھ کو بھی حاصل ہوا ہے اور ایسے اعمال جن کے تجربے کا حاصل معلوم نہیں ہے وہ ایک دفتر میں بھی نہیں آسکتے اس لئے ان کا ذکر ترک کر دیا اسی طرح وہ تعاویذ و تعالیق و اوفاق و عزائم جن کی صورت شرعی موافق ظاہر سنت کے نہیں تھی گو نفس الامر میں جائز العمل و دافع الخلل ہوں ان کو بھی چھوڑ دیا اصح صحیح نفس نفیس و روح الروح کو اس جگہ ضبط کیا ہے میں ان ادعیہ و اعمال کی اجازت خاصہ اپنی اولاد و احفاد کو ذکراناثا دیتا ہوں کہ وہ اوقات حاجات میں ان اعمال کو اپنے لئے اور اپنی اولاد کے لئے ضرور عمل میں لایا کریں یا جس کی مسلمان کو طرف ان کی حاجت ہو اس کے لئے یہ عمل کر دیا کریں کہ خیر الناس من ینفع الناس اور ان اعمال کی قدر و میمنت سمجھیں انشاء اللہ تعالیٰ برکات و منافع عجائب ان کو ظاہر ہوں گے۔ بِاللّٰہِ التَّوفِیْقُ وَھُوَ الْمُسْتَعَانُ وَخَیْرُ رَفِیْقٍ وَّ اٰخِرُ دَعْوٰنَا اَنِ الْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ وَالصَّلٰوۃُ وَ السَّلَامُ عَلٰی رَسُوْلِہٖ وَخَیْرِ خَلْقِہٖ مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ اِلٰی یَوْمِ الدِّیْنِ۔

تمت

۷۸۶

وهو الغفور الرحيم

# القول الجميل

مع شرح

ہدیہ صرف ایک روپیہ آٹھ آنہ

# شفاء العليل

باہتمام

مولوی محمد اسحاق صدیقی مالک کتبخانہ رحیمیہ دیوبند یوپی طبع ہوئی

## فہرست فوائد فصول شفاء العلیل ترجمہ قول الجمیل کہ مشتمل بر یازدہ فصل است



| صفحہ | فوائد فصول | صفحہ | فوائد فصول | صفحہ | فوائد فصول |
|---|---|---|---|---|---|
| ۷ | فصل پہلی | ۳۶ | مراقبۂ فنا | ۵۲ | کلمات نقشبندیہ |
| 〃 | استدلال بیعت | ۳۸ | برائے کشف وقائع آئندہ | ۵۳ | بیان ہوش در دم |
| ۱۱ | فوائد فصل دوسری کے | 〃 | طریقہ کشف ارواح | ۵۴ | بیان نظر بر قدم |
| 〃 | سنیت بیعت | 〃 | برائے حصول امور مشکلہ | ۵۵ | بیان سفر در وطن |
| ۱۲ | حکمت بیعت | 〃 | برائے انشراح خاطر و دفع بلاہا | ۵۶ | بیان خلوت در انجمن |
| ۱۴ | شرائط مرشد | 〃 | برائے شفائے مریض وغیرہ | 〃 | بیان یادکرد |
| ۱۷ | شرائط مرید | ۳۹ | فوائد فصل پانچویں کی | ۵۷ | بیان بازگشت |
| 〃 | اقسام بیعت صوفیہ | 〃 | اشغال چشتیہ | ۵۷ | بیان نگاہداشت |
| ۱۸ | حکمت تکرار بیعت | ۴۱ | ذکر جلی و خفی | ۵۸ | بیان یادداشت |
| ۲۲ | فوائد فصل تیسری کی | ۴۲ | طریقہ پاس انفاس | 〃 | بیان وقوف زمانی |
| 〃 | طریقہ تربیت و تعلیم مرید | 〃 | طریقہ ربط قلب بالشیخ | 〃 | بیان وقوف عددی |
| ۲۳ | تفصیل گناہ کبیرہ | ۴۳ | طریقہ مراقبہ چشتیہ | 〃 | بیان وقوف قلبی |
| ۲۸ | تفصیل شعب ایمانیہ | ۴۴ | شرائط چلہ نشینی | ۵۹ | تصرفات نقشبندیہ |
| ۲۹ | فوائد فصل چوتھی کی | ۴۵ | کشف قبور و استفاضہ بدان | ۶۰ | طریقہ تاثیر طالب |
| 〃 | اشغال قادریہ | 〃 | صلوۃ المعکوس | 〃 | بیان حقیقت ہمت |
| ۳۰ | طریقہ ذکر نفی و اثبات | 〃 | صلوۃ کن فیکون | ۶۱ | بیان سلب مرض |
| ۳۳ | دورہ قادریہ | ۴۶ | فوائد فصل چھٹی کی | 〃 | طریقہ توبہ بخشی |
|  | طریقہ پاس انفاس | 〃 | اشغال نقشبندیہ | 〃 | طریقہ تصرف قلوب |
| ۳۴ | طریقہ مراقبہ | 〃 | شغل نفی و اثبات | ۶۲ | طریقہ اطلاع نسبت اہل اللہ |
| 〃 | مراقبہ حضور حق تبارک و تعالے | ۴۸ | طریقہ اثبات مجرد | 〃 | طریقہ اشراف خواطر |
| 〃 | طریق معیت | ۴۹ | حقیقت مراقبہ بوجہ شمول | 〃 | طریقہ کشف وقائع آئندہ |
| 〃 | مراقبہ قبر آئینہ | 〃 | طریقہ مراقبہ بسیط | 〃 | طریقہ دفع بلا |

شفاء العلیل

٣


| صفحہ | فوائد فصول | صفحہ | فوائد فصول | صفحہ | فوائد فصول |
|---|---|---|---|---|---|
| ٦٤ | اشتغال طریقۂ مجددیہ | | سہ سہ آیات برائے دفع سحر و | ٨٩ | برائے گم شدہ |
| ٦٥ | فوائد فصل ساتویں کے | ٧٩ | محافظت از دزد داں و درندگاں | ٩٠ | برائے شناختن دزد |
| ″ | بیان حقیقت نسبت | ٨١ | برائے حفظ چیچک | ″ | برائے بردہ گریختہ |
| ٦٩ | بیان توارث نسبت از زماں | | نامہائے اصحاب کہف برائے امان | ″ | برائے حاجت روائی |
| ٧٣ | فراسۂ صادقہ | ٨١ | از غرق و حرق و غارتگری و دزدی | ٩١ | طریقۂ استخارہ |
| ٧٤ | فوائد فصل آٹھویں کے | ٨٢ | برائے حاجت روائی | ٩٢ | افسونہائے تپ |
| ″ | اعمال مجرب خاندانی حضرت مصنف | ″ | نماز برائے قضائے حاجات | ″ | برائے دفع خنازیر سندی کنٹھ مالا |
| ٧٥ | برائے کشائش ظاہری و باطنی | ٨٤ | اعمال برائے آسیب زدہ | ٩٣ | برائے دفع سحر بادہ |
| ″ | برائے درد دندان و سر و ریاح | ″ | ایضاً عمل آسیب زدہ برائے دفع جن و خناس | ″ | برائے دفع ضعف جگر |
| ٧٦ | برائے رفع حاجت درد | ″ | برائے عقیمہ | ″ | برائے دفع صرع |
| ″ | غائب و شفائے مریض | ٨٥ | برائے استقاط جنین | ″ | فوائد فصل نویں کے |
| ″ | برائے گزیدن سگ دیوانہ | ″ | برائے دروازہ | ″ | در آداب عالم حقانی کہ در علم |
| ″ | برائے دفع فاقہ | ٨٦ | برائے آنکہ فرزند نرینہ نزاید | ″ | ظاہری و باطنی کامل باشد |
| ″ | بیدار شدن از شب | ″ | برائے آنکہ فرزندش زندہ بود | ١٠٤ | فوائد فصل دسویں کے |
| ٧٧ | عمل حفظ اطفال | ″ | برائے فرزند نرینہ | ″ | در آداب تذکیر و وعظ گوئی |
| ″ | برائے امان از ہر آفت | ٨٧ | اعمال چشم زخم ڈائن | ١١١ | فوائد فصل گیارھویں کے |
| ٧٨ | برائے خوف حاکم | ″ | نشان سیاہی بر زنخدان اطفال | ″ | در ذکر سلاسل طریقت مصنف |
| ″ | آیات شفا برائے | ″ | برائے دفع نظر بد | ١١٨ | سند سلسلۂ قادریہ |
| | مریض | ٨٩ | برائے مسح مریض ناامید العلاج | ١١٩ | سند سلسلۂ چشتیہ |


## فہرست کتب

| کتاب | قیمت | کتاب | قیمت | کتاب | قیمت |
|---|---|---|---|---|---|
| تفسیر بیان القرآن معہ اضافات جائلم بارہ مطابق مطبوعہ تھانہ بھون طبع رحیمیہ کامل جلد | ٦٠/ | جلد بد مکمل و مدلل بہشتی زیور کامل گیارہ حصص | ٤/ | سیرت خاتم الانبیاء اور خدا سیر / شاہنامہ اسلام حفیظ جالندھری کامل اٹھ چار جلد طبع عمدہ رحیمیہ | ٣/ ١٢/ |
| | | مدلل و مکمل اشاعت اسلام اعلیٰ قسم | ٥/ | جواہر خمسہ عملیات کی کنجی کامل پانچ حصہ | ٣/ |
| تفسیر مرتری پارہ عم اردو گلیز عمدہ | ١٨/ | تاریخ الاسلام عاشقی | ١٢/ | قصص الانبیاء کلاں $\frac{20 \times 26}{4}$ گلیز عمدہ طبع رحیمیہ | ٦/ |
| فتاویٰ دار العلوم کامل آٹھ جلد طبع رحیمیہ اعلیٰ | ٢٠/ | سیرت رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم | ١/ | | |

٢٩

السميع والعليم ونحوهما عندنا ولغة اما هناك
صفات متمائزة فكلا ومن انصف من نفسه
عقل ان الناس اذا استعملوا افعال الصفات
واسمائها لايلتفتون الى تمائز الصفات و
كونها زائدة على الذات اصلا لكنهم
يلتفتون الى صدور الاثار لاغير فان
من رائ شيئا يتحرك ويمشي ويحس يسميه
حيا بسبب هذه الاثار ولايلتفت على ان
الحيوة صفة زائدة او هو ذاتي للحيوان
الى غير ذلك من التدقيقات الفلسفية
واما الثاني فلان العقل ما شهد
الا بكونه بحيث يصدر منه هذه
الاثار واما ان ذلك منحصر في زيادة
الصفات فكلا بل من انصف من نفسه عقل
ان كون الصفات بمنزلة الاعراض
في محلها القائمة بموصوفاتها هو اعظم
التشبيه فان قال قائل هذا مذهب اهل السنة
فيجب قبوله قلنا اهل السنة عندنا اهل القرون
المشهود لها بالخير وما روى عن احد منهم
انه تكلم في الصفات هل هي زائدة او
لا وعلى تقدير زيادتها هل هي امور انتزاعية
او خارجية واما هذه الفرقة من المتاخرين
التي تدعي لنفسها انها اهل السنة فعلى
تقدير ان لايكون قولهم هذا بدعة
في الدين واختراعا لم ينقله احد من السلف

وغیرہ کا عرفاً و لغتاً مگر یہ کہ وہاں صفات متمائزہ
ہیں تو ہرگز نہیں اور جو انصاف کرے اپنے دل میں تو جان لے
کہ لوگ افعال صفات و اسماء کو مستعمل کرتے ہیں تو وہ
تمائز صفات کیطرف نہیں التفات کرتے اور نہ
صفات کے زائد ہونے کی ذات سے ہرگز لیکن لوگ
التفات کرتے ہیں صدور آثار کیطرف اور اسکے
سوا نہیں کیونکہ جب کوئی دیکھے کسی شئی کو کہ حرکت
کرتی ہے اور چلتی ہے۔ اور حس کرتی ہے تو اسے کہتا ہے زندہ
بسبب اُن آثار کے اور نہیں التفات کرتا کہ زندگی صفت
اور زائد ہے ذات کی یا وہ ذاتی ہے واسطے جیوں کے
اسطرف اسکے سوا جو تدقیقات فلسفیہ ہیں انکی طرف
التفات نہیں کرتے اور دوسرے یوں ہے کہ بیشک عقل گواہی
نہیں دیتی مگر اسکے ہونے کی ایسی حیثیت کی کہ یہ آثار اس سے صادر
ہوتے ہیں اور یہ کہ یہ منحصر ہیں صفات کے زائد ہونے میں تو ہرگز
نہیں بلکہ جو منصف ہو جان لے اپنے دل میں کہ ہونا صفات کا
بمنزلہ اعراض کے ہے اپنے محل میں جو قائم ہیں موصوفات کے
وہ بڑی تشبیہ ہے اور جو کوئی یوں کہے کہ یہ مذہب اہل سنت ہے
اُسکا قبول کرنا واجب ہے تو ہم کہتے ہیں اہل سنت ہمارے
نزدیک وہ اہل قرون مشہود لہا بالخیر ہیں اور نہیں کسی
نے روایت کیا کہ صفات زائدہ ہیں یا نہیں اور بر
تقدیر صفات کی زائد ہونیکے۔ کیا وہ امور انتزاعیہ ہیں
یا خارجیہ ہیں اور یہ فرقہ متاخرین جو دعوی اہلسنت
ہونیکا کرتے ہیں بر تقدیر نہ ہونے انکے اس قول کے
بدعۃ فی الدین ہے اور اختراع ہے اسکا جسکو کسی سلف
نے کہا نحن رجال ہم رجال یعنی یہ بھی آدمی وہ بھی

فنحن رجال وهم رجال كذلك اختلف اقوالهم
في ان العالم موجود خارجي او وجود ظلي او موهوم
متيقن اختلاف قليل الجدوى اذ المقصود
ان الوجودات الخاصة متحققة بحيث تصدر
منه آثارها سواء سمي هذا التحقق وجودا
خارجيا او وجودا وهميا ظليا وان سالتني
عن الحق الصراح قلت ان الذات الالهية من حيث
هي هي اجل من ان تكون في الخارج او في الاعيان
اذ الخارج اسم للنفس الرحماني وفي الاعيان كناية عن
تعلم الحق تجلى عظيم هو في الخارج ويوصف الحق
بانه في الخارج او في العماء بشرط هذا التجلي
وان سالتني عن هذه الاقوال كلها ما انكرت
عليها الا من جهة التعبير او من جهة ذكر
شي في غير محله والاشتغال بشيء حسبما كشف
الى ما ليس له حقيقة اصلا فالقول بالصفات
الثمانية له وجه وجيه وهو ان اول النفس
الرحماني المتمثل فيه الذكر والتجلي الاعظم
يسمى عند الاشاعرة بالصفات ولذلك قالوا
بصدورها بالايجاب وقدمها زمانا غير
انهم سموا شيئا واحدا باسماء شتى باختلاف
الجهات والاعتبارات وكم من اختلاف في
الجهات يلتوي في صدر الناس حتى يظنونه
من باب اختلاف الحقائق كالبياض والابيض
هما واحد في الحقيقة الا ان البياض
اسم له من حيث انه ماخوذ بشرط لا والابيض

وہ بھی آدمی ہیں اور اسیطرح انکا اختلاف اقوال میں شیخ
مجدد کے کہ عالم موجود خارجی ہے وجود ظلی ہے یا موہوم
متیقن ہے اختلاف قلیل النفع ہے کیونکہ مقصود یہ ہے کہ وجودات
خاصہ متحققہ ہیں اس حیثیت سے کہ صادر ہوں انسے آثار انکے
برابر ہے کہ نام رکھا جائے اس تحقق کا وجود خارجی یا وجود وہمی
اسنوار اور جو تم مجھ سے پوچھو صریح حق تو میں کہتا ہوں،
ذات الٰہیہ من حیث ہی ہی اس سے بہت بزرگ و برتر
ہے کہ خارج میں ہو یا اعیان میں ہو اسلیئے کہ خارج
نام ہے نفس رحمانی کا۔ اور اعیان میں کنایہ ہے اس سے
ثانی کہ حق کی ایک تجلی عظیم ہے وہ خارج میں ہے اور وصف
کیا جاتا ہے اس سے یہ کہ حق خارج میں ہے یا عما میں ہے بشرط
اس تجلی کے اور جو تم مجھ سے پوچھو ان کل اقوال سے تو
مجھے انکار نہیں انکا مگر جہت عبارت سے یا اس جہت سے کہ ذکر
شی کا اسکے محال میں نہیں اور نہیں تو جو مناسب کشف اشارہ
کرے اس چیز کیطرف جسکی کچھ حقیقت ہی نہیں تو قول ا
صفات ثمانیہ کیواسطے ایک اچھی وجہ ہے وہ یہ کہ اول
نفس رحمانی جسمیں متمثل ہے ذکر اور تجلی اعظم اسکا نام اشاعرہ
کی نزدیک صفات ہے اور اسیواسطے انہوں نے اسکا
صدور واجب کہا ہے اور قدیم کہا ہے زمانہ کی رو سے
سوا اسکے نہیں کہ انہوں نے ایک شئ کے بہت نام
رکھدیے بسبب اختلاف جہتوں اور اعتبارات کے اور کتنی
ہی اختلاف جہات کے ملتوی ہوتے ہیں لوگوں کے سینہ
میں یہاں تک کہ وہ گمان کرتے ہیں اس اختلاف کو
حقائق کا اختلاف جیسے بیاض و ابیض کہ حقیقت میں
ایک ہیں مگر اتنا ہے کہ بیاض ایک اسم ہے اسکا اس حیثیت

٣١

الابيض اسم له من حيث انه ماخوذ
بشرط الشيء وان فكذلك سموه حيوة من حيث انه صفة
يتبع العلم بنفسه وبحقائق الممكنات وعلما
من حيث انه تمثل فيه حقائق الاشياء
وقبل تكونها في الخارج وقدرة
من حيث انه يتجنس منها خلق الخلائق
وارادة من حيث ان التجلي الاعظم ينبعث
منه تخصص احد المتساويين وكلاما
من حيث انه ينزل منه الوحي على
قلوب الانبياء والملائكة وسمعا و
بصرا من حيث انه مبدء الانكشاف
للمبصرات والمسموعات وكذلك
كلام مولانا عبد الرحمن الجامي عندي
مسلم فان مقصوده نفي تاصل
الحقائق بحيالها وانها اعتبارات واضافات
لوجود الحق بمعنى ان الوجود ظهر فيها
وتعين بها لا بمعنى الفرق الاعتباري
واذ قد اكملنا الجواب فلنختم الرسالة
والحمد لله تعالى اولا واخرا وظاهرا
وباطنا وصلى الله تعالى
على خير خلقه محمد
وآله واصحابه
اجمعين
امين

ہے کہ ماخوذ ہے بشرط لا۔ اور ابیض کا نام ہے ماخوذ بشرط شیٔ
تو اسطرح انہوں نے نام رکھدیا حیات اس حیثیت سے کہ وہ
ایسی حیثیت ہے کہ اسکو تابع ہے علم بنفسہ وحقایق ممکنات
اور علم اس حیثیت سے کہ اسمین متمثل ہے حقایق اشیاء
قبل تکون فی الخارج کے اور قدرت اور خلق ہے اس
حیثیت سے کہ اس سے جاری ہوئی ہے پیدائش خلقت کے
اور ارادہ ہے اس حیثیت سے کہ تجلی اعظم سے اُسکے
تخصص احد المتساویین ہے اور کلام ہے اس حیثیت سے
کہ اُس سے نازل ہوئی وحی انبیا کے قلوب پر اور
ملائکہ کے اور سمع اور بصر ہے اس حیثیت سے کہ
مبدا انکشاف ہے مسموعات اور مبصرات کا اور
اسیطرح کلام مولانا عبد الرحمن جامی کا میرے
نزدیک مسلم ہے کیونکہ اُن کا مقصود نفی ہے اصل
ہونا حقایق کا اسکے مقابل کہ وہ اعتبارات اور
اضافات ہیں نہ وجود حق کا اس معنی کا کہ وجود
ظاہر ہوا اُن میں اور متعین ہوا ساتھ اُن کے
نہ اس معنی سے کہ فرق اعتباری ہے اور جب ہم نے
کامل کردیا جواب تو چاہیے کہ ہم ختم کریں اس خط
کو الحمد للہ تعالی اولا وآخرا وظاہرا وباطنا
وصلی اللہ تعالی علی خیر خلقہ محمد
والہ واصحابہ اجمعین برحمتک
یا ارحم الراحمین
امین امین
امین

٤٢

( کتبہ فقیر عطاء محمد حصاروی فی الحال دہلی مدرسہ مولوی عبد الوہاب المرحوم )

## سواء السبیل کلیمی عربی مع ترجمہ اردو

جدامجد و ولی نعمت حضرت خواجہ شیخ کلیم اللہ شاہ جہان آبادی رحمۃ اللہ علیہ کی تصوف و سلوک میں معرکۃ الآرا تصنیف جو دو سو برس سے پردہ اخفا میں تھی جس میں اللہ جل شانہ کی ذات و صفات پر مکمل اور جامع بحث متقدمین علمائے کرام مثلاً حجۃ الاسلام امام غزالی و حضرت مولانا فخر الدین رازی اور دیگر اولیاء اللہ رحمۃ اللہ علیہم اجمعین کے اقوال اور پھر اپنی رائے معترضین کے فرضی اعتراضات قائم کرکے اس کے معقول اور کافی جواب۔ اور اسی بحث پر حنفیہ صوفیہ اشاعرہ اور معتزلہ کے عقائد اور اختلافات غرض حضرت کا نام ہی اس کتاب کے بے نظیر ہونیکی کافی ضمانت ہے کتاب کے مرحلات کی مفصل فہرست ایک آنہ کا ٹکٹ آنے پر ارسال ہوگی۔ جس سے معلوم ہو سکتا ہے کہ کس پایہ کی کتاب ہے عموماً ہر مسلمان اور خصوصاً متوسلین سلسلہ عالیہ چشتیہ نظامیہ کے لیے۔ اس کا مطالعہ ضروری ہے۔ ساتھ ہی یہ خوبی کہ سونے پر سہاگہ ہے کہ عربی زبان سے تھوڑی بھی دلچسپی رکھنے والے شوقین بالمقابل اردو ترجمہ سے اپنی لیاقت بڑھانا چاہیں تو اُن کے لیے گھر کا مرشد ہونیکے علاوہ گھر کا اتالیق بھی ہے۔ کیونکہ عربی آسان ہے۔ باوجود اسقدر خوبیوں کے ہدیہ ایک روپیہ جلدی منگائیے ممکن ہے کہ پہلا اڈیشن ختم ہو جائے اور دوسرے اڈیشن کے لیے ناگوار انتظار کرنا پڑے +

## فیوض الحرمین

معہ ترجمہ اردو سعادت کونین۔ جدامجد حضرت مولانا شاہ ولی اللہ صاحب محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ کی بیش بہا تصنیف جس میں شاہ صاحب ممدوح نے بموقع حج مبارک علاوہ واقعات حرمین محترمین کے مسئلہ وحدۃ الوجود و تقلید اہل فقہ و اہلحدیث و تصوف و میلاد شریف اور دیگر اختلافی مسائل کو آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی روح مقدس و مطہر سے حل فرما کر تفصیل کیساتھ اس رسالہ میں درج کیا ہے ہدیہ اس گوہر بے بہا کا بارہ آنہ جلدی طلب کیجئے کہ قریب الختم ہے +

## تفہیمات الٰہیہ

جز اول انہی شاہ صاحب کی معرکۃ الآرا تصنیف جو جمیع علوم پر حاوی ہے۔ اکثر بڑے مصنفین نے اپنی تصانیف میں اس کتاب کا حوالہ دیا ہے کتاب کیا ہے گویا تصوف الٰہیات حقایق و معارف کا دریا بہہ رہا ہے نماز و روزہ اور جمیع احکام اسلام کا فلسفیانہ توجیہ اس شان سے کی ہے جو دیکھنے ہی سے تعلق رکھتی ہے۔ اس کتاب کا زیادہ حصہ عربی اور کچھ فارسی ہے قیمت چھ آنہ +

## انتباہ فی سلاسل اولیاء اللہ

معہ ترجمہ اُردو حضرت شاہ صاحب ممدوح کی علم سلوک میں لاجواب تصنیف جو دہ خانوادوں کے اذکار و اشتغال توجہ و مراقبہ اور معمولات کے تفصیلی حالات ہر ایک گروہ کے علیحدہ علیحدہ درج جو فرقہ جہاں مشہور ہے اسکی تشریح اور صحت الفاظ اور اپنے سلسلوں کا ارتباط جتنے طریقوں سے ایکو پہونچا ہے بیان کیا ہے غرض قابل قدر اور لائق دید کتاب ہے قیمت ایک روپیہ +

المشتہر

**سید عبد الغنی جعفری سجادہ نشین کلیمی درمیان جامع مسجد و لال قلعہ دہلی**



صاحب کرامات کثیرہ، زبدۃ العارفین مولانا غلام رسول رحمۃ اللہ علیہ کے نقشبندی مرشد کے حالات وواقعات کا نایاب تذکرہ جس میں آپ کا نقشبندی شجرہ طریقت بھی موجود ہے۔

# خوارق

فارسی

(اردو ترجمہ)

مصنف :- مولوی غلام رسول تخلص غلام

مترجم :- الحاج عبدالرزاق کوثر۔ مردان

مطبوعہ سلسلہ ۲

صاحبزادہ بک فاونڈیشن کوٹھہ۔ ضلع صوابی مردان

اَلَاۤ اِنَّ اَوْلِیَآءَ اللّٰہِ لَا خَوْفٌ عَلَیْہِمْ وَلَا ھُمْ یَحْزَنُوْنَ ط

سلطان الاولیاء حضرت سید امیر صاحبؒ

# حضرت جی صاحبؒ کوٹھہ شریف

کے حالات و کرامات سے متعلق

# خوارق

فارسی

(اردو ترجمہ)

مصنف : مولوی غلام رسول، قلعہ میہاں سنگھ

مترجم : الحاج عبدالرزاق کوثر۔ مردان

مطبوعہ سلسلہ ۴

صاحبزادہ بک فاؤنڈیشن کوٹھہ ضلع صوابی۔ مردان

۲

جملہ حقوق محفوظ ہیں

ناشر ——— صاحبزادہ محمد اشرف
حیات آباد
فون نمبر ۸۱۰۴۳۹

کاتب ——— محمد کمال مصلح

اشاعت اول ——— ربیع اول ۱۴۱۳ھ
ستمبر ۱۹۹۲ء

تعداد ——— ایک ہزار (۱۰۰۰)

قیمت ——— ۳۵/ روپے

——— باہتمام ———
صاحبزادہ بک فاؤنڈیشن ۔ کوٹھہ

فون نمبر ۸۱۰۴۳۹

۳

# انتساب

## حضرت جی صاحب کوٹھہ

کے

صادق اور خوددار

پرپوتوں

محمد شہاب اور محمد شیراز

کے

نام

# فہرست


| | صفحہ |
|---|---|
| (۱) پیش لفظ : صاحبزادہ سید محمد مصطفیٰ باچہ | ۵ |
| (۲) تعارف : الحاج صاحبزادہ محمد اشرف | ۸ |
| (۳) رسالہ خوارق کے مصنف کے حالات : | ۱۲ |
| (۴) شجرہ شریف : | ۲۸ |
| (۵) حضرت جی صاحب کی آبیات میں منقبت : | ۳۸ |
| (۶) مولانا غلام رسول ۔ قلعہ میہاں سنگھ | ۴۰ |


# پیش لفظ

اللہ تبارک و تعالیٰ کا بے انتہا فضل و کرم ہے کہ انسان ہی اللہ تعالیٰ کے نزدیک محبوب ترین خلائق بحر و بر ہے اس لئے قدرت لایزل نے اپنے بندوں کی اصلاح اور فلاح کے لئے نبیوں، رسولوں اور ہادیوں کو پیدا کیا کہ انسان جو محبوب حق ہے شیطان کے مکر و فریب سے معتوب و مغضوب نہ ہونے پائے۔ رشد و ہدایت کا یہ سلسلہ آدم علیٰ نبینا علیہ السلام سے شروع ہو کر اختتام خاتم النبیین صلی اللہ علیہ وسلم پر ہوا، اور دین اسلام کو مکمل ضابطہ حیات پر مہر اختتام ثبت کر دیا گیا لیکن کار نبوت تبلیغ دین اعلائے کلمۃ اللہ کو تا قیام ارض و سماء کی بشارت بھی دیگئی۔ قدرت کا فرمان ہے کہ، اِنَّا لَهُ لَحَافِظُونَ، دین اسلام کو اللہ کی حفاظت حاصل ہے، اس لئے ہر صدی میں قدرت لایزل جب کبھی زمین پر کفر و بدعت کی ظلمات طاری ہو جاتی تھیں، اس ظلمات کو ہٹانے کے لئے اپنے طرف سے ایک محبوب بندہ مامور فرماتا، کہ یہ باغ ہمیشہ کے لئے سرسبز و شاداب رہے، اسی نورانی چمن کی سیرابی کے لئے قدرت لایزل نے سنہ ۱۲۱۰ھ کو موضع کوٹھہ شریف علاقہ اتمانزئی میں ایک محبوب ترین عالم حق، رشد و ہدایت کا سرچشمہ نور

٦

حق کو پھیلانے والا نور، ایک عالم دین اور متقی محمد سعید علیہ الرحمۃ کے گھر کو اس نور سے منور فرمایا، اور اسی نیک بختی کی وجہ سے مسمی اسم شریف سید امیر صاحب علیہ الرحمۃ موسوم ہوا یعنی راہِ حق کے تلاش کرنے والے پروانوں کا سردار۔

اسی شمعِ رسالت صلی اللہ علیہ وسلم کے پروانوں کا ایک پروانہ مصنف رسالۂ خوارق مسمی غلام رسول صاحب صوبہ پنجاب کے موضع گوجرانوالہ قلعہ میہاں سنگھ کے مولوی رحیم بخش کے چشم و چراغ تھے جو کہ ایک مایہ ناز شاعر تھے۔ جب قدرت لایزال نے اس کے قلب میں جذبۂ اطاعت الٰہی اور اطاعت رسول صلی اللہ علیہ وسلم پیدا کیا، تو مرشد حق کی تلاش میں ذی الحج کے ۱۶ تاریخ ۱۲۶۳ھ کو گھر سے نکلا۔ کیونکہ مصنف مرحوم کا لکھنا ہے کہ گوناگوں تفکرات اور تخیلات کی وجہ سے میں اقم الصلوٰۃ لذکری کے حلاوت اور فیضیابی سے بہت دور چلا گیا تھا۔ راقم کے خیال میں لا تعمی الابصار و لکن تعمی القلوب التی فی الصدور جس کے آنکھیں اندھے نہیں ہوتے بلکہ تفکراتِ دنیاوی کی وجہ سے دل اندھا ہوتا ہے، اسی مردِ حق حاذق طبیب اور کامل مرشد کی تلاش اور جستجو میں مصنف کو پنجاب سے لے کر سوات کی مٹی چھاننی پڑی، اور در بدر ٹھوکریں نصیب ہوئے، لیکن اس روحانی مرض کا کوئی مسیحا نہیں ملا۔ بہت مصائب برداشت کرنے کے بعد مجھے ایک ایسے مرشدِ کامل اور پیرِ دستگیر کے آستانہ مبارک پر قدم بوسی کی

٧

شرف حاصل ہوئی جو کہ سلسلۂ مجددیہ کا حامل اور اموال اور افعال محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کا تابع، اور اقتدا کرنے والا اور اسرارِ الٰہی اور انوارِ الٰہی کا بیش بہا خزانہ تھا، اور قدم بوسی کے بعد درود مستغاث کا نسخہ اس کی خدمت میں پیش کیا۔

کامل مرشد اور مردِ مومن حضرت جی صاحب کوٹھہ نے اللہ کریم کا شکریہ ادا کیا، اور اسی وقت ہمارے دل کا بھید اور تمام راز کی باتیں ہم پر منکشف ہوئے رسالہ لکھنے والے نے لکھا ہے کہ

جزاک اللہ کہ چشمم باز کردی
مرا با جانِ جاناں ہمراز کردی

میرے ہے چرخ نیلی نام سے منزل مسلماں کی
ستارے جس کے گردِ راہ ہوں وہ کارواں تو ہے

راقم کے خیال میں رسالۂ خوارق کے مصنف نے خوارق لکھنے کا اشارہ بھی حضرت سید امیر صاحب معروف حضرت جی صاحب کو ہے خوارق جو عام مسلمانوں کے لئے محال ہو، اور عارف باللہ کے لئے حال ہو۔ عارف باللہ کو عجائبات کا علم اپنے دربار سے عطا فرماتا ہے۔

العاصی

صاحبزادہ سید مصطفیٰ

# تعارف

ضلع گوجرانوالہ کے موضع میہاں سنگھ کے مولوی غلام رسول ایک درویش صفت عالم اور صوفی شاعر تھے۔ مولوی غلام رسول اپنے گاؤں سے پیرِ کامل کی تلاش میں نکلے اور بالآخر گاؤں علاقہ بونیر میں حضرت جی صاحب کوٹھہ سے ملاقات کے بعد صفر ۱۲۶۴ھ میں بیعت ہوئے۔ مولوی صاحب نے ابجد کے حساب سے ۱۲۶۴ کے عدد سے خوارق نامی سال لکھا جس میں حضرت صاحب کے حالات اور کرامات[1] کو منضبط تحریر کیا۔ اس رسالہ کو صاحبزادہ حافظ سید احمد صاحب (فرزند حضرت جی صاحب) نے فروری ۱۸۸۹ء (جمادی الثانی ۱۳۰۶ھ) میں اپنے دستخط سے مصنف کے اصل نسخہ سے نقل فرمایا۔ بعد میں حافظ صاحبزادہ صاحب کے فرزند (صاحبزادہ عبدالحیٔ مرحوم) نے فروری ۱۹۱۷ء (جمادی الاول ۱۳۳۵ھ) کو اس نسخہ سے نقل کر کے نومبر ۱۹۲۷ء (جمادی الاول ۱۳۴۵ھ) کو آرٹ پریس راولپنڈی سے شائع کیا۔ اب "خوارق" کا اردو ترجمہ پیشِ خدمت ہے۔

مولوی غلام رسول کو ۱۸۵۷ء کے غدر میں بڑھ چڑھ

[1] دراسرار کے تیسری فصل میں صفحہ ۱۲۸ پر تفصیلی ذکر موجود ہے۔ (امشرف)



کر حصہ لینے اور ہندوستان میں بغاوت پھیلانے کے جرم میں گرفتار کر کے لاہور میں فنانشل کمشنر مسٹر منٹگمری کی عدالت پیش کیا گیا وہ انھیں دیکھ کر بہت متأثر ہوا اور کرسی پر بٹھایا بیان لینے کے بعد حوالات بھیج دیا گیا۔

بعد میں جب دوبارہ عدالت میں طلب کیا اور کہا:

"آپ کا کوئی ضامن ہے تاکہ آپ کو ضمانت پر رہا کر دیا جائے"

فرمایا "ہاں"

پوچھا: "کون"؟

آسمان کی طرف ہاتھ اٹھا کر جواب دیا "میرا ضامن اللہ تعالیٰ ہے"۔ اس پر مسل خوان اور دیگر اہل کار مسکرائے لیکن فنانس کمشنر کے دل پر اس کا بے حد اثر ہوا۔ اور کہا: "اچھا تو ہم آپ کو اسی کی ضمانت پر رہا کرتے ہیں"۔ اس کے بعد انہیں رہا کر دیا۔

ادارہ ثقافت اسلامیہ لاہور نے "فقہائے پاک و ہند" کی پانچ جلدیں شائع کی ہیں۔ جلد سوم میں مولانا غلام رسول قلعہ میہاں سنگھ کی زندگی اور شخصیت پر تفصیلی حالات لکھے ہیں جن سے اہم اقتباسات بھی رسالہ خوارق کے ترجمہ کے ساتھ قارئین کی دلچسپی کے لئے پیش کئے جاتے ہیں۔

مولانا غلام رسول اس رسالہ "خوارق" کے اختتامی

۱۰

صفحات میں بشارت اور مژدہ کا ذکر کرتے لکھتے ہیں، کہ جناب سیدنا محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو اختیار دیا گیا، کہ محبوبیت اور عبودیت میں کسی ایک کو پسند کر کے اختیار کر لیجئے۔ تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے عبودیت کو پسند فرمایا۔ عبدہٗ ورسولہٗ

اسی کے متعلق حضرت جی صاحب خوشی محسوس کرتے ہوئے ارشاد فرماتے تھے جسے مولوی صاحب نے درج ذیل اشعار میں اظہار کیا ہے: ؎

اشارت مخبر چند ایں بشارت
کہ از شادی نگنجد در عبادت
نہیں بس کز حیات پاک صمدی
شنیدستم خطاب انتَ عَبْدِیْ

ترجمہ:-

عطا کر دی اشارت میں بشارت
نہیں تحریر میں آتی مسرت
ہے بس کافی اشارت یہ جو کر دی
سُنی جب سے خطاب انت عبدی

یہ اللہ تعالیٰ کا کرم و احسان ہے کہ اس نے مجھ گنہگار کو خدمت کا موقع بخشا، جس کے لئے میں اپنے رب کے اس فضل و کرم پر سجدہ شکر بجا لاتا ہوں، اس کی تفسیر

۱۱

دانائے شیرازؒ نے خوب فرمائی ہے: ؎

شکر خدائے کن کہ موفق شدی بخیر
ز انعام و فضل او، نہ معطل گذاشتت
منت منہ کہ خدمت سلطان ہمی کنی
منت شناس ازو کہ بخدمت بداشتت

ترجمہ:-

یعنی خداوند کریم کا شکر ادا کر کہ اس نے تجھ کو نیکی کی توفیق دی ہے، اور اس نے تجھے اپنے انعام و احسان سے محروم نہیں رکھا، یہ احسان مت بتلا کہ تو بادشاہ کی خدمت کر رہا ہے بلکہ اس کا احسان سمجھ کر کہ اس نے تجھے اپنی خدمت کا موقع دیا ہے۔

محمد اشرف
۱۹ر مارچ ۱۹۹۲ء
۱۴ر رمضان ۱۴۱۲ھ

# رسالہ خوارق کے مصنف کے حالات

رسالہ "خوارق" کا مصنف مولوی غلام رسول صاحب جو کہ ایک درویش صفت اور بہت بڑا کامل شاعر تھا، صوبہ پنجاب کے ضلع گوجرانوالہ کے موضع قلعہ میاں سنگھ میں رہتا تھا۔ جب محبت الٰہی کا جذبہ اُس پر غالب ہوا تو ذی الحجہ ۱۲۶۳ھ میں اپنے گھر سے کسی پیر کامل کی تلاش میں روانہ ہو کر گلی گلی اور شہر بہ شہر پھرتا تھا، آخر کار چلتے چلتے اور تلاش کرتے ہوئے اخوند صاحب سوات کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ مگر وہاں اپنے مطلب کو نہ پایا۔ کیوں کہ وہ کسی عارف کامل کو تلاش کرتا تھا نہ کہ کسی عامل اور صاحب تسخیرات کو پس وہاں سے علاقہ بونیر کے موضع باجکٹہ میں آ گئے، اور کوٹھہ کے حضرت جی صاحب سے ملاقات کی، حضرت صاحب کے دیکھتے ہی اپنے مطلب کو حاصل کیا اور حضرت صاحب سے بیعت ہوئے۔ یہ صفر ۱۲۶۴ھ کا مہینہ تھا۔ اور یہ رسالہ خوارق کہ ابجد کے حساب سے اس کے بھی ۱۲۶۴ اعداد بنتے ہیں، تحریر فرمایا۔ اس میں حضرت جی کوٹہ صاحب کے حالات و کرامات درج ہیں۔ اس کے بعد اپنے آبائی وطن واپس تشریف لے گئے۔ اور وہاں وعظ و نصیحت کرنے لگے۔ جس کے اثر سے بہت سے کافر مسلمان ہو گئے۔ اُس کے حالات کو دیکھتے ہوئے دوسرے لوگ بھی جیسے کہ مولوی سراج الدین صاحب خوشنویس سکنہ گوجرانوالہ وغیرہ جو کہ کسی پیر کامل اور مرشد و رہنما کے تلاش میں تھے، کوٹھہ تشریف لے آئے، اور حضرت صاحب کے حلقہ ارادت میں شامل ہو گئے۔ فقط۔ (۳ جمادی الاول ۱۳۴۵ھ بمطابق ۵ نومبر ۱۹۲۶ء)
(الراقم، صاحبزادہ عبدالحیٔ نقشبندی ثم الاویسی)



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الحمد للہ سبحانہ وتعالیٰ شانہ و سلام
علی عبادہ الذین اصطفیٰ و تم علیھم احسانہ

اللہ کریم کی حمد و ثنا اور ہادی عالم رحمۃ للعلمین پر درود و سلام کے بعد یہ چند سطور اس اُمید پر لکھی جا رہی ہیں کہ اللہ کے نیک اور صالح بندوں یعنی اولیاء اللہ کے ذکر کرنے اور اُن کے حالات بیان کرنے کے وقت اللہ کے بے پایاں رحمتیں نازل ہوتے ہیں۔ نیز طریقہ محمدیہ کے پیروی کرنے والے طالبوں کو مزید شوق و رغبت دلانے کی خاطر سپرد قلم کی جاتی ہیں۔ تاکہ سچے عقیدتمندوں کی عقیدہ میں پختگی اور زیادتی پیدا ہو جائے۔ اور بد فطرت حاسدوں کے دلوں میں اُن کی بے بصیرتی اور کم نظری کے اندازے پر جلن اور کھسک پیدا ہو جائے

آب نیل است و بقبطی خون نمود
قوم موسیٰ را نہ خون بود آب بود

ترجمہ: نیل کے دریا نے قبطی کر دیا سب غرق خون
قوم موسیٰ کے لئے آب حیات و خوش شگون

چونکہ اس نیاز مند بندہ مسمی غلام رسول کا ولی نعمت رہنما اور پیر کامل اس فانی دنیا سے عالم بقا کو رحلت فرما چکے تھے۔ اور اس فقیر کو مہلک روحانی امراض نے ذکر الٰہی کی مٹھاس اور حلاوت سے محروم کر کے گوناگون اندیشہائے دور و دراز میں ڈال رکھا تھا۔ ان امراض روحانی کے علاج اور اُن کے مہلک اثرات سے مکمل خلاصی کے خاطر یہ فقیر کسی حاذق طبیب اور پیر کامل کی تلاش میں در بدر کو بہ کو تلاش کے لئے سرگردان تھا۔ اسی تلاش و جستجو کے سلسلے میں ذی الحجہ کی سولہ تاریخ کو اپنے گھر سے نکل پڑا۔ اور دور و دراز کے سفر طے کرنے

١٤

کے بعد قسمت نے یاوری کی اور اللہ کریم کی عطاکردہ توفیق کی رہنمائی میں نہایت مبارک وقت اور خوش نصیب گھڑی ماہ صفر کے تین تاریخ ۱۳۰۲ ہجری ایک کامل معالج اور طبیب حاذق کے دربار میں حاضری کی سعادت نصیب ہوئی جس کی ذات گرامی مسیحا صفت تھی۔ اور مریضوں کا قاتل نہ تھا۔ مختصر یہ کہ میں ایک ایسے پیر دستگیر کے آستانہ مبارک پر قدم بوسی کی سعادت سے مشرف ہوا۔ جو کہ ضلالت و گمراہی کی تاریکیوں میں نور و روشنی کا ایک منبع تھا۔ جس سے فیض کی کرنیں پھوٹتی تھیں۔ جو کہ معارف مدینہ کا مظہر تھا۔ اور مواہب قدسیہ کا مورد شریف دین حنیف کی بلندیوں کا زینہ اور طریقت کے سلسلہ نقشبندیہ کے آرائش و زینت کا خزینہ اور سلسلہ احمدیہ مجددیہ (مجدد الف ثانی) کا چراغ اور افعال نبوی علیہ الصلوٰۃ والسلام کا تابع و متابع اور اقوال مصطفےٰ علیہ الصلوٰۃ والتحیات کا پیرو اور اقتدا کرنے والا۔ اسرار الٰہی کا ایک بیش بہا خزینہ اور انوار الٰہی کے روشنیوں کا ایک بے بہا گنجینہ۔ گرے پڑے لوگوں کو ہاتھ سے پکڑ کر اٹھانے والا اور اٹھا کر اپنے پاؤں پر کھڑا کرنے والا۔ جو کہ اپنے پرتاثیر نظر کیمیا اثر سے غلیظ مکھی کو پاک و مصفیٰ اور مبارک ہما بنا تا ہے۔ مس اور جست کو کیمیا بناتا ہے۔ محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت مطہرہ و منورہ کا اتباع اور التزام اس کا شیوہ اور وظیفہ اور بدعت اور خلاف سنت باتوں سے دامن بچا کر رہنا اس کے زندگی بسر کرنے کا طریقہ۔ ان کے اعلیٰ اور احسن صفات کے لکھنے سے قلم عاجز ہے۔ اور ان کے محامد و محاسن کو اپنے سینے میں درج کرانے سے کاغذ اپنے تنگی دامان کا شاکی ہے۔

دامان خرد تنگ و گل وصف تو بسیار
گلچین بہار تو ز دامان گلہ دارد

١٥

تمہارے حسن کی پھولوں کی اتنی کثرت ہے
نظر کو تنگیٔ دامان کی شکایت ہے۔

کرمٹھ (تحصیل و ضلع صوابی) کو اس کی نسبت کی وجہ سے بخارا جیسی شہرت نصیب ہوئی۔ اور مدین اُن کی وجہ سے مرکز علوم اسلام بن گیا۔

ہزار بار بشویم دہن بہ مشک و گلاب
ہنوز نام تو گفتن کمال بے ادبی ست

گلاب و مشک سے منہ لاکھ بار دھو رکھوں
جو نام اُن کا کہوں ڈر ہے ادب کھو رکھوں

آخر کار ان کی استانہ پر اُن کی قدمبوسی کی سعادت کے حصول کے بعد درود مستغاث کا ایک نسخہ اشراق کے نوافل سے فراغت کے بعد تحفہ کے طور پر اُن کی خدمت میں پیش کر کے عرض کیا۔ کہ "برگ سبز است تحفہ درویش" بقول شخصے فقیر ہدیہ میں لایا ہے۔ سبز پتے چند۔ حضرت جی صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے اللہ کریم کے لاکھ لاکھ شکر ادا کئے۔ اور شکریئے ادا کرنے کے لئے دو رکعت نفل ادا کرنے کے بعد "چار علی" (چارگولی) کے گاؤں کے حاجی صاحب کو طلب فرمایا۔ اور اس فقیر کے اُن تک پہنچنے سے پہلے میرے حالات جو آنحضرت نے حاجی صاحب کو بیان فرمائے تھے۔ اور جو عین میرے حالات کے مطابق تھے توثیق کے طور پر اُن کو مطلع فرمایا۔ اس نیازمند کو کچھ نقد رقم اور شیرینی عنایت فرمائی۔ اور اخلاق محمدی کی تقاضا کے طور پر مہربانی کا سلوک کر کے مسرت کا اظہار کیا۔ چونکہ مجھے افغانی یعنی پشتو زبان کی سمجھ نہیں تھی۔ اس لئے میری دلجوئی اور مسافر نوازی کے شریف جذبے کے ماتحت فارسی زبان میں میرے ساتھ گفتگو [illegible] حضرت جی صاحب کے

اخلاق حمیدہ اور اطوار شریفہ اقوال و افعال و آثار پسندیدہ کو کتاب اللہ اور سیرت و سنت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور اصحاب کرام کے افعال و کردار اور مشائخ عظام کے افعال کے مطابق پائے۔ اور امام ہمام کے تصنیفات اور تحریرات کے موافق و مطابق محسوس کیا۔ تو یہ بات بخوبی معلوم ہوئی کہ

بعینہ ہمہ خلق محمدی ست درا و
ظہور نسبت خاص مجددی ست درا و

بھرا ہے خلق محمد کا سارا نور اس میں
شعار و خوئے مجدد کا ہے ظہور اس میں

بنابریں آپ کی باسعادت صحبت میں رہنے کو اپنے لئے ضروری اور لازم جانا۔ چند دن گزرنے کے بعد مکاشفہ کے ذریعے میرے سابقہ حالات سے اُن کو آگاہی حاصل ہوئی۔ اور مجھے مختلف کاموں سے مطلع فرمایا۔ اور ان امورات ماضیہ یعنی گزرے ہوئے دنوں کے واقعات میں سے ایک ایسے شخص کے حالات تھے۔ جو کہ رسالت کے منکر تھے۔ اور فاسقوں کی ایسی مدح اور تعریف کرتا تھا۔ جس کے مبالغہ آرائیوں کی کارن عرش معلی لرز اُٹھتا تھا۔ جب میں نے ان واقعات گذشتہ پر غور کیا۔ تو صحیح اور درست پایا۔ اور وہ یہ کہ عربی علوم کی تحصیل اور طالب علمی کی ابتدائی ایام میں جبکہ میرے ذوق و شوق کے جذبات اپنے عروج پر تھے۔ میں تقریباً ایک برس تک لاہور میں ایک استاد کے ہاں رہا۔ کہ جس کے حالات تفصیل اور وضاحت سے تحریر کرنا کسی طرح بھی مناسب نہیں۔ مختصر یہ کہ خداوند کریم مجھے بھی معاف فرمائے۔ اور اس میرے استاد کو بھی۔ اور مجھے خدا بھی بخش دے اور اُسے بھی اگر وہ ایمان کے ساتھ مرا ہو۔ ان دنوں



حاجت مند لوگوں کے کہنے اور سفارش کرنے کی وجہ سے دنیاداروں کی مدح اور تعریف میں چند شعر کہے۔ جس کی وجہ سے دل کی سختی اتنی بڑھ گئی۔ کہ (ایمان کی) حلاوت عنقا اور نیست و نابود ہو گئی۔

دربدر کو بکو ہمے پویم — تاکہ زاں گل مرا نشانہ دہند
آنچہ گم کردہ ام ہمے جویم — بوئے ہر گلشن نے ہمے پویم

گلی گلی میں ہر ایک در پہ گھومتا ہوں میں
متاع گم جو کیا اُس کو ڈھونڈتا ہوں میں
کوئی نشانی دے اُس پھول کی شاید مجھ کو
ہر یک باغ کی خوشبو کو سونگھتا ہوں میں

کچھ عرصہ بعد انہوں نے اشارہ فرمایا کہ جبیح کے حلقہ کے آخر میں تسخیر جنات اور حصول کیمیاء کی خواہش معلوم ہوتی ہے۔ چونکہ ان دونوں باتوں کی خواہش درحقیقت میرے دل میں جاگزیں تھا۔ اس لئے ان دونوں سے میں نے توبہ کیا۔ اور اس خواہش کو خیرباد کہنے کا مکمل عزم کیا۔ اور انہی ایام میں مٹھاس کھانے سے مجھے منع فرمایا۔ حالانکہ اس کا ترک کرنا میرے لئے بندوق کی گولی کی طرح سخت تھا۔ اس فقیر کے خیال میں جو طریقہ سمجھ کر استعمال کرتا تھا۔ اس کو چھوڑ دیا۔ پھر دوسری دفعہ حضرت صاحب نے مجھ لاابالی اور غافل شخص کو تنبیہ فرمائی۔ میں سوچ میں پڑ گیا۔ آخر معلوم ہوا کہ افیون کا میوہ جو کہ پنجاب میں نایاب ہے۔ اور کوہستان کے علاقے میں سستا ہوتا ہے۔ اور جس کی قیمت بعض سپاہیوں سے مل گئی تھی۔ تھوڑی دیر بعد خلوت میں مجھے فرمایا۔ کہ تمہاری طبیعت میں جو حالت قبض واقع ہو گئی ہے۔ اس کی وجہ یہ ہے۔ کہ عصر کے حلقہ میں اچانک تمہارے دل پر نظر پڑ گئی۔ تو تمہارے دل کو جو کہ اللہ تعالیٰ

کے تجلیات کا مظہر اور انوار کا منظر ہوتا ہے۔ مجھ سے تمہارے چھوڑے ہوئے اور متروکہ خطرات کی پلیدی اور میل سے آلودہ پایا۔ تو میں نے زجر و توبیخ کے لئے تمہارے دل پر قبض کی حالت طاری کی۔ تاکہ تم سب آلودگیوں سے باز آجاؤ۔ اور اس وقت کتاب و سنت کے مطابق چند کلمات میرے ڈرانے کے لئے فرمائے۔

؎ مرو بر سر رشتہ بار دگر
مبادا کہ ناگاہ گشتہ رشتہ سر

اور اس آیت کریمہ کے حکم کے مطابق کہ توبوا الی اللہ توبۃ النصوحا میں نے اُسی وقت پکا ارادہ کیا۔ کہ طریقت کے تمام ممنوعات سے توبہ کرکے جمعیت خاطر کے حصول کے لئے کوشش اور محنت کرونگا۔ دوسری بات یہ کہ ایک دن مجھے لوگوں سے علیحدہ ایک گوشہ میں فرمایا۔ کہ اہل سنت و جماعت کے برحق عقائد کا پوری طرح پاس رکھو۔ تمہارے ذہن و قلب میں چند اوراق کے مطالعے سے کچھ کدورت واقع ہوئی ہے۔ جس کا ازالہ ضروری ہے۔ یہ سنتے ہی اس فقیر کو یاد آیا۔ کہ عبدالمجید کے بکواسات جو کہ اپنے بد قسمتی اور شیطان کے بہکانے اور حاکموں کی لالچ کی وجہ سے دین اسلام کو چھوڑ کر مرتد ہوکر (اللہ تعالیٰ ہم کو بچائے رکھے) نصرانیت کے اندھے کنویں میں گر پڑا ہے اور جس نے اپنے غلط گمان کے بموجب رسول کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے شان نبوت کے بارے میں چند فضول اور لغو باتیں تحریر کی ہیں۔ اور نیز کسی ایک رافضی کی لکھی ہوئی کتاب جو کہ سیاست مدنی (شہریت) کے بارے میں تھی۔ اس میں خلفائے راشدین کی خلافت راشدہ کے متعلق چند شکوک و شبہات تحریر کئے تھے۔ اور اپنے باطل خیال میں یہ بڑا کارنامہ سرانجام دیا



تھا۔ اور درحقیقت گمراہی کے میدان سے ابدی اور دائمی بدبختی اور خسارے کا گیند حاصل کر چکا۔ اور اپنے چہرے اور سر پر ابدی ذلت بدبختی اور گھاٹے کی مٹی اور دھول ڈال رکھا۔ یہ دونوں میرے مطالعے میں آئیں۔ لیکن اللہ تعالیٰ سبحانہ کے فضل و کرم سے اُن دونوں کے اواہیات اور اخرافات سے جن کے تار و پود مکڑی کے جالے سے بھی کمزور تر تھے۔ میرے ذہن پر کچھ اثر نہ ہوا۔ لیکن بسا اوقات اُن کے وہ غلط خیالات دل پر چھا کر خطرات پیدا کرتے تھے اور کبھی کبھی موقع اور وقت کے مناسبت سے اہل علم حضرات کی مجلس میں اس کا ذکر زبان پر آتا تھا۔ کیونکہ اس قسم کی کتابوں کے مطالعہ سے دل میں کدورت اور سختی آجایا کرتی ہے۔ مجھے یاد آیا۔ کہ امام ہمام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ کو جو بےنوری اور تکلیف لمس اس وجہ سے مل گئی تھی۔ کہ انہوں نے معتزلہ کی رد کے لئے اُن کی کتابیں مطالعہ کرکے ایک کتاب تصنیف کی تھی اُن کے اس واقعے نے مجھے اپنی حالت کی یاد دلائی۔ اور اس لئے مجھے حضرت جی صاحب کی صحبت میں رہ کر جو خوارق (خوارق العادات باتیں یعنی کرامتیں) ان دنوں نظر آئیں۔ وہ سب بغیر کسی کمی بیشی کے تحریر کردیں۔ اب اُن کے چند کرامتیں خوارق اور اخلاق حسنہ سپرد قلم کرتا ہوں۔

۱۔ آپ کی اچھی عادتوں اور محبوب معمولات میں سے ایک یہ ہے کہ نئے اور تازہ وضو کرنے کے بغیر نماز نہیں پڑھتے۔ اور ایک وضو کے اوپر دوسرا وضو کرکے نورٌ علیٰ نور کرتے رہتے ہیں۔
۲۔ اور مسواک کرنا کبھی بھی ترک نہیں فرماتے۔
۳۔ اور ہمیشہ قبلے کی طرف رُخ کئے رہتے۔
۴۔ دنیاوی باتوں سے اجتناب فرماتے۔

۳۰

۵۔ اور غسل کرنے میں متوسط طریقہ اختیار فرماتے اور کمی بیشی نہیں فرماتے

۶۔ اور بول و براز (پیشاب وغیرہ) سے بہت احتیاط فرماتے۔ کہ اس سے بچنے میں احتیاط نہ کرنا عذاب قبر کا باعث ہے۔

۷۔ اور بکثرت دعا طلب کرنا۔ اکثر اوقات میں نہایت خشوع اور حضور قلب کے ساتھ آنحضرت کے معمولات میں تھا۔ چنانچہ نقل کرتے ہیں کہ اپنے درجات کی رفعت کو دیکھکر دعاؤں میں تساہل اور سستی کرنے والے حسرت اور افسوس کرتے ہیں۔

۸۔ اور جیساکہ امر خداوندی ہے کہ "وشاورھم فی الامر" پیش آمدہ امورات میں باہم مشورہ کیا کرو۔ حضرت جی صاحب کا معمول تھا۔ کہ ہر کام میں مشورہ کرنے میں پہل فرماتے۔

۹۔ نماز فجر کے ادا کرنے کے بعد اشراق تک اپنے حلقے کے ہمراہ مراقبہ فرماتے

۱۰۔ اس کے بعد مہمانوں کی حاجت روائی کے لئے دعا اور ان کے دلجوئی میں معروف ہو جاتے۔ وضو تازہ کرکے نماز چاشت فرماتے۔ اور پھر مہمانوں کی خاطر تواضع اور اہل خانہ کی مزاج پرستی اور تربیت کے لئے گھر تشریف لے جاتے اور حسب الحکم نزلوا الناس منازلھم۔ مہمانوں کے درجات و مراتب کے مطابق ہر ایک کو طعام عطا فرماتے۔

۱۱۔ قیلولہ فرماتے کیونکہ یہ سنت ہے۔ (قیلولہ دوپہر کے نیند اور آرام کرنے کو کہتے ہیں۔)

۱۲۔ نماز ظہر کو اول وقت میں پڑھتے۔ پھر تفسیر اخلاقیات اور دیگر عربی علوم پڑھاتے نماز عصر پڑھکر مغرب تک ذکر کرتے ہوئے خاموش بیٹھتے۔

۳۱

۱۳۔ شام کی نماز پڑھکر نوافل پڑھتے۔ گھر جاکر مہمانوں کا مناسب انتظام فرماتے نماز عشاء پڑھکر پھر گھر تشریف لے جاتے۔

۱۴۔ صبح کاذب سے قبل رات کی تیسری حصے کے گزرنے کے بعد نماز تہجد پڑھتے۔

۱۵۔ دن رات میں کئی بار تقاضائے حال کے مطابق تلاوت کلام اللہ المجید فرماتے۔

۱۶۔ اور جن نمازوں کے بعد نفل پڑھنا جائز ہوتی ہے۔ نفل پڑھتے۔ اور بعض میں خفیف اور بعض نوافل میں طویل قرأت فرماتے۔

۱۷۔ اور آیات شریفہ کی تکرار کرکے بار بار پڑھتے ہیں۔ جیساکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یہ آیت مبارک کہ "ان تعذبھم فانھم عبادک الخ" (اگر تو انہیں عذاب دے تو یہ تیرے بندے ہیں۔) تمام رات تلاوت فرماتے رہے۔ اور اس غیر معمولی قیام کی باعث آپ کے مبارک پاؤں متورم ہوئے۔

۱۸۔ اور اکثر سورۂ یٰسین اور سورہ حشر کی آخری آیتیں اور آیت کرسی کی تلاوت فرماتے۔

۱۹۔ قناعت اور توکل علی اللہ کرنے میں ثابت قدم ہیں۔ اور اللہ تعالیٰ کے دربار عالیہ کے علاوہ کسی کے سامنے اپنا حاجت بیان نہیں کرتے اور خوب دلجمی اور اطمینان کے ساتھ اللہ تعالیٰ کے عطاکردہ اشیاء پر قانع تھے۔

۲۰۔ خزائن ظالمان اور دیگر ایسے کھانوں سے جس میں شبہ ہو کے کھانے سے جان بچاتے۔

۲۱ غیبت اور بے ہودہ لغو باتوں سے اجتناب فرماتے اور اس طرح سے بات کرتے کہ اور لوگ بھی بے فائدہ باتوں سے باز رہیں۔

۲۲ میں آپ کے وسیع اور مسنون دسترخوان پر دیکھتا، کہ آپ سنت کے مطابق مہمانوں سے پہلے ہاتھ دھوڈالتے اور کھانا کھانے میں ایثار سے کام لے کر دوسروں کو ترجیح دیتے۔ اور سفر و حضر میں نمک چکھنے سے کھانے کی ابتداء اور اختتام کرتے اور سب کے بعد میں کھانے سے ہاتھ منع فرماتے (تاکہ مہمان خوب سیر ہو کر کھائیں اور شرم کی وجہ سے بھوکے نہ رہ جائیں)

۲۳ اور لوگوں کے خوش کرنے کے خاطر بابرکت اور لطیف بات فرماتے۔ جس میں خوش طبعی کی نہایت لطیف چاشنی بھی ہوتی۔ اور تبسم کے وقت آواز اونچا نہ فرماتے۔ جو کہ دل کی موت کا باعث بنتا ہے۔

> مجھے یہ ڈر ہے دل زندہ تو نہ مر جائے
> کہ زندگانی عبادت ہے تیرے جینے سے

۲۴ اور آن کے معمولات اور عادات میں سے یہ بات بھی قابل ذکر ہے۔ کہ کھانے سے فارغ ہونے کے بعد الحمد للہ الذی اطعمنی هذا الطعام و رزقنیہ من غیر حول منی ولا قوۃ فرما کر اللہ کا شکر ادا فرماتے۔

۲۵ اور جب سفر سے واپس تشریف لاتے، تو چھوٹوں کو کچھ مٹھائی وغیرہ عنایت فرماتے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی عادت شریفہ ایسی تھی

۲۶ اور کھانے پینے میں اعتدال فرماتے

> نہ چندان بخور کز دہانت برآید
> نہ چندان کہ از ضعف جانت برآید



> نہ کھاؤ اتنا کہ نکلے بیرون دہن سے تیرے
> نہ اتنا کم کہ بیرون روح ہو بدن سے تیرے

لذیذ اور دلپسند طعام جب سامنے پڑا ہو۔ اور اس کا اعتدال سے استعمال کرنا نفس کے لئے سخت ریاضت ہے۔ اور سخت اور حد سے زیادہ بھوک میں فرائض کے ترک ہونے کا احتمال ہے۔ اور نفس میں ایک گونہ غرور کا شائبہ پیدا ہوتا ہے۔ جیسا کہ اشراقیوں کے حق میں محسوس کیا جاتا ہے۔ ان اشراقیوں میں سے ایک افلاطون بھی ہے۔ جس نے حضرت عیسیٰ علیہ الصلوۃ والسلام کو اس وقت کہا۔ کہ جس وقت آپ نے اس کو اللہ تعالیٰ کی طرف دعوت دی نحن قوم مهذبون لا حاجة لنا الی من یهذبنا۔ یعنی ہم ایک مہذب اور تہذیب یافتہ قوم ہیں۔ ہم کو کسی کی ضرورت نہیں جو ہمیں ہدایت دے اور ملا علی قاری نے لباس کی عمدگی کے سلسلے میں لکھا ہے۔ اما النمادة النقشبندية والشاذلية فعمدة عوضهم الستر عن الخلق ورفع الرياء وانما الاعمال بالنيات۔

نقشبندی اور شاذلیہ فرقے کے طریقوں میں لباس کی علت غائی اور غرض و غایت بدن کا ستر چھپانا اور ریاکاری سے بچنا ہے۔ اور اعمال کا دارومدار نیتوں پر ہوتا ہے۔ اور نااہل بے بصیرت لوگوں نے صوفی ہونے کو رہبانیت تصور کیا ہے۔ یہ لوگ فقر و تصوف کے ساتھ کوئی نسبت نہیں رکھتے۔ یہ لوگ کثرت ازدواج یعنی ایک سے زیادہ بیویوں کو بھی عیب تصور کرتے ہیں۔ اور یہ نہیں جانتے کہ کوئی پیغمبر بھی غیر شادی شدہ یا مجرد نہیں رہا، سوائے حضرت عیسیٰ علیہ الصلوۃ والسلام کے جو کہ اس وقت جبکہ آسمان سے نزول فرمائیں گے امام مہدی کی بیٹی سے شادی کریں گے۔ اور حضرت یحییٰ نے شادی کی تھی۔ مگر حصور

کی وجہ سے عورت کی طرف میلان نہیں کی۔ اور دنیا سے رحلت فرما گئے۔ جیسا کہ مولا علی قاری رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی کتاب شرح عین العلم میں تحریر کیا ہے۔ حضرت داؤد علیہ الصلوٰۃ والسلام کے ننانوے بیویاں تھیں۔ حضرت فاطمۃ الزہرا رضی اللہ عنہ کے وفات کے بعد حضرت علی کرم اللہ وجہہ کے چار بیویاں اور چند ایک کنیزیں تھیں اور محبوب سبحانی رحمۃ اللہ علیہ کی بھی چار بیویاں اور چند کنیزیں تھیں۔ اور اسی طرح تمام مشائخ کی الا ماشاء اللہ بیویاں ہوتی تھیں۔

ے کار پاکاں را حساب از خود مگیر
گرچہ ماند در نوشتن شیر و شیر

ے ہے شِیر و شَیر ایک سے لکھنے مگر دیکھ
اللہ کے ولیوں کو نہ خود پر قیاس کر

اور حضرت جی صاحب کے چہرے پر ہمیشہ مسکراہٹ رقصاں رہتی نہایت خندہ رو اور متحمل مزاج تھے۔ اس ملک کے نااہل بے ادب لوگ نیچے اور عالی مرتبت عالموں اور فقیروں کے ساتھ دشمنی اور عداوت رکھتے ہیں اور اپنی جہالت اور نااہلی کی وجہ سے جہاں کہیں بھی جانوروں کی چارہ کی طرح کہیں روٹی ملے اور پیٹ بھر کر کھالیں اس شخص کو فقیر اور ولی کامل تصور کرتے ہیں۔ اور جو کوئی بھی ان کے خواہشات کے موافقت میں غیبت اور بے ہودہ باتیں کرتے ہیں۔ اس کو واصل تصور کرتے ہیں۔ حضرت صاحب برخلاف ان الزاموں کے بڑے صابر ہیں۔ اور لوگوں کے الزامات کی پرواہ نہ کرتے ہوئے نہایت متحمل مزاج ہیں۔ بقول بزرگ

ے گردم از عقل سوالے کہ بگو ایمان چیست
عقل در گوش دلم گفت کہ ایمان ادب است



ے پھر ایمان کی حقیقت جو عقل سے پوچھا
تو دل کی کان میں کہا وہ ادب کو کہتے ہیں۔

اگرچہ عام لوگ اُن کے پاکیزہ کلام اور طبیعت کی لطافت کو نہیں سمجھ سکتے۔ مگر اپنی پاکیزہ فطرت کے تحت ہمیشہ لوگوں سے خندہ روئی اور نہایت تحمل سے بات فرماتے ہیں۔

ے مردمانے کہ اندریں حین اند
گو ملائک گہے شیاطین اند

ے با ہمیں مردماں باید ساخت
چہ تواں آنکہ مردماں ایں اند

ے اس زمانے میں کہ جو انسان ہیں
گو ملائک ہیں کبھی شیطان ہیں

ے کر گزارہ ان سے جیسا ہو سکے
کیا کریں یہ نام کے انسان ہیں۔

انتہائی افسوس کی بات ہے۔ کہ یوسف علیہ السلام مصر میں ہیں۔ مگر بے قدر و قیمت ہیں۔ دوسری بات یہ کہ حضرت جی صاحب نے فرمایا۔ کہ پیر کی رات کو میں نے دیکھا کہ میں گویا کوٹھے میں ہوں۔ اور وضو بنا رہا ہوں۔ یا کوئی دوسرا عبادت سے متعلق کام کر رہا ہوں۔ کہ ایک نورانی چہرے والا بوڑھا آدمی چھت پر سے اُتر آیا۔ اور آکر میرے ساتھ محبت سے معانقہ کیا۔ اس کے مبارک منہ سے دل اور روح کو فرحت اور سرور سے لبریز خوشبو آرہی تھی اس وقت میرے دل میں خیال آیا۔ کہ یہ حضرت خضر علیہ السلام ہیں۔ اور یہ خوشبو عالم قدس کی خوشبو رہی ہے۔ جب منگھانہ کو پہنچے۔ تو فرمایا کہ باج کٹہ

کے گاؤں میں اپنے گھر آتے ہوئے انگریزوں یعنی دھوبیوں کے گھر کے پاس کھڑا رہا۔ اور دیوانہ بابا کے قبر کو مشاہدہ کیا۔ دیوانہ بابا صاحب حضرت پیر بابا رحمۃ اللہ علیہ کی طرح ایک بڑے ولی اللہ ہیں۔ دیوانہ بابا صاحب علیہ الرحمت کو مسنون طریقہ پر سلام کیا، کیا دیکھتا ہوں، کہ وہی نورانی چہرے والے معمر شخص تشریف لا رہے ہیں۔ اس وقت مجھے یقین ہوا کہ وہ مذکورہ نورانی چہرے والا بوڑھا شخص یہی دیوانہ بابا صاحب ہیں۔ اور وہی مکان یہیں باغ کٹہ ہے۔ اس وقت حضرت خضر علیہ السلام کی موجودگی کی آرزو بھی دل میں پیدا ہوئی۔ تو میں نے ایسا محسوس کیا کہ دونوں کی روحانی فیوضات اکھٹے ہوکر بارش کی قطروں کی طرح برس رہی ہیں۔ لیکن حضرت خضر علیہ السلام کے فیوضات پہلے کی طرح جب مجھے مل گئے تھے نہ تھے۔ کیونکہ اس وقت وہ مجھ پر احاطہ کئے ہوئے تھا۔ اور میں اپنے آپ کو حضرت سے الگ نہیں کر سکتا۔ اسی اثنا میں کو پے درپے اور متواتر فیوضات کی بھرمار تھی۔ موضع بیلی کے ایک طالب کا حال آپ کے خیال و ذہن میں آیا۔ وہ طالب سخت بخار میں مبتلا تھا اور نہایت اضطراب اور تکلیف کی وجہ سے حضرت جی صاحب کی مسجد خاصہ میں بے ہوش پڑا تھا۔ تو گویا اس طالب کو صحت اور شفا کی رنگ میں رنگ دیا۔ پرانے طریقوں کے خلاف ایسا محسوس ہوا کہ بیماری کی لباس کو اتار کر نیا اور صحت کا لباس زیب تن کیا۔ یعنی فوری صحت نصیب ہوئی۔ آخری دور میں کو آپ کے فیض کے سمندر سے ایک گھونٹ باقی رہا تھا۔ اپنے نم محرم منگشانہ کے باباجی صاحب کی بیماری کا حال یاد آیا۔ باباجی صاحب موصوف بھی علم تفسیر علم حدیث اخلاق حسن قرأت علما و مشائخ کا صحبت یافتہ بیت اللہ شریف کا حاجی اور سات زبانوں کا عالم و فاضل تھا۔



ے در اصلابش کرم رسم قدیم ہست
کریم ابن الکریم ابن الکریم ہست

ے نسب شریف الحسبی ان کی نسبت کی توریث
وہ خود شریف ہیں۔ اور ابن شریف ابن شریف

ان کی بیماری کا خیال آتے ہی اطمینان ہوا۔ اور فرمایا کہ اگرچہ اس کی بیماری مکمل طور پر زائل نہ ہوئی۔ تاہم جسم مبارک کو کافی آرام و راحت حاصل ہوئی۔ فرمایا کرتے تھے۔ کہ یہ سب معلومات اور محسوسات ہوشیاری اور قائمی ہوش و حواس کی حالت میں ہوتی ہیں۔ اور دوسرے ادراکات و محسوسات بھی اسی طرح کے ہوتے ہیں۔

ے چوں غلام آفتابم ہمہ ز آفتاب گویم
نہ شبم نہ شب پرستم کہ حدیث خواب گویم

ے کھڑا ہوں نور میں میں روشنی کی بات کہتا ہوں
نہ شب ہوں نہ خواب شب کی جھوٹی بات کہتا ہوں

اس ضمن میں آپ کا شجرۂ سلسلۂ شریفہ سپرد قلم کرتا ہوں

# شجرہ شریفہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ٥

نحمد اللہ علی الالہٖ ‏ ‏ نشکر اللہ علی نعمایہٖ
الذی ارسل الینا الانبیاء ‏ ‏ واصطفی منہم محمدؐ مصطفےٰ
کان صلواتی علی روح النبی ‏ ‏ ثم خیر الصحب صدیق التقی
اعدل الاصحاب فاروق النقی ‏ ‏ جامع القرآن عثمان الزکی
خاتم الخلفاء علی المرتضیٰ ‏ ‏ سیدا شباب جنت اہلہا
سائر الاصحاب طراً اجمعین ‏ ‏ ثم تبع ثم تبع التابعین
استمع منی اسامی العارفین ‏ ‏ انہم عرفا رب العالمین
شیخنا الداعی الی اللہ سید امیر ‏ ‏ من لہ الارشاد والقدر الخطیر
شیخنا یار محمد کابلی ‏ ‏ من مریدی الشیخ افاق الولی
من سراج الدین ایضا نورہٗ[1] ‏ ‏ بل باستعداد منظورہ
من ضیاء اللہ اغنیاء الغنیا ‏ ‏ کان فی الکشمیر مکنہ الصفاء
شیخنا الملجاء خواجہ زبیر ‏ ‏ من المتبعیہ فی الدارین خیر
حجۃ اللہ فی الطریقہ مقتداہ ‏ ‏ عروۃ الوثقی الی العرفان ہداہ
شیخنا احمد امام المتقین ‏ ‏ شیخنا الباقی دلیل العارفین

[1] صیغہ شیخ فی محمد افاق وسراج الدین سر دو نور و صفا۔



خواجگی مولاہ فی سُبل الہدیٰ ‏ ‏ شیخنا الدرویش فی طرق التقی
مولوی زاہد صفی الوصلین ‏ ‏ شیخنا الاحرار زین العارفین
شیخنا یعقوب چرخی بوالوفاء ‏ ‏ من بہاؤ الدین لہ حصل البہاء
شیخنا مولانا السید کلال ‏ ‏ فازمن بابا بدرجات الکمال
شیخنا النساج رامیتنی علی ‏ ‏ شیخنا محمود شیخ الفغنوی
مولوی عارف تقدس سرہ ‏ ‏ شیخنا دوانی کان للہ درہ
یوسف ہمدان مرید بوعلی ‏ ‏ من مریدا ابی الحسن الولی
شیخنا بوزید زین العابدین ‏ ‏ جعفر الصادق امام العارفین
قاسم ابن ابن صدیق التقی ‏ ‏ شیخنا سلمان من اہل النبی
شیخنا الصدیق خیر الاصفیاء ‏ ‏ من رسول اللہ ختم الانبیاء
اعطنی یارب عشقاً کاملاً ‏ ‏ ألتقی فی القلب ذوقاً شاملاً

## (ترجمہ)

اللہ تعالیٰ کی بخشش پر اُس کا حمد کرتا ہوں۔ اور اس کی بے پایاں نعمتوں پر شکر گزار ہوں۔ اُس خدائے کریم کا شکر ادا کرتا ہوں جس نے ہماری ہدایت و رہنمائی کے لئے پیغمبر ارسال فرمائے اور ان میں سے محمد مصطفےٰ صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کو منتخب فرمایا، درود و صلوٰۃ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی پاک اور مقدس روح پر ہو، اور اصحاب میں سب سے بہتر یعنی حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ پر، اور اس کے بعد سب سے عادل حضرت فاروق عظم رضی اللہ عنہ پر اور پھر قرآن کے جامع حضرت عثمان ذی النورین رضی اللہ عنہ اور پھر خاتم الخلفاء حضرت علی مرتضیٰ کرم اللہ وجہہٗ اور جنت

کے جوانوں کے دونوں سردار ہیں (امام حسن اور امام حسین رضی اللہ عنہما) پر اور اسی طرح تمام اصحاب کرام تابعین اور تبع تابعین پر۔ اس کے بعد مجھ سے خدا کے عارفین کے اسمائے گرامی سن لیجئے، کیونکہ یہ لوگ اللہ رب العالمین کے عارف ہیں، خدا کی طرف بلانے والا ہمارا پیر و مرشد حضرت سید امیر صاحبؒ جو کہ صاحب ارشاد اور بڑے مرتبے والے ہیں، اُن کے شیخ یار محمد صاحب کابلی اور اُن کے شیخ آفاق ان کے مرشد سراج الدین اور ان کے شیخ ضیاء اللہ صاحب کاشمیری، ان کے شیخ خواجہ زبیر صاحب جو کہ اپنے مریدوں کے لئے دونوں جہانوں کا خیر تھا ان کا شیخ نقشبند ثانی اور ان کا خواجہ محمد معصوم المعروف بہ عروۃ الوثقیٰ ان کا شیخ حضرت احمد مجدد الف ثانی پھر ان کا مرشد خواجہ محمد باقی صاحب اُن کا مرشد تقویٰ کا راہ کا درویش ان کا مولوی زاہد صاحب اور اُن کا شیخ الاحرار ان کا شیخ حضرت یعقوب چرخی صاحب ان کو شیخ بہاؤالدین سے فیض حاصل ہوا، ان کا مرشد شیخ کلال صاحب صاحب کمال تھا، جن کا شیخ باباجی اور ان کا مرشد شیخ رامیتنی ان کا مرشد شیخ فغنوی ان کا مرشد خواجہ عارف صاحب اور اُن کا شیخ عبدالخالق غجدوانی پھر اُن کا مرشد یوسف ہمدان تھا جو کہ بوعلی صاحب کا مرید تھا جس کی تربیت ابی الحسن نے فرمائی تھی، اور ان کا مرشد حضرت امام زین العابدین مرید حضرت امام جعفر صادق رحمۃ اللہ جو کہ حضرت قاسم کے مرید تھے، جن کے رہنما شیخ سلمان فارسی تھے جنہوں نے حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ علیہ عنہ سے فیض حاصل کیا تھا، اور وہ جناب ختم المرسلین رحمۃ للعالمین امام الانبیاء والمرسلین محمد رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی صحبت و ہدایت کی سعادت کا شرف حاصل فرما چکے تھے۔ اے میرے رب مجھے سچا عشق عطا فرما اور میرے دل کو عشق کا ذوق مرحمت فرما۔



نوٹ:۔ فقیر عبدالرزاق کوثر یہ عرض کرنے میں حق بجانب ہے کہ عربی شجرۂ نسب کا ترجمہ جو پیش کیا گیا، عربی کے اصل الفاظ کا عشر عشیر بھی نہیں۔ عربی زبان کی اپنی حلاوت، سلاست اور استعارے اگر دوسری زبان میں ترجمہ کئے جائیں تو وہ نہایت بھدے دکھائی دیتے ہیں اور پھر عربی شعر کا ترجمہ کرنا تو موتیوں سے کوئلہ کی ڈبی بنانے کا مترادف ہے، بہرحال اپنے اعتراف عجز کے بعد یہ عرض کرنا ضروری سمجھتا ہوں کہ اصل عربی شجرہ کو دیکھا جائے اور اس کے چند ابہامات کو غور کر کے حل کئے جائیں تاکہ اس سہل ممتنع کا لطف آجائے

فارسی زبان میں ایک دوسرا شجرہ لکھا جا رہا ہے۔ جاننا چاہئے کہ حضرت جی صاحب علم منقول اور علم معقول حاصل کرنے کے بعد فرد الافراد قطب الاقطاب، امام المتقین زینۃ الزاہدین امام ربانی حضرت شیخ احمد مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ سرہندی فاروقی کے اولاد کرام میں سے جناب حضرت جی فضل احمد سرہندی کے نور چشم اور خلیفہ ماذون جناب فضل حق صاحب سے فیض حاصل کیا، اور اسی طرح منبع فیوضات جامع علوم عقلیہ و نقلیہ و سمعیہ جناب استاد کامل یار محمد صاحب کابلی سے نسبت حاصل کر کے فیض کامل حاصل کیا، اسی بنا پر یہ دوسرا سلسلہ اور شجرہ لکھا گیا۔ فارسی زبان کا یہ شجرہ جو منظوم ہے اور چھبیس ۲۶ اشعار پر مشتمل ہے، کا ترجمہ حضرت صاحب

۴۲

کے ارادت مندوں کے تسلی کیخاطر کرتا ہوں :۔

(۱) بدم و درین کہ جوانی چو سیل آب گذشت
مگر کہ بود خیالے و لے بہ خواب گذشت

میں اس خوش فہمی میں تھا کہ جوانی پانی کی لہروں کی طرح گذر گئی شاید یہ جوانی اور شباب ایک خیال تھا جو کہ نیند میں گذر گئی۔

(۲) بقیہ ماندہ چو وہمی است آید و یانی
دریغ و حسرت برباد داغ جانی

باقی زندگی وہم وخیال ہے (حقیقت نہیں) یہ زندگی ہر گز پاک نہیں، افسوس جان عزیز کو تباہ و برباد کر ڈالا۔

(۳) ہمیشہ تازہ چمن زار زندگانی نیست
علے الدوام اقامت بہ دار فانی نیست

اس حیات مستعار کا باغ اور چمن زار ہمیشہ تروتازہ نہیں ہوتا، اور اس فانی گھر میں ہمیشہ اقامت پذیر نہیں رہا جاتا۔ (بلکہ اس کو چھوڑنا پڑے گا)

(۴) شنو منادی مرگت بکوفت کوس رحیل
بجہت زاد رہ آخرت بکن تعجیل

کہاں لگا کر سنو تمہارے موت کے اعلان کرنے والے نے کوچ کا اعلان کیا اپنے آخرت کے لئے توشے اور زاد راہ بنانے کے لئے جلدی کیجئے۔

(۵) سیہ نامۂ خود را بآب دیدہ بشو
دوائی خود ز کدا بین طبیب حاذق جو

۴۳

اپنے اعمال کی سیاہی کو اپنے رب کے آگے رو رو کر اپنی آنکھوں کے آنسوؤں سے دھو ڈالو۔ اور کسی طبیب حاذق سے اپنے لئے دوائی تلاش کر۔

(۶) بگفت ملہم غیبم بیا باج کھٹا
بمسجد است بجز نائب رسول خدا

مجھے غیب سے الہام کرنے والے ہاتف نے کہا کہ باجکٹ آؤ، اور یہاں کی مسجد میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے نائب تشریف فرما ہیں، اُن کے دید کی سعادت حاصل کرو۔

(۷) کہ سیدامیر محمد خلیفۃ اللہ است
بروئ او ہمہ انوار رحمت اللہ است

کہ اللہ تعالیٰ کا خلیفہ جناب حضرت جی صاحب سیدامیرؒ ہیں، جن کے چہرے پر اللہ تعالیٰ کی رحمتوں کے انوار ہیں۔

(۸) درین زمانہ بفیضان ہر طرف مشہور
نمودہ ظلمت پندار ہستیٔ خود دور

اس زمانے میں ہر جانب اپنے فیض رسانی کے لئے مشہور ہیں اور جنہوں نے اپنی ہستی سے غرور کی سب تاریکیاں دور کئے ہیں۔ (حلیم الطبع متحمل اور ملنسار ہیں)

(۹) بہ فضل حق کہ بودہ ہست فردے از افراد
مرید بود نخستین کنون شدہ است مراد

پہلے تو جناب فضل حق صاحب جو کہ لاکھوں میں ایک صاحب دل ہستی ہیں، کا مرید بنا، اور اب اپنے کمالات کیوجہ سے

۳۴

ان کا "مراد" اور محبوب بنا۔

(۱۰) وراز حضرت جیو انکہ فضل احمد بود
در این طریقۂ عالیہ فیض گستر بود

وہ یعنی جناب فضل حق صاحب جناب حضرت صاحب فضل احمد سے جو کہ طریقہ عالیہ میں ایک دائمی فیض رسانی کا منبع و مصدر تھے، فیضیاب ہوئے تھے۔

(۱۱) وراست شیخ رسا۔ پادشاہ است پیر او
کہ نقشبند دوئم گشت دستگیر او

ان کے پیر رسا صاحب اور پھر ان کے مرشد جناب بادشاہ صاحب تھے جن کے پیر دستگیر جناب نقشبند ثانی ہیں

(۱۲) دلیل او شدہ معصوم عروۃ الوثقیٰ
کہ شیخ او مجدد ہزار ثانی را

ان کے رہنما اور مربی خواجہ محمد معصوم صاحب المعروف بہ عروۃ الوثقیٰ ہیں۔ اور ان کے شیخ و رہبر حضرت مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ ہیں۔

(۱۳) جناب خواجۂ باقی کہ پیر کامل اوست
ز خواجۂ خواجگی الطاف خاص شامل اوست

ان کے پیر کامل حضرت خواجہ باقی باللہ صاحب ہیں جن پر اپنے پیر خواجہ خواجگی کا الطاف ہے۔

(۱۴) جناب خواجۂ درویش کرد تلقینش
کہ شیخ زاہد گفت این خجستہ آئینش

۳۵

اور جن کی رہنمائی اور تربیت خواجہ درویش نے فرمائی جن و شیخ زاہد صاحب نے آئین طریقہ سے روشناس کر کے مرد کامل بنایا۔

(۱۵) کہ داشت است ارادت بخواجۂ احرار
ورا بچرخی یعقوب پیر اور عطار

وہ خواجۂ احرار کا مرید تھا، جو کہ خواجہ یعقوب چرخی کا ارادتمند تھا، اور خواجہ یعقوب چرخی جناب فریدالدین عطار کا شاگرد خاص تھا

(۱۶) کہ ہر دو گشتہ مجاز از بہاؤ الدین
طریقہ خفیہ از ان خواجہ نقشبند است این

یہ دونوں خواجہ بہاؤالدین نقشبندی کے ماذون و مجاز ہیں۔ نقشبندی کا خفیہ طریقہ ان ہی سے جاری ہوا ہے۔

(۱۷) امیر سید کلال آنکہ پیر او بابا است
علی خواجہ عزیزان کہ رامتین اراست

اُن کے مرشد امیر سید کلال اور ان کے پیر جناب بابا صاحب ہیں جو کہ علی رامتینی صاحب کے مرید ہیں۔

(۱۸) گرفت سبق طریقت ز فغنوی محمود
جناب عارف را پیر غجدوانی بود

انہوں نے طریقت کے اسباق محمود فغنوی سے سیکھے، جن کے پیر جناب عارف اُنکا مرشد جناب غجدوانی (عبدالخالق) صاحب تھے

(۱۹) طریقہ یوسف ہمدان ز بوعلی دانی
ابوعلی ز ابوالقاسم است گرگانی

جن کے پیر یوسف ہمدانی اُنکا مرشد بوعلی صاحب تھے، اور وہ

جناب ابو القاسم گورگانی صاحب سے فیضیاب تھے۔

(۲۰) وی از ریاض ابوالحسن[25] ثمرہا اندوخت
ابوالحسن چہ فوائد ز بایزید[26] اموخت

اُس نے جناب ابوالحسن صاحب کے باغ کے میوے چن لئے اور جناب ابوالحسن صاحب نے فوائد اور فیوضات جناب بایزید سے حاصل کئے۔

(۲۱) ز روحِ جعفرِ صادق[27] رسید فیضانش
نمود قاسم[28] ابن محمد احسانش

اُس کو جناب حضرت امام جعفر صادق سے فیض حاصل ہوا اور اُن پر قاسم ابن محمد نے احسانات کئے۔

(۲۲) دُر از حضرت سلمان[29] دُر از صدیق[30] است
دُر آنحضرت[31] نبوی نخست تصدیق است

اس کو حضرت سلمان فارسی اور اُن کو جناب سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے فیوضات بے پایان حاصل ہوئے جو کہ بارگاہ نبویؐ اور آستان رسالت جناب سیدنا و سندنا و شفیعنا محمد رسول اللہ صلے اللہ علیہ و آلہٖ وسلم سے سیرابی حاصل ہوئی۔

(۲۳) اگر ہوا و ہوس با تو میکنند ستیز
بیا بہ سلسلۂ خواجہ نقشبند آویز

اگر خواہشات نفسانی اور ہوا و ہوس تمہارے ساتھ جھگڑتے ہوں، تو آؤ اور آکر خواجہ نقشبند کے سلسلے میں منسلک ہوجاؤ

(۲۴) کہ تا ز ہستیٔ پندار دی رہا گردی
با صطلاح حقیقت ہمین بود مردی



تاکہ تو اپنی ہستی کے غرور سے نجات حاصل کرے، اور حقیقت کی اصطلاح میں یہی مرد ہونا ہے۔

(۲۵) غلامؔ خستہ دل امد بہ کوئی درویشان
کہ تا ز یمنِ محبت یکے شود ز ایشان

شکستہ و خستہ دل رکھنے والا غلامؔ (غلام رسول غلامؔ) درویشوں کے کوچے میں آیا ہے تاکہ ان کی محبت کی برکت سے ان میں سے ایک ہو جائے۔

(۲۶) بریں شکستہ دل ای مومنان رحم آرید
برائے خاتمۂ خیر دست بر دارید

اے مسلمانو! اس شکستہ پر رحم کرو، اور اُس کے خاتمۂ خیر کے لئے ہاتھ اُٹھا کر دعا کرو۔

نوٹ: سلسلہ اور شجرہ یہاں ختم ہوا، اب مصنف صاحب غلامؔ رسول نے ایک پیاری نظم میں اپنے ممدوح اور مرشد صاحب کی منقبت بیان فرمائی ہے جسکا اردو ترجمہ پیشِ خدمت ہے:

---

۳۸

## حضرت جی صاحب کی ابیات میں
# منقبت

دلا خلاصۂ عمرت بقیل وقال گذشت
تو خفتہ بہ تغافل کہ چوں خیال گذشت

اے میرے دل! تمہاری ساری عمر قیل و قال میں بسر ہوئی، تو غفلت کی نیند میں سویا ہوا پڑا ہے، اور زندگی ایک خیال کی طرح گذر گئی

دگر مدائحِ اخلاق اولیاء اللہ
کہ مورث است پئے رحمت و عطاء اللہ

اب اولیاء اللہ کے اخلاق حسنہ کی تعریف جو کہ اللہ کی عطاء اور رحمت کا سبب ہے بیان کر۔

بیا کہ تا پئے کفارتِ ذنوب کبار
کنیم توبہ مجددہ بدرگہ غفار

آؤ تاکہ اپنے بڑے اور عظیم گناہوں کے کفارے کے طور پر اللہ تعالیٰ کے درگاہِ عالی میں اپنے توبے کی تجدید کریں۔

سواد دیدۂ گریاں مداد کردہ تیار
بنوکِ خامۂ مژگاں بورقِ دل بنگار

اپنے روتے ہوئے آنکھوں کی سیاہی سے سیاہی (روشنائی) تیار کریں، اور دل کے ورق پر اپنی پلکوں کی نوک سے تحریر کریں

۳۹

مگر نگاہِ عنایت ز کیمیا نظری
بجانِ خستہ کشاید ز وارداتِ دری

شاید کسی کیمیا نظر کی نگاہِ عنایت پڑ جائے اور میری زخمی روح پر واردات کا کوئی دروازہ کھول ڈالے۔

در این زمانہ اگر طالبی بیا بنگر
بہ کوٹھہ عارفی از واصلان نمودہ مقر

اگر روحانیت اور رضائے الٰہی کو تلاش کرنے کی مطلب میں ہو تو اس زمانے میں واصلانِ الٰہی میں سے ایک عارف نے کوٹھہ میں سکونت اختیار فرمائی ہے۔

سمی حضرتِ نبوی علیہ الف صلوٰۃ
شدہ است متصف او ہم بدان ستودہ صفات

جو کہ حضرت صاحب کے نام پر موسوم ہے، اس پر ہزاروں رحمتیں ہوں، اور وہ اوصاف نبوی کے اچھے صفتیں رکھتا ہے۔

نمیزند بجز از ہمدمی ہوش دمے
نمی نہد ز فرازِ نگاہِ خود قدمے

وہ ہوش وخرد کے بغیر ایک سانس بھی نہیں لیتا اور اپنے نگاہوں کے سیدھ سے ادھر اُدھر قدم نہیں رکھتا۔

علی الدوام سفر در وطن شعارِ او
بانجمن ہمہ جا خلوت است کار او

اپنے وطن میں ہمیشہ سفر کرنا اس کا شعار ہے (یعنی اپنے ملک میں تبلیغ دین کے لئے ہر وقت پا بہ رکاب ہوتا ہے اور مجالس

اور انجمنوں میں خلوت کرنا اس کا شیوہ ہے۔

چناں کہ ملکۂ او شد دوام آگاہی
بچشم ہوش نظر کن اگر ہمی خواہی

وہ ہر وقت باخبر رہتا ہے، اور یہ باخبر رہنا اُس کا ایک ملکہ بن گیا ہے اگر اُن کی صحبت کا خواہاں ہو تو ہوش کی آنکھوں سے دیکھا کر

باتباع سنن نائب رسول خدا
ظہور کردہ زسیمائی اوست نورِ ہدیٰ

رسول اللہ کا یہ نائب، رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی سنتوں کا اتنی سختی سے اتباع کرتا ہے کہ اُس کی پیشانی سے ہدایت کا نور پھوٹتا رہتا ہے۔

کنارہ کردہ زبدعات محدثات چنان
کہ جز طریقۂ سنت نماند نام و نشان

اُس نے محدثات اور بدعتوں کو اس طرح چھوڑ رکھا ہے کہ اس کے افعال و اقوال میں سنت نبوی (صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم) کے علاوہ کسی دوسری چیز کی نشانی بھی نہیں ملتی۔

کلام او ہمہ قال الرسول و قال اللہ
چہ نسبتے است گرامی باد تعالےٰ اللہ

اُس کا سارا کلام قال اللہ اور قال الرسول پر مشتمل ہوتا ہے اور سبحان اللہ یہ کتنا بڑا نسبت اور مرتبہ ہے (کہ ایک بندہ کی زبان پر اللہ کریم ہی کا قول ہو)

چناں است آتش عشقش فروختہ در دل
بسوخت ہر چہ سوی اللہ بود لا حاصل



اللہ اور رسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے عشق کا آگ اُس کے دل میں ایسے شعلہ کُناں ہے کہ اللہ کے سوا سارے لا حاصل خیالات کو جلا کر بھسم کر ڈالا۔

زدہ است آتش لا را بہ اَنفُس و آفاق
چناں کہ نفی نفی کرد و از ہمہ شد طاق

"لا" کی آگ کو تمام دنیا وما فیہا پر لگا کر خود نفی اور لا کرتا ہوا لا ثانی اور طاق ہو گیا۔

بعینہٖ ہمہ خلق محمدی است در او
ظہورِ نسبتِ خاص مجددی است دراو

اخلاق محمدی اسمیں بعینہٖ سموئے ہوئے ہیں، اور او صاف مجددی (مجدد الف ثانی) کا اس میں ظہور ہے۔

نمودہ سیر ولایت محمدیہ را
شدہ است مظہر انوار احمدیہ را

ولایت محمدیہ کی سیر کرتا ہوا انوار احمدیہ (مجدد الف ثانی) کا مظہر ہو گیا ہے۔

بیا کہ بر خود و بر حال خویش گریہ کنیم
برائے تفرقۂ دل ہزار آہ کنیم

آؤ کہ اپنے آپ اور اپنے حال پر گریہ کریں، اور اس دل کی جدائی پر افسوس کریں۔

مگر کہ زین ہمہ از سوز سینہ ات آہی
لند قبول بخدمت شریف او گاہی

۴۲

شاید کہ آپ کے سینے کی جلن اور تڑپ کی ایک آہ کسی وقت ان کی دربار عالی میں قبول ہو جائے۔

کہ تا نمی زمیٔ عاشقی عطاء ساز د
ز ما سواؤ خیالش دلت صفا سازد

تاکہ عشق کی شراب سے کچھ تراوت اور نمی بخش دے اور ماسوی اللہ اور اُس کے خیال سے تمہارا دل صاف ہو جائے۔

منقبت ختم ہو گئی

آپ میاں صاحب سرور شاہ کی عیادت اور مزاج پرسی کے لئے چھلہ کے علاقے کے ڈھیری گاؤں میں تشریف لے گئے تھے جب میں نے عشاء کی نماز کے بعد قرآن مجید کی تلاوت کے بعد یہ اشعار حضرت جی صاحب کی خدمت میں پیش کئے۔ تو آپ نے نہایت خلوص اور صدق دل سے اور نہایت توجہ کے ساتھ دعا فرمائی۔ اُمید رکھتا ہوں کہ یہ دُعا دینی اور دُنیوی مرادوں کے بر لانے کے لئے نتیجہ خیز ثابت ہو گی۔ انشاءاللہ تعالے۔ اور مجھے مکمل امید ہے کہ جب کبھی ان کی نظر سے یا حضرت جی کی کسی مخلص مرید کی نظر ان اشعار پر پڑ جائے تو مجھے صدق دل سے دعا میں یاد فرمائے گا، واللہ الموفق۔

یہاں پھر مولف نے اپنا عرضداشت اور خیال سولہ اشعار میں بیان کیا ہے، ارادت مندوں کی دلجمعی اور خوشی کیلئے طرا ان کا ترجمہ پیش خدمت کرتا ہوں

زین کاروان سرائے فنا درگذشتنی است
بار دگر ز گور کجا باز گشتنی است

۴۳

فنا کے اس کارواں سرائے کو چھوڑ کر جانا ہے، اور قبر سے دوبارہ کہاں واپس ہونا ہے۔

ہر چند جمع مال بطول امل کنیم
آخر ہمہ گذاشتہ در خاک رفتنی است

لمبی لمبی امیدیں کر کر کے جتنا مال و دولت بھی جمع کریں، آخر کار سب کو چھوڑ کر مٹی میں چلے جانا ہے۔

روزے بسنگ مرگ بفرمان بے نیاز
مینائے مستعار جوانی شکستنی است

بے نیاز اور بے پروا خداوند تعالے کے حکم سے اس جوانی کے پیالے کو ایک دن ٹوٹ جانا ہے۔

باد خزاں در آید و در موسم بہار
زاغ آشیان بلبل و قمری گرفتنی است

خزاں کی ہوا چل پڑے گی اور بہار کے موسم میں کوا بلبل اور قمری کے آشیانہ پر تسلط جما کر رہے گا۔

چند از ہوس کنیم مقیمانہ کارہا
بر پشت بارگیٔ فنا رخت بستنی است

مقیم لوگوں کی طرح ہوس اور لالچ کا کام کیوں کروں۔ فنا کی سواری پر ہم کو اپنا سامان باندھنا ہے۔

تنہا بزیر خاک مقام تو ساختند
این بام و سرائی مجاز توختنی است

مٹی کے نیچے تمہارے لئے مکان بنایا گیا ہے۔ یہ سرائے اور اس

۴۴

کی ان چھتوں کو مجازی ہی حقیقی نہیں برباد ہونا ہے۔

برچیست این غرور تو ای بیخبر ز موت
از باز پرس روز قیامت نہ رستنی است

اے موت سے بے خبر اور غافل شخص تم کو کس بات کی گھمنڈ ہے قیامت کے دن پوچھ گچھ سے کسی طرح بھی چھٹکارا نہیں۔

نامہ سیاہ خویش تو با آب دیدہ شو
کاین دست و پا شہادت حال تو گفتنی است

اپنے سیاہ عملنامے کو آنکھوں کے پانی (اشک ندامت) سے دھوڈال، کیونکہ ان ہاتھ پاؤں کو تمہارے حالات کی شہادت دینا ہے۔

اینجا براہ سنت اگر راست رفتہ
از پل صراط غم مخور آسان گذشتنی است

اگر تم یہاں اس دنیا میں سنت کے موافق چلے ہو تو کچھ غم نہ کر پل صراط پر آسانی سے گذر جائے گا۔

با دامن رسول درآویز جان من
کان روز سخت شافع زلات گشتنی است

اے میری جان! دامن رسول ابھی سے تھام لو، کیونکہ اس سخت دن کو آپ ہی کو لغزشوں کا شافع ہونا ہے۔

تائب بشو و تدارک عمر گذشتہ کن،
روئی سیاہ بشوی کہ ہنگام شستنی است

توبہ کر اور گذرے ہوئے عمر کے اعمال کا تدارک کر، ابھی ہی سے اپنا کالا منہ دھوڈال کہ دھونے کا وقت اور موقع ہے۔

۴۵

نظرے ز دوستان خدا التماس دار
کاین عمر چند روزہ گذران گذشتنی است

اللہ کے دوستوں یعنی اولیاء اللہ کی نظر کرم حاصل کر کیونکہ اس گذرنے والے چند روز عمر کو گذر جانا ہے۔

چون نفس و دیو راہ زنان اند در کمین
یک بدرقہ شفیق درین راہ جستنی است

نفس و شیطان راہزنی اور لوٹنے کیلئے راہ میں گھات میں بیٹھے ہیں تو ایک مہربان بدرقہ حاصل کرنا ایک ضروری امر ہے۔

باز ا بہ کوٹھہ تا کہ از ان ات نشان دہم
زان نفس پاک غنچۂ دل را شگفتنی است

کوٹھہ کے گاؤں کو آجاؤ تاکہ میں تم کو اس کی نشانی بتاؤں اس پاک نفس کی نشانی، جس سے دل کی کلی کو شگفتہ ہونا ہے۔

بیدار شو ز خواب بہ تلقین خاص وی
در گور سال ہائی فراوان تو خفتنی است

ان کی نصیحت اور تلقین سے غفلت کی نیند سے جاگ اٹھ کیونکہ قبر کے اندر تمہیں سالوں تک نیند کرنا ہے۔

آمد غلام نیز بگدیہ بر این حضور
بر درگہ کریم چہ حاجت بگفتنی است،

اس دربار میں غلام بھی روتا ہوا حاضر ہوا کریم کی دربار میں کہنے کی کیا ضرورت ہے، مطلب یہ ہے کہ جو یہاں حاضر ہو جاتا ہے اس کو بن مانگے مل جاتا ہے۔ (ابیات ختم ہوئے)

۴۶

جب میں نے یہ ابیات حضرت جی صاحب کو عرض کیے۔ تو آپ نے دُعا فرمائی اور ڈپاک کے گاؤں کے صاحبزادہ صاحب کو جو کہ قدیمی مخلص اور ارادت مند ہیں۔ ان ابیات کو محفوظ رکھنے کی ہدایت فرمائی۔ اور ان اشعار کے استعاروں اور نصیحتوں کی تحسین فرمائی یعنی تعریف کی۔ میں نے یادگار کے طور پر اتنا ہی لکھ لیا۔ تاکہ جب کبھی حضرت صاحب کے مخلص ارادت منداس کو ملاحظہ فرمائیں گے۔ اور حضرت صاحب کے حالات اور مناقب دیکھیں گے۔ خاتمہ بالخیر کے لئے دُعامیں یاد کرینگے۔

اندکے گفتم کہ تا زاں رہ برند
بیش ازاں کز فوت آں حسرت خورند

کہا یہ تھوڑا کہ تا اس سے سیدھی راہ چلے
اُسی سے قبل کہ حسرت سے کرکے آہ چلے

ورنہ حقیقت یہ ہے۔ کہ خدا شناسی کے باریکیوں کو سمجھنے والوں کے لئے جنہوں نے اپنے بُرے اخلاق نیک اور اچھے اخلاق و اطوار سے آراستہ کیا ہوا ہے۔ یہ کوئی ڈھکی چھپی بات نہیں۔ کہ

مدحت اگر کنند و نکنند اہل نفس
حاجت مشاطہ نیست روئے دل آرام را

کرو تعریف اسکی خواہ اُس سے تو تغافل کر
نہیں محتاج زیور کا جسے خوبی خدا نے دی

جو شخص کہ ان کھلے اور واضح مناقب کا اپنی حسد کی وجہ سے انکار کرتا ہے یا اپنی کج فہمی اور ناسمجھی کی وجہ سے دوسری باتیں دل میں لاتے تو اپنے اعمال کے سرمایہ کو تباہ و برباد کر ڈالیگا

۴۷

با صاف دل نجادر با خویش دُشمن ست
ہر کس کشید بآئینہ خنجر بہ خود کشید

ترجمہ
جن کے دل صاف ہوں شیشے کی طرح
اُن سے بیر اپنے سے عداوت ہے

ہے عیاں تو ہی اس آئینے میں
وار اس شیشے پر حماقت ہے۔

جیسا کہ عبداللہ النصاری کو عداوت ہے۔ اسے رب ذوالجلال تو جسکو چاہتا ہے۔ کہ ہلاک و برباد کرے۔

اتنے زیادہ مبالغہ کرنے کی وجہ یہ ہے۔ کہ دور کے لوگ تو آگاہ اور خبردار ہیں۔ اور نزدیک کے لوگ اندھے اور بے خبر ہیں۔

گو توفیق سعادت درمیاں افگندہ اند
کس بمیداں درنمے آید سواراں را چہ شد

توفیق سعادت کا ہے میدان میں بڑا بال
میدان میں نہیں کوئی سواروں کا ہے کیا حال

یہ تو اللہ ہی ہے۔ جو توفیق بخشنے والا ہے۔ اور سیدھے راستے پر کس کو چلاتا ہے۔ اور سلامتی ہو اُن لوگوں پر جو ہدایت ربانی پر چلیں اور محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت مطہرہ کی اتباع اور پیروی کرے ایک روز حضرت صاحب کے چچیرے بھائی اور پُر خلوص مرید میر عبداللہ صاحب جو کہ انتہائی خلیق شریف اور نیک دل آدمی ہیں نے ایک حکایت بیان کی۔ کہ ایک دفعہ حضرت صاحب مدین سے باغ کھنہ تشریف لے جارہے تھے۔ کہ راستے میں دونگی کے مقام پر میاں صاحب سرور ہٹ۔

مرحوم کی اہلیہ کے فاتحہ اور تعزیت کے لئے وہاں قیام فرمایا۔ چونکہ میاں صاحب موصوف کو مرحومہ کے ساتھ نہایت محبت اور عشق تھا۔ اور ان دنوں میں مرحومہ کی موت کی جدائی کی وجہ سے انتہائی بے قراری اور کرب محسوس کرتا تھا۔ اس بات کا آرزومند تھا۔ کہ حضرت جی صاحب اس مرحومہ کے متعلق کچھ حال بیان فرمائے۔ چونکہ اس وقت حضرت صاحب کی طبیعت واقعات کے پوشیدہ رکھنے کی طرف مائل تھی۔ کچھ بھی نہ فرمایا۔ پھر جب کے مسجد میں درخت کے نیچے تشریف فرما تھے۔ کہ میاں صاحب کی عجز وزاری حد سے گزر گئی۔ تو پوشیدہ باتوں اور اسرار ہائے مخفی سے تھوڑا سا پردہ اٹھا کر فرمایا۔ کہ اس مرحومہ کی روح اپنے چھوٹی بیٹیوں کی وجہ سے کہ ان کے کپڑے نہایت پرانے ہیں اور آنکھیں بھی دکھتی ہیں۔ بہت پریشان ہے۔ حالانکہ حضرت صاحب نے چھوٹے بچوں کو نہیں دیکھا تھا۔ معلوم ہوا۔ کہ آنکھیں بھی دکھتی ہیں۔ اور کپڑے اتنے بوسیدہ ہو کر پھٹ گئے ہیں۔ کہ دیکھنے والوں سے شرم آتی ہے۔ اور اسی وقت یہ اشارہ بھی فرمایا۔ کہ تم ایک دن انتہائی باہمی محبت کی حالت میں تھے۔ اور مرحومہ آپ کی داڑھی میں کنگھی پھرا رہی تھی۔ اور انتہائی شوق کی اظہار ہو رہی تھی۔ اور وہ کنگھی آدھی سفید ہے۔ اور آدھی کالی ہے۔ اور اس کے چند دندانے ٹوٹے ہیں۔ اس وقت اسکی روح اسی طرح یہی نسبت میں مبتلا اور اسی کنگھی کی طرف مائل ہے۔ اور دیگر حالات سے سکوت اختیار کر کے کچھ نہ فرمایا۔ تاہم ان باتوں میں بال بھر فرق نہیں تھا۔

اور اسی طرح میر عبداللہ صاحب حکایت بیان کرتے تھے۔ کہ حضرت صاحب منگلستانہ سے درگئی کے جانب تشریف لاتے تھے۔ ظہر سے عصر تک خان زمان کے قبر کے پاس جو کہ نہایت دیندار اور شریف مریدوں میں سے



تھے تشریف فرما رہے۔ اس کے بعد یہ بات بیان کی۔ کہ موت کے وقت اس کے منہ میں کوئی ایسی چیز ڈالی گئی۔ کہ جو نہ میٹھی تھی۔ اور نہ تلخ اور معلوم ہوتا ہے۔ کہ وہی بھی نہیں رکھتا تھا۔ یعنی کسی کو وصیت بھی نہیں کی۔ اور اپنے گھر والوں کے ساتھ جن کے گھر کا دروازہ قبلے کی جانب ہے۔ بہت زیادہ رغبت رکھتے ہیں۔ اور فرماتے ہیں۔ کہ چالیس دن کے بعد اتنی رغبت نہیں ہوگی۔ جب وہاں سے روانہ ہو کر چلے گئے۔ تو راستے میں "موتم" نام کا ایک شخص ملا۔ جو کہ خان زمان مذکور مرحوم کے نزع کے وقت موجود تھا۔ ان سے پوچھا گیا۔ تو معلوم ہوا کہ نزع کے وقت انار دانہ ہلیلہ میں ملا کر اس کو کھلایا گیا تھا۔ اور وہ وصیت سے بھی شرم کرتا تھا۔ اسی لئے وصیت نہیں کی۔ اور اپنے گھر کے دروازے سے قبلہ کے جانب کے گھر کے ساتھ بہت رغبت رکھتا تھا۔ واللہ اعلم۔

عالم برزخ کے اس قسم کے بہت سے عجائبات ان کے معائنہ میں آتے رہتے ہیں۔ مگر ظاہر واقعہ اور ان کی باتوں میں جو لطیف فرق ہوتا ہے۔ وہ ہماری سمجھ میں نہیں آتی۔ کہ ہم ان کو بیان کریں۔ پس ہزار میں سے ایک اور خروار میں سے مٹھی بھر پر اکتفا کرتے ہیں۔ تا کہ طالبان راہ طریقت کو اس کی کچھ قدر و منزلت معلوم ہو جائے۔ کہ اس ویرانے میں جہاں کہ منحوس الو ارد گرد منڈلاتے رہتے ہیں۔ کتنی عظیم دولت اور نعمت اللہ تعالیٰ نے عطا فرمائی ہے۔ الحمد للہ علی ذالک حمدًا کثیرًا طیبًا مبارکًا فیہ۔

ع ہمیں بس گرچہ بس کہ صدقہ شوم
کہ در سلک خریدار یافت باشم

ع اگرچہ کھوٹا میرا مال ہے۔ نادار ہوں میں
مجھے خوشی ہے کہ اک تیرا خریدار ہوں میں

سوموار ربیع الاول پیر کے دن اشراق سے فارغ ہوکر اخوند صاحب قمبر شاہ نے ایک صالح اور نیک سیرت سالک تھے، اور بڑے بڑے مشائخ سے استفادہ کر چکا تھا۔ اور عجیب بہترین اخلاق اور عمدہ طبیعت رکھتا تھا، پتھر کے دو ٹکڑے جو کہ کھجور کے گٹھلی کے برابر تھے، نکال کر حضرت صاحب کے ملاحظہ میں پیش کئے۔ اور نیا وضو بناکر فوراً شکرانے کے دو رکعت نماز ادا کی، اس فقیر نے اس کے متعلق پوچھا، کہ یہ کیا معاملہ ہے۔ اخوند صاحب نے بیان فرمایا، کہ چار برس ہوئے کہ سنگ مثانہ یعنی مثانے کی پتھری کی بیماری میں مبتلا ہوں۔ جس کے علاج سے نا امید ہو چکا تھا۔ پس میں نے لاچار ہوکر حضرت صاحب سے التجا کی، اور اور ہر قسم کے علاج کو چھوڑ کر توبہ کرلی۔ اور دعا کا طالب ہوا، پس صفر کے مہینے میں پتھر کے چار عدد ٹکڑے جن میں سے دو یہ ہیں اور دو چھوٹے تھے، نکل آئے اور اگرچہ ان کے نکلنے کا راستہ تنگ تھا، مگر کسی قسم کی تکلیف یا درد محسوس نہ ہوا۔ اور جس رات حضرت صاحب کو خواب میں دیکھتا اس کی صبح کو پتھر کا ٹکڑا نکل آتا۔ اب میرے خیال میں کچھ رہ گیا ہے۔ وہ بھی نکل پڑے گا۔

دولت ہر دو جہاں خدمت درویشان ست
ملیہ فتنی ہمت درویشان ست

دونوں جہاں کی دولت خدمت ہے فقیروں کی
شاہی ہو یا حکومت ہمت ہے فقیروں کی

حضرت صاحب کی دعاؤں سے بہت سے خلاف معمول باتیں ظاہر ہوتی ہیں۔ جو کہ شمار نہیں کئے جا سکتے۔ الحمد للہ رب العلمین پھر اخوند صاحب نے اضحی کے نماز کے بعد فراغت کا وقت پاکر شکرانے



کے طور پر کچھ رقم نذر فرمایا۔ آپ نے فرمایا، کہ معلوم ہوتا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے روح مبارک سے تعلق رکھتا ہے۔ حضرت صاحب کو اس وقت مجمل طور پر اور پھر خلوت میں مفصل طور پر عرض کیا، کہ اہل بیت میں سے یہ فلاں کی نذر ہے۔ کہ ادب بھی اس کے عظمت و عفت کی اعلیٰ مقام دیکھ کر ان کا نام نہیں لے سکتا۔ واللہ اعلم بالصواب دوسری بات یہ ہے کہ استخارہ کے دو رکعت اور دعائے استخارہ پڑھکر بعض باتیں اور بشارتیں صبح کی روشنی کی طرح ظاہر ہوئیں۔ ان کے ظاہر کرنے یا پوشیدہ رکھنے کے متعلق اللہ تعالیٰ کے دربار سے استخارہ کرتے، بعض امورات کے ظاہر کرنے کے متعلق اذن اور اجازت ملتا۔ اور بعض کے متعلق التوا اور تعطل کی ہدایت ہوتی۔ کہ دوسرے کسی مناسب وقت پر اس کا اظہار ہو جائے۔ اور نااہل غلط اندیش کج فہم لوگوں سے بھی ڈر محسوس ہوتا ہے۔ کہ کہیں ایسا نہ ہو کہ کسی کے حق میں کوئی فتنہ جاگ اٹھے۔ یا حسد پیدا ہو جائے۔ اور غیبت پر امادہ ہوکر طعنے دے کر یا کچھ دوسری زبان درازی کر کے کہنے اور سننے والے کا بیڑہ غرق ہو یا بعض لوگ اپنے بدظنی کو چھپاکر ظاہر داری سے منافقانہ طور پر تعریف اور تحسین کرکے تردد اور پریشانی پیدا کریں۔ اس لئے مشائخ کرام کے احوال جو سن چکے ہوں۔ ابھی مصلحت وقت کا تقاضا یہ ہے۔ کہ ان واردات کو حروف مقطعات یعنی (کوڈ ورڈ Code word) میں اشارات اور علامتوں سے لکھا جائے۔ اور جس وقت اللہ کی مرضی ہو اور اس کا حکم ہو جائے۔ یعنی محرمانہ راز کے لئے اس سے پردہ اٹھایا جائیگا۔

سا کاش آنانکہ عیب من جستند رویت اے دلستان بدیدند۔ ے

۵۴

ے قیل ان الالٰہ ذو ولدٍ
قیل ان الرسول قد کہنا

ے ما نجی اللہ والرسول معا
من لسان الوری فکیف انا

ے کہتے ہیں کہ اللہ بھی ہے۔ صاحب اولاد
کاہن ہے رسول عربی صاحب ارشاد
اللہ ورسول ان کی زبان سے نہیں محفوظ
کیا غم جو پڑے مجھ پر بھی تہمت کی کچھ افتاد

اس رسالے کے پورے ہونے پر اللہ کا ہزار بار شکر ہے۔ اور
اس کے ناظرین سے استدعا کرتا ہوں۔ کہ سلامتی ایمان کی دعا کریں
اور اللہ کے تمام پیغمبروں پر درود وسلام ہو۔ والحمد للہ رب العالمین
جمعہ شریف کے دن ربیع الاول کے تیس تاریخ نماز کے بعد مدینہ شریف
کے مسجد کے مشرقی کونے کے کمرے میں ۱۲۶۴ ایک ہزار دو سو چونسٹھ
ہجری نبوی میں لکھا گیا۔

ے باندیشہ بودم کہ در روزگار
چہ سازم کہ ماند ز من یادگار
کہ گردد شفیع گناہان من
کفارت بود بر عصیان من
طلب ساختم از خرد یاوری
بگو در چہ چیز ست بخت آوری
بگفت این رسالہ خوارق بگو کہ تا مرا خود کنی شست وشو

۵۵

مقولہ کہ کردم خرد را شمار
ہمیں بود تاریخ انجام کار
ہر آنکس درین نسخہ سازد نگاہ
دعائے کند بہر این پر گناہ

ترجمہ

مجھے تھا فکر کہ اس وقت میں کیا کام کروں
کہ جس سے زندہ پس مرگ اپنا نام کروں
میری گناہوں کی ہو جائے شفاعت اس سے
ہر اک خطا کی بھی ہو جائے کفارت اس سے
خرد سے پوچھ کے جو چاہی معاونت اپنی
کہ جس سے جاگ اٹھے بہرہ قسمت اپنی
کہا خرد نے کہ لکھ لیجئے خوارق کو
کہ اس سے صاف کرو بدعمل سابق کو
جو بوجھ ڈالا خرد نے کہ کیا ہیں یہ اشعار
کہا کہ کہیے تاریخ گفت اس سے شمار
کرے کوئی جو ان نوشتہ چند صفحوں پر نگاہ
دعا کرے کہ خدا عفو کرے میرے گناہ
اس کتابچے کا مادہ تاریخ رسالہ خوارق ہے۔ جس سے بحساب
ابجد ۱۲۶۴ نکل آتا ہے۔

اور وہ بشارت جس سے اس رسالہ کا اختتام ہوتا ہے۔ وہ بشارت ودمژدہ
یہ ہے کہ جب جناب سیدنا محمد رسول اللہ صلعم کو اختیار دیا گیا۔ کہ محبوبیت اور عبودیت میں کسی ایک

کو پسند کر کے اختیار کر لیجئے۔

تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے عبودیت کو پسند فرمایا۔

عبدہ ورسولہٗ۔

اُن کا ایک قلیل حصہ اللہ تعالیٰ کی عطا کردہ سعادت کے بل بوتے پر سپردِ قلم کرتا ہوں۔ تاکہ محفوظ رہیں۔ اپنی یادداشت اور حافظے سے بعض کو مجمل طور پر اور بعض کو اشاروں میں تحریر کرتا ہوں۔ اُن میں سے ایک یہ ہے کہ محرم الحرام کے آخری دنوں میں منگل کے دن صبح سویرے فجر کے حلقے کے اوپر جنات کے ایک گروہ کی حاضری محسوس ہوئی۔ جی میں آیا کہ اگر یہ بیعت ہو جائیں تو بہتر ہوگا۔ لیکن پھر اس بات نے موافقت نہ کی یہاں تک کہ جمعہ شریف کی رات کو بارہ گھنٹے کے مسجد کی جنوبی احاطے میں ایسے واردات محسوس ہونے لگے۔ پہلی بار کی طرح پھر جنات کی کثرت اور بھیڑ ہوگئی کہ اس آیت شریف کے مطابق کہ وہ "کَادُوْا یَكُوْنُوْنَ عَلَیْهِ لِبَدًا" ۔ آپ پر ٹوٹے پڑتے تھے۔ اُن سب سے اس کلمہ پر کہ "ربنا اللہ" ربنا اللہ ہمارا رب اللہ ہے۔ ہمارا رب اللہ ہے بیعت لی۔ دوسری بات یہ کہ اس مذکورہ مسجد میں ظہر کے بعد اوپر کے ذکر شدہ واقعہ سے قبل کہ میں نے پہلے پہلے اُن ہی دنوں حضرت صاحب کی خدمت میں رہنے کی سعادت حاصل کی تھی۔ اس مولوی غلام رسول کو ہدایت فرمائی۔ کہ تمہارے دل کی کدورتوں کے ازالہ کے لئے مجھے تین چیز بذریعہ الہام بتائی گئی ہیں۔ کہ فاسق اور دنیا دار لوگوں کی مدح اور تعریف کرنے سے جو ریا ہی اور کدورت تمہارے دل میں پیدا ہوئی ہے۔ اللہ کے صالح اور نیک لوگوں کی منقبت سے اور ناشائستہ لوگوں کی صحبت اور مجلسوں کی کدورتیں قرآن کریم کی تلاوت



سے اور اپنے روحانی حلاوت کو بڑھانے کے لئے ہم سے محبت کرنا اور عقیدت وارادت رکھنا کافی ہے۔ دوسری بات یہ کہ پیر کے دن موضع کوگگو علاقہ بونیر میں صبح سے تھوڑی دیر پہلے خواب میں جناب رسالت مآب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ایک عالم معمر شخص کی شکل وصورت میں جو کہ حضرت صاحب کا ہمنام تھا۔ ایک زاہد شخص جو کہ جبریلؑ تھا۔ اور دحیۃ الکلبی (ایک صحابی کا نام ہے) رضی اللہ عنہ کی شکل میں ظاہر ہوا۔ اور مجھے خوشی اور بشارت سے فرماتے ہیں۔ کہ تم ہمارے ساتھ اٹران کرو۔ اس سے میں کچھ نہ سمجھ سکا۔ میں نے معقول عذر کیا کہ آپؐ کی صحبت حاصل کرنے کے لئے یہی کام (اٹرام) کروں۔ تاکہ حضور اولوالعزم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے روشن حلقے میں شامل ہو سکوں۔ ان مقامات میں جیسا کہ بکمال رحمت اور شفقت سے مجھ فقیر کے ہاتھ کو بوسہ دے رہے تھے چنانچہ نصیب ہوتا ہے۔ کہ

> اگر بادشاہ بر در پیر زن
> بیاید تو اے خواجہ سبلت مکن

> گر ایک عجوزہ کے گھر بادشاہ آ جائے
> تمہارے دل کو کیوں یہ مکر و غم ستا جائے

دوسری بات یہ ہے۔ کہ جمعہ کے دن ننگی۔ کے مقام پر عظیم الشان واردات رونما ہوئے۔ جسکی روداد کی تشریح اور تفصیل بیان کرنے کی اجازت نہیں۔ مگر جیسا کہ بزرگوں نے کہا ہے۔ کہ

> سخن را بہ نوک قلم بند کن
> کہ از یاد مردم گریزاد سخن

قلم کی نوک سے کر بند بات میری جان
کہ بھاگتی ہے دماغوں سے ہر گھڑی ہزان

سبحان اللہ یہ کتنی بڑی اور گراں قدر نعمت ہے کہ اللہ تعالیٰ جل شانہٗ کسی کو اپنے فضل وکرم احسان وعنایت سے اپنے مقام عبودیت میں قبول فرمائے۔ اور اسی پیارے نام سے یاد فرمائے اور اس دل پذیر اور روح پرور خطاب سے مخاطب فرمائے۔ اس کے متعلق حضرت جی صاحب خوشی محسوس کرتے ہوئے ارشاد فرماتے تھے۔ جس کو میں نے نظم کا لباس پہنایا ہے

ہما و جملہ یاران وفا کیش
مریدان سعادت مندی اندیش
دریں دنیا و در وار قیامت
اگر بردند ایمان با سلامت
ز جملہ مژدہ ہائے پر ز امید
کہ باشد فخر ثمرات جاوید
اشارت فخر بند این بشارت
کہ از شادی نگنجد در عبادت
ہمیں بس کز جناب پاک حمدی
شنیدستم خطاب انت عبدی

**ترجمہ**

ہمیں سب دوستان باوفا کو
مریدان باسعادت باصفا کو



یہاں سے لے کر تا دار قیامت
اگر لے جائیں ایمان با سلامت
ہے سب خوش خبریوں سے خوب و بہتر
کہ ہمیں شیریں میوے اس کے یکسر
عطا کردی اشارت میں بشارت
نہیں تحریر میں آتی مسرت
ہے بس کافی اشارت یہ جو کردی
سُنی جب سے خطاب انت عبدی

آج بتاریخ ۵ جمادی الاول ۱۳۲۵ھ ہجری بروز بدھ مطابق ۲۸ فروری ۱۹۱۷ء بمقام کوہاٹ بوقت نماز عصر اس رسالے مسمی بہ خوارق کو من مسمی صاحبزادہ عبدالحی نے اس نسخہ سے نقل کیا۔ جس کو میرے والد محترم صاحب صاحبزادہ سید احمد صاحب مرحوم نے اپنے ہی دستخط سے ۲۹ جمادی الثانی ۱۳۰۶ مطابق ۲۷ فروری ۱۸۸۹ کو مصنف صاحب کی اصل نسخہ سے نقل فرمایا تھا۔

فقط

ترجمہ از

فقیر حاجی عبدالرزاق کوثر لوند خوڑ ضلع مردان

# مولانا غلام رسول ـــــ قلعہ میہاں سنگھ

نقہائے پاک وہند (جلد سوم، ناشر ادارۂ ثقافت اسلامیہ لاہور) کے مصنف نے مولانا غلام رسول قلعہ میہاں سنگھ کے حالات کا تذکرہ اپنی کتاب میں کیا ہے جس سے اہم اقتباسات قارئین کی دلچسپی کے لئے پیش کئے جاتے ہیں۔

خطۂ پنجاب میں بے شمار علماء، محدثین اور صوفیا، وفقہاء پیدا ہوئے جن کی علمی مساعی اور فقہی کاوشوں سے لاتعداد لوگوں نے استفادہ کیا، ان اعاظم رجال میں ایک بزرگ مولانا غلام رسول تھے جو ضلع گوجرانوالہ کے ایک قصبے قلعہ میہاں سنگھ میں فروکش تھے، اعوان برادری سے تعلق رکھتے تھے۔ اور ان کا خاندان کئی پشتوں سے علم وفضل اور تصوف وصالحیت میں مشہور تھا۔ ان کا سلسلۂ نسب یہ ہے:۔

غلام رسول بن رحیم بخش بن نظام الدین بن بہاؤ الدین بن محمد اکرم بن حافظ عصمت اللہ بن عبداللہ بن سکندر بن نور محمد بن پیر محمد۔ یہ تمام بزرگ اپنے دور کے عالم، فاضل، صوفی اور دیندار لوگ تھے، وعظ ونصیحت اور تحقیق مسائل میں اس نواح کے باشندے انہی سے رجوع کرتے تھے اور اس اعتبار سے ان کو مراجع خلائق کی حیثیت حاصل تھی۔

مولانا غلام رسول کے دادا مولوی نظام الدین جو تدین وتقوٰی کی دولت سے مالامال تھے۔ فارسی کے بہت اچھے شاعر بھی تھے، وہ خادم تخلص کرتے تھے۔،



نظامی گنجوی کے تتبع میں انہوں نے فارسی مثنوی بھی لکھی تھی جو اُس عہد میں بہت مقبول ہوئی تھی۔

## ولادت

یہ خاندان ضلع گجرات کے موضع سکندر پور میں سکونت پذیر تھا، وہاں کی سکونت ترک کرکے یہ لوگ ضلع گوجرانوالہ کے ایک گاؤں کوٹ بھوانیداس میں آبسے تھے، وہیں ۱۲۲۸ھ (۱۸۱۳) میں مولوی غلام رسول پیدا ہوئے، ان کی ولادت کے سلسلے میں دو واقعے قابلِ ذکر ہیں۔

ایک واقعہ یہ ہے کہ مولوی غلام رسول کے دادا مولوی نظام الدین خادم کے ایک دوست کا نام میاں محمد یوسف تھا جو ضلع گوجرانوالہ کے ایک مقام بیرد کوٹ کے رہنے والے تھے، بہت متقی اور پرہیزگار بزرگ تھے، نجاری کا کام کرتے تھے کوٹ بھوانیداس سے پیرد کوٹ تقریباً چار میل کے فاصلے پر ہے، میاں محمد یوسف کا یہ معمول تھا کہ وہ ایک دن چھوڑ کر پھر دوسرے دن مولوی نظام الدین سے ملنے کوٹ بھوانیداس آتے تھے، مولوی غلام رسول کے بڑے بھائی کا نام غلام محمد تھا، جو طبابت کرتے تھے اور دینی علوم سے بہرہ ور تھے۔ ان کی پیدائش کے بعد میاں محمد یوسف نے مولوی غلام رسول کے والد مولوی رحیم بخش سے کہا:

"آپ کے ہاں ایک لڑکا پیدا ہوگا، اس کا نام غلام رسول رکھنا، یہ عالم باعمل صوفی باکمال، متبع سنتِ نبویؐ، مقتدائے انام اور ہادیٔ کتاب وسنت ہوگا۔ لوگ اس کے علم وعرفان اور مواعظ ونصائح سے استفادہ کریں گے۔"

دوسرا واقعہ جو لائقِ تذکرہ ہے۔ یہ ہے کہ غلام رسول کی ولادت سے پہلے ان کی ماں نے خواب دیکھا کہ چودھویں رات کا چاند ان کی جھولی میں آگرا ہے اور دور دور تک اس کی روشنی پھیل گئی ہے اور چاند مسلسل بڑھتا جا رہا ہے۔

معبروں سے خواب کی تعبیر پوچھی گئی تو بتایا گیا کہ اللہ تعالیٰ انھیں ایک ایسا بیٹا عطا فرمائے گا جو صاحب ورع و تقویٰ ہوگا، اور بہت سے لوگ اس سے مستفید ہوں گے[1]

## عالمِ طفولیت

غلام رسول ابھی عالم طفولیت ہی میں تھے کہ ان کے عمل و حرکت سے ایسے آثار نمایاں ہونے لگے جو زہد و اتقا کے سلسلے میں ان کے تابناک مستقبل کی نشاندہی کرتے تھے۔ مثلاً وہ عام بچوں کی طرح کھیل کود کے عادی نہ تھے، اپنے ہم عمر بچوں کو شرارتوں سے روکتے اور گالی گلوچ سے منع کرتے تھے، مزاج میں نرمی اور انکسار کا غلبہ تھا۔ بڑوں کا احترام بجا لاتے، اور آگے بڑھ کر ان کو سلام کرتے، والدہ نمازیں مشغول ہوتیں تو خاموشی سے ان کے پاس بیٹھ جاتے، قرآن مجید پڑھا جاتا تو چپ چاپ بیٹھے سنتے رہتے، ان اوصاف کی وجہ سے وہ بچپن ہی سے "متقی" مشہور ہو گئے تھے، گاؤں کے مسلمان اور ہندو ان کی تعریف کرتے، اور ان کے والد مولوی رحیم بخش سے کہا کرتے تھے کہ آپ کا بیٹا بڑا اسعادتمند ہے اور اس کی عادات و اطوار اولیاء اللہ سے ملتی ہیں، اس بچے سے لوگوں کی عقیدت کا یہ حال تھا کہ کوئی بیمار ہو جاتا تو اس سے پانی دم کراتے اور بیمار پر چھڑک دیتے، بعض لوگ مریضوں پر دم کرانے کے لئے اس کو اپنے گھر لے جاتے، اور مریض اس کے دم سے واقعی اچھا بھلا ہو جاتا، کسی کی کوئی چیز گم ہو جاتی تو اس بچے سے دعا کرائی جاتی اور چیز کہیں نہ کہیں سے مل جاتی[2]

[1] سوانح حیات مولوی غلام رسول، ص۲۳
[2] ایضاً ص۲۳،۲۴



## تعلیم و تربیت

پانچ برس کے ہوئے تو اس زمانے کے دستور کے مطابق قرآن مجید پڑھنے کے لئے ان کو مسجد میں لے جا کر معلم کے سپرد کیا گیا کہ والدین اور معلم کو نہایت پریشانی ہوئی کہ پڑھنے لکھنے کی صلاحیت سے یکسر عاری اور حفظ و ذکاوت کی نعمت سے ذہن بالکل خالی، بڑی مشکل سے ناظرہ قرآن مجید پڑھا، والد انتہائی متفکر کہ جو لڑکا بچپن ہی میں نیک اور پرہیزگار مشہور ہے اور لوگ جسے "متقی" کہتے ہیں، وہ پڑھنے لکھنے کے اوصاف سے تہی دامن ہے، توقع کچھ اور تھی ظہور میں کچھ اور ہی آرہا ہے، اسی طرح کئی سال گذر گئے —— ایک دن خود غلام رسول نے خواب دیکھا کہ وہ مہاراجہ رنجیت سنگھ کی حویلی میں اذان دے رہے ہیں، اور اذان کی آواز سن کر ہجوم در ہجوم ان کی طرف آرہے ہیں۔ صبح ہوئی تو خواب اپنے دادا حافظ نظام الدین خادم کو سنایا، انھوں نے تعبیر دی کہ بہت سے لوگ تیرے ہاتھ پر مسلمان ہوں گے، اس واقعہ سے چند روز بعد حافظ نظام الدین کو اسہال کا عارضہ لاحق ہو گیا، ایام مرض میں غلام رسول نے ان کی بہت خدمت کی، اور حافظ صاحب نے اپنے اس پوتے کو بہت دعائیں دیں۔

اسی اثنا میں ایک بزرگ حضرت کاکا شاہ (جو موضع گڈکور ضلع سیالکوٹ کے رہنے والے تھے) کوٹ بھوانیداس میں حافظ نظام الدین سے ملاقات کے لئے تشریف لائے، وہ حافظ صاحب سے قلبی تعلق رکھتے تھے۔ حافظ صاحب نے ان کو بتایا کہ غلام رسول نے میری بے انتہا خدمت کی ہے، میں نے اس کے لئے بارگاہِ خداوندی میں فیض رسانی کی دعا کی ہے، اب میرا وقتِ رحلت قریب ہے، میرے بعد اس کی روحانی تربیت اور ظاہری پرورش کا اہتمام آپ

کے ذمے ہے، جب تک آپ زندہ ہیں، اس کا خیال رکھیں ایسا نہ ہو کہ یہ لڑکا ضائع ہو جائے ——— شاہ صاحب نے اس ذمہ داری کو نبھانے کا عہد کیا، اور فی امان اللہ کہہ کر تشریف لے گئے۔ اس سے دوسرے دن حافظ نظام الدین وفات پا گئے۔

چند روز بعد حضرت کاکا شاہ پھر کوٹ بھوانیداس آئے، اور غلام رسول سے ملے، گلے لگایا اور کچھ پڑھنے کی تلقین فرمائی، حافظ صاحب کی قبر پر جانے کے لئے بھی کہا، دوسرے دن پوچھا جو کچھ میں نے بتایا تھا وہ پڑھا، عرض کی "حضرت! میں تو وہ الفاظ بھول گیا ہوں"۔ شاہ صاحب نے ہنس کر فرمایا "حافظہ ندارد" پھر انہیں اپنے پاس بلا کر فرمایا "تم میرے دوست کے پوتے ہو اور تمہارے بارے میں انہوں نے مجھے خاص طور سے وصیت کی ہے"۔ ——— یہ کہہ کر غلام رسول کے سینے پر ہاتھ رکھا اور فرمایا "برخوردار کہو "اَللّٰهُمَّ بَارِكْ فِيْ عِلْمِيْ وَعَمَلِيْ رَبِّ زِدْنِيْ عِلْمًا" ——— اسوقت غلام رسول کی عمر ۱۲ برس تھی[1]

یہاں یہ یاد رہے کہ اس زمانے میں کوٹ بھوانیداس میں متعدد اہل علم وارباب تصوف سکونت پذیر تھے اور مولوی نظام الدین کی وجہ سے بہت سے صلحا و اتقیاء کی وہاں آمد و رفت تھی۔ اسی بناء پر مشہور تھا:

کوٹ بھوانیداس دا بغداد اے پنجاب دا

بہر حال کچھ دن کاکا شاہ صاحب کوٹ بھوانیداس میں مقیم رہے، جانے لگے، تو غلام رسول دور تک ان کے ساتھ گئے، رخصت ہوتے وقت فرمایا:

---

[1] سوانح حیات مولوی غلام رسول ص ۲۵ تا ۲۷



"بیٹے میں جب بھی تمہیں بلاؤں مجھے ضرور ملنا۔ جسطرح بھی ہو سکے، کتابیں پڑھ لو، زیادہ محنت کرنے اور پریشان ہونے کی ضرورت نہیں، اللہ تعالٰے خود تمہاری حفاظت کرے گا، وہی تمہیں کتابیں اور ان کے مضامین حفظ کرائے گا۔ محنت و مشقت جسقدر ہو سکے یادِ خدا میں کرو"۔ اس کے بعد دعا کی اور تشریف لے گئے[1]

مولانا غلام رسول فرماتے ہیں جس دن شاہ صاحب نے میرے سینے پر ہاتھ رکھ کر مجھے دعا کی تلقین کی تھی، اس دن کے بعد میری یہ کیفیت ہو گئی، کہ اگر میں نے کسی کتاب کے سو صفحات کا بھی مطالعہ کیا ہے تو کتاب کے الفاظ اگر تمام و کمال یاد نہیں رہے تو مطالب ضرور ذہن میں محفوظ ہو گئے[2]

اب اللہ نے حصول علم کے لئے ان کا سینہ کھول دیا اور وہ باقاعدہ طلب علم کی راہوں پر گامزن ہو گئے، اس کے ساتھ ساتھ ذکر الٰہی اور وظائف و اوراد کو بھی اپنا معمول ٹھہرا لیا۔ یعنی علم ظاہری اور علم باطنی دونوں کے لئے کمر ہمت باندھ لی، اور اللہ نے دونوں میں حصہ وافر عطا فرمایا۔ ذٰلِكَ فَضْلُ اللّٰهِ يُؤْتِيْهِ مَنْ يَّشَآءُ

حضرت کاکا شاہ صاحب کے تشریف لے جانے سے چند روز بعد غلام رسول گاؤں سے چلے اور لاہور آ گئے۔ وہاں بازار حکیماں کی لال مسجد میں موضع بگہ[3] کے مولانا غلام محی الدین بگوی کا سلسلۂ درس جاری تھا، اس

---

[1] سوانح حیات مولوی غلام رسول ص ۲۹

[2] ایضاً ص ۲۹

[3] بگہ، ضلع سرگودھا میں بھیرہ کے قریب ایک مشہور جگہ ہے جسے کسی زمانے میں علم (علماء)
(باقی اگلے صفحہ پر)

میں شریک ہو گئے، اور باقاعدہ حصولِ علم کا آغاز کیا۔ دو مہینے بعد خواب میں حضرت کاکا شاہ کو دیکھا کہ وہ فرما رہے ہیں" تم مجھے ضرور ملو" صبح اُٹھتے تو مولانا غلام محی الدین بگوی سے اجازت لی، اور موضع گڈ گور پہنچے، شاہ صاحب انھیں دیکھ کر بہت خوش ہوئے، کچھ نصیحتیں کیں، وظائف بتائے، اتباع سنت پر قائم رہنے کی تلقین فرمائی۔ صحابہ کرام کا عملی نمونہ بننے کا درس دیا، اور حصولِ علم کی تاکید کی۔

مولانا غلام رسول فرماتے ہیں، شاہ صاحب کی ان باتوں سے میں نہایت متاثر ہوا، ان کی ہر بات دل میں اترتی اور ذہن میں پیوست ہو جاتی تھی — ان کے دلنشین وعظ اور اثر میں ڈوبے ہوئے سلوب کلام کا نتیجہ یہ ہوا کہ تمام مدارج محبت کا مرکز رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات اقدس قرار پاگئی اور قلب کی گہرائیوں میں ایسا جذبہ پیدا ہوا کہ اتباع رسول اور پیروی سنت کے لئے

---

[1] کے مرکزی حیثیت حاصل تھی۔ مولانا غلام محی الدین بہیں کے رہنے والے تھے، اور اپنے عہد کے نامور عالم اور فقیہ تھے۔ ۲ محرم ۱۲۱۰ھ (۱۷۹۵ء) کو بگہ میں پیدا ہوئے۔ قرآن مجید حفظ کرنے اور ابتدائی تعلیم کے بعد اپنے بھائی مولانا احمد الدین بگوی کے ساتھ دہلی گئے۔ مولانا شاہ محمد اسحٰق دہلوی سے حدیث پڑھی۔ حضرت شاہ عبد العزیز محدث دہلوی سے سند حدیث حاصل کی اور شاہ غلام علی مجددی کے حلقۂ بیعت میں داخل ہوئے۔ ۱۲۳۱ھ کو وطن واپس آئے۔ والد صاحب حافظ نور حیات، وفات پا چکے تھے، ان کی مسند درس کو رونق بخشی۔ فقیر عزیز الدین کی درخواست پر لاہور آئے اور بیس برس تک بازار حکیماں کی لال مسجد میں درس حدیث دیتے رہے۔ بے شمار علماء و طلباء نے ان سے استفادہ و استفاضہ کیا۔ بعد ازاں اپنے وطن بگہ چلے آئے۔ ۳۰ شوال ۱۲۷۳ھ کو وفات پائی۔



جب جان بھی چلی جائے۔ اور میرے جسم کے پرزے اُڑا دیئے جائیں تو بھی مجھے کوئی پرواہ نہ ہوگی اور میں اس نعمت عظمیٰ کو کسی صورت میں بھی ہاتھ سے نہ جانے دوں گا۔ اس دن سے مجھے ایسے محسوس ہونے لگا، کہ میں آنحضرتؐ کی ذات ستودہ صفات کو اپنے سامنے دیکھ رہا ہوں۔ اگر مجھ سے خلاف سنت کوئی کام ہونے لگتا تو ایسے معلوم ہوتا کہ خود آنحضرتؐ اس سے منع فرما رہے ہیں میں ہر وقت نشۂ محبت رسولؐ میں سرشار رہتا تھا۔ [1]

شاہ صاحب سے اجازت لے کر مولانا غلام رسولؐ واپس آنے لگے۔ تو فرمایا "غلام رسول! میری زندگی میں مجھ سے ملتے رہنا۔ شاید تم میری باقیات صالحات میں سے ہو اور ممکن ہے یہی بات میرے لئے ذریعہ نجات بن جائے۔ دیکھو علم حاصل کرنے میں ہرگز کوتاہی نہ کرنا۔

اس واقعہ پہ کچھ عرصہ گزرا تھا، کہ مولانا غلام محی الدین لاہور سے اپنے وطن بگہ تشریف لے گئے۔ اور ان کی جگہ ایک اور عالم کو مدرس مقرر کر لیا گیا۔ جو علم میں تو بلاشبہ کامل تھے۔ مگر عمل میں ان کا درجہ کم تھا۔ مولانا غلام رسول نے ان سے علم نحو کی کتابیں ہدایت النحو اور کافیہ پڑھیں۔ اسی اثنا میں ایک رات مولانا غلام رسول نے خواب دیکھا کہ حضرت کاکا شاہ صاحب نے ان سے ملاقات کے لئے فرمایا ہے مولانا نے اُستاد سے وہاں جانے کی اجازت طلب کی۔ لیکن استاد نے اجازت نہ دی۔ دوسری رات پھر وہی خواب دیکھا۔ استاد نے اب بھی اجازت دینے سے انکار کیا، تیسری رات خواب دیکھا کہ شاہ صاحب فرما رہے ہیں۔ [illegible] تم سے آخری ملاقات ہے تم لاہور سے بگہ چلے جاؤ [illegible]

---

[1] سوانح حیات مولوی غلام رسول ص ۲

استفادہ کرو، تمہارے موجودہ استاد دین دار نہیں ہیں:" اب مولانا غلام رسول نے کتابیں اٹھالیں اور استاد سے اجازت لئے بغیر لاہور سے روانہ ہوئے۔ اور حضرت کاکا شاہ صاحب کے گاؤں گڈگوڑ پہنچے۔ لیکن ان کے وہاں پہنچنے سے قبل شاہ صاحب وفات پاچکے تھے۔ ان کی قبر پر گئے۔ نماز جنازہ پڑھی۔ پھر اپنے گاؤں واپس آگئے۔ بیٹے کو دیکھ کر ان کے والد رحیم بخش بہت خوش ہوئے۔ اور فرمایا " اچھا ہوا تم آگئے اور مجھ سے ملاقات ہوگئی" دوسرے دن مولوی رحیم بخش نماز عصر ادا کر رہے تھے کہ چوتھی رکعت کے سجدے میں جان جان آفریں کو دے دی۔ سعادت مند بیٹے نے پدر بزرگوار کو غسل دیا اور کفن دفن کا انتظام کیا۔ چند روز وہاں مقیم رہے پھر بگہ تشریف لے گئے۔ وہاں غلام محی الدین بگوی کے برادر صغیر مولانا احمد الدین بگوی کا سلسلۂ درس جاری تھا۔ اس میں شامل ہوگئے۔ اور پھر تمام درسی کتابوں کی تکمیل انہی سے کی۔

---

ے مولانا حافظ احمدالدین بگوی ۱۲۱۰ھ میں موضع بگہ (ضلع سرگودھا) میں پیدا ہوئے۔ علم بیان و معانی میں مطول اور فقہ میں شرح وقایہ تک کتابیں اپنے بڑے بھائی مولانا غلام محی الدین بگوی سے پڑھیں اور بعد ازاں انہی کی معیت میں مزید حصول علم کے لئے دہلی گئے۔ اور حضرت شاہ محمد اسحاق دہلوی سے استفادہ کیا۔ چودہ سال وہاں قیام فرما رہے اور علوم قرآن، حدیث و فقہ اور دیگر علوم مروجہ کی تکمیل فرمائی۔ شاہ محمد اسحاق صاحب سے سند و اجازہ کا شرف حاصل کیا۔ اور واپس وطن آکر مسند تدریس آراستہ کی۔ بے شمار لوگ ان سے مستفید ہوئے۔ اور اپنے علاقے میں تبلیغ اسلام اور اشاعت علم کا مؤثر ترین ذریعہ ہے۔ حضرت ممدوح بہت متقی اور بلند اخلاق عالم دین تھے۔ کئی کتابوں کے مصنف اور عربی کے اچھے شاعر تھے۔ پنجاب کے اس نامور عالم نے ۳ شوال ۱۲۸۶ھ کو وفات پائی (تفصیل دیکھئے فقہائے پاک و ہند تیرھویں صدی ہجری جلد اول ص ۔۔۔)



## قلعہ میہاں سنگھ میں سکونت

موضع بگہ کے مولانا احمد الدین بگوی سے تحصیل علم کے بعد مولانا غلام رسول واپس اپنے گاؤں کوٹ بھوانیداس آگئے۔ اس سے قبل سردار میہاں سنگھ (جس کے نام سے قلعہ میہاں سنگھ کا قصبہ موسوم ہے) مولانا غلام رسول کے والد مولوی رحیم بخش سے علم حاصل کرتا رہا تھا۔ وہ مولانا کے بڑے بھائی حکیم غلام محمد کو قلعہ میہاں سنگھ لے آیا تھا۔ اور ان کے علم و فضل اور تدین اور تقویٰ سے بہت متاثر تھا۔ بڑے بھائی کے ساتھ مولانا غلام رسول بھی یہیں آگئے۔ اور پھر اسی قصبے میں مستقل سکونت اختیار کرلی۔ یہاں انہوں نے تعلیم و تدریس کا سلسلہ بھی شروع کردیا اور خطابت اور امامت کی ذمہ داریاں بھی سنبھال لیں۔ یہاں آنے کے بعد ان کے علم و عرفان کی شہرت دور دور تک پھیل گئی۔ اور لوگ وسیع تعداد میں ان کی خدمت میں حاضر ہونے لگے جو ان سے علم بھی حاصل کرتے تھے۔ اور تصوف و سلوک کا درس بھی لیتے تھے۔ بلاشبہ وہ اپنے دور کے جید عالم، صاحب اتقا صوفی و سالک اور عارف باللہ تھے۔

## اخوند صاحب سوات سے ملاقات

مولانا غلام رسول پر اب یہ کیفیت طاری تھی۔ کہ ہر آن محبت الٰہی میں سرشار اور توحید میں سرمست رہتے۔ جس طرف کسی سے کوئی معرفت کا پتہ چلتا، اسی طرف دوڑ پڑتے۔ اس راہ کی مشکلات کو عبور کرنے میں وہ انتہائی خوشی محسوس کرتے اور مجاہدہ و ریاضت کی کٹھن منزلوں سے گزرنا ان کے لئے باعث مسرت ہوتا۔ انہیں معلوم ہوا کہ سوات میں ایک بزرگ کامل اخوند صاحب فروکش ہیں۔ بہت سے جویان حق ان کی خدمت میں حاضر رہتے ہیں۔ مولانا غلام رسول وہاں پہنچے اور اخوند صاحب سے ملے۔ مولانا فرماتے ہیں۔ اخوند صاحب عابد و

زاہد در متقی بزرگ ہیں۔

وہاں انہیں اطمینان قلب حاصل نہیں ہوا۔ صرف دو دن اُن کے ہاں ٹھہرے اور واپس چلے گئے۔[1]

## سیدامیر صاحب کی خدمت میں

واپسی پر علاقہ ہزارہ کے ایک مقام تربیلہ میں آئے تو ان کی ملاقات وہاں کے ایک ارباب (یعنی رئیس یا نمبردار) سے ہوئی۔ ارباب صاحب نے ان کو اپنا مہمان ٹھہرایا۔ گفتگو شروع ہوئی تو انہوں نے مولانا غلام رسول سے اس تکلیف دہ اور طویل و عریض سفر کا سبب دریافت کیا۔ مولانا نے جب تفصیل بیان کی تو ارباب صاحب نے ان کو سید امیر صاحب ساکن کوٹھا کا پتہ دیا، اور یہ بھی بتایا کہ وہ خود بھی سید امیر صاحب کے مرید اور عقیدت مند ہیں۔ اور کہا کہ وہ عبادت و زہد میں یکتا ہیں۔ علم و فضل کے زیور سے بھی آراستہ ہیں اور عامل کتاب و سنت بھی ہیں۔ ارباب صاحب نے سید امیر صاحب کی بہت تعریف کی۔ حضرت سید امیر صاحب کے بارے میں ارباب صاحب کی باتوں سے وہ اس درجے متاثر ہوئے کہ بڑی مشکل سے وہاں ایک رات گزاری۔ فجر کی نماز پڑھی اور عازم کوٹھا ہوگئے۔ سید امیر صاحب سے ملاقات ہوئی تو خوشی کی کوئی انتہا نہ تھی۔ سلسلہ بیعت سے متعلق پوچھا تو سید امیر صاحب نے بتایا "میں بیعت شدہ سید صاحب بریلوی مرشد مولوی اسماعیل صاحب شہید کا ہوں۔"[2] سید امیر صاحب کو حضرت سید احمد بریلوی سے فیض حاصل تھا۔ اور

---

[1] سوانح حیات مولوی غلام رسول ص ۳۰

[2] سوانح حیات مولوی غلام رسول ص ۳۶



بلاشبہ وہ بہت متقی اور پرہیزگار عالم تھے۔[1]

مولانا غلام رسول کو سید امیر صاحب نے سینے سے لگایا۔ اور فرمایا تم روحانی اعتبار سے تعجب انگیز استعداد کے حامل ہو۔ تیری خوشی کی جس کوئی انتہا نہیں اور میری خوشی کا بھی کوئی حساب نہیں۔ مجھے آج تک تیرے جیسا مشتاق سنت نہیں ملا۔ الحمدللہ کہ اس نے تمہیں بدعتیوں اور بے راہ رو لوگوں سے بچالیا۔[2]

---

[1] اخوند سید امیر صاحب نے "ملا صاحب کوٹھا" کے نام سے شہرت پائی کوٹھا تحصیل صوابی ضلع مردان کا ایک مشہور مقام ہے سید امیر صاحب یہیں کے رہنے والے تھے۔ اور سید احمد صاحب بریلوی کے مخلص ارادت مند تھے۔ بیعت اقامت شریعت کے بعد سید احمد بریلوی نے انہیں کوٹھا کا قاضی مقرر کردیا تھا۔ حالانکہ ۱۲۴۴ھ میں مگر ان کے ہم پانا عدہ قضا نامہ جاری ہوا۔ سید صاحب سے تعلق ارادت کی بنا پر کوٹھا صاحب گوناگوں مصائب و آلام کا ہدف بنے۔ ایک موقع پر انہیں "وہابیت" سے متہم کیا گیا۔ اور اُن کی زندگی خطرے میں پڑ گئی، لیکن وہ اپنے موقف و مسلک پر قائم رہے۔ اکابر ہند میں سے دو بزرگوں کو ملا صاحب کوٹھا سے خاص تعلق پیدا ہوا ایک مولانا غلام رسول قلعہ میہاں سنگھ کو اور دوسرے مولانا سید عبداللہ غزنوی کو حضرت جی صاحب کوٹھہ کے حقیقی بھانجے صاحبزادہ عبدالرؤف کو خانہ داماد بنالیا تھا۔ وہ بھی اجل عالم تھے۔ عالم جوانی میں انہیں شہید کردیا گیا تھا۔ ان کے صاحب زادے (یعنی ملا کوٹھہ صاحب کے نواسے) صاحب زادہ نواب سردار عبدالقیوم خان تھے۔ جو اس ملک کی سیاست میں خاصے نامور ہوئے۔ اور تعلیمی خدمات کی اعتبار سے وہ صوبہ سرحد کے سرسید کہلائے۔

[2] حیات مولوی غلام رسول ص ۴۰۔

مولانا چند روز سید امیر صاحب کی خدمت میں رہے۔ اور پھر واپس قلعہ میہاں سنگھ آ گئے۔ اب ان کی دنیا بالکل بدل چکی تھی یادِ الٰہی اور اتباعِ سنت ان کا اصل مشغلہ قرار پا گیا تھا۔ جو طالب علم ان سے تعلیم حاصل کرتے تھے، انہیں بھی جواب دے دیا۔ قلب پر خوفِ خدا نے غلبہ حاصل کر لیا تھا۔ اور زبان اس کے ذکر سے تر رہتی تھی۔

## خواجہ سلیمان تونسوی سے ملاقات

اس زمانے میں خواجہ سلیمان تونسوی کے تصوف و ریاضت کا بہت شہرہ تھا۔ مولانا غلام رسول کے دل میں ان سے ملاقات کی خواہش نے کروٹ لی۔ اور عازم تونسہ ہوئے۔ تونسہ سے کچھ فاصلے پر ایک گاؤں میں پہنچے تو سورج غروب ہو گیا اور وہیں رہ پڑے اس گاؤں کی مسجد کے امام صاحب نیکی و تدین کے اوصاف سے متصف تھے اور حدیث و فقہ اور دیگر علوم متداولہ میں درک رکھتے تھے وہ نہایت تکریم سے پیش آئے۔ اور مولانا کو کھانا کھلایا۔ اثنائے گفتگو میں جب انہیں پتہ چلا کہ مولانا علم و فضل کی دولت سے بہرہ ور ہیں۔ تو ان سے بعض مشکل علمی مسائل دریافت کیے۔ مولانا نے جو جواب دیا۔ اس سے وہ متاثر ہوئے اور تسکین خاطر ہوئی۔ پھر پوچھا۔

"آپ کہاں جا رہے ہیں؟"

فرمایا "خواجہ سلیمان کے پاس تونسے جا رہا ہوں"

بولے "وہاں تو بدعات کا زور ہے، آپ کا وہاں جانا مناسب نہیں بہتر یہی ہے کہ آپ وہاں نہ جائیں"

لیکن مولانا نہیں مانے اور وہاں جانے پر مصر رہے اب امام صاحب نے دونوں ہاتھ اوپر کو اٹھائے اور اللہ سے دعا مانگی کہ:



"اے اللہ! اگر میں اپنے عقیدے میں سچا ہوں اور وہ شخص ایسا ہی ہے جیسا کہ میں جانتا ہوں تو مولوی غلام رسول کو اس کی ملاقات کا موقع نہ دے"

مولانا غلام رسول جب تونسہ پہنچے تو خواجہ سلیمان صاحب وہاں موجود نہ تھے۔ اور وہاں سے بہت دور کہیں دورے پر تشریف لے گئے تھے۔

مولانا پھر اسی گاؤں میں اسی امام صاحب کے پاس آ گئے۔ اور خواجہ صاحب سے ملاقات نہ ہونے کی اطلاع دی۔ امام صاحب یہ سن کر خوش ہوئے۔

اس سے کئی مہینے بعد پھر تونسہ گئے۔ اور خواجہ صاحب سے ملاقات ہوئی مولانا نے ان کو فارسی نظم میں ایک طویل خط لکھ کر پیش کیا۔ یہ خط نہایت عمدہ ہے۔ اس میں بہترین الفاظ و دلنشین اسلوبِ کلام میں نصیحتیں کی گئی ہیں اور دنیا کی ناپائیداری کا تذکرہ کیا گیا ہے۔ اس خط سے واضح ہوتا ہے۔ کہ مولانا فارسی کے بہت اچھے شاعر تھے۔

مولانا فرماتے ہیں یہ خط پڑھ کر خواجہ سلیمان صاحب خوش ہوئے۔ لیکن میری اور ان کی نسبت نہ ملی۔ کیونکہ خواجہ صاحب کی حالت موافقِ سنت کم تھی مولانا ان کے بعض وظائف سے بھی اتفاق نہ کرتے تھے اور تصورِ شیخ کو بھی صحیح نہ سمجھتے تھے۔ فرماتے ہیں "میں ایسی باتوں کا سخت مخالف تھا"

مولانا غلام رسول خواجہ صاحب کے بارے میں یہ بھی فرماتے ہیں۔

"مجھ پر آپ نے بڑی مہربانی کی۔ اپنے مجربہ تعویذ اور وظائف سکھائے اور بلا بیعت آدمی کے مجھے اپنا خلیفہ ہونے کا لقب عطا فرمایا۔ چند روز مجھے وہاں ٹھہرایا۔ مجھ پر بہت خوش ہوئے۔ اور فرمایا کہ اب تم کو مرید ہونے کی ضرورت نہیں، تم خود لوگوں کو اپنا مرید بناؤ۔ بعد رخصت میں لوٹ آیا" تذکرہ سلوکیہ

## ایک مجذوب سے ملاقات

تولسر سے مولانا غلام رسول قلعہ میہاں سنگھ آئے۔ اور وہاں سے فتح گڑھ چوڑیاں (ضلع گورداسپور مشرقی پنجاب) گئے۔ ان کی شادی فتح گڑھ چوڑیاں میں ہوئی تھی۔ یہاں کے لوگوں نے انہیں بتایا کہ علاقہ تخت ہزارہ میں ایک گاؤں کا نام "بنجے" ہے۔ وہاں ایک بزرگ رہتے ہیں۔ جو حافظ القرآن اور باکمال ولی ہیں۔ فتح گڑھ چوڑیاں کے سب لوگ ان حافظ صاحب کے مرید تھے۔ مولانا غلام رسول وہاں سے موضع بنجے پہنچے۔ یہ سفر انہوں نے پیدل طے کیا۔ اور حافظ صاحب سے ملاقات کی۔ کئی دن حافظ صاحب کے ہاں مقیم رہے۔ حافظ صاحب نے ان سے فرمایا:

"میرے پاس براہ راست آپ کا کوئی حصہ نہیں۔ مگر ایک مجذوب کے طفیل میرے فیض کا کچھ حصہ آپ کو ملے گا۔"

حافظ صاحب نے اس مجذوب کے نام ایک خط لکھ کر مولانا کو دیا۔ اور فرمایا اس کو نام نامدار قوم کا مارتھ ہے اور ضلع گڑھی اعواناں میں ملک رحمت خاں کے گھر میں رہتا ہے۔ بُرا بھلا کہے گا۔ آپ بُرا نہ مانیے۔ میرا یہ خط ان کو دے دیں اور میری طرف سے السلام علیکم کہہ دینا۔"

مولانا غلام رسول حافظ صاحب سے اجازت لے کر موضع اعواناں گئے۔ ان کے ساتھ ایک کشمیری طالب علم تھا۔ جو ان سے علم معانی وبیان کی کتاب "مطول" پڑھتا تھا۔ اس گاؤں میں جا کر مجذوب کے متعلق دریافت کیا تو معلوم ہوا کہ وہ گاؤں سے باہر گئے ہیں۔ اور جنگل میں بیمار گدھوں کو چرا

لہ یہ تمام تفصیلات سوانح حیات مولوی غلام میں درج ہیں۔ (دیکھیے صفحہ ۴۰ تا ۴۴)



رہے ہیں۔ لہ

مولانا اپنے کشمیری شاگرد کے ساتھ جنگل میں پہنچے اور مجذوب کے قریب گئے۔ تو وہ مولانا سے مخاطب ہوا۔ یہ تیرا ساتھی شخص نسب کے اعتبار سے صحیح نہیں ہے۔ اس کو میرے پاس نہ لاؤ دور چھوڑ کر میرے پاس آجاؤ۔ اس طالب علم کے بارے میں مجذوب نے کئی قسم کی باتیں کیں۔ مولانا طالب علم کو چھوڑ کر مجذوب کے پاس پہنچے۔ تو حافظ صاحب کا خط پیش کیا۔ اور ان کا سلام پہنچایا اس نے اپنی گودڑی بچھائی۔ مولانا کو احترام کے ساتھ اس پر بٹھایا اور بہت عزت سے پیش آیا۔

مولانا کہتے ہیں اُس دن سے میرا شوق ریاضت ومجاہدہ روز بروز ترقی کرتا گیا۔ میری شہرت دُور دُور تک پہنچ گئی اور کثرت سے لوگ میرے پاس آنے لگے۔ لیکن مجھے حضرت سید امیر صاحب کوٹھا والے کا شوق ملاقات آرام نہیں لینے دیتا تھا۔ ان کی محبت نہایت دلکش ودلآویز تھی اور اس کا کچھ اور ہی رنگ تھا

### دوبارہ عزم کوٹھا

گڑھی اعواناں کے مجذوب سے ملاقات کے بعد مولانا اپنے گاؤں قلعہ میاں سنگھ آئے اور اہل خانہ سے سید امیر صاحب کی خدمت میں حاضر ہونے

لہ اس مجذوب کی یہ عادت تھی کہ لوگ اپنے گدھوں سے سخت محنت کا کام لے کر بیکار اور کمزور کر کے چھوڑ دیتے تو اس قسم کے تمام گدھوں کو اکٹھا کر کے جنگل میں لے جاتے۔ اور محض اللہ کی رضا جوئی کے لئے ان کو چرایا کرتے۔ جب یہ گدھے تندرست اور کام کے لائق ہو جاتے تو مالک ان کو اپنے گھروں میں لے جاتے اور دوسرے بے کار وعاجز گدھوں کو چھوڑ جاتے پھر یہ مجذوب ان گدھوں کو چرانا شروع کر دیتے۔ دن بھر وہ یہی کام کرتے رہتے۔ (سوانح حیات مولوی غلام رسول ص ۴۵)

کا عزم ظاہر کیا اور تیاری شروع کر دی۔ ان کے اعزہ واقارب ان کے اس کثرت سے مختلف مقامات میں جانے پر تعجب وحیرت کا اظہار کرتے اور کہتے کہ "یہ مجنون ہو گیا ہے یا اس کے پاؤں کو چکر آ گیا ہے۔ یہ آسیب زدہ ہے، یہ شخص آب حیات کی تلاش میں ہے۔" مولانا فرماتے ہیں۔ اس قسم کے طعن و ملامت سے میرے شوق میں مزید اضافہ ہوتا اور میری آتش اشتیاق اور بھڑکتی۔ بہر حال وہ اپنے گاؤں سے روانہ ہوئے، اور سید امیر صاحب کی خدمت میں دوبارہ کوٹھا پہنچے۔

## مولانا عبداللہ غزنوی سے ملاقات

کوٹھا گئے ابھی دو دن ہی ہوئے تھے کہ حسن اتفاق سے مولانا عبداللہ غزنوی بھی وہاں پہنچ گئے۔ اور مولانا غلام رسول اور مولانا عبداللہ کی پہلی ملاقات یہیں ہوئی جس نے آگے چل کر مضبوط روحانی تعلقات و روابط کی شکل اختیار کر لی۔ ان دونوں بزرگوں کے درمیان اس قدر محبت کا رشتہ استوار ہو گیا تھا کہ حضرت سید امیر صاحب اسے دیکھ کر انتہائی خوش ہوتے اور فرماتے کہ تم دونوں کے درمیان مجھے عجیب طرح کا نور اخوت گردش کرتا ہوا دکھائی دیتا ہے اور تمہیں دیکھ کر مجھے بہت مسرت ہوتی ہے۔ اللہ تعالیٰ تم دونوں کی محبت میں ترقی دے۔[1]

مولانا غلام رسول کا کوٹھے کا یہ دوسرا چکر تھا۔ وہ اس سے قبل جب پہلی مرتبہ یہاں آئے تھے، تو حضرت سید امیر صاحب کے حلقۂ بیعت میں داخل ہو گئے تھے۔ مولانا عبداللہ غزنوی پہلی دفعہ تشریف لائے تھے وہ بھی صاحب سید

[1] سوانح مولوی غلام رسول ص ۸۲ — مولانا عبداللہ غزنوی کے حالات کے لئے دیکھئے "فقہائے ہند تیرھویں صدی" جلد دوم ص ۱۸۴ تا ۲۱۹۔



سے بیعت ہوئے اور ان کی بیعت کا مقصد محض سید امیر صاحب کے سلسلہ بیعت میں داخل ہونا تھا، ورنہ ان کو بیعت کی ضرورت نہ تھی۔

## کوٹھا سے روانگی اور ایک مجذوب سے ملاقات

مولانا غلام رسول اور مولانا عبداللہ غزنوی چند روز کوٹھا میں مقیم رہے۔ اس اثنا میں دونوں کے درمیان گہرے قلبی اور روحانی روابط پیدا ہو چکے تھے۔ دونوں کوٹھا سے قلعہ میہاں سنگھ کو روانہ ہوئے جب گجرات کے قریب پہنچے تو مولانا عبداللہ غزنوی ایک مقام پر رک گئے اور فرمایا مجھے یہاں ایک ایسے مجذوب کی خوشبو آ رہی ہے جو ملاقات کے قابل ہے۔

یہاں یہ واقعہ لائق تذکرہ ہے کہ کوٹھا سے روانگی کے بعد دوران سفر میں دونوں بزرگوں نے کتب حدیث پڑھنے کا ارادہ کر لیا تھا اور یہ بات بھی دونوں میں طے پا چکی تھی کہ دہلی جا کر حدیث کی تعلیم حاصل کی جائے گی۔ اسی خیال کو دل میں لیے ہوئے مجذوب کی طرف روانہ ہوئے۔ اس مجذوب کا نام جنگو شاہ تھا۔ اس سے حضرات پوچھنا چاہتے تھے کہ حدیث کہاں جا کر پڑھی جائے۔

جب مجذوب کی طرف روانہ ہوئے تو اس نے اپنے قریب بیٹھے ہوئے لوگوں سے کہا دیکھو! دو ایسے شخص آ رہے ہیں جو عمل و اخلاق کے اعتبار سے محمدی نمونہ ہیں ان کے آنے سے پہلے جلدی سے مجھے کپڑا پہنا دو اور ان کے لئے فرش بچھا دو۔"

جب یہ اس مجذوب کے قریب آئے تو اس نے اپنی جگہ سے اٹھ کر ان کا استقبال کیا، اور احترام سے اپنے پاس بٹھایا۔ پھر دہلی کی طرف اشارہ کر کے کہا۔ "جنت اس طرف ہے" اس کے ارد گرد بیٹھے لوگ حیران تھے کہ یہ مجذوب کبھی کسی سے مخاطب نہیں ہوا، مگر آج ان بزرگوں سے باتیں کر رہا ہے مولانا عبداللہ غزنوی اور مولانا غلام رسول مجذوب کی مجلس سے اٹھ کر واپس آنے لگے تو اس نے کہا "دو لباس دیکھ کر مجھول جانا، وہ شخص مسکین صورت ہے اور اس کا نام سید نذیر حسین ہے اس سے پڑھنا"

عافیہ درس طویلہ

وہاں سے چل کر یہ بزرگ قلعہ میہاں سنگھ پہنچے۔ مولانا عبداللہ غزنوی نے فرمایا مجھے اللہ کی طرف سے القا ہوا ہے کہ میں چند مہینوں کے بعد حدیث پڑھنے دہلی جاؤں۔

مولانا غلام رسول کو سید امیر صاحب نے فی الحال لاہور جا کر قیام پذیر ہونے اور وہاں وعظ و ارشاد کا سلسلہ جاری کرنے کا حکم دیا تھا۔ چنانچہ دونوں قلعہ میہاں سنگھ سے لاہور آ گئے چند روز وہاں قیام کیا پھر امرتسر چلے گئے اور وہاں باغ والی مسجد میں حافظ محمد صاحب کے ہاں مقیم ہوئے۔ حافظ صاحب نے مولانا عبداللہ غزنوی کے حلقۂ بیعت میں داخل ہونے کا شرف حاصل کیا۔

## لاہور میں قیام اور سلسلۂ وعظ و ارشاد

مولانا غلام رسول کچھ دن امرتسر رہے اور پھر لاہور آ گئے۔ لاہور میں انہوں نے مسجد چینیاں والی میں قیام کیا اور وعظ و ارشاد میں مشغول ہو گئے۔ ان کا وعظ نہایت عمدہ اور موثر ہوتا تھا۔ ہر بات سامعین کے دلوں میں اترتی جاتی تھی وعظ میں مسلمانوں کے علاوہ غیر مسلم بھی شرکت کرتے اور ان کے ارشادات سے اثر پذیر ہوتے تھے۔ بہت سے غیر مسلم وعظ کے دوران ہی میں اسلام قبول کر لیتے اور آگے چل کر تبلیغ اسلام کا ذریعہ بنتے۔ اس طرح بے شمار لوگ ان کے وعظ سے مسلمان ہوئے اور بہت سے افراد کی زندگیاں اسلام کے قالب میں ڈھلیں۔

مولانا غلام رسول میں یہ خوبی تھی، کہ اگر کسی جگہ کے لوگ ان کے وعظ سے متاثر نہ ہوتے یا دوران وعظ مخالفت پر اتر آتے، تو بالکل نہ گھبراتے۔ نہ بددل ہوتے بلکہ اپنا سلسلہ ارشاد جاری رکھتے۔ ان کا نقطہ نظر یہ تھا۔ کہ وعظ اور مبلغ کا کام اپنی بات پورے اخلاص اور کوشش سے لوگوں کے کانوں تک پہنچانا ہے۔ کسی کو ماننے پر مجبور کرنا اس کے فرائض میں داخل نہیں۔ بعض لوگ انبیاء علیہم السلام

---

ل سوانح مولانا غلام رسول ص ۴۲ ، ۴۳



کی بات نہیں مانتے تھے۔ حالاں کہ وہ مبعوث من اللہ تھے۔ ہم لوگوں کی بات اگر کوئی نہیں مانتا تو افسوس و ملال کی ضرورت نہیں۔

ان کے وعظ میں عوام و خواص اور علماء و طلبا کثیر تعداد میں شریک ہوتے اور ان کے ارشادات عالیہ سے فیض حاصل کرتے۔ بعض لوگ اعتراض و بحث کی غرض سے آتے اور اثر پذیر ہو کر واپس جاتے۔ ان کا انداز کلام نہایت شیریں اور پیارا تھا۔ وعظ میں قرآن کی آیات تلاوت کرتے۔ احادیث رسول ﷺ پڑھتے ائمہ کے اقوال بیان کرتے اور اشعار سناتے جس سے سامعین محظوظ بھی ہوتے اور متاثر بھی جو بات ان کی زبان سے نکلتی وہ ان کے دل کی آواز تھی۔ وہ جب وعظ میں جنت، دوزخ، قیامت کا ذکر کرتے تو سامعین پر یہ کیفیت طاری ہو جاتی کہ گویا وہ ان تمام مقامات کو اپنی آنکھوں کے سامنے دیکھ رہے ہیں۔ اس سے ان کی آنکھوں سے بے ساختہ آنسو جاری ہو جاتے اور ان کی اثر پذیری کی کوئی انتہا نہ ہوتی۔

## طلب حدیث کیلئے عزم دہلی

کچھ عرصہ مولانا غلام رسول نے لاہور میں قیام کیا۔ اور وعظ و نصیحت کو اپنا مشغلہ قرار دیے رکھا۔ ان کے مواعظ و نصائح سے نہایت اچھے اثرات مرتب ہوئے اور بے شمار لوگوں نے مسائل دین سیکھے اور اسلام قبول کیا۔ پھر لاہور سے امرتسر گئے۔ اور باغ والی مسجد میں حافظ محمد صاحب کے پاس ٹھہرے امرتسر میں بھی وعظ نصیحت کا سلسلہ جاری رہا۔ امرتسر سے مولانا عبداللہ غزنوی کے ساتھ تحصیل علم حدیث کے لئے عازم دہلی ہوئے۔ امرتسر سے دہلی تک کا سفر بذریعہ یکہ ۲ آٹھ دن میں طے کیا۔ ان دنوں حضرت سید میاں نذیر حسین محدث دہلوی وہاں درس حدیث دیتے تھے۔ مولانا غلام رسول بھی ان کے حلقہ درس میں

شامل ہو گئے۔ اور کتب حدیث پڑھنا شروع کیں۔ مولانا عبداللہ غزنوی بھی ان کے شریک درس تھے۔ حضرت میاں صاحب سے مولانا غلام رسول نے سندِ حدیث حاصل کی۔

مولانا غلام رسول کے وعظ کی شہرت دہلی تک جاچکی تھی۔ جب وہاں کے لوگوں کو ان کی دہلی میں آمد کی اطلاع ہوئی۔ تو وعظ کے لئے ان کی خدمت میں حاضر ہونے لگے۔ ایک دن لال قلعے سے ایک مغل شہزادہ بھی حضرت میاں نذیر حسین کی خدمت میں آیا اور کہا کہ مولوی صاحب کو وعظ کے لئے قلعے میں بھیجا جائے چنانچہ یہ درخواست منظور ہوئی اور لال قلعہ میں مولانا نے وعظ کیا۔ جس میں خود سید نذیر حسین نے بھی شرکت فرمائی۔ اور بھی بہت سے حضرات مولانا کا وعظ سننے کیلئے قلعہ میں گئے۔ وعظ نہایت مؤثر اور دلنشین تھا۔

## ۱۸۵۷ء کی جدوجہد آزادی

مولانا غلام رسول اور مولانا عبداللہ غزنوی ابھی دہلی میں حضرت میاں صاحب کے حلقۂ درس ہی میں تھے۔ کہ ۱۶ رمضان ۱۲۷۳ھ (۱۱ مئی ۱۸۵۷ء) کو جنگ آزادی شروع ہو گئی۔ فتح کے بعد جسے انگریز دلبر نے "غدر" کے نام سے موسوم کیا۔ اس کا آغاز میرٹھ سے ہوا۔ پھر یہ جنگ دہلی پہنچی اور اس کے بعد بہت جلد ہی پورے ہندوستان میں پھیل گئی۔ دہلی شہر اس زمانے میں بدامنی کی لپیٹ میں تھا اور چاروں طرف گولیاں چل رہی تھیں جس مسجد میں مولانا عبداللہ غزنوی اور مولانا غلام رسول علم حدیث حاصل کرنے کیلئے اقامت گزین تھے۔ وہاں مسلسل بندوق کی گولیاں آکر گرتیں اور مہیب آوازیں آتی تھیں۔ اس پر مولانا عبداللہ غزنوی جو مولانا غلام رسول کو عبداللہ کہہ کر پکارتے تھے۔ ان سے حیران سے پوچھتے "عبداللہ! یہ کیا ہو رہا ہے" نے حاشیہ ملاحظہ ہو



یہ نہایت اضطراب اور گھبراہٹ کا زمانہ تھا۔ ہر شخص اپنی جان کی فکر میں تھا۔ کسی دوسرے کی خبر نہ تھی۔ مولانا غلام رسول اور مولانا عبداللہ غزنوی اس وحشت ناک دور میں بھی نہایت اطمینان اور سکون کے عالم میں تھے۔ اور حصول علم حدیث ہی ان کا اصل مشغلہ تھا۔ کسی اور طرف قطعاً ان کی توجہ نہ تھی۔

## ایک انگریز عورت کی امداد

ایک دن مولانا عبداللہ غزنوی نے مولانا غلام رسول سے کہا۔ میں نے خواب دیکھا ہے۔ کہ تم پر بلائے آسمانی نازل ہو رہی ہے۔ لہٰذا یہاں رہنے کی نسبت تمہارا اپنے گھر چلے جانا زیادہ بہتر ہے۔ جب سے میں نے یہ خواب دیکھا ہے۔ تمہاری طرف سے بہت مضطرب ہوں۔

مولانا غلام رسول فرماتے ہیں۔ کہ مولانا عبداللہ غزنوی مجھے بار بار گھر جانے کیلئے کہتے۔ اور اسی پر اصرار کرتے تھے۔ میں انہیں جواب میں کہتا۔ کہ اگر آپ مجھے الہٰی واقعی مبتلا مصیبت ہونے والے دیکھتے ہیں۔ تو مجھ سے ایسی باتیں کریں۔ جن سے مجھے تسکین قلب اور اطمینان حاصل ہو۔ نہ کہ مزید گھبراہٹ میں ڈالنے کی کوشش فرمائیں۔ لیکن مولانا عبداللہ برابر اسی قسم کی باتیں کرتے رہے۔ بالآخر ان کے بیحد اصرار پر دہلی سے وطن جانے کیلئے تیار ہو گئے۔

مولانا عبداللہ غزنوی ان کو رخصت کرنے کیلئے میاں سید نذیر حسین کے مدرسے سے لاہوری دروازے کے باہر شاہدرہ تک ان کے ساتھ گئے۔ وہاں کھڑے دونوں بزرگ الوداعی باتیں کر رہے تھے۔ کہ سامنے ایک انگریز عورت پر نظر پڑی جو سخت زخمی حالت میں تھی۔ اور پیاس سے بلک رہی تھی۔ مگر

---

ل سوانح حیات مولانا غلام رسول ص ۶

کوئی اُسے پانی نہ پلاتا تھا۔ انسانی ہمدردی کے پیش نظر یہ دونوں بزرگ اس عورت کے پاس آئے اور کہیں سے پانی لاکر اُسے پلایا۔ اس وقت غلام رسول نے ایک عجیب فقرہ کہا۔ جو بعد میں پیش آنے والے حالات کی روشنی میں الہامی ثابت ہوا۔ انہوں نے فرمایا:

"خبر نہیں، کب تک یہ ہندوستان غلامی میں رہے۔ کیونکہ لوگ بچوں اور عورتوں پر ظلم کرنے لگ گئے ہیں۔ جو اسلامی قانون کے خلاف ہے"[1]

اس سے ٹھیک نوے سال بعد (۱۹۴۷ء) تک یہ برصغیر انگریزوں کا غلام رہا۔ اس کے بعد پاکستان اور ہندوستان کے نام سے دو مملکتیں معرض قیام میں آئیں۔

۱۸۵۷ء کا دور کچھ ایسا ہنگامہ خیز تھا کہ کسی انگریز سے اظہار ہمدردی کرنا اپنے آپ کو مصیبت کے منہ میں ڈالنے کے مترادف تھا۔ اگرچہ وہ انگریز بوڑھا ہو، مظلوم ہو، بیمار ہو، عورت ہو، بچہ ہو، کوئی ہو اس کی امداد کرنا نہایت مشکل تھا۔ حالانکہ اسلام کی رو سے ایسے لوگوں کی امداد کرنا اور ان کو ظلم و زیادتی سے بچانا ضروری ہے۔ مولانا غلام رسول اور مولانا عبداللہ نے اپنے آپ کو خطرے میں ڈال کر اس انگریز عورت کی مدد کی۔ اس کو کسی صورت میں مردانہ لباس پہنایا اور مسجد کے حجرے میں لے آئے۔ رات کو کچھ لوگوں کو شبہ ہوا تو وہ مسجد میں تلاشی کے لئے آئے۔ انہوں نے ان لوگوں کو بتایا کہ کوئی مسافر مریض ہے جو حجرے میں لیٹا ہوا ہے۔ اس پر وہ لوگ واپس چلے گئے۔

مولانا غلام رسول نے اب وطن جانے کا ارادہ ملتوی کر دیا۔ اس

---

[1] سوانح حیات مولوی غلام رسول، ص ۵۹



عورت کے علاج اور خدمت میں مصروف ہو گئے۔ چند روز میں وہ صحت یاب ہو گئی۔ تو پتہ چلا کہ وہ ایک انگریز کرنل کی بیوی ہے۔ اسے کسی طرح اس کے گھر پہنچا دیا گیا۔ اب عورت نے مولانا غلام رسول کو اپنی طرف سے خط لکھ کر دینا چاہا کہ اگر کسی وقت ضرورت پڑے تو اس سے فائدہ اٹھایا جا سکے۔ لیکن مولانا نے خط لینے سے انکار کر دیا۔ اور فرمایا ہم نے یہ کام صرف رضائے الٰہی اور انسانی ہمدردی کے لئے کیا ہے۔ اللہ ہی اس کا صلہ دے گا۔ اس عورت نے یہ بھی کہا کہ ممکن ہے۔ ہندوستانیوں کا پکڑ دھکڑ کا سلسلہ شروع ہو جائے اس صورت میں یہ خط آپ کے کام آئے گا۔ اور انگریزی حکومت سے کسی نے آپ کی شکایت کی تو بھی متعلقہ لوگوں کو یہ خط دکھایا جا سکتا ہے۔ لیکن مولانا نہیں مانے، فرمایا ہم درویش آدمی ہیں۔ کوئی ہماری شکایت کیوں کرے گا۔ اور ہمیں تکلیف پہنچا کر اُسے کیا ملے گا۔

## وطن کو روانگی اور وارنٹ گرفتاری

اس انگریز عورت کی صحت یابی کے بعد اُسے گھر پہنچایا اور پھر اس سے کئی دن بعد وطن کو روانہ ہوئے۔ اس اثنا میں کسی نے حکومت سے شکایت کر دی کہ انگریزوں کے خلاف جو کچھ ہوا ہے، اس میں مولوی غلام رسول قلعہ میہاں سنگھ والے کا بھی ہاتھ ہے۔ اور یہ اس زمانے میں دہلی میں مقیم تھے۔ اور انگریزی حکومت کے خلاف سازش میں شریک تھے۔ یہ وہ دور تھا جب انگریزوں نے بغاوت کو کچل دیا تھا۔ اور ہندوستانیوں کو وسیع پیمانے پر گرفتار کر کے انہیں سنگین سزائیں دی جا رہی تھیں۔ جگہ جگہ پھانسیاں نصب تھیں اور جس پر کوئی ذرا سا شبہ ہوتا اسے پھانسی پر لٹکا دیا جاتا تھا۔ مولویوں سے حکومت بالخصوص بدظن تھی اور جن مولویوں پر وہابی کے لفظ کا اطلاق ہوتا تھا۔ انہیں بہت زیادہ

کے نام سے مشہور ہے، محض فضل خداوندی سے حرمین شریفین کی زیارت کا عزم کر رہا ہے۔ میرا بیٹا عبدالقادر جو کہ آج نو برس کا ہو چکا ہے۔ اور قرآن شریف پڑھنے کے بعد علم صرف میں زرادی تک کتابیں پڑھ چکا ہے۔ اور فارسی کی بوستان اور گلستان پڑھ رہا ہے۔ نورچشمی محمد عبدالعزیز جو کہ ساڑھے تین برس کا ہو گیا ہے، میں انہیں وصیت کرتا ہوں کہ علم دینی یعنی تفسیر، حدیث، فقہ، سیرت اور تصوف کے حصول کو تمام معاملات پر مقدم قرار دیں۔ اسی کو بنیادی کام اور اساس ایمان ٹھہرائیں اور ہر اعتبار سے اسی کو مرکز توجہ بنائیں۔ بالخصوص صحبت محدثین کو اپنے لئے لازم قرار دیں اور یقین رکھیں کہ اہل حدیث ہی اہل اللہ کا گروہ ہے۔ علم دین سے فراغت کے بعد کسی شیخ کامل و مکمل کے ہاتھ پر بیعت کریں۔ میرے خیال میں مولانا عبداللہ غزنوی کے مرتبے کا اس زمانے میں کوئی اور شخص نہیں ہے۔ ان کی محبت اکسیر کا درجہ رکھتی ہے اور یہ حقیقت ہے کہ حضرت عبداللہ غزنوی پیر کامل و مکمل ہیں۔ عبدالقادر درس قرآن مجید کے ترجمے کا آغاز اور عبدالعزیز اپنی تعلیم کا آغاز یعنی بسم اللہ انہی سے کریں۔ اس لئے کہ یہ فقیر یقین رکھتا ہے کہ وہ اس عہد میں مثل جنید اور بنظیر حضرت بایزید ہیں۔ واقعہ یہ ہے کہ ان کی صفت کرنے والا ان کے اوصاف کا احاطہ نہیں کر سکتا۔ وہ اپنے ہر وصف میں سلف صالح کا نمونہ ہیں یہی وجہ ہے کہ میں خود ان کے حلقۂ دامن سے وابستہ ہوں۔

ہمیں بس گرچہ کلہ قماشم     کہ در سلک خریدارش باشم

اپنے بیٹوں کو وصیت کرتا ہوں کہ ملحدوں اور زندیقوں سے کوئی تعلق نہ رکھیں اور کسی ایسے شخص کی مجلس اختیار نہ کریں۔ جو شریعت محمدیہ کا کسی صورت میں بھی مخالف ہو۔ اولیاء اللہ اور باکمال صوفیاء سے ہمیشہ حسن عقیدت رکھیں۔ اپنے اوقات کو اول نماز، اقامت ارکین دین واجبات وسنن اور مستحبات کی بجا آوری



میں صرف کریں، جماعت کے پابند رہیں اور دلوں کو خشوع و خضوع سے معمور رکھیں۔ دوسری بات جس پر عامل رہنا ضروری ہے۔ یہ ہے کہ قرآن مجید کی تلاوت کو جزو زندگی بنائیں، اذکار و وظائف کو اپنا معمول ٹھہرائیں اور درود شریف کثرت سے پڑھا کریں بس میری یہی وصیت ہے۔

گر بہ ندیم زندہ برد زیم     دامنے کز فراق چاک شد
ور بمردیم عذر ما بپذیر     اے بسا آرزو کہ خاک شد

## تصنیفات

مولانا غلام رسول ہر شعبۂ علم پر عبور رکھتے تھے۔ تفسیر، حدیث، فقہ، منطق وفلسفہ، صرف ونحو، معانی، بیان، ادب وانشا اور علم کلام سے پوری طرح باخبر تھے۔ اس دور کی مروجہ زبانوں یعنی عربی اور فارسی میں مہارت رکھتے تھے۔ پنجابی ان کی مادری زبان تھی۔ انہوں نے فارسی اور پنجابی کو ذریعۂ تبلیغ بنایا اور ان زبانوں میں متعدد کتابیں تصنیف کیں، جن کے نام درج ذیل ہیں۔

(۱) **فتاویٰ مولوی غلام رسول**:۔ یہ ان کے فقہی نوعیت کے فتاوے ہیں جو مختلف لوگوں کے مستفسرہ مسائل پر مشتمل ہیں۔ اس زمانے میں علمی زبان عام طور پر فارسی کو سمجھا جاتا تھا، اور فقہی مسائل اور فتوے اسی زبان میں تحریر کیے جاتے تھے۔ یہ فتاوے بھی فارسی میں ہیں۔

(۲) **رسالہ تراویح**:۔ یہ بھی فارسی میں ہے اور نماز تراویح سے متعلق ہے۔

(۳) **حلیہ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم**:۔ اس میں جیسا کہ نام سے ظاہر ہے آنحضرت ﷺ کا حلیہ مبارک بیان کیا گیا ہے۔

(۴) **قصہ حضرت بلال رضی اللہ عنہ**:۔ یہ پنجابی نظم میں ہے اور اس میں مشہور صحابی حضرت بلال رضی اللہ عنہ کے واقعات زندگی بیان کیے گئے ہیں۔

(۵) قصہ سسی پنوں :- یہ بھی پنجابی نظم میں ہے اور اس میں سسی پنوں کے نام سے خاص روحانی اور علمی باتیں بیان کی گئی ہیں۔

(۶) سی حرفی :- یہ بھی پنجابی نظم میں ہے۔

(۷) مجموعہ نماز :- یہ بھی پنجابی میں ترجمہ نماز ہے۔

(۸) تفسیر سورۂ فاتحہ :-

(۹) پنج باب :- یہ پنجابی نثر میں ہے اور پکّا روٹی کے انداز پر اس میں فقہی مسائل تحریر میں لائے گئے ہیں

(۱۰) پکّی روٹی :- یہ بھی فقہی مسائل پر مشتمل ہے اور پنجابی نثر میں ہے۔

ان کتابوں میں سے بعض کتابیں کئی مرتبہ چھپ چکی ہیں۔

## شعر و شاعری :-

مولانا غلام رسول فارسی اور پنجابی کے بہت اچھے شاعر تھے۔ ان کے دادا حافظ نظام الدین خادم کا شمار بھی اپنے دور میں فارسی کے مشہور شعراء میں ہوتا ہے۔ مولانا غلام رسول کے پنجابی اشعار میں بعض اردو کے الفاظ بھی ہیں۔ حج بیت اللہ سے فارغ ہونے کے بعد مکہ مکرمہ سے مدینہ منورہ کو روانگی کے وقت جو شعر کہے، ان میں سے چند ذیل میں درج کیے جاتے ہیں۔

بحمد اللہ ہویا فضل الٰہی — فراغت حج بیت اللہ سے پائی

مدینہ کی طرف ہوئی تیاری — کیتی حجاج اونٹوں پر تیاری

پہلے دن قافلہ ہو جمع سارا — کیتوسنے فاطمہ دی وادی اُتارا

مدینہ طیبہ دی وا جو آئی — کلیجے عاشقاں دے ٹھنڈ پائی

وہ روضہ دُور سے نظری جو آیا — خدا اوہ نور دا جلوہ دکھایا

ادب سے قافلے ہوئے پیادے — محبت فیر سے دل صاف ما دے

مبارک شہر تھیں واڑوں جو چلیاں — ہے دل وکھرے مانند کھیاں



صلوٰتاں دانگ بلبل دے پکاراں — دلوں محبوب دا حلیہ چیتاراں

کیتی اج طالع بیداریاری — اجو کی اس گھڑی پر جان واری

عجب وہ مسجد نبویؐ منور — عجب روضہ رسول اللہ دا انور

نہ جھلن اکھیاں وہ دیکھ انور — ہوون صدقے رسول اللہ دے دربار

کیا بُن جی نے کیا سامان کریے — پکارے عشق جان قربان کریے

مبارک روضہ مسجد دے کنارے — وہ سورج دانگ دوروں لاٹ مارے

اس نظم کا آخری شعر ہے۔

غلام ایہہ عین میرا مدعا ہے

شکستہ شیشہ دل کا صدا ہے

گھر سے عازم حرمین شریفین ہونے سے پہلے ان کے دل کی جو کیفیت تھی وہ دیار رسولؐ کی جو محبت ان کے قلب و روح میں کروٹ لے رہی تھی۔ اس کا اندازہ ان کے مندرجہ تحت پنجابی اشعار سے کیا جا سکتا ہے۔

چلیں اس دیس توں دے ساں بانا — جتھے کیتا حبیب اللہ ٹکانا

چلا نشتر ہووان قربان تیری — تیرے راہاں توں گھول جان میری

ہوئی رات جو روون نین میرے — کلیجے چھیک پاون دیں بیرے

رسول اللہ دے کر کر یاد آ تار — اپنے مار بھڑکے شوق دیدار

مدینے سیں پہنچاں اک وار میںوں — حیاتی ہیں ملا ولدار میںوں

غبار اس راہ دا سرمہ بناواں — ہوواں صدقے اگر اک جھات پاواں

جے پر ہوون تے ماراں اڈاری — ویکھاں روضہ جے طالع کرن یاری

---

صبا روضے رسول اللہ دے جائیں — میرا احوال رو رو کے سنائیں

کہیں بعد از ہزاراں بار صلوات　　کروڑیں بار تسلیم و تحیات
جو لے محبوب رحمانی نگاہ کر　　وچھوڑے سے جان آئی لباں پر
لیٹے عشق سے جل بل گیا جی　　کہو اس درد دا دا رو گراں کی
خدا جانے جدوں کی جالیاں ہیں　　میرے بابل تیرے ڈرالیاں میں[1]

اس نظم کے یہ شعر ملاحظہ ہوں۔ کس قدر درد و سوز میں ڈوبے ہوئے ہیں، اور اپنی کمزاریوں کا کس موثر انداز میں ذکر کیا گیا ہے۔

گٹ ہاں نال میں نامہ سیاہوں　　بسا تقصیر مندو پُرگنہ ہوں۔
تغافل نال گذری عمر ساری　　گیاں تیاں، گھڑی رہیاں بچاری
کیا کرساں جو بھکے کوت مکمن　　آ جلدی جنج بوہے آن ڈھوسن
جدوں ڈولی کہاراں آن چائی　　اکیلے چھوڑ جاسن بھین بھائی
بیگا نیاں نال ہے پردیس جاناں　　نہیں پھرنت نت ایس دیس آنا لے
غلام ایہ پُرگناہ بے ساز و ساماں　　پھڑا تکم رسول اللہ دا داماں

اسی مضمون کے چند فارسی اشعار پڑھیے۔

گویم بتوائے صبا پیامے　　در وادیٔ عشق چند گامے
از ملک عجم مگر بر آئی　　در ناحیہ عرب در آئی
با دیدۂ زار و دل نگارے　　در شہر مدینہ کن گزارے
بینی روضۂ پاک سرورِ دین　　آں مضجع خاتم النبین
بر دیمنی بہ تن کشیدہ　　در قبر شریف آرمیدہ

[1] اپنے نام کی طرف اشارہ ہے کہ والدین نے میرا نام ہی غلام رسول رکھا ہے یعنی مجھے وقت پیدائش ہی سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا غلام بنا دیا گیا ہے۔



اس نظم کا آخری شعر ہے۔

از حد شدہ درد انتظارم
بر راہ تو دیدہ اشکبارم

مکہ معظمہ پہنچ کر آپ نے جو فارسی اشعار کہے ان میں سے چند یہ ہیں۔

زراہ دور بہ بیت الحرام می آیم　　بصد نیاز و بصد احترام می آیم
گزشت عمر جوانی بحظِ نفسانی　　سفید ریش بباب السلام می آیم
برائے عفوِ جرائم بتوبہ مستغفر　　بصد ندامت تا ایں مقام می آیم

مدینہ منورہ جانے کے بعد آپ نے جو فارسی اشعار کہے، وہ یہاں درج کیے جاتے ہیں۔ ابتدا میں یہ الفاظ مرقوم ہیں۔ "بمدینہ منورہ بروضہ طیبہ گفتہ شد ۱۲۸۹ھ"

شکر خدا چہ دولت سیداست وبختیار　　غنچہ مرادِ قلب شگفت از دم بہار
دیدم بچشم عشق مدینہ منورہ　　اینم سزد کہ گوہر جاں را کنم نثار
یعنی شب وصال رسیداست از حیات　　شب قدر ہا فدائی بیک ساعت ہزار
ذوقش بجز حلاوت ایمان کجا چشید　　کذاب مدعی کہ ازیں فیض برکنار
حقا کہ چہ دولتیست کہ شد دستیاب من　　در دِ زبان کنم چو عنادل ہزار بار
استادہ باداب بحضور محمدی　　صلوٰۃ ذاکیات و تحیات بے شمار
یا رب صل علی الذی اخترتہ واجتبیتہ　　وعلی تمامۃ آلہ وعلی صحابتہ الکبار
وھو النبی شفیعا خیر البشر خیر الرسل　　ھو رحمۃ للعالمین کالشمس فی وسط النہار
اے سرور دو عالم سلطان مرسلین　　بر مجرمم شفاعت خود کن رفیق دیار
از جان و دل غلام رسولم مراچہ غم　　یک نیم نگاہ تراہم امیدوار

مولانا غلام رسول بلاشبہ اپنے دور کے جید عالم، نامور فقیہ، بہت بڑے صوفی نہایت متقی اور پرہیزگار، مستجاب الدعوات اور ممتاز شاعر تھے۔ انہوں نے

اگرچہ فارسی میں بھی شعر کہے، لیکن ان کا زیادہ کلام پنجابی میں ہے۔ نظم اور نثر میں انہوں نے پنجابی زبان کی بہت خدمت کی، اور اپنے ماحول کے مطابق زیادہ تر اسی زبان کو اظہار خیال کا ذریعہ بنایا۔ فارسی میں انہوں نے فتوے تحریر فرمائے، اور اس زمانے میں یہی رواج تھا۔ جو لوگ فقہی نوعیت کے مسائل دریافت کرتے تھے، ان کو فارسی میں جواب دیا جاتا تھا۔ اور فارسی میں عربی عبارتیں بکثرت درج کی جاتی تھیں۔ مولانا کے فتاوے بھی اسی نوعیت کے ہیں۔ اور ان میں عربی اور فارسی دونوں زبانیں مرقوم ہیں۔ ان کی کتابوں سے پتہ چلتا ہے۔ کہ وہ تینوں زبانوں کے ادیب تھے۔ عربی کے بھی فارسی کے بھی اور پنجابی کے بھی!

گزشتہ صفحات میں ان کی تصنیفات کا ذکر کرتے ہوئے بتایا گیا ہے کہ ان کی ایک کتاب کا نام "قصہ سسی پنوں" ہے۔ یہ کتاب پنجابی نظم میں ہے اور سسی پنوں کے نام سے اس میں تصوف و روحانیت کا درس دیا گیا ہے۔ اس کا ایک شعر ہے۔

بلدا جانا لماں سسن دین میرے
کجاوا یار دا دونین سیرے

ہر اعتبار سے یہ اونچے درجے کا شعر ہے۔

## وفات

قلعہ میاں سنگھ میں مولانا غلام رسول کی مسجد میں ایک حافظ صاحب رہتے تھے، جو گاؤں کے بچوں کو قرآن شریف پڑھاتے تھے۔ اور مسجد کے مؤذن تھے ایک روز مولانا غلام رسول خلاف معمول ان کے حجرے میں تشریف لے گئے۔ اس دن مولانا کی عمر کے ۶۳ سال پورے ہونے میں ایک دن باقی تھا۔ حافظ صاحب بہت



متدین اور پرہیزگار تھے، مولانا نے ان سے فرمایا۔ حافظ صاحب! جب سے میں نے ہوش سنبھالا ہے۔ مجھ پر اللہ کا یہ خاص فضل رہا ہے، کہ مجھ سے کسی ایسے عمل کا ارتکاب نہیں ہوا جو خلاف سنت ہو اور کوئی ایسا عمل ترک نہیں ہوا جو مسنون ہو۔ اب آخری سنت باقی رہ گئی ہے۔ اگر اللہ تعالیٰ وہ بھی نصیب فرما دے تو زہے قسمت یعنی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی عمر مبارک پورے ۶۳ سال ہوئی ہے۔ اور میری عمر بھی کل ۶۳ سال کی ہو جائے گی۔ دیکھئے اللہ تعالیٰ کو کیا منظور ہے۔

اتفاق سے دوسرے روز سا ہیوال سے دو مہمان آ گئے۔ مولانا نے نماز ظہر سے قبل اپنے بڑے لڑکے مولوی عبدالقادر سے فرمایا کہ "قطب الدین درویش کو ساتھ لے کر گھر جاؤ اور وہاں سے دانے اٹھوا کر غرباء پر لا رکھو تاکہ آ کا پیس جائے۔" اس کے بعد ظہر کی اذان ہوئی آپ نے خود جماعت کرائی۔ نماز کے بعد دونوں مہمانوں کو اپنے ساتھ لے کر حجرے میں تشریف لے گئے۔ اس وقت بالکل تندرست تھے کسی قسم کی کوئی بیماری نہ تھی۔ مہمانوں کو تلقین کرنا شروع کی۔ پہلے مولوی فضل الدین صاحب کو گلے کا ذکر کرایا۔ ایک بار گلے کی ضرب دی، دوسری بار ضرب دے رہے تھے، کہ روح مبارک جسد عنصری سے پرواز کر گئی۔

إِنَّا لِلّٰهِ وَإِنَّا إِلَيْهِ رَاجِعُونَ۔

یہ صورت حال دیکھ کر مہمان گھبرا گئے۔ مولوی فضل الدین صاحب جلدی سے باہر آئے اور مولانا کے بھائی حکیم غلام محمد سے کہا کہ مولوی صاحب کو کچھ ہو گیا ہے، وہ طبیب حاذق تھے۔ انہوں نے دیکھتے ہی فرمایا مولوی صاحب وفات پا گئے ہیں۔ یہ خبر جیسے قلعہ میاں سنگھ میں پھیلی اس کے بعد آنا فانا گردونواح کے دیہات میں پہنچ گئی۔ بہت سے لوگ جمع ہو گئے۔ متعدد طبیب بھی آ گئے۔ بعض نے کہا کہ مولانا کی موت واقع نہیں ہوئی، ان کو سکتہ ہو گیا ہے۔ انہوں نے آپ کو رگ لگائی۔ لیکن حکیم غلام محمد

بار بار یہی کہتے رہے کہ آپ وفات پا چکے ہیں۔

حکیم غلام محمد مرحوم نے تمام اطبا اور باقی لوگوں سے کہا کہ ہمارے خاندان میں یہی معاملہ چلا آرہا ہے۔ ان کے والد مولوی رحیم بخش نے بحالت تندرستی نماز پڑھتے ہوئے سجدے میں جان دی۔ دادا صاحب حافظ نظام الدین غلام نے حالت رکوع میں وفات پائی۔ یہی معاملہ مولوی صاحب کو پیش آنا تھا جو آگیا۔

مولانا غلام رسول جمعرات کو ظہر اور عصر کے درمیان فوت ہوئے اور جمعہ کے دن انہیں دفن کیا گیا۔ جنازے میں بیشمار لوگ جمع تھے ——— یہ ۱۲۹۱ کا واقعہ ہے۔

اللہ اللہ! کتنے پاکباز تھے یہ لوگ۔ والد مکرم نے بارگاہ الٰہی میں زمین پر پیشانی رکھ کر حالت سجدہ میں اللہ کے حضور حاضری دی۔ جد امجد نے اللہ کے دربار میں جھکتے ہوئے رکوع کی حالت میں اپنی جان جان آفریں کے سپرد کی۔ اور بیٹے اور پوتے نے کلمہ طیبہ پڑھتے اور اس کی تلقین کرتے ہوئے وفات پائی۔ اور ان کی یہ دعا اور تمنا پوری ہوئی کہ ٹھیک ۶۳ سال میں یعنی عمر نبوت کو پہنچ کر اس دنیائے فانی سے کوچ کیا۔ اللہ نے ان کو ہمیشہ اپنے سایہ عاطفت میں رکھا اور جو دعا انہوں نے کی اسے شرف قبول حاصل ہوا۔ ان کی یہ آخری دعا بھی قبول ہوئی۔ اور انہوں نے ٹھیک ۶۳ سال عمر پائی۔ اللہ ان کو اور ان کے آباؤ اجداد کو اعلیٰ علیین میں جگہ عطا فرمائے۔ آمین

اللھم اغفرلھم وارحمھم وعافھم واعف منھم وادخلھم فی جنت الفردوس۔

**اولاد و احفاد**

مولانا غلام رسول کے دو بیٹے تھے۔ بڑے مولوی عبدالقادر اور ان



سے چھوٹے مولوی عبدالعزیز۔

مولوی عبدالقادر کے چار بیٹے تھے۔ عبدالمالک، عبدالرشید، محمد صادق اور عبدالوکیل۔

مولوی عبدالعزیز کے بھی چار بیٹے تھے۔ عبدالواحد، محمد شفیع، محمد اشرف اور عبدالرحمٰن۔

یہ بالکل مختصر سا سلسلہ اولاد ہے۔ ان سے آگے ان کی اولاد و احفاد کا سلسلہ ماشاءاللہ بہت وسیع ہے۔

سلسلہ مطبوعات صاحبزادہ بک فاؤنڈیشن کوٹھہ ۴

# شیخ المشائخ حضرت سید امیرؒ المعروف حضرت جی صاحب کوٹھہ سے متعلق کتب و تصانیف

| نمبر | کتاب | زبان |
| --- | --- | --- |
| (۱) | مخزن الابرار | (فارسی) |
| (۲) | مظفر نامہ | (فارسی) |
| (۳) | رسالہ خوارق | (فارسی) |
| (۴) | بدر منیر | (پشتو) |
| (۵) | مناقب رسالہ | (پشتو) |
| (۶) | مخزن اسرار | (پشتو) |
| (۷) | احمد نامہ | (پشتو) |
| (۸) | گلزار محبت | (پشتو) |
| (۹) | گنج سعادت | (پشتو) |
| (۱۰) | قصیدہ میمیہ | (عربی) |
| (۱۱) | مخزن افغانی | |
| (۱۲) | نظم الدرر فی سلک السیر (دُرِّ اسرار) | (فارسی) (اردو) |
| (۱۳) | مرصاد العباد فی علم السلوک | (فارسی) |
| (۱۴) | مجالس و حکایات | (اردو) |
| (۱۵) | المسمّٰی بالمقالات (مقالات) | (اردو) |

**صاحبزادہ بک فاؤنڈیشن کوٹھہ**

(ہمایون آرٹ پریس بالو حسید روڈ پشاور)

"وَقَالَ رَبُّكُمُ ادْعُونِي أَسْتَجِبْ لَكُمْ" (سورۃ مومن)
"اور کہا تمہارے پروردگار نے دعا کرو مجھ سے قبول کروں گا واسطے تمہارے"

نہ چھوڑ اے دل فغانِ صبحگاہی
اماں شاید ملے اَللّٰہ ھُو میں!

# حِزبُ الرّسُول ﷺ

اس کتاب کے چمن زار میں جناب سیدِ ولد آدم، راہ نوردِ جادۂ اسریٰ شافع روزِ جزا حضرت محمد رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی نورانی دعاؤں کے وہ پھول کھلے ہیں جنکی عنبر فشانیوں سے دنیا اور عقبےٰ دونوں جہان مہک رہے ہیں

تالیف: مولانا حکیم محمد صادق سیالکوٹی مدظلہ

ناشر: مکتبہ نعمانیہ ⊙ اردو بازار گوجرانوالہ

لاہور میں ملنے کا پتہ: نعمانی کتب خانہ حق سٹریٹ اردو بازار لاہور

۳

# خطبۂ رحمۃ للعالمین ﷺ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ[1] نَحْمَدُهٗ وَ نَسْتَعِيْنُهٗ وَ نَسْتَغْفِرُهٗ وَ نُؤْمِنُ بِهٖ وَ نَتَوَكَّلُ عَلَيْهِ وَ نَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنْ شُرُوْرِ اَنْفُسِنَا

---

[1] نبی اکرم صلے اللہ علیہ وسلم کا یہ وہ جامع اور مبارک خطبہ ہے جو حضور اپنے ہر وعظ اور تقریر کے شروع میں پڑھا کرتے تھے۔ اور یہ خطبہ بالفاظِ مختلف مسلم، ابوداؤد، ترمذی میں موجود ہے +

٤

وَ مِنْ سَیِّاٰتِ اَعْمَالِنَا مَنْ یَّهْدِهِ اللّٰهُ
فَلَا مُضِلَّ لَهٗ وَ مَنْ یُّضْلِلْهُ فَلَا هَادِیَ
لَهٗ ط وَ نَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ
لَا شَرِیْكَ لَهٗ وَ نَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ
وَ رَسُوْلُهٗ ط ــــ اَمَّا بَعْدُ ــــ فَاِنَّ خَیْرَ
الْحَدِیْثِ كِتَابُ اللّٰهِ وَ خَیْرَ الْهَدْیِ
هَدْیُ مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ وَ شَرَّ الْاُمُوْرِ
مُحْدَثَاتُهَا وَ كُلُّ مُحْدَثَةٍ بِدْعَةٌ وَ
كُلُّ بِدْعَةٍ ضَلَالَةٌ وَ كُلُّ ضَلَالَةٍ فِی النَّارِ

٥

ترجمہ: سب تعریفیں اللہ تعالیٰ ہی کے لئے ہیں (اسلئے)
ہم اس کی تعریفیں کرتے ہیں اور اپنے ہر کام میں
اُسی سے مدد مانگتے ہیں - ہم اس (رب العالمین) سے
اپنے گناہوں کی بخشش چاہتے ہیں، اور اُسی پر
ایمان لاتے ہیں، اور اسی ذات پاک، پر ہمارا بھروسہ
ہے۔ ہم اپنے نفس کی شرارتوں سے اللہ کی پناہ
طلب کرتے ہیں، اور اپنے اعمال کی برائیوں سے (بھی)
اس کی پناہ میں آتے ہیں - (یقین مانو) کہ جسے اللہ راہ
دکھائے - اُسے کوئی گمراہ نہیں کرسکتا، اور جسے وُہ
(خود ہی) اپنے دَر سے دھتکار دے اس کے لئے
کوئی راہبر نہیں ہو سکتا، اور (ہم تہِ دل سے) گواہی
دیتے ہیں کہ معبود برحق (صرف) اللہ تعالیٰ ہی ہے -
اور وہ اکیلا ہے اُس کا کوئی شریک نہیں۔ اور
(اسی طرح تہِ دل سے) ہم اس بات کی بھی گواہی
دیتے ہیں کہ محمد (صلے اللہ علیہ وسلم) اسکے خاص
بندے اور (آخری) رسُول ہیں - (صلی اللہ علیہ وسلم)
حمد و صلوٰۃ کے بعد (یقیناً) تمام باتوں سے بہتر
بات اللہ تعالیٰ کی کتاب ہے اور تمام راستوں سے
بہتر راستہ محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم کا ہے۔

٦

اور تمام کاموں میں بدترین کام وہ ہیں، جو خدا کے دین میں اپنی طرف سے نکالے جائیں۔ (یاد رکھو) دین میں جو کام نیا نکالا جائے، وہ بدعت ہے، اور ہر بدعت گمراہی ہے اور ہر گمراہی دوزخ میں لے جانے والی ہے۔"

وہ دانائے سُبل، ختمِ الرُّسل، مولائے کُل جس نے
غبارِ راہ کو بخشا فروغِ وادیٔ سینا!
(اقبالؒ)

ذرّہ ذرّہ ہے حریفِ آفتاب و کہکشاں
یُوں تجلّی ریز ہے فانوسِ ایوانِ رسُولؐ

(ثمرؔ)

پتّی پتّی کی جبیں میں مسکراتے ہیں چمن
ہے بہار افروز اتنک حُسنِ بُستانِ رسُولؐ

(ثمرؔ)



# پیش لفظ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

فضا تری مہ و پرویں سے ہے ذرا آگے
قدم اٹھا یہ مقام آسماں سے دُور نہیں

---

اِس عالم کون و فساد کے اندر بے بس ۔ مضطر اور لاچار انسان ہر حین و آن اپنے خالق ۔ مالک ۔ رازق اور پروردگار کا سخت محتاج ہے ۔ اگر اللہ تعالیٰ ہوا سے آکسیجن سلب کر لے ۔ زمین سے پانی خشک کر دے اور رزق نہ اگائے تو تمام انسان آن واحد میں ہلاک ہو جائیں ۔ اس کے علاوہ آدمی استقرار حمل سے تا دم واپسیں ہر سانس کے ساتھ ساتھ فقیر در رب الارباب ہے جیسا کہ ارشاد خداوندی ہوتا ہے ۔

يَاأَيُّهَا النَّاسُ أَنْتُمُ الْفُقَرَاءُ إِلَى اللَّهِ ۚ وَاللَّهُ هُوَ الْغَنِيُّ الْحَمِيدُ ■ ———— (پ ۲۲ ع ۱۵)

"اے لوگو! تم سب، محتاج ہو طرف اللہ کی، اور اللہ وہی ہے بے احتیاج تعریف کیا گیا۔"

یعنی اے انسانو! آدمیو! ذریتِ ابوالبشر! خواہ تم میں سے پیغمبر ہے یا اُمتی۔ کوئی بادشاہ ہے یا غلام۔ امیر ہے یا غریب۔ اعلیٰ ہے یا ادنیٰ۔ گلفام ہے یا سیاہ فام سب کے سب یکساں طور پر اللہ کے در کے بھکاری، محتاج اور فقیر ہو۔ کسی کو اللہ کی جناب میں احتیاج سے مفر نہیں۔ حضرت موسے علیہ السلام ایک سفر میں تھکے ماندے بھوکے اللہ تعالے کے حضور یوں دُعا کرتے تھے:

رَبِّ اِنِّیْ لِمَآ اَنْزَلْتَ اِلَیَّ مِنْ خَیْرٍ فَقِیْرٌ

(پ ۲۰ ع ۶)

"اے میرے پروردگار! تو اپنے خوان کرم سے اس وقت جو نعمت بھی مجھ کو بھیج دے میں اس کا محتاج ہوں"

جناب سرور کائنات، سید الکونین، سید ولد آدم صلے اللہ علیہ وسلم اپنے مالک سے یوں عرض کرتے ہیں:

وَ اَنَا الْبَآئِسُ الْفَقِیْرُ الْمُسْتَغِیْثُ (طبرانی)

"میرے مولا! میں خستہ حال فقیر ہوں تیرے در پر



فریادی بنکر آیا ہوں"

تو ثالِ رضا کی آغوش میں پیہر سرا ذہب کی دُکھوں — دردوں، غموں، اندوہوں، کربوں، بلاؤں، مصیبتوں، بیماریوں، آفتوں، پریشانیوں، حادثوں، بے روزگاریوں حیرانیوں، اضطرابوں، پراگندگیوں، اُداسیوں، فکرمندیوں، آشفتہ حالیوں، غفلتوں اور گناہوں میں غریق اولاد کے لئے از بس ضروری ہے کہ اللہ علام الغیوب اور علیٰ کل شئ قدیر ذات سے دعا کرتی رہے۔

## دُعا کی فضیلت

یہ بھی اللہ تعالےٰ کا بڑا کرم، اور اس کی بخشش ہے کہ اس نے دُعا کو عبادت کا درجہ دیا ہے۔ رحمتِ عالم صلے اللہ علیہ وسلم کی معصوم ذات نے فرمایا ہے:

اَلدُّعَآءُ هُوَ الْعِبَادَةُ (ابوداؤد۔ ترمذی)

"دُعا وہ عبادت ہی تو ہے"

پھر حضورِ انور نے آیہ ذیل پڑھی جو دُعا کے متعلق ہے:

وَ قَالَ رَبُّكُمُ ادْعُوْنِیْٓ اَسْتَجِبْ لَكُمْ ؕ اِنَّ الَّذِیْنَ یَسْتَكْبِرُوْنَ عَنْ عِبَادَتِیْ سَیَدْخُلُوْنَ جَهَنَّمَ دٰخِرِیْنَ (پ ۲۴ ع ۱۱)

" اور کہا ہے تمہارے پروردگار نے کہ دُعا مانگو مجھ سے کہ میں تمہاری دُعا قبول کروں گا۔ جو لوگ تکبر کرتے ہیں میری عبادت سے (یعنے میری جناب میں دُعا مانگنے سے)، قریب ہے کہ داخل ہوں گے دوزخ میں ذلیل ہو کر۔"

**نوٹ:** اِس آیت میں عبادت سے مراد دُعا ہے۔ یعنی جو لوگ دُعا مانگنے سے تکبر کرتے ہیں۔ خود کو دُعا مانگنے سے مستغنی سمجھتے ہیں۔ دُعا کرنا چھوڑ دیتے ہیں۔ اللہ کے حضور اپنی محتاجی، فقیری، ضرورت، حاجت کے لئے ہاتھ نہیں اٹھاتے، گناہوں کے لئے لب نہیں ہلاتے وہ متکبر ہیں۔

حضرت انس رضؓ سے روایت ہے کہ رسُول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

اَلدُّعَاءُ مُخُّ الْعِبَادَةِ (ترمذی)

"دُعا عبادت کا مغز ہے"

یعنے عبادت کا خلاصہ اور مقصود بالذات دُعا ہے کیونکہ عبادت کی حقیقت ہی یہ ہے کہ بندہ اپنے آپ کو عاجز اور ذلیل سمجھے۔ اور یہ بات دعا میں حاصل ہوتی ہے:

حضرت ابوہریرہ رضؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ



علیہ وسلم نے فرمایا:

لَيْسَ شَيْءٌ اَكْرَمَ عَلَى اللّٰهِ مِنَ الدُّعَاءِ

(ترمذی – ابن ماجہ)

ترجمہ: "نہیں ہے کوئی چیز اللہ کے نزدیک بزرگ قدر دُعا سے" (ترمذی۔ ابن ماجہ)

**نوٹ:** چونکہ دُعا دلیل ہے اللہ تعالیٰ کی قدرت اور بندے کے کمالِ عجز پر ——— بے بس، لاچار، مضطر، عاجز، تنگ مجبور، ناچار، مغلوب، مایوسِ خلق، ناامیدِ عالم، مسکین آدمی اللہ واحد القہار، علیٰ کل شیءٍ قدیر، مختارِ کل ذات سے مانگتا ہے۔ اس لئے اللہ دعا کا اکرام کرتا ہے ■

حضرت سلمان فارسی رضؓ سے روایت ہے کہ رسُول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

لَا يَرُدُّ الْقَضَاءَ اِلَّا الدُّعَاءُ وَلَا يَزِيْدُ فِى الْعُمُرِ اِلَّا الْبِرُّ (ترمذی شریف)

" نہیں پھیرتی تقدیر کو مگر دُعا، اور نہیں زیادتی کرتی عمر میں مگر نیکی"

**نوٹ:** مراد یہاں تقدیر سے کسی مکروہ چیز کا نزول ہے کوئی آفت، مصیبت، مرض، حادثہ، بلا، سختی، زحمت، صدمہ وغیرہ۔ تقدیر معلق ■

جب بندہ اللہ کی جناب میں خلوص وخشیت اور آہ و زاری سے دُعا کرتا ہے تو اللہ اس کے سبب وہ بلا اور مصیبت وغیرہ ٹال دیتا ہے ۔ معلوم ہُوا کہ دُعا دافع البلاء ہے ۔ گویا اللہ کی عبادت بلکہ خلاصہ عبادت سے بلا ٹل گئی ۔ ہاں تقدیر مبرم میں کچھ تغیر و تبدل نہیں ہوتا ۔ موت کا ایک دن معیّن ہے ۔ نہیں ٹل سکتا ۔

اور نیکی سے عمر میں برکت دی جاتی ہے ۔ بابرکت عمر فضل اور زیادتی کی حامل ہوتی ہے ۔

حضرت ابن عمرؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا :

اِنَّ الدُّعَاءَ يَنْفَعُ مِمَّا نَزَلَ وَ مِمَّا لَمْ يَنْزِلْ فَعَلَيْكُمْ عِبَادَ اللّٰهِ بِالدُّعَاءِ (ترمذی)

”بے شک دعا نفع کرتی ہے اس چیز سے ۔ کہ اُتری اور اس چیز سے کہ نہیں اتری ۔ پس لازم کرو اپنے اُوپر اے اللہ کے بندو دعا کو“

**نوٹ** رحمتِ عالمؐ کے فرمان سے ثابت ہوا ۔ کہ جو مصیبت یا بلا اُتر چکی ہو اس کے ہٹنے بھی دعا کرنا نافع ہے ۔ اور جو مصیبت ابھی نہیں اُتری ۔ اس کے اترنے سے پہلے ہی اللہ سے خیریت و عافیت کی دعا کرتے رہیں



تو وہ مصیبت اُترتی ہی نہیں ۔ اس لئے حضورؐ نے فرمایا : کہ اے اللہ کے بندو! دعا مانگنا اپنے اوپر لازم کر لو ۔ یعنی ہر وقت دعا کرتے رہا کرو ۔ اس سے آئی بلا بھی ٹلتی ہے اور آنے والی بھی ٹلی رہتی ہے ۔

رحمتِ عالمؐ ارشاد فرماتے ہیں :

لَا يُغْنِيْ حَذَرٌ مِنْ قَدَرٍ وَالدُّعَاءُ يَنْفَعُ مِمَّا نَزَلَ وَ مِمَّا لَمْ يَنْزِلْ وَاِنَّ الْبَلَاءَ لَيَنْزِلُ يَتَلَقَّاهُ الدُّعَاءُ فَيَعْتَلِجَانِ اِلٰى يَوْمِ الْقِيَامَةِ (طبرانی)

ڈر نہیں فائدہ دیتا ڈرنا تقدیر سے (یعنی ڈرنے سے بلائے مقدر کا اترنا دفع نہیں ہوتا ) اور (البتہ) دعا نفع دیتی ہے اس بلا سے کہ نازل ہوئی اور اس سے کہ نازل نہیں ہوئی اور جب بلا اترنے کا ارادہ کرتی ہے تو دعا اس سے ملتی ہے ۔ پھر دونوں قیامت تک لڑتی ہیں ۔

**نوٹ** سابقہ حدیث میں آپ نے پڑھا ہے کہ دعا کرنے سے نازل شدہ بلا بھی دُور ہو جاتی ہے اور جو بلا ابھی نازل نہیں ہوئی ۔ دعا سے وہ بھی رُک جاتی ہے ۔

اس حدیث میں حضورؐ نے مزید ارشاد فرمایا ہے کہ جب بلا نازل ہونے کا ارادہ کرتی ہے ، یعنی نیچے آنا چاہتی

ہے تو دعا اوپر چڑھتی ہے ۔ پھر دونوں آپس میں گتھم گتھا ہوتی ہیں ، لڑتی ہیں ۔ اسی طرح قیامت تک دعا بلا کو روک رکھتی ہے ۔ نیچے آنے نہیں دیتی ۔ یوں سمجھیے : کہ جس طرح لڑائی میں ڈھال سینے کو تیر سے بچاتی ہے اسی طرح دعا سپر بنکر تیرِ بلا کا مقابلہ کرتی ہے اور صاحب دعا کو بچاتی ہے ۔ اس سے دعا کی بزرگی ، منزلت ، فائدہ ، اور اہمیت معلوم ہوتی ہے ۔

**ملاحظہ** اگر مبرم بلا ہو تو دعا کا پھر بھی فائدہ ہے ۔ کہ اللہ صبر کی توفیق دیتا ہے اور وہ بلا اس پر سہل ہو جاتی ہے اور اس کی سہار سے درجے بلند ہوتے ہیں ۔ بندہ راضی برضا ہو کر اللہ کے مقربوں سے ہو جاتا ہے اور اس کا انجام ان صالحین کی مانند ہو جاتا ہے جو نفسِ مطمئنہ رکھتے ہیں ۔

حضرت ابوہریرہؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا :

مَنْ لَّمْ يَسْأَلِ اللّٰهَ يَغْضَبْ عَلَيْهِ (ترمذی)

" جو شخص اللہ سے نہ مانگے ، اللہ اس پر ناراض ہوتا ہے "

**نوٹ** : ترکِ سوال اللہ کی جناب میں تکبر اور لاپرواہی ہے



اس لئے اللہ غصے ہوتا ہے ۔

غور کریں کہ اگر کسی سے مانگیں تو وہ غصے ہوتا ہے ۔ لیکن اللہ نہ مانگنے پر غصے ہوتا ہے ۔ کتنا اچھا پروردگار رازق اور مہربان ہے ۔

حضرت ابن عمرؓ روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا :

مَنْ فُتِحَ لَهٗ مِنْكُمْ بَابُ الدُّعَاءِ فُتِحَتْ لَهٗ أَبْوَابُ الرَّحْمَةِ وَمَا سُئِلَ اللّٰهُ شَيْئًا يُعْطٰى أَحَبَّ إِلَيْهِ مِنْ أَنْ يُّسْأَلَ الْعَافِيَةَ (ترمذی)

" تم میں سے جس شخص کے لئے دعا کا دروازہ کھولا گیا کھولے گئے اس کے لیے دروازے رحمت کے اور نہیں مانگی جاتی اللہ تعالے سے کوئی چیز یعنی بہت محبوب طرف اللہ کے اس سے کہ مانگی جائے عافیت "

**نوٹ** جس کے لئے دعا کا دروازہ کھلتا ہے ۔ اس کو دعا مانگنے کی بہت توفیق ملتی ہے ۔ پورے آداب اور شرائط کے ساتھ ۔ پھر ایسے شخص کیلئے رحمت کے دروازے کھل جاتے ہیں ۔ یعنی اس کی دعائیں قبول ہوتی ہیں کہ کبھی مانگی ہوئی چیز ملتی ہے ۔ کبھی کوئی برائی

تکلیف مصیبت ٹال دی جاتی ہے اور کبھی دعا ذخیرہ کر دی جاتی ہے کہ اس کے سبب برزخ اور آخرت کی تکالیف دور ہوں گی ۔

اور دعاؤں میں سب سے زیادہ محبوب دعا خدا تعالیٰ کے نزدیک وہ ہے جس میں اللہ تعالیٰ سے عافیت مانگی جائے اور عافیت کے معنی ہیں ــــ سلامتی اور امن ۔ تمام آفات ۔ امراض ، بلاؤں اور مکروہات ظاہری و باطنی سے ۔

حضرت ابی ہریرہ رض سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا :

مَنْ سَرَّهُ اَنْ يَّسْتَجِيْبَ اللّٰهُ لَهٗ عِنْدَ الشَّدَائِدِ فَلْيُكْثِرِ الدُّعَاءَ فِي الرَّخَاءِ ۔ (ترمذی)

"جس شخص کو یہ خوش لگے کہ اس کی دعا اللہ تعالیٰ سختیوں میں قبول کرے تو اسے چاہیئے کہ بہت دعا کرے فراخی کی حالت میں ہیں "

**نوٹ** ایسا نہیں کرنا چاہیئے کہ امن اور سلامتی ۔ فراخی اور کشائش کے زمانے میں دعا کرنی چھوڑ دے اور جب تنگی ، بیماری وغیرہ آئے تو اس وقت رو رو کر دعا مانگے ۔ بلکہ فراخی کی حالت میں بھی اللہ تعالےٰ سے خیریت و



عافیت اور شکر وطاعت کی توفیق کی دعا مانگنی چاہیئے ۔ پھر اگر مصائب و نوائب میں دعا مانگے گا تو اللہ تعالےٰ جلد قبول کرے گا ۔ دعا فراخی اور تنگی کی حالت میں ہمیشہ جاری رکھنی چاہیئے ۔

حضرت انس رض سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا :

" لَا تَعْجِزُوْا فِي الدُّعَاءِ فَاِنَّهٗ لَنْ يَّهْلِكَ مَعَ الدُّعَاءِ اَحَدٌ ۔ (ابن حبان)

" دعا مانگنے میں عاجز نہ ہوؤ ۔ کیونکہ دعا کے ساتھ کوئی ہلاک نہیں ہوتا "

**نوٹ** دعا میں عاجز نہ ہونے کا مطلب یہ ہے کہ دعا کرنی چھوڑ نہ دو ۔ تھک ہار کر ترک نہ کر دو ۔ بلکہ دعا جاری رکھو ۔ ہر وقت اور ہر حال میں اللہ کے آگے ہاتھ پھیلائے رکھو کہ دعا کی برکت یہ ہے کہ کوئی دعا کے ساتھ ہلاک نہیں ہوتا ۔ دعا بہت بڑا ہتھیار ہے ۔ جیسا کہ حضور ؐ نے فرمایا :

اَلدُّعَاءُ سِلَاحُ الْمُؤْمِنِ وَعِمَادُ الدِّيْنِ وَنُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۔ (حصن حصین)

"ترجمہ" دعا مومن کا ہتھیار ہے دکہ اس سے بلا اور

مصیبت کا مقابلہ کرتا ہے ) اور دین کا ستون ہے
اور آسمانوں اور زمین کی روشنی ہے ؟
رحمت عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا :
مَا مِنْ مُسْلِمٍ يَنْصِبُ وَجْهَهُ لِلّٰهِ تَعَالٰى فِيْ
مَسْئَلَةٍ اِلَّا اَعْطَاهَا اِيَّاهُ اِمَّا اَنْ يُعَجِّلَهَا
لَهُ وَ اِمَّا يَدَّخِرَهَا لَهُ ۔ (احمد)
ترجمہ ۔" جو مسلمان کسی سوال کے لئے اپنا منہ اللہ تعالیٰ
کیطرف اٹھاتا ہے تو اللہ تعالیٰ اس کا سوال اسے
عنایت کر دیتا ہے ، یا اس کا سوال جلد دیتا ہے۔
یا اس کو ذخیرہ کر دیتا ہے اس کے لئے ؟
**نوٹ** سوال جلد عطا کرتا ہے ۔ یعنی دنیا میں کسی وقت
اس کی مراد پوری کر دیتا ہے یا سوال اور دعا
کو ذخیرہ کر دیتا ہے ۔ آخرت کے لئے کہ اس کے گناہ
معاف کر دے گا ۔ اس کو بہت اجر دے گا ۔ الحاصل
مومن کی دعا آداب و شرائط کے ساتھ کی ہوئی ہرگز ضائع نہیں
جاتی ۔ دنیا میں یا آخرت میں ضرور ضرور بار آور ہوتی ہے ۔
انسان چاہتا ہے کہ اس کی ہر بات پوری ہو ۔ اس کی ہر پسند
اس کو ملے کہ لیکن ہو سکتا ہے کہ جس کو وہ پسند کرتا ہے ۔ وہ
اس کے لئے انجام کے لحاظ سے بُری ہو اور جس کو وہ ناپسند



کرتا ہے وہ اس کے حق میں اچھی اور بہتر ہو۔ دُعا کا دُعا کرنے والے کے حق میں
انجام کے لحاظ سے اچھا یا بُرا ہونا اللہ عالم الغیب ہی جانتا ہے۔ اس لئے
بندے کا کام خلوص سے دعا کرنا ہے۔ آگے اللہ تعالےٰ اس دعا
کرنے والے کے حق میں جو بہتر ہے وہ کرے گا ۔ اس کا
سوال اسی وقت پورا کرے ۔ ہفتہ کے بعد ، یا سال
کے بعد پورا کرے ۔ یا بجائے اس سوال کے اسکی کوئی
اور حاجت پوری کر دے ۔ یا کوئی اترنے والی بلا ٹال
دے ۔ یا قبر ، پلصراط ، یا میزان کے وقت اسکی سختی
دُور کر دے ۔ اس کے درجات بلند کرے ۔ وہ پاک
ذات بندے کی بڑی خیر خواہ ہے ۔ اس سے بہتر
سلوک کرے گی ۔ آدمی کو چاہیئے کہ وہ دعا مانگنے ،
وظائف پڑھنے میں سستی نہ کرے ۔ بے حضور نہ ہو
تنگ آکر چھوڑ نہ دے ۔ جلد باز نہ ہو کہ ابھی ہتھیلی
پر سرسوں کیوں نہیں جمتی ! یاد رکھیں کہ بندے کی دعا
ضرور قبول ہوتی ہے ۔ قبولیت کے رنگ علیحدہ علیحدہ
ہیں ۔ جس رنگ کو خدا پسند کرے وہ ہی بندے
کے حق میں بہتر سے بہتر ہے ۔ اللہ کی پسند کو
اپنی پسند پر ترجیح دینی چاہیئے ۔ بندے کا کام دُعا
کرنا ۔ مانگنا ۔ آہ و زاری کرنا ۔ چیخنا ، چلانا ۔ اور

گڑگڑاتا ہے۔ نہ یہ کہ اللہ تعالیٰ بندے کے اشارے پر چلے۔ ہر ہر بات میں ملازم کی طرح معاذ اللہ تعمیل کرے۔

بندے! تیرا کام بندگی ہے۔ پس بندگی کر! لاچار اور مضطر انسان! زنبیل سوال لئے ہر دم داتا کے در پر کھڑا رہ! صدا دیتا رہ! رزاق ذوالقوۃ المتین اُجیب کے روزن سے ضرور خیر ڈالے گا۔ وہ خیر جو تجھے دنیا و مافیہا سے بے نیاز کر دیگا۔

اللہ تعالیٰ بندوں پر بڑا مہربان ہے۔ سچا حاجت روا مشکلکشا، دافع بلا ہے۔ ہر وقت بندوں پر نظر رحمت رکھتا اور ان کی دعاؤں کو قبول فرماتا ہے۔ رحمت عالم ارشاد فرماتے ہیں:

اِنَّ رَبَّکُمْ حَیِیٌّ کَرِیْمٌ یَسْتَحْیِیْ مِنْ عَبْدِہٖ اِذَا رَفَعَ یَدَیْہِ اِلَیْہِ اَنْ یَرُدَّھُمَا صِفْرًا ۔ (ترمذی۔ ابوداؤد)

(ترجمہ) "بے شک پروردگار تمہارا بہت حیامند ہے۔ دینے والا ہے بغیر سوال کے۔ حیا کرتا ہے اپنے بندے سے کہ جب وہ اٹھاتا ہے اپنے دونوں ہاتھ، پھیرے اُن کو خالی"



**نوٹ** ہر چیز پر قادر اللہ تعالیٰ کتنا حیامند ہے۔ کہ اپنے بندے کو اپنے در سے خالی ہاتھ نہیں پھیرتا۔

بندوں کو چاہیئے کہ دعا کے آداب و شرائط کیساتھ دعا مانگیں، اور قبولیت کا پورا پورا یقین کر کے دعا کریں۔ رحمت عالم ارشاد فرماتے ہیں:

اُدْعُوا اللّٰہَ وَ اَنْتُمْ مُوْقِنُوْنَ بِالْاِجَابَۃِ وَاعْلَمُوْا اَنَّ اللّٰہَ لَا یَسْتَجِیْبُ دُعَاءً مِنْ قَلْبٍ غَافِلٍ لَاہٍ ۔ (ترمذی شریف)

"دعا مانگو اللہ سے درحالیکہ تم یقین رکھتے ہو۔ ساتھ قبولیت کے، اور یاد رکھو ـــ کہ اللہ تعالیٰ قبول نہیں کرتا دعا غافل کھیلنے والے دل کی"

**نوٹ** تو دعا بڑے یقین سے کرنی چاہیئے۔ کہ اللہ تعالیٰ اپنے فضل عظیم سے ضرور قبول کرے گا۔ ناامیدی کا خیال تک نہیں آنا چاہیئے۔ قلب غافل وہ ہوتا ہے کہ جس میں ہنگام دعا خضوع وخشوع اور حضور و خلوص نہ ہو۔ دست در تسبیح،

دل در گاؤ خر ــــ قلبِ غافل کے متعلق ہی کہا گیا ہے۔

اوراد و وظائف اور دُعا میں استعجال نہ چاہیئے، کہ کہے ــــ اتنا عرصہ ہو گیا میں نے دعا مانگتے اور وظیفہ پڑھتے۔ مگر ابھی تک قبول نہیں ہوئی ــ بلکہ پُورے یقین اور وثوق کے ساتھ دعا جاری رکھے۔ حزب پڑھتا رہے۔ رحمتِ عالمؐ فرماتے ہیں :

يُسْتَجَابُ لِلْعَبْدِ مَا لَمْ يَدْعُ بِإِثْمٍ أَوْ قَطِيعَةِ رَحِمٍ مَا لَمْ يَسْتَعْجِلْ قِيلَ يَا رَسُولَ اللهِ مَا الِاسْتِعْجَالُ قَالَ يَقُولُ قَدْ دَعَوْتُ وَقَدْ دَعَوْتُ فَلَمْ أَرَ يُسْتَجَابُ لِي فَيَسْتَحْسِرُ عِنْدَ ذٰلِكَ وَيَدَعُ الدُّعَاءَ۔

(صحیح مسلم)

ترجمہ۔ قبول کی جاتی ہے (دعا) بندے کی (ساتھ شرطوں قبولیت کے)، جب تک نہیں مانگتا دعا گناہ کی یا توڑنے ناتے کی۔ جب تک کہ نہیں جلدی کرتا۔ عرض کیا گیا۔ اے اللہ کے رسولؐ! کیا ہے جلدی؟ فرمایا کہ کہے (بندہ دعا مانگنے والا) تحقیق میں نے دعا مانگی اور تحقیق میں نے دعا مانگی۔ (اتنی بار، اتنا عرصہ) پس مجھے قبول ہوتی



نظر نہیں آتی۔ پھر تھک جائے نزدیک اُسکے اور چھوڑ دے دعا مانگنی۔"

**نوٹ** دعا گناہ کی نہ مانگے۔ یعنی کسی مسلمان کیلئے ناحق بد دعا نہ کرے۔ تجارت حرام میں نفع کی دعا نہ مانگے۔ یا کسی کافر یا مشرک مرے ہوئے کے لئے بخشش کی دعا نہ کرے، یا محال چیزوں کے لئے اور نہ ناتا رشتہ توڑنے کی دعا کرے ــ جیسے کہے کہ اے اللہ! میرا تعلق میرے والدین سے، یا بھائیوں سے اور بہنوں سے توڑ دے۔ اور نہ دُعا میں جلدی کرے کہ تھک ہار کر دعا کرنی ہی چھوڑ دے کہ تینوں کام دعا کی قبولیت میں مانع ہیں۔

مسلمان بھائیؐ دوسرے مسلمان بھائیؐ کے لئے دعا کرے تو بوجہ خلوص قبول ہوتی ہے۔ سرورِ عالمؐ ارشاد فرماتے ہیں کہ :

دَعْوَةُ الْمَرْءِ الْمُسْلِمِ لِأَخِيهِ بِظَهْرِ الْغَيْبِ مُسْتَجَابَةٌ عِنْدَ رَأْسِهِ مَلَكٌ مُوَكَّلٌ كُلَّمَا دَعَا لِأَخِيهِ بِخَيْرٍ قَالَ الْمَلَكُ الْمُوَكَّلُ بِهِ اٰمِينَ وَلَكَ بِمِثْلٍ۔ (صحیح مسلم)

" دعا مسلمان بھائیؐ کی واسطے مسلمان بھائیؐ

اپنے کے پیٹھ پیچھے قبول کی جاتی ہے دعا کرنے والے کے سر کے پاس ایک فرشتہ معین کیا جاتا ہے۔ جب دعا مانگتا ہے اپنے بھائی کے لئے بھلائی کی تو کہتا ہے فرشتہ معین کیا گیا اس (کی دعا) کے ساتھ آمین۔ (اے اللہ قبول کر دعا اس کی) اور (دعا کرنے والے کو) کہتا ہے اور تیرے لئے (بھی) اس کی مثل ہے۔"

**نوٹ:** مسلمان بھائی جب اپنے مسلمان بھائی کے لئے منہ میں یا پیٹھ پیچھے دُعا کرتا ہے تو چونکہ بغیر کسی غرض اور لالچ کے کرتا ہے۔ محض خلوص، خیر خواہی اور ہمدردی سے کرتا ہے۔ اس لئے اللہ تعالیٰ قبول فرما لیتا ہے، بلکہ ایک فرشتہ کو معین کر دیتا ہے جو دعا کے ساتھ آمین کہتا ہے۔ پس قبولیت یقینی ہوئی۔

حضرت عمرؓ نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے عمرے کے لئے اجازت چاہی۔ حضورؐ نے اجازت دے دی۔ جب حضرت عمرؓ روانہ ہوئے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو کہا:

اَشْرِکْنَا یَا اُخَیَّ فِیْ دُعَائِکَ وَلَا تَنْسَنَا (ابوداؤد ترمذی)



"شریک کرنا ہم کو اے میرے چھوٹے بھائی اپنی دعا میں، اور نہ بھولنا ہم کو (اپنی دعا میں)۔"

رحمت للعالمین صلے اللہ علیہ وسلم نے جو حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو دعا کے لئے کہا۔ اس میں دو باتیں قابل غور ہیں۔ ایک تو مقام بندگی میں حضورؐ نے عاجزی اور مسکینی ظاہری کی۔ سید الکونین والثقلین، سید ولد آدم ہو کر حضرت عمرؓ کو دعا کے لئے کہا۔ کروڑوں درود اور سلام ہوں ان خاتم النبیین کی روح پاک پر۔

دوسری بات یہ کہ لوگوں کو رغبت دلائی: کہ اچھے لوگوں، موحدوں، عابدوں، پرہیزگاروں، مخلصوں سے (جو بقید حیات ہوں) دعا کی طلب کیا کریں۔ اور یہ بھی ہدایت ہوئی کہ دُعا صرف اپنے لئے ہی نہ ہو بلکہ شریک کریں دعا میں اہلِ قرابت اور احباب کو بھی، اور خاص کر ان دعاؤں میں جو قبولیت کے مقاموں اور وقتوں میں کی جائیں۔

وہ دعا جو غائب، غائب کے لئے کرتا ہے، قبول ہوتی ہے۔ کیونکہ اس میں نمود و ریا نہیں ہوتی۔ نرا خلوص ہی ہو سکتا ہے۔ حضرت الوزؓ فرماتے ہیں:

اِنَّ اَسْرَعَ الدُّعَاءِ اِجَابَةً دَعْوَةُ غَائِبٍ

لِغَائِبٍ (ترمذی شریف)

(ترجمہ) "بیشک بہت جلد قبول ہونے والی دُعا غائب کی ہے واسطے غائب کے"

**پس** رشتہ داروں، دوستوں، محبوں کو ایک دُوسرے کے لئے غائبانہ طور پر دعا کرنی چاہیئے۔ اپنی نیک دعاؤں میں انھیں شریک کرنا چاہیئے کہ خیر خواہی کرنا مسلمان کی، بڑا ثواب ہے اور اللہ کی رضامندی کا موجب ہے۔

متذکرۃ الصدر احادیث کی روشنی میں آپ نے دعا کی فضیلت۔ مرتبہ۔ قدر۔ بزرگی۔ ضرورت اور اہمیت ملاحظہ کی ہے۔ کہ دُنیا کی فانی زندگی میں انسان ہر لحظہ دُعا کا محتاج ہے۔ دعا سے ایک تو بندے کا اللہ سے رُوحانی تعلق قائم ہوتا ہے۔ دعا سے بندے کی انتہائی عاجزی ذلت۔ بےبسی۔ لاچاری اور مسکنت ثابت ہوتی ہے اور یہی مقصود عبودیت ہے۔ اس سے اللہ راضی ہوتا ہے۔ اور بندے پر نظرِ رحمت کرتا ہے۔

یاد رہے کہ دعا کرنا ــ جدوجہد، تگ و دَو، محنت کاوش، کوشش اور حصول اسباب کے منافی نہیں ہے جتنا اسلام نے دعا پر زور دیا ہے۔ اتنا ہی جدّوجہد،



تگ و دَو اور مساعی پر دیا ہے۔ ارشاد خداوندی ہوتا ہے:

"لَيْسَ لِلْإِنْسَانِ إِلَّا مَا سَعَىٰ (پ ۲۷ ع ۷)

"نہیں ہے واسطے آدمی کے مگر جو کچھ اس نے سعی کی"

اس سے تگ و دو اور سعی و عمل کا سبق دیا ہے۔ پھر فرمایا:

خُذُوا حِذْرَكُمْ (پ ۵ ع ۷) "لو بچاؤ اپنا"

یعنی دشمن کے مقابلہ میں مسلح ہو کر نکلو۔ گویا جس طرح یورپ نے اسباب کی فراہمی، سائنس کی ایجادات اور کمال تگ و تاز سے دنیا میں ایک مقام پیدا کر لیا ہے۔ بالکل اسی طرح کی سعی و عمل کی اسلام نے تعلیم دی ہے۔ سچ پوچھئے تو ان لوگوں نے ان مساعی جمیلہ اور جدّوجہد کا سبق قرآن سے سیکھا ہے۔ لیکن افسوس! کہ وہ مادی ترقی اور اسباب کی فراوانی میں ڈوب کر رہ گئے اور ان پر تکیہ کر کے مسبب الاسباب کو بھلا بیٹھے۔ آخرت کا کچھ دھیان نہ رہا۔

اِسلام نے جہاں دوڑ دھوپ اور سعی و عمل پر از حد زور دیا ہے۔ وہاں یہ بھی بتایا ہے کہ بھروسہ اپنی کوشش اور اسباب پر مت کرنا۔ بھروسہ اور تکیہ اللہ واحد القہار پر رکھنا۔ کیونکہ انسان کی کوشش اور اسباب صرف اس

وقت بار آور ہو سکتے ہیں۔ جب اللہ تعالیٰ چاہے۔ وہ نہ چاہے تو کوشش اور اسباب ناکام ہو کر رہ جاتے باوجود کمال احتیاط اور حزم کے ریل گاڑیاں ٹکراتیں۔ طیارے گرتے جہاز ڈوبتے، بسیں، لاریاں، ٹرک، موٹریں، سکوٹر، سائیکل تانگے، سب حادثوں کا شکار ہوتے رہتے ہیں۔ ہر وقت انسان کی زندگی ترساں اور لرزاں ہے۔ کیا ضمانت ہے اس بات کی کہ انسان فردا دیکھے گا۔ فردا تو بہت دور ہے۔ اگلا سانس ہی اُٹھے گا؟

چونکہ انسان کی زندگی، اس کے شب و روز، اور ہر ہر حرکت اللہ کے بس میں ہے اور عاجز انسان اسی کے رحم و کرم پر ہے۔ اس لئے ضروری ہے کہ بے بس اور لاچار انسان اَللّٰہُ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْر کے دروازہ پر ہمیشہ ناصیہ فرسا رہے۔ اس کی جناب میں دعائیں کرتا کرتا رہے۔ ہاتھ پھیلائے رکھے۔ مانگتا رہے۔ در مولا کی گدائی میں اپنی عزت، وقار، ترقی اور دارین کی فلاح مضمر جانے

اسی کے فیض سے میری نگاہ ہے روشن
اسی کے فیض سے میرے سبو میں ہے جیحوں

اللہ تعالیٰ کے آخری رسول سید المرسلین، رحمت للعلمین



حضرت محمد رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے اپنی تمام زندگی دعاؤں کے سہارے گزاری ہے۔ سعی و عمل کے کہکشاں گیر درس کے ساتھ رات دن — چلتے پھرتے — اٹھتے بیٹھتے — کھاتے پیتے — ہر گھڑی اور ہر لحظہ رب الارباب کے حضور دعاؤں۔ التجاؤں اور مناجاتوں میں سکون قلب پایا ہے۔ کوئی وقت، کوئی گھڑی، کوئی موقعہ، کوئی محل، کوئی محفل، کوئی تقریب ایسی نہیں جہاں رحمتِ عالم کی دعاؤں کے فانوس جگمگا نہ رہے ہوں۔ پیدائش سے لیکر موت تک، زندگی کے ہر شعبہ، گوشہ، زاویہ اور احوال و ظروف میں راہرو جادۂ اسریٰ حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی التجاؤں، پکاروں اور دعاؤں کے سدا بہار پھول بہار دکھلا رہے ہیں۔ جن سے ایمان کیف پا رہا ہے اور روح کوثر و تسنیم کی موجوں میں نہا رہی ہے۔

یہ ظاہر ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی زبان اطہر کی دعاؤں کا جو مقام اور درجہ ہے وہ تمام انبیا اور ساری اولادِ آدم کے صالحین کی دعاؤں کا نہیں ہو سکتا۔ کتنی خوش قسمت ہے امتِ محمدیہ — کہ اس کو اللہ تعالیٰ نے خلاصۂ کائنات — حافظ ناموسِ آدم — سید الکونین

سید ولدِ آدم ۔ ایک لاکھ کئی ہزار نبیوں کے قائد اور امام، حضرت محمد رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی ذات عنایت کی ہے ۔ خواجہ بدر وحنین کی رسالت کا کلمہ اور آپ کا قول و فعل نصیب کیا ہے ؛ اور آپ کی زبان ۔ وحی سے بولنے اور حرکت کرنے والی زبان نے جو دعاؤں کے موتی روے ہیں ۔ یہ خزانہ بھی اس امت کو ہی ورثہ میں ملا ہے ۔ لیکن امت اس خزانہ کو بھلا بیٹھی ۔ جواہرات کو چھوڑ کر نقلی موتیوں کی مالا جپنے لگی ۔ آرٹی فیشل جیولری پر لٹو ہو گئی ۔ رجالِ امت کی صناعیاں آنکھوں میں بھا گئیں لوگ وضعی دعاؤں ، درودوں اور وظیفوں میں مشغول ہو گئے ۔

یہ بات کبھی نہ بھولیں کہ جتنا درجہ اور مرتبہ رحمت عالم کا ہے ۔ بالکل وہی حیثیت آپ کے اقوال نہ افعال، اوراد و وظائف اور دعاؤں کی ہے ۔ نہ کوئی شان میں حضور کا ہمسر ۔ نہ آپ کی دعاؤں کا جواب ۔ حضور انور نے جہاں قدم رکھا وہ قیامت تک ہدایت کی قندیل بن گئی ، اور جو الفاظ منہ سے نکلے ، ان سے جہان تا نورنیرین معنبر ہو گیا ۔ "نفس پاک کی عنبر فشانیاں ۔ اور دعاؤں کی عطر بیزیاں ہی امت کے لئے بہا ایمان ہیں ۔



مسلمان بھائیوں اور بہنوں کی خیر خواہی کے لئے ہم نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی دعاؤں ، درودوں اور وظیفوں کو ایک جگہ اکٹھا کر دیا ہے ۔ اور اس مجموعے کا نام

## حِزبُ الرَّسُول ﷺ

رکھا ہے ۔ یہ دعائیں ہم نے حدیث کی معتبر کتابوں سے جمع کی ہیں جو سب کی سب سند کے اعتبار سے صحیح اور ثقہ ہیں ۔ حصن حصین ۔ حزب الاعظم ۔ اذکار نووی ۔ درمنثور سیوطی ۔ جامع کبیر ۔ جامع صغیر ۔ قول البدیع ۔ سخاوی ۔ دلائل الخیرات ۔ عمل الیوم واللیلۃ ۔ بخاری ۔ مسلم ۔ ابوداؤد ۔ ابن ماجہ ۔ نسائی ۔ ترمذی ۔ دارمی وغیرہ سے اس گنجینہ کو موتیوں سے بھرا ہے ۔

**قرآن مجید** اللہ تعالیٰ کا کلام ہے اور وہ احسن الحدیث ہے ۔ اس میں بھی دعائیں آتی ہیں جو حضور انور مانگا کرتے تھے ۔ اس لئے ہم نے بھی سب سے پہلے قرآنی دعائیں رکھی ہیں ۔ اس کے بعد رحمت عالم کی فرمودہ دعائیں ہیں اور اخیر میں درود شریف ہے ۔

پڑھنے کے متعلق گذارش ہے کہ اگر کوئی صاحب سارا حزب ہر روز پڑھ سکیں تو پڑھ لیا کریں اور اگر سب نہ روز

نہ پڑھ سکیں تو ہر روز ایک منزل پڑھ لیا کریں - ہم نے سات منزلیں متعین کر دی ہیں - شنبہ سے شروع کر کے جمعہ تک سات دنوں میں پورا حزب پڑھ لیا کریں - اس طرح آسانی رہے گی۔

شروع کرنے سے پہلے اس کو ناظرہ کے طور پر پڑھ لیں تاکہ تلفّظ صحیح ہو جائے اور روانی آ جائے - پھر نہایت ضروری ہے کہ اسکا ترجمہ بھی یاد کریں - ہر دعا کا آپ کو ترجمہ بھی ضرور آنا چاہیئے - تاکہ ورد کے دوران آپ سمجھ سکیں کہ آپ کیا کہہ رہے ہیں؛ بار بار تاکید ہے کہ اسکا ترجمہ ضرور، ضرور، ضرور یاد کریں - ہم نے ہر دعا کا حوالہ دیا ہے اور نیچے ترجمہ لکھا ہے اور حاشیہ پر ضروری نوٹ دیئے ہیں۔

## حجّاج کرام کو خوشخبری

حزب الرسول گھروں میں پڑھنے کے علاوہ اگر حجاج کرام سفر حج میں اپنے ساتھ لے جائیں اور قیام مکہ کے دوران مسجد حرام میں ہر روز ایک بار بعد نماز ظہر یا عصر پڑھ لیا کریں - تو بڑی سعادت ہوگی - پھر مدینہ منورہ جا کر مسجد نبوی یا روضۃ من ریاض الجنۃ میں بیٹھ کر ہر روز ایک بار پڑھ لیں اور عرفات کے میدان میں بھی با دیدۂ تر پڑھ لیں تو ان کی نیکیاں اور اللہ



کی رضامندیاں آسمانوں، اور زمین کے خلاؤں میں سما نہ سکیں گی۔ اس خوش بخت عازم حج کے کیا ہی کہنے جس کو یہ سعادت اور کرامت نصیب ہو۔

ان دعاؤں اور وظیفوں کے پڑھنے کا یہ مطلب نہیں ہے کہ آپ ہاتھ پر ہاتھ دھر کر بیٹھے رہیں اور دنیا کے کاموں کے لئے کوئی کوشش نہ کریں۔ یاد رہے کہ اپنے اپنے کاروبار اور مشاغل میں پوری سعی کریں - حصول معاش کے لئے خون پسینہ ایک کر دیں - ہر امر کے لئے جدوجہد لازم جانیں - تمام علوم و فنون پڑھیں - سائنس کی ترقیوں کی شاہراہوں پر دوڑیں اور ساتھ ہی اپنے پیارے دین اسلام پر عمل بھی کریں - عبادات، اور اخلاق کی فضا میں جئیں اور مسلمان مریں - لمحہ بھر اللہ کو نہ بھولیں کہ ؎

عطار ہو، رومی ہو، رازی ہو، غزالی ہو
کچھ ہاتھ نہیں آتا بے آہِ سحر گاہی

**محمد صادق سیالکوٹی**

ستمبر ۱۹۶۵ء
جمادی الاوّل ۱۳۸۵ھ

# دُعا کے آداب و شرائط

یاد رہے کہ جب تک آدمی عقیدۂ توحید کا پابند نہ ہو ۔ اسکا کوئی عمل قبول نہیں ہوتا ۔ اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید کے ساتویں پارے ، سولھویں رکوع میں اٹھارہ پیغمبروں کے نام گنا کر فرمایا ہے : هَدَيْنٰهُمْ اِلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ ۔ "ان سب کو ہم نے سیدھے راستے کی طرف ہدایت کی ۔" آگے فرمایا :

ذٰلِكَ هُدَى اللّٰهِ يَهْدِيْ بِهٖ مَنْ يَّشَآءُ مِنْ عِبَادِهٖ وَلَوْ اَشْرَكُوْا لَحَبِطَ عَنْهُمْ مَّا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ

"یہ ہے ہدایت اللہ کی ، راہ دکھاتا ہے ساتھ اس کے جسکو چاہے اپنے بندوں سے اور اگر ( یہ اٹھارہ پیغمبر ) شریک کرتے ( کسی غیر اللہ کو ساتھ اللہ کے ) البتہ ضائع ہو جاتے انکے سارے اعمال ۔"

معلوم ہوا شرک سے اعمال مٹ جاتے ہیں ۔ نماز ، روزہ ، حج زکوٰۃ ، صدقات ، خیرات ، تہجد ، اشراق ، دعائیں ، ورد وظیفے سب ضائع ہو جاتے ہیں ۔ اس لئے ہر مسلمان کا عقیدہ صحابہؓ کی مانند پورا پورا توحید کا ہونا چاہیئے ۔ اللہ تعالیٰ کی ذات صفات اس کی قولی ، بدنی اور مالی عبادات میں کسی کو شریک نہیں کرنا



چاہیئے ۔ قول ، فعل ، ذہن ، خیال ، تصور ، نیت ، ارادہ میں کسی کو اللہ کا مقام نہ دینا چاہیئے ۔

اسی طرح بدعت سے بچنا بھی لازمی ہے کہ رحمتِ عالم ﷺ فرماتے ہیں :۔

لَا يَقْبَلُ اللّٰهُ لِصَاحِبِ بِدْعَةٍ صَوْمًا وَّلَا صَلٰوةً وَّلَا صَدَقَةً وَّلَا حَجًّا وَّلَا عُمْرَةً وَّلَا جِهَادًا وَّيَخْرُجُ مِنَ الْاِسْلَامِ كَمَا تَخْرُجُ الشَّعْرَةُ مِنَ الْعَجِيْنِ ۔ (ابن ماجہ)

" اللہ تعالیٰ بدعتی آدمی کا نہ روزہ قبول کرتا ہے نہ نماز اور نہ زکوٰۃ و خیرات اور نہ حج اور نہ عمرہ ، اور نہ جہاد ۔ اور بدعتی اسلام سے ایسے نکل جاتا ہے جیسے بال گوندھے ہوئے آٹے سے نکل جاتا ہے ۔" (ابن ماجہ)

بدعت کے معنی ہیں اسلام میں نیا مسئلہ گھڑنا ، اور اس پر عمل کرنے کو ثواب بتانا ۔ یہ بہت بڑی جسارت ہے ۔ سرکاری سکوں ( احادیث و سنن ) میں جعلی سکے ( گھڑ لو مسائل ) بنا کر ملانا اور رواج دینا ۔ اللہ تعالیٰ بدعتی کا کوئی عمل قبول ہی نہیں کرتا ۔ تو سب بھائیوں اور بہنوں کو شرک اور بدعت کے کاموں اور اعتقادوں سے بال بال بچنا

چاہیئے کہ شرک اللہ تعالیٰ سے مقابلہ ہے ۔ اور بدعت اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم سے منہ بھیڑ ہے ۔

شرک اور بدعت سے اجتناب کے بعد تیسری بات اکل حلال ہے ۔ یعنی روزی حلال ہو کہ حرام روزی سے اللہ تعالیٰ دعا قبول نہیں کرتا ۔

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم ایک شخص کا ذکر کرتے ہوئے ارشاد فرماتے ہیں کہ جو سفر کرتا ہے ، پراگندہ بال ، غبار آلودہ ۔ دراز کرتا ہے ۔ اپنے دونوں ہاتھ طرف آسمان کے کہتا ہے ۔ اے رب میرے ۔ اے رب میرے ! (میری حاجت روائی کر ، مشکلکشائی فرما) ۔ حضورؐ فرماتے ہیں کہ کھانا اسکا حرام ہے اور پینا اسکا حرام ہے اور لباس اسکا حرام ہے اور حرام کے ساتھ وہ پرورش کیا گیا ہے فَاَنّٰی یُسْتَجَابُ لِذٰلِکَ ایسے شخص کی دعا کہاں سے قبول کی جائے ۔ (صحیح مسلم)

اس سے معلوم ہوا کہ مسلمان کا کھانا پینا ، اور لباس مال حلال سے ہونا چاہیئے تاکہ اسکی دعائیں رنگ لائیں ۔

چوتھی بات یہ یاد رکھیں کہ زبان کو جھوٹ سے بچائیں ۔ اکل حلال کے ساتھ صدق مقال ضروری ہے ۔ ایسے ہی



غیبت اور بہتان اور دوسرے رذائل سے بھی پوری طرح مجتنب رہیں ۔ بلکہ آنکھوں ، کانوں ، ہاتھوں ، پاؤں اور زبان پر کڑا پہرہ رکھیں ۔ یہ اعضا اللہ کی مرضی کے مطابق حرکت کریں ۔ ان کو اللہ کے حکم کے مطابق استعمال کریں ۔ خیالات پاکیزہ ہوں ۔ اخلاق نیک ، طہارت ظاہری و باطنی لازم جانیں ۔ بندگان خدا کے حقوق کا خیال رکھیں ۔ کسی پر ظلم اور زیادتی نہ ہو ۔ مقدور بھر صدقات و خیرات بھی کرتے رہیں ۔

جب آپ دُعائیں پڑھیں یا وظیفہ شروع کریں تو اس کے ترجمہ کی طرف دھیان رکھیں اور پورے خلوص ۔ خشیت ۔ توجہ ۔ استحضار اور فلک بوس یقین اجابت سے پڑھیں ۔ گویا آپ اللہ کو دیکھ رہے ہیں یا اللہ آپ کو دیکھ رہا ہے ۔ اور آپ اسے سُنا رہے ہیں ۔ اس سے منت سماجت کر رہے ہیں ۔ مانگ رہے ہیں ۔ گدا کر رہے ہیں ۔ پوری عاجزی ، بے بسی ، لاچاری ، اضطراب اور کرب کی حالت میں اس کے حضور حاضر ہیں ۔ عبدِ ذلیل ، ربِّ جلیل کے بابِ رحمت کو دستک دے رہا ہے ؎

ہمہ شب دریں امیدم کہ نسیم صبحگاہی
بہ پیام آشنائے بنوازد آشنا را

# دُعاؤں کا محلِّ وقوع

ارشادِ خداوندی ہوتا ہے:

اَمَّنْ يُّجِيْبُ الْمُضْطَرَّ اِذَا دَعَاهُ وَيَكْشِفُ السُّوْٓءَ (پ ۲۰ ع ۱)

"کیا ہے کوئی جو بے قرار و لاچار کی فریاد کو سُنے جب کہ وہ اُسے پکارے اور (پھر) وہ تکلیف (اس سے) دور کرے"۔

مطلب یہ کہ اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی بھی اسکی مخلوق کی دُعا آہ و زاری — گڑ گڑاہٹ اور گریہ و فغاں سُننے والا۔ اور مصائب و نوائب دُور کرنے والا نہیں ہے۔ کیونکہ اللہ کے سوا تمام انسان نبیوں سے لے کر اُمتوں تک سب کے سب اللہ کے محتاج اور زندگی رواں دواں رکھنے کے لئے اس کے در کے سوالی ہیں اور ان سب بزرگ ترین ہستیوں اور اولیاء اللہ پر تکلیفوں، مصیبتوں، رنجوں، غموں، بیماریوں، لاچاریوں اور محتاجیوں کے پہاڑ گرے۔ ان بندگانِ خدا نے (اللہ کا ان پر درود و سلام ہو) اللہ ہی کے در پر گڑ گڑ کر دعائیں مانگیں۔ انتہائی عاجزی اور خلوص



وخشیت سے صاحبِ جلال وجبروت کے در پر دستک دی۔ آہِ نیم شبی اور گریہ سحرگاہی سے رحم کی درخواستیں گزاریں۔ تو مجیب الدعوات ذات نے ان کے غم و الم کی بدلیاں چھانٹ دیں۔ تاریک رات کے سینے سے فرحت و انبساط — اور حاجت روائیوں کی عیدوں کا سپیدہ پھوٹ نکلا۔ مذکورہ آیت سے آگے اللہ ارشاد فرماتا ہے: ءَ اِلٰهٌ مَّعَ اللّٰهِ۔ کیا اللہ کے ساتھ کوئی اور معبود (حاجت روا) بھی ہے؟ یعنی ایسا معبود و حاجت روا جو لاچاروں کی دُعا سُنتا، اور ان کا دُکھ دُور کرتا ہو؟ اس سوالیہ کا جواب زندہ ضمیر یہی دے گی کہ: اللہ کے سوا کوئی بھی معبود نہیں حاجت روا، مشکلکشا۔ عاجزوں لاچاروں، بےبسوں اور پریشان حالوں کی آہ و فغاں سننے والا اور ان کی بگڑی بنانے والا نہیں ہے۔ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی زندگیٔ پاک پر نظر ڈالئے۔ سوا لاکھ صحابہ رض کے شب و روز کا مطالعہ کیجئے۔ کربلا کے میدان کا نقشہ دیکھئے تو آپ پر یہ حقیقت منکشف ہو جائے گی کہ اترنے والی مصائب کو روکنے والا۔ اور نازل شدہ نوائب کو دُور کرنے والا بجز اللہ واحد القہار کے کوئی نہیں ہے۔

ارشادِ خداوندی ہوتا ہے:

وَالَّذِيْنَ تَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِهٖ لَا يَسْتَطِيْعُوْنَ

۴۲

نَصْرَكُمْ وَلَآ اَنْفُسَهُمْ يَنْصُرُوْنَ (پ ۹ ع ۱۴)

" اور جن کو تم (لاچاریوں اور پریشانیوں میں) اللہ کے سوا پکارتے ہو، وہ نہ تو اپنی مدد کر سکتے ہیں اور نہ تمہاری مدد کرنے کی طاقت رکھتے ہیں"

معلوم ہُوا - دعا اور پکار صرف اللہ ہی کے آگے ہونی چاہیئے کسی غیر کو نہیں پکارنا چاہیئے - یہ حکم اللہ دے رہا ہے -

مزید سنئے :

فَلَا تَدْعُوْا مَعَ اللّٰهِ اَحَدًا - (پ ۲۹ ع ۱۱)

"پس مت پکارو ساتھ اللہ کے کسی کو"

اَحدًا — نکرہ ہے جو عموم کا فائدہ دیتا ہے - مطلب یہ ہُوا کہ اللہ کے سوا اس کی ساری مخلوق میں سے کسی کو نہ پکارو - 'احدًا' میں ہر غیر اللہ آگیا -

مزید ارشاد ہوتا ہے :

وَلَا تَدْعُ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ مَا لَا يَنْفَعُكَ وَلَا يَضُرُّكَ فَاِنْ فَعَلْتَ فَاِنَّكَ اِذًا مِّنَ الظّٰلِمِيْنَ (پ ۱۱ ع ۱۶)

" اور نہ پکار اللہ کے سوا اس کو جو نہ نفع دے سکے تجھ کو اور نہ ضرر پہنچا سکے تجھ کو ، پھر اگر تو نے ایسا کیا - (یعنی اگر کسی غیر اللہ کو پکارا ، تو تم اس وقت ظالموں سے ہو جاؤ گے "

۴۳

اِس آیت سے ثابت ہُوا کہ کوئی بھی فوق الاسباب طور پر نافع اور ضار نہیں ہے - پس ان کو پکارنا ظلم ہُوا -

فرمان ایزدی ہے :

وَمَنْ اَضَلُّ مِمَّنْ يَّدْعُوْا مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ مَنْ لَّا يَسْتَجِيْبُ لَهٗٓ اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ وَهُمْ عَنْ دُعَآئِهِمْ غٰفِلُوْنَ (پ ۲۶ ع ۱)

" اور اس سے بڑھ کر اور کون گمراہ ہے جو (مصیبتوں اور غموں میں ، اللہ کو چھوڑ کر ایسوں کو پکارتا ہے جو قیامت تک ان کو جواب نہیں دے سکتے اور وہ ان کے پکارنے سے بھی بے خبر ہیں "

یہ آیات صاف بتا رہی ہیں کہ دعا و پکار اور آہ و فغاں — غموں ، اندوہوں اور لاچاریوں میں صرف اللہ ہی کے حضور کرنی چاہیئے - کسی غیر اللہ کے آگے دعا و پکار کرنی اپنی جان پر ظلم کرنا ہے - تو یہ عقیدہ قرآن کے حکم کے مطابق دل میں جمالیں کہ دعا و پکار — غموں ، فکروں میں اللہ ہی کی جناب میں کریں - کبھی کسی غیر اللہ کو نہ پکاریں کیونکہ دُعا عبادت ہے اور عبادت غیر اللہ کی منع ہے - جس کو اللہ نے اوپر کی آیت میں ظلم فرمایا ہے -

اسی لئے حضرت محمد رسول اللہ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم

نے (ہماری جانیں آپ پر فدا ، ماں باپ فدا ، دنیا اور عقبےٰ تصدّق ) ، بے شمار دعائیں اللہ کے آگے کی ہیں ہر ہر بات کے لئے ، ہر گھڑی ، ہر آن اللہ ہی کو پکارا ہے ، اور اُمت کو اپنے عمل سے یہ درس دیا ہے کہ وہ بھی ان دعاؤں کے ساتھ ہی اللہ سے حاجت روائی چاہیں ۔ دنیا و دین کی بھلائیاں اور خوبیاں مانگیں ۔

تو جو لوگ رجالِ اُمت کی بنائی ہوئی دعاؤں یا وظیفوں کو پڑھتے ہیں ، انہیں چاہیئے کہ ایسی سب چیزوں کو چھوڑ کر : **حِزْبُ الرَّسُوْل** باقاعدہ پڑھا کریں کہ اس میں سب دعائیں جناب سید المرسلین ۔ خاتم النبیین ۔ رحمت للعالمین ۔ سید ولد آدم صلی اللہ علیہ وسلم کی زبان سے نکلی ہوئی ہیں ۔ جس طرح رحمتِ عالم کے مرتبہ کا اولادِ آدم میں کوئی شخص نہیں ہے ۔ ایسے ہی حضور کی دعا کے مرتبہ کی کسی کی دعا نہیں ہو سکتی ۔ ترازو کے ایک پلڑے میں سرورِ کائنات کی دعاؤں کو رکھیں ، اور دوسرے پلڑے میں ایک لاکھ کئی ہزار پیغمبروں اور ان کی تابع امتوں کی دعاؤں کو رکھیں تو پلڑا خواجہ کونین کی دعاؤں کا ہی بھاری ہوگا ۔

پیرِ مغاں سنبھل کے ادب کا مقام ہے
آتے ہیں میکدہ میں قدح خوار مصطفےٰ



قرآں کی آیتوں میں سراپا ڈھلا ہوا
تمثیل بے مثال ہے کردارِ مصطفےٰ
سجدوں کی چاندنی سے جبینیں نکھر گئیں
آنکھوں میں بس گئے در و دیوارِ مصطفےٰ
ڈھلنے لگی ہے سورۂ واللّیل میں صبا
کھلنے لگے ہیں گیسوئے خمدارِ مصطفےٰ

(شورش)

تو آپ ہی انصاف کرلیں کہ جہاں حافظ ناموسِ آدم خواجۂ بدر و حنین ، حضرت محمد رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی زبان کے موتی بکھرے ہوں ۔ حدیثوں کے پھول کھلے اور دعاؤں کے نغمے عنبر فشاں ہوں ۔ آفتابِ نبوت ضَو ریز اور بدرِ منیر کی چاندنی حسنِ عالم کو نکھار رہی ہو ۔ سراجاً منیراً گھر گھر اجالا کرے ، اور مرورِ حیات ہر گام اور ہنگام پر پیشوا ہو اور پھر جب ؎

بکھر گئے ہیں فضاؤں میں نغمہ ہائے طرب
سراپا صبح منور ہوئی ہے ظلمتِ شب !

وہاں رجالِ اُمت کے ساختہ وظائف کی کیا ضرورت باقی رہ جاتی ہے ۔

جو موحد مسلمان — اچھے کردار ، اعلیٰ اخلاق ، صوم و صلوٰۃ

اکلِ حلال اور صدقِ مقال کی پُوری پُوری پابندی کے ساتھ ہاتھوں، پاؤں، آنکھوں، کانوں اور زبان پر کڑا احتساب کر کے۔ جھوٹ، وعدہ خلافی، غیبت، بہتان، حسد، تکبر، کینہ، دھوکا، فریب، حق تلفی اور ایذا رسانی سے بچتے ہوئے "حزب الرّسول" کو ترجمے پر غور کر کے، خلوص اور حضورِ قلب سے ہر روز پڑھے گا۔ انشاء اللہ وہ شخص دنیا اور دین کی کامیابیوں اور کامرانیوں کی معراج کو پا سے گا۔ اللہ تعالیٰ اُسے غموں، فکروں، مصیبتوں، ابتلاؤں، بلاؤں، محتاجیوں، پریشانیوں، دکھوں، دردوں، مرضوں، کربوں، لاچاریوں، دینی غفلتوں اور کسلوں سے نجات دے گا۔ اسے حیاتِ طیبہ کے ساتھ زندہ رکھے گا۔ اس کی حیاتِ مستعار کا ہر لمحہ برکت سے معمور ہوگا۔ تمام کام دنیا اور دین کے اس پر سہل اور آسان ہوں گے۔ ربّ العزت کی طرف سے اسے بشارتیں ملیں گی اور قربِ خدا حاصل ہوگا اور اللہ کے فضل سے یہ مردِ مومن : اَلَآ اِنَّ اَوْلِيَآءَ اللّٰهِ لَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُوْنَ ○ کے زمرے میں داخل ہو جائے گا۔ (اللہ! ہم سب کو یہ مرتبہ نصیب کر! آمین)۔

---



# دُعاؤں کے نغموں کا رَس

جب آپ قرآن پڑھ کر یا حزب الرّسول پڑھ کر یا نمازوں کے بعد دعا مانگیں تو اس طرح مانگیں :

کہ دونو ہاتھ اٹھائیں۔ ان کو کشادہ کریں۔ چہرے اور دونوں کندھوں کے برابر اٹھائیں۔ ہاتھوں کو اتنا دراز کریں کہ بغلیں کھل جائیں۔ کندھوں سے زیادہ بلند نہ کریں۔ بس چہرے کے سامنے رہیں۔ اللہ کی حمد، اور رسُول رحمت پر درود پڑھ کر دعا کریں اور ختم بھی حمد و صلوٰۃ پر کریں۔ دعا مانگتے وقت بڑی عاجزی، انکساری، تضرع، گڑگڑاہٹ، خضوع وخشوع اور حضورِ قلب سے اللہ کو پکاریں۔ جیسے کہ اللہ تعالیٰ نے خود ارشاد فرمایا : اُدْعُوْا رَبَّكُمْ تَضَرُّعًا۔ "پکارو اپنے رب کو گڑگڑا کر۔"

نیز ارشاد ہوا ہے :

اِنَّهُمْ كَانُوْا يُسَارِعُوْنَ فِي الْخَيْرٰتِ وَيَدْعُوْنَنَا رَغَبًا وَّرَهَبًا ○

وہ نیک اور متقی لوگ دوڑتے تھے نیکیوں کی طرف اور پکارتے تھے ہم کو شوق و رغبت اور

وَ اِنَّكَ لَا تُخْلِفُ الْمِیْعَادَ وَ لَا تَنْكُثُ

اور تحقیق تو وعدہ کے خلاف نہیں کرتا اور نہیں توڑتا

عَهْدَكَ اَللّٰهُمَّ مَا اَحْبَبْتَ مِنْ خَیْرٍ

عہد اپنا اے اللہ جو چیز پسند ہو تجھ کو بھلائی سے

فَحَبِّبْهُ اِلَیْنَا وَ یَسِّرْهُ اِلَیْنَا وَ مَا

پس محبت دے اس کی ہم کو اور آسان کر دہ ہم پر اور جو چیز

كَرِهْتَ مِنْ شَرٍّ فَكَرِّهْهُ اِلَیْنَا وَ

ناپسند ہو تجھ کو برائی سے پس بری دکھا وہ ہم کو اور

جَنِّبْنَاهُ وَ لَا تَنْزِعْ مِنَّا الْاِسْلَامَ بَعْدَ

بچا ہم کو اس سے اور نہ چھین لے ہم سے اسلام پیچھے

اِذْ هَدَیْتَنَا ○ (طبرانی) اَللّٰهُمَّ رَبَّ

اسکے کہ ہدایت کی تو نے ہم کو اے اللہ ! پروردگار

السَّمٰوٰتِ السَّبْعِ وَمَا اَظَلَّتْ وَرَبَّ

ساتوں آسمانوں کے اور اس چیز کے کہ سایہ کئے ہوئے ہیں آسمان اس پر



الْاَرَضِیْنَ وَمَا اَقَلَّتْ وَرَبَّ الشَّیَاطِیْنِ

اور اے پروردگار زمینوں کے اور اس چیز کے کہ اٹھا رہی ہیں زمینیں اور اے پروردگار شیطانوں

وَمَا اَضَلَّتْ كُنْ لِّیْ جَارًا مِّنْ شَرِّ

کے اور ان کے کہ گمراہ کیا ہے شیطانوں نے ان کو، ہو میرے لئے پناہ دینے والا اپنی

خَلْقِكَ كُلِّهِمْ جَمِیْعًا اَنْ یَّفْرُطَ عَلَیَّ

ساری مخلوقات کی برائی سے اس سے کہ زیادتی کرے مجھ پر کوئی

اَحَدٌ مِّنْهُمْ اَوْ اَنْ یَّبْغِیَ عَزَّ جَارُكَ

ان میں سے یا ظلم کرے غالب ہے پناہ چاہنے والا تیرا

وَجَلَّ ثَنَاؤُكَ وَ لَآ اِلٰهَ غَیْرُكَ لَا

اور بزرگ ہے تعریف تیری اور نہیں کوئی معبود سوا تیرے ، نہیں

اِلٰهَ اَنْتَ ○ (ترمذی) اَللّٰهُمَّ اَسْلَمْتُ

کوئی معبود مگر تو اے اللہ مطیع کیا میں نے

نَفْسِیْ اِلَیْكَ وَوَجَّهْتُ وَجْهِیْ اِلَیْكَ

جان اپنی کو تیری طرف اور متوجہ کیا میں نے منہ اپنا طرف تیری

وَفَوَّضْتُ اَمْرِیْ اِلَیْكَ وَاَلْجَأْتُ ظَهْرِیْ

اور سونپا میں نے کام اپنا طرف تیری اور لگائی میں نے پیٹھ اپنی

اِلَیْكَ رَغْبَةً وَّرَهْبَةً اِلَیْكَ لَا مَلْجَاَ

طرف تیری، تیری رحمت کی خواہش اور تیرے عذاب سے ڈرتے ہوئے نہیں

وَلَا مَنْجَاَ مِنْكَ اِلَّا اِلَیْكَ ۔ اٰمَنْتُ

ہے کہیں پناہ اور نہ جگہ نجات کی سوا تیری بارگاہ کے ۔ ایمان لایا میں

بِكِتَابِكَ الَّذِیْ اَنْزَلْتَ وَبِنَبِیِّكَ

تیری کتاب پر جو اتاری تو نے اور تیرے نبی پر جو

الَّذِیْ اَرْسَلْتَ ○ (بخاری) اَللّٰهُمَّ اغْفِرْلِیْ خَطِیْئَتِیْ

بھیجا تو نے ۔ اے اللہ بخش دے مجھ کو خطا میری

وَجَهْلِیْ وَاِسْرَافِیْ فِیْ اَمْرِیْ وَمَا اَنْتَ

اور نادانی میری اور زیادتی میری میرے کام میں اور (وہ گناہ) جو تو

اَعْلَمُ بِهٖ مِنِّیْ ۔ اَللّٰهُمَّ اغْفِرْلِیْ هَزْلِیْ

مجھ سے زیادہ جانتا ہے ۔ اے اللہ بخش دے مجھ کو ہنسی سے کیے ہوئے گناہ



وَجِدِّیْ وَخَطَایَ وَعَمْدِیْ وَكُلُّ ذٰلِكَ

میرے اور قصداً کیے ہوئے اور بھول کر کیے ہوئے اور جان کر کیے ہوئے اور یہ

عِنْدِیْ ۔ اَللّٰهُمَّ اغْفِرْلِیْ مَا قَدَّمْتُ وَ

سب عیب میرے اندر ہیں۔ اے اللہ بخش دے مجھ کو جو گناہ پہلے کیے ہیں نے اور

مَا اَخَّرْتُ وَمَا اَسْرَرْتُ وَمَا اَعْلَنْتُ

جو پیچھے کیے ہیں میں نے اور جو پوشیدہ کیے میں نے اور جو علانیہ کیے میں نے

وَمَا اَنْتَ اَعْلَمُ بِهٖ مِنِّیْ اَنْتَ الْمُقَدِّمُ

اور وہ گناہ جو تو مجھ سے زیادہ جانتا ہے ۔ تو ہی آگے بڑھانے والا ہے اور

وَاَنْتَ الْمُؤَخِّرُ وَاَنْتَ عَلٰی كُلِّ شَیْءٍ

تو ہی پیچھے ہٹانے والا ہے اور تو ہر چیز پر

قَدِیْرٌ ○ (بخاری شریف) اَللّٰهُمَّ اغْفِرْلِیْ وَارْحَمْنِیْ

قادر ہے ۔ اے اللہ بخش مجھ کو اور رحم کر مجھ پر

وَاهْدِنِیْ وَعَافِنِیْ وَارْزُقْنِیْ ○ (صحیح مسلم) رَبِّ

اور ہدایت کر مجھ کو اور عافیت دے مجھ کو اور روزی دے مجھ کو۔ اے رب

أَعِنِّي وَلَا تُعِنْ عَلَيَّ وَانْصُرْنِي وَلَا تَنْصُرْ

میرے مدد کر میری اور نہ مدد کر دشمنوں کی خلاف میرے اور غلبہ دے مجھ کو اور نہ غلبہ دے

عَلَيَّ وَامْكُرْ لِي وَلَا تَمْكُرْ عَلَيَّ وَيَسِّرِ

انکو مجھ پر اور تدبیر کر میرے لئے اور نہ تدبیر کر ان کیلئے میرے نقصان پر اور آسان

الْهُدٰى لِي وَانْصُرْنِي عَلٰى مَنْ بَغٰى عَلَيَّ

کر ہدایت میرے لئے اور مدد کر میری اس پر جو ظلم کرے مجھ پر

رَبِّ اجْعَلْنِي لَكَ ذَكَّارًا لَكَ شَكَّارًا

اے رب میرے کر مجھ کو کہ ہوں میں تجھ کو بہت یاد کرنیوالا۔ تیرا بہت شکر

لَكَ رَهَّابًا لَكَ مِطْوَاعًا لَكَ مُخْبِتًا

کرنیوالا۔ تجھ سے بہت ڈرنے والا۔ تیری بہت اطاعت کرنیوالا تیرے لئے فروتنی کرنے

إِلَيْكَ أَوَّاهًا مُنِيبًا رَبِّ تَقَبَّلْ تَوْبَتِي

والا تیری طرف گڑگڑانے والا توبہ کرنے والا۔ اے رب میرے قبول کر توبہ میری

وَاغْسِلْ حَوْبَتِي وَأَجِبْ دَعْوَتِي وَثَبِّتْ

اور دھو گناہ میرے اور قبول کر دعا میری اور ثابت رکھ



حُجَّتِي وَسَدِّدْ لِسَانِي وَاهْدِ قَلْبِي وَ

دلیل میری اور سیدھی رکھ زبان میری اور ہدایت دے دل میرے کو اور

اسْلُلْ سَخِيمَةَ صَدْرِي ○ (ابوداؤد) اَللّٰهُمَّ

نکال دے کینہ میرے سینہ کا اے میرے اللہ

إِنِّي أَسْأَلُكَ مِنَ الْخَيْرِ كُلِّهِ عَاجِلِهِ

میں مانگتا ہوں تجھ سے تمام بھلائیاں دنیا کی

وَآجِلِهِ مَا عَلِمْتُ مِنْهُ وَمَا لَمْ أَعْلَمْ

اور آخرت کی جن کو میں جانتا ہوں اور جن کو میں نہیں جانتا اور

وَأَعُوذُ بِكَ مِنَ الشَّرِّ كُلِّهِ عَاجِلِهِ وَ

تیری پناہ چاہتا ہوں دنیا اور آخرت کی تمام برائیوں سے

آجِلِهِ مَا عَلِمْتُ مِنْهُ وَمَا لَمْ أَعْلَمْ اَللّٰهُمَّ

جن کو میں جانتا ہوں اور جن کو میں نہیں جانتا اے اللہ میں

إِنِّي أَسْأَلُكَ مِنْ خَيْرِ مَا سَأَلَكَ عَبْدُكَ

مانگتا ہوں تجھ سے وہ بھلائیاں جن کو مانگا تجھ سے تیرے بندے

وَنَبِيُّكَ وَأَعُوذُ بِكَ مِنْ شَرِّ مَا عَاذَ

اور تیرے نبی نے اور پناہ چاہتا ہوں تیری ان برائیوں سے جن سے پناہ

مِنْهُ عَبْدُكَ وَنَبِيُّكَ اَللّٰهُمَّ إِنِّي أَسْأَلُكَ

چاہی تیرے بندے اور تیرے نبی نے اے اللہ تحقیق میں مانگتا ہوں تجھ

الْجَنَّةَ وَمَا قَرَّبَ إِلَيْهَا مِنْ قَوْلٍ أَوْ

سے جنت اور ہر وہ بات یا عمل جو جنت کے قریب کرے ۔

عَمَلٍ وَأَعُوذُ بِكَ مِنَ النَّارِ وَمَا قَرَّبَ

اور پناہ چاہتا ہوں تیری دوزخ سے اور ہر اس بات یا عمل سے

إِلَيْهَا مِنْ قَوْلٍ أَوْ عَمَلٍ وَأَسْأَلُكَ أَنْ

جو دوزخ کے قریب کرے اور مانگتا ہوں تجھ سے کہ کر دے

تَجْعَلَ كُلَّ قَضَاءٍ لِّي خَيْرًا ○ (حاکم) اَللّٰهُمَّ

ہر فیصلہ تقدیر میرے حق میں بہتر اے میرے اللہ

اجْعَلْ أَوْسَعَ رِزْقِكَ عَلَيَّ عِنْدَ كِبَرِ سِنِّي

کشادہ رکھنا مجھ پر رزق اپنا میرے بڑھاپے



وَانْقِطَاعِ عُمُرِي ○ (حاکم) اَللّٰهُمَّ زِدْنَا وَلَا

اور میری عمر کے ختم ہونے تک اے اللہ تو ہم کو زیادہ دے اور

تَنْقُصْنَا وَأَكْرِمْنَا وَلَا تُهِنَّا وَأَعْطِنَا

گھٹا نہیں اور عزت دے ہم کو اور نہ ذلیل کر ہمیں اور عطا کر ہم کو

وَلَا تَحْرِمْنَا وَآثِرْنَا وَلَا تُؤْثِرْ عَلَيْنَا وَارْضِنَا

اور نہ محروم کر ہمیں اور غلبہ دے ہمیں دشمنوں پر اور نہ غالب کر ہم پر

وَارْضَ عَنَّا ○ (ترمذی) اَللّٰهُمَّ انْفَعْنِي بِمَا

(دشمنوں کو) اور راضی کر ہم کو اپنی رضا پر) اور راضی ہو ہم سے - اے اللہ نفع دے مجھ

عَلَّمْتَنِي وَعَلِّمْنِي مَا يَنْفَعُنِي وَزِدْنِي

کو ساتھ اس کے جو سکھایا تو نے مجھے اور سکھا مجھ کو جو نفع دے مجھ کو اور زیادہ

عِلْمًا ۔ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ عَلٰى كُلِّ حَالٍ

کر مجھے علم - سب تعریف اللہ ہی کے لئے ہے ہر حال میں

وَأَعُوذُ بِاللّٰهِ مِنْ حَالِ أَهْلِ النَّارِ ○

اور میں پناہ مانگتا ہوں ساتھ اللہ کے دوزخیوں کے حال سے

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ الْهُدٰی وَالتُّقٰی

اے اللہ تحقیق میں مانگتا ہوں تجھ سے ہدایت

وَالْعَفَافَ وَالْغِنٰی ○ (صحیح مسلم) اَللّٰهُمَّ

اور پرہیزگاری اور عفت اور (خلق سے) بے پروائی اے اللہ

اِنِّیْ اَسْئَلُكَ الصِّحَّةَ وَالْعِفَّةَ وَ

تحقیق میں مانگتا ہوں تجھ سے صحت (تندرستی) اور عفت اور دیانتداری

الْاَمَانَةَ وَحُسْنَ الْخُلُقِ وَالرِّضَاءَ بِالْقَدَرِ ○ (مشکوٰۃ)

اور خوش خلقی اور راضی رہنا تقدیر پر

اَللّٰهُمَّ طَهِّرْ قَلْبِیْ مِنَ النِّفَاقِ وَعَمَلِیْ

اے اللہ پاک کر دے دل میرا نفاق سے اور عمل میرا

مِنَ الرِّيَاءِ وَلِسَانِیْ مِنَ الْكِذْبِ

ریاء و نمود سے اور زبان میری جھوٹ سے

وَعَيْنِیْ مِنَ الْخِيَانَةِ فَاِنَّكَ تَعْلَمُ

اور آنکھ میری خیانت سے، بے شک تو جانتا ہے



خَائِنَةَ الْاَعْيُنِ وَمَا تُخْفِی الصُّدُوْرُ ○

آنکھوں کی خیانت اور دلوں کی چھپی باتیں۔ (بیہقی)

اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ سَرِيْرَتِیْ خَيْرًا مِّنْ عَلَانِيَتِیْ

اے اللہ کر دے میرے باطن کو اچھا میرے ظاہر سے

وَاجْعَلْ عَلَانِيَتِیْ صَالِحَةً۔ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ

اور کر دے میرے ظاہر کو بہت اچھا اے اللہ میں

اَسْئَلُكَ مِنْ صَالِحِ مَا تُؤْتِی النَّاسَ مِنَ

مانگتا ہوں تجھ سے اچھی چیز جو عطا کرتا ہے تو لوگوں کو

الْاَهْلِ وَالْمَالِ وَالْوَلَدِ غَيْرِ الضَّالِّ وَ

اہل اور مال اور اولاد سے جو نہ آپ گمراہ ہوں اور

لَا الْمُضِلِّ ○ (ترمذی) اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ حُبَّكَ

نہ دوسروں کو گمراہ کرنیوالے ہوں۔ اے اللہ میں مانگتا ہوں تجھ سے محبت تیری اور

وَحُبَّ مَنْ يُّحِبُّكَ وَالْعَمَلَ الَّذِیْ

محبت اس کی جو تجھ سے محبت کرتا ہے اور محبت اس عمل کی جو پہنچائے مجھ کو

يُبَلِّغُنِي حُبَّكَ. اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ حُبَّكَ اَحَبَّ

تیری محبت کو۔ اے اللہ کر محبت اپنی بہت پیاری میری طرف

اِلَيَّ مِنْ نَفْسِي وَ اَهْلِي وَمِنَ الْمَاءِ الْبَارِدِ ○ ترمذی

میری جان سے اور میرے اہل سے اور ٹھنڈے پانی سے

اَللّٰهُمَّ اَصْلِحْ لِي دِيْنِيَ الَّذِي هُوَ عِصْمَةُ

اے اللہ تو میرے دین کو سنوار دے جو حفاظت کرنے والا ہے میرے

اَمْرِي وَ اَصْلِحْ لِي دُنْيَايَ الَّتِي فِيْهَا مَعَاشِي

کام کی اور میری دنیا سنوار دے جس میں میری روزی ہے

وَ اَصْلِحْ لِي اٰخِرَتِيَ الَّتِي فِيْهَا مَعَادِي

اور میری آخرت سنوار دے جہاں میں نے لوٹ کر جانا ہے

وَاجْعَلِ الْحَيَاتَ زِيَادَةً لِّي فِي كُلِّ خَيْرٍ

اور بنا دے زندگی میری کو ہر بھلائی کی زیادتی کا سبب

وَّاجْعَلِ الْمَوْتَ رَاحَةً لِّي مِنْ كُلِّ

اور موت کو ہر برائی سے راحت کا



شَرٍّ ○ صحیح مسلم لَبَّيْكَ اللّٰهُمَّ لَبَّيْكَ اِنَّمَا

باعث غلام تیرے حضور حاضر ہے اے اللہ غلام حاضر ہے بیشک

الْخَيْرُ خَيْرُ الْاٰخِرَةِ ○ طبرانی اَللّٰهُمَّ اِنَّكَ

بھلائی۔ آخرت کی بھلائی ہی ہے اے اللہ بے شک تو

قُلْتَ اُدْعُوْنِي اَسْتَجِبْ لَكُمْ وَ اِنَّكَ

نے کہا ہے دعا کرو مجھ سے قبول کروں گا دعا تمہاری اور بیشک

لَا تُخْلِفُ الْمِيْعَادَ وَ اِنِّي اَسْئَلُكَ كَمَا

تو خلاف نہیں کرتا وعدہ کو اور تحقیق میں مانگتا ہوں تجھ سے جیسی کر

هَدَيْتَنِي لِلْاِسْلَامِ اَنْ لَّا تَنْزِعَهُ مِنِّي

ہدایت کی تو نے مجھ کو واسطے اسلام کے، نہ چھین لینا اس کو مجھ سے

حَتّٰى تَوَفَّانِي وَ اَنَا مُسْلِمٌ رَبِّ اغْفِرْ

یہاں تک کہ مارے تو مجھ کو درحالیکہ میں مسلمان ہوں۔ اے رب بخش

وَارْحَمْ اِنَّكَ اَنْتَ الْاَعَزُّ الْاَكْرَمُ ○ حصن حصین

اور رحم کر تحقیق تو غالب تر بزرگ تر ہے۔

اَللّٰھُمَّ اھْدِنِیْ بِالْھُدٰی وَنَقِّنِیْ بِالتَّقْوٰی

اے اللہ ہدایت کر مجھ کو سیدھی راہ کی اور پاک کر مجھ کو ساتھ تقویٰ کے

وَاغْفِرْلِیْ فِی الْاٰخِرَۃِ وَالْاُوْلٰی ○ (ابن ابی شیبہ)

اور بخش مجھ کو آخرت میں اور دنیا میں

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ عِلْمًا نَّافِعًا وَّرِزْقًا

اے اللہ میں مانگتا ہوں تجھ سے علم نفع دینے والا اور رزق

وَّاسِعًا وَّشِفَآءً مِّنْ کُلِّ دَآءٍ ○ (مستدرک حاکم)

کشادہ اور شفاء ہر مرض سے

اَللّٰھُمَّ اَنْتَ عَضُدِیْ وَنَصِیْرِیْ بِکَ

اے اللہ تو ہی میرا قوت بازو ہے اور میرا مددگار ہے ساتھ تیری مدد کے

اَحُوْلُ وَبِکَ اَصُوْلُ وَبِکَ اُقَاتِلُ ○ (ترمذی)

قوت حاصل کرتا ہوں اور تیری ہی مدد سے (دشمن پر) حملہ کرتا ہوں اور تیری توفیق سے لڑتا ہوں

وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِکَ ۔ اَللّٰھُمَّ

اور نہیں ہے بچنا (گناہ) سے اور نہ طاقت (نیکی کی) مگر ساتھ تیرے ۔ اے اللہ



اِنَّا نَجْعَلُکَ فِیْ نُحُوْرِھِمْ وَنَعُوْذُ بِکَ

ہم تجھ ہی کو دشمنوں کے سینوں کے سامنے کرتے ہیں اور تجھ سے پناہ مانگتے ہیں

مِنْ شُرُوْرِھِمْ ○ (ابوداؤد) اَللّٰھُمَّ مُنْزِلَ

ان کے شر سے ۔ اے اللہ اتارنے والے

الْکِتَابِ وَمُجْرِیَ السَّحَابِ وَھَازِمَ

کتاب کے اور چلانے والے بادل کے اور شکست دینے والے

الْاَحْزَابِ اھْزِمْھُمْ وَانْصُرْنَا عَلَیْھِمْ ○ (بخاری)

لشکروں کے ، شکست دے ان کو اور مدد دے ہم کو ان پر

اَللّٰھُمَّ اسْتُرْ عَوْرَاتِنَا وَاٰمِنْ رَوْعَاتِنَا ○ (احمد)

اے اللہ ڈھانپ عیب ہمارے اور امن دے ہم کو گھبراہٹوں سے

اَللّٰھُمَّ رَحْمَتَکَ اَرْجُوْا فَلَا تَکِلْنِیْ

اے اللہ تیری رحمت کا امیدوار ہوں ۔ پس نہ حوالے کر مجھ کو

اِلٰی نَفْسِیْ طَرْفَۃَ عَیْنٍ وَّاَصْلِحْ لِیْ

میرے نفس کے ایک لحظہ اور سنوار دے سب

شَأْنِي كُلَّهُ لَا إِلٰهَ إِلَّا أَنْتَ ۝ (ابوداود) اَللّٰهُمَّ

کام میرے ، نہیں کوئی معبود سوا تیرے اے اللہ

لَكَ الْحَمْدُ كُلُّهُ لَا قَابِضَ لِمَا بَسَطْتَ

تیرے ہی لئے ہے سب تعریف پوری۔ نہیں کوئی تنگ کرنیوالا جس کو تو فراخ کرے

وَلَا بَاسِطَ لِمَا قَبَضْتَ وَلَا هَادِيَ لِمَنْ

اور نہیں فراخ کرنے والا کوئی۔ جس کو تو تنگ کرے اور نہیں کوئی راہ دکھانے والا

أَضْلَلْتَ وَلَا مُضِلَّ لِمَنْ هَدَيْتَ وَلَا

جس کو تو گمراہ کرے اور نہیں کوئی گمراہ کرنے والا جس کو تو راہ دکھائے اور نہیں

مُعْطِيَ لِمَا مَنَعْتَ وَلَا مَانِعَ لِمَا أَعْطَيْتَ

کوئی دینے والا روزی جسکو تو نہ دے اور نہیں کوئی روکنے والا جس کو تو دے

وَلَا مُقَرِّبَ لِمَا بَاعَدْتَ وَلَا مُبَاعِدَ

اور نہیں کوئی قریب کرنے والا جسکو دور کرے تو (رحمت سے)، اور نہیں کوئی

لِمَا قَرَّبْتَ - اَللّٰهُمَّ ابْسُطْ عَلَيْنَا مِنْ

(رحمت سے)، دور کرنیوالا جسکو تو قریب کرے - اے اللہ فراخ کر ہم پر



بَرَكَاتِكَ وَرَحْمَتِكَ وَفَضْلِكَ وَرِزْقِكَ

برکتیں اپنی اور رحمت اپنی اور فضل اپنا اور رزق اپنا

اَللّٰهُمَّ إِنِّي أَسْأَلُكَ النَّعِيمَ الْمُقِيمَ

اے اللہ تحقیق میں مانگتا ہوں تجھ سے نعمت ہمیشہ رہنے والی

الَّذِي لَا يَحُولُ وَلَا يَزُولُ - اَللّٰهُمَّ

جو نہ بگڑے اور نہ جاتی رہے - اے اللہ

إِنِّي أَسْأَلُكَ الْأَمْنَ يَوْمَ الْخَوْفِ

تحقیق میں مانگتا ہوں امن ، خوف کے دن

اَللّٰهُمَّ إِنِّي عَائِذٌ بِكَ مِنْ شَرِّ مَا

اے اللہ تحقیق میں پناہ مانگتا ہوں ساتھ تیرے اس چیز کی برائی سے جو

أَعْطَيْتَنَا وَمِنْ شَرِّ مَا مَنَعْتَنَا - اَللّٰهُمَّ

تو نے ہم کو دی [1] اور اس چیز کی برائی سے جو تو نے ہم کو نہیں دی - اے اللہ

حَبِّبْ إِلَيْنَا الْإِيمَانَ وَزَيِّنْهُ فِي

ہم کو ایمان محبوب کر اور آراستہ کر اسے

[1] حاشیہ صفحہ ۱۳۰ پر

قُلُوْبِنَا وَكَرِّهْ اِلَيْنَا الْكُفْرَ وَالْفُسُوْقَ

ہمارے دلوں میں اور ناپسند کر ہم کو کافر ہونا اور فاسق ہونا

وَالْعِصْيَانَ وَاجْعَلْنَا مِنَ الرَّاشِدِيْنَ

اور نافرمان ہونا۔ اور کر ہم کو ہدایت والوں میں سے

اَللّٰهُمَّ تَوَفَّنَا مُسْلِمِيْنَ وَاَلْحِقْنَا بِالصّٰلِحِيْنَ

اے اللہ مار ہم کو مسلمان، اور ملا ہم کو ساتھ نیکوکاروں کے

غَيْرَ خَزَايَا وَلَا مَفْتُوْنِيْنَ. اَللّٰهُمَّ قَاتِلِ

ایسی حالت میں کہ نہ خوار ہوں ہم اور نہ فتنہ زدہ۔ اے اللہ مار

(۱ے حاشیہ ص۱۲۹) اللہ کی دی ہوئی چیزوں میں برائی بھی ہوسکتی ہے مثلاً مال، اس سے تکبر بھی آجاتا ہے۔ پھر اگر مال سے زکوٰۃ نہ دی جائے تو یہی مال دوزخ میں لیجائے گا۔ ایسے ہی اللہ کی اور بہت سی دی ہوئی چیزیں ہیں۔ اگر ان کو اللہ کی مرضی کے مطابق استعمال کریں گے۔ تو سعادت اور خوش بختی ہے۔ اور اگر ان کا ناجائز استعمال کریں گے تو آدمی کے لئے شر بن جائیں گی۔

(۲ے حاشیہ ص۱۲۵) بعض ایسی چیزیں ہیں۔ جن سے آدمی محروم ہوتا ہے تو یہ محروم آدمی ان چیزوں کو دوسرے کے پاس دیکھ کر کڑھتا اور حسد کرتا ہے یہ کڑھنا اور حسد کرنا اس چیز کا شر ہے جو نہیں ملی۔ اس سے پناہ مانگی گئی ہے۔



الْكَفَرَةَ الَّذِيْنَ يُكَذِّبُوْنَ رُسُلَكَ

کافروں کو جو جھٹلاتے ہیں تیرے رسولوں کو۔

وَيَصُدُّوْنَ عَنْ سَبِيْلِكَ وَاجْعَلْ عَلَيْهِمْ

اور روکتے ہیں لوگوں کو تیری راہ سے اور کر ان پر

رِجْزَكَ وَعَذَابَكَ اِلٰهَ الْحَقِّ اٰمِيْنَ ○ (نسائی)

عذاب اپنا اور ہلاکی اپنی۔ اے سچے معبود یہ دعا قبول کر۔

اٰئِبُوْنَ تَائِبُوْنَ عَابِدُوْنَ لِرَبِّنَا حَامِدُوْنَ ○ (بخاری)

ہم پھرنے والے ہیں، توبہ کرنے والے ہیں۔ بندگی کرنے والے ہیں واسطے اپنے پروردگار

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْعَظِيْمُ الْحَلِيْمُ - لَآ

کے حمد کرنے والے ہیں۔ نہیں کوئی معبود مگر اللہ بزرگ بردبار۔ نہیں

اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ

کوئی معبود مگر اللہ پروردگار عرش عظیم کا۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَرَبُّ

نہیں کوئی معبود مگر اللہ پروردگار آسمانوں کا اور پروردگار

الْاَرْضِ وَرَبُّ الْعَرْشِ الْكَرِيْمِ ○ (بخاری)

زمین کا اور پروردگار عرش بزرگ کا

وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ○ (صحیح مسلم) اَللّٰهُمَّ

اور سب تعریف اللہ کیلئے ہے جو پروردگار سب جہانوں کا ہے۔ اے اللہ

اِنِّيْ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ شَرِّ عِبَادِكَ ○ (حصن حصین)

تحقیق میں پناہ چاہتا ہوں تجھ سے تیرے بندوں کے شر سے

اَللّٰهُ اللّٰهُ رَبِّيْ لَا اُشْرِكُ بِهٖ شَيْئًا ○ (ابوداؤد)

اللہ (بیشک) اللہ ہی ہے رب میرا نہیں شریک کرتا ہوں میں ساتھ اسکے کسی چیز کو

تَوَكَّلْتُ عَلَى الْحَيِّ الَّذِيْ لَا يَمُوْتُ

بھروسہ کیا میں نے اوپر (اس) زندہ ذات کے جو نہ مرے

وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ لَمْ يَتَّخِذْ وَلَدًا وَّ

اور سب تعریف ہے واسطے اللہ کے جس نے نہیں پکڑی اولاد اور

لَمْ يَكُنْ لَّهٗ شَرِيْكٌ فِي الْمُلْكِ وَلَمْ

نہیں ہے اسکا کوئی شریک بادشاہت میں۔ اور نہیں



يَكُنْ لَّهٗ وَلِيٌّ مِّنَ الذُّلِّ وَكَبِّرْهُ تَكْبِيْرًا ○ (سورۃ اسراء)

ہے اسکے لئے دوست ذلت سے بچانے والا اور بڑائی کرا سکی بہت سی بڑائی

يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ بِرَحْمَتِكَ اَسْتَغِيْثُ ○ (حصن حصین)

اے سدا زندہ اے سب کے تھامنے والے ساتھ رحمت تیری کے میں فریاد کرتا ہوں

اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ عَبْدُكَ وَابْنُ عَبْدِكَ وَابْنُ

اے اللہ میں بندہ تیرا ہوں اور بیٹا تیرے بندے کا ہوں اور بیٹا

اَمَتِكَ نَاصِيَتِيْ بِيَدِكَ مَاضٍ فِيَّ

تیری لونڈی کا ہوں ۱؎ پیشانی میری تیرے ہاتھ میں ہے ۲؎ جاری ہے میرے حق میں

حُكْمُكَ عَدْلٌ فِيَّ قَضَاؤُكَ اَسْئَلُكَ بِكُلِّ

حکم تیرا ۳؎ عدل ہے میرے حق میں فیصلہ تیرا۔ مانگتا ہوں میں تجھ سے ساتھ

اِسْمٍ هُوَ لَكَ سَمَّيْتَ بِهٖ نَفْسَكَ اَوْ

ہر نام کے کہ وہ ثابت ہے تیرے لئے (اور) اس سے تو نے اپنی ذات کا نام رکھا ہے

۱؎ یعنی میں پورا پورا تیرے بس میں ہوں ۲؎ تیرے آگے دم نہیں مار سکتا ۳؎ یعنی تیرے حکم کو توقف نہیں۔ تو جو چاہے سو کرے ۳؎ یعنے میرے معاملہ میں تیری تقدیر عدل ہے جو فیصلہ تو میرے بارے میں کرے۔ انصاف ہی انصاف ہے۔

اَنْزَلْتَهٗ فِیْ كِتَابِكَ اَوْ عَلَّمْتَهٗ اَحَدًا

تونے اس کو اپنی کتاب میں نازل کیا یا سکھایا تونے اسکو اپنی مخلوق میں

مِنْ خَلْقِكَ اَوِ اسْتَاْثَرْتَ بِهٖ فِیْ عِلْمِ

سے کسی کو یا پسند کیا ہے تونے اس کو نزدیک اپنے علم

الْغَیْبِ عِنْدَكَ اَنْ تَجْعَلَ الْقُرْاٰنَ الْعَظِیْمَ

غیب میں یہ کہ بنا دے تو قرآن بزرگ کو

رَبِیْعَ قَلْبِیْ وَنُوْرَ بَصَرِیْ وَجِلَاءَ حُزْنِیْ

بہار میرے دل کی اور روشنی میری آنکھوں کی اور دور کرنیوالا میرے غم کا

وَذَهَابَ هَمِّیْ ○ (حاکم) لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ

اور لے جانے والا میرے رنج کا نہیں کوئی لائق عبادت کے مگر اللہ

الْحَلِیْمُ الْكَرِیْمُ سُبْحَانَ اللّٰهِ رَبِّ

تحمل کرنے والا عزت والا، پاک ہے اللہ پروردگار

الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ

عرش عظیم کا اور سب تعریف اللہ کو ہے جو پالنے والا ہے



الْعَالَمِیْنَ اَسْئَلُكَ مُوْجِبَاتِ رَحْمَتِكَ

سب جہانوں کا، مانگتا ہوں میں تجھ سے وہ کام جو سبب ہیں تیری رحمت کے

وَعَزَائِمَ مَغْفِرَتِكَ وَالْغَنِیْمَةَ مِنْ

اور موجب ہیں تیری بخشش کے اور (مانگتا ہوں) غنیمت

كُلِّ بِرٍّ وَّالسَّلَامَةَ مِنْ كُلِّ اِثْمٍ

ہر نیکی سے اور سلامتی ہر گناہ سے،

لَا تَدَعْ لِیْ ذَنْبًا اِلَّا غَفَرْتَهٗ وَلَا

نہ چھوڑ میرا کوئی گناہ، مگر بخش دے اس کو، اور نہ

هَمًّا اِلَّا فَرَّجْتَهٗ وَلَا حَاجَةً هِیَ

کوئی غم مگر دور کر اس کو اور نہ کوئی حاجت کہ وہ

لَكَ رِضًا اِلَّا قَضَیْتَهَا یَا اَرْحَمَ

تیری مرضی کے موافق ہو مگر پوری کر تو اس کو اے مہربان

الرَّاحِمِیْنَ ○ (ترمذی)

سب مہربانوں کے

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ

اے اللہ رحمت بھیج اوپر محمدؐ کے اور اوپر آل محمدؐ کے

مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ وَ

جیسے رحمت بھیجی تو نے اوپر ابراہیم کے اور

عَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ○

اوپر آل ابراہیم کے بیشک تو تعریف کیا گیا بزرگ ہے

اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى

اے اللہ برکت بھیج اوپر محمدؐ کے اور اوپر

اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰى

آل محمدؐ کے جیسے برکت بھیجی تو نے اوپر ابراہیم

اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ

کے اور اوپر آل ابراہیم کے

اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ○

بیشک تو تعریف کیا گیا بزرگ ہے۔



منزل تیسری

دوشنبہ

مجھے آہ و فغانِ نیم شب کا پھر پیام آیا
تھم اے راہرو کہ شاید پھر کوئی مشکل مقام آیا



## منزل تیسری ——— دوشنبہ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

شروع ساتھ نام اللہ بخشش کرنے والے مہربان کے

اَللّٰھُمَّ اَلِّفْ بَیْنَ قُلُوْبِنَا وَاَصْلِحْ

اے اللہ الفت ڈال درمیان ہمارے دلوں کے اور اصلاح کر

ذَاتَ بَیْنِنَا وَاھْدِنَا سُبُلَ السَّلَامِ

درمیان ہمارے اور دکھا ہم کو راستے سلامتی کے اور نجات دے ہم

وَنَجِّنَا مِنَ الظُّلُمٰتِ اِلَی النُّوْرِ وَجَنِّبْنَا

کو گناہوں کے اندھیروں سے طرف ہدایت کی روشنی کے اور بچا ہم کو گناہوں

الْفَوَاحِشَ مَا ظَھَرَ مِنْھَا وَمَا بَطَنَ وَ

سے جو کچھ ظاہر ہوئے ان میں سے اور جو کچھ چھپے ہیں اور برکت دے

بَارِكْ لَنَا فِیْ اَسْمَاعِنَا وَاَبْصَارِنَا وَقُلُوْبِنَا

ہمارے لئے ہماری سماعتوں اور ہماری بینائیوں میں اور ہمارے دلوں میں

وَاَزْوَاجِنَا وَذُرِّيّٰتِنَا وَتُبْ عَلَيْنَا اِنَّكَ

اور ہماری بیبیوں میں اور ہماری اولاد میں اور قبول کر توبہ ہماری تحقیق تو ہی

اَنْتَ التَّوَّابُ الرَّحِيْمُ وَاجْعَلْنَا شَاكِرِيْنَ

توبہ قبول کرنے والا مہربان ہے۔ اور کر ہم کو شکر کرنے والا اپنی

لِنِعْمَتِكَ مُثْنِيْنَ بِهَا قَابِلِيْهَا وَاَتِمَّهَا

نعمت کا۔ تعریف کرنے والا اسکا۔ قبول کرنیوالا اسکا اور پوری کر اسکو

عَلَيْنَا ○ (ابوداؤد) اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لَنَا وَارْحَمْنَا وَارْضَ

ہم پر۔ اے اللہ بخشش ہم کو اور رحم کر ہم پر اور راضی ہو

عَنَّا وَتَقَبَّلْ مِنَّا وَاَدْخِلْنَا الْجَنَّةَ وَنَجِّنَا

ہم سے اور قبول کر ہم سے اور داخل کر ہم کو جنت میں اور نجات دے

مِنَ النَّارِ وَاَصْلِحْ لَنَا شَاْنَنَا كُلَّهٗ ○ ابوداؤد

ہم کو آگ سے اور سنوار دے ہمارے لئے سب کام ہمارے۔

اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ الثَّبَاتَ فِي الْاَمْرِ

اے اللہ تحقیق میں مانگتا ہوں تجھ سے ثابت رہنا امر دین میں



وَاَسْئَلُكَ عَزِيْمَةَ الرُّشْدِ وَاَسْئَلُكَ

اور مانگتا ہوں تجھ سے پختہ ہدایت اور مانگتا ہوں تجھ سے

شُكْرَ نِعْمَتِكَ وَحُسْنَ عِبَادَتِكَ وَاَسْئَلُكَ

شکر تیری نعمت کا اور خوبی تیری عبادت کی اور مانگتا ہوں تجھ سے

لِسَانًا صَادِقًا وَّقَلْبًا سَلِيْمًا وَّخُلُقًا

زبان سچی اور دل سلامت (برے عقائد سے) اور عادتیں

مُّسْتَقِيْمًا وَّاَعُوْذُبِكَ مِنْ شَرِّ مَا تَعْلَمُ

راستبازی کی اور پناہ مانگتا ہوں میں تجھ سے اس چیز کی برائی سے کہ جانتا

وَاَسْئَلُكَ مِنْ خَيْرِ مَا تَعْلَمُ وَاَسْتَغْفِرُكَ

ہے تو اور مانگتا ہوں تجھ سے بھلائی اس چیز کی کہ جانتا ہے تو اور بخشش مانگتا

مِمَّا تَعْلَمُ اِنَّكَ اَنْتَ عَلَّامُ الْغُيُوْبِ ○ (ترمذی)

ہوں تجھ سے اس گناہ سے کہ جانتا ہے تو بیشک تو ہی غیبوں کا جاننے والا ہے

اَللّٰهُمَّ اقْسِمْ لَنَا مِنْ خَشْيَتِكَ مَا تَحُوْلُ

اے اللہ نصیب کر ہم کو خوف اپنے سے وہ چیز کہ حائل ہو تو بسبب اسکے

بِهِ بَيْنَنَا وَبَيْنَ مَعَاصِيكَ وَمِنْ

درمیان ہمارے اور درمیان گناہوں اپنے کے اور نصیب کر

طَاعَتِكَ مَا تُبَلِّغُنَا بِهِ جَنَّتَكَ وَ

ہم کو طاعت اپنی کہ پہنچائے تو ہم کو بسبب اسکے بہشت اپنے میں اور

مِنَ الْيَقِينِ مَا تُهَوِّنُ بِهِ عَلَيْنَا مُصِيبَاتِ

نصیب کر یقین سے کہ آسان کرے تو بسبب اس کے ہم پر مصیبتیں دنیا

الدُّنْيَا وَمَتِّعْنَا بِأَسْمَاعِنَا وَأَبْصَارِنَا وَ

کی اور فائدہ مند کر ہم کو ساتھ شنوائیوں ہماری کے اور بینائیوں ہماری کے

قُوَّتِنَا مَا أَحْيَيْتَنَا وَاجْعَلْهُ الْوَارِثَ

اور قوت ہماری کے جب تک تو زندہ رکھے ہم کو اور کر فائدہ مندی کو وارث

مِنَّا وَاجْعَلْ ثَارَنَا عَلَى مَنْ ظَلَمَنَا وَانْصُرْنَا

ہمارا اور کر غصہ ہمارا اس پر جس نے ظلم کیا ہم پر اور مدد دے ہم کو

عَلَى مَنْ عَادَانَا وَلَا تَجْعَلْ مُصِيبَتَنَا

اس پر کہ دشمن رکھے ہم کو اور نہ کر مصیبت ہماری



فِي دِينِنَا وَلَا تَجْعَلِ الدُّنْيَا أَكْبَرَ

دین ہمارے میں اور نہ کر دنیا کو بہت بڑا

هَمِّنَا وَلَا مَبْلَغَ عِلْمِنَا وَلَا تُسَلِّطْ عَلَيْنَا

غم ہمارا اور نہ نہایت علم ہمارے کی اور نہ مسلط کر ہم پر

مَنْ لَا يَرْحَمُنَا ○ (ترمذی) اَللّٰهُمَّ أَلْهِمْنِي

اس کو جو نہ رحم کرے ہم پر اے اللہ ڈال میرے دل میں

رُشْدِي وَأَعِذْنِي مِنْ شَرِّ نَفْسِي ○ (ترمذی)

ہدایت میری اور بچا مجھ کو میرے نفس کی برائی سے

اَللّٰهُمَّ قِنِي شَرَّ نَفْسِي وَاعْزِمْ لِي عَلَى

اے اللہ بچا مجھ کو میرے نفس کی برائی سے اور حکم کر میرے لئے

رُشْدِ أَمْرِي - اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِي مَا أَسْرَرْتُ

میرے کام کی بھلائی پر۔ اے اللہ بخش مجھ کو وہ گناہ کہ پوشیدہ کئے میں نے

وَمَا أَعْلَنْتُ وَمَا أَخْطَأْتُ وَمَا عَمَدْتُ

اور ظاہر کئے میں نے اور چوک کر کئے میں نے اور جو جان کر کئے میں نے

وَمَا جَهِلْتُ ○ (مستدرک حاکم) أَسْأَلُ اللّٰهَ الْعَافِيَةَ

اور نادانی سے کئے ہیں نے مانگتا ہوں میں اللہ سے عافیت

فِي الدُّنْيَا وَالْآخِرَةِ ○ (ترمذی) اَللّٰهُمَّ إِنِّي أَسْأَلُكَ

دنیا میں اور آخرت میں اے اللہ تحقیق میں مانگتا ہوں

فِعْلَ الْخَيْرَاتِ وَتَرْكَ الْمُنْكَرَاتِ وَ

تجھ سے توفیق نیکیوں کے کرنے کی اور برائیوں کے چھوڑنے کی اور

حُبَّ الْمَسَاكِينِ وَأَنْ تَغْفِرَ لِي وَتَرْحَمَنِي

محبت مسکینوں کی اور یہ کہ بخشے تو مجھ کو اور رحم کرے تو مجھ پر

وَإِذَا أَرَدْتَ بِقَوْمٍ فِتْنَةً فَتَوَفَّنِي غَيْرَ

اور جب چاہے تو کسی قوم کے ساتھ فتنہ تو مار مجھ کو ایسے کہ میں

مَفْتُونٍ ۞ أَسْأَلُكَ حُبَّكَ وَحُبَّ مَنْ

فتنہ میں نہ پڑوں اور مانگتا ہوں تجھ سے محبت تیری اور اسکی جو محبت

يُحِبُّكَ وَحُبَّ عَمَلٍ يُقَرِّبُ إِلَى حُبِّكَ ○ (ترمذی)

کرتا ہے تجھ سے اور محبت اس عمل کی کہ نزدیک کرے تیری محبت کی طرف



اَللّٰهُمَّ ارْزُقْنِي حُبَّكَ وَحُبَّ مَنْ يَنْفَعُنِي

اے اللہ نصیب کر مجھ کو محبت اپنی اور محبت اس شخص کی کہ نفع دے مجھ کو

حُبُّهُ عِنْدَكَ، اَللّٰهُمَّ فَكَمَا رَزَقْتَنِي مِمَّا

محبت اسکی تیرے نزدیک اے اللہ پس جیسے کہ نصیب کی تو نے مجھ کو وہ چیز کہ

أُحِبُّ فَاجْعَلْهُ قُوَّةً لِي فِيمَا تُحِبُّ اَللّٰهُمَّ

دوست رکھتا ہوں میں پس کر اسکو سبب میری قوت کا اس چیز میں کہ دوست رکھتا ہے تو

مَا زَوَيْتَ عَنِّي مِمَّا أُحِبُّ فَاجْعَلْهُ فَرَاغًا

اے اللہ اور وہ چیز کہ باز رکھی تو نے مجھ سے اس چیز سے کہ دوست رکھتا ہوں پس کر اس کو

فِيمَا تُحِبُّ ○ (ترمذی) اَللّٰهُمَّ مَتِّعْنِي بِسَمْعِي وَ

سبب میری فراغت کا بیچ اس چیز کے کہ دوست رکھتا ہے تو اے اللہ فائدہ مند کر مجھ کو ساتھ میری

بَصَرِي وَاجْعَلْهُمَا الْوَارِثَ مِنِّي وَ

سماعت کے اور ساتھ میری بینائی کے اور کر ان کو وارث مجھ سے اور

انْصُرْنِي عَلَى مَنْ يَظْلِمُنِي وَخُذْ مِنْهُ

مدد دے مجھ کو اس شخص پر کہ ظلم کرے مجھ پر اور لے اس سے

بِشَارَۃً ○ یَا مُقَلِّبَ الْقُلُوْبِ ثَبِّتْ قَلْبِیْ (ترمذی)

بدلہ میرا — اے دلوں کے پھیرنے والے ثابت رکھ دل میرا

عَلٰی دِیْنِکَ ○ (ترمذی نسائی) اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ اِیْمَانًا

اپنے دین پر — اے اللہ تحقیق میں مانگتا ہوں تجھ سے وہ ایمان

لَا یَرْتَدُّ وَنَعِیْمًا لَّا یَنْفَدُ وَمُرَافَقَۃَ نَبِیِّنَا

جو پھر نہ جائے اور وہ نعمت جو فنا نہ ہو اور رفاقت نبی اپنے

مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ فِیْ اَعْلٰی

حضرت محمد صلے اللہ علیہ وسلم کی جنت خلد کے اعلے

دَرَجَۃِ الْجَنَّۃِ الْخُلْدِ ○ (نسائی) اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ

درجہ میں — اے اللہ تحقیق میں مانگتا ہوں

صِحَّۃً فِیْ اِیْمَانٍ وَّاِیْمَانًا فِیْ حُسْنِ خُلُقٍ

تجھ سے صحت ایمان میں اور ایمان اچھے خلق میں اور

وَنَجَاحًا تَتْبَعُہٗ فَلَاحًا وَّرَحْمَۃً مِّنْکَ وَ

مراد پانا جسکے پیچھے تو رستگاری لائے اور مانگتا ہوں تجھ سے



عَافِیَۃً وَّمَغْفِرَۃً مِّنْکَ وَرِضْوَانًا ○ (نسائی) اَللّٰھُمَّ

رحمت اور عافیت اور بخشش تجھ سے اور خوشنودی — اے اللہ

بِعِلْمِکَ الْغَیْبَ وَقُدْرَتِکَ عَلَی الْخَلْقِ

ساتھ اپنے علم غیب کے اور ساتھ اپنی قدرت کے اوپر خلق کے

اَحْیِنِیْ مَا عَلِمْتَ الْحَیٰوۃَ خَیْرًا لِّیْ وَتَوَفَّنِیْ

زندہ رکھ مجھ کو جب تک جانے تو زندگی کو بہتر میرے لئے اور وفات

اِذَا عَلِمْتَ الْوَفَاۃَ خَیْرًا لِّیْ - اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ

دے مجھ کو جب جانے تو وفات کو بہتر میرے لئے اے اللہ میں

اَسْئَلُکَ خَشْیَتَکَ فِی الْغَیْبِ وَالشَّھَادَۃِ

مانگتا ہوں تجھ سے خوف تیرا باطن اور ظاہر میں

وَاَسْئَلُکَ کَلِمَۃَ الْحَقِّ فِی الرِّضَا وَالْغَضَبِ

اور مانگتا ہوں میں تجھ سے کلمہ حق کہنا حالت خوشی میں اور غضب

وَاَسْئَلُکَ الْقَصْدَ فِی الْفَقْرِ وَالْغِنٰی

میں اور مانگتا ہوں میں تجھ سے میانہ روی بیچ محتاجگی اور کشادگی کے

وَاَسْئَلُكَ نَعِيْمًا لَّا يَنْفَدُ وَقُرَّةَ عَيْنٍ

اور مانگتا ہوں تجھ سے وہ نعمت کہ نہ فنا ہو اور ٹھنڈک آنکھ کی

لَّا يَنْقَطِعُ وَاَسْئَلُكَ الرِّضَا بَعْدَ الْقَضَاءِ

کہ موقوف نہ ہو اور مانگتا ہوں تجھ سے راضی ہونا پیچھے قضاء کے

وَبَرْدَ الْعَيْشِ بَعْدَ الْمَوْتِ وَلَذَّةَ النَّظَرِ

اور ٹھنڈک زندگی کی پیچھے مرنے کے، اور لذت دیکھنے کی

اِلٰى وَجْهِكَ وَالشَّوْقَ اِلٰى لِقَائِكَ فِيْ غَيْرِ

طرف تیرے چہرے کے اور شوق تیری ملاقات کا، بغیر

ضَرَّاءَ مُضِرَّةٍ وَفِتْنَةٍ مُّضِلَّةٍ - اَللّٰهُمَّ

کسی تکلیف کے جو نقصان پہنچائے اور بغیر فتنہ کے جو گمراہ کرے اے

زَيِّنَّا بِزِيْنَةِ الْاِيْمَانِ وَاجْعَلْنَا هُدَاةً

اللہ آراستہ کر ہم کو ساتھ زینت ایمان کے اور کر ہم کو راہ دکھانے

مُّهْتَدِيْنَ ۝ (ن، ابی، طبرانی) اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ

والے راہ پانے والے اے اللہ تحقیق میں مانگتا ہوں تجھ سے



مِنَ الْخَيْرِ كُلِّهٖ عَاجِلِهٖ وَاٰجِلِهٖ مَا عَلِمْتُ

تمام بھلائیاں دنیا کی اور آخرت کی جو کچھ کہ میں جانتا ہوں ان

مِنْهُ وَمَا لَمْ اَعْلَمْ وَاَعُوْذُ بِكَ مِنَ الشَّرِّ

سے اور جو کچھ کہ نہیں جانتا ہوں میں اور پناہ مانگتا ہوں تجھ سے

كُلِّهٖ عَاجِلِهٖ وَاٰجِلِهٖ مَا عَلِمْتُ مِنْهُ

دنیا اور آخرت کی تمام برائیوں سے جو کچھ کہ میں جانتا ہوں ان سے

وَمَا لَمْ اَعْلَمْ ۝ (ابن ماجہ) اَللّٰهُمَّ اَحْسِنْ عَاقِبَتَنَا

اور جو کچھ کہ نہیں جانتا ہوں میں اے اللہ اچھا کر انجام ہمارا

فِي الْاُمُوْرِ كُلِّهَا وَاَجِرْنَا مِنْ

سب کاموں میں اور بچا ہم کو

خِزْيِ الدُّنْيَا وَعَذَابِ الْاٰخِرَةِ ۝ (حاکم)

دنیا کی رسوائی اور آخرت کے عذاب سے

اَللّٰهُمَّ احْفَظْنِيْ بِالْاِسْلَامِ قَائِمًا وَّ

اے اللہ نگاہ رکھ مجھ کو ساتھ اسلام کے کھڑے ہونے کی حالت میں اور

احْفَظْنِی بِالْاِسْلَامِ قَاعِدًا وَّاحْفَظْنِی

نگاہ رکھ مجھ کو ساتھ اسلام کے بیٹھے ہوئے اور نگاہ رکھ مجھ کو

بِالْاِسْلَامِ رَاقِدًا وَّلَا تُشْمِتْ بِیْ عَدُوًّا

ساتھ اسلام کے سوتے ہوئے اور نہ خوش کر میری مصیبت پر دشمن

وَّلَا حَاسِدًا۔ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ مِنْ

کو اور نہ حاسد کو اے اللہ تحقیق میں مانگتا ہوں تجھ سے ہر

کُلِّ خَیْرٍ خَزَائِنُہٗ بِیَدِکَ۔ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ

بھلائی کہ خزانے اس کے تیرے ہاتھ میں ہیں۔ اے اللہ تحقیق میں

اَعُوْذُبِکَ مِنْ شَرِّ مَا اَنْتَ اٰخِذٌ

پناہ مانگتا ہوں تجھ سے برائی اس چیز کی سے کہ تو پکڑنے والا

بِنَاصِیَتِہٖ وَ اَسْئَلُکَ مِنَ الْخَیْرِ

ہے بال اسکی پیشانی کے اور مانگتا ہوں تجھ سے تمام بھلائیاں

الَّذِیْ ھُوَ بِیَدِکَ۔ اَللّٰھُمَّ اِنَّا نَسْئَلُکَ

جو تیرے ہاتھ میں ہیں اے اللہ تحقیق ہم مانگتے ہیں تجھسے اعمال کہ واجب کریں



مُوْجِبَاتِ رَحْمَتِکَ وَعَزَائِمَ مَغْفِرَتِکَ وَ

تیری رحمت کو اور لازم کریں تیری بخشش اور

السَّلَامَۃَ مِنْ کُلِّ اِثْمٍ وَالْغَنِیْمَۃَ مِنْ کُلِّ

سلامتی ہر گناہ سے اور غنیمت ہر

بِرٍّ وَالْفَوْزَ بِالْجَنَّۃِ وَالنَّجَاۃَ مِنَ النَّارِ ○ طبرانی

نیکی سے اور مراد پانا ساتھ جنت کے اور نجات آگ سے

اَللّٰھُمَّ لَا تَدَعْ لَنَا ذَنْبًا اِلَّا غَفَرْتَہٗ وَلَا

اے اللہ نہ چھوڑ ہمارا کوئی گناہ جس کو تو بخش نہ دے اور نہ

ھَمًّا اِلَّا فَرَّجْتَہٗ وَلَا دَیْنًا اِلَّا قَضَیْتَہٗ وَ

کوئی ایسا غم جس کو تو دور نہ کرے اور نہ کوئی قرض جس کو تو ادا نہ کرے

لَا حَاجَۃً مِنْ حَوَائِجِ الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَۃِ

اور نہ کوئی حاجت دنیا اور آخرت کی حاجتوں سے

اِلَّا قَضَیْتَھَا یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ ○

جس کو تو روا نہ کرے اے بہت رحم کرنیوالے سب رحم کرنے والوں سے

اَللّٰهُمَّ اَعِنَّا عَلٰى ذِكْرِكَ وَشُكْرِكَ وَحُسْنِ

اے اللہ مدد کر ہماری اپنے ذکر کرنے پر اور اپنے شکر کرنے پر اور اپنی

عِبَادَتِكَ ○ مستدرک حاکم اَللّٰهُمَّ اِنِّىْ اَسْئَلُكَ عِيْشَةً

اچھی عبادت کرنے پر اے اللہ تحقیق میں مانگتا ہوں تجھ سے زندگی

نَقِيَّةً وَّمِيْتَةً سَوِيَّةً وَّمَرَدًّا غَيْرَ

پاکیزہ اور مرنا اچھا (توحید پر) اور پھرنا جو خوار نہ ہو اور نہ

مَخْزِىٍّ وَّلَا فَاضِحٍ ○ حاکم اَللّٰهُمَّ اِنِّىْ ضَعِيْفٌ

فضیحت کرنے والا ہو (حشر کے دن) اے اللہ تحقیق میں کمزور ہوں پس

فَقَوِّ فِىْ رِضَاكَ ضَعْفِىْ وَخُذْ اِلَى الْخَيْرِ

قوت دے میری کمزوری کو اپنی خوشی کے حاصل کرنے میں اور کھینچ طرف نیکی کے

بِنَاصِيَتِىْ وَاجْعَلِ الْاِسْلَامَ مُنْتَهٰى رِضَائِىْ

بال میری پیشانی کے اور کر اسلام کو میری نہایت رضامندی

اَللّٰهُمَّ اِنِّىْ ضَعِيْفٌ فَقَوِّنِىْ وَاِنِّىْ ذَلِيْلٌ

اے اللہ تحقیق میں کمزور ہوں پس قوی کر مجھ کو اور تحقیق میں ذلیل ہوں



فَاَعِزَّنِىْ وَاِنِّىْ فَقِيْرٌ فَارْزُقْنِىْ ○ حاکم اَللّٰهُمَّ

پس عزت دے مجھ کو اور تحقیق میں محتاج ہوں پس رزق دے مجھ کو اے

اَنْتَ الْاَوَّلُ فَلَا شَىْءَ قَبْلَكَ وَاَنْتَ الْاٰخِرُ

اللہ تو ہے پہلے سو نہیں پہلے تجھ سے کوئی چیز اور تو ہے پیچھے

فَلَا شَىْءَ بَعْدَكَ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ كُلِّ

سو نہیں پیچھے تیرے کوئی چیز پناہ مانگتا ہوں میں تجھ سے ہر

دَآبَّةٍ نَاصِيَتُهَا بِيَدِكَ وَاَعُوْذُ بِكَ

زمین کے چلنے والے سے جسکی پیشانی تیرے ہاتھ میں ہے اور پناہ مانگتا

مِنَ الْاِثْمِ وَالْكَسَلِ وَعَذَابِ الْقَبْرِ

ہوں تجھ سے گناہ سے اور کاہلی سے اور عذاب قبر سے

وَفِتْنَةِ الْفَقْرِ وَاَعُوْذُ بِكَ مِنَ

اور محتاجی کے فتنے سے اور پناہ مانگتا ہوں تجھ سے

الْمَاْثَمِ وَالْمَغْرَمِ - اَللّٰهُمَّ نَقِّنِىْ مِنَ

گناہ کی جگہ حاضر ہونے سے اور قرض سے - اے اللہ پاک کر مجھ کو

خَطَايَايَ كَمَا نَقَّيْتَ الثَّوْبَ الْاَبْيَضَ مِنَ

میرے گناہوں سے جیسے کہ پاک کیا تو نے کپڑا سفید

الدَّنَسِ اَللّٰهُمَّ بَاعِدْ بَيْنِيْ وَبَيْنَ خَطَايَايَ

میل سے۔ اے اللہ دوری ڈال میرے اور درمیان میرے گناہوں کے

كَمَا بَاعَدْتَ بَيْنَ الْمَشْرِقِ وَالْمَغْرِبِ ؕ

جیسے دوری ڈالی تو نے درمیان مشرق اور مغرب کے

اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ خَيْرَ الْمَسْاَلَةِ وَخَيْرَ

اے اللہ تحقیق میں مانگتا ہوں تجھ سے بہترین سوال اور اچھی

الدُّعَاءِ وَخَيْرَ النَّجَاحِ وَخَيْرَ الْعَمَلِ وَ

دعا اور اچھی مراد پانی اور اچھے عمل اور

خَيْرَ الثَّوَابِ وَخَيْرَ الْحَيٰوةِ وَخَيْرَ

اچھا ثواب اور اچھی زندگانی اور اچھی

الْمَمَاتِ وَثَبِّتْنِيْ وَثَقِّلْ مَوَازِيْنِيْ وَحَقِّقْ

موت اور ثابت رکھ مجھ کو (اسلام پر) اور بھاری کر بوجھ اعمال میرے کا اور



اِيْمَانِيْ وَارْفَعْ دَرَجَتِيْ وَتَقَبَّلْ صَلَاتِيْ

ثابت کر ایمان میرا اور بلند کر درجہ میرا اور قبول کر نماز میری

وَاغْفِرْ خَطِيْئَتِيْ وَاَسْئَلُكَ الدَّرَجَاتِ الْعُلٰى

اور بخش گناہ میرے اور مانگتے ہیں ہم تجھ سے درجے بلند

مِنَ الْجَنَّةِ اٰمِيْنَ۔ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ

جنت کے (الٰہی) قبول کر۔ اے اللہ تحقیق میں مانگتا ہوں تجھ سے

فَوَاتِحَ الْخَيْرِ وَخَوَاتِمَهٗ وَجَوَامِعَهٗ وَاَوَّلَهٗ

آغاز بھلائی کے اور اس کی انتہا ئیں اور بھلائیاں جامع اور بھلائی کا اول

وَاٰخِرَهٗ وَظَاهِرَهٗ وَبَاطِنَهٗ وَالدَّرَجَاتِ

اور اس کا آخر اور اسکا ظاہر اور اس کا باطن اور درجے

الْعُلٰى مِنَ الْجَنَّةِ اٰمِيْنَ۔ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ

بلند بہشت کے۔ (الٰہی) قبول کر اے اللہ میں مانگتا ہوں تجھ سے

خَيْرَ مَا اٰتِيْ وَخَيْرَ مَا اَفْعَلُ وَخَيْرَ مَا

نیکی اپنے لانے کی اور نیکی اپنے کئے کی اور نیکی اپنے

أَعْمَلُ وَخَيْرَ مَا بَطَنَ وَخَيْرَ مَا ظَهَرَ وَ

عملوں کی اور نیکی اسکی جو پوشیدہ ہے اور نیکی اسکی جو ظاہر ہے اور

الدَّرَجَاتِ الْعُلٰى مِنَ الْجَنَّةِ آمِيْنَ. اَللّٰهُمَّ

درجے بلند بہشت کے (الٰہی) قبول کر، اے اللہ

إِنِّيْ أَسْئَلُكَ أَنْ تَرْفَعَ ذِكْرِيْ وَتَضَعَ وِزْرِيْ

تحقیق میں مانگتا ہوں تجھ سے یہ بات کہ بلند کرے تو ذکر میرا اور دور کرے

وَتُصْلِحَ أَمْرِيْ وَتُطَهِّرَ قَلْبِيْ وَتُحَصِّنَ فَرْجِيْ

تو بوجھ گناہ میرے کا اور اچھا کرے تو حال میرا اور پاک کرے تو دل میرا اور محفوظ رکھے تو ستر

وَتُنَوِّرَ قَلْبِيْ وَتَغْفِرَ لِيْ ذَنْبِيْ وَأَسْئَلُكَ

میرا اور روشن کرے تو دل میرا اور بخشے تو گناہ میرے اور مانگتا ہوں

الدَّرَجَاتِ الْعُلٰى مِنَ الْجَنَّةِ آمِيْنَ. اَللّٰهُمَّ

ہیں تجھ سے بلند درجے بہشت کے (الٰہی) قبول کر اے اللہ

(حاشیہ صفحہ ۱۲۶) یعنی اے اللہ جو کام عبادت وغیرہ کے میں کروں تو ان کو بہتر نتیجہ نکال اور ان کے اجر سے نواز۔ اے اللہ جو باتیں میں جانتا ہوں اور جو نہیں جانتا یا جو امور ظاہر ہو چکے ہیں اور جو ابھی پوشیدہ ہیں ان کی خیر و خوبی تجھ سے چاہتا ہوں۔



إِنِّيْ أَسْئَلُكَ أَنْ تُبَارِكَ لِيْ فِيْ سَمْعِيْ وَفِيْ

تحقیق میں مانگتا ہوں تجھ سے یہ کہ برکت دے میرے لئے سماعت میری میں اور

بَصَرِيْ وَفِيْ رُوْحِيْ وَفِيْ خَلْقِيْ وَفِيْ خُلُقِيْ

بینائی میری میں اور روح میرے میں اور ظاہر میرے میں اور باطن میرے میں

وَفِيْ أَهْلِيْ وَفِيْ مَحْيَايَ وَفِيْ مَمَاتِيْ

اور اہل و عیال میرے میں اور زندگانی میری میں اور مرنے میرے میں

وَفِيْ عَمَلِيْ وَتَقَبَّلْ حَسَنَاتِيْ وَأَسْئَلُكَ

اور عمل میرے میں اور قبول کر تو نیکیاں میری اور مانگتا ہوں

الدَّرَجَاتِ الْعُلٰى مِنَ الْجَنَّةِ آمِيْنَ ۝ (مستدرک حاکم)

ہیں تجھ سے درجے بلند بہشت کے (الٰہی) قبول کر۔

اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِيْ ذُنُوْبِيْ وَخَطَئِيْ وَ

اے اللہ بخش میرے لئے گناہ میرے اور چوک میری اور

عَمَدِيْ ۝ (ابن حبان) يَا مَنْ لَا تَرَاهُ الْعُيُوْنُ

دانستہ گناہ میرے۔ اے وہ ذات کہ جس کو آنکھیں نہیں دیکھ سکتیں

وَلَا تُخَالِطُهُ الظُّنُوْنُ وَلَا يَصِفُهُ

اور جس کی کنہ ذات کو گمان نہیں پہنچ سکتے اور جسکی تعریف نہیں کر سکتے

الْوَاصِفُوْنَ وَلَا تُغَيِّرُهُ الْحَوَادِثُ وَلَا

تعریف کرنے والے اور جس کو حادثے نہیں بدل سکتے ۔ اور نہیں

يَخْشَى الدَّوَائِرَ وَيَعْلَمُ مَثَاقِيْلَ الْجِبَالِ

ڈرتا وہ زمانے کی گردشوں سے اور جانتا ہے وہ وزن پہاڑوں کے

وَمَكَائِيْلَ الْبِحَارِ وَعَدَدَ قَطْرِ الْأَمْطَارِ

اور پیمانے دریاؤں کے اور گنتی مینہ کی بوندوں کی

وَعَدَدَ وَرَقِ الْأَشْجَارِ وَعَدَدَ مَا أَظْلَمَ

اور گنتی درختوں کے پتوں کی اور گنتی اس چیز کی کہ اندھیرا

عَلَيْهِ اللَّيْلُ وَأَشْرَقَ عَلَيْهِ النَّهَارُ وَلَا

کیا ہے اس پر رات نے اور روشن ہوا ہے اس پر دن اور نہیں

تُوَارِيْ مِنْهُ سَمَاءٌ سَمَاءً وَلَا أَرْضٌ أَرْضًا

چھپا سکتا اس سے ایک آسمان دوسرے آسمان کو اور ایک زمین دوسری



وَلَا بَحْرٌ مَا فِيْ قَعْرِهِ وَلَا جَبَلٌ مَا فِيْ وَعْرِهِ

زمین کو اور نہ دریا اس چیز کو جو اس کی گہراؤ میں ہے اور نہ پہاڑ اس چیز کو جو اس کے اندر ہے

اجْعَلْ خَيْرَ عُمُرِيْ آخِرَهُ وَخَيْرَ عَمَلِيْ

والے اللہ کر میری آخر عمر کو بہتر عمر اور میرے آخر عمل کو

خَوَاتِيْمَهُ وَخَيْرَ أَيَّامِيْ يَوْمَ أَلْقَاكَ فِيْهِ ۔

بہتر عمل اور کر میرے دنوں میں سے بہتر وہ دن کہ جس میں تجھ سے

يَا وَلِيَّ الْإِسْلَامِ وَأَهْلِهِ ثَبِّتْنِيْ بِهِ حَتّٰى

ملوں اے مددگار اسلام کے اور مسلمانوں کے ثابت رکھ مجھ کو اسلام پر یہاں

أَلْقَاكَ ○ (حصن حصین) اَللّٰهُمَّ إِنِّيْ أَسْأَلُكَ غِنَايَ

تک کہ ملوں میں تجھ سے ۔ اے اللہ تحقیق میں مانگتا ہوں تجھ سے بے پروائی

وَغِنَا مَوْلَايَ ○ (مسند البزار) اَللّٰهُمَّ اجْعَلْنِيْ صَبُوْرًا

اپنی خلق سے اور بے پروائی دوستوں کی ۔ اے اللہ کر مجھ کو بہت صبر کرنے والا

وَاجْعَلْنِيْ شَكُوْرًا وَاجْعَلْنِيْ فِيْ عَيْنِيْ صَغِيْرًا

اور کر مجھ کو بہت شکر کرنے والا اور کر مجھ کو میری آنکھوں میں چھوٹا

وَفِیْ اَعْیُنِ النَّاسِ کَبِیْرًا ○ (حصن حصین) اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ

اور لوگوں کی آنکھوں میں بڑا ۔ اے اللہ تحقیق

اَسْئَلُکَ الطَّیِّبَاتِ وَتَرْکَ الْمُنْکَرَاتِ

میں مانگتا ہوں تجھ سے پاکیزہ چیزیں اور چھوڑنا بُری باتوں کا

وَحُبَّ الْمَسَاکِیْنِ وَاَنْ تَتُوْبَ عَلَیَّ

اور محبت مسکینوں کی اور یہ کہ توبہ کی توفیق دے مجھ کو

وَاِنْ اَرَدْتَّ بِعِبَادِکَ فِتْنَةً اَنْ تَقْبِضَنِیْ

اور اگر چاہے تو اپنے بندوں کے ساتھ فتنہ (یعنی بلا اتارے) تو اٹھالے مجھ

اِلَیْکَ غَیْرَ مَفْتُوْنٍ ۔ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ

کو طرف اپنی بغیر فتنہ میں مبتلا کئے ۔ اے اللہ تحقیق میں مانگتا ہوں تجھ سے

عِلْمًا نَّافِعًا وَّعَمَلًا مُّتَقَبَّلًا ○ (طبرانی) اَللّٰھُمَّ

علم نفع دینے والا اور عمل مقبول ۔ اے اللہ

اِنِّیْ اَسْتَھْدِیْکَ لِاَرْشَدِ اَمْرِیْ وَاَعُوْذُبِکَ

تحقیق میں رہنمائی چاہتا ہوں تجھ سے اس کام کی جو بہتر ہو میرے لئے اور پناہ



مِنْ شَرِّ نَفْسِیْ ○ (ابن حبان) اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْتَغْفِرُکَ

چاہتا ہوں تجھ سے اپنے نفس کی برائی سے ۔ اے اللہ تحقیق میں بخشش چاہتا ہوں تجھ سے

لِذَنْبِیْ وَاَسْتَھْدِیْکَ لِمَرَاشِدِ اَمْرِیْ وَ

اپنے گناہوں کی اور راہنمائی چاہتا ہوں تجھ سے اپنے کاموں میں کامیابی کی اور

اَتُوْبُ اِلَیْکَ فَتُبْ عَلَیَّ اِنَّکَ اَنْتَ رَبِّیْ

توبہ کرتا ہوں طرف تیری پس لوٹ آ مجھ پر بیشک تو ہی ہے میرا رب

اَللّٰھُمَّ فَاجْعَلْ رَغْبَتِیْ اِلَیْکَ وَاجْعَلْ

اے اللہ پس کر رغبت میری طرف اپنی اور کر

غِنَایَ فِیْ صَدْرِیْ وَبَارِکْ لِیْ فِیْمَا

تونگری میری میرے سینے میں اور برکت دے مجھ کو اس چیز میں

رَزَقْتَنِیْ وَتَقَبَّلْ مِنِّیْ اِنَّکَ اَنْتَ رَبِّیْ ○ (دار قطنی)

جو تو نے مجھ کو دی اور قبول کر مجھ سے بیشک تو ہی ہے میرا رب

یَا مَنْ اَظْھَرَ الْجَمِیْلَ وَسَتَرَ الْقَبِیْحَ یَا

اے وہ ذات کہ جس نے ظاہر کی خوبی اور چھپا دی برائی ۔ اے

مَنْ لَّا يُؤَاخِذُ بِالْجَرِيْرَةِ وَلَا يَهْتِكُ

وہ کہ نہیں پکڑتا بسبب گناہوں کے اور نہیں پردہ دری

السِّتْرَ يَا عَظِيْمَ الْعَفْوِ يَا حَسَنَ التَّجَاوُزِ

کرتا۔ اے بڑے معاف کرنے والے اے اچھے درگزر کرنے والے

يَا وَاسِعَ الْمَغْفِرَةِ يَا بَاسِطَ الْيَدَيْنِ

اے کشادہ بخشش والے۔ اے دونوں ہاتھوں کو کھولنے والے

بِالرَّحْمَةِ يَا صَاحِبَ كُلِّ نَجْوٰى يَا مُنْتَهٰى

ساتھ رحمت کے، اے مالک ہر بھید کے، اے انتہا

كُلِّ شَكْوٰى يَا كَرِيْمَ الصَّفْحِ يَا عَظِيْمَ

ہر شکایت کے، اے اچھے درگزر کرنے والے اے بہت احسان

الْمَنِّ يَا مُبْدِئَ النِّعَمِ قَبْلَ اسْتِحْقَاقِهَا

کرنے والے اے نعمتوں کے شروع کرنیوالے ان کے مستحق ہونے سے پہلے

لہ یعنی بمجرد گناہوں کے صادر ہونے کے نہیں پکڑتا۔ بلکہ توبہ کے لئے مہلت دیتا ہے بلکہ درگزر فرماتا ہے۔



يَا رَبَّنَا وَيَا سَيِّدَنَا وَيَا مَوْلَانَا وَيَا غَايَةَ

اے پروردگار ہمارے اور اے سردار ہمارے اور اے مالک ہمارے اور اے انتہاء

رَغْبَتِنَا أَسْئَلُكَ يَا اَللّٰهُ أَنْ لَّا تَشْوِيَ

ہماری رغبت کے، مانگتا ہوں میں تجھ سے اے اللہ یہ کہ نہ جلانا

خَلْقِيْ بِالنَّارِ ○ تَمَّ نُوْرُكَ فَهَدَيْتَ

صورت میری کو آگ میں ۔ مستدرک حاکم ۔ پورا ہوا نور ہدایت تیرا پس سیدھی راہ دکھائی

فَلَكَ الْحَمْدُ عَظُمَ حِلْمُكَ فَعَفَوْتَ

تو نے پس تیرے لئے ہے سب تعریف بڑی ہوئی بردباری تیری پس بخشا تو نے

فَلَكَ الْحَمْدُ بَسَطْتَ يَدَكَ فَأَعْطَيْتَ

(بندوں کو) پس تیرے لئے سب تعریف فراخ ہوا ہاتھ تیرا پس دیا تو نے ہر کسی

فَلَكَ الْحَمْدُ رَبَّنَا وَجْهُكَ أَكْرَمُ

کو پس تیرے لئے سب تعریف اے رب ہمارے تیری ذات سب ذاتوں سے

الْوُجُوْهِ وَجَاهُكَ أَعْظَمُ الْجَاهِ وَ

بزرگ ہے اور رتبہ تیرا سب رتبوں سے بڑا ہے اور

عَطِيَّتُكَ اَفْضَلُ الْعَطِيَّةِ وَ اَهْنَاُهَا

بخشش تیری سب بخششوں سے افضل ہے اور بہت گوارا ہے

تُطَاعُ رَبَّنَا فَتَشْكُرُ وَتُعْصٰى رَبَّنَا فَتَغْفِرُ

اطاعت کی جاتی ہے تو اے رب ہمارے پس ثواب دیتا ہے تو اور نافرمانی کیا جاتا ہے تو

وَتُجِيْبُ الْمُضْطَرَّ وَتَكْشِفُ الضُّرَّ وَ

اے رب ہمارے پس بخشتا ہے اور قبول کرتا ہے دعا عاجز کی اور دور کرتا ہے تو ضرر کو

تَشْفِي السَّقِيْمَ وَتَغْفِرُ الذَّنْبَ وَتَقْبَلُ

اور شفا دیتا ہے تو بیمار کو اور بخشتا ہے تو گناہ کو اور قبول کرتا ہے

التَّوْبَةَ وَلَا يَجْزِيْ بِاٰلَائِكَ اَحَدٌ وَّ لَا

تو توبہ اور نہیں بدلہ دیتا تیری نعمتوں کا کوئی اور نہیں

يَبْلُغُ مِدْحَتَكَ قَوْلُ قَائِلٍ ○ حصن حصین اَللّٰهُمَّ

پہنچ سکتا تیری تعریف کو کلام کسی کلام کرنے والے کا اے اللہ

اِنِّيْ اَسْئَلُكَ مِنْ فَضْلِكَ وَ رَحْمَتِكَ فَاِنَّهٗ

تحقیق میں مانگتا ہوں تجھ سے فضل تیرا اور رحمت تیری کیونکہ رحمت



لَا يَمْلِكُهَا اِلَّا اَنْتَ ○ طبرانی اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لَنَا

کا مالک سوا تیرے کوئی نہیں اے اللہ بخش ہم کو

ذُنُوْبَنَا وَظُلْمَنَا وَهَزْلَنَا وَجِدَّنَا وَخَطَاءَنَا

گناہ ہمارے اور ظلم ہمارے اور بیہودگیاں ہماری اور قصداً گناہ ہمارے اور

وَعَمَدَنَا وَكُلُّ ذٰلِكَ عِنْدَنَا ○ طبرانی احمد

چوک ہماری اور دانستہ گناہ ہمارے اور ان سب باتوں سے ہماری ناؤ ٹھہری ہے

رَبِّ اغْفِرْ وَارْحَمْ وَاهْدِنِي السَّبِيْلَ

اے رب میرے بخش اور رحم کر اور مجھ کو سیدھی راہ

الْاَقْوَمَ ○ احمد اَللّٰهُمَّ رَبَّ النَّبِيِّ مُحَمَّدٍ

دکھا اے اللہ پروردگار پیغمبر محمد صلے اللہ علیہ وسلم کے

اغْفِرْ لِيْ ذَنْبِيْ وَاَذْهِبْ غَيْظَ قَلْبِيْ وَ

تو میرے گناہ بخش اور میرے دل کا غصہ دور کر اور بچا مجھ

اَجِرْنِيْ مِنْ مُضِلَّاتِ الْفِتَنِ مَا اَحْيَيْتَنَا ○ احمد

کو گمراہ کرنے والے فتنوں سے جب تک تو ہم کو زندہ رکھے

اَللّٰهُمَّ لَقِّنِّيْ حُجَّةَ الْإِيْمَانِ عِنْدَ الْمَمَاتِ

اے اللہ سمجھا مجھ کو دلیل ایمان کی (کلمہ طیبہ وغیرہ) مرنے کے وقت

بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِيْ لَا يَضُرُّ مَعَ

ساتھ نام اللہ کے جو نہیں پہنچا سکتی نقصان اس کے نام کے ساتھ

اسْمِهٖ شَيْءٌ فِي الْأَرْضِ وَلَا فِي السَّمَاءِ وَ

کوئی چیز زمین میں اور نہ آسمان میں اور

هُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ۝ (ترمذی) سُبْحَانَ اللّٰهِ وَ

وہ سننے والا جاننے والا ہے پاک ہے اللہ اور

بِحَمْدِهٖ عَدَدَ خَلْقِهٖ وَرِضَا نَفْسِهٖ وَزِنَةَ

ساتھ تعریف اپنی کے اپنی مخلوق کی گنتی کے برابر اور اپنی ذات کی

عَرْشِهٖ وَمِدَادَ كَلِمَاتِهٖ ۝ (صحیح مسلم) سُبْحَانَ اللّٰهِ

خوشنودی کے موافق اور عرش کے وزن اور اپنے کلمات کی سیاہی کے برابر۔ پاک ہے اللہ

وَبِحَمْدِهٖ لَا قُوَّةَ إِلَّا بِاللّٰهِ مَا شَاءَ اللّٰهُ

اور ساتھ اپنی تعریف کے نہیں طاقت مگر ساتھ اللہ کے جو چاہے اللہ



كَانَ وَمَا لَمْ يَشَأْ لَمْ يَكُنْ أَعْلَمُ أَنَّ

وہی ہوتا ہے اور جو نہ چاہے وہ نہیں ہوتا میں جانتا ہوں کہ بیشک

اللّٰهَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ وَأَنَّ اللّٰهَ

اللہ ہر چیز پر قادر ہے اور بیشک اللہ کے

قَدْ أَحَاطَ بِكُلِّ شَيْءٍ عِلْمًا ۝ (نسائی) لَا إِلٰهَ

علم نے گھیر رکھا ہے ہر چیز کو نہیں کوئی معبود

إِلَّا اللّٰهُ الْوَاحِدُ الْقَهَّارُ رَبُّ السَّمٰوٰتِ

مگر اللہ ایک زبردست پروردگار آسمانوں کا

وَالْأَرْضِ وَمَا بَيْنَهُمَا الْعَزِيْزُ الْغَفَّارُ

اور زمین کا اور اسکا جو دونوں کے درمیان ہے زبردست بخشنے والا

اَللّٰهُمَّ أَنْتَ السَّلَامُ وَمِنْكَ السَّلَامُ

اے اللہ تو ہے سلام اور تجھ ہی سے ہے سلامتی

تَبَارَكْتَ يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْإِكْرَامِ ۝ (صحیح مسلم)

برکت والا ہے تو اے صاحب بزرگی اور بخشش کے

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، اکیلا ہے اسکا کوئی شریک نہیں

لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ

اسی کے لئے بادشاہت اور اسی کے لئے ہے سب تعریف اور وہ

شَيْءٍ قَدِيْرٌ ط اَللّٰهُمَّ لَا مَانِعَ لِمَا اَعْطَيْتَ

ہر چیز پر قادر ہے۔ اے اللہ نہیں کوئی روکنے والا تیری عطا کو

وَلَا مُعْطِيَ لِمَا مَنَعْتَ وَلَا يَنْفَعُ

اور نہیں کوئی عطا کرنے والا تیرے روکے گئے کو اور نہیں نفع دیتی

ذَا الْجَدِّ مِنْكَ الْجَدُّ ○ (بخاری) لَآ اِلٰهَ اِلَّا

دولت مند کو تیرے عذاب سے دولت مندی ۔ اللہ کے سوا کوئی معبود

اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ لَهُ الْمُلْكُ

نہیں وہ اکیلا ہے اس کا کوئی شریک نہیں ۔ اسی کیلئے ہے بادشاہت

وَلَهُ الْحَمْدُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ط

اور اسی کے لئے ہے سب تعریف اور وہ ہر چیز پر قادر ہے



لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ لَآ اِلٰهَ اِلَّا

نہیں پھرنا گناہ سے اور نہ طاقت عبادت کی مگر اللہ کی مدد سے اللہ کے سوا

اللّٰهُ وَلَا نَعْبُدُ اِلَّآ اِيَّاهُ لَهُ النِّعْمَةُ

کوئی معبود نہیں اور ہم صرف اسی کی عبادت کرتے ہیں وہی ہے نعمت کا مالک

وَلَهُ الْفَضْلُ وَلَهُ الثَّنَآءُ الْحَسَنُ

اور اسی کی ہے بزرگی اور اسی کے لئے ہے سب تعریف اچھی

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُخْلِصِيْنَ لَهُ الدِّيْنَ

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں خالص کرتے ہیں ہم اسی کیلئے عبادت،

وَلَوْ كَرِهَ الْكَافِرُوْنَ ○ (بخاری) اَللّٰهُ اَكْبَرُ

اور اگرچہ برا منائیں کافر اللہ بہت بڑا ہے

كَبِيْرًا ط وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ كَثِيْرًا ط سُبْحَانَ

بڑا اور سب تعریف اسی کے لئے ہے بہت پاک یاد کرنا

اللّٰهِ بُكْرَةً وَّاَصِيْلًا ○ (ابوداؤد) سُبْحَانَكَ

ہوں اللہ کو صبح اور شام پاک ہے تو

اَللّٰهُمَّ رَبَّنَا وَبِحَمْدِكَ اَللّٰهُمَّ اغْفِرْلِيْ

اے اللہ رب ہمارے اور ساتھ تعریف اپنی کے ہے تو اے اللہ بخشدے

سُبُّوْحٌ قُدُّوْسٌ رَبُّ الْمَلٰٓئِكَةِ وَ

مجھ کو پاک ہے نہایت پاک پروردگار فرشتوں کا اور

الرُّوْحِ ○ (صحیح مسلم) اَللّٰهُمَّ رَبَّنَا لَكَ الْحَمْدُ ط

جبرئیل کا اے اللہ رب ہمارے تیرے لئے ہے تعریف

مِلْاَ السَّمٰوٰتِ وَمِلْاَ الْاَرْضِ وَمِلْاَ مَا

آسمانوں بھر اور زمین بھر اور بقدر بھرنے

بَيْنَهُمَا وَمِلْاَ مَا شِئْتَ مِنْ شَيْءٍ بَعْدُ

اس چیز کے کہ درمیان ان کے ہے اور بقدر بھرنے اس چیز کے کہ چاہے

اَهْلَ الثَّنَاءِ وَالْمَجْدِ اَحَقُّ مَا قَالَ

تو کسی چیز سے بعد اس کے۔ اے صاحب تعریف اور بزرگی کے، تو لائق تر ہے

الْعَبْدُ وَكُلُّنَا لَكَ عَبْدٌ لَا مَانِعَ لِمَا

اس چیز سے کہ کہے بندہ اور ہم سب تیرے بندے ہیں نہیں کوئی روکنے



اَعْطَيْتَ وَلَا مُعْطِيَ لِمَا مَنَعْتَ وَلَا

والا اس چیز کو کہ دی تو نے اور نہیں کوئی دینے والا اس چیز کو کہ روکی تو نے

يَنْفَعُ ذَا الْجَدِّ مِنْكَ الْجَدُّ ○ (صحیح مسلم) سُبْحَانَ

اور نہیں نفع دیتی دولت مند کو تیرے عذاب سے دولتمندی۔ پاک ہے

ذِي الْجَبَرُوْتِ وَالْمَلَكُوْتِ وَالْكِبْرِيَاءِ

صاحب غلبے کا اور بادشاہت اور بڑائی

وَالْعَظَمَةِ ○ (نسائی) اَللّٰهُمَّ لَكَ رَكَعْتُ وَبِكَ

اور بزرگی کا اے اللہ واسطے تیرے رکوع کیا میں نے

اٰمَنْتُ وَلَكَ اَسْلَمْتُ خَشَعَ لَكَ سَمْعِيْ

اور تجھ پر ایمان لایا میں اور تیرا حکم بردار ہوا میں۔ دب گئے تیرے آگے

وَبَصَرِيْ وَمُخِّيْ وَعَظْمِيْ وَعَصَبِيْ

کان میرے اور آنکھ میری اور گودہ میرا اور ہڈی میری اور پٹھے میرے

اَللّٰهُمَّ لَكَ سَجَدْتُ وَبِكَ اٰمَنْتُ وَ

اے اللہ تجھے سجدہ کیا میں نے اور تجھ پر ایمان لایا میں اور

وَلَكَ أَسْلَمْتُ سَجَدَ وَجْهِيَ لِلَّذِي خَلَقَهُ

اور تیرا حکم بردار ہوا میں۔ سجدہ کیا میرے چہرے نے واسطے اس ذات

وَصَوَّرَهُ وَشَقَّ سَمْعَهُ وَبَصَرَهُ تَبَارَكَ

کے جس نے پیدا کیا اس کو اور صورت بنائی اسکی اور کھولے کان اسکے اور آنکھیں

اللّٰهُ أَحْسَنُ الْخَالِقِينَ ۝ مسلم اللّٰهُمَّ

اسکی اور برکت والا ہے اللہ بہتر ہے سب بنانے والوں کا ۔ اے اللہ

اغْفِرْلِي ذَنْبِي كُلَّهُ دِقَّهُ وَجِلَّهُ وَأَوَّلَهُ

بخش دے میرے گناہ سب چھوٹے اسکے اور بڑے اسکے اور اگلے

وَآخِرَهُ وَعَلَانِيَتَهُ وَسِرَّهُ ۝ مسلم رَكَعَ

اس کے اور پچھلے اس کے اور ظاہر اس کے اور چھپے اسکے جھک گیا

لَكَ سَوَادِي وَخَيَالِي وَآمَنَ بِكَ فُؤَادِي

تیرے آگے ظاہر میرا اور باطن میرا اور ایمان لایا تجھ پر دل میرا

أَبُوءُ بِنِعْمَتِكَ عَلَيَّ هٰذِهِ يَدَايَ وَمَا

اقرار کرتا ہوں میں تیری نعمت کا جو مجھ پر ہے (مولا) یہ ہیں ہاتھ میرے اور جو



جَنَيْتُ عَلَى نَفْسِي ۝ حصن حصین اللّٰهُمَّ سَجَدَ

گناہ کئے میں نے اپنی جان پر اے اللہ سجدہ کیا تجھ کو

لَكَ سَوَادِي وَخَيَالِي وَبِكَ آمَنَ

ظاہر میرے نے اور باطن میرے نے اور ایمان لایا تجھ پر

فُؤَادِي أَبُوءُ بِنِعْمَتِكَ عَلَيَّ وَهٰذَا مَا

دل میرا ۔ اقرار کرتا ہوں میں تیری نعمت کا جو مجھ پر ہے اور یہ ہے

جَنَيْتُ عَلَى نَفْسِي يَا عَظِيمُ يَا عَظِيمُ

جو کچھ گناہ کئے میں نے اپنی جان پر۔ اے بزرگ ، اے بزرگ

اغْفِرْلِي فَإِنَّهُ لَا يَغْفِرُ الذُّنُوبَ

بخش مجھ کو پس تحقیق نہیں بخشتا بڑے گناہوں کو

الْعَظِيمَةَ إِلَّا الرَّبُّ الْعَظِيمُ ۝ حاکم سُبْحَانَ

کوئی سوائے رب عظیم کے پاک ہے

ذِي الْمُلْكِ وَالْمَلَكُوتِ سُبْحَانَ ذِي

صاحب ملک کا اور بادشاہت کا پاک ہے صاحب

الْعِزَّةِ وَالْجَبَرُوْتِ سُبْحَانَ الْحَيِّ الَّذِي

عزت اور قدرت کا۔ پاک ہے وہ زندہ جو کبھی نہ

لَا يَمُوْتُ أَعُوْذُ بِعَفْوِكَ مِنْ عِقَابِكَ

مرے گا۔ پناہ مانگتا ہوں میں ساتھ عفو تیرے کے عذاب تیرے

وَأَعُوْذُ بِرِضَاكَ مِنْ سَخَطِكَ وَأَعُوْذُ

سے اور پناہ مانگتا ہوں میں ساتھ خوشنودی تیری کے غضب تیرے سے اور پناہ

بِكَ مِنْكَ جَلَّ وَجْهُكَ ۝ رَبِّ أَعْطِ

مانگتا ہوں ساتھ تیرے عذاب تیرے سے بزرگ ہے ذات تیری اے رب میرے

نَفْسِي تَقْوَاهَا وَزَكِّهَا أَنْتَ خَيْرُ

دے میرے نفس کو اسکی پرہیزگاری اور پاک کر اس کو تو سب سے بہتر

مَنْ زَكَّاهَا أَنْتَ وَلِيُّهَا وَمَوْلَاهَا

پاک کرنے والا ہے نفس کو تو اس کا کارساز اور مالک ہے

اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِي مَا أَسْرَرْتُ وَمَا أَعْلَنْتُ

حصن حصین

اے اللہ بخش مجھ کو جو گناہ پوشیدہ کئے میں نے اور ظاہر کئے میں نے۔



يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ بِرَحْمَتِكَ أَسْتَغِيْثُ ۝

اے زندہ اے سب کے تھامنے والے ساتھ تیری رحمت کے میں فریاد کرتا ہوں

اَللّٰهُ أَكْبَرُ وَلِلّٰهِ الْحَمْدُ۔ اَللّٰهُ أَكْبَرُ

اللہ بہت بڑا ہے اور سب تعریف اللہ کے لئے ہے اللہ بہت بڑا ہے

وَلِلّٰهِ الْحَمْدُ۔ اَللّٰهُ أَكْبَرُ وَلِلّٰهِ الْحَمْدُ

اور سب تعریف اللہ کیلئے ہے۔ اللہ بہت بڑا ہے اور سب تعریف اللہ کیلئے

لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهُ لَا شَرِيْكَ لَهُ

ہے نہیں کوئی معبود مگر اللہ تنہا نہیں کوئی شریک اس کا

لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ۔ اَللّٰهُمَّ اهْدِنِي

اسی کے لئے ہے بادشاہت اور اسی کے لئے سب تعریف اے اللہ

بِالْهُدٰى وَنَقِّنِي بِالتَّقْوٰى وَاغْفِرْ لِي

دکھا مجھ کو سیدھی راہ اور پاک کر مجھ کو ساتھ تقوی کے اور

فِي الْآخِرَةِ وَالْأُوْلٰى ۝

حصن حصین

بخش مجھ کو آخرت میں اور دنیا میں

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ

اے اللہ رحمت بھیج اوپر محمدؐ کے اور اوپر آل

مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ

محمدؐ کے جیسے رحمت بھیجی تو نے اوپر ابراہیمؑ کے

وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ

اور اوپر آل ابراہیمؑ کے تحقیق تو تعریف کیا گیا بزرگ ہے

مَّجِیْدٌ ط اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ

اے اللہ برکت بھیج اوپر محمدؐ کے اور

عَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکْتَ عَلٰی

اوپر آل محمدؐ کے جیسے برکت بھیجی تو نے اوپر

اِبْرَاھِیْمَ وَ عَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ

ابراہیمؑ کے اور اوپر آل ابراہیمؑ کے تحقیق

حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ٥

تو تعریف کیا گیا بزرگ ہے



منزل

چوتھی

سہ شنبہ

لا پھر اک بار وہی بادہ و جام اے ساقی!
ہاتھ آ جائے مجھے میرا مقام اے ساقی



# منزل چوتھی ——— سہ شنبہ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ
شروع ساتھ نام اللہ بخشش کرنیوالے مہربان کے

اَللّٰهُمَّ رَبَّ جِبْرِيْلَ وَمِيْكَائِيْلَ وَ
اے اللہ پالنے والے جبرائیل اور میکائیل اور

اِسْرَافِيْلَ فَاطِرَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ
اسرافیل کے پیدا کرنیوالے آسمانوں اور زمین کے

عَالِمَ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ اَنْتَ تَحْكُمُ
جاننے والے پوشیدہ اور ظاہر کے تو حکم کرتا ہے

بَيْنَ عِبَادِكَ فِيْمَا كَانُوْا فِيْهِ يَخْتَلِفُوْنَ ○
درمیان اپنے بندوں کے جس چیز میں وہ اختلاف کرتے ہیں۔

اِهْدِنِيْ لِمَا اخْتُلِفَ فِيْهِ مِنَ الْحَقِّ
ہدایت کر مجھ کو اس چیز میں کہ اختلاف کیا گیا ہے اسمیں حق سے

تلاوت کرے اور پھر گیارہ مرتبہ درود شریف اور عاجزی اور انکساری کے ساتھ دعا کر کے عمل ختم کر کے اٹھ جائے اور مصلی بھی الگ رکھ دے۔

گیارہویں روز وقت مقررہ پر باوضو ہو کر بیٹھے اور گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر پینتیسویں رکوع کی تلاوت کرے اور پھر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے۔ اور عجز وانکساری کے ساتھ اپنے پروردگار سے اپنے حق میں اور تمام مسلمانوں کے حق میں اور جملہ انسانوں کے حق میں دعائے خیر کرے اور اٹھ کھڑا ہو۔ مصلی بھی اٹھا کر الگ رکھ دے۔

بارہویں روز وقت مقررہ پر باوضو ہو کر بیٹھے اور گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر چھتیسویں رکوع کی تلاوت سے فراغت کے بعد گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور پھر عاجزی کے ساتھ دعائے خیر کرے اور اٹھ کھڑا ہو۔ مصلی بھی اٹھا کر الگ رکھ دے۔

تیرہویں روز وقت مقررہ پر باوضو ہو کر بیٹھے اور گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر سینتیسویں رکوع کی تلاوت کرے۔ تلاوت سے فراغت کے بعد گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور دعائے خیر عجز وانکساری کے ساتھ مانگے۔ پھر اٹھ کھڑا ہو اور مصلی بھی اٹھا کر الگ رکھ دے۔

چودھویں روز مقررہ وقت پر باوضو ہو کر بیٹھے اور گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے۔ پھر اڑتیسویں رکوع کی تلاوت کرے اور آخر میں گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے۔ اور نہایت عجز وانکساری کے ساتھ اپنے پروردگار سے دعائے خیر مانگے۔ پھر اٹھ کھڑا ہو ور مصلی بھی اٹھا کر الگ رکھ دے۔

پندرھویں روز مقررہ وقت پر باوضو ہو کر بیٹھے اور گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے۔ پھر انتالیسویں رکوع کی تلاوت کرے۔ تلاوت سے فراغت کے بعد گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے۔ پھر نہایت عاجزی سے اپنے لئے اور پوری امت مسلمہ کی فلاح و بہبود کے لیے دعا مانگے۔ اور اٹھ کھڑا ہو۔ مصلی بھی اٹھا کر الگ رکھ دے۔

سولہویں روز وقت مقررہ پر مقررہ جگہ بیٹھ کر پہلے درود شریف پڑھے۔ درود شریف حسب معمول گیارہ مرتبہ پڑھے پھر چالیسویں رکوع کی تلاوت کرے اور آخر میں گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور پوری دل سوزی کے ساتھ اپنے اللہ سے اپنی اور پوری امت مسلمہ کے لیے دعائے خیر مانگے اور پھر اٹھ کھڑا ہو۔ مصلی بھی اٹھا کر الگ رکھ دے۔

سترھویں روز مقررہ وقت پر باوضو ہو کر بیٹھے اور گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے پھر پہلے دوسرے



رکوع کی تلاوت کرے۔ تلاوت کے بعد گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور پھر عجز وانکساری کے ساتھ اپنے خالق و مالک سے اپنی اور پوری ملت اسلامیہ کے لیے دعائے خیر مانگے۔ اور اٹھ کھڑا ہو۔ مصلی بھی اٹھا کر الگ رکھ دے۔

اٹھارہویں روز مقررہ وقت پر باوضو ہو کر بیٹھے اور گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے۔ پھر تیسرا اور چوتھا رکوع تلاوت کرے۔ آخر میں گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور پوری عاجزی وانکساری کے ساتھ اپنے لیے اور پوری امت اسلامیہ اور انسانیت کے لیے دعائے خیر کرے۔ پھر اٹھ کھڑا ہو اور مصلی بھی اٹھا کر الگ رکھ دے۔

پھر انیسویں روز مقررہ وقت پر باوضو ہو کر بیٹھے اور گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور پھر چوتھے اور پانچویں رکوع کی تلاوت کرے اور آخر میں گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور عاجزی کے ساتھ اپنے حوالے سے دعائے خیر کرے۔ اپنے لیے بھی اور پوری ملت کے ساتھ پوری انسانیت کے لیے دعائے خیر کرے۔ پھر کھڑا ہو اور مصلی بھی اٹھا کر الگ رکھ دے۔

بیسویں روز مقررہ وقت پر باوضو ہو کر بیٹھے اور گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور گیارہ مرتبہ آیت الکرسی پڑھ کر پھر چھٹے رکوع کی تلاوت کرے۔ اور آخر میں پھر گیارہ مرتبہ درود شریف اور آیت الکرسی پڑھے۔ پھر عاجزی کے ساتھ اپنے مالک و پروردگار سے دعائے خیر کرے اور اٹھ کھڑا ہو۔ مصلی بھی اٹھا کر الگ رکھ دے۔

اکیسویں روز مقررہ وقت اور جگہ پر باوضو ہو کر بیٹھے اور گیارہ مرتبہ درود شریف اور آیۃ الکرسی پڑھے۔ پھر ساتویں رکوع کی تلاوت کرے اور آخر میں پھر گیارہ مرتبہ درود شریف اور گیارہ مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر اپنے پروردگار سے دعائے خیر کرے۔ اپنے لیے بھی، اپنی ملت اسلامیہ کے لیے بھی اور پوری انسانیت کی فلاح کے لیے بھی۔ یہ چونکہ وظیفہ کا آخری روز ہے اور اسی دن اللہ کا خصوصی کرم ہوتا ہے اس لیے جتنی بھی دعائیں مانگی جائیں، مانگے اور جتنا بھی خشوع وخضوع کا اظہار کیا جا سکے کرے۔ ان شاء اللہ آخری روز کی دعائیں مقبول ہوں گی۔

## سورۃ اخلاص کا عمل

سورۃ اخلاص کا نقش ایک ہزار کی تعداد میں لکھ کر آٹے کی گولیاں بنا کر ہر گولی میں پانچ تعویذ رکھے اور ہر ہفتے جتنے نقش لکھے، آٹے کی گولیوں میں ڈال کر دریا میں ڈال دے تا کہ مچھلیاں انہیں کھا جائیں۔

اس کے بعد اس نقش کا عامل ہو جائے گا اور جس مرض کے لیے بھی اسے دے گا۔ان شاءاللہ مفید ثابت ہوگا۔ عامل کے لیے لازم ہے کہ ہر مریض کو نماز کی پابندی کی تاکید کرے اور حرام کمائی سے بچے اور حلال کمائی پر اکتفا کرے۔نقش یہ ہے:

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| لم یلد | الصمد | الله | احد | هو الله | قل |
|---|---|---|---|---|---|
| ولم یولد | لم یلد | الصمد | الله | احد | هو الله |
| ولم یکن | ولم یولد | لم یلد | الصمد | الله | احد |
| له | ولم یکن | ولم یولد | لم یلد | الصمد | الله |
| کفواً | له | ولم یکن | ولم یولد | لم یلد | الصمد |
| احد | کفواً | له | ولم یکن | ولم یولد | لم یلد |

## آیۃ الکرسی کا وظیفہ

آیۃ الکرسی کا عامل بننے کے لیے متعلقہ شخص ایک وقت ایسا متعین کرے جس کی پابندی کر سکے۔یہ عمل اکتالیس روز کا ہے۔وقت معینہ پر باوضو ہو کر بیٹھے اور پھر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور آیت الکرسی تین سو مرتبہ پڑھے اور پھر آخر میں درود شریف گیارہ مرتبہ پڑھ کر اٹھ کھڑا ہو۔اسی طرح روزانہ باوضو ہو کر یہ عمل دہراتا رہے۔درود شریف اول بھی گیارہ مرتبہ اور آخر میں بھی گیارہ مرتبہ پابندی سے پڑھے اور آیت الکرسی تین سو بار پڑھے۔اس تعداد سے نہ کم ہو، نہ زیادہ۔اکتالیس دن کے بعد عامل ہو جائے گا۔پھر جس مرض کے لیے بھی اسے استعمال کرے گا ان شاءاللہ مریض صحت یاب ہو جائے گا۔ اسے پڑھ کر مریض پر صبح شام دم بھی کر دیا کرے اور پانی پر بھی دم کر کے دے اور کم از کم گیارہ دن پانی پینے کی تاکید کرے۔ان گیارہ دنوں میں دم کیے ہوئے پانی کے علاوہ پانی نہ پیئے۔اس کی تاکید کر دی جائے۔

## سورہ فاتحہ کا عمل

سورۂ فاتحہ کے لیے کسی وظیفہ کی ضرورت نہیں ہے۔اسے جب بھی موقع ملے دن رات میں اکیس بار پڑھ لیا کرے۔یہی عمل کافی ہے۔اس پہلی سورہ پاک کے بہت سے نام ہے جن میں سے ایک نام سورۃ



شفاء بھی ہے۔اس لیے ہر مریض پر دم کے لیے بھی یہ مفید ہے اور پانی پر دم کر کے پلانا بھی مفید ہے۔ مریض کو نماز کی پابندی کی تاکید کے ساتھ اس کو پڑھنے کی بھی تاکید کریں کہ وہ خود بھی پڑھ کر اپنے ہاتھوں پر دم کرے۔اپنے جسم کے اوپر ہاتھ پھیر لیا کرے۔اور جسم کے جس حصہ میں درد معلوم ہو وہاں خصوصی طور پر تین بار پڑھ کر دم کرنے سے فائدہ ہوگا۔یہ دم پندرہ پندرہ منٹ کے وقفے سے تین بار دم کرے۔

آج کل تعویذ گنڈوں کا کاروبار بہت چل رہا ہے۔بیشتر لوگوں نے اسے پیشہ بنا لیا ہے۔غریب مریضوں سے ٹھوک بجا کر پیسے وصول کرتے ہیں۔میری درخواست ہے کہ اسے پیشہ نہ بنایا جائے۔اللہ کی رضا کے لیے ہی خدمت کی جائے اور اللہ ہی سے دنیا اور آخرت کی فلاح طلب کی جائے۔اب تو دیواروں پر عاملوں نے مریضوں کو شرطیہ علاج کے اشتہار بھی لکھوا رکھے ہیں اور حال یہ ہے کہ ان اشتہاری عاملوں میں تقریباً اسی فیصد وہ لوگ ہیں جنہوں نے بازار سے نقش سلیمانی قسم کی کتابیں لے کر یہ کاروبار شروع کیا ہے۔

## آج تک استاد محترم کی نصیحت پر کاربند ہوں!

میں نے یہ علم اپنے مرشد واستاد حضرت مولانا مفتی محمد محمود الوری رحمۃ اللہ علیہ سے باقاعدہ حاصل کیا۔پاکستان میں ایک اور بزرگ مولانا عطاء اللہ ہندی صاحب نے بھی از راہ کرم کچھ پڑھایا اور عمل کرایا۔دونوں بزرگوں نے نصیحت کی تھی کہ اسے ذریعہ روزگار نہ بنا لینا۔فی سبیل اللہ خدمت خلق کرو گے تو اثر بھی ہوگا اور آخرت کے اجر عظیم کے مستحق بھی ہو گے۔اللہ کا شکر ہے کہ میں نے پچاس برس سے فی سبیل اللہ ہی لوگوں کی خدمت کی ہے اور کسی سے کوئی ہدیہ یا معاوضہ نہیں لیا۔

## میری زندگی کا سب سے خوفناک روحانی علاج

سب سے پہلا اور خوفناک ترین علاج میں نے اس وقت کیا جب میری عمر سترہ یا اٹھارہ سال کی تھی اور علم حاضرات کی تعلیم حاصل کر رہا تھا۔۱۹۴۴ء میں میں نے حضرت مفتی صاحب کے فرمان کے مطابق ریاست الور کے دیہات وقصبات کا دورہ کیا تھا۔ایک بزرگ چودھری مان خان صاحب نے اپنے اونٹ پر بٹھا کر دورہ کرایا۔دورہ کے دوران ہم جب گوبند گڑھ قصبہ میں محترم قاری حافظ محمد رمضان صاحب کے پاس پہنچے تو انہوں نے بتایا کہ میرے پڑوس میں ایک ہندو بنیا کی نوجوان بیٹی پر جنات کا سایہ ہے۔ہندوؤں کے بڑے بڑے معالج، برہمن اور مسلمانوں کے بہت سے مولوی علاج کے لیے

آئے مگر سب ناکام رہے۔ میں نے نوجوانی کے جوش میں کہہ دیا کہ چلو میں علاج کروں گا۔ ان شاء اللہ مریضہ ٹھیک ہو جائے گی۔ مریضہ کے والد کو طلاع دی گئی۔ اس نے بلا لیا۔ اور مریضہ کو دکھایا اور تکلیف کی صورت حال سے بھی آگاہ کیا۔ راقم نے حاضرات کے سلسلے میں ضروری چیزیں منگوا لیں اور پھر مریضہ کو بٹھا کر علاج شروع کر دیا۔ گرد ونواح کے مردوں اور عورتوں کا میلہ لگ گیا۔ جب راقم نے اپنا عمل شروع کیا تو دو منٹ کے بعد مریضہ کا دوپٹہ سر سے دور جا گرا اور اس کے سر کے بال کھل کر کھڑے ہو گئے۔ تماشائی بھاگ کھڑے ہوئے۔ مریضہ بھی اسی خوفناک حالت میں کھڑی ہو گئی اور حصار سے باہر نکلنے کی کوشش کی۔ میرے دل پر ایک خوف طاری ہو گیا۔ مریضہ نے حصار سے باہر ہونے کی کوشش کی تو جیسے اسے دیوار سے ٹکر لگی ہو، وہ واپس حصار میں آ گئی۔ باہر نہ جا سکی اور پھر توبہ کرنے لگی اور معافی مانگنے لگی۔ یہ دیکھ کر میرا خوف بھی دور ہو گیا۔ دو تین منٹ میں جنات سے پوری طرح توبہ کرا کے اور معافی منگوا کر اور یہ وعدہ لے کر چھوڑا کہ آئندہ وہ اسے تنگ کرنے نہیں آئیں گے۔ مریضہ ہوش میں آ گئی اور سب نے دیکھ لیا کہ اللہ نے ایک نو آموز نوجوان کی لاج رکھ لی۔

مریضہ کا باپ چاندی کے روپوں کی ایک تھال بھر کر لایا اور میرے سامنے رکھ کر کہنے لگا کہ آپ نے میرے اوپر بڑا احسان کیا ہے کہ میری بیٹی کی جان بچا دی۔ یہ نذرانہ قبول کر لیں۔ میں نے کہا کہ میرے استاد نے مجھے ایسے نذرانوں سے منع کر دیا ہے۔ آپ یہ ساری رقم اپنی بستی کے غریب مزدوروں، بیوہ، غریب عورتوں اور یتیم بچوں میں تقسیم کر دیں۔ وہ آپ کے لیے بھی دعائیں کریں گے اور میرے حق میں بھی دعا کریں گے۔ اللہ کا شکر ہے کہ اس کے بعد وہ بچی مکمل صحت یاب ہو گئی۔ یہ جنات کے علاج کا سب سے پہلا خوفناک معاملہ تھا جس میں اللہ نے کامیابی بخشی۔

# بعض چھوٹی سورتوں کے وظائف

## سورہ الضحیٰ کا عمل

اپنے مکان کے ایک کمرے میں باوضو ہو کر پہلے روز جو وقت چاہے اپنی مصروفیات وحالات کے پیش نظر مقرر کرے اور پھر اکیس روز اسی وقت کی پابندی کرے۔ پہلے گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور پھر سورہ الضحیٰ ایک سو اکیس 121 مرتبہ پڑھے اور پھر آخر میں گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے۔ اور پھر اللہ



سے دعا مانگ کر اٹھ کھڑا ہو اور مصلیٰ بھی اٹھا کر الگ تہہ کر کے رکھ دے۔

دوسرے روز وقت مقررہ پر درود شریف گیارہ مرتبہ باوضو ہو کر پڑھے اور پھر ایک سو پچیس 125 مرتبہ اس سورہ کی تلاوت کرے اور آخر میں درود شریف گیارہ مرتبہ پڑھے اور پھر دعا مانگ کر اٹھ کھڑا ہو اور مصلیٰ بھی اٹھا کر تہہ کر کے الگ رکھ دے۔

تیسرے روز وقت مقررہ پر باوضو ہو کر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر ایک سو ستائیس 127 مرتبہ سورہ والضحیٰ کی تلاوت کرے۔ آخر میں درود شریف گیارہ مرتبہ پڑھ کر دعا مانگے اور اٹھ کھڑا ہو۔ مصلیٰ بھی اٹھا کر تہہ کر کے متعلقہ جگہ پر رکھ دے۔ یہ مصلیٰ اسی کام کے لیے مخصوص رہے اور اسے اور کوئی استعمال نہ کرے۔

چوتھے روز وقت مقررہ پر باوضو ہو کر بیٹھے۔ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور سورہ والضحیٰ ایک سو اکتیس 131 بار تلاوت کرے آخر میں درود شریف گیارہ مرتبہ پڑھ کر دعا مانگے اور اٹھ کھڑا ہو مصلیٰ بھی اٹھا کر تہہ کر کے متعلقہ جگہ پر رکھ دے۔

پانچویں روز وقت مقررہ پر باوضو ہو کر بیٹھے اور گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر سورہ والضحیٰ ایک سو پینتیس 135 بار تلاوت کر کے آخر میں درود شریف گیارہ مرتبہ پڑھے اور اپنے اللہ سے عاجزی کے ساتھ اپنے مقاصد کے لیے دعا مانگے اور اٹھ کھڑا ہو۔ مصلیٰ بھی اٹھا کر تہہ کر کے الگ متعلقہ جگہ پر رکھ دے۔

چھٹے روز وقت مقررہ پر باوضو ہو کر درود پاک گیارہ مرتبہ پڑھے اور پھر سورہ الضحیٰ ایک سو انتالیس 139 بار تلاوت کرے۔ آخر میں گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھے اور عجز وانکساری کے ساتھ اپنے پروردگار سے دعا مانگے اور اٹھ کھڑا ہو۔ مصلیٰ بھی اٹھا کر تہہ کر کے متعلقہ جگہ پر رکھ دے۔

ساتویں روز مقررہ وقت پر باوضو ہو کر بیٹھے اور گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر سورہ الضحیٰ ایک سو جینتالیس 143 مرتبہ تلاوت کرے اور پھر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر عجز وانکساری کے ساتھ اپنے اللہ سے اپنے مقصد کے لیے دعا مانگے اور اٹھ کھڑا ہو۔ مصلیٰ بھی اٹھا کر تہہ کر کے متعلقہ جگہ پر رکھ دے۔

آٹھویں روز مقررہ وقت پر باوضو ہو کر بیٹھے اور گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر سورہ الضحیٰ ایک سو سینتالیس 147 مرتبہ تلاوت کرے اور پھر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور پھر عاجزی کے ساتھ اپنے پروردگار سے خشوع وخضوع کے ساتھ دعا مانگے اور اٹھ کھڑا ہو۔ مصلیٰ بھی اٹھا کر تہہ کر کے متعلقہ جگہ پر

رکھ دے۔

نویں روز مقررہ وقت پر باوضو ہو کر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر سورہ الضحیٰ ایک سو اکیاون 151 مرتبہ تلاوت کرے اور پھر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے۔ عاجزی سے دعا مانگے اور اٹھ کھڑا ہو۔ مصلی بھی اٹھا کر تہہ کر کے متعلقہ جگہ پر رکھ دے۔

دسویں روز مقررہ وقت پر باوضو ہو کر بیٹھے اور گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر سورہ الضحیٰ ایک سو ترپن 153 مرتبہ تلاوت کرے اور پھر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور دعا کر کے اٹھ کھڑا ہو۔ مصلی بھی اٹھا کر تہہ کر کے متعلقہ جگہ پر رکھ دے۔

گیارھویں روز مقررہ وقت پر باوضو ہو کر بیٹھے اور گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر سورہ الضحیٰ ایک سو ستاون 157 مرتبہ تلاوت کرے اور پھر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور اپنے پروردگار سے عاجزی سے اپنے مقصد کے لیے دعا مانگے اور پھر اٹھ کھڑا ہو۔ مصلی بھی اٹھا کر تہہ کر کے متعین جگہ پر رکھ دے۔

بارھویں روز مقررہ وقت پر باوضو ہو کر بیٹھے اور گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر سورہ الضحیٰ ایک سو اکسٹھ 161 مرتبہ تلاوت کرے اور پھر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور خشوع و خضوع کے ساتھ اپنے پروردگار سے اپنے مقصد کے لیے دعا مانگے اور اٹھ کھڑا ہو۔ مصلی بھی اٹھا کر تہہ کر کے متعین جگہ پر رکھ دے۔

تیرھویں روز مقررہ وقت پر باوضو ہو کر بیٹھے اور گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر سورہ الضحیٰ ایک سو پینسٹھ 165 مرتبہ تلاوت کرے اور پھر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اپنے پروردگار سے اپنے مقصد برآری کے لیے دعا مانگے اور اٹھ کھڑا ہو۔ مصلی بھی اٹھا کر تہہ کر کے متعین جگہ پر رکھ دے۔

چودھویں روز مقررہ وقت پر باوضو ہو کر بیٹھے اور گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر سورہ الضحیٰ ایک سو انہتر 169 مرتبہ تلاوت کرے اور پھر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور پھر اپنے پروردگار سے اپنے مقصد کے لیے عاجزانہ انداز میں دعا کرے اور اٹھ کھڑا ہو۔ مصلی بھی اٹھا کر تہہ کر کے متعینہ جگہ پر رکھ دے۔

پندرھویں روز وقت مقررہ پر باوضو ہو کر بیٹھے۔ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور سورۂ والضحیٰ ایک سو اکہتر 171 بار تلاوت کرے۔ آخر میں گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور پھر اپنے مالک و خالق سے اپنے مقصد کے حصول کے لیے گڑگڑا کر دعا مانگے اور اٹھ کھڑا ہو۔ مصلی بھی اٹھا کر تہہ کر کے الگ متعلقہ جگہ پر رکھ دے۔



سولہویں روز وقت مقررہ پر باوضو ہو کر بیٹھے۔ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور سورۂ والضحیٰ ایک سو تہتر 173 بار تلاوت کرے۔ آخر میں گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور پوری عجز وانکساری کے ساتھ اپنے پروردگار سے اپنے مقصد کے لیے دعا مانگے اور اٹھ کھڑا ہو۔ مصلی بھی اٹھا کر تہہ کر کے الگ متعلقہ جگہ پر رکھ دے۔

سترہویں (17ویں) روز وقت مقررہ پر باوضو ہو کر بیٹھے۔ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور سورۂ والضحیٰ ایک سو ستتر 177 مرتبہ تلاوت کرے۔ آخر میں گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور پوری عجز وانکساری کے ساتھ اپنے پروردگار سے اپنے مقصد کے لیے دعا مانگے اور اٹھ کھڑا ہو۔ مصلی بھی اٹھا کر تہہ کر کے الگ متعلقہ جگہ پر رکھ دے۔

اٹھارہویں روز وقت مقررہ پر باوضو ہو کر بیٹھے۔ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور سورۂ والضحیٰ ایک سو اکیاسی 181 مرتبہ تلاوت کرے۔ آخر میں گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور پوری عجز وانکساری کے ساتھ اپنے پروردگار سے اپنے مقصد کے لیے دعا مانگے اور اٹھ کھڑا ہو۔ مصلی بھی اٹھا کر تہہ کر کے الگ متعلقہ جگہ پر رکھ دے۔

انیسویں روز وقت مقررہ پر باوضو ہو کر بیٹھے۔ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور سورۂ والضحیٰ ایک سو تراسی 183 مرتبہ تلاوت کرے۔ آخر میں گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور پوری عجز وانکساری کے ساتھ اپنے پروردگار سے اپنے مقصد کے لیے دعا مانگے اور اٹھ کھڑا ہو۔ مصلی بھی اٹھا کر تہہ کر کے الگ متعلقہ جگہ پر رکھ دے۔

اکیسویں روز وقت مقررہ پر باوضو ہو کر بیٹھے۔ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور سورۂ والضحیٰ ایک سو ستانوے 197 مرتبہ تلاوت کرے۔ آخر میں گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور اپنے مالک و خالق پروردگار سے آخری مرتبہ پورے عجز وانکسار کے ساتھ اپنے مقصد کے لیے دعا مانگے۔ یہ چونکہ اس چلے کی آخری دعا ہے۔ اس لیے تمام مسنون دعائیں بھی جو یاد ہوں، انہیں پڑھ کر پھر اپنی زباں میں اپنے مقصد کے لیے دعا مانگے اور اٹھ کھڑا ہو اور شکرانہ کے دو نفل پڑھے کہ اس ذات پاک نے یہ وظیفہ مکمل کرنے کی توفیق عطا فرمائی۔

## سورۃ الم نشرح اور سورۃ والتین کا عمل

اسی طرح انہی اعداد وشمار اور مقررہ اوقات میں سورۃ الم نشرح اور سورۃ والتین کا وظیفہ بھی عمل

جائے۔اس بات کا سختی سے اہتمام کیا جائے کہ جتنے اعداد وشمار جس دن کے لیے درج کیے گئے ہیں ،ان میں کسی روز بھی کوئی کمی بیشی نہ ہونے پائے۔ مکمل ہونے کے بعد ان سورتوں کا عامل ہو جائے گا اور جس شخص کا کاروبار بند ہو گیا ہو،اسے ان سورتوں کو صبح نماز فجر کے بعد اور نماز عشاء کے بعد درود شریف کے ساتھ تین تین بار پڑھ کر دعا مانگنے کی ہدایت کی جائے۔ان شاء اللہ تھوڑے دنوں کے اندر ہی وہ اس وظیفہ کی برکات دیکھے گا۔ دنیوی کاروبار کے علاوہ ان کی تلاوت مذکورہ تعداد میں روزانہ کرنے سے آخرت کی نجات وبخشش کا ذریعہ بھی ہوگا۔ جس گھر میں یہ معمول ہوگا اس گھر میں جادو ٹونہ کا کوئی اثر نہ ہو گا۔ لیکن متعلقہ آدمی کو یہ نصیحت کر دی جائے کہ وہ نماز روزہ کے ساتھ تمام اسلامی احکام کی پابندی کرنے کو زندگی کا معمول بنا لے اور رزق حلال کھائے ،حرام سے پرہیز کرے۔

## بعض چھوٹے عمل

### داڑھ یا دانتوں میں درد ہو تو

سب سے پہلے درود شریف سات مرتبہ پڑھے۔ پھر سورۂ فاتحہ تین مرتبہ پڑھ کر بسم اللہ وباللہ اسئلک بعزک وجلالک وقدرتک علی کل فان مریم تلد غیر عیسی من روحک وکلمتک ان تشفی مابفاطمة بنت خدیجه من الضر کلها ۔اگر یہ کلمات یاد نہ ہوں تو آیۃ الکرسی پڑھ کر دم کر دے۔ان شاء اللہ درد میں افاقہ ہوگا۔ پندرہ بیس منٹ وقفہ کے بعد پھر دم کر دے۔اسی طرح تین وقفوں کے ساتھ دم کرتا رہے۔ درد ختم ہو جائے گا۔

### سر درد کے خاتمے کے لیے

درود شریف کے بعد

بسم اللہ اذھب عنھا سوء ہ ومحشه بدعوت نبیک الطیب المبارک المتین عندک بسم اللہ

گیارہ مرتبہ پڑھ کر دم کیا جائے۔ ان شاء اللہ فائدہ ہوگا۔ اگر یہ کلمات یاد نہ ہوں تو سورۂ فاتحہ اور آیت الکرسی تین تین بار پڑھ کر دم کر دینے سے بھی آرام آ جائے گا۔ اگر پہلی بار دم سے پورا آرام نہ آئے تو پندرہ بیس منٹ کے وقفہ سے پھر دم کرے اور پھر اسی طرح پندرہ بیس منٹ کے وقفہ کے بعد



تیسری بار دم کرے۔ان شاء اللہ سر درد سے نجات مل جائے گی۔

### فقر اور تنگی معاش سے نجات کے لیے

نماز فجر کے فوراً بعد سورج نکلنے سے پہلے سبحان اللہ وبحمدہ سبحان اللہ العظیم سو مرتبہ پڑھنا اپنا معمول بنائیے۔ان شاء اللہ اس کی معاشی حالت تبدیل ہو جائے گی اور کاروبار میں برکت آئے گی۔اس عمل کو معمول بنائے رکھیں۔

### سفلی جادو اور ٹونے کے علاج کے لیے

درود شریف گیارہ مرتبہ پھر سورہ توبہ کی آخری آیات لقد جاء کم رسول سے وھو العظیم تک اور سورۂ بقرہ کے آخری رکوع کے ساتھ سورۂ اخلاص معوذ تین پڑھ کر مریض پر دم کرے۔اور یہ دعا سات روز پانی پر دم کر کے پلائے۔

اللھم انت المحی وانت الممیت وانت الخالق وانت الباری وانت الشافی خلقتنی من ماء مھین جعلنا فی قرار مکین الی قدر معلوم اللھم انی اسئلک باسماء ک وصفاتک العلیا یا من بیدہ الابتلاء والمعافات والشفاء والدوآء بمعجزات نبیک محمد وبرکات خلیلک ابراھیم وحرمة کلیمک موسی علیھم السلام اللھم اشفه۔

یہ عمل بھی گیارہ روز سورج طلوع ہونے سے پہلے کیا جائے۔

میرے علمی ذوق اور دین کے ساتھ محبت کو دیکھ کر میرے استاد ومرشد حضرت مولانا مفتی محمد محمود صاحب الوریؒ نے مجھے اپنی خصوصی محبت سے نوازا اور عربی تعلیم کے ساتھ روحانیت کا علم بھی پڑھنے اور عملیات اور روحانیت کے لیے منتخب کر لیا۔ میری عمر پندرہ سولہ سال تھی۔ایک خصوصی وظیفہ کرنے کا حکم دیا کہ روزانہ رات 9 بجے آیت الکرسی کا حصار کھینچ کر بیٹھ کر یہ وظیفہ اکیس روز کرنا ہے۔ ہر وقت باوضو رہنا ہے اور بعد نماز مغرب مراقبہ کرنا اور کثرت سے درود شریف پڑھتے رہنا ہے۔ابھی غالباً دس بارہ روز ہی ہوئے تھے کہ ایک روز مغرب کے بعد چند بے تکلف دوست آ گئے اور گپ شپ میں اس طرح مصروف ہوئے کہ نو بجنے میں دو منٹ باقی رہ گئے۔ اتفاق سے گھڑی دیکھی اور دوستوں کو فوراً رخصت

کر کے وظیفہ پڑھنے بیٹھ گیا۔ جلدی میں آیۃ الکرسی کا حصار کھینچنا بھول گیا۔ پھر مجھے کچھ معلوم نہیں کہ کیا ہوا۔ جب آنکھ کھلی تو میں ایک جنگل میں پڑا ہوا تھا۔ سخت حیران ہوا کہ میں تو مسجد میں تھا یہ کیا ہوا اور اس جنگل میں کیسے آ گیا۔ باجرہ اور جوار کی فصل کھڑی ہوئی تھی۔ ایک اونچی جگہ دیکھ کر گرد ونواح میں کسی آدمی کو دیکھنے لگا۔ کچھ دور ایک آدمی نظر پڑا اس کے پاس پہنچا اور اس سے پوچھا کہ یہ سامنے کون سی بستی ہے۔ اس نے بتایا کہ یہ قصبہ ہرسولی ہے۔ الور سے اس کا فاصلہ تقریباً پندرہ بیس کوس ہوگا۔ وہاں ایک میوؤں کا گاؤں بجو پور دو تین میل کے فاصلے پر تھا۔ وہاں ہمارے گاؤں کی ایک بچی کی شادی ہوئی تھی۔ میں اس گاؤں میں پیدل چل کر گیا۔ اتفاق سے بچی گھر مل گئی۔ وہ پوچھنے لگی چچا آپ کہاں؟ میں نے سب سے پہلے اسے بتایا کہ مجھے سخت بھوک لگی ہے، پہلے کھانا کھلاؤ۔ اس بچی نے فوراً کھانا تیار کر کے کھلایا کھانا کھا کر اس سے دو روپیہ ادھار طلب کیے۔ اس نے مجھے پانچ روپیہ کا نوٹ دے دیا۔ ہرسولی کے قریب سے بس میں سوار ہوا اور کئی بسیں تبدیل کرتا ہوا تین بجے میں الور پہنچا۔ جب استاد محترم کی خدمت میں حاضر ہوا تو انہوں نے پوچھا کہ آج صبح کیوں نہیں آئے۔ جواب میں جب حالات انہیں بتائے تو غصہ سے لال پیلے ہو گئے اور سختی سے فرمانے لگے کہ فوراً اپنے گھر بھاگ جاؤ، میں تمہیں ایک منٹ یہاں رکھنا نہیں چاہتا ہوں۔ اگر تم ہلاک کر دیے جاتے تو میں تمہاری والدہ اور بھائیوں کو کیا جواب دیتا۔ بس فوراً نکل جاؤ۔ چلو نکلو بھاگو۔

میں نے ہاتھ جوڑ کر معافی طلب کی لیکن ان کا غصہ بڑھتا ہی گیا۔ ان کی غصہ بھری آواز سن کر ان کے ماموں اور میرے فارسی کے استاد مولانا فخر الدین صاحب تشریف لے آئے اور انہوں نے سارے حالات معلوم کیے اور راقم کی حالت پر رحم کھا کر فرمایا کہ محمود صاحب! معاف کر دو، غلطی ہو گئی اور غلطی بھی بڑی سنگین۔ لیکن اب اس پر رحم کرو۔ آئندہ ان شاء اللہ محتاط رہے گا۔ حضرت صاحب اپنے ماموں کا بے حد احترام کرتے تھے اور ان کے فرمانے کے بعد معاف کر دیا

## روحانیت کی زندگی کے عجیب حالات وتجربات

میرے علمی ذوق اور دین کے ساتھ محبت کو دیکھ کر میرے استاد ومرشد حضرت مولانا مفتی محمد محمود صاحب الوری نے مجھے اپنی خصوصی محبت سے نوازا اور عربی تعلیم کے ساتھ روحانیت کا علم بھی پڑھانے اور عملیات اور روحانیت کے لیے بھی منتخب کر لیا۔ میری عمر پندرہ سولہ سال کی تھی کہ ایک خصوصی وظیفہ



کرنے کا حکم دیا۔ روزانہ رات 9 بجے آیت الکرسی کا حصار کھینچ کر، بیٹھ کر یہ وظیفہ اکیس روز کرنا ہوتا ہے۔ ہر وقت باوضو رہنا ہے اور بعد نماز مغرب مراقبہ کرنا اور کثرت سے درود شریف پڑھتے رہنا ہے۔ ابھی غالباً بس بارہ روز ہی ہوئے تھے کہ ایک روز مغرب کے بعد چند بے تکلف دوست آ گئے اور گپ شپ میں اس طرح مصروف ہوئے کہ نو بجنے میں دو منٹ باقی رہ گئے۔ اتفاق سے گھڑی دیکھی اور دوستوں کو فوراً رخصت کر کے وظیفہ پڑھنے بیٹھ گیا۔ جلدی میں آیت الکرسی کا حصار کھینچنا بھول گیا۔ پھر مجھے کچھ معلوم نہیں کہ کیا ہوا۔ جب آنکھ کھلی تو میں ایک جنگل میں پڑا ہوا تھا۔ سخت حیران ہوا کہ میں تو مسجد میں تھا، یہ کیا ہوا اور اس جنگل میں کیسے آ گیا۔ باجرہ اور جوار کی فصل کھڑی تھی۔ ایک جگہ اونچی دیکھ کر وہاں چڑھ گیا اور گرد ونواح میں کسی آدمی کو دیکھنے لگا۔ کچھ دور ایک آدمی نظر آیا۔ اس کے پاس پہنچا اور اس سے پوچھا کہ یہ سامنے کونسی بستی ہے۔ اس نے بتایا کہ یہ قصبہ ہرسولی ہے۔ الور سے اس کا فاصلہ غالباً پندرہ بیس کوس تھا۔ سخت حیران وپریشان ہوا۔ وہاں ایک میوؤں کا گاؤں بجو پور دو تین میل کے فاصلہ پر تھا۔ وہاں ہمارے گاؤں کی ایک بچی کی شادی ہوئی تھی۔ اس گاؤں میں پیدل چل کر گیا۔ اتفاق سے بچی گھر مل گئی۔ وہ پوچھنے لگی، چچا آپ کہاں؟ میں نے سب سے پہلے اسے بتایا کہ مجھے سخت بھوک لگی ہے۔ پہلے کھانا کھلاؤ۔ اس بچی نے فوراً کھانا تیار کر کے کھلایا۔ کھانا کھا کر اس سے دو روپیہ ادھار طلب کیے۔ اس نے مجھے پانچ روپیہ کا نوٹ دے دیا۔ ہرسولی کے قریب سے بس میں سوار ہوا اور کئی بسیں تبدیل کرتا ہوا تین بجے الور پہنچا۔ جب استاد محترم کی خدمت میں حاضر ہوا تو انہوں نے پوچھا کہ آج صبح کیوں نہیں آئے۔ جواب میں جب حالات انہیں بتائے تو غصہ سے لال پیلے ہو گئے اور سختی سے فرمانے لگے کہ فوراً اپنے گھر بھاگ جاؤ، میں تمہیں ایک منٹ یہاں رکھنا نہیں چاہتا۔ اگر تم ہلاک کر دیے جاتے تو میں تمہاری والدہ اور بھائیوں کو کیا جواب دیتا۔ بس فوراً نکل جاؤ...... چلو نکلو...... بھاگو!''

میں نے ہاتھ جوڑ کر معافی طلب کی لیکن ان کا غصہ بڑھتا ہی گیا...... ان کی غصہ بھری آواز سن کر ان کے ماموں اور میرے فارسی کے استاد مولانا فخر الدین صاحب تشریف لے آئے اور انہوں نے سارے حالات معلوم کیے۔ اور راقم کی حالت پر رحم کھا کر فرمایا کہ محمود صاحب معاف کر دو، غلطی ہو گئی، اور غلطی ہے بھی بڑی سنگین لیکن اب اس پر رحم کرو۔ آئندہ ان شاء اللہ محتاط رہے گا۔ حضرت صاحب اپنے ماموں کا بے حد احترام کرتے تھے۔ ان کے فرمانے کے بعد معاف کر دیا اور راقم کی جان میں جان آئی۔

قصبہ گودھ گڑھ کی ایک ہندو مریضہ کا حال پہلے بیان کر چکا ہوں اس کے بعد 1944ء سے 47ء

تک صرف پانچ کیس اور آئے جو معمولی نوعیت کے تھے۔ ان میں کوئی حیران کن صورتحال نہ تھی۔ عمل حاضرات کیا اور چند منٹ کے عمل سے مریضہ اور مریض جنات کی توبہ کے بعد ہوش میں آگئے۔ گویا ان کو تنگ کرنے والی خبیث روحیں چھوڑ گئیں۔

## جب نوجوان مریض کو اس کے گھر والے رسوں میں باندھ کر لائے!

ایک دو ایسے مریض بھی آئے جو میرے پاس آنے سے پہلے ہی ہوش وحواس میں آگئے اور کہنے لگے کہ ہم ٹھیک ہیں لیکن اپنے گھر جاتے ہی پھر بے ہوش ہو جاتے۔ ان کے علاج میں خاصی محنت کرنی پڑی۔ پھر جب پاکستان ہجرت کر کے آگئے تو موضع سید پور تحصیل قصور میں عارضی طور پر آباد ہوئے۔ وہاں قریبی بستی کے بیس پچیس نوجوان ایک بیمار نوجوان کو رسوں سے باندھ کر لائے۔ انہوں نے اس کے ہاتھوں کو بھی رسوں سے باندھ رکھا تھا اور چار چار نوجوان رسوں کو پکڑے ہوئے تھے اور پاؤں میں بھی رسے بندھے ہوئے تھے۔ جنہیں اسی طرح سات آٹھ افراد پکڑے ہوئے تھے۔ گویا مریض پندرہ بیس نوجوانوں کے بھی مشکل سے قابو آیا ہوا تھا۔ وہ میرے پاس آئے تو مریض نے بڑے زور سے سلام کیا اور مصافحہ کے لیے ہاتھ بڑھایا۔ میں نے اس کے چہرے کی طرف دیکھا تو اس کی آنکھیں اور چہرہ سرخ تھا۔ میں نے اس سے کہا کہ تم اس بیمار کو کیوں تنگ کر رہے ہو؟

جواب میں مریض کی زبان سے کہا گیا کہ نہ تنگ کروں؟

میں نے کہا کہ نہ تنگ کرو۔ اور پھر اس نے سلام کیا اور مصافحہ کر کے جانے کی اجازت طلب کی۔ مریض ہوش میں آگیا اور اپنے عزیزوں سے پوچھنے لگا کہ مجھے کیوں باندھ رکھا ہے؟

اس کے عزیزوں نے رسوں میں بندھے ہاتھ پاؤں کھول دیئے، مریض نارمل حالت میں آگیا۔

## ان جنات کا علاج جنہوں نے پورے گھر پریشان کر رکھا تھا

میرے ایک نہایت ہی عزیز دوست اور بھائی جو طبیب بھی ہیں اور عالم دین بھی۔ ان کی سب سے بڑی بیٹی جو قریبی قصبے میں رہتی تھیں ان کے گھر میں جنات داخل ہو گئے اور ان کا مالی نقصان بھی کرنے لگے اور گھر والوں کو خوف زدہ بھی۔ سب گھر والوں کی موجودگی میں گھر کی چیزوں کو ادھر ادھر پھینکنے لگتے۔ نظر نہیں آتے تھے۔ گھر کی اشیاء ادھر ادھر جاتی نظر آتیں۔ کبھی کوئی صندوق اٹھا اور اس کونے سے صحن میں پھینک دیا گیا۔ کبھی کوئی خالی چارپائی صحن سے کسی کمرے میں جا پڑی۔ کبھی غلہ سے رقم غائب ہو گئی۔



یہ محترم بھائی ایک روحانی معالج جو معروف عالم دین اور متعدد بار قومی اسمبلی کے ممبر بھی رہے ہیں ان کو بھی لائے جو اتوار کے روز صرف روحانی علاج ہی میں معروف رہتے ہیں۔ لیکن ان کے عمل سے بھی شفا نہ ہوئی۔ تو کسی دوست نے مشورہ دیا کہ فیصل آباد میں ایک پیر صاحب جنوں کا علاج کرتے ہیں۔ وہ تین ہزار فیس لیتے ہیں اور کار میں سفر کرتے ہیں۔ انہیں لایا جائے۔

جس باپ کی بیٹی ایسے پریشان کن حالات میں مبتلا ہو جائے، اس کا دلی سکون ختم ہو جاتا ہے۔ میرے محترم بھائی نے تین ہزار نقد روپیہ برائے فیس پیر صاحب کے لیے لیا اور اڑھائی ہزار روپے میں کار کرایہ پر حاصل کی اور فیصل آباد سے متعلقہ پیر صاحب کو فیس دے کر لائے۔ پیر صاحب نے مریضہ کے گھر آکے اپنی سی کوشش کی اور یہ کہہ کر چلے گئے کہ اب گھر میں کوئی پریشانی نہ ہوگی۔ جنات کا علاج کر دیا گیا ہے۔ پیر صاحب مریضہ کے گھر سے سڑک پر پہنچنے والے تھے کہ گھر میں پھر وہی شرارت وخباثت شروع ہو گئی۔ میرے محترم بھائی اپنے مطب میں آگئے اور پریشان بیٹھے تھے کہ اتفاقاً میں ان سے ملنے چلا گیا۔ انہیں پریشان دیکھ کر پوچھا کہ حکیم صاحب آپ پریشان معلوم ہوتے ہیں؟

حکیم صاحب نے اقرار کیا کہ ہاں پریشان ہوں۔ جب وجہ پریشانی کے متعلق پوچھا تو انہوں نے بڑی بیٹی کے گھر کی بیماری کا ذکر کیا اور بتایا کہ عاملوں کے ناکام علاج کے بعد آج فیصل آباد کے پیر صاحب پر چھ ہزار روپے خرچ کے بعد بھی حالات اسی طرح پریشان کن ہیں۔ ساری تفصیلات بتائیں اور کہا کہ بیٹی کی اسی پریشانی نے پریشان کر رکھا ہے۔

محترم حکیم صاحب سے محبت ورفاقت کا تعلق بیس پچیس سال سے قائم ہے۔ لیکن انہیں میرے بارے میں بالکل علم نہ تھا کہ میں ایک قسم کا روحانی طبیب بھی ہوں۔ ان کی پریشانی دیکھ کر میں نے کہا کہ چلیے میں بھی اس گھر کو دیکھ لوں جہاں جنات نے ڈیرے ڈال رکھے ہیں۔ حکیم صاحب نے حیرانگی سے میری طرف دیکھا اور فرمایا کہ تم؟؟

میں نے ہنس کر کہا کہ کیا میں آدمی نہیں ہوں؟

اس کے بعد ہم دونوں بذریعہ بس وہاں پہنچ گئے اور حکیم صاحب کی بچی سے حالات معلوم کیے اور پھر انہیں ایک وظیفہ پڑھنے کے لیے لکھ کر دیا اور تعویذ بھی باندھنے کے لیے کہا کہ اسے مین گیٹ پر باندھ دیں، جہاں سے سب گزرتے ہیں۔ اور انہیں تاکید کی کہ پانچ روز کے بعد مجھے اطلاع دیں کہ صورت حال کیا ہے۔ تکلیف بڑھے یا گھٹے اس سے پریشان نہیں ہونا۔ میں بھی آپ کے لیے پڑھوں گا۔ پانچ

روز کے بعد مجھے اطلاع دی گئی کہ اللہ کا شکر ہے کہ پانچ روز ہمارے گھر خیریت رہی ہے۔ راقم نے بھی اپنے اللہ کا شکر ادا کیا۔ پھر انہیں مزید تعویذ دیئے اور ان کے استعمال کا طریقہ بھی بتایا۔ اللہ کا شکر ہے کہ اللہ نے اس گھر کو جنات سے نجات دے دی۔

گزشتہ سال کوئٹہ بلوچستان سے دو میاں بیوی بذریعہ ہوائی جہاز راولپنڈی آئے اور ٹیلی فون ایکسچینج سے دفتر تحریک کا فون نمبر معلوم کر کے راقم سے رابطہ کیا اور کہا کہ ہم علاج کے لیے آئے ہیں۔ میں نے ان سے کہا کہ یہ دفتر ہے۔ یہاں میں خواتین کو نہیں بلاتا۔ انہوں نے کہا ہم تو ڈیڑھ ہزار میل سے آئے ہیں۔ راولپنڈی میں ہمارا نہ کوئی عزیز و رشتہ دار ہے اور نہ کوئی واقف۔ ان کی مجبوری کے پیش نظر انہیں دفتر بلا لیا۔ باورچی سے چائے تیار کرنے کے لیے کہہ دیا کہ دو مہمان آ رہے ہیں۔ انہیں چائے اور بسکٹ پیش کرنا ضروری ہے۔ باورچی نے آنے سے پہلے چائے وغیرہ تیار کر لی۔ اور ان کے آتے ہی چائے اور بسکٹ برائے تواضع پیش کر دیئے۔ چائے کے بعد ان سے حالات پوچھے۔ مہمان نے بتایا کہ میری اہلیہ چار سال سے بیمار ہے اسے روزانہ دورہ پڑتا ہے اور دورے کا دورانیہ 9/10 گھنٹے سے کم نہیں ہوتا۔ اس دورے کے دوران پیشاب پاخانہ بھی خطا ہو جاتا ہے۔ ڈاکٹروں، مولویوں اور پیروں پر اسی ہزار روپے خرچ کر چکا ہوں لیکن کوئی فائدہ نہیں ہوا۔ اب ایک فوجی دوست نے آپ کا ذکر کیا تو ہم آپ کی خدمت میں آ گئے۔ خدا کرے کہ آپ کے ذریعہ اللہ اس بیماری سے نجات دلائے۔ راقم نے سب سے پہلے انہیں نماز کی تاکید کی اور زندگی کے دوسرے معاملات میں بھی شریعت کی پابندی کرنے کی تاکید کی اور یہ بھی کہا کہ آدمی کی کوئی حیثیت نہیں بیماری اور شفا، موت و زندگی، نفع و نقصان اسی ذات پاک کے ہاتھ میں ہے جو اس کائنات کا خالق و مالک ہے۔ اسے راضی کرنے اور رکھنے کی کوشش کریں۔ وہ راضی ہوگا تو ہماری بیماری بھی دور ہوگی اور شفا بھی نصیب ہوگی۔ اس نصیحت کے بعد ان کے لیے ایک کلمہ شریف کا تعویذ دیا۔ پینے کے لیے بھی تعویذ دیا اور یہ وظیفہ لکھ کر دیا کہ اسے ایک وقت مقررہ پر باوضو ہو کر اکیس روز پڑھیں۔ پہلے دن سوچ سمجھ کر وقت کا تعین کریں اور پھر اس کی پوری پابندی کریں۔

وظیفہ یہ ہے:۔

ا۔ درود شریف گیارہ مرتبہ
۲۔ سورہ فاتحہ گیارہ مرتبہ
۳۔ آیت الکرسی گیارہ مرتبہ



۴۔ آیت کریمہ گیارہ مرتبہ
۵۔ سورہ اخلاص گیارہ مرتبہ
۶۔ قل اعوذ برب الفلق دونوں کے درمیان بسم اللہ پڑھیں ایک سورت بنا کر گیارہ مرتبہ پڑھیں
قل اعوذ برب الناس
۷۔ درود شریف گیارہ مرتبہ

آخر میں عجز و انکساری کے ساتھ اپنے مقصد کے لیے رب العزت سے دعا مانگے اور پھر اٹھ کر کھڑا ہو۔ یہ عمل اکیس روز کرنا ہے۔ اللہ کی ذات سے امید ہے کہ شفا ہوگی۔ تاہم مجھے ہر ہفتہ فون سے اطلاع دیا کریں۔ تاکہ میں بھی صورت حال سے مطلع رہوں اور اس کے مطابق ہی اپنے عمل میں تبدیلی کرتا رہوں۔ پہلے ہفتہ ہی فون پر بتایا کہ چار سال میں پہلا موقع ہے کہ کوئی دورہ نہیں پڑا۔ خدا کا شکر ہے کہ ڈیڑھ ماہ کے علاج سے مکمل صحت ہو گئی۔ آخر میں صحت کے بعد اس نے پچیس ہزار روپے کا ڈرافٹ میرے لیے بھیجنے کی اطلاع دی۔ راقم نے ان کا شکریہ ادا کر کے کہا کہ یہ رقم کوئٹہ کے ان غریب اور مزدور لوگوں اور یتیم بچوں اور بیوہ عورتوں میں تقسیم کر دیں جنہیں دو وقت خشک روٹی بھی نصیب نہیں ہوتی۔ مجھے اللہ نے عزت کی روٹی دے رکھی ہے مجھے دعا کے سوا کچھ نہیں چاہیے۔

ایک سید گھرانے کی خاتون جو پاکستان کے مرکزی شہر میں رہائش رکھتی ہے، تیس سال سے بیمار تھی۔ یعنی شادی کے وقت ہی سے علیل تھی۔ ڈاکٹروں سے بھی علاج کرایا گیا۔ مولویوں، پیروں اور عاملوں سے مہینوں اور برسوں تعویذ اور گنڈے لیے لیکن صحت نہ ہو سکی۔ ان کے بقول تیس سال سے بیماری کی وجہ سے رمضان کے پورے روزے نہ رکھ سکی۔ ہر سال اس پانچ روزے رکھے اور پھر بیماری کے شدید حملے کی وجہ سے ترک کرنے پڑے۔ انہیں کسی نے راقم کے متعلق بتایا۔ وہ دونوں میاں بیوی میرے پاس آ کر حالات بتائے۔ راقم نے انہیں ایک وظیفہ بھی بتایا اور باندھنے کے لیے اور پینے کے لیے تعویذ دیئے۔ خدا کا شکر ہے کہ پہلے کے مقابلہ میں بہتر صحت ہے۔ علاج جاری ہے۔ ان کے قول کے مطابق اللہ کے فضل نے اس سال روزے بھی پورے رکھنے کی توفیق اللہ نے دے دی۔ اور گھریلو حالات میں بھی بہتری ہے۔ بڑی پابندی سے علاج کرا رہی ہیں۔

اس معزز خاتون کے علاوہ دو تین گھرانے اور بھی وہاں زیر علاج تھے۔ خدا کا شکر ہے کہ ان

گھرانوں کی بیماری بھی اللہ نے اپنے کرم سے دور کردی۔ وہ بھی میرے لیے دعا کرتے ہیں۔ اسی طرح شیخو پورہ اور چکوال سے بھی تین چار خاندان کے بیمار آئے۔ ان کو نماز کی تاکید کی اور پڑھنے کے لیے مختصر سا وظیفہ بتایا اور گلے اور بازو میں باندھنے کے لیے اور پینے کے لیے الگ الگ تعویذ دیئے۔ اللہ نے انہیں صحت عطا فرمادی اور بار بار کے طویل سفر سے بھی نجات دے دی۔ میرے قریب ہی سے گذشتہ سال ایک ایسے نوجوان کو لایا گیا جو جہاد افغانستان میں شریک رہا اور امریکی حملہ کے دوران یعنی 11 ستمبر 2001 کے بعد وہ افغانستان ہی میں تھا۔ اس کے بہت سے ساتھی امریکی بمباری سے شہید ہو گئے۔ اسے قدرت نے بچالیا لیکن عزیز دوستوں اور ساتھیوں کی شہادت کا صدمہ اس کے لیے اتنا ناقابل برداشت تھا کہ وہ ذہنی توازن کھو بیٹھا۔ کسی سے بات بھی نہیں کرتا تھا۔ بہرکیف اس کے لیے راقم مسلسل پانچ روز ایک خاص وظیفہ بھی پڑھتا رہا اور تین روز عمل زعفران بھی رات کو کیا۔ الحمد للہ حق تعالی نے راقم کی عاجزانہ دعا قبول فرمالی اور اس نوجوان کو ساٹھ فیصد افاقہ ہو گیا۔ امید ہے حق تعالی مکمل صحت بخش دے گا۔

قصور کے سرحدی گاؤں سے ایک بزرگ چار روز پہلے اپنی کنواری بیٹی کے لئے تعویذ لے کر گئے تھے وہ آج اسے لے کر میرے گھر آئے اور بتایا کہ جب تک بچی کے گلے میں تعویذ بندھا رہتا ہے، ٹھیک رہتی ہے۔ تعویذ اگر گلے سے نکل جائے یا نکال دیا جائے تو اسی وقت غش آجاتا ہے۔ راقم نے اس بچی کے والد اور اس کی پھوپھی، جو اسے لے کر آئے تھے، انہیں تعویذ اتارنے کے لیے کہا۔ جونہی تعویذ بچی کے گلے سے نکلا وہ بے ہوش ہو کر گر پڑی۔ جب تک بغیر تعویذ کے رہی، بے ہوش پڑی رہی۔ جب دوبارہ تعویذ اس کے گلے میں ڈال دیا گیا، اسی وقت وہ ہوش میں آ کر بیٹھ گئی۔ میرے لیے یہ عجیب بیماری تھی۔ اس سے پہلے میری پچاس سالہ روحانی زندگی میں کسی بیماری کی یہ کیفیت نہیں ہوئی تھی۔ بہرکیف اس بچی کا علاج جاری ہے۔ حق تعالی اس بچی کو مکمل صحت عطا کرے۔

چند روز پیشتر ایک شادی شدہ لڑکی کو اس کا خاوند لے کر آیا۔ اسے حاضرات کے لیے اس کے خاوند کے مشورے سے بٹھایا گیا۔ وہ دوران عمل ایک دم بے ہوش ہو کر گر پڑی۔ مشکل سے اس کے خاوند نے حصار کے باہر ہونے سے روکا۔ راقم بھی اس صورت حال سے پریشان تھا لیکن اللہ نے خیریت رکھی۔ حاضرات کے بعد ان کو ایک تعویذ گلے میں باندھنے کے لیے اور ایک گیارہ روز پینے کے لیے دیا اور تین تعویذ جن میں شیاطین کے نام تھے، جلانے کے لیے دیئے۔ اللہ کا شکر ہے کہ وہ لڑکی ایک ماہ کے علاج



سے صحت یاب ہو گئی اور اب وہ بالکل ٹھیک ٹھاک ہے۔

ضلع سیالکوٹ سے تقریباً چھ ماہ پیشتر ایک مریض کو لایا گیا جس کے سر میں ایک سال سے درد ہو رہا تھا۔ ڈاکٹروں سے بہت علاج کرایا گیا۔ افاقہ نہ ہوا۔ بعض ڈاکٹروں نے بتایا کہ اس مریض کے دماغ میں رسولی ہے اور بغیر آپریشن، یہ صحت مند نہ ہو سکے گا۔ دماغ کا آپریشن بڑا نازک ہوتا ہے اس لیے ہم اپنی طرف سے تو بھرپور کوشش کریں گے کہ آپریشن ٹھیک ہو جائے اور اس کی جان بچ جائے لیکن ضمانت کوئی نہیں دے سکتے۔ مریض کے والدین نے آپریشن کرانے سے انکار کر دیا۔ پھر وہ دیسی حکیموں سے دوا بھی لیتے رہے اور مولویوں اور پیروں سے نقش تعویذ بھی لیتے رہے۔ سر پر دم بھی کراتے رہے لیکن مریض کے سر درد میں فائدہ نہ ہوا۔ کسی نے وہاں میرے متعلق بات کی۔ وہ میرے پاس آئے لیکن میں ان دنوں راولپنڈی میں تھا۔ گھر والوں نے انہیں بتا دیا کہ وہ تو ہر مہینے کی پہلی تاریخ کو گھر مل سکتے ہیں۔ وہ لوگ اس وقت واپس چلے گئے پھر پہلی تاریخ کو مریض کو لے کر آئے۔ ملاقات ہوئی۔ مرض کی تفصیل سے آگاہ ہوا۔ ان سے نماز کے بارے میں پوچھا تو معلوم ہوا کہ نماز کبھی کبھی ہی پڑھتے ہیں۔ میں نے ان سے وعدہ لیا کہ نماز پوری پابندی کے ساتھ پڑھا کریں گے۔ یہ بحیثیت مسلمان فرض ہے اور ایک نماز کی جان بوجھ کر قضا سے ہزاروں سال جہنم کا عذاب بھگتنا پڑے گا۔ پھر یہ بھی سمجھ لو آدمی کچھ نہیں کر سکتا۔ دکھ سکھ بیماری اور صحت اسی ذات کے ہاتھ میں ہے جس نے پیدا کیا ہے۔ آدمی صرف بہانہ بنتا ہے۔ صحت بھی وہی دیتا ہے۔ پھر راقم نے انہیں ایک تعویذ بازو سے باندھنے کے لیے، ایک پینے کے لیے اور ایک وظیفہ روزانہ پڑھ کر مریض کے سر پر دم کرنے کے لیے مریض کے والد کو بتایا اور تاکید کی کہ تکلیف بڑھے یا گھٹے یا علی حالہ باقی رہے مجھے دس روز بعد راولپنڈی فون پر اطلاع دینا۔ میں بھی روزانہ اس کے لیے رات کو ایک وظیفہ پڑھا کروں گا اور مریض کے حالات کے مطابق ہی اس میں رد و بدل کرتا رہوں گا۔ انہوں نے میری ہدایت پر عمل کیا پھر دس روز کے بعد رات کو فون پر اطلاع دیتے رہے۔ پہلی تاریخ کو میرے گھر آ کر حالات بتاتے اور مریض کو بھی ہمراہ لاتے۔ اللہ کا شکر ہے کہ تین ماہ کے بعد درد سے اللہ نے شفا بخش دی اور اب تک مریض ٹھیک ہے۔

## روحانی عملیات کے بعض واقعات

غالباً دو سال پہلے کا واقعہ ہے کہ لاہور کے واہگہ بارڈر کے کسی گاؤں سے ایک لڑکی کو ...

والدین گاڑی میں ڈال کر میرے پاس لائے۔ لڑکی بے ہوش تھی۔ جب میرے پاس پہنچے تو لڑکی کو ہوش آ گیا۔ اس کے ماں باپ نے بتایا کہ یہ بچی چار روز سے بے ہوش پڑی ہوئی تھی۔ آج چار روز کے بعد یہاں آپ کے پاس ہوش میں آئی ہے۔ ہم نے اپنے قرب وجوار میں مولویوں، عاملوں اور پیروں سے ہر ممکن علاج کروایا لیکن سب کی کوششیں بے سود رہیں۔ نہ لڑکی کو ہوش آیا اور نہ اس کی زبان سے کچھ نکلا۔

میں نے لڑکی کے والد سے پوچھا کہ یہ کب سے بیمار ہے؟ اس نے بتایا کہ چھ سات سال سے بیمار ہے۔ ہم نے ڈاکٹروں سے بھی علاج کرایا۔ دوائیں دیں لیکن ہر ڈاکٹر نے یہی کہا کہ اس کو کوئی بیماری نہیں ہے۔ اسے کسی پیر یا مولوی سے دم کراؤ، شاید دم درود سے افاقہ ہو جائے۔ پھر ہم نے مولویوں سے دم کرایا لیکن کسی کے دم سے بھی فائدہ نہ ہوا۔ پہلے یہ جب بے ہوش ہوتی تھی تو آدھ پون گھنٹہ کے بعد ہوش میں آ جاتی تھی۔ یہ کہتی تھی کہ ایک عورت اور ایک بوڑھا بابا آتے ہیں اور مجھے اپنے گھر لے جانا چاہتے ہیں۔ میں انکار کرتی ہوں تو وہ مجھے مار دینے کی دھمکی دیتے ہیں اور میں بے ہوش ہو جاتی ہوں۔

میں نے ان سے پوچھا کہ آپ لوگ نماز پڑھتے ہیں۔ انہوں نے کہا کہ نماز نہیں پڑھتے۔ چنانچہ انہیں سختی سے تاکید کی گئی اور وعدہ لیا گیا کہ وہ آج ہی سے نماز شروع کر دیں گے۔ پھر انہیں کلمہ شریف کا تعویذ کر کے دیا کہ بچی کے گلے میں اس طرح باندھنا کہ اس میں نمی نہ جائے۔ ایک ہفتہ کے بعد اسے لے کر آئیں۔ اس سے نہ گھبرانا کہ تکلیف بڑھتی ہے کہ کم ہوتی ہے۔ ایک تعویذ پینے کے لیے دیا کہ اسے پابندی سے اور باقاعدگی سے پلانا ہے۔ گیارہ دن تعویذ کے پانی کے علاوہ پانی نہ پیئے۔ بچی سے بھی نماز پڑھنے کا وعدہ لیا۔ اور اسے تسلی دی کہ اللہ آپ کو صحت دے گا۔

آٹھ روز کے بعد وہ پھر اس لڑکی کو لے کر آئے اور بتایا کہ اب کے تکلیف کم ہوئی۔ دو روز کے بعد بے ہوش ہوتی رہی اور بے ہوشی کا وقفہ بھی پندرہ بیس منٹ سے زیادہ طویل نہیں ہوتا تھا۔ البتہ وہ عورت اور بابا ڈراتے تھے کہ ہم تجھے زندہ نہیں چھوڑیں گے۔ میں نے صورت حال کا اندازہ کر کے عمل حاضرات کا ارادہ کیا۔ تمام لوازمات پورے کر کے جب عمل حاضرات شروع کیا تو مریضہ جو حصار کے اندر ہی باوضو بیٹھی تھی، وہ پانچ فٹ اوپر فضا میں پہنچ گئی۔ یہ دیکھ کر اس کے والدین اور دوسرے تماشائی بھاگ کھڑے ہوئے۔ پانچ منٹ کے بعد لڑکی حصار کے اندر زمین پر گری۔ اس کے سر پر بھی چوٹ آئی۔ میں نے عمل حاضرات جاری رکھا اور آخر کار ان شیاطین سے توبہ کرائی کہ آئندہ وہ نہیں آئیں گے



اور اس لڑکی کو تنگ نہیں کریں گے۔ انہوں نے کہا کہ اب ہمیں معاف کر دیں۔ الحمد للہ وہ اپنے وعدے پر قائم رہے اور اس کے بعد وہ لڑکی صحت مند رہی۔ اب اس کی شادی بھی ہو چکی ہے۔

جب یہ تحریر لکھی جا رہی تھی، راولپنڈی سے ایک سیدہ خاتون کا گرامی نامہ موصول ہوا، جو تیس سال سے جادو ٹونہ کی وجہ سے مسلسل بیمار چلی آ رہی تھی۔ یہ خاتون تقریب دس ماہ سے میرے زیر علاج ہیں۔ الحمد للہ اللہ نے انہیں اتنی صحت عطا کر دی ہے کہ اس سال روزے بھی پورے رکھ لیے ورنہ بقول ان کے تیس سال سے کبھی بھی پورے روزے نہ رکھ سکیں۔ اخط میں انہوں نے مجھے اطلاع دی تھی کہ اب میں کافی صحت مند ہوں۔ کبھی جب درد محسوس ہوتا ہے تو آپ کا بتایا ہوا وظیفہ پڑھ کر دم کر لیتی ہوں اور آرام آ جاتا ہے۔ جو وظیفہ اکیس روز کے لیے بتایا ہے، اسے مسلسل پڑھ رہی ہوں۔

ایک شیعہ گھرانے کی شادی شدہ لڑکی جو میرے گاؤں ہی کی بیٹی اور حجرہ (ضلع قصور) میں شادی شدہ تھی۔ وہ شادی سے پہلے ہی بیمار تھی۔ شادی کے بعد زیادہ بیمار ہو گئی۔ اس کے والد نے شیعہ علماء سے بہت علاج کرایا۔ مگر کوئی فائدہ نہ ہوا۔ لڑکی کی حالت خراب سے خراب تر ہوتی گئی۔ دو تین سال تک وہ لاہور، ساہیوال اور دوسرے مقامات پر بھی لیے پھرتے رہے۔ سینکڑوں روپے بھی علماء کو دیے۔ مگر کچھ نتیجہ نہ نکلا۔ پھر وہ میرے پاس آئے اور رو رو کر اپنی بیٹی کی بیماری کا حال بتایا۔ معلوم ہوا کہ جنات کا سایہ ہے۔ کئی بار گھر سے لڑکی غائب ہوئی اور پھر خود ہی آ گئی......

میں نے اسے پہلے کلمہ شریف کا تعویذ باندھنے کے لیے اور پندرہ عدد کا تعویذ پینے کے لیے دیا اور ایک ہفتہ کے بعد انہیں بلایا۔ وہ ہفتہ کے بعد آئے۔ تعویذ دیکھا تو محسوس ہوا کہ خبیث جنات کا سایہ ہے۔ چنانچہ عمل حاضرات کا اہتمام کیا۔ پہلے ہی روز پندرہ بیس جنات آ گئے۔ انہیں کوہ ہمالیہ کے لیے رخصت کر دیا۔ دوسرے روز پھر عمل حاضرات کیا اور پھر پندرہ بیس آ گئے۔ اسی طرح ایک ہفتہ بعد پھر بلایا۔ اور عمل حاضرات کیا۔ اس طرح اس بچی پر تین سو سے زیادہ جنات آئے۔ چھ ماہ کے مسلسل علاج کے بعد وہ لڑکی ٹھیک ہو گئی۔ الحمد للہ پھر کوئی شکایت نہ آئی۔

ہمارے ہی گاؤں کے ایک تبلیغی جماعت کے نوجوان کے گھر میں جنات تھے۔ اس نوجوان نے بہت سے علماء سے علاج کرایا۔ بہت سا روپیہ خرچ کر دیا، لیکن کوئی فائدہ نہ ہوا۔ حتیٰ کہ اس کی ایک بیٹی مخبوط الحواس ہو چکی ہے۔ وہ چونکہ 20/25 سال سے اپنے کھیتوں میں آباد ہیں۔ تین چار ماہ ہوئے۔ میرے پاس آئے اور اپنی پریشانی سے آگاہ کیا۔ میں نے ان کا علاج شروع کیا تو حالات زیادہ خراب

ہونے لگے۔ مجبوراً عمل حاضرات کرنا پڑا۔ اور انہیں کچھ تعویذ جلانے کے لیے دیئے۔ تعویذ کا جلانا تھا کہ حالات حد سے زیادہ خراب ہوگئے۔ سارے بچے بچیاں بیمار ہوگئے۔ بچوں کی والدہ بھی بیمار ہوگئیں۔ مجھے بتایا گیا کہ مکان میں بہت سے جن نظر آتے ہیں۔ سونا حرام کردیا گیا ہے۔ راقم نے رات کو ایک عمل کیا تو معلوم ہوا کہ تعویذ جنوں کے ایک بزرگ کے سر پر جلایا گیا تھا جس سے وہ بزرگ ہلاک ہوگیا۔ اب ان کی برادری انتقامی کارروائی پر تل گئی ہے۔ راقم نے مسلسل کئی رات عمل کیا۔ خدا خدا کرکے انہیں یقین دلایا کہ جان بوجھ کر تمہارے بزرگ کو نہیں جلایا گیا۔ راقم کی یقین دہانی پر ان کی اکثریت مطمئن ہو گئی۔ لیکن چند ایک خبیث ابھی شرارت کررہے ہیں۔ لیکن خدا کا شکر ہے۔ اب پچیس تیس سال کے بعد تقریباً حالات بہتر ہوئے ہیں۔ اب انہیں نظر بھی نہیں آتے۔ کبھی کبھی ایک دو بچوں کو کچھ تکلیف ہو جاتی ہے۔ اور وہ میرے پاس آجاتے ہیں اور میں انہیں پینے کے لیے تعویذ دے دیتا ہوں۔ خدا کا شکر ہے کہ اب وہ ٹھیک ہیں۔

ایک نوجوان بچی پر جنات تھے۔ وہ اسے سیالکوٹ سے لاہور تک علماء اور عاملوں کے پاس لیے پھرتے رہے۔ علماء و عامل صاحبان کے سامنے وہ توبہ کرکے چلے جاتے۔ لیکن جب لڑکی اپنے گھر پہنچتی تو وہ پھر تنگ کرنے آجاتے۔ جب بار بار وہ علماء، عاملوں کے پاس سے لے گئے تو انہوں نے جواب دے دیا کہ یہ معاملہ ہمارے بس سے باہر ہے۔ کسی اور سے علاج کراؤ۔ کسی نے انہیں میرے متعلق بتایا وہ اس بچی کو لے کر میرے پاس آئے۔ میں نے پہلے اسے باندھنے اور پینے کے لیے تعویذ دیئے۔ لیکن وہ دوسرے روز پھر آگئے کہ تعویذ غائب کردیئے گئے ہیں۔ پھر دوبارہ تعویذ دیئے اور تاکید کردی کہ تم خود حفاظت کرو۔ لیکن وہ پھر اگلے دن آگئے کہ ہماری کوشش کے باوجود تعویذ گم ہوگئے۔ آخر اس بچی پر عمل حاضرات کیا اور خبیث جنوں سے توبہ کرائی۔ بچی ٹھیک ہوگئی۔ لیکن جونہی اپنے گھر پہنچی پھر شیاطین توبہ توڑ کر تنگ کرنے کے لیے آموجود ہوئے۔ دوسرے دن پھر عمل حاضرات کیا لیکن نتیجہ پھر وہی ہوا کہ اپنے گھر جاتے ہی پھر وہی حالت ہوگئی۔ وہ پھر اگلے روز اسے لے کر آگئے۔ راقم نے پھر عمل حاضرات کیا اور پوری سختی سے توبہ کرائی۔ انہوں نے وعدہ کیا کہ اب ہم نہیں آئیں گے لیکن گھر جاتے ہی پھر وہی حالت ہوگئی۔ وہ پھر اگلے روز آئے اور بتایا کہ کوئی فائدہ نہیں ہوا۔ آخر راقم نے سرکنڈوں کے دو ٹکڑے چھ چھ انچ کے منگائے اور ان پر ایک سو ایک بار آیۃ الکرسی پڑھ کر دم کرکے انہیں دیئے کہ گھر جاکر انہیں صندوق میں مقفل کرکے رکھنا اور جب لڑکی کو تنگ کریں، ان سرکنڈوں کو صندوق سے نکال کر لڑکی کے



ہاتھ کی انگلیوں کے درمیان رکھ کر پوری طاقت سے دبانا اور اس خیال سے کمزوری نہ دکھانا کہ لڑکی کو تکلیف ہوگی۔ جب وہ توبہ کرکے جانے کا وعدہ کریں تب چھوڑنا۔ اور بچی ہوش میں آجائے تو ان سرکنڈوں کو صندوق میں مقفل کرکے رکھ دینا اور جب بھی وہ بچی کو تنگ کرنے آجائیں پھر سرکنڈوں کو اسی طرح بچی کی انگلیوں کے درمیان دے کر پوری قوت سے دبانا۔ انشاء اللہ وہ بچی کی جان چھوڑ دیں گے۔ انہوں نے اس پر چار پانچ روز عمل کیا اور سرکنڈوں کو حفاظت سے رکھا۔ اس کے بعد وہ ہمیشہ کے لیے چلے گئے اور بچی صحت یاب ہوگئی۔

گزشتہ ماہ مئی کے وسط میں راولپنڈی و اسلام آباد سے ایک نوجوان لڑکی کو لائے جو ایم بی بی ایس ڈاکٹر ہے اور سعودی عرب کے شہر دمام میں رہتی ہے۔ شاید ملازمت کرتی ہے۔ اس پر کسی دشمن نے جادو کردیا ہے۔ مریضہ کے بھائی نے بتایا کہ دو تین ماہ سے جادو ہوا ہے۔ رات ہوتے ہی بیحد ڈرتی ہے۔ ذہنی طور پر متاثر ہے۔ یادداشت میں بہت فرق آگیا ہے۔ لڑکی کے ساتھ اس کی والدہ بھی آئی تھی۔ راقم نے انہیں کلمہ شریف کا تعویذ باندھنے کے لیے دیا اور پینے کے لیے تعویذ دیا۔ ساتھ ہی وہ وظیفہ بھی لکھ کر دیا جس کے عمل سے جادو وغیرہ کا دفعیہ ہوجاتا ہے۔ پانچ روز کے بعد اس کا بھائی آیا اور رپورٹ دی کہ بچی کو افاقہ ہے۔ اب رات کو معمولی خوف آتا ہے۔ راقم نے تاکید کردی کہ وہ پابندی کے ساتھ وظیفہ جاری رکھیں اور روزانہ اپنے پروردگار سے گڑگڑا کر اپنی صحت کے لیے دعا کرتی رہیں۔ انشاء اللہ جادو سے ان کی جان چھوٹ جائے گی۔ خدا کرے کہ بچی کو مکمل صحت ہو۔ طور پر گھر آگیا ہوں اور اب میں راولپنڈی نہیں جاؤں گا۔ بلکہ ضلع قصور ہی میں تحریک کا کام کروں گا۔ امیر ضلع محترم چودھری بشیر احمد بلیانہ صاحب ایڈووکیٹ کا دعوتی کام میں ہاتھ بٹاؤں گا۔

**1948**ء میں جب ہم ہندوستان سے ہجرت کرکے آئے تو کچھ دن باؤلی کیمپ میں رہنے کا اتفاق ہوا۔ وہیں سے مہاجر اخبار میں کام کرنے کا موقع ملا۔ باؤلی کیمپ میں چند روز صبح درس قرآن بھی دینے کی ذمہ داری نبھائی۔ اور یہیں مولانا عطاء اللہ ہندی صاحب سے رابطہ ضبط ہوا۔ جو عالم دین کے ساتھ روحانیت کے عامل بھی تھے۔ راقم نے ان سے بھی بہت کچھ حاصل کیا۔

ایک روز سرحدی گاؤں ہڈیارہ سے ایک صاحب میرے پاس آئے اور بتایا کہ میرے نوجوان بیٹے کو جنات نے ایک سال سے تنگ کیا ہوا ہے۔ جس عامل کو لائے اسے بھی مار پیٹ کر بھگا دیتے ہیں۔ اب تو علماء اور عامل حضرات ہمارے گاؤں کا نام سن کر کانوں کو ہاتھ لگاتے ہیں اور کوئی علاج کرنے کے لیے

تیار نہیں......راقم نے مولانا عطاء اللہ ہندی سے ذکر کیا تو وہ چلنے کو تیار ہو گئے اور ہم ٹانگہ سے ہڈیارہ چلے گئے۔

مریض کو دیکھا۔ حالات سنے اور پھر باوضو ہو کر راقم نے مریض کو اپنے ساتھ مصلے پر بٹھالیا اور عمل حاضرات شروع کیا۔ مولانا عطاء اللہ ہندی صاحب حصار سے باہر باوضو ہو کر بیٹھ کر پڑھتے رہے اور میری مدد کرتے رہے۔ تین چار منٹ کے بعد مریض نے راقم پر حملہ کیا چونکہ سارے حالات پر نظر تھی۔ راقم نے مریض کو دھکا دیا اور وہ گرنے کی بجائے اوپر فضا میں اڑنے لگا۔ حتیٰ کہ مکان کی چھت سے جالگا اور وہاں بڑی تیزی کے ساتھ پھرنے لگا۔ مولانا عطاء اللہ ہندی صاحب بھی باہر بیٹھے ہوئے پڑھتے رہے۔ راقم اندر مصروف رہا۔ مریض تین چار بار چھت سے نیچے پھرتا ہوا آیا اور میرے سر سے دوفٹ اوپر سے پھر پھراتا ہوا چھت سے جالگا۔ اس کے چھ سات منٹ بعد وہ میرے سامنے دھڑام سے گرا اور پھر توبہ کرنے لگا۔ کئی بار کوشش کی کہ حصار سے باہر نکل جائے۔ لیکن حصار سے باہر نہ نکل سکا۔ جب وہ توبہ واستغفار کرنے لگا تو راقم نے مضبوطی سے اس کا دایاں ہاتھ پکڑا اور اس سے ناک رگڑنے اور سو بار توبہ کرنے کے لیے سختی سے کہا۔ اس نے زمین پر ناک رگڑی اور توبہ ایک سو ایک بار کی تب اس کا ہاتھ چھوڑا۔ ہاتھ چھوٹتے ہی مریض ہوش میں آ گیا۔ مریض کا باپ ایک بٹوا لایا اور اسے راقم کو دینے لگا۔ راقم نے مولانا ہندی کی طرف اشارہ کر دیا اور انہوں نے وہ بٹوا انہیں دے دیا۔ فارغ ہو کر ہم ٹانگہ سے باؤلی کیمپ آ گئے۔ مولانا عطاء اللہ نے وہ بٹوا مجھے دینا چاہا لیکن میں نے صاف انکار کر دیا اور مجبوراً مولانا عطاء اللہ صاحب نے ہی وہ بٹوا اپنی جیب میں رکھ لیا۔



یہ کتاب مستطاب عملیات

# تحفۃ العاملین

مع

## زاد العاملین

تالیف

جناب الحاج حضرت مولانا مولوی محمد ولی اللہ منصور پوری

باہتمام جناب صوفی سلام اللہ خان صاحب فیصل آبادی

رشید بک ڈپو چوک چار بتی جڑانوالہ

عملیات اور روحانی علاج کا ذوق رکھنے والے حضرات کیلئے اولیائے کرام کی زندگی کا نچوڑ اپنے موضوع پر بے مثال کتاب۔

یا حی یا قیوم

بسم اللہ الرحمن الرحیم

وَلَوْ اَنَّ قُرْاٰنًا سُيِّرَتْ بِهِ الْجِبَالُ اَوْ قُطِّعَتْ بِهِ الْاَرْضُ اَوْ كُلِّمَ بِهِ الْمَوْتٰى بَلْ لِّلّٰهِ الْاَمْرُ جَمِيْعًا ؕ

یہ کتاب مستطاب عملیات

# تحفۃ العاملین

مع

# زاد العاملین

تالیف

جناب الحاج حضرت مولانا مولوی محمد ولی اللہ منصور پوری

باہتمام جناب صوفی سلام اللہ خان صاحب فیصل آبادی

ملنے کا پتہ

رشید بک ڈپو

کچہری بازار جڑانوالہ (فیصل آباد)

قیمت

# پیش لفظ

حضرات!

مادی دنیا نے اپنی ترقی کی بہت سی منازل طے کر لی ہیں۔ مگر عملیات کی دنیا بے عملی ہی نہیں بلکہ بد عملی اور دھوکہ بازی میں گر چکی ہے۔ بعض عاملین تو اپنی شعبدہ بازی سے لوگوں کو حیران پریشان کرتے ہیں۔ دولت و عزت کی لوٹ کھسوٹ میں لگے ہوئے ہیں۔ اس نازک وقت میں عملیات لکھنے کی ضرورت تھی۔ چنانچہ میں نے یہ کتاب "تحفۃ العالمین" لکھی۔ جو سابقہ کتابوں کی طرح نہ طویل ضخیم ہے اور نہ ہی چار تعویذات پر مشتمل ہے بلکہ مختصر مگر جامع قسم کی کتاب ہے۔ تعویذات وعملیات بفضلہ تعالیٰ سو فی صد مجرب ہیں اور شرک سے پاک ہیں۔

ولی اللہ



# بسم اللہ کی فضیلت

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم سات مرتبہ پڑھ کر اس طرح دم کریں کہ بھڑ یا بچھو کے کاٹے کے گرد اپنے لعاب دہن کا حلقہ بناتے جائیں اور پھونک مارتے جائیں۔ یہ عمل تین مرتبہ کریں۔ ورم آگے نہ بڑھے گا بلکہ درد بھی موقوف ہو جائے گا۔ میں نے اس کو بارہا مرتبہ کیا ہے تو مجرب پایا ہے۔ البتہ کاٹے بچھو کا خصوصی عمل آگے چل کر اپنے مقام پر درج کروں گا۔ انشاء اللہ تعالیٰ

**حکایت نمبر ۱** بعض بزرگوں سے منقول ہے کہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھنے سے شیطان دُور چلا جاتا ہے اور کھانے میں شریک نہیں ہوتا۔ ایک بزرگ لکھتے ہیں کہ میں کھانا کھا رہا تھا کہ کھانے کا ٹکڑا نیچے گر گیا۔ میں نے اس کو سنت جان کر اٹھانا چاہا تو وہ ذرۂ طعام آگے آگے دوڑنے لگا۔ میں بہت حیران ہوا۔ اچانک مجھے یاد آیا کہ میں کھانا کھانے سے پہلے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھنا بھول گیا ہوں۔ میں نے جلدی سے بسم اللہ اولہٗ و آخرہٗ پڑھا۔ تو وہ ٹکڑہ طعام ٹھہر گیا۔ مجھے معلوم ہوا کہ بسم اللہ بھول جانے یا نہ پڑھنے سے شیطان کھانے میں شریک ہو جاتا ہے اور پڑھنے سے بھاگ جاتا ہے۔ اس لیے جب بھی آپ کھانا کھائیں تو دائیں ہاتھ سے بسم اللہ پڑھ کر کھایا کریں۔

**حکایت نمبر ۲** میرے ایک بزرگ جن کا نام کسی زمانے میں کعب تھا اور حضرت جلال الدین کے نام سے معروف تھے جن کا ذکر

مولانا غلام رسول مہر صاحب نے اپنی کتاب سرگذشت مجاہدین میں لکھا ہے۔ ان کے پاس دو ہمزاد تھے مجھے ان کے ساتھ رہنے کا کافی موقع ملا ایک مرتبہ ہم دونوں کھانا کھا رہے تھے کہ باتوں باتوں میں وہ کھانا کھانے سے پہلے بسم اللہ پڑھنا بھول گئے تھے جب یاد آیا تو انہوں نے بسم اللہ اوّلہٗ وآخرہٗ پڑھا اور یکدم ہنس پڑے اور مجھے یہ واقعہ سنانے لگے کہ ولی اللہ جب سے میں نے کھانا کھایا میرے ہمزاد برابر کھانا کھاتے رہے ہیں اب مجھے بسم اللہ یاد آئی تو میں نے پڑھ لی۔ ہنسی اس لیے آئی کہ دونوں ہمزادوں کو قے آگئی اور مجھے گالیاں دے رہے ہیں۔ اور کہہ رہے ہیں اگر تم نے ہمارے ساتھ ایسا سلوک کرنا ہوتا ہے تو پہلے ہی نہ کھانا کھانے دیا کریں۔

**حکایت ۳** میرے پیر و مرشد جناب ابوالمساکین امیر المجاہدین صوفی محمد عبداللہ صاحب بانی دارالعلوم تعلیم الاسلام اوڈانوالہ (صدر مقام ماموں کانجن) مائے محتاج تعارف نہیں ہیں اس صدی کے مانے ہوئے ولی اللہ اور عالم بزرگ تھے ان کے عقیدت مندوں کی تعداد لاکھوں ہے اور فیض حاصل کرنے والے بے شمار ہیں۔ احقر بھی ان میں شامل ہے میں نے ایک مرتبہ ایک سفر کے دوران جناب صوفی صاحب کی خدمت میں عرض کر دی کہ آپ بوڑھے ہونے کے باوجود اتنا پیدل چلتے ہیں کہ ہم نوجوان آپ کے برابر نہیں چل سکتے۔ جواب ملا کہ یہ اللہ تعالیٰ کا فضل ہے جس کو چاہے عطا کرے میں نے پھر عرض کر دی کہ آپ کو اکثر سفر در پیش رہتا ہے کیا ہی اچھا ہو اگر



کبھی مستقل سواری کا انتظام کرلیں۔ جواب دیتے ہیں کہ قومی سرمایہ کو اگر میں اپنی ذات کے لیے استعمال کروں تو خدا کے ہاں کیا جواب دوں گا۔ کچھ فاصلہ طے کرنے کے بعد میں نے پھر عرض کی کہ حضرت جی ہم تو تھک گئے ہیں آپ بھی تھک گئے ہوں گے آرام کرلیں تو حضرت صوفی علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں ولی اللہ جب کبھی آپ کسی سفر کو اختیار کرو تو یہ دعا پڑھ لیا کرو کبھی تھکاوٹ نہ ہوگی۔ پھر اپنے خاص لہجے میں پڑھنے لگے۔ بِسْمِ اللّٰہِ تَوَکَّلْتُ عَلَی اللّٰہِ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ۔ میں نے اسی روز سے اس کو اپنا معمول بنالیا۔ میں نے کئی مرتبہ اس کو آزمایا تو مجرب پایا۔ بلکہ جب کبھی یہ دعا پڑھ کر گاڑی یا سواری کی تلاش کے لیے گھر سے نکلا ہوں تو گاڑی مل جاتی ہے بلکہ سفر کی صعوبت سے آدمی محفوظ رہتا ہے۔

**دردِ سر کے لئے** دردِ سر کی چند اقسام ہیں۔ کبھی پورا سر درد کرتا ہے۔ کبھی آدھا سر درد کرتا ہے۔ اور کبھی صبح شروع ہوتا ہے اور کبھی دوپہر کو شروع ہوتا ہے۔ اوّل کے علاوہ سب درد شقیقہ کی اقسام ہیں۔ اس جگہ اوّل قسم یا دائمی سر درد کا علاج درج کرتے ہیں۔ ہمارے گاؤں کے مشہور بزرگ میاں عبیدو صاحب مجھ سے ذیل کا تعویذ لکھوایا کرتے تھے۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔ اَللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ ـــ تا ـــ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ اور صِبْغَۃَ اللّٰہِ وَمَنْ اَحْسَنُ مِنَ اللّٰہِ صِبْغَۃً وَّنَحْنُ لَہٗ عٰبِدُوْنَ۔ اس تعویذ کو سر سے باندھ دیا جائے تو بفضلہ تعالیٰ ایک دو یوم میں ہر قسم کا دردِ سر ختم ہوجاتا ہے۔

٦

## درد شقیقہ کے لئے

مذکورہ بزرگ صاحب درد شقیقہ کے لیے ذیل کا تعویذ لکھوا کر دیا کرتے تھے میں حیران ہوتا کہ اس قدر چھوٹی سی آیت قرآنی کس قدر جلدی اثر دکھاتی ہے اور حضرت سلیمان علیہ السلام کے تخت بلقیس لانے کا واقعہ میرے ذہن میں آجاتا۔ ایک صاحب علم نے (جو جادوگر نہ تھا نہ ہی عفریت تھا) کہا حضرت جی میں اس کو علم الٰہی سے آپ کے آنکھ جھپکنے سے قبل تخت بلقیس کو لے آتا ہوں۔ چنانچہ ایسا ہی ہوا۔ کہنے لگے هٰذَا مِنْ فَضْلِ رَبِّي۔ اسی قبیل سے یہ تعویذ ہے۔ پوری بسم اللہ لکھ کر آیت قرآنی وَبِالْحَقِّ اَنْزَلْنٰهُ وَبِالْحَقِّ نَزَلَ لکھی جائے۔ اور سر سے وقت مقررہ سے پہلے باندھ دیا جائے۔ انشاء اللہ اسی روز درد ختم ہو جائے گا۔ بلکہ فوری آرام ہو گا۔

## داڑھ درد کے لئے

اللہ کے فضل سے تیر بہدف اور مجرب ازمائیں اور کام میں لاویں۔ باریک کاغذ پر باریک قلم سے لکھ کر باریک بتی سی بنا کر داڑھ کی سوراخ میں رکھ دیں۔ درد ختم ہو جائے گا۔ یہ تعویذ صرف سوراخی داڑھ کے لیے ہے۔ آیت یہ ہے۔ اِنَّهُمْ يَكِيْدُوْنَ كَيْدًا وَّاَكِيْدُ كَيْدًا فَمَهِّلِ الْكٰفِرِيْنَ اَمْهِلْهُمْ رُوَيْدًا صبح و شام صرف دو تعویذ استعمال کریں ورنہ نکلوائے بغیر کوئی علاج نہیں ہے

## داڑھ ٹھونکنے کا طریقہ

کوئی سات حروف لکھیں اگر حروف ابجد ھوز لکھے جاویں تو استاذی طریقہ ہو گا سات کیل لے کر ایک کیل کو الف پر رکھیں۔ اور سورۃ وَالسَّمَاءِ وَالطَّارِقِ پڑھیں

٧

انهم یکیدون پر ضرب لگائیں دوسری طرف مریض کو عمل سے قبل داڑھ پر انگلی رکھوالیں۔ ایک دفعہ سورۃ پڑھ کر داڑھ پر پھونک ماریں اور مریض کو کہیں کہ تھوک دے۔ یہ عمل اسی طرح سات کیلوں پر کریں۔ یہ ایک مرتبہ ہو گا دوسری گھڑی میں دوبارہ پھر اسی عمل کو دہرائیں۔ انشاء داڑھ درد ختم ہو جائے گا میں نے اس کو بارہا مرتبہ کیا تو درست پایا ہے۔

## درد کمر بوجہ رنج

کمر درد کے لیے قرآن مجید کی یہ آیت لکھ کر پلائی جائے۔ ایک تعویذ صبح ایک شام ایک دوپہر اس کے ساتھ پوری بسم اللہ بھی لکھی جاوے آیت یہ ہے۔ وَاِنْ يَّشَاْ يُسْكِنِ الرِّيْحَ فَيَظْلَلْنَ رَوَاكِدَ عَلٰى ظَهْرِهٖ اگر تمام جسم میں درد ہو تو لفظ ظَهْرِهٖ اتار کر باقی آیت لکھ کر پلانی چاہیئے۔

## درد زہ کے لیے

بچے کی پیدائش سے قبل جو درد ہو اس کے لیے اس آیت کو لکھ کر عورت کی داہنی ران پر باندھ دیں درد ختم ہو جائے گا۔ بچے کی پیدائش میں آسانی ہو گی۔ پوری بسم اللہ۔ ثُمَّ السَّبِيْلَ يَسَّرَهٗ پیدائش کے فوراً بعد اتار دینا چاہیئے۔ یہی تعویذ پینے کو دیا جا سکتا ہے۔

## دوسرا تعویذ

اگر ان آیات کو لکھ کر باندھ دیا جائے۔ تو بھی انجام بخیر ہو گا۔ آیات یہ ہیں۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اِذَا السَّمَآءُ انْشَقَّتْ وَاَذِنَتْ لِرَبِّهَا وَحُقَّتْ وَاِذَا الْاَرْضُ مُدَّتْ وَاَلْقَتْ مَا فِيْهَا وَتَخَلَّتْ۔

## تیسیر التعوید

مندرجہ ذیل آیات کو بھی اسی مقصد کے لیے استعمال کیا جا سکتا ہے۔ هُوَ الَّذِيْ اَخْرَجَكُمْ مِّنْ بُطُوْنِ اُمَّهٰتِكُمْ ثُمَّ نُخْرِجُكُمْ طِفْلًا اور سورۃ مریم کی آیت فَاَجَآءَهَا الْمَخَاضُ اِلٰى جِذْعِ النَّخْلَةِ۔ ان آیات کو الگ الگ یا ایک جگہ بھی لکھ کر تعویذ یا نقش بھی بنائے جا سکتے ہیں۔

## آنکھ درد کے لیے

آیت ذیل کو لکھ کر اگر دن میں تین چار مرتبہ پانی میں گھول کر آنکھیں دھوڈالیں تو درد اور سوزش دونوں سے افاقہ ہو جاتا ہے۔ چند یوم کے استعمال سے مکمل آرام آ جاتا ہے۔ آیت یہ ہے: فَكَشَفْنَا عَنْكَ غِطَآءَكَ فَبَصَرُكَ الْيَوْمَ حَدِيْدٌ۔ اگر اسی کے شروع میں درود شریف پڑھ کر دم کر دیا جائے تو چند دفعہ پھونکنے سے آرام آجاتا ہے۔ خاص کر بچوں کے لیے مفید ثابت ہوا ہے۔

## درد دل کے لیے

درد دل کے لیے سورۃ فاتحہ مکمل مع بسم اللہ لکھ کر پلائی جائے۔ کاغذ پلیٹ پر یا کسی اور بدرقہ سے لکھی جا سکتی ہے۔ اس کے پلانے سے چند روز میں مکمل تندرستی حاصل ہو گی۔ اس کے ساتھ اس آیت کو بھی لکھ لیا جاوے تو بہتر ہوگا۔ رَبَّنَا لَا تُزِغْ قُلُوْبَنَا بَعْدَ اِذْ هَدَيْتَنَا وَهَبْ لَنَا مِنْ لَّدُنْكَ رَحْمَةً اِنَّكَ اَنْتَ الْوَهَّابُ

## سکون قلب کے لیے

اس آیت کا ہر وقت ورد کرتے رہنا دل کو سکون دیتا ہے۔ اَلَا بِذِكْرِ اللّٰهِ تَطْمَئِنُّ الْقُلُوْبُ۔



## کن پیڑوں کا درد اور سوزش کا دم کرنا

یہ درد اس گلٹی کا ہوتا ہے جو جبڑے کی ہڈی کے نیچے ہوتی ہے۔ اس کے ساتھ ورم نیچے گلے تک ہو جاتا ہے اس کے لیے دم کا طریقہ یہ ہے۔ گھڑے کا ڈھکنا وغیرہ لے کر کسی باریک چیز (جو نقصان دہ نہ ہو) مثلاً آٹا لے کر سورۃ القارعہ مع بسم اللہ ایک مرتبہ پڑھیں اور آہستہ آہستہ کن پیڑے کو تھپیڑ دیں۔ تین بار یہ عمل بعد نماز کریں۔ انشاء اللہ دو دن کے اندر آرام ہو جائے گا۔ یہ دم دن میں دو مرتبہ کیا جائے۔

## عام بخار کے لیے

اگر روزانہ بخار آتا ہو تو اس کے لیے مندرجہ ذیل کی آیت لکھ کر مریض کو دن میں تین بار پلا دیں بفضلہ تعالیٰ بخار اتر جائے گا۔ قُلْنَا يٰنَارُ كُوْنِيْ بَرْدًا وَّسَلٰمًا عَلٰٓى اِبْرٰهِيْمَ اگر عرق گاؤزبان کے ہمراہ پلائے جاویں تو زیادہ اثر ہوگا۔

## باری کے بخار کے لیے

اگر باری کا بخار ہو تو اس کے لیے بسم اللہ مکمل اور آیت بالا لکھیں اور اس آیت کا اضافہ کر دیں۔ فَاَرَادُوْا بِهٖ كَيْدًا فَجَعَلْنٰهُمُ الْاَخْسَرِيْنَ۔ صرف سات تعویذ بنا دیں۔ اور دن میں تین تعویذ پلاویں۔ انشاء اللہ مریض شفایاب ہوگا۔

## چیچک کے لیے

اگر چیچک ہو یا پانی جھرا ہو تو مریض کو بسم اللہ الشافی بسم اللہ الکافی الرحمٰن الشافی الرحیم الکافی یا شافی یا کافی لکھ کر پلائے جاویں۔ صرف چار

بسم اللہ الرحمن الرحیم

| بسم | اللہ | الرحمن | الرحیم |
|---|---|---|---|
| الرحیم | الرحمن | اللہ | بسم |
| الرحمن | الرحیم | بسم | اللہ |
| اللہ | بسم | الرحیم | الرحمن |

تعویذ یومیہ پلائے جاویں اور یہ نقش گلے میں ڈالیں۔

## عام وبا سے بچنے کے لیے

انسانوں، حیوانوں اور عام جاندار چیزوں کی وبا کے وقت مندرجہ ذیل دعا کو لکھ کر گلے میں ڈالیں اور ساتھ ہی یہ پلائیں اور ہر روز سورۃ التغابن کثرت سے پڑھا کریں۔ تعویذ یہ ہے۔ اَللّٰهُمَّ يَا دَافِعَ الْبَلَاءِ وَالْوَبَاءِ اِدْفَعِ الْبَلَاءَ وَالْوَبَاءَ عَنَّا وَعَنْ مَوَاشِيْنَا اَنْتَ الْوَاحِدُ الصَّمَدُ الَّذِيْ لَمْ يَلِدْ وَلَمْ يُوْلَدْ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ۔

## عام جسمانی مرض کے لیے

یہ تعویذ لکھ کر پلایا جائے۔ مرض میں خاطر خواہ افاقہ ہوگا۔ بِسْمِ اللّٰهِ اَعُوْذُ بِعِزَّةِ اللّٰهِ وَقُدْرَتِهٖ مِنْ شَرِّ مَا اَجِدُ وَاُحَاذِرُ يَا كَرِيْمُ يَا رَحِيْمُ اِشْفِ مَرَضَنَا

## ڈر وخوف کے لیے

ابن آدم کے کسی فرد کو اگر ڈر آئے یا خوف آئے تو اس کے گلے میں مندرجہ ذیل آیات لکھ کر ڈالیں۔ انشاء اللہ جلدی آرام آجائے گا یہی تعویذ غم وفکر اور پریشانی کے لیے نہایت مفید ہے۔ پوری بسم اللہ کے بعد آیۃ الکرسی۔ بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِيْ لَا يَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ شَيْءٌ فِي الْاَرْضِ وَلَا فِي السَّمَاءِ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّاتِ مِنْ غَضَبِهٖ وَعِقَابِهٖ وَشَرِّ عِبَادِهٖ رَبِّ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ هَمَزَاتِ الشَّيَاطِيْنِ رَبِّ اَعُوْذُ بِكَ اَنْ يَّحْضُرُوْنِ اِهْيَا اَشْرَاهِيَا اَللّٰهُ حَافِظِيْ اَللّٰهُ نَاصِرِيْ اَللّٰهُ مَعِيْ فَاللّٰهُ خَيْرٌ حَافِظًا وَّهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ۔ كهيعص حمعسق۔

## ہجیراں کیلئے

ہجیراں منسلک نیچے لگے گا رگوں پر گلٹیاں ہوتی ہیں جن میں بعد میں پیپ پڑ جاتی ہے اور بہنے لگ جاتی ہے اور رگوں پر چھپتی پھرتی ہوتی ہیں یعنی ایک جگہ سے دوسری جگہ پر ہوجاتی ہے۔ مندرجہ ذیل آیت کو لکھ کر صبح وشام پلائی جائے۔ بڑے گوشت سے پرہیز کیا جائے۔ وَاللّٰهُ غَالِبٌ عَلٰى اَمْرِهٖ وَلٰكِنَّ اَكْثَرَ النَّاسِ لَا يَعْلَمُوْنَ اور اسی آیت کا نقش بطریق نقش چیچک بنا کر گلے میں بھی ڈالا جائے۔

## سوکڑے کے لئے

سوکڑا بچوں کی بیماری ہے جس میں بچے اکثر سوکھ جاتے ہیں ان کا رنگ سیاہ ہوجاتا ہے یا گوشت ختم ہوجاتا ہے اور سر کی ہڈیاں نظر آنے لگ جاتی ہیں۔ اور چمڑا سخت ہوجاتا ہے۔ نیز ناخن یا آنکھ کی پلکیں بڑھ جاتی ہیں۔ اور جسم پر بھر بال پڑجاتے ہیں۔ بسا اوقات بچے ڈرتے اور روتے ہیں۔ یہ مرض بچے کے لیے بڑی مہلک ثابت ہوتی ہے اگرچہ اس کا علاج جسمانی طور پر بھی ہے لیکن اکثر روحانی علاج ہی ہوتا ہے اس لیے مندرجہ ذیل آیت کو لکھ کر بچے کو تین وقت دن میں ہمراہ عرق گاؤزبان پلائی جائے اور یہ عمل چالیس روز تک جاری رکھیں۔ اگر بچے کو سبز پاخانے لگ جاویں تو ہمراہ دودھ بکری تعویذات پلائے جاویں انشاء اللہ اتنے عرصے میں بچے کا رنگ بہت اچھا ہوجائے گا اور صحت ہوگی۔ آیت یہ ہے۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ سَلَامٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ۔ بچہ اور اس کی والدہ مرگ اور پیدائش والے گھر سے الگ رہیں نہ ان کے گھر کی کوئی چیز کھائی جاوے نیز بڑے گوشت سے پرہیز بہت ضروری ہے۔

## گلے کا تعویذ

اور بچے کے گلے میں ذیل کا تعویذ لکھ کر ڈالیں۔ خیال رکھیں تعویذ کسی وقت پانی میں بھیگ نہ جائے ایسی صورت میں بے اثر ہو جائے گا۔ تعویذ یہ ہے:۔ بسم اللہ مکمل۔ آیت الکرسی مکمل مع بسم اللہ الَّذِی لَا یَضُرُّ مَعَ اِسْمِہٖ شَیْءٌ فِی الْاَرْضِ وَلَا فِی السَّمَاءِ وَھُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ۔ اَعُوْذُ بِکَلِمَاتِ اللّٰہِ التَّامَّاتِ مِنْ کُلِّ شَرِّ مَا خَلَقَ

بچے کو نہلانے کے لیے بھی پینے والے تعویذ کو استعمال کیا جا سکتا ہے۔

# اٹھرا کا بیان

اٹھرا عورتوں کی بیماری ہوتی ہے جس میں حمل ساقط ہو جاتا ہے۔ بچہ پورا نہیں بنتا یا پیدائش کے بعد فوراً مر جاتا ہے۔ یا مردہ پیدا ہوتا ہے۔ یا چند ماہ بعد مر جاتا ہے یا چند سالوں بعد مر جاتا ہے اس وقت بچے کی حالت ہر لمحہ بدلتی رہتی ہے عورت کی صحت خراب ہو جاتی ہے۔ رنگ سیاہ ہو جاتا ہے۔ عورت اولاد کے قابل نہیں رہتی اور دیگر بہت سے مسائل پیدا ہو جاتے ہیں۔ جن کا ذکر بوجہ طوالت مناسب نہیں۔ اسی مقصد کا خیال رکھ کر میں اٹھرا کے لفظی معانی وغیرہ اور دیگر عاملین کی طرح فضول حکایات سے احتراز کرتا ہوں۔ کیونکہ ایسی حکایات مریضوں کے توہم میں سوائے اضافہ کے کوئی فائدہ نہیں دیتی۔ میری غرض صرف مریض کو صحت مند بنانا ہے۔ یہ مرض متعدی ہے یعنی عورتوں سے جانوروں کو اور جانوروں سے عورتوں کو بھی لگ جاتی ہے مندرجہ ذیل تعویذ مریضہ کے گلے میں ڈالیں۔ تعویذ کو کسی صورت یا حالت میں اتارا



نہ جائے اور بھیگنے سے بچایا جائے تعویذ یہ ہے

بسم اللہ۔ آیت الکرسی مکمل۔ اَعُوْذُ بِکَلِمَاتِ اللّٰہِ التَّامَّاتِ مِنْ غَضَبِہٖ تا حمعسق۔ (ڈر کے تعویذ میں وضاحت دیکھ لیں) اور بقول جناب حضرت صوفی صاحب اس کا بھی اضافہ ہونا چاہیے۔ اَللّٰھُمَّ یَا دَافِعَ الْبَلَاءِ وَالْوَبَاءِ۔ تا۔ کُفُوًا اَحَدٌ۔ (عام وبا کی حفاظت میں دیکھ لیں) اور ساتھ ہی اس نقش کا اضافہ کریں۔

| یارب جبرائیل | یا قیّوم | یا رَبِّ اسرافیل |
|---|---|---|
| یا قیّوم | یا قیّوم | یا قیّوم |
| یا ربِّ میکائیل | یا قیّوم | یا ربّ عزرائیل |

## پینے اور نہانے کے لیے

اٹھرا کی مریضہ کو ہر روز یہ دو تعویذ پینا ہوں گے۔ تقریباً ڈھائی تین سال تک پی کر کورس مکمل کرنا ہو گا ورنہ ڈر خوف اور دیگر حالتیں جوں کی توں رہیں گی لفظ یہ ہے۔ یا رحمٰنُ۔ متبادل نقش یہ ہے

۷۸۶

| ٦ | ١ | ٨ |
|---|---|---|
| ٧ | ٥ | ٣ |
| ٢ | ٩ | ٤ |

اور انہی تعویذات سے ہفتہ میں ایک مرتبہ غسل کیا جائے۔ اس کے بعد ذیل کے تعویذ سے ہمراہ اوپر والے کے دھونی لی جائے تعویذ یہ ہے۔ اللہ اللہ اللہ نو مرتبہ

متبادل نقش یہ ہے:۔

۷۸۶

| ١ | ١٤ | ١١ | ٨ |
|---|---|---|---|
| ١٢ | ٧ | ٢ | ١٣ |
| ٦ | ٩ | ١٦ | ٣ |
| ١٥ | ٤ | ٥ | ١٠ |

## رحم میں درد کے لیئے

جس عورت کے رحم میں اکثر درد رہتا ہو۔ وہ اس تعویذ کو پیا کرے۔ کم ازکم ہفتہ میں ایک ضرور پیا جائے۔ تعویذ یہ ہے:۔

اصل تعویذ

| | | |
|---|---|---|
| یاحفیظ | یاحفیظ | یاحفیظ |
| یاحفیظ | یاحفیظ | یاحفیظ |
| یاحفیظ | یاحفیظ | یاحفیظ |

متبادل تعویذ

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ٣٣٦ | ٣٢٩ | ٣٣٤ |
| ٣٣١ | ٣٣٣ | ٣٣٥ |
| ٣٣٢ | ٣٣٧ | ٣٣٠ |

ارحام صا ھا صا صا

## دورانِ حمل درد کے لیے

یہ تعویذ کستوری زعفران سے لکھا جائے تو نہایت مؤثر ثابت ہوگا۔ اور نوچندی کو پیا جائے۔

اصل نقش

| | | | |
|---|---|---|---|
| یااللہ | یااللہ | یااللہ | یااللہ |
| * | * | * | * |
| * | * | * | * |
| * | * | * | * |

متبادل نقش

یااللہ ۷۸۶ یااللہ

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| یااللہ | ١٩ | ٢٢ | ٢٥ | ١٢ | یااللہ |
| یااللہ | ٢٤ | ١٣ | ١٨ | ٢٣ | یااللہ |
| یااللہ | ١٤ | ٢٧ | ٢٠ | ١٧ | یااللہ |
| یااللہ | ٢١ | ١٦ | ١٥ | ٢٦ | یااللہ |

یااللہ یااللہ یااللہ یااللہ

## اٹھراہ میں پرہیز

اس مرض میں بڑے گوشت اور مرگ اور پیدائش والے گھر سے پرہیز ضروری ہے بلکہ تعویذات استعمال کرنے



والی عورت سے پرہیز کیا جائے۔ پانی بہنے کی صورت میں یا حمل کے دوران داغ لگنے کی حالت میں مریضہ کے لیے چلنا پھرنا۔ پاؤں کے بل بیٹھنا۔ نالے کو پھاندنا۔ بوجھ اٹھانا نقصان دہ ہیں۔ ایسی حالت میں کیلا یا دیگر ادویہ یا پھل استعمال کریں۔

## درد کا دم

اگر دوران حمل درد ہو تو اس کے لیے سات مرتبہ الحمد شریف اور سات مرتبہ آیۃ الکرسی۔ سات مرتبہ چاروں قل پڑھ کر دم کیا جائے یا لکھ کر پلا دیا جائے اچھے نتائج ہوں گے

## لاعلاج اٹھرا

یہ وہ وقت ہے جب مریضہ کی حالت آسیب زدہ ہوتی ہے یا جن لگا ہوتا ہے یا خون کے قطرے گرنے کے بعد گوشت گرتا ہے یہ آخری زینہ اٹھرا کا ہے۔ بلکہ جنات اور ہوائی چیزیں صاف نظر آتی ہیں اور ڈراتی ہیں اور نیند میں بُرے خواب آتے ہیں۔ عمر جوانی ڈھل جانے کے بعد بھی اٹھرا کا علاج مشکل ہے۔ لیکن اللہ تعالیٰ کے سامنے ہر چیز ممکن ہے۔

## ایک عجیب اور حیران کن تجربہ

حمل ٹھہرنے کے وقت سے عام عورتوں کو خاص طور پر اٹھرا کی مریضہ کو مندرجہ ذیل باتوں کا خیال رکھنا ضروری ہے۔ کیونکہ اگر ان عادات کو چھوڑا نہ جائے تو ان کا اثر بچے پر ہوتا ہے۔ اکثر رونا بچے کی آنکھوں پر اثر کرتا ہے۔ بدکلامی و ناشائستہ حرکات سے بچہ بھی ویسا ہی ہوگا۔ لڑنے والی کا بچہ لڑاکا ہوگا۔ اس لیے عورت کو پاکیزہ سیرت، پابند صوم وصلوٰۃ ہونا چاہیئے۔ اور ہمیشہ خوش رہنا چاہیئے۔ تاکہ بچہ پاکیزہ سیرت اور خوش اخلاق پیدا ہو۔ نیز طبی لحاظ سے حاملہ عورت کو زیادہ تر پھلوں کا استعمال کرنا چاہیئے تاکہ بچہ خوبصورت اور ذہین پیدا ہو۔ اسی

طرح بچے کی حفاظت ضروری ہے۔ یہ باتیں اگرچہ قرآن وحدیث کی روشنی میں کچھ نامناسب سی ہیں تاہم تجربات کو نظر انداز بھی نہیں کیا جاسکتا۔ خصوصاً ایسی چیزیں جن کی قرآن وحدیث میں نفی نہ ہو۔

**نرینہ اولاد کیلئے** یہ ایک ایسی راز کی بات ہے جس کو بہت کم عاملین نے لکھا ہے۔ یوں تو بے فائدہ کہانیوں سے ایک پوری کتاب لکھی جاسکتی ہے لیکن خدا کا ڈر اور عوام کے مفاد کی خاطر۔ لالچ وطمع سے قطع نظر فراخدلی سے یہ لکھ رہا ہوں کہ اللہ تعالیٰ ہر کسی کی نیک تمنّا کو پورا کرے۔ آمین۔ عمل یہ ہے۔ رَبِّ هَبْ لِي مِنَ الصَّالِحِينَ۔ رَبِّ لَا تَذَرْنِي فَرْدًا وَّأَنْتَ خَيْرُ الْوَارِثِينَ۔ اول آخر درود شریف پڑھ لیا کریں۔ بعد نماز عشاء اس کی یکصد تعداد پوری کیا کریں۔ اللہ تعالیٰ مراد بر لادیں گے

**ایک اور خفیہ خزانہ** حمل ہونے کے چار ماہ بعد جب بچے میں جان پڑنے والی ہو تو جمعۃ المبارک کے روز (بعض نے اتوار کا دن مقرر کیا ہے) سات عدد لونگ ثابت لے کر گیارہ مرتبہ آیات ذیل پڑھ کر دم کریں۔ اسی روز ہی آفتاب غروب ہونے سے قبل پانی سے ایک ایک کر کے نگلوادیں تو اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے بچہ ہوگا۔ آیات یہ ہیں:۔

حَمَلَتْ بِهٖ حَمْلًا خَفِيفًا۔ إِنَّا نُبَشِّرُكَ بِغُلَامٍ اسْمُهٗ يَحْيٰى۔

لڑکا یا لڑکی دینا اگرچہ اللہ تعالیٰ کے قبضۂ قدرت میں ہے۔ تاہم وسائل کو بھی اختیار کرلینا چاہیئے۔



**بچے کی زندگی کے لیئے** زندگی اور موت اللہ تعالیٰ کے ہاتھ میں ہے قادر مطلق جو چاہے سو کرتا ہے۔ لیکن یہ بھی اس کا کلام ہے دعا کرنا پکارنا۔ اسی کو اختیار کرنا یہ کوئی غیر مناسب نہیں ہے۔ بچے کے گلے کا جو تعویذ ہو اس میں کھیعص کا اضافہ کرنا چاہیئے۔ نیز درود شریف کثرت سے پڑھ کر اپنے الفاظ میں دعا کرنی چاہیئے۔ ساتویں دن بال اتروائے جاویں نام رکھا جاوے۔ صدقہ اور عقیقہ کیا جائے۔ شرک وبدعت اور رسومات سے بچنا چاہیئے۔ مجرے ڈھول باجے خسرے نقلاں وغیرہ نہ کی جائیں۔ سر پہ بودی نہ رکھی جائے۔ ورنہ ایمان سے خارج ہو جائے گا اور نہ ہی نام غلط رکھے جاویں۔

**ابکائیوں کا علاج** دوران حمل اکثر عورتوں کو ابکائیاں ہچکی اور آداسیاں وغیرہ قسم کی حرکات ہو جاتی ہیں۔ اس کے لیے أَعُوذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيمِ لکھ کر پلائی جاوے۔ یا اذان لکھ کر پلائی جاوے تو بھی بہتر نتائج حاصل ہوتے ہیں۔ ایسی صورت میں روٹی بہت کم کھانی چاہیئے۔

**رحم کے سفید پانی کا علاج** یہ بھی ایک عجیب خدائی تحفہ ہے صرف خدمت خلق کے طور پر لکھ رہا ہوں۔ میں نے اس کو مجرب پایا ہے۔ لکھ کر آزمائش میں لادیں یاد رکھیں اگر کسی عمل کو بطور لالچ کے استعمال کروگے تو سب بے اثر ہوں گے۔ ہمیشہ رزق حلال کی عادت بنائیں اور خدا کی عبادت میں لگے رہو۔ پھر خدا تعالیٰ کی مہربانی کے آثار دیکھو۔ اس تعویذ کو صبح وشام پلایا کریں۔ تعویذ یہ ہے:۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيمِ وَ

وَغِيضَ الْمَاءُ وَقُضِيَ الْأَمْرُ۔

**دورانِ حمل داغ لگنے کا علاج**

اگر مذکورہ بالا آیت کے ساتھ اس آیت کو بھی لکھ کر دیا جائے تو حمل کے دوران داغ لگنے سے آرام رہے گا۔ يَا أَرْضُ ابْلَعِي مَاءَكِ وَيَا سَمَاءُ أَقْلِعِي اس آیت کو بھی صبح دشام پلا دیں۔ اللہ کے فضل وکرم سے شفا ہوگی۔

**بانجھ عورت کیلئے**

بانجھ عورت اگر قرآن پڑھی ہوئی ہو ورنہ اس کا خاوند ہر روز بعد نماز عشاء سورۃ مریم کی ابتدائی آیات کو کثرت سے تلاوت کرے۔ اول وآخر درود شریف پڑھا کریں۔ یا اس نقش کو لکھ کر دونوں میاں بیوی پی لیا کریں۔ بلکہ بیوی اس نقش کو اپنے پاس رکھے۔ نقش یہ ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| زوجه | واصلحنا | لـه |
|---|---|---|
| واصلحنا | لـه | زوجه |
| لـه | زوجه | واصلحنا |

یابدیع یابدیع یابدیع

## جنّات کا بیان

**ذاتی حصار**

کسی جنّ بھوت کو حاضر کرنے یا نکالنے سے پہلے اپنے جسم کا حصار کرلیں۔ حصار کے لیے سات مرتبہ آیۃ الکرسی یا کم از کم تین مرتبہ پڑھ کر جسم پر پھونک لیں۔ عامل کے کپڑے جسم وغیرہ پاک ہونا چاہئے۔ اور وقت مقررہ سے قبل وضو کرلیں تو کوئی چیز نقصان نہ دے گی۔

**عمل برائے حاضری جنّات**

مندرجہ ذیل عمل کو چالیس روز تک بطور چلّہ کریں۔ گوشت اور جماع سے مکمل پرہیز کریں۔ مکمل شرائط چلہ کے طریقہ میں بیان کر دوں گا۔ عمل یہ ہے۔ عَزَمْتُ عَلَيْكُمْ يَا مَعْشَرَ الْجِنِّ وَالْإِنْسِ رَبْطًا رَبْطًا مَحْلًا مَحْلًا نَشْرًا نَشْرًا مَحْشَرًا مَحْشَرًا بِحَقِّ لَا إِلٰهَ إِلَّا أَنْتَ سُبْحَانَكَ إِنِّي كُنْتُ مِنَ الظَّالِمِيْنَ أَلَّا تَعْلُوْا عَلَيَّ وَأْتُوْنِيْ مُسْلِمِيْنَ إِنَّهُ مِنْ سُلَيْمَانَ وَإِنَّهُ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ۔ اوّل آخر درود شریف طاق مرتبہ پڑھ کر گیارہ تسبیحات مندرجہ بالا عمل کی کریں۔

**چلہ کا طریقہ**

اس عمل کا چلہ کرنے کے لیے گاؤں کی حدود سے باہر الگ کسی جگہ پر چلے جائیں جہاں کوئی آدمی یا چیز حائل نہ ہو۔ بیٹھنے کی جگہ صاف ستھری ہو اس جگہ کے اندر کھڑے ہو آیۃ الکرسی پڑھتے جائیں اور اپنے گرد اتنا دائرہ بنائیں جو چار سے پانچ فٹ بشکل لکیر یا تسبیح ہو۔ آیۃ الکرسی طاق مرتبہ پڑھنا ہوگی۔ اب آپ کا جسم دائرے سے باہر نہ ہو۔ ان ضروریات کو دائرہ لگانے سے پہلے دائرہ میں رکھ لیں۔ وضو کے لیے پانی۔ پینے کے لیے الگ ایک پیالہ پانی۔ خوشبو اور الائچی کپڑا بمطابق موسم اور ایک تسبیح ہو۔ بس عمل شروع کر دو۔ یومیہ عمل مکمل کرنے کے بعد پیالہ پانی پر دم کرکے پی جا دیں۔ آخری ایام میں اگر پانی کے ذائقہ میں تبدیلی ہوگی تو کامیابی کی علامت ہے۔ اگر کوئی ڈریا ڈراؤنی چیز آ دے تو بالکل نہ گھبرائیں۔ وظیفہ مکمل کرکے آیت الکرسی پڑھتے ہوئے حصار سے باہر آجادیں اور پھونک سامنے کو ماریں۔

ان ایام میں اگر کھانا خود تیار کرکے کھایا جا دے تو بہتر ہوگا۔ ورنہ پرہیزگار عورت کا پکا ہوا کھانا استعمال کریں۔ حائضہ کا نہ ہو۔ گوشت اور بیوی سے

مکمل پرہیز کریں۔ بدبودار چیز کچی اور پکی ہوئی نہ کھائیں۔ عمل سوچ کر کریں۔ درمیان میں چھوڑنا نقصان دہ ہوگا۔

**تشخیص مرض و جنات** اگر کسی مریض کا پتہ لگانا ہو کہ بیماری ہے یا جنات کا اثر ہے۔ اس کے لیے پیالی میں تھوڑا سا پانی لیں۔ سات مرتبہ الحمد شریف مکمل ایک پھونک۔ سات مرتبہ آیت الکرسی دوسری پھونک۔ سات مرتبہ قل چاروں پڑھ کر تیسری پھونک ماریں۔ اور پانی مریض کو ایک ایک گھونٹ کر کے پلائیں۔ سات گھونٹ کے اندر جو ذائقہ کڑوا ہو تو جنات ہیں۔ میٹھا ہوا تو بیماری ہے۔ ترش ہوا تو جادو ہوگا۔ اگر کسیلا ہو تو وہم ہوگا۔ اگر پھیکا ہو تو مریض نہیں ہے۔ اس تشخیص کو کھانڈ کی سات پڑیہ پر بھی دیکھا جا سکتا ہے۔

**مریض پر حاضری کرنا** جب کسی جن والے مریض کو دیکھنا ہو تو پہلے اپنے جسم آیۃ الکرسی سے بطریقہ مذکور حصار کر لیں۔ بعدہٗ مریض کو بٹھا لیں۔ عمل جنات مذکورہ کو سات یا گیارہ مرتبہ پڑھیں۔ جنات کی حاضری ہوگی۔ جب حاضری ہو جائے تو جنات کا حصار کر لیں جس کا طریقہ آگے لکھ رہا ہوں اور بعد میں جو باتیں ان سے کرنی ہیں کر لیں۔ اگر عمل پڑھنے کے بعد یہ الفاظ کہے جائیں تو بہتر ہوگا "جو چیز اس مریض میں ہے جن بھوت وغیرہ اس کو جلدی حاضر کرو۔ العجل العجل العجل جلدی کرو۔

**شیشہ یا کاغذ پر حاضرات** عمل مذکور کو شیشہ یا کاغذ یا چراغ زیتون پر پڑھیں۔ اور مریض کو اس پر



دیکھنے کی ہدایت کریں جو چیزیں حاضر ہوں گی مریض سب کچھ کہتا چلا جائیگا شیشہ پر نقش یہ ہوگا۔ نقش کا درمیانی خانہ سیاہ ہونا چاہیے۔

یا رب جبرئیل — یا رب میکائیل — یا رب عزرائیل — یا رب اسرافیل

| ٦ | ١ | ٨ |
|---|---|---|
| ٧ | ٥ | ٣ |
| ٢ | ٩ | ٤ |

**جنات کا حصار** مریض میں جب کوئی چیز حاضر ہو تو فوراً ذیل کی آیات پڑھ کر حصار کر دیں۔ تاکہ وہ چیز حاضر رہے بھاگ نہ جائے۔ وَجَعَلْنَا مِنْ بَيْنِ أَيْدِيهِمْ سَدًّا وَمِنْ خَلْفِهِمْ سَدًّا فَأَغْشَيْنَاهُمْ فَهُمْ لَا يُبْصِرُونَ ۔ يَا مَعْشَرَ الْجِنِّ وَالْإِنْسِ إِنِ اسْتَطَعْتُمْ أَنْ تَنْفُذُوا مِنْ أَقْطَارِ السَّمٰوَاتِ وَالْأَرْضِ فَانْفُذُوا لَا تَنْفُذُونَ إِلَّا بِسُلْطَانٍ ۔ وعدے مواعید کرنے کے بعد جنات کو آزاد کرنے کے لیے اس آیت کی پہلی کو فی شغل فاکھون کو پڑھیں۔ سات مرتبہ آیات کو پڑھنے سے قید ہوتے اور سات مرتبہ ہی پڑھنے سے آزاد ہوں گے

**جنات کو بلانے کے لیے** اگر کوئی جن نہ بولے یا گونگا ہو تو یہ آیت پڑھیں اور برابر پھونکیں مارتے جاویں۔ فوراً بولیں گے عمل یہ ہے بسم اللہ الرحمن الرحیم إِنَّهُ مِنْ سُلَيْمَانَ وَإِنَّهُ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيمِ ۔ أَلَّا تَعْلُوا عَلَيَّ وَأْتُونِي مُسْلِمِينَ ۔ الْحَيُّ الْقَيُّومُ حِينَ لَا حَيَّ فِي دَيْمُومَةِ مُلْكِهِ وَبَقَائِهِ يَا حَيُّ يَا قَيُّومُ ۔

**دھونی کے لیے** اگر مندرجہ بالا طریقہ سے بھی نہ بولیں تو ذیل کا عمل کاغذ پر لکھ کر بتی بنائیں اور اس پر کپڑے کی تہہ چڑھا کر ایک طرف

کو آگ لگا کر سلگائیں مریض کو دھونی دیں فوراً چلا اٹھیں گے۔ عمل یہ ہے:۔
عَلِيْقٌ مَلِيْقًا طَلِيْقًا كَلِيْقًا خَالِقٌ مَخْلُوْقًا وَاَنْتَ فِي هُمْ مَا فِيْ قُلُوْبِهِمْ مَحْقُوْقٌ دَعْقُوْنٌ فِرْعَوْنُ وَشَدَّادٌ وَنَمْرُوْدٌ فَكُبْكِبُوْا فِيْهَا هُمْ وَالْغَاوٗنَ وَجُنُوْدُ اِبْلِيْسَ اَجْمَعُوْنَ ٥

## کپڑوں پر حاضرات

اگر مریض عامل کے پاس آنے سے معذور ہو تو اس کے استعمال شدہ کپڑے کو لے کر اس پر یہ عمل کریں۔ اس عمل کا چلہ بھی کر لینا چاہیے اگر چلہ کرنا ہو تو پانچ صد مرتبہ روزانہ بعد نماز عشاء پڑھیں اور حاضری کے وقت بھی اسی طرح آنکھیں بند کر کے مراقبہ کریں۔ عمل یہ ہے:۔
يَا خَبِيْرُ اَخْبِرْنِيْ يَا عَلِيْمُ عَلِّمْنِيْ يَا رَشِيْدُ اَرْشِدْنِيْ يَا هَادِيْ اِهْدِنِيْ لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ۔

## جنات کو بھگانے یا جلانے کے لیے

جنات کو جلانے کے لیے سورۃ مومن کی آخری آیات مریض کے بائیں کان میں پڑھیں اور پھونکیں تو جنات جل جاویں گے۔ پانی پر دم کر کے پلایا جائے یا اوپر مریض کے چھڑکا جائے تو بھاگ جاویں گے۔ اگر اکتالیس مرتبہ پڑھ کر پھونکا جائے تو جل کر راکھ ہو جاویں گے بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ٥ اَفَحَسِبْتُمْ اَنَّمَا سے سورۃ کے آخر تک پڑھیں اور اس آیت کا اضافہ کیا جائے آیت یہ ہے:۔ فَاَتْبَعَهٗ شِهَابٌ ثَاقِبٌ۔

## جنات کو بچانے کے لیے

اگر جلنے کی حالت میں جنات کو بچانا مقصود ہو تو سورۃ فاتحہ کو سات مرتبہ



پڑھ کر سات دفعہ پھونکیں یا ایک ایک دفعہ پڑھ کر دم کر کے پانی پلا دیں۔ لیکن دیکھنا چاہیے کہ کبھی نقصان تو نہیں دیں گے۔

## مریض کے گلے کا تعویذ

جب مریض جنات سے ہلکا ہو جائے تو اس کے گلے میں یہ تعویذ ڈالیں۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ آیت الکرسی مکمل۔ فَلَمَّآ اَلْقَوْا قَالَ مُوْسٰى مَا جِئْتُمْ بِهِ السِّحْرُ اِنَّ اللّٰهَ سَيُبْطِلُهٗ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُصْلِحُ عَمَلَ الْمُفْسِدِيْنَ وَيُحِقُّ اللّٰهُ الْحَقَّ بِكَلِمَاتِهٖ وَيُبْطِلُ الْبَاطِلَ وَلَوْ كَرِهَ الْكَافِرُوْنَ۔ فَغُلِبُوْا هُنَالِكَ وَانْقَلَبُوْا صَاغِرِيْنَ وَلَا يُفْلِحُ السَّاحِرُ حَيْثُ اَتٰى السَّاحِرُ بَاطِلٌ۔ اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّاتِ مِنْ غَضَبِهٖ سے اَرْحَمُ الرَّاحِمِيْنَ تک۔

اور سورۃ مومن کی آخری آیات اور یہ دونوں نقش بھی لکھے جاویں۔

۷۸۶

| ٨ | ١١ | ١٤ | ١ |
|---|---|---|---|
| ١٣ | ٢ | ٧ | ١٢ |
| ٣ | ١٦ | ٩ | ٦ |
| ١٠ | ٥ | ٤ | ١٥ |

۷۸۶

| ٦ | ١ | ٨ |
|---|---|---|
| ٧ | ٥ | ٣ |
| ٢ | ٩ | ٤ |

## گلے کی پلیٹ

یہ الفاظ پلیٹ تانبہ یا چاندی پر کندہ کر کے گلے میں لٹکائی جائے جنات سے محفوظ رہے گا

## مکان یا احاطہ کا حصار

مندرجہ ذیل تعویذ لکھ کر چھوٹی چھوٹی شیشیوں میں بند کر کے گھر یا احاطہ کی چار دیواری کے اندر چاروں گوشوں میں دفن کر دیے جائیں۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ۔ الحمد للہ وَلَا الضَّالِّيْنَ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ اِنَّهٗ مِنْ سُلَيْمَانَ۔ سے مُسْلِمِيْنَ تک قَالَ عِفْرِيْتٌ مِّنَ الْجِنِّ اَنَا اٰتِيْكَ بِهٖ قَبْلَ اَنْ تَقُوْمَ مِنْ مَّقَامِكَ وَ

عَلَيْهِ لَقَوِيٌّ اَمِيْنٌ. فَاللّٰهُ خَيْرٌ حَافِظًا وَّهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ.
یہی تعویذ لکھ کر کسی رسی یا مضبوط دھاگے یا تار کے ساتھ بھی باندھے جاسکتے ہیں۔

**دیگر مکان کا حصار** بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ. بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِيْ لَا يَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ شَيْءٌ فِي الْاَرْضِ وَلَا فِي السَّمَآءِ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ. آیت الکرسی، چاروں قل سات سات مرتبہ پڑھ کر چار کیل پر دم کریں اور اس مکان کے چاروں کونوں میں گاڑ دیں۔

اگر کسی مکان میں جنات اینٹیں یا آگ لگاتے ہوں یا کوئی اور حرکت کریں تو ان عملیات سے کام لیا جاسکتا ہے۔ نیز گلے کا تعویذ لکھ کر پانی میں گھول کر آسیب زدہ جگہ یا انسان حیوان پر چھڑک دیں۔ تو چند دنوں تک مکمل آرام ہوگا۔

**جنّات کے حقوق** جیسا کہ حدیث نبوی میں آپؐ نے ارشاد فرمایا ہے کسی انسان کو لائق نہیں کہ سایہ دار درخت کے نیچے پیشاب پاخانہ کرے اور نہ ہی غلاظت پھینکنی چاہیئے۔ ہڈی۔ گوبر۔ گدھے گھوڑے۔ اونٹ کے لیڈنوں سے استنجا پاکی کرنا منع ہے۔ کیونکہ یہ چیز جنّات اور ان کی سواریوں کی خوراک ہے۔ اور سایہ ان کے آرام کی جگہ ہے۔

**تعویذات کا پتہ لگانا** مریض کو بٹھا کر روئی سے خوشبو لگا کر دیں اور اس پر ایک دفعہ سورۃ مزمل پڑھ دیں اور خوشبو سونگھائیں۔ اور مریض کو آنکھیں بند رکھنے کی ہدایت کریں۔ اور خود سورۃ مزمّل پڑھ کر پھونک مارتے جاویں لہٰذا آنکھوں میں سب کچھ نظر آجاوے گا جو کچھ نظر آوے اس کا علاج کیا جائے۔ هٰذَا مِنْ فَضْلِ رَبِّيْ



**سورۃ مزمّل کا عمل** پاک صاف ہو کر خوشبو لگا کر ایک گوشہ مکان میں بیٹھ جاویں اوّل آخر درود شریف ۱۱ مرتبہ سورۃ مزمّل بعد نماز عشا اکتالیس روز پڑھیں یا اکیس روز میں تعداد کو پورا کرلیں۔ توفیق ہو تو گیارہ یوم میں پوری کرلیں وظیفہ مذکورہ کو شرائط حصار وغیرہ سے مکمل کریں نہایت عمدہ عمل ہے۔

## تسخیر کا بیان

تسخیر کے عملیات عاملین حضرات نے بڑی دھوم دھام اور حکایات سے پُر اور دلچسپ انداز میں اپنی کتابوں میں درج کیے ہیں لیکن عامل دعوے سے یہ بات نہیں لکھی۔ بعض بالکل منفی انداز میں کہتے ہیں۔ کہ اگر دنیا میں تسخیر ہوتی تو معلوم نہیں دنیا میں کیا کیا طوفان برپا ہوتے۔ بہرحال میرا یہ یقین ہے تسخیر کا وجود کم و بیش ضرور ہے۔ اس کے بغیر جہان بے آب و گیاہ اور بے آباد سنسان بیابان کی طرح ہو جاتا۔ لیکن یہ سب رونق اسی تسخیر سے ہی ہے مثلاً ماں کی آواز بچے کے لیے محبت ہے۔ اور بچے کے رونے کی آواز ماں کے لیے محبت ہے اسی طرح دیگر حیوانات ہیں۔

میں نے عملیات اور تعویذات کو درج کر دیا ہے لیکن یاد رکھیئے ان کے استعمال جائز کے لیے تو میں اجازت دیتا ہوں۔ مگر ناجائز کرنے والے کا منہ کالا، وہ اللہ کے نزدیک ذلیل ہوگا۔ اور دُنیا میں بھی اس پر لعنت ہوسکتی ہے۔ اس لیے جو لوگ غلط راستے پر ہوں میری دُعا ہے اللہ تعالیٰ ان کو ہدایت دے۔ یہ بھی یاد رکھیں۔ دنیا کی دولت انسان کو گمراہ کر دیتی ہے اس سے بچنا چاہیئے۔ ان تمام عملیات کو

لالچ اور طمع سے کنارہ کش ہو کر کرنا ہوگا۔ اس لیے اخلاص سے کام کریں۔ خدا آپ کے مال و دولت اور اولاد کی حفاظت کرے گا۔

**بلانے کے لیے** تین مرتبہ یحبونھم کحب اللہ والذین امنوا اشد حباً للہ۔ تین مرتبہ۔ والقیت علیک محبۃ منی ولتصنع علی عینی۔ ایک مرتبہ۔ ولکن اکثر الناس لا یعلمون الحب فلان بن فلان علی حب فلانۃ بنت فلانۃ ویا مصرف القلوب ویا مقلب القلوب صرف قلب فلانۃ بنت فلانۃ۔ بحرمۃ لا الٰہ الا انت سبحانک انی کنت من الظالمین۔ یاعزیز یاعزیز۔ زعفران سے لکھ کر کسی چیز میں پلا دیں۔ میرے ایک خاص بزرگ نے مجھے یہ لکھوایا تھا۔ جو اکثر اوقات مجرب پایا گیا۔

**پاس رکھنے کے لیے** اس تعویذ کو اسی طرح دائرہ میں لکھیں اور اپنے پاس رکھیں یا درخت پر لٹکا دیں۔ شکل یہ ہے۔

یا رب اسرافیل متکبر — یا رب جبرئیل حی قیوم

آیت الکرسی مکمل۔ اللہ اللہ ٢٦ مرتبہ۔
بسم اللہ تا رب العالمین۔ اللہ ٢٣ مرتبہ۔ الرحمٰن الرحیم تا دین اللہ
اللہ ٤ مرتبہ۔ ایاک نعبد تا نستعین۔ اللہ اللہ ٧ مرتبہ۔ اھدنا
الصراط المستقیم اللہ اللہ ٧ مرتبہ۔ صراط الذین تا الضالین اللہ اللہ
٢٣ مرتبہ۔ الحب فلان بن فلان علی حب فلانۃ بنت فلانۃ

یا رب عزرائیل شدید منتقم — یا رب میکائیل جلیل جمیل



**دیگر عمل تسخیر** سورۃ مزمل ۱۱ مرتبہ یا ودود گیارہ تسبیحات۔ گیارہ بجے دن یا رات مطلوب کی طرف منہ کر کے اور ذہن میں تصور مطلوب کرے اور عمل کرے۔ یہ عمل اکیس روز کریں۔ کوئی دن ناغہ نہ ہو۔ انشاء اللہ جس جائز کام کے لیے کیا جائے گا درست ہوگا۔

**تسخیر مقدمہ بازی** مندرجہ ذیل آیت کو بارہ بجے رات عمل میں لا دیں اور پہلے دو نفل ادا کریں اور اس آیت کے دو نقش بھی بنا دیں۔ ایک بازو پر رکھیں اور دوسرا آٹھویں پارہ میں اسی صفحہ پر رکھ دیں جہاں سے پہلی مرتبہ لکھے۔ اور اس صفحہ قرآن کو ایک مرتبہ ہر روز پڑھا کریں آیت یہ ہے۔ اور نقش بھی لکھ دیا ہے

| صغار عند اللہ | سیصیب الذین اجرموا | بما کانوا یمکرون |
| --- | --- | --- |
| | فلان بن فلان | |
| | وعذاب شدید۔ | |

وَاللّٰہُ الْمُسْتَعَانُ عَلٰی مَا تَصِفُوْنَ (٢) سَیُصِیْبُ الَّذِیْنَ اَجْرَمُوْا صَغَارٌ عِنْدَ اللّٰہِ وَعَذَابٌ شَدِیْدٌ بِمَا کَانُوْا یَمْکُرُوْنَ

**شادی کیلئے وظیفہ** بعد نماز عشاء بغیر گفتگو کیے کسی ندی نالے پر جا کر پاؤں پانی میں رکھیں اور آیت وَلَقَدْ ھَمَّتْ بِہٖ وَھَمَّ بِھَا گیارہ تسبیحات پوری کریں اول آخر درود شریف پڑھیں۔ نیز وظیفہ کے دوران آنکھیں بند رکھیں۔ یہ عمل سات روز سے اکیس روز تک جاری رکھیں۔ اس چلہ کے دوران بدبو دار اشیاء سے پرہیز کریں اور خوشبودار چیزوں کا استعمال جاری رکھیں۔

## شادی کا تعویذ

مندرجہ ذیل آیت کا تعویذ بنا کر پاس رکھا جائے۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ وَ زَوَّجْنٰکُمْ بِحُوْرٍ عِیْنٍ۔ وَاَنْکِحُوا الْاَیَامٰی مِنْکُمْ وَالصّٰلِحِیْنَ مِنْ عِبَادِکُمْ وَکَوَاعِبَ اَتْرَابًا۔ وَ خَلَقَ مِنْھَا زَوْجَھَا

## بھاگے کو واپس لانے کے لیئے

اس تعویذ کو لکھ کر بوجھ کے تلے رکھیں جس قدر بوجھ ہوگا فائدہ مند ہوگا۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| فردداناہ | الی امہ | کی تقر | عینھا |
| عینھا | کی تقر | الی امہ | فردداناہ |
| الی امہ | فردداناہ | عینھا | کی تقر |
| کی تقر | عینھا | فرددناہ | الی امہ |

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ صُمٌّ بُکْمٌ عُمْیٌ فَھُمْ لَا یَرْجِعُوْنَ۔ صُمٌّ بُکْمٌ عُمْیٌ فَھُمْ لَا یُبْصِرُوْنَ۔ صُمٌّ بُکْمٌ عُمْیٌ فَھُمْ لَا یَسْمَعُوْنَ۔ صُمٌّ بُکْمٌ عُمْیٌ فَھُمْ لَا یَنْطِقُوْنَ۔ صُمٌّ بُکْمٌ عُمْیٌ فَھُمْ لَا یَعْقِلُوْنَ صُمٌّ بُکْمٌ عُمْیٌ فَھُمْ لَا یَفْقَھُوْنَ وَلَا تَخَافِیْ وَلَا تَحْزَنِیْ اِنَّا رَادُّوْہُ اِلَیْکِ۔ اور ساتھ ہی مذکورہ نقش کو بھی لکھ دیا جائے

## گھر میں مجبور کرنے کے لیے

بسم اللہ کے بعد اَلَمْ یَجِدْکَ یَتِیْمًا فَاٰوٰی۔ اِذْ تُبَوِّئُ الْمُؤْمِنِیْنَ۔ اٰوٰی اِلَیْہِ اَبَوَیْہِ وَکَذٰلِکَ کِدْنَا لِیُوْسُفَ لکھ کر نقش ۵ اور نمبر ۳۴ جوجات کے بیان میں گئے کے تعویذ میں لکھے جاچکے ہیں کو بھی لکھیں اور گرم جگہ دفن کردیں کہ جلنے نہ پائیں۔

## کاروبار کیلئے

اس کے لیے اوّل وضو کرکے نماز پڑھیں اور ہر نماز کے بعد گیارہ دفعہ سورۃ القریش پڑھیں اور مندرجہ ذیل تعویذ مع



نقش اپنے پاس رکھیں تعویذ یہ ہے۔ بِسْمِ اللّٰہِ۔ اَللّٰھُمَّ مٰلِکَ الْمُلْکِ تُؤْتِی الْمُلْکَ مَنْ تَشَاءُ۔ وَتُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ۔ بِیَدِکَ الْخَیْرُ۔ قُلْ اِنَّ الْفَضْلَ بِیَدِ اللّٰہِ۔ بَلْ یَدٰہُ مَبْسُوْطَتَانِ۔ ھٰذَا مِنْ فَضْلِ رَبِّیْ وَجَدَ عِنْدَھَا رِزْقًا قَالَ اَنّٰی لَکِ ھٰذَا قَالَتْ ھُوَ مِنْ عِنْدِ اللّٰہِ ھُنَالِکَ دَعَا زَکَرِیَّا رَبَّہٗ تَاتَرْزُقُ مَنْ تَشَاءُ بِغَیْرِ حِسَابٍ۔ اور نقش اگلے صفحہ پر ہے۔ اس تعویذ کو گھر میں لوہے کے گلے ہیں اور موٹر وغیرہ میں رکھا جاسکتا ہے۔ اس کے ساتھ یَاحَیُّ حِیْنَ لَا حَیَّ فِیْ دَیْمُوْمَۃِ مُلْکِہٖ وَ بَقَائِہٖ یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ کا اضافہ کیا جائے۔ انشاء اللہ برکت ہوگی۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| وھو | الرزاق | العلیم | یاغنی |
| یاغنی | العلیم | الرزاق | وھو |
| الرزاق | وھو | یاغنی | الحلیم |
| العلیم | یاغنی | وھو | الرزاق |

## صبح اٹھنے کیلئے

اس آیت کریمہ کو یک صد مرتبہ پڑھ کر دائیں بازو پر لیٹ جائیں اور اٹھنے کی نیت کریں علی اسی وقت بیداری ہوگی آیت یہ ہے۔ وَاتَّخِذُوْا مِنْ مَّقَامِ اِبْرٰھِیْمَ مُصَلًّی

## بواسیر کیلیے

میرے ایک دوست نے یہ تعویذ لکھوایا ہے اللہ تعالیٰ کرے مجرب ہو۔ اس کو نقش کی صورت میں لکھا جائے لیکن میرے تجربہ میں جو عمل آیا ہے وہ یہ ہے۔ وَغِیْضَ الْمَاءُ وَقُضِیَ الْاَمْرُ۔ نیز یہی تعویذ احتلام والے کو پلائے جاویں۔

اللہ کافی   بسم اللہ   اللہ کافی

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۴ | ۱۱ | ۸ | یارحیم |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳ | یاکریم |
| ۶ | ۹ | ۱۶ | ۳ | یاحلیم |
| ۱۵ | ۴ | ۵ | ۱۰ | یامعید |

کھیعص   کھیعص

اللہ کافی   کھیعص   اللہ کافی

**نظر بد کے لیے** جس کسی چیز کو نظر بد لگ گئی ہو اس کے گلے میں یہ تعویذ لکھ کر ڈال دیں اور صبح شام پلائیں۔ تین روز میں مکمل آرام ہوگا۔ آیت یہ ہے۔ وان یکاد الذین کفروا لیزلقونك بابصارھم تیز گلے والے تعویذ میں جنات کے بیان میں گذرا ہوا گلے والا تعویذ لکھ دیں

## جادُو کا بیان

جادو برحق ہے جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر بھی کیا گیا تھا اس کے علاج کے لیے آنحضورؐ نے فرمایا سورۃ الفلق اور سورۃ الناس پڑھی جاویں۔ دم کیا جائے اور پلائی جاوے نیز چاروں قل۔ آیت الکرسی۔ فلما القوا الی مفسدین پلائی جاوے۔

**گلے کا تعویذ** اس تعویذ کو لکھ کر گلے میں ڈالا جائے آیت الکرسی۔ فَلَمَّآ اَلْقَوْا قَالَ مُوْسٰى مَا جِئْتُمْ بِهِ السِّحْرُ اِنَّ اللّٰهَ سَيُبْطِلُهٗ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُصْلِحُ عَمَلَ الْمُفْسِدِيْنَ وَيُحِقُّ اللّٰهُ الْحَقَّ بِكَلِمٰتِهٖ وَلَوْ كَرِهَ الْمُجْرِمُوْنَ فَغُلِبُوْا هُنَالِكَ وَانْقَلَبُوْا صٰغِرِيْنَ وَلَا يُفْلِحُ السّٰحِرُ حَيْثُ اَتٰى۔ اور لفظ الساحر باطل۔ نو دفعہ لکھا جاوے۔ اعوذ بکلمات اللہ التامات من غضبہ تا آخر۔ اور نقش نمبر 15، نمبر 34 لکھے جاویں۔

**نظر بد کا دم** باوضو ہو کر بعدہٗ تین مرتبہ الحمد شریف پڑھ کر پھونک دیں۔ تین دفعہ آیت الکرسی پڑھ کر پھونک دیں۔ چاروں قل اور لاحول پڑھ کر پھونک ماریں۔ تین اوقات دم کرنے سے نظر دُور ہوگی۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔ پانی پر دم کرکے بھی پلایا جا سکتا ہے یا بار بار چھینٹے مارے جاویں یا غسل کیا جاوے اسی



طرح دیگر تعویذ نظر بد کو بھی اس میں شامل کیا جائے تو بہتر ہوگا۔

**بُرے آدمی سے پناہ** لفظ تا نیت اٹھائیسویں پارہ کی پہلی آیت۔ قَدْ سَمِعَ اللّٰهُ قَوْلَ الَّتِيْ تُجَادِلُكَ فِيْ زَوْجِهَا وَتَشْتَكِيْٓ اِلَى اللّٰهِ وَاللّٰهُ يَسْمَعُ تَحَاوُرَكُمَا وَاللّٰهُ سَمِيْعٌ بَصِيْرٌ۔ رَبِّ نَجِّنِيْ مِنْ فِرْعَوْنَ وَعَمَلِهٖ کثرت سے پڑھا کرے۔ بعد نماز عشاء اس کا چلہ کرے تو بہت اچھا ہوگا۔ تعداد یک صد مرتبہ روزانہ بعدہ حسب ضرورت پڑھا کریں۔

**یہ تعویذ الگ ہے** اس آیت کریمہ کو لکھ کر بطریق مخصوص تعویذ بنا کر بوجھ کے نیچے رکھ دیں تو خاطر خواہ اثر ہوگا۔ وَاَلْقَيْنَا بَيْنَهُمُ الْعَدَاوَةَ وَالْبَغْضَآءَ اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ۔ لَا تَبْدِيْلَ لِكَلِمٰتِ اللّٰهِ۔ اس کے ساتھ ہی آتشی نقش لکھا جائے تو پھر بفضل اللہ کام ہو جائے گا۔

**سانپ اور بچھو کا دم** میرے ایک مہربان نے مجھے یہ عمل کروایا تھا مگر آزمانے کا بہت کم موقع ملا ہے۔ خدا کرے کسی کو بھی یہ عمل آزمانے کا موقع نہ ملے بہرحال عامل کے پاس عمل ضرور ہونا چاہیے۔ عمل بالکل آسان اور مختصر ہے مگر فائدہ عظیم ہے۔ عمل یہ ہے۔ یا کافی یا شافی۔

**طریقہ عمل** اس کا چلہ کرنے کے لیے منذی ماہ ساون اور بھادوں کی درمیانی رات دو بجے رات باوضو ہو کر گاؤں کی حد سے باہر یا قبرستان میں اوّل آخر درود شریف بعدہٗ اس کو کثرت سے پڑھتے رہیں حتیٰ کہ طلوع آفتاب ہو جائے اور حسب طاقت صدقہ کریں۔

**دم کرنے کا طریقہ** ایک لوٹا پانی لیکر اس پر گیارہ تسبیحات مذکورہ لفظ

کی پڑھیں اور ڈسی ہوئی جگہ پر سے گراتے جائیں اور مذکورہ الفاظ کو پڑھتے جاویں۔ یاد رہے پانی کو دوبارہ استعمال نہ کریں۔ اسی طرح تین بار کرنے سے اللہ تعالیٰ کے فضل سے درد رُک جائے گی اور پھر چند روز کے عمل سے مکمل آرام ہو جائے گا

**زہر کھینچنے کا طریقہ** | پکی اینٹ یا مٹی کی چھوٹی سی کنکری لے کر جہاں تک درد پہنچ چکی ہو وہاں رکھیں اس جگہ سے عضو پر گھماتے گھماتے زخم یا ڈسی ہوئی جگہ کی طرف لیتے آویں اور سَلَامٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ کثرت سے پڑھتے رہیں۔ درد اور زہر ڈسی ہوئی جگہ پر جمع ہو جائے گی۔ اور اگر زخم نہ ہو تو پانی دم شدہ دھاربا ندھ کر ڈالدیں اور پلانے کا تعویذ آگے چل کر درج کروں گا۔ انشاء اللہ تعالیٰ

**شپاکی کا عمل و دم** | یہ ایک جلدی بیماری ہے اور خارش جلن سخت ہوتی ہے رنگ سُرخ ہو جاتا ہے۔ دل گھٹتا ہے۔ بے چینی حد سے زیادہ ہوتی ہے۔ جن دنوں آم کے درخت کو پھول نکلیں کسی ایک رات کو صبح صادق سے طلوعِ آفتاب تک اِن پھولوں کو ہاتھوں پر ملتے رہیں اور سَلَامٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ پڑھتے رہیں۔ بس یہی سالانہ چلہ ہے۔ دم کرنے کے لیے سلام پڑھتے رہیں اور مریض کے اعضاء پر ہاتھ پھیر دیں انشاء اللہ آرام ہوگا۔

**فصلی کیڑوں کے لیئے** | سورۃ والسماء والطارق مکمل پڑھیں اور آخر میں سات مرتبہ اِنَّهُمْ يَكِيْدُوْنَ كَيْدًا وَّاَكِيْدُ كَيْدًا فَمَهِّلِ الْكٰفِرِيْنَ اَمْهِلْهُمْ رُوَيْدًا پڑھ کر کھاد یا راکھ پر دم کر کے فصل کے اُوپر چھڑک دیں۔ یا ایک بڑا تعویذ لکھ کر کھیت کے منہ میں کسی اینٹ سے دبا کر رکھدیں کہ پانی اُوپر سے گذرتا رہے انشاء اللہ فصل کے کیڑے



مر جاویں گے۔

**گھریلو کیڑوں کے لیے** | سورۃ النمل اکیس مرتبہ پڑھ کر ریت پر دم کر کے مکوڑوں کے سوراخ میں ڈالدیں۔ ایک بڑے کیڑے کو پکڑ کر دُور بے آباد جگہ میں چھوڑ آدیں۔ سات روز کے عمل سے سب کیڑے وہاں سے چلے جاویں گے۔

**پھوڑے پھنسی کا دم** | قرآن مجید میں واقع سلام جس قدر یاد ہوں پڑھ کر دم کیا جائے ایک وقت میں گیارہ دفعہ پڑھتے جاویں اس طرح دو تین دن میں پھوڑے پھنسی سُوکھ جاویں گے۔

**بچوں کے چھالکے کا دم** | حسب ضرورت سرسوں کا تیل لے لیں۔ بسم اللہ ایک مرتبہ۔ الحمد شریف تین مرتبہ۔ آیت الکرسی پانچ مرتبہ۔ اوّل قل سات مرتبہ۔ دوم قل نو مرتبہ۔ سوم قل گیارہ مرتبہ۔ چہارم قل تیرہ مرتبہ اور قُلْنَا يٰنَارُ كُوْنِيْ بَرْدًا وَّسَلٰمًا عَلٰٓى اِبْرٰهِيْمَ پندرہ مرتبہ پڑھیں اور تیل کو دم کر دیں اس تیل کو چھالکوں پر لگاتے رہو صرف تین دن میں بفضل اللہ تعالیٰ آرام ہوگا۔

## گھبیر کا بیان

گھبیر ایک پھوڑا ہوتا ہے جس کی جڑیں دُور تک جسم میں پھیل جاتی ہیں۔ یہ ایک گولی کی طرح نکلتا ہے اس کے بعد اس کے منہ سے سفید پانی بہنے لگ جاتا ہے بسا اوقات جہاں ہو وہاں سے مخالف سمت جا نکلتا ہے۔ یہ ایک

موذی مرض ہے جوکہ ہڈی کو بھی نقصان دے سکتا ہے۔ گوشت کو تو چھوڑتا ہی نہیں آپ نے بازاری حضرات کو اکثر یہ کہتے سنا ہوگا کہ میاں فلاں بزرگ کی میں نے کئی سال تک خدمت کی تو یہ فیض حاصل کیا۔ لو بھائی یہ عمل خدا کی مخلوق کے فائدے کے لیے بلاروک ٹوک درج کرتا ہوں۔ لیکن ایک بات یاد رکھیں یہ عمل صرف للہ کریں۔ اپنی دکان چمکانے کے لیے نہ کریں ورنہ خدا کے ہاں مجرم ہوگے۔

## گھمبیر کا عمل

نماز عشاء کے بعد گیارہ مرتبہ درود شریف۔ پھر آیات ذیل کی گیارہ تسبیحات اکیس روز تک کریں۔ شرائط چلہ کا خیال رکھیں۔ سَلَامٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيمٍ۔ سَلَامٌ عَلَىٰ نُوحٍ فِي الْعَالَمِينَ۔ سَلَامٌ عَلَىٰ مُوسَىٰ وَهَارُونَ۔ سَلَامٌ عَلَىٰ آلِ يَاسِينَ۔ قُلْنَا يَا نَارُ كُونِي بَرْدًا وَّسَلَامًا عَلَىٰ إِبْرَاهِيمَ۔ سَلَامٌ عَلَيْكُمْ طِبْتُمْ فَادْخُلُوهَا خَالِدِينَ۔ سَلَامٌ عَلَى الْمُرْسَلِينَ۔ سَلَامٌ هِيَ حَتَّىٰ مَطْلَعِ الْفَجْرِ

اکیس یوم مکمل کرنے کے بعد ہر روز پانچ نمازوں کے بعد حسب طاقت پڑھتے رہیں

## تجربہ عمل گھمبیر

اکیسویں روز آدھ سیر تیل مسجد میں ڈالیں اور آدھ سیر کڑاہی میں ڈال کر ابالیں۔ دوسری طرف ایک چٹکی منہ میں کھانڈ کی رکھ کر سلام مع درود پڑھیں۔ جب لعاب بن جائے تیل اتار لو اور لعاب تھوڑا سا تیل میں ڈالدیں اور کچھ گھمبیر کو لگائیں اور کچھ اپنی ایڑی کو لگائیں اور ایڑی کو تیل میں گھما کر گھمبیر پر لگا دیں۔ اس طرح ہر سات دن بعد کریں۔ سات دم کریں۔ اتنے عرصے میں صرف اس تیل کو گھمبیر پر لگاتے رہیں بفضلہ تعالیٰ مریض تندرست ہوجائے گا۔ صدقہ خیرات کریں۔ یہ دم درد جوڑ اور جڑ والے پھوڑے



کے لیے مفید ہے۔

## علم کے لیے

مندرجہ ذیل آیات کو پینے پڑھنے اور دم کے لیے استعمال کرنا شرح صدر، علم اور تعلیم کے لیے مفید ہے۔ رَبِّ اشْرَحْ لِي صَدْرِي سے يَفْقَهُوا قَوْلِي تک۔ اِقْرَأْ بِاسْمِ رَبِّكَ الَّذِي خَلَقَ سے عَلَّمَ الْإِنْسَانَ مَا لَمْ يَعْلَمْ تک۔ وَعَلَّمَكَ مَا لَمْ تَكُنْ تَعْلَمُ۔ وَيُعَلِّمُكَ مِنْ تَأْوِيلِ الْأَحَادِيثِ۔ اَلرَّحْمٰنُ عَلَّمَ الْقُرْآنَ خَلَقَ الْإِنْسَانَ وَعَلَّمَهُ الْبَيَانَ۔ يَا عَلِيمُ يَا عَلَّامَ الْغُيُوبِ عَلِّمْنِي پلانے کے لیے کستوری یا زعفران سے لکھا جائے۔ نیز گلے کے لیے بھی لکھا جاسکتا ہے۔

## بچوں کو سلانے کے لیے

بچوں کو خصوصاً شیر خوار بچے کو سلانے کے لیے اکیس مرتبہ اول آخر درود شریف پڑھ کر کانوں کو تھپتھپا دیں بچہ سو جائے گا۔ آیت یہ ہے۔ فَضَرَبْنَا عَلَىٰ آذَانِهِمْ فِي الْكَهْفِ سِنِينَ عَدَدًا۔

## قیدیوں کی رہائی کے لیے

باوضو خلوص نیت سے آیت کریمہ کو ایک لاکھ پچیس ہزار مرتبہ پڑھا جائے تو قیدی چھوٹ جاتا ہے جبکہ قیدی مظلوم ہو۔ لَا إِلٰهَ إِلَّا أَنْتَ سُبْحَانَكَ إِنِّي كُنْتُ مِنَ الظَّالِمِينَ۔ نیز ہر مشکل کا مجرب حل یہی ہے۔

## عام بیماریوں دل دھڑکن اور سانپ ڈسے کا علاج

یہ ایک گراں قدر تحفہ ہے جو کسی عامل نے آج تک اس تفصیل سے نہ لکھا ہوگا

یہ مریض کا واحد سہارا ہے جبکہ مریض لاعلاج ہو۔ اس کو کستوری۔ زعفران سے کاغذ یا پلیٹ میں لکھ کر ہر روز مریض کو پلایا جائے۔ الحمد شریف مکمل مع بسم اللہ الحی القیوم حین لاحی فی دیمومۃ ملکہ وبقائہ یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ کچی لسی سے پلانا زہر کے لیے بھی مفید ہے۔

## چور معلوم کرنے کے لیے

اوّل آخر درود شریف۔ گیارہ تسبیحات اس آیت کی نکالیں۔ آیت یہ ہے۔ وَاللّٰہُ مُخْرِجٌ مَّا کُنْتُمْ تَکْتُمُوْنَ۔ رات بعد نماز عشاء پڑھتے پڑھتے سو جاویں۔ خواب میں چور نظر آئے گا۔ عمل چند روز جاری رکھیں۔

## نبی علیہ السلام کی زیارت کے لیے

پانچوں نمازیں پابندی سے پڑھیں۔ اور بعد نماز عشاء درود شریف ابراہیمی کثرت سے پڑھا کریں۔ رات کی تاریکی میں پڑھنا زیادہ مفید ہوگا۔ یہ عمل چند روز کریں بفضلہ تعالیٰ چند دنوں میں ہی زیارت ہوگی۔ لیکن رزق حلال اور صدق مقال شرط اوّل ہے۔

## بچے کی حفاظت کیلئے

جس عورت کا بچہ پیدائش سے پہلے گر جاتا ہو اس کو یہ تعویذ ہر روز زعفران سے لکھ کر تین ماہ تک متواتر پلائے جاویں وَنُقِرُّ فِی الْاَرْحَامِ مَا نَشَآءُ۔ اللہ کے فضل سے بچہ رحم میں محفوظ رہے گا۔

## بچہ کے بڑھنے کے لیے

جو بچہ ماں کے پیٹ میں خشک ہو گیا ہو اور بڑھتا پھولتا نہ ہو اس کو کستوری زعفران



سے لکھ کر یہ آیت پلائی جاوے۔ اَوَمَنْ کَانَ مَیْتًا فَاَحْیَیْنٰہُ۔ چند ماہ کے بعد سوکھا ہوا بچہ پھولنے لگے گا۔

## بندھے ہوئے کو کھولنا

جس آدمی یا عورت کو بذریعہ تعویذات گنڈا سے باندھ دیا گیا ہو۔ اس کو کھولنے کے لیے علامہ سیوطی نے اپنی کتاب الرحمۃ فی الطب والحکمۃ میں شیخ عبدالرحمن بن سالم رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے۔ انہوں نے کہا بخدا میں نے بندھے ہوئے کو بارہ برس بعد ان آیات سے کھول دیا تھا اور یہ تعویذ/نقش لکھ کر اس کی داہنی ران سے باندھ دیا اور لکھ کر بارش کے پانی میں ملا کر پلایا جائے۔ نیز اس میں تھوڑا سا شہد سرکہ اور تیل ملا کر دونوں میاں بیوی کو پلایا جائے بفضلہ تعالیٰ دونوں کھل جاویں گے۔ آیات یہ ہیں۔

نقش یہ ہے

| | فدو | |
|---|---|---|
| | وَهٰذَا مُحَمَّدٌ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْهِ وَآلِہٖ وَصَحْبِہٖ وَاَزْوَاجِہٖ وَسَلَّمَ تَسْلِیْمًا | |
| | محمود | |

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔ مَنْ یُّحْیِ الْعِظَامَ وَهِیَ رَمِیْمٌ۔ سورۃ الفاتحہ مکمل تین مرتبہ سورۃ اخلاص معوذتین تین تین مرتبہ۔ فَلَمَّا تَجَلّٰی رَبُّهٗ لِلْجَبَلِ جَعَلَهٗ دَکًّا وَّخَرَّ مُوْسٰی صَعِقًا۔ قَالَ لِلسَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ائْتِیَا طَوْعًا اَوْ کَرْهًا قَالَتَا اَتَیْنَا طَآئِعِیْنَ۔ اِنَّا فَتَحْنَا لَکَ فَتْحًا مُّبِیْنًا۔ رَبَّنَا افْتَحْ بَیْنَنَا۔ وَهُوَ الْفَتَّاحُ الْعَلِیْمُ۔ قَالَ مُوْسٰی مَا جِئْتُمْ

بِهِ السِّحْرَ اِنَّ اللّٰهَ سَيُبْطِلُهٗ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُصْلِحُ عَمَلَ الْمُفْسِدِيْنَ وَيُحِقُّ اللّٰهُ الْحَقَّ بِكَلِمَاتِهٖ وَلَوْ كَرِهَ الْمُجْرِمُوْنَ ۔

## برائے حاضری جنات جادو. تعویذات وغیرہ

میرے ایک عزیز مگر مشہور عامل جناب سلام اللہ خان صاحب فیصل آبادی نے اپنے مجربات میں سے جو عمل برائے عنوان بالا عوام کی خدمت کے لیے پیش کیا ہے وہ مندرجہ ذیل ہے ہم ان کے تہہ دل سے مشکور ہیں وہ لکھتے ہیں کہ مندرجہ ذیل چھ عدد نقوش لکھ کر ایک فتیلہ تیار کر کے روئی میں لپیٹ کر تیل کے چراغ میں جلا دیں. مریض کو فتیلہ کے شعلہ میں دیکھتے رہنے کی ہدایت کریں جو بیماری ہوگی نظر آ دیں گے اور جل جاویں گے۔ نقوش یہ ہیں :۔ عـ۱ پندریا عـ۲ نقش چوتیا

نقش عـ۳

| | الساعۃ | الساعۃ | الساعۃ | |
|---|---|---|---|---|
| الوحاً | ٢٣ | ١٨ | ٢٥ | العجل |
| ″ | ٢۴ | ٢٢ | ٢٠ | ″ |
| ″ | ١٩ | ٢٦ | ٢١ | ″ |

نقش عـ۴

| | الساعۃ | الساعۃ | الساعۃ | | |
|---|---|---|---|---|---|
| الوحاً | ٨ | ٦ | ۴ | ٢ | العجل |
| | ٢ | ۴ | ٦ | ٨ | ″ |
| ″ | ٦ | ٨ | ٢ | ۴ | ″ |
| ″ | ۴ | ٢ | ٨ | ٦ | ″ |

نقش عـ۵

| | | | |
|---|---|---|---|
| شداد | نمرود | فرعون | ابلیس |
| قارون | فرعون | ابلیس | ہامان |
| فرعون | ابلیس | نمرود | قارون |
| ابلیس | لعین | شیاطین | نمرود |

نقش عـ۶

علیقا. ملیقا. تلیقا. بر جیم مزاحمت درو جود ایں فتیلہ حاضر شود بحق رب سلیمان بن داؤد علیہا السلام حاضر شود حاضر شود حاضر شود
عـ ۱۱۱ و ط ع ا د ا
خاکستر گردد

فرعون نمرود شداد ہامان قارون ابلیس ابوجہل لعین حاضر شود خاکستر گردد



# زادالعالمین

نحمدہ ونصلی علیٰ رسولہ الکریم ۔ اللہ کا شکر ہے جس نے تحفۃ العالمین کو مکمل کرنے کی توفیق عطا فرمائی ہے۔ موجودہ دور میں بے عملی اور بد عملی بہت زیادہ سے غلط توہم پرستی۔ جادو وغیرہ کو بھی رد کرنا ضروری ہے اور ان عملیات کو کرنے والے اکثر حضرات اللہ اور اس کے رسول کی تعلیمات سے بالکل نا واقف ہوتے ہیں۔ نہ شکل اسوۂ رسول کے مطابق اور نہ عمل ہی موافق ہوتا ہے۔ اس لیے ضروری ہوا کہ عاملین کے لیے بھی چند ایسے اصول و قواعد لکھ دوں جن کی پابندی ہر عامل کے لیے ضروری ہو۔ تاکہ ہر عامل اپنی عاقبت کا خیال کرے۔ ان وجوہات کے پیش نظر میں نے اس رسالے کا نام — "زادالعاملین" رکھا ہے کہ ایک عامل کو اپنے عمل کے دوران کن اشیاء اور اعمال کی ضرورت ہے اور وہ کیسے اپنے منزل مقصود کو حاصل کر سکتا ہے۔

میں اس رسالے کو لکھنے میں اللہ تعالیٰ کی مدد چاہتا ہوں اور امید کرتا ہوں اللہ تعالیٰ اس رسالے کے ذریعے بہت سے عاملین وعوام کو نیک اعمال کی قوت وسعادت بخشے گا۔ آمین۔

## ضرورت

اس دور میں ان عملیات کی ضرورت اس لیے ہوئی کہ دنیا کے ہر خطے میں لوگ اپنے مخصوص طریقوں سے عوام کو متاثر کرتے ہیں۔ اپنے من گھڑت ڈھکوسلوں کو ایک فن کا درجہ دے کر دین سے دور

کرنے کی پوری کوشش کرتے ہیں جیسے پرانے زمانے کے جادو۔ رمل۔ نجوم اور ہندوؤں کے ٹونے ٹوٹکے اور جدید دور کی شعبدہ بازی۔ تسخیر نظر دیگر طریقہائے تاثیر و تعمیں سے کام لے کر دنیا کو گمراہ کیا جاتا ہے اور کیا جا رہا ہے۔ جو چیز عمل میں آجائے وہ قطعی درست ہے۔ اگرچہ اسلامی مذہبی نظریہ اس کے برعکس ہی کیوں نہ ہو اس لیے مذہبی نظریہ کو عملی جامہ پہنا کر دونوں کو ہم آہنگ کرنے کے لیے اور اسلام کی صحیح عملی صورت تاثیر کو عوام کے سامنے پیش کرنے کے لیے اس کی ضرورت محسوس ہوتی ہے۔ یاد رکھیں عملیات کی بنیاد صحیح علم پر ہے۔

## اہمیت

اس عمل کی اہمیت واضح ہے کہ دنیا کے علوم و عملیات میں جادو و جنات کی طاقت مسلم ہے۔ لیکن الٰہی طریقے اس سے کہیں زیادہ قوی اور غالب ہیں۔ بلقیس کے تخت کو دربار سلیمان میں لانا ایک عالم ہی کا کام تھا۔ اس لیے عمل کے لیے علم صحیح کا ہونا بھی ضروری ہے۔ جب علم صحیح اور عمل کامل ہوگا اور تمام مدارج عمل طے ہوں گے تو دنیا کی تسخیر اور آسمانوں کی معراج کے دروازے کھل جاویں گے۔ حتیٰ کہ خداوند تعالیٰ ہاتھ۔ پاؤں۔ کان۔ آنکھ بن کر اپنی رضامندی کے مناصب سے نوازیں گے اور یہی مقصود ہے

## اعمال بالقرآن

قرآن مجید انسانیت بلکہ تمام کائنات کے لیے نظریاتی اور عملیاتی لحاظ سے اصلاحی کتاب ہے۔ جہاں تک قرآنی آیات کے اعمال کا تعلق ہے اس کی تفصیل طویل ہے اسے اختصار سے یہاں بیان کر دینا ضروری سمجھتا ہوں۔ قرآن مجید اور احادیث سے



روحانی اور جسمانی بیماریوں سے شفا حاصل کی جاسکتی ہے۔ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے: فِيهِ شِفَاءٌ لِلنَّاسِ۔ اس میں لوگوں کے لیے شفا ہے۔ قرآن مجید کی آیات ان تمام خصوصیات کی حامل ہیں جن کا تعلق انسانی۔ حیوانی و دیگر مخلوقات کی اصلاح کے ساتھ ہے۔ چنانچہ بخاری شریف میں حضرت ابو سعید خدری سے روایت ہے کہ صحابہ کرامؓ کی ایک جماعت نے مار گزیدہ / سگ گزیدہ کا علاج سورۃ فاتحہ پڑھ کر دم کرنے سے کیا۔

## دوسری روایت

احمد اور بیہقی میں عبداللہ بن جابرؓ سے روایت ہے کہ آنحضرتؐ نے فرمایا میں تجھے بہتر سورۃ کی خبر نہ دوں جو قرآن مجید میں نازل ہوئی۔ میں نے کہا ہاں یا رسول اللہ۔ فرمائیے۔ آپؐ نے وہ سورۃ الحمد ہے جس میں ہر بیماری کی شفا و دوا ہے۔

## تیسری روایت

دارمی میں ابن مسعود سے موقوف بیان ہوئی ہے کہ سورۃ بقرہ کی پہلی چار آیات آیۃ الکرسی اور سورۃ البقرہ کی آخری تین آیات دیوانے شخص پر دم کرنی چاہئیں۔

## چوتھی روایت

ابن ماجہؒ نے ابن مسعودؓ سے روایت کیا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ دو شفاؤں سے شفا حاصل کرو ایک شہد۔ دوسرا قرآن مجید۔ قرآن کے بارے میں اس حدیث کا مفہوم پڑھنے دم کرنے لکھ کر پینے کے لیے عام ہے۔

— ابن ماجہؒ میں ہے کہ حضرت علیؓ کہتے ہیں رسول مقبولؐ نے فرمایا سب سے بہتر دوا قرآن کی دوا ہے۔

— ابنِ ماجہ میں حضرت عائشہؓ سے مروی ہے کہ جب حضور پاکؐ سخت بیمار ہوئے تو میں دونوں آخری قُل پڑھ کر پھونکا کرتی تھی۔ اور آپ کا دستِ مبارک بھی آپ کے جسم پر پھیرا کرتی تھی۔

**اعمال بالحدیث** اسی طرح صحیح احادیث میں جھاڑ پھونک کی بہت سی روایات ہیں جن کو مختصر طور پر دائرہ تحریر میں لانا مشکل ہے۔ لہٰذا احادیث سے بھی دم کرنا ہاتھ پھیرنا درست ہے۔

**پہلی حدیث** حضرت ابوہریرہؓ سے مروی ہے کہ ایک شخص کو بچھو نے کاٹا۔ بات حضورؐ تک آئی تو آپ نے فرمایا کہ وہ اعوذ بکلمات اللّٰہِ التّامات من شرّ ما خلق پڑھ لیتا۔ تو کوئی اثر نہ ہوتا۔

**دُوسری روایت** حضرت عائشہؓ سے مروی ہے کہ نبی علیہ السلام جب اپنے بستر میں جانے کا ارادہ فرماتے تو تینوں آخری قُل پڑھ کر اپنی دونوں ہتھیلیوں کو پھونکتے پھر اپنے دونوں ہاتھوں سے اپنے تمام بدن کو تین مرتبہ مسح کرتے۔

اسی طرح احادیث کا بہت سا ذخیرہ جس کا تعلق دعوات یا باب الطب سے ہے کتب احادیث میں دیکھیں تو واضح ہوگا کہ قرآن وحدیث انسانی جسم اور روح کی اصلاح و تندرستی کے لیے کس قدر مفید ہے۔ اسی کے طریقے بالترتیب لکھے جاتے ہیں :-

**دم یا منتر پڑھنا** جیسا کہ اُوپر والی حدیث جو حضرت عائشہؓ سے مروی ہے، سے صاف ظاہر ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم



خود اپنی ذات کے لیے دم پڑھ لیتے تھے۔ اس طرح دیگر احادیث اور صحابہؓ کے معمولات بے شمار ہیں جن سے یہ ثابت ہے کہ صحابہ قرآنی آیات کو عمل میں لاتے اور مجرّب فرماتے۔ اسی طرح احادیث میں وارد دم پھونک کو عمل میں لاتے تھے۔

**دم یا منتر کرنا** حضرت عائشہؓ سے مروی ہے کہ حضور علیہ السلام ہمیں دم کرنے اور منتر کرنے کی اجازت فرمائی۔ اسی طرح صحابہؓ کی اس جماعت کا واقعہ جنہوں نے ایک مار گزیدہ / سگ گزیدہ کو دم کیا اور چالیس بکریاں عوضانہ بھی لیا۔ نیز اس صحابی کا واقعہ جس نے سورۃ مومنون کی آخری آیات سایہ والے کے کان میں پڑھیں تو جِنّ جل کر راکھ ہوگیا۔ علی ہٰذا القیاس بہت سی روایات مروی ہیں۔

**پانی پر دم کرنا** حضرت فاروق اعظمؓ سے مروی ہے کہ آنحضرتؐ نے فرمایا جو شخص بارش کا پانی لے کر اس پر آیۃ الکرسی۔ الحمد شریف قُل شریف پڑھے گا تو قسم ہے اس ذات کی جس کے قبضہ میں میری جان ہے جبرئیل نے مجھے بتایا جو شخص اس پانی کو سات دن پیئے گا اللہ تعالیٰ اس کو ہر بیماری سے بری کر دے گا۔

**منتر لکھنا** قرآن مجید یا حدیث پاک کی ادعیہ کسی پلیٹ یا کاغذ پر لکھ کر پلانے اور بسا اوقات مریض کو چھینٹے مارنے یا آسیب زدہ جگہ پر پانی میں حل کر کے چھڑکنے سے شفا ہو جاتی ہے۔ اکثر بزرگوں کے معمول تو لکھ کر دیوار پر یا دروازوں یا صحن میں لگوائے جاتے ہیں۔ حتیٰ کہ لکھ کر کسی بھی مریض کے گلے میں ڈالنے سے فائدہ حاصل ہو جاتا۔

## صاحب حصن حصین

علامہ محمد بن محمد الجزری شافعی فرماتے ہیں کہ حدیث میں مروی ہے جس مال یا اولاد کو آیۃ الکرسی پڑھ کر دم کیا جاوے یا لکھ کر رکھ دوگے یا بچے کے گلے میں ڈال دوگے شیطان اس مال و اولاد کے قریب تک نہ جائے گا۔

## رزق حلال

کسی عامل کے لیے ضروری ہے کہ وہ حلال کمائی سے کھائے کیونکہ اللہ کے انبیاء کو بھی یہی حکم تھا اور یہی حکم مومنوں مسلمانوں کو ہے اس لیے بزرگانِ دین اپنے ہاتھ سے کسب کرکے کھاتے تھے۔ مانگ کر کھانے کو بہت برا جانتے اگرچہ بوقتِ تنگی جائز ہے۔ اس لیے جو عامل اس اصول کو مدِ نظر رکھیگا اس کو نظارۂ ذاتِ حق ہوگا۔ اور اللہ سے رزق بھی ملتا ہے گا۔

## واقعہ راہب

پرانے زمانے میں ایک عابد راہب پہاڑوں میں رہا کرتا تھا۔ ایک دن اللہ کی آزمائش ہوئی۔ بھوک نے بہت ستایا وہ اپنی کُٹیا سے نکلے اور کسی گاؤں میں جاکر روٹی مانگی۔ تین روٹیاں ملیں۔ جب واپس ہوئے تو اسی گھر کا کُتا پیچھے لگ گیا۔ قریب تھا راہب کو کاٹ لیتا مگر راہب نے ایک روٹی اس کی طرف پھینک دی۔ کُتا وہ روٹی کھا کر پھر پیچھے لگ گیا۔ اسی طرح تینوں روٹیاں راہب سے کھالیں۔ اور پیچھے لگا رہا۔ آخر راہب نے کُتے کو مخاطب ہوکر کہا کہ "تو کتنا بے حیا ہے کہ میں نے تیرے مالک کے گھر سے تین روٹیاں لیں وہ بھی تجھے کھلا دیں اور اب پھر کاٹنے کو آتا ہے۔ کُتے کو خدا نے زبان دی۔ کہنے لگا۔ اے راہب بے حیا



تو ہے میں نہیں۔ کیونکہ مجھے اگر کسی دن کھانا نہ ملے تو میں اپنے مالک کا در نہیں چھوڑتا۔ اور تیری حالت یہ ہے کہ ایک دن کھانا نہ ملنے کی وجہ سے تو نے در در پھرنا شروع کر دیا ہے اور مالکِ حقیقی کا در چھوڑ دیا ہے۔

اسی اصول کو حضرت خضر علیہ السلام نے سامنے رکھا۔ قرآن مجید کا مطالعہ کریں سورہ کہف پڑھ لیں۔ اور یہی اصول جناب حضرت عبد القادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ۔ جناب علی ہجویری۔ جناب حضرت فرید الدین صاحب اور دیگر بے شمار اولیاء عظام نے مدِ نظر رکھا ہے۔ تفصیل کے لیے ان کی کُتب کا مطالعہ کریں۔

## صدق مقال

عامل کو زبان کا سچا ہونا چاہیئے بلکہ ظاہر و باطن ایک جیسا ہو۔ اگر قول و فعل میں تضاد ہوگا تو عامل نہیں بلکہ بہروپیا ہوگا۔ اس لیے قول و قرار کا پکا ہو۔ ظاہر باطن میں صاف ستھرا ہو۔ تنگی تُرشی اور کسی بھی مشکل میں سچ کو نہ چھوڑے۔

## واقعہ پیر عبد القادر جیلانیؒ

ایک دفعہ آپ نے طلب علم و عمل کے لیے سفر کا ارادہ فرمایا۔ والدہ سے اجازت حاصل کی۔ ماں نے جانے سے پہلے وصیت فرمائی۔ کہ بیٹا جھوٹ نہ بولنا سچ بولنا۔ اور سفر خرچ دیا تو آپ سفر پر روانہ ہوئے دورانِ سفر ڈاکوؤں نے تمام قافلہ کو لوٹ لیا۔ حتیٰ کہ آپ سے بھی ایک ڈاکو نے پوچھا کہ آپ کے پاس کیا ہے۔ آپ نے جواب دیا چالیس دینار۔ ڈاکو آپکو اس خیال سے چھوڑ گیا کہ جس کے پاس رقم ہو وہ کب بتلاتا ہے! اس کے بعد

## بغضِ تصوف کی انتہا

افسوس یہ ہے کہ ہمارے حلقوں کی موجودہ نسل کی اکثریت بغض تصوف کی اس انتہا تک پہنچ گئی کہ وہ متقدمین کے ذکرو اذکار تو کجا مسنون اذکار سے بھی ''محتاط'' یا کنارہ کش ہوگئی اور مسنون اذکار کا دوام بھی چھوڑ گئے اور اللہ کے ان ناسمجھ اور ناشکرے بندوں نے اس مالک سے مانگنا اور سوال۔۔۔۔۔دعا۔۔۔۔کرنا بھی چھوڑ دیا جو مانگنے والے سے خوش اور نہ مانگنے والے سے ناراض ہوجاتا ہے۔اناللہ وانا الیہ راجعون۔

حضرت صوفی محمد عبداللہ رحمۃ اللہ علیہ کی حیات مبارکہ کا شاید یہ ایک انوکھا اور بہت ہی تابناک پہلو ہے کہ وہ جہاد بالسیف کی عملی تربیت اور مجاہدین کی نازک ترین خدمات سرانجام دینے کے بعد ہی وہ مسلمانوں کی تعلیم وتربیت کی طرف متوجہ ہوئے، اس لحاظ سے ''صوفی'' کہلانے والے وہ شاید واحد صوفی ہوں گے جو مجاہد بھی تھے اور صوفی بھی۔

اس کتاب کے بعض واقعات ہمارے حلقوں میں ممکن ہے زود ہضم نہ ہوں لیکن ان واقعات کو صوفی صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی اللہ تعالیٰ سے محبت، اللہ تعالیٰ سے ان کے تعلق، اس پر مان اور اس کے نام کے ذکر کی کثرت سے جوڑا جائے یعنی ذکراللہ سے رطب اللسان زبان کے زاویے سے دیکھا جائے تو پھر شاید بندے اور رب کے مابین تعلق کی بہت سی گرہیں کھل جائیں گی اور بات سمجھ میں آسکے گی۔

(بحوالہ کتاب: ''سوانح صوفی محمد عبداللہ رحمہ اللہ'' تالیف: فضیلۃ الشیخ مولانا محمد اسحاق بھٹی حفظہ اللہ)

**بڑوں کی بیعت نقشبندیہ:** حافظ محمد لکھوی رحمہ اللہ کے والد حافظ بارک اللہ لکھوی رحمہ اللہ حضرت شاہ غلام علی رحمہ اللہ کے نامور خلفاء میں سے تھے (تحریک پاکستان اور اہل حدیث ص ۴۱)۔**توحید اور ادب ساتھ ساتھ:** موحد ہونے کا یہ مطلب نہیں ہے کہ آدمی بے مہار ہوجائے، رسیاں تڑا بیٹھے، بے ادب اور گستاخ ہوجائے، اہل اللہ کی شان میں گستاخیاں کرے، محسنوں کا گریبان پھاڑے اور سمجھے کہ میں توحید کے تقاضے پورے کررہا ہوں، (مولانا ابوبکر غزنوی رحمہ اللہ ہفت روزہ الاسلام لاہور ص 25 تا 34)۔**تصوف بھلادینے پر نہایت افسوس......!** نہایت افسوس ہے کہ اب دعا و وظائف اور تصوف کی روایت جماعت اہل حدیث میں ختم ہوگئی ہے بلکہ میں نے سنا ہے کہ بعض برخود غلط لوگ اسے بدعت قرار دے رہے ہیں۔اناللہ وانا الیہ راجعون (مولانا اسحاق بھٹی حفظہ اللہ تعالیٰ: نقوش عظمت رفتہ ۲۳۔۲۴)۔**اولیاء رحمہم اللہ کی محبت ایمان کا حصہ:** حضرت محبوب سبحانی شیخ عبدالقادر جیلانی رحمہ اللہ چھٹی صدی ہجری کے وہ مایہ ناز بزرگ ہیں جن کی ذات اقدس سے امت محمدیہ کو کافی فیض پہنچا۔ہم شاہ جیلانی رحمہ اللہ اور تمام اولیاء اللہ رحمہم اللہ کو اللہ تعالیٰ کے نیک بندے اور بزرگ مانتے ہیں ان کی صحبت کو جزو ایمان سمجھتے ہیں اور ان کی تنقیص شان کرنے والے کو اللہ تعالیٰ کا دشمن سمجھتے ہیں۔(عرس اور گیارہویں ص ۵۰)۔**آج تصوف سے دوری کیوں......!!:** افسوس ہے کہ آج طریقت وتصوف یا بیعت کے الفاظ ہی سن کر ہماری جماعت کے اکثر حضرات الرجک ہوجاتے ہیں اور اسے خلاف سنت اور بدعت ہونے کا فتویٰ صادر کردیتے ہیں۔ہمارے لئے یہ الفاظ مانوس اور متروک ہوچکے ہیں۔اس لئے کہ ہم اس کی حقیقت ومعرفت سے ناآشنا ہیں، حالانکہ ہمارے بزرگوں نے اس کے ذریعے بہت سے فوائد حاصل کئے اور ان کے اعمال واشغال اور اذکار وافکار کی بدولت کثرت سے لوگ ان کے گرویدہ ہوتے اور ان کے ایمان واعتقاد کی سمت درست ہوئی۔(تذکرہ علمائے بھوجیاں ص ۱۱۹)۔**تصوف سے مراد:۔** اصطلاحاً تصوف سے مراد دل سے خواہشوں کو دور کرنا خدا کی طرف دھیان لگانا اور دل کو کثافتوں سے پاک کرنا ہے تاکہ تزکیہ قلب کے بعد عرفان الٰہی حاصل ہو۔تصوف خدا شناسی اور تعلق باللہ کا ایک ذریعہ ہے۔(تذکرہ علمائے بھوجیاں ص ۱۲۰)۔**باہمی محبت کی ضرورت:** اسلام اختلاف رائے کا حق دیتا ہے لیکن اختلافات کی ہرگز اجازت نہیں دیتا کیونکہ اس طرح مضبوط اور بڑی سے بڑی جماعت کی بھی ساکھ اکھڑ جاتی ہے۔(نظم جماعت کا آدب ص ۱۷۴)

ناشر
دفتر مرکز روحانیت وامن 78/3 قرطبہ چوک، نزد قرطبہ مسجد، مزنگ چونگی لاہور
042-37552384,37597605,37586453
E-mail: contact@ubqari.org, Website: www.ubqari.org